۵۹۰

# مخزن الجواہر

(یا)

# طبی و ڈاکٹری لغات

جس میں تقریباً چودہ ہزار عربی و فارسی کی قدیم و جدید طبی اصطلاحات اور تقریباً چھ سات ہزار ان کی مترادف انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات ہیں گویا علم الامراض علم الجراحۃ۔ علم العلاج۔ علم الادویہ۔ علم الکیمیا۔ علم الحیات۔ علم التشریح اور علم منافع الاعضاء وغیرہ کی کل بیس اکیس ہزار طبی و ڈاکٹری اصطلاحات ہیں۔

اور آخر میں انگریزی و اُردو ڈاکٹری لغات ہے

نیز اس میں تمام قدیم و جدید عربی طبی مترادف اصطلاحات کو یکجا لکھا گیا ہے اور سینکڑوں مترادف طبی اصطلاحات اور متشابہ امراض کے باہمی فروق بیان کئے گئے ہیں اور طب یونانی و ڈاکٹری کے تقریباً تمام اختلافی مسائل پر تنقیدانہ محاکمہ کیا گیا ہے۔

مؤلفہ

"شمس الاطباء حکیم و ڈاکٹر غلام جیلانی خان صاحب"

سابق میڈیکل آفیسر سفارت خانہ دولت عظمیٰ برطانیہ سیستان ایران

و ممبر مجلس حفظ صحت بنام ہمایوں اعلیحضرت شہنشاہ ایران

و ممتحن طبیہ کالج دہلی مجاز عطائے حکیم حاذق و زبدۃ الحکماء متعلقہ پنجاب یونیورسٹی، اسلامیہ کالج لاہور

مُصنف و مؤلف

مخزن حکمت حجم دو ہزار صفحات مخزن الادویہ ڈاکٹری حجم اڑھائی ہزار صفحات تاریخ الاطباء و علاج بالمفردات وغیرہ

قیمت پانچ روپے بارہ آنے (سنہ ۱۹۲۳ء) مجلد چھ روپے آٹھ آنے

# مخزن الجواہر یا طبی و ڈاکٹری لغات

یہ واقعی طبی جواہرات کی مخزن ہے۔ اس میں دائیں طرف شروع سے ۹۴۰ صفحات پر **طبی لغات** ہے جس میں تقریباً چودہ (۱۴۰۰۰) ہزار عربی فارسی کی قدیم وجدید طبی اصطلاحات ہیں اور اُن کی مترادف تقریباً چھ سات ہزار انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات ہیں +

**ڈاکٹری لغات**۔ میں بائیں طرف ۱۲۰ صفحات پر انگریزی اردو ڈاکٹری لغات ہے جس میں تقریباً چھ ہزار (۶۰۰۰) انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات ہیں۔ یعنی مخزن الجواہر میں عربی فارسی طبی اصطلاحات کی مترادف جس قدر انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات آئی ہیں۔ وہ سب اس میں ترتیب وار درج ہیں +

**جدید طبی اصطلاحات**۔ قدیم کتب طبیہ میں جس قدر طبی اصطلاحات آئی ہیں۔ وہ سب اس میں موجود ہیں۔ اور ان کے علاوہ جدید عربی کتب طبیہ مطبوعہ مصر وشام اور جدید فارسی کتب طبیہ مطبوعہ ایران وغیرہ میں جس قدر جدید عربی وفارسی طبی اصطلاحات پائی جاتی ہیں۔ وہ سب بھی اس میں جمع کردی گئی ہیں +

**فروق الامراض**۔ اس میں سینکڑوں مترادف طبی اصطلاحات اور متشابہ امراض کے باہمی فروق بیان کئے گئے ہیں۔ جن کی فہرست ۹۴۱ تا ۹۴۸ صفحات پر ہے +

**اختلافی مسائل**۔ اس کتاب میں طب یونانی و ڈاکٹری کے تقریباً تمام اختلافی مسائل پر تنقیدانہ محاکمہ کیا ہے۔ اور اُن کو نہایت تحقیق وتفصیل سے بیان کیا ہے +

**مشاہیر طب**۔ اس میں بحیثیت مجموعی تقریباً تیس چالیس صفحات پر طب یونانی کے اُن ائمہ ومشاہیر کے نہایت مختصر صحیح حالات لکھے ہیں۔ کہ جن کے تذکرے اکثر انگریزی کتب میں پائے جاتے ہیں +

**مخزن الجواہر**۔ ہر ایک طبیب ہر ایک ڈاکٹر اور ہر ایک شائق علم طب وڈاکٹری کے پاس ضرور ہونی چاہئے۔ اس کی مدد سے ہر قسم کی طبی و ڈاکٹری کتب کا مطالعہ بہت آسانی سے ہوسکتا ہے۔ اور طبی مؤلفین ومترجمین کے لئے تو یہ کتاب ایک نعمت غیر مترقبہ ہے۔ اس کے سرسری مطالعہ سے بھی بہت فوائد حاصل ہوسکتے ہیں +

مرکنٹائل پریس لاہور میں باہتمام لالہ دیوانچند طبع ہوئی اور مینجر طبی کتب خانہ گمٹی بازار لاہور نے شائع کی

# مخزن الجواہر

(یا)

# طبّی وڈاکٹری لغات



جس میں تقریباً چودہ ہزار عربی وفارسی کی قدیم وجدید طبی اصطلاحات اور
تقریباً چھ سات ہزار ان کی مترادف انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات ہیں
گویا علم الامراض علم الجراحت علم العلاج علم الادویہ علم الکیمیا علم الحیات علم التشریح
اور علم منافع الاعضا وغیرہ کی کل بیس اکیس ہزار طبی ڈاکٹری اصطلاحات ہیں
اور آخر میں انگریزی واردو ڈاکٹری لغات ہے

نیز اس میں تمام قدیم وجدید عربی طبی مترادف اصطلاحات کو یکجا لکھا گیا ہے۔ اور
سینکڑوں مترادف طبی اصطلاحات اور متشابہ امراض کے باہمی فروق بیان کئے
گئے ہیں اور طب یونانی وڈاکٹری کے تقریباً تمام اختلافی مسائل پر تنقیدانہ محاکمہ کیا گیا ہے

مؤلفہ

"شمس الاطباء" حکیم وڈاکٹر غلام جیلانی "خانصاحب"

سابق میڈیکل آفیسر سفارت خانہ دولت عظمیٰ برطانیہ سیستان ایران
وممبر مجلس حفظ صحت بنام ہمایوں اعلیٰ حضرت شہنشاہ ایران وممتحن طبیہ کالج دہلی
وجماعتہائے حکیم حاذق وزبدۃ الحکما (متعلقہ پنجاب یونیورسٹی) اسلامیہ کالج لاہور

مصنف ومؤلف

مخزن الحکمت حجم دو ہزار صفحات مخزن الادویہ ڈاکٹری حجم اڑھائی ہزار صفحات۔ تاریخ الاطبا وعلاج بالمفردات وغیرہ

قیمت پانچ روپے بارہ آنے　　سنہ ۱۹۲۳ء　　مجلد چھ روپے آٹھ آنے

# مخزن الجواہر

سے

اگر آپ پورا فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں تو آپ اس کتاب کو وقت ضرورت ہی اُٹھا کر نہ دیکھیں بلکہ وقت فراغت بھی اس کا ضرور مطالعہ کرتے رہیں۔ اس سے آپ کی معلومات میں نہایت مفید اضافہ ہوگا۔

## عربی الفاظ فارسی حروف میں

چونکہ عام اردو خوان حضرات عربی خط نسخ کو مشکل سے پڑھ سکتے ہیں۔ اس لئے اس کتاب میں عربی الفاظ کو فارسی خط نستعلیق میں لکھا گیا ہے۔ اور اسی سہولت کو مدنظر رکھتے ہوئے کتابت میں اکثر عربی الفاظ کے الف لام دال کو بھی نہیں لکھا گیا۔ مثلاً الم الامعاء کو الم امعاء لکھا ہے وغیرہ۔ لیکن ایسے الفاظ میں کہیں کہیں غلطی سے اضافت رہ گئی ہے۔ جیسے ارتعاشِ زیبقی میں ش کو اضافت ہے۔

بعض ایسے الفاظ جن کے تلفظ مختلف ہیں۔ مثلاً اَثمَلہ۔ اُثملہ۔ اِثملہ یا اَثملہ وغیرہ۔ ان کو مکرر سہ کرر لکھنے کی بجائے ان کے مختلف تلفظوں کو مدنظر رکھتے ہوئے ایک ہی لفظ پر تمام اعراب لکھ دئے ہیں۔ مثلاً اَثمَلہ۔ پس جس حرف پر مختلف اعراب پڑے ہوں جیسے اُثملہ کے الف پر دیا، فتحہ۔ کسرہ اور ضمہ ہیں۔ تو اس سے یہ مراد ہے۔ کہ اس لفظ کے تین مختلف تلفظ جائز ہیں۔

مخزن الجواہر کی طبی لغات میں زیادہ تر عربی لغات ہیں۔ اور کچھ فارسی لغات ہیں لیکن کہیں کہیں عبرانی۔ سریانی یا یونانی لغات بھی آتی ہیں۔ اور ڈاکٹری لغات میں اکثر لاطینی وانگریزی لغات ہیں پس اس کتاب میں جو لغت یا لفظ جس زبان کا ہے۔ اس کے ساتھ ہی (بریکٹ) میں اس زبان کی مختصر علامت لکھ دی ہے۔ چنانچہ مختلف زبانوں کے لئے اس کتاب میں جو علامات استعمال کی گئی ہیں۔ وہ ذیل میں درج ہیں۔

| زبان | عربی | معرب | فارسی | عبرانی | سریانی | یونانی | انگریزی ولاطینی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| علامت | ع | معر | ف | عب | سر | ی | ڈ |

مرکنٹائل پریس لاہور میں باہتمام لالہ دیوا چند صاحب طبع ہوئی اور مینر طبی کتب خانہ گنپت بازار لاہور نے شائع کی




سُبحانَکَ لاعِلمَ لنا اِلّامَا عَلَّمتَنَا اِنّکَ اَنتَ العَلِیمُ الحَکِیمُ

# دیباچہ

اَلعِلمُ عِلمَانِ عِلمُ الاَبدَانِ وَعِلمُ الاَدیَانِ

علم اللغتہ بھی ایک نہایت وسیع اور ضروری علم ہے۔ اس کی ابتدا ساتویں صدی مسیحی میں ہوئی۔ پہلے طلبا مختلف اشیاء کے نام یاد کرلیا کرتے تھے۔ پھر مشکل الفاظ کی فہرستیں مرتب ہونے لگیں۔ پھر رفتہ رفتہ فرہنگ اور لغاتچے بنے۔ اور پھر بڑی بڑی کتب لغات اور قاموس مرتب ہوئیں۔ اور بالآخر جامع العلوم (انسائکلوپیڈیاز) بن گئے۔ ابتدا میں تو ایک زبان کے مشکل الفاظ کے معانی اسی زبان کے آسان الفاظ میں بتادئے جاتے تھے۔ لیکن پھر ایک زبان کے الفاظ کو دوسری زبان کے مترادف الفاظ میں بتایا جانے لگا۔ اسی طرح سے رفتہ رفتہ مختلف زبانوں کی بڑی بڑی لغات بن گئیں +

یونانیوں کے دور ترقیات میں علم طب کو بھی خوب ترقی ہوئی۔ یونانی زبان میں علم طب کی بہت سی مفید و ضخیم کتابیں لکھی گئیں۔ اور بہت سی طبی اصطلاحات وضع کی گئیں چنانچہ انگریزی میڈیکل ڈکشنریز میں تو اب بھی زیادہ تر ایسی لغات پائی جاتی ہیں کہ جن کا اصل یونانی ہے۔ پھر مسلمانوں کے دور ترقیات میں یعنی خلفائے عباسیہ کے زمانہ

میں تعلیمی ترقیات بھی نہایت سرعت اور تیزی سے ہوئیں۔ خلیفہ المامون (سنہ ۸۱۳ء تا سنہ ۸۳۳ء) نے علوم و فنون کی بڑی سرپرستی کی۔ اس نے ایک بہت بڑا کتب خانہ قائم کیا۔ اور بڑے بڑے علماء و فضلاء کی زیر نگرانی ایک محکمہ ترجمہ مقرر کیا۔ جو بعدہٗ خلفاء المعتصم۔ المتوکل اور المقتدر کے زمانوں میں بھی قائم اور جاری رہا۔ اس میں ایرانی ہندی اور زیادہ تر یونانی علم ادب سے استفادہ کیا گیا۔ شروع میں طبی و ریاضی اور علم نجوم وغیرہ کی کتب کے تراجم کئے گئے۔ اور پھر فلسفہ اور علم طبعی کی کتب کے۔ طبی تراجموں میں بڑے بڑے نامور علماء و اطباء شریک تھے جن میں سے (۱) حنین بن اسحٰق (۲) حبیش بن الحسن (۳) ثابت بن قرہ حرانی اور (۴) قسطا بن لوقا خاص طور پر قابل ذکر ہیں جنہوں نے مشاہیر یونانی مصنفین طب کی بہترین کتب طبیہ کے عربی زبان میں نہایت صحت و قابلیت سے تراجم کئے۔ بالخصوص بقراط۔ ارسطو۔ روفس۔ پالوس اور جالینوس وغیرہ کی طبی تصانیف کے۔ اس زمانہ میں ممکن ہے۔ کہ کوئی طبی لغات بھی لکھی گئی ہو لیکن سنہ ۹۰۰ھ میں علامہ محمد یوسف ہروی نے بحر الجواہر کے نام سے ایک عربی طبی لغات لکھی۔ جو ہندوستان میں بھی بارہا طبع ہو چکی ہے۔ اس موضوع پر بعض علماء و اطباء ہندوستان نے بھی کتابیں لکھی ہیں چنانچہ یہ تین کتابیں میری نظر سے گذری ہیں (۱) **حل المشکلات**[1] یہ تقریباً تین سو صفحات کی فارسی زبان میں ایک طبی لغات ہے۔ جو غالباً دسویں صدی سنہ ۱۰ ہجری کی لکھی ہوئی ہے۔ افسوس ہے کہ اس کے پہلے اور پچھلے اوراق بوسیدہ ہونے کے سبب اس کے مصنف کا نام معلوم نہیں ہو سکا (۲) **قسطاس الاطباء**۔ یہ بھی تقریباً دو سو صفحہ کی ایک فارسی طبی لغات ہے۔ جس کو سنہ ۱۰۰۰ھ میں جناب حکیم مرزا امان اللہ خاں فیروز جنگ خان زمان نے تالیف کیا (۳) **حدود الامراض**۔ یہ عربی طبی لغات جناب حکیم محمد اکبر ارزانی کی تصنیفات میں سے ہے جو فرخ سیر کے عہد (سنہ ۱۷۱۹ء) میں ایک نامور فاضل طبیب ہو گزرے ہیں۔ یہ کتاب بھی چند مرتبہ طبع ہو چکی ہے۔ مذکورہ بالا چاروں طبی لغات اپنے اپنے وقت کی نہایت مفید کتابیں ہیں۔ اور میں نے ان چاروں کتابوں سے خاص طور پر استفادہ کیا ہے۔ خدا ان کے مصنفوں کو غریق رحمت کرے۔ حق تو یہ ہے۔ کہ ایسے لوگ کم ہی پیدا ہوا کرتے ہیں۔ اور مدتوں کی محنت سے ایسی علمی خدمات انجام پایا کرتی ہیں۔ بقول حکیم سنائی ؎

[1] اس کتاب کا ایک ایک قلمی نسخہ کتب خانہ عثمانیہ حیدرآباد دکن پنجاب یونیورسٹی لائبریری لاہور اور کتب خانہ جناب مسیح الملک دہلی میں موجود ہے

قرنہا باید کہ یک مشتِ پشم از پشتِ میش | عارفے را خرقہ گردد یا حمارے را رسن
سالہا باید کہ تا یک پنبہ دانہ از زمیں | شاہدے را حلہ گردد یا شہیدے را کفن
دورہا باید کہ تا صاحبدلے پیدا شود | بایزیدے از خراساں یا اویسے از قرن

تیرھویں صدی مسیحی تک ایشیا و یورپ کے بعض ممالک میں طب یونانی کا خوب چرچا رہا۔ لیکن پھر رفتہ رفتہ اس کو زوال آگیا۔ مگر گزشتہ چند صدیوں سے یورپ و امریکہ میں علم طب کو بہت ترقی ہوئی۔ اور ہزاروں طبی الفاظ اور نئی نئی اصطلاحات بھی وضع کی گئیں چنانچہ انگریزی زبان میں بڑی بڑی ضخیم اور قیمتی میڈیکل ڈکشنریز (طبی لغات) موجود ہیں۔ جن میں علم طب اور اُس کے متعلقہ علوم و فنون کی تمام اصطلاحات جمع کردی گئی ہیں۔ چونکہ اس قسم کی کوئی جامع طبی لغات اردو میں تو کیا عربی و فارسی میں بھی موجود نہ تھی اور زمانۂ موجودہ یا دورِ حاضرہ میں درحقیقت ایک ایسی مکمل طبی لغات کی ضرورت تھی۔ کہ جو قدیم و جدید طبی اصطلاحات کی جامع ہو۔ سو خدا کا ہزار ہزار شکر ہے۔ کہ اُس نے اپنے فضل و کرم سے مجھ ناچیز کو اس اہم خدمت کے انجام دینے کی توفیق عطا کی یعنی میں نے اپنی مدت العمر کے وسیع مطالعہ اور سالہا سال کی محنت اور جانفشانی کے بعد اس طبی و ڈاکٹری لغات کو لکھا ہے۔ اس میں تقریباً چودہ ہزار عربی و فارسی کی قدیم و جدید طبی اصطلاحات ہیں۔ اور تقریباً چھ سات ہزار اُن کی مترادف انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات ہیں۔ گویا علم الامراض (پیتھالوجی) علم الجراحت (سرجری) علم الادویہ (مٹیریا میڈیکا) علم الصیدلہ (فارمیسی) علم الکیمیا (کیمسٹری) علم الحیات (بائی آلوجی) علم التشریح (اناٹومی) اور علم منافع الاعضا (فزیالوجی) وغیرہ وغیرہ کی کل بیس اکیس ہزار طبی و ڈاکٹری اصطلاحات ہیں۔ یہ کتاب کئی ایک خصوصیات کی وجہ سے اپنی طرز کی ایک نئی کتاب ہے۔ اور اس کا مدعا اور مقصد یہ ہے۔ کہ یہ طبیبوں و ڈاکٹروں اور عام شائقین علم طب و ڈاکٹری کو ایسے طبی و ڈاکٹری الفاظ و اصطلاحات کے صحیح و معتبر معانی و مطالب بتلائے جو کہ قدیم و جدید کتب طبیہ و رسائل کے مطالعہ میں آتے ہیں۔ کیونکہ جب ایک شائق فن یا طالب علم کسی طبی کتاب کا مطالعہ کرتا ہو۔ اور اسے کوئی لغت یا اصطلاح نہ آئے۔ تو پھر اس کے تردد اور پریشانی اور مایوسی کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔ اس کتاب میں مندرجہ ذیل خصوصیات ہیں +

(۱) **طبی لغات**۔ اس میں شروع سے لے کر ۹۴۰ صفحات تک طبی لغات ہے جسمیں

تقریباً چودہ ہزار عربی و فارسی کی قدیم و جدید طبی اصطلاحات ہیں۔ اور ان کی مترادف تقریباً چھ سات ہزار انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات ہیں۔ جو صحت تلفظ کے لئے اردو خط کے علاوہ انگریزی ٹائپ کے حروف میں بھی چھپی ہوئی ہیں۔ مذکورہ بالا چاروں طبی لغات یعنی (۱) بحر الجواہر (۲) حل المشکلات (۳) قسطاس الاطباء اور (۴) خزائن الامراض کے مصنفین نے بھی اگرچہ قدیم مستند عربی کتب طبیہ میں سے تقریباً تمام طبی اصطلاحات جمع کیں لیکن میں نے بھی چند معاونین کی مدد سے مندرجہ ذیل عربی و فارسی طبی کتب میں سے اور انکے علاوہ مفصلہ ذیل عربی و فارسی معتبر و مستند کتب لغات میں سے اور جس قدر طبی اصطلاحات مل سکیں ان سبکو جمع کر کے مخزن الجواہر میں ترتیب وار درج کر دیا ہے +

### قدیم عربی کتب طبیہ

(۱) القانون از شیخ الرئیس بوعلی بن سینا
(۲) الشفاء از شیخ الرئیس بوعلی بن سینا
(۳) جامع الشرحین (شرح قانون) از آملی و جیلانی
(۴) حاوی کبیر از محمد زکریا رازی
(۵) کامل الصناعہ از علی بن عباس مجوسی
(۶) کتاب التصریف از ابو القاسم زہراوی
(۷) شرح اسباب از ملا نفیس بن عوض کرمانی
(۸) نفیسی (شرح موجز) از ملا نفیس بن عوض کرمانی
(۹) سدیدی (شرح موجز) از سدید الدین گازرونی
(۱۰) اقسرائی (شرح موجز) از علامہ جمال الدین اقسرائی

### قدیم فارسی کتب طبیہ

(۱) ذخیرہ خوارزم شاہی از سید اسمٰعیل جرجانی
(۲) اکسیر اعظم از حکیم اعظم خاں ناظم جہاں
(۳) رموز اعظم از حکیم اعظم خاں ناظم جہاں
(۴) نیر اعظم از حکیم اعظم خاں ناظم جہاں
(۵) طب اکبر از حکیم محمد اکبر ارزانی
(۶) مفرح القلوب از حکیم محمد اکبر ارزانی
(۷) کفایہ منصوری از حکیم منصور بن محمد
(۸) دستور العلاج از حکیم سلطان علی خراسانی
(۹) خلاصۃ العلاج از حکیم میر عوض علی
(۱۰) خلاصۃ الحکمت از نواب میر حسن خاں علوی

### جدید عربی کتب طبیہ مطبوعہ مصر و شام

ارشاد الخواص فی تشریح الخاص از دکتر محمد بیک مطبوعہ بیروت
کتاب التوضیح فی اصول التشریح از یوحنا ورتبات مطبوعہ بیروت
اصول الفعلیہ لوجیا (وظائف الاعضاء) از یوحنا ورتبات مطبوعہ بیروت

### جدید فارسی کتب طبیہ مطبوعہ ایران

شفائیہ از مرزا عبد الکریم صاحب مطبوعہ طہران
یہ علم الامراض پر نئی طرز کی ایک عمدہ کتاب ہے +
پزشکی نامہ از مرزا علی اکبر خان ناظم الاطبا مطبوعہ طہران

### قدیم و جدید عربی و فارسی کتب لغات جن میں بعض نہایت مطول اور قیمتی ہیں +

(۱) لسان العرب از جمال الدین ابو الفضل ۲۰ جلد مطبوعہ مصر
(۲) منتہی الارب از عبد الرحیم صفوی پوری ۴ جلد مطبوعہ لاہور
(۳) دائرۃ المعارف از بطرس بستانی ۱۱ جلد مطبوعہ بیروت
(۴) تاج العروس از محمد مرتضیٰ محب الدین ۱۰ جلد مطبوعہ قاہرہ

(۵) اقرب الموارد از سعید الخوری ۳ جلد مطبوعہ قاہرہ
(۶) صحاح از ابونصر اسمٰعیل الفارابی الجوہری ۲ جلد
(۷) فرہنگ انجمن آرا ناصری از رضا قلیخاں طہران
(۸) کشاف اصطلاحات الفنون از محمد علی تھانوی ۲ جلد
(۹) غیاث اللغات از ملا غیاث الدین رامپوری
(۱۰) لغات کشوری از سید تصدق حسین رضوی

(۲) **جدید طبی اصطلاحات** جس طرح سے قدیم عربی اطبا نے یونانی طبی کتب کے عربی تراجم کئے اور یونانی طبی اصطلاحات کی مترادف عربی طبی اصطلاحات وضع کیں۔ اسی طرح سے موجودہ ترکی و مصری اور ایرانی اطبا و ڈاکٹروں نے بہت سی جدید یورپی طبی کتب کے عربی وفارسی میں تراجم کئے ہیں۔ اور فرانسیسی و انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات کی مترادف جدید عربی طبی اصطلاحات وضع کی ہیں بلکہ مصر کے بعض قابل ڈاکٹروں نے انگریزی عربی طبی لغات بھی لکھی ہیں چنانچہ دو ایسی طبی لغات سے میں نے بھی استفادہ کیا ہے جن میں سے ایک کا نام "قاموس طبی انکلیزی و عربی" ہے جو ڈاکٹر خلیل خیر اللہ صاحب کی تالیف کردہ اور

English and Arabic Medical Dictionary, by Dr. Khalil Kheirallah.

مطبوعہ مصر ہے۔ یہ اپنی طرز کی ایک اچھی لغات ہے لیکن انگریزی میڈیکل ڈکشنریز کے مقابلہ میں بہت ہی مختصر ہے تاہم غنیمت ہے دوسری کا نام "انکلیزی و عربی طبی لغات" ہے

English and Arabic Medical Vocabulary, by Dr. Ibrahim Mansoor.

جو ڈاکٹر ابراہیم منصور کی تالیف کردہ اور مطبوعہ قاہرہ ہے۔ یہ چھوٹی تقطیع کی مختصر سی انگریزی و عربی طبی لغات ہے۔ تاہم اس موضوع پر یہ بھی اپنی طرز کی اچھی کتاب ہے +

(۳) **تطبیق اصطلاحات** تمام امراض کے طبی و ڈاکٹری ناموں اور دیگر اصطلاحات اور بعض طبی و ڈاکٹری مسائل کی تطبیق بڑا اہم اور مشکل کام ہے۔ اور جو شخص علم طب سے بہرہ رکھتا ہے وہ اسکی اہمیت اور دقت کا بخوبی اندازہ لگا سکتا ہے میں نے مدت العمر کے مطالعہ اور سالہا سال کی محنت اور تحقیق کے بعد اس خدمت کو انجام دیا ہے۔ اور مجھے نہایت خوشی ہے کہ خداوند کریم کے فضل و کرم سے یہ خدمت مجھ سے انجام پاگئی چنانچہ چھ سات ہزار طبی و ڈاکٹری اصطلاحات کی باہم صحیح تطبیق ہوگئی ہے۔ اول تو مختلف امراض کے ناموں کی تطبیق ہی ایک مشکل کام ہے لیکن میں نے ہر مرض کے مختلف اقسام کے ناموں کی تطبیق بھی کردی ہے۔ مثال کے طور ملاحظہ ہو اسہال۔ التہاب۔ امراض جنون۔ حمی۔ سلعہ۔ فتق۔ قولنج اور ان کے اقسام +

تطبیق اصطلاحات کے لئے اگرچہ میں نے اور بھی بہت سی کتابوں سے استفادہ کیا ہے

لیکن مندرجہ ذیل عربی و انگریزی مستند و معتبر لغات سے خاص طور استفادہ کیا ہے +

(۱) الذخیرۃ العلمیۃ از جی الف بیجر — English Arabic Lexicon by G. P. Badger, L. C. L.

یہ انگریزی و عربی کی ایک نہایت جامع ضخیم اور مستند ڈکشنری ہے جسکی ضخامت ۱۲۴۴ صفحات ہے مطبوعہ ۱۸۸۱ء

(۲) انگریزی و فارسی و عربی ڈکشنری مؤلفہ جان ریچرڈسن ضخامت ۲۲۸۶ صفحات — English, Persian and Arabic Dictionary, by John Richardson, Ph. D.

یہ اپنی طرز کی ایک بہت عمدہ لغات ہے لیکن اسمیں بعض الفاظ مختلف مقامات پر لفظی تغیر سے مکرر لکھے گئے ہیں

(۳) قاموس انکلیزی و عربی - تالیف — English and Arabic Dictionary by John Abcarius.

یوحنا ابکاریوس - حجم ۷۰۴ صفحات مطبوعہ بیروت - یہ ایک مختصر مگر بہت عمدہ لغات ہے - اس میں بہت سی ڈاکٹری اصطلاحات بھی پائی جاتی ہیں +

(۴) عربی و انگریزی ڈکشنری - مؤلفہ ڈاکٹر سٹینگاس - حجم تقریباً ۱۶۰۰ صفحات - یہ بھی اپنی طرز کی بہت اچھی اور عمدہ لغات ہے + — A Comprehensive Persian English Dictionary, by F. Steingass, Ph. D.

(۴) **مترادف اصطلاحات** - تمام قدیم مترادف طبی اصطلاحات اور جدید مترادف طبی اصطلاحات کو نیز انگریزی ڈاکٹری مترادف اصطلاحات کو ہر موقع پر ترتیب وار یکجا لکھ دیا ہے تاکہ ایک اصطلاح کو دیکھتے ہی اسکی دیگر مترادف اصطلاحات فوراً معلوم ہو جائیں ملاحظہ ہو لغوکوبا آسکربوط - باربطوس - تبغیہ - دار الشفاء - قطرب - قناۃ الصدر اور ان کے مترادفات +

(۵) **ڈاکٹری لغات** - اس میں بائیں طرف ۲۰۰ صفحات پر انگریزی اردو ڈاکٹری لغات ہے جسمیں تقریباً چھ ہزار انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات ہیں یعنی مخزن الجواہر میں عربی فارسی طبی اصطلاحات کی مترادف جس قدر انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات آئی ہیں - وہ سب اس میں ترتیب وار درج کردی ہیں - انگریزی ڈاکٹری کتب کے مطالعہ و ترجمہ کے لئے یہ ڈاکٹری لغات ایک نہایت مفید کتاب ہے - اس کی تکمیل کے متعلق میں نے اور کتابوں کے علاوہ ان ذیل انگریزی میڈیکل ڈکشنریز سے بھی خاص طور پر استفادہ کیا ہے +

(۱) دی پریکٹیشنر میڈیکل ڈکشنری - مؤلفہ جی - ایم گولڈ ایم - ڈی حجم ۱۰۴۳ صفحات — The Practitioner's Medical Dictionary by G.M. Gould, A. M., M. D.

(۲) السٹریٹڈ میڈیکل ڈکشنری مؤلفہ — Illustrated Medical Dictionary, by W. A. N Dorland, A. M., M. D.

ڈبلیو۔ ایل۔ ڈارلینڈ ایم۔ ڈی حجم ۱۰۰۰ صفحات

(۳) ہابلنز ڈکشنری آف میڈیکل ٹرمز Hoblyn's Dictionary of Medical Terms (London).

مطبوعہ لندن۔ اس میں بعض یونانی اصطلاحات کو وضاحت سے بیان کیا گیا ہے +

چونکہ یورپی طب کو ہندوستان میں آئے ایک صدی سے زیادہ عرصہ گزر چکا ہے۔ اور بہت سے لوگ اسکی علمی و عملی تحصیل حاصل کر چکے ہیں۔ اور روز بروز اُن کی تعداد میں اضافہ ہو رہا ہے۔ لیکن افسوس ہے کہ اردو میں طب جدید یا ڈاکٹری کی صرف چند کتابیں ہی تالیف و طبع ہوئیں اور بعض نہایت قابل و مستعد ڈاکٹر صاحبان نے بھی اس علمی خدمت کو انجام نہیں دیا جس کا بڑا بھاری سبب یہ تھا۔ کہ انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات کی مترادف عربی فارسی طبی اصطلاحات یا اُن کے صحیح مترادف اردو الفاظ کا معلوم ہونا ایک دشوار امر تھا لیکن مقام شکر ہے کہ اب اس ڈاکٹری لغات کے شائع ہو جانے سے یہ دقت رفع ہو گئی پس امید ہے کہ آئندہ بعض ڈاکٹر صاحبان اپنی علمی خدمات سے زبان اردو اور شائقین طب جدید کو ممنون و مشکور فرمائینگے +

ہندوستان میں طب یونانی کی احیاء و بقاء کے لئے اکثر بہی خواہان فن و محبان وطن سعی و کوشش کرتے رہے ہیں۔ اور خدا کا شکر ہے کہ کسی حد تک اُن کی سعی مشکور ہوئی ہے۔ کیونکہ دور حاضرہ میں مختلف حصص ملک میں طبی ترقیات کی کامیاب جد و جہد ہو رہی ہے۔ اور آئندہ پوری کامیابی کی قوی امید ہے اس لئے اکثر ڈاکٹر صاحبان بھی اب طب قدیم یعنی طب یونانی کے مطالعہ کے شائق نظر آتے ہیں چنانچہ کئی ایک بڑے بڑے قابل و فاضل ڈاکٹر صاحبان نے مجھ سے یونانی طب کے مطالعہ کا اشتیاق ظاہر کیا۔ اور بعض مصروف عمل ہیں جو ایک نہایت مبارک بات ہے۔ طب قدیم یا طب یونانی کے مطالعہ سے نہ صرف یورپ کے موجودہ ترقی یافتہ علم طب کی تاریخ اور ترقیات کا حال معلوم ہو سکتا ہے۔ بلکہ اور بہت سے فوائد جن سے فن و اہل وطن کی بہبودی مقصود ہے حاصل ہوتے ہیں چونکہ علم طب قیاس و تجربہ پر مبنی ہے۔ اس لئے متقدمین اطباء کے صدیوں کے مفید تجربات کو بالکل نظر انداز کر دینا ایک سخت غلطی ہے۔ ابو طب حکیم بقراط نے جو آج سے تقریباً دو ہزار سال قبل گزرا ہے اپنے عہد کے قبل کے متقدمین اطباء کے تجربات اور اقوال کی قدردانی کی تاکید کی ہے پس طب قدیم کے مطالعہ سے بہت سی نہایت مفید معلومات ہو سکتی ہیں۔ میں اب ڈاکٹر صاحبان کو اس امر کی طرف مزید توجہ دلاتا ہوں کیونکہ بفضل خدا اب مخزن الجواہر کی موجودگی میں اُن کو طبی کتب کے مطالعہ میں

کسی قسم کی دقت نہ ہوگی۔

(۶) **فروق الامراض**۔ اسمیں سینکڑوں مترادف طبی اصطلاحات اور متشابہ امراض کے باہمی فروق بیان کئے گئے ہیں جنکی فہرست آٹھ صفحات (۹۴۱ تا ۹۴۸) پر ہے ناظرین کی سہولت کے لئے یہ نہایت مناسب معلوم ہوتا ہے۔ کہ یہاں پر ایسے فروق کی نوعیت کی جوکہ اس کتاب میں مذکور ہیں۔ اجمالاً تصریح کردی جائے چنانچہ وہ مندرجہ ذیل چند اقسام کے ہیں (۱) **فروق امراض باعتبار اعراض** مثلاً مغص و قولنج کا فرق اگرچہ یہ دو مستقل بیماریاں ہیں لیکن ان کے اعراض باہم بہت متشابہ ہیں (۲) **فروق امراض باعتبار سن** جیسے تشنج اور ورقتنج کا فرق جو درحقیقت ایک ہی مرض ہے لیکن عمر کے لحاظ سے اسکے دو نام ہوگئے (۳) **فروق امراض باعتبار محل** مثلاً ذات الصدر و ذات العرض کا فرق کہ مرض تو درحقیقت ایک ہی ہے لیکن اختلاف محل سے اسکے دو مختلف نام ہوگئے (۴) **فروق امراض باعتبار اسماء** مثلاً سرسام و برسام کا فرق کہ اگرچہ دونوں امراض کا نام ایک تو نہیں لیکن ناموں میں جزوی مشابہت ہونے سے اشتباہ اور مغالطہ کا احتمال ہوتا ہے (۵) **فروق امراض باعتبار مادہ** مثلاً قرانیطس و لیثرغس کا فرق کہ مرض تو درحقیقت ایک ہی ہے لیکن اختلاف مادہ کے سبب اسکے دو نام ہوگئے (۶) **فروق امراض باعتبار وقت** مثلاً سقاقلوس و غانغرایا کا فرق کہ اگرچہ مرض ایک ہی ہے لیکن ابتدا میں سقاقلوس اور انتہا میں غانغرایا کہلاتا ہے۔

مذکورہ بالا فروق امراض کے علاوہ بعض امراض کے متعلق اگر مشاہیر اطبا کا اختلاف آرا ہے تو اسکو وضاحت سے بیان کر دیا گیا ہے مثلاً (۷) سدر اور دوار کے متعلق شیخ الرئیس اور ذکریا رازی کا اختلاف یا اسی طرح سے جن امراض یا اصطلاحات کے متعلق اطبا متقدمین و متاخرین کا اختلاف ہے۔ اسکو بھی صراحت سے لکھ دیا ہے مثلاً (۸) متقدمین تو فالج اور استرخا دونوں کو مترادف خیال کرتے ہیں لیکن متاخرین نے فالج کو استرخا سے اخص کردیا ہے۔ جسے دیکھو اپنے موقع پر۔ یا متقدمین تو (۹) زمد اور تکدر کو دو علیحدہ علیحدہ بیماریاں مانتے تھے لیکن متاخرین نے اصطلاح تکدر کو ترک کرکے صرف اصطلاح زمد ہی کو دونوں حالتوں کے لئے کافی خیال کرلیا ہے وغیرہ۔ اسی طرح سے بعض طبی و حکمی اصطلاحات علمیہ کے فروق بیان کئے گئے ہیں مثلاً سعح طبی و روح حکمی جوع بقری جوع کلبی ذات الجنب و ذات الصدر نار فارسی و جمرہ کا فرق

جس طرح سے طبی مترادف اصطلاحات اور متشابہ امراض کے فروق بیان کئے گئے ہیں اسی طرح سے انگریزی ڈاکٹری مترادف لغات کے بھی فروق بیان کئے گئے۔ ان تمام فروق کا مطالعہ طبیبوں اور ڈاکٹروں کے لئے نہایت ہی مفید ثابت ہوگا +

(۷) **اختلافی مسائل**۔ اس کتاب میں طب قدیم یعنی طب یونانی اور طب جدید یعنی ڈاکٹری کے تقریباً تمام اختلافی مسائل پر تنقیدانہ محاکمہ کیا ہے۔ اور ان کو نہایت تحقیق و تفصیل سے لکھا ہے۔ مثال کے طور پر ملاحظہ ہو خون و دوران خون صفحہ ۶۷۹ ہضم غذا و تکون اخلاط صفحہ ۱۱۷ منی صفحہ ۸۵۱ صفاق صفحہ ۸۰۰ طبقات و رطوبات چشم ۵۹۷ بنکریاس ۸۴ وغیرہ حکیموں اور ڈاکٹروں کو ان تمام اختلافی مسائل کو بغور مطالعہ کرنا چاہئے۔ کیونکہ اس سے اُن کے باہمی اختلافات دور ہوجائینگے۔ اور وہ ایک دوسرے کو زیادہ عزت اور محبت سے دیکھنے لگینگے میں نے ان تمام اختلافی مسائل کو حتی الامکان نہایت تحقیق سے لکھا ہے +

(۸) **مشاہیر طب**۔ اس کتاب میں بحیثیت مجموعی تیس چالیس صفحات پر طب یونانی کے اُن ائمہ و مشاہیر کے نہایت مختصر و صحیح حالات لکھے ہیں۔ کہ جن کے تذکرے اکثر انگریزی کتب تاریخ و لغات میں پائے جاتے ہیں۔ صفحہ ۱۲ سے صفحہ ۲۴ تک یعنی ۱۰ صفحات پر چند مشاہیر اطبا کا اتفاقاً مسلسل بیان آگیا ہے پس اس سے یہ غلط فہمی نہ ہو کہ ایسی طبی لغات میں کہیں جا بجا یہی صورت نہ ہو۔ ہرگز نہیں ساری کتاب میں مجموعی طور پر صرف تیس چالیس صفحات ہی اس مضمون کے لئے وقف کئے گئے ہیں۔ اور وہ بھی اس لئے کہ جس قدر طبی و ڈاکٹری لغات میری نظر سے گزری ہیں۔ ان سب میں بھی مشاہیر طب کے مختصر حالات لکھے ہیں میں نے ان تمام حکما و اطبا نامدار کے وہ انگریزی نام جو کہ مختلف انگریزی کتب تاریخ و سیر میں پائے جاتے ہیں انگریزی ٹائپ کے حروف میں لکھ دئے ہیں۔ ان قدیم مشاہیر و ائمہ طب کے صحیح حالات لکھنے کے لئے میں نے علاوہ اپنی تاریخ الاطبا کے مندرجہ ذیل انگریزی ہسٹری آف میڈیسن یعنی طبی تواریخ سے بھی استفادہ کیا ہے +

(۱) ہسٹری آف میڈیسن مولفہ ڈاکٹر میکس نیوبرگر آف وئینا مترجمہ انگریزی از ڈاکٹر پلے فیئر دو جلد۔ یہ اس موضوع پر بہترین کتاب ہے +

History of Medicine, by Dr. Max Neuburger of Vienna, translated by E. Playfair, M. R. C. S., 2 vols.

(۲) ہسٹری آف میڈیسن فلاسوفیکل و کریٹیکل مصنفہ ڈاکٹر گارٹن صاحب۔ یہ بھی دو جلدیں

The History of Medicine, Philosophical and Critical, by D. A. Gorton, M. D., 2 vols.

میں تاریخ طب کی بہترین کتاب ہے اور اس میں بعض مشاہیر طب کی صحیح تصاویر ہیں +

(۳) دی آریجن اینڈ گروتھ آف دی ہیلنگ آرٹ مصنفہ ایڈورڈ برڈو صاحب یہ بھی دلچسپ کتاب ہے The Origin and Growth of the Healing Art, by Edward Berdoe.

(۴) دی رومینس آف میڈیسن از آر سی میکفی صاحب The Romance of Medicine, by R. C. Macfie.

**رسم خط** - اس کتاب میں عربی الفاظ کو بھی فارسی خط نستعلیق میں لکھا گیا ہے تاکہ پڑھنے میں آسانی ہو اسی سہولت کو مدنظر رکھتے ہوئے اکثر عربی الفاظ میں سے الف لام (ال) کو ساقط کر دیا گیا ہے انگریزی الفاظ صحت تلفظ کے لئے انگریزی ٹائپ کے حروف میں لکھوائے گئے ہیں جو اس کتاب کی ایک بڑی خصوصیت ہے کیونکہ یہ کام نہایت مشکل اور صرف کثیر سے ہوتا ہے +

**شکریہ** - بمصداق مَنْ لَمْ یَشْکُرِ الْمَخْلُوْقَ لَمْ یَشْکُرِ الْخَالِقَ میں ان تمام مصنفین و مؤلفین کا جن کی تصنیفات و تالیفات سے میں نے استفادہ کیا ہے نیز ان تمام معاونین کا جنہوں نے اس کتاب کی تیاری میں میری مدد کی ہے تہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں +

**مخزن الجواہر** - ہر ایک طبیب ہر ایک ڈاکٹر اور ہر ایک شائق و طالب علم طب کے پاس ضرور موجود ہونی چاہئے کیونکہ اس کی مدد سے نہ صرف ہر قسم کی طبی و ڈاکٹری کتب کا مطالعہ بہ سہولت و بخوبی ہو سکتا ہے بلکہ اسکے سرسری مطالعہ سے بھی بہت سے فوائد حاصل ہو سکتے ہیں - اور طبی مؤلفین و مترجمین کے لئے تو یہ کتاب امید ہے کہ ایک نعمت غیر مترقبہ ثابت ہوگی - آخر میں میں خدائے عز و جل سے دست بدعا ہوں - کہ وہ میری اس ناچیز خدمت کو قبول و مقبول فرمائے آمین +

(مؤلف)

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## (آ)

**آبزن** (معرب) | **آبزن رُطب** (؍) | **حمام جلوسی** (ع) } کسی بڑے برتن مثلاً ٹب وغیرہ میں نیم گرم پانی یا دواؤں کا صاف اور نیم گرم جوشاندہ بھر کر اس میں مریض کو پانی کے سرد ہونے تک بٹھانا (۲) تانبے کا لگن غسل
(انگریزی) سٹز باتھ Sitz bath

**آب گوشت** (ف) حساء (ع) شوربہ
(ل) سوپ Soup

**آبلہ** (ف) پھپھولا۔ چھالا۔ پھنسی (۲) چیچک سیتلا۔ چیچک ترکی لفظ ہے۔ اس مرض کو فارسی میں آبلہ اور عربی میں جُدَری کہتے ہیں (۱) چھالا۔ بلسٹر Blister
بُلّا Bulla - ویسی کل Vesicle-
(۲) چیچک۔ سمال پاکس Small Pox
ویری اولا Veriola

**آبلہ انگیز** (ف) | **مُنَفِّط** (ع) } جلد پر آبلہ یا پھپھولا ڈالنے والی دوا
(انگریزی) ویسی کینٹ Vesicant

**آبلۂ فرنگ** (ف) باد فرنگ۔ تفصیل کے لئے دیکھو آتشک

**آب مروارید** (ف) | **نُزُولُ الماء** (ع) } مرض موتیا بند۔ تفصیل کے لئے دیکھو نزول الماء
(انگریزی) کیٹاریکٹ Cataract

**آتشک** (ف) | **آبلۂ فرنگ** (؍) | **بادِ فرنگ** (؍) | **کوفت** (؍) | **دَاءُ الزُّہری** (ع) | **زُہری** (؍) | **دَاءُ الاَفرنجی** (؍) | **اَلحَبِیل** (؍) } فارسی میں مرض باد فرنگ کو آتشک نہیں کہتے۔ بلکہ مرض نار فارسی کو آتشک کہتے ہیں۔ جس کی وجہ تسمیہ دیکھو نار فارسی میں۔ لیکن ہندوستان میں مرض باد فرنگ کو آتشک کہتے ہیں۔ اسی غلطی سے بعض اطباء نے نار فارسی یا آتشک اور باد فرنگ کو ایک ہی مرض مانا ہے۔ لیکن درحقیقت یہ دو مختلف امراض ہیں۔ چونکہ ایرانی و مصری اس مرض کو ملک فرنگ سے منسوب کرتے ہیں۔ اس لئے اس کو فارسی میں آبلۂ فرنگ اور عربی میں دَاءُ الاَفرنجی کہتے ہیں۔ اور قدیم یونانیوں اور رومیوں کی محبت کی دیوی زُہرہ سے منسوب کرتے ہوئے اس کو عربی میں دَاءُ الزُّہری

یا فقط زُہری بھی کہتے ہیں (اس کی وجہ
تسمیہ دیکھو امراض زُہرہ میں) اور چونکہ
یہ مرض مریض کو خراب وخستہ کر دیتا ہے
اس لئے جدید فارسی میں اس کو کوفت
کہتے ہیں۔ جدید فارسی طبی کتب میں
اسی نام سے اس کا بیان ہے۔ اور
چونکہ یہ مرض مریض کو خجل کرتا ہے۔
اس لئے عربی میں اس کو اَلمُخجِل بھی کہتے
ہیں۔ انگریزی میں اس کو سِفلِس
Syphilis اور ہارڈ شَینکر Hard Chancer
کہتے ہیں۔ مرض
آتشک کی ابتدا کے متعلق اہل یورپ
اور اہل ایشیا میں بہت کچھ اختلاف ہے
چنانچہ اہل یورپ تو اس مرض کی ابتدا
چین وہندوستان ممالک ایشیا سے
بتاتے ہیں۔ اور اہل ایشیا خصوصاً ایرانی
وہندوستانی نیز اہل مصر اس مرض کو
فرنگستان سے منسوب کرتے ہیں۔ جیسا
کہ مذکورہ بالا ناموں سے ظاہر ہے۔
لیکن درحقیقت یہ بیماری نئی دنیا یعنی
امریکہ سے پرانی دنیا یعنی یورپ وایشیا
میں پہنچی ہے۔ چنانچہ اکثر محققین اس
بات پر متفق ہیں۔ کہ ۱۴۹۳ء سے قبل
یورپ میں یہ مرض معلوم نہ تھا۔ بلکہ
درحقیقت امریکہ کے دریافت ہونے
کے بعد کولمبس کے ملاحوں کے ذریعے
یہ مرض ممالک یورپ میں پھیلا۔ اور
وہاں سے یہ مصر میں اور پھر ایشیا کے
بعض ممالک مثلاً ایران۔ ترکستان اور
ہندوستان وغیرہ میں پھیلا۔ چنانچہ
بعض کتب طبیہ یونانیہ میں بھی یہ تحریر
ہے۔ کہ ۹۰۴ھ مطابق ۱۴۹۳ء میں
یہ مرض پہلے جزائر فرنگستان میں
پیدا ہوا۔ اس لئے اس کا نام
آبلۂ فرنگ یا بادِ فرنگ رکھا گیا لیکن
بعض اطباء کا یہ قول کہ یہ مرض قدیمی
ہے۔ اور زمانۂ سکندر رومی سے
معلوم ہے۔ اور کتب طبیہ میں جو بثور
غریبہ مذکور ہیں۔ ان سے بھی مراد یہی
مرض آبلۂ فرنگ ہے یا مرض جمرہ یا
یا مرض نار فارسی بھی آبلۂ فرنگ ہی
سے مراد ہے۔ یہ بالکل صحیح نہیں۔
بلکہ محض اشتباہ ہے۔ کیونکہ پرانی
مصری ویونانی وہندی اور چینی کتب
طبیہ میں اس مرض کا کہیں بیان
نہیں۔ بلکہ جیسا کہ اوپر تحریر کیا گیا
درحقیقت یہ مرض ملک امریکہ سے پہلے
یورپ میں پہنچا۔ اور پھر وہاں سے
ایشیا میں پہنچا +

**اقسام**: اس کی زہر کے خون میں اثر

کرنے اور نہ کرنے کے اعتبار سے اس
مرض کی دو قسمیں ہیں۔ ایک آتشک حقیقی
یا آتشک مزاجی اور دوسرے آتشک
مجازی۔ اور طریق تعدیہ کے لحاظ سے
بھی اس کی دو قسمیں ہیں۔ ایک آتشک
مکتوبی اور دوسرے آتشک مولودی۔
پھر مدت مرض اور علامات کے اعتبار
سے اس کی تین قسمیں ہیں۔ (۱) آتشک
اوّلی (۲) آتشک ثانوی اور (۳) آتشک
ثلاثی۔ چنانچہ ان میں سے ہر ایک ترتیب
وار درج ذیل ہے:

**آتشک اوّلی۔** ابتدائی آتشک۔ آتشک
کا درجۂ اوّل:

مرض کی چھوت لگنے یعنی مواد کے جسم
میں داخل ہونے کے اکثر تین ہفتہ بعد
اُس مقام پر پہلے ایک سخت اُبھار یا
ایک پھنسی پیدا ہوتی ہے جس کی جڑ
سخت ہوتی ہے۔ اور یہ رفتہ رفتہ بڑھ
کر پھٹ جاتی ہے۔ اور ایک زخم بن
جاتا ہے۔ مرض کی اسی حالت کو ابتدائی
آتشک یا آتشک کا درجۂ اوّل کہتے
ہیں۔ اس کی مدت ایک سے تین ماہ
تک ہوتی ہے۔ لیکن بالعموم ڈیڑھ ماہ
بعد مرض کا دوسرا درجہ شروع ہوجاتا
ہے۔ (انگریزی) پرائمری سفلس
Primary Syphilis

**آتشک ثانوی۔** آتشک کا درجہ دوم
(انگریزی) سکینڈری سفلس
Secondary Syphilis

اس درجۂ مرض میں مریض پست
ہمت اور کمزور ہوجاتا ہے۔ جسم پر گلابی
رنگ کے دانے (پھنسیاں) نکل آتے
ہیں۔ اور جسم کے تمام غدود جاذبہ بڑھ
جاتے ہیں۔ گوشت اور ہڈیوں میں
درد ہونے لگتا ہے۔ جو رات کے
وقت زیادہ ہوتا ہے۔ بخار بھی ہونے
لگتا ہے۔ جو کبھی خفیف اور کبھی شدید
کبھی نوبتی اور کبھی لازمی ہوتا ہے اس
درجۂ مرض کی مدت ۶ سے ۱۸ ماہ تک
کی ہوتی ہے۔ یعنی بعض مریضوں میں
تو چھ یا آٹھ ماہ بعد لیکن عموماً ۱۸ ماہ بعد
علامات مرض رفع ہوجایا کرتی ہیں۔

**آتشک ثلاثی** (پرانا آتشک۔ آتشک کا
آتشکِ مزمن) درجہ سوم (انگریزی) ٹرشری سفلس
Tertiary Syphilis

آتشک کے درجۂ دوم کی علامات
کے رفع ہوجانے کے مہینوں یا برسوں
بعد مزمن ورم آتشکی کی علامات پیدا
ہوتی ہیں۔ چنانچہ مختلف اعضاء و احشا
میں گمیاں یا گلٹیاں پیدا ہوکر بعض

وہ نرم اور منتقرح ہوجاتی ہیں۔ ہڈیوں میں جو اس قسم کے اُبھار پیدا ہوجاتے ہیں۔ اُن میں رات کے وقت سخت درد ہوا کرتا ہے۔ تالو میں زخم ہو کر وہ گل جاتا ہے۔ کبھی ناک کا بانسہ گل کر ناک بیٹھ جاتی ہے۔ مریض لاغر و کمزور ہوجاتا ہے۔ وغیرہ

**آتشکِ حقیقی** | **آتشک مزاجی** } حقیقی آتشک۔ اصل آتشک سخت آتشک۔ آبلۂ فرنگ بادِ فرنگ۔ کوفت سِفلِس

یہ ایک متعدی بیماری ہے جو کہ (۱) مرض کی چھوت لگنے یعنی مادۂ مرض کے جسم میں پیوست ہونے سے یا (۲) موروثی طور پر والدین سے حاصل ہوتی ہے۔ اس مرض کا باعث ایک خُرد بینی کیڑا ہے۔ جس کو انگریزی میں "سپا ئرو چیٹیا پیلیڈا" یا کرم آتشک کہتے ہیں۔ اس کو ڈاکٹر شاڈن نے ۱۹۰۵ء میں دریافت کیا تھا۔ یہ کرم تمام مریضانِ آتشک کے ابتدائی زخم میں۔ اُن کے خون میں۔ جلدی چٹاخوں اور پھنسیوں میں منہ اور مقعد کے چھتوں میں پایا جاتا ہے اور یہی کرم اس مرض کا اصل سبب ہوتا ہے۔ کیونکہ یہی مختلف طریق سے جسم انسانی میں پہنچ کر اس مرض کو پیدا کر دیتا ہے +

**آتشکِ مجازی** | مجازی آتشک۔ نرم آتشک **قرحۂ زُہریہ** } (انگریزی) سافٹ شینکر

Soft Chancer

یہ ایک قسم کا مقامی متعدی زخم ہے جو بالعموم ناجائز مجامعت سے عضوِ تناسل پر ہوجایا کرتا ہے۔ اس مرض کا باعث بھی ایک خاص قسم کا کیڑا ہے۔ جس کو سب سے پہلے ڈاکٹر ڈیوکرے نے دریافت کیا تھا۔ اس زخم کا مواد نہایت متعدی ہوتا ہے۔ اور اگر یہ زخم زیادہ پھیل جائے۔ تو اُس سے عضو تناسل وغیرہ گل سڑ جاتا ہے۔ اور اگر اس کا مناسب علاج کیا جائے۔ تو یہ دو تین ہفتوں میں بالکل اچھا بھی ہوجاتا ہے۔ لیکن آتشک حقیقی کی طرح آتشک مجازی کا زہر خون میں سرائت نہیں کرجاتا۔ اور نہ اُس سے وہ شدید و خطرناک عوارض و نتائج پیدا ہوتے ہیں +

**آتشک مکسوبہ**۔ حاصل کردہ آتشک جو کسی نہ کسی طرح چھوت لگنے سے خود حاصل کیا جاتا ہے (۱) اکیوائرڈ سِفلِس۔

Acquired Syphilis

آتشک مولودی } پیدائشی آتشک ۔ موروثی
آتشک موروثی } آتشک ۔ (۱) حمل ٹھیرتے
وقت یہ مرض بذریعہ نطفہ والد کی طرف
سے یا والدہ کی طرف سے یا دونوں کی
طرف سے ہوجایا کرتا ہے ۔ (۲) حمل
ٹھیرنے کے بعد حاملہ کو یہ مرض ہوجائے
تو اُس سے بذریعہ آنول جنین کو ہوجاتا
ہے ۔ جب والد کے نطفہ میں اس مرض
کا اثر ہو تو مولود کو ضرور موروثی آتشک
ہوجاتا ہے ؎

آثار ۔ جمع ہے اثر کی اور اس کے یہ تین
معنی ہیں (۱) نشانات یا علامات (۲)
سُنتہائے رسول (۳) دیوار کا عرض
لیکن آثار بمعنی سیر (وزن) جو مشہور
ہے ۔ اور ہندوستانی فارسی کتب طبیہ
میں مستعمل و مسطور ہے ۔ یہ لفظ آثار
بثائے مثلثہ یا آسار بسین مہملہ بمعنی سیر
عربی و فارسی کی کتب لغات میں کہیں
نہیں دیکھا گیا ۔ غالباً یہ کسی ہندوستانی
فارسی تراش کی ایجاد ہے ۔ لیکن اب
چونکہ لفظ آثار بمعنی سیر (وزن) مستعمل
و مشہور ہے ۔ اس لئے اصطلاح کا حکم
رکھتا ہے ۔ پس درج کیا جاتا ہے ۔
(ل) سیئر ( Seer ) نیز دیکھو سیر

آختہ (ف) اَختہ ۔ خصی (انگریزی) کیسٹریٹڈ
Castrated

آخِذہ (عربی) آخذہ کے لغوی معنی ہیں دفعتاً
مُذرِکہ (ع) پکڑنے والا ۔ لیکن اصطلاح
جمُود (ع) طب میں ایک مرض ہے
شخُوص (ع) جس میں مریض کی حس وحرکت
قاطُوخس (ی) دفعتہً موقوف ہوجاتی ہے
اور وہ جس حالت میں ہوتا ہے ۔ اُسی
حالت میں رہ جاتا ہے ۔ یعنی اگر بیٹھا
ہو تو بیٹھا ۔ کھڑا ہو تو کھڑا ۔ کام کرتا ہو
تو کام کرتا رہ جاتا ہے ۔ تفصیل و تفریق
کے لئے دیکھو جمود
(ل) کیٹالیپسی Catalepsy

آدَر (عربی) } مریض اُدرہ ۔ مریض فتق
مَفتُوق (ع) } مریض بادخایہ ۔ مریض باد
خُصیہ ۔ دَبہ ۔ جس کو مرض فتق ہو جس
کا فوطہ اُترا ہوا ہو (جمع اُدر)
(ل) ہرنی ئیٹڈ Herniated
تفصیل و تفریق کے لئے دیکھو فتق

آوَرنگ (ف) اَورنگ (ہ) سخت مصیب فالج

آذان (ع) جمع ہے اُذن بمعنی گوش یا کان
کی (ل) ایئرز Ears

آرَنج (ف) اَرَنج (ع) مِرفق (ل) ایلبو Elbow

آروغ (ف) جُشاء (ع) ڈکار (ل) بَیلچ Belch

آرِیّہ (ع) } خانۂ دندان ۔ دانت کا
سِنخُ السّن (ع) } خانہ ۔ جبڑے کی ہڈی کا

وہ سوراخ جس میں دانت جما رہتا ہے
جمع اُواری
(ل) اَلیوی اولس Alveolus
فیبٹ نوما Phatnoma

**آزار** (ف) مرض - دُکھ - درد - بیماری
(ل) ڈیزیز Disease ڈِس آرڈر Disorder
سِکنیس Sickness

**آزارِ تلخہ** (ف) مرض یرقان (انگریزی) جانڈس
Jaundis

**آژخ** (ف) ثؤلول (ع) مسّہ (ل) مول Mole

**آسمانی جوہلی** (۱) آسمان گونی - آسمان کے
رنگ کا (۲) یاقوت ازرق - نیلم (ل) سیپئیر
Sappire (۳) حجر یمانی -
(ل) ہائے سنتھ Hyacinth

**آسی** (ع) حکیم طبیب - جرّاح - معالج -
علاج معالجہ کرنے والا (ل) فزیشن
Physician سرجن Surgeon

**آسیہ** (ع) زنانہ طبیب یا جراح (۲) لڑکیوں
کا ختنہ کرنے والی عورت (ل) فیمیل سرجن
Female Surgeon سرکم سائزر
Circumciser

نوٹ - افریقہ کی بعض اقوام میں نوجوان
لڑکیوں کے بطرز ختنہ کیا جاتا ہے -
اس عمل کے کرنے والی عورت کو آسیہ
یعنی زنانہ جراح کہتے ہیں +

**آش** (ف) } گاڑھا شوربہ - حریرہ یا حریرہ
**کشک** (ع) } وغیرہ کی مانند پکی ہوئی پتلی
چیز (۲) بعض اناج یا ادویہ کا غلیظ
جوشاندہ (ل) پوٹیج Potage
گروئل Gruel

**آش بچگان** (ف) جند بید ستر (ع) کا ہڑو (ہن)
(ل) کیسٹر Castor

نوٹ - چونکہ یہ دوا بطور دافع تشنج
مرض اُم الصبیان میں بچوں کو زیادہ
دی جاتی تھی - اس لئے یہ اس نام سے
مشہور ہو گئی +

**آش تزویر** (ف) آش مریض - مریض کے
لئے آش یا شوربہ +

**آش جو** (ف) } جو آش - اُبالے ہوئے جو
**ماء الشعیر** (ع) } کا پانی (ل) بارلے واٹر
Barley Water

**آش دقیق** (ف) آش برنج - چاولوں کی
آش - چاولوں کی پیچ (ل) رئیس گروئل
Rice Gruel رئیس واٹر Rice Water

**آش مزور** (ف) چاولوں کا شوربہ (ل)
رئیس براتھ Rice Broth

**آشوب چشم** (ف) } آنکھ آنا (ل) افتھلمیا -
**رمد** (ع) } Ophthalmia
تفصیل و تفریق کے لئے دیکھو رمد

**آغازِ مستی** (ف) آغاز شباب - نوجوانی شروع جوانی

**آفت** (ع) } گزند - اذیت - مضرت
**داء** (") } مصیبت - صدمہ - چوٹ
مرض - دُکھ (ا) لیزن Lesion
تفصیل و تفریق کے لئے دیکھو مرض اور داءً

**آفقہ** (ع) } بھیگاہ - کوکھ - زیریں
**خاصرہ** (") } پسلیوں کے کناروں
**خصر** (") } اور کولھے کے ابھار کا درمیانی
مقام (ا) فلینک Flank

**آکل** (ع) کھانے والا (ا) ایسٹر Easter
وُوْرس Vorous

**آکل الاعشاب** (ع) سبزی خور حیوانات
سبزی کھانے والے جانور - جیسے گائے
بکری وغیرہ (انگریزی) ہربی وُورس
Herbivorous

**آکل الحبوب** (ع) دانہ خور حیوانات - دانہ
کھانے والے جانور (ا) گرینی وُورس
Granivorous

**آکل الحشرات** (ع) حشرات خور حیوانات
(ا) اینٹومفیگس Entomophagus

**آکل الحیوانات** (ع) حیوان خور جانور -
(ا) زوفیگس Zoophagus

**آکل اللحوم** (ع) گوشت خور حیوانات -
(ا) کارنی وُورس Carnivorous

**آکل سائر الماکولات** (ع) ہمہ خور - سب
قسم کی یعنی حیوانی و نباتاتی غذا کھانے والا -
(ا) آمنی وُورس Omnivorous
جیسے حضرت انسان

**آکلہ** (ع) خورہ - گوشت خورہ - ساخت
کو گلانے یا کھانے والا زخم - وہ زخم جو
کسی عضو کی ساخت کو کھاتا اور گلاتا چلا
جائے (ا) کینکرم Cancrum
فیجی ڈینا Phagedena

**آکلۃ الفرج** (ع) گوشت خورہ فرج - اندام
نہانی کا گوشت خورہ - چھوٹی کمزور لڑکیوں
میں آکلۃ الفم کی طرح سے اندام نہانی
میں ایک متعفن زخم ہو جاتا ہے جس
سے وہاں کی ساخت گل کر مردار پڑ
جاتی ہے (ا) نوما پیوڈنڈائی -
نوما وُلوائی Noma Pudendi
Noma Vulvi

**آکلۃ الفم** (ع) سرطان جوف دہن - گوشت
خورہ دہن - باد خورہ دہن - منہ کا گوشت
خورہ (ا) کینکرم اورس Cancrum Oris
گینگرینس سٹوماٹائٹس -
Gangrenous stomatitis

**آگندہ گوشت** (ف) بھرے ہوئے بدن
یا ٹھوس بدن کا آدمی -

**آلات** (ع) جمع ہے آلہ کی (ا) علم افعال
الاعضاء میں خاص خاص افعال کے
اعضاء (ا) آرگنز Organs

(۲) فن جراحی میں مختلف دستکاریوں کے آلے یعنی اوزار (ل) انسٹرومینٹس۔
Instruments

آلاتِ بول (ع) } پیشاب کے اعضاء یعنی
اعضاءِ بول (ع) } پیشاب کو پیدا اور خارج کرنے والے اعضاء مثلاً گردہ۔ حالبین مثانہ۔ احلیل (ل) یوریٹری آرگنز
Urinary Organs

آلاتِ تناسل (ع) } نسل کے اعضا۔ نسل بڑھانے
اعضاءِ تناسل (ع) } کے اعضاء مثلاً خصیے۔ قناۃ المنویہ۔ ذکر وغیرہ (ل) سیکشوال آرگنز 'Sexual Organs آرگنز آف جنریشن Organs of Generation

آلاتِ تنفس (ع) } سانس کے اعضاء۔ سانس
اعضاءِ تنفس (ع) } لینے کے اعضاء۔ جیسے حنجرہ۔ قصبۃ الریہ اور شش وغیرہ۔ (انگریزی) آرگنز آف رسپائی ریشن۔
Organs of Respiration

آلاتِ حرکت (ع) حرکت کے اعضاء۔ حرکت کرنے کے اعضاء۔ جیسے عضلات و اعصاب و رباطات وغیرہ (ل) آرگنز آف لوکوموشن
Organs of Locomotion

آلاتِ حِس (ع) حِس و ادراک کے اعضاء مثلاً آنکھ۔ کان۔ ناک۔ زبان اور جلد وغیرہ (ل) آرگنز آف سینسس۔
Organs of Senses

آلاتِ غذا (ع) } غذا کے اعضاء۔ مثلاً مری
اعضاءِ غذا (ع) } معدہ۔ آنتیں وغیرہ۔
(ل) آرگنز آف فوڈ Organs of Food

آلاتِ کیلوسیہ (ع) کیلوس کو جذب کرنیوالے عروق۔ مثلاً قناۃ الصدور و عروق کیلوسیہ

آلاتِ ہضم (ع) } ہضم کے اعضاء۔ مثلاً منہ
اعضاءِ ہضم (ع) } مری۔ معدہ۔ آنتیں وغیرہ (انگریزی) ڈائی جسٹیو آرگنز۔
Digestive Organs

آلام (ع) جمع ہے الم کی بمعنی درد۔ دکھ۔ تکلیف (ل) پینز Pains (دیکھو الم اور وجع)

آلام بعد ولادت (ع) } وضع حمل یا بچہ پیدا
خوالف (ع) } ہونے کے بعد کے درد۔
(ل) آفٹر پینز After Pains

آلامِ جذاریہ } تکالیف دردِ مفاصل۔
آلام وجع المفاصل (ع) } جوڑوں کے درد (گٹھیا) کی تکلیفیں (انگریزی) رہوماٹیلجیا۔
Rheumatalgia

آلام ماغصہ (ع) پیچ شکم۔ پیٹ کی مروڑ
(ل) گرائیپس Gripes

آلہ (ع) اوزار۔ فن جراحی میں دستکاری کا آلہ یا اوزار (ل) انسٹرومینٹ۔
Instrument

علم افعال الاعضاء

میں جسم میں خاص خاص فعل کا عضو۔ جمع آلات (ل) آرگن Organ نیز دیکھو آلات و اعضاء

**آلۃ الحرکت** (ع) حرکت کا عضو کنایہ ہے عضلہ یا عصب سے جس کے ذریعہ جسم میں حرکت پیدا ہوتی ہے (ل) لوکو موٹو آرگن۔ Locomotive Organ

**آلۃ اللعاب** (ع) } لعاب کا آلہ۔ تھوک پیدا
**غُدَّۃ تحت اللسان** (ع) } کرنے والی گلٹیاں زبان کے نیچے کا غدوی گوشت جس سے لعاب پیدا ہوتا ہے۔ (ل) سب لنگول گلینڈز Sublingual Glands

**آلۂ باذلہ** (ع) } شکم یا دوسری تجاویف سے
**مِبْذَل** (ع) } استسقاء میں پانی نکالنے کا آلہ (ل) ٹروکار Trocar

**آلۂ رافعہ** (ع) اوپر اٹھانے والا آلہ۔ (ل) ایلی ویٹر Elevator

**آلۂ شیر کش** (ف) پستان میں سے دودھ نکالنے کا آلہ (ل) بریسٹ پمپ۔ Breast Pump

**آماس** (ف) التہاب۔ ورم (ع) سوجن (ھ) انفلامیشن (ل) Inflamation سوئیلنگ Swelling تفصیل کے لئے دیکھو التہاب اور ورم ❊

**آمّہ** (ع) سر کی ایسی چوٹ جو بھیجے یا بھیجے کی جھلی تک پہنچے۔ (ل) سکیلپ وونڈ Scalp Wound

# ا

**اَبازیر** (ع) } اَبازیر جمع ہے اَبزار کی اور
**توابل** (ع) } اَبزار جمع ہے بَزر کی۔ جس کے معنی ہیں تخم یا بیج لیکن طبی اصطلاح میں اَبزار یا اَبازیر اُن تخموں یا تر و خشک اشیاء کو کہتے ہیں۔ جو غذا میں بطور مصالحہ اُس کو تیز مزہ اور خوشبو کرنے کے لئے ڈالے جاتے ہیں۔ مثلاً زیرہ۔ سیاہ مرچ۔ قرنفل۔ دارچینی۔ کشنیز وغیرہ

اَبازیر اور توابل کا فرق۔ اَبازیر تر و خشک اشیاء مصالح طعام کو کہتے ہیں۔ اور توابل جو جمع ہے تابل کی صرف خشک اشیاء مصالح کو کہتے ہیں۔ جو خوشبو کے لئے ڈالے جاتے ہیں۔ (انگریزی) سیزننگز Seasonings سپائسز Spices

**اَبا خس** (ع) انگلیوں کے پورو سے یا پوٹے (ل) ڈیجٹس Digits

**اِبتداء جزئی** (ع) نوبت مرض کی ابتداء دورۂ مرض کی ابتداء۔ وہ زمانہ جس میں دورۂ مرض کی علامتیں ظاہر ہونے لگیں مثلاً نوبتی یا باری کے بخار میں لرزہ کا

ہونا یا بدن کی پھریری اور کسالت وغیرہ
(ل) آن سیٹ

اِبْتِداءِ کُلّی (ع) مرض کا ابتدائی زمانہ یعنی وہ زمانہ جس میں ہنوز نضج مواد کے علامات و آثار ظاہر نہ ہوئے ہوں۔ جیسے تپ لرزہ میں ابتدا از قارورہ رسوب سے خالی ہوتا ہے +

اِبْتِداءُ الْمَرَض (ع) ابتداء مرض۔ شروع مرض بیماری کی ابتدا - وہ وقت جس میں مرض کی پہلے پہل تکلیف معلوم ہو۔ اور بقول بعض بیماری کے ابتدائی تین دن +
(ل) سٹیج آف انویژن Stage of Invasion

اِبْتِلاع (ع) نگل جانا۔ گلے سے اُتارنا +
(ل) ڈی وَوَر Devour

اَبَحّ (ع) } بھرائی ہوئی آواز والا۔
اَبَحُّ الصَّوت (") } بیٹھی ہوئی آواز والا۔
(ل) سٹرے ڈیولس Stridulous

اَبْخَر (ع) مریض بخر۔ گندہ دہن جس کے مُنہ سے بدبو آتی ہو +

اَبْخِرہ (ع) جمع ہے بخار بمعنی بھاپ کی +
(ل) ویپر Vapour

اَبْخِرہَ فاسِدہ (ع) فاسد بخارات (ل) میازم Miasm

اَبْدان (ع) جمع ہے بدن کی جسم +
(ل) باڈیز Bodies

اِبَر (ع) سُوئی یا سُوئی چبھونا۔ ڈنگ یا ڈنگ مارنا (ل) نیڈل Needle
سٹنگ Sting

اِبْراز (ع) } فضلات کو جسم سے خارج
افراز (") } کرنا (ل) ایلیمی نیشن۔ Elimination

اِبْرت (ع) سُوئی۔ سینے کی سُوئی +
(ل) نیڈل Needle

اِبْرۃُ الْخُزّام (ع) خلال نما سوئی جس کے ذریعہ جلد میں ڈورے پرو کر زخم کو تازہ رکھتے ہیں۔ یہ عمل عموماً دیوانوں میں اخراج مادۂ فاسدہ کے لئے گدّی پر کیا جاتا ہے۔ ڈاکٹری میں ایسی سوئی کو سیٹن نیڈل Seton Needle کہتے ہیں۔ اور اس عمل کو سیٹن Seton کہتے ہیں +

اِبْرۃُ الْبَزل (ع) نشتر دینے کی سُوئی۔
(ل) کے نیولیٹڈ نیڈل Canulated Needle

اِبْرۃُ التَّنکیس (ع) موتیا بند میں آنکھ بنانے کی سُوئی (ل) کوچنگ نیڈل۔ Couching Needle

اِبْرۃُ قُنُوِیّہ (ع) نالیدار یا پولی سوئی جس کے ذریعہ استسقاء وغیرہ میں پیٹ کا پانی نکالا جاتا ہے (انگریزی) کے نیولا۔

ٹروکار کے نیوُلا۔ Cannula

Trocar Cannula

**اَبْرَد** (ع) نہایت سرد۔ جمع ابارد

**اَبْرَدان** (ع) وقت صبح وشام۔ صبح وشام کا وقت۔

**اَبْرَش** (ع) وہ شخص جس کی جلد پر سفید چتیاں پڑی ہوں (ا) سپاٹڈ

**اَبْرَص** (ع) مریض برص۔ سفید داغ والا۔ چتلا۔ چتکبرا (ا) لیُوکوڈرمک۔

Leukodermic

**اَبْرَقِلَسا** (ی) } صرع شدید۔ شدید مرگی۔
**اَبْرَاقِلَسا** (ی) } برقلس یونان کا ایک جابر ظالم بادشاہ تھا۔ اس مرض کا نام اَبرقلیسا اسی کے نام سے منسوب ہے۔ کیونکہ یہ بھی ایک شدید مرض ہے (ا) اِپی لیپسیا گریوئر

Epilepsia Gravior

**اَبْرِیَہ** (ع) } سبوسۂ سر۔ سر کی بفاء۔
**ہَبْرِیَہ** (ع) } سر کی بھوسی (ا) سی بوریا
**قشر الراس** (ع) } Seborrhoea
**حزاز** (ر) } Scarf سکرف
ڈینڈرف Dandruff فرفر

Turfur

**اِبْرِیق** (ع) معرب ہے فارسی لفظ آبریز کا۔ آفتابہ۔ لوٹا۔ جمع اباریق (ا) واٹر جگ

Water Jug

**اَبْزَار** (ع) جمع ہے بزر بمعنی تخم کی۔ اور اس کی جمع ہے اَبازیر جیسے دیکھو

**اَبْشَعُ الْاَمْراض** (ع) بہت ہی بُری اور سخت بیماری (ا) مَیلِگ نَنٹ ڈیزیز۔

Malignant Disease

**اِبْصَار** (ع) دیکھنا۔ دِکھلانا (ا) وِژن۔

Vision

**اَبْصَار** (ع) جمع بَصَر یعنی نظر (ا) سائٹ

Vision وِژن Sight

**اُبْض** (ع) } باطن زانو گھٹنے کی پچھلی
**مابض** (ر) } جانب یا سطح

(ا) پاپلیز Pople

**اِبْط** (ع) بغل جمع آباط (ا) ایکزِلا۔

Axilla

**اِبْطِرِیطاوس** (ی) } صفراوی وبلغمی بخار جو
**شطر الغب** (ع) } ایک دن شدید ہوتا ہے اور ایک دن خفیف (ا) ڈبل ٹرشین فیور

Double Ter tion Fever

**اِبْطِی** (ع) (۱) بغلی یا بغل کی (ا) ایگزلری۔ Axillary (۲) بغل کی رگ جو بغل سے آگے بڑھ کر باسلیق کہلاتی ہے (ا) آرٹری ایگزلری

**اَبْعَادِ ثَلٰثَہ** (ع) } ہر سہ قطر یعنی طول عرض
**اقطار ثلثہ** (ر) } عمق یا لمبائی چوڑائی اور گہرائی (انگریزی) ڈائی مینشنز۔

Dimentions

اَبْکَم (ع) } گنگ۔ گونگا (ل) ڈمب
اَخْرَس (ع) } Dumb

اَبْلَہ (ع) احمق۔ بیوقوف۔ سیدھا آدمی۔
• بھولا بھالا (ل) ایڈیٹ Idiot

اِبْنِ اَبی اُصَیْبِعہ۔ موفق الدین سن ولادت سنہ ۱۲۰۳ء سن وفات سنہ ۱۲۷۳ء اپنے زمانے کے فاضل طبیب تھے پہلے دمشق اور پھر قاہرہ میں کامیاب اور شاندار مطب کرتے رہے۔ اور آخر عمر میں شام کے ایک امیر کے درباری طبیب مقرر ہوئے۔ انھوں نے "عیون الانبا فی طبقات الاطبا" ایک نہایت مفید کتاب لکھی ہے جس میں ساتویں صدی ہجری تک کے تقریباً چار سو نامی گرامی حکماء و اطباء کے حالات درج ہیں (ل) ابن ابو اصیبعہ موفق الدین
Ibn Abu Uscibia
Mawaffik ed-Din

اِبْنِ اَبی صَادِق (ع) ابو القاسم عبدالرحمن بن علی بن احمد بن ابی صادق نیشاپور کا باشندہ اور علوم حکمیہ کا فاضل اور ماہر طبیب تھا۔ علم طب میں نہایت ماہر ہونے کے سبب اس کو بقراط ثانی کا لقب ملا۔ اس نے جالینوس کی کتابوں پر نہایت عمدہ شروح لکھی ہیں چنانچہ اس کی کتاب "منافع الاعضاء" پر جو اس نے شرح لکھی ہے۔ وہ نہایت قابل قدر ہے۔
(ل) Ibn Abe Sadik

اِبْنِ بَاجہ (ع) ابوبکر محمد بن یحیی بن الصائغ معروف بہ ابن باجہ۔ علوم حکمیہ میں اپنے وقت کا بے مثل امام اور علامہ تھا۔ اہل یورپ اس کو "اَوِمْپیس" Avempace کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ اپنے زمانہ میں تمام اندلس میں ابن باجہ علوم فلسفیہ و طبعیہ میں فرد تھا حکمائے اسلام میں ابونصر فارابی و ابن رشد کے بعد یہ سب سے بڑا فیلسوف گنا جاسکتا ہے۔ اس کا زمانۂ حیات بعض انگریزی کتابوں میں سنہ ۱۱۳۶ء لکھا ہے۔ تاریخ ولادت معلوم نہیں لیکن بعض مورخین وفات کی تاریخ سنہ ۵۳۳ھ لکھتے ہیں۔ یہ نامور حکیم عالم شباب میں ہی یعنی ۳۴ سال کی عمر میں بمقام فاس (پایۂ تخت مراکش) میں فوت ہوگیا۔ جہاں اس کو امام ابن عربی رح کے پہلو میں دفن کیا گیا۔ کہتے ہیں۔ کہ اس کی موت زہر خورانی سے واقع ہوئی تھی۔ مختلف علوم و فنون میں اس کی تیس کتابیں ہیں۔ لیکن اس کی طبی کتابوں میں سے علم الادویہ پر جو کتابیں تھیں۔ وہ اپنے وقت میں بہترین شمار ہوتی رہیں

(ل) ابوبکر محمد ابن باجہ Abu Bekr Mohammed Ibn Badja

ابن بُطلان (ع) ابوالحسن کنیت۔ مختار نام حسن بن عبدون بن سعدون بن بُطلان سلسلہ نسب۔ مذہباً عیسائی۔ بغداد کا رہنے والا تھا۔ یہ اچھا فلسفی اور طبیب تھا۔ اس نے طب میں چند ایک کتابیں لکھی ہیں لیکن ان کی کتاب الاغذیہ اپنے وقت کی بہتر کتاب مانی جاتی تھی۔ (ل) ابن بُطلان Ibn Butlan

ابن بیطار (ع)
ابن البیطار (ع)
} ابو محمد عبداللہ احمد المالقی النباتی معروف بہ "ابن بیطار"

۱۱۹۷ء میں بمقام مالگا پیدا ہوا۔ یہ اپنے زمانہ کا سب سے بڑا ماہر نباتات تھا اس نے نباتی ادویہ کی تحقیق و شناخت میں یونان اور روم اور مصر و شام وغیرہ کے بڑے بڑے طویل سفر کئے۔ مصر میں وہ درباری حکیم افسر الاطباء و النباتیین تھا۔ مفرد ادویہ کے بیان میں اس کی کتاب الجامع نہایت ہی قابل قدر و مستند ہے انگریزی علم الادویہ کی بڑی بڑی کتابوں میں اس کتاب کے حوالے پائے جاتے ہیں۔ اس کی دوسری کتاب المغنی بھی ادویہ مفردہ کے بیان میں ہے۔ لیکن اس کی ترتیب باعضا ماؤذ رکھی گئی ہے۔ ابن بیطار نے ۶۴۶ھ مطابق ۱۲۴۸ء میں بمقام دمشق وفات پائی (ل) ابن البیطار۔ یا ابن البیتھار Ibn al Baitar

Ebn Albeithar

ابن الجزار (ع) ابوجعفر احمد بن ابراہیم بن ابی خالد۔ ابن الجزار کے نام سے مشہور ہے۔ قیروان کا باشندہ اور خاندانی طبیب تھا۔ یہ حکیم نہایت مستغنی المزاج تھا مریضوں سے فیس وغیرہ کچھ نہیں لیا کرتا تھا۔ اس نے ۸۰ سال کی عمر میں وفات پائی۔ اور تقریباً پچیس تیس کتابیں اپنی تصنیف یادگار چھوڑیں جن میں سے اس کی کتاب طب الفقراء یا علاج الغرباء Guide for the Poor اس قدر مقبول عام ہوئی کہ اس کے عبرانی۔ لاطینی اور یونانی میں تراجم ہوئے۔ اس نے وبا و طاعون کے متعلق بھی جو اس وقت مصر میں پیدا ہوئی تھی۔ ایک نہایت محققانہ و عالمانہ رسالہ لکھا تھا (ل) انگریزی کتب میں اس کا نام ابوجعفر احمد بن ابراہیم الجزار لکھا ہے۔ لیکن بعض میں الغزار یا الغازرہ بھی لکھا ہے۔

Abu Jaffar Ahmed Bin Ibrahim Jezzar
Algizar
Algazirah

**ابن جزلہ** (ع) یحییٰ بن عیسیٰ بن علی بن جزلہ۔ خلیفہ مقتدی بامر اللہ کے عہد میں ایک قابل و مشہور طبیب تھا۔ یہ پہلے عیسائی تھا پھر مسلمان ہوا۔ طب میں اس کی چند عمدہ تصانیف ہیں چنانچہ علم الامراض والعلاج میں اس کی ایک قابل قدر تصنیف ہے۔ جس کا حوالہ انگریزی کتب میں بھی ہے۔

(۱) ابن جزلہ Ibn Jəzlar

**ابن جلجل** (ع) ابوداؤد کنیت سلیمان بن حسان۔ ابن جلجل کے نام سے مشہور بڑا فاضل طبیب اور خلیفہ ہشام کا درباری طبیب تھا۔ اس نے حکیم دیسقوریدس کی کتاب ادویہ مفردہ پر ایک محققانہ شرح لکھی ہے۔ اس کے یونانی ناموں کی عربی زبان میں تفسیر کی ہے۔ اور غیر معروف ادویہ کے ناموں کی بھی تشریح و توضیح کی ہے

(۱) ابن جلجل Ibn Juljul

**ابن خلدون** (ع) ابومسلم عمر بن احمد بن خلدون الحضرمی۔ اندلس کے شہر اشبیلیہ کا سید خاندانی اور معزز شخص تھا۔ تمام علوم اور فلسفے کا زبردست عالم۔ علوم نجوم و ہندسہ کا ماہر کامل اور طب میں امام زمانہ تھا۔ حسن اخلاق اور تہذیب نفس میں اس کا مرتبہ فہیم حکماء اور فیلسوفوں کا ہم پایہ مانا گیا ہے۔ اس کی تصانیف میں سے اس کی تاریخ اور اس کا مقدمہ مشہور کتاب ہے۔ ابن خلدون نے ۴۴۹ھ بمقام اشبیلیہ وفات پائی۔

**ابن رشد** (ع) ابوالولید بن رشد۔ ابوالولید کنیت محمد نام۔ احمد بن رشد کا فرزند تھا۔ اور اپنے دادا رشد کے نام سے شہرت پائی۔ سنہ ۵۲۰ھ مطابق ۱۱۲۶ء میں بمقام قرطبہ ( Cardova ) پیدا ہوا۔ یہ علوم حکمیہ الٰہیات و ریاضیات نجوم و طب میں اور بالخصوص فلسفہ میں اپنے زمانہ کا بے مثل عالم تھا۔ ۱۱۹۶ء میں وہ قاضی القضاۃ (چیف جسٹس) کے عہدہ جلیلہ پر مامور ہوا۔ لیکن بعض فلسفیانہ خیالات کے اظہار پر ان کے معاصر علماء دین نے ان پر کفر و الحاد کے فتوے لگا دئے۔ اور سلطان منصور نے جو پہلے ان کی بہت عزت کرتا تھا۔ ان کو قید کر کے یہودیوں کی ایک بستی نسایا میں جلاوطن کر دیا جہاں پر وہ دو تین سال قید رہا۔ اس زمانہ قید میں کئی یہودی طلبا ابن رشد کے فلسفہ و حکمت سے مستفید ہو کر اس کے شاگرد رشید بنے۔ اور انہوں نے ہی اس کے فلسفہ کو یورپ میں پھیلایا۔ ابن رشد نے شیخ الرئیس ابی سینا کی کتابوں پر نہایت محققانہ شرحیں لکھی ہیں۔ اور کئی

ایک مقامات پر شیخ پر ایسے اعتراضات کئے ہیں کہ شیخ کے نامی گرامی مقلدین بھی ان کے تسلیم کرنے پر مجبور ہوئے ہیں +

دو تین سال کی قید کے بعد سلطان منصور نے انہیں آزاد کر کے بڑی عزت وحرمت کے ساتھ دربار میں سابقہ رتبہ پر مقرر فرمایا لیکن افسوس کہ دربار سلطان میں بمقام مراکش حاضر ہونے کے چند روز بعد ہی ابن رشد نے ۱۹ صفر ۵۹۵ھ مطابق ۱۲ - دسمبر ۱۱۹۸ء کو اس دار فنا سے دار بقا کو کوچ کیا +

ابن رشد کی تصانیف باوجود بکثرت ہونے کے آج بہت ہی کمیاب ہیں - دو تین کتابوں کے اصل نسخوں کے سوا باقی سب معدوم ہو چکے ہیں - لیکن اس کی چند کتب کے عبرانی و لاطینی تراجم موجود ہیں جن سے اس کا نام اور اس کا فلسفہ زندہ ہے - علم طب میں بھی اس کی کئی ایک تصانیف ہیں - جن میں سے بہترین تصنیف "کتاب الکلیات" ہے - جس کو انگریزی میں "کالی گیٹ" Colliget کہتے ہیں - قرون وسطیٰ میں یہ کتاب بھی ویسے ہی مستند مانی جاتی تھی - جیسا کہ قانون شیخ - تاریخ طب کی بعض انگریزی کتب کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے - کہ یہ کتاب جرمن کے شاہی کتب خانے میں محفوظ ہے +

ارسطو کی کتابوں پر ابن رشد نے ایسے فاضلانہ ومحققانہ شروح لکھی ہیں - کہ فیلسوفان یورپ عرصہ تک یہ کہتے رہے ہیں کہ "ارسطو ترجمان حقیقت ہے اور ابن رشد ترجمان ارسطو" بلکہ سترھویں صدی تک ملک اطالیہ کے بڑے بڑے دار العلوم میں ابن رشد کو ارسطو سے بھی بڑھ کر مانا جاتا رہا ہے - اور آج بھی یورپ کے علماء اس استاد فلسفہ کا نام ادب و احترام سے لیتے اور اس کے علمی احسان کا اعتراف کرتے ہیں +

انگریزی کتب میں ابن رشد کا نام اورّوئس ( Averroes ) اور بعض میں ابن روش ( Ebn Rosch ) اور کسی ایک میں ابن رُشد ( Ebn Rushd ) لکھا ہے +

**ابن زکریا رازی** (ع) دیکھو زکریا رازی

**ابن زُہر** (ع) **اَبُو مَرْوَان بن زُہر** ) ابو مروان بن ابی العلاء بن زہر نام - اپنے زمانہ کا نہایت فاضل اور بے مثل طبیب تھا - یہ اشبیلیہ کے قریب ۱۰۷۲ء میں پیدا ہوا - اس کا خاندان دسویں صدی عیسوی میں ہسپانیہ میں آباد تھا - اس خاندان میں سے بڑے

بڑے عالی مرتبت علماء و فضلا پیدا ہوئے
ابن زہر کے باپ دادا بھی اپنے وقت
کے نہایت نامور فاضل اور ماہر طبیب
تھے۔ ابن زہر علاج و معالجہ اور تشخیص
میں نہایت ہی ممتاز تھا۔ اندلس میں
اس کے نام کی بڑی شہرت ہوئی۔ بلکہ
دور و دراز ممالک میں بھی اس کا شہرہ
ہوا۔ وہ شروع عمر جوانی میں ہی اندلس
میں شاہی طبیب مقرر ہوا۔ خلیفہ عبدالمومن
اندلس کا عظیم الشان فرمانروا ابن زہر کا
نہایت معتقد تھا۔ چنانچہ اس نے ابن زہر
کو شاہی طبیب کے عہدہ سے ترقی دے کر اپنا
وزیر بنا لیا۔ ابن زہر مشہور و معروف
فلاسفر و حکیم ابن رشد کا استاد تھا اسی
کے لئے ابن زہر نے اپنی شہرہ آفاق
کتاب التیسیر تصنیف کی تھی۔ یہ کتاب
فن طب کی نہایت معتبر کتب میں شمار
ہوتی ہے۔ انگریزی مصنفین بھی اس کتاب
کی بہت تعریف لکھتے ہیں۔ سنہ ۱۴۹۰ء میں
اس کتاب کا لاطینی زبان کا ترجمہ ملک
اٹلی میں چھپ کر شائع ہوا۔ انگریزی کتب
میں اس کتاب کو "میگنم اوپس"
" Magnum opus " یا التیسیر
"At Teisir" لکھا ہے۔ اس کے علاوہ
ابو زہر کی چند اور بھی تصانیف ہیں۔ یہ
متبحر طبیب سنہ ۵۸۷ھ مطابق سنہ ۱۱۶۲ء
میں بمقام اشبیلیہ انتقال کر گیا۔ اور
وہیں دفن ہوا۔ انگریزی کتب میں ان
کا نام اَوِن زُور Avenzoor یا
اَوِن زوہر Avenzoor
اور بعض میں اَبُو مَرون Abumeron
یعنی ابو مروان اور کسی میں ابو مروان
ابن زہر Abu Merwan Ibn
Zohr لکھا ہوا ہے۔ عربی کتب میں
اِن کا تذکرہ ابو مروان ابن زہر کے نام
سے پایا جاتا ہے۔

**اِبْنُ السُّوَیْدِی عزُّ الدِّیْن** (ع) ابو اسحٰق
بن ابراہیم بن محمدؐ۔ حضرت سعد بن معاذؓ
اَوسی انصاری کی اولاد سے اپنے زمانہ
کا جلیل القدر حکیم اور علامۂ وقت تھا۔
سنہ ۶۰۰ھ میں بمقام دمشق پیدا ہوا۔ اور
وہیں نشو و نما پائی۔ فضائل کا مجموعہ اور
خوبیوں کا مجمع تھا۔ جوانمردی اور سخاوت
میں بے نظیر۔ علم و فضل میں کامل و اکمل
اور فن طب کے علمی و عملی دو نو شعبوں کا پورا
ماہر تھا۔ ابن سُویدی کی کتاب "اَلتَّذْکِرَۃُ
الْہَادِیَہ وَالذَّخِیْرَۃُ الْکَافِیَہ" جو عام طور پر
"تذکرہ ابن السویدی" کے نام سے مشہور
ہے۔ بڑے پایہ کی طبی تصنیف ہے۔

**اِبْنِ سِیْنَا** (ع) ابو علی کنیت حسین نام۔

عبداللہ بن حسن بن علی بن سینا سلسلۂ نسب حکمائے اسلام میں بے نظیر فاضل، باعتبار علم و تبحر معلم اول (ارسطو) اور معلم ثانی (ابی نصر الفارابی) کے بعد ان کا مرتبہ مانا جاتا ہے۔ اپنے زمانے کا شیخ اور امام فن تسلیم ہوا اور شیخ الرئیس کے لقب سے ملقب ہوا۔ شیخ کی ولادت شہر بخارا کے نزدیک ایک گاؤں "خرمیثن" میں ۳ صفر ۳۷۵ھ مطابق ۹۸۰ء کو ہوئی۔ اور والدین نے اس کا نام حسین رکھا۔ دس سال کی عمر میں حسین نے قرآن شریف حفظ کر لیا۔ اور ۱۶ سال کی عمر میں اس نے تمام مروجہ وقت علوم و فنون میں کمال کا درجہ حاصل کر لیا تھا۔ اب اس کو شیخ (پروفیسر یا معلم) کہا جاتا۔ اور وہ اس معزز لقب کا مستحق شمار ہوتا تھا۔ بہت دور دور سے طلباء اس کے فیض علم سے مستفیض ہونے کو آتے تھے۔ ۱۷ سال کی عمر میں بخارا کے سلطان نوح بن منصور کا کامیاب علاج کرنے پر وہ اس کا درباری طبیب مقرر ہوا لیکن سلطان موصوف کی وفات کے بعد شیخ گرگانج (ایران) کے دربار میں چلا گیا۔ وہاں پر بھی اس کی بڑی عزت و منزلت ہوئی۔ اور درباری علما کا افسر بنا دیا گیا لیکن شیخ کو اس دربار میں بھی راحت نہ ملی۔ کیونکہ جب غزنی کے زبردست فاتح سلطان محمود سبکتگین نے اس کے فلسفیانہ فاسد عقائد کی شکایت سن کر یہ چاہا کہ اس کو اپنے دربار میں بلا کر تائب ہونے کی ہدایت کرے۔ اور نہ مانے۔ تو اس کو سزائے موت دے۔ تو شیخ اس خبر کو سن کر گرگانج سے روپوش ہو کر بھاگا۔ اور جرجان جا پہنچا۔ کچھ عرصہ وہاں اس نے نہایت کامیاب اور شاندار مطب کیا اور بہت سا وقت تصنیف و تالیف میں صرف کیا۔ پھر وہاں سے چل کر شہر رے اور قزوین ہوتا ہوا ہمدان جا پہنچا۔ اور امیر ہمدان کے درد قولنج کا کامیاب علاج کر کے اس کے دربار میں رسائی پائی۔ اور پھر عہدۂ وزارت پر مامور ہوا۔ شمس الدولہ امیر ہمدان کی وفات کے بعد اس کا بیٹا تاج الدولہ شیخ سے برسر عداوت ہو گیا اور اس نے شیخ کو منصب وزارت سے علیحدہ کر کے قید کر دیا لیکن چار مہینے کے بعد اس نے شیخ کو رہا کر کے اپنی خطا معاف کرائی۔ اور اسے اپنے ساتھ ہمدان لایا۔ جہاں دو سال تک جناب شیخ گوشہ نشینی کی زندگی میں صرف تصنیف و تالیف میں ہی مصروف رہا۔

شیخ اپنا علاج آپ ہی کیا کرتا تھا اور اس کو درد قولنج کی شکایت رہا کرتی تھی

اگرچہ وہ مرض قولنج کا عملی علاج کیا کرتا تھا۔
لیکن افسوس کہ خود اسی مرض میں مبتلا ہو کر
۵۸ سال کی عمر میں ۴۳۸ھ میں بمقام ہمدان
اس دارِ فانی سے دارِ جاودانی کو کوچ کر گیا
اور وہیں اس کا مدفن بنا۔ شیخ کے عقیدہ
و مذہب پر بہت کچھ چہ میگوئیاں ہوتی
تھیں۔ کوئی اُسے سُنی کہتا۔ اور کوئی شیعہ
اور اکثر کافر کہتے تھے۔ لیکن شیخ کی یہ رباعی
سب کے طعنوں کا بہت اچھا جواب ہے

کفر چو منی گزاف و آساں نبود
محکم تر از ایمانِ من ایماں نبود
در دہر چو من یکے و آں ہم کافر
پس در ہمہ دہر یک مسلماں نبود

شیخ نے علمی دنیا میں نہایت شاندار
کام کیا۔ اس کی تصانیف جو سرزمین
ایشیا میں بھی نہیں مل سکتیں۔ وہ یورپ
کے بڑے بڑے کتب خانوں میں موجود
اور محفوظ ہیں۔ اور یورپ کے نامور حکماء
علماء۔ اور فلاسفر مسلمانوں فیلسوفوں
میں سے فارابی۔ ابن سینا اور ابن رشد
کے علمی کارناموں کا سچے دل سے اعتراف
کرتے ہیں۔ مختلف علوم و فنون اور
طب میں شیخ کی تصانیف تقریباً ایک
سو پانچ (۱۰۵) ہیں۔ لیکن طب میں اس
کی کتاب الشفاء ۱۸ جلدوں میں اور کتاب
القانون ۱۴ جلدوں میں بہترین و مفید
ترین تصنیفات ہیں۔ اور دورِ حاضرہ
میں بھی طب یونانی کی افضل ترین کتابیں
مانی جاتی ہیں۔ قانون درحقیقت ایک
ایسی جامع کتاب ہے۔ کہ جس کی نظیر نہیں
یہ اصل کتاب پہلی مرتبہ ۱۵۹۳ء میں روما میں
شائع ہوئی۔ اور پھر ۱۵۹۵ء میں اور
اسکے بعد اسکے تیس لاطینی تراجم چھپے اور
پھر فرانسیسی اور انگریزی میں بھی اس
کے تراجم ہوئے۔ انگریزی کتب میں
ابن سینا کو اوی سینا Avicenna
لکھتے ہیں ٭

ابن سینا حکماء اور اطباء متقدمین اور
متاخرین میں حدِ فاصل مانا جاتا ہے یعنی
اس سے پہلے جس قدر حکیم و طبیب ہوئے
ہیں۔ وہ متقدمین میں شمار ہوتے ہیں۔
اور اس کے بعد کے مؤخرین میں ٭

ابنِ مَنْدُوْیہ (ع) ابو علی کنیت۔ احمد بن
عبد الرحمن بن مندویہ اصفہانی۔ ملکِ
عجم کا ایک مشہور اور سر برآوردہ طبیب
تھا۔ اُس نے بہت سے بادشاہوں
کی خدمت کی۔ فنِ طب میں اس کے
کارنامے عزت اور شکر گزاری سے یاد
کئے جانے کے قابل ہیں۔ اُس نے بہت
سے طبی رسائل لکھے جن میں سے

چالیس زیادہ مشہور ہیں +

**اِبْنِ وافد** (ع) ابو المطرف عبد الرحمٰن بن محمد بن عبد الکبیر بن یحییٰ بن وافد بن مہند اللخمی اندلس کے جلیل القدر شرفا میں سے نہایت عالی خاندان اور بزرگ باپ دادا کی اولاد سے تھا۔ سنہ ۳۸۷ھ مطابق سنہ ۹۹۷ء میں پیدا ہوا۔ وہ فلسفہ میں بھی نہایت کامل اور اپنے وقت کا ماہر طبیب تھا۔ مفردا دویہ کے علم و استعمال میں اس نے بے نظیر مہارت پیدا کی۔ اور اپنے کامیاب علاج و معالجہ میں نہایت مشہور ہوا۔ وہ کچھ عرصہ بیمارستان تولیدو میں حکیم باشی رہا۔ پھر وزارت کے عہدہ پر ممتاز ہوگیا۔ علاج کے متعلق اُس کا یہ اصول تھا۔ کہ حتی الامکان صرف تبدیل اغذیہ سے علاج کیا جائے۔ اور اگر دوا دینے کی ضرورت پڑے۔ تو جہاں تک ممکن ہو صرف مفرد ادویہ سے علاج کیا جائے۔ اشد ضرورت کے وقت اگر کوئی مرکب دوا دینی پڑے۔ تو کم سے کم ادویہ کی مرکب دوا جو ترکیب میں سادہ اور آسان ہو دینی چاہئے۔

اس کی تصانیف میں سے کتاب الادویہ مفردہ اور کتاب الوساد طب میں اپنے وقت کی نہایت معتبر اور مستند کتب تھیں جن کے لاطینی میں بھی تراجم شائع ہوئے یہ فاضل طبیب اور وزیر سنہ ۴۶۰ھ مطابق سنہ ۱۰۶۷ء میں فوت ہوا۔ انگریزی کتب میں اس کا نام ابن وافد اللخمی Ibn Wafid al Lahme اور بعض میں ابن غوفط Ibenguefit لکھا ہے

**اِبْنُ الْہَیْثَم** (ع) ابو علی محمد بن الحسن بن الہیثم دراصل بصرہ کا باشندہ تھا۔ لیکن ملک مصر میں آکر تا دم مرگ وہیں رہا۔ وہ نہایت شریف ذہین ذکی اور زاہد تھا۔ اور علوم حکمیہ و طب کے علاوہ اپنے زمانہ میں ریاضیات کا بھی یکتا عالم تھا۔ اس نے ارسطو کی بعض کتب علم حکمت کے اور جالینوس کی بعض کتب طب کے نہایت مفید خلاصے لکھ کر پھر اُن پر نہایت عمدہ شرحیں لکھیں غرضیکہ وہ فن طب میں علمی حیثیت سے علامۂ وقت تھا۔ علوم ریاضی حکمت و طب میں اس کی مصنفہ و مؤلفہ کوئی اسی (۸۰) یا نوے (۹۰) کتابیں ہیں +

**اُبْنہ** (ع) } بُویس۔ بَتِیس۔ ایک مرض
**عِلَّۃُ المشائخ** (ع) } ہے۔ جس میں مریض کو اغلام کرانے کی خواہش پیدا ہوتی ہے۔ اور جب تک دُبر میں کوئی چیز داخل نہ ہو۔ تسکین نہیں ہوتی۔ یہ بیماری بالعموم مشائخ یعنی بوڑھوں کو ہوجاتی ہے +

**ابوبکر ابن باجہ** (ع) دیکھو ابن باجہ ◆

**ابوبکر محمد زکریا رازی** (ع) دیکھو زکریا رازی

**اُبُو بُلقِیا** (ی) فالج عام۔ وہ فالج جو سوائے چہرہ کے تمام بدن پر گرے۔ یعنی جس سے سوائے چہرہ کے تمام بدن مفلوج ہو جائے نیز دیکھو فالج (ا) جنرل پریلے سس
General Paralysis

**اُبُو رَسْما** (ع)
**اِنُورِسْما** (ر)
**اِنُورِزْما** (ر)
**اُمُّ الدم** (ر)
} لغوی معنی سیلان خون۔ یعنی خون کا بہنا۔ قدیم اصطلاح طب میں ایک مرض ہے جس میں چوٹ یا زخم وغیرہ کے سبب جلد کے نیچے کسی مقام کی شریان پھٹ جاتی ہے جس سبب سے زیر جلد شریان سے خون اور ریح نکل کر جمع ہو جاتی ہے۔ اور وہاں ایک اُبھار پیدا ہو جاتا ہے۔ اس اُبھار کا خاصہ ہے کہ یہ دبانے سے دبا رہتا ہے۔ یعنی اس کو دبانے سے جلد کے نیچے خارج شدہ ریح و خون شریان میں واپس چلا جاتا ہے۔ اور پھر دباؤ اُٹھانے بدستور باہر آجاتا ہے انطاکی کا قول ہے کہ یہ ابھار کبھی تو ورید کے پھٹنے سے اور کبھی شریان کے پھٹنے سے پیدا ہوتا ہے۔ چنانچہ وریدی میں اُبھار کا رنگ سیاہی مائل ہوتا ہے اور شریانی میں سرخی مائل ہوتا ہے۔ اور اس کے ساتھ ہی اس مقام پر شریانی تڑپ محسوس ہوتی ہے۔ چنانچہ انبساط شریان (شریان کے پھیلنے کے وقت) یہ اُبھار بڑھ جاتا ہے۔ اور انقباض شریان۔ (شریان کے سکڑنے) کے وقت گھٹ جاتا ہے (ا) انورِسْما Aneurisma

**ڈاکٹری نوٹ۔** انورسما جس کو انورزما بھی کہتے ہیں۔ درحقیقت ایک یونانی لغت ہے۔ جس کے معنے ہیں شریانی رسولی جن اطباء نے اس کو ابورسما لکھا ہے۔ اُن کو درحقیقت اس لفظ میں اشتباہ واقع ہوا ہے۔ جدید اطباء (ڈاکٹر) اس کو شریانی رسولی قرار دیتے ہیں جو شریانی دیوار کے پھیلنے سے پیدا ہوتی ہے۔ اس مرض میں جہاں شریانی رسولی کا اُبھار ہوتا ہے۔ وہاں ہاتھ لگانے سے شریانی تڑپ محسوس ہوتی ہے۔ اور آلۂ مسماع الصدر (سٹیتھس کوپ) یا کان لگانے سے ایک قسم کی آواز وہاں سنائی دیا کرتی ہے ◆

**فائدہ۔** ابورسما کے وہ معنی جو متقدمین اطباء نے بیان کئے ہیں۔ یعنی جریان خون زیر جلد اُس کے مقابل ڈاکٹری اصطلاح اکسٹراویزیشن آف بلڈ آتی ہے
Extravasation of Blood

**ابوسہل مسیحی** (ع) ابوسہل عیسیٰ بن یحییٰ مسیحی۔ جرجان (گورگان) کا باشندہ فن طب میں سربرآوردہ ماہر اور علم وعمل دونوں میں کامل تھا۔ اس کی تصانیف اعلیٰ پایہ کی ہیں۔ اس کی کتاب "خلقت انسان میں خدا کی حکمت" نہایت مفید اور قابل قدر کتاب ہے۔ اس میں اُس نے جالینوس وغیرہ قدیم فاضل اطباء کے وہ اقوال درج کئے ہیں۔ جو انہوں نے منافع الاعضاء کے بیان میں کئے تھے۔ اور پھر اُن پر اپنی طرف سے مفید اضافہ کیا ہے۔ کہتے ہیں کہ مسیحی فن طب میں شیخ الرئیس بوعلی بن سینا کا اُستاد تھا۔ اور خراسان میں وہاں کے سلطان کا افسر الاطباء رہا اس نے چالیس سال کی عمر میں وفات پائی۔ اس کی تصانیف میں کتاب المائۃ بہترین تصنیف ہے +

**ابوعمران موسیٰ بن میمون** (ع) سن ولادت ۱۱۳۵ء سن وفات ۱۲۰۴ء۔ بعض انگریزی کتب تاریخ طب میں ان کا ذکر دیکھا گیا ہے۔ ان کی تصانیف میں سے کتاب السمیات و تریاقات وغیرہ کے لاطینی میں تراجم کیے گئے +

Ibu Imran Musa Ben Maimun Or Maimunedes Rabbi Moses bin Maimun

**ابوالفرج بن الطیب** (ع) امام زمانہ فیلسوف عصر۔ علامۂ عہد۔ ابوالفرج عبداللہ بن الطیب مذہباً عیسائی تھا اور اپنے زمانہ کا ایک مشہور اور ماہر طبیب تھا۔ بغداد کے بیمارستان عضدی میں علم طب کا پروفیسر اور معالج بھی تھا۔ وہ فلسفہ وحکمت کا بہت مشغلہ رکھتا تھا۔ ارسطو کی اکثر حکمت کی کتابوں پر اُس نے شرح لکھی ہے۔ اور اسی طرح بقراط اور جالینوس کی مستند طبی کتب پر بھی نفیس شرحیں لکھی ہیں۔ تصنیف وتالیف میں بھی اس کو عجیب قدرت حاصل تھی۔ وہ شیخ الرئیس بوعلی سینا کا ہمعصر تھا۔ شیخ بھی اس کی طبی تصانیف کی تعریف کرتا اور اُن کی قدر کرتا تھا۔ مختلف علوم میں اس کی لکھی ہوئی تقریباً پچاس کتابیں ہیں +

**ابوالقاسم زہراوی** (ع) دیکھو زہراوی

**ابومروان** (ع) دیکھو ابن زہر +

**ابومنصور** (ع) ابومنصور موفق بن علی ہروی اس کی کتاب علم الادویہ اپنے وقت کی نہایت معتبر ومفید تصنیف تھی جس میں بہت سی ادویۂ ہندیہ کا بھی ذکر ہے اس میں تقریباً پانچ سو ادویہ کا بیان ہے

Abu Mansur Muwaffik

Bin Ali Haravi

**ابُوالطِّب** (ع) لقب ہے مشہور حکیم بقراط یونانی کا (ا) فادر آف میڈیسن۔
Father of Medicine

نوٹ۔ لفظ بُقراط دراصل ہِپُّقراط تھا لیکن ہ Hippocrate کے ساقط ہو جانے سے بُقراط رہ گیا۔ مگر انگریزی میں اب تک یہی نام ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو بُقراط +

**ابُونَصر الفارابی** (ع) ابو نصر کنیت محمّد بن محمّد بن اُوزلغ۔ بن طرخان نام۔ علاقہ خراسان کے مقام فاراب کا رہنے والا تھا۔ ابتداء میں وہ شہر دمشق کے ایک باغ میں بطور محافظ ملازم تھا۔ طلب علم کا شوق قدرتاً دل میں تھا۔ لہٰذا راتوں کو کتابوں کا مطالعہ چوکیداروں کی لالٹین کی روشنی میں کیا کرتا تھا۔ وہ شروع زمانہ طالب علمی سے تصنیف و تالیف کے عہد تک بیحد مفلس اور تنگ دست رہا۔ لیکن علوم و فنون میں ممتاز ہو کر پھر اُس کا نام نہایت روشن ہوا۔ اور امیر سیف الدولہ کے دربار میں اس کی رسائی ہوگئی لیکن اُس کی طبیعت نہایت سادگی پسند تھی۔ اور شان و شوکت و جاہ و جلال سے اُس کو لگاؤ نہ تھا۔ دربار میں رسائی کے بعد اس کو فلسفہ و حکمت کا شوق دامنگیر ہوا جس کی تحصیل و مطالعہ میں وہ منہمک ہو گیا۔ اور فن موسیقی میں بھی وہ کمال پیدا کیا۔ کہ باید و شاید۔ بالآخر ابو نصر اپنے زمانہ کے تمام مسلمان علماء اور فیلسوفوں اور حکیموں پر سبقت لے گیا۔ اور اپنے وقت کا بے مثل محقق ہوا۔ اُس نے فلسفہ افلاطون و ارسطو پر ایک مستقل کتاب لکھی ہے جس سے اس کی اعلیٰ فلسفہ دانی اور فنون حکمت میں محقق ہونے کا ثبوت ملتا ہے۔ اس فاضل محقق نے علم الٰہیات اور علم سیاست مدن میں بھی دو بے نظیر کتابیں لکھی ہیں جن میں اُس نے بلحاظ مذہب ارسطو علم الٰہیات کے عظیم الشان مسائل کی تعریف کی ہے۔ اس فاضل اجل کی تصانیف سے ۱۱۳ کتابیں ہیں +

**ابُوالنَّظّارہ** (ع) عینک لگانے والا +

**اَبُولو** (ع) ایک وزن جو برابر ہے تین رتی یا چھ جَو کے +

**اِبْہام** (ع) انگشت نر۔ انگوٹھا (ا) تھم Thumb جمع اَباہِم +

**اَبْہَر** (ع) / **اَوْرطی** (ا) } شاہ رگ۔ سب سے بڑی شریان جو دل سے شروع ہوتی ہے اور باقی تمام شرائیں اسی

کی شاخیں ہیں (انگریزی) اے آرٹا
Aorta
اَبْیَض (ع) سفید۔ سپید۔ اُجلا۔ اس کی
دو قسمیں ہیں (۱) ابیض حقیقی (۲) ابیض
مُشِف (ا) وہائٹ White
اِبْیِضَاضُ الدَّم (ع) لغوی معنی خون کا
اَلدَّمُ الْاَبْیَض (ع) } سفید ہو جانا۔ جدید طبی
اصطلاح میں خون میں سفید ذرات کا
بڑھ جانا (ا) لیوکیمیا Leucæmia
لیوکوسائی تھیمیا Leucocythemia
نیز دیکھو نفخۃ الطحال +
اِبْیِضَاضُ العَیْن (ع) آنکھ میں جالا یا
پھولا پڑ جانا۔ آنکھ میں سفیدی پڑنا۔
(انگریزی) اُپیسِی ٹی آف دی کارنیا۔
Opacity of the Cornea
اَبْیَض حَقِیقِی (ع) لغوی معنی خالص سفید
غیر شفاف سفید۔ دودھ کی مانند سفید
اصطلاح طب میں وہ قارورہ جس کا
رنگ دودھ کی مانند سفید ہو۔ دیکھو
بول لبنی (ا) لغوی معنی کے مقابل اُپیک
Opaque اور اصطلاحی معنی کے
مقابل کائلس یورن +
Chylous Urine
اَبْیَض مُشِف (ع) } صاف و شفاف سفید۔
ابیض مجازی } جس میں آر پار دکھائی

دے۔ جیسے پانی یا شیشہ (ا) ٹرنس
پیرنٹ Transparent
اَبْیَفُومَا (ع) } طبقہ قرنیہ کی بیرونی سطح کا
صُوفی } زخم جو ایسا معلوم ہوتا ہے
کہ آنکھ پر ایک چھوٹا سا سفید اُون (پشم
صُوف) کا ٹکڑا کاٹ کر رکھا ہے۔ اسی
لئے اس کو صُوفی بھی کہتے ہیں (ا) السر
آف کارنیا Ulcer of Cornea
اَبِیْلُس (ع) } پردہ ثرب۔ پیٹ کا چربیلا
ثرب (ر) } پردہ جو معدہ اور آنتوں پر
چھایا ہوا ہوتا ہے (ا) اومینٹم۔
Omentum اور اپیپلون۔
Epiploon تفصیل کے لئے
دیکھو ثرب +
اَبِیْلِیْمِیَا (ع) } صرع یعنی مرگی کی بدترین
صرع روی } قسم ہے جس میں شروع
ہی سے تمام بدن میں تشنج واقع ہوتا ہے
بخلاف دیگر اقسام صرع کے کہ اُن میں
تشنج صرع کے تابع ہوتا ہے (ا) اسٹیٹس
اپی لیپٹی کس Status Epilepticus
اِتْآم (ع) توأم جننا۔ جوڑے بچے جننا۔
ایک وقت میں دو بچے جننا +
اَتَب (ع) کوہان۔ کُب۔ کُوبڑ (ا) ہمپ
Hump ہنچ بیک Hunchback
اُتْرُجی (ع) ہلکے زرد رنگ کا قارورہ جس

کا رنگ ترنج یعنی بجورہ کے چھلکے کے
مشابہ ہوتا ہے۔ اس قسم کا قارورہ تبنی
سے زیادہ زردی مائل ہوتا ہے +
(انگریزی) لائٹ یئیلو کلر یورن ۔
Light Yellow Color Urine

اِتِّساع (ع) } لغوی معنی پھیلنا۔ کشادہ
تمدد الحدقہ (ر) } ہونا۔ طبی اصطلاحی معنی
ثقبۂ عنبیہ یا عصبۂ مجوفہ کا اپنی طبعی حالت
سے کشادہ ہوجانا یعنی پھیل جانا +
(ل) مڈری ایسِس Mydriasis

نوٹ۔ مڈری ایسس کی اصطلاح صرف
ثقبۂ عنبیہ کی کشادگی پر بولی جاتی ہے۔
اتساع اور تمدد الحدقہ کی ضد علی الترتیب
ضیق اور انقباض الحدقہ آتی ہے ۔
فرق۔ ثقبۂ عنبیہ کے اصلی و طبعی حالت
سے زیادہ وسیع ہوجانے کو انتشار اور
عصبۂ مجوفہ اور پتلی دونوں کے کشادہ ہو
جانے کو اتساع کہتے ہیں۔ لیکن جمہور
الطباء متقدمین کی تالیفات میں یہ دونوں
لفظ مترادف ہی پائے جاتے ہیں +

اِتّصال التحامی (ع) دو ہڈیوں کا جڑ کر
ایک ہوجانا۔ جیسے زیریں جبڑے کی ہڈی
کے ابتدا میں دو ٹکڑے ہوتے ہیں۔ پھر
وہ دونوں ٹکڑے ٹھوڑی کے مقام پر مل
کر ایک ہوجاتے ہیں۔ (ل) سینیاس ٹوسِس
Synostosis

نوٹ۔ اس خط اتصال کو جہاں دونوں
ہڈیاں باہم ملتی ہیں۔ انگریزی میں سمفے
سس Symphysis
کہتے ہیں +

اِتّصال مَفصلی (ع) } ہڈیوں کا جڑنا۔ ہڈیوں
مَفصَل (ع) } کا جوڑ ملنا۔ جوڑ۔ تفصیل
اور اقسام کے لئے دیکھو مَفصَل +
(ل) آرٹیکولیشن Articulation

اَثدی (ع) جمع ہے ثدی کی۔ پستان چوچیاں
چھاتیاں۔ خواہ مرد کی ہوں یا عورت کی
(ل) بریسٹز

اَثَر (ع) آنکھ کے پردۂ قرنیہ کی ہلکی سفیدی۔
تفصیل کے لئے دیکھو بیاض العین (ل)
نبیولا Nebula (۲) تا بثر (۳) نشان +

اَثرب (ع) } جمع ہے ثرب کی۔ آنتوں
اَثارِب (ر) } کے چربیلے پردے ۔
(ل) اومینٹم Omentum

اَثَر البثرہ (ع) پھنسی کا نشان پھنسی کا
داغ (ل) سیکے ٹرکس Cicatrix

اَثر الجدری (ع) چیچک کے داغ یا نشان
(ل) پاک مارک Pock mark پٹ Pit

اِثغار اَوّلی (ع) } پہلی بار دانت نکلنا۔ دودھ
تسنین اولی (ع) } کے دانت نکلنا۔ بچوں کے
دانت نکلنا (ل) پرائمری ڈینٹیشن ۔

Primary Dentition

اِثغارِ ثانوی (ع) } دوبارہ دانت نکلنا۔ دودھ
تسنین ثانوی (ع) } کے دانت گر جانے کے بعد
دوامی دانت نکلنا (ا) سیکنڈری ڈنٹیشن
Secondary Dentition

اِثقاب (ع) چھیدنا۔ سوراخ کرنا (ا) پرفوریشن
Perforation

اِثلاج (ع) برف زدہ ہونا (ا) فراسٹ بائٹ
Frostbite

ثُؤلول (ع) } آژخ۔ مَسّہ (ا) ویریوکا۔
ثولول (ر) } Verruca وارٹ
Wart

اِثنا عشری (ع) دوازدہ انگشتی۔ ڈوڈیکم
آنت جو بارہ انگشت یا دس انچ لمبی ہوتی
ہے۔ اور معدہ کے نچلے سوراخ سے شروع
ہو کر صائم یعنی اپنے نیچے والی خالی آنت
میں ختم ہوتی ہے۔ مرارہ اور لبلبہ کی نالیاں
متحد ہو کر اسی آنت میں کھلتی ہیں جن کے
راستہ صفراء اور رطوبت لبلبہ آکر غذا میں
ملتی ہے۔ اور اس کے روغنی اور نشاستہ
دار اجزاء کو قابل ہضم بناتی ہیں۔
(ا) ڈیوڈینم Duodenum

اِجابت (ع) لغوی معنی قبول کرنا۔ ماننا۔ منظوری
مجازاً رفع حاجت کرنا۔

اُجاج (ع) تلخ۔ کڑوا۔ اور کھاری پانی۔
(ا) سالٹی واٹر Salty Water

اُجاق (ع) دیگدان۔ چولہا (ا) انگریزی ہیرتھ
Hearth

اِجّانہ (ع) تغار۔ ٹب۔ کٹھرا (ا) ٹب Tub

اِجتماع (ع) جمع ہونا۔ اکٹھا ہونا۔ مرد کا جوان
و قوی ہونا۔ تمام داڑھی نکل آنا۔ جدید
اصطلاح کیمیا میں دو یا چند چیزوں کا
باہم ملنا ملانا (ا) اکیومیولیشن۔
Accumulation

اِجتماعُ الدّم (ع) } اجتماع خون۔ کسی عضو کی
اِحتقانُ الدّم (ر) } ساخت میں خون کا جمع ہو
جانا (ا) کنجشن Congestion

اِجتماعُ الماءِ فی الرّاس (ع) امارۂ دماغ۔
اِستسقاءُ الدّماغ } سر میں پانی جمع ہونا۔ سر
میں پانی بھر جانا۔ دماغ کا جلندھر۔
(ا) ہائیڈروکیفےلس یا ہائیڈروسیفےلس
Hydrocephalus

نوٹ۔ قدیم اصطلاح طب میں جب
رطوبت مائیہ (پانی جیسی رطوبت) قحف۔
(کاسہ سر) اور غشاء صلب کے درمیان
جمع ہو جاتی ہیں۔ یا سر کی جلد اور قحف
کے درمیان ٹھہر جاتی ہے۔ تب اس کو
اجتماع الماء فی الراس سے موسوم کرتے
ہیں۔ یہ مرض عموماً بچوں میں ہوا کرتا ہے
اس مرض کی خصوصیت ہے کہ جب اس

میں رطوبت قحف کے نیچے جمع ہو جاتی
ہے۔ تو مریض کو سر میں گرانی معلوم ہوتی
ہے۔ آنکھیں کھلی رہتی ہیں۔ اور اُن سے
پانی بہتا ہے۔ اور جب قحف کے اُوپر
اس قسم کی رطوبت جمع ہو جاتی ہے۔ تو سر
میں اُبھار پیدا ہو جاتا ہے۔ جو انگلی کے
ساتھ دبانے سے دب جاتا ہے۔ بچہ روتا
ہے اور بے قرار ہوتا ہے۔

ڈاکٹری نوٹ۔ یہ مرض جنین میں چار
پانچ ماہ کے بچوں میں اور شاذ و نادر جوانی
میں بھی وینی گیلن (اَوردۂِ دماغیہ) پر
کسی رسولی وغیرہ کے دباؤ پڑنے سے ہو
جاتا ہے۔ حالتِ جنین میں جب یہ مرض
ہو تو وضع حمل میں نہایت دقت ہوتی ہے

اِجْتِمَاعُ الْمَاءِ فِی النُّخَاعِ (ع) حرام مغز میں
پانی جمع ہو جانا (ا) ہائیڈرو مائی ایلیا۔
Hydromyelia

اِجْتِنَاب (ع) } پرہیز۔ غذا وغیرہ کا پرہیز
اِمْتِنَاع (ر) } (انگریزی) ایبسٹی نینس
اور ٹیمپرینس۔ Abstinence
Temperance

اِجْتِیَاز (ع) ہوا کا چلنا (انگریزی) بریزنگ
Breezing

اِجْتِیَاف (ع) مُردار کا سڑ جانا ؂

اِجْنَاء (ع) کوزہ پشت۔ کبڑا (ا) ہنچ بیکڈ
Hunch Backed

اَجْدَار (ع) جمع ہے جُدَر کی۔ داغ۔ دھبے
(ا) سکارز Scars

اَجْدَع (ع) نکٹا۔ بوچا۔ وہ شخص جس کی
ناک کٹی ہوئی ہو (ا) نوز کلپٹ۔
Nosé-Clipt

اَجْذَم (ع) جذامی۔ کوڑھی۔ جس کی انگلیوں
کے پور جھڑ گئے ہوں (ا) لیپرس۔
Leprous

اَجْرَب (ع) مریض جرب۔ جس کو تر خارش
کا عارضہ ہو (ا) سکیبی Scaby

اَجْرَد (ع) جس کے سر پر بال نہ ہوں ؂
(ا) بَیلڈ Bald

اَجْزَا (ع) جمع ہے جُز کی۔ حصص۔ حصے۔
ٹکڑے (ا) پارٹس
(۲) ادویہ (ا) ڈرگز Drugs

اجزاء اَوَّلِیَّہ (ع) ارکان۔ دیکھو ارکان ؂

اَجْزَائیہ (ع) } دوا خانہ (ا) ڈسپنسری
اجزا خانہ } Dispensary

اَجْزَاجی (ع) } دوا ساز۔ عطار (ا) اپاتھیکری Apothecary
اجزائی (ر) } کیمسٹ Chemist
صَیدلی (ر) } ڈرگسٹ Druggist

اَجْزَاءِ صَغِیرَہ (ع) اعضاء کے نہایت چھوٹے
چھوٹے اجزاء (انگریزی) مالی کیولز۔
Molicules

**اُجْزَم** (ع) بینی بریدہ۔ دماغ بریدہ۔ نکٹا + (ل) نوز کلپٹ

**اُجْنبِیْسا** (ع) معرب ہے اگزیما کا۔ نارفارسی۔ آتشک۔ جلندار پھنسیاں (ل) اگزیما۔ Eczema (دیکھو آتشک و نارفارسی)

**اَجْسَاد** (ع) جمع ہے جسد کی بمعنی بدن + (ل) باڈیز Bodies

**اَجْسام تَوامِیّہ اَرْبَعہ** (ع) چار جُڑی ہوئی
اجسام اربعہ (ع) } چھوٹی چھوٹی بلندیاں جو مقدم دماغ میں پائی جاتی ہیں۔ ان میں سے بالائی دو اُبھاروں کو اَلْیتَین (دو چوتڑ) اور زیرین دو اُبھاروں کو خُصْیَتَین (دو خصیے) کہتے ہیں (ل) کارپورا کواڈری جیمنیا Corpora Quadrigemina

(ل) آئلی سبسٹینسز Oily Substances

**اَجْسام دُسْمہ** (ع) روغن دار چیزیں۔ مثلاً روغن و چربی و مرہم وغیرہ ++

**اَجْسام شَعْرِیّہ** (ع) باریک روئیں دار چھوٹے چھوٹے اجزاء (ل) سیلی ایٹڈ سیلز۔ Ciliated Cells

**اَجْسام مُضَلَّعہ** (ع) دو چھوٹے چھوٹے
اجسام مُخَطَّطہ (ع) } دھاری دار اُبھار جو دماغ کے بطون جانبی میں پائے جاتے ہیں (انگریزی) کارپس سٹرائیٹم۔ Corpus Striatum

**اَجْسَم** (ع) جسیم۔ بدین۔ سمین۔ موٹا۔ چاق۔ (ل) کارپولینٹ

**اِجْفار** (ع) اوپر اور نیچے کے اگلے دونوں دُودھ کے دانتوں کا گرنا +

**اَجْفان** (ع) جمع ہے جفن کی بمعنی پپوٹے۔ (ل) آئی لِڈز

**اَجَل** (ع) مدت۔ انتہا عمر۔ موت۔ جمع آجال (ل) ڈیتھ Death مارٹی فی کیشن Mortification

**اِجْل** (ع) مرض کزاز۔ چاندنی (ل) ٹیٹےنس Tetanus

**اَجَل اِخْترامی** (ع) دیکھو اجل عارضی

**اَجَل اَطْوَل** (ع) لمبی موت۔ وہ موت جو سب سے بڑی عمر یا ایک سو بیس برس کی عمر میں آئے +

**اَجْلَح** (ع) جس کے سر کے دونوں طرف کے بال گر گئے ہوں +۔

**اَجَل طَبِیْعی** (ع) طبعی موت۔ بڑھاپے کی موت جو بلا کسی بیماری کے واقع ہو۔ وہ موت جو بمقتضائے عادت ہو جبکہ رطوبت غریزی فنا ہونے کے سبب سے حرارت غریزی بجھ جائے (ل) نیچرل ڈیتھ Natural Death

**اَجَل عارِضی** (ع) عارضی اور غیر طبعی
اجل اخترامی (ع) } موت۔ اچانک موت۔ وہ موت جو کسی اتفاقی سبب مثلاً قتل غرق حرق وغیرہ کے سبب عارض ہو

(ل) سڈن ڈیتھ Sudden Death

اُتُخْم (ع) ایک قسم کی غذا کھاتے کھاتے اُکتا جانا زیادہ کھانا کہ قریب بدہضمی کے ہو - اور سَنَق و اُتُخم میں فرق سَنَق میں دیکھیں ‌‌،،

اَجَمَہ (ع) نَے زار - نیستان (ل) مارش Marsh

اَجْناس (ع) جمع ہے جنس کی تفصیل کے لئے دیکھو جنس ‌‌،

اَجِنَّہ (ع) جمع ہے جنین کی - پیٹ کے بچے - وہ بچے جو ماں کے پیٹ میں ہوں (ل) فیٹس Fetus ایمبریو Embryo

نوٹ - انگریزی میں تین ماہ سے کم عمر کے جنین کو ایمبریو اور تین ماہ سے زائد کو فیٹس کہتے ہیں +

اَجْنِحَہ (ع) جمع ہے جناح کی - لغوی معنی بازو - جانور کے بازو - اصطلاح تشریح میں پُشت کے مُہروں کے اُبھار یا نکال جو اُن کے دونوں پہلوؤں پر واقع ہیں - اور جن پر پسلیوں کے سرے جُڑتے ہیں +

(ل) لیٹرل پراسس Lateral Process

اَجْنِحَہ صَغِیرَہ (ع) ⎫ دماغ کے پیندے کی ہڈی -
اجنحۂ کبیرہ (ع) ⎭ جس کو عربی میں وتدی یا اسفینی اور انگریزی میں سفینائڈ کہتے ہیں - اس کے دونوں چھوٹے اور دونوں بڑے بازو +

اُجْنَہ (ع) رُخسارہ کا اُبھار - پانی کا رنگ و بو بدل جانا +

اَجْوَاف (ع) جمع ہے جوف کی - گڑھے - پول (ل) بیلیز Bellies

اُجُور (ع) ٹوٹی ہوئی ہڈی کو ٹیڑھا باندھنا - ٹوٹی ہوئی ہڈی کا جُڑ جانے کے بعد ٹیڑھا رہ جانا +

اَجْوَف (ع) لغوی معنی جوف دار یا کھوکھلی چیز اصطلاح تشریح میں اس بڑی جوف دار ورید کا نام ہے - جو محدب جگر سے اُگ کر اجوف صاعد و نازل دو حصوں میں تقسیم ہوتی ہے (ل) وینا کیوا Vena Cava

نوٹ - صاحب قسطاس الاطبا اجوف کا اطلاق جوف شکم اور جوف فرج پر بھی کرتے ہیں +

اَجْوَف اَعْلیٰ (ع) اجوف صاعد - دیکھو اجوف صاعد

اَجْوَف تَحْتَانی (ع) اجوف نازل - دیکھو اجوف نازل +

اَجْوَف صَاعِد (ع) بالائی اَجوف - قدیم اصطلاح
اَجْوَف فوقانی (ر) ⎫ تشریح میں مذکورہ بالا ورید کا
اَجْوَف اعلیٰ (ر) ⎬ وہ حصہ جو جگر سے اوپر قلب
اَجْوَف طالع (ر) ⎭ کی طرف اور اس سے اوپر جاکر متعدد شعبوں میں تقسیم ہوتا ہے +

(انگریزی) انفیریر وینا کیوا - Inferior Vena Cava اور

سوپیرئر ٹروینا کیوا Superior Vena Cava

نوٹ: متقدمین اطباء چونکہ وریدوں کی ابتدا جگر سے مانتے ہیں۔ اس لئے وہ اجوف کے اُس حصے کو جو محدب جگر سے نکل کر اور حجاب حاجز کو چھید کر اوپر دل کی طرف جاتا ہے۔ اجوف صاعد یا اجوف فوقانی کہتے ہیں۔ اور برخلاف اس کے اجوف کے اُس حصے کو جو جگر سے نیچے کی طرف پیٹ میں پُشت کے مُہروں کے محاذی پیڑو تک جاتا ہے۔ اجوف نازل یا اجوف تحتانی سے موسوم کرتے ہیں لیکن جدید اطبا یورپ چونکہ جسم کی تمام وریدوں کا اختتام قلب کے دائیں اذن میں مانتے ہیں۔ اس لئے وہ اجوف کے اس حصہ کو جو دائیں اذن القلب کے اوپر واقع ہے۔ اجوف صاعد کہتے ہیں۔ اور اجوف کے اس حصہ کو جو دائیں اذن القلب سے نیچے واقع ہے۔ اجوف نازل کہتے ہیں پس اس لحاظ سے متقدمین اطبا یا یونانی اطبا کی مذکورہ بالا اجوف صاعد و اجوف نازل ہر دو کو جدید اطبا یا ڈاکٹران یورپ اجوف نازل یا انفیریئر ٹروینا کیوا کے نام سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور اجوف کے اس حصہ کو جو دل کے دائیں اذن سے اوپر واقع ہے اجوف صاعد یا سوپیرئر ٹروینا کیوا کہتے ہیں +

انفیریئر ٹروینا کیوا (اجوف نازل) کمر کے چوتھے مُہرے کے قریب دونوں پیڑو کی عام وریدوں (کامن الیک وینیں) کے باہم ملنے سے بنتی ہے۔ اور پُشت کے نویں مُہرے کے برابر حجاب حاجز کو چھید کر اور اوپر کو جا کر دل کے دائیں اذن کے پیچھے اور نیچے کے حصہ میں ختم ہوتی ہے۔ اس ورید کے راستے جسم کے زیریں نصف اور شکم کے اندرونی اعضا کا خون دل میں واپس آتا ہے (۱) انفیریئر ٹروینا کیوا۔

Inferior Vena Cava

سوپیرئر ٹروینا کیوا (اجوف صاعد) یہ دو نوبے نام وریدوں کے ملنے سے بنتی ہے قریباً تین انچ لمبی ہوتی ہے۔ اور دل کے دائیں اذن میں ختم ہوتی ہے۔ اس ورید کے راستے جسم کے بالائی نصف (دونو بازوؤں سر اور گردن) کا غلیظ خون دل میں واپس آتا ہے (۱) سوپیرئر ٹروینا کیوا

Superior Vena Cava

**اَجْوَف فَوقانی** (ع) اجوف صاعد۔ دیکھو اجوف صاعد

**اَجْوَف نَازِل** (ع) زیریں اجوف۔ قدیم اصطلاح اَجْوَف تحتانی (ع) تشریح میں مذکورہ اجوف کا وہ حصہ جو جگر سے نچلے اعضا کی طرف جا کر شاخ در شاخ ہوتا ہے (۱) انفیریئر ٹر

وینا کیوا Vena Cava

اِجہاض (ع) } حمل گرنا۔ پیٹ گرنا (ا) ابارشن
اِسقاط (ر) } مس کیرج Abortion
Miscarriage (تفصیل کے لئے
دیکھو اسقاط)

اَجہر (ع) } روز کور۔ دِنوندھی کا مریض
اعطش (ر) } جو دن کو نہ دیکھ سکے +
(ا) ہیمی رے لوپ Hemeralope

اُخ (ع) کھنکار۔ کھانسی کی آواز۔ درد کی
آواز۔ کھانسنا (ا) کف Cough

اِحالہ (ع) پھیر دینا۔ کسی چیز کو ایک حال یا کیفیت
سے دوسرے حال یا کیفیت پر لانا +
(ا) کنورشن Conversion

اِحالہ و اِستحالہ میں فرق۔ اوّل الذکر
کے معنی ہیں۔ کسی چیز کا اپنی کیفیت میں
متغیر ہو جانا اور آخر الذکر کے معنی ہیں۔
کسی چیز کا تدریجی طور پر ایک صورت
سے دوسری صورت میں منتقل ہو جانا۔
احالہ میں تدریج کی قید نہیں +

اَحبن (ع) } مریض استسقاء۔ جلندھر
مُستسقی (ر) } کا بیمار (ا) اساٹیک
Ascitic ڈراپسیکل Dropsical

اِحتباس (ع) } لغوی معنی بند ہو جانا۔ رُک
اِنحباس (ر) } جانا اصطلاح طب میں جسم
میں کسی مادہ یا رطوبت کا رُک جانا یا بند
ہو جانا (ا) ری ٹینشن Retention

اِحتباسُ البَول (ع) پیشاب کی بندش۔
پیشاب کا بند ہو جانا (ا) ری ٹینشن آف
یورن Retention of Urine

اِحتباسُ الطمث (ع) بندش حیض حیض
انقطاع الطمث (ر) } بند ہو جانا حیض کا نہ آنا۔
(ا) ایمے نوریا Amaenorrhœa
اور مینا سٹے سیا Menostasis

اِحتراز (ع) بچنا۔ پرہیز کرنا۔ اصطلاح طب
طب میں مضر اغذیہ و اشیاء سے پرہیز
کرنا (ا) آبسٹی نینس Abstinence

اِحتراس (ع) خبرگیری۔ حفاظت۔ خبرگیری
کرنا۔ حفاظت کرنا +

اِحتراق (ع) جلنا۔ پھکنا۔ جھلسنا +
(ا) کمبسچن Combustion

اِحتراق اَخلاط (ع) خلطوں کا جل جانا۔
یعنی شدت حرارت سے اخلاط سے رطوبت
فنا ہو کر باقی غلیظ رہ جانا +

اِحتراق بَطی (ع) بغیر شعلے کے آہستہ آہستہ
جلنا۔ دھیمی آنچ سے جلنا۔ سُلگنا +

اِحتراق زاید (ع) شعلے مار کر جلنا +

اِحتراق شمس (ع) تابش آفتاب سے بدن
کی کھال جھلس جانا (ا) سن برن
Sun-burn

اِحتراق صواعق (ع) بجلی گرنے سے جل جانا

صواعق اور صاعقہ کی تفصیل کے لئے دیکھو
برق +

اِحتراقُ اللّسان مِنَ النُّورہ (ع) چونہ
کے اثر سے زبان کا جل جانا۔ یعنی کٹ جانا
جیساکہ اکثر پان کھانے والوں کو ہوا کرتا
ہے +

اِحتقان (ع) (۱) حقنہ کرنا۔ عمل دینا (۲)
رُکنا۔ گھُٹنا۔ بند ہونا۔ اصطلاح طب
میں جسم میں مواد و رطوبات کا رُکنا یا بند
ہوجانا (ل) کنجشچن Congestion

نوٹ۔ جدید اطبائے مصر احتقان کو انگریزی
لفظ (کنجسچن) کے مقابل استعمال کرتے
ہیں جس کے معنی ہیں کسی عضو میں خون
کا جمع ہوجانا یا رُکنا +

اِحتقانُ المِدّہ فِی الصَّدر (ع) سینہ میں
پیپ کا بند یا جمع ہوجانا (ل) پایوتھورکس
Pyothorax امپائی ایما
Empyema

اِحتقان مَصْلی (ع) مصل یعنی آب خون یا
سیرم کا کسی عضو کی ساخت میں جمع یا
بند ہوجانا جس سے ورم یا رو پیدا ہوتا
ہے (ل) سیرس اِن فلٹریشن +
Serous Infiltration

اِحتکاک (ع) کھجلی اُٹھنا۔ رگڑنا۔ گھسنا۔
(ل) اچنگ Itching

اِحتلام (ع) بلوغ ہی۔ خواب میں جماع کرنا۔
خواب میں ناپاک ہوجانا (ل) ناکٹرنل
ایمشن Nocturnal Emission

اِحتماء (ع) } فاقہ کرنا۔ غذا بالکل چھوڑ
حِمیَہ (ء) } دینا۔ مُضر چیزوں سے
پرہیز کرنا (انگریزی) ایبسٹی نینس
Abstinence

اِحتِواء (ع) گھیرنا۔ جمع کرنا۔ سمیٹ کر
اکٹھا کرنا +

اِحتِواءُ الرُّطوبات عَلَی القَلب (ع) دل
اِستِسقاءُ حِجابُ القَلب (ع) پر رطوبت
چھا جانا۔ غلاف قلب میں پانی جمع ہو
جانا۔ ایک بیماری ہے جس میں آدمی کو
اپنا دل پانی میں تیرتا ہوا معلوم ہوتا
ہے۔ اور حرکت اختلاجی کی طرح حرکت
کرتا ہے (ل) ہائیڈرو پریکارڈیم۔
Hydropericardium

اَحدَب (ع) کوز پشت۔ کُبڑا +
(ل) ہنچ بیکڈ Hunchbacked

نوٹ۔ کُبڑی عورت کو عربی میں حُدبیٰ
کہتے ہیں +

اَحدَب اور اَقعَس کا فرق جس کی
پیٹھ باہر کو نکلی ہوئی ہو۔ اور سینہ اندر
کو دبا ہوا ہو اُس کو اَحدَب کہتے ہیں
بخلاف ازیں جس کا سینہ باہر کو نکلا ہوا

اور بیٹھے اندر کو دبی ہوئی ہو اُسے اُقعَس سے موسوم کرتے ہیں ✦

اُحْدَل (ع) ایک خصیہ والا۔ وہ شخص جس کے صرف ایک خصیہ ہو ✦

احرّ (ع) زیادہ گرم ✦

اَحرارُ البُقُول (ع) وہ ترکاریاں جو کچی کھائی جائیں ✦

اِحْراض (ع) مرض عشق سے لاغر و ناتواں ہو جانا ✦

اِحْراق (ع) جلانا۔ پھونکنا۔ اصطلاح دوا سازی میں کسی دوا کو پھونکنا۔ کشتہ بنانا (ل) بَرن Burn

اَحْرض (ع) جس کی پلکیں گر گئی ہوں ✦

اِحزاز (ع) شدت سردی کے سبب دانت سے دانت بجنا ✦

اِحْساس (ع) محسوس کرنا۔ حواس خمسہ میں سے کسی ایک حس کے ذریعہ سے کچھ محسوس کرنا (ل) سینسیشن Sensation

اَحْساء (ع) جمع ہے حسا، حسوہ کی۔ حریرہ۔ دودھی۔ ایک قسم کی غذا ہے۔ جو بالعموم سبوس۔ شکر اور روغن یا دام وغیرہ کی ترکیب سے بنائی جاتی ہے ✦

اَحْشا (ع) جمع ہے حشا کی۔ سینہ اور شکم کے اندرونی اعضاء۔ (ل) وِسْرا Viscera مفرد وِسْکَس Viscus

نوٹ۔ سینہ کے اندرونی اعضا کو احشا صدری اور شکم کے اندرونی اعضا کو احشا بطنی اور پیڑو کے اندر رہنے والے اعضا کو احشاء العانہ کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ ڈاکٹری میں دماغ کو بھی احشا میں داخل کرتے ہیں ✦

اَحْشَاءُ البطن (ع) اعضائے شکم۔ جوف شکم میں رہنے والے اعضاء۔ جیسے معدہ جگر۔ طحال۔ امعا وغیرہ (ل) ایبڈومنل وِسْرا Abdominal Viscera

اَحْشَاءُ الصَّدر (ع) اعضائے سینہ۔ سینہ کے جوف میں رہنے والے اعضاء مثلاً قلب پھیپھڑے وغیرہ (ل) تھوریسک وِسْرا Thoracic Viscera

اَحْشَاءُ العَانہ (ع) پیڑو کے جوف میں رہنے والے اعضاء مثلاً رحم۔ مثانہ وغیرہ (ل) پَلوِک وِسْرا Pelvic Viscera

اَحْصّ (ع) جس کے سر میں بال کم ہوں ✦

اَحْلام (ع) جمع ہے حُلم بمعنی خواب کی ✦

اِحْلیل (ع) ذکر کا بیرونی سوراخ۔ پیشاب نکلنے کی جگہ۔ پستان کا سوراخ۔ اہل تشریح کی اصطلاح میں مجرائے بول یعنی نائزہ یا پیشاب کی نالی اور بقول صاحب نہایہ مرد کے ذکر اور عورت کی فرج پر بھی احلیل کا لفظ بولا جاتا ہے

(جمع احالیل) (ل) آری فِس Orifice
بیکن ڈاکٹری میں بیرونی سوراخ بول
کو می ایٹس یوریتھری Meatus
Urinary اور مجرائے بول کو یوریتھرا
Urethra کہتے ہیں +

**اِحْماء** (ع) گرم کرنا۔ آگ میں گرم کرنا۔ تپانا

**اَحْمَر** (ع) سُرخ۔ سُرخ رنگ۔ اطباء نے
اس کے چار درجے مقرر کئے ہیں +
(۱) اَصْہَب یعنی سرخ سفیدی مائل
(۲) وردی یعنی گلابی (۳) قانی یعنی
گہرا سُرخ (۴) اقتم یعنی سرخ سیاہی
مائل (ل) ریڈ Red
نوٹ۔ احمر کا اطلاق مجازاً و کنایتاً۔
سخت موت۔ گوشت۔ شراب۔ زعفران
اور ایک قسم کے خرما پر بھی ہوتا ہے +

**اِحْمِرار** (ع) } سوزش جلد۔ جلد پر سُرخ
**اِحْمِرارُ الجلد** (ع) } سُرخ دھبے یا داغ پڑنا۔
(ل) اری تھیما Erythema

**اِحْمِرارِیّہ** (ع) } جلد پر سُرخ سُرخ چھتے
**طفح جلدی** (ع) } پڑنا (ل) اِرپشن۔
Eruption

**اَحْمَر اَقْتَم** (ع) سُرخ سیاہی مائل رنگ۔
زیادہ سیاہی مائل سُرخ رنگ +

**اَحْمَر قانی** (ع) خوب سرخ۔ گہرا سرخ۔ لال
بھبوکا

**اَحْمَر ناصِع** (ع) کھلا سُرخ۔ ہلکا سرخ۔ سرخ
زردی مائل۔ علم الامراض میں وہ قارورہ
جس کا رنگ ہلکا سرخ یا زردی مائل
سرخ ہو اور یہ ناری سے تیز ہوتا ہے

**اَحْمَش** (ع) جس کی پنڈلیاں پتلی اور باریک
ہوں +

**اَحْمَق** (ع) بیوقوف۔ بے عقل۔ سادہ لوح
بے سمجھ (ل) ایڈیٹ Idiot

**اَحْنَف** (ع) قَلِج۔ ٹیڑھے یا چھوٹے پاؤں
والا (ل) کلب فٹڈ Club-footed

**اَحْوال** (ع) حالات۔ کیفیات۔ عوارض۔
اصطلاح طب میں جسم انسانی کے حالات
ثلاثہ یعنی صحت۔ مرض۔ حالت ثالثہ
جو صحت و مرض کے درمیان مانی جاتی
ہے۔ مثلاً پیدائشی نابینا ہونا وغیرہ +

**اَحْوَر** (ع) حوریہ جس کی آنکھ کی سفیدی بہت
سفید اور سیاہی بہت سیاہ ہو +

**اَحْوَص** (ع) تنگ چشم۔ جس کی ایک آنکھ
یا دونوں کا دنبالہ تنگ ہو +

**اَحْوَل** (ع) کاژ۔ بھینگا۔ جو ایک چیز کو
دو دیکھے (ل) سکوئنٹ

**اَحْوَلِیّت** (ع) بھینگا پن (ل) سٹرابزمس
Strabismus

**اَحْیَۃ** (ع) جمع ہے حَیّ بمعنی زندہ کی +
(ل) الائیو Alive

**اَخْبَثان** (ع، ل) کنایہ ہے بول و براز یعنی گوہ موت سے یا (۲) گندہ دہنی و بیخوابی سے (ل) لاذیکس کریمنٹس Excrements

**اِخْتِلاج** (ع) پریدن عضو ۔ پھڑکنا ۔ دھڑکنا ۔ کانپنا تھرتھرانا (ا) ٹریمبلنگ Trembling
بی ٹنگ Beating

نوٹ ۔ اختلاج اور رعشہ میں فرق رعشہ میں مذکور ہے ۔

**اِخْتِلاجُ الشَّفَتْ** (ع) ہونٹھ پھڑکنا ۔

**اِخْتِلاجُ الْعَیْن** (ع) اختلاج چشم ۔ آنکھ کا
اِخْتِلاج الجفن (ع) | پھڑکنا ۔ پلک کا پھڑکنا ۔
رَفُّ العین (ع) | (ا) انگریزی نکٹی ٹیشن Nictitation ۔

**اِخْتِلاجُ الْقَلْب** (ع) دل کا پھڑکنا ۔ دل
**خَفَقان** (ع) | کا نہایت تیزی سے دھڑکنا یا غیر منتظم طور پر پھڑکنا (۲) ٹیکی کارڈیا ۔ Tachycardia

**اختلاج قلب اور خفقان کا فرق ۔** اگرچہ بعض اطبا نے اختلاج قلب اور خفقان میں ذرا فرق نہیں کیا لیکن خفقان میں دل کی حرکت تیز ہو جاتی ہے ۔ یعنی دل زور زور سے دھڑکنے لگتا ہے ۔ مگر اختلاج القلب میں دل بہت تیزی سے دھڑکنے بلکہ غیر منتظم طور پر پھڑکنے لگتا ہے پس خفقان دل کا دھڑکنا ہے اور اختلاج القلب دل کا پھڑکنا ۔ اطبا یورپ دونو میں یہ فرق بھی کرتے ہیں کہ خفقان میں مریض کو حرکت قلب محسوس ہوتی ہے لیکن اختلاج میں نہیں ہوتی ۔ خفقان کو انگریزی میں پلپی ٹے شن Palpitation کہتے ہیں ۔

**اِخْتِلاجُ قَصَبَۃُ الرِّیَۃ** (ع) قصبہ ریہ کا پھڑکنا
اِرْتِعاش قَصَبَۃُ الرِّیَۃ (ع) قصبہ ریہ کا کانپنا ایک مرض ہے جس میں قصبہ ریہ میں حرکت اختلاجی پیدا ہونے سے بات نہیں کی جاتی ۔ اور منہ کی منہ میں ہی رہ جاتی ہے

**اِخْتِلاطُ الْعَقْل** (ع) عقل کا خراب ہو جانا بے عقلی جو جنون کی حد تک نہ پہنچی ہو ۔ خبطی پن ۔ مالیخولیا کی ایک قسم ہے ۔ جو جنون کی حد کو نہ پہنچی ہو (ا) امبیسی لٹی Imbecility

**اختلاط عقل اور جنون کا فرق ۔** جب تک شورش و تشویش معمولی رہے اور افعال مجنونانہ سرزد نہ ہوں تب تک اس کو اختلاط عقل کہتے ہیں ۔ اور جب تشویش حد سے بڑھ جائے ۔ تو اس کو جنون کے نام سے موسوم کرتے ہیں ۔

**اِخْتِلاف** (ع) لغوی معنی فرق ۔ تفاوت ۔ اصطلاح طب میں وشت ۔ معدہ کی خرابی کے وشت جس کو بعض اطبا ذرب و خلفہ کا مرادف اور بعض اس سے جدا مانتے

ہیں۔ اس میں عادت کے موافق غذا معدہ
میں نہیں ٹھیرتی۔ کبھی پیہم بہت سے دست
آجاتے ہیں۔ اور کبھی بدفعات جن میں
غذا کبھی غیر منہضم خارج ہوتی ہے۔ اور
کبھی ہضم ہوکر (انگریزی) لائی ٹنٹری
Lientery

اِخْتِلافُ الدَّم (ع) } خونی دست۔ خون کے دست
اسہال دموی (ع) } آنا (انگریزی) مے لینا
Melena ڈسنٹرک ڈائریا۔
Dysenteric Diarrhœa

نوٹ۔ اکثر اس کا اطلاق اسہال کبدی
یعنی ان خونی دستوں پر ہوتا ہے جو جگر
سے آتے ہیں۔ اور جمہور اطبا کے نزدیک
ایسے دستوں میں درد نہیں ہوتا (م) لیکن
بقول مسیحی وغیرہ اس کا اطلاق ان خونی دستوں
پر ہوتا ہے جو آنتوں سے درد اور پیچش کے
ساتھ آتے ہیں ✦

اِخْتِمار (ع) } خمیر بننا۔ خمیر بنانا۔ خمیر اُٹھنا
تخمّر (ع) } خمیر اُٹھانا (ا) فرمن ٹیشن
Fermentation

اِخْتِناق (ع) } دم بند ہونا۔ دم رُکنا۔ گھٹنا
خَنق (ع) } گلا گھونٹنا۔ مرض خناق۔
(ا) اس فیکسیا Asphyxia چوکنگ
Suffocation سفوکیشن Choking
اور سٹرنگولیشن Strangulation

نوٹ۔ سفوکیشن بلا خارجی دباؤ کے گلا
گھٹنے پر بولا جاتا ہے۔ جیسے کوئلوں کی
دھانس سے دم گھٹتا ہے۔ برخلاف
اس کے سٹرنگولیشن گلا گھونٹنے پر بولا
جاتا ہے ✦

اِخْتِناق الرَّحِم (ع) باؤ گولہ۔ لغوی معنی رحم کا
گھٹنا۔ اصطلاح طب میں ایک مرض
ہے جو اپنے بعض علامات کے لحاظ سے
غشی اور صرع سے مشابہت رکھتا ہے
اور دورہ کے ساتھ ہوتا ہے۔ یہ مرض
اکثر عورتوں کو ہوا کرتا ہے۔ اور اس میں
مرگی کی مانند دورے پڑتے ہیں۔ بقول
رازی یہ مرض کبھی مردوں بالخصوص جوان
لڑکوں میں بھی ہوجایا کرتا ہے ✦
(ا) ہسٹیریا Hysteria

ڈاکٹری نوٹ۔ ہسٹیریا کے اصلی معنی
رحم کے ہیں۔ اگرچہ یہ مرض عموماً جوان عورتوں
کو رحم کی مشارکت سے ہوا کرتا ہے لیکن
جدید تحقیقات سے مردوں میں بھی اُن
کی ہر عمر میں ہوجایا کرتا ہے۔ در حقیقت
یہ عصبی مرض ہے۔ جو نظام عصبی کے
فتور سے واقع ہوتا ہے ✦

اِختناقُ الرحم صَرَع اور غشی کا
فرق۔ اختناق الرحم میں عقل اور ہوش
وحواس بالکل زائل نہیں ہوتے اور

مریضہ باوجود حالت بیہوشی کے پاس والوں کی گفتگو اور بات چیت سُن سکتی ہے۔ برخلاف اس کے صرع اور غشی میں مریض کو قطعاً بے خبری ہوا کرتی ہے۔ نیز صرع سے مریض کے منہ سے جھاگ آیا کرتے ہیں اور اختناق الرحم میں ایسا نہیں ہوتا ✦

**اِختِنَاقُ الغُلفَہ** (ع) گھونگٹ کا حشفہ یعنی اِختناق القُلفہ (ع) } سپاری کے اوپر چڑھ کر بارافیموسس (ی) } پھنس جانا (ا) پیرافائی موسِس Paraphimosis

**اِختِنَاقُ الفِتق** (ع) وہ فتق جس میں آنت فتق اختناقی (ع) } وغیرہ اپنے قریب کے سوراخ سے نکل کر پھنس جاتی ہے مفصل بیان دیکھو فتق میں (ا) سٹرنگولیٹڈ ہرنیا Strangulated Hernia

**اِختِتان** (ع) ختنہ کرنا مسلمانی کرنا (ا) سَرکَم سیشَن Circumcission

**اَخذ** (ع) گرفت۔ لینا۔ تھامنا۔ پکڑنا آشوب چشم میں مبتلا ہونا ✦

**اَخذُ البَرد** (ع) سردی لگنا۔ سرد ہوا لگنا ہوا زدگی۔ زکام۔ (ا) کولڈ Cold کیچ کولڈ Catch-cold

**اَخذُ الشَّمس** (ع) } لُو لگنا (ا) سَن سٹروک سکتہ شمسیہ } Sunstroke انسولیشن Insolation

**اَخرَب** (ع) ویران مقام اصطلاح طب میں کن پھٹا وہ شخص جس کا کان پھٹا ہوا ہو ✦

**اُخرَۃُ العَین** (ع) گوشۂ چشم۔ کویہ۔ آنکھ کا کویہ (ا) کینتھس Canthus

**اَخرَس** (ع) گُنگ۔ گونگا (ا) ڈمب Dumb

**اَخرَم** (ع) } نکٹا۔ اصطلاح تشریح میں زائدہ اخرمیہ (ع) } مکٹا نکال۔ شانہ کی ہڈی کا وُہ اُبھار جو مونڈھے کی بلندی بناتا ہے (ا) اکرومین پراسس Acromion Process

نوٹ۔ شانہ کی ہڈی میں دو اُبھار ہوتے ہیں۔ ایک چھوٹا جسے اُخرم کہتے ہیں اور ایک بڑا جسے منقار الغراب کہتے ہیں ✦

**اَخزَر** (ع) کنکھیوں سے دیکھنے والا ✦

**اَخشَم** (ع) مریض خشم جس کی قوت شامّہ (سونگھنے کی قوت) جاتی رہی ہو۔ وہ بیمار جو کسی چیز کی بُو باس معلوم نہ کر سکے ✦ (ا) اَنوس مَیٹِک Anosmatic

**اِخصَاء** (ع) خصی کرنا۔ بُدھیا کرنا۔ دونو خصیے نکال ڈالنا یا خصیوں کو نکال ڈالنا اور قضیب کو کاٹ ڈالنا (ا) کیسٹریشن Castration.

**اِخصَاب** (ع) } حمل۔ نباتات یا حیوانات تَلقِیح (ع) } کا باردار ہونا (ا) امپرِگنیشن Impregnation

**اِخصَامُ العَین** (ع) وہ جس پر آنکھ کے پہنچنے

کے کنارے قائم ہیں۔ اشفار کے ملنے کی
جگہ اور اشفار پپوٹوں کی کگر یا کناروں کو
کہتے ہیں جس پر پلکیں اُگتی ہیں +

**اَخْضَر** (ع) سبز۔ سبز رنگ (۱) گرین
Green
اطبا نے اس کے چار درجے مقرر کئے
ہیں (۱) فُستقی یعنی پستئی یا سبز زردی مائل
رنگ (۲) نیلجی یعنی نیلگون (۳) زنجاری
یعنی زنگاری یا تھیلا سبزی مائل (۴)
یعنی گندنے کی مانند سبز رنگ +
نوٹ:۔ اخضر کی مؤنث خُضرا ہے

**اَخْضَع** (ع) پست گردن۔ کوتاہ گردن ٹھِگنا
(۱) پگمی Pigmy ڈورف Dwarf

**اَخْطَم** (ع) دراز بینی۔ لانبی ناک والا +

**اَخْفَش** (ع) مریض خفش یعنی چُندھا جس کو
دن میں کم دکھلائی دے (۱) نکٹے لوپ
Nyctalope

**اَخْلَاط** (ع) جمع ہے خلط کی۔ رطوبات بدن
بدن کی وہ چار رطوبتیں جو جسم میں غذا کے
اوّلی استحالہ سے پیدا ہوتی ہیں یعنی خون
صفرا۔ بلغم۔ سودا +
(۱) ہیومرز Humors

**اَخْم** (ع) پیشانی اور ابرو کی شکن +
(۱) فراؤن Frown

**اِخْمَاد** (ع) حرارت بجھانا۔ گرمی مارنا۔ آگ
کی لَو دبانا۔ کمزور کرنا +

**اَخْمَص** (ع) } تلوے کا وہ مقام جو زمین
**اخمص القدم** (ع) } پر نہیں لگتا۔ تلوے کا وہ
حصہ جو زمین سے اونچا رہتا ہے +

**اَخَنّ** (ع) اغنّہ۔ غنغنہ۔ بھنبھنا۔ منمنا۔ ناک
میں بولنے والا +

**اَخْنَس** (ع) چپٹی ناک والا۔ بیٹھینا +
(۱) سنب نوزڈ Snub-nosed

**اَخْیِلۂ ضَوئِیّہ** (ع) خیالات چشم۔ آنکھ کا وہ مرض
جس میں آنکھ کے سامنے چنگاریاں یا تارے
سے نظر آتے ہیں۔ (۱) مسّی والی ٹین ٹیز
Musce Volitantes

**اَخْیَف** (ع) جس کی ایک آنکھ سیاہ اور دوسری
سبز یا کبود ہو +

**اَخِیلُوس** (ع) ورم گوشۂ چشم اندرونی۔ آنکھ
کے اندرونی کوئے کا ورم (۱) آبسٹرکشن آف دی
پنکٹا Obstruction of the Punota

**اَدَوات** (ع) ہتھیار۔ اوزار۔ علم صنعت جمع اَداۃ

**اِدَام** (ع) نان خورش۔ سالن۔ بھاجی ترکاری
جو روٹی کے ساتھ کھائی جائے +

**اِدْرَار** (ع) بہانا۔ جاری کرنا۔ اصطلاح طب
میں جسم کی کسی رطوبت مثلاً پیشاب یا حیض
وغیرہ کا جاری کرنا (۱) فلو Flow

**اِدْرَارُ الْبَول** (ع) پیشاب جاری کرنا +
(۱) ڈائیوریسس Diuresis

اِدْرَارُ الْحَیْض (ع) حیض جاری کرنا +
اِدْرَارُ الطَّمْث (ع) } (انگریزی) ایمنیگاگ ۔ Emmenagogue

نوٹ۔ ایمنیگاگ کے دو معنی ہیں :۔
(۱) ادرار الطمث (۲) مُدِر الطمث

اِدْرَارُ اللَّبَن (ع) پستان سے دودھ جاری کرنا (۱) گیلیکٹےگاگ Galactagogue

نوٹ۔ اس ڈاکٹری اصطلاح کے دو معنی ہیں (۱) ادرار اللبن (۲) مدر اللبن

اِدْرَاک (ع) پانا۔ پہنچنا۔ سمجھنا۔ عقل۔ فہم +
(۱) پرسیپشن Perception

نوٹ۔ ادراک اور احساس کے باہمی فرق کے لئے دیکھو حس اور درک کا فرق حس میں

اَدْرَام (ع) دودھ کے دانتوں کا ہلنا تاکہ گر کر نئے دانت نکلیں +

اُدْرَہ (ع) } دبہ خایہ۔ باد خایہ۔ فوطوں کا
رَقِیلہ (ع) } بڑھ جانا یا پھول جانا +
(۱) سکروٹوسیل Scrotorocele

فرق۔ اُدرہ۔ رقیلہ۔ فتق۔ اور قرو کا فرق دیکھو فتق میں +

اُدْرَۃُ الْمَائی (ع) فوطوں میں پانی اتر آنا۔
رَقِیلۂ مائیہ (ع) } فوطوں میں پانی پڑ جانا۔ رطوبات کی وجہ سے فوطوں کا بڑا ہو جانا۔
(۱) ہائیڈروسیل Hydrocele

اُدْرَۃُ الدَّوَالی (ع) فوطوں کی رگوں کا موٹا

رقیلۂ دوالیہ (ع) } اور پیچدار ہو جانا۔ ایک
دوالی الصفن (ع) } مرض ہے جس میں درحقیقت حبل المنی کی درید موٹی اور پیچدار ہو جاتی ہے۔ (۱) ویری کوسیل Varicocele
سرسوسیل Cirsocele

اُدْرَۃُ اللَّحْم (ع) قرو لحمی تفصیل کے لئے دیکھو قرو لحمی +

اَدْعَج (ع) سیاہ چشم۔ کالی آنکھ والا +
(۱) بلیک آئیڈ Black Eyed

اِدْغَام (ع) لغوی معنے لگام دینا۔ ہلانا۔ اصطلاح طب میں غذا کو بغیر چبائے کھانا یا نگلنا +

اِدْفَاء (ع) گرم کپڑا پہننا۔ گرم لباس پہننا

اَدْل (ع) زخم کے کھرنڈ کا خشک ہو کر گر جانا +

اِدْلَاعُ اللِّسَان (ع) زبان کا بڑا ہو جانا۔ زبان کا منہ سے باہر نکل آنا ایک مرض ہے جس میں زبان پھول کر اتنی بڑی ہو جاتی ہے کہ منہ میں نہیں سماتی بلکہ باہر نکل آتی ہے (۱) گلاسوسیل Glossocele

اِدْمَال (ع) زخم کا بھر آنا۔ زخم کا بھرنا۔ زخم کا اچھا ہونا +

اِدْمَان (ع) ہمیشگی کرنا۔ اصطلاحاً دوا یا پرہیز پر مداومت کرنا +

اَدْمَہ (ع) جلد حقیقی۔ جلد کا زیریں پرت۔

(۱) کوریم Corium ڈرما Derma
اَدَمَہ اور بَشَرَہ کا فرق جلد کے موٹے زیریں
پرت کو اَدَمَہ کہتے ہیں۔ اور باریک بالائی
پرت کو بَشَرہ کہتے ہیں +
اَدَمِیَّہ (ع) درون پوست۔ جلد کے اندر جلد
کے نیچے +
اُوْن (ع) اوقیہ۔ اونس۔ تقریباً اڑھائی یا
سوا دو تولہ کا وزن +
اَدْنَاف (ع) دُبلا ہونا۔ دُبلا کرنا۔ مُردنی چھانا +
اِدْوَاء (ع) بیمار کر دینا۔ مرض میں مبتلا کر دینا
اَدْوَار (ع) جمع ہے دَورہ کی۔ نوبت۔ باری۔
مرض کی نوبتیں۔ مرض کی باریاں +
(۱) پیراکسزم Paroxysm
فِٹز Fits
اَدْوِیَہ (ع) جمع ہے دوا کی۔ دوائیں (۱) ڈرگز
Druggs
اَدْوِیَۂ بسیطہ (ع) } مفرد دوائیں۔ اکیلی دوائیں
اَدْوِیَۂ مُفْرَدہ (ع) } جو دوسری دواؤں سے نہ
ملائی گئی ہوں (انگریزی) سمپل ڈرگز
Simple druggs
اَدْوِیَۂ مُرَکَّبہ (ع) مرکب دوائیں۔ وہ دوائیں
جو دوسری دواؤں سے ملائی گئی ہوں۔
جیسے خمیرہ۔ معجون۔ شربت وغیرہ +
(۱) کمپونڈ ڈرگز Compound druggs
اَدْہَان (ع) جمع ہے دُہن کی یعنی روغن تیل
(۱) آئلز Oils
اِذَاقَہ (ع) مزا چکھنا۔ ذائقہ لینا (۱) ٹیسٹ
Taste
اَذْفَر (ع) تیز بُو عام ہے کہ اچھی ہو یا بُری۔ فرق
اضافت و توصیف سے کیا جاتا ہے یعنی
اگر اس لفظ کی نسبت کسی اچھی یا خوشبو والے
چیز کی طرف ہو تو اس سے مراد تیز خوشبو
کی ہوتی ہے۔ جیسے مُشک اَذفر یعنی تیز
خوشبو مُشک۔ اور اگر بُری اور بدبُو دار
چیز کی طرف ہو تو اس سے مُراد تیز بدبو
ہوتی ہے +
اُذُن (ع) گوش۔ کان۔ مشہور عضو ہے۔
عُضروفی جو کرّی گوشت اور عصب حسّاس
سے مرکب ہے۔ اور قوتِ سماعت کا آلہ
ہے۔ جمع آذان (۱) اِئر Ear
نوٹ۔ جن جانوروں کے کان اندر ہوتے
ہیں۔ وہ انڈے دیتے ہیں۔ اور جن کے
باہر ہوتے ہیں۔ وہ بچّے دیتے ہیں +
اَذِن (ع) جس کے کان سے ہر وقت رطوبت
بہتی ہو +
اُذُنُ القَلب (ع) } گوش دل۔ دل کا کان۔ یہ
اُذَینُ القَلب (ع) } تعداد میں دو ہوتے ہیں۔
اور دل کے بالائی حصّہ میں ہوتے ہیں۔
ایک دایاں اُذن القلب جس میں بذریعہ
اجوف صاعد و اجوف نازل جسم کا کثیف

وریدی خون آتا ہے۔ اور دوسرا بایاں اذن
القلب جس میں شرائین وریدیہ کے ذریعہ
پھیپھڑوں سے لطیف خون آتا ہے۔ تفصیل
کے لئے دیکھو قلب و دَوران خون +
(ا) آریکل Auricle

اُذُن یُسریٰ (ع) گوش دل چپ۔ دل کا بایاں
کان جس میں شرائین وریدیہ پھیپھڑوں
سے لطیف مصفّٰی خون لاتی ہیں (ا) لیفٹ
آریکل Left Auricle

اُذُن یُمنیٰ (ع) گوش دل راست۔ دل کا دایاں
کان جس میں اجوف صاعد و اجوف نازل
جسم کا کثیف وریدی خون لاتی ہیں +
(ا) رائٹ آریکل Right Auricle

اُذُنا القلب (ع) } ہر دو گوش دل۔ دونوں اُذن
اُذُنین (ر) } قلب۔ دل کے دونوں کان
(ا) آریکلز Auricles

اَذہان (ع) جمع ہے ذہن کی۔ دیکھو ذہن +

اَذیٰ (ع) } آفت۔ ضرر۔ تکلیف۔ دُکھ
اذیت (ر) } مصیبت (ا) اِنجری۔
Injury.

اَذیما (معرب) تہبج۔ ورم رِخو +
(ا) اَڈیما Oedima

اِرادہ (ع) خواہش اختیاری (ا) اِن ٹین شن
Intention

اِرادہ اور شہوت کا فرق۔ ارادہ
اختیاری خواہش پر بولا جاتا ہے۔ اور شہوت
کا لفظ جبلی وطبعی یا غیر اختیاری خواہش
پر اطلاق پاتا ہے +

اِراقہ (ع) پیشاب یا خون یا پانی کی دھار نکلنا

اَربطہ (ع) جمع ہے رباط کی۔ اعضا کی بندشیں
اعضاء کے بندھن (ا) لِگے منٹس
Ligaments

اَربطۃ الرحم (ع) رحم کی بندشیں۔ رحم کے
بندھن جو اُس کو دوسرے قریبی اعضاء
سے مربوط اور وابستہ رکھتے ہیں +
(ا) لگامنٹس آف دی یوٹرس۔
Ligaments of the Uterus

اَربطۃ المثانہ (ع) مثانہ کی بندشیں۔ مثانہ
کے بندھن (ا) لگامنٹس آف دی بلیڈر
Ligaments of the Bladder

اُربیّہ (ع) کنج ران۔ بُن ران۔ جنگاسہ۔
چڈھا۔ تثنیہ اُربیتان + (ا) گرائن۔
Iguin انگوئین Groin

اُربیان (ع) } بواسیر بینی۔ ایک بیماری
بواسیر الانف (ر) } ہے جس میں ناک کے اندر
سفید نرم یا سرخ رنگ کی افزونی پیدا
ہوجاتی ہے جس کے ساتھ کبھی درد ہوتا
ہے۔ اور کبھی نہیں ہوتا۔ تفصیل کے
لئے دیکھو بواسیر الانف (ا) پالی پس
Polipus Nasi نزائی

ارتباک (ع) ہم نشستن ۔ ملاپ ۔ مل کر بیٹھنا
تہ بہ تہ جمنا ۔

ارتباک الاسنان (ع) دانتوں کا بیٹھ جانا
دانت بیٹھ جانا ۔

ارتجاف (ع) } لرزنا ۔ کانپنا ۔ کپکپانا ۔ جھولنا
ارتجاج (ر) } (ا) سنکلیسس Cinclisis

ارتجاف المقلہ (ع) رعشۂ چشم ۔ آنکھ کے ڈھیلے
کا لرزنا ۔ ایک مرض ہے جس میں آنکھ
کا ڈھیلا لرزتا اور کانپتا ہے (ا) نس
ٹیگ مس Nystagmus

نوٹ ۔ جن لوگوں کی دونوں آنکھوں میں
مرکز قرنیہ پر بیاض یعنی سفیدی پیدا ہو
جاتی ہے ۔ انہیں عموماً یہ مرض ہو جاتا ہے

ارتخا ۔ (ع) لغوی معنی ڈھیلا ہونا ۔ جدید اصطلاح
طب میں یہ لفظ انبساطِ قلب (دل کے
پھیلنے) پر بولا جاتا ہے ۔

ارتخاء الجلد (ع) جلد کا ڈھیلا اور موٹا
ہو جانا (انگریزی) ڈرمیٹولائیسس
Dermatolysis

ارتخاء عظیم (ع) سقوط قوت ۔ بردِ اطراف
ضعف شدید ۔ مردنی چھانا ۔ ہاتھ پیر
اور بدن کا سرد پڑ جانا (ا) کولیپس ۔
Collapse

ارتداع (ع) لوٹنا ۔ پھرنا ۔ جدید اصطلاح
طب میں جلد پر دانوں کا نکل کر اندر کی
طرف دب جانا (ا) ری پرکشن ۔
ری ٹروسے شن Repercussion
Retrocession

ارتشاح (ع) } کسی رطوبت یا مادہ کا تراوش
انصباب (ر) } پانا ۔ مادہ کا گرنا ۔
(ا) ایکسیوڈیشن Exudation
اور ان فلٹریشن Infiltration

ارتضاع (ع) شیر خوردن ۔ دودھ پینا
بچے کا اپنی ماں یا دایہ کا دودھ پینا ۔

ارتعاد (ع) کانپنا ۔ لرزنا ۔ تھرتھرانا ۔
کندھے پر کے گوشت کا پھڑکنا ۔
(ا) ٹریمبلنگ Trembling

ارتعاش (ع) مرض رعشہ ۔ رعشہ پڑنا ۔ عضو کا
لرزنا ۔ کانپنا (ا) ٹریمر Tremor
شیکنگ Shaking

ارتعاش زیبقی (ع) رعشۂ سیمابی ۔ وہ رعشہ
جو پارہ کے زہر سے لاحق ہوتا ہے ۔
(ا) مرکیوریل ٹریمر Mercurial Tremor

ارتعاش مستمر (ع) رعشۂ دائمی ۔ ہمیشہ لرزنا
یہ مرض بچوں میں عموماً فالج کے بعد ہو جایا
کرتا ہے (ا) ایتھی ٹوسس Athetosis

ارتعاش ہذیانی (ع) رعشۂ ہذیانی ۔ ہذیان
یعنی بکواس کی حالت میں لرزنا ۔ کانپنا
(ا) ڈلیرم ٹریمنس
Delerium Tremers

**ارتعاش ہرّی** (ع) رعشہ کی پھڑک۔ بعض قلبی امراض میں اس قسم کے رعشہ کی نوری پھڑک محسوس ہوتی ہے + (۱) پرنگ ٹریمر Purring Tremor

**ارتفاع الجلد** (ع) جلد پر ابھار یا دھپڑ پڑنا (۲) اری تھیما Erythema

**ارتفاع الخصیہ** (ع) خصیے کا اوپر چڑھ جانا

**ارتفاق** (ع) باہم ملنا یا اُگنا۔ اصطلاح تشریح میں دو ہڈیوں کے ملنے کا خط۔ جیسے موئے زہار کے مقام پیڑو کی دونو ہڈیوں کا انفصالی خط۔ یا ٹھوری کے مقام پر نیچے کے جبڑے کی ہڈیوں کا خط انفصال (۱) سمفی سس Symphysis

**ارتقاء** (ع) چڑھنا۔ ترقی کرنا۔ اُبھرنا +

**ارتکاض** (ع) } بچہ کا ماں کے پیٹ میں حرکت
ارکاض۔ توجع } کرنا (۱) کوئیکننگ۔ Quickening

**ارتباق** (ع) } رحم کا اُلٹ جانا یا پلٹ
**انقلاب الرحم** } جانا + (۱) مٹرانسٹروفی Metranastrophe

**ارتج** (ع) } مہکنا۔ خوشبو پھیلنا +
**ارتج** (ع) } (۱) پرفیوم Perfume

**ارجاب** (ع) } آنتیں۔ اس لفظ کا واحد
**اثعاب** (ع) } نہیں آتا (۱) انٹسٹائنز Intestines

**ارجوحہ** (ع) جھولا۔ ہنڈولا +

**ارحاء** (ع) جمع ہے رحیٰ کی بمعنی چکی۔ اصطلاح طب میں داڑھیں۔ کیونکہ غذا کے پیسنے میں یہ چکی کا کام دیتی ہیں (۱) مولرز Molars

**ارخاء** (ع) ڈھیلا کرنا۔ سست و کمزور کرنا

**ارخاموں** (ع) آنکھ کی سیاہی کا گردا۔ آنکھ کی سیاہی کا حلقہ +

**اردھالیہ** (ع) } (۱) گاڑھا حریرہ جو آٹے کو گھی
سلعۂ مخاطیہ (ع) } میں گوندھ کر اور پھر گھی میں پکایا جاتا ہے (۲) ایک قسم کی سیاہی مائل رسولی ہے جس کے مادہ کا قوام گاڑھے حریرے کی مانند ہوتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو سلعہ مخاطیہ (۱) مکسوما Myxoma

نوٹ۔ اردہالیہ فارسی لفظ ہے جو مرکب ہے دو کلموں سے ایک آرد بمعنی آٹا دوسرے ہالہ بمعنی روغن۔ لیکن مجموعہ کا اطلاق ایسے حریرے پر ہوتا ہے۔ جو آٹے اور روغن کی آمیزش سے بنایا جاتا ہے چونکہ اس رسولی کے مادہ کا قوام ایسے حریرے کی مانند ہوتا ہے۔ اس لئے اس نام سے موسوم کیا گیا +

**ارزانی** (ع) محمد اکبر ارزانی نام تھا فرخ سیر کے عہد میں یہ فاضل حکیم پیدا ہوا۔ کہتے ہیں کہ جب علم طب کی تحصیل کا شوق ہوا۔ فارسی پڑھی تھی

لیکن عربی سے ناواقف تھے۔ اطباء عصر سے اس علم کے پڑھانے کی استدعا کی۔ جو بے انتہا اصرار کے باوجود بھی عربی نہ جاننے کی وجہ سے نامنظور ہوئی۔ اس پہ اُس کی رگِ غیرت کو جنبش ہوئی۔ اور وہ کمر ہمت باندھ کر عربی زبان کی تحصیل میں مشغول ہوگیا۔ پھر عربی میں تحصیل طب کے بعد تصنیف و تالیف کی طرف متوجہ ہوا۔ اور ابتدائی وقت کو مدنظر رکھ کر ایک کتاب کے سوا سب کتابیں فارسی ہی میں لکھیں جن سے ہندوستان کو نہایت ہی فائدہ پہنچا ہے۔ ان کی تصانیف میں سے میزان الطب وطب اکبر اور مفرح القلوب نہایت مقبول عام کتابیں ہیں۔ جو آج تک بھی طبی درسگاہوں میں عام طور پہ پڑھائی جاتی ہیں +

**اِرْزَب** (ع) } عورت کی شرمگاہ (۱) ویجاینا
**فُرْج** (") } Vagina

**اُرُزَّہ** (ع) لغوی معنے چاول۔ اصطلاح طب میں دو یا چار رائی بھر کا وزن +

**اُرُزِیَّہ** (ع) دودھ چاول پکے ہوئے۔ فرنی کھیر +

**اُرُساطُون** (ع) } نعوظ دائمی بلا شہوت۔ یہ
**فرلسیموس** (") } ایک مرض ہے جس میں
**عافونا** (") } قضیب میں ہر وقت نعوظ
رہتا ہے۔ لیکن شہوت یا خواہش جماع نہیں ہوتی۔ نیز دیکھو فرلسیموس +

(۱) پرایاپزم Priapism

**اِرْسَالُ الْعَلَق** (ع) جونک لگانا۔ کسی عضو پر کیڑیاں لگوانا +

**اَرَسْطَاطَالِیس** (ی) } ارسطو ۳۸۴ سال قبل از مسیح
**اَرَسْطُو** } بمقام رستاغیرا علاقہ تھریس
Aristotle } میں پیدا ہوا۔ سترہ سال کی
عمر میں وہ حکیم افلاطون کے حلقہ درس میں شامل ہوا اور پورے بیس سال تک علوم حکمیہ کی تحصیل و تکمیل کی۔ اور اس کا شاگرد رشید بنا۔ ۴۳ سال کی عمر میں ارسطو سکندر اعظم کا اتالیق مقرر ہوا۔ ارسطو کو موجودات عالم کی تحقیقات کا نہایت شوق تھا۔ اس نے فلسفہ و حکمت کے علاوہ علم ہیئت و ہندسہ میں بھی کمال حاصل کرکے نہایت مفید مسائل ایجاد کئے۔ اس کا بہترین کام علوم طبعیہ کے متعلق حیوانات کی تحقیقات تھی جو آج تک یورپ میں رائج ہے۔ ارسطو کو علم حیوانات کا موجد کہنا حق بجانب ہے۔ یہ اُسی کی تحقیقات کا نتیجہ ہے کہ ادنیٰ ترین حیوانات و نباتات کے مقام اتصال پر کچھ ایسے بسیط اشکال پائے جاتے ہیں جن میں حیوانی و نباتی دونوں خواص موجود ہیں۔ اور قسم برزخ بھی ہر دو اجناس (حیوانات و نباتات) کے درمیان حد فاصل قرار پائی۔ آج کل کے محققہ بکٹیریا یا جراثیم اسی قسم میں سے ہیں۔ ارسطو نے اسکندریہ میں ایک عظیم الشان کالج کی بنیاد ڈالی

جہاں سے بڑے بڑے نامور علما، و فضلا پیدا ہوئے
ارسطو علوم حکمیہ کا تو فاضل اجل تھا لیکن علم
طب میں اس کا مرتبہ بقراط سے بہت کم ہے علم تشریح
و منافع الاعضا میں اس کے بعض غلط مسائل
کی جالینوس نے تردید و تضحیک کی ہے (۱) وہ دل کو
منبع حرارت غریزی اور معدن روح حیوانی مانتا ہے
(۲) بقول اسکے پھیپھڑے دل کو ہوا پہنچاتے ہیں (۳)
شرائین قلب سے روح حیوانی کو تمام جسم
میں پہنچاتی ہیں اور (۴) اور وہ خون جگر سے
تمام جسم کو غذا پہنچاتی ہیں وغیرہ۔ لیکن تعجب
ہے کہ اُس کے یہ غلط مسائل آج دو ہزار
برس کے بعد بھی یونانی اطبا، میں صحیح مانے
جاتے ہیں۔ شیخ بھی ارسطو کا مقلد تھا +
ارسطو کی مختلف علوم میں بہت سی تصانیف
ہیں لیکن ان میں سے تقریباً ایک سو سے
کچھ زائد مشہور ہیں جن کا ذکر بطلیموس نے
کیا ہے۔ ارسطو نے ۶۲ سال کی عمر میں
حضرت مسیح سے ۳۲۲ سال قبل اپنے وطن
میں وفات پائی +

**اَرض** (ع) زمین۔ عناصر اربعہ میں سے ایک
عنصر ہے (۱) اَرتھ Earth

**اِرضاع** (ع) بچے کو دودھ پلانا (۱) سَکل
Suckle

**اَرطب** (ع) زیادہ رطب۔ زیادہ تر +

**اَرغَل** (ع) جس کا ختنہ نہ ہوا ہو +

**اَرغنون** (ع) اُرگن باجہ جس کو حکیم افلاطون
نے ایجاد کیا تھا (۱) اُرگن Organ
نوٹ۔ آرگن (Organ) کے معنی
عضو اور آلہ بھی ہیں +

**اَرغوانی** (ع) سُرخ سیاہی مائل رنگ +

**اَرق** (ع) } بیداری۔ مرض بیداری۔
**سَہر** (ع) } اصطلاح اطبا میں اس کا
اطلاق مرض بیداری یا غیر طبعی بیداری پر
ہوتا ہے۔ (انگریزی) پَروِجِلیَم
Per Vigilium اور انسامنیا۔
Insomnia تفصیل کے لئے
دیکھو سَہر +

**اَرَق** (ع) رقیق تر یعنی بہت پتلی چیز +

**اَرَق القدید** (ع) بھونا ہوا نمکین گوشت جو
سفر میں ہمراہ لے جاتے ہیں +

**اَرقان** (ع) یرقان۔ کانور مشہور مرض ہے۔
جس میں جسم کی رنگت زرد اور کبھی سیاہ ہو
جاتی ہے۔ (۱) جانڈس Jaundice

**اَرقب** (ع) بزرگ گردن۔ بڑی گردن والا

**اَرک** (ع) زخم کا بالکل قریب الصحت ہونا
دیکھو اس میں اور اندمال اور تقشقش میں
فرق حمص کے بیان میں +

**اِرکاض** (ع) پیٹ میں بچہ کا حرکت کرنا۔
(۱) کوئیکننگ Quickening

**اَرکاکیا** (ع) مکڑی کا جالہ +

اَرْکان (ع) } جمع ہے رُکن کی۔ مراد ہے
اُسْتُقُسّات (ر) } عناصر اربعہ یعنی آگ۔ ہوا۔
پانی۔ مٹی سے۔ جن سے موالید ثلاثہ (حیوانات
نباتات۔ جمادات) نے ترکیب پائی ہے
(۱) ایلیمینٹس Elements

نوٹ۔ ارکان کو عناصر۔ استقسات اور
اجزاءِ اولیہ بھی کہتے ہیں۔ اور اخلاط کو
اجزاءِ ثانویہ کہتے ہیں ۔

اَرَقَم (ع) وسطِ سر۔ سر کا درمیان جہاں قحف
کی دونوں ہڈیاں باہم ملتی ہیں ۔

اَرْمَدْ (ع) مریض رَمد یا آشوب چشم۔ وہ شخص
جس کی آنکھیں دُکھتی ہوں۔ (۱) اَفتھلمی
ایاک Ophthalmiac

اَرْمَل (ع) بے توشہ مسکین۔ کنوارا مرد ۔

اُرْنبہ (ع) سرِ بینی۔ ناک کی پھنگی (۱) ٹپ آف دی
نوز Tip of the Nose

اَرْنَبِیّہ (ع) } ایک بیماری ہے جس میں اوپر کا
عین اَرْنَبِیّہ (ر) } پلک سُکڑ کر چھوٹی ہو جاتی
شَتَرَہ (//) } ہے۔ اور نیچے کو لوٹ جاتی
ہے۔ جس سبب سے دونوں پلکیں باہم
نہیں مل سکتیں۔ اور مریض کی آنکھیں
سوتے میں خرگوش کی آنکھوں کی طرح
نیم وا رہتی ہیں (۱) لیگ اَفتھلماس
Lag Ophthalmas

اَرْواح (ع) جمع ہے روح کی اور یہ تین
ہیں (۱) روح حیوانی۔ جو قلب میں پیدا
ہوتی ہے۔ اور بذریعہ شرائین تمام اعضا
میں تقسیم ہو کر اُن کو قوتِ حیات عطا کرتی
ہے۔ (۲) روح نفسانی جو دماغ میں
پیدا ہوتی ہے۔ اور بذریعہ اعصاب اعضا
جسم میں پھیل کر ان کو قوت حس و حرکت
عطا کرتی ہے (۳) روح طبعی۔ جو جگر
میں پیدا ہوتی ہے اور بذریعہ اوردہ
اعضاء میں تقسیم ہو کر ان کو قوت ہضم و
تغذیہ عطا کرتی ہے۔ روح کی ماہیت
وحقیقت کے لئے دیکھو رُوح کا بیان
(۱) سپرٹس Spirits سولس Soles
نیوماز (Pnenmas) یہ خاص اصطلاحی لفظ
ہے جو ارواح کا صحیح مترادف ہے ۔

اَرْبِیَہ (ع) } زخم کا انگور۔ صالح گوشت
اَرْبِیَۃُ الجُرح (ع) } جو زخم میں بھر آوے (۱) گرے
نیولیشن Granulation

اِزالہ (ع) زائل کرنا۔ ہٹا دینا۔ دُور کرنا۔
(۱) ریموو Remove

اِزالہ بکارت (ع) اندام نہانی میں پردۂ
بکارت کو زائل کرنا (۱) رپچر آف دی ہائمن
Rupture of the Hymen

اِزباد (ع) جھاگ نکالنا ۔

اِزْبِئْرار (ع) بدن پر رونگٹے کھڑے ہونا ۔

اَزَج (ع) ایک سفید مثلث شکل کی

مجمع البطنین (ع) ساخت جو دماغ کے بطن مقدم و بطن متوسط کے جائے ملاپ پر واقع ہے۔ بعض اس کو فجوہ بھی کہتے ہیں
(۲) فورتھ وینٹریکل Fourth Ventricle

اِزْدِحَام (ع) انبوہی۔ بکثرت جمع ہونا۔ اکٹھا ہونا

اِزْدِرَاد (ع) } نگلنا۔ حلق سے نیچے اُتارنا
زَلْع (ع) } (۲) ڈگلیوٹیشن Deglutition

اَزْدَرَان (ع) کنپٹی کے مقام پر دو رگیں ہیں جو کان اور بیرونی گوشۂ چشم کے درمیان واقع ہیں

اِزْدِلَام (ع) ناک کو جڑ سے کاٹ ڈالنا +

اِزْدِوَاج البَصر (ع) ایک چیز کا دو دکھائی دینا (۲) ڈپلوپیا Diplopia

اِزْدِوَاج النَبض (ع) نبض مطرقی۔ یا ایک ہی دفعہ نبض میں دو قرعوں کا محسوس ہونا
(۲) ڈائی کراٹزم Dicrotism

اِزْدِوَاج الهُدب (ع) پلک کے بالوں کا دوہرا یا دو قطاروں میں ہونا۔ آنکھوں میں شعر زائد یہ بال، کا ہو جانا +

اِزْدِیَاد (ع) لغوی معنی بڑھنا۔ جدید اصطلاح طب میں طبعی منفصلہ اعضاء مثلاً انگلیوں وغیرہ کا باہم جڑ جانا +

اَزْرَار لَحْمِیَّہ (ع) زخم کے انگور (۲) گرے نیولیشن Granulation

اِزْرَاق (ع) آنکھ کا حلقہ کے اندر گھومنا +

اَزْرَق (ع) } گربہ چشم۔ کنجی یا بلی جیسی
زُرْقَم (ع) } آنکھوں والا۔ وہ شخص جس کی آنکھیں بلی کی سی ہوں۔ مؤنث زرقا

اَزْعَر (ع) کم بالوں والا۔ جس کے بال کم ہوں

اِزْغَال (ع) زخم سے خون بہنا۔ زخم سے جریان خون ہونا +

اَزْف (ع) گھاؤ بھر جانا۔ زخم کا انگور لے آنا (۲) گرے نیولیشن Granulation

اِزْلَاق (ع) پھسلانا +

اَزْم (ع) فاقہ کرنا۔ کھانے کا چھوڑ دینا +
(۲) فاسٹ Fast

اِزْمَان (ع) مزمن ہونا۔ دیرینہ ہونا۔ اصطلاح طب میں کسی مرض کا مزمن اور پرانا ہونا
(۲) کرانی سیٹی Chronicity

اَزْوَاج (ع) جمع ہے زوج کی۔ جوڑے۔ اعصاب کے جوڑے +

اَزُوْت (ع) معرب ہے یونانی لغت ازوٹ کا جس کے معنے ہیں مُعْدِم حیات جو مرادف ہے نائٹروجن کا۔ نائٹروجن درحقیقت ایک لطیف گیس ہے جو ہوا میں ۷۷ فیصدی پائی جاتی ہے (۲) نائٹروجن Nitrogen

اَزِیز (ع) دیگ کے جوش کی آواز۔ بادل گرجنے کی آواز۔ جدید اصطلاح طب میں ہانپ کر سانس لینے یا خراٹے کی آواز
(۲) سنورنگ Snoring

اُس (ع) بُنیاد۔ جڑ۔ دل (۲) فونڈیشن

(جمع اَساس) Foundation

اَسَابِیع (ع) جمع ہے اسبوع یعنی ایک ہفتہ کی

اَسَاس (ع) بنیاد - جڑ - نیو (ا) فونڈیشن
Foundation

اَسَاطُون (ع) وہ شراب جو آب انگور اور شہد اور بعض گرم دوائیں ملا کر بنائی جاتی ہے

اَسَاغَہ (ع) غذا یعنی کھانا پانی حلق کے نیچے اترنا

اَسَاغِریہ (ع) تجربہ - ترکیب ادویہ

اِسْب (ع) موئے زہار - پیڑو پر کے بال کالے بال یا حلقہ دُبر کے بال (ا) پیوبیز Pubes

اَسْبَاب (ع) جمع ہے سبب کی - اصطلاح الطباء میں وہ چیزیں جو بدن انسان میں صحت یا مرض یا حالت ثالثہ کو پیدا کریں یا اُس کو محفوظ رکھیں - خواہ وہ چیزیں بدنی ہوں یا غیر بدنی جوہر ہوں یا عرض +
(ا) کاززCauses تفصیل کے لئے دیکھو سبب +

اَسْبَابِ اِبْتِدَائِیَّہ (ع) کسی مرض کے ابتدائی
اسباب اَوّلیہ (ع)} واوّلی اسباب یہ درحقیقت
اسباب اَصلیہ (ع)} اسباب سابقہ ہی میں داخل ہیں - لیکن ڈاکٹری کی بعض کتابوں میں اس معنی کی اصطلاحیں بھی پائی جاتی ہیں
(ا) پرائمری کاززPrimary Causes
اَلٹیمیٹ کاززUltimate Causes

اَسْبَابِ بَادِیَہ} (ع) اسباب خارجی - وہ
اسباب خارجیہ} اسباب جو خارج سے بدن
اسباب بیرونیہ} انسان پر وارد ہو کر اثر کریں مثلاً آگ - دھوپ - سردی وغیرہ +
(ا) اکسٹرنل کاززExternal Causes
لوکل کاززLocal Causes

اَسْبَابِ تَمَامِیَّہ (ع) وہ اسباب جن سے بدن یا بدن کی کسی حالت کی تکمیل ہوتی ہے -
(انگریزی) کمپلی منٹل کاززComplimental Causes

نوٹ - عربی کی یہ اصطلاح بالعموم علم حکمت میں سبب غائی یعنی کسی کام کی غایت و غرض کے لئے بولی جاتی ہے

اسبابِ خصوصیّہ (ع) وہ خاص اسباب جو
اسباب نوعیّہ (ع)} کسی خاص مرض کو پیدا کریں - مثلاً سمیت طاعون یا سمیت ہیضہ کہ ان ہی امراض کو پیدا کرتی ہیں +
(ا) سپیفک کاززSpecific Causes

اَسْبَابِ سَابِقَہ (ع)} وہ اسباب جو بدن انسان
اسباب مُعِدّہ (ع)} پر بواسطہ اثر کریں یعنی بدن
اسباب بعیدہ (ع)} کو کسی حالت کے لئے مُستعد و آمادہ بنائیں - لیکن بذاتہ اس کو پیدا نہ کریں - مثلاً امتلاء (بدن کا اخلاط سے پُر ہونا) بدن کو عفونی بخار کے لئے مُستعد بناتا ہے لیکن بغیر واسطہ عفونت اُس کو پیدا نہیں کر سکتا (ا) پری ڈسپوزنگ کاززs

Predisposing Causes

ریموٹ کازز Remote Causes

اَسْبَاب سِتّہ (ع) وُہ مشہور چھ اسباب جو زندگی کے لئے ضروری ہیں۔ اور وہ یہ ہیں (۱) ہوا (۲) کھانا پینا (۳) سونا جاگنا (۴) حرکت وسکون بدنی (۵) حرکت وسکون نفسانی۔ (۶) استفراغ و احتباس +

اسباب ستہ ضروریہ (ع)
اسباب ضروریہ (ع)
اسباب عامیہ (ع)

اَسْبَاب صُوَرِیّہ (ع) امور ترکیبی و مزاجی۔ اور جو اُن سے متعلق ہو +

اَسْبَاب فاعلیّہ (ع) وہ اسباب جو صحت و مرض یا حالت ثالثہ میں سے کسی ایک کو بدن میں پیدا کریں۔ یا حالت بدن کو محفوظ رکھیں۔ طبعی ہوں خواہ غیر طبعی +

اَسْبَاب کُلّیّہ (ع) وہ اسباب جن کے ہونے سے نئی چیز کا ہونا لازم ہو +

اَسْبَاب مادّیّہ (ع) وہ امور جن پر صحت یا مرض موقوف ہو +

اَسْبَاب مُتَمِّمَہ (ع) وہ اسباب جن کے بدن میں اثر کرنے کے بعد فوراً مرض پیدا ہو جائے

اَسْبَاب مُضَادّہ (ع) مفرد مہلک اسباب جو جسم کو مضرت یا ہلاکت پہنچاتے ہیں۔ مثلاً تلوار یا گولی کا زخم۔ سمیات کا استعمال یا پانی میں ڈوب جانا وغیرہ +

اَسْبَاب مُمْرِضَہ (ع) مرض پیدا کرنے والے اسباب۔ وہ اسباب جن سے مرض پیدا ہوتا ہے +

اَسْبَاب واصِلَہ (ع) وہ اسباب جو بدن میں موجود ہوں۔ اور بغیر واسطہ کسی دوسرے سبب کے بدن میں کوئی حالت پیدا کریں۔ جیسے عفونت کہ عفونتی بخار کو بغیر کسی دوسرے سبب کے پیدا کرتی ہے۔ (۲) امیجی ایٹ کازز۔

اسباب قریبہ (ع)
اسباب ثانویہ (ع)

Immediate Causes

پراکسی میٹ کازز

Proximate Causes

اَسْپِتَالیہ (ع) معرب ہے ہاسپیٹل۔ یعنی ہسپتال کا۔ شفاخانہ (۲) ہاسپیٹل۔

Infermary اِنفرمری Hospital

اِسْپِتالیہ نَقّالہ (ع) میدانِ جنگ سے زخمیوں کو لے جانے کی ڈولیاں وغیرہ۔

(۲) ایمبولنس Ambulance

اِسْتِطْرار (ع) کروٹ پر پاؤں پھیلا کر لیٹنا

اِسْتِکْرار (ع) پہلو پر بیٹ کر لنبا ہونا +

اَسْبَل (ع) لانبی مونچھوں والا۔ وہ شخص جس کی مونچھیں بڑی بڑی ہوں +

اُسْبُور (ع) معرب ہے سپور کا جس کے معنی ہیں۔ جرثومہ یا تخم +

اُسْبُوع (ع) ایک ہفتہ۔ سات دن۔ سات بار۔ اس کی جمع اسابیع ہے +

اِست (ع) } دُبر - دُبر کا حلقہ - پاخانہ کا مقام
شرج (ع) } یا سوراخ (ا) اینس Anus

اِستار (ع) ایک وزن ہے جو ساڑھے چار مثقال یعنی ایک تولہ ۸ ماشہ دو رتی کے برابر ہوتا ہے - لیکن بقول شیخ استار ساڑھے چھ درم یعنی ایک تولہ پونے گیارہ ماشہ کے برابر ہوتا ہے - جمع اس کی اساتر آتی ہے +

اِستبار (ع) زخم میں سلائی ڈال کر اس کی گہراؤ معلوم کرنا (ا) پروبنگ Probing

اِستبالہ (ع) پیشاب لگنا - پیشاب کی حاجت معلوم کرنا +

اِستبشاع (ع) کسی چیز کو بد مزہ سمجھنا +

اِستحاضہ (ع) } عورتوں کو ایام حیض کے سوا
نزیف رحمی (ا) } خون آنا - ایک مرض ہے جس میں بعض عورتوں کو ایام ماہواری کے علاوہ دوسرے دنوں میں خون آنے لگتا ہے - (انگریزی) میٹرارجیا
Metrorrhagia

اِستحالہ (ع) ایک حالت سے دوسری حالت میں بدل جانا - متغیر ہو جانا مثلاً گرم پانی کا سرد یا سرد پانی کا گرم ہو جانا یا پانی کا بخارات بن کر ہوا ہو جانا - استحالہ کی یہ دو قسمیں ہیں :-

اِستحالہ کیفی (ع) } اس قسم کے استحالہ میں کسی چیز
اِستحالہ مجازی (ع) } کی صرف کیفیت بدل جاتی ہے - لیکن اس کی حقیقت یا نوعیت باقی رہتی ہے - مثلاً پانی کا گرم ہو جانا یا غذا کا معدہ میں ہضم ہو کر آش جو کی شکل اختیار کر لینا +

اِستحالہ حقیقی (ع) } اس قسم کے استحالہ میں کسی
اِستحالہ صوری (ع) } چیز کی کیفیت اور حقیقت (صورت نوعیہ) دونوں بدل جاتی ہیں - جیسے پانی کا ہوا بن جانا - یا غذا کا جگر میں ہضم ہو کر اخلاط بن جانا (ا) ٹرانس میوٹیشن Transmutation
کن ورشن Conversion

نوٹ - استحالہ اور احالہ کا فرق دیکھو احالہ میں +

اِستحداد (ع) استرہ سے بال مونڈنا +
(ا) شیو Shave

اِستحصاف (ع) وہ پوست یا خشکی جو مسامات کے بند ہونے سے پیدا ہوتی ہے +

اِستحکاک (ع) کھجلی اٹھنا - چل ہونا +
(ا) اچنگ Itching

اِستحکام (ع) مضبوط ہونا - مضبوطی پکڑنا -

اِستحلاب (ع) شیرہ نکالنا - کسی دوا کو منہ میں رکھ کر اس کا لعاب چوسنا +

اِستحمام (ع) حمام کرنا - گرم پانی سے نہانا - عام ہے کہ اوپر سے پانی بہایا جائے - یا خود حوض یا ٹب میں داخل ہو کر نہایا جائے +

(۱) بیدنگ Bathing نیز دیکھو حمام

اِستحمام جلوسی (ع) } بیٹھ کر حمام کرنا یعنی کسی بڑے
آبزن (ف) } ظرف یا ٹب میں پانی بھر کر
اُس میں بیٹھنا - آبزن ۔
(۲) سِٹز باتھ Sitz-bath

اِستحمام قدمی (ع) پاشویہ - پیروں اور پنڈلیوں
کو سادہ گرم پانی یا دواؤں کے نیم گرم جوشاندہ
میں ڈالنا (۱) فٹ باتھ Foot-bath

اِستخراج (ع) نکالنا (۱) اصطلاح کیمیا میں
تجرید یا فصل یعنی علیحدہ کرنا یا جدا کرنا ۔
(۲) فن جراحی میں اس کا استعمال مواد
وغیرہ کے خارج کرنے کے لئے اور (۳)
علم القابلہ میں اخراج جنین کے لئے اور
(۴) فن دواسازی میں نسخہ کا مزاج نکالنے
کے لئے ہوتا ہے (۱) ایب سٹریکشن ۔
(۲) ایکسٹریکشن ۔ Abstraction
(۳) ایمبریالمی Extraction
Embryulcy

اِسترخاء (ع) } لغوی معنی ڈھیلا ہونا ۔ لٹک
فالج (،) } پڑنا ۔ اصطلاح طب میں
شلل (،) } ایک بیماری ہے جس میں
عام بدن یا بدن کا کوئی خاص عضو سست
اور ڈھیلا ہو جاتا ہے ۔ اور اُس کی قوت
حرکت ضعیف یا زائل ہو جاتی ہے ۔
(۱) پیرالیسس Paralysis
پالسی Palsy

نوٹ ۔ متقدمین یونانی اطباء اگرچہ استرخا
اور فالج میں کوئی فرق نہ کرتے تھے ۔ لیکن
متاخرین یونانی اطباء دونوں میں فرق کرتے
ہوئے استرخاء کو عام اور فالج کو خاص
قرار دیتے ہیں ۔ یعنی فالج کی اصطلاح کو
اُس اِسترخاء پر بولتے ہیں ۔ جو جسم کے
نصف حصہ طولانی میں واقع ہوتا ہے
تفصیل کے لئے دیکھو شلل اور فالج ۔
(۱) ری لیکسیشن Relaxation

اِسترخاء الثدی (ع) پستان کا ڈھیلا ہونا
پستان کا لٹک پڑنا (۱) ری لیکسیشن آف میما
Relaxation of Mamma

اِسترخاء الجفن (ع) } پلک کا سست و ڈھیلا
سقوط الجفن (ع) } ہو جانا ۔ پلک کا لٹک آنا
(۱) ٹوسِس Ptosis بلفیروٹوسِس
Blepharoptosis

اِسترخاء الرحم (ع) رحم کا ڈھیلا ہونا ۔ رحم
کا پھیل جانا (۱) سب اِن وولیوشن
آف دی یوٹرس Subinvolution
of the Uterus

نوٹ ۔ وضع حمل کے بعد رحم کا وزن ۲۸
اونس یا ۱۴ چھٹانک ہوا کرتا ہے ۔ لیکن
زچہ کی حالت صحت میں یہ بڑھا ہوا رحم
چھ ہفتوں کے اندر اندر سکڑ کر صرف ڈیڑھ

ونس یا پاؤں پھیلا کر رہ جاتا ہے۔ رحم کے
اس طرح سے سکڑ کر اپنی اصلی حالت پر آ
جانے کو ڈاکٹری میں ان وولیوشن آف دی
یوٹرس اور طب میں انعطاف الرحم الی الداخل
کہتے ہیں۔ لیکن جب رحم سکڑ کر اپنی اصلی
حالت پر نہیں آتا۔ بلکہ کسی قدر ڈھیلا اور
پھیلا ہوا رہ جاتا ہے۔ تب اُسے ڈاکٹری
میں سب ان وولیوشن آف دی یوٹرس
کہتے ہیں +

**اِسْتِرخاء الصَّفَن** (ع) فوطوں یعنی خصیوں کی
تھیلی کا لٹک آنا یا ڈھیلا ہو جانا +
(انگریزی) ریلیکسیشن آف سکروٹم
Relaxation of Scrotum

**اِسْتِرخاء اللِّثہ** (ع) مسوڑوں کا ڈھیلا ہو جانا
اور پلپلا ہو جانا (ا) سپنجی گمز
Spongy Gums

**اِسْتِرخاء اللَّہاۃ** (ع) کوّے کا لٹک آنا
(انگریزی) اِلانگیشن آف یُوولا
Elongation of Uvula

**اِسْتِرخاء المَثانہ** (ع) مثانہ کا سُست اور
ڈھیلا ہو جانا (ا) ویسائیکل پیرالیسس
Vesical Paralysis

**اِسْتِرخاء المَقْعد** (ع) مقعد کا ڈھیلا ہو جانا
عضلہ مقعد کا سُست و ڈھیلا ہو جانا
(انگریزی) پیرالیسس آف دی اینس
Paralysis of the Anus

**اِسْتِرخاء المَہْبِل** (ع) اندامِ نہانی کا ڈھیلا ہو
جانا۔ اندامِ نہانی کا کشادہ ہو جانا +
(انگریزی) پیرالیسس آف دی ویجائنا
Paralysis of the Vagina

**اِسْتِسْعاط** (ع) سعوط کرنا۔ کسی چیز کو ناک
**اِسْعاط** (ع) میں ٹپکانا +

**اِسْتِسْقاء** (ع) لغوی معنی پانی طلب کرنا۔ اصطلاح
اطباء میں جلندھر۔ یہ ایک خطرناک مادی
مرض ہے جس کا مادہ رطوبات غریبہ (فاسد
اور مائیہ رطوبات) ہوتی ہیں۔ جو اعضاء
ظاہری و باطنی کے فرجوں اور خلاؤں میں
بھر کر اُن کو اصلی حالت سے بدل دیتی اور
پھیلا دیتی ہیں (ا) ڈراپسی Dropsy
ہائی ڈراپس Hydrops
نوٹ۔ جدید اطبائے یورپ نے اِس
مرض کی ماہیت اس طرح بیان کی ہے
کہ اس مرض میں دورانِ خون کی رکاوٹ
اور قوت جاذبہ کے کم ہو جانے سے آبِ خون
تراوش پا کر جلد کے نیچے کی خانہ دار ساخت
میں یا کسی اندرونی عضو کے غلاف کے
جوف میں یا کسی اندرونی عضو میں جمع ہو
جاتا ہے۔ درحقیقت یہ بذاتہ کوئی مرض نہیں
بلکہ امراض دل یا جگر یا گردہ وغیرہ کی
ایک علامت ہوتی ہے۔ متقدمین اطباء

یونان نے صرف تین قسم کے استسقاء (زقی طبلی۔ لحمی) کا ذکر کیا ہے۔ اور اس کے علاوہ استسقاء الدماغ کو اجتماع الماءفی الراس کے نام سے اور استسقاء الخصیہ کو قیلہ مائیہ کے نام سے اور استسقاء حجاب القلب کو احتواء الرطوبت علی القلب کے نام سے اپنی کتابوں میں لکھا ہے۔ اسی طرح استسقاء الرحم کو انہوں نے اجتماع الماء فی الرحم کے عنوان سے اور استسقاء العین کو جحوظ العین کے نام سے اور استسقاء الصدر کو اجتماع الماء فی الریۃ کی سرخی سے بیان کیا ہے۔ جدید اطباء یورپ نے اس کے علاوہ اور بھی دو تین قسم کے استسقاء کا ذکر کیا ہے بہر حال اب قدیم و جدید اقسام استسقاء کو ترتیب وار بیان کیا جاتا ہے ✦

**اِسْتِسْقَاءِ اَمْنَس** (ع) استسقاء مثانہ۔ مرض ذیابیطس (۲) ڈایابیٹیز Diabetes

**اِسْتِسْقَاءُ التَّامُور** (ع) استسقاء غلاف دل۔ استسقاء حجاب القلب ﴿ احتواء الرطوبت علی القلب ﴾ غلاف دل کا جلندھر۔ اس مرض میں تامور یعنی غلاف دل میں جو دُہرا یعنی تھیلہ والا ہوتا ہے۔ رطوبت (سیرم۔ آب خون) جمع ہو جاتی ہے ✦ (انگریزی) ہائیڈرو پیری کارڈیم Hydropericardium

**اِسْتِسْقَاءُ الخُصْیَہ** (ع) فوطوں کا جلندھر۔ قیلہ مائیہ (ع) ﴿ اس مرض میں فوطوں میں پانی بھر جاتا ہے ✦ (۲) ہائیڈروسیل Hydrocele

**اِسْتِسْقَاءُ الدِّمَاغ** (ع) دماغ کا جلندھر۔ اس اجتماع الماء فی الراس ﴿ عظم الراس ﴾ مرض میں بطون دماغ میں رطوبت جمع ہو جاتی ہے اور سر بڑا ہو جاتا ہے (۲) ہائیڈروسیفیلس Hydrocephalus

**اِسْتِسْقَاءُ الرَّحِم** (ع) رحم یا ناف کا جلندھر اجتماع الماء فی الرحم ﴿ اس مرض میں رحم یعنی عورت کے بچہ دان میں رطوبت جمع ہو جاتی ہے اور رحم بڑھ جاتا ہے (۲) ہائیڈرومیٹرا Hydrometra

**اِسْتِسْقَاءِ زِقّی** (ع) جلندھر۔ پیٹ کا جلندھر استسقاء الباریطون ﴿ اس مرض میں باریطون یعنی صفاق کے جوف میں رطوبت (آب خون۔ سیرم) جمع ہو کر پیٹ مشک کی طرح پھول جاتا ہے۔ یہ مرض عموماً جگر کی خرابی سے ہوا کرتا ہے۔ (۲) اَسائیٹیز ایبڈومی نل ڈراپسی Ascites Abdominal Dropsy

**اِسْتِسْقَاءُ الصَّدْر** (ع) سینے کا جلندھر۔ اس استسقاء صدری ﴿ اجتماع الماء فی الریۃ ﴾ مرض میں پھیپھڑوں کے غلاف کے جوف میں رطوبت (آب خون) جمع ہو جاتی ہے (۲) ہائیڈروتھوریکس Hydrothorax

استسقاء طبلی (ع) ہوائی جلندھر۔ یہ بھی پیٹ
استسقاء یابس (ع) کا جلندھر ہے جس میں صفاق
کے جوف میں رطوبت کے اوپر کچھ ہوا ایسے
بھر جاتی ہے۔ اور مریض کا پیٹ ٹھونکنے سے
طبلہ کی مانند معلوم ہوتا ہے (ا) اسائیٹیز
سکیٹس Ascites Succatus

استسقاء العین (ع) آنکھ کا جلندھر۔ اس
جحوظ العین (ع) مرض میں رطوبات چشم میں غیر
طبعی زیادتی ہو کر آنکھ کا ڈھیلا بڑا ہو جاتا ہے
(انگریزی) ہائیڈرفتھلمیا
Hydrophthalmia

استسقاء کلی (ع) عام جلندھر۔ اس مرض میں
استسقاء عام (ع) اعضائے اندرونی کی آبی
جھلیوں (سیرس ممبرینس) کے جوفوں میں
نیز تمام جسم کی جلد کے نیچے کی خانہ دار ساخت
(سیلیولر ٹشو) میں سیرم یعنی آب خون تراوش
پاکر جمع ہو جاتا ہے (ا) جنرل ڈراپسی۔
General Dropsy

استسقاء الکلیہ (ع) گردہ کا جلندھر۔ اس مرض
استسقاء کلوی (ع) میں حوض کلیہ یعنی جوف گردہ
کے درمیان رطوبت جمع ہو کر گردہ بڑھ جاتا ہے
(انگریزی) ہائیڈرونفروسس۔
Hydronephrosis

استسقاء لحمی (ع) آناسرقا۔ گوشت کا جلندھر
اس مرض میں تمام جسم کی جلد کے نیچے کی خانہ
دار ساخت میں رطوبت (آب خون سیرم)
تراوش پاکر جمع ہو جاتی ہے۔ اور خمیر کی طرح
سارا جسم پھول جاتا ہے۔ (ا) اناسارکا
Anasarca

استسقاء النخاع (ع) حرام مغز کا جلندھر
اس مرض میں نخاع یعنی حرام مغز کی نالی
میں رطوبت جمع ہو جاتی ہے (ا) ہائیڈرورکس
Hydrorachis

استشارہ طبیہ (ع) طبی مشورہ کرنا۔ طبی مشورہ
لینا (انگریزی) کن سل ٹے شن
Consultation

استشہاء بالید (ع) عورت کی مشت زنی
جیسے مردوں کی مشت زنی۔ عورت کا اپنے
ہاتھ سے منی ضائع کرنا۔
(ا) سیلف ابیوز Self Abuse
نوٹ۔ مردوں میں اس کی بجائے استمنا بالید
آتا ہے۔

استطالت (ع) اصطلاح تشریح میں کسی
زائدہ (ع) عضو کا نکال یا ابھار۔
(ا) پراسس Process

استطالت دودیہ (ع) زائدہ اعور۔
اندھی آنت کا زائدہ جو کیچوے کی مانند
ہوتا ہے (ا) ورمی فارم پراسس
Vermiform Process

استطلاق (ع) چھوڑانا۔ قید سے رہائی پانا

اصطلاح طب میں پیٹ چلنا۔ دست آنا
(۱) ڈائریا Diarrhœa

**اِسْتِعْدَاد** (ع) آمادہ و مستعد ہونا۔ لائق ہونا۔ قابل بنانا۔ قابلیت (۱) پری ڈسپوزیشن
Predisposition

**اِسْتِعْدَادِ ذَاتی** (ع) ذاتی استعداد خصوصیت مزاجی۔ جو کسی ایک شخص میں موجود ہو۔ مثلاً اُس کو قابض دوا سے دست آنے لگیں اور مُسہل دوا سے قبض ہو جائے (۲) اِڈیو سنکریسی Idiosyncrasy

**اِسْتِعْدَادِ مِزاجی** (ع) مزاجی قابلیت۔ اصطلاح طب میں اُس مخصوص قابلیت کا نام ہے جو کسی جسم کو خاص خاص امراض مثلاً نقرس و ذیابیطس وغیرہ کے قبول کرنے کے لئے مُستعد بناتی ہے (۲) ڈایاتھی سس
Diathesis

**اِسْتِغْثَاث** (ع) پھوڑے کو پیپ و آلائش سے پاک و صاف کرنا ۔

**اِسْتِفَاف** (ع) سفوف بنانا یا سفوف کھانا

**اِسْتِفَاق** (ع) قریب الصحت ہونا۔ بیماری کا اچھا ہونے لگنا ۔

**اِسْتِفْرَاز** (ع) اخراج فضلات۔ فضلات کا جسم سے خارج کرنا (۲) اکس کریشن
Excretion

**اِسْتِفْرَاغ** (ع) فراغت چاہنا۔ اصطلاح طب میں بدن کا فضلات سے پاک ہونا۔ یا بدن کو فضلات سے پاک کرنا۔ عموماً قے دست پر اور بول و براز وغیرہ کے اخراج پر بولا جاتا ہے۔ (۱) اِویکوایشن۔
Evacuation

**اِسْتِفْرَاغِ جُزْئی** کسی خاص عضو مثلاً دماغ یا معدہ وغیرہ کو مادہ سے پاک و صاف کرنا یا (۲) کسی خاص خلط کو بدن سے خارج کرنا ۔

**اِسْتِفْرَاغِ کُلّی** (ع) تمام جسم کو مادہ سے پاک کرنا سارے بدن سے مادہ نکالنا۔ مثلاً اسہال و فصد (۲) کبھی ہر چہار اخلاط کو بدن سے خارج کرنے پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے

**اِسْتِفْسَار** (ع) پوچھنا۔ حال دریافت کرنا۔
(۲) اِن کوائری Enquiry

**اِسْتِقَامَت** (ع) سیدھا کھڑا ہونا۔ سیدھا ہونا۔ سدھاؤ۔ کجی کی ضد ہے ۔

**اِسْتِقْصَاء** (ع) پوری کوشش کرنا کسی چیز کی انتہا کو پہنچنا۔ بحث یا تفتیش کرنا۔ کسی پوشیدہ عضو کو ٹٹول کر یا مصنوعی روشنی سے دیکھنا (۱) ایکسپلوریشن
Exploration

**اِسْتِلْقَاء** (ع) چت لیٹنا۔ پیٹھ کے بل لیٹنا سیدھا لیٹنا ۔

**اِسْتِمَاع** (ع) سُننا۔ کان لگا کر سُننا۔ سماع صدری (سینہ بین) کے ذریعہ تنفس کی

آوازیں سننا (انگریزی) آسکل ٹیشن
Auscultation

اِستمراء (ع) غذا کا ہضم ہونا۔ غذا کا ہضم ہوکر جگر اور تمام اعضا کی طرف جانا +

اِستمساک (ع) روکنا۔ پکڑنا۔ دیر تک انزال نہ ہونے کی خواہش کرنا +

اِستمشاء (ع) مُسہل کی دوا استعمال کرنا +

اِستمکات (ع) زخم کا پیپ پانا۔ آبلہ کا پیپ سے پُر ہونا (انگریزی) سپوریشن۔
Suppuration

اِستمناء بالید (ع) مُشت زنی۔ جلق لگانا
جلق (ع) ہاتھ سے منی نکالنا +
جلد عُمیرہ (ع) (انگریزی) مسٹربیشن
Masturbation

آنانزم Onanism

نوٹ۔ مسٹربیشن یا جلق یہ وہ فعل بد ہے جس سے انسان بلا مجامعت کسی اور طریق بالخصوص ہاتھ کے ذریعہ اپنی منی خارج کر دیتا ہے۔ اگرچہ یہ بدعادت قدیم ایام سے قریباً تمام ممالک دنیا میں پائی جاتی ہے۔ مگر اس کی ابتدا شیطان مجسم ملعون و مردود آنان نامی باشندہ ملک افریقہ سے ہوئی جس سبب سے اِس مرض کو ڈاکٹری میں آنانزم بھی کہتے ہیں۔ اور مُلکِ عرب میں اس فعل قبیح کا مرتکب غالباً کوئی شخص عُمیرہ گزرا ہے۔ جس لحاظ سے عربی میں اس مرض کو جلد عُمیرہ بھی کہتے ہیں۔ بلکہ زمانہ حال کے مصری اطباءُ نے تو اس مرض کا یہی نام لکھا ہے +

اِستناد (ع) تکیہ لگانا۔ ٹیک لگانا۔ کسی چیز پر مُونھ کر بیٹھنا۔ یا ٹیک لگا کر کھڑا ہونا

اِستنثار (ع) ناک سِنکنا۔ ناک صاف کرنا

اِستنشاق (ع) تر دوا ناک سے سڑکنا۔ سیال دوا کے ابخرات سونگھنا (۲) سانس کے ذریعے ہوا کھینچنا +

(ا) اِن ہی لیشن Inhalation

اِستنقاع (ع) کسی دوا وغیرہ کو پانی میں بھگونا۔ تر کرنا +

اِستواء (ع) لغوی معنی ہمواری۔ برابری اصطلاح طب میں زخم کے پختہ ہونے کی علامت ظاہر کرنا +

اِستوانہ (ع) پیٹ کے پٹھوں کا تن جانا
جَشَاۃ العضلات

اِستہواصدری (ع) سینہ پر نزلہ گرنا۔
(ا) برانکیل کٹار Broncheal
Catarrh

اِستہلال (ع) بچہ کا پیدا ہونے کے بعد شروع شروع رونا +

اِستیریا (ع) معرب ہے ہسٹیریا۔ (باؤ گولہ) کا دیکھو اختناق الرحم (باؤ گولہ) +

(۱) ہسٹیریا Hysteria

اِستیریا صَرعیہ (یو) } باؤگولہ مع مرگی - یہ خاص قسم کا
اختناق الرحم صرعی (ع) } اختناق الرحم ہے جس میں
مریض کو مرگی کی مانند تشنج ہوتا ہے (۱) ہسٹیریو
ایپی لیپسی Hysterio-Epilepsy

اِستیصال (ع) بیخ کنی کرنا - جڑ سے اکھاڑ
ڈالنا - فن جراحی میں کسی عضو کا کاٹ ڈالنا
(۱) ایکس ٹرپیشن Extirpation
نوٹ - طب قدیم میں اس کا استعمال مرض
کے ساتھ ہوتا ہے +

اِستیکاء (ع) پیشاب پاخانہ کا بند ہو جانا +

اِستیلاء (ع) غلبہ پانا - غالب ہونا (۱) پری ڈامی
نینس Predominance

اِستیلاخ (ع) زمین کا نمناک ہونا - سیلن (۱) ڈیمپ
Moisture مائسچر Damp

اِسحٰق بن حنین (ع) دیکھو حنین +

اِسخیثات (ع) ورم کا گھٹنا - سوجن کا کم ہونا

اَسرار (ع) } جا - بدن کی شکن یا خطوط -
اَسِرّہ (ع) } پیشانی کے خطوط (۱) کریز
Fold فولڈ Crease

اُسر البول (ع) } پیشاب کا بند ہو جانا پیشاب
انقطاع البول (ع) } کا پیدا نہ ہونا - اس مرض
میں پیشاب بالکل پیدا ہی نہیں ہوتا اور
پیشاب کا زہر خون میں جذب ہو کر بیہوشی
اور تشنج پیدا کرتا ہے (انگریزی) اسکوریا
Ischuria سپریشن آف یورن
Suppression of Urine

اِسطام (ع) کفچہ - کفگیر (۲) آگ کریدنے کا
آلہ - دست پناہ +

اُسطُقُس (ی) جُز - اصل اور مادہ ہر مرکب کا -
مرکب کا وہ مادہ جس کی طرف وہ تحلیل ہونے
کے بعد تقسیم ہوتا ہے - اور مراد اس سے
اربعہ عناصر میں سے کوئی عنصر ہے - کیونکہ
ہر ایک مرکب تحلیل ہونے کے بعد انہی
میں تقسیم ہو جاتا ہے - جمع اُسطُقُسّات

اُسطُوانہ (ع) ستون - بیلن (۱) سلنڈر
Cylinder
نوٹ - مجازاً یہ لفظ رگ اور شریان پر
بھی بولا جاتا ہے - کیونکہ اس کی ساخت
بیں استوانی ہوتی ہے +

اَسَف (ع) کوفت - غم - غصہ - خون جوش کھانا

اَسفَع (ع) سیاہ - کالا +

اِسفیدباج (ف) } گوشت کا شوربا جس میں
اسفید باج } گرم مصالحہ نہ ڈالا جائے -
بلکہ مکھن اور پنیر ڈالا جائے (۲) دودھ میں
مسلی ہوئی روٹی +

اَسفِکسیا (ع) اختناق - دم گھٹنا - دم بند ہونا
(۱) ایس فکسیا Asphyxia

اِسقاط (ع) } حمل ساقط ہونا - پیٹ گرنا -
اجہاز (ع) } (۱) اِبارشن Abortion

مِس کیریج Miscarriage

**اِسْقاطِ بَیضی** (ع) نطفہ قرار پانے سے بیس روز بعد حمل گر جانا (۱) ابارشن Abortion

**اِسْقاطِ جَنِینی** (ع) قرار حمل کے بعد چوتھے مہینے سے سات مہینے تک حمل کا ساقط ہونا۔ (۱) مِس کیریج Miscaraiage

**اِسْقاطِ رَشِیمی** (ع) نطفہ قرار پانے کے بعد تیسرے مہینے تک حمل گرنا (۱) ابارشن Abortion

**اِسْقَنط** (ع) خمر۔ شراب۔ وارد ❊

**اَسْقَلی بیوس** (ی) Asclepios

یہ فن طب کا موجد ہے۔ اور پہلا یونانی ماہر اور نامور طبیب ہے۔ جو ہرمس اول یعنی حضرت ادریس علیہ السلام کا شاگرد تھا۔ جالینوس اسقلی بیوس کو الہامی طبیب لکھتا ہے۔ اور افلاطوں کا بھی اس کی نسبت ایسا ہی خیال ہے۔ وہ کہتا ہے کہ اسقلی بیوس جس مریض کو قابل صحت سمجھتا تھا۔ صرف اُس کا علاج کرتا تھا۔ یونانی اسقلی بیوس کے معجز نما معالجات کے نہایت معتقد تھے۔ یہاں تک کہ وہ اسے ربّ الشفا مانتے تھے۔ اور اس کی وفات کے بعد انہوں نے اس کی صورت کی مورت بنا کر اسکی پرستش شروع کر دی۔ چنانچہ اس وقت ملک یونان میں قریباً دو سو مندر میں اس دیوتا کی مورتی کی پوجا کی جاتی تھی۔ لیکن اس کا سب سے بڑا مندر ایپی ڈارس میں واقع تھا۔ اس مندر میں زرد رنگ کے بہت سے بے ضرر سانپ پائے جاتے تھے جن کو ایسا سدھایا گیا تھا۔ کہ وہ مریض کے مقام مرض کو اپنی زبان سے چاٹا کرتے تھے۔ یہی سبب ہے کہ اسقلی بیوس کے مجسمات یا تصاویر میں اُس کے ایک ہاتھ میں ایک لکڑی پر سانپ لپٹا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ حکیم بقراط بھی اسی کے خاندان میں سے ہوا ہے ❊

**اِسْقِیرُوس** (یو) / **سقیروس** (یو) ورم صلب سوداوی۔ سخت سوداوی ورم۔ یہ درحقیقت ایک قسم کا سخت سرطان ہوتا ہے ❊ (۱) سکیرس Scirrhus

**اُشْکُنَّان** (ع) / **اُشکتی الفرج** (ع) (۱) اُشکتان۔ دو جانب رحم رحم کے دونوں جانب (۲) اِشکتان۔ دو جانب فرج۔ یعنی شرمگاہ کے دونوں کنارے ❊

**اِسْکَرْبُوط** (ع) / **سکربوط** (ع) / **لِثۂ وامیہ** (ع) / **داءُ الحفر** (ع) مسوڑھوں سے خون بہنا۔ مسوڑھوں کا نرم اور پلپلا ہونا ایک بیماری ہے جس میں مسوڑھے نرم اور پلپلے ہوجاتے ہیں۔ اور اُن سے خون بہتا ہے ❊ (۱) سکاربیوٹس Scarbutus اور سکروی Scurvy

نوٹ - لفظ اسکربوط - وسکربوط معرب ہے
سکاربیوٹس کا - ماہیت کے لئے دیکھو لثہ
دامیہ ٭

اُسْکُرُجَّہ (ع) وہ برتن جس میں پانچ مثقال
پانی آجائے - بارہ تولہ آٹھ ماشہ کا وزن

اُسْکُفّ (ع) نیچے کی پلک - نچلی پلک - پلک زیریں

اِسْکَمْناسِس (ع) معرب ہے اکزمینس کا -
فلزات معدنی (دھاتوں) کو وزن نوعی
کے ذریعہ شناخت کرنے کا آلہ ٭

اِسْکَنْدَر اَفْرُودِیسی (ع) دمشق کا رہنے والا
اور حکیم جالینوس کا ہمعصر تھا - یہ اپنے
زمانے کا ایک جلیل القدر فیلسوف اور
ماہر علم طبعیات تھا - اس کا حلقۂ درس
بھی بہت وسیع تھا - اس نے ارسطو کی
اکثر کتابوں پر نہایت عمدہ شروح لکھی
ہیں - یہ جالینوس کو خردماغ کہا کرتا تھا
مختلف علوم حکمیہ میں اس کی تقریباً چالیس
کتابیں ہیں ٭

اِشْکَنَہ (ع) } برما - رکھانی - چھید کرنے کا
مِثْقَب (") } آلہ (انگریزی) گملیٹ

Gimlet

اُشْکُوبَہ (ع) بوتل وغیرہ کی ڈاٹ ٭
(ا) کارک Cork

اَسْلَت (ع) نیم بینی بریدہ جس کی آدھی سے
زیادہ ناک کٹ گئی ہو ٭

اَسْلَغ (ع) کوزپشت - کبڑا - (ا) ہمپ بیکڈ -
Humpbacked

اَسَلَۃ (ع) نیزہ و نشتر - زبان وکہنی کی نوک ٭

اَسَلَۃُ الذِّرَاع (ع) کلائی کی ہڈی یا پہونچے کا
باریک سرا جو ہتھیلی کے متصل ہے ٭

اَسَمّ (ع) تنگ سوراخ کی ناک - وہ ناک جس کا
سوراخ تنگ ہو ٭

اَسْمَر (ع) گندم گوں - گندمی رنگ (ا) براؤن
Brown

اِسْمِغْدَاد (ع) انگلیوں کے سروں کا تشنج جانا

اَسَن (ع) پانی کا مزہ و بو بدل جانا ٭

اَسْنَاخ (ع) جمع ہے سنخ کی - دانتوں کی جڑیں

اَسْنَان (ع) جمع ہے سن کی بمعنی دانت و عمر
(ا) ٹیتھ Teeth (۲) ایج Age
تفصیل کے لئے دیکھو سن ٭

اَسْنَانُ الْحُلُم (ع) } دندان عقل - عقل داڑھیں
اَسْنَانُ الْعَقْل (ع) } یہ ہر ایک جبڑے میں دو ہوتی
ہیں - اور اٹھارہ سے پچیس سال کی عمر میں
نکلا کرتی ہیں (انگریزی) وزڈم ٹیتھ -
Wisdom Teeth

اَسْنَان دائمہ (ع) دندان مستقل - دائمی دانت
جو سات برس کی عمر سے نکلنے شروع ہو کر
پچیس برس تک نکل چکتے ہیں - اور آخر
عمر تک قائم رہتے ہیں - یہ تعداد میں بتیس
ہوتے ہیں - سولہ اوپر کے جبڑے میں اور

سونگ نیچے کے جبڑے میں (۱) پرمے ننٹ
ٹیتھ Permanent Teeth

**اَسْنَانِ طَوَاحِن** (ع) دندانِ آسیا۔ پیسنے والے
دانت۔ داڑھیں جو ہر ایک جبڑے میں
آٹھ ہوتی ہیں۔ یعنی چار دائیں طرف اور
چار بائیں طرف (انگریزی) مُولرز
Molars

**اَسْنَانُ الْاَظْفَار** (ع) لغوی معنی جو ہے کے دانت
اصطلاحی معنی ناخن کے باریک تیز ریشے
جو ناخن کے سرے کے قریب پھٹ جانے
سے اُس میں پیدا ہو جاتے ہیں یا ناخن
کی جڑ میں ہوتے ہیں ۔

**اَسْنَانِ قَوَاطِع** (ع) دندانِ پیش۔ اگلے
دانت۔ کترنے یا کاٹنے والے دانت۔
جو ہر ایک جبڑے میں چار ہوتے ہیں۔
(۲) انسائزرز Insisors

**اَسْنَانِ کَوَاسِر** (ع) دندانِ نیش۔ کچلیاں یا
کیلے۔ ہر ایک جبڑے میں دو ہوتے ہیں
ایک دائیں طرف اور دوسرا بائیں طرف
(۲) کینائنز Canines

**اَسْنَانُ اللَّبَن** (ع) دندانِ شیر۔ دودھ کے
اسنان لبنیہ (ع) } دانت۔ عارضی دانت۔ یہ
تعداد میں بیس ہوتے ہیں یعنی ہر ایک
جبڑے میں دس اور عموماً سات ماہ کی
عمر سے نکلنے شروع ہو کر دو اڑھائی برس
تک نکل چکتے ہیں۔ اور پھر چھ برس کی عمر
کے بعد گرنے لگتے ہیں۔ اور ان کی جگہ
دائمی دانت نکلنے لگتے ہیں۔ (۲) مِلک
ٹیتھ Milk teeth

**اُسُوْ** (ع) زخم وغیرہ پر مرہم کا پھاہا رکھنا۔ زخم
کا علاج کرنا ۔

**اَسْوَد** (ع) سیاہ رنگ۔ کالا (۲) بلیک Black

**اَسْوَل** (ع) جس کا پپوٹا آگے نکلا ہوا ہو ۔

**اِسْہَال** (ع) خلم روی۔ پاروی۔ دست۔
دست آنا۔ دست لانا۔ پیٹ چلنا۔ مواد
بدن کا پاخانہ کی راہ خارج ہونا یا خارج
کرنا۔ (۲) ڈائریا Diarrhœa
کتھارسس Catharsis
پرگیشن Purgation

طبی نوٹ:۔ واضح ہو کہ جس عضو کی آفت
وخرابی سے دست آیا کرتے ہیں۔ اسی کی
طرف لفظ اسہال کو منسوب کر دیتے ہیں
جیسے اسہال معدی۔ اسہال کبدی۔
اسہال معوی وغیرہ۔ اسی طرح دستوں
میں جو خلط غالب ہو اُس کی طرف بھی
نسبت کر دیتے ہیں۔ جیسے اسہال
صفراوی۔ اسہال بلغمی۔ اسہال دموی
وغیرہ ۔

ڈاکٹری نوٹ: جب مرض کے سبب
دست آئیں۔ تو اُس کو ڈائریا کہتے ہیں

اور جب مسہلہ دوا کے سبب دست آئیں تو اُس کو کنتھاربس اور پرگیشن سے موسوم کرتے ہیں +

اِشہال اَبیَض (ع) سفید دست - اس قسم کے دست گرم ممالک میں عموماً بچّوں کو آیا کرتے ہیں - ان کا سبب خاص قسم کے جراثیم ملنے جاتے ہیں (انگریزی) ڈائریا البا Diarrhœa Alba

اِشہال اَخضر (ع) سبز دست - اس قسم کے دست بچّوں کو موسم گرما یا دانت نکلنے کے زمانہ میں آیا کرتے ہیں - (۲) گرین ڈائریا Green Diarrhœa

اِشہال اَطفال (ع) بچّوں کے دست - (۱) اِنفنٹائل ڈائریا Infantile Diarrhœa

اِشہال بُحرانی (ع) بحرانی دست جب طبیعت کسی بیماری میں مادۂ مرض کو دستوں کے ذریعہ دفع کرتی ہے - تو ایسے دستوں کو اسہال بحرانی کہتے ہیں (۱) کریٹیکل ڈائریا Critical Diarrhœa

اِشہال بَلغمی (ع) بلغمی دست - اس قسم کے دست بدن میں بلغم کی کثرت اور اُس کے فساد کے باعث آیا کرتے ہیں - اور اُن میں بلغم کی آمیزش ہوتی ہے - (۱) میوکس ڈائریا Mucous Diarrhœa

اِشہال تہیّجی (ع) خراشدار دست - اس قسم کے دست کسی محرّش دوا یا غذا کے باعث انتڑیوں میں خراش ہونے سے آنے لگتے ہیں - (۱) اریٹی ٹے ٹو ڈائریا - Irritative Diarrhœa

اِشہال خائری (ع) تلچھٹ نما دست - اس قسم کے دست جگر کا سُدّہ کھُلنے یا اُس کا کچّا پھوڑا پھوٹنے یا جگر اور اُس کی رطوبات میں احتراق شدید ہونے کے باعث تلچھٹ کی مانند غلیظ اور بدرنگ آیا کرتے ہیں -

اِشہال دماغی (ع) یعنی دماغ کی شرکت اور خرابی کے دست - اس قسم کے دست دماغ سے براہِ حلق و مری معدہ میں نزلات و رطوبات گرنے سے آیا کرتے ہیں - اسی لحاظ سے اُن کو اسہال نزلی بھی کہتے ہیں (۱) (۱) نروس ڈائریا Nervous Diarrhœa (۲) کٹارل ڈائریا Catarrhal Diarrhœa

اِشہال دَموی (ع) خونی دست - یہ کبھی } اِشہال الدم (ع) } تو آنتوں سے آیا کرتے ہیں - ایسی صورت میں اُن کو دوسنطاریائے معوی کہتے ہیں - اور جب جگر کی خرابی سے آتے ہیں - تو ان کو دوسنطاریائے کبدی بولتے ہیں (۱) ڈیسنٹرک ڈائریا Dysenteric Diarrhœa

اِشہال دُودی (ع) انتڑیوں میں کیڑے ہونا یعنی

کیڑوں کی خراش کے سبب اس قسم کے دست آیا کرتے ہیں (۱) ڈائریا ورمی نوسا Diarrhœa Verminosa

**اِسْہالِ دَوری** (ع) دورے کے دست۔ باری کے دست۔ اس قسم کے دست باری یا نوبت سے آیا کرتے ہیں۔

**اِسْہالِ ذَوبانی** (ع) اس قسم کے دست بعض اسہال سلی (ع) گرم و مزمن امراض مثلاً سل و دق وغیرہ کے اخیر میں اعضاء و رطوبات کے گھلنے اور پگھلنے کے باعث آیا کرتے ہیں۔ (۱) کالی کوئے ٹو ڈائریا Colliquitive Diarrhœa

**اِسْہالِ سَوداوی** (ع) سوداوی دست۔ اس قسم کے دست کسی عضو میں سودا کی کثرت اور غلبہ کے سبب آیا کرتے ہیں اور رنگ میں سیاہی مائل ہوتے ہیں نوٹ۔ چونکہ اس قسم کے دستوں میں عموماً طحال بڑھی ہوئی ہوتی ہے۔ اس لئے ڈاکٹری میں اسہال سوداوی کے لئے ملیریس ڈائریا Malarious Diarrhœa کا لفظ زیادہ موزوں و مناسب معلوم ہوتا ہے۔

**اِسْہالِ صدیدی** (ع) زرد آبی دست۔ اس قسم کے دست پتلے پتلے زرد پانی کی مانند آیا کرتے ہیں۔ اور شدید حرارت جگر اس کا باعث ہوتی ہے۔ جس کی وجہ سے خون سے زرد رنگ کا آبی حصہ جدا ہو کر دستوں میں خارج ہونے لگتا ہے۔ (۱) سیرس ڈائریا Serous Diarrhœa واٹری ڈائریا Diarrhœa

**اِسْہالِ صفراوی** (ع) صفراوی دست۔ اس قسم کے دست عام بدن یا کسی مخصوص عضو میں صفرا کی کثرت اور غلبہ کے سبب عارض ہوتے ہیں۔ اور رنگ میں زرد یا زردی مائل ہوتے ہیں۔ (۱) بلیری ڈائریا Biliary Diarrhœa بیلیئس ڈائریا Bilious Diarrhœa

ڈاکٹری نوٹ۔ اس قسم کے دست اکثر گرم ممالک اور گرم موسم میں آیا کرتے ہیں شروع میں ایسے دستوں کے ساتھ صفراوی قئیں بھی آیا کرتی ہیں۔

**اِسْہالِ صَیفی** (ع) گرمائی دست۔ شدید موسم گرما میں اس قسم کے دست اکثر بچوں کو آیا کرتے ہیں (۱) سمر ڈائریا۔ Summer Diarrhœa

**اِسْہالِ عُضْوی** (ع) عضوی دست۔ اس قسم کے دست خاص خاص اعضاء یا تمام اعضاء کی خرابی سے لاحق ہوتے ہیں۔ جیسے اسہال معدی۔ معدہ کی خرابی سے۔ اسہال کبدی۔ جگر کی خرابی

سے، اسہال ذوبانی تمام اعضاء اور عام
بدن کی خرابی سے ۰

اِسہال عُرَضی (ع) عضوی دست۔ موسم
برسات میں برودت ہوا کے باعث
پسینے کے یکایک رُک جانے سے یا کسی
جاری رطوبت کے بند ہوجانے سے
اس قسم کے عرضی اور قائم مقامی دست
آنے لگتے ہیں ۰ (ا) وکیریئس ڈائریا
Vicarious Diarrhœa

اِسہال غذائی (ع) غذا کی خرابی کے دست
اس قسم کے دست زیادہ غذا کھانے
یا ثقیل و نفاخ و بدمزہ اور مکروہ چیزوں
کے کھا لینے کے باعث آیا کرتے ہیں
بہرحال غذا میں بے احتیاطی یا بے ترتیبی
اس کا باعث ہوا کرتی ہے۔ (ا) کریپولس ڈائریا
Crapulous Diarrhœa

اِسہال غُسالی (ع) گوشت کے دھوؤں کی
مانند دست۔ اس قسم کے دست ضعف
جگر کے باعث آیا کرتے ہیں۔ اور اسہال
کبدی کی ایک قسم ہیں ۰

اِسہال قیحی (ع) پیپ دار دست۔ جب
جگر کا پھوڑا پک کر پھوٹتا ہے۔ تو اس
قسم کے دست آیا کرتے ہیں۔ یہ بھی
اسہال کبدی کی ایک قسم ہے ۰

اِسہال کَبِدی (ع) جگری دست۔ اس قسم
کے دست جگر کے ضعف و خرابی سے آیا
کرتے ہیں۔ اور مختلف قسم کے ہوتے ہیں

اِسہال لحمی (ع) گوشت دار دست۔ یہ اسہال
دموی (خونی دست) کی ایک قسم ہے۔
جس میں غلیظ مواد گوشت کے ٹکڑوں کی
مانند نکلا کرتا ہے (ا) ڈائریا کارنوسا۔
Diarrhœa Carnosa

اِسہال مِدّی (اسہال المدۃ) پیپ دار دست۔ پیپ کے دست جب قروح
امعاء کے باعث براز کے ساتھ پیپ
خارج ہونے لگتی ہے۔ تب اس کو ان
ناموں سے موسوم کرتے ہیں ۰

اِسہال مُزمِن (ع) پرانے دست (ا) کرانک ڈائریا
Chronic Diarrhœa

اِسہال مَصلی (ع) پانی کی مانند دست۔
(ا) سیرس ڈائریا Serous Diarrhœa

اِسہال مَعِدی (ع) معدہ کے دست۔ جو
معدہ کی خرابی سے لاحق ہوتے ہیں۔
(انگریزی) گیسٹروجینک ڈائریا۔
Gastrogenic Diarrhœa

نوٹ:۔ ذَرَب و خِلفہ اور اختلاف بھی
جن کو ڈاکٹری میں لائی اَینٹرک ڈائریا
Lienteric Diarrhœa
کہتے ہیں۔ اسہال معدی کی قسمیں ہیں

اِسہال مِعَوی (ع) آنتوں کے دست۔

اس قسم کے دست آنتوں کی خرابی سے آیا کرتے ہیں ✦

**اسہال کبدی اور اسہال معوی کا فرق** - اسہال کبدی میں قارورہ کا رنگ متغیر ہو جاتا ہے - اور اُن میں مروڑ وغیرہ نہیں ہوتی - برخلاف اس کے معوی میں مروڑ اور خراش کا ہونا اور براز کا جلد جلد اور تھوڑا تھوڑا آنا لازمی ہے ✦

**اِسْہال نَزْلی** (ع) نزلہ کے دست - طب قدیم میں یہ اسہال، اسہال دماغی کے مرادف ہیں - جو سر سے معدہ اور امعاء کی طرف رطوبات نزلیہ کے گرنے سے لاحق ہوتے ہیں - دیکھو اسہال دماغی - لیکن لفظ نزلہ کے لحاظ سے ڈاکٹری میں اسہال نزلی سے مراد کٹارل ڈائریا ہے - جو انتڑیوں کی غشائے مخاطی کے متورم ہونے سے پیدا ہوتے ہیں - (انگریزی) کٹارل ڈائریا Catarrhal Diarrhoea

**اِسْہال وَرَمی** (ع) ورمی دست - اس قسم کے دست عموماً تو آنتوں کی غشائے مخاطی کے متورم ہونے سے اور کبھی ورم جگر کے باعث آیا کرتے ہیں - (ا) انفلامیٹری ڈائریا Inflammatory Diarrhoea

**اُسِیّ** (ع) علاج کردہ شدہ - علاج کیا ہوا - جس کا علاج کیا گیا ہو ✦

**اُسَیْف** (ع) رقیق القلب - زود رنج - بزدلا بودا - جو ذرا سی بات میں ملول و رنجیدہ ہو جائے (ا) نروس Nervous

**اُسَیْلِم** (ع) وہ رگ جو خنصر و بنصر یعنی چھنگلی اور اُس کی پاس والی انگلی کے درمیان واقع ہے - اور باسلیق ابطی سے تعلق رکھتی ہے

نوٹ - اسیلم لفظ اسلم کی تصغیر ہے جس کے معنی ہیں سالم و بے خطر - چونکہ اس کے فصد میں کسی اور رگ کے کٹنے کا ڈر نہیں اس لئے یہ سالم و بے خطر ہے اور چونکہ یہ چھوٹی سی رگ ہے - اس لئے تصغیر کے طور پر اس کو اسیلم کہا گیا ✦

**اِشَارَہ** (ع) علامت (ا) سمبل Symbol

نوٹ - اشارات و علامات کو اصطلاح کیمیا میں نوٹیشن Notation کہتے ہیں ✦

**اَشَام** (ع) جانب چپ - بائیں جانب - جمع اشائم ✦

**اَشْبَاح** (ع) جمع ہے شبح بمعنی عکس یا تصویر کی ✦

**اِشْتِتار** (ع) آنکھ کا پپوٹا اُلٹنا ✦

**اِشْتِبَاک** (ع) گتھ جانا - گتھا ہوا ہونا - دانت بیٹھ جانا ✦

**اَشْتَر** (ع) دریدہ چشم پھٹی آنکھ والا - اور یہ مرض خلقی و مولودی ہوتا ہے ✦

**اِشْتِعَال** (ع) شعلے مارنا۔ جلنا۔ بھڑکنا۔ مادہ یا روح کا گرم ہو جانا۔ یا بھڑکنا (۱) ڈی فلیگ ریشن Deflagration

**اِشْتِوَاء** (ع) بھوننا۔ تلنا۔ بُھنا ہوا ہونا +

**اِشْتِہَا** (ع) گرسنگی۔ بھوک۔ خواہش + (۱) اپی ٹیٹ Appetite

**اَشْجَع** (ع) اصطلاح تشریح میں انگلی کی جڑ کا جوڑ۔ جوہری کا قول ہے۔ کہ انگلیوں کے جوڑ تین ہیں منجملہ ان کے پہلا جوڑ جو جڑ میں ہوتا ہے۔ اشجع کہلاتا ہے۔ اور دوسرا جو درمیان میں ہوتا ہے۔ برجمہ سے موسوم ہوتا ہے۔ اور تیسرا اوپر والا انملہ کہلاتا ہے۔ جمع اشاجع +

**اَشَدّ** (ع) مضبوط۔ طاقتور۔ تیز مزاج۔ اٹھارہ برس کی عمر سے لے کر تیس برس کا جوان

**اَشْدَاق** (ع) جمع ہے شدق بمعنی گوشۂ دہن یا باچھ کی +

**اَشْدَق** (ع) فراخ دہن۔ وہ شخص جس کے منہ کی باچھ بڑی ہو +

**اَشَر** (ع) دانتوں کی تیزی و آبداری +

**اِشْرَاف** (ع) چڑھنا۔ بلند ہونا۔ جھانکنا۔ اطلاع پانا۔ اصطلاح طب میں بیمار کا قریب مرگ ہونا +

**اِشْرَاقِیَان** (ع) حکمائے اشراقین جو اپنے باطن کی صفائی اور روشنی کے سبب مکاشفہ اور مراقبہ سے پڑھتے پڑھاتے تھے۔ اس لئے ان کو باہمی ملاقات کی حاجت نہ تھی۔ برخلاف مشائین کے کہ وہ ایک دوسرے کے پاس جاکر معلومات حاصل کرتے تھے چنانچہ افلاطون اور بقراط وغیرہ حکمائے اشراقین میں سے تھے۔ نیز دیکھو رواقیان +

**اَشْرِبَہ** (ع) جمع ہے شراب کی بمعنی شربت کی، پینے کی چیزیں۔ وہ چیزیں جو پی جائیں + (۱) ڈرنکس Drinks سیرپس Syrups

**اَشْرِبَۂ اِغْذِیَاوِیَہ** (ع) روزمرہ اور عادتی طور پر پینے کی چیزیں جیسے پانی وغیرہ (۱) ہیبی چوئل ڈرنکس Habitual Drinks

**اَشْرِبَۂ مُلَطِّفَہ مُغَذِّیَہ** (ع) لطافت اور غذائیت دینے والے مشروبات یا سیّال (انگریزی) ریفریجیرینٹ ڈرنکس Refregerant Drinks

**اَشْرِبَۂ مُنَبِّہَہ** (ع) قوت کو تقویت و تحریک دینے والے مشروبات (۱) سٹیمولنٹ ڈرنکس Stimulant Drinks

**اَشْرَج** (ع) وہ آدمی جس کا ایک بیضہ بڑا ہو اور ایک چھوٹا ہو یا وہ آدمی جس کا صرف ایک ہی بیضہ ہو +

**اَشْرَص** (ع) زیادہ پلک جھپکانے والا آدمی وہ شخص جو پلک زیادہ جھپکائے +

**اَشْرَع** (ع) (۱) مردیکہ خایہ۔ یعنی وہ آدمی

جس کا ایک خایہ ہو یا (۲) جس کا ایک خایہ چھوٹا اور ایک خایہ بڑا ہو +

اَشْرَم (ع) جس کی ناک کی پھنگی یعنی نوک کٹی ہوئی ہو۔ جس کے دونو ہونٹوں میں شگاف ہو

اِشْرِیْمَاق (ع) آنکھوں کا پُرآب ہونا۔ اور آنکھوں میں آنسوؤں کا بھر آنا +

اَشْعَر (ع) بہت سے بالوں والا۔ وہ شخص جس کے بال زیادہ ہوں (۱) ہائپر ٹرِیکوسِک

اِشْفَا (ع) شفا دینا۔ اچھا کر دینا۔ تندرستی بخشنا (۱) کیوٗر Cure

اَشْفَار (ع) جمع ہے شُفَر کی۔ پلکوں کے کنارے یعنی پلکوں کے بال اُگنے کی جگہ +

اَشْفَرَان (ع) عورت کی فَرْج کے دونو کنارے

اَشْفٰے (ع) جس کے دونو ہونٹ آپس میں نہ ملتے ہوں +

اَشْقَر (ع) سُرخ رنگ جو زردی و سیاہی مائل ہو۔ علم الامراض میں وہ تخارورہ جس کا رنگ زرد و سرخی مائل ہو (۱) ریڈش یَیلو Redish-Yellow

اَشَل (ع) ٹُنڈا۔ اپاہج۔ وہ شخص جس کا ہاتھ سوکھ گیا ہو +

اَشَم (ع) بلند بینی۔ بڑی اور بلند ناک والا۔ وہ شخص جس کی قوت شامہ (سونگھنے کی قوت) بہت تیز ہو +

اَشْہَب (ع) سفید سیاہی مائل چیز +

اَشْہَل (ع) بیش چشم۔ وہ شخص جس کی آنکھ بھیڑ کی سی بڑی اور بیڈول ہو +

اَشْیَاف (ع) جمع ہے شیاف کی اور شیاف جمع ہے شافہ کی۔ فتیلے۔ بتیاں۔ (تفصیل کے لئے دیکھو شیاف)

اَصَابِع (ع) } جمع ہے اُصْبُع کی۔ انگشتان
اَصَابِیْع (ع) } انگلیاں (۲) فنگرس۔ Fingers

اُصْبُع (ع) انگشت۔ اُنگلی۔ جمع اَصَابِع و اصابیع (۱) فنگر Finger

نوٹ۔ لفظ اصبع انگلی کے معنوں میں الف و ب کی تینوں حرکتوں یعنی زبر زیر پیش سے آیا ہے +

اِصْحَاء (ع) مستی سے ہوشیاری میں آنا +

اَصْدَاغ (ع) جمع ہے صدغ کی۔ کنپٹی +

اَصْدَرَان (ع) } دو رگیں ہیں جو دونوں کنپٹیوں
اصدغان (ع) } کے نیچے واقع ہیں۔ کنپٹیوں کی رگیں +

اِصْطِبَاغ (ع) لغوی معنی رنگ پکڑنا۔ اصطلاح میں نانخورش یعنی سالن بنانا +

اَصْفَح (ع) کشادہ پیشانی۔ چوڑی پیشانی والا +

اَصْفَر (ع) زرد رنگ۔ اطباء نے اس کے پانچ درجے مقرر کئے ہیں۔ (۱) تبنی (۲) اترجی (۳) اشقر (۴) ناری (۵) احمر ناصع چنانچہ ہر ایک اپنے اپنے موقعہ پر مذکور ہے +

اَصْفران (ع) مراد ہے دل و زبان سے۔ دِل و زبان ۔

اَصْفَر فاقِع (ع) بہت زرد۔ خوب گہرا زرد

اَصل (ع) بیخ۔ بنیاد۔ جڑ (ا) روٹ — Root

اِصلاح (ع) درست کرنا۔ بحال کرنا۔ مدبر کرنا (ا) کیور Cure

اَصلُ البَظر (ع) بظر یعنی عورت کے ٹینٹے کی جڑ جو عانہ کی جڑ سے شروع ہوتی ہے۔ (انگریزی) کرس کلائی ٹورس Crus Clitoris

اَصلَخ (ع) بہت بہرا آدمی جو کچھ سُن نہ سکے۔ (ا) ڈمب Dumb

اَصلَع (ع) سرکل جس کی چندیا پر کے بال گرگئے ہوں (ا) بیلڈ Bald

اَصلُ اللِّسان۔ غدۂ تحت الفک۔ جبڑے کے نیچے کا غدود (ا) سب میگزلری گلینڈ Submaxilary Gland

اَصل مُعدی (ع) مادۂ چھوت۔ چھوت پیدا کرنے والا مادہ (انگریزی) کن ٹے جیم Contagium

اَصلَم (ع) گوش بُریدہ جو پیدائشی بے کان کا ہو۔ جس کے کان جڑ سے کاٹ ڈالے گئے ہوں۔ بُوچا۔

اَصلُ النخاع } (ع) سرحرام مغز۔ حرام مغز
راس النخاع (ع) نلی کا سرا۔ جو اوپر کی طرف برنخ
مُشد النخاع (ع) } الدماغ میں ختم ہوتا ہے گویا یہ دماغ کو حرام مغز سے ملاتا ہے۔ اس کی شکل مخروطی ہوتی ہے۔ یہ سوا انچ لمبا ایک انچ چوڑا۔ نصف انچ موٹا اور سات ماشہ وزنی ہوتا ہے۔ بقائے حیات کے لئے سرحرام مغز ایک اہم مقام ہے۔ کیونکہ اس میں بہت سے اہم مراکز واقع ہیں اور بارہ جوڑے دماغی اعصاب میں سے آٹھ جوڑے سرحرام مغز میں سے نکلتے ہیں۔ یہ اُن حسّی تحریکات کا جو کہ حرام مغز سے دماغ کو جاتی ہیں۔ اور ان حرکتی تحریکات کا جو کہ دماغ سے حرام مغز کو جاتی ہیں۔ گزرگاہ ہے۔ مرکز تنفس اور مرکز حرکت قلب وغیرہ اور کئی ایک افعال معکوسہ کے مراکز بھی سرحرام مغز میں واقع ہیں (ا) میڈلا آبلانگیٹا Medullu Oblongata

اَصَمّ (ع) کر مادرزاد۔ بہرہ جسے سُنائی نہ دے۔ جمع صُمّ (ا) ڈیف Deaf

اُصمُوخ (ع) } کان کا سوراخ۔ کان کی نالی
صِماخ (ع) } جو کان کے اندر تک جاتی ہے (انگریزی) می ٹیٹس آڈی ٹورس Meatus Auditorious

اَصَن (ع) گندہ بغل۔ وہ شخص جس کی بغل سے بدبو آتی ہو۔

**اَصْناف** (ع) جمع ہے صنف کی۔ قسمیں +

**اَصْوات** (ع) جمع ہے صوت کی۔ آوازیں +

**اَصْہَب** (ع) سرخ مائل بہ سفیدی۔ پیازی رنگ۔ علم الامراض میں وہ قارورہ جس کا رنگ سرخ سفیدی مائل ہو +

**اَصْید** (ع) کج گردن۔ ٹیڑھی گردن والا +

**اَصْبِص** (ع) لگن۔ تسلا۔ وہ برتن جس میں زخم کی آلائش دھو کر ڈالتے ہیں۔ یا جس میں زخم کو دھوتے ہیں +
(ا) ٹرے Tray

**اَضْبَط** (ع) کھبڈا۔ بائیں ہاتھ سے کھانے پینے اور کام کاج کرنے والا آدمی +

**اِضْجاع** (ع) پہلو کے بل لٹانا۔ کروٹ پر لٹانا

**اُضْحُوکہ** (ع) } وہ بات جس سے ہنسی آئے
**مُضحکہ** (ع) } ہنسی مذاق +
(ا) ہیومر Humour

**اَضْراس** (ع) جمع ہے ضرس کی۔ ڈاڑھیں
(ا) مولرز Molars

**اَضْراس ثُلاثیہ** (ع) تین بلندیوں والے سرے کی ڈاڑھیں یعنی وہ جن کے بیرونی سرے پر ذرا ذرا سے تین ابھار ہوتے ہیں

**اَضْراس ثُنائیہ** (ع) دو بلندیوں والے سرے کی ڈاڑھیں +

**اَضْراسُ الحُلُم** (ع) } عقل داڑھیں یعنی اخیر کی
**نواجذ** (ع) } چار داڑھیں۔ جو بلوغ کے بعد اٹھارہ سے پچیس سال تک کی عمر میں نکلتی ہیں +

**اَضْراس خُماسیہ** (ع) پانچ بلندیوں والے سرے کی ڈاڑھیں +

**اَضْراس رُباعیہ** (ع) چار بلندیوں والے سرے کی ڈاڑھیں +

**اِضْطِجاع** (ع) پہلو کے بل لیٹنا۔ کروٹ سے لیٹنا +

**اِضْطِراب** (ع) بیقراری۔ بے چینی۔ گھبراہٹ۔ بےچین ہونا (ا) ڈسٹربنس۔
Disturbance

**اَضْعاف** (ع) (۱) دونا کرنا۔ بڑھا دینا (۲) ضعیف کرنا۔ کمزور کرنا (۱) ڈبل Doubie (۲) ویکن Weaken

**اَضْغاث اَحْلام** (ع) خوابہائے پریشان جھوٹے خواب (ا) کنفوزنگ ڈریمز
Comfusing Dreams

**اَضْلاع** (ع) جمع ضلع کی۔ پسلیاں۔ یہ بارہ دائیں جانب اور بارہ بائیں جانب کل چوبیس ہوتی ہیں۔ ہر ایک طرف کی بارہ پسلیوں میں سے اوپر کی سات پسلیاں بذریعہ کرکریوں کے سینہ کی ہڈی سے ملی رہتی ہیں۔ ان ساتوں کو اضلاع حقیقیہ یا اضلاع صادقہ (سچی پسلیاں) کہتے ہیں اور باقی پانچ پسلیوں کو اضلاع الخلف

یا چھوٹی پسلیاں کہتے ہیں - جن میں سے
اوپر کی تین کے اگلے سرے کرُیوں سے
ملتے ہیں - مگر وہ کرُیاں سینہ کی ہڈی سے
نہیں ملتیں - بلکہ آٹھویں پسلی کی کرُی تو
ساتویں پسلی سے اور نویں کی آٹھویں سے
اور دسویں کی نویں سے مل جاتی ہے -
اور آخری دو پسلیوں یعنی گیارھویں اور
بارھویں کے اگلے سرے چونکہ آزاد ہوتے
ہیں - اس لئے اُن کو آزاد پسلیاں بھی
کہتے ہیں - (۱) ربز Ribs

**اَضلاع حقیقیہ** (ع) سچی پسلیاں - سینہ کی ہڈی سے جڑی ہوئی پسلیاں یہ تعداد میں سات ہوتی ہیں - (انگریزی) ٹرو ربز True Ribs
اضلاع خالصہ (ع)
اَضلاع صادقہ (ع)
اضلاع الصدر (ع)
اضلاع مقفولہ (ع)
اِسٹرنل ربز Sternal Ribs

**اَضلاع الخلف** (ع) جھوٹی پسلیاں - آزاد پسلیاں (انگریزی) فالس ربز False Ribs
Short شارٹ ربز
اضلاع الزور (ع)
اضلاع سائبہ (ع)
اضلاع کاذبہ (ع)
Floating فلوٹنگ ربز Ribs
ایبڈومنل ربز - Ribs
Abdominal Ribs
ورٹبرو کانڈرل ربز -
Vertebrochondral Ribs

**اَضمِدہ** (ع) جمع ہے ضماد کی بمعنی لیپ -
(۱) پیسٹ Paste
نوٹ - لگانے کی گاڑھی چیز کو ضماد -
اور پتلی کو طلاء کہتے ہیں ٭

**اِضمحلال** (ع) لغوی معنی نیست ہونا - مجازاً
نہایت ضعیف ہونا ٭

**اُطار** (ع)
**تاج الحشفہ** (ع) } حلقہ - گھیرا - کنارہ حشفہ یعنی سپاری کے گرداگرد کا
اُبھار - آنکھ کی پتلی کا حلقہ (۱) کورونا گلینڈس
Corona Glandis

**اَطحل** (ع) خاکی رنگ - خاکی رنگ کی چیز
ڈسٹی Dusty

**اِطراح** (ع) پھینکنا - ڈالنا - گرانا - دور کرنا

**اَطراف** (ع) دست و پا - جمع ہے طرف کی
بمعنی جانب - لغوی معنے کنارے -
اصطلاح تشریح میں ہاتھ پاؤں سے
مراد ہے (انگریزی) ایکسٹریمی ٹیز -
Extremities

**اَطراف عُلیا** (ع) دونوں ہاتھوں سے مراد
ہے - شانوں سے لے کر انگلیوں تک
(۱) اپر ایکسٹریمی ٹیز
Upper Extremities

**اَطراف سُفلیٰ** (ع) دونوں ٹانگوں اور پیروں سے
مراد ہے - دونوں کولھوں سے لیکر انگلیوں
تک (انگریزی) لوئر ایکسٹریمی ٹیز -

Lower Extrenmties

اطراغولیدس (ی) شیرہ۔ جیسے شیرہ نبات یا شیرہ قند +

اَطراق البطن (ع) پیٹ کے شکن۔ پیٹ کی بٹیں

اُطرُت (ع) حشفہ کا کنارہ یا حلقہ۔ ناخن کے گرد کا گوشت۔ رگ اُبھر کا کنارہ +

اَطرُوش (ع) } گراں گوش۔ جمع اطارشہ
اَطرَش (") } بہرا جو اونچا سنے

(ا) ڈف Deaf

اَطرُوغیا (ی) } معرب ہے اٹروفیا کا۔ غذا نہ
اطروفیا (") } ملنے سے بدن کا لاغر و دُبلا ہو جانا۔ بدن کا گھلنا +

(ا) ایٹروفی Atrophy

اَطرِیہ (ع) رشتہ۔ سویاں میدہ کی +

اَطرِیفل (ع) معرب ہے ہندی لفظ تری پھل یعنی تین پھل کا۔ جس سے مراد ہے ہڑ۔ بہیڑہ۔ آملہ۔ پس اُس معجون کو جس میں یہ تینوں دوائیں پڑتی ہیں۔ اطریفل کہتے ہیں +

اَطعِمہ (ع) جمع طعام بمعنی غذا خوراک۔ کھانا

(ا) ڈائٹس Diets

اِطفَاء (ع) بجھانا۔ گرمی مارنا۔ ٹھنڈا کرنا +

(ا) کوئنچ Quinch

اِطل (ع) } خاصرہ۔ تہیگاہ۔ کوکھ۔ جمع
جنیب خصر (") } آطال (انگریزی) فلینک

Flank

اِطلاق (ع) چھوڑ دینا۔ رواں کرنا۔ اصطلاح طب میں اسہال یعنی دست آنا +

اُطلیہ (ع) جمع ہے طلا بمعنی مالش کی +

اَطیط (ع) بھوکھ۔ پیٹ کی آواز۔ قراقر +

(ا) گرگلنگ Gurgling

اَظفار (ع) جمع ہے ظفر بمعنی ناخن کی +

اُظفور (ع) ناخن جمع اظافیر (ا) نیلز

Nails

اَظَل (ع) انگلی کا پیٹ۔ انگلی کا اندرونی رُخ جو ہتھیلی کی طرف واقع ہے جمع ظُلل

اِعاء (ع) } ظرف۔ برتن (ا) ویسل
وِعاء (") } Vessel

اِعتدال (ع) لغوی معنی برابر کرنا۔ اصطلاحی معنی مزاج کا معتدل ہونا۔ یعنی چاروں خلطوں کا طبعی تناسب سے پایا جانا +

(ا) ماڈریشن Moderation

اِعتدال شخصی (ع) وہ مزاج جو کسی ایک شخص کے لئے مناسب ہو +

اِعتدال صنفی (ع) وہ مزاج معتدل جو انسان کی کسی ایک خاص صنف (گروہ) کے لئے مناسب ہو۔ مثلاً وہ مزاج جو ایرانیوں کے لئے مناسب ہو۔ مگر ہندوستانیوں کے لئے مناسب نہ ہو +

اِعتدال عضوی (ع) وہ مزاج جو کسی خاص

عضو کے لئے مناسب ہو مثلاً دماغ کے لئے سرد مزاج مناسب ہے اور دل کے لئے گرم مزاج ✦

**اِعْتِدَال نَوْعِی** (ع) وہ مزاج جو کسی ایک خاص نوع حیوان کے لئے مناسب ہو مثلاً وہ مزاج جو انسان کے لئے مناسب ہوگا۔ وہ شیر کے لئے مناسب نہ ہوگا۔ اور جو شیر کے لئے مناسب ہوگا۔ وہ بیل کے لئے مناسب نہ ہوگا ✦

**اِعْتِدَالِ مِزَاجِی** (ع) مزاج کا معتدل ہونا۔ (تفصیل کے لئے دیکھو مزاج)

**اِعْتِصَار** (ع) گلے میں لقمہ اٹکنے کے بعد گھونٹ گھونٹ پانی پینا تاکہ لقمہ اتر جائے ✦

**اِعْتِقَال** (ع) باندھنا۔ روکنا۔ بند کرنا۔ زبان کا بند ہو جانا۔ بات نہ کر سکنا۔ جدید اصطلاح طب میں اس کا اطلاق تشنج وجعی یعنی دردوالی اینٹھن پر ہوتا ہے جس کو ڈاکٹری میں کریمپ کہتے ہیں (ا) کریمپ Cram

**اِعْتِقَال بَطْن** (ع) دستوں کا روکنا قبض پیدا کرنا ✦

**اِعْتِنَاف** (ع) آب وہوا کا ناموافق ہونا ✦

**اِعْتِیَادِی** (ع) عادتی معمولی بات جو عادتاً ہوتی رہے (ا) ہیبی چوئل Habitual

**اِعْتِیَاط** (ع) عورت کا بغیر بانجھ پن کے مدت تک حاملہ نہ ہونا ✦

**اَعْجَف** (ع) } لاغر۔ دُبلا (ا) ایمےسی ئیٹڈ
**مَہْزُول** (ع) } Emaciated

**اَعْرَاض** (ع) جمع ہے عرض کی۔ کیفیات وحالات جو مرض کے تابع ہوں۔ بیماری کے ظاہری علامات ✦ (ا) سمپٹمز Symptoms

**اَعْرَاضِ نَفْسَانِیَّہ** (ع) وہ کیفیات جو نفس کو انفعالات نفسانیہ (ع) عارض ہوتے ہیں۔ اور وہ چھ ہیں۔ (۱) غم (۲) ہم (۳) غصہ (۴) خوف (۵) خوشی (۶) شرمندگی ✦

**اِعْرَاک** (ع) عورت کا حائض ہونا ✦ (ا) مین سٹروئیٹ Menstruate

**اَعْرَج** (ع) لنگ۔ لنگڑا۔ وہ شخص جس کے پیر میں لنگ ہو (ا) لیم Lame

**اَعْشٰی** (ع) شبکور۔ وہ شخص جس کو شبکوری یا رتوندھی کی بیماری ہو (ا) نکٹےلوپ Nyctalope

**اَعْصَاب** (ع) جمع ہے عصب کی۔ پٹھے ✦ (ا) نَروز Nerves

یہ ایک قسم کی باریک یا موٹی تاریں سی ہیں جو دماغ یا حرام مغز سے یا عصبی عقدوں سے نکل کر تمام جسم میں پھیلی ہوتی ہیں۔ مبداء کے لحاظ سے اعصاب دو قسم کے ہیں۔ (۱) اعصاب دماغیہ۔ جو دماغ سے نکلتے ہیں۔ (۲) اعصاب نخاعیہ جو نخاع یا حرام

مغز سے نکلتے ہیں۔ اور فعل کے لحاظ سے بھی اعصاب دو قسم کے ہیں (۱) اعصاب حِسّ یا اعصاب محسّسہ (۲) اعصاب حرکت یا اعصاب محرّکہ جو ترتیب وار درج ذیل ہیں:۔

**اَعْصَاب حاسّہ** (ع) وہ اعصاب جن کے وسیلے سے انسان کو سونگھنے۔ دیکھنے چکھنے اور سُننے کی طاقت ہوتی ہے ٭ (انگریزی) سپیشل سینس نروز Special Senses Nerves

**اَعْصَاب حَرکت** (ع) حرکتی اعصاب حرکت دلانے والے پٹھے جن کے ذریعے اختیاری عضلات وغیرہ کو حرکت دی جاتی ہے۔ (۱) موٹر نروز Motor Nerves

**اَعْصَاب حِسّ** (ع) حِس کے پٹھے حِس بخشنے والے پٹھے جن کے ذریعے سردی گرمی نرمی سختی اور درد کا احساس ہوتا ہے۔ انہی اعصاب کے ذریعے تمام خارجی محسوسات دماغ تک پہنچتی ہیں۔ جو اس خمسہ ظاہری کے اعصاب (اعصاب حاسہ) بھی درحقیقت حِسّی اعصاب ہی ہیں (۱) سینسری نروز Sensory Nerves

**اَعْصَاب دماغیہ** (ع) دماغی پٹھے۔ وہ پٹھے اعصاب دماغی } جو دماغ سے نکلتے ہیں۔ اور وہ سات جوڑے ہیں۔ (۱) کرینیل نروز Cranial Nerves

**اَعْصَاب شِرکیہ** (ع) اعصاب ہمدردی یا اعصاب سمپاتوشیہ } اعصاب شرکی۔ اعضا میں ہمدردی یا مشارکت پیدا کرنے والے پٹھے (۱) سمپیتھیٹک نروز Sympathetic Nerves

**اَعْصَاب ظَہریہ** (ع) اعصاب پُشت۔ پیٹھ کے پٹھے۔ وہ پٹھے جو حرام مغز سے پُشت کے مقام پر نکلتے ہیں۔ یہ تعداد میں بارہ جوڑے ہوتے ہیں۔ اور سینے و شکم کے عضلات اور جلد میں حس و حرکت دیتے ہیں۔ (انگریزی) ڈارسل نروز۔ Dorsal Nerves

**اَعْصَاب عَجُزیہ** (ع) اعصاب سُرین یا چوتڑ کے پٹھے۔ وہ اعصاب جو حرام مغز سے نکل کر چوتڑ کی ہڈی (عظم العجز) سے باہر آتے ہیں۔ یہ تعداد میں پانچ جوڑے ہوتے ہیں ان کی شاخیں جانگ ٹانگ اور پاؤں کے عضلات اور جلد میں حس و حرکت پہنچاتی ہیں (۱) سیکرل نروز Secral N[illegible]ves

**اَعْصَاب عُنُقیہ** (ع) اعصاب گردن۔ جو گردن کے مقام پر حرام مغز سے نکلتے ہیں۔ اور تعداد میں آٹھ جوڑ ہوتے ہیں۔ ان کی شاخیں کھوپری کی جلد۔ گدی۔ چہرے۔ ہنسلی۔ کندھے۔ سینے کے عضلات اور جلد۔ بازو

اور کلائی کے درمیانی اور اندرونی عضلات وغیرہ میں حس و حرکت پہنچاتی ہیں (۱) سروائیکل نرووز Servical Nerves

اَعْصَابِ قَطَنِیَّہ (ع) اعصاب کمر۔ کمر کے پٹھے جو کمر کے مقام پر حرام مغز سے نکلتے ہیں۔ اور تعداد میں پانچ جوڑے ہیں۔ ان کی شاخیں سینے اور شکم کے عضلات اور جلد میں حس و حرکت پہنچاتی ہیں۔ (۱) لمبر نرووز Lumber Nerves

اَعْصَابِ مُرَکَّبَہ (ع) اعصاب مرکب۔ مرکب پٹھے۔ وہ پٹھے جو حس و حرکت کے اعصاب کے باہم ملنے سے بنتے ہیں۔ اور ان میں حس و حرکت دونوں پائی جاتی ہیں۔ (۱) مکسڈ نرووز Mixed Nerves

اَعْصَابِ نُخَاعِیَّہ (ع) اعصاب نخاعی۔ حرام مغز کے پٹھے۔ وہ پٹھے جو حرام مغز سے نکلتے ہیں۔ اور تعداد میں اکتیس جوڑے ہوتے ہیں۔ جن میں سے آٹھ جوڑے گردن میں بارہ جوڑے پشت میں پانچ جوڑے کمر میں پانچ جوڑے نشستگاہ میں اور ایک جوڑا دمچی کی ہڈی میں ہوتا ہے۔ ہر ایک عصب حرام مغز سے دو جڑوں کے ذریعے شروع ہوتا ہے ان میں سے اگلی جڑ قوت حرکت کی ہوتی ہے اور پچھلی جڑ قوت حس کی۔ ان سب نخاعی اعصاب کے اگلے حصے جسم کی اگلی سطح اور اعضاء میں قوت حس و حرکت دیتے ہیں۔ اور پچھلے حصے جسم کی پچھلی سطح میں (۱) سپائنل نرووز Spinal Nerves

اِعْصَار (ع) عورت کا حد بلوغ کو پہنچنا۔

اَعْضَاء (ع) جمع ہے عضو کی۔ بدن کے حصے یا ٹکڑے۔ وہ اجسام غلیظہ و کثیفہ۔ جو پہلے امتزاج اخلاط سے بنتے ہیں (۱) آرگنز Organs

نوٹ۔ اعضاء و جوارح کا فرق جوارح میں مذکور ہے۔

اَعْضَاءِ آلِیَہ (ع) اعضاء مرکبہ۔ وہ اعضا جو چند اعضاء مفردہ کے باہم ملنے سے بنتے ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو اعضاء مرکبہ

اَعْضَاءِ اِسْتِحْیَائِیَّہ (ع) اندام نہانی یا اعضاء تناسل ظاہری بالخصوص عورت کے۔ (۱) پیوڈینڈم Pudendum

اَعْضَاءِ اَصْلِیَّہ (ع) اصلی اعضاء یعنی وہ اعضاء منویہ (ع) اعضاء جو منی سے پیدا ہوتے ہیں۔ جیسے ہڈی۔ پٹھے۔ رگیں وغیرہ۔

اَعْضَاءِ بَسِیْطَہ (ع) اعضاء مفردہ۔ تفصیل کے لئے دیکھو اعضاء مفردہ۔

اَعْضَاءِ بَول (ع) دیکھو آلات بول۔

**اَعْضَاءِ تَنَاسُل** (ع) دیکھو آلاتِ تناسل +

**اَعْضَاءِ تَنَفُّس** (ع) دیکھو آلاتِ تنفس +

**اَعْضَاءِ حَرَکَت** (ع) دیکھو آلاتِ حرکت +

**اَعْضَاءِ حِس** (ع) دیکھو آلاتِ حس +

**اَعْضَاءِ حَیَوانِیَہ** (ع) وہ اعضاء جو قوتِ حیوانیہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ جیسے دل و شرائین وغیرہ +

**اَعْضَاءِ خَادِمَہ** (ع) خدمت کرنے والے اعضاء۔ وہ اعضاء جو کسی دوسرے عضو کی خدمت انجام دیتے ہیں مثلاً معدہ جو جگر کی خدمت کرتا ہے یعنی غذا سے صاف کیلوس تیار کرکے جگر کی طرف بھیجتا ہے۔ یا وریدین جو جگر سے غذا اور قوتِ طبعی کو لے جاکر اعضاء پر تقسیم کرتی ہیں +

**اَعْضَاءِ خَادِمَہ لِلرَّئِیسَہ** (ع) وہ اعضاء جو اعضائے رئیسہ کی خدمت انجام دیتے ہیں مثلاً شرائین جو قلب کی خدمت کرتی ہیں۔ وریدین جو جگر کی خادم ہیں۔ اور اعصاب جو دماغ کی خدمت انجام دیتے ہیں یعنی اُن اعضاء کی مخصوص قوتوں کو دوسرے کی طرف پہنچاتے ہیں +

**اَعْضَاءِ دَمَوِیَہ** (ع) وہ اعضاء جو خون سے پیدا ہوتے ہیں۔ مثلاً گوشت و چربی +

**اَعْضَاءِ رَئِیسَہ** (ع) وہ اعضاء جن پر بقاء شخص یا قیام نوع موقوف ہے۔ اور وہ چار ہیں (۱) قلب (۲) جگر (۳) دماغ۔ (۴) خصیتے ذکر اور آدھیئہ منی۔ ان میں سے اول الذکر تین بقاء شخص یعنی شخصی زندگی کے لئے اہم اور ضروری ہیں۔ کیوں کہ علی الترتیب قوتِ حیوانی (قوتِ حیات)، قوتِ طبعی (پرورش بدن کی قوت) اور قوتِ نفسانی (حس و حرکت کی قوت) اعضاء کو عطا کرتے ہیں۔ اور مؤخر الذکر اعضاء تناسل قیام نوع اور بقائے نسل کے لئے ضروری ہیں۔ (۱) ایکسٹا Exta

**اَعْضَاءِ شَرِیفَہ** (ع) شریف اعضاء۔ اہم اعضاء۔ اعضاء مُہمّہ (ع) } اعضاء۔ وہ اعضاء جو اپنے افعال کی اہمیت و شرافت کے لحاظ سے اعضاء رئیسہ کے قریب قریب مرتبہ رکھتے ہیں۔ اور اُن کے بعد شمار ہوتے ہیں جیسے پھیپھڑے۔ معدہ و امعاء وغیرہ +

**اَعْضَاءِ صَدرِیَہ بَاطِنَہ** (ع) اندرون سینہ کے اعضاء۔ وہ اعضاء جو سینے کے اندر رہتے ہیں۔ جیسے قلب اور پھیپھڑے وغیرہ (۱) تھوریسک وسری Thoracio Visceræ

**اَعْضَاءِ صَدرِیَہ ظَاہِرَہ** (ع) سینہ کے اوپر والے اعضاء مثلاً سینہ کے عضلات اور پستان وغیرہ +

**اَعْضَاءِ صَوت** (ع) آواز کے اعضاء یعنی آواز پیدا کرنے والے یا اس سے تعلق رکھنے

والے اعضاء جیسے حنجرہ و قصبۂ ریہ و ریہ وغیرہ (انگریزی) آرگنز آف وائس۔
Organs of Voice

اَعْضَاءِ طَبْعِیَہ (ع) وہ اعضاء جو قوت طبیعیہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ مثلاً آلاتِ غذا و آلاتِ تناسل +

اَعْضَاءِ طَرْفِیَہ (ع) اطراف کے اعضاء وہ اعضاء جو اطراف بدن میں واقع ہیں۔ مثلاً ہاتھ پاؤں وغیرہ +

اَعْضَاءِ غِذا (ع) غذا سے تعلق رکھنے والے اعضاء یا وہ اعضاء جو غذا کو قبول کرتے ہیں مثلاً معدہ و امعاء اور جگر وغیرہ +

اَعْضَاءِ غَیر رَئیسَہ (ع)، اعضاء غیر مرؤسہ (ع) وہ اعضاء جو نہ خود کسی کی خدمت کرتے ہیں۔ اور نہ کوئی اُن کی خدمت کرتا ہے +

نوٹ۔ بعض اطباء کا خیال ہے کہ جسم میں بعض اعضاء ایسے بھی ہیں۔ کہ جن میں زندگی اور پرورش کی ذاتی قوت ہوتی ہے اور اعضاء رئیسہ سے اُن میں کوئی قوت نہیں آتی۔ مثلاً ہڈیاں۔ لیکن جمہور اطباء کا یہ مسلک نہیں۔ اور حقیقت الامر بھی یہی ہے۔ کہ جسم میں کوئی ایک عضو بھی ایسا نہیں جو خادم و مخدوم یا رئیس و مرؤس نہ ہو +

اَعْضَاءِ کَیلُوسِیَہ (ع) دیکھو آلات کیلوسیہ +

اَعْضَاءِ مُتَشَابِہَۃُ الاَجزاء (ع) دیکھو اعضاء مفردہ +

اَعْضَاءِ مَثْنُوِیَہ (ع) دیکھو اعضاء اصلیہ +

اَعْضَاءِ مُہِمَّہ (ع) دیکھو اعضاء شریفہ +

اَعْضَاءِ مُرَکَّبَہ (ع)، اعضاء آلیہ (ع) مرکب اعضاء وہ اعضاء جو چند اعضاء مفردہ کے باہم ملنے سے بنتے ہیں جیسے ہاتھ جو مرکب ہے ہڈیوں۔ رگوں پٹھوں اور گوشت و پوست سے۔ اگر ایسے اعضاء کا کوئی جزو لیا جائے تو وہ اپنی تعریف و نام میں کل سے جُدا ہوتا ہے۔ جیسا کہ ہاتھ کی ہڈی یا گوشت ہاتھ نہیں کہلاتا +

اَعْضَاءِ مَرؤُسہ (ع) اعضاء رئیسہ سے فائدہ اُٹھانے والے اعضاء +

اَعْضَاءِ مُفْرَدَہ (ع) مفرد اعضاء۔ وہ اعضا، اعضاء بسیطہ، اعضاء متشابہۃ الاجزاء جن کا جزو و کل اپنے نام اور حقیقت میں ایک ہو۔ یعنی عضو مفرد کا اگر کوئی جزو یا حصہ لے کر کہا جائے۔ کہ اس کا کیا نام اور کیا تعریف ہے۔ تو جواب میں وہی نام اور وہی تعریف کی جائیگی جو اصل عضو پر صادق آتی ہے۔ مثلاً ہڈی کے ذرا سے ٹکڑے کو بھی ہڈی کہیں گے۔ اور گوشت کے ذرا سے ٹکڑے کو گوشت۔ اعضاء مفردہ تعداد میں یہ دس ہیں۔ ہڈی۔ کری۔ پٹھا۔ عضلہ۔ وتر۔ رباط۔ شریان۔

وریدِ غشاء اور یہ منی سے پیدا ہونے
کے باعث اعضاء منویہ کہلاتے ہیں۔
اور دسویں قسم لحم یعنی گوشت ہے اور شحم و
سمین بھی اسی میں داخل ہے۔ یہ تینوں خون
سے بنتے ہیں۔ بال و ناخن درحقیقت فضلات
جسم میں داخل ہیں۔ لیکن بعضوں نے
ان کو بھی اعضاء مفردہ میں شمار کیا ہے
نوٹ۔ اعضاء مفردہ کی ساخت یا بافت
کو عربی میں نسیج اور جمع نسائج اور ڈاکٹری
میں ٹشو کہتے ہیں۔ ہر ایک قسم کا نسیج یا ٹشو
ایک خاص قسم کے کیسوں (سیلز) کے باہم
ملنے سے بنتا ہے۔ چنانچہ ہڈی۔ گوشت
اور رگ پٹھوں کی بافتیں خاص خاص قسم
کے کیسوں کے باہم ملنے سے بنی ہوتی
ہیں۔ علم الانسجہ (ہسٹالوجی) میں اس کا
مفصل بیان ہے لیکن افسوس ہے۔
کہ اردو میں اس موضوع پر کوئی کتاب
نہیں مگر انگریزی میں بیسیوں کتابیں ہیں

**اَعْضَاءِ نَفْسَانِیَہ** (ع) وہ اعضاء جو قوت
نفسانیہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ مثلاً دماغ
نخاع۔ اعصاب حس و حرکت اور آلات
حواس خمسہ یعنی آنکھ۔ کان۔ ناک۔ زبان۔
جلد وغیرہ +

**اَعْضَاءِ نَفْض** (ع) فضلاتِ جسم کو دفع کرنے
والے اعضاء مثلاً آنتیں۔ گُردے۔ مثانہ
قضیب۔ فم رحم اور مقعد وغیرہ (۲) ایکس
کریٹری آرگنز
Exoritory-Oorgans

**اَعْضَاءِ ہَضْم** (ع) ہضم کے اعضاء مثلاً معدہ۔
جگر۔ ماساریقا وغیرہ +

**اِعْفَاء** (ع) } لغوی معنے عافیت۔ عافیت
**اَفِیّت** (ر) } دینا۔ بلا سے نگہبانی کرنا۔
**قوتِ مدافعت** (ر) } طبی معنی مرض سے محفوظ رکھنا

مرض سے امن و عافیت۔ لیکن یہ لفظ
قوت مدافعت یعنی بدن کو مرض سے
محفوظ رکھنے والی قوت پہ بولا جاتا ہے۔
جو ایک تندرست بدن کو کسی مرض کے
قبول نہ کرنے پر قادر بناتی ہے +
(۲) امیونٹی Immunity

**اِعْفَاءِ طَبْعِی** (ع) } مرض سے محفوظ رکھنے والی
**اَفِیّتِ طَبْعی** } طبعی قوت جب کوئی حیوان
طبعی طور پر کسی خاص مرض کے قبول کرنے
کے لئے غیر مستعد ہوتا ہے۔ تو کہا جاتا
ہے۔ کہ اس مرض مخصوص کے برخلاف
اس حیوان میں طبعی قوت مدافعت موجود
ہے۔ جیسا کہ چوپاؤں میں کالرا (ہیضہ)
اور ٹائیفائڈ (محرقہ بطنی) کے برخلاف
ایسی قوت موجود ہوتی ہے۔ جس کے
باعث ان کو یہ امراض لاحق نہیں
ہوتے (۲) نیچرل امیونٹی -

Natural Immunity

**اِعْفَاءِ کَسْبِی** (ع) / قوت مدافعت کسبی / ابنیت کسبی / قوت مدافعت مصنوعی } مرض سے محفوظ رکھنے والی حاصل کردہ اور مصنوعی قوت۔ اس قسم کی قوت مدافعت حاصل کردہ اور کسبی ہوتی ہے۔ اور اس کا حصول تدریجی ہوتا ہے۔ ٹھیک اسی طرح سے جیسا کہ بعض زہریلی ادویہ کے کھانے کی عادت ہو جاتی ہے۔ مثلاً ایک شخص رفتہ رفتہ شراب یا افیون خوری کا ایسا عادی ہو جاتا ہے۔ کہ پھر ان سمیات کی وہ مقدار جو دیگر غیر عادی شخص پر مہلک اثر کر سکتی ہے۔ وہ اس عادی شخص پر مہلک اثر نہیں کرتی۔ اور گویا یہی حاصل کردہ اور پیدا شدہ قوت مدافعت ہے۔ بعینہ اسی طرح سے بعض امراض کی سمیت جسم حیوان یا انسان میں داخل ہو کر اسی قسم کی استعداد یا قوت مدافعت پیدا کر دیتی ہے۔ خواہ وہ اصل مرض میں مبتلا ہونے سے ہو یا اس مرض کے مواد کا ٹیکہ لگانے سے۔ چنانچہ کسی متعدی مرض کا ایک ہی حملہ جسم یا طبیعت کو اس مرض کے برخلاف ایسا مستعد بنا دیتا ہے یا اس میں ایسی قوت مدافعت پیدا کر دیتا ہے۔ کہ وہ مرض اس پر دوبارہ حملہ آور نہیں ہو سکتا۔ پس وہ شخص اس مرض سے ہمیشہ کے لئے محفوظ ہو جاتا ہے۔ پس ایسی پیدا شدہ قوت کو قوت مدافعت کسبی سے موسوم کرتے ہیں۔ جو علاج تقلیلی (سیرم تھیراپیوٹکس)، یا کسی مادہ مرض سے ٹیکہ لگانے کے ذریعے جسم میں حاصل کی جاتی ہے (انگریزی) آرٹی فی شل اِمیونی ٹی

Artificial Immunity

ایکوائرڈ امیونی ٹی

Acquired Immunity

**اَعْفَاج** (ع) امعاء یعنی آنتیں (ا) اِنٹسٹائنز

اِنٹریلز Intestines

Entrails

**اَعْفَج** (ع) توندیلا۔ وہ شخص جس کی توند نکلی ہوئی ہو +

**اَعْفَر** (ع) سفید خاکی۔ میلا سفید۔

**اَعْمَالِ بالْیَد** (ع) دستکاری، چیر پھاڑ کا علم۔ بقول صاحب کامل اس کی تین قسمیں ہیں (۱) رگوں اور (۲) گوشت کی چیر پھاڑ۔ جیسے فصد کرنا۔ نشتر دینا قطع کرنا۔ داغنا۔ ٹانکے لگانا وغیرہ۔ (۳) ہڈی کی درستی جیسے ٹوٹی ہوئی ہڈی کو جوڑ دینا اور کھسکی ہوئی ہڈی کا جوڑ بٹھانا وغیرہ (انگریزی) آپریشن۔

Operation

**اَعْمِدَۃُ الْمَنْخَرَیْن** (ع) دونوں نتھنوں کے

درمیان کا پردہ جو بیچ میں آڑ کی طرح واقع
ہے۔ (۱) نیزل سپٹم Nasal Septum

اَعْمَش (ع) جس کی آنکھ سے پانی بہتا ہو۔

اَعْمٰی (ع) نابینا۔ کور۔ اندھا جسے دکھائی نہ دے
(۱) بلائینڈ Blind جمع اعماء اور
مؤنث عمیاء آتی ہے۔

اَعْنَاق (ع) جمع ہے عنق کی۔ گردنیں۔

اَعْنَب (ع) جس کی ناک بڑی اور لانبی ہو۔

اَعْنَش (ع) چھینگا۔ چھ انگلیوں والا۔

اِعْوِجَاج (ع) کجی۔ ٹیڑھا ہونا۔ اصطلاح طب
میں کسی عضو کا ٹیڑھا ہو جانا۔
(۱) کرُک Crook بینڈ Bend

اِعْوِجَاج اِنْسِی (ع) یہ درحقیقت اعوجاج
القدم (پیر کے ٹیڑھا ہو جانے) کی ایک
قسم ہے۔ جس میں پاؤں کا تلوا اندر کی
طرف پھر جاتا ہے۔ اور مریض پاؤں کا
بیرونی کنارہ ٹیک کر چلتا ہے (۱) ٹے لے
پیز ویرس Talipes Varus

نوٹ۔ یہ اعوجاج وحشی کی ضد ہے۔

اِعْوِجَاجُ الحَوض (ع) جوف عانہ کا ٹیڑھا ہو جانا
ایک بیماری ہے جس میں جوف عانہ (پیڑو)
کا جوف، خاص صورت سے ٹیڑھا ہو
جاتا ہے۔

اِعْوِجَاج خَلْفِی (ع) یہ بھی اعوجاج القدم
کی ایک قسم ہے جس میں پاؤں کی ایڑی
زمین کو نہیں لگتی۔ اور مریض صرف پنجہ ٹیک
کر چلتا ہے۔ (۱) ٹے لی پیز اکوئی نس
Talipes Equinus

نوٹ۔ یہ اعوجاج قدامی کی ضد ہے۔

اِعْوِجَاج خَلْفِی اِنْسِی (ع) یہ بھی اعوجاج القدم
کی ایک قسم ہے۔ جس میں مریض کی ایڑی
زمین سے اٹھی ہوئی اور تلوا اندر کو مائل
ہوتا ہے۔ اور مریض پاؤں کا پنجہ ٹیک
کر چلتا ہے۔ (۱) ٹے لی پیز اکوائینو ویرس

اِعْوِجَاجُ الذَّکَر (ع) آلہ تناسل یعنی قضیب
کا ٹیڑھا ہو جانا۔

اِعْوِجَاجُ الرَّحِم (ع) رحم کا ٹیڑھا ہو جانا۔ رحم
کا آگے پیچھے یا دائیں بائیں جھک جانا۔
(۱) فلکشن آف دی یوٹرس Talipes of the Uterus

اِعْوِجَاجُ السَّاق (ع) پنڈلی کا پھر جانا۔
اس میں پنڈلیاں باہر کو اور گھٹنے اندر
کو پھر جاتے ہیں (۱) جینو اولگا۔
Genua Valga ان نیز
In Knees

اِعْوِجَاجُ العِظَام (ع) ہڈیوں کا خمیدہ اور
کسّاح (ع) ٹیڑھا ہو جانا (۱) رکیٹس
Rickets

اِعْوِجَاج قُدَّامِی (ع) اعوجاج القدم کی ایک
خاص صورت ہے جس میں پاؤں کا پنجہ
اوپر کو اٹھا ہوا ہوتا ہے۔ اور مریض ایڑی

ٹیک کر چلتا ہے۔ (۱) ٹے لی پیز کل کے
نیس Talipes Calcaneus

اِعْوِجاج قُدّامی وَحشی (ع) یہ بھی اعوجاج القدم کی ایک صورت ہے جس میں پاؤں کا پنجہ اوپر کو اٹھا ہوا ہوتا ہے۔ اور تلوا اندر کو مائل ہوتا ہے۔ اور مریض پاؤں کا پنجہ ٹیک کر چلتا ہے (۱) ٹے لی پیز کل کینیو ولگس
Talipes Calcanio-Valgus

اِعْوِجاجُ الْقَدَم (ع) } پیروں کا پھر جانا۔
قدم فدا مار (ع) } ٹیڑھا ہو جانا۔ قلچ ہونا۔
ایک مرض ہے جس میں پیر پھر جاتے ہیں
(۱) ٹے لی پیز Talipes
کلب فٹ Club foot
نوٹ۔ اس کے مریض کو عربی میں اَحْنَف اور اردو میں قلچ کہتے ہیں +

اِعْوِجاج وَحشی (ع) اعوجاج القدم کی ایک قسم ہے۔ جس میں پاؤں کا تلوا باہر کی طرف پھرا ہوا ہوتا ہے۔ اور مریض پاؤں کا اندرونی کنارہ زمین پر ٹیک کر چلتا ہے۔ (۱) ٹے لی پیز ولگس Talipes Valgus

اَعْوَر (ع) لغوی معنی یک چشم۔ کانا۔ اصطلاح تشریح میں رودۂ چہارم۔ رودۂ کالج کانی آنت۔ یہ امعاء غلاظ یعنی موٹی اور بڑی آنتوں میں کی ایک آنت ہے۔ جو دقیق نامی آنت کے بعد تھیلی کی صورت میں واقع ہوتی ہے۔ اس میں دوسری آنتوں کے خلاف بجائے دو راستوں کے صرف ایک ہی راستہ ہوتا ہے جس لحاظ سے اس کو اعور یعنی یک چشم یا کانی آنت کہتے ہیں۔ فتق کی بیماری میں اکثر یہی آنت فوطوں میں اتر آتی ہے۔ کیونکہ یہ دوسری آنتوں کی طرح رباطات کے ساتھ وابستہ نہیں ہوتی۔ (۱) سیکم Cæcum

اِعْیاء (ع) (۱) کوفت۔ ماندگی۔ تھکان۔ تھکن (۲) ہاتھ پیر ٹوٹنا۔ بدن کا تھک جانا +

اِعْیاء تَمَدُّدی (ع) انگڑائیاں۔ آنکڑ۔ بدن کا ٹوٹنا +

اِعْیاء ریاضی (ع) ریاضت یا ورزش کی تھکان +

اِعْیاء قُرُوحی (ع) بدن کا پھوڑے یا زخم کی طرح سے دُکھنا +

اِعْیاء تَقَشُّفی (ع) ایسا معلوم ہونا کہ گویا بدن میں خشکی و لاغری ہے +

اِعْیاء وَرَمی (ع) ایسا معلوم ہونا کہ گویا جسم کا حجم بڑھ گیا ہے +

اَعْیَن (ع) فراخ چشم۔ جس کی آنکھ یا آنکھ کی سیاہی بڑی ہو +

اَغْبَر (ع) } غبار آلود۔ گرد آلود۔ غباری
اَغْثَر (ع) } خاکی رنگ۔ مٹیالا +

اِغْتِسال (ع) غسل کرنا۔ نہانا۔ بقول بعض

حوض یا پانی میں داخل ہو کر نہانا +

(۱) بید

اِغْتِصَاب (ع) زنا بالجبر- جبراً زنا کرنا +

(۱) ریپ Rape

اَغْتَم (ع) وہ شخص جو صاف بات نہ کر سکے +

اَغْدِیْدُوس (ع) خصیہ فوقانی- خصیہ کی پچھلی سطح کے بیرونی کنارے کا چپٹا اور تنگ حصّہ جس میں منی کا قوام پختہ ہوتا ہے (۱) ایپی ڈیڈی مس Epididymis

اَغْذِیَہ (ع) جمع ہے غذا کی- اشیاء خوردنی- کھانے کی چیزیں (۱) ڈائٹس Diets

اَغْرَاس (ع)
صُہْرُوج الامعاء
وہ بلغمی رطوبت جو امعاء کی اندرونی سطح پر چسپاں ہوتی ہے (۱) میوکس Mucus

اَغْرُل (ع) تپ نوبت- نوبتی بخار- باری کا بخار (انگریزی) انٹرمیٹنٹ فیور- Intermittant Fever

اَغْشِیَہ (ع) جمع ہے غشاء کی جھلیاں- پردے (۱) ممبرینس Membranes (نیز دیکھو غشاء)

اَغْشِیَہ بَلْغَمِیَّہ (ع)
اَغْشِیَہ زُلالیہ (ع)
بلغمی جھلیاں- لعابی جھلیاں وہ چکنی جھلیاں جو جوڑوں کے اندر ترشح کرتی ہیں- اور جن سے انڈے کی سفیدی (زلال بیضہ) کی مانند ایک لیسدار رطوبت ترشح پاکر جوڑوں کو چکنا اور ملائم رکھتی ہے- جس سے اُن کی حرکات میں سہولت پیدا ہوتی ہے

(۱) سائی نوویل ممبرین Synovial Membranes

اَغْشِیَۃُ الْجَنِیْن (ع)
اَغْشِیَہ جنین (ع)
جنین کے پردے- یا جنین کی جھلیاں- وہ تین پردے یا جھلیاں جو رحم میں جنین پر ہوا کرتی ہیں جن میں سے اندرونی کو مُشیمہ درمیانی کو لفائفی اور بیرونی کو انفس کہتے ہیں ڈاکٹری میں ان کو کوریان مائش- امینیا اور کوریاں کہتے ہیں (۱) فیٹل ممبرینس

Foetal Membranes

اَغْشِیَۃُ الدِّمَاغ
سَحَایَا (ع)
پردہ ہائے دماغ- دماغ کی جھلیاں- دماغ کے پردے
یہ دو جھلیاں ہیں- جو دماغ پر لپٹی ہوتی ہیں- اندرونی باریک جھلی کو جو جرم دماغ پر محیط ہے- اُمّ رقیق کہتے ہیں- اور دوسری موٹی جھلی کو جو ہڈیوں کے ساتھ چسپاں ہے اُمّ غلیظ کہتے ہیں +

(۱) مے ننجیز Meninges

نوٹ- متاخرین علماء تشریح کی تحقیق کے بموجب اب بجائے دو کے تین یہ جھلیاں مانی جاتی ہیں- اُمّ رقیق (پایا میٹر) غشاء عنکبوتی (ارکنائڈ) اور اُمّ غلیظ (ڈیورا میٹر) تفصیل و تحقیق کے لئے دیکھو

اُم رقیق اور اُم غلیظ کا بیان +

اَغشِیہ زُلالیہ (ع) دیکھو اغشیہ بلغمیہ +

اَغشِیۂ مائیہ (ع) آبی جھلیاں۔ تفصیل کے لئے دیکھو غشاء مائی +

اَغشِیہ مُخاطیہ (ع) بلغمی جھلیاں۔ لعابدار جھلیاں تفصیل کے لئے دیکھو غشاء مخاطی +

اَغشِیۃ النُّخاع (ع) } پردہ ہائے نخاع۔ حرام
اَغشِیہ نُخاعیہ (ع) } مغز کے غلاف یا جھلیاں

دماغ کی طرح حرام مغز پر بھی تین غلاف یا جھلیاں ہوتی ہیں۔ اور ان کے بھی وہی نام ہیں۔ جو دماغ کی جھلیوں کے ہیں

اَغصَان (ع) جمع ہے غُصن کی۔ شاخیں۔ ٹہنیاں +

اَغضَب (ع) فاصلہ مابین ذکر و ران۔ بغل زیریں (جمع اَغاضِب)

اَعْطَش (ع) } روزکور۔ دن اندھا۔ دونڈھی
اَجْھَر (ع) } کا مریض۔ وہ شخص جو دن کو بخوبی نہ دیکھ سکے۔ (۲) ہیمی سے لوپ

اَغلَف (ع) ختنہ نہ کردہ۔ بے ختنہ۔ جس کا ختنہ نہ ہوا ہو +

اَغلُوکوما (ع) } سبز موتیا۔ آنکھ میں سبز پانی
نُزُول الماء الاخضر } اترآنا۔ یہ بدترین قسم کا
خضرۃ العَین } موتیا بند ہے جس میں آنکھ

کا ڈھیلا سخت ہو جاتا ہے۔ اور بینائی زائل ہو جاتی ہے۔ اگر اس کا شروع میں علاج نہ کیا جائے تو یہ لاعلاج اور ناقابل قدح ہوتا ہے۔ (۲) گلاکوما Glaucoma اغلوکوما اسی کا معرب ہے +

اَغَمّ (ع) جس کی گدی اور پیشانی پر بال بکثرت ہوں +

اِغماء (ع) (۱) ضعف قوت۔ غشی کی ابتداء بیہوش ہو جانا۔ نڈھال ہو جانا (۲) اور کبھی یہ لفظ صرع خفیف پر بھی بولا جاتا ہے (۱) فینٹنگ Fainting

اَغمَص (ع) چیپڑو۔ جس کی آنکھ میں غمص یعنی چیپڑ آتے ہوں +

اَغَنّ (ع) ہنہنا۔ یعنی وہ شخص جو ناک میں بات کرے +

اِفاقہ (ع) مرض میں تخفیف ہونا۔ مرض کا گھٹنا مرض سے صحت پانا۔ غشی سے ہوش میں آنا (انگریزی) امیلیوریشن۔ Amelioration

اِفاقۃ المَوت (ع) موت کے قریب کا افاقہ سنبھالا۔ یہ درحقیقت موت کے قریب کا زمانہ ہوتا ہے جس میں مرض کے آثار ظاہر نہیں رہتے۔ کیونکہ ایسے وقت میں طبیعت زندگی سے مایوس اور مرض سے مقہور ہو کر مقابلہ مرض سے کنارہ کش ہو جاتی ہے۔ اور مرض کا احساس و انفعال چھوڑ دیتی ہے۔ ظاہر میں مریض کسی حد

تک اچھا معلوم ہوتا ہے جسے صحت کی
علامت سے تعبیر کرتے ہیں لیکن رفتہ رفتہ
نبض کمزور ہوتی جاتی اور ضعف بڑھتا جاتا
ہے۔ اور بالآخر وہ افاقہ پیام موت ثابت
ہوتا ہے +

اَفَادِیَہ (ع) اودیہ عطریہ جو خوشبو وغیرہ کے
لئے غذا میں ڈالی جاتی ہے۔ جیسے لونگ
الائچی وغیرہ +

اِفتِرَاح (ع) ازالہ بکارت۔ باکرہ کی بکارت
کو زائل کرنا (انگریزی) ڈی فلوریشن۔
Defloration

اِفتِصَال (ع) بچے کو دودھ سے جدا کرنا۔
بچے کا دودھ چھڑانا (۱) وین Wean

اِفتِضَاض (ع) ازالہ بکارت بدون جبر۔
راضی رضا پردۂ بکارت زائل کرنا +
(۱) ڈی فلوریشن Defloration

اَفدَع (ع) جس کا ٹخنہ یا پہونچا اندر کو مڑا ہوا ہو

اِفرَاز (ع) اس کا مادہ فرز ہے جس کے لغوی
معنی ہیں ایک چیز کو دوسری چیز سے جدا
کرنا۔ پس افراز کے لغوی معنی بھی یہی ہیں
یعنی جدا کرنا۔ ممیز کرنا۔ لیکن جدید طبی
اصطلاح میں اس کے معنی ہیں خون
سے علیحدہ یا جدا کرنا یا مواد خون میں سے
کوئی خاص مادہ بنانا جس کو اصطلاح
میں مفرز کہتے ہیں۔ ڈاکٹری اصطلاح
میں افراز اور مفرز دونوں کو سکریشن
Secretion کہتے ہیں +

نوٹ۔ افراز کو مفرز یعنی خون سے جدا
شدہ یا تراوش یافتہ رطوبت کے معنی
میں لے کر دو قسموں میں تقسیم کرتے ہیں
(۱) افراز باطنی (۲) افراز ظاہری +

اِفرَاز بَاطِنی (ع،ع) / مُفرَز دَاخِلی (ع،ع) } وہ خاص رطوبت یا مادہ ہے جو کسی عضو کے ذریعہ خون
میں سے تراوش پاتا ہے۔ اور پھر خون
میں جذب ہو کر خاص قسم کی کیفیت پیدا
کرتا ہے۔ (انگریزی) انٹرنل سیکریشن
Internal Secretion

اِفرَاز ظَاہِری / مُفرَز خَارِجی (ع،ع) } وہ رطوبت یا مادہ ہے جو کسی خاص عضو کے ذریعہ
خون میں سے جسم کی بیرونی یا اندرونی
سطح پر تراوش پاتا ہے۔ (۱) ایکسٹرنل
سکریشن External Secretion

اِفرَاط (ع) حد سے بڑھ جانا۔ بے اعتدالی
اس کی ضد تفریط ہے۔ (۱) ان ٹمپرینس
Intemperance

نوٹ۔ ان ٹمپرینس کا اطلاق استعمال
منشیات بالخصوص کثرت میخواری اور
سکر پر بھی ہوتا ہے +

اِفرَاطُ السِّمَن (ع) فربہی بسیار۔ بہت موٹاپا
چربی کی زیادتی +

اِفراغ (ع) بہانا۔ آبلہ پھوڑنا +

اَفراق (ع) مرض سے صحت پانا۔ تندرست ہونا۔ جدید مصری طبی اصطلاح میں ایسی مرض سے اچھا ہونا جو عمر بھر میں صرف ایک بار ہوتی ہو جیسے چیچک وغیرہ +

اِفراء (ع) چیرنا۔ اصلاح کرنا۔ زائد گوشت کاٹنا +

اَفرَج (ع) جس کے سامنے کے دانت کشادہ ہوں +

اُفرُغما (ع) } حجاب حاجز وہ پردہ جو اعضا
دیافرغما (ر) } تنفس واعضاء ہضم کے درمیان حائل ہے تفصیل کے لئے دیکھو دیافرغما۔

اَفرَم (ع) پوپلا جس کے دانت ٹوٹ گئے ہوں

اَفرنجی (ع) معرب ہے افرنگی کا۔ اہل مصر کنایۃً اس سے مراد مرض آتشک لیتے ہیں (۲) سفلس Syphilis

اِفرِنقاع (ع) انگلیوں کا چٹخنا۔ جوڑوں کا چٹخنا۔ جوڑوں میں سے آواز نکلنا +

اُفرِیسمُوس (ع) نعوظ دائمی بے شہوت دیکھو فریسموس۔ پرایا پزم

اَفرُوق (ع) سترہ سے بیس اوقیہ تک کا وزن یا ۷۴ تولے ۹ ماشے کا وزن +

اُفز (ع) کودنا +

اِفزاع (ع) ڈرانا آگاہ کرنا +

اَفسَاء (ع) جس کا سینہ ابھرا ہوا ہو

اَفطَاء (ع) جس کا سینہ باہر کو نکلا ہوا ہو۔ اور پیٹھ اندر کو دھنسی ہوئی ہو +

اَفشُرَج (ع) } معرب ہے افشرہ وافشردہ کا
اَفشُروج (ع) } تازہ میوہ جات یا نبات کا نچوڑ۔ یعنی نچوڑا ہوا رس یا عرق + (۱) سکس Succus

اِفطَام (ع) بچے کے دودھ چھڑانے کا وقت آنا

اَفطَح (ع) چوڑی ناک والا +

اَفطَس (ع) چپٹی ناک والا +

اَفطِیقُوس (ی) } یونانی لفظ ہے جس کے معنی
افطیقوس } ہیں ناشبہ۔ لیکن اصطلاح
اقطیعوس } طب میں تپ دق پر بولا جاتا ہے (۲) ہیکٹک فیور۔ Hectic Fever

اَفعَال (ع) جمع ہے فعل کی۔ کار۔ کردار۔ کام +

نوٹ۔ فعل نام ہے صدور قوت کا۔ یعنی قوت سے جو کچھ صادر ہوتا ہے۔ وہ فعل کہلاتا ہے۔ پس جسم انسان میں جتنی قسمیں قویٰ کی ہیں۔ اتنی ہی قسمیں افعال کی ہیں +

اَفعَال بَسِیطہ (ع) دیکھو افعال مفردہ +

اَفعَال حَیوَانِیہ (ع) قوت حیوانیہ کے افعال جو قوت حیوانیہ سے صادر ہوتے ہیں مثلاً حرکت قلب وشرائین وغیرہ +

اُفعال دِماغیہ (ع) افعال دماغی۔ دماغ کے افعال مثلاً فکر و تخیل یا سوچنا سمجھنا وغیرہ

اُفعال طبعیہ (ع) (۱) قوت طبعی کے افعال یعنی وہ افعال جو قوت طبعیہ سے صادر ہوتے ہیں (۲) جسم کے تمام طبعی افعال مثلاً کھانا پینا سونا جاگنا۔ اُٹھنا بیٹھنا چلنا۔ پھرنا دیکھنا سُننا۔ سوچنا۔ سمجھنا وغیرہ +

نوٹ۔ افعال طبعیہ سے بالعموم وہ تمام افعال مراد لئے جاتے ہیں جو بدن کی تمام قوتوں سے پیدا ہوتے ہیں۔ صرف قوت طبعیہ کے ساتھ مخصوص نہیں ہوتے +

اُفعال مُرکبہ (ع) مرکب افعال۔ وہ افعال جو دُو یا زیادہ قوتوں سے حاصل ہوں جیسے لقمہ کا نگلنا جو زبان اور حلق کی قوت بلع اور معدہ کی قوت جذب سے انجام پاتا ہے +

اُفعال مُفرَدہ (ع) سادہ افعال۔ وُہ افعال جو صرف ایک قوت سے پیدا ہوں جیسے فعل بصارت۔ جو قوت باصرہ سے پیدا ہوتا ہے۔ اور فعل سماعت جو قوت سامعہ سے پیدا ہوتا ہے +

اُفعال نفسانیہ (ع) قوت نفسانیہ کے افعال یعنی وہ افعال جو قوت نفسانیہ سے صادر ہوتے ہیں۔ چنانچہ حواس خمسہ ظاہری کے افعال مثلاً دیکھنا۔ سُننا۔ سُونگھنا۔ چکھنا۔ چھُونا۔ اور حواس خمسہ باطنی کے افعال مثلاً سوچنا۔ یاد رکھنا خیال کرنا وغیرہ یہ سب اسی سے متعلق ہیں +

اُفعوَا (ع) قرحۂ چشم۔ آنکھ کا ایک قسم کا خطرناک زخم +

اُفق (ع) ختنہ کرنا۔ (انگریزی) سرکم سیشن Circumcision

اُفقَہ (ع) وہ کھال جو ختنہ کے وقت کاٹتے ہیں (۱) پری پیوس Prepuce

اُفَکّ (ع) زیریں جبڑے کی دونوں ٹکڑوں کے باہم ملنے کی جگہ +

اُفکَانہ (ع) ناقص بچہ جو شکم مادر سے گر پڑے

اُفکَل (ع) گروہ۔ جماعت۔ اصطلاح طب میں لرزہ کپکپی (۱) رانگر Rigor

اُفلَاطُون (ی) / فلاطُن (ع) / Plato — یونانی زبان میں افلاطون کے معنی ہیں بڑا عالم افلاطون حضرت مسیح سے ۴۲۷ سال قبل مدینۃ الحکماء شہر آتھینہ (ایتھنز قدیم دارالخلافہ یونان) میں پیدا ہوا۔ اُس کے والدین اشراف یونان اور حکیم اسقلی بیوس کی اولاد میں سے تھے۔ افلاطون کو ابتدا میں زباندانی اور شاعری کا شوق تھا جس میں ابتدائے جوانی ہی میں اُس نے خوب نام پایا۔ بیس

برس کی عمر میں ایک روز حکیم سُقراط کی
مجلس میں حاضر ہوا۔ اُس نے شاعروں
کی مذمت کی۔ کہ یہ لوگ شاعری میں اوقات
ضائع کرکے کمالاتِ نفسانی سے محروم رہ
جاتے ہیں۔ اُس کے کہنے کی افلاطون پر
ایسی تاثیر ہوئی۔ کہ شاعری کو ترک کردیا۔
اور سقراط کی شاگردی اختیار کرکے اُس
سے پانچ برس تک برابر علوم حکمت
پڑھتا رہا۔ اور جب سقراط کو زہر پلاکر مار
ڈالا گیا۔ تو افلاطون نے مصر میں جاکر
فیثاغورث کے تلامذہ ارشدہ سے جو
اُس وقت نامور اور جلیل القدر علماء
تھے۔ علوم حکمیہ کی تحصیل کی۔ اور پھر مصر
سے اپنے وطن ایتھنز میں آکر اپنی مجلس
درس قائم کی۔ اور شائقین علم کو فیضیاب
کرتا رہا۔ افلاطون اپنے وقت کا نامور
فیلسوف اور علم طب کا جلیل القدر عالم
اور ماہر تھا۔ وہ علم ہندسہ (علم ریاضی
جس سے نفس کو ریاضت کی عادت ہو
جاتی ہے) کا بھی عالم اور اس قدر شائق
تھا۔ کہ اُس نے اپنے مدرسہ کے دروازہ
پر یہ لکھ رکھا تھا۔ کہ "جو شخص ہندسہ نہ
جانتا ہو۔ وہ یہاں قدم نہ رکھے"۔ افلاطون
کے شاگرد بکثرت تھے۔ لیکن ارسطاطالیس
(ارسطو) اُس کا شاگرد رشید تھا۔ افلاطون
سُقراط کا پیرو تھا۔ اُس کا بڑا مسئلہ یہ تھا
کہ تمام جہان میں دو چیزیں ایسی ہیں
کہ ایک دوسرے پر موقوف نہیں۔ اور
عالم انہیں سے بنا ہے۔ ایک اُن میں
سے وہ ہے جس سے ہر شئی بنی ہے۔
اس کا نام مادہ ہے دوسری وہ جس نے ہر
شئے بنائی ہے۔ اُس کا نام خدا ہے۔ وہ
کہتا تھا کہ خدائے تعالیٰ نے عالم کو اُس
مادہ سے بنایا ہے۔ کہ جو پہلے سے بیقاعدہ
اور بے ترتیب موجود تھا۔ اور مادہ کی یہ
تعریف کی کہ مادہ وہ شئے ہے کہ جس میں
کوئی صفت یا شکل بالفعل موجود نہیں۔
بلکہ اُس میں کسی صفت یا شکل کے حاصل
کرنے کی قابلیت ہوتی ہے۔ اور خدائے
تعالیٰ کی یہ تعریف کی ہے کہ وہ عقل عظیم
غیر مادی ہے۔ نہ اس کا آغاز ہے نہ انجام
تغیر و تبدل کو اس میں راہ نہیں افلاطون
روح کو بھی غیر فانی مانتا ہے۔ اور کہتا ہے
کہ عقل عظیم یا ذات خدا سے پیدا ہوئی ہے
گویا اُس کا مطلب یہ ہے کہ روح اور مادہ
دونوں ازلی اور ابدی ہیں۔ افلاطون آخر عمر
میں خلق سے کنارہ کرکے عبادت حق میں
مشغول ہوا۔ اور اکثر صحرا میں تنہا بیٹھ
کر زور زور سے رویا کرتا تھا۔ وہ ادب و
حلم اور صبر و شکر میں کامل تھا۔ اُس نے

حضرت مسیح سے ۳۴۷ سال قبل اکیاسی
سال کی عمر میں اس جہان فانی سے عالم
جاودانی کو کوچ کیا۔ صاحب تاریخ الحکما
نے لکھا ہے۔ کہ افلاطوں کی تصانیف میں
سے چھپن کتابیں میں نے بچشم خود دیکھی
ہیں۔ افلاطوں کے وصایا و اقوال حکیمانہ
تو بہت سے ہیں لیکن ہم ان میں سے
احتراماً چند ایک لکھے دیتے ہیں:۔

(۱) تمام چیزیں جن پر آدمی فخر کرتا ہے۔ صحت بدن سے حاصل ہوتی ہیں +

(۲) یاد رکھو کہ ہر چیز کی اصل پرہیزگاری ہے

(۳) مالدار وہ ہے کہ تدبیر عقل سے مال جمع و خرچ کرے۔ نہ کہ جمع کرے اور خرچ کرنا نہ جانے +

(۴) باتیں بنا کر حکیم نہ بن۔ کہ صرف بات سے کام نہیں چلتا ہے۔ بلکہ عمل سے کام چلتا ہے +

(۵) انعام الٰہی میں حکمت سے بہتر کوئی نعمت نہیں +

(۶) اگر بھلائی میں رنج اٹھائیگا۔ تو رنج جاتا رہیگا۔ اور بھلائی باقی رہ جائے گی اور اگر برائی میں آرام پائیگا تو آرام باقی نہیں رہیگا۔ لیکن برائی رہ جائیگی۔

اَفلَج (ع) جس کا نیچے کا ہونٹ پھٹا ہوا ہو۔ جس کے نیچے کے ہونٹ میں شگاف ہو

اَفْلُونِیَا (ع) } ایک معجون کا نام ہے جو منسوب
فَلُونِیَا (ر) } ہے اپنے موجد رومی حکیم فلن
سے۔ یہ معجون دافع اوجاع یعنی دردوں کو آرام دیتی ہے +

اَفْلِیج (ع) مریض فالج۔ فالج کا مریض +

اَفْلِیگَان (ع) } (۱) ٹھوڑی کی ہڈی کے دونو
اَفْیکَان (ع) } کنارے جو مل گئے ہیں۔
(۲) حلق میں کوّے کے پاس جو دو گوشت کے لوتھڑے ہیں +

اَفْن (ع) ضعف عقل +

اَفْنجنوش (ع) } معرب ہے پنجنوش کا جس
فنجنوش (ر) } کے معنی ہیں ہواضم خمسہ
یا پانچ ہاضم چیزیں۔ نام ہے ایک معجون کا جس کا جزو اعظم خبث الحدید ہے +

اَفْوَات (ع) انگلیوں کے درمیانی فاصلے +

اَفْوَاف (ع) جمع ہے فوف کی۔ ناخنوں کے کناروں کے سفید سفید داغ +

اَفْوَت (ع) فراخ دہن۔ جس کا منہ بڑا ہو جس کے دانت ہونٹ تک یعنی منہ سے باہر نکلے ہوئے ہوں +

اِفْہَار (ع) ایک عورت کے ساتھ بے انزال جماع کرنا۔ اور دوسری کے ساتھ انزال کرنا +

اَفْہَام (ع) جمع ہے فہم کی سمجھ۔ دانائی +

اَفْئِدَہ (ع) جمع ہے فواد کی بمعنی دل +

اِقَاءَت (ع) قے کرنا ✦

اِقَاحَة (ع) زخم کا پیپایا نا۔ زخم میں پیپ کا پڑجانا

اَقَالِیم (ع) جمع ہے اقلیم کی ولایت ✦

اَقْبَیْس (ع) رسولیا جس کا حشفہ ختنے سے پہلے گھونگٹ سے باہر نکلتا ہو ✦

اِقْتِضَاض (ع) } ازالۂ بکارت۔ پردۂ بکارت
اِقْتِضَاض (ع) } زائل کرنا۔ کنوارپن توڑنا

(ا) ڈی فلوریشن Defloration

اِقْتِلَاف (ع) ناخن کا جڑ سے اُکھڑ جانا ✦

اَقْتَم (ع) سُرخ رنگ۔ سیاہی مائل۔ سُرخ سیاہی مائل قارورہ۔ (ا) براؤنش ریڈ

اِقْتِمَاح (ع) سفوف کرنا۔ خشک ستّو کھانا۔ انگوری شراب پینا ✦

اِقْتِوَاء (ع) قوی و مضبوط ہونا ✦

اِقْتِیَام (ع) ناک کاٹنا ✦

اَقْدِیْدُوس (ع) دیکھو اغدیدوس ✦

اِقْذَاء (ع) آنکھ میں خس و خاشاک گر پڑنا۔ آنکھ سے خس و خاشاک نکالنا ✦

اَقْذَار (ع) جمع ہے قذر کی۔ کثافت۔ نجاست گندگی (ا) فلتھز Filths

اِقْرَاء (ع) عورت کا حائضہ ہونا حیض سے پاک ہونا۔ نطفہ ٹھیرنا ✦

اَقْرَاء (ع) جمع ہے قرء کی بمعنی ایام حیض۔ ایام ماہواری ✦

اِقْرَاب (ع) وضع حمل کا زمانہ قریب ہونا۔ حاملہ کے جننے کا زمانہ آجانا ✦

اِقْرَاح (ع) مریض و مائیل جس کے پھوڑے نکلے ہوں ✦

اَقْرَاص (ع) جمع ہے قرص کی۔ ٹکیاں ✦

اِقْرَاص (ع) کسی چیز کو چٹکی یا اُنگلی کے سروں سے پکڑنا ✦

اِقْرَاف (ع) کسی کی بیماری کا دوسرے میں سرایت کرجانا ✦ (ا) کن ٹے جی ان Contagion

اِقْرَان (ع) پھوڑے کا منہ کرنا۔ وتل وغیرہ کا پھوٹنے کے قابل ہونا۔ رگ کا خون سے بھر کر اُبھر آنا (ا) پوائنٹ Point

اَقْرَابَاذِین (ع) } کتاب ادویہ مرکبہ۔ وہ کتاب
قرابادین (ر) } جس میں مرکّب دوائیں اور اُن کے نسخے درج ہوں (ا) فارماکوپیا Pharmacopheia

ڈسپنسیٹری Dispensatory

اَقْرَع (ع) کل۔ گنجا جس کے سر کے بال گر گئے ہوں (ا) بَیلڈ Bald

اَقْرَف (ع) نہایت سُرخ۔ گہرا سُرخ ✦ (ا) ڈارک ریڈ

اَقْرَن (ع) پیوستہ ابرو جس کی دونوں بھویں ملی ہوں ✦

اِقْسَاء (ع) دل سخت کرنا ✦

اَقْشَاب (ع) سمیات۔ زہریں ✦

اِقْشاش (ع) چیچک سے اچھا ہونا ٭

اِقْشِعْرار (ع) رونگٹے کھڑے ہو جانا۔ جو ٹھنڈی یا خوف سے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں
(ا) ہاری پلیشن Horripilation
گوز سکن Goose skin

اَقْصاب (ع) جمع ہے قصب کی۔ انتڑیاں ٭

اِقْصاص (ع) قریب المرگ ہونا ٭

اَقْصٰی (ع) مؤنث دور۔ بعید۔ منتہا۔ اصطلاح تشریح میں کسی عضو کی انتہا یا کنارہ۔ جمع اَقاصی

اَقْطار (ع) جمع ہے قطر کی۔ جسم کے فاصلے ٭
(ا) ڈایامیٹرز

اَقْطارِ ثلاثہ (ع) جسم کے تینوں فاصلے۔ طول عرض عمق یعنی لمبائی چوڑائی گہرائی

اَقْطارِ خارجیہ (ع) جسم کے بیرونی فاصلے ٭

اَقْطارِ داخلیہ (ع) جسم کے اندرونی فاصلے

اَقْطاط (ع) گھنگریالے بالوں والا مرد ٭

اَقْطَع (ع) دست بریدہ۔ ہاتھ کٹا ہوا ٭

اِقْطِعْرار (ع) ہانپنا ٭

اَقْطَن (ع) کوز پشت۔ کبڑا (ا) ہمپ بیکڈ Hump backed

اَقْطِیطُوس (ع) } یونانی لغت ہے جس کے
اَقْطِیقُوس (ع) } معنی ہیں لازم و ثابت لیکن اصطلاح طب میں تپدق پر بولا جاتا ہے
(ا) ہیکٹک فیور Hectic Fever

اَقْعاد (ع) لنگڑا پن۔ یا وہ نقص اعضا جو بیٹھنے کے لئے مجبور کرے ٭

اَقْعَس (ع) جس کے سینہ میں کوبڑ ہو یعنی جس کا سینہ باہر کو نکلا ہوا ہو۔ اور پیٹھ اندر کو دبی ہوئی ہو ٭

نوٹ۔ دیکھو اَحْدَب اور اَقْعَس کا فرق اَحْدَب میں ٭

اَقْعَم (ع) چپٹی ناک والا ٭

اَقْعُوْما (ع) } ایک قسم کا آنکھ کا قرحہ ہے
اَقُوْما (،،) } پھنسی وار جو بشکل اچھا ہوتا ہے جھلی کو کھا جاتا ہے۔ اور آنکھ کو تباہ کر دیتا ہے ٭

اِقْفاف (ع) آنسو جاری ہونا۔ آنکھ کی سیاہی کا اوپر کی طرف چڑھ جانا ٭

اَقْفاء (ع) جمع ہے قفا کی۔ پشت گردن و سر

اَقْفَع (ع) جس کے پاؤں کی انگلیاں پھری ہوئی ہوں ٭

اِقْلاع (ع) بخار کا اترنا۔ بخار کا رک جانا ٭
(ا) انٹرمشن Intermission

اِقْلال (ع) جھرجھری اور جاڑے کا آنا۔ کم ہونا
(ا) ریگر Rigor

اَقْلَب (ع) جس کے ہونٹ الٹے ہوئے ہوں

اَقْلَح (ع) مریض قلح جس کے دانت میلے ہوں

اِقْلِعْفاف (ع) سردی یا بڑھاپے کے سبب انگلیوں کا سکڑ جانا ٭

اَقْلَف (ع) جس کا ختنہ نہ ہوا ہو (ا) ان سرکم

سائرنڈ Uncircumcised

اِقْلِیم (ع) رُبعِ مسکون کا ساتواں ٹکڑا۔ مُلک
اصطلاحِ تشریح میں بدن کا کوئی محدود
مُقام یا حِصّہ (۱) ریجن Region

اِقْلِیمِ خَثْلی (ع) ناف اور پیڑو کے درمیان کا
مقام (انگریزی) ہائپوگیسٹرک ریجن۔
Hypogastric Region

اِقْماد (۱) ذکر کو کھڑا کرنا (۲) منی کو خارج کرنا۔

اِقْلاع (ع) پانی کا گلے میں بغیر نگلنے کے اُتر جانا

اَقْمال (ع) جمع ہے قمل کی۔ جوؤں کے انڈے بچے

اَقْمادِس (ع) حُمّی یوم۔ تپ یکروزہ۔ ایک دن
کا بُخار (۱) فبری کیولا Febricula

اَقْمَع (ع) جس کی آنکھ سے پانی جاری ہو۔

اِقْمِعْطاط (ع) پیٹ کے اُوپر کے حصّے کا موٹا
اور نیچے کے حصّے کا لاغر ہونا۔ پیٹ کا شکن
دار ہونا۔

اَقْنَن (ع) گندہ بغل جس کی بغل سے بدبو آتی ہو

اِقْنار (ع) صراحی کو منہ لگا کر شراب یا پانی پینا

اَقْنَف (ع) جس کے کان چھوٹے چھوٹے ہوں

اَقْوات (ع) جمع قُوت کی۔ اغذیہ۔ غذائیں۔

اَقْوَس (ع) کُبڑا (۱) ہنچ بیکڈ Hunch backed

اَقُومالی (ع) ماء العسل۔ آبِ شہد۔ شہد کا پانی
(۱) ہنی واٹر Honey water

اِقْہاء (ع) متواتر قہوہ پینا۔

اِقْہاب (ع) کھانے سے ہاتھ کھینچنا۔ اور
رغبت نہ کرنا۔

اَقِیٰ (ع) بُخار سے منہ کا مزا بدل جانا۔ بیماری سے
کھانا پانی بُرا لگنا۔

اِقْیاء (ع) قے کرنا۔

اَقْیَر (ع) تلخ تر یا تلخ ترین۔ نہایت کڑوا۔

اَکّال (ع) لغوی معنی کھا جانے والا۔ اصطلاح
طب میں وہ دوا جو اپنی تیزی اور تحلیل
کی زیادتی سے اجزائے جوہر عضو کو فنا
کر دے۔ وہ دوا جو اپنی قوت محللہ و مقرحہ
سے گوشت کو کھا جائے۔ اور جوہر لحم کو
کم کر دے۔ مثلاً چونہ و ہڑتال (۱) کُرُوسِو Carrosive
ایسکرائک۔ Eschartic

اُکالہ (ع)
اکلان (")
حِکّہ (")
} خارش۔ کھجلی۔ کھجاہٹ۔ (انگریزی) پروائیٹس۔ Pruritis

اَکْباد (ع) جمع ہے کبد کی بمعنی جگر (۱) لِوَرس Livers

اِکْبار (ع) عورت کا حائضہ ہونا۔ مذی یا
ودی کا خارج ہونا۔

اَکْبَد (ع) مریض جگر۔ بڑے جگر والا جس
کا جگر بڑھا ہوا ہو۔

اَکْبَس (ع) جس کے سر کا آگا نکلا ہوا اور
پیشانی دھنسی ہوئی ہو۔

اَکْپ (ف) اندرون دہان۔ جوف دہن۔

اکتاد (ع) جمع ہے کتد کی۔ کندھے اور درمیانی پشت کا فاصلہ +

اکتاف (ع) جمع ہے کتف بمعنی کندھے کی +

اکتد (ع) اونچے کندھوں والا +

اکتحال (ع) سرمہ لگانا۔ کسی دوا کو سرمہ کی طرح آنکھ میں لگانا +

اکتسابی (ع) حاصل کردہ۔ وہ چیز جو اصلی اور پیدائشی نہ ہو۔ اصطلاح طب میں وہ مرض یا نقص عضو جو مادرزاد اور پیدائشی نہ ہو۔ بلکہ پیدائش کے بعد کسی سبب سے لاحق ہو (۲) ایکوائرڈ Acquired

اکتشام (ع) ناک کو جڑ سے کاٹ ڈالنا +

اکتظاظ (ع) پیٹ کا طعام سے اس قدر بھرا ہونا کہ سانس لینی دشوار ہو +

اکتع (ع) جس کی انگلیاں ہتھیلی کی طرف پھری ہوئی ہوں +

اکتنار (ع) سمٹ آنا۔ جمع ہو جانا۔ پُر ہو جانا۔ اصطلاح طب میں کسی عضو کا ٹھوس اور سخت ہو جانا +

اکتہال (ع) کہل ہونا۔ بوڑھا ہونا۔ چالیس اور ساٹھ برس کے درمیان ہونا +

اکتیاء (ع) اپنے آپ کو داغ دینا +

اکتیام (ع) انگلیوں کے سروں پر بیٹھنا۔

اکثع (ع) پھولے ہوئے مسوڑوں والا۔

اکثم (ع) ٹھنڈیلا آدمی۔ وہ شخص جس کی توند بڑی ہو +

آکح (ع) آرخ۔ جوشاندہ +

اکحل (ع) سیاہ چشم۔ سرگین آنکھ والا (۲) اصطلاح تشریح میں رگ ہفت اندام۔ ایک رگ کا نام ہے جو کہنی کے وسط میں اندر کی جانب واقع ہے اور قیفال و باسلیق کے ملنے اور مرکب ہونے سے پیدا ہوتی ہے چونکہ اس میں قیفال و باسلیق دونوں سے خون آتا ہے۔ اس لئے اس کی فصد میں سارے بدن کا خون نکلتا ہے۔ (۳) میڈین کیفالک Median Cephalic

اکحال (ع) جمع ہے کحل کی۔ سرمہ یا آنکھ میں لگانے کی خشک دوا۔ (۲) کالیریم Collyrium

اکراز (ع) سخت سردی لگنا۔ کانپنا +

اکزم (ع) کوتاہ بینی جس کی ناک چھوٹی ہو +

اکسال (ع) بغیر انزال کے جماع کرنا۔ جماع کے بعد منی کو باہر نکالنا +

اکسح (ع) اپاہج۔ لوتھ جو اپنی جگہ سے ہل نہ سکے (۲) کرپل Cripple

اکسونافن (ع) نام ہے ایک وزن کا جو چھ تولہ گیارہ ماشہ ڈیوڑھی یا چھ تولہ نو ماشہ کے برابر ہوتا ہے +

اکسیر (ع) اصل شئے۔ دوا شافی۔ کیمیا (۲) سنگ پارس (۲) الکسیر Elixer

نوٹ۔ ڈاکٹری لفظ ایلکسر عربی لفظ اَلْاِکسیر
(الاکسیر) کی بدلی ہوئی صورت ہے۔ ڈاکٹری
میں اس لفظ کا اطلاق ایک قسم کے مرکب
ٹنکچر پر ہوتا ہے جس میں شکر اور خوشبو ملا کر
عمدہ اور خوش ذائقہ بنا لیتے ہیں (۱) فلاسفرس
سٹون Philosopher s Stone

اِکْسِیْرِی (ف) ماہر کیمیا۔ کیمیا دان۔ کیمیا گر۔

اَکْسِیَہ (ف) شراب جَو۔

اَکْعُب (ع) جمع ہے کعب کی۔ ٹخنے +

اَکْفَح (ع) سیاہ۔ کالا (۱) بلیک Black

اَکْفَش (ع) جس کا قدم ٹیڑھا ہو۔ اور اپنے پیر کی
چھوٹی انگلی پر سہارا دے کر چلے +

اَکْل (ع) کھانا۔ اصطلاح علم الامراض میں
دوا کا عضو کے گوشت پوست کو کھا لینا
یعنی تباہ و خراب کر دینا +
کروژن Corrosion

اَکْل و شُرب (ع) خورد و نوش۔ کھانے
پینے کی چیزیں +

اَکْلاء (ع) عمر کو انجام اور انتہا تک پہنچانا +

اَکْلَف (ع) عنابی رنگ۔ سرخ سیاہی مائل رنگ

اَکْلَہ (ع) ایک بار کھانا +

اُکْلَہ (ع) لقمہ۔ کھانے کا لقمہ +
(۱) موتھ فل Mouthful

اِکْلِیْل (ع) تاج۔ اصطلاح تشریح میں آنکھ
کی سیاہی اور سفیدی کی حد مشترک۔ آنکھ
کی سیاہی کا حلقہ۔ ناخن کے ارد گرد کا گوشت
جمع اکالیل +

اِکْلِیْلُ الْحَشَفَہ (ع) حشفہ یعنی سپاری کی کگر۔
حشفہ کا گردا۔ (۱) کورونا گلینڈس۔
Corona Glandis

اِکْلِیْلِی (ع) آنکھ کی سیاہی کے کنارہ کا قرحہ جو
کسی قدر پردۂ ملتحمہ پر بھی ہوتا ہے۔ پس
جتنا سیاہی پر ہوتا ہے۔ وہ سفید اور جتنا
سفیدی پر ہوتا ہے۔ وہ سرخ نظر آتا ہے
(۱) کارنیل السر Cornial Ulcer

اَکْمَاک (ف) قے۔ متلی +

اَکْمَس (ع) جو مشکل سے دیکھ سکے +

اَکْمَہ (ع) کور مادر زاد۔ مادر زاد اندھا +
(۱) بارن بلائینڈ Born-blind

اِکْمِہْلَال (ع) جاڑے سے سکڑ جانا +

اِکْنَاف (ع) (۱) پیٹ کا سخت ہو جانا (۲)
زبان کا رک جانا (۳) ہاتھوں پر گٹے پڑ
جانا +

اَکْنَہ (ع) } کیل۔ مہاسے جو آغاز جوانی
بثور لبنیہ (ع) } میں چہرہ پر نکلتے ہیں +
دُہْنِیَہ (ع) } (۱) ایکنی Acne
حَبّ الصّبا (ع) } نوٹ۔ جو نوجوان مرد و عورتیں
بے اعتدالی کی زندگی بسر کرتے ہیں۔ ان
کو عموماً یہ شکایت ہو جاتی ہے +

اَکْوَاع (ع) جمع ہے کوع کی۔ پہونچے کی ہڈیاں

اکونداد (ع) بڑھاپے سے کانپنا۔ بہت بوڑھا آدمی +

اکوم (ع) چھاتی کا نچلا حصہ +

اکہاء (ع) گوشت خوری سے پرہیز کرنا +

اکہاد (ع) تھک جانا۔ تھکا دینا۔ تکان +

اکہام (ع) نظر کا کمزور یا دھوندلا ہو جانا +

اکہب (ع) خاکی رنگ (ا) ڈسٹی Dusty

اکیخ (ع) سوڑے۔ آنتیں۔ انتیں Ecchymosis

اکیموز (ع) / اکیموس — معرب ہے اکیموسس کا جس کے معنی ہیں وہ داغ جو چوٹ وغیرہ کے باعث زیر جلد خون جمنے سے سرخ یا نیلے رنگ کا پڑ جاتا ہے۔ چنانچہ طرفہ یعنی آنکھ کا خونی نقطہ بھی اسی میں شامل ہے

اکرُف، سرین۔ چوتڑ +

اکراف، اوگرا۔ ایک قسم کا پکا ہوا دلیہ یا آش (ا) گرویل

اکریون (ف) خارش۔ کھجلی +

الب (ع) تپ کی شدت۔ پیاس۔ پھوڑے پھنسی کا اچھا ہونے لگنا +

البان (ع) جمع ہے لبن کی۔ دودھ +

التجام (ع) گنگ ہونا۔ تیندوے کے سبب زبان سے بولا نہ جانا +

التحام (ع) زخم کا منہ جڑ جانا۔ زخم کا بھر جانا زخم کا اچھا ہونا۔ منفذ کا مل جانا (ا) یونین Healing ہیلنگ Union

التداد (ع) دوا کو حلق سے اتارنا۔ دوا کو نگلنا (ا) ڈیوی ایٹنگ Deveating

التذاع (ع) قروح و جروح کے درد سے جلنا سوزش سے جلنا۔ یعنی تکلیف اٹھانا +

التزاق (ع) / التساق (ع) / التصاق (ع) — چمٹنا چپکنا۔ مل جانا۔ جڑ جانا ایک چیز کا دوسری چیز سے چپک جانا (ا) ایگلوٹی نیشن Agglutination

التصاق الجفن (ع) / التصاق الاجفان — دونوں پلکوں کا باہم مل کر چپک جانا۔ یہ صورت کبھی تو ایک ہی گوشہ میں اور کبھی دونوں میں واقع ہوتی ہے۔ اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے۔ کہ دونو پلکیں ایک کنارہ سے لے کر دوسرے کنارہ تک مل کر چپک جاتی ہے۔ اور کبھی پلک طبقۂ ملتحمہ یا قرنیہ کے ساتھ چپک جاتی ہے۔ (ا) اینکی لوبلفران Ankyloblepharon

التصاق الشفتین (ع) دونوں لبوں کا باہم مل جانا یعنی جڑ جانا (ا) اینکی لوکیلیا۔ Ankylochilia

التصاق الشفرین (ع) اندام نہانی کے لبوں کا باہم جڑ جانا (ا) اینکی لوکولپوس Ankylocolpos

التصاق القرحیۃ (ع) / التصاق العنبیہ — طبقہ عنبیہ کا اپنے سامنے طبقہ قرنیہ سے یا

پیچھے جلیدیہ سے جڑ جانا +

(۲) سائی نیکیا Synechia

اِلتصاق المفصل (ع) جوڑ کا جڑ جانا۔ جوڑ کا مل جانا۔ جوڑ کا سخت ہو جانا۔ (۱) اینکی لوسس Ankylosis

اِلتقام (ع) لقمہ نگلنا۔ اصطلاح تشریح میں کسی ہڈی کے زائدہ کا دوسری ہڈی کے گڑھے میں داخل ہونا +

اِلتماح (ع) نظر جاتے رہنا۔ بینائی زائل ہو جانا

اَلتمیمی (ع) ابوعبداللہ محمد بن احمد بن سعید تمیمی۔ ابتداً شہر قدس یعنی بیت المقدس یا اُس کے اطراف میں رہتا تھا۔ بعد ازاں ملک مصر میں چلا آیا۔ اور وہیں اقامت اختیار کر لی۔ یہ علم نباتات میں بڑا ماہر تھا۔ اور اعمال طبیہ میں بھی ممتاز تھا۔ اُس نے تریاق فاروق کا نسخہ مکمل کیا۔ اُس نے خود بھی ایک تریاق "مخلص النفوس" تیار کیا تھا جو ہر قسم کی قاتل زہروں میں مفید ثابت ہوا۔ اس نامور طبیب کی کئی ایک تصانیف ہیں۔ جن میں سے "مادۃ البقا فی اصلاح فساد الہوا" جو اُس نے وزیر یعقوب مصری کے لئے لکھی تھی۔ ایک نہایت عمدہ کتاب ہے۔ وہ سنہ ۳۷۰ھ کے قریب فوت ہوا +

اِلتواء (ع) لغوی معنی خم کھانا۔ دوہرا ہونا۔ اصطلاح طب میں ریڑھ کے مہروں یا گریوں کا دائیں بائیں مل جانا جس سبب سے ریڑھ میں خم آجاتا ہے۔ اور مریض دائیں یا بائیں جانب خمیدہ ہو جاتا ہے +

(۱) سکولی اوسس Scoliosis

اِلتواء العنق (ع) گردن میں بل پڑنا۔ ایک مرض ہے جس میں گردن کے عضلات اکڑ جاتے ہیں۔ اور مریض ایک طرف گردن جھکائے رکھتا ہے +

(۱) ٹارٹی کولس Torticollis

رائی نک Wry neck

اِلتواء اللفائف (ع) آنتوں میں بل پڑنا۔ التواء الامعاء } اسی کو تولنج التوائی بھی کہتے ایلاؤس } ہیں۔ ایلاؤس درحقیقت ایک یونانی لغت ہے جس کے لغوی معنی ہیں بل کھانا (۱) ایلیئس Ileus دیکھو ایلاؤس (۲) انٹس سسٹیپشن۔ Intussusception

اِلتہاب (ع) } التہاب کے لغوی معنی ہیں ورم } جلنا۔ بھڑکنا۔ شعلے مارنا۔ لیکن جدید اصطلاح طب میں یہ لفظ ورم حار (گرم ورم) کے لئے بولا جاتا ہے۔ جس کو قدیم فارسی میں آماس اور جدید فارسی مروجہ ہند میں سوزش اور اردو میں سوجن کہتے ہیں (انگریزی) انفلامیشن۔ Inflammation

فلیگمیشیا Phlegmasia

نوٹ ۔ التہاب کے لئے یہ چار چیزیں ضروری ہیں ۔ جو اس شعر میں جمع ہیں ؎

چار چیز است لازم سوزش
درد و گرمی و سرخی و آماس

فائدہ جس طرح لغوی یا اصطلاحی اعتبار سے انفلامیشن و التہاب اور سوزش باہم مترادف ہیں ۔ اسی طرح سے سُوئیلنگ و ورم اور آماس باہم مترادف ہیں ۔ لیکن جدید مصری اطباء ورم کی جگہ التہاب کا لفظ استعمال کرتے ہیں ۔ اور سلعہ یعنی رسولی کے لئے ورم کا لفظ بولتے ہیں ۔ (تفصیل کے لئے دیکھو سلعہ اور ورم)

التہاب اثنا عشری / ورم اثنا عشری (ع) بارہ انگشتی آنت کی سوجن (۱) ڈیوڈی نائٹس Duodenitis

التہاب اجربہ / ورم اجربہ (ع) سوزش غدد کیسیہ ۔ کیسہ دار غددوں کی سوجن (۱) فالی کیولائٹس Folliculitis

التہاب اجفان / ورم اجفان (ع) سوزش پلک ۔ پپوٹوں کی سوجن (۲) بلفرائیٹس Blepharitis

التہاب اذن / ورم اذن (ع) سوزش گوش ۔ کان کی سوجن جو شدید و مزمن اندرونی و بیرونی کئی قسم کی ہوتی ہے ۔ (۱) اوٹائیٹس Otitis

التہاب اسنان / ورم اسنان (ع) سوزش دندان ۔ دانتوں کی سوجن (۱) اوڈونٹائیٹس Odotitis

التہاب اصبع / ورم اصبع (ع) سوزش انگشت ۔ انگلی کی سوجن (۱) ڈکٹی لائیٹس Dactytitis

التہاب اعضاء تناسل / ورم اعضاء تناسل (ع) سوزش اعضائے تناسل ۔ اعضاء تناسل کی سوجن (۲) ایڈیائٹس Edeitis

التہاب اعور / ورم اعور (ع) سوزش اعور ۔ کانی آنت کی سوجن (۱) سیکائیٹس Cæcitis

التہاب اغشیہ زلالیہ / ورم اغشیہ زلالیہ (ع) سوزش غشائے زلالی ۔ جوڑوں کے اندر کی جھلی کی سوجن (۲) سائنوو ائیٹس Synovitis

التہاب امعاء / ورم امعاء (ع) سوزش رودہا ۔ آنتوں کی سوجن (۱) انٹی رائیٹس Enteritis

التہاب انف / ورم انف (ع) سوزش بینی ۔ ناک کی سوجن (۲) رائی نائیٹس Rhinitis

نوٹ ۔ ڈاکٹری لفظ رائی نائیٹس ناک کی صرف اندرونی سوجن پر بولا جاتا ہے ۔

التہاب اوتار وغضاریف (ع) نسوں اور
ورم اوتار وغضاریف (ع) کرکریوں کی سوجن۔
(ا) انکانڈرائیٹس
Inchondritis

التہاب اورطی (ع) سوزش ابہر۔ شاہ رگ
ورم اورطی (ع) کی سوجن (ا) اے آرٹائٹس
Aortitis

التہاب باطن رحم (ع) سوزش اندرون رحم۔
ورم باطن رحم دھرن کے اندر کی سوزش
(انگریزی) اینڈومیٹرائی ٹس۔
Endometritis

التہاب باطن شریان (ع) سوزش اندرون
ورم باطن شریان (ع) شریان۔ شریان کے اندر
کی سوجن (ا) اینڈارٹی رائی ٹس
Endarteritis

التہاب بربخ (ع) سوزش خصیہ فوقانی یا اوپر
ورم خصیہ فوقانی کے خصیہ کی سوجن +
(ا) ڈیڈمائیٹس Didymitis

التہاب بروستاتا (ع) سوزش غدہ قدامیہ۔
ورم غدہ قدامیہ مذی کے غدود کی سوجن۔
(ا) پراسٹٹائیٹس Prostatitis

التہاب بریطون (ع) سوزش باریطون
ورم باریطون پیٹ کی آہار جھلی کی سوجن
(ا) پیریٹونائیٹس Peritonitis

التہاب بظر (ع) سوزش بظر۔ ورم بظر
ورم بظر (ع) ٹنا کی سوجن (ا) کلیٹورائیٹس
Clitoritis

التہاب بلعوم (ع) سوزش حلق۔ حلق کی
ورم بلعوم (ع) سوجن (ا) فیرنجائیٹس
Pharyngitis

التہاب بلوریہ (ع) سوزش جلیدیہ۔ آنکھ
ورم جلیدیہ (ع) کے موتی کی سوجن۔ یہ نادر
الوقوع ہوتی ہے (ا) فیوائیٹس۔
Phaoitis

التہاب بنکریاس (ع) سوزش لبلبہ۔ لبلبہ
ورم بنقراس (ع) کی سوجن (ا) پینکریٹائیٹس
Pancreatitis

التہاب تامور (ع) سوزش غلاف دل۔
ورم غلاف القلب (ع) دل کے غلاف کی سوجن۔
(انگریزی) پیریکارڈائی ٹس۔
Pericarditis

التہاب الثدی (ع) سوزش پستان چھاتی
ورم الثدی (ع) کی سوزش (ا) مسٹائی ٹس
Mastitis

التہاب ثرب (ع) سوزش ثرب پیٹ کے
ورم ثرب (ع) چربیلے پردہ کی سوجن
(ا) اومنٹائیٹس Omentitis

التہاب جلد (ع) سوزش جلد۔ جلد کی
ورم جلد (ع) سوجن (ا) ڈرماٹائی ٹس
Dermatitis

اِلْتِہاب جَوہر عظم (ع) سوزش استخوان۔ ہڈی کی
ورم جوہر عظم } سُوجن (۱) آسٹی آئی ٹس
Osteitis

اِلْتِہاب جَیب (ع) سوزش جوف۔ بالخصوص بالائی
ورم جَیب (ع) } جبڑے کے جوف کی اندرونی
دیوار کی سُوجن (۱) اینٹ ٹرائی ٹس۔
Antritis

اِلْتِہاب حالب (ع) سوزش حالب۔ گردہ و
ورم حالب (ع) } مثانہ کی درمیانی نالی کی سوجن
(۱) یُوریٹرائیٹس Ureteritis

اِلْتِہاب حجاب حاجز (ع) برسام۔ سینہ اور پیٹ
ورم ڈیافرغما } کے درمیانی پردہ کی سُوجن
(۱) ڈایافرگمائیٹس Diaphragmitis

اِلْتِہاب حجاب منصف (ع) سوزش پردۂ
ورم حجاب منصف } درمیانی۔ سینہ کے درمیانی
پردہ کی سُوجن (۱) میسوڈمائی ٹس۔
Mesodmitis

نوٹ۔ اس پردہ کے ورم کو بعض اطبا
نے ذات الصدر سے تعبیر کیا ہے +

اِلْتِہاب حافہ اجفان (ع) سوزش کنارۂ پلک
ورم حافہ اجفان } پلکوں کے کناروں کی سُوجن
بامنی (۱) سورافتھلمیا Soro-Ophthalmia
بلفرائی ٹس Balapharitis

اِلْتِہاب حشفہ (ع) سوزش حشفہ۔ سپاری
ورم حشفہ (ع) } کی سُوجن (۱) بیلنائی ٹس
Balanitis

اِلْتِہاب حلمہ ثندی (ع) سوزش سرپستان بھیٹنی
ورم حلمہ ثندی } کی سُوجن (۱) تھیلائیٹس
Thelitis

اِلْتِہاب حنجرہ (ع) سوزش حنجرہ۔ نرخرہ کی سُوجن
ورم حنجرہ (ع) } (انگریزی) لیریجائی ٹس
Laryngitis

اِلْتِہاب حوض کلیہ (ع) سوزش حوض گردہ۔
ورم حوض کلیہ (ع) } گردہ کے حوض کی سُوجن۔
(۱) پائی لائٹیس Pyelitis

نوٹ۔ حوض کلیہ گردہ کا وہ درمیانی جوف
ہے جس میں پیشاب تراوش پاتا ہے۔
انگریزی میں اس کو پلوس آف دی کِڈنی
کہتے ہیں۔ چنانچہ مذکورہ بالا سوزش اسی
مقام پر ہوتی ہے +

اِلْتِہاب خدّ (ع) سوزش رُخسار۔ گال کی سوجن
ورم خد (ع) } (انگریزی) نیتھائی ٹس
Gnathites

اِلْتِہاب خصیہ (ع) سوزش خایہ۔ خصیہ کی سُوجن
ورم خصیہ (ع) } (انگریزی) آرکائی ٹس
Orchitis

اِلْتِہاب دماغ (ع) سرسام۔ سوزش مغز
ورم دماغ (ع) } دماغ کی سُوجن +
(انگریزی) ان سیفے لائی ٹس۔
Encephalitis

اِلتہاب رباط (ع) سوزش رباط و بند، رباط
ورم رباط (ع) } یعنی بندھن کی سوجن۔
(۱) ڈسمائیٹس Desmitis

اِلتہاب رحم (ع) } سوزش رحم۔ دھرن کی سوجن
ورم رحم (ع) } (انگریزی) ہسٹرائیٹس
یوٹرائیٹس Uteritis

اِلتہاب ریہ (ع) } سوزش شش۔ پھیپھڑے
ورم ریہ (ع) } کی سوجن (۱) نیمونیا۔
ذات الریہ (ع) } Pneumonia
پیری نیمونیا Peripneumonia

نوٹ: متقدمین اطبا نے چونکہ غلاف شش کے ورم کو ورم شش سے علیحدہ بیان نہیں کیا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ وہ ورم غلاف شش کو بھی ذات الریہ میں داخل کرتے ہیں۔ لیکن اطبائے یورپ ورم شش یا ورم ریہ کو نیمونیا اور ورم غلاف شش کو پلیورسی اور ہر دو کے ورم کو پلورو نیمونیا کہتے ہیں۔ تفصیل و تحقیق کے لئے دیکھو ذات الجنب کا بیان +

اِلتہاب زائدہ (ع) سوزش زائدہ اعور کائی
ورم زائدہ (ع) آنت کے زائدہ کی سوجن۔
(۱) ٹفلائیٹس Typhlitis
اپنڈیسائیٹس Appendicitis

اِلتہاب سحائی (ع) سوزش پردہائے دماغ
ورم اغشیۂ دماغ } دماغ کے پردوں کی سوجن
(۱) مننجائیٹس Meningitis

اِلتہاب سحائی و دماغی (ع) سوزش پردہائے دماغ
ورم دماغ مع اغشیۂ دماغ۔ دماغ کے پردوں
اور دماغ کی سوجن (۱) مننجو سریبرائیٹس
Meningo-Cerebritis

اِلتہاب سرہ (ع) } سوزش ناف۔ ناف کی
ورم سرہ (ع) } سوجن (۱) امفلائیٹس
Omphalitis

اِلتہاب سلسلۃ الظہر (ع) سوزش عمود الفقرات
ورم سلسلۃ الظہر } ریڑھ کے مہروں کی سوجن یا کُبڑا
کساح (ع) } پن۔ (۲) ریکائیٹس۔
ریکٹس Rachitis
Rickets

اِلتہاب سمحاق (ع) } سوزش غلاف استخوان۔
ورم سمحاق (ع) } ہڈی کے غلاف کی سوجن۔
پیری آسٹائیٹس Periostitis

اِلتہاب شبکیہ (ع) } سوزش پردۂ شبکیہ۔ آنکھ
ورم شبکیہ (ع) } کے جالدار پردہ کی سوجن۔
(۱) ریٹینائیٹس Retenitis

اِلتہاب شرج } ورم است۔ سوزش کون۔
ورم شرج (ع) } مقعد کی سوجن (۱) پراکٹائیٹس
Proctitis

اِلتہاب شریانی (ع) } سوزش شریان۔ شریان
ورم شریانی (ع) } کی سوجن (۱) آرٹیرائیٹس
Arteritis

اِلتہاب شُعَب سوزشِ شاخہائے نائے گلو
ورم شُعَب (ع) ہوا کی نالیوں کی سُوجن۔
نزلۂ شُعَبیہ (ہ) کھانسی (ا) برنکائیٹس۔

Bronchitis

نوٹ۔ برنکائیٹس درحقیقت ہوائی نالیوں کی اندرونی جھلی کی سُوجن کا نام ہے لیکن چونکہ اُس کو سرفہ (کھانسی) لازم ہوتی ہے اس لئے برنکائیٹس کا لفظ کھانسی پر بولا جاتا ہے۔

اِلتہاب شُعَبی لوئی (ع) سوزشِ شُشِش با سرفہ
ذات الریۂ شعالی (ع) کھانسی کا نیمونیا (ا) برانکو نیمونیا

Bronco Pneumonia

اِلتہاب شُفْرَین (ع) سوزش لبہائے اندام نہانی
ورم شفرین (ع) اندام نہانی کے لبوں کی سوزش
(ا) والوائیٹس Vulvitis

نوٹ۔ اندام نہانی کے چھوٹے لبوں کی سوجن
نمفائیٹس Nymphitis

اِلتہاب صِفاقِ رحم (ع) رحم کے اوپر کی آبدار
ورم باریطون رحم جھلی کی سُوجن (ا) پیری میٹرائیٹس

Perimetritis

اِلتہاب صَفَن (ع) سوزشِ فوطہ۔ فوطہ کی سُوجن
ورم صفن (ع) (انگریزی) آسکی آئیٹس

Oscheitis

اِلتہاب صُلْبِیَّہ (ع) آنکھ کے سخت پردہ کی
ورم صُلبیّہ (ع) سُوجن (ا) سکلیرائی ٹس

Scleritis

اِلتہاب طِحال (ع) سوزشِ سُپرز۔ آماس سپرز
ورم طحال (ع) تلی کی سُوجن (ا) سپلی نائیٹس

Splenitis

اِلتہاب ظُفر (ع) سوزشِ ناخن۔ ناخن کی
ورم ظفر (ع) سُوجن (ا) اُنیکیا +

Onychia

اِلتہاب عَصَب (ع) سوزشِ عصب۔ پٹھے کی سُوجن
ورم عَصَب (ع) (انگریزی) نیوُرائی ٹس

Neuritis

اِلتہاب عصب وَرِکی (ع) سوزش عصب سرین
ورم عصب ورکی چُوتڑ کے پٹھے کی سُوجن۔
(ا) اِسکیئے ٹائیٹس Ischiatitis

اِلتہاب عَضَلۂ قلب (ع) سوزش عضلۂ قلب
ورم عُضلۂ قلب دل کے گوشت کی سُوجن
(ا) مایوکارڈائیٹس Myocarditis

اِلتہاب عَضَلی (ع) سوزش عضلہ۔ گوشت (مچھلی)
ورم عَضَلہ کی سُوجن (ا) مایوسائیٹس

Myositis

اِلتہاب عَین (ع) سوزش کرۂ چشم۔ آنکھ کے
ورم عین (ع) ڈھیلے کی سُوجن (ا) آفتھل مائیٹس Ophthalmitis

اِلتہاب غُدّہ (ع) سوزش غدہ۔ غدود
ورم غُدّہ (ع) کی سوجن (ا) ایڈی نائیٹس

Adenitis

التہاب غدۂ تیموسیہ (ع) سوزش غدہ ترسیہ
ورم غدۂ ترسیہ (ع) } گردن کے ڈھال نما غدود
کی سوجن (ا) تھائی مائی ٹس
Thymitis

التہاب غدۂ دمعیہ (ع) سوزش غدود اشک
ورم غدہ دمعیہ (ع) } آنسو کے غدود کی سوجن
(انگریزی) ڈکریو ایڈی نائی ٹس
Dacryo-Adenitis

التہاب غدۂ لعابیہ (ع) سوزش غدود
ورم غدہ لعابیہ } لعابی۔ تھوک کے غدود کی
سوزش (انگریزی) سیالی ڈینائیٹس۔
Sialadenitis

التہاب غدد لمفاویہ (ع) سوزش غدد
ورم غدد لمفاویہ } ہائے لمفاویہ۔ لمفادی غدود
کی سوجن (انگریزی) لمفیڈی نائی ٹس
Lymphadenitis

التہاب غدد مخاطیہ (ع) سوزش غدد ہائے
ورم غدد مخاطیہ } مخاطی۔ مخاطی غدودوں کی
سوجن (انگریزی) بلین ایڈینائی ٹس
Blennadenitis

التہاب غدد معویہ (ع) سوزش غدد ہائے
ورم غدد معویہ } رودہ۔ آنتوں کے غدودوں
کی سوجن (انگریزی) ڈوتھینن انٹی رائٹیس
Dothienenteritis

نوٹ چونکہ یہ سوزش انٹرک یا ٹائیفائیڈ
فیور یعنی محرقہ بطنی میں ہوا کرتی ہے۔ اس
لئے ڈوتھینن انیٹی رائیٹس۔ انٹرک فیور
کا مترادف بھی ہے۔

التہاب غدۂ نکفیہ (ع) ورم بن گوش۔ کن
باربطوس } پیڑ۔ گلسوئے۔ کنٹھے۔ کن نول
فوجشلا۔ فوخیلا (انگریزی) پیرو ٹائی ٹس
Parotitis ممس Mumps

نوٹ۔ یہ ایک متعدی مرض ہے جو عموماً
وبائی پھیلا کرتا ہے۔

التہاب غشاء اربطہ (ع) سوزش غشائے
ورم غشاء اربطہ } رباطی۔ رباطات یعنی بندھنوں
کی جھلی کی سوجن۔ (ا) پیری ڈسمائیٹس۔
Peridesmitis

التہاب غشاء بکارت (ع) سوزش پردۂ
ورم غشاء بکارت } بکارت۔ بکارت کے پردہ
کی سوجن (انگریزی) ہائمنائیٹس۔
Hymenitis

التہاب غشاء سنخ (ع) سوزش غلاف بن
ورم غشاء سنخ } دندان۔ دانت کی جڑ کی جھلی
کی سوجن (ا) پیری اوڈنٹائی ٹس
Peri Odontitis

التہاب غشاء عنبی (ع) سوزش سطح عنبی
ورم غشاء عنبی } عنبیہ۔ پردۂ عنبیہ کی پچھلی
سطح کی سوجن (انگریزی) یووی آئیٹس
Uveitis

التہاب غشاء باطن قلب (ع) سوزش غشائے
ورم غشاء باطن قلب} اندرون قلب۔ دل کی
اندرونی جھلی کی سوجن (ا) انڈوکارڈائیٹس
Endocarditis

التہاب غشاء باطن معدہ (ع) سوزش غشائے
ورم غشاء باطن معدہ} اندرون معدہ۔ معدہ کی اندرونی
جھلی کی سوجن (ا) انڈوگسٹرائی ٹس۔
Endogastritis

التہاب غشاء مخاطی (ع) سوزش غشاء بلغمی۔ بلغمی
ورم غشاء مخاطی} جھلی کی سوجن (ا) مائی کوڈرمے
ٹائیٹس Mycodermatitis

التہاب غلاف عصب (ع) سوزش غلاف
ورم غلاف عصب} عصب۔ پٹھے کے غلاف کی
سوجن (انگریزی) نیوری لمائی ٹس
Neurilemmitis

التہاب غلصمہ (ع) سوزش لاذہ۔ کوّے کی
ورم لہات} سوجن (ا) یوولائی ٹس
Uvulitis

التہاب فرج (ع) سوزش اندام نہانی۔
ورم فرج} شرمگاہ کی سوجن (ا) ویجائی
نائی ٹس Vaginitis
ولوائی ٹس Vulvitis

التہاب فقرات (ع) سوزش مہرہا۔ مہروں
ورم فقرات} کی سوجن (ا) سپانڈی لائیٹس
Spondylitis

التہاب فم (ع) سوزش دہن۔ منہ کی سوجن
ورم فم (ع)} (انگریزی) سٹوماٹائی ٹس
Stomatitis

التہاب قرنیہ (ع) سوزش پردہ قرنیہ۔ پردۂ
ورم قرنیہ (ع)} قرنیہ کی سوجن (ا) کارنیائیٹس
Corneitis

التہاب قزحیہ (ع) سوزش پردہ عنبیہ۔ آنکھ
ورم عنبیہ} کے انگوری پردہ کی سوجن
(ا) آئی رائیٹس Iritis

التہاب قصبہ (ع) سوزش نائے گلو۔ ہوا
ورم قصبہ (ع)} کی نالی کی سوجن (ا) ٹریکائیٹس
Trachitis

التہاب قضیب (ع) سوزش قضیب۔ آلت کی
ورم قضیب (ع)} سوجن (ا) پینائی ٹس۔
Penitis

التہاب قلب (ع) سوزش دل۔ دل کی سوجن
ورم قلب (ع)} (انگریزی) کارڈائی ٹس
Carditis

التہاب قولون (ع) سوزش قولون خمدار آنت
ورم قولون (ع)} کی سوجن (ا) کولائی ٹس
Colitis

التہاب کبد (ع) سوزش جگر۔ جگر کی سوجن
ورم کبد (ع)} (انگریزی) ہیپے ٹائیٹس
Hepatitis

التہاب کتف (ع) سوزش شانہ۔ کندھے

ورم کنف (ع) | کی سوجن (۱) اومائیٹس
Omitis

التہاب کُلیہ | آماس گردہ ۔ گردہ کی سوجن
ورم کلیہ | (انگریزی) نفرائی ٹس
Nephritis

التہاب کُلوی صدیدی (ع) آماس گردہ
ورم کلوی صدیدی | ریمی ۔ گردہ کی پیپ والی سوجن
(۱) پائونفرائیٹس Pyonephritis

التہاب کیس (ع) آماس کیسہ ۔ کیسہ کی سوجن
ورم کیس (ع) | (انگریزی) برسائی ٹس
Bursitis

نوٹ ۔ کیسہ جس کو ڈاکٹری میں برسا کہتے ہیں ۔ ایک چھوٹی سی عشائی تھیلی ہوتی ہے جو اعضاء منصلہ کو باہم رگڑ سے محفوظ رکھتی ہے

التہاب کیس دمعی (ع) آماس کیسہ اشکی ۔
ورم کیس دمعی (ع) | آنسوؤں کی تھیلی کی سوجن
(۱) ڈکریوسسٹائیٹس Dacryocystitis

التہاب لثہ (ع) | آماس لثہ ۔ مسوڑھے کی
ورم لثہ (ع) | سوجن (۱) جنجوائی ٹس
Gingivites

التہاب لسان (ع) | آماس زبان ۔ زبان کی
ورم لسان (ع) | سوجن (۱) گلوسائی ٹس
Glossitis

التہاب لفائف (ع) آماس رودۂ دقیق ۔
ورم لفائف | پیچدار آنت کی سوجن

ایلیائی ٹس Ileitis

التہاب لہاۃ (ع) آماس مادہ حلق کے
ورم لہات (ع) | کوے کی سوجن (۱) یوولائیٹس
Uvulitis

التہاب لوزہ (ع) آماس لوزہ ۔ حلق کی بادام
ورم لوزہ (ع) | نما گلٹی کی سوجن ۔ اس مرض
کو اردو میں عام طور پر گلے پڑنا کہتے ہیں
(۱) ٹانسلائیٹس Tonsillitis

التہاب ماق العین (ع) آماس گوشۂ چشم ۔ آنکھ
ورم ماق العین | کے کویہ کی سوجن (۱) کنتھائی
ٹس Canthitis

التہاب مبیض (ع) آماس خصیۂ رحم خصیۂ رحم
ورم مبیض (ع) | کی سوجن (۱) اووری رائٹیس
Ovaritis

التہاب مثانہ (ع) آماس مثانہ ۔ مثانہ کی
ورم مثانہ (ع) | سوجن (۱) سسٹائی ٹس
Cystitis

التہاب مجاورات رحم (ع) آماس حوالی رحم
ورم حوالی رحم | رحم کے آس پاس کی سوجن
(۱) پیرامٹرائیٹس Parametritis
(۱) پلوی سیلولائیٹس Pelvicellulitis

التہاب مجری بول (ع) آماس نالیٔ پیشاب
ورم مجری بول (ع) | کی نالی کی سوجن (۱) یوریتھرائی
ٹس Urethritis

التہاب محفظۂ بلوریہ (ع) آماس غلاف جلیدیہ

ورم غلاف جلیدیہ | آنکھ کے موتی کے غلاف کی سوجن (انگریزی) فیکوسسٹائی ٹس Phacocystiti

التہاب محفظۂ کبد (ع) آماس غلاف جگر۔ جگر
ورم غلاف کبد | کے غلاف کی سوجن (ا) پیری ہیپاٹائیٹس Perihepatitis

التہاب محفظۂ غضروف (ع) آماس غلاف
ورم غلاف غضروف | غضروف۔ کری کے غلاف کی سوجن (انگریزی) پیری کانڈرائیٹس Perichondritis

التہاب محفظۂ کلیہ (ع) آماس غلاف گردہ۔
ورم غلاف کلیہ | گردہ کے غلاف کی سوجن (ا) پیری نفرائیٹس Perinephritis

التہاب محیط اعور (ع) آماس غلاف اعور۔
ورم غلاف اعور | کانی آنت کے غلاف کی سوجن (ا) پیری ٹفلائیٹس Perityphlitis

التہاب مخ (ع) سرسام۔ آماس دماغ۔ بھیجے
ورم مخ (ع) | کی سوجن۔ (ا) سیری برائیٹس Cerebritis

نوٹ۔ سرسام۔ ورم دماغ۔ اور ورم پردہائے دماغ دونوں کے لئے بولا جاتا ہے۔

التہاب مخاطی (ع) آماس غشائے بلغمی۔ بلغمی
ورم مخاطی (ع) | جھلی کی سوجن (ا) میوسائیٹس Mucitis

التہاب مُخیخ (ع) آماس دماغ خرد۔ آماس مخ خرد

ورم مُخیخ (ع) | دماغ۔ چھوٹے دماغ کی سوجن بھیجے کے پچھلے حصہ کی سوجن (ا) سیری بلائی ٹس Cerebellitis

التہاب مرارہ (ع) آماس زہرہ۔ پتے کی سوجن
ورم مرارہ (ع) | (انگریزی) کولی سسٹائیٹس Cholecystitis

التہاب مری (ع) آماس سرخ نالے۔ غذا
ورم مری (ع) | کی نالی کی سوجن (ا) اِسافے جائیٹس Esophagitis

التہاب مزمار (ع) آماس مزمار۔ مزمار کی سوجن
ورم مزمار | (انگریزی) گلوٹائی ٹس Glottitis

التہاب مساریقا (ع) آماس مساریقا۔ مساریقا کی
ورم مساریقا (ع) | سوجن (ا) میسنٹیرائی ٹس Mesenteritis

التہاب مستقیم (ع) آماس رودۂ مستقیم۔ سیدھی
ورم مستقیم (ع) | آنت کی سوجن (ا) ریکٹائیٹس Rectitis

التہاب مشیمہ (ع) آماس پردۂ مشیمہ۔ آنکھ کے
ورم مشیمہ (ع) | عروقی پردہ کی سوجن (ا) کورائی ڈائیٹس Choroiditis

التہاب مضیق حلق (ع) آماس حلقوم۔ حلق کے
ورم الحلقوم | پچھلے تنگ حصہ کی سوجن (ا) اسقمائیٹس Isthmitis

التہاب معی قولونی (ع) آماس رودہائے خرد

ورم امعاء دقاق وقولون | قولون - چھوٹی آنتوں و
قولون کی سوجن (ا) اِنٹروکولائی ٹس
Enterocollitis

التہاب مَفصل (ع) } آماس بند - جوڑ کی سوجن -
ورم مَفصل (ع) } (انگریزی) آرتھرائیٹس -
Arthritis

التہاب مَفصل رُکبہ (ع) آماس بندِ زانو - گھٹنے
ورم مفصل رُکبہ (ع) } کے جوڑ کی سوجن (ا) گنار
تھرائیٹس Gonarthritis

التہاب مُلتحمہ (ع) } آشوب چشم - آنکھ آنا -
ورم مُلتحمہ (ع) } آنکھ دُکھنا - (ا) کنجنکٹوائیٹس
Conjunctivitis
اَفتھلمیا Ophthalmia

التہاب مَہبل (ع) } آماس اندام نہانی - اندام
ورم مہبل (ع) } نہانی کی سوجن (ا) ویجانائی
ٹس Vaginitis

التہاب نُخاع (ع) } آماس حرام مغز - حرام مغز
ورم نُخاع (ع) } کی سوجن (ا) مائی لائیٹس
Myelitis
مِڈلائیٹس Medullitis

التہاب نخاع عظام (ع) آماس مغز استخوان
ورم مغز عظام (ع) } ہڈی کے گودے کی سوجن
(انگریزی) آسٹیومائی لائی ٹس -
Osteomyelitis

التہاب نسیج خلوی (ع) آماس ساخت خانہ دار

ورم نسیج خلوی (ع) | خانہ دار ساخت کی سوجن
(ا) سیلیولائیٹس Cellulitis

التہاب ورید (ع) } آماس ورید - ورید کی سوجن
ورم ورید (ع) } (انگریزی) فلیبائی ٹس
Phlebitis

التہاب وریدی رحمی (ع) آماس اوردۂ رحم - رحم
ورم اوردۂ رحم } کی وریدوں کی سوجن
(انگریزی) میٹروفلیبائی ٹس -
Metrophlebitis

التہابی (ع) } آماسی - سوزشی - سوجن والا
ورمی (ر) } (انگریزی) انفلامیٹری -
Inflammatory

التہاث (ع) پیاس و ماندگی کے سبب زبان
باہر نکالنا ٭

التیاع (ع) آتش عشق سے دل کا سوزاں
ہونا یا جلنا ٭

التیام (ع) زخم کا بھر جانا - زخم کا اچھا ہو جانا
گھاؤ مل جانا (انگریزی) ہیلنگ -
Healing

اَلثَغ (ع) } توتلا جو ش کو س یا ث اور
اَلکن (ع) } ر کو ل کہے ٭
(ا) لسپر Lisper

اَلجزّار (ع) ابوجعفر احمد بن ابراہیم الجزار
قیروان کا باشندہ - اور حکیم اسحاق بن قیطار
یہودی کا شاگرد تھا - اس کی کتاب

ہداشت الغرباء اور ایک آذر طبی کتاب کے یونانی و لاطینی و عبرانی زبانوں میں تراجم ہوئے۔ مصر میں اُس نے طاعون کے متعلق نہایت عمدہ تحقیقات کی تھیں۔

(۱) اَلجِزَرَہ Algizar

(۲) اَلغَزرَہ Algazirah

**اِلحاج** (ع) خانہ ہائے چشم۔ آنکھوں کے گڑھے

(۱) آربٹ Orbit

**اِلحاح** (ع) گھگھیانا۔ گڑگڑانا۔ عاجزی کرنا

**اِلحَام** (ع) زخم کا بھرنا۔ زخم کا انگور لانا +

**اَلخَص** (ع) جس کا بالائی پپوٹا موٹا اور سخت ہو

**اِلدَاد** (ع) مریض کو ایک گوشہ دہن سے دوا پلانا +

**اِلدَام** (ع) بخار کی مداومت۔ بخار چڑھے رہنا

**اَلَذّ** (ع) نہایت لذیذ۔ نہایت شیریں۔ مزیدار

**الزہراوی** (ع) ابو القاسم بن عباس الزہراوی مدینۃ الزہراء کا باشندہ تھا۔ مدینۃ الزہرا وہ تاریخی شہر جس کو اندلس کے آٹھویں اموی خلیفہ عبد الرحمٰن نے آباد کیا تھا۔ اور آج اُسکے کھنڈر اندلس کی اسلامی حکومت کی عظمت پر گواہی دینے کو موجود ہیں زہراوی کی مشہور طبی تصنیف "التصریف" اپنے مصنف کی بے انتہا شہرت کے باعث خود اسی کے نام سے مشہور رہے۔ یعنی بجائے "التصریف" کے "زہراوی" ہی کہلاتی ہے۔ اس کتاب کی تقسیم علمی او عملی دو حصّوں میں ہے علمی حصّہ کی نسبت عملی حصّہ کی شہرت زیادہ ہوئی۔ کیونکہ وہ فن جراحی کے متعلق ہے۔ اس میں اعمال بالید و آلات جراحی کا مفصل بیان ہے۔ کہ جس کو دیکھ کر تعجب ہوتا ہے۔ اور مصنف کے کمال علمی کی داد دینی پڑتی ہے۔ یورپ میں اس کتاب کی بہت قدر و منزلت ہوئی چنانچہ پہلے ۱۵۱۹ء میں اس کتاب کا مکمل لاطینی ترجمہ شائع ہوا۔ پھر ۱۷۷۸ء میں یہ کتاب بزبان عبرانی مع ترجمہ لاطینی جس میں آلات جراحی کی تصویریں بھی دی گئی ہیں بمقام آکسفورڈ (انگلستان) طبع ہوئی بعض یورپین مصنفین تواریخ طبیہ اس کتاب کی تعریف لکھتے ہیں۔ لیکن ساتھ ہی یہ بھی لکھتے ہیں۔ کہ زہراوی کی اس کتاب کا ماخذ یونانی حکیم پالوس Paulos کی کتاب کا باب جراحی ہے +

یہ کتاب ۱۹۱۲ء میں بمقام لکھنؤ مطبع نامی میں بھی طبع ہوئی۔ اور اس کتاب کا ایک مکمل نسخہ شہر پٹنہ عظیم آباد (بہار) کی اورینٹل لائبریری میں بھی موجود ہے۔ جس کی ضخامت ایک ہزار صفحہ کے قریب ہے ابو القاسم زہراوی ۱۱۰۶ء میں بمقام قرطبہ فوت ہوئے اور وہیں دفن کئے گئے +

انگریزی کی کتابوں میں زہراوی کے یہ نام پائے جاتے ہیں۔

Abul Kasim Ben
Abbas al Zaravi
Albucasis Abukasim
Bucasis Abulcases

**اَلس** (ع) مجنوں خبطی۔ دیوانہ۔ پاگل۔ باؤلا +

**اَلط** (ع) جس کے دانت کیڑے نے کھائے ہوں اور جڑیں باقی رہ گئی ہوں +

**اَلطع** (ع) جس کے دانت گر کر صرف جڑیں باقی رہ گئی ہوں +

**اَلغاء** (ع) انگلیوں کی ہڈیاں +

**اَلعبہ** (ع) جمع ہے لعاب کی +

**اَلغونہ** (ع) غازہ گلابی اُبٹنہ +

**اَلف** (ع) گند زبان جو صاف بات نہ کر سکے +

**اَلفان** (ع) بازو کے اندر کی دو رگیں +

**اَلفق** (ع) بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا۔ احمق

**اَلفیہ** (ف) ذکر۔ آلۂ تناسل +

**اِلقاح** (ع) لغوی معنی پیوند کرنا۔ طبی اصطلاحی معنی بار دار کرنا۔ حاملہ کرنا۔ نطفہ قرار پانا مرد اور عورت کے نطفہ کا باہم ملنا +
(ا) امپریگنیشن Impregnation

**اَلکن** (ع) لکنت والا جو اٹک اٹک کر بولے۔
(ع) گنگ۔ گنگا (۱) لسپر Lisper
(۲) ڈمب Dumb

**اَلم (وجع)** (ع) دکھ۔ درد۔ تکلیف۔ رنج۔
جالینوس کا قول ہے۔ کہ انسان کا طبعی حالت سے غیر طبعی حالت کی طرف چلا جانا الم کہلاتا ہے۔ چاہے اس کو اُس حالت کا ادراک و احساس نہ ہو۔ جیسے دردمند ہونا اور بے ہوش ہونا۔ لیکن شیخ کا مقولہ ہے۔ کہ کسی مخالف و منافی چیز کا ادراک و احساس ہی الم کہلاتا ہے۔ جیسے کسی بُری خبر کے سننے سے یا کسی تلخ یا بدمزہ چیز کے چکھنے سے تکلیف محسوس ہوتی ہے۔ پس دونوں تعریفوں کے باہمی فرق کا نتیجہ یہ ہے۔ کہ جالینوس ایک بے ہوش و بے خبر شخص کو بھی مبتلا الم کہتا ہے۔ لیکن شیخ چونکہ الم کی تعریف میں ادراک و احساس کی قید لگاتا ہے۔ اس لئے مدہوش و بیہوش آفت رسیدہ شخص کو وہ مبتلاء الم نہیں کہتا ظاہری نظر اور عرف عام کے لحاظ سے شیخ کی تعریف زیادہ صحیح اور قرین قیاس معلوم ہوتی ہے۔ کیونکہ درحقیقت درد وہی ہے جس کا احساس ہو (۱) پین Pain

فائدہ طب کی قدیم عربی و فارسی کتابوں میں درد کے لئے وجع کا لفظ استعمال کیا گیا ہے۔ لیکن جدید اطبائے صاحب وجع (درد) کے لئے عموماً الم کا لفظ استعمال کرتے ہیں چنانچہ ذیل کے لغات اُنہی کے کتب سے لئے گئے ہیں +

**الم اور وجع کا فرق** - علامہ قرشی کا قول ہے کہ جو درد خاص قوت لامسہ (چھونے کی قوت) سے محسوس ہو اس کو وجع کہتے ہیں اور جو درد و تکلیف کہ عام ہو یعنی کسی قوت حاسہ کے ذریعہ محسوس ہو اس کو الم سے موسوم کرتے ہیں - پس وجع خاص ہے اور الم عام

**اَلَمِ اُذن** (ع) } دردِ گوش - کان کا درد +
وجع اذن (ع) } (ا) اٹیلجیا Otalgia
ایئراک Earache

**اَلَمِ اربطہ** (ع) } دردِ رباطات - رباطات یعنی
وجع اربطہ (ع) } بندھنوں کا درد (ا) ڈسموڈینیا
Desmodynia

**اَلَمِ اسنان** (ع) } دردِ دندان - دانتوں کا درد
وجع اسنان (ع) } (انگریزی) اوڈن ٹیلجیا -
Odontalgia

**اَلَمِ امعاء** (ع) } دردِ رودہا - آنتوں کا درد
وجع امعاء (ع) } پیٹ کا درد (ا) انٹرلجیا
Enteralgia

**اَلَمِ انف** (ع) } دردِ بینی - ناک کا درد +
وجع انف (ع) } (انگریزی) رائی نیلجیا
Ureteralgia

**اَلَمِ بطن** (ع) } دردِ شکم - پیٹ کا درد +
وجع بطن (ع) } (انگریزی) سیلی ایلجیا +
Celialgia

**اَلَمِ بلعوم** (ع) } دردِ حلق - حلق کا درد +
وجع بلعوم (ع) } (انگریزی) فیرنگلجیا +
Pharyngalgia

**اَلَمِ ثدی** (ع) } دردِ پستان - چھاتی کا درد +
وجع ثدی (ع) } (انگریزی) مسٹلجیا -
Mastalgia

**اَلَمِ جلد** (ع) } دردِ پوست - جلد یا کھال
وجع جلد (ع) } کا درد (ا) ڈرماٹلجیا
Dermatalgia

**اَلَمِ جنب** (ع) } دردِ پہلو - پسلی کا درد +
ذات الجنب (ع) } (انگریزی) پلوروڈینیا
Stitch سٹچ Pleuradynia

**اَلَمِ حالب** (ع) } دردِ حالب - گردہ و مثانہ
وجع حالب (ع) } کی درمیانی نالی کا درد +
(ا) یوریٹرلجیا Ureteralgia

**اَلَمِ خصیہ** (ع) } دردِ خایہ - خصیہ کا درد -
وجع خصیہ (ع) } (انگریزی) ڈیڈی میلجیا
آرکی ایلجیا - Dedymalgia
آرکیو ڈینیا - Orchialgia
Orchiodynia

**اَلَمِ راس** (ع) } دردِ سر - سر کا درد +
وجع راس (ع) } (ا) سیفے للجیا یا کیفے للجیا
Cephalalgia
ہیڈیک Headache

**اَلَمِ رحم** (ع) } دردِ رحم - ناف یا دھرن کا
وجع رحم (ع) } درد (ا) ہسٹرلجیا -

Metralgia

Hysteralgia ہسٹرالجیا

اَلَمُ رُکْبَہ (ع) دردِ زانو۔ گھٹنے کا درد۔
وجع رکبہ (ر) (انگریزی) گونیلجیا۔

Gonalgia.

اَلَمُ شَراسِیف (ع) دردِ حوالی فم معدہ۔ فم معدہ
وجع شراسیف کے آس پاس کا درد۔

(ا) اپی گیسٹرالجیا Epigastralgia

اَلَمُ شَرَج (ع) دردِ مَقْعَد۔ مَقْعَد کا درد۔
وجع شرج (ر) (انگریزی) رَیکٹیلجیا۔

Rectalgia

اَلَمُ ضَوْء (ع) دردِ شعاع۔ روشن وچمکدار
وجع ضوء (ع) چیز کے دیکھنے کا درد۔

(ا) فوٹیلجیا Photalgia

اَلَمُ ظَہْر (ع) دردِ پُشت۔ پیٹھ کا درد۔
وجع ظہر (ر) (ا) نوٹیلجیا Nutalgia

اَلَمُ عَصَبی (ع) دردِ عصبی۔ عصبی درد عموماً
وجع عصبی (ر) ریحی درد سے بھی یہی درد
مراد ہوتا ہے (انگریزی) نیورَلجیا

Neuralgia

اَلَمُ عُصْعُص (ع) دردِ نشستگاہ۔ ڈھڈی کا
وجع عصعص (ع) درد (انگریزی) کاکسیوڈینیا

Coccyodynia

اَلَمُ عَضُد (ع) دردِ بازو۔ بازو کا درد۔
وجع عضد (ر) (انگریزی) بریکی ایلجیا

Brachialgia

اَلَمُ عَضَلی (ع) دردِ عضلہ۔ دردِ گوشت
وجع عضلی (ع) گوشت کا درد (ا) مائی

Myalgia ایلجیا

اَلَمُ عَظْم (ع) دردِ اُستخوان۔ ہڈی کا درد
وجع عظم (ر) (انگریزی) آسٹیوڈینیا

Osteodynia

اَلَمُ عَیْن (ع) دردِ چشم۔ آنکھ کا درد۔
وجع عین (ع) (انگریزی) افتھلَلجیا

افتھلموڈینیا Ophthalmalgia

Ophthalmodynia

اَلَمُ غُدَدِی (ع) دردِ غددی۔ غدود کا درد
وجع غدہ (ر) (انگریزی) ایڈی نلجیا

ایڈی نوڈینیا Adenalgia

Adenodynia

اَلَمُ غُضْرُوف (ع) دردِ غضروف۔ کری کا درد
وجع غضروف (ع) (انگریزی) کانڈریلجیا

Chondralgia

اَلَمُ فَقَرات (ع) دردِ مُہرہا۔ مُہروں یا گُریوں
وجع فقرات درد (ا) سپنڈی لیلجیا

Spondylalgia

اَلَمُ الفُؤاد (ع) (۱) دردِ دل۔ دل کا درد۔
وجع الفؤاد (ر) (۲) دردِ فم معدہ۔ کوڑی کا
درد (انگریزی) کارڈی ایلجیا۔

Cardialgia

نوٹ۔ فُؤاد کے لغوی معنی ہیں دِل ہیں وجع الفؤاد کے معنی ہیں وجع القلب یا درد دل لیکن فم معدہ کو بھی دل کے قریب ہونے کے سبب اَلفُؤَاد کہتے ہیں +

**وجع القلب اور وجع الفُؤاد کا فرق**

وجع القلب (درد دل) میں دفعتاً دل میں شدت کا درد ہوتا ہے جس کی ٹیسیں بائیں شانہ کی طرف جاتی ہیں۔ مریض کا رنگ فق ہو جاتا ہے۔ ہاتھ پاؤں سرد ہو جاتے ہیں کبھی ساتھ ہی قے بھی ہو جاتی ہے۔ اور مریض کو موت کا اندیشہ ہوتا ہے۔ بعض جدید مصری کتب طبیہ میں وجع القلب کو ذبحۂ صدریہ لکھا ہے۔ اور بعض میں الم فؤادی انگریزی میں وجع القلب کو انجائنا پکٹورس Angina Pectoris کہتے ہیں اور ذبحہ صدریہ اس کا صحیح مترادف ہے +

**وجع الفُؤاد** (درد فم معدہ) طبی کتب مثلاً قانون واکسیر اعظم وغیرہ میں وجع الفواد کے متعلق لکھا ہے۔ کہ وہ ایک شدید درد ہے جو فم معدہ پر عارض ہوتا ہے۔ اس میں مریض کو سخت بے چینی و بیقراری ہوتی ہے۔ ہاتھ پاؤں سرد ہو جاتے ہیں۔ شدید غشی پڑجاتی ہے۔ اور اکثر جلد ہلاک کر دیتا ہے۔ یہ ایک نہایت صعب مرض ہے۔ لیکن ڈاکٹری کتب میں اس مرض کی مندرجہ ذیل علامات لکھی ہیں۔ فم معدہ میں ٹھیر ٹھیر کر درد ہوا کرتا ہو اُس کا دورہ اکثر رات کے وقت ہوا کرتا ہے عموماً تو خلوئے معدہ میں درد ہوا کرتا ہے اور کھانا کھانے سے اس میں تخفیف ہو جاتی ہے۔ لیکن کبھی اس کے برعکس ہوتا ہے پیٹ میں نفخ و قراقر اور جلن کی شکایت ہوتی ہے۔ ڈکاریں آتی ہیں۔ جی متلاتا ہے اور اکثر قے ہو جاتی ہے۔ جدید اطباء مصر اس مرض کو حرقت القلب لکھتے ہیں جن کا صحیح انگریزی مترادف ہارٹ برن (Heartburn) ہے۔ اور جس کو اردو میں کلیجہ جلنا کہتے ہیں۔ لیکن ڈاکٹری میں اس کو کارڈی ایلجیا (Cardialgia) بھی کہتے ہیں۔ جو اپنے معنی کے لحاظ سے وجع الفواد کا بالکل صحیح مترادف ہے +

**وجع المعدہ**۔ (درد معدہ) میں مقام معدہ پر سخت درد ہوتا ہے۔ جس کی ٹیسیں بائیں شانہ تک جاتی ہیں۔ شدتِ درد سے مریض بیتاب ہو جاتا ہے۔ اور ماہی بے آب کی طرح لوٹتا ہے۔ اور مقام معدہ کو دباتا ہے +

**انتباہ**۔ طبی کتب میں وجع الفواد کی جو علامات لکھی ہیں۔ وہ درحقیقت وجع القلب کی علامات ہیں۔ لیکن وجع المعدہ کی علامات

بھی اس سے بہت مشابہ ہیں۔ اس لئے
تشخیص میں دقت ہوتی ہے لیکن وجع المعدہ
میں شدید غشی نہیں پڑتی۔ اور نہ فوری ہلاکت
کا اندیشہ ہوتا ہے +

اَلَم قدم (ع) } دردِ پا۔ پاؤں کا درد +
وجع قدم (ع) } (ا) پوڈیلجیا Podalgia

اَلَم قزحیہ (ع) } دردِ پردہ عنبیہ۔ آنکھ کے
وجع عنبیہ (ع) } انگوری پردہ کا درد +
(ا) آئی ریلجیا Iralgia

اَلَم قص (ع) } دردِ استخوان سینہ۔ سینہ کی
وجع قص (ع) } ہڈی کا درد (ا) سٹرنیلجیا
Sternalgia

اَلَم قضیب (ع) } دردِ قضیب۔ آلت کا درد
وجع قضیب (ع) } (انگریزی) فلیلجیا
Phallalgia

اَلَم قطن (ع) } دردِ کمر۔ کمر کا درد (ا) لمبیگو
وجع قطن (ع) } Lumbago

اَلَم کبد (ع) } دردِ جگر۔ جگر کا درد +
وجع کبد (ع) } (انگریزی) ہیپےٹیلجیا
Hepatalgia

اَلَم کلیہ (ع) } دردِ گردہ۔ گردہ کا درد
وجع کلیہ (ع) } (انگریزی) نفریلجیا۔
Nephralgia

اَلَم لسان (ع) } دردِ زبان۔ زبان کا درد (ا) گلوسیلجیا
وجع لسان (ع) } Glossalgia

اَلَم مبیض (ع) } دردِ خصیۃ الرحم۔ خصیۃ الرحم کا
وجع مبیض (ع) } درد (انگریزی) اووئیریلجیا
Ovaralgia

اَلَم مثانہ (ع) } دردِ مثانہ۔ مثانہ کا درد۔
وجع مثانہ (ع) } (انگریزی) سسٹیلجیا
Cystalgia

اَلَم مجریٰ بول (ع) } دردِ نایزہ۔ پیشاب کی نالی
وجع مجری بول (ع) } کا درد (ا) یوریتھریلجیا
Urethralgia

اَلَم مری (ع) } دردِ نائے شرخ۔ غذا کی
وجع مری (ع) } نالی کا درد (ا) ایسافیگیلجیا
Esophagalgia

اَلَم معدہ (ع) } دردِ معدہ۔ معدہ کا درد۔
وجع معدہ (ع) } (انگریزی) گیسٹریلجیا۔
Gastralgia

اَلَم مفصل (ع) } دردِ بند۔ جوڑ کا درد +
وجع مفصل (ع) } (انگریزی) آرتھریلجیا
Arthralgia

اَلَم نخاع (ع) } دردِ حرام مغز۔ حرام مغز کا
وجع نخاع (ع) } درد (انگریزی) مائیلجیا
Myalgia

اَلَم وجہ (ع) } دردِ چہرہ۔ چہرہ کا درد (ا) پروسوپیلجیا
وجع وجہ (ع) } Prosopalgia

اَلَم ورک (ع) } دردِ سرین۔ چوتڑ کا درد +
وجع ورک (ع) } (انگریزی) اسکی ایلجیا

Ischialgia

اَلْوَان (ع) جمع ہے لون بمعنی رنگ کی +

اِلْہَام (ع) خدا کی طرف سے دل میں کوئی بات پیدا ہونا +

اَلْیَہ (ع) (۱) سرین۔ چوتڑ۔ چوتڑ کا گوشت۔ تثنیہ اَلْیَتَیْن (۲) بڑے چوتڑوں والی عورت جمع اَلَایَا۔ (۱) نیٹ Nate جمع نیٹس Nates بٹک Buttock جمع بٹکس Buttocks.

اَلْیَاف (ع) جمع ہے لیف کی۔ ریشے جسم کی مختلف ساختوں کے ریشے (۱) فائبرس Fibers

اَلْیَاف عَضَلِیہ (ع) عضلی ساخت کے ریشے عضلاتی ریشے (۱) مسکیولر فائبرز Muscular Fibers

اُمّ (ع) جڑ۔ اصل۔ ماں (۱) مدر Mother
نوٹ۔ اُم کی جمع ذوی العقول میں اُمّہات اور غیر ذوی العقول میں اُمّات آتی ہے

اُمّ جافیہ (ع) دیکھو ام غلیظ +

اُمّ حلقوم (ع) مادر حلق۔ قدیم اصنام پرست عربوں کی اصطلاح میں ایک پری کا نام ہے جوان کے عقیدے کے بموجب باعث نزلہ یا زکام ہوتی تھی۔ یا نزلہ و زکام کو دور کر دیا کرتی تھی +

اُمّ حنونہ (ع) ام رقیق کے دوسرے پرت کا نام ہے تفصیل کے لئے دیکھو اُمّ رقیق

اُمّ الخبائث (ع) برائیوں کی ماں۔ برائیوں کی ماں۔ اصطلاح میں نام ہے شراب خانہ خراب کا +

اُمّ الدّم (ع)
ابورشا (ع)
اِنُوْرِزْما (ع)
شریان کے پھٹ جانے سے زیر جلد خون کا جمع ہو جانا۔ ایک مرض ہے جس میں شریان پھٹ جاتی ہے۔ اور اس سے خون نکل کر اس مقام کی جلد کے نیچے جمع ہو کر ابھار پیدا کر دیتا ہے۔ اس ابھار کا خاصہ ہے کہ یہ دبانے سے دب جاتا ہے۔ اور دباؤ اٹھانے سے بدستور عود کر آتا ہے +
(۱) اینیورزم Aneurism
نوٹ۔ تفصیل کے لئے دیکھو انورزما +

اُمّ دماغ (ع)
اغشیۃ الدماغ (ع)
سحایا (ع)
پردۂ دماغ۔ بھیجے کا پردہ۔ بھیجے کی جھلی۔ جو اس کی حفاظت کے لئے اس پر لپٹی ہوتی ہے یہ درحقیقت دو جھلیاں ہوتی ہیں۔ (۱) اُمّ رقیق (۲) اُمّ غلیظ (انگریزی) مے ننجز Meninges

اُمّ راس (ع) اعلائے سر۔ چندیا۔ سر کی چوٹی

اُمّ رقیق (ع)
غشاء لیّن (ع)
دماغ کا نرم اور باریک پردہ جو بھیجے کے اوپر لپٹا ہوا ہے
(۱) ارکنائڈ Arachnoid
(۲) پایامیٹر Piamater

نوٹ ۔ اُم رقیق کے درحقیقت دو پرت ہوتے ہیں (۱) بالائی پرت (۲) زیرین پرت چنانچہ بالائی پرت کو جدید طبی اصطلاح میں عنکبوتیہ اور ڈاکٹری میں اَرَکنائڈ کہتے ہیں اور زیرین کو جس میں عروقی جال ہوتا ہے۔ اور جو دماغ کے اندرونی حصوں میں داخل ہو کر ان کی پرورش کرتا ہے اور اس کے ایک حصہ کو دوسرے حصہ سے جدا کرتا ہے۔ اس کو جدید طبی اصطلاح میں اُم حنونہ یا اُم الماء اور انگریزی میں پایا میٹر کہتے ہیں +

اُمّ غلیظ (ع) } دماغ کا موٹا اور سخت پردہ
اُمّ جافیہ (ع) } جو کھوپری کی ہڈی سے اندر
اُمّ صفیق (ع) } کی جانب ملا رہتا ہے۔ اور
اُمّ صُلب (ع) } اپنے اور ام رقیق کے درمیان
غشاء صُلب (ع) } جوف یعنی فضا بناتا ہے۔

(۱) ڈیورا میٹر Duramater

اُمّ الصِّبْیَان (ع) جھوگہ۔ کبیرہ۔ یہ درحقیقت
اُمّ الشیاطین (ع) } ایک قسم کی صَرع یعنی مرگی
صَرع الطفال } ہے۔ جو بچوں میں بالعموم واقع ہوتی ہے۔ جس کی وجہ سے بچوں کے ہاتھ پیروں میں تشنج واقع ہوتا ہے۔ پتلیاں اوپر کو چڑھ جاتی ہیں۔ کبھی اس کے ساتھ تیز صفراوی بخار بھی ہوتا ہے اسی لحاظ سے بعض اطباء نے اس کو صرع صفراوی یا صفراوی مرگی سے تعبیر کیا ہے (۱) انفنٹائل کنوَلشن ۔

Infantile Convulsions

ڈاکٹری نوٹ ۔ ڈاکٹری میں اس مرض کو صرع میں نہیں بلکہ تشنج میں داخل کیا جاتا ہے۔ ام الصبیان اور صرع کا فرق دیکھو صرع میں +

اُمّ الطعام (ع) گیہوں (۲) معدہ +

اُمّ کلبہ (ع) بخار۔ تپ +

اِمَاتَتہ (ع) مرنا۔ مارنا۔ موت۔ جدید طبی اصطلاح میں یہ لفظ شقاقلوس اور غانغرایا کے لئے بولا جاتا ہے (۱) مارٹیفکیشن

Mortification

اَمَاق (ع) جمع ہے موق کی۔ آنکھ کا اندرونی کونہ

اَمَالہ (ع) } لغوی معنی مائل کر دینا۔ پھیر
انتقال مرض (ع) } دینا۔ اصطلاح طب میں کسی مادہ کو عضو علیل سے دوسرے عضو کی طرف پھیر دینا (۱) متاس ٹے سِس

Metastasis

اِنْبِیق (ع) } بھبکے کا سرپوش یا ڈھکنا۔
اِنْبِیق (ع) } جس کی ٹونٹی سے عرق کھینچ کر باہر نکلتا ہے (۱) اَلِمبِک (اَلَمبِیک)

Alembic

تفصیل کے لئے دیکھو قرع انبیق

اِنْتِتَاج (ع) ناک سے ہوا کرنا +

امتخاض (ع) خالص دودھ پینا ✦

اِمتحانُ الانف (ع) } مخصوص آلہ کے ذریعہ ناک
فحص الانف (ع) } کی اندرونی حالت کا معائنہ
کرنا (ا) رینوسکوپی Rhinoscopy

امتحانُ البطن (ع) } پیٹ کا امتحان کرنا۔ پیٹ
فحص البطن (ع) } کو ٹھوک بجا کر اس کا امتحان
کرنا (انگریزی) ایبڈومی نوسکوپی
Abdominoscopy

امتحان الرحم } خاص آلہ کے ذریعہ رحم یعنی
فحص الرحم (ع) } بچہ دان کا امتحان کرنا ✦
(ا) میٹروسکوپی Metroscopy

امتحان العین (ع) } چشم بین آلہ کے ذریعہ آنکھ
فحص العین (ع) } کا امتحان کرنا (ا) آفتھلمو
سکوپی Opthalmoscopy

امتحان المیت (ع) } مردہ کا امتحان کرنا۔ مردہ
فحص المیت (ع) } کو چیر پھاڑ کر دیکھنا ✦
(ا) نیکروسکوپی Ncuroscopy

اِمتخاخ (ع) ہڈی سے گودا نکالنا ✦

اِمتخاض (ع) بچے کا ماں کے پیٹ میں
حرکت کرنا (انگریزی) کیوک ننگ
Quickening

اِمتخاط (ع) ناک سنکنا۔ ناک صاف کرنا

اِمتزاج (ع) ملنا۔ اصطلاح میں دو یا زیادہ
چیزوں کا باہم مل کر ایک ہو جانا (ا) مکسچر
Mixture ✦ (ا) ان کارپوریشن
Incorporation

اَمتش (ع) کمزور نظر آدمی ✦

اِمتصاص (ع) چوسنا۔ جذب کرنا ✦
(ا) ابسارپشن Absorption

اِمتصاص ثانی (ع) تراوش یافتہ۔ رطوبت
کا دوبارہ جذب ہونا (ا) ری ایبسارپشن
Reabsorption

اِمتعاس (ع) پُشت یا چوتڑ کو زمین پر رگڑنا

اِمتلاء (ع) لغوی معنی بھرنا۔ پُر ہونا۔ اصطلاح
طب میں بدن یا کسی خاص عضو کا اخلاط
بالخصوص خون سے پُر ہونا ✦

نوٹ۔ اگرچہ معدہ کے پُر ہونے پر امتلاء
معدہ کا لفظ بولا جاتا ہے۔ لیکن یہ صحیح
نہیں (ا) ری پلیشن Replation

اگر کسی خاص عضو میں امتلاء ہو تو اس
کو ڈاکٹری میں کنجشچن کہتے ہیں ✦
Oongestion

امتلاء اور ورم میں فرق۔ امتلاء میں
درد اور سرخی نہیں ہوتی۔ لیکن ورم میں
ہوتی ہے ✦

اِمتلاء بحسب الاوعیہ (ع) اس حالت سے مراد
ہے۔ کہ اخلاط و ارواح مقدار میں زیادہ
ہو کر اپنے مقام کو بھر دیں یہاں تک
کہ وہ مقام تن کر کھنچنے لگے ✦

اِمتلاء الدماغ (احتقان الدم فی الدماغ)

دماغ میں خون کا بھر جانا۔ دماغ میں خون
کا جمع ہو جانا (۱) کنجیسچن آف دی برین
Congestion of the Brain

اِمْتِلاءِ دَمَوِی (ع) } بدن میں خون کا زیادہ ہونا۔
کثرۃ الدم (ع) } رگوں کا خون سے پُر اور بھرا
ہوا ہونا (۱) پلیتھورا Plethora
نوٹ جس کے جسم میں خون زیادہ ہو اس
کو طب میں کثیر الدم اور ڈاکٹری میں پلیتھورک
(Plethoric) کہتے ہیں +

اِمْتِلاءِ الطِّحال (ع) } تلی میں خون کا بھر جانا۔
احتقان الدم فی الطحال } تلی میں خون کا جمع ہو جانا۔
(۱) کنجیسچن آف دی سپلین
Congestion of the Spleen

اِمْتِلاءِ غلاف القلب (ع) } اس مرض میں غلاف
احتواء الرطوبت علی القلب } قلب کے اندر رطوبت
استسقاء حجاب القلب } بھر جاتی ہے۔ جس
سبب سے سانس بدقت لی جاتی ہے۔
وغیرہ (۱) ہائیڈرو پیری کارڈیم
Hydropericardium

اِمْتِلاءُ الکَبِد (ع) } جگر میں خون کا بھر جانا۔
احتقان الدم فی الکبد } جگر میں خون کا جمع ہو جانا +
(۱) کنجیسچن آف دی لیور
Congestion of the Liver

اِمْتِہاش (ع) جست کا اُسترے سے اپنے
چہرے کو صاف کرنا +

اِمْتِشاق (ع) رونے سے ہچکی آنی +

امثن (ع) جو پیشاب نہ روک سکے جس کو
قطرہ قطرہ پیشاب آئے +

اَمْحِج (ع) بہت گرم سخت پیاس۔ بہت
پیاسا ہونا +

اِمحوطپ } جس طرح سے قدیم یونانی
Imhotep } اسقلیبوس کو رب الشفاء سمجھتے
تھے۔ اسی طرح سے قدیم مصری بھی امحوطپ
کو رب العلوم اور رب الشفاء (طبی دیوتا)
جانتے تھے۔ جو اُن کے عقیدے کے بموجب
مریضوں کا دُکھ درد دُور کر کے اُن کو آرام
کی نیند سُلاتا تھا۔ امحوطپ درحقیقت
ایک جلیل القدر اور مشہور حکیم تھا اور
تمام علوم میں کامل ہونے کے علاوہ علم سحر
میں بھی ماہر تھا۔ قدیم مصریوں کے بہت
سے معابد اور مناروں میں اس دیوتا کے مجسمات
کی پرستش ہوتی تھی۔ اس مصری دیوتا کی اصنام ور
یا مجسمات میں اس کا سر کسی قدر گنجا دکھایا
جاتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ اس
زمانہ میں فضیلت علمی اور گنجاپن کو ایک خاص
تعلق یا لزوم تھا۔ اگرچہ یورپ کے بعض
ممالک خصوصاً فرانس میں یہ نسبت کسی قدر
اب بھی پائی جاتی ہے۔ کہ جسے بڑے فاضلوں
کی چندیا پر بال نہیں ہوتے مگر بدقسمتی سے
ہندوستان میں گنجے پن کے ساتھ بجائے

فضیلت علمی کے شرارت کو نسبت ہے ٭

**اَمخَط** (ع) وہ شخص جس کی ناک ہر وقت بہتی رہے

**اَمدَش** (ع) دُبلا اور کم عقل مرد ٭

**اَمذَح** (ع) (۱) جس کے دونوں پاؤں چلتے وقت آپس میں ملیں (۲) گندہ دہن جس کے منہ سے بُو آتی ہو ٭

**اَمذَر** (ع) مرد۔ آدمی (۱) مَین Man

**اِمرَأۃ** (ع) زن۔ عورت (انگریزی) وومن Woman

**اَمرَاض** (ع) (جمع ہے مرض کی) ناخوشی۔ دکھ۔ درد۔ بیماریاں۔ (۱) ڈیزیزز۔ Diseases (تفصیل کے لئے دیکھو مرض)

**اَمرَاضِ اَصلِیّہ** (ع) اصلی بیماریاں۔ ذاتی بیماریاں } امراض ذاتیہ - وہ بیماریاں جو ازخود پیدا ہوں۔ دوسرے امراض کے تابع نہ ہوں۔ اور نہ ان کی شرکت سے واقع ہوں ٭ (۱) ایڈیوپیتھک ڈیزیزز Idiopathic Diseases

**اَمرَاضِ اِنحِلَالِ فَرد** (ع) دیکھو امراض تفرق الاتصال ٭

**اَمرَاضِ بُحرَانِیّہ** (ع) وہ بیماریاں جو بحران میں بطریق انتقال مرض پیدا ہوں مثلاً محرقہ تپ کے بعد سرسام یا ورم گردہ یا درد انگلی وغیرہ کا ہو جانا (۱) کریٹیکل ڈیزیزز Critical Diseases

**اَمرَاضِ اَوعِیَہ** (ع) امراض تجاویف - وہ امراض جن میں اوعیہ جسم کے منافذ تنگ یا کشادہ ہو جائیں (۱) وَسکیولر ڈیزیزز Vascular Diseases

**اَمرَاضِ بَسِیطَہ** (ع) دیکھو امراض مفردہ ٭

**اَمرَاضِ بَلَدِیّہ** (ع) وہ بیماریاں جن کا تعلق کسی خاص مقام یا علاقہ سے ہو (۱) اینڈیمک ڈیزیز Endemic Diseases

**اَمرَاضِ تَجَاوِیف** (ع) وہ امراض جن میں تجاویف یعنی جسم کے جوف اپنے طبعی حالت سے چھوٹے بڑے یا مسدود ہو جائیں۔ جیسے معدہ کا سُکڑنا یا پھیل جانا یا مرض سکتہ میں بطون دماغ کا بند ہو جانا ٭

**اَمرَاضِ تَرکِیب** (ع) دیکھو مرض ترکیب ٭

**امراض تفرق اتصال** (ع) وہ مفرد بیماریاں } امراض انحلال الفرد } جو ہر عضو (مفرد و مرکب) میں پیدا ہو سکیں۔ جیسا کسی عضو میں تفرق یعنی جدائی کا واقع ہو جانا (تفصیل کے لئے دیکھو تفرق اتصال و مرض تفرق اتصال)

**اَمرَاضِ جُزئِیّہ** (ع) وہ بیماریاں جن کا علاج آسان ہو۔ ان کے مقابلہ میں امراض کلیہ ہیں ٭

**اَمرَاضِ حَادَّہ** (ع) شدید امراض۔ سخت امراض۔ سخت بیماریاں۔ وہ شدید امراض

جن کی مدت تھوڑی ہوتی ہے یعنی چالیس روز کے اندر اندر یا تو مرض دُور ہو جاتا ہے یا مریض ہلاک ہو جاتا ہے۔ اور یا مرض منتقل بہ مزمن ہو جاتا ہے۔ یہ امراض چار قسم کے ہوتے ہیں (۱) حاد کامل یا حاد فی الغایت یعنی نہایت شدید مرض جس کی مدت زیادہ سے زیادہ چوتھے دن تک ہوتی ہے۔ (۲) حاد متوسط یا حاد دون الغایت وہ شدید مرض جس کی مدت ساتویں دن تک ہوتی ہے (۳) حاد مطلق وہ شدید مرض جس کی مدت چودھویں سے بیسویں دن تک ہوتی ہے (۴) حاد منتقل یا حاد مزمن وہ شدید مرض جس کی مدت اکیسویں دن سے انتالیسویں دن تک ہوتی ہے امراض حاد کے مقابلہ میں امراض مزمنہ ہیں۔ جن کی مدت چالیس روز یا اس سے زیادہ ہوتی ہے (۲) ایکیوٹ ڈیزیز ز۔

Acute Diseases

نوٹ (۱) مرض حاد کامل وحاد متوسط و حاد مطلق کو ڈاکٹری میں ایکیوٹ ڈیزیز ز اور حاد مزمن کو سب ایکیوٹ اور مرض مزمن کو کرانک ڈیزیز کہتے ہیں۔

(۲) ڈاکٹری میں حاد و مزمن امراض کے لئے وقت کی کوئی قید نہیں۔ بلکہ صرف علامات مرض کی خفت و شدت سے ہی اُن کو حاد و مزمن کہا جاتا ہے۔ نیز دیکھو مرض حاد و مرض مزمن۔

**اَمراض حادّۃ المُزمِنات** (ع) وہ شدید امراض جن کی مُدت اکیس دن سے اُنتالیس دن تک ہوا کرتی ہے (دیکھو امراض حادہ)

**اَمراض خاصّہ** (ع) خاص خاص امراض۔ وہ امراض جن کا وقوع خاص خاص اعضا میں ہوا کرتا ہے۔ مثلاً بہرہ پن کان کے لئے اور اندھا پن آنکھ کے لئے مخصوص ہیں (۲) لوکل ڈیزیز

Local Diseases

**اَمراض حادّہ جداً** (ع) غایت درجہ کی شدید امراض (دیکھو امراض حادّہ)

**اَمراض خلقت** (ع) وہ بیماریاں جن میں اعضا ماؤفہ کی شکل وصورت بدل جائے۔

**اَمراض خنازیریّہ** (ع) خنازیری بیماریاں ایسی بیماریاں جو مادۂ خنازیر سے پیدا ہوں (انگریزی) سکرافیولس ڈیزیز ز۔

Scrofulous Diseases

نوٹ۔ جدید تحقیقات سے معلوم ہوا ہے کہ امراض خنازیری کا مادہ درحقیقت مادۂ سل ہوتا ہے۔ (تفصیل کے لئے دیکھو سل غُددی)

**اَمراض زُہریّہ** (ع) امراض زہرہ۔ زہرہ کی بیماریاں۔ کنایہ ہے آتشک و سوزاک

سے (انگریزی) وِنیریَل ڈیزیزز۔

Venerial Diseases

نوٹ (۱) چونکہ قدیم یونانیوں کا یہ عقیدہ یا وہم تھا۔ کہ جب اہل سپیتانی نے اُن کے ملک پر حملہ کیا۔ تو ان کی محبت کی دیوی وینس یعنی زُہرہ نے اُن حملہ آوروں میں بطور سزا مرض آتشک و سوزاک پیدا کر دیا اس لئے یہ دونوں بیماریاں وینیریَل ڈیزیزز یعنی امراض زہرہ کے نام سے نامزد ہوگئیں

(۲) پُرانے زمانہ میں (۱) سوزاک (۲) آتشک اور (۳) آبلۂ فرنگ کو ایک ہی قسم کی سمیت سے مانا جاتا تھا چنانچہ یورپ میں ۱۸۳۶ء تک تا تحقیقات ڈاکٹر ریکارڈ صاحب یہی بات مانی جاتی رہی۔ لیکن بعد کی تحقیقات سے ثابت ہوا۔ کہ نہ صرف سوزاک و آتشک ہی دو مختلف امراض ہیں۔ بلکہ آتشک حقیقی و مزاجی بھی دو مختلف بیماریاں ہیں۔

(۳) ان تینوں امراض میں سوزاک تو زمانہ قدیم سے یورپ و ایشیا کے اکثر ممالک میں پایا جاتا ہے۔ لیکن آتشک و آبلہ فرنگ کے مقام ابتداء کے متعلق بہت کچھ اختلاف رہا ہے جس کی دلچسپ اور محققانہ تاریخ دیکھو آتشک کے بیان میں۔ (۱) سمپل ڈیزیزز

Simple Diseases

**اَمراض بسائط** (ع) سادہ بیماریاں جو کسی مادہ کی وجہ سے نہ ہوں۔

**اَمراض سلیمہ** (ع) وہ امراض جن کا علاج سہل ہو اور کوئی امر صحیح تدبیر کے مانع نہ ہو۔

**اَمراض سوء الترکیب** (ع) وہ مفرد بیماریاں جو پہلے اعضاء مرکبہ میں عارض ہوں۔ جیسے خلع یعنی کسی جوڑ کا اپنے مقام سے اُتر جانا۔

**اَمراض سوء مزاج** (ع) وہ مفرد بیماریاں جو پہلے اعضاء مفردہ میں عارض ہوں جیسے عصب یعنی پٹھے کا گرم یا سرد ہو جانا (تفصیل کے لئے دیکھو مرض سوء مزاج)

**اَمراض شرکیہ** (ع) وہ بیماریاں جو دوسری بیماریوں کی شرکت سے واقع ہوں۔

**اَمراض شکلیہ** (ع) وہ بیماریاں جن میں اعضاء ماؤفہ کی شکل یا ہیئت طبعی بدل جائے۔ جیسے استسقاء الرأس میں سر کا چپٹا ہو جانا۔ یا پُشت وغیرہ میں کوبڑ نکل آنا۔

**اَمراض صفائح اعضاء** (ع) وہ بیماریاں جن میں سطوح اعضاء کی حالت طبعی بدل جائے۔ مثلاً جو سطح قدرتی و طبعی طور پر چکنا تھا۔ وہ کھردرا ہو جائے اور جو طبعی طور پر کھردرا تھا۔ وہ چکنا ہو جائے جیسے معدہ کی اندرونی سطح کا چکنا ہو جانا۔ یا پھیپھڑے کی چکنی سطح کا کھردرا ہو جانا۔

**امراض طاریہ** (ع) یہ در حقیقت متعدی بیماریاں ہیں جو دو قسم کی ہوتی ہیں (۱) وہ جو کسی ایک خاندان یا کسی ایک مقام میں محدود ہوں اُن کو امراض وافدہ کہتے ہیں (۲) وہ جو کسی خاص خاندان و مقام میں مخصوص نہ ہوں بلکہ عام طور پر منتشر ہو جائیں۔ ان کو امراض وبائیہ کہتے ہیں (۱) اینڈیمک ڈیزیزز

Endemic Diseases

(۲) اپیڈیمک ڈیزیزز

Epidemic Diseases

**امراض عامّہ** (ع) وہ بیماریاں جن کا تعلق سارے جسم سے ہو یعنی جو تمام جسم میں یکساں طور پر پیدا ہوتے ہیں۔ جیسے بخار یا کمیٔ خون وغیرہ (۱) جنرل ڈیزیزز۔

General Diseases

**امراض العدد** (ع) وہ بیماریاں جن میں اعضائے جسم اپنی طبعی تعداد سے کم یا زیادہ ہو جائیں اور کمی بیشی ہر ایک کی دو قسمیں ہیں (۱) طبعی (۲) غیر طبعی۔ چنانچہ طبعی زیادتی وہ ہے کہ جس میں عضو زائد کی نظیر پہلے سے بدن میں موجود ہوتی ہے۔ جیسے پانچ انگلیوں کی جگہ چھ انگلیاں ہو جانا۔ اور طبعی کمی وہ ہے۔ کہ جس میں عضو کی تعداد پیدائشی طور پر ہی کم ہوتی ہے۔ جیسے پیدائشی طور پر پانچ انگلیوں کی بجائے چار انگلیاں ہونا۔ اور غیر طبعی زیادتی وہ ہے کہ جس میں عضو زائد کی نظیر پہلے سے جسم میں موجود نہیں ہوتی۔ مثلاً کسی شخص کے دُم نکل آنا۔ اور غیر طبعی کمی وہ ہے۔ جس میں پیدائشی طور پر اعضاء کی تعداد پوری ہو لیکن بعد میں ضرب یا زخم کی وجہ سے کم ہو جائے۔ مثلاً ہاتھ کی کسی انگلی کا گل کر جدا ہو جانا۔ پھر مذکورہ بالا طبعی کمی بیشی بھی دو قسم کی ہوتی ہے (۱) کُلّی (۲) جُزئی۔ چنانچہ زیادتی طبعی کُلّی میں عضو زائد پورا ہوتا ہے۔ مثلاً چھٹی انگلی کا مکمل پیدا ہو جانا۔ اور زیادتی طبعی جُزئی وہ ہے۔ جس میں عضو زائد پورا نہ ہو۔ مثلاً کسی انگلی میں بجائے تین پوروں کے چار پورے ہونا۔ اور کمی کُلّی وہ ہے جس میں کوئی عضو بالکل ہی مفقود ہو۔ مثلاً ایک انگلی کا بالکل مفقود ہونا۔ اور کمی طبعی جُزئی وہ ہے۔ جس میں عضو بالکل مفقود نہیں ہوتا۔ بلکہ اُس کا کوئی حصّہ کم ہوتا ہے۔ مثلاً کسی انگلی میں بجائے تین پوروں کے دو پورے ہونا۔

**امراض عصریہ** (ع) وہ بیماریاں جن میں برودت کے سبب مواد بند ہو کر ٹھہر جائے

**امراض غیر مسلّمہ** (ع) وہ بیماریاں جن کی درست اور طبعی تدبیر سے کوئی امر مانع ہو جیسے

امراض مسلمہ)

**اَمْرَاض فَصْلِیَّہ** (ع) وہ بیماریاں جو کسی خاص فصل یا موسم میں لاحق ہوتی ہیں۔ جیسے موسمی بخار۔

**اَمْرَاض کُلِّیَّہ** (ع) وہ بیماریاں جن کا علاج دشوار ہو (ضد ہے امراض جُزیہ کی)

**اَمْرَاض مَادِّیَّہ** (ع) وہ بیماریاں جو کسی مادہ یا خلط کی زیادتی یا خرابی سے پیدا ہوں۔ (ضد امراض ساذجہ)

**اَمْرَاض مُتَعَدِّیَہ** (ع) متعدی بیماریاں۔ چھوت
امراض مُسْرِیَہ
امراض ساریہ } کی بیماریاں۔ وہ بیماریاں جو مریض سے تندرست آدمی کو لگ جائیں (۱) اِنفیکشس ڈیزیزز

Infectious Diseases

کن ٹے جی آس ڈیزیز۔

Contagious Diseases

نوٹ متقدمین اطباء چھ سے لے کر دس پندرہ امراض تک متعدی جانتے رہے ہیں۔ جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

(۱) جذام (کوڑھ) (۲) جرب (تر خارش) (۳) جدری (چیچک) (۴) حصبہ (خسرہ) (۵) سل و قروح عفنہ (سرانڈے زخم) (۶) حُمّی وبائیہ (وبائی بخار) جو عام طور پر پھیلتے ہیں اور جن میں طاعون بھی شامل ہے۔ لیکن تحقیقات جدیدہ سے تقریباً ساٹھ بیماریاں متعدی ثابت ہوئی ہیں جن میں سے مشہور و کثیر الوقوع کے نام درج ذیل کئے جاتے ہیں:-

(۱) حُمّی مواظبہ یا جاڑا بخار (۲) حُمّی نائبہ یا باری کا بخار (۳) غِب دائرہ یا تجاری کا بخار (۴) ربع دائرہ یا چوتھیا بخار (۵) حُمّی مُطْبِقَہ تنا قصہ یا میعادی بخار (۶) حُمّی اَصْفَر یا زرد بخار (۷) حُمّی اَسْوَد یا سیاہ بخار (۸) حُمّی قرمزیہ یا سُرخ بخار۔ (۹) حُمّی مُخّی و نخاعی یا غشی کا بخار (۱۰) حُمّی قحطی یا کال کا بخار (۱۱) حُمّی التّدرج یا ہڈی توڑ بخار (۱۲) حُمّی لدغ الفار یا چوہے کے کاٹے کا بخار (۱۳) حُمّی السّکیت یا کھٹمی کاٹے کا بخار (۱۴) حُمّی مالٹا یا مالٹا بخار (۱۵) حُمّی نفاسیہ یا پرسوت کا بخار (۱۶) حُمّی عُفْنَہ یا عفونتی بخار (۱۷) حُمّی صدیدیہ یا پیپ کا بخار (۱۸) حُمّی نزلیہ وبائیہ یا (حُمّی وبائیہ - اِنفلوئنزا) (۱۹) حُمّی جِلاریہ یا گھٹیا کا بخار (۲۰) جدری یا چیچک (۲۱) حصبہ یا خسرہ (۲۲) حُمرۃ فلغمونی و باشرا یا سُرخ باد (۲۳) ورم غدہ نکفیہ یا گلسوئے (۲۴) سُعال دیکی یا کالی کھانسی (۲۵) خناق وبائی (۲۶) ذات الرّیہ یا نمونیا (۲۷) سل و دق یا تپ دق (۲۸) طاعون (۲۹) ہیضہ (۳۰) کُزاز یا جاندنی۔

(۳۱) نارفارسی (۳۲) زحیر یا پیچش (۳۳)
اسہال مزمن (۳۴) مرض النوم (۳۵)
جذام (۳۶) آتشک (۳۷) سوزاک (۳۸)
رمد یعنی آنکھ دُکھنا اور کئی ایک جلدی امراض
وغیرہ متعدی بیماریوں میں شامل ہیں۔
ان کے علاوہ ذیابیطس و نقرس اور کئی
ایک دوسرے امراض کے متعدی ہونے
کے متعلق یورپ میں آج کل تحقیقات ہو رہی
ہیں۔ اغلب ہے کہ آئندہ وہ بھی متعدی
ثابت ہوں +

**اَمْرَاضِ مُتَغَیِّرَہ** (ع) وہ بیماریاں جو بتدریج
پیدا ہوں اور رفتہ رفتہ رنگ بدلیں +

**اَمْرَاضِ مُتَوَارِثَہ** (ع) موروثی بیماریاں۔ وہ
بیماریاں جو ماں باپ سے اولاد کو پہنچیں
(انگریزی) ان ہیریٹڈ ڈیزیز ز۔
Inherited Diseases

نوٹ بعض اطباء نے ان کی تعداد آٹھ
لکھی ہے۔ اور وہ یہ ہیں (۱) جذام (۲)
برص یعنی سفید داغ (۳) دق (۴) سل۔
(۵) مالیخولیا (۶) شعفہ یعنی گنج (۷) نقرس
یعنی چھوٹے جوڑوں کا درد (۸) مانیا یعنی
ایک قسم کا جنون۔ لیکن بعض اطباء نے ان
کی تعداد سترہ تک لکھی ہے۔ آٹھ تو وہ جو
اوپر مذکور ہوئیں۔ اور (۹) صرع یعنی مرگی
(۱۰) بہق (۱۱) جرب یعنی تر خارش (۱۲) جدری
یعنی چیچک (۱۳) بخر یعنی گندہ دہنی (۱۴)
رمد یعنی آنکھ دُکھنا (۱۵) قروح متعفنہ۔
(۱۶) حَصْبَہ یعنی خسرہ (۱۷) وباء۔ اس کے
علاوہ شیخ نے گردہ و مثانہ کی پتھری کو بھی
امراض متوارثہ میں داخل فرمایا ہے۔ اور
متاخرین اطباء آتشک و سوزاک کو بھی
امراض متوارثہ میں شامل کرتے ہیں +

**اَمْرَاضِ مُتَوَسِّطَہ** (ع) وہ امراض جو حادہ و مزمنہ کے
درمیان ہوں۔ جن کی مدت بیس سے
چالیس روز تک کے اندر اندر ہو +

**اَمْرَاضِ مَجَارِی** (ع) مجاری جسم یعنی جسم کی
رگوں اور نالیوں کی بیماریاں۔ وہ بیماریاں
جن میں جسم کے مجاری بند یا تنگ یا کشادہ
ہو جائیں۔ مثلاً ثقبہ عنبیہ (پتلی) کا تنگ
یا کشادہ ہو جانا +

**اَمْرَاضِ مُخْتَصَّہ** (ع) وہ بیماریاں جو خاص خاص
اعضاء سے تعلق رکھتی ہیں +

**اَمْرَاضِ مُرَکَّبَہ** (ع) مرکب بیماریاں اس قسم
کی بیماری چند امراض کی ترکیب سے پیدا
ہوتی ہے۔ اور اس کا نام و علاج مخصوص
ہوتا ہے۔ مثلاً ورم کہ سوء مزاج و تفرق
الاتصال اور مرض الترکیب کے باہم ملنے
ملنے اور مرکب ہونے سے پیدا ہوتا ہے۔
اور ایک ہی نام (ورم) سے تعبیر کیا جاتا
ہے۔ برخلاف اس کے اکثر اسباب بدن

میں یا کسی خاص عضو میں چند بیماریاں جمع ہو جائیں۔ لیکن ان کے مجموعہ کا نام و علاج مخصوص نہ ہو تو اُسکو مرض مرکب نہیں کہتے۔ بلکہ امراض مجتمعہ سے موسوم کرتے ہیں۔ جیسے بخار کھانسی اور استسقاء (ا) کمپلی کیٹڈ ڈیزیز

**اَمْرَاضِ مِزَاجِیہ** (ع) وہ بیماریاں جو خرابیٔ مزاج سے پیدا ہوتی ہیں +

**اَمْرَاضِ مُزْمِنَہ** (ع) مزمن بیماریاں۔ پُرانی بیماریاں۔ ایسے امراض کی مدت چالیس روز یا اس سے زیادہ ہوتی ہے۔ زیادتی کی کوئی حد نہیں۔ خواہ مرض ساری عمر رہے ان کے مقابلہ میں امراض حادہ ہیں جن کی مدت چالیس روز سے کم ہوتی ہے۔ (دیکھو امراض حادہ) (ا) کرانک ڈیزیز
Chronic Diseases

**اَمْرَاضِ مُسْتَعْصِیَہ** (ع) لاعلاج بیماریاں + (انگریزی) اَنکیوریبل ڈیزیز۔
Incurable Diseases

**اَمْرَاضِ مُسَلَّمَہ** (ع) / امراض سلیمہ (ع) } وہ بیماریاں جن کی درستی اور واجبی تدبیر سے کوئی امر مانع نہ ہو +

**اَمْرَاضِ مُشَارِکَہ** (ع) وہ بیماریاں جو کسی عضو میں دوسرے عضو کے قرب و بعد کے لحاظ سے لاحق ہوں۔ مثلاً ایک اُنگلی کا اپنی قریب کی دوسری اُنگلی سے بدشواری ملنا یا نہ ملے سکنا (نیز دیکھو امراض وضع)

**اَمْرَاضِ مُشْتَرَکہ** (ع) / امراض عامہ } وہ بیماریاں جو ہر عضو مفرد و مرکب میں عارض ہوں +

**اَمْرَاضِ مُفْرَدَہ** (ع) مفرد بیماریاں۔ وُہ بیماریاں جو بذاتِ خود مفرد ہوں۔ یعنی چند بیماریوں کے ملنے سے پیدا نہ ہوں جیسے بخار۔ ضد۔ امراض مرکبہ (ا) سمپل ڈیزیز
Simple Diseases

**اَمْرَاضِ مِقْدَار** (ع) وہ بیماریاں جن سے اعضاء ماؤفہ کے حجم میں فرق آجائے۔ یعنی وہ موٹے یا دُبلے ہو جائیں +

**اَمْرَاضِ مَاْبِیَہ** (ع) امراض وبائیہ۔ وبائی امراض +

**اَمْرَاضِ مُؤَمِّنَہ** (ع) وہ بیماریاں جو دوسری بیماریوں سے امن دیں +

**اَمْرَاض وَاَعْرَاضِ مُنْذِرَہ** (ع) وہ امراض و علامات جو کسی دوسرے مرض کا خوف دلائیں۔ مثلاً دائمی خفقان فوری موت کا مُنذر ہوتا ہے۔ یا کابوس جو صرع و سکتہ وغیرہ کے پیدا ہونے کا خوف دلاتا ہے

**اَمْرَاضِ وَافِدَہ** (ع) وہ متعدی بیماریاں جو کسی خاص مقام یا خاص خاندان سے تعلق رکھتی ہوں۔ نیز دیکھو امراض طاریہ
Endemic Diseases

Sporadic Diseases

اَمْرَاض وَبَائِیّہ (ع) وبائی بیماریاں۔ وُہ بیماریاں جن میں ایک ہی وقت میں بہت سے آدمی مبتلا ہو جائیں۔ جیسے طاعون وہیضہ وغیرہ (۱) اَپیڈِیمِک ڈِیزِیزِز۔

Epidemic Diseases

اَمْرَاض وَضع (ع) وہ بیماریاں جن میں اعضاء ماؤفہ کی وضع میں فرق آجاتا ہے۔ اس کی دو قسمیں ہیں (۱) موضعی (۲) مشارکی۔ موضعی کی چار صورتیں ہیں (۱) کسی عضو کا اپنے مقام سے اُکھڑ جانا (۲) عضو کا اپنے مفصل (جوڑ) میں حرکت کرنا (۳) عضو ساکن کا متحرک ہونا جیسے مرض رعشہ میں سر ہلنا (۴) عضو متحرک کا ساکن ہو جانا جیسے مرض تحجر المفاصل میں جوڑوں کا حرکت نہ کر سکنا۔ مشارکی کی دو صورتیں ہیں (۱) ایک عضو کا اپنے قریب عضو سے دور ہو جانا مثلاً ایک اُنگلی کا ٹیڑھا ہو کر دوسری اُنگلی سے نہ مل سکنا یا بدشواری ملنا (۲) ایک عضو کا دوسرے عضو سے جُڑ جانا یا مل جانا مثلاً دو اُنگلیوں کا جُڑ جانا یا مرض شترناق میں آنکھ کا بدشواری کُھلنا ✦

اَمْرَد (ع) بے ریش۔ سادہ رو جس کے ابھی تک ڈاڑھی مونچھ نہ نکلی ہو (۱) بیرڈلیس

Beardless

اَمْرَدپَرَسْت (ع) لونڈی باز (۱) پیڈِری رِیسٹ

Pederest

اَمْرَط (ع) جس کے ابرو یعنی بھوؤں کے بال گر گئے ہوں جس کی ڈاڑھی گھنی نہ ہو۔ چھدری ڈاڑھی والا ✦

اَمْرَبَات (ع) احشاء البطن (ع) } پیٹ کے اعضاء مثلاً جگر معدہ۔ آنتیں وغیرہ۔ (۱) اَیبڈومِنَل وِسری

Abdominal Viscerae

اَمْزِجَہ (ع) جمع ہے مزاج کی ✦

اِمْسَاک (ع) لغوی معنی رکنا بند کرنا۔ اور اصطلاحی معنی قبض شکم۔ پیٹ کا قبض آنتوں کا قبض (۱) کانسٹی پیشن۔

Constipation

نوٹ۔ متاخرین اطباء اس مرض کا اطلاق امساک منی (منی کی رکاوٹ) پر کرتے ہیں

اِمْسَاک مُتَعَاصِی (ع) قبض مُسْتَعْصِی (ع) } شدید قبض۔ نہ کُھلنے والی قبض (۱) آبسٹی پیشن

Obstipation

اِمْشَاء (ع) دوائے مسہل۔ دست لانا۔ پیٹ جاری کرنا ✦

اَمْشَاج (ع) بدن کے اخلاط یا رطوبات جن سے اعضاء ترکیب پاتے ہیں۔ مرد و عورت کی منی کا مخلوط یا مجموعہ جس سے اعضائے مفردہ کی بنا پڑتی ہے۔ مرد و عورت کی

منی کی آمیزش۔ مرد و عورت کی منی کے باہم ملنے سے جو نطفہ میں اختلاط ہوتا ہے +

**اِمْصَاخ** (ع) شیر خوار بچے کا دودھ چھڑانا +

**اِمْصَال** (ع) عورت کا حمل کو مُضغہ کی حالت میں گرا دینا +

**اِمْضَاض** (ع) زخم کا سوزش کرنا۔ سرمہ کا آنکھ میں جلن پیدا کرنا +

**اَمْعَاء** (ع) } جمع ہے مِعی (مِعَاء) کی۔ (۱)
**مُصَارِین** (ر) } آنتیں (۲) اِنْٹسْٹائِنْز۔

Bowels باؤلز Intestines

نوٹ۔ جسم کے لحاظ سے امعاء دو قسم کی ہوتی ہیں چھوٹی اور بڑی جن میں سے ہر ایک کی تین قسمیں ہوتی ہیں۔ پس اَمْعَا تعداد میں کل چھ ہیں (دیکھو امعاء دقاق وغلاظ)

**اَمْعَاء دِقَاق** (ع) } چھوٹی آنتیں۔ اوپر کی
**اَمْعَاء عُلیا** (ع) } آنتیں۔ یہ تعداد میں تین او لمبائی میں بالاوسط ۲۲ فٹ ہوتی ہیں (۱) اِثنا عشری یا بارہ انگشتی آنت (۲) صائم یا خالی آنت (۳) دقاق یا پیچیدہ آنت ان میں چربی نہیں ہوتی۔ البتہ رطوبت لزجہ دلیسدار رطوبت) ان کی سطح پر چپ ہوتی ہے (۲) سمال اِنْٹسْٹائِنْز۔

Small Intestines

**اَمْعَاء غِلَاظ** } (ع) موٹی و بڑی آنتیں زیرین آنتیں
**اَمْعَاء سُفلیٰ** (ع) } یہ بھی تعداد میں تین او لمبائی میں قریب پانچ فٹ کے ہوتی ہیں۔ یہ بہ نسبت چھوٹی انتڑیوں کے اپنے دائرہ میں بہت بڑی اور موٹی اور ساخت میں دبیز اور صورت میں تکونی اور جھولدار ہوتی ہیں۔ اور ان میں چربی بھی بہت ہوتی ہے۔ یہ معاء دقاق کے جائے اختتام سے آغاز ہو کر شروع میں خوب فراخ لیکن بتدریج تنگ ہوتی ہوئیں معاء مستقیم کے قریب پھر کشادہ ہو کر مبرز میں ختم ہوتی ہیں۔ نام ان کے یہ ہیں (۱) اَعْوَر یعنی کانی آنت یا ایک مُنہ والی آنت (۲) قُولُون یا خمدار آنت (۳) مُستقیم یا سیدھی آنت جو مُبرز میں ختم ہوتی ہے (۲) لارج اِنْٹسْٹائِنْز

Large Intestines

**اِمْعَان** (ع) غور کرنا۔ سوچنا۔ تاکنا۔ گھورنا

**اَمَّعَہ** (ع) } سُست رائے۔ کم عقل۔
**اَمَّع** (ر) } جو ہر ایک کے تابع ہو جائے

**اَمْعَر** (ع) کم بالوں والا جس کے بال گرتے ہوں

**اِمْغِیَارِیْنُوس** (ع) } تپ بلغمی۔ بلغمی
**حُمّٰی بلغمیہ** (ع) } بخار +

**اَمْغَر** (ع) سُرخ بالوں والا +

**اِمْفِزِیْمَا** (ع) معرب ہے اِمفائی سیما کا جس کے معنی ہیں انتفاخ۔ پھولنا یا ہوا بھر جانا (۲) اِمفائی سیما Emphysema

**اِمْقِرَار** (ع) رگ کا اُبھر آنا +

**اَمُوقُ الْعَیْن** (ع) } آنکھ کا بڑا کویہ جو ناک کی
**مَاقُ اَکْبَر** (ع) } طرف واقع ہو۔ (۱) اِنرکینتھس

Inner Canthus

**اِمْلاَء** (ع) زکام میں مبتلا ہونا ۔

**اِمْلاَص** (ع) مرا ہوا بچہ پیدا ہونا ۔

**اَمْلَس** (ع) سادہ ۔ ہموار ۔ چکنا ۔ وہ چیز جس کی سطح ہموار اور چکنی ہو۔

(۱) سافٹ Soft

**اَمْلَط** (ع) وہ شخص جس کے سر اور داڑھی کے سوا اور کہیں بال نہ ہوں ۔

**اِمْلِیلاَج** (ع) دودھ کے دانت نکلنا ۔

**اَمْن** (ع) چین ۔ سلامتی ۔ آرام ۔ بےخوف ہونا

**اَمْنَاء** (ع) جمع ہے منا کی ۔ تقریباً ایک سیر پختہ کا وزن ہے ۔

**اَمْنَان** (ع) جمع ہے من کی ۔ تقریباً دو پونڈ یا ایک سیر کا وزن ۔

**اَمْنِیَّت** (ع) } لغوی معنی امن ۔ امن وعافیت
**اِعْفَاء** (ر) } پانا ۔ اصطلاح طب میں مرض سے محفوظ و مامون رہنا ۔ مرض سے امن وعافیت ۔ لیکن کبھی یہ لفظ بدن کی اُس حالت یا قوت پر بھی بولا جاتا ہے ۔ جس کے ذریعہ ایک تندرست بدن مرض کے حملہ سے محفوظ رہتا ہے ۔ تفصیل کے لئے دیکھو اِعْفَاء (انگریزی) امیونٹی

Immunity

**اَمْوَات** (ع) جمع ہے موت یا میت کی ۔

**اُمُورِ طَبِیعِیَّہ** (ع) وہ امور جن پر بدن کا وجود وبقا موقوف ہے ۔ اور جن کے نہ ہونے سے بدن کا وجود وبقا ناممکن ہے ۔ اور یہ سات ہیں (۱) ارکان جو بدن کے اجزاء اولیہ ہیں ۔ اور اُس کی ترکیب میں داخل ہیں (۲) امزجہ جو ارکان کے ملنے سے بدن میں پیدا ہوتے ہیں (۳) اخلاط جو بدن کی پرورش میں کام آتے ہیں ۔ (۴) اعضاء جن کے مجموعہ کا نام بدن ہے اور جو افعال بدن میں آلات کا کام دیتے ہیں ۔ اور مختلف قوائے جسم کا مرکز ہیں ۔ (۵) ارواح جو مختلف قوتوں کی حامل ہیں اور بدن میں پھیل کر اس کو قوتِ حیات یا قوت پرورش یا قوت حس وحرکت عطا کرتے ہیں (۶) قوٰی خواہ طبعی ہوں یا حیوانی یا نفسانی جن کے ذریعہ سے بدن کے مختلف کاروبار انجام پاتے ہیں ۔ (۷) افعال یعنی بدن کے مختلف کام کاج

**اَمُورِیدُوس** (ع) بواسیر کا خون بہنا ۔ یہ معرب ہے یونانی لفظ اَمُرُودِس کا ۔ جس کے معنی ہیں خون بہنا ۔ بالخصوص کسی وریدسے خون بہنا ۔

نوٹ ۔ ڈاکٹری لفظ ہیموراً ئڈ جو امرودس ہی کی بدلی ہوئی صورت ہے ۔ اب بواسیر

کے لئے استعمال کیا جاتا ہے (۱) ہیمورائڈ
Hemorrhoid

اَمْہَق (ع) خالص سفید بغیر چمک کے۔ جیسے چونے کا رنگ۔ گورا چٹا۔

اُمْبَل (ع) جو پیدائشی طور پر کچھ خمیدہ ہو۔

اُمْبُہَہ (ع) چیچک چار پایہ۔ چار پاؤں کی چیچک

اِنَاء (ع) ظرف۔ برتن۔ جمع آنیہ۔ جمع الجمع اوانی۔

اِنَاءُ التَّصْعِیْد (ع) جوہر اُڑانے کا برتن۔

اَنَابِیْبُ الرِّیَہ (ع) پھیپھڑے کی نالیاں۔ عروق خشنہ ہوا اور سانس کی نالیاں۔
(۱) برانکی اُولز Bronchioles

اِنَامَت (ع) سُلانا۔ سُلا دینا۔

اَنَامِل (ع) جمع ہے انملہ کی۔ انگلیوں کے سرے یا آخری پورے۔

اِنْبِتَار (ع) کٹا ہوا ہونا۔ شریان و پٹھے وغیرہ پر سے کھال ہٹا کر اس کو موچنے وغیرہ سے پکڑنا۔ رگ کٹ جانا۔

اِنْبِثَاق (ع) لغوی معنی پانی کے بند کا پھٹ جانا۔ پانی کا نکل آنا۔ اور جاری ہونا۔ لیکن جدید اصطلاح طب میں یہ لفظ خروج منی (بلا ارادہ منی کے خارج ہونے پر) بولا جاتا ہے۔ (انگریزی) امیشن
Emission

اَنْبَر (ف) دست پناہ چمٹا چمٹی (۱) فارسیپس
Forceps

اِنْبِسَاط (ع) لغوی معنی پھیلنا۔ کشادہ ہونا۔ اصطلاح طب میں یہ لفظ بالعموم انبساط قلب یا اندر کو سانس لینے پر بولا جاتا ہے اور اس کے مقابل میں انقباض آتا ہے
(۱) ڈیلیٹیشن Dilatation

اِنْبِسَاطُ الْقَلْب (ع) قلب یعنی دل کا پھیلنا
(۱) ڈایاسٹول Diastole

اِنْبِسَاطُ النَّبْض (ع) نبض کا پھیلنا۔ نبض (ضرب النبض) کی وہ حرکت جو محیط یا باہر کی طرف ہوتی ہے (۱) پلسیشن۔
Pulsation

اِنْبِطَاح (ع) اُوندھا لیٹنا۔ منہ کے بل لیٹنا

اُنْبُوبَہ (ع) شورہ۔ نلکی۔ نلی۔ چچوچھی۔ پور
(۱) کینیولا Cannula
ٹیوب Tube جمع انبوب و انابیب۔
نوٹ۔ ٹیوب عموماً ایسی نلی پر بولا جاتا ہے جو زخموں میں اخراج مواد کے لئے رکھی جاتی ہے۔

اُنْبُوبَہ مِعْدِیَہ (ع) ربڑ کی لچکدار نالی جو منہ کے راہ معدہ میں داخل کی جاتی ہے۔ اور اُس کے ذریعہ معدہ کو دھویا اور صاف کیا جاتا ہے۔ (۱) سٹامک ٹیوب۔
Stomach-tube

اُنْبُوبَہ مُقَطِّرِیَہ (ع) چاندی کا چچوچھی نما آلہ

جو قطور کے کام آتا ہے۔ یعنی جس کے ذریعہ کان ناک وغیرہ میں دوا ٹپکائی جاتی ہے (۲) ڈراپر Dropper

**اَنْبُوسِیَا** (ع) (۱) شیرہ۔ گھیری۔ انجنہاری۔ (۲) سلاق۔ بامنی (۲) بلفرائی ٹس۔ Blepharitis سٹائی Stye

**اِنْبِیَاع** (ع) پسینہ جاری ہونا ◆

**اِنْبِیْق** (ع) } بھبکے کا ڈھکنا جس کی ٹونٹی
**اِمْبِیْق** (ر) } سے عرق کھینچ کر باہر نکلتا ہے
تفصیل کے لئے دیکھو قرع انبیق ◆
(۲) اَلَمْبِیک Alembic

نوٹ۔ یہ انگریزی نام اَلْاَنْبِیْق کا بنایا ہوا ہے

**اِنْتِبَاج** (ع) ورم استخوان۔ ہڈی کی سوجن ◆

**اِنْتِبَار** (ع) آبلہ پڑ جانا۔ چھالا پڑ جانا۔ سوج جانا۔ ہاتھ میں گٹے پڑ جانا ◆

**اِنْتِبَاہ** (ع) آگاہ ہونا۔ خبردار ہونا۔ آگہی ◆

**اِنْتِثَار** (ع) ناک میں پانی ڈالنا۔ اور اسکو سنکنا

**اِنْتِحَاب** (ع) زور سے سانس لینا ◆

**اِنْتِحَار** (ع) خود کشی۔ خودکشی کرنا (۲) سوئیسائڈ Suicide

**اِنْتِحَاض** (ع) بدن سے گوشت کم ہو جانا۔ لاغر اور دبلا ہو جانا (۲) ایمی سی ایشن Emaciation

**اِنْتِخَاط** (ع) ناک صاف کرنا۔ ناک سنکنا ◆

**اِنْتِخَال** (ع) چھاننا (۲) بسفٹ

**اِنْتِدَاغ** (ع) آہستہ ہنسنا مسکرانا ◆

**اِنْتِشَار** (ع) لغوی معنی پھیلنا۔ پراگندہ ہونا پراگندگی۔ لیکن اصطلاح طب میں یہ لفظ ثقبۂ عنبیہ یعنی پتلی کے پھیلنے اور کشادہ ہونے پر بولا جاتا ہے۔ جیسے انتشار ثقبۂ عنبیہ۔ بعض اطبا انتشار و اتساع میں فرق کرتے ہیں۔ یعنی پتلی کے پھیلنے کو انتشار اور عصبۂ مجوفہ کے کشادہ ہونے کو اتساع سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور بعض اس کے برعکس کہتے ہیں۔ کبھی ذکر کی تندی اور بال جھڑنے پر بھی انتشار کا لفظ بولا جاتا ہے (۲) ڈفیوژن Diffusion

نوٹ۔ ڈاکٹری لفظ ڈفیوژن جو انتشار کا مترادف ہے۔ علم الکیمیا اور علم الادویہ کی اصطلاح میں کسی دوا یا گیس کے اجزاء کے منتشر ہونے پر بولا جاتا ہے ◆

**اِنْتِشَارُ الْاَہْدَاب** (ع) } پلکوں کا جھڑ جانا ایک
سقوط الاہداب } بیماری ہے جس میں پلکیں جھڑ جاتی ہیں (۲) ٹائی لوسس۔ Ptilosis
میڈروسس Madarosis

**اِنْتِشَارُ الشَّعْر** (ع) بالوں کا گر جانا۔ بالوں کا جھڑ جانا۔ ایک بیماری ہے جس میں سر وغیرہ کے بال گرنے لگتے ہیں ◆
(۲) ٹائی لوسس Ptilosis

**انتشاع** (ع) ناک میں دوا ڈالنا ۔

**انتشال** (ع) مرض میں تخفیف ہونا صحت پانے کے قریب پہنچنا ۔ زخم سے بدگوشت جُدا کرنا ۔

**انتصاب** (ع) قیام کرنا ۔ پاؤں پر زور دے کر کھڑا ہونا ۔ لیکن جدید اصطلاح طب میں یہ لفظ انتعاظ یعنی نعوظ اور ایستادگی ذکر کے معنی میں آتا ہے (ا) اَیرِکشن ۔
Erection

**انتصاب النفس** (ع) مرض دمہ کی بدترین قسم ہے جس میں مریض فرش یا زمین پر پہلو نہیں لگا سکتا ۔ اور جب تک سیدھا نہ ہو اور گردن کو اوپر کی جانب نہ کھینچے سانس نہیں لی جاتی ۔
تنفس اِنتصابی
(ا) آرتھوپنیا Orthopnea

**انتعاش** (ع) (ا) بیمار کا افاقہ پانا صحت حاصل ہونا ۔ جانبر ہونا (۲) بلند ہونا ۔ قوی ہونا پھیلنا (ا) اینی میشن Animation
اور ریکورنگ Recovering

**انتعاظ** (ع) نعوظ ہونا ۔ شہوت ہونا ۔ خواہش جماع ہونا (ا) ایرکشن Erection

**انتفاخ** (ع) پھولنا ۔ ابھرنا ۔ بھربھرانا ۔ سوجنا ۔ فضائے عضو میں ریاح بھر جانا ۔
(ا) ٹیومی فیکشن Tumefection

**انتفاخ اصابع** (ع) انگلیوں کا پھول جانا اور ان میں کھجلی ہونا جیسا کہ شدت سردی سے بعض اشخاص کو شکایت ہو جاتی ہے
(ا) چل بلین Chilblain

**انتفاخ البطن** (ع) نفخ شکم ۔ پیٹ پھولنا ۔ پیٹ میں ریاح جمع ہونا ۔ (ا) ٹمپنائٹس
Tympanites
میٹیورزم Meteorism

**انتفاخ الثدی** (ع) ورم پستان ۔ چوچی کی سوجن (ا) سپرگوسس
ورم الثدی
Spargosis

نوٹ ۔ سپرگوسس کا لفظ پستان کی اس سوجن پر بولا جاتا ہے جو مرضعہ کے پستان میں دودھ کے رکنے سے پیدا ہوتی ہے

**انتفاخ القصبہ** (ع) قصبہ ریہ کا پھول جانا قصبہ ریہ کا پھیل جانا ۔ (ا) برانکی ایک ٹیسس Bronchiectasis

**انتفاش** (ع) رونگٹے کھڑے ہونا ۔ بدن پر رونگٹے کھڑے ہونا ۔

**انتقاش** (ع) کانٹا نکالنا چبھا ہوا کانٹا نکالنا

**انتقال** (ع) ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا

**انتقال محمود** (ع) مادہ کا عضو شریف سے عضو خسیس کی طرف دفع ہونا ۔

**انتقال مرض** (ع) بیماری کا ایک عضو سے دوسرے عضو کی طرف منتقل ہو جانا جیسے کنپھیڑ کی بیماری بعض اوقات خصیوں میں

منتقل ہو جاتی ہے۔ اور وہ متورم ہو جاتے
ہیں (انگریزی) میٹاس ٹے سِس
Metastasis

**اِنْتِقَالِ نومی** (ع) نیند کی حالت میں چلنا
(ا) ناکٹم بیولیشن Noctumbulation

**اِنْتِہا** (ع) لغوی معنی اختتام یا ختم ہونا۔ اصطلاح
طب میں مرض کا وہ انتہائی زمانہ۔ جس
میں بیماری ایک حالت پر ٹھہری رہتی
ہے۔ یعنی نہ بڑھتی ہے نہ گھٹتی ہے ۔
(ا) ٹرمی نیشن Termination

**اِنْتِہائے جُزئی** (ع) مرض کا وہ انتہائی زمانہ
کہ جس وقت وہ ایک حالت پر ٹھہر جائے

**اِنْتِہائے کُلّی** (ع) مرض کا وہ انتہائی زمانہ
کہ جب اس میں اور طبیعت میں جنگ
ہونے لگے جس کو بحران سے تعبیر کرتے ہیں

**اِنْتِہار** (ع) پیٹ چلنا۔ دست آنا ۔

**اِنْتِہاک** (ع) جوڑ یا بخار کا سست وضعیف
کر دینا ۔

**اِنْتِیاج** (ع) ورم ہونا۔ ہڈی کا ابھر آنا ۔

**اِنْتِثار** (ع) نشتر بھونکنا۔ ناک میں سانس لینا
ناک میں دوا لینا ۔

**اِنْشِداق** (ع) پیٹ کا ڈھیلا ہونا ۔

**اِنْثِرام** (ع) دانتوں کا ٹوٹ جانا ۔

**اِنْثِغاع** (ع) قے کا منہ سے اور خون کا ناک
یا زخم سے نکلنا ۔

**اِنْثِقاب** (ع) سوراخ دار ہونا ۔

**اِنْثِلاع** (ع) کھوپڑی کا ٹوٹ جانا ۔

**اِنْثِناء** (ع) لچک۔ لچکنا۔ خم کھانا۔ دوہرا ہونا
موڑ (ا) ان فلیکشن Inflexion

**اُنْثیٰ** (ع) مادہ۔ ضد نر۔ جمع اُناث ۔
(ا) فی میل Female

**اُنْثَیَان** (ع)
**اُنْثَیَین** (ع)
**خُصیتان** (ع)
دو نو خصیے۔ مرد کے انڈے یہ دو چھوٹے بیضوی شکل کے منی پیدا کرنے والے
غدود ہیں۔ جو ایک قسم کی ڈوری (حبل المنی)
کے ذریعے خوطہ کی تھیلی میں آویزاں ہوتے
ہیں۔ (ا) ٹیسٹیکلز Testicles

**اِنْجِبار** (ع) جڑ جانا۔ ٹوٹی ہوئی ہڈی کا جڑ جانا

**اِنْجِذاب** (ع) کشش۔ جذب ہونا۔ کھینچنا۔
(ا) ایفینیٹی Affinity

**اِنْجِذام** (ع) ٹنڈا ہونا۔ ہاتھ جھڑ جانا ۔

**اِنْجِراح** (ع) زخمی ہونا ۔

**اَنْجَس** (ع) نجس ترین۔ نہایت نجس۔ بہت پلید

**اَنْح** (ع)
**اُنُوح** (ع)
سانس لینا۔ دم چڑھنا۔ کھانسنا۔ کھنکارنا۔ دمہ
(ا) ڈس پنیا Dyspnœa

**اِنْحِباس** (ع) رکنا۔ بند ہونا ۔

**اِنْحِداب** (ع) کبڑا ہونا ۔

**اِنْحِدار** (ع) اترنا۔ پیچھے آنا۔ گرنا ۔

**اِنْحِرافِ صحت** صحت کا منحرف ہو جانا۔

طبیعت کا ناساز ہونا +

**انحسار** (ع) بال جھڑنا (م) ٹائی لوسِس Ptilosis

**انحطاط** (ع) لغوی معنی نیچے اُترنا۔ کم ہونا۔ گھٹنا۔ قدیم اصطلاح طب میں مرض میں تخفیف اور کمی ہونا۔ مرض میں تخفیف ہونے کا زمانہ۔ وہ زمانہ جس میں مرض گھٹنے لگے اور قوت مدبّرہ مادۂ مرض پر غالب ہونے لگے۔ جدید طبی اصطلاح میں انحطاط کے معنے ضعف قوت کے بھی آئے ہیں۔

(۱) ڈیکلائن Decline

ریزولیوشن Resolution

ڈیفرویسنس Defervescence

نوٹ۔ ڈاکٹری لفظ ڈیکلائن تخفیف مرض اور ضعف قوت دونوں معنے میں آتا ہے لیکن ریزولیوشن بالعموم انحطاط مرض کے لئے اور بالعموم تحلیل ورام کے لئے آتا ہے اور ڈیفرویسنس انحطاط حمّیٰ (بخار کے گھٹنے) کے لئے بولا جاتا ہے +

**انحطاط الاجناس** (ع) لغوی معنی اعلیٰ سے ادنےٰ بن جانا۔
**استحالہ دنیّہ** } طبی معنی کسی عضو کی ساخت کا اپنی طبعی اور اصلی ساخت چھوڑ کر ادنیٰ ساخت میں تبدیل ہو جانا جس سے کہ اُس کے افعال میں فتور و خرابی آجائے +

**انحطاط جزئی** (ع) دورۂ مرض کا گھٹنا۔ زمانہ راحت جیسا کہ نوبتی بخاروں میں ہوتا ہے۔ (ا) ریمیشن Remission

ڈیکلائن Decline

**انحطاط کُلّی** (ع) }
**ضعف کُلّی** (ع) }
**سقوط قوت** (ع) } انتہائی ضعف۔ بیحد کمزوری اس قسم کے ضعف میں مریض نہایت کمزور ہو جاتا ہے بستر پسینہ آتا ہے۔ اور سارا جسم ٹھنڈا یخ ہو جاتا ہے۔ دم لینے میں تکلیف ہوتی ہے اور مریض سے بولا نہیں جاتا۔ چہرہ دب جاتا ہے۔ آنکھیں پتھرا جاتی ہیں۔ اور ان کے گرد نیلگوں حلقے پڑ جاتے ہیں نبض کمزور اور اٹک اٹک کر چلتی ہے۔ اور چہرہ پر مردنی چھا جاتی ہے۔ (ا) کولیپس Collapse

نوٹ۔ قدیم طبی اصطلاح میں انحطاط کلی کی اصطلاح مرض کے انحطاط کلی یعنی مرض کے مغلوب اور قوت کے غالب ہونے پر بولی جاتی ہے پس قدیم طبی کتابوں میں اس کا مفہوم مرض پر قوت بدنی کا غالب ہو جانا ہوتا ہے۔ اور جدید مصری کتب میں اس سے مراد ضعف شدید ہوتا ہے

**انحلاب** (ع) آنسو بہنا۔ پسینہ نکلنا۔ منہ سے رال جاری ہونا۔ رال ٹپکنا +

**انحلال** (ع) لغوی معنی کشادہ ہونا۔ پھیلنا۔ منتشر ہونا۔ آزاد ہونا۔ جدید اصطلاح

طب میں کسی جامد چیز کا سیّال چیز میں حل ہو جانا۔ جیسے نمک یا شورہ پانی میں حل ہو جاتا ہے۔ (انگریزی) ڈسّولیوشن۔ Dissolution

**اِنْحِلالُ الْفَرْد** (ع) اعضائے مفردہ میں تفرق الاتصال (جدائی) واقع ہونا۔

**اِنْحِماص** (ع) ورم کا کم ہوجانا۔ ورم کا دب جانا ورم کا تحلیل ہونا۔

**اِنْحِماق** (ع) بیوقوف ہونا۔ احمق بننا۔

**اِنْحِناء** (ع) / **اِنْثِناء** (ع) } خمدار ہونا۔ ٹیڑھا ہونا۔ ٹیڑھا ہونا خمیدہ ہونا۔ پیچیدہ ہونا موڑ (۲) فلیکشن Flexion

**اِنْحِناءُ الْاَظْفَار** (ع) ناخنوں کا ٹیڑھا ہونا ناخنوں کا مڑجانا۔ (۲) آنی کوگریفوسس Onychogryphosis

**اِنْحِناءِ سِیْنِی** (ع) / **تعریج سینی** } قولون نازل یعنی بائیں جانب کی قولون کا وہ خم یا موڑ۔ (خمدار حصہ) جو معاء مستقیم سے ملتا ہے اور انگریزی لفظ (S) کی شکل کا ہوتا ہے (۲) سگمائڈ فلیکسر Sigmoid Flexure

**اِنْخَاط** (ع) ناک سنکنا۔ تھوکنا۔

**اِنْخِتام** (ع) زخم پر پپڑی پڑجانا۔ کھرنڈ بندھ جانا

**اِنْخِراق** (ع) / **اِنْشِقاق** (ع) } پھٹ جانا۔ کسی عضو کا پھٹ جانا (انگریزی) رپچر Rupture

**اِنْخِفَاص** (ع) نیچے اُتر آنا۔ ڈھلک آنا۔

**اِنْخِفاع** (ع) پھیپھڑے کا پھٹ جانا (۲) رپچر آفدی لنگ Rupture of the Lung

**اِنْخِلاع** (ع) / **انخلاع المفصل** / **خلع** (ع) } اُکھڑ جانا۔ کسی جوڑ کا اُکھڑ جانا کسی عضو کا اپنی جگہ سے ٹل جانا۔ ہڈی کا جوڑ پر سے اُتر جانا۔ تفصیل کے لئے دیکھو خلع۔ (۲) ڈسلوکیشن Dislocation

**اِنْخِماص** (ع) ورم کا گھٹنا۔ ورم کا کم ہونا۔

**اِنْخِناق** (ع) پھانسی لینا۔

**اَنْداب** (ع) زخموں کے داغ۔

**اَنْدام** (ع) جسم۔ عضو۔ شکل۔

**اَنْدامِ پیش** (ف) / **اندامِ شرم** } اندام نہانی۔ شرمگاہ مرد یا عورت۔

**اَنْدام وانا** (ف) انگشت شہادت۔

**اِنْدِحان** (ع) پیٹ کا باہر کی طرف نکل آنا۔

**اِنْدِراع** (ع) ہڈی کا اپنی جگہ سے نکل آنا۔

**اِنْدِروت** (ف) داد۔ خشک خارش۔

**اَنْدرُوماخُس** (ع) بقراط کے بعد قریب ہی زمانہ میں یہ مشہور یونانی حکیم گزرا ہے۔ یہ یونان کے شہنشاہ نیرو کا ذاتی طبیب تھا۔ اس کا علاج اور کمال فن یونان میں مشہور تھا۔ اس نے ایک تریاق ایجاد کیا تھا جس کے کھانے سے انسان ہر

قسم کے زہر سے مامون رہتا تھا۔ لکھا ہے کہ اُس میں ساٹھ دوائیں پڑتی تھیں وہ تریاق اسی کے نام سے یعنی تریاق اندروماخی کے نام سے مشہور ہے۔ اس جلیل القدر حکیم نے نوّے سال کی عمر میں وفات پائی (انگریزی) اندروماخس Andromachus

اِنْدِعاص (ع) نعش کا متعفن ہوجانا +

اِنْدِغام (ع) ملنا۔ ارتباط۔ جیسے عضلات اپنے اختتام پر ہڈیوں سے ملتے ہیں +

اِنْدِلاغ (ع) زبان کا باہر نکلنا۔ ہانپنا (۲) پیٹ کا آگے کو نکل آنا +

اَنْدَلُس (ع) ہسپانیہ (سپین Spain) عرب ہسپانیہ کو اَندَلُس کہتے ہیں۔ اندلوسیہ درحقیقت ہسپانیہ کا وہ صوبہ تھا جس کو خلیفہ ولید کے عہد میں طارق بن زیاد نے ۹۲ ہجری مطابق ۷۱۰ء میں پہلے پہل فتح کیا تھا۔ اسی مناسبت سے عرب ہسپانیہ کو اَندَلُس کہتے ہیں۔ اس ملک میں بڑے بڑے نامور عربی حکماء و اطباء پیدا ہوئے جن میں سے بعض کے حالات اس کتاب میں مندرج ہیں۔ چونکہ ملک ہسپانیہ برّاعظم یورپ یا مغربی دنیا میں واقع ہے اس لئے اس ملک کے قدیم حکماء و اطباء کو مغربی حکماء بھی کہتے ہیں۔ اسی ملک کے اطباء کا زیادہ تر انگریزی کتب میں تذکرہ آیا ہے +

اِنْدِماج (ع) مل جانا۔ پیوست ہوجانا۔ داخل ہونا

اِنْدِمال (ع) زخم کا بھر جانا۔ کھرنڈ بندھ جانا (۱) ہیلنگ Healing گرینیولیشن Granulation

اِنْدَوْن (ف) مرہم +

اِنْدِیاق (ع) پیٹ کا متورم ہونا +

اِنْذار (ع) آگاہ کرنا۔ خبر دینا۔ ڈرانا۔ بُری خبر۔ جدید طبی اصطلاح میں مرض کا انجام بتلانا۔ مرض کا انجام (۲) پراگ نوسِس Prognosis

اِنْذِعاف (ع) تنگیٔ نفس ہونا +

اِنْذِہال (ع) ذہول۔ سہو۔ فراموشی۔ بھول بھول جانا (انگریزی) ایفی لِکسیا۔ Aphelxia

اِنْذِاف (ع) اچانک مرجانا۔ دل کا پھٹ جانا

اِنْزال (ع) اُترنا۔ اُتارنا۔ نیچے لانا۔ گرانا چھوڑنا۔ اصطلاح طب میں منی کا خارج ہونا (انگریزی) سیمی نل افیوژن۔ Seminal Effusion

اَنْزَع (ع) جس کی پیشانی کے دونوں طرف سے بال جاتے رہے ہوں +

اِنْزِعاج (ع) برانگیختہ ہونا۔ کسی عضو کا جگہ سے اُکھڑ جانا۔ اُبھار +

**اِنْزِلَاقُ الرَّحِم** (ع) رحم کا اپنی جگہ سے پھسل
**ہبوط الرحم** (ع) } جانا (ا) پرولیپسس یوٹرائی
Prolapsus Uteri

**اُنْس** (ع) محبت - پیار - ضد وحشت (ا) لو
Love

**اِنْسَان** (ع) آدمی - آدمی کی پرچھائیں -
(ا) مین Man

**اِنْسَانُ الْعَیْن** (ع) مردمک - آنکھ کی پتلی
(ا) پیوپل Pupil

**اِنْسِدَاد** (ع) سُدہ پڑ جانا - بند ہو جانا - راستہ
رُک جانا - مسامات جلد کا بند ہو جانا -
اندر رگوں کے منہ کا بند ہو جانا (ا) ابسٹرکشن
Obstruction

نوٹ - انسداد اور سُدہ کے درمیان فرق
سُدہ میں مذکور ہے ٭

**اِنْسِدَادِ حَدَقَہ** (ع) ثقبۂ عنبیہ یعنی پتلی کا بند
ہو جانا (انگریزی) سی نیزی سس
Synizesis

**اِنْسِدَادُ الرَّحِم** (ع) رحم کے منہ کا بند ہو جانا
مل جانا (ا) میٹرم فریکسس -
Metremphraxis

**اِنْسِدَادُ الطِّحَال** (ع) تلی میں سُدے پڑ
جانا (انگریزی) سپلینم فریکسس -
Spleenumphraxis

**اِنْسِدَادُ الْکُلْیَہ** (ع) سدۂ گردہ - گردے
میں سُدہ پڑنا (انگریزی) نفرم فریکسس
Nephremphraxis

**اِنْسِدَام** (ع) زخم کا اچھا ہو جانا ٭

**اِنْسِرَاق** (ع) جوڑوں کا سست ہو جانا ٭

**اِنْسِطَال** (ع) سکر - کیف - نشہ - مدہوشی
(ا) اِنبرائیٹی Ebriety

**اِنْسِفَاک** (ع) خون بہنا - آنسوؤں کا جاری
ہونا ٭

**اِنْسِکَاب** (ع) لغوی معنی پانی وغیرہ کا بہنا
اصطلاح طب میں جسم میں کسی رطوبت
کا تراوش پانا (انگریزی) افیوژن
Effusion اور سفیوژن -
Suffusion ایکسٹراویزیشن
Extravasation

**اِنْسِکَابُ الدَّم** (ع) خون کا رگوں سے تراوش
پا جانا (انگریزی) ایکسٹرے ویزیشن
آف بلڈ Extravasation of Blood

**اِنْسِکَابُ الدَّم فِی التَّامُور** (ع) غلاف قلب کے
جوف میں خون کا تراوش پا جانا (ا) ہیمیٹو
ٹو پریکارڈیم
Hemato-Pericardium

**اِنْسِکَابُ الدَّم فِی الصَّدْر** (ع) غلاف شش کے
جوف میں خون کا تراوش پا جانا (ا) ہیموتھورکس
Hemothorax

**اِنْسِکَابِ صَدِیدِی فِی الصَّدْر** (احتقان ابدہ

فی الصدر (ع) غلاف ریہ میں پیپ کا نزاوش
پانا۔ اندر جمع ہوجانا (۲) پایو تھوریکس
Pyothorax امپائی ایما۔
Empyema

اِنْسِکَابِ صَدِیدی فی العین (ع) آنکھ میں
کمون المِدّہ } پیپ کا جمع ہوجانا۔ عموماً قرنیہ
کے پیچھے پیپ جمع ہوا کرتی ہے ٭
Hypopyon ہائی پو پیئن

اِنْسِلاح (ع) ایڑی کا پھٹ جانا ٭

اِنْسِلاق (ع) مرض سلاق میں مُبتلا ہونا ٭

اِنْسِلالُ البَدَن } (ع) بدن کا گھلنا۔ بدن کا
ذُبُول (ع) } لاغر ہوجانا۔ دُبلا ہوجانا۔
(۱) ایمی سی ایشن Emasciation

اِنْسِی (ع) } ہر چیز کا داخلی و اندرونی
اِنْسِیَہ (ر) } رُخ۔ طب میں یہ لفظ اعضا
کے اندرونی رُخ پر بولا جاتا ہے۔ جیسے
بازو و ران کا اندرونی رُخ اور بیرونی
رُخ یا بیرونی جانب کو وحشی کہتے ہیں۔
(۲) اِنٹرنل Internal
نوٹ۔ اِنٹرنل کی اصطلاح کبھی اعضاء
اندرونی پر بھی بولی جاتی ہے ٭

اُنْسِی (ع) مریض عرق النساء ٭

اِنْشَاع (ع) منہ اور ناک میں دوا ٹپکانا ٭

اِنْشَاق (ع) دوا سنگھانا۔ دوا کو ناک میں
ڈالنا ٭

اِنْشِتار (ع) پپوٹوں کا ڈھیلا ہو کر اندر کی طرف
مُڑا ہونا ٭

اِنْشِجار (ع) نیند اچاٹ ہونا ٭

اِنْشِداح (ع) دونوں پاؤں پھیلا کر چت
لیٹنا ٭

اِنْشِداخ (ع) کھوکھلی چیز کا ٹوٹ جانا ٭

اِنْشِراث (ع) پُشت دست کا پھٹنا اور
موٹا ہو جانا ٭

اِنْشِعاب (ع) شاخ در شاخ ہونا۔ کسی رگ
کا شاخ در شاخ ہونا (۱) ڈِس ٹری بیوشن
Distribution

اِنْشِعارُ العَظْم (ع) ہڈی میں بال آجانا۔
یا خفیف طور پر تڑخ جانا (۱) ٹرائی کزمس
Trichismus کپلری فریکچر
Capillary Fracture

اِنْشِقاق (ع) چِر جانا۔ کسی عضو کی ساخت
کا پھٹ جانا (۱) رپچر Rupture
لے سی ریشن Laceration

اِنْصِباب (ع) گرنا۔ اصطلاح طب میں مادّ
کا گرنا (انگریزی) ڈی ٹرمی نیشن۔
(۲) اِنفل ٹریشن Determination
Infiltration
نوٹ۔ ڈی ٹرمی نیشن کا استعمال عموماً
خون کے انصباب پر ہوتا ہے۔ اور انفل
ٹریشن کا اطلاق دُوسری رطوبات غریبہ

کے گرنے پر ٭

اِنْصِدَاع (ع) پھٹنا۔ شگافتہ ہونا۔ چر جانا۔ رگ کا بیچ سے پھٹ جانا۔ (۱) رپچر۔ Rupture

اِنْصِرَاع (ع) دورۂ صراع میں مبتلا ہونا۔ مرگی پڑنا ٭

اِنْضَاج (ع) پکانا۔ مواد کو پختہ کرنا یعنی گاڑھی خلط کو کسی قدر پتلا اور پتلی کو کسی قدر گاڑھا بنانا۔ اور لسدار کو چھانٹنا (۱) میچوریشن Maturation

نوٹ میچوریشن کی اصطلاح صرف فن جراحی میں ورم کو پکانے کے لئے بولی جاتی ہے ٭

اِنْضِمَام (ع) } مل جانا۔ فراہم ہونا۔ پیوست
اِلْتِصَاق (ع) } ہونا (انگریزی) اڈھیژن Adhesion

اِنْطَاق (ع) نطق یا گویائی عطا کرنا ٭

اِنْطَاکیہ (ع) ملک شام کے ایک مقام کا نام ہے۔ جہاں کا حکیم داؤد صاحب تذکرہ بنام انطاکی مشہور ہے ٭

اِنْطِبَاق الفکین (ع) دو نو جبڑوں کا جُڑ جانا۔ بتیسی بند ہونا۔ دانتی لگنا ٭ (۱) ٹرِسمس Trismus لاک جا Lock-jaw

اِنْطِبَاق المری (ع) مری یعنی غذا کی نالی کا پچک جانا۔ ایک مرض ہے جس میں مری کی اندرونی سطح باہم جُڑ جاتی ہے۔ اور اُس کا جوف مل جاتا ہے۔ اس لئے پتلی چیزیں حلق سے نہیں اُترتیں۔ بخلاف بڑے نوالوں کے کہ وہ اپنے بوجھ اور دباؤ کے سبب اُتر جاتے ہیں۔ یعنی بآسانی نگل لئے جاتے ہیں۔ (۱) سٹرکچر آف اِیسافیگس Stricture of the Oesophagus

اِنْطِفَاء (ع) بجھنا۔ سردی سے گرمی کا بجھ جانا (۱) ایکسٹنکشن Extinction

اِنْعَاس (ع) سُلانا۔ سُلا دینا ٭

اِنْعَاش (ع) لغوی معنی اُٹھانا۔ جدید اصطلاح طب میں احیاء یعنی کسی نہایت ضعیف اور بظاہر مُردہ آدمی کو زندہ کرنا۔ اُٹھانا (۱) ریسسی ٹیشن Resuscitation

اِنْعَاظ (ع) نعوظ ہونا۔ خواہش جماع ہونا ٭

اِنْعَاظ دائم (ع) } ذکر کا ہروقت ایستادہ رہنا
فریسموس } ایک مرض ہے جس میں ہر وقت ذکر ایستادہ رہتا ہے۔ (۱) پرایاپزم Priaspism

نوٹ۔ فریسموس اور شبق کا فرق دیکھو شبق میں ٭

اِنْعَاظ شدید (ع) ذکر کی سخت ایستادگی۔ وہ ایستادگی جس میں پیشاب کی راہ خون

خارج ہونے لگے۔ (۲) سٹائی مے ٹوسس
Stymatosis

**اِنْعِدَامُ الرَّحِم** (ع) رحم کا موجود یا مخلوق نہ ہونا کسی عورت میں رحم کا پیدائشی طور پر نہ ہونا (۲) اَمیٹریا Ametria

**اِنْعِدَامُ المَقْعَد** (ع) سوراخ دُبر کا پیدائشی طور پر نہ ہونا (۲) ایب سنس آف دی اینس
Absence of the Anus

**اِنْعِطَاف** (ع) دوہرا ہونا۔ مُڑ جانا۔ ٹیڑھا ہونا۔ خم کھا جانا۔

**اِنْعِقَاد** (ع) } بستہ ہونا۔ منجمد ہونا۔
**اِنْجِمَاد** (ع) } (انگریزی) کوآگیولیشن
Coagulation

**اِنْغِلَاقُ الرَّحِم** (ع) رحم کا منہ بند ہونا۔ رحم کے مُنہ کا پیوند چسپیدہ ہو جانا (۲) میٹروسٹی نوسس Metrostenosis

**اِنْغِمَادُ الاَمْعَاء** (ع) } آنت کا ایک حصہ سے
**تَغَمُّدُ الاَمعاء** } دوسرے حصہ میں اُتر جانا
(۲) اِنٹس سس سِپشن Intussusception
اِن ویجی نیشن Invagination

**اِنْغِمَاض** (ع) آنکھ کا نیم وا ہونا۔ آنکھ کا بند ہونا

**اَنْف** (ع) بینی۔ ناک۔ یہ ہڈی کری گوشت اور اعصاب وعروق سے بنا ہوا مرکب عضو ہے۔ جو ایک سہ گوشہ ستون کی شکل میں چہرہ کے درمیانی مرکز پر بالائے لب واقع ہے۔ جمع آناف۔ اُنوف۔ آنُف۔
(۲) نوز Nos

**اَنِف** (ع) مریض بینی۔ ناک کا بیمار۔ جس کی ناک میں کوئی شکایت ہو۔

**اَنْفُ البَرْد** (ع) شدت سرما۔ جاڑے کی سختی

**اِنْفَاذ** (ع) نفوذ کرنا۔ نفوذ کرانا۔ گھس جانا رواں کرنا۔ جاری کرنا۔ ایک چیز کو پھاڑ کر اُس کے اندر داخل ہو جانا (۲) پینی ٹریشن Penetration

**اِنْفَاط** (ع) مشقت سے ہاتھ میں آبلے پڑ جانا

**اِنْفِتَاح** (ع) کشادہ ہونا۔ کھلنا۔ اصطلاح طب میں کسی رگ کا کھل جانا (۲) ڈائلے ٹیشن Dilatation

**اِنْفِتَاقُ البَطْن** (ع) پردۂ صفاق کے
**فَتْقُ مَرَاقِّ البَطن** } پھٹنے سے ناف کے گرد آنتوں اور پردۂ ثرب کا شکم میں اُبھر آنا۔
(۲) ایبڈومی نل ہَرنیا
Abdominal Hornia

**اِنْفِجَار** (ع) لغوی معنی پھٹنا۔ پھوٹنا۔ اصطلاح طب میں پھوڑا پھوٹنا۔ کسی ورید کا پھٹ جانا (۲) برسٹ Burst

**اَنْفَخ** (ع) متورم خصیوں والا شخص۔

**اِنْفِرَاث** (ع) (۱) حاملہ عورت کو متلی ہونا۔ اور دل گھبرانا (۲) معدہ یا جگر کا زخمی ہونا۔

**اِنْفِرَاک** (ع) کندھے کا اپنی جگہ سے اُتر جانا

اَنْفَسْ (ع) ان تینوں جھلیوں میں کی تیسری
اوپر والی جھلّی جو جنین پر لپٹی ہوئی ہوتی ہے
تفصیل و تطبیق کے لئے دیکھو اغشیۂ جنین

اِنْفِسَاح (ع) لغوی معنی کشادہ ہونا۔ پھیلنا
اصطلاح طب میں دل کا کشادہ ہونا
یا پھیلنا ۔ (۲) ڈائلے ٹیشن آف دی ہارٹ

اِنْفِصَالُ الْعَظْم (ع) ہڈی کا جوڑ پر سے نکل
جانا۔ یا سرک جانا (۲) ڈسلوکیشن۔
Dislocation

اِنْفِصَال (ع) جدا ہونا علیحدہ ہونا ۔

اِنْفِصَال قُزَحِیَّہ (ع) پردۂ عنبیہ کو کاٹ
انقراض عنبیہ } کر مصنوعی پتلی بنانا (۲) کوری
ڈایالائی سِس Coredialysis

نوٹ جب آنکھ میں پتلی کے سامنے جھلی
یا سفیدی پیدا ہو کر نظر کو مانع ہوتی ہے
تب اس سے اوپر یا نیچے عنبیہ کو کاٹ
کر مصنوعی پتلی بنائی جاتی ہے ۔

اِنْفِضَاخ (ع) دُمل یا پھوڑے کا پھوٹنا
زخم کا فراخ ہونا۔
Reaction

اِنْفِعَال (ع) متاثر ہونا۔ کسی چیز کا اثر قبول
کرنا چھپنا۔ شرمندہ ہونا (۲) ری ایکشن

اِنْفِعَالاتِ نَفْسَانِیَّہ (ع) تاثرات نفس۔
مراد ہے خوشی۔ رنج۔ غصہ اور خوف و
خجالت سے ۔

اِنْفِغَار (ع) منہ کا خود کشادہ ہونا ۔

اِنْفِغَام (ع) بند زکام کا دور ہو کر اچھا ہو
جانا ۔

اِنْفِیَالُوس (ع) بخار کی ایک قسم ہے جس
میں بدن باہر سے گرم اور اندر سے ٹھنڈا
رہتا ہے ۔

اِنْفِقَاء (ع) آنکھ کا نچنا یا اندھا ہونا (۲)
نوزائیدہ بچے کے سر کا چھلنا ۔

اِنْقَاع (ع) خیسانده بنانا۔ دوا پانی میں
بھگونا ۔

اِنْقِبَاض (ع) سکڑنا یا سمٹنا (۲) ایسٹرکشن
Astriction کانسٹرکشن
Constriction

نوٹ۔ علامہ رازی نے بقراط کی تقلید
کرتے ہوئے اس خیال کو مدنظر رکھ کر
کہ ترویح کے لئے قلب میں ہوا جانے
سے دل پھیلتا ہے۔ اور اس کے نکلنے
کے وقت قلب میں انقباض ہوتا ہے
یعنی وہ سکڑتا ہے۔ اس لفظ انقباض
کا استعمال باہر کو سانس لینے اور دم
چھوڑنے پر کیا ہے۔ اور اندر کو سانس
کھینچنے کے لئے انبساط کا لفظ بولا ہے
اگرچہ طب قدیم میں انقباض و انبساط
کے یہ معنے متفق علیہ نہیں۔ لیکن ڈاکٹری
الفاظ اکسپائی ریشن (باہر کو سانس لینا)

اور انسپائی ریشن (اندر کو سانس لینا) کے مقابلہ میں رازی کے بیان کردہ انقباض و انبساط کے معنے نہایت مناسب و موزوں معلوم ہوتے ہیں +

**اِنْقِبَاضِ اَوْعِیَہ** (ع) شریانوں کی باریک شاخوں کا سکڑ جانا۔ تنگ ہو جانا۔
تضییق اوعیہ
(انگریزی) ویسو کنسٹرکشن۔
Vasoconstriction

نوٹ۔ انقباض الاوعیہ کی ضد تمدد الاوعیہ اور تضییق الاوعیہ کی ضد انساع الاوعیہ آتی ہے +

**اِنْقِبَاضِ حَدَقَہ** (ع) آنکھ کی پتلی کا تنگ ہو جانا یا سکڑ جانا (۲) مایو سس
تضییق ثقبہ
Myosis

نوٹ۔ ان دونوں لغتوں کی ضد علی الترتیب اتساع الحدقہ اور تمدد الثقبہ آتی ہے +

**اِنْقِبَاضِ قَلْب** (ع) قلب کا سکڑنا +
(۲) سسٹولی Systole

**اِنْقِبَاضِ نَبْض** (ع) نبض کا سکڑنا۔ نبض کی وہ حرکت جو مرکز یا اندر کی جانب ہوتی ہے

**اِنْقِرَاس** (ع) لبلبہ۔ یہ ایک غدود ہے۔
بانقراس (ع) جس کی شکل کتے کی زبان
عنق الطحال کے مشابہ ہوتی ہے۔ یہ ناف کے تین چار انچ اوپر معدہ کے نیچے کمر کے پہلے دوسرے مہرے کے سامنے رہتا ہے۔ اس کا طول چھ انچ۔ عرض ڈیڑھ انچ۔ موٹائی سوا انچ اور وزن ایک چھٹانک سے تین چھٹانک تک ہوتا ہے۔ اس غدود میں ایک نالی ہوتی ہے۔ جو اس کے بائیں سرے سے شروع ہو کر اس کے دائیں سرے کی طرف آکر اور پھر پتے کی عام نالی کے ساتھ مل کر بارہ انگشتی آنت میں جا کھلتی ہے۔ اس غدود کی رطوبت کا خاصہ ہے کہ وہ غذا کے روغنی اجزا اور نبیٹس (اور انڈے کی سفیدی کے مانند اجزاء (البیومن) اور سریش کے مانند اجزاء کو قابل ہضم بناتی ہے (انگریزی) پینکریاس۔
Pancreas

نوٹ۔ پینکریاس یا پانکراس کا معرب بانقراس ہے جو صحیح ہے۔ اصل میں بعض عربی کتب میں لکھا ہوا لفظ بانقراس کو بہ انقراس پڑھنے سے یہ غلطی ہوئی پھر یہ غلط نام انقراس ہی کتب میں درج ہوتا رہا +

**اِنْقِطَاع** (ع) منقطع ہونا۔ کٹ جانا۔ ختم ہونا۔ ٹوٹ جانا۔ رک جانا +

**اِنْقِطَاعُ الْاِفْرَاز** (ع) جسم میں کسی رطوبت کی تراوش کا موقوف ہو جانا۔ جیسا کہ بعض اوقات پیشاب کا تراوش پانا اور پیدا ہونا موقوف ہو جاتا ہے (۲) سپریشن۔

Suppression

**اِنْقِطَاعُ الْبَوْل** (ع) پیشاب کا پیدا نہ ہونا۔
احتباس البول } پیشاب کا بند ہوجانا۔ پیشاب
انحباس البول } کا رُک جانا (ا) سپریشن آف
یُورِن Suppression of Urine
اِسکوریا Ischuria ری ٹینشن آف
یُورِن Retention of Urine

نوٹ۔ طب قدیم میں احتباس البول کا
اطلاق پیشاب کے بند ہونے کی اُن حالتوں
پر کیا جاتا ہے۔ جس میں پیشاب یا تو پیدا
ہی نہیں ہوتا۔ یا پیدا تو ہوتا ہے۔ لیکن
خارج نہیں ہوتا۔ مگر طب جدید میں ان دونو
حالتوں کو دو مختلف الفاظ سے تعبیر کیا
جاتا ہے۔ چنانچہ اول الذکر حالت کو سپریشن
آف یُورِن یا اِسکوریا کہتے ہیں۔ جس کے مقابلہ
میں جدید اطباء مصر انقطاع البول کا لفظ
بولتے ہیں۔ اور مؤخرالذکر حالت کو ری ٹینشن
آف یورن سے تعبیر کرتے ہیں جس کے
مقابل جدید اطباء مصر انحباس البول کی
اصطلاح استعمال کرتے ہیں ۔

**اِنْقِطَاعُ الطَّمْث** (ع) حیض کا پیدا نہ ہونا۔
احتباس الطمث } حیض کا بند ہونا (ا) ایمی نوریا
انحباس الطمث } Amenorrhœa
مینوپاز Menopause مینولیپسس۔
Menolipsis

نوٹ۔ حیض اگر بالکل بند ہوجائے۔ خواہ
کسی بیماری کے سبب ہو یا بتقاضاء عمر
جیسا کہ تقریباً ۵۰ برس کی عمر میں ہوتا ہے
تو اس کو عربی میں انقطاع الطمث کہتے
ہیں۔ لیکن ڈاکٹری میں جب مرض کے
سبب یہ عارضی طور پر بند ہو تو ایمے نوریا او
مینولیپسس سے موسوم کرتے ہیں۔ اور جب
بتقاضاء عمر ہو تو اس کو مینوپاز کہتے ہیں۔
طب قدیم میں احتباس الطمث کا لفظ
عارضی اور مرضی بندش حیض پر بولا جاتا ہے

**اِنْقِطَاعُ الْغِذَاءِ عَنِ الْقَلْب** (ع) قلب سے غذا
کا منقطع ہوجانا یہ ایک بیماری ہے۔ جو ورم
گردہ کے سبب بعض اوقات لاحق ہوتی ہے
یعنی جب گردوں پر ورم آجاتا ہے۔ تو وہ
رگیں جن سے قلب کو غذا پہنچتی ہے۔ بھنچ
جاتی ہیں۔ اس لئے قلب کو غذا پہنچنا
موقوف ہوجاتا ہے۔ پس قلب کا مزاج
گرم ہوجاتا ہے۔ اور مریض کو بخار اور
نبض میں ضعف و تغیر لاحق ہوتا ہے ۔

**اِنْقِلَاب** (ع) لغوی معنی اُلٹا ہونا۔ لوٹ جانا
پھر جانا۔ اُلٹ پلٹ۔ اصطلاح طب میں
کسی عضو کی اندرونی سطح کا باہر آجانا۔ یا
اُلٹ پلٹ ہوجانا (ا) اِن ورشن

**اِنْقِلَابُ الْجَفْن** (ع) پلک کا آنکھ کے ڈھیلے کی طرف
مڑ جانا (ا) انٹروپین Entropion

**اِنْقِلَابُ الرَّحِم** (ع) رحم کا اُلٹ جانا۔ یعنی اس
کی اندرونی سطح کا باہر ہو کر فرج سے نکل آنا
اس طرح کہ اُس کا سوراخ ظاہر نہ ہو۔
(۱) اِنْوَرشن آفدی یُوٹرس
Inversion of the Uterus

نوٹ۔ انقلاب الرحم کے حقیقی معنی وہی ہیں
جو اوپر بیان کئے گئے ہیں لیکن طب کی قدیم
عربی کتابوں میں انقلاب الرحم کا نتوء الرحم
اور بروز الرحم یعنی رحم کے بغیر اُلٹے باہر نکل
آنے پر بھی مجازاً اطلاق کیا گیا ہے +

**اِنْقِلَابُ الشَّکل** } (ع) شکل کا بدل جانا۔ طبی
**اِستحالہ** } معنی مرض کے باعث کسی
عضو کی ہیئت یا ساخت کا متغیر ہو جانا
(۱) ٹرنسفارمیشن Transformation
ڈیفارمیشن Deformation

**اِنْقِلَابُ المعدہ** (ع) ایک مرض ہے جس میں
کھانا ہضم ہونے کے بعد قے میں نکل جاتا
ہے +

**انقلاب معدہ اور ایلاؤس کا فرق**
انقلاب معدہ میں معدہ کی ہضم شدہ غذا قے
کے ذریعے خارج ہو جاتی ہے۔ لیکن اس
میں براز کی بدبو نہیں ہوتی۔ برخلاف ایلاؤس
کے کہ اس میں قے کے ذریعہ فضلہ برازی
بدبودار خارج ہوتا ہے۔ اور درد شدید
عارض ہوتا ہے +

**اِنْقِلَاع** (ع) اُکھڑ جانا +

**اِنْقِلَاعُ الاُذن** (ع) کان کا جڑ سے اُکھڑ جانا

**اِنْقِلَاف** (ع) ناف کا بڑا ہونا۔ ناف کا بل
کھانا یا ٹل جانا +

**اِنْقِھَال** (ع) ضعف سے گر پڑنا +

**اِنْقِبَارِیُوس** (ع) بلغمی بخار۔ جس کا دورہ روز
ہو (۱) کوٹیڈین Quotidian

**اِنْکَاح** (ع) جورو کرنا۔ شادی کرنا +

**اِنْکِبَاب** (ع) لغوی معنی اوندھا کرنا۔ اصطلاحی
معنی بھپارہ لینا۔ اور طریقہ اس کا یہ ہے
کہ دواؤں کو جوش کر کے اس پر سوراخ
دار برتن ڈھانک کر جس عضو پر مقصود ہو
اُس سوراخ سے دوا کی بھاپ یعنی دُھواں
پہنچاتے ہیں۔ (انگریزی) ویپر باتھ
Vapour Bath

**اِنْکِسَار** (ع) شکستہ ہونا۔ ٹوٹنا +

**اِنْکِسَارُ الاُذن** (ع) کان ٹوٹنا۔ کان کی
کُرّی کا ٹوٹ جانا +

نوٹ۔ انکسار کی اصطلاح اگرچہ ہڈی کے
ٹوٹنے کے ساتھ مخصوص ہے۔ لیکن یہاں
مجازاً کُرّی کے ٹوٹنے پر بھی انکسار کا لفظ
بولا گیا ہے۔ بعض اطباء کہتے ہیں کہ کان
کی کُرّی ہڈی میں داخل ہے۔ اس لئے
انکسار کا تعلق اس کے ساتھ ہو سکتا ہے
(انگریزی) کنٹیوزن آف دی اِئر۔

Contussion of the Ear

اِنْکِسار اَلعَظم } ہڈی کا ٹوٹ جانا (۱) فریکچر
کسر } Fracture

اَنگُشت (ف) اُنگلی - انگوٹھا (۲) نو اینچ کا ایک پیمانہ (۱) فنگر Finger

اَنگُشت بزرگ } (ف) انگوٹھا (۱) تھمب
انگشت نر } Thumb

انگشت حلقہ (ف) انگوٹھی کی انگلی - چھنگلی کے پاس کی اُنگلی +

انگشت دراز } (ف) لمبی انگلی - درمیانی
انگشت میانہ } انگلی (۱) مڈل فنگر
Middle Finger

انگشت دُشنام } (ف) انگوٹھے کے پاس کی
انگشت شہادت } انگلی (انگریزی) فور فنگر
Fore Finger

انگشت کوچک (ف) چھوٹی انگلی - چھنگلی +
(۱) لٹل فنگر Little Finger

اُنمُس (ی) مثانہ (یونانی لغت ہے)
(۱) بلیڈر Bladder

اِنْمِعاط (ع) بالوں کا پے در پے گرنا +

اُنْمُلہ (ع) سر انگشت - اُنگلی کا سرا - اُنگلی کی انگلی پور - جمع اَنملات و اَنامل (۱) ٹپ آف دی فنگر Tip of the Finger

اَنْوَاہ (ع) نوم کی جمع - خواب اور نیند +

انورسما (ع) شریانی رسولی (تفصیل کے لئے دیکھو ابورسما)

انوشدارو } (معرب ہے) یہ معجون کی قسم کی
نوشدارو } ایک مرکب دوا ہے جس میں
آملہ جزو اعظم ہوتا ہے +

اَنْوَم (ع) خوابناک جس کی آنکھوں میں نیند بھری ہو +

اَنُومانی (ی) شراب و شہد مخلوط +

اِنْہاک (ع) ناتواں کرنا - دُبلا اور کمزور کرنا +

اِنْہِضام (ع) گواریدگی - ہضم ہونا - پچنا -
(۱) ڈائی جیشچن Digestion

اِنْہِضام بَطیئی (ع) دیر میں ہضم ہونا +

اِنْہِضام سَریع (ع) جلد ہضم ہونا +

اِنْہِکاک (ع) وضع حمل کے وقت حاملہ کے کولھے کے جوڑوں کا کشادہ ہونا +

اَنْیاب (ع) (جمع ہے ناب کی) وندان پیش کچلیاں - کیلے - یہ نشتر کے دانت ہیں جو ہر جبڑے میں دو ہوتے ہیں - سر ان کے موٹے نکیلے اور قدرے اونچے اور گردنیں گول اور جڑیں سب سے زیادہ لمبی نکیلی اور پہلوؤں پر نالی دار ہوتی ہیں - (۱) کینائن Canine

انیدوطوس (ی) المعجنی معجونات +

اَنیف (ع) جس کی ناک میں درد ہو یا چوٹ لگی ہو +

اُوار (ع) سخت گرمی - پیاس - دھواں جنوبی

ہوا تپش آفتاب۔ آگ کی لو +

اَوَارِی (ع) جمع ہے اَرِیّہ کی (جبڑوں کے وہ سوراخ جن میں دانت گڑے رہتے ہیں

(ا) ایلوی اُولائی Alveolii

اُوَاسِی (ع) جمع ہے آسیہ کی (ختانہ۔ لڑکیوں کا ختنہ کرنے والی عورت (دیکھو آسیہ)

اَوَاصِل (ع) جمع ہے واصلہ کی۔ مانگے ہوئے چوٹی کے بال لگانے والی عورت +

اَوَاطِب (ع) جمع ہے وطب کی۔ دودھ کی شیشی۔ بچے کو دودھ پلانے کی شیشی +

اَوَاقی (ع) جمع ہے اوقیہ کی (دیکھو اوقیہ)

اُوَام (ع) سر چکرانا۔ سر گھومنا۔ شدید پیاس

اَوَازِم (ع) جمع ہے آزمہ کی۔ واڑھیں +

اَوْبَام (ع) جمع ہے وباہ کی +

اَوْتَادُ الْفَم (ع) منہ کی میخیں۔ مراد ہے دانتوں سے (ا) ٹیتھ Teeth

اَوْتَار (ع) جمع ہے وتر کی نسیں۔ یہ رباطات و اعصاب سے بنے ہوئے سفید جسم ہیں جو عضلات کے کناروں سے نکلے ہیں۔

(ا) لگے مینٹس Ligaments

اُوقِیش (ع) دو تولہ تین ماشہ چھ رتی اور بقول بعض ایک ماشہ ایک رتی +

اَوْجَاع (ع) جمع ہے وجع کی۔ درد (ا) پینز Pains

اَوْجَاغ (ع) اُوجاق (ت) دیگدان۔ چولھا

(ا) ہیرتھ Hearth

اَوْدَاج (ع) جمع ہے ودج کی۔ رگِ گردن گردن کی رگ +

اَوْذِیما (ع) } ڈھیلا ورم۔ ایک قسم کا نرم
ورم رِخو (ع) } وسفید ورم ہے کہ حرارت اور درد اس میں نہیں ہوتا۔ لیکن گرانی ہوتی ہے۔ اور کبھی ہلکا سا درد بھی ہوتا ہے (ا) اڈیما Oedema

نوٹ۔ اوذیما اور ورم رخو اور تہبج کا فرق دیکھو تہبج ہیں +

اَوْذِیما المِزْمَار (ع) مزمار کا تہبج۔ مزمار کا نرم و ڈھیلا ورم (ا) اڈیما آف دی گلاٹس Edema of the Glottis

اَوْرَاطِیس (ع) } ایک چربیلی زیادتی (ابھار) ہے
شرناق (ع) } جو پپوٹے پر پیدا ہوتی ہے۔

(ا) کنجنکٹے ووما Conjunctavoma

نوٹ۔ اوراطیس کو اگرچہ تمام کتب طبیہ میں شرناق کا مترادف لکھا ہے۔ لیکن معلوم ہوتا ہے۔ کہ یہ معرب ہے آئی رائیٹس ( Iritis ) کا جس کے معنی ہیں ورم عنبیہ +

اَوْرَاک (ع) جمع ہے ورک کی یعنی کولھا +

(ا) ہپس Hips

اَوْرَام (ع) جمع ہے ورم کی۔ آماس۔ سوجن

(ا) سوئیلنگ Swelling

**اَوْرَامِ مَغَابِن** (ع) مغابن یعنی بغل جنگاسہ اور کنج ران کے ورم ۔ جو طاعون کے علاوہ ہوتے ہیں ۔ لحوم غدویہ ۔ یعنی غدودی گوشت کے ورم (ا) بیوبوز Bubos

نیز دیکھو خیرجیل ۔

**اَوْرِدَہ** (ع)
عروق سواکن
عروق غیر ضوارب
وینز Veins

اوردہ جمع ہے ورید کی فارسی میں ان کو رگہائے غیر جہندہ اور اردو میں نہ پھڑکنے والی رگیں کہہ سکتے ہیں ۔ اوردہ یا وریدیں جگر سے پیدا ہوتی ہیں جس طرح دل سے پہلے دو شریانیں پیدا ہوتی ہیں ۔ اسی طرح جگر سے پہلے دو وریدیں پیدا ہوتی ہیں ۔ ایک باب الکبد اور دوسری ورید اجوف ۔ باب الکبد کی شاخیں ۔ (ماساریقا) معدہ اور امعاء سے خلاصۂ غذا جذب کر کے جگر میں لاتی ہیں ۔ جہاں اس سے خون بنتا ہے ۔ پھر اس تیار شدہ خون کو ورید اجوف اپنی شاخوں کے ذریعے تمام جسم میں پہنچاتی ہے ۔ گویا وریدیں جگر سے خون کو تمام اعضاء جسم میں ان کی پرورش کے لئے لے جاتی ہیں وریدوں کی ساخت میں دو پرت ہوتے ہیں ۔ وریدوں میں خون زیادہ اور روح کم ہوتی ہے ۔ اور ان سب میں خون ہی نہیں ہوتا ۔ بلکہ ان میں سے بعض تو جذب غذا کے لئے مخصوص ہیں ۔ مثلاً ماساریقا اور بعض دفع مائیت کے لئے مخصوص ہوتی ہیں ۔ جیسے وہ رگ جو جگر اور گردہ و مثانہ کے مابین واقع ہے ۔ یعنی حالبین ۔ اجوف کی بڑی بڑی شاخوں کو جداول اور ان کی شاخوں کو سواقی جداول اور ان کی شاخوں کو رواضع سواقی اور ان کی شاخوں کو عروق شعریہ کہتے ہیں ۔

اوردہ کی تشریح اور ان کے افعال کے متعلق مذکورہ بالا بیان متقدمین اطباء یونان مثلاً بقراط و ارسطو وغیرہ کے اقوال کے مطابق ہے ۔ اور آج کل کی طبی کتب درسیہ میں بھی یہی درج ہے ۔ چونکہ ان کا یہ خیال تھا ۔ کہ شرائین قلب سے روح حیوانی کو تمام اعضاء جسم میں پہنچاتی ہیں ۔ اور وریدیں جگر سے خون کو تمام جسم میں پہنچاتی ہیں ۔ اور وہ دوران خون کو بخوبی نہیں جانتے تھے ۔ اس لئے ان کا یہی مذہب و مسلک رہا ۔ لیکن جالینوس اور اس کے مابعد کے محققین نے دوران خون کو معلوم کر کے مذکورہ بالا مسائل کو غلط ثابت کر دیا ۔

حقیقت الامر یہ ہے کہ شرائین دل سے صاف اور سرخ خون جسم کی پرورش کے لئے لے جاتی ہیں ۔ اور جو خون پرورش

کے بعد باقی رہ جاتا ہے۔ اور کثیف ہوتا ہے۔ اُس کو وریدیں اکٹھا کر کے دل میں واپس لے آتی ہیں۔ جہاں سے وہ پھیپھڑوں میں صاف ہو کر اور پھر دل میں آکر براہِ شرائین جسم میں دَورہ کرتا ہے۔ (تفصیل وتحقیق کے لئے دیکھو خون، دوران خون کا بیان)

**اَوْرُطِی** (ع) } دل سے شروع ہونے والی
**اَوْرطی** (") } سب سے بڑی شریان
**اَبْہَر** (") } شہرگ (انگریزی) اے آرٹا
(نیز دیکھو شرائین) Aorta

**اَوْعِیَہ** (ع) } (جمع ہے وِعاء کی) لغوی
**قنوات** (") } معنی ظرف۔ برتن اصطلاح
طب میں وہ افضیہ جو شئے ساکن کو حاوی ہوں یعنی اعضاء کے وہ اندرونی جوف یا فضا جن میں کوئی چیز آکر کچھ دیر ٹھیری رہے۔ جیسے معدہ لیکن مجازاً عروق یعنی رگوں پر بھی بولا جاتا ہے +
(۲) واسا Vasa

**اَوْعِیَۃُ الْاَوْعِیَہ** (ع) عروق دمویہ یعنی شریانوں اور وریدوں کی وہ چھوٹی چھوٹی رگیں جو پرورش کے لئے اُن کے اندر جاتی ہیں (انگریزی) واسا ویسورم۔
Vasa Vasorum

**اَوْعِیَہ دَمَوِیّہ** (ع) مراد ہے خونی رگوں یعنی شریانوں وریدوں اور عروق شعریہ سے
(۱) بلڈ ویسلز Blood Vessels

**اَوْعِیَۃُ الرُّوْح** (ع) روح کے ظرف۔ مراد ہے دل اور شریانوں سے +

**اَوعِیَۂ شَعرِیّہ** } بال کی مانند باریک رگیں
**عروق شعریہ** } بال جیسی باریک رگیں
(۲) کےپلیریز Capillaries
(تفصیل کے لئے دیکھو عروق شعریّہ

**اَوْعِیَۃُ اللَّبَن** (ع) پستان میں دودھ کی نالیوں کے فراخ حصے (۱) ایمپلا۔
Ampulla

**اَوْعِیَۂ لِمْفاوِیّہ** (ع) عروق لمفاویہ۔ لمف کی رگیں (دیکھو عروق لمفاویہ (۱) لمفےٹکس
Lymphatics

**اَوْعِیَۃُ الْمَنِی** (ع) منی کی تھیلیاں۔ یہ مخروطی شکل کی دو خانہ دار غشائی تھیلیاں ہیں جو مثانہ کی جڑ اور مقعد کے درمیان واقع ہوتی ہیں۔ ان میں منی جمع رہتی ہے۔ اگرچہ بظاہر ان کی شکل غشائی اور مخروطی ہوتی ہے۔ لیکن حقیقت میں یہ پیچیدہ نالی دار گلٹیاں ہیں جو ایک مضبوط ریشہ دار جھلی میں لپٹی ہوئی ہیں۔ پیچیدہ حالت میں ہر ایک تھیلی ۲½ انچ لمبی اور قریب نصف انچ کے چوڑی ہوتی ہے۔ لیکن غیر پیچیدہ صورت میں یہ پانچ

یا چھ انچ لمبی اور ایک پتلی قلم یا بطخ کے پر کے برابر موٹی ہوتی ہے ۔ اس کا چوڑا سرا پیچھے اور تنگ سرا سامنے ہوتا ہے جو غدۂ قدامیہ کی جڑ کے قریب اپنے جانب کے خصیئے کی نالی کے ساتھ مل کر قنات دافقہ یا منی کی نالی بناتی ہے ۔ چنانچہ وقت ضرورت اس منی کی نالی کے ذریعہ منی پیشاب کی نالی میں گرتی ہے (۲) وِسیکیولی سیمی نے لیز

Vesiculæ Seminales

**اُوفیلوُس** (ع) غرب یعنی ناسور چشم کی ابتدائی حالت جبکہ وہ پھوٹا نہ ہو ۔ (۲) فسچولا لیکری میلس Fistula Lachrymalis

**اَوقاتِ جُزئیہ** (ع) مرض کے یہ چاروں زمانے (ابتداء ۔ تزیّد ۔ انتہا ۔ انحطاط) کبھی شروع مرض سے لے کر آخر مرض تک ہوتے ہیں ۔ اور کبھی ہر نوبت مرض کے سمجھے جاتے ہیں ۔ چنانچہ ایسی حالت میں ان کو اوقات جزئیہ کہتے ہیں ۔

**اَوقاتُ السَّنَہ** (ع) سال کے چاروں موسم
فصول اربعہ } برس کی چاروں فصلیں
ربیع یعنی موسم بہار ۔ صیف یعنی موسم گرما
خریف یعنی موسم خزاں ۔ شتاء یعنی موسم سرما

**اَوقاتِ کُلّیہ** (ع) مرض کے مذکورہ بالا چاروں زمانے جو اول مرض سے آخر مرض تک ہوتے ہیں ۔ یعنی مرض کے شروع ہونے سے اُس کے برطرف ہونے تک ہوتے ہیں ۔

**اَوقاتُ المَرَض** (ع) بیماری کے وقت ۔ بیماری کے زمانے ۔ جن میں مرض مختلف حالتوں میں ہوتا ہے ۔ اطباء نے ان بیماروں کے لئے جن کا انجام صحت ہوتا ہے ۔ مندرجہ ذیل چار زمانے مقرر کئے ہیں (۱) ابتداء ۔ یعنی مرض کا شروع زمانہ ۔ یہ وہ وقت ہے جس میں بیماری پیدا ہوتی ہے (۲) تزیّد یا تزائد یعنی مرض کے بڑھنے کا زمانہ ۔ یہ وہ وقت ہے جس میں ساعت بساعت یا روز بروز مرض کا زور بڑھتا ہے (۳) انتہا یعنی مرض کے بڑھ کر ٹھہرنے کا زمانہ ۔ یہ وہ وقت ہے جس میں مرض ایک حالت پر ٹھہرا رہتا ہے ۔ یعنی نہ بڑھتا ہے ۔ اور نہ گھٹتا ہے (۴) انحطاط یعنی مرض کے گھٹنے کا زمانہ ۔ یہ وہ وقت ہے جس میں مرض کا گھٹاؤ ظاہر ہوتا ہے ۔ اور بالآخر صحت ہو جاتی ہے ۔

نوٹ ۔ واضح ہو کہ مذکورہ بالا چاروں زمانے اگر کسی مرض کے اول سے آخر تک لئے جائیں ۔ تو اوقات کلیہ کہلاتے ہیں ۔ اگر مرض کے ایک نوبت یعنی باری

کے لئے جائیں۔ جیسے جاڑے بخار کی نوبت
کے چاروں زمانے۔ تو یہ اوقات جزئیہ سے
تعبیر کئے جاتے ہیں یعنی جب کسی مرض کی
نوبت یا باری میں یہ چاروں زمانے واقع
ہوں تو اُن کو اوقات جزئیہ کہتے ہیں۔ اور جب
پورے مرض میں واقع ہوں۔ تو انہیں اوقات
کلیہ کہتے ہیں۔ اوقات مرض کے انگریزی مترادفات
(۱) ابتداء۔ ابتداء مرض (۱) بگیننگ (۲) آن سیٹ
Beginning Onset
(۳) اٹیک سٹیج آف انویژن Attack
Stage of Invasion
(۲) تزئید۔ تزاید (۱) انکریز (۲) اینابے سس (۳) سٹیج
آف ایڈوانس Increase Anabasis
Stage of Advance
(۳) انتہا۔ انتہاء مرض (۱) ہائٹ (۲) فیسٹیجیم (۳)
ایکمی Height. Fastigium. Acme
(۴) انحطاط۔ انحطاط مرض (۱) ڈیکریز۔ ڈیکلائن[1]
Decrease Decline
اُوقیہ (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے ۷ درم
یا ایک اونس یعنی اڑھائی تولہ کے۔ جمع
اَوَاقی (۲) اونس Ounce
اَوْکَع (ع) جس کے پاؤں کا انگوٹھا اپنی پاس
والی انگلی پر بیٹھ گیا ہو +
اَوْلَع (ع) } دیوانگی۔ دیوانہ پن۔ پاگل پن
اولق (ع) } دیوانہ۔ پاگل +
اُوْلیٰ۔ اَوَّلِیّہ (ع) پہلا۔ پہلی +
اَوَّلیۃ الولادت } (ع) پہلی دفعہ بچہ جننے والی
بکرتیۃ الولادت } عورت۔ وہ عورت جو پہلی
دفعہ بچہ جنے۔ (انگریزی) پرمی پارا
Primapara
اُوْن (ع) مرادف ہے اوقیہ کا جو اوپر مذکور ہوا
(۲) اونس Ounce
اِہَاب (ع) چرم خام۔ کچا چمڑا جس کو پکایا نہ گیا ہو
اِہَال (ع) آب گوشت نرش۔ کھٹا شوربا۔
سرکہ یا عرق لیموں کے ساتھ پکایا ہوا
گوشت کا شوربا +
اِہَالَہ (ع) تیل۔ گھی۔ چربی وغیرہ کی مانند چیزیں
جو روٹی وغیرہ پر لگا کر کھائی جائیں +
اَہْتَاء (ع) کوز پشت۔ کبڑا +
اِہْتِجَان (ع) نابالغ لڑکی سے جماع کرنا +
اِہْتِزَاز (ع) } ہلانا۔ ڈولانا۔ ہلنا۔ بڑھنا۔
ذَبْذَبہ (ر) } جھومنا (۲) آسی لیشن
Oscillation وائی بریشن
Vibration
اِہْتِزَازِ مَائی (ع) پانی کی موج۔ پانی کی لہر
(۲) ویو Wave
اِہْتِلَاس (ع) بے عقل و بیوقوف ہونا +
اِہْتِلَاک (ع) اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالنا
اَہْتَم (ع) جس کے اگلے دانت ٹوٹے ہوئے ہوں
اِہْتِمَام (ع) بیمار کا غم کھانا۔ تیمارداری کرنا
(۲) نرس۔ Nurse
اِہْتِیَاض (ع) ہڈی کا جڑ جانے کے بعد پھر
ٹوٹ جانا +
اِہْتِیَاف (ع) پیاس برداشت کرنا۔ پیاس

[1] ریزولیوشن Resolution ڈیفروےسینس Defervescence

پر صبر کرنا ٭

اِہتِبال (ع) ڈرنا۔ خوف کھانا۔ کانپنا ٭

اَہجَاز (ع) سونا۔ سُلانا ٭

اَہجَاء (ع) پرورش کرنا۔ کھلانا ٭

اَہدَاب (ع) جمع ہے ہُدب کی۔ پلکیں ٭

(ا) آئی لیشز Eye Lashes

اَہدَب (ع) دراز مژہ۔ وہ شخص جس کی پلکیں بڑی بڑی ہوں ٭

اَہدَر (ع) متورم شکم۔ سُوجے ہوئے پیٹ والا

اَہدَاء (ع) گوزہ پشت۔ متورم اور ڈھیلے کندھے والا ٭

اِہرَاء (ع) گوشت وغیرہ کو اتنا پکانا کہ گل جائے

اِہنَاء (ع) زود ہضم غذا دینا ٭

اَہوَج (ع) لمبا بیوقوف آدمی ٭

اُہوُل (ع) مُتاہل ہونا۔ با اہل ہونا۔ بیاہ کرنا (ا) میری Marry

اَہوَم (ع) بزرگ سر۔ بڑے سر والا ٭

اَہوِیہ (ع) جمع ہے ہوا کی۔ ہوائیں ٭

(ا) اٹموسفیرز

اَہیَف (ع) باریک میان۔ پتلی کمر والا ٭

اَہیَق (ع) دراز گردن۔ لمبی گردن والا ٭

اِئتِشَار (ع) عورت کا اپنے دانتوں کی صفائی کی خواہش کرنا ٭

اِئتِنَاف (ع) ناک کو زخمی کرنا ٭

اَیَارِج (ع) لغوی معنی دوا الٰہی (خدا کی دوا) اصطلاح طب میں مسہل دوا۔ کیونکہ اسہال ہر دوا کا بقدرت الٰہی ہوتا ہے۔ اس نام کا مسہل پہلا مرکب ہے۔ جو دست آور فائدہ اور تنقیۂ دماغ کے لئے زمانہ قدیم میں ترکیب دیا گیا۔ پھر اُس کے اجزاء میں وقتاً فوقتاً ترمیم ہوتی رہی ٭

اَیَارِج فَیقرا (ع) تلخ ایارج۔ ایک کڑوی مرکب مسہل دوا ٭

اَیَام اِنذار (ع) وہ دن جو بحران کی خبر دیں کہ کب ہونے والا ہے۔ ان ایام میں خاص قسم کا تغیر پایا جاتا ہے جس سے پتہ چلتا ہے۔ کہ اس مرض کا فلاں روز بحران ہونے والا ہے۔ مثلاً امراض حادہ میں پہلے روز نضج کا آثار ظاہر ہونا چوتھے روز بحران واقع ہونے کی خبر دیتا ہے تفصیل اس کی مطولات میں مذکور ہے ٭

اَیَام اَوَّل (ع) مرض کے ابتدائی ایام یعنی شروع مرض سے تین دن ٭

اَیَام باحُورِیَہ (ع) ایام بحران۔ وہ دن جن میں بحران تام واقع ہو اور وہ گیارہ روز ہیں۔ جو ذیل میں درج کیے جاتے ہیں۔ ان میں امراض حادہ کا بحران واقع ہوتا ہے۔ چوتھا۔ ساتواں۔ چودھواں۔ بیسواں۔ اکیسواں۔ چوبیسواں۔ ستائیسواں۔ اکتیسواں۔ چونتیسواں۔
ایام بحران

سینتیسواں ۔ چالیسواں ۔ اور بعضوں نے پہلے اور دوسرے روز کو بھی ایام بحران میں شمار کیا ہے ۔ اور امراض مزمنہ کا سب سے پہلا بحران چالیسویں روز واقع ہوتا ہے ✦

اَیَّام غیر باحُوریّہ (ع) وہ دن جن میں بحران واقع نہیں ہوتا ۔ اور وہ تیرہ دن ہیں ۔ جو ذیل میں درج کئے جاتے ہیں :۔ بائیسواں ۔ تئیسواں ۔ پچیسواں ۔ چھبیسواں ۔ اٹھائیسواں ۔ اُنتیسواں ۔ تیسواں ۔ بتیسواں ۔ تینتیسواں ۔ پینتیسواں ۔ چھتیسواں ۔ اڑتیسواں ۔ اُنتالیسواں ۔ لیکن شیخ نے مندرجہ ذیل امراض کو ایام غیر باحوریہ قرار دیا ہے ۔ پہلا ۔ دوسرا ۔ دسواں ۔ بارھواں ۔ پندرھواں ۔ سولھواں ۔ بیسواں

اَیَّام وَاقع فِی الوَسْط (ع) درمیانی ایام جو نہ باحوری ہوں نہ اندازی ۔ مگر کسی اتفاق و انحراف کے سبب ان میں بحران غیر تام واقع ہوا اور وہ چھ دن ہیں ۔ یعنی تیسرا پانچواں ۔ نواں ۔ گیارھواں ۔ تیرھواں سترھواں ۔ یہ وہ ایام ہیں ۔ جن میں کبھی بحران ہوتا ہے ۔ اور کبھی نہیں ۔ لیکن جن ایام میں بحران ناقص پڑتا ہے اور تکلیف و اندیشہ ہوتا ہے ۔ وہ آٹھ دن ہیں ۔ یعنی چھٹا ۔ آٹھواں ۔ دسواں ۔ بارھواں ۔ پندرھواں ۔ سولھواں ۔

اٹھارھواں ۔ اُنیسواں ✦

اِیبَاء (ع) مرض و بامیں مبتلا ہونا ✦

اَیبَس (ع) ہنڈلی کا اگلا کنارہ جو بے گوشت ہوتا ہے ✦

اِیتَان (ع) عورت کا پائل بچہ جننا ✦
(ا) کراس برتھ Cross-Birth

اِیتِشَار (ع) ٹوٹی ہوئی ہڈی کا جُڑ جانا ✦
(ا) یونین آف فریکچر Union of Fracture

اِیثَاق (ع) جکڑنا ۔ مضبوط باندھنا ۔ کسنا

اِیجَار (ع) حلق میں دوا یا غذا ٹپکانا جیسا کہ بعض ضعیف و کمزور مریضوں میں کیا جاتا ہے ✦

اِیحَاف (ع) لعابدار دوا کو ہاتھ سے مل کر اُس کا لعاب نکالنا ✦

اَید (ع) زور ۔ طاقت ۔ سکت (ا) سٹرینگتھ Strength

اَیر (ع) آلہ تناسل ۔ جمع اُیُور و آیُر ✦
(ا) پینس Penis

اِیر (ع) چیچک یا خسرے کی قسم کا ایک مرض

اِیرَام (ع) ورم میں مبتلا ہونا ✦

اِیسَار (ع) وضع حمل طبعی ۔ یعنی باسانی جننا

اَیسَر (ع) بائیں جانب (انگریزی) لیفٹ Left

اِیشَاع (ع) قطرہ قطرہ پیشاب کرنا ۔ مثانہ میں دوا ٹپکانا ✦

**اَیطَل** (ع) تہیگاہ۔ کوکھ۔ جمع اَیاطِل۔ آطال و آیاطیل +

**اِیفَاع** (ع) بلند قامت ہونا۔ بیسویں سال میں قدم رکھنا +

**اِیقَاظ** (ع) بیدار کرنا۔ جگانا۔ ہوشیار کرنا (ا) اِرَوز Arouse

**اِیلَاج** (ع) داخل کرنا۔ گھسیڑنا۔ (ا) پینی ٹریٹ Penitrate

**اِیلَاد** (ع) ولادت کے قریب ہونا جو رت کا جننے کے قریب ہونا +

**اِیلَاقی** (ع) محمد بن یوسف شرف الدین نام۔ ابو عبد اللہ کنیت۔ اور شہر ایلاق قدیم دار الخلافہ خطا کا باشندہ تھا۔ نہایت شریف خاندان اور فاضل شخص تھا۔ علوم حکمیہ اور فن طب میں ماہر تھا۔ شیخ الرئیس بو علی سینا کا شاگرد تھا۔ اس کی تصانیف میں سے صرف دو کتابیں ہیں ایک "خلاصۃ القانون" یعنی قانون شیخ کا اختصار اور دوسرے "کتاب الاسباب والعلامات" لیکن افسوس کہ یہ دونوں کتابیں نایاب ہیں +

نوٹ: "کتاب الاسباب والعلامات" جو علامہ نجیب الدین سمرقندی کی تالیفات سے ہے۔ اور جس پر ملا نفیس بن عوض کرمانی نے ۸۲۷ھ میں شرح لکھی ہے اور جواب "شرح الاسباب" کے نام سے مشہور ہے۔ یہ ایلاقی کی مذکورہ بالا کتاب کے سوا ہے +

**اِیلَام** (ع) الم پہنچانا۔ درد و تکلیف پہنچانا + (ا) اِنجر Injure

**اِیلَاؤس** (ی) یونانی لفظ ہے۔ بقول جالینوس اس کے لغوی معنی ہیں۔ (اے اللہ رحم کر) اور بقول بقراطس کا ترجمہ ہے مُستَعَاذ مِنہُ (خدا کی پناہ) یعنی یا وہ چیز جس سے پناہ مانگی جائے
**قولنج التوائی** (ع) اصطلاح طب میں قولنج کی بدترین قسم ہے جس میں امعائے دقاق (چھوٹی آنتوں) میں درد ہوتا ہے۔ اور شدت مرض میں برازی قئیں آنے لگتی ہیں اور مریض کے منہ و بدن سے بدبو آتی ہے۔ اس میں حقنہ وغیرہ سے فایدہ نہیں ہوتا۔ کیونکہ اس میں درد وسُدَّہ اَمعاءِ عُلیا یعنی اوپر والی آنتوں میں ہوتا ہے۔ برخلاف قولنج کے کہ اُس میں درد امعاءِ سُفلی یعنی نچلی اور موٹی آنتوں میں ہوتا ہے۔ (ا) اِلییَس Ileus اِلیَک پیشن Ileac Passion

نوٹ۔ ایلاؤس درحقیقت یونانی لغت ایلیئوس کی بدلی ہوئی صورت ہے جس کے معنی ہیں انتڑی میں بل پڑنا۔ اس لحاظ سے ایلاؤس

سے مراد قولنج کی وہ شدید قسم ہے ۔ جس میں آنت میں بل پڑ کر اُس کا منفذ بند ہو جاتا ہے +

فائدہ ۔ ایلاؤس اور انقلاب معدہ کا فرق دیکھو انقلاب معدہ میں +

اَیْم (ع) عورت کا ناکتخدا رہنا ۔ عورت کا شادی نہ کرنا +

اَیِّم (ع) رانڈ عورت یا رنڈوا مرد ۔ بن بیاہی عورت یا بن بیاہا مرد ۔ جمع ایامیٰ +

(۲) نن Nun

اَیْمَنْ (ع) جانب راست ۔ بائیں جانب

(۲) رائٹ Right

اِینیمیا (ع)
انیمیا (")
نقص الدم (")
قلۃ الدم (")
کمیٔ خون ۔ کمزوری خون ۔ جُبس ۔ ایک مرض ہے ۔ جس میں یا تو خون جسم کی مقدار کم ہو جاتی ہے ۔ یا اُس کا قوام رقیق ہو جاتا ہے ۔ لیکن بالعموم اُس میں سُرخ دانہائے خون (ریڈ بلڈ کارپسکلز) کی تعداد یا اُن سُرخ دانہائے خون میں سُرخی خون (ہیموگلوبین) کی مقدار کم ہو جاتی ہے ۔ (۱) اینیمیا ۔ Anaemia

نوٹ ۔ انیمیا درحقیقت ڈاکٹری لغت ہے جس کو جدید اطباء مصر نے بعینہٖ اختیار کر لیا ہے +

اَیْہَات (ع) گوشت کا بدبُودار ہو جانا ۔ سڑ جانا +

اَیْہَم (ع) بیوقوف ۔ احمق ۔ بہرہ +

# ب

بَاءٌ (ع)
بَاءَت (")
مُبَاءَت (")
لغوی معنی اونٹ کا اپنے مقام یا منزل پر لوٹنا ۔ کنایۃً نکاح جماع یا مباشرت (۱) کوائی شن Coition

بَابٌ (ع)
باب الکبد (")
ورید الباب (")
باب کے لغوی معنی ہیں دروازہ اور باب الکبد کے معنی ہیں جگر کا دروازہ جس سے در حقیقت جگر کا وہ شگاف مراد ہے ۔ جس کی راہ سے ورید الباب جگر کے اندر داخل ہوتی ہے ۔ لیکن قدیم اصطلاح طب میں باب اور باب الکبد کا اطلاق مجازاً اُس ورید پر ہوتا ہے ۔ جو اس شگاف میں داخل ہوتی ہے ۔ اور جس کو جدید اطباء مصر اس کے صحیح معنوں میں ورید الباب کے نام سے موسوم کرتے ہیں +

(۲) (۱) باب بمعنی دروازہ کو پورٹا Porta کہتے ہیں +

(۲) باب الکبد کو پورٹا ہیپے ٹس Porta Hepatis کہتے ہیں +

(۳) ورید الباب کو پورٹل وین Portal Vein کہتے ہیں۔

طبی نوٹ۔ باب یا ورید الباب قدیم اطبا کے نزدیک جگر کی ایک بڑی رگ ہے۔ جو مقعر جگر سے پیدا ہوتی ہے۔ اور خلاصہ غذا یعنی کیلوس کو اپنی شاخوں کے ذریعے معدہ اور امعاء سے جگر کی طرف جاذب کرتی ہے۔ جو وہاں پہنچ کر خلطی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ باب کی انہیں شاخوں کو جو معدہ وامعاء سے کیلوس کو جاذب کرکے جگر میں لے جاتی ہیں متقدمین اطباء نے ماساریقا کے نام سے موسوم کیا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو ماساریقا۔

ڈاکٹری نوٹ۔ ورید الباب (پورٹل وین) ان چار وریدوں کے باہم ملنے سے بنتی ہے (۱) ورید ماساریقی اسفل (انفیرئیر مسنٹرک وین) (۲) ورید ماساریقی اعلیٰ (سوپیریئر مسنٹرک وین) (۳) ورید الطحال (سپلینِک وین) (۴) ورید المعدہ (گیسٹرک وین) جن کے ذریعہ معدہ وآنتوں اور طحال وتلی کا خون جگر میں جاتا ہے۔ اور معدہ وآنتوں سے جو خون جاتا ہے۔ اس میں بہت سے اجزاء غذا مثلاً شکر ونمکیات وپیپ ٹونز اور پانی جذب ہوکر جگر میں چلے جاتے ہیں جہاں سے وہ براہِ راست دورانِ خون میں مل جاتے ہیں۔ لیکن کیلوس جس میں کہ غذا کے روغنی اجزاء زیادہ ہوتے ہیں۔ وہ بذریعہ عروق لبنیہ (لیکٹی ئیلز) جذب ہوکر براہ قناۃ الصّدر (تھوریسِک ڈکٹ) خون میں شامل ہوتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو عروق لبنیہ۔ قناۃ الصّدر وماساریقا کا بیان اپنے اپنے موقع پر۔

**بَازِر** (ع) وہ تفرق اتصال جو کسی رگ یا پٹھے کے عرض میں واقع ہو۔ یعنی جس سے رگ یا پٹھا عرض میں کٹ جائے۔ تفصیل کے لئے دیکھو تفرق اتصال۔

**بَاثِعَہ** (ع) لب پُرخون جو پھٹنے کے قریب ہو۔

**بَاثِق** (ع) وہ تفرق اتصال جس سے وریدوں یا شریانوں کے منہ کھل جائیں۔

**بَاجَات** (ع) معرب ہے اباہا کا جس کے معنی ہیں طرح طرح کے کھانے۔ یا قسم قسم کی غذائیں۔ واحد باج (انگریزی) ڈائیٹیں

**بَاجِر** (ع) سوجے ہوئے پیٹ والا۔

**بَاحُور** (ع) لغوی معنی گرمی کی شدت بالخصوص ماہ تموز (ہندوستان میں ماہ جولائی یا ساون) میں آٹھ دن یعنی اُنیسویں تموز سے چھبیسویں تک۔ اصطلاح طب میں بحران یا بحران کا دن (۲) کریٹی کل Critical

**بَاخِع** (ع) غم سے اپنے آپ کو ہلاک کرنیوالا۔

**بَاخِق** (ع) یک چشم۔ ایک آنکھ والا۔

باخق العینؔ (ع) یک چشم۔ کانا جس کی
اعورؔ (ع) ایک آنکھ اندھی ہو +

نوٹ۔ اعور کے معنی ہیں کانا اور کانی آنت

باخفہ (ع) کور۔ اندھی۔ جیسے عینٌ باخقۃٌ یعنی
اندھی آنکھ (ا) بلائنڈ Blind

باد (ف) ہوا۔ سانس۔ دم +

بادٗ (ف) بن ران۔ ران کی جڑ +

بادآبلہ (ف) جُھمیقا۔ کنکر۔ پتھر (دیکھو حمیقا)

بادپیس (ف) گوز۔ پاد +

بادپیش (ف) مشرقی ہوا +

بادحکہ (ف) خواہش نفس۔ شہوت +

بادخانہ (ف) روشن دان۔ ہوادان +

بادخایہ (ع) مرض فتق +

بادخورا (ف) گنج۔ گنجا جس کے سر کے بال نہ ہوں

باددار (ف) متورم۔ سوجا ہوا +

بادبور (ف) جنوبی مغربی ہوا۔ پچھم کی ہوا +

بادرہ (ف) گردن اور مونڈھے کے درمیان
کا گوشت اور اس کی جمع بوادرآتی ہے

بادزہر (ف) فادزہر۔ زہر کی مارک۔ وہ
پادزہر (") مفرد دوا جو دافع زہر ہو۔
یعنی جو جسم میں سے زہر کو دور کرے۔ یا
اس کو بے ضرر یا بے اثر بنا لے +
(ا) بیزوار Bezoar

نوٹ۔ دافع زہر مفرد دوا کو بادزہر یا فادزہر کہتے ہیں۔ اور ایسی ہی مرکب دوا کو
تریاق کہتے ہیں تفصیل کے لئے دیکھو تریاق

بادژ (ف) ہزار چشمہ۔ شب چراغ۔ بثور قفا
(ا) کاربنکل Carbuncle
تفصیل کے لئے دیکھو بثور قفا +

بادژنام (ف) یہ لفظ صحیح بادژنام ہے
بادوژنام (") لیکن کثرت استعمال سے
بادژخام (") بادشنام سے مشہور ہے۔
بادشنام (") اور کتب طبیہ میں بھی اسی
طرح سے پایا جاتا ہے۔ چنانچہ میرزا ابن مؤلف فرہنگ ناصریہ نے اس لفظ کو صرف بادوژنام ہی لکھا ہے۔ یہ ایک بدنما سرخی ہے۔ جو موسم سرما میں اکثر ناک یا رخسار وغیرہ پر ظاہر ہوا کرتی ہے۔ کبھی اس قسم کی سرخی کے ساتھ قروح بھی ہوا کرتے ہیں۔ یہ سرخی اگر شدت پر ہو تو مقدمہ جذام ہوا کرتی ہے۔ کثرت میخواری سے اور عادی شرابیوں کو بھی بالعموم یہ شکایت ہو جایا کرتی ہے +

نوٹ۔ فارسی میں اس مرض کو باذژکام یا دژنام۔ بادسرخ اور سرخ باد بھی کہا ہے۔ بالخصوص جبکہ مرض شدید ہو لیکن سرخ باد کا اطلاق بالعموم مرض حمرہ پر ہوتا ہے۔ دیکھو حمرہ (ا) روزے سیا Rosacia

بادسموم (ف) نہایت گرم ہوا۔ لو۔ زہریلی ہوا

**بادشمال** (ف) شمالی ہوا۔ اُترہوا +

**بادصبا** (ف) باد برین۔ وقت صبح کی خوشگوار ہوا۔ شمالی مشرقی ہوا +

**بادفتق** (ف) مرض فتق۔ دیکھو فتق +

**بادفرنگ** (ف) مرض آتشک۔ دیکھو آتشک

**بادفرودین** (ف) باد دبور۔ باد جنوب۔ جنوبی ہوا +

**باذق** (ف) معرب ہے بادہ کا جس کے معنی ہیں شراب (۱) وائن

**بادکنجی** (ف) درد قولنج۔ قولنج ریحی۔ پیٹ کا درد۔ دیکھو قولنج

**بادکنڈ** (ف) ورم خصیہ۔ مرض فتق

نوٹ۔ کُنڈ فارسی میں خصیہ کو کہتے ہیں۔

**بادگرد** (ف) گردباد۔ بگولا +

**بادلہ** (ف) بغل اور چھاتی کے درمیان کا گوشت یا چھاتی کا گوشت +

**بادمہرہ** (ف) مارمہرہ۔ مہرہ مار۔ سانپ کا منکا

**بادن** (ع) موٹا یا بڈھا آدمی +

**بادنہ** (ع) موٹی یا بڈھی عورت +

**بارد** (ع) سرد۔ ٹھنڈا۔ سرد یا ٹھنڈی دوا یعنی جس کا مزاج سرد ہو (۱) کولڈ۔

Cool کُول Cold

**باردار** (ف) حاملہ +

**بارد بالفعل** (ع) بالفعل سرد یعنی جس میں فی الحال سردی یا ٹھنڈک موجود ہو۔ یعنی جو چھونے سے سرد معلوم و محسوس ہو جیسے برف وغیرہ +

**بارد بالقوۃ** (ع) بالقوت سرد یعنی جو سردست سرد نہ ہو۔ یا چھونے سے سرد محسوس نہ ہو۔ مگر حرارت بدنیہ سے منفعل ہونے پر بدن میں برودت (سردی۔ ٹھنڈک) پیدا کرے۔ جیسے کافور و نیلوفر (۱) کولنگ میڈسن

**بارک** (ف) وہ جھلی جو جنین پر لپٹی ہوتی ہوتی ہے

**باریطون** (ع)، **باریطارون** (یو)، **بریتون** (یو) — یہ ایک بہت بڑی آبدار جھلی ہے۔ جو پیچ در پیچ ہو کر احشاء شکم پر حاوی ہوتی ہے۔ ثرب یعنی شکم کا چربیلا پردہ بھی درحقیقت اس کا ایک حصہ ہوتا ہے۔ (۱) پیری ٹونیم

Peritoneum

نوٹ۔ اکثر یونانی اطباء نے باریطون اور صفاق کو ایک ہی جھلی مانا ہے لیکن یہ صحیح نہیں۔ صفاق درحقیقت باریطون نہیں۔ پس تحقیق کے لئے دیکھو صفاق کا بیان +

**باریطوس**، **کُوجشلا۔ کوجیلا**، **ورم غدۂ نکفیہ**، **ورم غدۂ اُذنیہ** — ورم بُن گوش۔ کن پیڑ۔ گلسوئے۔ کنٹھے۔ کرٹمول یہ ایک متعدی مرض ہے جس میں غدہ نکفیہ (پیراٹڈ گلینڈ) متورم ہو جاتا ہے۔ اور ساتھ

ہی بخار بھی ہوجاتا ہے۔ یہ مرض اکثر وبائی پھیلا کرتا ہے۔ (انگریزی) پیڑوٹائی ٹس Parotitis ممپس

**بازار** (ف) ایک وزن ہے۔ نوٹ:۔ استیر (استار) کا اور ایک استیر چار مثقال کا ہوتا ہے۔

**بازگشتا** (ف) قوت ممیزہ انسانی +

**باس** (ع) خوف۔ ڈر۔ دکھ۔ سختی (ا) ڈینجر Danger

**باسطہ** (ع) } لغوی معنی پھیلانے والا۔
**شادّہ** (ع) } کھولنے والا طبی اصطلاح
**ممدّدہ** (ع) } میں یہ لفظ ان عضلات کے

لئے بولا جاتا ہے۔ جو کسی عضو کو پھیلاتے یا کھولتے ہیں۔ اس کی ضد قابضہ ہے (ا) ایکس ٹینسر Extensor

**باسک** (ع) خمیازہ +

**باسلیق** (ع) یہ ایک رگ (ورید) ہے جو کہنی کے اوپر بازو کے اندر کی جانب واقع ہے۔ یہ ابطی (بغل کی رگ) کی بڑی شاخ ہے (ا) باسلیک Basilik

نوٹ۔ باسلیق (باسلیک) معرب ہے یونانی لغت باسلیکوس کا جس کے لغوی معنی ہیں شاہی اور کنایہ ہے اہم یا نمایاں یا بلند سے۔ اور چونکہ یہ بھی بازو کی بڑی ورید ہے اس لئے اس کو بھی اس نام سے نامزد کیا گیا۔ لیکن بعض کتب طبیہ

مثلاً بحر الجواہر میں غلطی میں سے باسلیق کے لغوی معنی بادشاہ عظیم لکھ کر اس رگ کو شاہ رگ یا رگوں کی بادشاہ لکھ دیا ہے

**باسلیقون** (ع) کحل۔ روشنائی اور کہتے ہیں کہ باسلیقون ایک بادشاہ کا نام تھا جس سے کہ اس دوا کو منسوب کیا جاتا ہے (ا) باسلیکون Basilicon

نوٹ۔ باسلیقون (باسلیکون) بھی مشتق ہے۔ مذکورہ بالا یونانی لغت باسلیکوس سے جس کے لغوی معنی ہیں شاہی اور اس کے آگے لفظ فارمیکون (دوا) محذوف ہے یعنی باسلیکون کو باسلیکون فارمیکون سمجھنا چاہئے جس کے لغوی معنی ہوئے شاہی دوا۔ انگریزی ڈاکٹری کتب میں برخلاف کتب طبیہ یونانیہ کے باسلیکون Basilicon کو رال کی مرہم لکھا ہے

**باسور** (ع) مسّہ۔ وہ مسّہ جو کہ غشائے مخاطی (میوکس ممبرین) کے مقام پر واقع ہو۔ (ا) ہیمورائڈ Hemorrhoid پائل Pile پالی پس Polypus باسور کی جمع بواسیر ہے جس کو دیکھو اپنے موقع پر +

**باسور اور ثؤلول کا فرق**۔ اگرچہ جمہور اطباء نے ان دونوں اصطلاحات میں صراحتاً کوئی فرق نہیں کیا۔ لیکن ان کے

قوبہٗ استعمال سے معلوم ہوتا ہے کہ باسور وہ مسّہ ہے جو کہ غشائے مخاطی کے مقام پر واقع ہو۔ اور ثولول وہ مسّہ ہے جو کہ جلد وغیرہ میں پیدا ہو۔ ثولول کو ڈاکٹری میں وَیرُوکا اور وارٹ کہتے ہیں ۔

**باسُوری** (ع) دوائے بواسیر۔ بواسیر کی دوا

**باشِیل** (ع) } یہ معرب ہے بیسی لَس
**باسیلوس** } Bacillus کا
جس کے معنی ہیں بیلن یا ڈنڈے کی شکل کا جرثومہ یا کیڑا (انگریزی) بیسی لس Bacillus جمع بیسی لائی یعنی جراثیم تفصیل کے لئے دیکھو جراثیم ۔

**باصِرہ** (ع) } قوت بینائی۔ دیکھنے کی قوت
**قوت باصرہ** } یہ حواس خمسہ ظاہری میں
سے ایک حس ہے (۱) سائٹ Sight وِژن Vision
تفصیل کے لئے دیکھو عین یعنی آنکھ کا بیان

**باصُور** (ع) وہ دوا جو آنکھ کو روشن کرے ۔

**باضِعَہ** (ع) سر کی چوٹ جس میں سر کی جلد بمعہ گوشت زخمی ہو جائے۔ یعنی سر کی وہ چوٹ جس سے سر کا پوست و گوشت زخمی ہو جائے ۔

**باطِح** (ع) } چت کرنے والا سیدھا کرنے
**باطحہ** (ع) } والا۔ اصطلاح طب میں
یہ لفظ ایسے عضلات کے لئے بولا جاتا ہے جو کلائی میں پائے جاتے ہیں۔ اور اس کو چت یا سیدھا کرتے ہیں (۱) سوپی نیٹر Supinator

نوٹ۔ باطحہ کی ضد کابّہ ہے پس عضلات باطحہ سے مراد وہ عضلات ہیں جو کلائی اور ہاتھ کو چت کرتے ہیں۔ اور عضلات کابّہ وہ عضلات ہیں جو کہ کلائی اور ہاتھ کو پٹ کرتے ہیں ۔

**باعِثہ** (ع) } یہ قوت محرکہ کی ایک قسم ہے
**قوت باعثہ** (ع) } جو کہ حرکت کا باعث ہوتی ہے
(۱) کازیلی ٹی Causility

**باطِیلہ** (ع) معرب ہے پاتیلہ کا۔ پتیلہ۔ دیگچہ دیگچی۔ کھلے منہ کی دیگچی ۔

**باقِل** (ع) نوجوان جس کی مسیں بھیگ چلی ہوں

**باقِلاء اِسکَنْدَرِیہ** (ع) ایک وزن ہے مساوی نو قیراط یا دو ماشہ دو رتی کے ۔

**باقِلاء شامِیّہ** (ع) ایک وزن ہے مساوی چار رتی کے ۔

**باقِلاء مِصْرِیّہ** (ع) وزن ہے ۱۲ قیراط یا ۳ ماشہ بھر ۔

**باقِلاء یونانیہ** (ع) وزن ہے ۶ قیراط یا ۱۲ جَو بھر ۔

**باکِرہ** (ع) } دوشیزہ۔ دختر نابالغہ۔
**عَذْراء** (ع) } کنواری۔ کنواری عورت
(۱) وِرجِن Virgin

بَاکُورَہ (ع) نوبادہ ۔میوہ نورسیدہ ۔نیا پھل۔ نئی چیز +

بَال (ع) حال ۔حالت ۔نشان ۔خاطر ۔دل میش وعظمت +

بَالَث (ع) کنتر ۔شیشی ۔ڈبہ ۔پٹاری ۔توشہ دان

بَالِغ (ع) نوجوان یا جوان آدمی ۔طب میں ۱۶ سال کا ۔ اور قانون میں ۱۸ سال کا نوجوان بالغ قرار دیا جاتا ہے ۔لیکن شرح محمدی میں ۱۲ سال کے لڑکے پر احکام بلوغ عائد ہوتے ہیں (ا) اڈولٹ Adult

بَالِغَاد (ع) } کلے پاچے ۔کلے پائے گائے
اکارع (") } یا بھیڑ بکری وغیرہ کے +

بَالِی (ع) تر ۔ترشدہ ۔بھیگا ہوا +

بام چشم (ف) پپوٹہ +

بَاہ (ع) } شہوت ۔خواہش جماع ۔قوت
شراہتہ الجماع } جماع ۔(ا) لسٹ Lust
ایفروڈیزیا Aphrodisia
سیکشوئل ڈیزائر Sexual Desire

بَانقراس (ع) لبلبہ ۔یہ معرب ہے پانکراس یا پنکریاس کا تفصیل کے لئے دیکھو انقراس +

بَائِت (ع) باسی کھانا ۔باسی پانی +

بَتر (ع) قطع کرنا ۔کاٹنا ۔ اصطلاح طب میں شریان کو کاٹنا ۔اس طریق سے کہ پہلے جلد کو چیر کر شریان کو نمایاں کیا جائے ۔ اور پھر اُسے موچنے سے اوپر کو اُٹھا کر اُس کے دونوں جانب ریشم کے ڈورے باندھ کر بیچ میں سے کاٹ دیا جائے ۔لیکن آج کل یہ عمل متروک ہے ۔ (ا) آرٹری آٹومی Arteriotomy

نوٹ ۔جدید اصطلاح طب میں بتر کا لفظ عام اعضاء کی قطع و برید کے لئے بولا جاتا ہے جس کا ڈاکٹری مترادف ایمپوٹیشن Amputation ہے +

بتر اور صدع کا فرق دیکھو صدع میں

بِتَع (ع) بال ۔شراب شہد ۔شہد کی شراب +

بَتک (ع) قطع کرنا ۔کاٹنا ۔کسی چیز کو آلہ سے پکڑ کر اُس کے مقام سے کھینچنا +

بَتل (ع) قطع کرنا ۔کاٹنا ۔جدا کرنا ۔ہٹا دینا ۔ ممتاز کرنا +

بَتُول (ع) وہ عورت جو شادی نہ کرے ۔یا تارک الدنیا ہو کر خدا پرستی میں مشغول ہو جائے ۔ اور اسی آخری مناسبت سے حضرت بی بی فاطمہ رضؓ کو اس لقب سے ملقب کیا گیا +

بَتِیلَہ (ع) نرم گوشت دار عضو ۔جیسے سرین ۔ جمع بتائل

بَث (ع) رنج و غم شدید جو چھپ نہ سکے مرض شدید

بُثر ۔ بُثرہ (ع) } دانہ ۔پھنسی ۔جمع بثور ۔
حبہ } (ا) پاپیول Papule

پس چُول پمپل Pustule Pimple

**بَثْرَہ** (ع) دانہ یا پھنسی نکلنا۔ آبلہ پڑنا +

**بُثْرَۃُ الْجُدَرِی** (ع) آبلہ چیچک کے دانے

(ا) پاک Pock

**بُثْرَاتُ السُّعَال** (ع) بثور شُش پھیپھڑے کی پھنسیاں پھیپھڑے میں

بثور ریہ

چھوٹے چھوٹے دانے یا پھنسیاں نکل آتی ہیں۔ (ا) ملٹری ٹیوبرکیولوسس آف دی لنگز Miliary Tuberculosis of the Lung

نوٹ تحقیقات جدیدہ سے معلوم ہوا ہے کہ بثور ریہ درحقیقت بثور سلیہ ہوتے ہیں

**بُثْعَہ** (ع) ہونٹ کی اندرونی درمیانی چنٹ

(ا) فریتم لیبی اورس Frenun Labioris

**بُثْغ** (ع) غلبہ خون سے بدن کا سُرخ ہونا اور بھربھرا ہونا +

**بَثْق** (ع) پھٹ جانا۔ چیرنا۔ سیلاب کا پھُوٹ نکلنا۔ اصطلاح طب میں تفرق اتصال (جُدائی) جو رگ و پٹھے ہیں اس طرح واقع ہو۔ کہ اُن کے منہ کشادہ ہو جائیں +

**بُثُور** (ع) جمع ہے بثرہ کی۔ پھنسیاں۔ دانے

(ا) پسچیولز Pustules

**بُثُورُ الْاَصْدَاغ** (ع) کنپٹیوں کی پھنسیاں یہ بثور غربیہ کی قسم ہے۔ جس میں بڑے بڑے دانے پھوڑوں کی مانند کنپٹیوں پر نکل آتے ہیں۔ جو پکتے نہیں۔ مگر نرم و باریک اور سُرخ ہو جاتے ہیں۔ اور شگاف دینے سے خون غلیظ کے سوا کچھ نہیں نکلتا۔ بالعموم ان کے نتیجہ میں ناسُور ہو جاتا ہے +

**بُثُورُ الْاَنْف** (ع) ناک کی پھنسیاں۔ جو عموماً فضلہ بلغمی یا سوداوی سے ناک کے اندر پیدا ہو جاتی ہیں۔ اور حرارت باطنیہ سے لطیف مادہ تحلیل ہو جاتا ہے۔ اور باقی غلیظ ہو کر پتھرا جاتا ہے +

**بُثُورُ الْحَشَفَہ** (ع) حشفہ یعنی سپاری کی پھنسیاں

(ا) ہرپیز آف دی گلینس

Herpes of the Glans

**بُثُورِ صِغَار** (ع) چھوٹی چھوٹی پھنسیاں۔ ایک قسم کے چھوٹے چھوٹے دانے ہیں جو رطوبت فاسدہ سے پیدا ہوتے ہیں۔ اگر اُن کا مادہ حاد یعنی تیز ہوتا ہے تو نوکدار ہوتے ہیں۔ اور اگر سرد و نرم ہوتا ہے۔ تو چپٹے اور پھیلے ہوئے ہوتے ہیں +

**بُثُورِ غَرِیْبَہ** (ع) شاذ و نادر پیدا ہونیوالے دانے یا پھنسیاں۔ اور یہ پانچ قسم کی ہوتی ہیں (۱) وہ جو چھوٹی چھوٹی سخت و سُرخ اور بے درد ہوتی ہیں۔ اور ایک جگہ سے غائب ہو کر دوسری جگہ نکل آتی

ہیں۔ اور عرصہ دراز تک رہتی ہیں۔ اور
اس قسم کا کوئی نام مقرر نہیں (۲) ذات الاصل
(۳) شیلم (۴) بثور الاصداغ (۵) بثور قفا چنانچہ
ہر ایک اپنی اپنی خصوصیات کے ساتھ اپنے
اپنے موقع پر درج ہے ؛

**بثور الفم** (ع) بثور دہن۔ منہ کی پھنسیاں +
(۱) اَیفتھس سٹوماٹائیٹس Aphthous Stomatitis
وسیکیولر سٹوماٹائیٹس Vesicular Stomatitis
نوٹ۔ اس مرض میں چھوٹے چھوٹے خاکستری
یا سفید رنگ کے نقاط مسوڑھوں۔ زبان
پر اور لبوں اور رخساروں کے اندر کی طرف
پیدا ہو جاتے ہیں۔ یہ نقاط دیکھنے میں تو
چھوٹے چھوٹے آبلے معلوم ہوتے ہیں مگر
چھونے سے وہ سخت محسوس ہوتے ہیں
کچھ دیر بعد اُن کی سفیدی اُتر جاتی ہے
اور نیچے سے خاکستری رنگ کے چھوٹے
چھوٹے زخم نمودار ہو جاتے ہیں۔ جن کے
کنارے تنگ اور سُرخ ہوتے ہیں۔
بعض مؤلفین ایسے زخموں کو بھی ایفتی
یعنی قلاع سے تعبیر کرتے ہیں +

**بثور القرنیہ** (ع) طبقہ قرنیہ کی پھنسیاں۔
(۱) ہرپیز کارنی ئی Herpes Corneæ
بثرہ قرنیہ اور نتوء قرنیہ کا فرق۔
بثرہ کا رنگ مائل بسُرخی ہوتا ہے۔ اور
اُس میں آنسو برابر جاری رہتے ہیں۔
مگر نتوء قرنیہ کا رنگ مائل بسفیدی ہوتا
ہے۔ اور وہ اس قدر سخت ہوتا ہے کہ
سلائی کے ساتھ دبانے سے بھی نہیں دبتا

**بثور قفا** (ع) بثور غریبہ کی قسم ہے۔ جس میں
بثور اصداغ کی مانند گدی پر پھڑیاں
نکلتی ہیں۔ مگر یہ تعداد میں اُس سے زیادہ
ہوتی ہیں۔ لیکن کبھی ایک ہی ہوتی ہے
اور اُن میں درد بھی زیادہ ہوتا ہے اور
بمشکل اچھی ہوتی ہیں +
(۱) شب چراغ جس کو مصری اطباء جمرہ
سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور ڈاکٹری میں
کاربنکل Carbuncle کہتے ہیں۔

**بثور لبنیہ** (ع) / **بثور دُہنیہ** (ر) } کیل۔ مُہاسے۔ جو نوجوانی میں اکثر چہرہ پر نکلا کرتے
ہیں۔ (۲) ایکنی Acne

**بثی** (ع) پسینہ نکل آنا (۱) پرسپائر Perspire

**بثیر** (ع) وہ شخص جس کے پھنسیاں نکلی ہوئی ہوں

**بج** (ع) نشتر دینا۔ چیرنا (انگریزی) انسیژن
Incission

**بجاء** (ع) فراخ چشم۔ بڑی اور کشادہ آنکھ
والا۔ گلا بیٹھی ہوئی عورت +

**بجال** (ع) پیر۔ بوڑھا بُزرگ۔ عمر رسیدہ آدمی
(۲) اولڈ Old

**بُجال** (ف) آگ سے جلی ہوئی انگلی +

**بَجَّہ** (ع) گوہیری۔ آنکھ کی پھنسی (۱) اسٹائی Stye

**بُجَرۡ** (ع) ناف کا اُبھار۔ پیڑو نکل آنا ۔

**بُجۡرَہ** (ع) ناف۔ پیٹ اور چہرہ اور گردن کی رسولی یا گرہ ۔

**بَجّس** (ع) زخم کو شگاف دینا۔ آبلہ پھوڑ کر پانی بہانا چیرنا۔ نکالنا (۲) ڈمیک انسیژن Incision

**بَجُول** (ف) بُجل۔ کعب۔ ٹخنہ۔ دیکھو ٹخنہ ۔

**بُجُوجیا** (ع) عورت۔ اندام نہانی ۔

**بُچّس** (ف) نرمہ بینی۔ ناک کی پھنگی ۔

**بچہ دان** (ف) رحم۔ ناف ۔

**بُجۡبُوحَۃ** (ع) اصل۔ وسط۔ درمیان۔ کسی عضو کا وسط یا درمیان ۔

**بُحّث** (ع) آواز پڑنا۔ آواز بیٹھنا۔
**بُحّۃ الصّوت** گلا بیٹھنا (۱) ہورسنیس Hoarseness
**بُحُوحَۃ**

**بَحۡت** (ع) سادہ۔ خالص۔ بے میل ۔
(۱) پیور Pure

**بَحۡث** (ع) تحقیق کرنا۔ کھوج کرنا۔ مرض کی کھوج کرید کرنا (انگریزی) ایکسپلوریشن Exploration انکوئی زیشن Inquisition

**بحث تشخیصی** (ع) مریض سے مرض کی تمام کیفیت دریافت کرنا ۔

**بُحۡذُرِی** (ع) دودھ کا ٹوٹا ہوا لڑکا۔ جو جوان وقوی نہ ہو۔ وہ بچہ جو بچپن میں دودھ نہ ملنے سے کمزور رہ گیا ہو ۔

**بَحر** (عر) (۱) دریا۔ شور (۲) قعر رحم۔ بچہ دان کی نفاہ۔ دھرن کی انتہا (۳) کبھی خون کے غلیظ اور دھندلا ہو جانے پر بھی بولا جاتا ہے ۔

**بُحَر** (ع) مرض سل۔ سل کی بیماری ۔
(۱) ٹیوبرکیولوسِس Tuberculesis

**بُحۡران** (ی) یونانی لفظ ہے جس کے لغوی معنی ہیں دشمن پر دشمن کا غلبہ۔ یا خطاب فیصل۔ یعنی وہ خطاب جس کے ذریعہ دو دشمنوں میں فیصلہ ہو جائے۔ اور بقول جالینوس اس کے معنی ہیں حکیم فاصل یعنی وہ حکیم جو مرض کا انفصال (فیصلہ) یا تو صحت کی طرف کرے۔ یا موت کی طرف اصطلاح اطباء میں طبیعت اور مرض کے مقابلہ اور جنگ کا نام ہے۔ یعنی طبیعت کا دفع مرض میں کوشش کرنا۔ اور اس وجہ سے بدن میں تغیر عظیم کا واقع ہونا خواہ اچھے حال میں ہو یا بُرے حال میں اصطلاح طب میں بحران کہلاتا ہے۔ یہ تغیر آٹھ قسم کا ہوتا ہے۔ اوّل یہ کہ طبیعت غالب آکر مادہ مرض کو یکبارگی بدن سے نکال دے۔ اس کو اصطلاح

یں، بحران جیّد نام یا بحران کامل یا بحران
محمود کہتے ہیں۔ دوسرے یہ کہ طبیعت
دفعتاً مغلوب وضعیف ہو جائے۔ اور مرض
غالب آکر فوراً ہلاک کرے۔ اس کو اصطلاح
میں بحران ردّی نام کہتے ہیں۔ لیکن یہ
دونوں قسم کے بحران یعنی جیّد اور نام امراض
حادہ کو مخصوص ہیں۔ تیسرے یہ کہ اگرچہ
طبیعت غالب ہو اور بحران اچھا ہو لیکن
طبیعت کل مادۂ مرض کو یکبارگی دفع نہ
کرے بلکہ باقیماندہ کو تھوڑا تھوڑا نکالے
چوتھے یہ کہ اگرچہ طبیعت کا غلبہ اولاً بخوبی
ظاہر نہ ہو لیکن طبیعت مادہ کو تھوڑا تھوڑا
دفع کرے۔ ان دونوں یعنی تیسری وچوتھی
قسموں کو بحران جیّد ناقص کہتے ہیں۔
پانچویں یہ کہ مرض غالب آئے اور بحران
بد واقع ہو مگر یکبارگی ہلاک نہ کرے بلکہ اس
کے بعد طبیعت کو تھوڑا تھوڑا ضعیف کرتا
رہے۔ اور بالآخر ہلاک کرے۔ چھٹے یہ کہ
اگرچہ مرض غالب آئے۔ مگر اس کا غلبہ
بخوبی ظاہر نہ ہو بلکہ طبیعت رفتہ رفتہ
ضعیف ومغلوب ہوتی رہے اور بالآخر
نتیجہ ہلاکت نکلے۔ ان دونو یعنی پانچویں
اور چھٹی قسم کے بحرانوں کو اصطلاح میں
بحران ردّی ناقص سے تعبیر کرتے ہیں
اور یہ آخر کی چاروں قسمیں مرکب کہلاتی ہیں
کیونکہ ان میں بیمار کے حال میں ملا جُلا
تغیّر ہوتا ہے۔ ساتویں یہ کہ طبیعت تھوڑی
تھوڑی قوت پائے۔ اور مادہ مرض کو
رفتہ رفتہ پکا کر ایک مدت میں دفع کرے
اور تغیّر عظیم پیدا نہ ہو۔ اس کو اصطلاح میں
تحلیل کہتے ہیں۔ آٹھویں یہ کہ مادہ تھوڑا
تھوڑا غلبہ حاصل کرے اور پختہ نہ ہو اور
طبیعت روز بروز ضعیف ہوتی جائے۔
اور تغیّر عظیم ظاہر نہ ہو یہاں تک کہ بیمار
ہلاک ہو جائے۔ اس کو اصطلاح میں
ذبول اور ذوبان کہتے ہیں۔ اور یہ دونو
یعنی ساتویں اور آٹھویں قسم کے بحران
مزمنہ سے مخصوص ہیں +

فائدہ۔ جیسا کہ اوپر مذکور ہوا بعض امراض
میں بحران ایک ہی قسم کا ہوتا ہے۔ اور
قطعی فیصلہ ہو جاتا ہے۔ یعنی یا مرض زائل
ہو جاتا ہے یا موت واقع ہوتی ہے لیکن
بعض امراض میں کچھ وقفوں کے ساتھ
چند بحران واقع ہوتے ہیں۔ اور بحالت
بحران کبھی تو مواد بدن سے بالکل خارج
ہو جاتے ہیں۔ اور کبھی ایک جگہ سے دوسری
جگہ منتقل ہو جاتے ہیں۔ چنانچہ ایسی صورت
کو بحران انتقالی کہتے ہیں۔ اور خارج
ہونے کی صورت میں اگر وہ مواد اسہال
کے ذریعہ خارج ہوں تو بحران اسہالی

کے نام سے موسوم کرتے ہیں - اگر ادرار
یا پیشاب کے ذریعہ سے خارج ہوں - تو
تو بُحران ادراری - اور اگر نکسیر کے ذریعہ
خارج ہوں - تو بُحران رعافی سے تعبیر
کرتے ہیں - غرضیکہ مواد جس طریق سے
خارج ہوں - بُحران اسی سے منسوب
ہوتا ہے +

**بُحران اِدْرَارِی** (ع) وہ بُحران جس میں مواد
بذریعہ ادرار یا پیشاب کے خارج ہوں

**بُحران اِسْہَالی** (ع) وہ بحران جس میں مواد
بذریعہ اسہال یا دستوں کے خارج ہوں

**بُحران اِنْتِقَالی** (ع) وہ بحران جس میں طبیعت
مادۂ مرض کو اعضاء رئیسہ سے دفع کر کے
دوسرے اعضاء کی طرف منتقل کر دیتی ہے
یا کبھی اعضاء اندرونی سے اعضاء بیرونی
کی طرف دفع کر دیتی ہے +

**بُحران تام** (ع) وہ بحران جس سے اصل
مرض بالکل زائل ہو جائے - خواہ اُس
کا مادہ بدن سے بالکل خارج ہو جائے
یا بدن ہی میں ایک جگہ سے دوسری جگہ
منتقل ہو جائے +

**بُحران جَیِّد** (ع) اچھا بحران - کامل بحران -
بحران کامل (ع) } وہ بحران جس میں طبیعت
بحران محمود (ع) } غالب آکر یکبارگی مادۂ مرض
کو دفع کر دے - اور مریض بالکل اچھا
ہو جائے - اس کی ضد بُحران ردّی ہے +

**بُحران حَسَن** (ع) اچھا بحران - خوب بحران -
جس کے ساتھ اچھی علامات ہوں +

**بُحران رَدِّی** (ع) بُرا بُحران - خراب بحران
وہ بحران جس میں مرض غالب آکر دفعتہً
مریض کی حالت خراب کر دیتی ہے اور وہ
ہلاک ہو جاتا ہے +

**بُحران رِعافی** (ع) وہ بحران جس میں مواد
بذریعہ رعاف یا نکسیر کے خارج ہوں +

**بُحران عَرَقی** (ع) وہ بحران جس میں مواد بذریعہ
عرق یا پسینہ کے خارج ہوں +

**بُحران کامل** (ع) دیکھو بحران جیّد

**بُحران محمود** (ع) دیکھو بحران جیّد

**بُحران ناقص** (ع) وہ بحران جس میں طبیعت
مرض پر پورے طور پر غالب نہ آئے -
اور مرض کلیتہً دور نہ ہو (دیکھو بحران)
انگریزی میں بحران کو ایکمی Acme
کرائی سِس Crisis اور لائی سِس
Lysis کہتے ہیں +
نوٹ - بحران جیّد کو ڈاکٹری میں کرائی
سِس اور بحران ناقص کو لائی سِس
کہتے ہیں +

**بُحْر رحم** (ع) قعر رحم - رحم کی تھاہ تفصیل
کے لئے دیکھو قعر رحم +

**بُحونت** (ع) زن پست قامت ٹھگنی عورت

**بُخار** (ع) بھاپ - وہ بھاپ جو حرارت کے اجزائے
مائیہ (پانی کے اجزاء) میں اثر کرنے سے
پیدا ہوتی ہے - جیسے پانی کو جوش دینے
سے بھاپ نکلتی ہے - یہ درحقیقت ہوا کے
جو اجزاء مائیہ کے لطیف و مستحیل ہونے سے
پیدا ہوتی ہے - (ا) ویپر Vapour
سٹیم Steam میاسما Miasma
فیوُر Fever

**بخار اور ہوا کا فرق** - ہوا تمام اطراف
کو پھیلتی ہے - اور بخار حرارت کے سبب
ہمیشہ اوپر کو جاتا ہے - اور پھیلنے کی شان
اُس میں بہت کم ہوتی ہے +

**بخار اور دخان کا فرق** - بخار ایسی ہوا
یا بھاپ کا نام ہے جس میں پانی کے
اجزاء لطیف ہو کر چڑھ گئے ہوں - اور
دُخان دھوئیں کو کہتے ہیں جو اجزائے
ارضیہ یعنی خاکی اجزاء کے لطیف ہو کر
چڑھنے سے پیدا ہوتا ہے یہی وجہ ہے
کہ بخار کی نسبت دھواں غلیظ و کثیف
ہوتا ہے +

**بُخار دُخانی** (ع) دُھواں آمیز بھاپ - وہ
بھاپ جس میں اجزائے مائیہ (پانی کے
اجزاء) اجزاء ارضیہ (خاکی اجزاء) پر غالب
ہوں - اس قسم کی بھاپ ایسی چیزوں سے
اُٹھا کرتی ہے جس میں پانی اور خاک
دونوں کے اجزاء ہوں - اور حرارت ان
دونوں میں کم و بیش عمل کرے +

**بُخار مائی** (ع) پانی کی بھاپ - یا وہ بھاپ
جس میں پانی کے اجزاء غالب ہوں +

**بُخاع** (ع) رگ کا نام ہے - جو پشت پر ریڑھ
کی ہڈی میں واقع ہے - اور گردن تک
پہنچتی ہے +

**بَخبَخہ** (ع) سوتے میں خرخر کرنا +
**بَخ** (") (انگریزی) سنورنگ
Snoring

**بُختَج** (ع) معرب ہے پُختہ کا بمطبوخ
**فُختج** (") (جوشاندہ) یا دوا جس کا
تین حصہ پانی جل کر ایک حصہ رہ گیا ہو
(ا) ڈیکاکشن Decoction

**بَخَر** (ع) لغوی معنی بھاپ نکلنا - دھواں نکلنا
تُند و تیز بدبو - بدبو - طبی اصطلاحی معنی
گندہ دہنی - منہ سے بدبو آنا - (ا) فیٹڈ
بریدھ Fetid Breath

**بَخَر الانف** (ع) پینس - ناک سے بدبو آنا
(ا) اوزینا Ozena

**بَخَر الفم** (ع) گندہ دہنی - منہ سے بدبو آنا +

**بَخس** (ع) اندھا کر دینا - آنکھ نکال
**بَخز** (") لینا (ا) ایکس ٹرپیشن آف
**بَخص** (") آئی بال
Extirpation of Eyeball

بَخَص (ع) انگلیوں کی جڑ کا گوشت ہتھیلی کے متصل۔ پاؤں کے تلوے کا گوشت +

بَخَع (ع) اپنے آپ کو غم سے ہلاک کرنا +

بَخَق (ع) اندھا کرنا۔ اندھا ہونا +

بَخقاء (ع) چشم کور۔ اندھی آنکھ والا +

بُخَن (ع) دراز قد۔ لمبے قد کا آدمی +

بَخُور (ع) } لغوی معنی خوشبو یا خوشبو دار
تبخیر ( " ) } چیزیں۔ جیسے مشک عنبر لوبان وغیرہ۔ اصطلاحی معنی دُھونی یعنی آگ پر دوا جلاکر تمام بدن یا کسی عضو مخصوص مثلاً ناک کان وغیرہ میں بطریق معروف دُھواں اور بو پہنچانا طریقہ اس کا یہ ہے۔ کہ اگر کان میں بخور کرنا ہو تو دوا جلاکر نل یا آبخورے کے سوراخ سے دھواں پہنچائیں۔ اور اگر مقعد یا رحم وغیرہ میں بخور کرنا ہو تو دوا کو جلاکر اس پر کونڈا ڈھانک دیں اور کونڈے کے سوراخ کے مقابل مقام بخور کو رکھیں (ا) فیومی گیشن Fumigation

نوٹ۔ خشک دواؤں کی دُھونی دینے کو بخور اور تر دواؤں کی بھاپ لینے کو بپارہ یا انکباب کہتے ہیں +

بَدّ (ع) ماندگی۔ تکان۔ تھکن +

بُدّ (ع) چارہ۔ تدبیر۔ صلاح +

بَدأ (ع) شروع کرنا۔ پہل کرنا۔ بے نمونہ کسی چیز کا ایجاد کرنا۔ اصطلاح طب میں چیچک کے مرض میں مبتلا ہونا +

بَدّاء (ع) بھدی عورت۔ موٹی عورت +

بدخیم (ف) بدخو۔ بدمزاج +

بددل (ف) بزدل۔ ڈرپوک +

بدذہن (ف) کند ذہن۔ بیوقوف +

بَدرقہ (ع) معرب ہے بدرہہ کا عام معنی محافظ نگہبان۔ رہبر۔ اصطلاح طب میں پیشدارو انوپان۔ وہ دوا جو کسی دوا کے اثر کو بدن میں پہنچانے اور قوی کرنے کے لئے دی جائے (ا) وہی کل Vehicle

بُودرہ (ع) معرب ہے پوڈر کا۔ سفوف۔ پسی ہوئی خشک دوا (ا) پوڈر Powder

بَدْع (ع) نو ایجاد۔ نئی بات نکالنا۔ انوکھا کام کرنا (ا) ان وینشن Invention

بَدَل (ع) بدلہ۔ عوض۔ اصطلاح طب میں وہ دوا جو کسی دوسری دوا کے عوض یا بدل میں دی جائے (ا) سکسی ڈینیم۔ Succedaneum

بَدَل ما یتحلل (ع) تحلیل شدہ کا بدلہ۔ بدل اس چیز کا جو بدن سے تحلیل یا کم ہو جائے اور مراد اس سے وہ غذا ہے۔ جو بدن کے تحلیل شدہ اجزاء کی بدل یا عوض بنتی ہو +

بدمستی (ف) سکر۔ نشہ (ا) انٹاکسی کیشن

بَدَن (ع) تن۔ پنڈا۔ دھڑ یعنی سر کے سوا

سالا جسم۔ (۱) باڈی Body
بَدَن اور جَسَد کا فرق۔ سر کے علاوہ
دھڑ کو بدن کہتے ہیں۔ اور جسم حیوان کو جو
رنگ و ترکیب رکھتا ہو۔ جسد بولتے ہیں۔

بدین (ع) جسیم۔ موٹے جسم کا مرد یا عورت +

بُذَاء (ع) ہذیان۔ بکواس۔ مریض کی بیہودہ
گوئی (۱) ڈیلیریم Delerium

بُذْرُخ (ع) رگ پر سے کھال ہٹانا۔ بچہ کی زبان
زخمی کردینا۔ تاکہ ماں کا دودھ نہ پئے۔
ہاتھ پاؤں کی گھائیاں +

بُرْء (ع) } صحت پانا۔ بیماری سے اچھا
بُرُوء (ع) } ہونا۔ صحت۔ تندرستی
بَرَاء (ع) } (انگریزی) کیوریشن
شِفَا (ع) } کیور Curation
Healing ہیلنگ
Analepsis انالپسس
Restoration ریسٹوریشن
Recovery ریکوری

بَرَازِخ اَلْبَوْلِی (ع) گردہ اور مثانہ کے درمیانی
مجاری۔ یہ دو نالیاں ہیں۔ جن کے ذریعہ
پیشاب گردہ سے مثانہ میں ترشح پاتا
ہے (واحد برزخ) (۱) یوریٹرز

بَرَاجِم (ع) } انگلیوں کے پور۔ انگلیوں
سلامیات (ع) } کے پورو ے (۱) فیلنجیز
Phalanges

بُرادہ (ع) ریزے۔ بُرادہ۔ کسی دھات وغیرہ
کے ریزے۔ جو سوہن کے ذریعہ جھڑیں
(۱) فلنگز Fillings

بَرَاز (ع) پاخانہ۔ گوہ (۱) فی سیز Feces
ایکس کریمنٹ Excrement

بَرَازِ دَمَوِی } (ع) خونی پاخانہ۔ خونی دست
اسہال دموی } (انگریزی) ہیموٹوکیزیا۔
Hematochezia میلینا
Melena

بَزَّاغ (ع) فصّاد۔ رگ زن۔ فصد کھولنے والا
(۱) فلی باٹومسٹ Phlebotomist

بَرَّاق (ع) سفید و شفاف۔ چمکدار (۱) بریلئینٹ
Brilliant

برآمدگی (ف) اُبھار۔ ورم +

بُرانداف (ف) رودے۔ آنتیں۔ انتڑیاں

بَرْزَخ (ع) موری۔ نالی۔ اصطلاح طب میں
(۱) گردہ و مثانہ کے درمیان کی نالی یعنی
وہ نالی جس کو متقدمین اطباء حالب کہتے
ہیں۔ اور جس کے ذریعہ گردہ سے مثانہ
میں پیشاب جاتا ہے (۲) خصیہ فوقانی
نوٹ۔ متقدمین اطباء برزخ کا استعمال
حالب اور خصیہ فوقانی دونوں کے لئے
کرتے ہیں۔ لیکن جدید اطبائے مصر
اب اس لفظ کو صرف خصیہ فوقانی پر بولتے
ہیں۔ ڈاکٹری میں حالب کو یوریٹر

Ureter اور خصیہ فوقانی کو اپیڈیڈیمس Epididymus کہتے ہیں ✚

بُرْبُرَہ (ع) } ہکلا پن (۲) مسٹی ٹیشن Mussitation
وَنْدَمہ (ر) }
ہَمْس (ر) } مٹرنگ Muttering

نوٹ۔ بربرہ اُس حالت کا نام ہے جس میں بات کرنے میں رُکاوٹ ہوتی ہے یعنی ہونٹھ بات کرنے کے لئے حرکت کرتے ہیں۔ لیکن لفظ زبان سے ادا نہیں ہوتا

بُرْبَرِیَّت (ع) بے تمدنی۔ وحشی پن (۲) وائلڈنیس Wildness

نوٹ۔ چونکہ بربر قوم نہایت وحشی تھی۔ اس مناسبت سے بربریت وحشی پن کو کہتے ہیں ✚

بُرْتام (ف) موٹے لبوں والا ✚

بُرْثُن (ع) پنجہ چنگل۔ جمع بَرَاثِن (۲) کلا Claw

بُرُج (ع) گنبد۔ قُبّہ۔ آسمان کے مفروضہ بارہ برجوں میں سے ایک بُرج ✚ (۱) سائن Sign کان سٹیلیشن Constellation

نوٹ۔ یہ بارہ برج آٹھویں آسمان کے درمیان خط منطقۃ البروج کو بارہ حصوں میں تقسیم کرنے سے پیدا ہوتے ہیں اور آفتاب کی حرکت اور سال شمسی کا انضباط انہی سے ہوتا ہے۔ چنانچہ سال شمسی ایرانیوں کا ۲۱۔ مارچ سے جبکہ آفتاب برج حمل میں آتا ہے، شروع ہوتا ہے۔ اور ہنود کا چیت سے اور اہل یورپ کا یکم جنوری سے شروع ہوتا ہے۔ انہی بارہ برجوں میں آفتاب کی حرکت کرنے سے بارہ مہینے پیدا ہوتے ہیں۔ یہ بروج ترتیب وار حسب ذیل ہیں (۱) حمل یعنی میکھ (۲) ثور یعنی برکھ (۳) جوزا یعنی متھن (۴) سرطان یعنی کرک (۵) اسد یعنی سنگھ (۶) سنبلہ یعنی کنیا (۷) میزان یعنی تُلا (۸) عقرب یعنی برچھاک (۹) قوس یعنی دھن (۱۰) جدی یعنی مکر (۱۱) دلو یعنی کنبھ (۱۲) حوت یعنی مین (۲) زوڈی ایک Zodiac

بُرْجُمَہ (ع) بند انگشت۔ انگلی کا پور۔ جمع بَرَاجِم (۲) فیلینج Phalange

بَرْخَنْج (ع) برفرنجک۔ مرض کابوس۔ دیکھو کابوس ✚

بَرْد (ع) سردی۔ جاڑا۔ ٹھنڈ۔ ٹھنڈک۔ سرد کرنا۔ سرد ہونا۔ اعضاء و عضلات میں سردی محسوس ہونا ✚ (۲) کولڈنیس Coldness

بُرَداء (ع) تپ لرزہ۔ جاڑا بخار (۲) ایگیو Ague

بَرْدان (ع) صبح و شام ۔

بُرْدہ (ع) (۱) ایک غلیظ منجمد سفید رطوبت مثل اُولے کے جو پلک کے اندر کی طرف جم جاتی ہے (۲) تخمہ۔ بدہضمی۔ برودت معدہ کے سبب غذا ہضم نہ ہونا (انگریزی) ڈسپ پیسیا Dyspepsia

بَرْدُ الاَطْراف (ع) اطراف یعنی ہاتھ پیروں کا ٹھنڈا ہوجانا (ا) کولیپس Collapse

بَرْدُ الصَّدْر (ع) } ایک مرض ہے جس میں سینہ
جُمُودُ الصَّدر (ع) } کے عضلے اور حجاب سرد و کثیف ہوجاتے ہیں۔ اور اُن میں ایک قسم کا تمدد آجاتا ہے۔ اس سبب سے سینہ میں اچھی طرح انبساط و انقباض نہیں ہوسکتا۔ اور بغیر سیدھے ہوئے سانس نہیں لی جاتی (انگریزی) پلمونری کولیپس Pulmonary Collapse

بَرَدَہ (ع) رطوبت بلغمیہ سے پوٹے کا اُبھار ہے جو اُس کے اندرونی جانب اولے کی مانند پیدا ہوتا ہے (ا) کنجنکٹی وما Conjuncti voina

بَرَدِیَّہ (ع) } آنکھ کی برف یا اُولہ نما رطوبت
یَلْوَرِیَّہ (ع) } آنکھ کی شفاف رطوبت۔
جَلِیدِیَّہ (ع) } آنکھ کا موتی۔ تفصیل کے لئے دیکھو عین (ا) کرسٹلائن لینز۔ Crystalline Lens

بَرْزَخ (ع) جو چیز کہ دو مخالف چیزوں کے درمیان حائل ہو۔ جیسے اعراف جو بہشت اور دوزخ کے درمیان حائل ہے۔ یا بندر جو حیوان اور انسان کے درمیان حائل ہے۔ یا جراثیم جو انسان اور نبات کے درمیان حائل ہیں ۔

بَرْزَخُ الحَلْق (ع) جوف دہن۔ اور جوف حلق کا درمیانی سوراخ یعنی وہ سوراخ جو منہ اور حلق کے درمیان واقع ہے تفصیل کے لئے دیکھو حلقوم (ا) فاسیز Fauces

بَرْزَخُ الدِّماغ (ع) پُلِ دماغ۔ دماغ کا وہ حصہ جو بڑے دماغ اور چھوٹے دماغ اور حرام مغز کے درمیان حائل ہے۔ گویا یہ دماغ کے باقی تین حصّوں کو باہم ملاتا ہے۔ یہ عمودی طور پر ایک انچ اور آڑے طور پر ڈیڑھ انچ چوڑا ہوتا ہے (ا) پانز ویرولائی Pons Varolii

بَرْسام (ع) یہ لفظ کلمۂ فارسی (بَر) بمعنی سینہ اور کلمۂ یونانی (سام) بمعنی مرض سے مرکب ہے۔ یعنی سینہ کی بیماری۔ جیسے سرسام (سر کی بیماری) اصطلاح اطباء میں ورم دیافرغما یعنی حجاب حاجز کا ورم۔ تفصیل و تحقیق کے لئے دیکھو ذات الجنب (ا) ڈایا فرگما ٹیٹس Diaphragmitis

بَرْسُوْرَف، سرچوٹی ۔

بَرْسُوشے رِیان (ف) کولھے کی ہڈی ۔

برسوئے گوش (ف) کان کا بالائی کنارہ +

برش (ع) م گنجرک۔ جھائیں۔ چھائیں۔

کلف ( " ) چھوٹے چھوٹے سیاہ یا سرخ یا دھندلے رنگ کے نقطے یا دھبے ہیں جو جلد بالخصوص چہرہ پر پڑ جاتے ہیں +

(۱) فریکلز Freckles لینٹی گو Lentigo

برشام (ع) تیزیٔ نظر۔ نظر کی تیزی +

برص (ع) پیس۔ بدن کے سفید یا سیاہ داغ ایک مرض ہے جس میں کہیں کہیں یا تمام بدن پر سفید یا سیاہ دھبے پڑ جاتے ہیں۔ اور یہ رنگ کے لحاظ سے دو قسم کا ہوتا ہے (۱) برص ابیض (سفید داغ) (۲) برص اسود (سیاہ داغ) (۲) لیوکوڈرما Leukoderma

برص ابیض (ع) پیس۔ سفید داغ مشہور مرض ہے جس میں ایک غلیظ (گاڑھی) سپیدی بعض اعضاء کی جلد میں پیدا ہوتی ہے جو کبھی تمام جسم میں پھیل جاتی ہے ایسی حالت میں اس کو برص منتشر یا پراگندہ یا پھیلا ہوا برص کہتے ہیں۔ یہ مرض مشکل رو بصحت ہوتا ہے۔ بالخصوص جبکہ مزمن اور پرانا ہو جائے۔ اور بڑھتا رہے لیکن چھیلنے سے سرخی لے آئے۔ اور سوئی کو چبھونے سے اُس مقام سے خون نکلے۔ اور جو بال اُس مقام پر ہوں وہ بالکل سفید نہ ہوں تو یہ مناسب علاج سے رفع ہو جاتا ہے (۱) وائی ٹیلی گو Vitiligo لیوکوڈرما Leukoderma اُلفس Alphos

نوٹ۔ الفس پہلے جذام ابیض کے لئے مستعمل تھا +

برص اور بہق ابیض کا فرق۔ برص ابیض میں داغوں کا رنگ زیادہ سفید براق و چمکدار ہوتا ہے۔ اور جس قدر پرانا ہوتا جائے گوشت پوست میں گڑتا جاتا ہے۔ ابتدأ مرض میں اس مقام کے بال بھورے ہوتے ہیں۔ اور مرض کے مزمن اور مستحکم ہونے کے بعد بالآخر سفید ہو جاتے ہیں۔ نیز مرض کے مزمن و مستحکم ہونے کی صورت میں مقام مرض پر سوئی چبھونے سے خون نہیں نکلتا بلکہ بجائے اُس کے ایک قسم کی نرم و سفید رطوبت نکلتی ہے۔ اور اُس مقام کو خواہ کتنا ہی ملیں سُرخ نہیں ہوتا۔ برخلاف بہق ابیض (چھیپ) کے کہ اُس میں ایسا نہیں ہوتا۔ اُس کی سفیدی ہلکی ہوتی ہے اور جلد میں پیوست نہیں ہوتا۔ اور چاہے کتنا ہی مزمن ہو جائے۔ اس مقام کے بال سیاہ ہی رہتے ہیں۔ اور اُس مقام کی جلد میں سوئی چبھونے سے خون ہی نکلتا ہے

بَرَص اَسْود (ع) سیاہ برص. کالے داغ۔ یہ درحقیقت بہق سیاہ ہے جس کے مقام مرض پر خارش اور خشونت بھی ہوتی ہے۔ شیخ اس کو قوبائے متقشّر (چھلکوں دار داد) سے تعبیر کرتا ہے۔ (انگریزی) سورائی سِس Psoriasis

بَرَص اَسْوَد اور بَرَش کا فرق۔ برص اسود اُن سیاہ داغوں کو کہا جاتا ہے جو جسم کے کسی خاص حصّہ یا تمام حصّوں پر پیدا ہوں۔ اور برش اُن چھوٹے چھوٹے نقطوں کو کہتے ہیں۔ جو سیاہ۔ سُرخ یا تیلیا رنگ کے بالعموم چہرے پر واقع ہوتے ہیں

بَرَصُ الْاَظْفَار (ع) ناخنوں کا برص۔ یہ چھوٹے چھوٹے سفید نقطے ہوتے ہیں۔ جو ناخنوں پر پیدا ہوتے ہیں +

بَرَصُ الْعَیْن (ع) گربہ چشمی۔ کرنجا پن۔ جو لڑکوں کو بطور عارضہ کے ہو جاتا ہے اور جوانی میں خود بخود جاتا رہتا ہے +

بَرَص اَلْعَیْن اور زُرْقَہ کا فرق۔ مطلق گربہ چشمی کو زرقہ کہتے ہیں۔ اور اُس کی وہ قسم جو لڑکپن میں کسی سبب سے عارض ہو کر جوانی میں جاتی رہتی ہے اُس کو برص العین سے موسوم کرتے ہیں +

بَرَص مُنْتَشِر (ع) تمام جسم میں پھیلا ہوا برص

بِرْطَام (ع) گلگفت لب۔ موٹے ہونٹوں والا +

بُرْعَث (ع) حلقۂ دُبر۔ دُبر یعنی مقعد کا حلقہ (۱) اینس Anus

بَرْق (ع) بجلی۔ چمک: بجلی کی چمک جو ابر میں نمایاں ہوتی ہے۔ جمع بُرُوق (۲) لائٹ ننگ Lightening

بَرْق رعد اور صاعقہ کا فرق۔ بجلی کی چمک کو برق اور اُس کی کڑک کو رعد اور جو بجلی زمین پر گرے اُس کو صاعقہ کہتے ہیں

بَرْقَاء (ع) ہر چیز جس میں سیاہی و سفیدی دو رنگ موجود ہوں چنانچہ آنکھ کو بھی دو رنگ ہونے کے لحاظ سے برقاء کہتے ہیں لیکن یہ لفظ مؤنث ہی پر بولا جاتا ہے۔ اور اس کا مذکر اَبْرَق آتا ہے +

بُرْقُع (ع) برقعہ گھونگھٹ +

بَرَقَہ (ع) خوف۔ وحشت۔ ڈر (انگریزی) فیئر

بَرْک (ع) سینہ۔ سینہ کا بیچ۔ سینہ کا گرداگرد۔

بِرْکَہ (ع) حوض۔ سینہ کا پانی جمع ہونے کی جگہ

بِرْکَارِیَّہ (ف) (پرکار کی مانند گردش کرنیوالا) مرض ذیابطیس جس میں کسی وقت آدمی کی پیاس نہیں بجھتی۔ اور جب وہ پانی پیتا ہے۔ فوراً پیشاب کی راہ سے دفع ہو جاتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو ذیابطیس (۲) ڈایابیٹیز Diabetes

بُرْکُع (ع) } پست قد۔ ٹھگنا آدمی (۱) پگمی Pigmy
اقزم (ع) }

ڈوارف Dwarf

بُرگ چشم (ف) کنایہ ہے پپوٹوں سے +

بَرَم (ع) بیقراری۔ عاجزی۔ غم واندوہ میں الجھنا +

بِرماس (ف) قوت لامسہ۔ چھونے کی قوت +

بِرمال (ف) سینہ۔ چھاتی +

بِرماہہ (ف) جراح کا برمہ +

بِرمگان (ف) موئے زہار۔ کالے بال +

بُرمہ (ع) دیگ۔ ہانڈی۔ جمع بِرام و بُرَم

بَرناء برناق (ف) شاب۔ جوان۔ خوبرو +

بَرنائی (ف) خوبروئی۔ جوانی +

بَرنج (ع) ایک چاول یا چار رائی بھر کا وزن

بَرنُف (ف) برنش۔ دردشکم +

بَرنِیش (ف) قولنج۔ دردشکم +

بَرنیہ (ع) مٹی یا شیشے کا مرتبان یا برتن +

بُروت (ف) مسیں۔ مونچھیں +

بَرُود (ع) جو چیز یعنی آنکھ میں ٹھنڈک ڈالنے والی دوا۔ آنکھ کا چوبہ جس میں اکثر ٹھنڈی دوائیں پڑتی ہیں (انگریزی) آئی واش Eye-Wash

بُرُودَت (ع) سردی۔ ٹھنڈک۔ سرد ہونا۔ (ا) کولڈنیس Coldness

بُرُوز (ع) باہر آنا۔ نکلنا۔ نمودار ہونا۔ بلندی اونچائی۔ ابھار (انگریزی) پرامی ننس Prominence

بُرُوز رحم (ع) } رحم کا فرج سے باہر نکل آنا
نتوء الرحم (ء) } خواہ بہئیت اصلی یا الٹ کر (ا) پرولیپس یوٹرائی Prolapsus Uteri

بَرُوسْتَاتا (ع) } بروستاتا معرب ہے پراسٹیٹ
غُدّۂ قدامیہ (ر) } کا۔ یہ ایک چھوٹی اور سخت
غُدّۂ المذی (ر) } گلٹی ہے۔ جو مثانہ کی گردن
غُدّۂ المثانہ (ء) } کے آگے واقع ہے۔ ناڑہ یعنی پیشاب کی نالی اسی میں سے گزرتی ہے۔ اس غدود کی رطوبت کو مذی کہتے ہیں (ا) پراسٹیٹ گلینڈ Prostate Gland

بُروطاؤس (ی) تپ ششش روزہ۔ چھ روز کا بخار۔ وہ بخار جو ہر چھٹے روز آئے +

بُرُوء (ع) شفا پانا۔ اچھا ہونا +

بُرہان (ع) } قیاس۔ دلیل۔ حجت۔ وجہ
حُجّت (ر) } عقلی۔ ثبوت (ا) ریزن Reason

بُرہان مسیح (ف) مُردہ کو زندہ کرنا۔ مریض کو اچھا کرنا +

بُریدہ (ف) مختون یا ختنہ کیا ہوا +

بَرِیطُون (ع) } معرب ہے پریٹونیم کا۔ صفاق
باریطون (ر) } پیٹ کی آبدار جھلی۔ دیکھو باریطون (انگریزی) پریٹونیم۔ Peritoneum

بُریقہ (ع) ایک غذا ہے جو دودھ اور گھی سے

بنائی جاتی ہے ۔

**بزنیش** (ع) اسہال ۔ دست ۔

**بزاء** (ع) کبڑا ہونا ۔ کوبڑ ۔

**بزاق** (ع) } تف ۔ تھوک (ا) سپیوٹم
**بصاق** (") } Sputum

**بزاق ۔ بصاق ۔ ریق ۔ رضاب ۔ لعاب**
اور عصیب کا باہمی فرق ۔ جو تھوک منہ سے
پھینک دی جائے ۔ اُسے بزاق و بصاق
کہتے ہیں ۔ منہ سے خود بخود جاری ہونیوالی
رطوبت کو لعاب کے نام سے موسوم کرتے
ہیں ۔ اور جب تک منہ کے اندر رہو ۔ ریق
و رضاب کا اطلاق کرتے ہیں ۔ کسی چیز کو
چباتے چباتے جو پانی منہ سے گرتا ہے
اُس کو عصیب کہتے ہیں ۔ اور لُغام و روال
اونٹ اور گھوڑے کے لعاب کو کہتے ہیں
ڈاکٹری میں لعاب اور ریق کو سلائیوا اور
سپیٹل اور بزاق کو سپیوٹم کہتے ہیں ۔

**بزالہ** (ع) صاف شدہ چیز ۔ لب لباب (ا) ایب
سٹریکٹ Abstract

**بزان** (ع) دو نو پستان (ا) ممی Mammæ

**بزخ** (ع) سینے کا آگے کو ابھرنا ۔

**بزخاء** (ع) وہ عورت جس کے سینے میں کوبڑ ہو

**بزر** (ع) تخم ۔ بیج ۔ جمع بزور و ابزار جمع الجمع ابازیر

**بزغ** (ع) نشتر مارنا ۔ خون بہانا (ا) لینس
Lance

**بزق** (ع) } تف کرنا ۔ تھوکنا (ا) سپٹ
**بصق** (") } Spit

**بزل** (ع) چیرنا ۔ پھاڑنا ۔ اصطلاح جراحی میں
استسقاء زقی کے مریضوں میں ناف کے
نیچے شگاف دے کر پانی نکالنا ۔ یا مرض
استسقاء الخصیہ میں فوطوں میں شگاف
دے کر پانی نکالنا (ا) پیرا سن ٹیسِس
Paracentesis ٹیپنگ Tapping

**بزم** (ع) کاٹنا ۔ توڑنا ۔ اگلے دانتوں سے پکڑنا
کوئی چیز دانت سے پکڑ کر باہر کھینچنا ۔

**بس** (ع) دوا بھگونا ۔ تر کرنا ۔ ریزہ ریزہ کرنا

**بساق** (ع) } تف ۔ تھوک (ا) سپیوٹم ۔
**بزاق** (") } Sputum

**بسالت** (ع) بہادری کرنا ۔ دلیری کرنا ۔ بہادری
دلیری (ا) بولڈنیس Boldness

**بسائط** (ع) جمع ہے بسیط کی ۔ اربعہ عناصر یعنی
آگ ۔ ہوا ۔ پانی ۔ خاک ۔
(م) سمپل Simple

**بسترم** (ف) پھنسی ۔ دانہ ۔ دودڑا ۔

**بستہ** (ف) رحم ۔ بانجھ عورت ۔

**بستہ زبان** (ف) گنگ ۔ گونگا (ا) ٹنگ ٹائیڈ
Tongue tied

**بستہ فرج** (ف) وہ عورت جس کی فرج بند ہو
(ا) امپرویس Impervious

**بستوقہ** (ع) مٹی کا چھوٹا مرتبان (ا) جار Jar

بَسْر (ع) زخم کو چھیل ڈالنا (ا) سکریپ Scrape
بَسْط (ع) پھیلنا۔ بچھانا۔ فراخی۔ خوشی +
بَسْطُ النَّفْس (ع) خوش ہونا۔ مسرور و شادان ہونا
بُسْطُون صَغِیر (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے
چھ درخمی یعنی دو تولہ تین ماشہ کے +
بُسْطُون کَبِیر (ع) ایک وزن ہے جو آٹھ تولہ
پانچ ماشہ دو رتی کی برابر ہے +
بَسْفَایِج (ع) ناک کا ایک مرض ہے جس میں
ناک کے اندر ورم نرم کبیر الحجم لاحق ہو
جاتا ہے۔ اور اس میں بہت سی رگیں
ظاہر ہوتی ہیں (۲) علم الادویہ میں نام
ایک دوا کا جس کو ہندی میں کھنگالی
کہتے ہیں (ا) فائبرس پالی پوس آف دی نوز
Fiberous Polypus of the Nose
بُسْق (بصق) (ع) تھوکنا (ا) اسپٹ Spit
بَسِیط (ع) } سادہ۔ مفرد۔ وہ چیز جو اجسام
بَسِیطہ (ع) } مختلف الطبائع پر تقسیم نہ ہو
سکے۔ مثلاً عناصر اربعہ یعنی آگ۔ ہوا۔
پانی۔ مٹی کو کہ یہ سب کے سب مختلف
چیزوں کی طرف تقسیم نہیں ہوتے۔
اصطلاح تشریح میں عضو مفرد یعنی
وہ عضو جس کا جزو اپنے نام و حقیقت
میں کل کے مشابہ ہوتے ہیں +
(ا) سمپل Simple
بَسِیلَت (ع) تلخی۔ کڑواہٹ۔ تلچھٹ +

(ا) بٹرنیس Bitterness
بَشّ (ع) تازہ رو۔ ہنس مکھ۔ تازہ روئی۔
خوشی (ا) چیرفل Cheerful
بَشَارَت (ع) خوش ہونا۔ خوبصورت ہونا
بُشَارَت (ع) خوشخبری آگہی (ا) گڈ نیوز
Good news
واضح ہو کہ بشارت (ب) کے زیر اور
پیش سے جبکہ مطلق ہو۔ تو نیک اور
اچھی خبر پر بولا جاتا ہے۔ اور جب بدی
اور برائی پر بولا جائے۔ تو پیش سے مقید
ہو کر استعمال ہوتا ہے +
بَشَاشَت (ع) کشادہ روئی۔ خوشی +
(ا) چیرفل نیس Cheerfulness
بَشَاعَت (ع) } بدمزگی۔ بدمزہ۔ گلوگیر۔
عفوصت (ر) } وہ مزہ جو تلخی اور قبض سے
مرکب ہو (انگریزی) ایسٹرنجنسی
Astringency
بَشْر (ع) خوشخبری دینا۔ مونچھ کے بال تراشنا
جمع کرنا +
بَشَر (ع) انسان۔ آدمی۔ آدمی کی کھال
(ا) ہیومن Man
بَشَرَہ (ع) جلد کا بالائی پرت (ا) کیوٹیکل
Scarf skin سکارف سکن Cuticle
ایپی ڈرمس Epidermis
نوٹ۔ جلد کے نچلے پرت کو اَدَمَہ کہتے ہیں

تفصیل کے لئے جلد کا بیان دیکھو •

**بَشَرَۂ مُخَاطِیَہ** (ع) غشائے مخاطی یا بلغمی جھلی کا بالائی پرت (انگریزی) اپی تھیلیم Epithelium

نوٹ۔ جلد کے بالائی پرت کو بشرہ اور غشائے مخاطی کے بالائی پرت کو بشرۂ مخاطیہ کہتے ہیں۔ یہ پرت بے حس اور بے خون ہوتا ہے •

**بَشِع** (ع) بدمزہ و گلوگیر ہونا۔ کڑوا کسیلا ہونا کسی چیز میں تلخی اور قبض (کسیلاپن) ہونا (۲) ایسٹرنجنٹ Astringent

**بَشِعَۃُ الْمَنْظَر** (ع) بدصورت۔ بدشکل • (۲) اگلی Ugly

**بشکوفہ** (ف) قے۔ متلی •

**بَشَم** (ع) عاجز آنا۔ ملول ہونا۔ اصطلاح طب میں بدہضمی بالخصوص چربی اور چکنی غذا سے بدہضمی واقع ہونا (۲) ڈس پپسیا Dyspepsia

**بَشِیش** (ع) چہرہ۔ مکھڑا (۲) فیس Face

**بَشِیشُ الْوَجْہ** (ع) تازہ رُو۔ خنداں رُو ہنس مکھ (۲) چیرفل Cheerful

**بَشِیع** (ع) تلخ اور بدمزہ چیز۔ جو دوا تلخ اور قابض ہو (۲) ایسٹرنجنٹ Astringent

**بَصَارَت** (ع) بینائی نظر۔ بینا ہونا تفصیل کے لئے دیکھو عین۔ قوت باصرہ •

(۲) سائٹ Sight

**بَصَّاص** (ع) روشن چشم جس کی آنکھ روشن و چمکدار ہو۔ وہ دوا کہ پینے سے اس کی چمک جاتی رہے •

**بَصَّاصَۃ** (ع) چشم۔ آنکھ۔ دیدہ۔ نین • (۲) آئی Eye

**بُصَاق** (ع) } تف۔ تھوک (۲) سپیوٹم Sputum
**بُزَاق** (") }

نوٹ۔ بصاق و بزاق و ریق وغیرہ کا فرق دیکھو بزاق میں •

**بَصَاء** (ع) خصی کرنا۔ خصیے نکال ڈالنا •

**بَصَر** (ع) آنکھ۔ بینائی۔ نظر۔ سوجھ (۲) سائٹ Sight ویژن Vision

(دیکھو قوت باصرہ)

**بَصَرُ الشُّیُوخ** (ع) نظر پیری۔ بڑھاپے کی نظر (انگریزی) پریس بائی اوپیا Presbyopia

نوٹ۔ اس مرض میں نزدیک کی چیزوں کا دیکھنا اول مشکل اور پھر محال ہو جاتا ہے۔ چالیس سال کی عمر کے بعد اس قسم کا نقص بصر تقریباً ہر شخص کو ہو جاتا ہے •

**بَصَرِ کَاذِب** (ع) جھوٹی نگاہ۔ غلط نظر •

**بَصَرِ مُتَحَیِّر** (ع) متحیر نگاہ۔ حیرت زدہ نظر •

**بَصْع** (ع) تنگ شگاف جس میں پانی نفوذ

نہ کرے۔ پہلی اور بیچ کی انگلی کا درمیان ٭

**بَصَلَہ** (ع) شرمگاہ میں ایک غددی جسم ہے۔
(ا) بارتھولین گلینڈ
Bartholine Gland

**بَصَلَتیَ الدّہلیز** (ع) شرمگاہ میں دو جونک کی شکل کے دو غدود ہیں (ا) بارتھولین گلینڈز
Bartholine Glands

**بُصْم** (ع) چھنگلیا اور اس کے پاس والی انگلی کے درمیان کی کشادگی ٭

**بَصِیر** (ع) بینا۔ سوانکھا (ا) ڈس سرننگ
Discerning

**بَصِیرَت** (ع) بینائی۔ دل کی بینائی۔ سمجھ بوجھ عقلمندی (ا) انگریزی) پروڈینس۔
پرسیپشن۔ Prudence
Perception

**بَصِیرت اور بَصَارت کا فرق**۔ دل کی بینائی یا عقلمندی کو بصیرت کہتے ہیں۔ اور آنکھ کی بینائی کو بصارت سے تعبیر کرتے ہیں۔ اول الذکر معقولات کے ادراک سے اور آخر الذکر محسوسات کے دیکھنے بھالنے سے مخصوص ہے ٭

**بَصِیص** (ع) چمکنا۔ ٹپکنا۔ چمک۔ چمکدار۔ موتی کی چمک ٭

**بَضَاضَت** (ع) پانی رسنا۔ پانی ٹپکنا۔
(ا) اوز Ooze

**بَضْع** (ع) جماع کرنا۔ بیاہا جانا۔ اصطلاح جراحی میں نشتر دینا۔ چیرنا۔ شگاف دینا فصد کھولنا۔ کاٹنا ٭

**بَضْعَہ** (ع) پارۂ گوشت۔ بوٹی۔ گوشت کا ذرا سا ٹکڑا۔ اصطلاح جراحی میں وہ سوراخ یا شگاف جو نشتر دینے سے جسم میں ہوتا ہے
(ا) انسیژن Incision

**بَضْک** (ع) کاٹنا۔ قطع کرنا (ا) کٹ Cut

**بَضِیع** (ع) دریا۔ بدن سے بہا ہوا پسینہ ٭

**بَطّ** (ع) شگاف دینا۔ پھوڑے میں نشتر دینا پھاڑنا۔ چیرنا۔ (ا) پیراسن ٹے سس
Paracentesis
انسائز Incise

**بَطُّ البَطْن** (ع) / **بَزْلُ البَطْن** (ع) } لغوی معنی پیٹ میں شگاف دینا۔ اصطلاح طب میں مبذل یعنی ٹروکار یا نوکدار پولی سلائی کے ذریعہ مرض استسقاء میں شکم سے پانی نکالنا۔ (ا) پیراسن ٹے سس ایبڈومنس
Paracentesis Abdominis

**بَطُّ الرّاس** (ع) / **بَزْلُ الرّاس** (ع) } لغوی معنی سر میں شگاف دینا۔ اصطلاح طب میں اس مخصوص عمل سے مراد ہے۔ جس میں یافوخ یعنی تالو کے مقام پر مبذل (ٹروکار) یا نوکدار پولی سلائی داخل کرکے پانی نکالا جاتا ہے۔ یہ عمل استسقاء الراس یا اجتماع

الماء فی الراس (سر میں پانی جمع ہونا) میں
متقدمین اطبا کیا کرتے تھے۔ جو آج کل اطبا
جدید (ڈاکٹری) بھی کرتے ہیں ۔
(انگریزی) پیراسن ٹےسس کیپی ٹس
Paracentesis Capitis

**بَطُّ الصَّدْر** (ع) لغوی معنی سینہ میں شگاف
دینا۔ اصطلاح طب میں اُس عمل سے مراد
ہے جس میں سینہ میں پسلیوں کے درمیان
مبذل (ٹروکار) یا نوکدار پولی سلائی داخل
کر کے پانی نکالتے ہیں۔ یہ عمل استسقاء
الصدر (سینہ میں پانی جمع ہونے) میں کام
آتا ہے (انگریزی) تھوراسن ٹےسس
Thoracentesis
پیراسن ٹےسس تھوریسس
Paracentesis Thoracis

**بَطُّ الصَّفْن** } (ع) لغوی معنی فوطہ میں شگاف
بزل الصفن } دینا۔ اصطلاح طب میں
مبذل نامی آلہ کے ذریعہ فوطہ سے پانی
نکالنا۔ یہ عمل قیلہ مائیہ یا مرض استسقاء
الخصیہ میں کیا جاتا ہے۔ (۲) پیراسن
ٹےسس ٹیونیکا ویجائی نے لس۔
Paracentesis Tunica
Vaginalis

**بَطُّ غِلَافِ الْقَلْب** (ع) لغوی معنی غلاف قلب
بزل غلاف القلب میں شگاف دینا۔ اصطلاح
طب میں مبذل نامی آلہ کے ذریعہ غلاف
قلب سے پانی نکالنا۔ یہ عمل استسقاء غلاف
القلب یعنی غلاف قلب میں پانی جمع ہو جانے
کی صورت میں کیا جاتا ہے (۲) پیراسن
ٹےسس پیری کارڈیائی
Paracentesis Pericardii

**بُطَاق** (ع) لمبا۔ طویل (۲) ٹال Tall

**بُطَاقہ** (ع) سیاہی چشم۔ آنکھ کی سیاہی ۔

**بِطَانَۃ** (ع) اَستر۔ اصطلاح تشریح میں کسی
عضو کی اندرونی سطح یا اَستر۔ اور اس کا
مقابل ظہارہ آتا ہے۔ جس کو ابرہ کہتے
ہیں (۲) لائننگ Lining انٹرنل
سرفیس Internal Surface

**بِطَانَۃُ المَرِی** (ع) مری یعنی غذا کی نالی کی
اندرونی سطح جس پر سے کھانا پانی گذر کر
معدہ میں جاتا ہے ۔

**بَطْح** (ع) منہ کے بل گرنا پچھاڑنا۔ چت کرنا
اصطلاح تشریح میں ہاتھ کا چت کرنا۔
یعنی ہتھیلی کا آسمان کی طرف کرنا (۲) سُوپائی
نیشن Supination

**بَطْر** (ع) شگاف دینا۔ زخم چیرنا۔ زخم کا کھل
جانا (۲) انسائز Incise

**بَطْش** (ع) دلیری۔ حملہ کرنا۔ بخار کا جاتا رہنا
اور ضعف باقی رہنا ۔

**بُطْلَان** (نقصان) (ع) ضائع ہونا۔ بیکار

ہوجانا۔کسی عضو کی قوت کا فنا ہوجانا۔اور
فعل کا موقوف ہوجانا (ا) لاس Loss
فےلیور Failure

**بُطلان اِزدِرار** (ع) نگلنے کی قوت کا زائل
بطلان بلع (ع) } و باطل ہوجانا۔نگل نہ سکنا
(ا) افیجیا Aphagia

**بُطلان بَصَر** (ع) } بینائی کا جاتا رہنا۔بینائی کا
ذہاب بصر (ع) } زائل ہوجانا۔ایک بیماری
فقد النظر (ع) } ہے جس میں بینائی بتدریج
گُمنہ (ع) } یا دفعتہً زائل ہوجاتی ہے۔
(ا) اماروسِس Amaurosis
گٹا سیرینا Gutta Serena

**بُطلان بَلع** (ع) } نگلنے کی قوت کا باطل ہونا
بطلان اِزدِراد (ع) } یعنی نگل نہ سکنا (ا) افیجیا
فقد البلع (ع) } Aphagia

**بُطلان حَرَکت** (ع) زوال حرکت۔حرکت کا
فقد الحرکت (ع) } باطل ہوجانا۔حرکت نہ کر
سکنا (ا) ایکی نیشیا Akinesia

**بُطلان ذَوق** (ع) قوت ذائقہ کا زائل ہو
فقد الذوق (ع) } جانا۔چکھنے کی قوت کا زائل
و باطل ہوجانا۔کسی چیز کے ذائقہ کا محسوس
نہ ہونا (ا) اگوسیا Ageusia
اگسٹیا Ageustia

**بُطلان الشَّم** (ع) } سونگھنے کی قوت کا باطل اور
فقد الشم (ع) } زائل ہوجانا۔خوشبو و بدبو
کا محسوس نہ کرسکنا (انگریزی) انوزمیا۔
Anosmia

**بُطلان شَہوَت** (ع) بھوک نہ لگنا۔بھوک کا
فقد الشہیۃ (ع) } زائل ہوجانا۔بھوک کا بند
ہوجانا (ا) اینوریکسیا Anorexia
(۲) خواہش جماع کا زائل ہوجانا یعنی جماع
کی خواہش نہ رہنا (ا) ڈیسوریکسیا۔
Dysorexia اِن اَپِی ٹینس
Inappetence

**بُطلان صَوت** (ع) } آواز کا باطل ہوجانا۔آواز
فقد الصوت (ع) } کا نہ نکلنا (ا) اے فونیا
Aphonia

**بُطلان ہَضم** (ع) ہضم کا باطل ہوجانا۔یعنی
غذا کا بالکل ہضم نہ ہونا۔(ا) اے پیپسیا۔
Apepsia

**بُطلیموس** (ع) } حکیم بطلیموس جس کا پورا نام
قلاودیوس بطلیموس } حکیم قلاودیوس بطلیموس ہے
Ptolemy } علم ہندسہ و علم نجوم میں یکتائے
Claudius } زمانہ بلکہ اپنے عہد کے اہل
Ptolemy } تنجیم کا امام گزرا ہے۔علم
الافلاک یا علم ہیئت میں اس کا جو نظام
اسی کے نام سے منسوب ہے یعنی نظام
بطلیموسی Ptolemiac
Systum کہلاتا ہے جس میں
اس نے برخلاف نظام فیثاغورسی کے

زمین کو ساکن مانتا ہے وغیرہ۔ علم ہیئت کی مشہور کتاب المجسطی (Almagest جس کا ترجمہ نصیر الدین طوسی نے عربی میں کیا۔ اور آج کل وہ ہی ترجمہ مجسطی کے نام سے ملتا ہے) اور علم نجوم کی کتاب صدکال ( Centiloquim ) اُس کی ممتاز تصانیف ہیں۔ یہ مشہور زمانہ حکیم ۱۲۷ء سے ۱۵۱ء تک اسکندریہ مصر میں تھا۔ بعض مؤرخین تو لکھتے ہیں۔ کہ اس کا مولد و مسکن ہی اسکندریہ تھا۔ اور یہ حکیم جالینوس کا شاگرد تھا۔ اس نے تقریباً اسیٔ سال کی عمر میں انتقال کیا +

اس کے حکمت آمیز اقوال میں سے دو تین حسب ذیل ہیں (۱) بدن کا قید خانہ بیماری ہے اور رُوح کا قید خانہ رنج وغم (۲) عاقل وہ ہے کہ سوائے ذکر حق کوئی بات منہ سے نہ نکالے (۳) جاہل وہ ہے کہ اپنے نفس کا مرتبہ اور مقام نہ جانے +

نوٹ۔ بطلیموس سوتر ( Ptolemy Soter ) یا بطلیموس اوّل جو سکندر اعظم کا بھائی تھا۔ اور اس کی وفات کے بعد مصر کا بادشاہ ہوا۔ اس لئے بعض مورخین نے غلطی سے حکیم بطلیموس کے حالات میں یہ بھی لکھ دیا ہے۔ کہ وہ مصر کا بادشاہ بن گیا تھا +

**بُطم** (ع) علم نباتات میں درخت بن۔ بن کا درخت اصطلاح علم الامراض میں ایک حب البطم کے برابر سیاہ رنگ کا دانہ ہے۔ جو پنڈلی پر سودائے محترق سے پیدا ہوتا ہے۔ اور متقرح ہونے کے بعد اس میں سے سیاہ رنگ کی پیپ بہا کرتی ہے +

**بَطن** (ع) شکم۔ پیٹ۔ وہ جوف جس میں اعضاً ہضم یعنی معدہ۔ آنتیں۔ جگر۔ تلی۔ گردہ وغیرہ واقع ہیں۔ کبھی اس کو بطن اسفل اور جوف صدر یعنی سینہ کو بطن اعلیٰ کہتے ہیں Abdomen +

نوٹ۔ چونکہ بطن سے مراد صرف فضا و خلا بھی ہوتا ہے۔ اس لئے اس کا اطلاق فضائے دماغ اور فضائے قلب یعنی تجاویف دماغ و تجاویف قلب پر بھی ہوتا ہے جن کو طبی اصطلاح میں بطون دماغ و بطون قلب کہتے ہیں۔ لیکن جدید اطبائے مصر تجویف قلب اور تجویف دماغ کے لئے بجائے بُطن کے بُطَین کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔ جو زیادہ موزون اور مناسب معلوم ہوتا ہے۔ کیونکہ بُطین بطن کی تصغیر ہے یعنی چھوٹا بطن (۱) وینٹریکل Ventricle

**بَطن اسفل** (ع) شکم زیرین۔ نیچے کا پیٹ مراد ہے شکم یا پیٹ سے۔ یعنی وہ جوف جس میں آلات غذا مثلاً معدہ۔ آنتیں

جگر۔ تلی وغیرہ واقع ہیں ۔ (۱) ایب ڈومی نل کیوی ٹی Abdominal Cavity

بَطْنِ اَعلیٰ (ع) شکم بالا۔ اوپر کا پیٹ مراد ہے صدر یا سینہ سے ۔ یعنی وہ جوف جس میں آلات تنفس و قلب واقع ہیں (۱) تھوریسک کیوِٹی Thoracic Cavity

بَطْنِ اَوْسَط (ع)
بطن ثانی (ع)
بطن ثالث (ع)
دماغ کا درمیانی بطن ۔ وہ جوف جو بطن مقدم اور بطن مؤخر کے درمیان ایک تنگ نالی کی طرح واقع ہے ۔ اور کچھ وسعت نہیں رکھتا ۔ متقدمین اطباء اسی بطن کو قوت متصرفہ اور قوت واہمہ کا محل قرار دیتے ہیں
نوٹ ۔ بطون دماغ کے بیان کے آخر میں جو ڈاکٹری نوٹ ہے ۔ اُس کے پڑھنے سے معلوم ہوگا ۔ کہ دونوں سریر بصری کے درمیان بطن ثالث ہے ۔ یہی متقدمین کا بطن اوسط یا بطن ثانی ہے ۔ (۱) تھرڈ وینٹریکل Third Ventricle

بَطْنِ اَوّل (ع)
بطن مقدم (ع)
دماغ کا پہلا فضاء یا جوف جو مقدم دماغ یعنی دماغ کے اگلے حصے میں واقع ہے ۔ اور دماغ کے بطن اوسط اور بطن مؤخر سے بڑا ہے ۔ اور یہی حس مشترک اور قوت خیال کا محل ہے
نوٹ ۔ ڈاکٹری میں جو دو بطون جانبی مانے جاتے ہیں متقدمین اطبائے یونان نے انہیں کو بطن مقدم یا بطن اول مانا ہے دیکھو بطون دماغ کا ڈاکٹری نوٹ ۔ (۲) لیٹرل وینٹریکلز Lateral Ventricles.

بَطْنِ اَیْسَر (ع) دل کا بایاں بطن ۔ تفصیل کے لئے دیکھو بطون قلب ۔

بَطْنِ اَیْمَن (ع) دل کا دایاں بطن ۔ تفصیل کے لئے دیکھو بطون قلب ۔

بَطْنِ ثانی (ع) دماغ کا بطن اوسط ۔ تفصیل کے لئے دیکھو بطون دماغ ۔

بَطْنِ ثالث (ع) دماغ کا تیسرا بطن ۔ بقول بعض بطن اوسط ۔ تفصیل کے لئے دیکھو بطون دماغ ۔

بَطْنِ جانبی (ع) دماغ کا بطن مقدم ۔ تفصیل کے لئے دیکھو بطون دماغ ۔

بَطْنِ خامس (ع) دماغ کا پانچواں بطن دماغ کے دونوں جانبی بطون کے درمیان ایک شفاف پردہ حائل رہتا ہے ۔ جس کو اصطلاح میں حاجز شفاف یا فاصل لامع کہتے ہیں اس پردے کے دو پرت ہوتے ہیں جن کے درمیان ایک چھوٹا سا جوف ہوتا ہے اسی کو بطن خامس کہتے ہیں (۱) ففتھ وینٹریکل Fifth Ventricle
نوٹ ۔ طب یونانی میں اس بطن پنجم کا کہیں بیان نہیں ۔ انہوں نے صرف تین

بطون کا ذکر کیا ہے۔ دیکھو بطون دماغ کا ڈاکٹری نوٹ ٭

**بُطْن رَابِع** } دماغ کا چوتھا بطن۔ یہ مؤخر
**بطن مؤخر** (ع) } دماغ یا مُخیخ یعنی چھوٹے دماغ میں ہوتا ہے۔ اور سرحرام مغز اور دماغ کی پچھلی سطح پر واقع ہے ٭

نوٹ: متقدمین اطبا یونان کا یہی بطن مؤخر ہے (۱) فورتھ وینٹریکل

**بُطْنُ الْقَلْب** (ع) تفصیل کیلئے دیکھو بطون قلب
**بُطْنُ الْکَفّ** (ع) کفِ دست۔ ہتھیلی۔ ہتھیلی کا درمیانی حصّہ ٭

**بُطْن مُؤَخَّر** (ع) } دماغ کا پچھلا جوف۔ جو مؤخر
**بطن رابع** (ر) } دماغ یعنی دماغ کے پچھلے حصّے میں واقع ہے۔ یہ اگرچہ بطن اوّل کی نسبت بہت چھوٹا ہے۔ لیکن بطن اوسط کی نسبت سے یہ بہت بڑا ہے۔ یہی بطن قوت حافظہ کا محل و مرکز ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو بطون دماغ (۲) فورتھ وینٹریکل

Fourth Ventricle

**بُطْنَه** (ع) پُری معدہ۔ بہت کھا جانے سے بدہضمی ہونا
**بُطْنشَطه** (ع) سندِ صحت جسمانی کا رطبی سارٹیفکیٹ ٭

**بُطُون** (ع) جمع ہے بطن بمعنی فضا یا جوف کی
**بُطُونِ دِمَاغ** (ع) دماغ کے فضا یا جوف جو اوپر مذکور ہوئے۔ اور یہ دماغ کے اگلے حصّے سے لے کر پچھلے حصّے تک یکے بعد دیگرے تین ہیں۔ جن میں سے اگلی فضا یا وسعت کو جو دماغ کے اگلے حصّے میں واقع ہے۔ بطن مقدم یا بطن اول کہتے ہیں۔ اور جو دماغ کے درمیانی حصّے میں واقع ہے۔ اُس کو بطن اوسط یا بطن ثانی کہتے ہیں۔ اور جو مؤخر دماغ یعنی دماغ کے پچھلے حصّے میں واقع ہے۔ اس کو بطن مؤخر یا بطن ثالث کہتے ہیں۔ اور رُوح نفسانی انہیں بطون میں جاری ہوتی ہے کبھی دماغ کی مذکورہ بالا تجاویف یا وسعتوں کے علاوہ دماغ کے حصص کو جو کھوپری کی تینوں بڑی تجاویف میں رہتے ہیں۔ بطون کہتے ہیں۔ چنانچہ اگلے حصّے کو بطن مقدم درمیانی کو بطن متوسط۔ اور پچھلے حصّے کو بطن مؤخر کہتے ہیں (۱) وینٹریکلز آف دی برین

Ventricles of the Brain

ڈاکٹری نوٹ۔ ڈاکٹری یا تشریح جدید میں دماغ میں پانچ بطون مانے جاتے ہیں دو جانبی بطون۔ ایک تیسرا۔ ایک چوتھا اور ایک پانچواں بطن۔ چنانچہ وہ سفید آڑا بند جو دماغ کے دو نصف کروں کو باہم ملاتا ہے۔ اور جس کو اصطلاح میں جسم صلب جسم صلب (کارپس کلوزم) کہتے ہیں اس کی بالائی سطح کے درمیان ایک نشیب ہوتا

ہے جسکو یفنی کہتے ہیں اس یفنی کے نصف انچ باہر کی طرف اگر دونوں جانب شگاف دیں تو دماغ کے دونو جانبی بطون (لیٹرل وینٹریکلز) نمودار ہوتے ہیں۔ ان دونوں بطون کے درمیان ایک شفاف پردہ (حاجز شفاف فاصل لامع۔ سیپٹم لوسیڈم) حائل رہتا ہے جو دونوں بطون کی اندرونی دیوار بنا کر ایک کو دوسرے سے علیحدہ کرتا ہے۔ اس شفاف پردہ کے دو پرت ہوتے ہیں جن کے درمیان ایک چھوٹا سا جوف ہوتا ہے اسی چھوٹے سے جوف کو دماغ کا پانچواں بطن (بطن خامس۔ ففتھ وینٹریکل) کہتے ہیں۔ ہر ایک جانبی بطن کے مرکزی مثلث نشیب میں سریر بصری ایک سفید اور مستطیل شکل کا ابھار ہوتا ہے۔ اور ان دونوں ابھاروں کے درمیان ایک چھوٹا سا جوف یا خانہ ہوتا ہے جس کو دماغ کا تیسرا بطن (بطن ثالث۔ تھرڈ وینٹریکل) کہتے ہیں۔ دماغ کا چوتھا بطن (بطن رابع۔ فورتھ وینٹریکل) مؤخر دماغ یعنی چھوٹے دماغ میں سر نخاع یا ٹیل دماغ کی پچھلی سطح پر واقع ہے۔

**فائدہ**۔ یونانی تشریح کے مطابق ہر دو جانبی بطون کو بطن مقدم۔ بطن ثالث کو بطن اوسط اور بطن چہارم کو بطن مؤخر سمجھنا چاہئے۔ بطن پنجم کا اس میں ذکر نہیں۔

**بُطُون مُشَرِّیفہ** (ع) وہ بطون جو خاص دماغ کے اندر واقع ہیں۔ یعنی بطن مقدم بطن اوسط یا بطن مؤخر۔ برخلاف ان کے وہ بطون جو دماغ کی جھلیوں میں واقع ہیں ان کو بطون کاذبہ کہتے ہیں۔

**بُطُون قَلْب** (ع) فضا ہائے قلب۔ دل کے تینوں بطن۔ واضح ہو۔ کہ قلب میں دو بطن ہیں۔ ایک دائیں طرف دوسرا بائیں طرف یہ دونوں بطن اس میں واضح طور پر نمایاں ہوتے ہیں۔ لیکن جالینوس ان دونوں بطنوں کے درمیان ایک اَور تیسرا بطن بتلاتا ہے۔ جو ان دونوں بطنوں میں کھلتا ہے۔ اور نہایت چھوٹا اور تنگ ہونے کی وجہ سے دھلیز البطنین کہلاتا ہے۔ ڈاکٹری میں بطون قلب یعنی دل کے دائیں بطن کو رائٹ وینٹریکل اور بائیں کو لیفٹ وینٹریکل کہتے ہیں۔

نوٹ۔ قلب کا تیسرا بطن جس کو جالینوس دہلیز البطنین سے موسوم کرتا ہے۔ تشریح جدید سے ثابت نہیں ہوتا۔ البتہ اذنی القلب کے درمیان حالت جنین میں ایک سوراخ ہوتا ہے جس کو عربی میں ثقب بیضاوی یا ثقبۂ بیضیہ اور ڈاکٹری میں فورمین اوویلی کہتے ہیں۔ یہ سوراخ

جنینی حالت میں جبکہ بچّہ ماں کے پیٹ میں
ہوا کرتا ہے۔ جو کچھ عرصہ بعد شکم مادر میں
بند ہو جاتا ہے۔ فاضل جالینوس نے غالباً
کسی ایسے ہی ساقط شدہ جنین کے قلب
کا تشریحی معائنہ کیا ہے جس میں یہ میانی
سوراخ موجود تھا۔ جس کو وہ ایک مستقل
دوامی سوراخ سمجھ کر قلب کا بطن ثالث
یا دہلیز البطنین قرار دیتا ہے +

**بُطُون کاذبہ** (ع) دیکھو بطون شریفہ +

**بُطُوء** (ع) درنگ۔ تاخیر۔ آہستگی۔ دیر۔ دیر
لگانا۔ سستی +

**بُطُوء ہضم** (ع) دیر میں ہضم ہونا +

**بُطیخہ** (ع) دَلدَل (جمع بطائخ) (ا) مارش
Marsh

**بُطبیز** (ع) بیطار۔ سلوتری (ا) وٹیری نری
سرجن

**بُطَیْن** (ع) تصغیر ہے بطن کی یعنی چھوٹا پیٹ
جدید اصطلاح طب میں جوف دماغ یا
قلب (ا) وینٹریکل Ventricle

**بَظَارَہ** (ع) } منقار کس۔ ٹنا۔ جو عورت کی
**بَظْر** (") } فرج کے درمیان ہوتا ہے
وہ اُبھرا ہوا گوشت جو بعض ممالک میں
عورت کے ختنہ میں کاٹا جاتا ہے +
(ا) کلیٹورس Clitoris

**بَظَارَہ** (ع) اوپر کے ہونٹ کا درمیانی اُبھار

**بِعَال** (ع) مباہلہ۔ مباشرت۔ نکاح +

**بَعْبَعَہ** (ع) جلدی جلدی بات کرنا +

**بَعْث** (ع) برانگیختہ کرنا۔ اٹھانا۔ اُبھارنا۔
بھیجنا۔ زندہ کرنا۔ جگانا (انگریزی) ایروز
Arouse

**بَعْثَرہ** (ع) } متلی۔ جی متلانا (ا) ناسیا
**غثیان** (") } Nausia

**بَعْج** (ع) پیٹ پھاڑنا۔ پیٹ چیرنا +

**بَعْر** (ع) مینگنی۔ مینگنی کرنا +

**بَعْرَث** (ع) حشفہ۔ سرذکر۔ سپاری +
(ا) گلانس Glans

**بَعَص** (ع) لاغر ہونا۔ اضطراب کرنا +

**بُعْصُوص** (ع) لاغر۔ دُبلا۔ حقیر۔ سرین کی ہڈی

**بَعَل** (ع) حیران رہ جانا۔ بھوچکا ہونا علاج
و تدبیر سے عاجز آنا +

**بَعْلَۃ النخامہ** (ع) ایک بیماری ہے جس
میں سر کی کھال ایسی ہو جاتی ہے جیسے
پر اُکھیڑے ہوئے جانور کی کھال ہوتی ہے
اس میں بال نرم ہو جاتے ہیں اور چہرہ
زرد ہوتا ہے +

**بَعُوض** (ع) پشّہ۔ مچھر (انگریزی) ماسکیٹو
Mosquito

**بَغْبَغَہ** (ع) (۱) سوتے میں خراٹے لینا (۲)
جماع کرنا۔ صحبت کرنا (۱) سنورنگ
Snoring (۲) کپولیشن

Copulation

**بَغْتَتہً** (ع) ناگاہ۔ یکایک۔ فوراً۔ چٹ پٹ۔ (۲) سڈنلی Suddenly

**بُغْثَرہ** (ع) متلی۔ جی متلانا۔ دل گھبرانا + (۲) ناسیا Nausia

**بُغُر** (ع) شدید تشنگی۔ شدت کی پیاس +

**بُغْض** (ع) کینہ۔ دشمنی۔ کسی سے دشمنی رکھنا (۲) میلائس Malice

**بُغْضُ العَیْن** } ع) آنکھ کا روشنی کو بُرا سمجھنا
**خَوْفُ النُّور** (ع) } آنکھ کا روشنی میں چوندھیانا
چکاچوند ھ (۱) فوٹوفوبیا Photophobia

**بغل ران** (ف) کنج ران۔ چڈا +

**بَق** (ع) (۱) پشہ بزرگ۔ بڑی قسم کا مچھر (۲) بکبک۔ فضول باتیں (۲) انوفیلس Anopheles (۲) نان سینس Nonsense

**بَقَاء** (ع) زندگی۔ باقی رہنا۔ جینا۔ موجود رہنا (۲) لائف Life.

**بُقْبُقہ** (ع) (۱) مٹی کے کورے برتن پر پانی پڑنے کی آواز۔ سنسناہٹ (۲) رفع حاجت کے وقت پڑ پڑ کی آواز۔ جمع بقائق +

**بَقَر** (ع) گائے۔ بیل۔ تھک جانا۔ دُور کی چیز دیکھنے میں نظر کا کام نہ دینا +

**بَقْر** (ع) فراخ وکشادہ کرنا۔ علم ودولت سے مالامال ہونا۔ تلاش کرنا۔ شگاف دینا۔

چیرنا +

**بُقْرَاط** (ی) } بقراط کا صحیح نام ہپقراط ہے۔ لیکن بعض نے (کا)
**ہِپُّقْرَاط** } ( Hippocrate )
**ہِپْقراط** }

کو (ع) سے بدل کر ہبقراط لکھا ہے جو صحیح نہیں۔ پھر کثرت استعمال سے (کا) ساقط ہوگئی۔ اور بُقراط ہی مشہور ہوگیا بقراط جو ابوطب یا پدر طب (فادر آف میڈیسن Father of medicine) کے لقب سے ملقب ہے۔ مُلک یونان کا نہایت نامور اور جلیل القدر حکیم تھا۔ وہ حضرت مسیح سے ۴۶۰ سال قبل جزیرہ قاس میں پیدا ہوا۔ اور ۳۵۷ سال قبل ۹۵ سنانوے سال کی عمر میں اس دارفنا سے دار بقا کو چل دیا۔ اُس کا سلسلہ نصب حکیم اسقلی بیوس سے ملتا ہے۔ بقراط سے پہلے علم طب یونان میں شفاہی تھا یعنی اس علم کی تعلیم زبانی اور سینہ بسینہ ہوتی تھی۔ اور اُس میں بھی یہ خصوصیت تھی۔ کہ اُس عہد کے یونانی حکماء صرف اپنے عزیز واقارب کو ہی طب کی تعلیم دیتے تھے لیکن فیض بقراط نے اس تعلیم کو عام کر دیا۔ اور بلا کسی تمیز و تفریق کے ہر مستعد ومستحق شخص کو اُس سے مستفید ہونے کا موقع دیا۔ البتہ خویشوں کے سوا غیروں

سے اتنی تخصیص ضرور روا رکھی گئی۔ اُن کو
مشروطہ تعلیم دی جاتی تھی۔ اور ایک اقرار
نامہ لیا جاتا تھا جس کا خلاصہ حسب ذیل
ہے "خدا جو زندگانی کا مالک ہے میں اُس
کی قسم کھا کر اقرار کرتا ہوں کہ میں اپنے
اُستاد کو بمنزلہ اپنے باپ کے سمجھونگا۔ اور
اُس کی اُسی طرح خدمت کرونگا۔ اور اُس
کی اولاد کو اپنے بہن بھائی کی طرح جانونگا
طب کی عزت کے لئے اُستاد کی ہدایات
پر عمل کرونگا۔ ہر ایک مریض کا علاج معالجہ
پُوری توجہ سے کرونگا۔ کسی کو کوئی مُہلک دوا
نہ دونگا۔ اور کسی حاملہ کو کوئی حمل گرانے
والی دوا ہرگز نہ دونگا۔ مریضوں کا رازدار
رہونگا۔ وغیرہ"۔

علم طب کے اعزاز کے متعلق بقراط کا
قول ہے کہ طب فن شریف ہے۔ اس کو
اختیار کرنے والے کی طبیعت اگر نکمی ہو تو
بدنامی کا باعث ہے۔ پس طب کا طالب علم
شریف۔ ذہین۔ مستقل مزاج۔ نوعمر۔ تندرست
خوش اخلاق۔ پرہیزگار۔ محنتی۔ شجاع۔
بُردبار اور رازدار وغیرہ ہو +

بُقراط علم تشریح بھی بخوبی جانتا تھا۔
ڈاکٹر ایڈم اپنی کتاب "حیات بُقراط"
میں اس بات کا معترف ہے۔ کہ بقراط علم
تشریح بخوبی جانتا تھا۔ اور وہ ایک قابل
جرّاح بھی تھا۔ پس وہ نہ پدر طب بلکہ پدر
جرّاحی بھی تھا۔ کیونکہ اس کی تہتر (۷۳)
تصانیف میں سے آٹھ کتابیں صرف فن
جرّاحی کے متعلق ہیں +

بُقراط نے حکیم ایمپیڈوکل کے نظریۂ
عناصر اربعہ کو صحیح تسلیم کر کے اُس کی بنا
پر اخلاط اربعہ (خون۔ بلغم۔ صفرا۔ سودا)
اور کیفیات اربعہ (حرارت۔ برودت۔
رطوبت۔ یبوست) کے نظریات قائم کئے
اور اُن کی تعلیم کی بنیاد ڈالی۔ جو آج تک
طب یونانی کے جزو نظری یا علمی میں مسلمات
ہیں۔ اُس کی اس تحقیق نے کہ طبیعت جو
مدبر بدن ہے۔ وہی ہر مرض کے علاج
میں قدرتی معالج ہے۔ اور دفعیہ مرض میں
طبیعت کی مناسب مدد کرنا ہی صحیح اصُول
علاج ہے۔ علم علاج الامراض میں ایک
عظیم الشان تغیّر پیدا کر دیا۔ طب نظری
کی جو آج کل یورپ میں اس قدر مروّج
ہے۔ درحقیقت، اسی نے بُنیاد ڈالی تھی۔
بقول جالینوس ارسطو کا علم منافع الاعضا
بقراط سے ہی لیا گیا ہے۔ بقول اُس کے
طب قیاس اور تجربہ کا مجموعہ ہے۔ اور
عادت طبیعت ثانیہ کا حکم رکھتی ہے۔ یُوں
تو بقراط کے نام سے بہت سی کتابیں منسوب
کی جاتی ہیں۔ لیکن کم از کم تہتر (۷۳) کتابیں

اُس کی تصانیف مانی جاتی ہیں۔ بقراط نے
ستانوے سال کی عمر میں مرض فالج سے
انتقال کیا۔ اس کے تفصیلی حالات دیکھو
میری کتاب "تاریخ الاطباء" یا "حیات
بقراط" مؤلفہ ڈاکٹر ایڈم ہیں ۔

**بقسماط** (ع) بسکٹ Biscuit

**بقل** (ع) سبزی۔ ترکاری۔ ساگ پات سبزہ
بہار۔ سبز کھیت (انگریزی) ویجی ٹیبل
Vegetable

فرق۔ بقل و نبات و زرع کا باہمی فرق دیکھو
زرع میں ۔

نوٹ۔ بقل اسم جنس ہے۔ جو قلیل و کثیر
سب پر بولا جاتا ہے۔ واحد بقلہ ہے۔
جس کی جمع بقول آتی ہے ۔

**بقول** (ع) لغوی معنی سبزہ اُگنا۔ اور اصطلاحی
معنی ساگ پات۔ ترکاریاں ۔

**بُکاء** (ع) گریہ۔ آواز سے رونا ۔

**بکارت** (ع) دوشیزگی۔ کنوارا پن ۔
(ا) ورجی نی ٹی Virginity

**بکباک** (ع) پست قد۔ بونا۔ چھوٹے قد کا آدمی
(ا) پگمی Pigmy

**بکتیریا** (ع)
**بکتریا** (ع)
**جراثیم** (ع)
} لفظ بکتیریا بیکٹیریا کا معرب ہے جس کا مفرد بیکٹیریم بمعنی جرثومہ ہے۔ بیکٹیریم
مشتق ہے یونانی لغت بیکٹیریون سے
جس کے لغوی معنی ہیں ڈنڈا یا چھڑی چنانچہ
ابتداء میں عالمان خوردبینی اس لفظ کا اطلاق
خاص قسم کے نہایت ہی چھوٹے چھوٹے
ڈنڈے یا بیلن کی شکل کے جاندار اجسام
پر کیا کرتے تھے جن کو کہ ادنیٰ ترین طبقۂ
حیوانیہ سے متعلق سمجھا جاتا تھا۔ لیکن آج
کل تمام جراثیم یا اجرام نباتیہ و حیوانیہ پر
بلا امتیاز شکل اس لفظ کا اطلاق ہوتا ہے
پس بیکٹیریا ادنیٰ ترین جاندار مخلوق ہیں
یہ نباتی دنیا کے خورد ترین افراد ہیں۔ جو
بغیر کسی طاقتور خردبین کے دکھائی نہیں
دے سکتے۔ اُن کی ساخت میں صرف
ایک سیل (Cell) یعنی خلیہ یا کیسہ ہوتا
ہے۔ اور اُس کیسہ میں پروٹوپلازم یعنی
مادۂ حیات ہوتا ہے۔ جو کہ نیم جامد جیلی (مثلاً
فالودہ) کی مانند صاف و شفاف یکساں یا
بعض اوقات دانہ دار ہوتا ہے۔ اُس ساخت
کا بیرونی طبق مضبوط ہوتا ہے جس کو
سیل ممبرین یعنی غشائے کیسہ یا سیل وال
یعنی دیوار کیسہ کہتے ہیں۔ مزید تفصیل کے
لئے دیکھو علم الجراثیم (انگریزی) بیکٹیریا
Bacteria

**بکر** (ع) نیا کام۔ نئی چیز۔ کنوارا مرد یا کنواری
عورت۔ اکلوتا لڑکا۔ پہلا لڑکا ۔

**بکر و امد** یا کو [illegible] کا فرق۔ پہلے بیٹے کو بکر

اور پہلے میوہ کو باکورہ کہتے ہیں ✦

بَکَرَہ (ع) لغوی معنی چرخی۔ گھرنی اصطلاح تشریح میں ہڈی کے چرخی نما حصہ یا سرے پر بولا جاتا ہے (ا) ٹراکلیا Trochlia

بَکْلَہ (ع) سرشت طبیعت خلقت۔ صورت ہیئت حال

بُکْم (ع) گونگا ہونا۔ گونگاپن۔ اور گونگے کو اَبْکَم و بکیم کہتے ہیں ✦

(ا) ڈمب نیس Dumbness

میوٹ نیس Muteness

نوٹ۔ بکم اور خرس اور لکنت کا باہمی فرق خرس میں مذکور ہے ✦

بَلّ (ع) ترکرنا۔ بھگونا۔ بیماری سے شفا پانا

بَلَاء (ع) سختی مصیبت۔ دکھ۔ آزمائش (ا) کلیمیٹی Calamity

بَلَاجِرْ (ع) } یہ معرب ہے لاطینی لفظ پلاگرا
بَلَاجِرْ (ر) } کا۔ یہ ایک جلدی بیماری ہے۔ جو ناقص اور گری ہوئی مکئی کے کھانے سے پیدا ہو جاتی ہے۔ اس مرض میں جلد کے مختلف مقامات میں سوزش ہو کر اُس کا بالائی پرت جھڑ جاتا ہے۔ مریض کو ضعف و نقاہت۔ درد نخاع و تشنج اور کبھی مالیخولیا کی شکایت ہو جاتی ہے۔ یورپ میں یہ مرض اٹلی (اطالیہ) اور ہسپانیہ میں زیادہ ہوتا ہے۔ جہاں مکئی زیادہ پیدا ہوتی ہے۔ اس لئے اس کو اٹالین لپرسی یعنی جذام اطالوی بھی کہتے ہیں ✦

(ا) پلاگرا Pellagra

بَلَادَت (ع) کند ذہنی سستی (ا) ملے منشیا Amentia ستوپی ڈٹی۔ Stupidity

حمق اور بلادت کا فرق حمق میں دیکھیں

بَلَاس (ع) دوسرا پردہ اُن تین پردوں میں کا جن میں جنین لپٹا ہوا ہوتا ہے (ا) وٹلائن ممبرین Vitelline Membrane

بَلَاعَہ (ع) اگال خوارکسی چیز کا ہو پھوک ✦

بَلَاغِم (ع) جمع ہے بلغم کی (ا) فلیم Phlegm

بَلَاہَت (ع) } ابلہی۔ بیوقوفی۔ احمق پن۔
محمقی (ر) } سیدھا سادھا ہونا۔ دنیاوی امور میں بھولا بھالا ہونا (ا) ڈی منشیا Dementia

بَلْبَال (ع) وسواس۔ پریشانی ✦

بُلْبُل (ع) ہزار داستان (مشہور پرند ہے) ٹونٹی۔ لوٹہ کی ٹونٹی ✦

بُلْبُلَہ (ع) ٹونکدار کوزہ۔ ٹونٹی دار لٹیا یا بدھنی

بَلْت (ع) کاٹنا۔ بھگونا۔ ترکرنا ✦

بُلَّت (ع) تری نمناکی (انگریزی) مائسچر Moisture

بُلْجَہ (ع) داڑھی کے کنارہ سے کان تک جو جگہ بغیر بالوں کے ہے۔ دونوں بھوؤں کے درمیان کی کشادگی۔ بھوؤں کے کنارہ

سے کان کی لو تک کا مقام ۰

**بَلَخ** (ع) خشک ہو جانا۔ سوکھ جانا۔ تھک جانا ۰

**بَلْخِیَّہ** (ع) } خاص قسم کے کھرنڈ دار قروح
قروح بلخیہ (ر) } یعنی پیپ دار زخم ہیں۔ جو
جمرہ (ر) } مختلف مقامات جسم پر پیدا

ہوتے ہیں۔ اور اُن میں سے زرد آب نکلا کرتا ہے۔ اور بالعموم ان کے ساتھ خفقان وغشی کی شکایت ہوتی ہے۔ ان قروح کا خاصہ ہے کہ اپنے گرد سے ساخت کو کھا لیتے ہیں۔ اور بڑی قسم کے سعفہ (گنج) کی صورت ہوتے ہیں۔ اور چونکہ عموماً شہر بلخ میں پیدا ہوتے ہیں۔ اس لئے ان کو بلخ کی طرف منسوب کرکے بلخیہ کہتے ہیں۔ اطبا نے لکھا ہے کہ اس قسم کے قروح عموماً بڑی قسم کے مچھر اور رُتیلا (خاص قسم کی مکڑی) کے کاٹنے سے پیدا ہوتے ہیں ۰

(۲) اَن تھریکس Anthrax میلگ نَنٹ پسچول Malignant Pustule

نوٹ۔ مزید تفصیل وتحقیق کے لئے دیکھو جمرہ کا بیان ۰

**بَلَد** (ع) شہر۔ نگر۔ بستی۔ سینہ۔ سینہ کا گردا گرد سینہ کا گڑھا۔ دونوں بھوؤں کے درمیان کی کشادگی ۰

**بَلْدَہ** (ع) شہر۔ سینہ۔ سینہ کا گڑھا۔ چنبر گردن کے نزدیک کا گڑھا ۰

**بُلْدُم** (ع) حلق سے معدہ تک کا مقام ۰

**بَلْع** (ع) } نگلنا۔ حلق سے نیچے اُتارنا
اِزْدِراد (ر) } (انگریزی) ڈگلیوٹیشن

Deglutition

**بَلْعَثَہ** (ع) موٹاپے کے سبب سُست وکاہل ہو جانا

**بَلْعَصْ** (ع) جوف فرج۔ اندام نہانی کا جوف

**بُلْعُوم** (ع) } حلق۔ یہ درحقیقت عضلات
بُلْعُم (ر) } اور جھلیوں کا بنا ہوا فضا
حلق (ر) } ہے جو ناک۔ منہ اور حنجرہ کے

پیچھے واقع ہے۔ اس کی طوالت ۴½ انچ ہوتی ہے۔ اس کے جوف میں سات سوراخ ہوتے ہیں۔ دو ناک کے نتھنوں کے پچھلے سوراخ۔ دو کان کی نالیوں کے سوراخ ایک منہ کا سوراخ۔ ایک مری کا سوراخ ایک حنجرہ کا سوراخ (انگریزی) فیرنگس

Gullet گُلٹ Pharynx

نوٹ۔ قدیم طبی لغات میں بلعوم کو مری یعنی غذا کی نالی کے معنی میں لکھا ہے۔ لیکن جیسا کہ جدید مصری لغات اور دیگر کتب طبیہ سے مستفاد ہوتا ہے۔ بلعوم درحقیقت حلق ہے جو مری سے اتصال رکھتا ہے۔ مصری کتب تشریح ولغات میں فیرنگس کا مترادف بلعوم ہی لکھا ہے۔ حلق نہیں لکھا۔ بلکہ بعض نے حلق کا حلقوم مترادف لکھا ہے ۰

حلقوم اور بلعوم کا فرق۔ وہ سوراخ

جوجوفِ دہن اور بلعوم کے مابین واقع ہو
اسے حلقوم کہتے ہیں۔ اور بلعوم حلق کو کہتے
ہیں۔ نیز دیکھو حلق اور حلقوم کو اپنے اپنے
موقع پر۔

**بَلغَم** (ع) اخلاط اربعہ (چاروں خلطوں) ہیں
سے ایک مشہور خلط ہے جو بقول حکمائے
یونان درحقیقت غذا کا وہ خام حصّہ ہے۔ جو
جگر و عروق میں بخوبی ہضم نہ ہونے کے سبب
سفید رہ جاتا ہے۔ مزاج اس کا سرد و تر
ہے۔ اور فائدہ اس کا یہ ہے۔ کہ وقت
ضرورت خون بن کر پرورش بدن میں صرف
ہو اور جوڑوں واغشیہ وغیرہ کو تر رکھے۔
(۲) فَلیَم Phlegm اور لِمف Lymph
میُوکس Mucus

انگریزی لفظ فلیم اور عربی لفظ بلغم
دونو یونانی لفظ فلیگما سے مشتق ہیں۔ یا
اسی کی بدلی ہوئی صورتیں ہیں۔

لِمف۔ بلغم طبعی۔ میُوکس۔ بلغم مخاطی
فَلیَم۔ عام بلغم۔ آؤں وغیرہ۔

نوٹ۔ بقول اطباء یونانی جب خلاصہ غذا
بذریعہ ماساریقا معدہ سے جگر میں جاتا ہے
تو وہاں پر اس کی صورت نوعیہ بدل جاتی
ہے یعنی وہ خلطی صورت اختیار کر لیتا ہے
تب اُسے کیموس کہتے ہیں جس سے چاروں
اخلاط یعنی خونؔ۔ بلغمؔ۔ صفراؔ۔ سوداؔ پیدا
ہوتے ہیں۔ چنانچہ جو شئے مثل جھاگ کی اوپر
آجاتی ہے۔ وہ صفرا ہے۔ اور جو مثل تلچھٹ
کے نیچے بیٹھ جاتی ہے۔ وہ سودا ہے۔ اور
جو قصور ہضم سے کچی رہ جاتی ہے وہ بلغم
ہے۔ اور جو ٹھیک پختہ ہو کر معتدل القوام
ہو جاتی ہے وہ خون ہے۔ جگر ہیں اخلاط
اربعہ پیدا ہونے کے بعد صفرا اور سودا کے
دو حصّے ہو جاتے ہیں۔ چنانچہ کچھ صفرا تو
پتہ میں چلا جاتا ہے اور کچھ خون کے ساتھ
عروق ہیں چلا جاتا ہے۔ اسی طرح سے
کچھ سودا تو تلی میں چلا جاتا ہے۔ اور کچھ
خون ہیں شامل ہو جاتا ہے۔ لیکن بلغم کے
لئے کوئی خاص مفرغہ یا مقام مقرر نہیں
وہ خون کے ساتھ ہی عروق میں چلا جاتا
ہے۔ اور چونکہ بلغم طبعی درحقیقت خونِ
خام ہے۔ اور وقت ضرورت یہ مستحیل بہ
خون ہو کر یعنی خون بن کر جسم کی پرورش
کرتا ہے۔ اس لئے طبیعت نے اس کے
لئے کوئی خاص مفرغہ مقرر نہیں کیا۔ بلکہ
وہ اس کو خون کے ساتھ ہی رگوں میں
جاری کرتی ہے۔ تاکہ یہ سب اعضاء پر
بٹا رہے۔ یہاں تک کہ جب کبھی اعضاء
کو غذا نہ ملے۔ تو وہی بلغم جو اعضاء کے پاس
ہے ان کی غذا بن جائے۔ غرضیکہ جب
چاروں اخلاط جگر سے عروق میں پہنچ جاتے

ہیں۔ توپھر وہاں پر ہضم عروقی (ہضم سوم)
شروع ہوتا ہے۔ چنانچہ رطوبت اولی (خون)
نضج پاکر بتدریج رطوبت ثانیہ کی طرف مستحیل
ہوتی جاتی ہے۔ اور موافق مزاج ہر عضو کے
مستعد و متکیف ہو جاتی ہے۔ اور یہ رطوبت
ثانیہ دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک فضول یعنی
فضلات جن کا اخراج جسم سے واجب ہے
اور دوسرے غیر فضول جو کارآمد و جزو بدن
بنتی ہے۔ اس کی پھر چار قسمیں ہیں (۱)
رطوبت محصورہ جو باریک رگوں یا عروق
شعریہ کے اطراف میں ہوتی ہے۔ اس کو
ڈاکٹری میں پلازما کہتے ہیں (۲) رطوبت
طلیہ جو مثل طل یعنی شبنم کے اعضاء اصلیہ
پر بکھری ہوئی ہے۔ اور جزو عضو ہو جانے
کی قابلیت رکھتی ہے۔ اسی رطوبت کو ڈاکٹری
میں لمف کہتے ہیں (۳) قریبۃ العہد رطوبت
جو اعضاء میں پہنچ کر اُن کا رنگ اور مزاج
تو حاصل کر چکی ہے۔ لیکن اُن کا قوام حاصل
نہیں کیا (۴) رطوبت متداخلہ یعنی وُہ
رطوبت جو تمام اعضاء کی ساخت میں پیوست
ہے۔ اور جس کی وجہ سے اعضاء باہم ملے
ہوئے ہیں +

جیسا کہ دوران خون کے بیان میں تحریر
کیا جا چکا ہے۔ کہ خون جب دورہ کرتا ہوا
عروق شعریہ میں پہنچتا ہے۔ تو آب خون
(پلازما یا رطوبت محصورہ فی اطراف العروق)
اُن عروق کی نازک دیواروں میں سے تراوش
پاکر اعضاء اصلیہ یعنی اعضاء کی بافتوں
(ٹشوز) کے خلل و فُرج میں بھر جاتا ہے
اور ان کی پرورش کرتا ہے۔ اس تراوش
یافتہ آب خون کو ہی ڈاکٹری میں لمف اور
طب میں رطوبت طلیہ کہتے ہیں۔ اور
جدید اطباء مصر و شام اسی لمف کو بلغم سے
تعبیر کرتے ہیں۔ اور درحقیقت متقدمین
اطباء کی بیان کردہ بلغم یہی لمف ہے۔
کیونکہ بقول اُن کے بھی خون جب اعضاء
کی ساخت اور ان کی شکل میں تبدیل ہونے
لگتا ہے۔ تو اس سے پہلے ایک دوسری
شکل میں تبدیل ہو جاتا ہے۔ جسے رطوبت
ثانیہ کہتے ہیں۔ جس کی دوسری مذکورہ بالا
قسم رطوبت طلیہ یا لمف ہے +

مزید تفصیل کے لئے دیکھو دوران خون۔
خون۔ ہضم غذا۔ اور رطوبت لمفاویہ کا بیان

**بَلْغَم بورقی** (ع) بلغم مالح۔ بلغم شور۔ بلغم نمکین۔
نمکین یا کھاری بلغم +

**بَلْغَم تفہ** (ع) بلغم بے مزہ۔ پھیکا بلغم +

**بَلْغَم جصّی** (ع) بلغم غلیظ۔ گاڑھا بلغم +

**بَلْغَم حامض** (ع) بلغم ترش۔ کھٹا بلغم +

**بَلْغَم خام** (ع) کچا بلغم۔ وہ بلغم جس کا قوام مختلف
ہو۔ لیکن اس کے قوام کا اختلاف نمایاں

طور پر محسوس نہ ہو۔ ایسا بلغم بظاہر دیکھنے سے تو یکساں معلوم ہوتا ہے۔ لیکن کپڑے پر ڈالنے سے اُس کے رقیق اجزاء کپڑے میں جذب ہوکر اُس کو تر کر دیتے ہیں۔ اور غلیظ اجزاء اوپر رہ جاتے ہیں +

**بَلغَم زُجاجی** (ع) بلغم جصّی۔ بلغم غلیظ گاڑھا بلغم جو زجاج یعنی پگھلے ہوئے شیشے کی مانند ہوتا ہے +

**بَلغَم طَبعی** (ع) } سفید بلغم مائل بہ شیرینی جو
**بلغم طبیعی** (ر) } اعضاء کی غذا ہوتا ہے یعنی
وہ بلغم جو خون بن جانے کی پوری استعداد وصلاحیت رکھتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو بلغم اور اس کا متعلقہ نوٹ +

نوٹ۔ جمہور اطباء بالخصوص جالینوس اور شیخ کے قول کے مطابق بلغم کے لئے کوئی خاص مفرغ ومقام مقرر نہیں۔ بلکہ وہ خون کے ساتھ ساتھ تمام عروق میں رہتا ہے۔ اور وقت ضرورت خون بن جاتا ہے۔ پس جیسا کہ بلغم کے متعلقہ نوٹ میں مذکور ہوا۔ وہ بلغم درحقیقت بلغم طبعی ہے۔ اور جب وہ اطراف عروق میں ہوتا ہے۔ تو اس کو ڈاکٹری میں پلازما کہتے ہیں اور جب عروق کی دیواروں سے باہر اعضاء میں تراوش پا جاتا ہے تب اسے ڈاکٹری میں لمف کہتے ہیں +

**بَلغَم عَفِص** (ع) کسیلا بلغم۔ پھکسا بلغم +

**بَلغَم غَیر طَبعی** (ع) وہ بلغم جو آسانی خون نہ بن سکے یعنی مشکل سے یا دیر سے خون بن سکے۔ یا خون بننے کے بالکل قابل ہی نہ ہو۔ بلغم غیر طبعی کی باعتبار مزہ کے چار قسمیں ہیں۔ (۱) بلغم مالح یا نمکین بلغم (۲) بلغم تفہ یا پھیکا بلغم (۳) بلغم عفص یا کسیلا بلغم (۴) بلغم حامض یا ترش بلغم۔ اور باعتبار قوام کے بھی چار قسمیں ہیں (۱) بلغم مائی یا پانی سا بلغم (۲) بلغم جصّی یا غلیظ بلغم (۳) بلغم مخاطی یا رینٹھ بلغم (۴) بلغم خام یا کچا بلغم

**بَلغَم مَالِح** (ع) بلغم شور۔ نمکین بلغم +

**بَلغَم مَائی** (ع) پانی جیسا رقیق بلغم۔ بہت پتلا بلغم

**بَلغَم مُخاطی** (ع) رینٹھ بلغم۔ گاڑھا بلغم جس کا قوام مختلف ہو +

**بَلغَم مَسِیخ** (ع) بلغم تفہ۔ پھیکا بلغم +

**بَلغَمی** (ع) بلغم کا۔ بلغم والا۔ متعلق بلغم (۲) فلگمیٹک Phlegmatic

**بُلکُند** (ع) شیرمال۔ پراٹھا +

**بَلَل** (ع) بھگونا۔ تر کرنا۔ تری۔ بسیلن۔ بیماری سے شفا پانا۔ مبتلا ہونا +

**بِلَّوریہ** (ع) } آنکھ کی تین رطوبتوں میں سے
**جلیدیہ** (ر) } ایک رطوبت ہے۔ جو بلور یا برف کی مانند صاف وشفاف ہوتی ہے۔ آنکھ کا موتی۔ یہ رطوبت طبقہ عنکبوتیہ کے

پیچھے اور رطوبت زجاجیہ کے سامنے واقع ہے تفصیل کے لئے دیکھو عین یعنی آنکھ کرسٹالین لنیز Crystelline Lence

**بَلُوْرع** (ع) اصطلاح دواسازی میں بڑی گولی (ا) بولس Bolus

**بُلُوْغ** (ع) } پہنچنا۔ جوانی کو پہنچنا۔ بالغ
بلوغت (ع) } ہونا (انگریزی) پیو برٹی Puberty

**بَلِیَّتْ** (ع) آزار۔ سختی۔ رنج۔ دکھ۔ تکلیف (ا) کلیمیٹی Calamity

**بَلِینَاس** (ع) یہ بھی بقراط کا ہم وطن تھا۔ یعنی جزیرہ قاس کا رہنے والا تھا۔ یہ علم طب میں اہل تجربہ کا امام ہے۔ یہ ہیرو فیلوس کا شاگرد تھا۔ اور حضرت مسیح سے تقریباً تین سو سال قبل گزرا ہے۔ اس کا قول ہے کہ اس کے اُستاد نے زندہ حیوان یا انسانوں پر جو علم تشریح اُسے سکھلایا تھا وہ طب عملی میں اُسے کچھ مفید ثابت نہ ہوا چونکہ اہل تجربہ محض تجربہ کی بنا پر علامات مرض کو مدنظر رکھتے ہوئے علاج معالجہ کرتے ہیں۔ اس لئے بلیناس یونانی اور ڈاکٹر ہینمن موجد ہومیوپیتھی ساکن جرمنی اصول علاج میں تقریباً متفق و متحد معلوم ہوتے ہیں ◆ Philinus

**بَلِیْثُورَا** (غلاف الرّیہ) (ع) بلیثورا معرب ہے پلیثورا کا۔ یہ اُس آبدار جھلی کا نام ہے جس کا ایک پرت شش کا غلاف ہوتا ہے اور دوسرا غلاف سینہ کی اندرونی سطح پر اُستر کرتا ہے (ا) پلیورا Pleura

**بَنَاتُ اُذُن** (ع) (ا) کان کی لَو کے اوپر کا اُبھار (۲) آماس بن گوش۔ کن پھیڑ۔ کن پیڑے (ا) ممپس Mumps

**بَنَاتُ بُطُوْن** (ع) } رودہا۔ آنتیں (ا) انٹس ٹائنز
اَمْعَاء (ع) } Intestines

**بَنَاتُ صَدَر** (ع) سینہ کی ہڈیوں یعنی پسلیوں کے درمیان کے شگاف اور خالی جگہ (ا) انٹر کاسٹل سپیس Intercostal Space

**بَنَاتِ قَلْب** (ع) } رگہائے دل۔ دل کی رگیں
بنات بیت (ع) } دل میں چند رگیں ہیں جن سے دل پسیجتا ہے یعنی رقت پیدا ہوتی ہے

**بَنَاتُ اللَّیْل** (ع) بلغمی پتی۔ بلغمی چھپاکی جو رات کو سردی کے وقت جسم پر خارش کے ساتھ ظاہر ہوتی ہے۔ اس میں جسم پر جو دانے یا دوڑے پیدا ہوتے ہیں اُن کا رنگ سفیدی مائل ہوتا ہے۔ اور یہ بلغم بورقی (بلغم شور) کے بخارات سے پیدا ہوتی ہے (ا) ارٹی کیریا Urticaria نیٹل ریش Nettle Rash ہائیوز Hives

**بُناگوش** (ف) کنپٹی۔ دیکھو صدغ ◆

**بَنَان** (ع) جمع ہے بنانہ کی۔ سرہائے انگشت

انگلیوں کے سرے۔ انگلیوں کے پورے +

(ا) ٹپس آف دی فنگر Tips of the Fingers

**بِنْتُ** (ع) دختر۔ لڑکی۔ بیٹی (جمع بنات)

(ا) ڈاٹر Daughter

**بِنْتُ الشَّفَہ** (ع) سخن۔ کلام۔ بات۔ بول +

(ا) سپیچ Speech

**بِنْتُ المَنِیَّہ** (ع) } موت کی بیٹی کنایہ ہے
بنت اجل (ع) } موت سے + Death

**بِنَّہ** (ع) بو۔ بُری ہو یا اچھی۔ جمع بنان (ا) سمیل

Smell

**بَنْد** (ف) رباط۔ بندش۔ پٹی (ا) لگیمنٹ۔

Legature لگیچر Ligament

بینڈج Bandage

**بَنْدِ انگشت** (ف) انگلی کی گانٹھ +

**بَنْدِ دشت** (ف) ہاتھ کا پہونچہ +

**بَنْدِ خشت** (ف) رُو۔ چہرہ +

**بَنْدِ کُشاد** (ف) جوڑ۔ بندھن +

**بُنِ ران** (ف) چڈا +

**بُنْدُقَہ** (ع) (۱) حمول یعنی دوا میں لت کیا ہوا کپڑا۔ جو اندام نہانی یا دُبر میں رکھا جاتا ہے (۲) سخت پاخانہ جو شدت یبوست سے مینگنی کی طرح ہو (۳) غلہ برابر دوا کی گولی (۴) تین ماشہ یا ساڑھے تین ماشہ یا ساڑھے چار ماشہ کا وزن (جمع بُنادق)

**بِنْصَر** (ع) انگشت چہارم چھنگلیا کے پاس والی انگلی۔ چھلے کی انگلی کی۔ جمع بناصر +

(ا) رنگ فنگر Ring Finger

**بَنْطَاسِیا** (ع) حس مشترک۔ حواس خمسہ باطنہ میں سے ایک حس باقوت ہے۔ جو حواس خمسہ ظاہرہ کے محسوسات کو معلوم کرتی ہے۔ گویا حس مشترک ایک دریا ہے۔ اور حواس ظاہری مثل اُن نہروں یا نالیوں کے ہیں جن کے ذریعہ دریا میں پانی پہنچتا ہے۔ یہ قوت دماغ کے بطن مقدم یعنی اگلے بطن میں رہتی ہے + (انگریزی) کامن سینس۔

Common Sense

**بُنْظُر** (ع) } (ا) منقار الفرج۔ ٹنا۔ کنارہ
**بَظر** (ر) } اندام نہانی (ا) کلی ٹورس

Clitoris

**بَنَفْشَجِی** (ع) بنفشئی رنگ۔ ایک مرکب سُرمہ کا نام ہے۔ جس کا نسخہ قرابادینوں میں مذکور ہے۔ اور آنکھ کی خارش۔ ڈھلکہ۔ دھند وغیرہ کو مفید ہوتا ہے +

**بَنْکَریاس** (ع) } لوز معدہ۔ لبلبہ (ا) پینکریاس
**بانقراس** (ر) } Pancreas
**بنقراس** (ر) } نوٹ۔ بنکریاس اور بانقراس
**عنق الطحال** (ر) } معرب ہے یونانی لفظ پنکریاس کا۔ جو مرکب ہے دو کلمات ایک پان جس کے معنی ہیں تمام۔ دوسرے کریاس یعنی گوشت یعنی تمام گوشت چونکہ قدیم یونانی

اطبا ماؤس کو بالکل گوشت کا ہی ایک پارچہ
خیال کرتے تھے ۔ اس لئے اس نام سے
موسوم ہوا ۔ بعض لوگوں نے بانقراس میں
حرف (ب) کو حرف ربط اور حرف جار سمجھ کر
اس کا تلفظ انقراس کیا ہے ۔ لیکن یہ در
حقیقت اُن کو اشتباہ واقع ہوا ہے ۔ صحیح
لفظ بانقراس ہی ہے اور (ب) یہاں حرف
ربط نہیں بلکہ جزو کلمہ ہے ۔ بانقراس یعنی
لبلبہ گٹھے کی زبان کی شکل کا چھ انچ لمبا اور
ڈیڑھ انچ چوڑا اور سوا انچ موٹا تین چھٹانک
وزنی غدود ہے ۔ جو معدہ کے پیچھے کمر کے
پہلے دُوسرے مُہرے کے سامنے رہتا ہے
اس کی ساخت تھوک کے غدودوں کی ساخت
کے مانند ہوتی ہے ۔ اور اس سے تھوک
کی مانند ایک رطوبت پیدا ہوتی ہے ۔ جو
غذا کے نشاستہ والے اجزا کو انگوری شکر
میں تبدیل کر دیتی ہے ۔ لیکن اس کا خاص
فعل یہ ہے کہ یہ غذا کے روغنی اور لحمی
اجزا کو قابل ہضم بناتی ہے +

**بُنیہ** (ع) } لغوی معنی بُنیاد ۔ نہاد ۔ بُنش
**بِنیہ** (د) } سرشت ۔ طبی معنی خِلقت
**ترکیب** (ر) } جسم کی ترکیب ۔ ابتدائی ساخت
چنانچہ پیدائشی طور پر ضعیف انسان کو
ضعیف البُنیہ اور ضعیف الخلقتہ کہا جاتا
ہے (۱) کانسٹی ٹیوشن Constitution
سٹرکچر Structure

**بَوّاب** (ع) لغوی معنی دربان ۔ چوکیدار ۔ اصطلاح
طب میں معدہ کا فم اسفل یا نچلا دہانہ ۔ جو
معاء اثنا عشری یعنی بارہ انگشتی آنت سے
متصل ہوتا ہے ۔ اس میں ایک کواڑ لگا
ہوا ہے جو صرف منہضم غذا کو رفتہ رفتہ معدہ
سے بارہ انگشتی آنت میں جانے دیتا ہے
گویا دربانی کرتا ہے ۔ اسی لئے اس کو بوّاب
کہتے ہیں (۱) پائیلورس Pylorus
نوٹ ۔ متقدمین اطبا بَوّاب کو پہلی آنت کا
منہ لکھتے ہیں ۔ اور جدید مصری اطبا اور
ڈاکٹر اس کو معدہ کا زیریں سوراخ بتلاتے
ہیں ۔ اور یہ درحقیقت ایک اعتباری فرق
ہے ۔ جو چنداں قابل لحاظ نہیں +

**بَوَار** (ع) ہلاکت ۔ خرابی ۔ خطرہ ۔ جمع بُور +

**بَوَاسِیر** (ع) جمع ہے باسور کی بمعنی مَسّہ ۔ یہ
امراض مقعد میں سے ایک مشہور بیماری
ہے جس میں مقعد کی رگوں کے منہ پر خون
غلیظ سوداوی سے زیادتیاں یا مَسّے پیدا
ہو جاتے ہیں ۔ یہ مَسّے اپنی شکل و صورت
کے لحاظ سے چھوٹے بڑے ۔ لانبے ۔ گول ۔
چوڑے ۔ سخت و نرم مختلف قسم کے ہوتے
ہیں ۔ جن کی تفصیل ذیل میں درج کی جاتی
ہے (۲) پائلز Piles
ہیمورائیڈز Hemorrhaids

نوٹ: مستوں کی شکل و صورت کے لحاظ سے
یہ مرض سات قسم کا ہوتا ہے۔ (اوّل) یہ کہ حلقۂ
مقعد یعنی سفرہ کے کنارے پھول جائیں۔
اور اُن میں کچھ مواد تناوش پائے۔ دوسرے
یہ کہ مستوں کا رنگ ارغوانی ہو اور اُن میں
شاخیں اور جڑھیں ہوں اس قسم کو نخلی
کہتے ہیں۔ اس کا مادہ کثیر غائر (گہرا) اور
منتشر ہوتا ہے۔ تیسرے یہ کہ مستوں کی
شکل عنب یعنی دانۂ انگور کے مانند مدوّر
اور عریض ہو۔ اس کو عنبی کہتے ہیں چوتھے
یہ کہ مستوں کی شکل دانۂ انجیر سے مشابہ ہو
اس کو تینی کہتے ہیں۔ پانچویں یہ کہ مستے
دانۂ مسور یا نخود کے برابر سخت و صلب ہوں
اس کو ثولولی سے موسوم کرتے ہیں۔ چھٹے
یہ کہ مستے خستہ خرما کے برابر سخت و دراز ہوں
اس کو تمری کہتے ہیں۔ ساتویں یہ کہ مستے
دراز اور نرم اور شہتوت کی طرح دانہ دار
ہوں۔ اس کو توتی کہتے ہیں۔ پھر ان میں
سے ہر ایک دو قسم کی ہوتی ہے (۱) دامی۔
(۲) عمیا۔ دامی وہ ہے جس میں سوراخ
ہوتا ہے۔ اور اُس سوراخ سے خون و
زرد آب وقتاً فوقتاً نکلتا رہتا ہے۔ اور عمیا وہ
ہے جس میں سوراخ نہیں ہوتا۔ اور اُس
سے خون و زرد آب خارج نہیں ہوتا۔

**بَوَاسِیر اور نَوَاصِیر کا فرق۔** عروقِ مقعد
کے دہانوں پر مادۂ سوداوی یا خون غلیظ
کے سبب جو افزونیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔
اُس کو بواسیر کہتے ہیں۔ اور جو گہرا زخم مقعد
یں معاء مستقیم کی جانب پیدا ہوتا ہے۔
اور اُس سے ہر وقت زرد آب جاری رہتا
ہے۔ اس کو نواسیر سے موسوم کرتے ہیں
اور اسی کو ہندی بھگندر کہتے ہیں۔ دیکھو
نواصیر۔

**بَوَاسِیرُ الْاَنْف** (ع) بواسیر بینی۔ ناک کی بواسیر
یہ ناک کی ایک بیماری ہے جس میں ناک
کے اندر گوشت کے چھیچھڑے کی مانند افزونی
(زیادتی) سُرخ یا سفید رنگ کی پیدا
ہو جاتی ہے۔ اس کی سفید قسم تو ڈھیلی
بے درد اور سہل العلاج ہوتی ہے لیکن
سرخ میں درد بہت ہوتا ہے۔ اور مشکل
علاج قبول کرتی ہے (۱) پالی پس نیزائی
Polypus Nasi

**بَوَاسِیرُ الْاَنْف اور سَرَطَانُ الْاَنْف** کا فرق۔ ناک کی مذکورہ بالا سرخ یا سفید
زیادتی بواسیر الانف کے نام سے موسوم
ہوتی ہے۔ اور ناک کا سخت اور سیاہ ورم
جس کے ساتھ درد شدید ہوتا ہے۔ سرطان
الانف کہلاتا ہے۔

**بَوَاسِیر جَامِدَہ** (ع) جس بواسیر میں سوراخ
بواسیر عمیا (ع)۔ نہ ہو اور اُس سے کچھ نہ نکلے

(۲) بلائنڈ پائلز Blind Piles

**بَوَاسِیْرُالرَّحْم** (ع) رحم کی بواسیر۔ رحم کی ایک بیماری ہے جس میں مقعد کی طرح رحم کی گردن میں بھی اندر یا باہر خلط سوداوی سے بواسیر یعنی مسّے پیدا ہو جاتے ہیں۔ (۲) پالی پس یوٹرائی Polypus Uteri

**بَوَاسِیرریحی** (ع) بادی بواسیر۔ یہ درحقیقت ایک ریح البواسیر (ع) قسم کی غلیظ ریح ہے۔ جو گردوں سے پیدا ہو کر آنتوں میں پہنچتی ہے۔ اور وہاں قراقر اور قولنج کی مانند درد پیدا کرتی ہے۔ کبھی پشت و شراسیف کی طرف چڑھ جاتی ہے۔ اور کبھی خصیتین و قضیب اور قطن و مقعد کی طرف چکر لگاتی ہے۔ اور عموماً اس کے ساتھ قبض کی شکایت ہوتی ہے۔ اور کبھی دست آنے لگتے ہیں مذکورہ بالا تعریف مرض سے مفہوم ہوتا ہے۔ کہ یہ ایک قسم کا کرانک ڈس پیپسیا ہے

Chronic Dyspepsia

**بَوَاسِیرسَیَّالہ** (ع) خونی بواسیر۔ وہ بواسیر بواسیر دامیہ (ع) جس سے خون بہے ✤ بواسیر دامی (ف) (انگریزی) بلیڈنگ پائلز

Bleeding Piles

**بَوَاسِیرُالشَّفَۃ** (ع) بواسیر لب۔ ہونٹ کی بواسیر۔ یہ ایک سیاہی مائل چھوٹے انگور کے برابر غلظت یا فزونی ہے۔ جو نیچے کے ہونٹ میں پیدا ہوتی ہے۔ اور درمیان سے تشقق یعنی شگاف دار یا پھٹی ہوئی ہوتی ہے یہ اگر زیادہ ہو جائے تو ہونٹ نیچے کو الٹ جاتا ہے۔ اور کبھی ایسا ہوتا ہے۔ کہ مذکورہ بالا فزونی اپنی شکل و رنگ میں شہتوت کے مشابہ ہوتی ہے۔ صاحب حدود الامراض لکھتا ہے کہ چونکہ شدت احتراق کے باعث اس کا لطیف مادہ تحلیل ہو کر کثیف و ارضی مادہ رہ جاتا ہے۔ اس لئے بعض اوقات سرطان کی طرح اس کے نتیجہ میں بھی عضو ماؤف مردار پڑ جاتا ہے (۱) کینسر آف دی لپ Cancer of the Lip (۲) ایپی تھیلی اوما آف دی لپ

Epithelioma of the Lip

نوٹ۔ جدید تحقیقات سے بواسیر الشفۃ ایک قسم کا کینسر یعنی سرطان مانا جاتا ہے

**بَوَاسِیرصُم** (ع) اندھی بواسیر۔ خشک بواسیر بواسیر عمیٰ (ر) جس سے خون نہ نکلتا ہو ✤

**بُوَال** (ع) پیشاب کی کثرت۔ بار بار پیشاب کثرت البول (ع) لگنے کی بیماری۔ وہ بیماری جس میں پیشاب بکثرت آئے (۲) پالی یوریا

Polyuria

**بَوَالتِّین** (ع) آنکھ کا ایک مرض ہے جس میں تھوڑے تھوڑے وقفہ سے آنکھ سے پانی آتا رہتا ہے ✤

**بَوَّالتِّین** اور **دَمْعَۃ** کا فرق آنکھوں سے تھوڑی دیر بعد پانی کا جاری ہونا اور بند ہوجانا بوالتین کہلاتا ہے۔ اور آنکھوں سے ہر وقت پانی جاری رہنے کو دمعہ کہتے ہیں ۔

**بُوَانی** (ع) سینہ کی ہڈیاں (پسلیاں) جو چلّہ دار کمان کے مشابہ ہیں (ا) رِبز Ribs

**بُؤبُؤ** (ع) وسط۔ درمیان۔ عقلمند۔ مردمک یعنی آنکھ کی پتلی ۔

**بُوتَق** (ع) بوتہ۔ گھڑیا۔ کٹھالی (ا) کروسیبل Crucible

**بُوْج** (ع) تھک جانا۔ صدمہ پہنچنا۔ مصیبت پیش آنا ۔

**بُوْح** (ع) آلہ تناسل۔ فرج۔ اصل۔ جماع ۔

**بُورَانِیَہ** (ع) بریانی مشہور غذا ہے۔ بوران ایک عربی عورت نے پہلے یہ غذا پکائی تھی۔ پس اسی کے نام سے منسوب ہوگئی ۔

**بُوْرَقی** (ع) شور۔ نمکین۔ کھاری ۔

**بُوْرَقِیَّت** (ع) شوریت۔ کھاراپن ۔

**بُوْزَج** (ع) } بوزہ۔ شراب جو (ا) بیئر Beer
**بُوزہ** (ر) }

**بُوْقَان** (ع) } رحم کے دونوں جانب دو چھلہ دار غشائی نالیاں ہیں۔ جو
**قاذفان** (ر) }
خصیۃ الرحم سے اتصال رکھتی ہیں (ا) فیلوپین ٹیوبز Fallopian Tubes

**بُوْک** (ع) مرتبہ۔ بار۔ دفعہ۔ پھوڑے وغیرہ سے پیپ بہانا۔ آبلہ کو چھیڑنا ۔

**بُوگَان** (ف) رحم۔ ناف۔ دھرن ۔

**بَوْل** (ع) کمیز۔ شاشہ۔ زہراب۔ پیشاب۔ پیشاب کرنا۔ موت۔ موتنا۔ جمع ابوال ۔
(ا) یورن Urine

**بولات** (ع) } نمکیات۔ یورک ایسڈ جو اجزائے
**یورات** (ر) } پیشاب بالخصوص سوڈیم کے ساتھ ملنے سے بنتے ہیں ۔
(ا) یوریٹس Urates

**بَوْل اَبْیَض** (ع) صاف وشفاف پیشاب۔ وہ پیشاب جو پانی کی مانند صاف ہو۔ اور اس میں اس پار کی چیز دکھائی دے۔ سفید پیشاب۔ (دیکھو بول لبنی) کلیئر یورن
Clear Urine

**بَوْل خَام** (ع) مکدر اور بدبودار پیشاب ۔

**بَوْلُ الْخَیل** (ع) گھوڑے کا سا پیشاب آنا۔
(ا) ہپ پیوریا Hippuria
نوٹ۔ اس قسم کے بول میں ہپ پیورک ایسڈ کی زیادتی ہوتی ہے ۔

**بَوْل دَان** (ف) ظرف بول۔ پیشاب کرنے کا برتن یا شیشہ (انگریزی) یوری نل
Urinal

**بَوْلُ الدَّم** (ع) خون موتنا۔ بجائے پیشاب کے خون آنا (ا) ہیمے ٹوریا Hæmaturia

**بُول دَمَوِی** (ع) خونی پیشاب۔ خون ملا ہوا پیشاب (۱) ہیمیٹوریا Hæmaturia

**بُول زُلالی** (ع) زلالی پیشاب۔ پیشاب میں زلال یعنی البیومن آنا (انگریزی) البیومینوریا Albaminuria

نوٹ۔ البیومن یعنی زلال کی تفصیل دیکھو زلال میں ۔

**بُول شَکَری** (ع) } شکری پیشاب۔ ذیابیطس
بول عسلی (ع) } شکری (۲) گلائی کوسوریا Glycosuria ڈایابیٹیز میلیٹس Diabetes Melitus

نوٹ۔ اگرچہ بعض محققین ومؤلفین نے ذیابیطس شکری اور بول شکری کو ایک ہی مرض مانا اور لکھا ہے۔ لیکن درحقیقت ان دونوں میں فرق ہے۔ چنانچہ ذیابیطس شکری میں پیشاب میں مستقل طور پر شکر آیا کرتی ہے۔ لیکن بول شکری میں عارضی طور پر کم وبیش شکر آیا کرتی ہے ۔

**بُول صَافی** (ع) صاف قارورہ۔ وہ قارورہ جس کے اجزا یکساں دکھائی دیں۔ اور اس میں نظر وار پار ہوسکے۔ خواہ یہ اجزا پتلے ہوں جیسے پانی۔ خواہ گاڑھے ہوں جیسے انڈے کی سفیدی۔ اس کی ضد بول کدر (گدلا پیشاب) ہے جس کے اجزا یکساں دکھائی نہیں دیتے (۱) ٹرینسپیرنٹ یورن Transparent Urine

**بُول صَدِیدی** (ع) } پیپ دار پیشاب (۱) پائی یوریا
بول مدہ (ع) } Pyuria

**بُول ضَوئی** (ع) چمکدار پیشاب۔ وہ پیشاب جس کی دھار میں چمک معلوم ہو (۲) فوٹوریا Photuria

نوٹ۔ اس قسم کے پیشاب میں فاسفورس کے اجزاء خارج ہوتے ہیں ۔

**بُول غِشائی** (ع) } غشائی پیشاب چھلکوں دار پیشاب۔ وہ پیشاب جس میں جھلی کے ٹکڑے یا چھیچھڑے خارج ہوں (۲) مینِنگ گوریا Meninguria
بول قشوری (ع) }

نوٹ۔ اس قسم کا پیشاب جرب المثانہ یا سوزش گردہ ومثانہ میں آتا ہے ۔

**بُول غَلِیظ** (ع) غلیظ پیشاب۔ گاڑھا پیشاب

**بُول فی الفِراش** (ع) بستر پہ پیشاب کرنا۔ سوتے میں پیشاب نکل جانا (۱) بیڈ ویٹنگ Bed-wetting اینوریسیس ناکٹرنل Enuresis Nocturnal

**بُول کدر** (ع) مکدر پیشاب۔ گدلا پیشاب ۔

**بُول کیلُوسی** (ع) } دودھیا پیشاب۔ دودھ کا سا پیشاب (۱) گلیکٹیوریا Galacturia کائی لوریا Chyluria
بول کیلی (ع) }

نوٹ۔ جدید تحقیقات سے اس مرض کا

باعث خون میں ایک قسم کا کرم مانا جاتا ہے

**بَوْل محمُود** (ع) وہ پیشاب جس کا قوام معتدل رنگ نارنجی اور بے بُو ہو +

**بَوْل یَرْقانی** (ع) یرقانی پیشاب - وہ پیشاب جس کا رنگ بہت زرد یا سیاہ ہو +

**بُوْلُوْس** (ع) ایک ماشہ یا ایک دانگ یعنی چھ رتی

**بُولِیپُوس** (ع) معرب ہے پالی پس کا جس کے معنی ہیں باسور یا مسّہ لیکن یہ لفظ بواسیر یعنی مقعد کے مسّوں کے علاوہ دوسرے مقام کے مسّوں پر بھی بولا جاتا ہے جیسے ناک اور رحم کی بواسیر (انگریزی) پالی پس Polypus جس کی جمع ہے پالی پائی Polypi

**بُوْلِیمُوْس** (ی) بولیموس ایک یونانی لغت ہے
جوع بقری (ع) جو مرکب ہے دو کلمات سے
جوع کلبی (ع) اوّل بُو - ماخوذ از بو اس معنی بیل اور دوسرے لیموس یعنی بھوک - پس اس کے لغوی معنی ہیں بیل کی بھوک جس کا صحیح مترادف جوع بقری ہے - اصطلاح طب میں بھوک کا ہوکا - بھوک کا مرض - تفصیل کے لئے دیکھو جوع بقری +

(ا) بُولیمیا Bulemia

نوٹ - یہ شکایت دیوانگی - ضعف دماغ - اور ذیابیطس میں ہو جایا کرتی ہے +

**بُوْہ** (ع) آگاہ ہونا - لعنت کرنا - جماع کرنا +

**بُوْہَہ** (ع) حد درجہ کا بیوقوف آدمی +

**بُوہارات الطَّبِیخ** (ع) مصالحہ خوردنی - کھانے کا مصالحہ +

**بَہاتَۃُ اللَّوْن** (ع) رنگ کا پھیکا پڑ جانا - جلد کا رنگ پھیکا پڑ جانا - زرد ہو جانا +

(ا) پیلر Pallor

**بُہَار** (ع) تین سو رطل یا تین من بارہ سیر ایک چھٹانک دو ماشہ چار رتی کا وزن +

**بَہامَۃ** (ع) فتور عقل - کندی حواس (ا) ہیبی ٹیوڈ Hebetude

**بُہْت** (ع) اچانک پکڑ لینا - مبہوت و متحیر رہ جانا +

**بَہْج** (ع) خوش و مسرور ہونا - حسین ہونا - خوش رنگ ہونا +

**بُہْر** (ع) سخت مصیبت - ہانپنا - غالب آنا - تکلیف - تعجب - غم - ہلاکت - اوندھے ہونا - اُلٹا ہونا +

**بُہْر** (ع) ہانپنا - سانس پھولنا - سانس چڑھنا دمہ - ایک قسم کا عسر النفس (تنگی تنفس یا دمہ) ہے جس کا سبب شرائین ریہ کا امتلا ہوتا ہے (ا) ایزما Asthma آستھما Asthma ڈسپینا - Dyspnea پینٹنگ Panting اَن ہی لیشن Anhelation

نوٹ - ڈاکٹری کی پہلی اصطلاح بطور مرض

آتی ہے۔ اور باقی بطور علامت آتی ہیں +
**بُھْر** اور **دُبُو** کا فرق۔ علامہ سمرقندی تو ان
دونوں کو مترادف قرار دیتے ہیں۔ لیکن
بعض دیگر مؤلفین کی رائے ہیں رُبُو کا مادہ
عروق خشنہ میں ہوتا ہے۔ اور بُہر کا مادہ
شرائین میں +
**بُہَق** (ع) چھائیاں۔ چھیپ۔ اس کی دو قسمیں
ہیں (۱) بہق ابیض (۲) بہق اسود +
**بُہَق اَبْیَض** (ع) چھیپ۔ یہ ہلکی سفید کسی قدر
میلاپن لئے ہوئے گول گول دھبّے۔ یا
چتیاں ہیں۔ جو ظاہر جلد پہ پیدا ہوتی
ہیں۔ اس کا اور برص ابیض کا فرق دیکھو
برص ابیض میں (۲) پٹرائی سِس اَلبا
Pityriasis Alba
**بُہَق اَسْوَد** (ع) چھیپ کی ایک قسم ہے جو سیاہ
نخالیہ (ع) ہوتی ہے۔ اور اس کا خاصہ
ہے۔ کہ جب اس کو ملیں۔ تو پوست کے
چھلکے سبوس کی مانند اُترتے ہیں +
(۱) پٹرائی سِس نائیگرا Pityriasis Nigra
**بُہلُولِی** (ع) ایک تولہ نو ماشہ یا ایک تولہ دو ماشہ
یا صرف نو ماشہ کا وزن +
**بُہَیْر** (ع) مریض بُہر۔ جس کو دمہ ہو جس کی سانس
پھولتی ہو (۲) ڈس نِیک Dyspneic
**بَیَاض** (ع) سفیدیٔ چشم۔ گل چشم۔ جالا۔
بیاض القرنیہ (ع) غشاوۃ القرنیۃ (ع) پھولا۔ ٹینٹ۔ ایک مرض

ہے۔ کہ آنکھ کی سیاہی پہ ایک سفید پردہ سا
چھا جاتا ہے۔ جو درحقیقت زخم قرنیہ کا داغ
ہوتا ہے۔ (۲) اوپیسیٹی آف دی کارنیا۔
Opacity of Cornea
نوٹ۔ اگر یہ سفیدی رقیق یعنی بہت باریک
اور پتلی ہو تو اسے طب میں سحاب۔ غمام یا
اثر اردو میں جالا اور ڈاکٹری میں نی بیولا
( Nebula ) کہتے ہیں۔ اور اگر یہ سفیدی
غلیظ یعنی گہری اور دبیز ہو تو اسے طب میں
بیاض اور گل چشم۔ اردو میں پھلی یا پھولا
اور ڈاکٹری میں مے کیولا ( Macula )
کہتے ہیں۔ اور جب یہ سفیدی غلیظ تر یعنی
بہت گہری اور دبیز ہو تو اسے طب میں
بیاض سمکیہ اردو میں ٹینٹ اور ڈاکٹری
میں لیوکوما ( Leukoma ) کہتے ہیں +
**بَیَاضُ الْاَہْدَاب** (ع) پلکوں کا سفید ہو جانا +
**بَیَاضُ الشَّفَت** (ع) سفیدیٔ لب۔ ہونٹ کا سفید
ہو جانا۔ ایک مرض ہے جس میں ہونٹ
پر برص کی سفیدی کے علاوہ ایک قسم کی
سفیدی آجاتی ہے +
**بَیَاضُ الْعَیْن** (ع) دیکھو بیاض +
**بَیَاضُ اللِّسَان** (ع) سفیدی زبان۔ زبان
کی سفیدی۔ یہ زبان کا ایک قسم کا مرض ورم
ہے۔ جس میں زبان کا چمڑا سخت ہو کر اس
پر سفید رنگ کے چٹاخ پڑ جاتے ہیں۔

اور کبھی ساری زبان سفید ہو جاتی ہے +
(انگریزی) لیوکوپلیکیا لنگوئیلس۔
Leukoplakia Lingualis

**بَیْت** (ع) خانہ۔ گھر۔ مکان۔ شب گزاری۔ جمع بیوت (۱) ہوس House

**بَیْجَذق** (ع) } بیچیدگی بدن۔ یہ ایک حالت
**فَیجَذَق** (ر) } ہے۔ کہ غذا کی کثرت اور
**تُونی** (ر) } عادتی ورزش کو چھوڑنے یا
اُس میں کمی کرنے سے بدن میں امتلا ہو جاتا ہے۔ اور عروق وعضلات میں ریاح وابخرہ بھر جاتے ہیں جس سبب سے بدن میں سستی وگرانی واعضا شکنی واقع ہوتی ہے۔ چہرہ اور آنکھیں سُرخ ہو جاتی ہیں اور انسان اپنے بدن اور عضلات کو پیچ دیتا ہے +

**بے خویشتن** (ف) دیوانہ۔ پاگل +

**بیدل** (ف) عاشق۔ مغموم +

**بے دماغ** (ف) بدمزاج۔ بدخو +

**بُیْرَم** (ع) برما۔ سلائی۔ گلا ہوا سیسہ۔ نام ایک آلہ کا جو ٹوٹی ہوئی ہڈی کے جوڑنے کے کام آتا ہے +

**بُیُض** (ع) انڈا۔ انڈا دینا۔ سخت گرمی پڑنا +

**بَیْضَہ** (ع) (۱) انڈا (۲) خصیہ +

**بَیْضَہ** (ع) } سارے سر کا درد۔ دردِ سر
**بَیْضِیہ** (ر) } کی ایک قسم ہے۔ جو سارے

**خوزہ** (ع) } سر میں ہوتی ہے۔ بقول شیخ
**خودہ** (ر) } یہ ایک قسم کا شدید ومزمن
**خُوذِیّہ** (ر) } درد سر ہے جو سارے سر میں
**خَوْذِیّہ** (ر) } ہوتا ہے۔ اس کے مریض کو آواز اور روشنی کی برداشت نہیں ہوتی اور وہ تنہائی وتاریکی پسند ہو جاتا ہے۔ اور اُس کو ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ جیسے اُس کا سر ہتھوڑے سے کوٹا جاتا ہے +

(۱) آرگینک ہیڈیک Organic
Migraine میگرین Headache

نوٹ۔ خوذہ کے معنی ہے خود زرہ۔ چونکہ خود سارے سر کو ڈھانپ لیتا ہے۔ اسی طرح سے یہ درد بھی سارے سر میں ہوتا ہے اسی مناسبت سے یہ نام رکھا گیا +

**بَیْضَہ اور خَوْذَہ کا فرق** جمہور اطباء ان دونوں لفظوں کا اطلاق سارے سر کے درد کرتے ہیں۔ اور ان میں کوئی فرق نہیں کرتے۔ لیکن علامہ انطاکی ان دونوں میں فرق کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ بیضہ وہ درد ہے۔ جو وسط سر میں ہوتا ہے۔ اور خوذہ اُس درد کا نام ہے۔ جو بطور دائرہ سر کے گرداگرد حادث ہوتا ہے لیکن ڈاکٹری کتب لغت کے مطالعہ سے معلوم ہوا ہے کہ خوذہ سر کے بالائی نصف حصہ کا درد ہے جس کو ڈاکٹری میں ہیلمیٹ

ہیڈنگ کہتے ہیں۔ ہیلیٹ کے لغوی معنی ہیں

خود یا خودہ ✦

**بَیضَۃُ المَنی** (ع) } منی کا انڈا۔ عورت کا انڈا۔

بیضۂ اُنثیٰ (ف) } عورت کے مادۂ منی کا ایک

ایک خاص جوہر ہے۔ (انگریزی) اووم

Ovum

**بَیطار** (ع) معالج حیوانات۔ چوپائیوں کا معالج

وہ شخص جو چوپاؤں مثلاً گائے۔ بھینس۔

گھوڑے وغیرہ کا علاج کرے (۱) وٹیری

نیرین Veterinarun

**بَیطَرہ** (ع) بیطاری۔ علاج المواشی۔ چوپائیوں

کا علاج۔ (انگریزی) وٹیرنری پریکٹس

**بیطعم** (ع) بے ذائقہ۔ بے مزہ ✦

**بَیظ** (ع) منی۔ بچہ دان۔ رحم ✦

**بَیکم** (ع) برما۔ ڈورا۔ دھاگا ✦

**بیمار باریک** (ف) مریض تپ دق ✦

**بیمار پرست** (ف) تیماردار عورت (۱) نرس

**بیمارخانہ** (ف) بیمارستان۔ ہسپتال۔ شفاخانہ

**بیمار خیز** (ف) بیماری سے اٹھا ہوا۔ کمزور ✦

**بیمار دار** (ف) تیماردار۔ بیمار کی خدمت کرنیوالا

**بیمار رساں** (ف) مثل بیمار۔ مثل مریض ✦

**بیمار گراں** (ف) پرانا بیمار ✦

**بیمار گیں** (ف) غذائے بیمار ✦

**بیماریٔ باریک** (ف) تپ دق ✦

**بینی** (ف) (۱) ناک (۲) دماغ ✦

**بینی ورہ** (ف) ناک کی پھنسی ✦

**بیُولُوجیا** (ع) معرب بیالوجی۔ علم الحیات ✦

(۱) بائی آلوجی

## پ

نوٹ۔ ردیف پ کے یہ الفاظ سب فارسی ہیں

**پاتیلہ**۔ پتیلہ۔ چوڑے منہ کی دیگچی ✦

**پارتینی**۔ چھلنی۔ ہانگی ✦

**پاچک**۔ اُپلہ۔ کنڈا ✦

**پاچلدشتی**۔ ارنے۔ جنگلی خشک گوبر ✦

**پا در** جس کے اعضاء کا پنپتے ہوں ✦

**پا وزہر**۔ دیکھو بادزہر و فادزہر ✦

**پارو** چھچڑی ✦

**پازاج**۔ دایہ۔ دائی۔ جنائی ✦

**پاشام**۔ اُمّ حنونہ۔ دماغ کی دوسری جھلی۔

دیکھو اغشیہ دماغ ✦

**پاشنہ**۔ ایڑی۔ پاؤں کی ایڑی ✦

**پاشویہ** } غسل پا۔ پاؤں دھونا۔

غسل قدمی (ع) } وہ عمل جس میں مریض کے

پاؤں گرم پانی میں یا دواؤں کے نیم گرم

جوشاندہ میں ڈال کر دھوئے جاتے ہیں۔

اور پنڈلی کو اوپر سے نیچے کی طرف مَلا جاتا

ہے۔ دیکھو غسل قدمی ✦

**پاغرہ**۔ مرض داء الفیل (دیکھو)

**پاروی** - اسہال ۔ دست ۔

**پالاش** - میلے پاؤں والا ۔

**پالوس** (ی) Paulos یہ مشہور یونانی حکیم جو ساتویں صدی مسیحی کے آخر میں ہوا ہے ۔ یونان کے جزیرہ اجینا میں پیدا ہوا یہ علم جراحی میں خاص طور پر مشاق اور ممتاز تھا حکیم زہراوی کی مشہور طبی تصنیف "التصریف" کا ماخذ اسی حکیم پالوس کی کتاب بتائی جاتی ہے ۔ اس کی وفات کے بعد تقریباً پانسو سال تک مملکت روما وغیرہ میں فن جراحی روز افزوں تنزل کی حالت میں چلا گیا ۔ یہاں تک کہ ۱۱۶۳ء میں ٹورس کی کونسل نے عملی سرجری کو قانوناً ممنوع قرار دیا ۔

**پاتابہ** - جراب ۔ پٹی ۔ موزہ ۔

**پاپیر** - بڑھاپا ۔ خزاں ۔

**پپنو** - چھاچھ ۔ مٹھا ۔

**پتخس** - گرمی ۔ ضعف دل ۔ غشی ۔ مرض سل ۔

**پرباد** - پھولا ہوا ۔ متورم ۔ مغرور ۔

**پربار** - حاملہ ۔

**پردرد** - دردناک ۔

**پردۂ بکارت** - بکارت کا پردہ ۔ کنوارپن (دیکھو غشاء البکارت)

**پردۂ بینی** - ناک کی درمیانی کری ۔

**پردۂ ثرب** - پیٹ کا چربیلا پردہ (۱) اومینٹم دیکھو بیلیں ۔

**پردۂ چشم** - پپوٹے ۔

**پردۂ دل** - دل کا غلاف ۔ دیکھو حجاب القلب

**پردۂ دماغ** - دیکھو ام الدماغ و اغشیہ دماغ

**پردۂ عنکبوت** (۱) مکڑی کا جالا (۲) آنکھ کا پردۂ عنکبوتیہ ۔ تفصیل کے لئے دیکھو طبقات چشم ۔

**پردۂ گوش** - کان کا پردہ ۔ دیکھو غشاء طبلی

**پرزیش** - جس کو درد شکم ہو ۔

**پرُوش** - بثرہ ۔ پھنسی ۔

**پرۂ بینی** - ناک کا نتھنا ۔

**پرگوشت** - سخت بدن کا آدمی ۔

**پرہیز** - مضر غذا سے بچنا ۔ حمیہ ۔

**پریرم** - چار دن کا بخار ۔

**پری معدہ** - بہت کھا جانا ۔ بطنہ ۔

**پریون** - ڈوبا ۔ داد ۔

**پرو** - خون ۔ روح ۔ جان ۔

**پزشک** - حکیم ۔ طبیب ۔ جراح ۔ بیطار ۔

**پزشکی** - حکمت ۔ طبابت ۔ جراحی ۔ بیطاری

**پژسر** - گنجا جس کے سر پر بال نہ ہوں ۔

**پستان** - چوچی ۔ چھاتی ۔ ثدی ۔ مرضع ۔ برمع

**پست قامت** - پست قد ۔ ٹھنگنا ۔

**پس خوردہ** - جھوٹا ۔ سور ۔

**پسری** - لڑکپن ۔

**پس گردن** - گدی ۔ قفا ۔

پس گوش - کان کے پیچھے - مُغْبن +

پُشت - ظہر - پیٹھ +

پُشت پا - مُشطا القدم - پاؤں کے اوپر کا رُخ

پُشت دست - مُشطا الید - ہاتھ کے اُوپر کا رُخ

پِکوی - فیلسفی - حکیم - دانا +

پلائنی (ی) Pliny حکیم پلائنی رُومی جو پہلی صدی مسیحی میں گزرا ہے ولادت و وفات کا زمانہ ۲۳ء تا ۷۹ء اُس کی شہرہ آفاق تصنیف تاریخ طبیعیات (Natural History) سینتالیس جلدوں پر مشتمل ہے - لیکن افسوس کہ یہ کتاب زیادہ محققانہ طریق سے نہیں لکھی ہوئی - حکیم موصوف نے اگرچہ علم الامراض پر بھی ایک کتاب لکھی لیکن چونکہ وہ رومیوں کی توہم پرستی سے مبرّا نہ تھے - اس لئے متاخرین علماء و حکماء اُن کے علم و فضل کے معترف نہیں +

پلخ - گلو - گلا - حلق +

پلک - آنکھ کا پپوٹہ +

پلک بندی - تشمیر - مرض پڑبال میں پلک کی ایک دستکاری ہے +

پُوخ - رمص - آنکھ کا مَیل - کیچڑ - فضلہ +

پوست - جلد - کھال +

پوستِ خایہ - فوطہ +

پوست رفتگی - جلد کا چھل جانا - رگڑ +

پوست کشیدن دحام حیوانی دیکھو

پوشش - جھلی - غشا - غلاف +

پے - پاؤں - پٹھا - نس - عصب - وتر +

پے پاشنہ - عرقوب - ایڑی کی نس +

پیٹیش - سلعہ - رسولی - دیکھو سلعہ +

پیچش رُودہ - زحیر - مروڑ - مرض پیچش +

پیچش زدہ - مریض پیچش - پیچش کا بیمار +

پیرزال - عجوز - بوڑھی عورت +

پیر فرتوت - نہایت بوڑھا جو بچوں کی سی باتیں کرے +

پیری - شیخوخت - بڑھاپا +

پے زدہ - نس کٹا جس کی ایڑی کی نس کاٹ دی گئی ہو +

نوٹ - ایران میں بعض مجرمون خصوصاً چوروں کی ایڑی کی نس کاٹ ڈالتے ہیں - جس سے کہ وہ چلنے کے قابل نہیں رہتے - اس عمل کو پے کردن یعنی نس کاٹنا کہتے ہیں - اور ایسے معمول کو پے زدہ یا نس کٹا کہتے ہیں +

پیسی - بیسی - برص - سفید کوڑھ +

پیسیت - مریض برص - مریض جذام +

پیغولہ دہن - گوشۂ دہن - باچھ +

پیہ - چربی +

پیہ ناک - چربیلا - موٹا +

پیہ ناکی - موٹاپا - چربی چھا جانا +

# ت

**تابل** (ع) گرم مصالحہ۔ جمع توابل +

(توابل اور ابازیر کا فرق دیکھو ابازیر میں)

**تابئین** (عورت کا ایسا بچہ جننا کہ پہلے اس کے پاؤں باہر آئیں +

**تاثیر** (ع) اثر کرنا (ا) ایفکٹ Effect

**تاثیر الاعصاب** (ع) کسی عضو یا حصہ جسم میں عصبی قوت کا اثر کرنا۔ کسی عضو کی ساخت میں عصبی شاخوں کا پھیلنا +

(ا) انرویشن Innervation

**تاج الحشفہ** (ع) حشفہ یا سپاری کا کنارہ (ا) کورونا گلینڈس

Corona Glandis

**تاج الکلیہ** (ع) } کلاہ گردہ۔ (انگریزی) سوپرا رینل کیپشول +
**عنق الکلیہ** }

(تفصیل کے لئے دیکھو عنق الکلیہ)۔

**تاذین** (ع) کان اینٹھنا۔ کان پہ مارنا +

**تاریخ الانسان** (ع) انسان کی پیدائش اور خلقت کا بیان ٥

(ا) اینتھروپالوجی Athropology

**تارک** (ع) فرق سر چندیا +

**تاریق** (ع) بیدار رکھنا جگائے رکھنا +

**تاریک بین** (ف) نزدیک بین جس کی نظر دور سے کمزور ہو (ا) شارٹ سائیٹڈ

**تاریکی چشم** (ف) خشاوہ۔ دھند غبار +

**تاثہ** (ع) زخم کا بھر آنا +

**تاسا** (ف) گرانی دل۔ رنج وغم +

**تاسہ** (ف) دقت نفس۔ دوڑ دھوپ سے ہانپنا +

**تاشکل** (ف) مستہ۔ اٹن۔ گٹہ +

**تافتہ جگر** (ف) عاشق۔ مریض عشق +

**تاکسد** (ع) آکسیجن کے ساتھ ملنا +

(ا) آکسیڈیشن Oxidation

**تاکل** (ع) کھایا جانا۔ ردی مادہ کا جرم عضو کو کھا لینا۔ یعنی اس کی ساخت کو تباہ کر دینا (ا) اروژن

**تاکل اسنان** (ع) } دانتوں کا گھن جانا۔ دانتوں
**تنقب اسنان** (ع) } کو کیڑا لگنا +

(ا) ڈنٹل کیریز Dental Caries

**تاکل العظام** (ع) } ہڈیوں کا گل جانا۔
**تسوس العظام** (ع) } ہڈیوں کا بوسیدہ ہو جانا

(ا) کے ریز Caries

**تاکبن** (ع) سرین کا موٹا ہونا +

**تالہ العقل** (ع) دیوانہ۔ پاگل +

**تامل** (ع) غور و فکر کرنا۔ سوچنا۔ خیال کرنا انجام پہ نظر ڈالنا +

**تامور (حجاب القلب)** (ع) غلاف دل

دل کا غلاف۔ دل کی بالائی جھلی جو اُس
کی حفاظت کرتی ہے۔ (جمع توامیر)
(۱) پریکارڈیم Pericardium

**تاناک** (ف) توتلا۔ کلام میں زیادہ ت
(ت) بولنے والا۔

**تاوُّیہ** (ع) درد سے کراہنا۔

**تانُّف** (ع) حاملہ عورت کا طرح طرح کے
کھانوں کی خواہش کرنا۔

**تانّی** (ع) تاخیر۔ درنگ۔ دیر کرنا۔ سستی کرنا

**تاول** (ع) ۔ آبلہ۔ پھپولا۔

**تاوُّہ** (ع) آہ آہ کرنا۔ کراہنا۔ درد سے بیقرار
ہونا۔

**تائید** (ع) مدد کرنا۔ مدد پہنچانا۔

**تَب** (ف) تپ۔ بخار۔ دیکھو تپ۔

**تَب** (ع) زیان۔ نقصان۔ ہلاکت۔ ہلاک ہونا
قطع کرنا۔

**تبار** (ع) ہلاکت۔

**تباریق** (ع) خیالات چشم۔ ایک مرض ہو
خیالات (ع) } جس میں آنکھوں کے سامنے
فرضی اشیا مثلاً بھنگا مچھر وغیرہ دکھائی
دیتے ہیں۔

**تب بادہ** (ف) بخار کا لرزہ یا کپکپی۔

**تبّت** (ع) ایک شہر کا نام ہے جو نواح چین
میں واقع ہے۔ یہاں کا مشک بہت
مشہور ہوتا ہے۔

Pustulation

**تبثّر** (ع) بثور یا پھنسیاں نکلنا (۱) پسچولیشن

**تبثیع** (ع) زخم کا متورم ہو جانا۔

**تبخّر** (ع) بخور کرنا۔ دھونی لینا۔ اپنے آپ
کو خوشبو لگانا۔

**تبخّص** (ع) آنکھ کا کھلا رہ جانا۔ پلکوں کا
اُلٹ جانا۔

**تبخیر** (ع) بخار اُٹھنا۔ ابخرات چڑھنا۔ دھواں
اُٹھنا۔ بھاپ اُٹھانا۔ ڈاکٹری میں تبخیر
کے لئے مندرجہ ذیل پانچ اصطلاحیں
آتی ہیں۔ (۱) ایوے پوریشن۔
Evaporation
(تبخیر) یعنی کسی سیال یا جامد چیز کو
کیمیاوی عمل یا ترکیب سے بخارات
میں بدلنا۔ جیسے پانی کو آگ پر رکھ کر
بھاپ یا بخارات میں تبدیل کرتے ہیں
(۲) ویپورائی زیشن Vaporization
(تبخیر) یعنی کسی سیال یا جامد چیز کا
بغیر کیمیاوی عمل یا ترکیب کے بخارات
میں تبدیل ہونا جس طرح پانی بغیر کسی
کیمیاوی عمل یا تصرف کے خود بخود بھاپ
میں تبدیل ہو جاتا ہے۔ یا مشک اور کافور
خود بخود اُڑ جاتا ہے۔
(۳) ایگزیلیشن Exhalation
(تبخیر) یعنی پانی وغیرہ سیال چیزوں
کے بخارات کا جدا ہو کر اُڑنا۔

(۴) فومی گیشن Fumigation
(تبخیر) یعنی کسی کمرہ وغیرہ میں چھوت دار بیماریوں کا زہر دفع کرنے کے لئے بھاپ یا دھونی دینا +
(۵) سفومی گیشن Suffumigation
(تبخیر) یعنی کسی خشک اور جامد چیز کو آگ پر ڈال کر دھونی دینا +
تَبَرُّد (ع) توڑنا۔ ہلاک کرنا۔ ہلاک ہونا +
تَبَرُّز (ع) } پاخانہ پھرنا۔ (ا) ڈی جیکشن
تَغَوُّط (ر) } Dejection
تَبَرُّم (ع) اُشتوار ہونا مضبوط ہونا۔ عاجز آنا۔ تنگ آجانا۔ رنجیدہ ہونا۔ ماندہ ہونا +
(تبریہ (ع) } سبوسہ سر۔ بفا۔ بھوسی۔
حزاز (ر) } سر کی بھوسی (ا) سیبوریا کیپی ٹس Seborrhoea Capitus
تَبْرِید (ع) برودت یعنی سردی پہنچانا۔ ٹھنڈک پہنچانا۔ ٹھنڈائی (انگریزی) ریفریجریشن Refrigeration
نوٹ۔ ریفریجریشن کی اصطلاح صرف سردی یا ٹھنڈ پہنچانے کے معنوں میں آتی ہے +
تَبَزُّق (ع) تھوکنا +
تَبْزِیغ (ع) نشتر دینا۔ خون نکالنا۔ بہانا۔
(ا) لینس Lance
تَبَشُّر (ع) تلاش کرنا عضو کا سُن ہو جانا +

تَبَسُّم (ع) غنچہ کا شگفتہ ہونا۔ کلی کھلنا۔ چمکنا مسکرانا
(ا) سمائل Smile
تفصیل و فرق کے لئے دیکھو ضحک +
تَبَصُّر (ع) دیکھنا۔ پہچاننا۔ غور کرنا۔ تامل کرنا
تَبْصِرہ (ع) عینک چشمہ (ا) سپیکٹیکلز Spectacles
تَبَقُّع (ع) جسم کے پوست کا پھٹ جانا پسینہ بہنا +
تَبْطِین (ع) پیٹ پر مارنا +
تَبْظِیر (ع) ختنہ کرنا۔ عورت کی ختنہ کرنا (ا) کلی ٹوری ڈوٹومی Clitoridotomy
نوٹ۔ افریقہ کی بعض عورتوں میں بظر معمول سے زیادہ لمبا ہوتا ہے۔ اس لئے اُس کو کاٹ ڈالتے ہیں لیکن دیگر ممالک کی عورتوں میں عموماً یہ صورت نہیں ہوتی
تَبَعْثُر (ع) متلی۔ جی متلانا +
تَبْعِید (ع) لغوی معنی بعید کرنا۔ دُور کرنا۔ جدید طبی اصطلاح میں کسی عضو مثلاً ہاتھ پیر کو جسم کے خط وسطی سے دُور کرنا +
(ا) ایبڈکشن Abduction
نوٹ۔ تبعید کی ضد تقریب آتی ہے +
تَبَقُّل (ع) ساگ پات یا سبزی کھانا +
تَبْل (ع) عشق کا بیمار کر دینا +
تَبَلُّوُر (ع) لغوی معنی بلور بننا۔ یا بلور بنانا۔ طبی معنی قلمیں بندھنا۔ یا قلمیں باندھنا

جیساکہ کوزہ مصری کی قلمیں بناتے ہیں۔

(۱) کرسٹے لائی زیشن

( ristalization

**تبلید** (ع) بلید کرنا۔ سست وکند کرنا۔ جدید اصطلاح طب میں کسی شہر کی آب وہوا کا موافق آنا۔ کسی شہر کی آب وہوا کا عادی ہو جانا +

**تبلیغ** (ع) نکلنا +

**تبنی** (ع) قارورہ کی ایک قسم ہے جس کا رنگ بھوسہ بھگوئے ہوئے پانی کی مانند ہلکا زرد ہوتا ہے +

**تبوغ** (ع) جوش مارنا۔ غلبہ کرنا۔ غالب ہونا خون کا کھول جانا +

**تبول** (ع) بول کرنا۔ پیشاب کرنا۔ موتنا +

(۱) یوری نیشن Urination

مکچوریشن Mieturation

**تبیارہ** (ف) لرزہ کپکپی +

**تبیان** (ع) واضح کرنا۔ کھول کر بیان کرنا۔ ظاہر وآشکارا کرنا +

**تپ** (ف) حمّی۔ بخار (۱) فیور

نوٹ۔ تفصیل وتطبیق واقسام کے لئے دیکھو حمّی +

**تپ بلغمیہ** (ف) تپ بلغمی۔ حمی بلغمیہ۔ بلغمی بخار +

**تپ بلغمی لازم** (ف) لثقہ۔ لازمی بلغمی بخار +

**تپ بیہوشی** (ف) حمی غشیہ۔ بیہوشی کا بخار +

**تپ چہارم** (ف) حمی ربع۔ چوتھیہ بخار +

**تپ پنجروزہ**۔ حمی خماسیہ۔ پنجروزہ بخار +

**تبخالہ** (ف) تبخالہ۔ بعقول۔ بخار کے بعد ہونٹ پر کے آبلے +

**تپ خزاں** (ف) حمی خریفیہ۔ موسم خزاں کا بخار

**تپ خلطی** (ف) حمی خلطیہ۔ خلطی بخار +

**تپ خونی** (ف) حمی دمویہ۔ خونی بخار +

**تپ دق** (ف) حمی دقیہ۔ تپ دق۔ کھانسی بخار

**تپ زدہ** (ف) منفوض جس کو جاڑا بخار آتا ہو

**تپ زرد** (ف) حمی اصفر۔ زرد بخار +

**تپ سرخ** (ف) حمی قرمزی۔ سرخ بخار +

**تپ سوداوی** (ف) حمی سوداویہ۔ سوداوی بخار

**تپ سوزشی** (ف) حمی ورمیہ۔ ورم کا بخار +

**تپ سیاہ** (ف) حمی اسود۔ سیاہ بخار +

**تپش** (ف) سوزش۔ گرمی +

**تپ شدید** (ف) حمی حادہ۔ سخت بخار +

**تپ صفراوی** (ف) حمی صفراویہ۔ صفراوی بخار

**تپ عفونتی** (ف) حمی عفنیہ۔ عفونتی بخار +

**تپ غددی** (ف) حمی غددیہ۔ غددی بخار +

**تپ غلیانی** (ف) سونوخس۔ خون کے جوش کا بخار

**تپ قحطی** (ف) حمی قحطیہ۔ کال کا بخار +

**تپ کہنہ** (ف) حمی مزمنہ۔ پرانا بخار +

**تپ گرم** (ف) حمی صالبہ۔ گرم بخار +

**تپ لرزہ** (ف) حمی نافضہ۔ جاڑا بخار +

**تپ محرقہ** (ف) حمی محرقہ۔ محرقہ بخار میعادی بخار

**تپ مرکبہ** (ف) حُمّیٰ مرکبہ۔ مرکب بخار۔

**تپ نزلی** (ف) حُمّیٰ نزلیہ۔ نزلہ کا بخار۔

**تپ نزلی وبائی** (ف) حُمّیٰ نزلیہ وبائیہ۔ اِنفلوائنزا Influenza

**تپ نوبتی** (ف) حُمّیٰ مُتقطعہ۔ باری کا بُخار۔

**تپ نہاری** (ف) حُمّیٰ نہاریہ۔ دن کا بخار

**تپ نیزاری** (ف) حُمّیٰ آجامیہ۔ نیزار کا بخار۔ دلدلی بخار۔

**تپ وبائی** (ف) حُمّیٰ وبائیہ۔ وبائی بخار جنگی بخار۔ اِنفلوئنزا

**تپ ورمی** (ف) حُمّیٰ ورمیہ۔ ورم کا بخار۔

**تپ ہرروزہ** (ف) حُمّیٰ مواظبہ۔ روزانہ بخار

**تپ یکروزہ** (ف) حُمّیٰ یوم۔ ایک دن کا بخار

**تتبّع** (ع) تلاش کرنا۔ ڈھونڈھنا۔ پیروی کرنا۔

**تثاؤب** (ع) دہن درہ۔ فازہ۔ جماہی جماہی لینا (ا) یاننگ Yawning

**تثقّب** (ع) چھد جانا۔ سوراخ دار ہوجانا یا سوراخ کرنا (ا) پرفوریشن Perfortion

**تثقّب الاسنان** / **تآکل الاسنان** } دانتوں کا سوراخ دار اور کھوکھلا ہوجانا۔ دانتوں میں کیڑا لگنا (م) ڈنٹل کیریز Dental Caries

**تثنّی** (ع) دوھرا ہونا۔ لچکنا۔ پھرجانا۔ مُڑجانا

**تثویر** (ع) ثوران میں لانا۔ برانگیختہ کرنا۔ اُٹھانا ابھارنا۔ خواہش دلانا۔

**تجاسُر** (ع) ہلانا جنبش کرنا۔ حرکت دینا یا شوخی کرنا۔

**تجانُس** (ع) لغوی معنی دو چیزوں کا ہم جنس وہمشکل ہونا۔ جدید طبی معنی اولاد کا اپنے والدین کے مشابہ ہونا (ا) ہوموجے نے سس Homogenesis

**تجاویف** (ع) جمع ہے تجویف کی۔ اعضاء کی اندرونی فضائیں۔ (انگریزی) کیویٹیز Cavities

**تجبّن** (ع) دودھ کا جم جانا۔ پنیر بن جانا۔ گاڑھا ہوجانا (انگریزی) کوایگولیٹنگ Coagulating

**تجبیہ** (ع) پیٹھ خم کرکے کھڑے ہونا۔ اوندھے منہ گر پڑنا۔

**تجبیر** (ع) ٹوٹے ہوئے عضو کو باندھنا۔ ٹوٹی ہوئی ہڈی کو باندھنا (انگریزی) سیٹنگ Setting

**تجثّم** (ع) چھاتی کے بل لٹانا۔

**تجدّد** (ع) جدید کرنا۔ نیا بنانا۔ جدید طبی معنی جسم کی کسی مفقود یا ماؤف ساخت کا از سرنو پیدا ہونا (ا) ری جنریشن Regeneration

**تجذّم** (ع) مرض جذام میں مبتلا ہونا یا مبتلا ہونا

**تجربہ** (ع) آزمائش۔ امتحان۔ آزمانا۔ جانچنا۔ قواعد کلیہ یا مشاہدہ سے جو باتیں معلوم ہوتی ہیں۔ اُن کا استعمال کرنا۔

(۱) ٹیسٹ Test ایکس پیری منٹ Experiment

تَجَرجُر (ع) شراب یا شربت وغیرہ کا غٹ غٹ کرتے ہوئے حلق میں اُترنا (۲) لمبا گھونٹ پینا +

تَجَرُّد (ع) مجرد رہنا۔ بیاہ نہ کرنا۔ ننگا ہونا

تَجَرُّع (ع) گھونٹ گھونٹ پینا +

تَجرِیج (ع) سر مُونڈھنا +

تَجرِیح (ع) زخمی کرنا سخت زخمی کرنا +

تَجرِید (ع) لغوی معنی خالی کرنا۔ جُدا کرنا طبی معنی کسی مرکب میں سے ایک جُزء کو جُدا کرنا (۱) ابسٹرکشن Abstraction

تَجَزّی (ع) پارہ پارہ ہونا تقسیم ہونا۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا +

تَجزِیَہ (ع) } تقسیم کرنا۔ جُدا جُدا کرنا مختلف
تَفرِیق (ع) } باہم ملے ہوئے اجزاء کو جُدا جُدا کرنا (۲) اَنَے لے سِس Analysis

تَجَسُّس (ع) ڈھونڈھنا۔ تلاش کرنا +

تَجَسُّم (ع) (۱) جسم اختیار کرنا (۲) بڑے جسم والا ہونا +

تَجَشّی (ع) ڈکار۔ ڈکار آنا (۲) اِرَکٹیشن Eructation

تَجشِئَہ (ع) ڈکار لینا +

تَجَعجُع (ع) درد و رنج سے تڑپنا۔ یا زمین پر لوٹنا +

تَجعِیدُ الشَّعر (ع) بالوں کو موڑنا۔ یعنی اُن کو گھونگریالے بنانا +

تَجفِیف (ع) لغوی معنی خشک کرنا۔ سوکھانا اصطلاح طب میں کسی معدنی یا نباتی چیز کو دھوپ میں یا سایہ میں یا آگ میں رکھ کر سوکھانا +

نوٹ۔ تجفیف کا لفظ عموماً معدنی چیزوں کے خشک کرنے پر بولا جاتا ہے۔ جس کو ڈاکٹری میں ایکسی کیشن Exsiccation کہتے ہیں۔ اور تنشیف کا لفظ عموماً نباتی چیزوں کو خشک کرنے پر اطلاق کیا جاتا ہے جس کو ڈاکٹری میں ڈیسی کیشن Desiccation کہتے ہیں۔ لیکن کبھی تجفیف و تنشیف کا لفظ بدن اور اعضاء اور زخموں کی رطوبات خشک کرنے کے لئے بھی طب میں استعمال کیا جاتا ہے +

تَجَلُّد (ع) } منجمد ہوجانا۔ برف بن جانا
تَصَقُّع (ع) } پالا مارنا۔ ڈاکٹری میں منجمد ہونے اور پالا مارنے کو بالاشتراک کانجی لیشن Congelation کہتے ہیں اور صرف منجمد ہونے کو فریزنگ Freezing اور صرف پالا مارنے کو فراسٹ بائٹ Frost-bite کہتے ہیں +

**تجلید** (ع) پوست اُتارنا۔ کھال دُور کرنا۔ مونڈنا +

**تجمّد** (ع) منجمد ہونا۔ بستہ ہونا سخت ہونا (ڈاکٹری) میں رطوبات کے منجمد اور بستہ ہوجانے کو کواگیولیشن Coagulation کہتے ہیں۔ اور اعضاء اندرونی مثلاً پھیپھڑے وغیرہ کی سختی کو کن سالیڈیشن Consolidation سے موسوم کرتے ہیں

**تجمّع** (ع) جمع ہونا (ا) ایکیومیولیشن۔ Accumulation

**تجمّع الخراج** (ع) پھوڑے میں پیپ کا جمع ہوجانا۔ پھوڑے کا پپیا جانا + (ا) گیدرنگ Gathering

**تجمّع الصدید** (ع) پیپ کا کسی جوف بالخصوص غلاف الریہ میں جمع ہوجانا (ا) اِمپائی اِیما Empyema

**تجمید** (ع) بستہ کردینا۔ جما دینا۔ منجمد کردینا +

**تجنّب** (ع) یکسو ہونا۔ ایکطرف ہوجانا۔ دُور ہونا

**تجنّن** (ع) مجنوں ہونا۔ دیوانہ ہونا +

**تجنین** (ع) دیوانہ بنانا۔ بیوقوف بنانا +

**تجوّخ** (ع) آبلہ پھوٹ جانا۔ پھوڑے سے پھوٹ کر پیپ وغیرہ رواں ہونا +

**تجوید** (ع) جید کرنا۔ اچھا کرنا۔ درست کرنا اصطلاح طب میں ہضم کو جید اور بہتر بنانا +

**تجویف** (ع) جوف۔ عضو کے اندر کا فضا۔ پول جیسے تجویف معدہ یعنی معدہ کا فضا یا جوف۔ جمع تجاویف (انگریزی) کیویٹی Cavity

**تجہیز** (ع) } لغوی معنی طیار کرنا۔ فن دوا
**تحضیر** (ع) } سازی میں کسی دوا کا مرکب طیار کرنا۔ یا کسی دوا کا مرکب۔ فن تشریح میں کسی مردہ جسم کو تعلیم تشریح کے لئے طیار کرنا۔ ہر دو معنی کے لئے (ا) پری پیریشن Preparation

**تجیّف** (ع) لاش کا سڑنا +

**تحاسیس** (ع) ابتدائی دردِ زہ۔ خفیف دردِ زہ۔ وہ خفیف درد جو وضع حمل سے پہلے ہوتا ہے +

**تحبّبات** (ع) زخم پر کے انگور (ا) گرانیولیشن Granulation

**تحبیل** (ع) باردار کرنا۔ حاملہ کرنا +

**تحت** (ع) نیچے۔ ضد ہے فوق کی (ا) انڈر Under سَب Sub

**تحت الترقوہ** (ع) ہانس یا ہنسلی کے نیچے کا مقام وغیرہ (ا) سب کلیوئن۔ Subclavian

نوٹ۔ فن تشریح میں یہ لفظ شریان یا ورید وغیرہ کے مقام کو ظاہر کرنے کے لئے بولا جاتا ہے جیسے شریان تحت الترقوہ

یعنی ہنسلی کے نیچے کی شریان +

**تحت الجلد** (ع) زیر جلد۔ جلد کے نیچے۔
(۱) سب کوٹے نیس Subcutaneous
ہائی پوڈرمک Hypodermic
نوٹ۔ سب کوٹے نیس کا استعمال جلد کے نیچے کی ساخت کے ساتھ مخصوص ہے اور ہائی پوڈرمک کا استعمال زیر جلد پچکاری کے لئے ہوتا ہے +

**تحت الحجاج** (ع) زیر خانہ چشم۔ خانہ چشم کے نیچے (انگریزی) انفرا آربٹیری
Infraorbitary

**تحت الذقن** (ع) زیر زنخدان۔ ٹھوڑی کے نیچے (۱) سب منٹل Submental

**تحت الفک** (ع) جبڑے کے نیچے (۱) سب میگزلری Submaxilary

**تحت اللسان** (ع) زیر زبان۔ زبان کے نیچے (۱) سب لنگول Sublingual

**تحت المزمار** (ع) زیر مزمار۔ مزمار کے نیچے (۱) ہائی پوگلاٹس Hypoglottis
نوٹ۔ مزمار کی تفصیل دیکھو اپنے موقع پر

**تحجیر** (ع) دوا کی گولیاں باندھنا +

**تحجر** (ع) } لغوی معنی پتھرا جانا۔ اصطلاح
**تجمد** (ر) } طب میں جسم کی کسی ساخت کا
پتھرا جانا۔ جیسے تحجر المفاصل (جوڑوں کا پتھرا جانا) تحجر الجفن (پلکوں کا پتھرا جانا) جدید اصطلاح طب میں کسی سیال مادہ کا غلیظ وسخت ہو جانا +
(۲) کنکریشن Concretion
نوٹ۔ فن جراحی میں کنکریشن کا استعمال دو متفرق اعضا مثلاً دو انگلیوں کے باہم جڑ جانے پر بھی بولا جاتا ہے +

**تحجر الاجفان** (ع) پپوٹوں کا پتھرا جانا۔ یا سخت ہو جانا۔ ایک قسم کا سوداوی ورم جو پپوٹوں کے کناروں میں ہوتا ہے +

**تحجر المفاصل** (ع) } جوڑوں کا سخت ہو جانا
**التصاق مفصل** } جوڑوں کا پتھرا جانا +
(۲) روسے ٹائڈ آرتھرائی ٹس۔
Rheumatoid Arthritis
انکی لوسس Ankylosis

**تحجم** (ع) (۱) حجامت کرنا۔ پچھنے لگانا (۲) پستان کا ابھرنا +

**تحدب** (ع) } آگے کو کُب نکلنا۔ پشت
**حدبۃ المقدم** (ع) } کے مہروں کا سامنے کو
**تقعع** (ع) } سرک جانا (۱) لارڈوسس
Lordosis

**تحدید** (ع) باڑ لگانا۔ کسی چیز کی حد مقرر کرنا

**تحدیر** (ع) لکڑی کی ضرب سے عضو کا متورم ہو جانا۔ نیچے ڈھلک آنا +

**تحدیق** (ع) گرد آنا۔ گھورنا۔ تاڑنا۔ غور سے دیکھنا +

**تحذیر** (ع) خوف دلانا۔ ڈرانا +

**تحرز** (ع) بچنا۔ پرہیز کرنا +

**تحرس** (ع) خود کو کسی چیز سے محفوظ رکھنا۔ بچانا +

**تحریک** (ع) حرکت کرنا۔ ہلنا۔ حرکت جُنبش (۱) موبیلٹی Mobility

**تحریک اسنان** (ع) دانتوں کا ہلنا +

**تحریک سُرّہ** (ع) ناف کا ٹل جانا۔ ناف کا سرک جانا۔ یہ ایک غلط العام نام ہے ایک ایک مرض کا جس سے آنتوں میں پیچش ہو کر دست آتے ہیں۔ عطائی لوگ اس مرض کا پیٹ کی مالش سے علاج کیا کرتے ہیں +

**تحریق** (ع) جلانا۔ پھونکنا۔ کشتہ بنانا +

**تحریک** (ع) لغوی معنی حرکت دینا۔ برانگیختہ کرنا۔ اُبھارنا۔ اصطلاحی معنی مادہ کو ایک عضو سے دوسرے عضو میں لے جانا (۱) ایکسائی ٹیشن Excitation
سٹی میولیشن Stimulation
ایکسائی ٹی بیلٹی Excitability
موبیلیٹی Mobility

**تحزیر** (ع) دانت پیسنا۔ دانت کرکرانا +

**تحسیف** (ع) مونچھیں مونڈنا +

**تحشحش** (ع) ہلنا۔ حرکت کرنا۔ پراگندہ ہونا

**تحشیف** (ع) آنکھیں بیچ کر دیکھنا۔ چُندھے پن سے دیکھنا +

**تحضیر** (ع) } لغوی معنی تیار کرنا۔ فن دوا
**تجہیز** (ع) } سازی میں کسی دوا کا مرکب تیار کرنا۔ یا کسی دوا کا مرکب۔ فن تشریح میں کسی مردہ جسم کو تعلیم تشریح کے لئے تیار کرنا۔ (۲) پرے پے ریشن۔ Preparation

**تخطیط** (ع) کھانے کو کھانا +

**تحقیق** (ع) دریافت کرنا۔ پتہ چلانا۔ کھوج لگانا

**تحلب** (ع) (۱) پسینہ بہنا (۲) مُنہ سے ال ٹپکنا (۳) آنکھ سے آنسو بہنا +

**تحلل** (ع) ترکیب کا بگڑ جانا۔ گھُل جانا۔ فساد۔ بگاڑ۔ اصطلاحی معنی مواد کا نامعلوم طور پر جسم سے خارج ہو جانا (۲) ڈی کمپوزیشن Decomposition

**تحلیل** (ع) حل کرنا۔ گھولنا۔ کھولنا۔ گرہ کھولنا۔ اصطلاح طب میں (۱) استفراغ غیر محسوس یعنی جسم سے کسی مادہ کا نامعلوم طریقہ پر خارج ہو جانا (۲) کسی خشک دوا کو کسی سیال میں ڈال کر حل کرنا۔ ڈاکٹری میں اس اصطلاح تحلیل کے مقابل مندرجہ ذیل پانچ اصطلاحیں آتی ہیں (۱) انیلے سِس Analysis
(۲) ڈایا لے سِس Dialysis
(۳) ڈی کمپوزیشن Decomposition

(۴) ریزولیوشن Resolution

(۵) سولیوشن Solution

نوٹ (۱) اَنے لے سِس کے لغوی معنی کھولنا۔ اصطلاحی معنی کسی مرکب جسم کو اس کے اجزاءِ مفردہ میں تفریق کرنا (۲) ڈایا لے سِس۔ اس کے لغوی معنی کھولنا۔ اور اصطلاحی معنی مختلف قسم کے باہم ملے ہوئے مادوں کو کسی سیال میں حل کر کے جدا کرنا مثلاً ریت ملی ہوئی کھانڈ کو پانی میں جدا وممتاز کرنا (۳) ڈی کمپوزیشن۔ اس کے لغوی معنی ہیں متفرق ہونا۔ اصطلاحی معنی کسی جسم کا فاسد و متفرق ہو جانا۔ تفرق وفساد (۴) ریزولیوشن۔ لغوی معنی حل کرنا اصطلاحی معنی سوزش کا رفع ہو جانا۔ ورم کا تحلیل ہو جانا (۵) سولیوشن۔ لغوی معنی حل کرنا۔ اصطلاحی معنی کسی خشک دوا کو کسی سیال میں حل کرنا۔

**تحلیل** (ع) احلیل۔ سوراخ ذکر۔ ذکر یعنی عضو مخصوص کا سوراخ (۲) پستان کا سوراخ۔

**تحلیل الحصاۃ** (ع) / **تذویب الحصات** } مثانہ میں پتھری کو تحلیل کرنا۔ پتھری کو گھلانا (۱) لیتھو ڈایالے سِس Lithodialysis

نوٹ لیتھوڈایالےسِس کے دو معنی آتے ہیں (۱) ادویہ محللہ کے ذریعہ مثانہ میں پتھری کو تحلیل کرنا جس کے مقابل مذکورہ بالا عربی اصطلاح بولی جاتی ہو (۲) کسی آلہ کے ذریعہ مثانہ میں پتھری کو ریزہ ریزہ کرنا جس کے مقابل جدید اطبائے مصر تفتیت الحصات کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔

**تحلیل کمی** (ع) کسی مرکب کے مختلف اجزاء کی باہمی نسبت مقدار دریافت کرنا۔ (۱) کوانٹی ٹے ٹِو انے لے سِس۔ Quantitative Analysis

**تحلیل الکہربائیہ** (ع) بجلی کی قوت سے کسی مرکب کو تحلیل کرنا (۱) الکٹرولائی سِس Electrolysis

**تحلیل کیفی** (ع) / **تحلیل وصفی** (ع) } کسی مرکب کے ارکان و بسائط یعنی ترکیبی اجزا کی ماہیت و اصلیت معلوم کرنا (۱) کوالی ٹے ٹِو انے لے سِس Qualitative Analysis

**تحمیر** (ع) لغوی معنی سرخ کرنا۔ طبی معنی جلد کو سرخ کرنا۔ یہ ایک پرانا طریقہ علاج تھا جس میں اعضائے مفلوجہ و مسترخیہ پر تخم انجرہ مل کر وہاں سرخی و خراش پیدا کیا کرتے تھے (انگریزی) آرٹی کیشن Urtication

**تحمیص** (ع) لغوی معنی بھوننا۔ شگفتہ کرنا۔ اصطلاح طب میں کسی نباتی یا معدنی

دوا کو آگ پر رکھ کر خشک کرنا۔ یا بھوننا۔ جیسے کہ بعض تخموں کو بریاں کیا جاتا ہے یا پھٹکری و سہاگہ کو شگفتہ کیا جاتا ہے۔ اس کا استعمال زیادہ تر بند ورم پر ہی ہوتا ہے۔ (ا) ٹوری فیکشن Torrefaction

**تحنب** (ع) کمر کا خمیدہ ہونا۔

**تحنیک** (ع) نوزائیدہ بچے کے حلق میں شہد لگانا

**تحول** (ع) } بدل جانا۔ پھر جانا۔ حوالہ دینا

**رَدْع** (ع) } سپرد کرنا۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ پھر جانا۔ اصطلاح طب میں مادۂ مرض کا ایک جگہ سے دوسری جگہ پھر جانا (ا) ڈیری ویشن Derivation ایبریشن Aberration

**تحویل** (ع) لغوی معنی حوالہ کرنا۔ پھرانا۔ جیسے اصطلاح طب میں غیر طبعی ولادت کے وقت الٹے بچے کو سیدھا کرنا (ا) ورژن Version ٹرننگ Turning

**تحیض** (ع) حیض۔ حیض آنا (ا) مینسٹرویشن Mentruation

**تحیون الدم** (ع) خون کا صاف ہونا پھیپھڑوں میں آکر خون کا آکسیجن جذب کرکے لطیف ہو جانا (ا) ہیماٹوسس Hæmatosis

**تحییض** (ع) حائضہ سے جماع کرنا۔

**تخازر** (ع) بغور دیکھنے کے لئے پپوٹوں کو ذرا سکیڑنا۔

**تخالیف** (ع) رحم کی مروڑ۔

**تخبط** (ع) خبطی اور بیوقوف ہونا۔

**تختاخ** (ع) توتلا۔ ہکلا جس کی زبان میں لکنت ہو۔

**تختہ بند** (ف) چھوٹی چھوٹی کھپیاں جو ٹوٹی ہوئی ہڈی پر باندھی جاتی ہیں۔

**تختۂ شانہ** (ف) لوح۔ شانہ کی ہڈی۔

**تخثر الدم فی الاوعیہ** (ع) رگوں میں خون کا

**تجلط الدم فی الاوعیہ** بستہ پڑ جانا۔ رگوں میں خون کا لوتھڑا بن جانا (انگریزی) تھرامبوسس

**تخدر** (ع) سست ہونا۔ بے حس ہونا۔ سن ہونا ٹھٹھرنا (ا) نارکوسس Narcosis

**تخدید** (ع) لاغر و دبلا ہونا۔

**تخدیر** (ع) سست کرنا۔ بے حس کرنا۔ سن کرنا ٹھٹھرانا (ا) نارکوسس Narcosis

**تخریس** (ع) زچہ کو غذا دینا۔ زچہ کے لئے غذا بنانا۔

**تخریط** (ع) دوا کا دست جاری کر دینا۔

**تخریف** (ع) لغوی معنی بیہودہ گوئی۔ خرافات بکنا۔ طبی اصطلاحی معنی توہمات کاذبہ۔ تصورات باطلہ۔ بے بو و یا نابود چیزوں کا محسوس کرنا (ا) ہیلوسی نیشن۔ Hallucination

**تخرف** (ع) جسم کا جھر جھرانا۔ سوجنا۔ پھولنا

**تخزم** (ع) کان ناچھیدنا ۔

**تخشب** (ع) لغوی معنی لکڑی بن جانا۔ لکڑی کی مانند ہوجانا۔ لیکن جدید طبی اصطلاح میں یہ مرض جمود شخوص کے لئے بولا جاتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو جمود (۱) کیٹالیپسی Catalepsy

**تخشن** (ع) سخت یا کھردرا ہوجانا ۔

**تخضخض** (ع) حرکت کرنا ۔

**تخفیف** (ع) ہلکی۔ لغوی معنی گھٹانا۔ کم کرنا ہلکا کرنا۔ طبی اصطلاحی معنی تسکین دینا آرام دینا (۲) مٹی گیٹ Mitigate

**تخلخل** (ع) لغوی معنی کھوکھلاپن۔ اصطلاحی معنی کسی چیز کے حجم کا بڑھ جانا۔ یہ دو قسم کا ہوتا ہے (۱) حقیقی (۲) مجازی۔ چنانچہ حقیقی وہ ہے۔ کہ جسم اپنی اصلی مقدار سے بغیر دوسرے جسم کے ملے بڑھ جائے۔ جیسے پانی جوش کے وقت بڑھ جاتا ہے اس کی ضد تکاثف حقیقی ہے جس میں جسم بغیر کسی جز کے گھٹائے کم ہوجاتا ہے۔ جیسے کہ پانی جوش کے بعد۔ اور مجازی وہ ہے۔ کہ کوئی جسم اپنی اصلی مقدار سے دوسرے جسم کے داخل ہونے کے باعث بڑھ جائے۔ جیسے دھنکی ہوئی روئی ہوا داخل ہوجانے کے سبب بڑھی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔ اس کی ضد تکاثف مجازی ہے جس میں داخل شدہ جسم کے نکلنے سے حجم کم ہو جاتا ہے۔ جیسے دھنکی ہوئی روئی کے دبانے سے اس کا حجم کم ہوجاتا ہے ۔

**تخلخل الاسنان** (ع) دانتوں کا ڈھیلا پڑجانا (۱) اگومفی آسِس Agomphiosis

**تخلف** (ع) خلیفہ بنانا۔ بدل کرنا۔ قائم مقام بنانا

**تخلیط** (ع) خلط ملط کرنا۔ ملانا۔ کئی قسم کی غذا ایک وقت میں کھانا۔ بدپرہیزی کرنا۔ اس کے مقابل میں حمیہ (پرہیز کرنا) ہے۔ جسے دیکھو ۔

**تخمہ** (ع) }
**بطلان ہضم** (ع) } غذا کا معدہ میں بالکل ہضم نہ ہونا۔ بدہضمی۔ اجیرن۔ (۲) ڈس پیپسیا Dyspepsia

تخمہ اور بطلان ہضم کا فرق حکیم علی کہتا ہے۔ کہ جب کھانا معدہ میں ہضم نہیں ہوتا۔ اس میں دو صورتیں قابل وقوع ہوتی ہیں۔ یا تو وہ فاسد اور غیر صالح کیفیت کی طرف مستحیل ہوجاتا ہے۔ یا معمولی حالت میں پڑا رہتا ہے۔ اول الذکر کو تخمہ اور آخرالذکر کو بطلان ہضم کہتے ہیں ۔

**تخمر** (ع) خمیر بننا۔ خمیر اٹھنا (۲) فرمن ٹیشن Fermentation

**تخمیر** (ع) خمیر اٹھانا۔ خمیر بنانا ۔

**تخویف** (ع) خوف دلانا۔ ڈرانا ۔

**تخیط** (ع) بالوں کا سفید ہونے لگنا۔

**تخیل** (ع) } لغوی معنی خیال بندھنا طبی
**تخیل کاذب** (ر) } معنی کسی بے بود چیز کا خیال بندھنا یا گمان ہونا۔ وہم و گمان۔ خیال تصور کاذب (۱) الیوژن Illusion
فینٹزم Phantasm

**تخیلات** (ع) خیالات چشم۔ خیالی یا چھوٹی اشکال مثلاً سفید یا سیاہ چھوٹے چھوٹے حلقوں یا چکروں یا چنگاریوں وغیرہ کا آنکھوں کے سامنے دکھائی دینا۔ یہ حالت نزول الماء کا مقدمہ ہوتی ہے۔ یعنی یہ جب مستحکم ہو جائے۔ تو مرض نزول الماء (موتیابند) کی بیماری ہو جاتی ہے۔ کبھی تجبیر میں بھی یہ عارضی شکایت ہو جاتی ہے۔ اور مرض قریب نظری (قصر البصر۔ مائی اوپیا) میں بھی یہ ایک علامت ہوتی ہے۔
(۱) مسکی والی ٹینٹیز Muscae Volitantes.

**تداخل** (ع) ایک غذا کے ہضم ہونے سے پہلے دوسری غذا کھا لینا۔ کھانے پر کھا لینا (۲) ایک دوسرے میں داخل ہونا

**تدارک** (ع) تلافی کرنا۔ بدلہ کرنا۔ فوت شدہ چیز کو پانا۔ علاج کرنا۔

**تداوی** (ع) دوا کرنا۔ علاج کرنا۔
(۱) میڈیکیشن Medication
ٹریٹمنٹ Treatment

**تدبر** (ع) فکر و اندیشہ کرنا۔ سوچنا۔ حقیقت دریافت کرنا۔

**تدبیر** (ع) لغوی معنی سوچنا۔ تصرف کرنا۔ اصطلاح طب میں (۱) اسباب ستہ ضروریہ میں تصرف کرنا (۲) غذا میں تصرف کرنا (۳) دوائی اصلاح کرنا (۴) حقنہ یعنی عمل دینا (۵) چارہ۔ علاج (۱) ریجی مِن Regimen

**تدجیل** (ع) لغوی معنی جھوٹ بولنا۔ فخر و تعلی کرنا۔ طبی معنی بغیر علم و اصول کے علاج کرنا۔ عطائیانہ علاج۔ انگریزی میں اس طریق علاج کو کوئیکری Quackery اور ایسے معالج یعنی عطائی کو کوئیک Quack کہتے ہیں

**تدخن** (ع) دھوئیں سے متاذی ہونا۔

**تدرب** (ع) عادی ہونا۔ حریص ہونا۔ کسی کام میں مہارت ہونا۔

**تدرن** (ع) لغوی معنی دانہ دار ہونا یا ابھار دار ہونا۔ طبی اصطلاحی معنی کسی عضو کا دانہ دار یا ابھار دار ہو جانا (۱) فائی مے ٹوسس Phymatosis

نوٹ۔ اگر ٹیوبرکل یعنی مادہ سل یا جرثومہ سل کی وجہ سے جسم کی کسی ساخت میں اس قسم کا تغیر واقع ہو۔ تو اس کو ڈاکٹری اصطلاح میں ٹیوبرکیولوسس۔

کہتے ہیں Tuberculosis

تَدْرِیْج (ع) درجہ بدرجہ۔ تھوڑا تھوڑا۔ رفتہ رفتہ (۲) پروگریشن

تَدْرِیْز (ع) } لغوی معنی دراڑ۔ شگاف۔
دُرُز (ر) } اصطلاح تشریح میں دو ہڈیوں کے ملاپ کا درمیانی شگاف یا دراڑ جمع تداریز (۲) سیوچرا Sutura

تَدْفِیْن (ع) دفن کر دینا۔ زمین میں دبانا۔ گاڑنا۔ چھپا دینا (۲) بری Bury

تَدَفُّؤ (ع) گرم کپڑے پہننا ✦

تَدْقِیْق (ع) باریک کرنا۔ خوب کوٹنا۔ آٹا گوندھنا باریک بات نکالنا ✦

تَدَلُّک (ع) کیسہ کرنا۔ بدن کا ملنا ✦

تَدَلُّص (ع) سر کا آگے سے گنجا ہونا ✦

تَدْلِیَہ (ع) عشق کے سبب عقل کا زائل ہو جانا

تَدْمِع (ع) } ڈھلکہ۔ مشہور مرض ہے۔
دَمْعَہ (ر) } جس میں آنکھوں سے پانی جاری رہتا ہے ✦

(۲) اِپی فورا Epiphora

تَدَمُّم (ع) خون بننا۔ کیلوس کا خون میں تبدیل ہونا (انگریزی) سینگوئی نی کیشن۔

Sanguification

تَدْمِیْم (ع) آنکھ کے پپوٹے پر طلا یا لیپ کرنا

تَدْمِیَہ (ع) خون بہانا۔ زخمی کر کے خون بہانا

تَدْنِیْق (ع) آنکھوں کا اندر کو دھنس جانا۔

یا دب جانا ✦

تَدَوُّد (ع) } کیڑے پڑ جانا۔ بالخصوص پیٹ
تَدْوِید (ر) } میں کیڑے پڑ جانا (۲) اِن ورمی نیشن Invermination

تَدْہِیْن (ع) مالش کرنا۔ کسی عضو پر تیل لگا کر ملنا (انگریزی) لوبری فی کیشن۔

Lubrification

تَدْیِیْد (ع) کیڑے پڑنا۔ کرم پڑنا ✦

تَذَبْذُب (ع) ہلنا۔ ڈلنا۔ حرکت کرنا۔ تردد کرنا

تَذْرَاف (ع) آنسو بہنا۔ آنسو بہانا ✦

تَذَرُّق (ع) آنکھوں کو دودھ اور پانی سے دھونا۔ آنکھوں میں دوا کا سرمہ لگانا ✦

تَذْرِیْح (ع) ذراریح یا نیلی مکھی غذا میں ملا کر اس کو زہریلا بنانا ✦

تَذْفِیْف (ع) گھائل کو مار ڈالنا ✦

تَذَکُّر (ع) یاد کرنا۔ بھولی ہوئی بات کا یاد کرنا ✦

تَذْکِرَہ (ع) یادگار۔ یادداشت یاد۔ ذکر ✦

تَذْکِرَہ طِبِّیَہ (ع) نسخہ۔ تحریری طریقہ علاج یعنی دوا کے بنانے اور دینے وغیرہ کی تحریری ہدایت (۲) پریس کرپشن Prescription فارمولا Formula

نوٹ۔ نسخہ یا علامت۔ نسخہ کو ڈاکٹری میں رسےسی پی Recipe بھی کہتے ہیں جس کے لغوی معنی ہیں لے یعنی

مندرجہ ذیل ادویہ ہے ۔
تدوق (ع) بار بار چکھنا ۔
تذویب (ع) پگھلانا۔ گلانا ۔
ترّ (ع) کاٹنا۔ کٹ جانا۔ ہڈی کا باہر نکل آنا
موٹا اور پُرگوشت ہوجانا ۔
تُراب (ع) گرد۔ خاک۔ جمع اَتربہ و تِربان
تراجُوس (ع) رخسار کی طرف کان کا چھوٹا
تراکوس (ر) سہ گوشہ گری دار ابھار۔
وَتَدُ الاُذن (ع) (انگریزی) ٹرے گس
Trigus
نوٹ۔ تراجوس و تراکوس دونوں ٹرے
گس کے معرب ہیں ۔
تُرار (ع) اچانک موت جھٹ پٹ موت
ناگہانی موت ۔
تراقی (ع) جمع ہے ترقوہ کی۔ ہنسلی کی ہڈی۔
تراکم (ع) جمع ہونا۔ تہ بتہ جمنا۔ انبوہ۔ بھیڑ۔
ڈھیر لگ جانا (۲) اگلومی ریشن ۔
Agglomiration
ترائب (ع) جمع ہے تریبہ کی۔ استخوانہائے
سینہ۔ سینہ کی ہڈیاں یا چار پسلیاں دائیں
طرف کی۔ اور چار بائیں طرف کی یا پستان
اور ہنسلی کے درمیان کی جگہ۔ یا دونوں
آنکھیں۔ دونوں ہاتھ۔ دونوں پاؤں
تِرب (ع) ہمسر ہم سن۔ ہمزاد۔ ہمجولی ۔
تربّع (ع) چار زانو ہوکر بیٹھنا ۔

تربّق (ع) گردن کے بل لٹکنا ۔
تربّل (ع) (۱) عورت کا بہت گوشت دار ہونا
بالخصوص رانوں اور چھاتی کا (۲) بھربھرانا
بلغم رقیق سے ہاتھ پیر وغیرہ کا پھول جانا
تربند (ف) زخم پر پانی پٹی باندھنا ۔
تُربہ (ع) انگلی کا سرا۔ جمع تُربات ۔
ترتیب (ع) ہر ایک چیز کو اپنے اپنے مرتبہ
پر رکھنا (انگریزی) کلاسی فی کیشن
Classification
ترثین (ع) عورت کا اپنے چہرہ پر غمزہ یا غازہ
وغیرہ لگانا ۔
ترجرج (ع) کانپنا۔ ہلنا ۔
ترح (ع) غم۔ اندوہ۔ رنج ۔
ترخ (ف) خفیف پچھنے لگانا۔ خفیف پچھنہ
(۲) سکاری فیکیشن Scarification
ترخفنج (ف) کابوس۔ خواب میں ڈرنا
(۲) نائٹ میئر
ترخیہ (ع) اسہال غیر دموی۔ بغیر خون کے دست آنا
تردّد (ع) آمد و رفت۔ گشت لگانا۔ تنگ فکر
تردماغ (ف) سرخوش۔ مسرور۔ عقلمند۔
صاحب شعور ۔
تُرس (ع) سپر۔ ڈھال۔ سخت تیر ۔
ترسی (ع) ڈھال نما چیز۔ اصطلاح تشریح
میں غضروف ورقی یعنی ڈھال نما گری
یہ حنجرہ کی پانچ گریوں میں کی سب سے

بڑی کرُی ہے۔ جو در اصل دو پہلوی ٹکڑوں سے مل کر بنی ہوتی ہے۔ اسی کی بلندی کو اردو میں کنٹھ کہتے ہیں (ا) تھائرائیڈ کارٹیج
Thyroid Cortilage

**تَرَشُّح** (ع) رطوبت کا مسامات سے تراوش پانا۔ ٹپکنا۔ رسنا۔ پھوہار پڑنا ◆

**تَرْشِیح** (ع) لغوی معنی ٹپکانا علم الادویہ میں کسی سیال دوا کو ٹپکانا۔ صاف کرنا ◆
(ا) فلٹریشن Filteration
پرکولیشن Perculation

**تَرْشِیحُ الْمَاء** (ع) پانی کو صاف کرنے کے لئے ٹپکانا ◆

**تَرْشِیف** (ع) جذب کرنا۔ چوسنا ◆

**تَرْصِیصُ الْاَمْعَاء** (ع) رطوبت صھروجیہ وہ لیسدار رطوبت جو آنتوں کی اندرونی سطح پر لگی ہوتی ہے۔ اور یہی بلغمی رطوبت مرض پیچش میں خارج ہوتی ہے۔ جسے عوام آؤن کہتے ہیں ◆

**تَرْطِیب** (ع) تری پیدا کرنا۔ مزاج میں رطوبت بڑھانا۔ تر کرنا (ا) ہیومیکٹیشن
Humectation

**تَرَع** (ع) امتلا۔ پُر ہونا ◆

**تَرْغَدَہ** (ف) وجع المفاصل۔ گنٹھیا ◆

**تُرْفَہ** (ع) اوپر کے ہونٹ کا درمیانی ابھار ◆

**تَرْفِیق** (ع) ہلنا۔ ڈولنا جھلملانا۔ آمدورفت

کرنا۔ آنکھ میں آنسو ڈبڈبانا ◆

**تَرْقُوَہ** (ع) چنبر گردن۔ ہنسلی کی ہڈی۔ یہ ہڈی سینہ کے بالائی حصہ کے پہلو پر ترچھی واقع ہے۔ یہ تعداد میں دو یعنی ہر ایک طرف سے ایک ایک ہوتی ہے جمع تراقی
(ا) کلے ویکل Clavicle

**تَرْقِیع** (ع) لغوی معنی پیوند لگانا۔ اصطلاح جراحی میں کسی ماؤف یا مقطوع ساخت پر پیوند لگانا۔ جیسے کہ پیشانی کی جلد لے کر کٹی ہوئی ناک پر پیوند لگاتے ہیں ◆
(ا) اینا پلاسٹی Anaplasty
آٹو پلاسٹی Autoplasty

**تَرْقِیق** (ع) لغوی معنی رقیق کرنا۔ پتلا کرنا۔ باریک کرنا طبی معنی رطوبات جسم کو رقیق و لطیف کرنا (ا) اٹے نیوایشن۔
Attenuation

**تَرْقِیقُ الشَّعْر** (ع) بالوں کو باریک اور ملین کرنا

**تَرْک** (ع) } چھوڑ دینا۔ موقوف رکھنا
**ہَجْر** ( " ) } (ا) اے بنڈن منٹ۔
Abondenment

**تَرْکِیب** (ع) مرکب کرنا۔ کئی چیزوں کو ملا کر ایک چیز تیار کرنا (ا) سن تھے سس
Synthesis

**تَرْکِیز۔ تَخْثِیر** } جمع کرنا۔ غلیظ کرنا۔ گاڑھا
**تَکْثِیف** } کرنا (ا) کن سن ٹریشن

Concentration

ترمُسَہ (ع) وزن کا نام ہے جو برابر ہے
دو قیراط یعنی آٹھ جو یا چار رتی کے +

ترمُّض (ع) دل گھبرانا +

ترمُّق (ع) گھونٹ گھونٹ پینا +

ترمید (ع) بُجھلانا - بھوبھل میں بھوننا -
(۱) سی نی ریشن Cineration

ترمیغ (ع) رحمی بیماری سے عورت کا زرد ہو جانا

ترمیغ (ع) سر کو تیل سے خوب تر کرنا +

ترنُّم (ع) ترانہ سنجی کرنا - گانا +

ترنانہ (ف) نانخورش - روٹی سالن +

تروُّح (ع) ہوا کرنا - پنکھا کرنا +

ترُوُّغ (ع) کیچڑ میں گر پڑنا +

تروُّر (ع) کاٹنا - کٹ جانا - جوڑ اُکھڑ جانا +

ترویق (ع) گھنٹا - شراب صاف کرنا - اصطلاح
اطبا میں دوا کے عرق کو صاف کرنا یعنی
کسی سبز پتی مثلاً سبز مکو یا سبز کاسنی کے
پتوں کا عرق نچوڑ کر اور اس کو آگ پر رکھ
کر پھاڑنا - اور پھر کپڑے میں چھان لینا
تاکہ اُس کی پھٹی ہوئی سبزی و کثافت جدا
ہو جائے + (انگریزی) ڈس پیُومیشن -
Despumation

تَرَہُّل (ع) استرخاء - ڈھیلاپن - گوشت کا ڈھیلا
ہو جانا - گوشت کا نرم و سست ہو کر لٹک
آنا - جیساکہ اکثر بڈھوں میں دیکھا جاتا ہے
(۲) ری لیکزیشن Relaxation
نوٹ - ترہل تہیج اور نفخہ کا فرق دیکھو
تہیج میں +

تُرّسی (ع) ہاتھ کٹنا - ٹُنڈا +

تِرْیَاق (ع) جس کو ڈاکٹری میں تھریاک
Theriac کہتے ہیں - یہ دونوں طبی و
ڈاکٹری لُغت یونانی لُغت تھریاکا کی بدلی
ہوئی صورت ہیں - جو مشتق ہے تھریون
سے جس کے معنی ہیں ہر جانور کاٹنے والا
چونکہ وہ دوا جس کو اب عام طور پر تریاق کہا
جاتا ہے - ایسے زہریلے جانوروں بالخصوص
سانپ کی زہر کا مارگ تھی - اس لئے اُس
کو تریاق یا تریاق افعی کے نام سے موسوم
کیا گیا - لیکن اب یونانی اطبا کی اصطلاح
میں تریاق اُس مرکب و مصنوعی دوا کو
کہتے ہیں - جو کسی زہر کو دفع کرے - اور
رُوح کی حفاظت کرے - اور اس کے مقابلے
میں فادزہر جو معرب ہے پادزہر کا اُس
مفرد دوا کو کہتے ہیں جو کسی زہر کا مارگ
ہو - اہل عرب شراب پر بھی تریاق کا لفظ
بولتے ہیں - کیونکہ وہ رنج و غم کو دور کرتی
ہے - فارسی میں تریاق کو تریاک کہتے ہیں
جو کبھی افیون پر بھی بولا جاتا ہے - کیونکہ تریاق
کے نسخہ میں افیون بھی ڈالی جاتی تھی چنانچہ
کہتے ہیں کہ رُستم نے سُہراب کو دینے کے

لئے جو تریاک کیکاؤس سے طلب کیا تھا
اُس میں بھی افیون شامل تھی۔ اسی مناسبت
سے عرب بھی تریاق کا لفظ کبھی افیون پر
بول دیتے ہیں۔ پرانی انگریزی میں تریاق
کو ٹرائیکل Triacle کہتے تھے۔ جو
اب ذرا بدل کر ٹریکل Treacle بن
گیا ہے جس کے معنی ہیں شیرہ۔ چونکہ
تریاق کی ترکیب اور قوام میں شیرہ یا
شہد شامل کیا جاتا تھا۔ اس مناسبت
سے اس کو اس نام سے موسوم کیا گیا لیکن
اب یہ لفظ صرف شیرہ کے معنی میں آتا ہے
ڈاکٹری میں تریاق کو تھریاک Theriac
اور تھریاکا Theriaca اور دافع زہر
کو اینٹی ڈوٹ Antidote اور
الکسی فارمک Alexipharmac
کہتے ہیں۔

**تریاق روستائیاں** (ف) مراد ہے لہسن سے

**تریب** (ع) سینہ (ا) تھوریکس Thorax

**تریبہ** (ع) سینہ کی ہڈی۔ جمع ترائب +

**ترییض** (ع) ریاضت کرنا۔ محنت و مشقت کرنا

**تریل** (ع) } رال بہنا۔ منہ سے بلا ارادہ
**تلعّب** (د) } رطوبت جاری ہونا (ا) ٹیالزم
Ptyalism ۔ سےلی ویشن Salivation ۔ ڈروولنگ
Drivelling

**تزاحم** (ع) انبوہ۔ بھیڑ کرنا۔ جمع ہونا +

**تزارید** (ع) } جمع ہے تزرید کی۔ لغوی معنی
**تلافیف** (د) } ابھار۔ اصطلاح تشریح
میں دماغ کے ابھرے ہوئے پیچ یا لپیٹ
دماغی بلندیاں (انگریزی) کنوولوشنز
Convolutions

**تزبّب** (ع) بولتے وقت منہ میں جھاگ لے آنا

**تزرید** (ع) } لغوی معنی ابھار۔ اصطلاح
**تلفیف** (د) } تشریح میں دماغ کا ابھار
یا دماغ کا پیچ یا لپیٹ۔ جمع تزارید +
(ا) کنوولوشن Convolution

**تزحّر** (ع) کونتھنا۔ رینگھنا۔ زحیر یعنی پیچش
ہوجانا۔ جننے کے وقت عورت کا سانس
دباکر نیچے کو زور کرنا +

**تزحیر** (ع) عورت کا دردزہ سے کراہنا +

**تزعزع** (ع) متحرک ہونا۔ ہل جانا۔ جنبش کرنا

**تزعزع الاسنان** (ع) جنبیدن دندان
دانتوں کا ہلنا +

**تزعزع الدماغ** (ع) جنبش دماغ دماغ
یعنی بھیجے کا ہل جانا۔ یہ صورت عموماً سر پر
چوٹ لگنے یا زور کا دھکا پہنچنا بالخصوص
ریل گاڑی کی ٹکر سے دھکا لگنے کے سبب
واقع ہوتی ہے۔ اس مرض میں بھیجا ٹوٹتا یا
پھٹتا نہیں۔ اور نہ ہی کھوپڑی کی کسی
ٹوٹی ہوئی ہڈی سے دماغ میں جیان

خون ہو جانے سے اُس پر کوئی دباؤ پہنچتا ہے۔ بلکہ محض دماغ کے دوران خون میں خلل آکر اُس کے افعال میں نقصان واقع ہوتا ہے جس سبب سے دل اور پھیپھڑے کمزور ہو جاتے ہیں وغیرہ (۲) کن گشن آف دی برین of the Brain

**تزکیم** (ع) زکام لگانا ۔

**تزلج** (ع) پھسلنا ۔

**تزلع** (ع) ہاتھ پیر کا پھٹنا ۔

**تزلیق** (ع) سر مونڈنا (۲) بدن پر اس قدر تیل ملنا۔ کہ ہاتھ لگانے سے پھسلنے لگے

**تزمزم** (ع) بات بولنے سے قبل ہونٹوں کا ہلانا

**تزنین** (ع) ہمیشہ ماش کھانا ۔

**تزوج** (ع) زوجہ کرنا۔ بیوی کرنا۔ شادی کرنا

**تزویج** (ع) جفت کرنا۔ جوڑا بنانا ۔

**تزید** (ع) بلغوی معنی زیادہ ہونا۔ بڑھنا۔ اصطلاح طب میں مرض کے بڑھاؤ کا زمانہ۔ وہ زمانہ جس میں مرض ترقی کرتا ہے ۔

**تزید بحرانی** (ع) تفصیل کے لئے دیکھو اوقات المرض

**تزید السن** (ع) دانت کا بڑھ جانا۔ خواہ دانت کے اوپر دوسرا نیا دانت پیدا ہو جائے۔ خواہ اصل دانت بڑھ جائے ۔

**تزیق** (ع) آنکھ میں سرمہ لگانا (۲) عورت کا سنگھار کرنا ۔

**تسافد** (ع) جانوروں کا جفتی کھانا ۔

**تساقط** (ع) گرانا۔ گر پڑنا۔ یکے بعد دیگرے گرنا جھڑ جانا ۔

**تساقط الشعر** / **انتشار الشعر** (ع) بالوں کا گرنا۔ بالوں کا جھڑنا۔ سر ڈاڑھی بھوؤں وغیرہ کے بال جھڑ جانا ۔

(۲) ایلوپیشیا Alopecia

بیلڈنیس Baldness

**تساکر** (ع) بے پئے جھوٹ موٹ مست یا شرابی بننا ۔

**تسبیک** (ع) گلانا۔ پگھلانا ۔

**تسخین** (ع) گرم کرنا۔ گرمی پہنچانا (۲) کے لی فیکشن Calefaction

**تسدد** (ع) سُدہ پڑنا۔ کسی مجری کا راستہ بند ہونا

**تسدید** (ع) سُدہ ڈالنا۔ راستہ روکنا۔ بند کرنا۔ مجری یعنی جسم کی کسی نالی کو بند کرنا یا اُس میں سُدہ ڈالنا ۔

**تسرط** (ع) نگل جانا ۔

**تسریح** (ع) آسان کرنا۔ بال سلجھانا۔ بالوں میں کنگھی کرنا ۔

**تسعب** (ع) لیسدار چیزوں کا تار کی مانند لمبا ہونا ۔

**تسعیط** (ع) سعوط کرنا۔ دوا کا سڑکنا۔ تر دوا ناک میں ٹپکانا ۔

**تسغسغ** (ع) اگلے دانتوں کا ہلنا ۔

**تسفط الراس** (ع) سر کا چپٹا ہونا۔ سر میں

طبعی اُبھار کا نہ ہونا۔ سر کے ایک طرف یا دونوں
طرف بلندی نہ ہونا ٭

**تسفیع** (ع) دھوپ اور لُو کا چہرہ کو سیاہ کر دینا

**تسقیم** (ع) سقیم یعنی بیمار بنا دینا ٭

**تسکین** (ع) سکون پیدا کرنا۔ آرام دینا۔ راحت
آرام ٭

**تسلّخ** (ع) لغوی معنی پوست کا چھلنا۔ طبی اصطلاحی
معنی دو اعضا کی جلد کا باہم رگڑ کھانا جیسا
کہ رانوں کی جلد باہم رگڑ کھا کر سُرخ ہو جاتی
ہے (ا) انٹر ٹرائی گو Intertrigo

**تسلسُل** (ع) سلسلہ بندھنا۔ جاری ہونا۔
رواں ہونا۔ لڑی بندھنا (ا) ان کانٹی ننیس
Incontinence

**تسلّع** (ع) ایڑی وغیرہ کا پھٹ جانا۔ پاؤں میں
بوائی پڑ جانا ٭

**تسمّک** (ع) } خشکی کے سبب جلد سے مچھلی
**سنگیہ** (ف) } کے سے چھلکے اُترنا ٭
**تقشر الجلد** (ع) } (انگریزی) اکتھی اوسس
Ichthyosis

**تسمّم** (ع) زہریلا ہو جانا (ا) انٹاکسی کیشن۔
Intoxication

**تسمّم بولی** (ع) پیشاب کا زہر۔ پیشاب کا زہر
چڑھنا (ا) یوریمیا Uræmia

نوٹ۔ اس مرض میں پیشاب کے زہریلے
مادے خون میں جذب ہو کر تشنج ہذیان اور
بیہوشی وغیرہ ردی علامات پیدا کر دیتے ہیں

**تسمّم الدّم** (ع) خون کا زہریلا ہو جانا ٭
(ا) ٹاک سیمیا Taxæmia

**تسمین** (ع) فربہ کرنا۔ موٹا کرنا ٭

**تسنّخ** (ع) پھپھوندی لگ جانا ٭

**تسنین** (ع) دانت نکالنا (ا) ڈین ٹیشن
Dentition ٹیتھنگ Teething

**تسوّس** (ع) } لغوی معنی کیڑا لگنا۔ کیڑا پڑنا
**نخر العظام** (ع) } طبی معنی ہڈی یا دانت میں کیڑا
لگنا یا اُس کا بوسیدہ ہو جانا ٭
(ا) کیریز Caries

**تسویۃ الدّوا** (ع) دوا بنانا ٭

**تسوید الشعر** (ع) سفید بالوں کو سیاہ کرنا ٭

**تسویس** (ع) وسواس کرنا۔ وسوسہ کرنا ٭

**تسویک** (ع) مسواک کرنا۔ دتون کرنا ٭

**تسہّر** (ع) مرض سہر میں مبتلا ہونا۔ جاگتے رہنا

**تسییل** (ع) سیال بنانا۔ اصطلاح دواسازی
میں کسی جامد دوا کو سیال بنانا۔ یا پگھلانا۔
جیسے موم کو پگھلا کر سیال بناتے ہیں ٭
(ا) لیکوئی فیکشن Liquifaction

**تشابہ** (ع) لغوی معنی باہم مشابہ ہونا۔ طبی معنی
کسی عضو کا مختلف حیوانوں میں یا ایک
ہی حیوان میں باہم مشابہ ہونا ٭
(ا) ہومولاگ Homologue

**تشاخس** (ع) دانتوں کا آگے پیچھے ہونا۔ بڑھاپے

سے دانت گر جانا ۔ سر کا دو ٹکڑے ہو جانا ۔ رنج ہونا ۔

**تشاکل** (ع) ہم شکل ہونا ۔ ایک دوسرے کے مانند ہونا ۔

**تشبث** (ع) چنگل مارنا ۔ لٹکنا ۔ چپکنا ۔

**تشبیع** (ع) لغوی معنی پیٹ بھرانا ۔ سیر کرنا ۔ جدید اصطلاح طب میں کسی حل ہونیوالی چیز کو کسی سیال میں اس قدر حل کر دینا ۔ کہ اُس سے زیادہ حل نہ ہو سکے ۔ زیادہ سے زیادہ حل کر دینا (۲) سیچوریشن Saturation

**تشبیک** (ع) لغوی معنی جال دار ہونا ۔ گتھا ہوا ہونا ۔ پھنسنا ۔ اصطلاح طب میں متحرک دانتوں کو چاندی سونے کے تاروں سے باندھ دینا ۔

**تشتت** (ع) پراگندہ ہونا ۔ پراگندہ کرنا ۔ تتر بتر کرنا ۔

**تشحم** (ع) لغوی معنی چربی بننا ۔ اصطلاح علم الامراض میں کسی عضو کی ساخت کا چربی میں تبدیل ہو جانا (۲) لغوی معنی کے مقابل ایڈی پوسس اور اصطلاحی معنی کے مقابل فیٹی ڈی جنریشن آتا ہے ۔

**تشخیص** (ع) لغوی معنی معین کرنا ۔ مقرر کرنا ۔ اصطلاحی معنی کسی مرض کی ماہیت دریافت کرنا ۔ مرض کو سمجھنا ۔ (۲) ڈایاگنوسس Diagnosis

**تشخیص تمیزی** (ع) مشابہ امراض میں تفریق و تمیز کرنا (۲) ڈفرنشیل ڈایاگنوسس Differential Diagnosis

**تشدق** (ع) بولتے وقت منہ بنانا ۔

**تشدید** (ع) مضبوط کرنا ۔ کس کے باندھنا ۔

**تشرب** (ع) لغوی معنی پینا ۔ جذب ہونا ۔ طبی معنی رطوبت کو چوسنا ۔ جذب کرنا (۲) امبی بیشن Imbibition

**تشریب** (ع) بھگونا ۔ ڈبونا ۔ جذب کرنا ۔ سرایت کرنا ۔

**تشریح** (ع) لغوی معنی شرح کرنا ۔ کھولنا ۔ اصطلاح طب میں (۱) اعضاء کی حقیقت و ماہیت ۔ تشکل و تعداد اور وضع قیام وغیرہ معلوم کرنے کے لئے کسی مردہ جسم کو کھولنا (۲) علم تشریح جس میں اعضاء کی تشکل و تعداد اور وضع قیام وغیرہ حالات سے بحث کی جاتی ہے ۔ ڈاکٹری میں اول الذکر طبی معنی کے لئے ڈسیکشن Dissection اور موخر الذکر کے لئے اناٹومی Anatomy آتا ہے ۔

**تشریح مقابلہ** (ع) وہ تشریح جس میں اعضاء بدن انسانی کا دیگر حیوانات کے اعضاء سے ساخت وغیرہ کے اعتبار سے مقابلہ کیا جائے ۔ (۲) کمپیریٹو اناٹومی ۔

Comparative Anatomy

**تشریط** (ع) شرط یعنی پچھنا لگانا (۱) سکاری فی کیشن Scarification

**تشظی** (ع) کرچیں نکل آنا۔ رگ و پٹھے کا پھٹ جانا ۔

**تشعب** (ع) لغوی معنی شاخ در شاخ ہونا۔ اصطلاح تشریح میں اعصاب یعنی پٹھوں کا شاخ در شاخ ہونا۔ بالخصوص اُن کی شاخوں کا عضلات میں پھیلنا (۲) آربوری زیشن Arborization

**تشعیر** (ع) نوزائیدہ بچے کا بالوں والا ہونا ۔

**تشغیہ** (ع) پیشاب کو قطرہ قطرہ ٹپکانا ۔

**تشقق** (ع) شگافتہ ہونا۔ پھٹ جانا ۔

**تشقق اظفار** (ع) ناخنوں کا پھٹ جانا۔ ایک مرض ہے جس میں ناخن پتلے پڑکر پھٹنے لگتے ہیں۔ (۲) آنک اٹروفیا۔ Onychatrophia

**تشقق شعر** (ع) بال کا پھٹ جانا۔ ایک مرض ہے جس میں غلبۂ یبوست سے بالوں کا سرا پھٹ جاتا ہے۔ اور اُن کا بڑھنا موقوف ہوجاتا ہے۔ اور بے رونق ہوجاتے ہیں اور بالآخر گرنے لگتے ہیں ۔

**تشقق شفت** (ع) لب یا ہونٹ کا پھٹنا۔

**تشمس** (ع) دھوپ میں کھڑا ہونا۔ دھوپ کھانا

**تشمع** (ع) لغوی معنی موم بن جانا۔ جدید طبی اصطلاح میں کسی عضو کی ساخت کا فاسد ہوکر موم کی مانند بن جانا۔ عموماً اس قسم کی تبدیلی جگر میں ہوا کرتی ہے (۱) سِرہوسِس Cirrhosis

**تشمع الکبد** (ع) جگر کا مومی ساخت میں بدل جانا۔ (۱) سِرّوسِس آف دی لِوَر۔ Cirrhosis of the Liver

**تشمیت** (ع) کسی کو کھانستے یا چھینکتے وقت دُعا دینا ۔

**تشمیر** (ع) اکٹھا کرنا۔ اُٹھانا۔ اصطلاح طب میں پلک بندی۔ پلک بندی کرنا۔ یہ ایک دستکاری ہے۔ جو شعر زائد اور شعر منقلب (ریڑبال) میں قدیم الایام سے کی جاتی ہے ۔

**تشمیس** (ع) لغوی معنی دھوپ لگنا طبی اصطلاحی معنی لو لگنا۔ دھوپ اور گرمی کی شدت سے بخار ہوجانا (انگریزی) اِن سولیشن Insolation

**تشمیم** (ع) سونگھنا۔ بو کرنا ۔

**تشنج** (ع) لغوی معنی ترنجیدگی کھنچنا۔ سمٹنا۔ سکڑنا۔ اینٹھنا۔ اصطلاح طب میں ایک مرض ہے جس میں پٹھے اور عضلے کسی آفت کے سبب اپنے مبادی کی طرف کھنچتے اور سمٹتے ہیں جس سے عضو ماؤف ایک طرف کھنچ جاتا ہے۔ اردو میں اسکو

اینٹھن اور بائنٹے کہتے ہیں - (۲) کنولشن Convulsion کریمپ Cramp سپیزم Spasm اکلیمپشیا Eclampsia

فائدہ - تشنج اور تمدد کا فرق دیکھو تمدد میں

نوٹ بطلق تشنج کو ڈاکٹری میں کنولشن یا سپیزم کہتے ہیں - لیکن (۱) جب تشنج متواتر اور دیر پا ہو تو اُسے ٹونک کنولشن یا ٹونک سپیزم کہتے ہیں (۲) جب تشنج منفاوت اور جھٹکے دار ہو تو اُسے کلونک کنولشن یا کلونک سپیزم سے موسوم کرتے ہیں (۳) جب تشنج کے ساتھ درد بھی ہو یعنی تشنج وجعی ہو - تو اُسے کریمپ کہتے ہیں - اور اسی کو عربی میں اعتقال کہتے ہیں (۴) جب تشنج کے ساتھ بیہوشی ہو - جیسا کہ مرض صرع میں ہوا کرتا ہے - تو اسے ایکلمپشیا کہتے ہیں

**تشنج استفراغی** (دیکھو تشنج یابس)

**تشنج اجفان** (ع) پپوٹوں کی اینٹھن (۱) بلیفرو سپیزم Blepharospasm

**تشنج امتلائی** (ع) تشنج رطب دیکھو +

**تشنج بلعوم** (ع) حلق کی اینٹھن (۲) فیرنگو سپیزم Pharyngospasm

**تشنج حنجرہ** (ع) نرخرہ کی اینٹھن (۲) لیرنجزمس Laryngismus

**تشنج حنجرہ شہیقی** (ع) نرخرہ کی آواز دار اینٹھن (۲) لیرنجزمس سٹری ڈیولس Laryngismus Stridulus

**تشنج رطب** (ع) تر تشنج - وہ تشنج جو اعصاب میں بلغم غلیظ کے نفوذ کرنے سے پیدا ہو - اس کی ضد تشنج یابس ہے +

نوٹ - اس قسم کا تشنج عموماً بچوں کو ہوا کرتا ہے جس میں تنگی تنفس کے سبب سانس لینے سے ایک سیٹی کی سی آواز پیدا ہوتی ہے

**تشنج مثانہ** (ع) مثانہ کی اینٹھن (۲) ویسائیکل سپیزم Vesicalspasm

**تشنج مری** (ع) غذا کی نالی کی اینٹھن (۲) ایسافیگو سپیزم Esophagospasm

**تشنج معدہ** (ع) معدہ کی اینٹھن (۲) گیسٹرک کریمپ Gastric Cramp

**تشنج مہبل** (ع) اندام نہانی کی اینٹھن (۲) وجائی نزمس Vaginismus

**تشنج نفسا** (ع) تشنج زچہ - زچہ کے جسم کی اینٹھن (۲) پیورپرل ایکلمپشیا - Pueperal Eclamsia

**تشنج وجہ** (ع) چہرہ کی اینٹھن (۲) فیشیل سپیزم Fascial Spasm

**تشنجات شہوانیہ** (ع) دوران جماع میں غلبہ شہوت کے سبب جو تقلصات (اینٹھنیں) بدن میں واقع ہوتی ہیں +

**تشنج یابس** (ع) خشک تشنج - وہ تشنج جو خشکی اعصاب سے پیدا ہو +

تشنگی (ف) پیاس ٭

تشنّج (ع) سمٹا ہوا ہونا ۔ شکن پڑجانا ۔ جھُرّیاں پڑجانا ٭

تشنیط (ع) بھوننا ٭

تشوُّہ (ع) } لغوی معنے عیب ۔ عیب دار
تشوِیہ (") } ہونا ۔ عیب دار کرنا ۔ طبی معنی
کسی عضو کا پیدائشی یا عملی و کسبی طور پر
عیب دار ہونا ۔ پیدائشی یا کسبی عیب ۔
ڈاکٹری میں اس کے لئے چار مختلف
اصطلاحیں آتی ہیں ٭

(۱) ایجی نیشیا Agenesia

(۲) کولوبوما Colobcma

(۳) ڈی فارمی ٹی Deformity

(۴) میوٹی لیشن Mutilation

نوٹ (۱) ایجی نیشیا یا تشوہ خلقی یا تناسلی
اس میں اعضاء تناسل پیدائشی طور
پر ناقص ہوتے ہیں ۔ اسی لئے اسے عقر
سے بھی تعبیر کرتے ہیں ۔ (۲) کولوبوما یعنی
تشوہ عینی اس میں آنکھ کا پردۂ عنبیہ یا
پپوٹہ قدرتی طور پر چھدا ہوا ہوتا ہے (۳)
ڈی فارمی ٹی یا تشوہ خلقی یا کسبی یعنی بدن
کے کسی عضو کا پیدائشی طور پر نہ ہونا (۴)
میوٹی لیشن یعنی کسی عضو کا قطع ہو کر عیب
دار ہوجانا ٭

تشوّہ التکوین (ع) پیدائشی نقص خلقی
عیب (۱) میل فارمیشن
Malformation

تشوُّہ السِّلسلہ (ع) پشت کے مہروں کا پیچھے
حدبتہ المؤخر } کی جانب مُڑ جانا ۔ پشت
میں کُب نکلنا (انگریزی) کیفوسس
Kyphosis ہمپ بیک
Humpback

تشوِیَہ (ع) بھوننا ۔ بھُلبھُلانا ۔ اصطلاح دوا
سازی میں (۱) کسی دوا مثلاً گھیا کدو
وغیرہ کو بھوبل میں بھُلبھُلانا ۔ اور پھر
حسب دستور اُس کا پانی نکالنا (۲) کسی
دوا کو کسی چیز کے جوف میں رکھ کر بھوننا
جیسے سیب بہی وغیرہ کو بیچ سے خالی کرکے
اُس میں دوا رکھ کر یا ناریل کے جوف
میں دوا بھر کر اور اوپر سے مٹی لپیٹ
کر تنور وغیرہ میں بھوبل میں بھونتے ہیں
(۱) روسٹنگ Roasting

تشوِیش (ع) پریشانی ۔ پریشان کرنا ۔ اصطلاح
طب میں بدنی افعال بالخصوص دماغی
افعال میں تغیر اور پریشانی واقع ہونا
اور اُن کا بے قاعدہ ہوجانا ٭

تشوِیل (ع) جماع کے وقت ذکر کا سست
اور ڈھیلا ہونا ٭

تشہیب (ع) دھوپ یا گرمی کا رنگ کو سیاہ
کردینا ٭

**تشہیہ** (ع) خواہش پیدا کرنا۔ خواہش دلانا۔ ابھارنا۔ مریض کی اشتہا یعنی بھوک بڑھانا

**تشئید** (ع) جسم پر خوشبو ملنا۔

**تشئیط** (ع) کثرت جماع کے سبب دُبلا ہونا۔

**تشئیب** (ع) رنج و غم کا کسی کو بوڑھا کر دینا

**تشئیف** (ع) بتی بنانا۔ اصطلاح طب میں دوا کے شیاف بنانا۔

**تصادُم** (ع) ٹکرانا۔ چوٹ پڑنا۔ کوٹنا۔

**تصاعُد** (ع) اوپر چڑھنا۔ بلند ہونا۔ جدید اصطلاح طب میں بخار یعنی بھاپ۔ (ا) ایمی نیشن Emanation

**تصاعُدات** (ع) بخارات (ا) ایمی نے شنز Emanations

**تصاعُدات آجامیہ** (ع) دلدلی نے زاروں (البحرۃ آجامیہ) کے بخارات (ا) لمنومی فائی ٹس Lemnomephitis میے آزما Miasma

**تصاعُدات عفنہ** (ع) گندے اور سڑاندے بخارات (ا) می فائٹس Mephitis

**تصالُح** (ع) جھوٹ موٹ بہرا بننا۔ اور بہرا بننے کا بہانہ کرنا۔

**تصبین** (ع) صابن ملنا۔

**تصدُّع** (ع) متفرق و پراگندہ کرنا۔ پریشان ہونا۔ پھٹنا۔ بچھڑ جانا۔

**تصدیر** (ع) سینہ نکال کر بیٹھنا۔ بیٹھنے میں سینہ کا نکلا ہوا ہونا۔

**تصدیع** (ع) دردسر پیدا کرنا۔ دردسری۔ جمع تصادیع۔

**تصرُّف** (ع) پھر جانا۔ قبضہ میں لے آنا۔ خلل دینا۔ کچھ کا کچھ کر دینا۔

**تصرُّم** (ع) کٹ جانا۔ کسی کام میں رسا ہونا۔ چالاکی۔

**تصریب** (ع) کھٹا دودھ پینا۔

**تصریر** (ع) دانت چبانا۔ دانت پیسنا۔

**تصعید** (ع) لغوی معنی چڑھانا۔ اُڑانا۔ اصطلاح دوا سازی میں کسی چیز کا جوہر اُڑانا۔ (ا) سبلی میشن Sublimation

**تصعُّر** (ع) چہرہ یا گردن کا کج ہو جانا۔

**تصعفُر** (ع) گردن کا جھک جانا۔

**تصغُّر** (ع) چھوٹا ہونا۔ اصطلاح طب میں کسی عضو کا اپنی طبعی مقدار سے چھوٹا ہو جانا۔ (ا) اٹروفی Atrophey

**تصغُّر الکبد** (ع) جگر کا چھوٹا ہو جانا۔ جگر کا سُکڑ جانا (ا) سرہوسس آف دی لور Cirrhosis of the Liver

**تصفُّح** (ع) لغوی معنی جستجو۔ تلاش۔ اصطلاح طب میں مریض کا حال پر غور و فکر کرنا۔

**تصفیہ** (ع) کسی خشک دوا کو چھان کر صاف اور بے مضرت کر لینا۔ لیکن جدید طبی اصطلاح میں تشریح اور ترویق یعنی کسی

سیال چیز کو ٹپکانے اور صاف کرنے کے لئے بھی مستعمل ہے۔ چنانچہ ڈاکٹری میں اس کے مترادف مندرجہ ذیل تین اصطلاحیں آتی ہیں (۱) کلیری فی کیشن Clarification یا تصفیہ یہ وہ عمل ہے جس میں نیم جامد ادویہ مثلاً شہد و چربی وغیرہ کو پگھلا کر فلالین کی صافی میں چھان کر صاف کرتے ہیں (۲) ڈس پیومیشن Despumation یعنی تصفیہ و تزویق۔ یہ وہ عمل ہے جس کے ذریعہ کسی سبز نباتی عرق وغیرہ کو آگ پر پھاڑ کر صاف کر لیتے ہیں (۳) پرکیولیشن۔ Percolation یہ وہ عمل ہے جس کے ذریعہ کسی نباتی دوا کو شراب میں بھگو کر ٹپکاتے ہیں۔ چنانچہ اکثر ٹنکچر وغیرہ اسی ترکیب سے بنائے جاتے ہیں ۔

**تصقیع الاطراف** } (ع) ہاتھ پیروں کو پالا
**تجلید الاطراف** } مارنا سخت سردی اور پالا سے ہاتھ پیروں کی انگلیوں کا متورم ہو جانا ۔ (۱) چل بلین Chilblain

**تصلب** (ع) سخت ہو جانا۔ سختی (۱) انڈیوریشن Induration

نوٹ۔ مؤخر الذکر نخاع یا عصبی ساخت کی سختی کے لئے مخصوص ہے ۔

**تصلق** (ع) (۱) دردزہ کے باعث عورت کا چلانا (۲) درد شکم سے لوٹنا ۔

**تصلی** (ع) سینکنا۔ تاپنا۔ آنچ کی برداشت کرنا

**تصلیب** (ع) سخت و مضبوط کرنا۔ سُولی چڑھانا

**تصلیم** (ع) کان یا ناک کا جڑ سے اُڑا دینا ۔

**تصمغ** (ع) خون آلود ہونا ۔

**تصمیم** (ع) دانت سے کاٹنا۔ دانت گڑا دینا۔ تلوار وغیرہ کا ہڈی کے جوڑ پر پہنچ جانا اور اُسے جدا کر دینا ۔

**تصور** (ع) صورت بنانا۔ خیال کرنا۔ کسی صورت کا دھیان کرنا ۔

**تصویل** (ع) پانی سے کسی چیز کو صاف کر کے نکالنا۔ کسی دوا کو خوب باریک کر کے پانی پر سے اُس کا غبار لے لینا۔ دوا کی دھو کر اصلاح کرنا ۔

**تضاعف** (ع) دوچند ہونا۔ دوچند کرنا۔ دُونا ہونا۔ دُونا کرنا۔ جدید اصطلاح طب میں قلب کی حرکت کا دوگنا اور ڈبل ہو جانا (۱) ری ڈپلی کیشن Reduplication

**تضاغط** (ع) دباؤ ڈالنا ۔

**تضخم** (ع) موٹا ہو جانا۔ دلدار ہو جانا۔ جدید اصطلاح طب میں کسی عضو کا موٹا ہو جانا (۱) ہائی پرٹرفی Hypertrophy

**تضخم الرحم** } (ع) رحم کا بڑھ جانا۔ رحم کا
**ضخامة الرحم** } دبیز اور موٹا ہو جانا (۱) میٹراکسی Metrauxy ہائی پرٹروفی آف دی یوٹرس Hypertraphy of the Uterus

تضخم القرحیہ (ع) پردہ عنبیہ کا دبیز اور
ضخامتہ العنبیہ } موٹا ہو جانا (۱) آئی رڈ آکسے
سس Iridauxesis

تضرّع (ع) گریہ وزاری کرنا۔ رونا دھونا +

تضعیف (ع) ضعیف یا کمزور کرنا (۲) کسی کو
ضعیف ناتواں سمجھنا (۳) اصطلاح کیمیا،
میں جوڑا بنانا +

تضفیر (ع) بالوں کو گوندھنا یا بنانا +

تضمّر۔ تضمیر (ع) دُبلا ہونا۔ لاغر کرنا +

تضمید (ع) ضماد کرنا۔ لیپ لگانا +

تضوّر (ع) بھوک یا درد کے باعث پریشان
ہونا۔ اور ادھر اُدھر لوٹنا +

تضوّن (ع) زیادہ اولاد والا ہونا +

تضوبہ (ع) دودھ کی لسّی بنانا (۲) دودھ
کی لسّی پلانا +

تضییق (ع) تنگ کرنا۔ تنگی پیدا کرنا +

تضیّق (ع) } تنگ ہونا۔ شرائین وغیرہ
تضائق (ر) } کے منافذ کا تنگ ہو جانا۔
(۱) سٹی نوسس Stenosis
کوآرکٹیشن Coarctation

تطاریف (ع) انگلیوں کے اطراف و جوانب
انگلیوں کے کنارے +

تطایر (ع) } کسی دوا مثلاً سنکھیا یا پارہ
تصاعُد (ر) } وغیرہ کا آگ پر اُڑ جانا +
(انگریزی) وولے ٹی لائی زیشن
Volatilization

تطبّب (ع) طبابت کرنا +

تطبیق (ع) لغوی معنی مطابق و موافق کرنا۔
برابر کرنا۔ جدید اصطلاح طب میں آنکھ
کو دُور و نزدیک اشیاء کے دیکھنے کے لئے
آمادہ و مستعد کرنا (۱) ایکاموڈیشن
Accommodation

تطجین (ع) تلنا۔ ابالنا۔ غذا کو پانی میں
جوش دے لینے کے بعد ماہی توے یا
کڑاہی میں تلنا +

تطرّش (ع) مرض سے شفا پانا۔ بیماری سے
اچھا ہونا +

تطرّق (ع) عورت کا دردِ زہ میں مبتلا ہونا +

تطریہ (ع) تری پیدا کرنا۔ تر و تازہ کرنا۔ گھی
اور روغنوں کی حدت و خرابی کو دھو کر
دفع کرنا +

تطعّم (ع) چکھنا۔ کسی چیز کو چکھنا +

تطعیم (ع) لغوی معنی کسی درخت کی شاخ پر
پیوند لگانا۔ طبی معنی کسی چوڑے زخم پر
جبکہ انگور آ چکے ہوں۔ اور صرف جلد آنی
باقی ہو۔ جلدی پیوند لگانا (۱) ٹرینس پلان
ٹیشن Transplanation

نوٹ۔ بعض جدید مصری لغات میں تطعیم
کو تلقیح کا مرادف لکھا ہے لیکن تلقیح کے
معنی ٹیکا لگانا ہیں۔ اس لئے یہ دونوں

لغت جدا ہیں ۔

**تَطْفِیَہ** (ع) بجھانا۔ بجھا دینا ۔

**تَطْوِیل** (ع) دراز کرنا۔ لمبا کرنا ۔

**تَطْوِیلُ الشَّعْر** (ع) بالوں کو دراز کرنا۔ بالوں کو بڑھانا ۔

**تَطْہِیر** (ع) پاک کرنا۔ بدن کو فاسد مواد سے پاک کرنا۔ یا کسی چیز کو گندہ آلائش سے صاف کرنا ۔

**تَطْیِیب** (ع) خوشبو لگانا ۔

**تَطْیِین** (ع) گل حکمت کرنا ۔

**تَظْفِیر** (ع) ناخن یا پنجے سے زخمی کرنا ۔

**تَعَاجِیب** (ع) نئی اور انوکھی چیزیں۔ یہ لفظ جمع ہے لیکن اس کا واحد نہیں آتا ۔

**تَعَادُل** (ع) لغوی معنی باہم برابری۔ دو چیزوں کا باہم برابر ہونا۔ اصطلاح طب میں کسی مرکب کے اجزاء متضادہ کا اپنی قوت اور کیفیت میں باہم برابر ہونا (۱) نیوٹریلٹی Neutrality نیوٹرے لائز Neutralize

**تَعَار** (ع) زخم جس کا خون بند نہ ہو اور برابر جاری رہے ۔

**تَعَارِیج** (ع) } جمع ہے تعریج کی۔ آنتوں کے خم یا پیچ (م) آنتوں کا ایک دوسرے پر لپٹ جانا ۔
تعاریج معا }

**تَعَافِی** (ع) شفا پانا۔ بحال ہونا ۔

**تَعَاہُد** (ع) ٹھان لینا۔ لازم کر لینا ۔

**تَعَب** (ع) تھکان۔ ماندگی۔ مشقت۔ تھکن۔ تھک جانا ۔

**تَعَتْعُہ** (ع) ہکلانا۔ تتلانا۔ رُک رُک کر بولنا۔

**تَعَجُّب** (ع) حیرانگی۔ اچنبھا۔ انوکھا پن۔ اچنبھے میں آنا۔ یہ نفس کی ایک انفعالی حالت ہے۔ جو کسی چیز کے سبب کے معلوم نہ ہونے سے عارض ہوتی ہے ۔

**تَعَجُّر** (ع) ہڈی کا بڑھ کر سخت ہو جانا (۱) ابرنیشن Aburnation

**تَعَجُّر** (ع) اپھارے سے پیٹ میں شکن پڑنا ۔

**تَعَذُّرِ ازدراد** (ع) } نگلنے کی دشواری مشکل سے نگل سکنا (۲) ڈس فیجیا Dysphagia
عُسرُ البلع }

**تَعَذُّرِ وِلادت** (ع) } جننے میں دشواری ہونا جننے کی دشواری (۱) ڈس ٹوکیا Dystochia
عُسرِ ولادت }

**تَعْرِیب** (ع) لفظ عربی کو عجمی بنا لینا۔ اصطلاح طب میں نشتر مار کر داغ دینا ۔

**تَعْرِیج** (ع) میلان۔ خم۔ جھکاؤ۔ لپیٹ۔ پیچ۔ موڑ (۱) فلکسر Flexur

**تَعْرِیجِ سِینی** (ع) سین کا سا خم۔ قولون نازل کا وہ خمدار حصہ۔ جو بائیں طرف واقع ہے۔ اور رودۂ مستقیم سے ملتا ہے۔ اس کی شکل یونانی حرف سین (S) کی سی ہوتی ہے ۔

(۱) سگما ئڈ فلکسر Sigmoid Flexur

**تعرج طحالی** (ع) طحالی خم۔ قولون کا وہ خم جو طحال کے پاس سے نیچے کو جاتے ہوئے اس میں پڑتا ہے (ا) سپلینک فلکسر Spleenic Flexur

**تعرج کبدی** (ع) جگری خم۔ قولون کا وہ خم جو جگر کے پاس سے آڑے طور پر مُڑتے ہوئے اُس میں پڑتا ہے (۲) ہیپیٹک فلکسر Hepatic Flexur

**تعرق** (ع) پسینہ لانا (۲) ڈایا فورے سس Diaphoresis سٹوڈیشن Sudation سویٹینگ Sweating

**تعریہ** (ا) لغوی معنی برہنہ کرنا۔ اصطلاحی معنے جلد کا اُتر جانا۔ یا اُتار دینا (۲) ڈی نیوڈیشن Denudation

**تعشی** (ع) (ا) مرض عشا یا شبکوری میں مُبتلا ہونا اندھرا تا ہونا (۲) شبانگاہی کھانا کھانا ۔

**تعص** (ع) تکان تھکن۔ زیادہ چلنے سے پیروں کا دُکھنے لگنا ۔

**تعصب** (ع) لغوی معنی حمایت کرنا۔ طرفداری کرنا پیچ کرنا۔ اصطلاحی معنی پٹی باندھنا ۔

**تعصر** (ع) نچوڑنا ۔

**تعصیب** (ع) سر پر عصابہ یعنی پٹی باندھنا ۔

**تعضل** (ع) مریض کا مرض کا پیچیدہ ہوکر طبیب کو پریشان کرنا ۔

**تعضون جدید** (ع) جسم میں کوئی غیر طبعی
تکوّن جدید } زیادتی مثلاً رسولی وغیرہ پیدا ہونا (۲) نیوپلازم Neoplasm

**تعضیض** (ع) غصہ میں ہونٹ کاٹنا ۔

**تعطر** (ع) عطر لگانا۔ خوشبو لگانا ۔

**تعطس** (ع) چھینکنا۔ چھینک آنا ۔ (۲) سنیز Sneez

**تعطیس** (ع) چھینک لانا چھنکوانا ۔ (۲) سٹرنیوٹیشن Sturnutation

**تعطش** (ع) پیاسا ہونا ۔

**تعطیب** (ع) شراب کو خوشبودار کرنا ۔

**تعطین** (ع) } کسی نباتی دوا کو کسی سیال
**نقع** (ع) } میں بھگو کر نرم کرنا ۔ (۲) میسی ریشن Maceration

**تعظم** (ع) (ا) بڑا ہونا۔ بڑا بننا (۲) خاص طبی معنی ہڈی بننا (۲) ہائی پر ٹروفی۔ Hypertrophy (۲) آسی فیکیشن Ossification

**تعظم الانثیین** (ع) خصیوں کا بڑا اور موٹا
عظم الانثیین } ہو جانا بغیر ورم کے ۔

**تعظم راس** } سر کا بڑا ہو جانا۔ اس کا
عظم الراس } سبب استسقاء الراس (دسر میں پانی جمع ہونا) ہوتا ہے تفصیل کے لئے دیکھو استسقاء الراس (۲) ہائیڈروسیفیلس Hydrocephalus

**تعظم غیر تام** (ع) پورے طور پر ہڈی نہ بننا۔ (ا) پیروسٹیا Parostia

**تعفن** (ع) ⎫ سڑنا۔ بدبودار ہو جانا۔ فاسد
**تعفین** (") ⎬ ہونا۔ اصطلاح طب میں
**فساد** (") ⎭ کسی رطوبت دار مادہ کا حرارت غریبہ کے اثر سے کیفیت فاسدہ کی طرف مستحیل ہو جانا۔ لیکن اس کی شکل و نوعیت کا باقی رہنا۔ کیونکہ شکل و نوعیت کا بدل جانا استحالہ کہلاتا ہے (ا) پیوٹری فیکشن Pntrifaction

**تعفیر** (ع) دودھ چھوڑانے کے زمانہ میں ماں کا بچہ کو کبھی دودھ پلانا۔ اور کبھی موقوف کر دینا۔ تاکہ رفتہ رفتہ اُس کی عادت چھوٹ جائے +

**تعقبل** (ع) مرض عفل یا فتق اندام نہانی کا علاج کرنا یا اُس پر عمل جراحی کرنا (۲) مریضہ کا کسی سے اس مرض کا اظہار کرنا

**تعقد** (ع) ⎫ لغوی معنی بستہ ہونا۔ جم جانا
**مرض العقد** ⎭ اصطلاحی معنی کسی عضو میں گانٹھ یا گرہ پڑ جانا (ا) ناڈیولیشن Nodulation

**تعقد عظام** (ع) ہڈیوں میں گرہ یا گانٹھ پڑ جانا (ا) گما Gumma

**تعقف اظفار** (ع) ناخنوں کا موٹا ہونا۔ اور سُکڑ جانا۔ اس مرض میں ناخن موٹے ہو جاتے ہیں۔ اور سُکڑ جاتے ہیں اور اُن کی جڑیں غلبہ یبوست سے بوسیدہ ہڈی کی مانند ہو جاتی ہیں۔ پس کھُجانے سے وہ ریزہ ریزہ ہونے لگتے ہیں + (ا) آنیک آکسس Onychauxis

**تعقیف** (ع) گھٹنا جانا۔ ہاتھ پاؤں کا پیدائشی طور پر ٹیڑھا ہونا جیسے بھیڑ بکریوں کے پیر گھٹنا جاتے یا ٹیڑھے ہو جاتے ہیں۔

**تعقیم** (ع) عورت کو عقیمہ یا بانجھ کر دینا +

**تعقیبہ** (ع) بچے کو ایسی چیز کھلانا جس سے اُس کو پیشاب پاخانہ نہ آئے۔ جیسے تھوڑی سی افیون کھلانا +

**تعکیش** (ع) پھپھوندی لگنا +

**تعل** (ع) (ا) سوزش حلق (۲) کلیجہ جلنا +

**تعلل** (ع) زچہ کا ایام نفاس یا چلہ سے باہر نکلنا +

**تعلق** / **التعلق فی الحلق** (ع) جونک کا حلق میں چمٹ جانا +

**تعلیس** (ع) مرض کا بڑھنا۔ بیماری کا زور پکڑنا +

**تعلیص** (ع) بدہضمی کے سبب پیٹ میں درد ہونا

**تعلیق** (ع) لغوی معنی لٹکانا۔ قدیم اصطلاح طب میں کسی دوا کو گردن یا کسی دوسرے عضو میں باندھنا یا لٹکانا۔ جدید طبی اصطلاح میں پانی میں کسی تہ نشین ہونے والی دوا

کو لعاب وغیرہ کے ذریعہ معلق رکھنا +

(۱) سسپنشن Suspention

نوٹ - پیتھالوجی (علم الامراض) میں سسپنشن اور تعلیق کے معنی پھانسی دینے کے بھی آتے ہیں +

**تعمص** (ع) لغوی معنی تاریک ہونا - دُھندلا ہونا - اصطلاحی معنی آنکھوں کا چُندھا ہونا یا دُھندھیانا - مرض سلاق کی وہ قسم جس پلکوں کے اندرونی کنارے متورم اور متقرح ہو کر کسی قدر باہر کو لوٹ جاتے ہیں - سلاق روی اور سخت قسم بامنی +

(۱) لپی ٹیوڈ Lippitude

**تعمی** (ع) اندھا ہونا +

**تعود الھواء** (ع) آب و ہوا کا موافق آنا - کسی مقام کی آب و ہوا کا عادی ہو جانا +

(۱) اکلیمیشن Acclemation

**تعوج** (ع) خم - کجی - موڑ - جھکاؤ +

**تعنین** (ع) (۱) نامرد ہونا - قانوناً و شرعاً نامردی کا اعتراف کرنا - نامردی (۲) طبیب یا قاضی کا کسی پر نامردی کا حکم دینا - نامرد قرار دینا (۳) جادو سے کسی کو نامرد کر دینا - باندھ دینا -

نوٹ - اردو محاورہ میں جادو سے نامرد کرنے کو باندھ دینا کہتے ہیں +

**تعنیث** (ع) نامردی - عورت کے قابل نہ ہونا

**تعیث** (ع) بغیر دیکھے کسی چیز کو ہاتھ سے ٹٹولنا

**تغار** (ع) زخم جس کا خون بند نہ ہو +

**تغایر** (ع) باہم مغایر ہونا +

**تغدیہ** (ع) چاشت کرانا - ناشتہ کھلانا +

**تغذیہ** (ع) غذا دینا - غذا کھلانا - (۲) غذا پہنچانا - خوراک دینا - پرورش کرنا - پالنا -

(۱) نیوٹریشن Nutrition ایلی مین ٹیشن Alimentation

**تغرز الظفر** (ع) ناخن کا بڑھ کر گوشت میں چُبھنا - یہ ایک غیر طبعی حالت ہے جس میں پیر کے انگوٹھے کا ناخن بڑھ کر اپنے پہلو کے گوشت میں چُبھ جاتا ہے - اور وہاں ورم و سوزش پیدا کرتا ہے - (۱) آنکسس Onyxis ان گروئنگ نیل - Ingrawing nail

**تغرغر** (ع) غرغرہ کرنا - حلق میں دوا کا پانی پھرانا

**تغریہ** (ع) لیسدار بنانا - چیپ دار بنانا +

**تغسل** (ع) غسل کرنا - نہانا +

**تغسیل** (ع) غسل دینا - نہلانا (۲) بہت جماع کرنا

**تغشیہ** (ع) پوشیدہ کرنا - ڈھانپنا +

**تغضرف** (ع) کُرّی بننا - کُرّی میں تبدیل ہونا

(۱) کارٹی لیجینی فیکیشن Cartilaginification

**تغضن** (ع) جھریاں پڑ جانا - پوست کا شکنہ جانا +

**تغطش** (ع) آنکھ کا تاریک ہونا +

**تعطی** (ع) } ڈھانپ دینا۔ پردہ ڈال دینا
**تغشی** (ع) } آڑ کر لینا غش ہو جانا +

**تغفیق** (ع) سانپ کاٹنے کا علاج کرنا۔ اور اُس کو جگائے رکھنا (۲) شکر خوابی میں سونا جس میں آدمی کی آواز سنی جائے (۳) بیدار خوابی میں ذرا اونگھ آجانا +

**تغلف** (ع) غلاف دار ہونا۔ حشفہ کا گھونگھٹ دار ہونا۔ یعنی مختون نہ ہونا +

**تغلیہ** (ع) جوش دینا۔ جوشانا +

**تغمر** (ع) عورت کا اپنے چہرہ پر غمرہ یا اوبٹنہ ملنا

**تغور** (ع) خون یا منی وغیرہ کا کود کر نکلنا۔ اچھل کر نکلنا۔ دھار نکلنا +

**تغوط۔ تبرز** (ع) پاخانہ پھرنا (۲) ڈِیفِیکیشن

**تغویط** (ع) بڑا لقمہ لینا +

**تغیث** (ع) موٹا ہونا۔ موٹا +

**تغیر** (ع) حالت کا بدل جانا۔ ایک حالت سے دوسری حالت پر بدل جانا +

نوٹ (۱) اس لفظ کا اطلاق دو معنوں پر ہوتا ہے۔ ایک یہ کہ شئے اپنی ذات اور حقیقت میں متغیر ہو جائے۔ یا بدل جائے جیسے غذا گوشت بن جاتی ہے۔ اس کو کون و فساد کہتے ہیں۔ دوسرے یہ کہ شئے صرف اپنی کیفیت میں بدل جائے لیکن اس کی صورت نوعیہ باقی رہے۔ جیسے دوا کہ جزو بدن نہیں بنتی۔ اس کو استحالہ کہتے ہیں +

(۲) جدید طبی اصطلاح میں (۱) ایک مرض کا دوسری مرض میں بدل جانا (۲) مرض کا ایک حالت سے دوسری حالت کی طرف بدل جانا (۳) مرض کا ایک عضو سے دوسرے عضو کی طرف منتقل ہو جانا (۲) مِٹیا بےسِس Metabasis

**تغییر علی الجروح** (ع) زخموں پر مرہم پٹی کرنا (۲) ڈریسنگ Dressing

**تف** (ف) ریق۔ تھوک +

**تف** (ع) ناخنوں کی میل +

**تفاحیہ** (ع) } (۱) ایک مرض ہے جس میں
**عنبیہ** (ع) } طبقہ قرنیہ کے پھٹ جانے سے پردہ عنبیہ اس قدر باہر کو نکل آتا ہے کہ پپوٹوں کے کنارے اس سے رگڑ کھاتے ہیں۔ اور پلکیں بند نہیں ہو سکتیں۔ (۲) وہ کھانا جس میں سیب پڑا ہو + (۲) سٹیفی لوما Staphyloma

**تفاقع** (ع) آنکھ کا سفید ہو جانا +

**تفالج** (ع) مفلوج ہونے کا مکر کرنا +

**تفاوت** (ع) فرق۔ فاصلہ۔ دو چیزوں کا درمیانی فرق یا فاصلہ (۲) ڈِفرنس Difference

**تفاہت** (ع) بے مزگی۔ پھیکا پن۔ سیٹھا پن (۲) انسپیڈیٹی Inspidity فلیٹ نیس Flatness انسپڈنیس

Inspidiness

**تَفَتُّت** (ع) ریزہ ریزہ ہونا چُورا ہونا۔ پپڑا اُکھڑنا (۲) تپ دق میں حرارت غریبہ کا رطوبت ثالثہ کو فنا کرنا جس حالت میں کہ مریض نہایت نحیف ولاغر ہو جاتا ہے ۔

**تَفَتُّت اَسْنان** (ع) دانتوں کا بھر بھرا ہو جانا دانتوں کا ریزہ ریزہ ہونا۔ یعنی اُن سے چھوٹے چھوٹے ریزے ٹوٹنا ۔

**تَفْتِیت** (ع) ریزہ ریزہ کرنا۔ پاش پاش کرنا ۔

**تَفْتِیتُ الْحَصَاۃ** (ع) پتھری کو ریزہ ریزہ کرنا۔ تکسیر الحصات (ع) خواہ دوا کے ذریعے ہو یا آلہ کے ذریعے۔ لیکن جدید اطبائے مصر اس لفظ کا اطلاق پتھری کو بذریعہ آلہ مثانہ میں توڑنے اور ریزہ ریزہ کرنے پر کرتے ہیں (۱) لیتھوٹریٹی Lithotrity

**تَفْتِیتُ الرَّاس** (ع) لغوی معنی سر کو پارہ پارہ کرنا۔ اصطلاح طب میں شدید عُسر ولادت میں جنین کے سر کو پارہ پارہ کر کے نکالنا (۱) کیفے لوٹرپسی Cephalotripsy

**تَفَتُّر** (ع) ہذیانی ہونا (۲) فترہ میں ہونا (لازمی بخار کا ہلکا ہو جانا)

**تَفَث** (ع) میل کچیل۔ بالوں کا چکٹ جانا۔ بال وناخن وغیرہ کے بڑھ جانے سے حجامت وغسل کے لائق ہو جانا (۱) ڈرٹ

**تَفَجُّع** (ع) درد مند ہونا۔ دُکھیا ہونا ۔

**تَفَحُّص** (ع) جستجو کرنا۔ تلاش کرنا۔ کھوج لگانا۔ فرق وتمیز کرنا ۔

**تَفَرُّث** (ع) حاملہ عورت کا جی متلانا۔ اور دل گھبرانا ۔

**تَفَرُّخ** (ع) بخار کا اُتر جانا ۔

**تَفَرُّق** (ع) پراگندہ ہونا۔ جُدا ہونا ۔

**تَفَرُّقِ اِتِّصال** (ع) کسی مفرد و مرکب عضو کے اجزاء کے باہمی اتصال میں فرق آنا یعنی اُن میں جُدائی واقع ہونا۔ یہ صورت کبھی تو خارجی سبب سے ہوتی ہے جیسے کسی عضو کا چھل جانا یا چر جانا یا کٹ جانا وغیرہ اور گاہے داخلی سبب سے جیسے کسی عضو کا پھولنا یا سوجن وغیرہ ۔

(۲) ڈائی ریسیس Dyrasis

نوٹ۔ واضح ہو کہ تفرق اتصال اپنی مختلف شکلوں اور مختلف مقامات وقوع کے لحاظ سے مندرجہ ذیل چھ قسم کا ہوتا ہے (۱) وہ جو جلد میں پیدا ہو۔ اُس کو اصطلاح میں خدش اور سحج سے موسوم کرتے ہیں (۲) وہ جو گوشت میں واقع ہو اور اس میں پیپ نہ پڑی ہو اس کو اصطلاح میں جراحت کہتے ہیں۔ لیکن جب اُس میں پیپ پڑ جائے۔ تب اس کو اصطلاح میں قرحہ کے نام سے موسوم کرتے ہیں (۳) وہ جو ہڈی اور کرّی کے عوض میں واقع ہو اگر اُس سے

ہڈی یا کُرّی کے دو ٹکڑے ہو جائیں یا چند بڑے
بڑے ٹکڑے بن جائیں۔ تو اُس کو کاسر یا
فاسخ کے نام سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور جب
ایسے تفرق اتصال میں کسی ہڈی یا کُرّی
کے ٹکڑے بہت چھوٹے چھوٹے ہو جائیں
یعنی وہ ریزہ ریزہ ہو جائے۔ تب اس کو
اصطلاح میں مُفتت کہتے ہیں (۴) وہ
تفرق اتصال جو کسی ہڈی یا کُرّی یا پٹھے
یا شریان یا ورید کے طول میں واقع ہو
تو اُس کو اصطلاح میں صدع اور صادع
کہتے ہیں (۵) وہ جو پٹھے یا شریان و ورید
کے عرض میں واقع ہو تو اس کو اصطلاح
میں باتر کہتے ہیں (۶) وہ تفرق اتصال
جس سے وریدوں اور شریانوں کے
منہ کھل جائیں۔ اُس کو اصطلاح میں
باثق سے موسوم کرتے ہیں +

انتباہ۔ تفرق اتصال کے مذکورہ بالا
اصطلاحی ناموں کے مواقع استعمال میں
بعض اطباء نے اختلاف کیا ہے لیکن
ہم نے یہاں پر علامہ قرشی کا اتباع کرتے
ہوئے اُن کی کتاب موجز کے مطابق یہ
نام درج کئے ہیں لیکن اتنا یاد رہے
کہ اس تفرق اتصال کے لئے جو عصب
و عروق کے طول میں واقع ہو۔ موجز کے
بعض نسخوں میں بجائے صادع کے شق
کا لفظ استعمال کیا ہے۔ جو زیادہ صحیح معلوم
ہوتا ہے۔ واللہ اعلم +

**تَفَرقُع** (ع) اُنگلیاں چٹکانا۔ بدن کے جوڑوں
سے آواز نکالنا +

**تَفِرَہ** (ع) وہ گڑھا جو بالائی لب میں ناک کی
پھُننگی کے نیچے ہوتا ہے +

**تَفرِیب** (ع) عورت کا دوا کے استعمال سے
اندام نہانی کو تنگ کرنا +

**تَفرِیخ** (ع) } لغوی معنی انڈے سینا پرورش
حضانۃ („) } کرنا۔ جدید طبی معنی کسی متعدی
مرض کے جراثیم کا بدن میں پرورش پانا
کسی متعدی مرض کی چھوت لگنے سے
اس مرض کے علامات ظاہر ہونے تک
کا زمانہ (۲) انکیوبیشن Incubation

**تَفرِیط** (ع) کم کرنا۔ گھٹانا۔ کوتاہی کرنا +

**تَفرِیغ** (ع) لغوی معنی خالی کرنا۔ جدید طبی
اصطلاحی معنی جسم یا کسی عضو سے رطوبات
بالخصوص خون نکالنا۔ یعنی فصد لینا +
(۲) ڈی پلیشن Depletion

**تَفَرُّز** (ع) غلبہ پانا۔ غالب ہونا +

**تَفزِیع** (ع) ڈرانا۔ دھمکانا۔ خوف دلانا +

**تَفسِرَہ** (ع) (۱) قارورہ یعنی بول کی شیشی (۲)
قارورہ یا پیشاب (۳) قارورہ دیکھنا (۴)
دلیل یا علامت +

**تَفَسُّو** (ع) کسی قوم میں کسی مرض یا بیماری

کا پھیل جانا +
**تَفْشِیخ** (ع) بدن کے جوڑوں کا سست کر دینا
**تَفْشِیغ** (ع) نیند کا غالب آجانا +
**تَفَشّی** (ع) مرض کا بڑھ جانا۔ زخم کا پھیل جانا
**تَفَصّی** (ع) سختی یا بلا سے نجات پانا۔ نجات خلاصی۔ رہائی۔ چھٹکارا +
**تَفْصِیخ** (ع) گوز بدن۔ پادنا۔ پھسکی چھوڑنا ذکر کو غلاف سے باہر نکالنا +
**تَفَقُّع** (ع) پھٹ جانا۔ چٹکنا +
**تَفَقُّم** (ع) کسی کو ناک یا جبڑے سے پکڑنا +
**تَفَقُّو** (ع) آبلہ پھوٹنا۔ انڈے کا ٹوٹنا۔ پھٹ جانا۔ چھوڑ دینا +
**تَفَکُّر** (ع) فکر کرنا۔ سوچنا۔ مطلوب کو دریافت کرنے کے لئے ذہن کا مطالب میں حرکت کرنا +
**تُفْل** (ع) رال جو تھوک کی مانند منہ سے نکلے
**تَفَلُّس** (ع) } چھلکا اترنا۔ پوست دور ہونا۔ پپڑا اکھڑنا (۲) ایکس فولی ایشن Exfotiation
تقشر (ر) }
**تَفَاقُش** (ع) دود وغیرہ کا پھٹ جانا +
**تَفَمُّم** (ع) لغوی معنی منہ بنانا۔ اصطلاحی معنی رگوں کی شاخوں کے دہانوں کا دوسری رگوں کی شاخوں کے دہانوں سے منہ ملانا (۲) اناسٹوموسس Anastomosis اناسکولیشن Inosculation

نوٹ۔ مقدم الذکر اصطلاح باریک شاخوں کے تفمم کے لئے اور موخر الذکر موٹی شاخوں کے تفمم کے لئے آتی ہے +
**تَفَن** (ع) چرک میل کچیل (۲) ڈرٹ
**تَفْوِیض** (ع) سپرد کرنا۔ سونپنا +
**تَفِہ** (ع) } بے ذائقہ۔ بے مزہ۔ پھیکا سیٹھا (۲) انسپڈ Insipid ٹیسٹ لیس Tasteless فلیٹ Flat
تافِہ (ر) }
**تَقَارُب** (ع) قریب قریب ہونا۔ پاس پاس ہونا
**تَقَاطُعِ صَلِیبی** (ع) اعصاب مجوفہ۔ یعنی
تَصَالُب (ع) } آنکھ کے دو جوف دار پٹھوں کا باہم چلیپا شکل پر ملنا۔ چونکہ اس مقام پر نور یا قوت
مجمع بصری (ر) }
مجمع النور (ر) }
باصرہ جمع رہتی ہے۔ اور یہیں سے دونوں آنکھوں کی طرف پھیلتی ہے۔ اس لئے اس مقام کو قدیم اصطلاح تشریح میں مجمع النور اور جدید مصری اصطلاح میں مجمع بصری بھی کہتے ہیں (۲) آپٹک کمیشر Optic Commissure آپٹک چیازم Optic Chiasm
**تَقَبُّض** (ع) سمٹنا۔ سکڑنا۔ سمٹاؤ۔ سکڑاؤ +
**تَقْبِیل** (ع) بوسہ دینا۔ چومنا (۲) کس
**تَقَدُّم بالحفظ** (ع) } اندیشہ مرض کے وقت اس کا انسداد کرنا۔ مرض واقع ہونے سے پہلے اس سے بچنا +
حفظ ما تقدم (ع) }

پری وینشن Prevention پروفائی لیکسس Prophylaxis

**تَقَدُّمُ الْمَعْرِفَہ** (ع) مرض کے موجودہ علامات و دلائل سے اُس کے بھلے بُرے نتیجہ کا پہچاننا۔ یا یہ معلوم کر لینا کہ فلاں شخص کو فلاں مرض ہونے والا ہے (۱) پراگنوسِس Prognosis

تقدم المعرفت
سابق العلم

نوٹ۔ پراگنوسِس ایک یونانی لفظ ہے جس کا صحیح مترادف سابق العلم ہے ٭

**تَقْدِمَۃُ الْاِنْذَار** (ع) موجودہ علامات و دلائل سے طبیب کا کسی مذموم خبر سے اطلاع دینا۔ لیکن جدید اطبا مصر اس لفظ کو بری بھلی دونوں قسم کی خبروں کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ اور متقدمین اطبا خبر محمود یعنی اچھی خبر کے لئے بشارت کا لفظ مخصوص کرتے ہیں۔ جو ہمارے خیال میں بھی صحیح ہے۔ (۲) پراگنوسِس Prognosis

انداز مطلق

**تَقْدِیْر** (ع) لغوی معنی مقدار مقرر کرنا۔ اندازہ لگانا۔ جدید اصطلاح طب میں دوا کی مقدار و خوراک مقرر کرنا (۲) ڈوسج۔ (ڈوزج) Dosage

**تَقَرُّح** (ع) زخمی ہونا۔ پیپ دار ہونا (۲) السریشن Ulceration

**تَقَرُّحِ سَطْحِی** (ع) ابتدائی تقرح۔ شروع زخم کا پھیلنا۔ انفلا زخم (۲) ایکس السریشن Exulceration

**تَقَرُّحُ الْقَطَّات** (ع) ڈھڈی کا زخمی ہونا۔ زخم بستری۔ وہ زخم جو عرصہ تک بستر بیماری پر پڑا رہنے سے ڈھڈی میں ہو جاتا ہے۔ (۲) بیڈسور Bed-sore

**تَقَرُّع** (ع) کروٹ بدلنا۔ کروٹ بدلتے رہنا

**تَقَرُّف** (ع) زخم کے منہ کا تازہ ہو جانا ٭

**تَقَرْقُف** (ع) شدت سے کانپنا۔ دانت سے دانت بجنا ٭

**تَقْرِیْب** (ع) کسی عضو مثلاً ہاتھ پاؤں کو محور جسم کے قریب کرنا۔ یا ایک عضو کو دوسرے عضو کے قریب کرنا (۲) اے ڈکشن Adduction

**تَقْرِیْح** (ع) قرحہ پیدا کرنا۔ زخم بنا دینا۔ پیپ دار کرنا ٭

**تَقْرِیْع** (ع) قرع انبیق کے ذریعہ عرق کشید کرنا

**تَقْرِیْم** (ع) کھانا کھلانا ٭

**تَقَشُّر** (ع) } چھلکا اُترنا۔ پوست دور ہونا۔ پپڑا اُترنا (۲) اکسفولی ایشن Exfoliation
تفلّس (ر)

**تَقَشُّرُ الْجِلْد** (ع) جلد پر سے چھلکے اُترنا۔ ایک مرض ہے جس میں جلد سخت اور کھردری ہو جاتی ہے۔ اور اس پر سے مچھلی کے چھلکوں کی طرح سے

تشنّک (ع)

چھلکے اترتے ہیں (۱) اکتھی اوسس
Ichthyosis

**تَقَشُّرُ الشَّفَۃ** (ع) ہونٹ کا چھلنا۔ ہونٹ پر سے چھلکے اترنا (۱) چیپڈ لپس
Chapped Lips

**تَقَشُّرُ الْقَلْب** (ع) دل کا چھلنا۔ ایک مرض ہے جس میں دل چھلتا ہوا معلوم ہوتا ہے اس مرض کا مریض اکثر شدت الم سے بیہوش ہوکر گر پڑتا ہے +

**تَقَشُّرُ اللِّسَان** (ع) زبان کا چھل جانا۔ اس مرض میں زبان چھل کر اس پر چاخ پڑجاتے ہیں +

**تَقَشْقُش** (ع) چیچک سے صحت پانا۔ کھجلی زخم وغیرہ کا اچھا ہوجانا +

**تَقَشُّف** (ع) تپش آفتاب وغیرہ سے جلد کا سخت و سوختہ ہوجانا (۱) سن برن

**تَقْشِیْر** (ع) پوست اتارنا۔ چھال اتارنا۔ (۱) ڈیکارٹیکیشن Decartication

**تَقَصُّع** (ع) } آگے کو کوبڑ نکلنا۔ سینہ کا
حدبۃ المقدم (ع) } آگے کو ابھر آنا۔ جیسے کبڑ پن میں پیٹھ باہر کو نکل آتی ہے (۲) دمل یا پھوڑے کا پیپ سے پر ہونا +
(۱) لارڈوسس Lordosis

**تَقَصُّعُ الْاَظْفَار** (ع) ناخن کا گوشت سے الگ ہوکر اوپر کو ابھر آنا +

**تَقَطُّب** (ع) } چین بجبیں ہونا۔ پیشانی یا ابرو
تعرقص (ع) } پر بل ڈالنا (۱) کاروگیشن
Corrugation

**تَقَطُّع** (ع) وقفہ۔ وقت راحت۔ بخار کی دو نوبتوں کا درمیانی وقفہ (۱) انٹرمشن
Intermission

**تَقْطِیْر** (ع) لغوی معنی قطرہ قطرہ گرانا۔ قدیم طبی اصطلاح میں یہ لفظ آتشی شیشی کے ذریعہ روغن کشید کرنے اور طلا بنانے کے لئے بھی آتا ہے۔ لیکن جدید طبی اصطلاح میں اس کا استعمال عرق کھینچنے پر ہوتا ہے جس کو ڈاکٹری میں ڈسٹلیشن Distillation کہتے ہیں +

نوٹ۔ قدیم طبی اصطلاح میں عرق کھینچنے کے لئے تعریق کا لفظ آتا ہے +

**تَقْطِیْرُ الْبَوْل** (ع) } قطرہ قطرہ پیشاب آنا۔
تنقیط البول } تکلیف سے ذرا ذرا پیشاب آنا (۱) سٹرینگوری Strangury

**تقطیر البول اور سلس البول کا فرق**

تقطیر البول میں جو پیشاب کے قطرات خارج ہوتے ہیں۔ وہ بے ارادہ نہیں بلکہ تکلیف سے بارادہ خارج ہوا کرتے ہیں۔ برخلاف اس کے سلس البول میں پیشاب بلا ارادہ آیا کرتا ہے +

**تَقْطِیْعُ الْجَنِیْن** (ع) جنین کو قطع کرنا جنین

جنین کو کاٹنا - یہ عمل عسر ولادت میں جبکہ بچہ پیدا نہیں ہوتا - بچے کو نکالنے کے لئے کیا جاتا ہے (۲) ایمبری آٹومی Embryotomy

**تقع** (ع) گرسنگی - بھوک - بھوکا ہونا +

**تقعیر** (ع) ظاہر عضو کا گڑھا - جیسے ہتھیلی یا پاؤں کے تلوے کا گڑھا - برخلاف ازیں عضو کے اندرونی گڑھے کو تجویف کہتے ہیں

**تقفع** (ع) کسی عضو کا سردی سے ٹھٹھر جانا

**تقلب** (ع) الٹ پلٹ ہونا - پلٹ جانا - لوٹ پوٹ ہونا +

**تقلب النفس** (ع) (۱) دائمی متلی - ہر وقت جی متلانا (۲) اشتہا زائل ہو جانا - بھوک جاتی رہنا + { غثیان لازم }

**تقلص** (ع) باہم آمدن و گرد آمدن - جمع ہونا - سمٹ آنا - اینٹھ جانا (۲) کانٹرکشن Contraction

**تقلص الحجاب** (ع) سینہ اور پہلو کے اندر استر کرنے والی جھلی کا سمٹ کر اوپر کی طرف کھنچ جانا - یہ ایک مرض ہے جس میں سینہ کی اندرونی غشاء اوپر کو اپنے منہ کی طرف کھنچ جاتی ہے جس کی وجہ سے مریض اپنے سینہ کو بالکل سیدھا رکھتا ہے - اور جھکنے پر قادر نہیں ہوتا +

**تقلص الشفتین** (ع) دونوں ہونٹوں کا سکڑنا

**تقلع الاظفار** (ع) ناخن کا اکھڑ جانا +

**تقلیب** (ع) الٹ پلٹ کرنا - گھما دینا - پھرانا مریض کو کروٹ لوانا +

**تقلیح** (ع) دانت صاف کرنا - دانتوں کی زردی و میل چھڑانا +

**تقلیم** (ع) کاٹنا - ناخن تراشنا +

**تقلیہ** (ع) تلنا - اوبالنا - کسی چیز کو روغن وغیرہ میں بھوننا +

**تقمل** (ع) جوئیں پڑنا - جوئیں پیدا ہونا - (۲) تھری ایسس پیڈی کیولوسس Pediculasis

**تقمیط** (ع) نوزائیدہ بچے کو کپڑے میں لپیٹنا (۲) قیدی کے ہاتھ پاؤں باندھنا +

**تقنین الاطعمہ** (ع) انتظام غذا - تدبیر طعام - { تدبیر الاطعمہ } کھانے کا بندوبست - (۲) ڈائی ٹے ٹکس Dietetics

**تقوس** (ع) قوس نما ہونا - کمان کی طرح ٹیڑھا ہونا - پیچھے کو جھک جانا - پیچھے کی طرف خم کھانا (۲) ری کرویشن Recurvation

**تقویر** (ع) گول کاٹنا - کسی چیز کو گول تراشنا

**تقویس** (ع) سامنے کی طرف جھک جانا - آگے کو خم کھانا (۲) اِن کرویشن

**تقہقر** (ع) { **تقہقر الدم** (ع) } تقہقر کے لغوی معنی ہیں لوٹنا واپس ہونا - جدید اصطلاح

طب میں خون کا واپس ہونا (۱) ری گرجی
ٹیشن Regurgitation
نوٹ۔ خون کی بازگشت بعض امراض
قلب میں ہوتی ہے۔ جیسے دہانہ اورطہ
کے تنگ ہونے سے بطن قلب کا خون
بطن کے سُکڑنے پر سارا اورطہ میں چلے
جانے کی بجائے تھوڑا سا بطن میں واپس
آجاتا ہے ◆

**تقیّح** (ع) زخم و ورم وغیرہ میں پیپ پڑجانا۔
پیپانا۔ جوف عضو یا فضائے صدر میں پیپ
جمع ہوجانا (۱) سپیُوریشن
Suppuration
فیسٹر Fester
نوٹ۔ بالائی اور سطحی پیپ پڑنے کو فیسٹر
اور گہری پیپ پڑنے کو سپوریشن کہتے ہیں

**تقیّح البلوریہ** } (ع) رطوبت جلیدیہ کا پیپانا
**تقیّح الجلیدیہ** } رطوبت جلیدیہ میں پیپ پڑ
جانا (انگریزی) فیکوپائی اوسس
Phacopyosis

**تقیّح الدم** (ع) خون کا پیپ دار ہوجانا۔
(۱) پائی ایمیا Pyæmia
ایکوریمیا Ichorrhæmia

**تقیّح الکلی** (ع) گردوں کا پیپانا۔ گردوں
میں پیپ پڑنا (۱) نفروپائی اوسس
Nephropyosis

**تکاثف** (ع) کثیف ہوجانا۔ گاڑھا اور غلیظ
ہوجانا۔ دلدار ہونا۔ فراہم ہونا (۱) کانڈن
سیشن Condensation

**تکثیف** (ع) گاڑھا کرنا۔ سمیٹنا ◆

**تکافؤ** (ع) برابری۔ برابر ہونا ◆

**تکبّد** (ع) کبد یعنی جگر کی مانند ہونا۔ کسی ساخت
کا جگر کی ساخت کی طرح ہوجانا۔ عموماً
ورم ریہ (نمونیا) میں پھیپھڑوں میں یہ
صورت پیدا ہوجایا کرتی ہے (۱) ہیپے
ٹائی زیشن Hepatization

**تکتکہ** (ع) ] تکتکہ اور کتکتہ سرخاب
**کتکتہ** (،،) | کی آواز۔ آہٹ۔ نرم قدم
**خشخشہ** (،،) | کی آواز۔ خشخشہ اور شخشخہ
**شخشخہ** (،،) | کاغذ یا نئے اور کورے
**طشطشہ** (،،) | کپڑے کی آواز۔ طشطشہ
**قرقعہ** (،،) | پھوار کی آواز۔ ہلکے مینہ
کی آواز۔ قرقعہ جوڑ یا ہڈیوں کے چٹخنے
کی آواز۔ گوز۔ ڈاکٹری میں اس قسم
کی آوازوں کے لئے ایک مشترک لفظ
کریپی ٹیشن (Crepitation) آتا
ہے۔ جس کا اطلاق مندرجہ ذیل چار
قسم کی آوازوں پر ہوتا ہے۔ (۱) کان
کے پاس بالوں کو انگلیوں سے ملنے
کی آواز (۲) باریک نمک کو آگ پر
چھڑکنے سے اس کے چٹخنے کی آواز۔
(۳) شکستہ ہڈی کے دو ٹکڑوں کی باہم

رگڑ کی آواز (۴) کسی متخلخل اور پر باد جسم
کے دباؤ کی آواز +

**تکثیج** (ع) دودھ پر بالائی اور چکنائی جمع ہو
آنا۔ زخم کا اوپر سے اچھا ہو جانا +

**تکحّل** (ع) سرمہ لگانا +

**تکدّح** (ع) جلد کا چھل جانا۔ چمڑی کا چھل جانا

**تکدّر** (ع) } آشوب چشم خفیف۔ خفیف
**رمد خفیف** (ر) } آنکھ دُکھنا۔ آنکھ کا گدلا ہو
جانا (۲) ہائی پریمیا آف کنجنکٹائیوا
Hyperæmia of the Conjunctiva

نوٹ۔ تکدر اور رمد کا فرق بقول بعض
رمد میں دیکھیں +

**تکرّج** (ع) کرہ گرفتن۔ پھپھوندی لگ جانا
دوا و غذا وغیرہ میں پھپھوندی لگ کر
رنگ و مزہ بدل جانا +

**تکریر** (ع) } لغوی معنی دوبارہ کرنا۔ مکرر
**تصفیہ** (ر) } کرنا۔ اصطلاحی معنی کسی
عرق کو دوبارہ کشید کرنا۔ یا صاف و خالص
بنانا۔ دوآتشہ کرنا (۲) ریکٹی فی کیشن
Rectification

**تکریر السکر** (ع) شکر کو دوبارہ صاف کرنا

**تکرّع** (ع) آروغ ترش۔ کھٹی ڈکار آنا
(۲) پائی روسس Pyrosis
واٹر برش Water-brush

**تکسّر** (ع) ٹوٹنا۔ اعضا شکنی۔ ہاتھ پاؤں
ٹوٹنا۔ ایک حالت ہے۔ جو تپ لرزہ چڑھنے
سے پہلے عارض ہوتی ہے۔ اس میں اعضا
ٹوٹتے ہیں۔ عضلات میں چبھن ہوتی ہے
اس کے بعد قشعریرہ پیدا ہوتا ہے یعنی
بدن کے رونگٹے کھڑے ہوتے ہیں اس
کے بعد نافض یعنی لرزہ پیدا ہو کر بخار
چڑھ جاتا ہے +

**تکلیس** (ع) چونہ بنانا۔ اصطلاح دواسازی
میں کسی معدنی دوا کو جلا کر چونہ کی مانند
بنانا (۲) کیلسی نیشن Calcination

**تکمید** (ع) سینکنا۔ ٹکور کرنا۔ سینک۔ ٹکور۔
(۲) فومن ٹیشن Fomentation

**تکوّن** (ع) بننا۔ پیدا ہونا (۲) فارمیشن۔
Formation ڈی ویلپ منٹ
Development جینی سس Genesis

**تکوّن الاعصاب** (ع) پٹھوں کا پیدا ہونا
پٹھوں کا بننا (۲) نیوروجینی سس
Neurogenesis

**تکوّن الاعضاء** (ع) اعضاء کا بننا۔ اعضا
کا پیدا ہونا (۲) آرگینوجینی سس
Organogenesis

**تکوّن الانسجہ** (ع) جسم کی ساختوں مثلاً
گوشت پوست اور ہڈیوں کا بننا یا پیدا
ہونا (۲) ہسٹوجینی سس +
Histogenesis

تکوّن جدید (ع) } نئی ساخت یا نئے عضو
تعضون جدید } کا پیدا ہونا۔ بدن میں کوئی
غیر طبعی زیادتی مثلاً رسولی وغیرہ کا پیدا
ہونا (۱) نیوپلازم Neoplasm
نیوگروتھ Newgrath

تکوّن الحصاۃ (ع) پتھری کا بننا۔ پتھری
کا پیدا ہونا (۱) لتھی ایسس Lithiasis

تکوّن السکرۃ (ع) لغوی معنی شکر کا بننا۔ شکر
کا پیدا ہونا۔ جدید طبی اصطلاحی معنی اعضا
بالخصوص جگر میں شکر کا پیدا ہونا جیسا
کہ بالعموم ذیابیطس میں ہوا کرتا ہے +
(۱) گلائیکوجینی سس Glycogenesis

تکوّن العظم (ع) ہڈی کا پیدا ہونا۔ ہڈی کا
بننا (۱) آسٹیوجینی سس Osteogenesis

تکوّن الغضاریف (ع) کرّیوں کا بننا
یا پیدا ہونا (۱) کانڈروجینی سس۔
Chondrogenesis

تکوّن اللمفا (ع) رطوبت لمفاویہ کا بننا۔
یا پیدا ہونا (۱) لمفوسس Lymphosis

تکوّن اللیفات (ع) ریشوں کا بننا یا پیدا
ہونا (۱) آئینوجی نے سس Inogenesis

تکوّن مرضی (ع) مرض کی وجہ سے کسی نئی
ساخت کا پیدا ہو جانا۔ غیر طبعی ساخت
(۱) مارفوسس Morphosis

تکوّن الملوّن (ع) بالوں اور جلد وغیرہ
کو رنگین کرنے والے مادہ کا پیدا ہونا +
(۱) پگمن ٹیشن Pigmentation

تکویع (ع) خون بند کرنے کے لئے کٹے
ہوئے عضو کو گرم تیل میں داغنا +

تکیلس (ع) کیلوس بننا (۱) کائی لوسس
اور کائی لی فی کیشن Chylosis
Chylification

تکیمس (ع) کیموس بننا (۱) کائمی فی کیشن
Chymification

تلافیف (ع) } جمع تلفیف لغوی معنی پیچ۔
تزاربد (〃) } لپیٹ۔ اصطلاح تشریح
میں کسی عضو کے پیچ یا لپیٹ بالخصوص
دماغ کے ابھرے ہوئے پیچ یا لپیٹ
(۱) کنولوشنز Convolution

تلافیف الامعاء (ع) آنتوں میں بل پڑنا۔
تعقد الامعاء } (۲) آنتوں کے بل یا پیچ و
خم۔ آنتوں کی لپیٹیں (۲) والویولس Volvalus

تلافیف دماغ (ع) دماغ کی لپیٹیں +

تلخہ (ف) پتہ۔ مرارہ +

تلزز (ع) ٹھوس ہونا +

تلطیف (ع) } لطیف کرنا۔ رقیق کرنا کسی
ترقیق (〃) } مادہ کو لطیف و رقیق بنانا
(۱) اے ٹی نیوایشن Attenuation
(۲) قدیم طبی اصطلاح میں کبھی تلطیف
کے معنی قلیل غذا دینا۔ کم غذا دینا آتے ہیں

**تلعّب** (ع) رال بہنا۔ رال ٹپکنا منہ
**ترئیل** (ر) سے بلا ارادہ رطوبت جاری
**سیلان اللعاب** (ر) ہونا (۱) سیلی ویشن
Ptyalism ٹایالزم Salivation
Drivelling ڈریولنگ

**تلف** (ع) ضائع ہونا۔ رائگاں جانا۔ ہلاک ہونا

**تلفّظ** (ع) لفظ بولنا۔ لفظ ادا کرنا (۱) آرٹی
کولیشن Articulation

**تلفیف** (ع) لغوی معنی لپیٹ پیچ یا تہ۔
اصطلاح تشریح میں کسی عضو کا پیچ یا
لپیٹ۔ بالخصوص دماغ کا اُبھرا ہوا
پیچ یا لپیٹ (۱) کنولوشن Convolution

**تلقیح** (ع) لغوی معنی باردار ہونا حمل (۲)
جدید طبی اصطلاحی معنی ٹیکہ لگانا +
(۱) کن سیپشن Conception
امپرگنیشن Impregnation
اناکولیشن Inoculation

**تلقیح فوق تلقیح** (ع) ایک حمل میں دوسرے
**حمل علی الحمل** حمل کا ٹھیر جانا۔ حمل پر حمل
**حمل اضافی** ٹھیرنا (۱) سوپرفی کنڈیشن
Superfaoundation سوپرامپریگ-
نیشن Superimpregnation

**تلقیح الجدری** (ع) مادہ چیچک گاؤ سے
**تلقیح بمادۃ الجدری** ٹیکہ لگانا (۱) ویکسی نیشن
**البقری** Vaccination

**تلکّع** (ع) ایک ورم ہے جس کے اوپر آگ
کی طرح شدید سوزش یا جلن ہوتی ہے

**تلمّظ** (ع) چکھنا۔ کھانے کے بعد زبان کا منہ
کے اندر گھمانا تاکہ کوئی چیز دانت وغیرہ
میں پھنس گئی ہو تو نکل آئے +

**تلوّم** (ع) زخم کا انگور لے آنا۔ زخم کا مندمل ہو جانا

**تلوّن** (ع) رنگ برنگ ہونا۔ رنگ بدلنا +

**تلہّب** (ع) التہاب۔ سوزش۔ التہاب
ہونا۔ سوزش ہونا (۱) انفلامیشن۔
Inflammation

**تلہّث** (ع) سانس چھوٹا ہو جانا۔ ہانپنا
**قصر النفس** (ر) سانس چڑھنا (۱) اَن ہی
**صغر النفس** (ر) لیشن Anhelation

**تلہوج** (ع) کامل نضج نہ ہونا۔ خام یعنی
**نضج ناقص** (ر) کچا رہنا +

**تلیسہ** (ع) خصیہ۔ تثنیہ۔ تلیسان

**تلیل** (ع) گردن۔ گردن کا کنارہ +

**تلیین** ۔ (ع) لغوی معنی نرم کرنا۔ اصطلاح
طب میں قبض رفع کرنا۔ آنتوں کو صاف
کرنا۔ ہلکا مسہل دینا +

**تماثل** (ع) لغوی معنی ہم شکل ہونا۔
**تشابہ۔ تناسب** یکساں ہونا۔ طبی اصطلاحی
معنی تناسب اعضاء۔ یعنی اعضاء کا
باہم طبعی طور پر مناسب و مشابہ ہونا۔
(۱) سمیٹری Symmetry

**تَمَارُض** (ع) } بغیر مرض کے بیمار بننا بیماری
**تمرُّض** (ر) } کا بہانہ کرنا جیلہ سے خود
کو بیمار ڈالنا (۱) سیمولیشن Simulation
میلنگرنگ Malingering

**تَمَاسُّ** (ع) چھونا چھیٹی لڑانا - دو عورتوں کا
مخصوص طریقہ پر باہم صحبت کرنا +

**تَمْتَام** (ع) توتلا آدمی وہ شخص جو کلام میں بار
بار (ت) بولے یا (۲) وہ شخص جو حرف
(ت) بولنے سے قاصر ہو +

**تَمْتَمَہ** (ع) } نقصان تکلم - ہکلاپن - ہکلا
تہتہہ (ر) } کر بولنا (انگریزی) ہٹرنگ
لجلجہ (ر) } سٹیمرنگ Stuttering
لکنت (ر) } Stammering
بل بیوشنز Balbuties

**تَمْثِیل** (ع) } غذا کو مشابہ مغتذی کے بنانا
تمثیل الطعام } غذا کو عضو کی صورت میں
تشبیہ } تبدیل کر دینا (۱) ایسی ملیشن
تشبیہ الطعام } Assimilation

**تَمَدُّد** (ع) لغوی معنی کھچنا - تننا - پھیلنا - اور
یہی اس کے عام طبی معنی ہیں - لیکن خاص
طبی اصطلاح میں اُس حالت یا مرض کا
نام ہے جس میں کسی عضو کے اعصاب
وعضلات دونوں جانب سے کھچ کر اس
عضو کو سیدھا اور کشیدہ رکھتے ہیں - مگر
جدید اطباء مصر اس کو اس کے عام طبی
معنوں میں پھیلنا اور ڈھیلا ہونا ہی استعمال
کرتے ہیں (انگریزی) ڈائلے ٹیشن
Dilatation ڈسٹنشن Distention

**تمدد** اور **تشنج** کا فرق - جب کسی عضو
کے اعصاب وعضلات اپنے مبدء کی
طرف کھنچیں جس سے عضو سکڑ جائے
تو اس کو تشنج کہتے ہیں - اور جب کسی عضو
کے اعصاب وعضلات میں دو طرفہ مثلاً
آگے اور پیچھے دونوں جانب کھنچاؤ پیدا
ہو - تو اس کو تمدد بولتے ہیں - گویا تشنج
عضو کے یک طرفہ کھچاؤ کا نام ہے - اور
تمدد دو طرفہ کھچاؤ کا - پس تمدد درحقیقت
دو طرفہ تشنج ہے جس میں عضو اینٹھ کر سیدھا
رہ جاتا ہے - اور تنا رہتا ہے - صاحب
اسباب وعلامات وغیرہ نے جو تمدد کو تشنج
کی ضد بتلایا ہے - اس کے معنی بقول
شیخ صرف اس قدر ہیں - کہ تشنج میں عضو
اینٹھ کر سکڑ جاتا ہے - اور تنتا نہیں -
برخلاف اس کے تمدد میں عضو اینٹھ کر
تن جاتا ہے - اور سکڑتا نہیں - ورنہ در
حقیقت دونوں تشنج ہی ہیں +

**تمدد** اور **کزاز** کا فرق - اگرچہ بعض اطباء
نے تمدد کو عام اور کزاز کو خاص بتلاتے
ہوئے ان دونوں میں فرق بیان کیا ہے
یعنی وہ مخصوص تمدد جو سردی کے باعث

لاحق ہو اُس کو کزاز کے نام سے مخصوص
کیا ہے لیکن تمدد اور کزاز کی ماہیت اور
تعریف کو مدِنظر رکھتے ہوئے ان دونوں
میں صحیح فرق یہ ہے۔ کہ کزاز عام ہے اور
تمدد خاص یعنی کزاز کی وہ خاص صورت
جس میں بدن اینٹھ کر بالکل سیدھا ہو جاتا
ہے۔ اُس کو تمدد کہتے ہیں۔ اور جب کزاز
میں جسم اکڑ کر (۱) آگے (۲) پیچھے یا (۳)
دائیں یا بائیں جانب خم کھا جائے۔ تو
اس کو علی الترتیب (۱) کزاز قدامی (۲)
کزاز خلفی اور (۳) کزاز جانبی کہتے ہیں

**تمدد الاوعیہ** (ع) شریانوں کی باریک شاخوں
کا پھیل جانا یا کشادہ ہو جانا جس کے نتیجہ
میں وہ متورم ہو جاتی ہیں (۱) ویسوڈائلے
ٹیشن Vasodilatation
ٹی لنجک ٹیشیا Telangeictasia
نوٹ۔ تمدد الاوعیہ کی ضد انقباض الاوعیہ
اور تضییق الاوعیہ آتی ہے +

**تمدد الثدیین** (ع) چھاتیوں کا تناؤ۔ چھاتیوں
کا پھول جانا یا سوج جانا اور کڑا ہو جانا

**تمدد الحدقہ** } آنکھ کی پتلی کا پھیل جانا۔
اتساع الثقبہ } یا کشادہ ہو جانا (۱) مِڈری
ایسس Mydriasis

**تمدد غیر کامل** (ع) پیدائش کے وقت
بچے کے پھیپھڑوں کا پورے طور پر کشادہ
نہ ہونا۔ اور اُس کا بخوبی سانس نہ لینا +
(۲) ایٹی لکٹے سِس Atelectasis

**تمدد وریدی** (ع) وریدوں کا کشادہ ہونا
یا پھیل جانا (۱) فلی بیک ٹے سِس
Phlebactasis

**تمدد وعائی** (ع) شریان یا ورید کا پھیل
جانا۔ یا کشادہ ہو جانا (۱) اینجِک ٹے
سِس Angictasis

**تمرط** (ع) } بال گر جانا۔ بال جھڑ جانا
تناسیر (ر) } تمام سر کے بال گر جانا +

**تمرغ** (ع) متردد ہونا۔ درد سے لوٹنا +

**تمریخ** (ع) تیل لگانا (۲) روغن یا کسی دوا
کی جسم پر مالش کرنا (۳) دوائے مالش
(۲) ایمبروکیشن Ambrocation

**تمریض** (ع) تیمارداری کرنا۔ مریض یا مرض
کرنا (۲) نرسنگ Nursing

**تمزق** (ع) } کسی عضو کا پھٹ جانا یا شق
تشقق (ر) } ہو جانا (۱) رپچر Rupture

**تمزق الرحم** (ع) } رحم کا پھٹ جانا۔ رحم کا
انشقاق الرحم (ع) } شق ہو جانا (۲) میٹرار
ایکس Metrorrhexis رپچر آف دی
یوٹرس Rupture of the Utorus

**تمزیق** (ع) پھاڑنا۔ پھٹنا۔ چیرنا۔ چرنا۔
نوچنا۔ بچنا (۲) لیسی ریشن Laceration

**تمسار** (ع) پنساری۔ مفرد دوائیں بیچنے والا

تمطّی (ع) خمیازہ۔ انگڑائی۔ انگڑائی لینا (۱) پینڈی کولیشن Pandiculation

تمکک (ع) چوسنا۔ چوس کر ہڈی سے گودا نکالنا

تمکی (ع) عرق عرق شدن۔ پسینے پسینے ہونا +

تملغم (ع) خلط ملط کرنا۔ ملغوبہ بنانا۔ پارہ کو کسی دھات کے ساتھ ملا کر گرہ بنانا + (۱) املگےمیشن Amalgamation

تململ (ع) بیقرار ہونا۔ کروٹیں بدلنا۔ گرمی یا بیقراری سے بستر میں کروٹیں بدلنا +

تموّج (ع) لہر۔ لہر مارنا۔ طبی اصطلاح میں اُس لہردار حرکت کو کہتے ہیں۔ جو مریض استسقاء کے پیٹ کو دبانے سے انگلیوں کو محسوس ہوتی ہے (۱) فلک چیوٹیشن Fluctuation

نوٹ۔ تموج کو ڈاکٹری میں انڈیولیشن بھی کہتے ہیں۔ لیکن یہ اصطلاح مالٹا فیور میں تموج حرارت۔ حرارت کے باقاعدہ گھٹاؤ بڑھاؤ پر بولی جاتی ہے +

تموز (ع) رومیوں کے سال کا دسواں مہینہ ہندی اساڑھ +

تن (ف) بدن۔ جسم۔ پنڈا +

تناثر (ع) } بال گرنا۔ بال جھڑنا۔ کمزوری
تمرّط (ع) } کے سبب بال گرنا +

تناثر اور تمرط کا فرق۔ اکثر طویل بیماریوں کے بعد کمزوری کے سبب متفرق طور پر بالوں کا گرنا تناثر کہلاتا ہے۔ اور ایک ہی مقام سے اکٹھے بالوں کا گرنا جیسے جٹا کی جٹا پچ جائے۔ تو اسے تمرط کہتے ہیں۔ مگر علاّمہ آملی نے ان دونوں لفظوں کو ایک دوسرے کی جگہ بھی استعمال کیا ہے +

تناسخ (ع) } کایا پلٹنا۔ ایک قالب سے
ارتحال (ع) } دوسرے قالب میں آنا +

(۱) ٹرینس مائی گریشن Transmigration

تناسل (ع) } باہم نسل بڑھانا۔ اولاد پیدا
توالد (ع) } کرنا۔ (۱) جینی ریشن۔ Generation

تناقص (ع) } لغوی معنی گھٹنا یا کم ہونا۔ جدید
فترہ (ع) } طبی اصطلاح میں بخار کا گھٹنا۔ یا خفیف ہونا (۱) رمیشن۔ Remission

تناقص الاحساس (ع) } حس کا کم ہوجانا جواس
کلال الاحساس } کا سست وضعیف ہو جانا (انگریزی) ڈس ایس تھیزیا۔ Dysæsthesia

تناقص البصر } بینائی کا گھٹ جانا۔ نظر کا
ضعف البصر } ضعیف ہوجانا +

(۱) ڈس اوپیا Dysopia ڈس آپیا Dysopsia ایس تھی نوپیا Asthenopia

تناقص الحرکت (ع) (ضعف الحرکت) حرکت

کا کم ہو جانا۔ حرکت کا ضعیف ہو جانا +

(۱) ڈس کن ایزیا Dyskenesia

**تناقص الشم** (ع) } قوت شامہ یعنی سونگھنے کی قوت
ضعف الشم } کا گھٹ جانا۔ یا ضعیف ہو

جانا۔ بُو اور بدبو کو بخوبی محسوس نہ کرنا +

(۱) ڈس آزمیا Dysosmia

**تناقص العرق** (ع) } پسینہ کا کم آنا۔ پسینہ کا
قلت العرق } تھوڑا آنا (۱) اِن ہی ڈروسس

Anhidrosis

**تناقط** (ع) } کسی سیال کا قطرہ قطرہ ہو
تقاط (") } کر ٹپکنا (۱) سٹلی سیڈیم۔

Stillicedium

**تنایک** (ع) پلکوں کا ایک دوسرے پر جم

جانا۔ نیند کا غلبہ ہونا +

**تنحنح** (ع) کھنکھارنا۔ کھنکھار کر گلے کو بلغم سے

صاف کرنا +

**تنخع** (ع) زور سے سنکنا۔ ناک صاف کرنا +

**تنخم** (ع) سینہ (ہوا کی نالیوں) اور ناک وغیرہ

سے بلغم نکال کر دور کرنا +

**تند مزہ** (ف) حریف۔ چرپرا۔ تیز مزہ +

**تندی** (ع) } بدن پر نمی کا ظاہر ہونا۔ بدن
تعرق قلیل (") } کا پسیجنا۔ تھوڑا پسینہ آنا۔

Transpiration

(۱) ٹرنس پائی ریشن

**تنزیف** (ع) خون نکالنا۔ عورت کو حالت

حمل میں خون آنا +

**تنشر** (ع) زخم کے ٹوٹ جانے سے پیپ کا پھیل جانا

**تنسم** (ع) سانس لینا۔ سونگھنا +

**تنشیخ** (ع) دانتوں سے مسوڑوں کے گوشت

کا علیحدہ ہو جانا۔ اور لٹک پڑنا +

**تنطیل** (ع) نطول کرنا۔ تڑیڑا کرنا (دیکھو نطول)

**تنظیف** (ع) دردزہ والی عورت کے اعضا

کا بجبر کھینچنا تاکہ ولادت میں آسانی ہو +

**تنفس** (ع) سانس لینا۔ سانس کا آنا جانا۔

Respiration

دم لینا (۱) ریس پائی ریشن

نوٹ تنفس دو حرکتوں سے مرکب ہے

(۱) سانس اندر کو لینا۔ اس کو طب میں

شہیق اور ڈاکٹری میں انسپائریشن کہتے

ہیں۔ اور (۲) سانس کو باہر کو چھوڑنا اس

کو طب میں زفیر اور ڈاکٹری میں ایکسپائریشن

کہتے ہیں +

**تنفس انتصابی** (ع) } دمہ کی ایک سخت اور
انتصاب النفس } بری قسم ہے جس میں مریض

جب تک سیدھا نہ ہو۔ اور گردن کو سیدھا

نہ کرے۔ سانس نہیں لی جاتی۔ اس لئے

اس مرض کے مریض کو زمین یا بستر پر

بیٹھنا دشوار ہوتا ہے۔ (۱) آرتھا پنیا۔

Orthopnœa

**تنفس طفلی** (ع) بچپن کا تنفس۔ اس کی خصوصیت

یہ ہے کہ تنفس کی آواز ذرا اونچی اور لمبی

ہوتی ہے۔ جیسا کہ بچوں میں دیکھا جاتا ہے

(۲) پیورائل ایس پائی ریشن۔ Purile Respiration

تَنَفُّسُ الصُّعَدَا (ع) آہ سرد۔ ٹھنڈی سانس گہری سانس۔ لمبی سانس +

تَنَفُّطْ (ع) چھالا پڑنا پھپھولا پڑنا (۱) بلسٹرنگ Blistering ویسی کیشن Vesication

تَنْفِيثْ (ع) لغوی معنی تھوکنا۔ طبی معنی بلغم تھوکنا یا ہوائی نالیوں سے بلغم کو بذریعہ کھنکار خارج کرنا (۱) ایکس پکٹوریشن Expectoration

نوٹ۔ مذکورہ ڈاکٹری لغت کا اطلاق عرف عام میں تھوک اور بلغم پر بھی ہوتا ہے

تَنْفِيطْ (ع) آبلہ ڈالنا۔ چھالا ڈالنا۔ چھالا ڈال کر جذب رطوبات کرنا۔ (۱) بلسٹرنگ Blistering ویسی کیشن Vesication

تَنْقِيطْ (ع) کسی سیال کا قطرہ قطرہ ٹپکانا۔ بوند بوند ٹپکانا (۱) انسٹلیشن Instillation

تَنْقِيرْ (ع) } چیچک کے داغ چیچک کے
اثر الجدری (ع) } داغ پڑنا (۱) پٹ Pit
پٹنگ Pitting

تَنْقِيَہْ (ع) پاک وصاف کرنا۔ اصطلاح میں بدن کو مواد سے پاک وصاف کرنا +

تَنْكِيسْ (ع) } لغوی معنی لوٹانا۔ اوندھا کرنا
قدح (ع) } اصطلاح طب میں ایک عمل ہے جس میں قرنیہ کے سامنے پتلی سوئی چبھو کر رطوبت جلیدیہ کو نیچے کی طرف رطوبت زجاجیہ میں گرا دیتے ہیں۔ جہاں وہ جذب ہوتی رہتی ہے۔ قدیم یونانی اطباء اس عمل کو مرض نزول الماء (موتیا بند) میں کیا کرتے تھے۔ اور ہندوستان و پنجاب میں بعض کحال جن کو راول کہتے ہیں۔ اب بھی اس عمل کو کرتے ہیں لیکن ممالک یورپ میں اور دیگر ترقی یافتہ ممالک میں یہ عمل اب متروک ہو چکا ہے (۱) کوچنگ Couching ریکلی نیشن Reclination

نوٹ۔ آج کل موتیا بند میں جو نشتکاری کی جاتی ہے۔ اس میں قرنیہ کے کنارے میں شگاف دے کر رطوبت جلیدیہ آنکھ کا موتی، کو نکال دیتے ہیں۔ اس عمل کو ڈاکٹری میں ایکسٹریکشن آف کیٹریکٹ کہتے ہیں +

تَنْمِيَہْ (ع) درخت۔ حیوان یا انسان کا بڑھنا

تَنُّورُ الْبَدَنْ (ع) تنورہ شکم۔ جوف شکم۔ پیٹ کا تنور۔ مراد ہے پیٹ کے جوف سے جس میں معدہ و آنتیں و جگر و طحال اور گردے وغیرہ ہوتے ہیں۔ ایبڈومی نل کیویٹی Abdominal Cavity

تَنُّورِيَّہْ (ع) تندور کا پکا ہوا کھانا +

تَنْوِيرْ (ع) روشن کرنا (۱) ایلومی نے شن Illumination

**تنویم** (ع) نیند لانا۔ یا سُلانا۔ خواہ بذریعہ کسی
دوا کے ہو یا کسی عمل کے۔ ڈاکٹری میں
اس تنویم کو جو کسی عمل کے تابع ہو ہپناٹزم
Hyphotism اور مسمریزم
Mesmerism کہتے ہیں ٭
نوٹ۔ ہپناٹزم (عمل توجہ) ایک قدیم
عمل ہے جس کے ذریعے عامل اپنے
معمول کو بیہوش اور بے خبر کر دیتا ہے
چنانچہ اس قسم کے عامل کم و بیش ہر ملک
میں پائے جاتے ہیں۔ اس عمل کو میسمر
نامی ایک بڑے جرمنی عامل کے نام پر
نامزد کرتے ہوئے مسمریزم کہتے ہیں ٭

**تواء** (ع) چلیپا شکل (×) کا داغ ٭

**توابع امور طبعیہ** (ع) وہ چیزیں جو امور طبعیہ
کے تابع ہیں۔ اور وہ چار ہیں (۱) اجناس
یعنی مذکر و مونث (۲) اسنان یعنی بچپن۔
جوانی اور بڑھاپا۔ (۳) الوان یعنی سیاہ
یا سفید یا سُرخ یا زرد رنگ (۴) سحنات
یعنی موٹاپا یا دُبلا پن ٭

**توابل** (ع) جمع ہے تابل کی۔ گرم مصالحہ جو
کھانے میں ڈالتے یا اوپر سے چھڑکتے
ہیں۔ مثلاً زیرہ۔ الائچی۔ لونگ۔ سیاہ
مرچ وغیرہ ٭

**تواری** (ع) پوشیدہ ہونا۔ غائب ہونا چھپ جانا

**توالد و تناسل** (ع) اولاد پیدا کرنا۔ باہم نسل
بڑھانا (۲) جینی ریشن Generation

**توأم** (ع) ہمزاد۔ جوڑواں بچہ جو ایک ہی وقت
میں ایک حمل سے دوسرے بچے کے ہمراہ
پیدا ہو (۲) ٹوِن Twin

**توأمان** (ع) دو بچے جو ایک ساتھ ایک ہی
حمل سے پیدا ہوں (۲) ٹوِنز Twins

**توثہ** (ع) کِیل۔ مُہاسے۔ رُخسار کی ریم دار
پھنسی۔ بقول شیخ نجیب الدین سمرقندی
توثہ ایک ریم دار پھنسی ہے جو خلط غلیظ
حاد سے اکثر رخسارہ کے عمق میں پیدا
ہوتی ہے۔ لیکن اس لفظ کی مناسبت کو
مدنظر رکھتے ہوئے کہ وہ پھنسی شکل میں
سیاہ توت کے مشابہ ہوتی ہے۔ یا وہ
زخم توت کی طرح سے دانہ دار ہوتا ہے
تو غالب خیال ہوتا ہے۔ کہ یہ ایک قسم کا
ہی پی تھیلی اُدما ہے ٭

**توثہ** (ع) ایک قسم کی ریم دار پھنسی جو خلط غلیظ
حاد سے اکثر رخسارہ کے عمق میں پیدا
ہوتی ہے۔ اور کبھی مقعد اور فرج میں
پیدا ہوتی ہے (۲) ایک قسم کی بواسیر جس
کے مسّے نرم اور سیاہ توت کے مشابہ
ہوتے ہیں۔ یا بواسیر شفت جو شکل میں
اکثر سیاہ توت کے مشابہ ہوتی ہے (۳)
آنکھ کا ایک مرض جس میں اندرونی کویہ
میں سُرخ سیاہی مائل نرم گوشت کا ایک

زائدہ مثل نوت کے پیدا ہو جاتا ہے جو کبھی نچلے پپوٹے میں یا بالائی پپوٹے میں ہوتا ہے

توثہ اور طرفہ کا فرق۔ آنکھ کے اندرونی کونہ میں جو ایک سیاہی مائل لحمی افزونی مثل توت کے پیدا ہو جاتی ہے۔ اس کو توثہ کہتے ہیں۔ اور آنکھ کے پردہ ملتحمہ پر جو ایک خونی نقطہ سا پیدا ہو جاتا ہے۔ وہ طرفہ کہلاتا ہے

تَوَجُّر (ع) بکراہت دوا پینا۔ دوا پیتے وقت منہ بنانا ٭

تَوَجُّع (ع) دردمند ہونا (۲) حاملہ کا چوتھے مہینے پہلی مرتبہ اپنے پیٹ میں جنین کی حرکت محسوس کرنا (۱) کیوکننگ Quickening

تَوَجُّب (ع) دن رات میں صرف ایک بار کھانا کھانا (۲) واجب یا لازم کرنا ٭

تَوَحُّش (ع) } آدمیوں سے بھاگنا۔ لوگوں سے نفرت کرنا۔ تنہائی پسند ہو جانا (۱) مس اینتھروپی Misanthropy
تنفّر (") }

تَوَرُّع (ع) پرہیزگاری۔ پرہیزگاری کرنا بچنا۔ احتیاط کرنا ٭

تَوَرُّک (ع) چوتڑ کے بل بیٹھنا یا لیٹنا یا سونا گود میں لینا ٭

تَوَرُّم (ع) ورم کرنا۔ سوجنا۔ ابھار ٭ (۱) ان ٹیومی سنس Intumescence

تَوزِیع (ع) لغوی معنی تقسیم کرنا۔ اصطلاحی معنی برابر تقسیم کرنا یا درجہ بدرجہ تقسیم کرنا

تَوزِیغ (ع) جنین کا ماں کے پیٹ میں صورت پکڑنا

تَوَقَان (ع) مشتاق ہونا۔ آرزومند یا خواہشمند ہونا

تَوَقُّف (ع) وقفہ کرنا۔ دیر کرنا۔ ٹھہرنا ٭

تَوَقُّفُ الدَّم } (ع) خون کی رکاوٹ۔ خون کا کم آنا۔ عروق دمویہ کے سکڑنے سے مقامی اور عارضی طور پر خون کا رک رک کر اور کم آنا ٭ (۱) اسکیمیا Ischemia
قلت ورود الدم }

تَوَلُّدُ الصَّدِید (ع) پیپ کا پیدا ہونا۔ پیپ کا پڑنا (۱) پائیو جینیسس Pyogenesis پائی اوسس Pyosis

تولہ (ث) } اڑھائی مثقال یا ۱۲ ماشہ کا وزن جو عام طور پر ہندوستان میں مرسوم ہے۔ صاحب قسطاس الاطبا نے بھی اس کو لکھا ہے ٭
تولچہ (") }

تَون (ع) رحم (۲) رحم میں نطفہ قرار پانے کا مقام

تَہَبُّج (ع) ورم رخو۔ ورم ریحی۔ ڈھیلا ورم۔ پھولا پن۔ بھربھراہٹ۔ سوجن جو دبانے سے دب جائے۔ (۱) اڈیما Edema

نوٹ۔ اس قسم کا ورم جو ہر عضو میں ریح کے بھر جانے سے ہوا کرتا ہے ٭

تَہَبُّج۔ اوذیما اور ورم رخو کا فرق۔ ورم رخو یا اوذیما ایک قسم کا نرم اور سفید ورم ہے کہ جس میں حرارت اور درد نہیں

ہوتا۔ لیکن گرانی ہوتی ہے اور وہ دبانے
سے دب جاتا ہے۔ اور تہبج بھی درحقیقت
ورم رخو ہی ہے۔ فرق صرف اتنا ہے۔ کہ
اس میں ریح ہوتی ہے۔ پس جب تہبج کو انگلی
سے دبائیں تو وہ دب جاتا ہے۔ اور جب
انگلی کو اٹھالیں تو اس کے دباؤ کا نشان جلد
غائب ہوجاتا ہے۔ اور ورم رخو یا اوذیما میں
انگلی کے دباؤ کا نشان ذرا دیر تک رہتا ہے۔

**تہبج۔ نفخہ۔ اور ترہل کا فرق۔** تہبج
اور نفخہ دونوں کا سبب ریح کا اجتماع
ہے۔ کہ تہبج دبانے سے دب جاتا ہے لیکن نفخہ
نہیں دبتا۔ اور ترہل صرف ڈھیلے پن کو
کہتے ہیں۔ جو بلغم رقیق کے غلبہ سے پیدا ہوتا ہے

**تہبج الصفن** (ع) فوتوں کا ورم رخو۔ فوطوں
کی سوجن (ا) اڈیما آف دی سکروٹم۔
Edema of the Scrotum

**تہبج الطحال** (ع) ورم رخو طحال۔ تلی کا بڑھ
جانا (ا) انلارج منٹ آف دی سپلین۔
Enlargement of the Spleen

**تہوع** (ع) ابکائی۔ سوکھی قے۔ معدہ کا قے
کے لئے حرکت کرنا۔ لیکن اس میں کچھ نہ
نکلنا (ا) ریچنگ Retching

**تہوع۔ قے۔ اور غثیان کا فرق** دیکھو
غثیان میں +

**تہویہ** (ع) لغوی معنی ہوا دینا۔ اصطلاحی معنی
تازہ ہوا دینا۔ مکان میں تازہ ہوا کی آمد
رفت کا انتظام کرنا۔ (ا) وینٹی لیشن +
Ventilation

**تہییج** (ع) ہیجان۔ تحریک۔ برانگیختگی جنبش۔
**تنبیہ** (ا) چھیڑ (ا) اری ٹیشن Irritation
اری ٹی بیلٹی Irritability ایکسائی
ٹیشن Excitation

**تہییج شدید** (ع) تحریک قوی۔ شدید برانگیختگی
**تنبیہ شدید** (ر) زوردار چھیڑ (ا) اری تھزم
Erethism

**تہییج عصبی** (ع) عصبی قوت اور عصبی احساس
کا بڑھ جانا (ا) نیوروستھینیا۔
Neurasthenia

**تہییج مقابل** خراش مقابل۔ بیرونی خراش
**تہییج خارجی** اس قسم کی خراش کسی اندرونی
عضو کی سوزش کو کم کرنے کی غرض سے
اس کے مقابل جلد پر کسی محرش دوا مثلاً رائی
وغیرہ کے لگانے سے پیدا کی جاتی ہے۔
جیسا کہ دردسینہ وغیرہ میں عام طور پر رائی
وغیرہ کا پلستر لگا دیا کرتے ہیں (ا) کونٹراری
ٹیشن Counter-irritation

**تہییج** (ع) ہیجان میں لانا۔ برانگیختہ کرنا
**تنبیہہ** (ر) حرکت یا جنبش دینا۔ چھیڑنا
ابھارنا (ا) ایکسائی ٹیشن Excitation
اری ٹیشن Irritation

تہبیف (ع) لوزدہ ہونا۔ لُو کا مارا ہوا ہونا +

تہبیگاہ (ف) خاصرہ۔ کوکھ۔ بکھی +

تیّتا (ع) وہ شخص جو دخال سے پہلے منزل ہو جائے یا وہ جو جماع کے وقت گوز کرے +

تیبّس الجلد (ع)
تصلب الجلد (ع) } جلد کا خشک ہو جانا۔ جلد کا سخت ہونا (۲) سکلی روڈرما

Scleroderma

تیبّس موتی (ع) مرنے کے تھوڑی بعد جسم کا اکڑ جانا سخت وخشک ہو جانا (۲) رائی گر مارٹس

Rigor Mortux

تیّد (ع) نرمی۔ آہستگی +

تیّع (ع) سیال چیز کا بہنے لگنا۔ پکڑ جانا۔ اٹھانا قے کرنا +

تیغہ پشت (ف) ریڑھ کی ہڈی۔ ریڑھ +

تیک مولم
عصابیہ (ع) } تیک معرب ہے ٹِک Tic کا جس کے معنی ہیں درد عصب لیکن جدید طبی اصطلاح میں یہ لفظ درد ابرو و درد چہرہ کے لئے استعمال کیا جاتا ہے اس مرض میں کبھی ایک ابرو میں اور کبھی نصف چہرہ میں درد ہوا کرتا ہے (۲) ٹک ڈولورو Tic Douloueux

تیتّم (ع) بمعنی توام یعنی جوڑیا بچے جو ایک ہی حمل میں پیدا ہوں +

تیّنی (ع) جرب العین یا ککرے جو انجیر کے دانوں کے مشابہ ہوتے ہیں (۲) ایک قسم کا گنج جس کے زخم گول گول اور سخت اوپر سے سرخ۔ لیکن اندر سے انجیر کی طرح دانہ دار ہوتے ہیں +

تیّبہ (ع) باطن اذن۔ اندرونی کان۔ کان کا اندرونی حصہ (۲) لیبرنتھ Labyrinth

نوٹ۔ تیبہ کے لغوی معنی ہیں بھول بھلیاں چونکہ کان کا اندرونی حصہ نہایت پیچیدہ ہے۔ اس لئے اس نام سے موسوم ہوا +

## ث

ثاب (ع) جمائی لینا +

ثابت بن قرہ حرانی یہ اپنے وقت کا ایک فاضل اور نامور طبیب تھا خلفائے عباسیہ (خلیفہ ہارون رشید خلیفہ ماموں رشید خلیفہ المعتصم و خلیفہ المتوکل و غیرہ) کے زمانہ میں یونانی کتب طبیہ وغیرہ کے جن نامور اطبا نے نہایت قابلیت سے تراجم کئے۔ ان میں سے ایک یہ بھی تھے۔ چنانچہ (۱) یحیٰی بن موسیہ (۲) حنین بن اسحاق (۳) ثابت بن قرہ اور (۴) قسطا بن لوقا زیادہ ممتاز حضرات تھے۔ ثابت بن قرہ کتاب ذخیرہ کا بھی مصنف ہے۔ لیکن یہ ذخیرہ خوارزم شاہی وہ

کتاب نہیں ٭

ثَاقِبْ (ع) | ثاقب کے لغوی معنی ہیں شق
ثَاقِبَہ (ع) } چمکدار۔ سوراخ کرنے والا۔
مِشْقَاب (ع) | (برما) اصطلاح طب میں ایک
قسم کے درد کو بھی وجع ثاقب کہتے ہیں جس
میں مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ عضو
ماؤف میں کوئی برمے سے سوراخ کرتا ہے
ڈاکٹری میں ثاقبہ و مشقاب بمعنی برما کو پرفوریٹر
Perforator کہتے ہیں ٭

ثَآلِیل (ع) جمع ہے ثؤلول کی۔ مسے (۲) ویریوکا
Verruca وارٹس Warts

ثَاؤُ (ع) نرمی سستی۔ ڈھیلاپن۔ نمی۔ جاڑا۔ سردی

ثَاوُفْرسْطَس Theopbratus جس کا اصلی
نام ترتامس (Tyrtamus) تھا۔ جزیرہ
لس بوس کے مقام آریسہ میں ارسطو کی
پیدائش سے چودہ سال بعد ۳۷۰ سال قبل
از مسیح پیدا ہوا۔ یہ ارسطو کا نامور شاگرد اور
اُس کا خالہ زاد بھائی تھا۔ ارسطو نے اس کو
اپنا وصی اور مسند درس کا جانشین بنایا تھا
ثاوفرسطس علم نباتات کا ماہر بلکہ موجد تھا
یورپ میں علم نباتات کا اولین مصنف بھی
یہی ہوا ہے۔ اس کی کتاب تاریخ نباتات
۱۶۴۴ء میں لاطینی و فرانسیسی زبانوں میں
ترجمہ ہو کر شائع ہوئی۔ علاوہ ازیں اس نے
اور بھی کئی ایک کتابیں لکھیں۔ جن میں سے
کتاب النفس کتاب الحس والمحسوس۔ اور
کتاب توحید جو حکیم دمقراط کے لئے لکھی تھی
خاص طور پر قابل قدر مانی جاتی ہیں ٭

ثَاہِنَۃ (ع) حلق یا لہات یعنی حلق کا کوّا۔ دل کا غلاف

ثَأْیُ (ع) سیون کھل جانا۔ مجروح ہونا۔ زخمی ہونا ٭

ثُبَاتْ (ع) پائداری۔ قیام۔ اپنی جگہ پر قائم و
استوار ہونا۔ ٹھہرنا۔ جدید طبی اصطلاح میں
ثبات کے معنی تحمل حرارت کے بھی آتے ہیں
جس کے مقابلہ میں انگریزی اصطلاح
فیکسٹی Fixity آتی ہے ٭

ثُبَاتْ (ع) مرض معذوری۔ بیماری جو اُٹھنے
بیٹھنے سے مجبور کر دے ٭

ثَبْرُ (ع) روک دینا۔ نا امید کرنا۔ سوج جانا۔
گھاؤ کھل جانا ٭

ثُبُور (ع) زیان۔ نقصان۔ ہلاکت۔ ہلاک ہونا
نیست و نابود ہونا۔ ہلاکت یا موت کے
وقت زبان باہر نکالنا ٭

ثَتْن (ع) مسوڑھوں کا ڈھیلا ہو جانا۔ مسوڑھوں
سے بدبو آنا۔ اور اُن کا گوشت سڑ جانا ٭

ثَجّ (ع) بہنا۔ بہانا۔ مذبوح کا خون بہانا ٭

ثُجْرَہ (ع) پشت زمین۔ سینہ کا گڑھا۔ سینہ
کا وسط۔ چنبر۔ گردن کے گڑھے کا گرداگرد
جمع ثُجَر ٭

ثُجَیْرَہ (ع) گٹھلی۔ پھوک جو کسی چیز کے نچوڑنے
سے حاصل ہو ٭

ثَخْثَخہ (ع) ہکلی آواز۔ ہکلا کر بولنے کی آواز +

ثُخْف (ع) ہر چیز پرت دار۔ اوجھ - (۱) جھری جمع اثخاف +

ثَخُن (ع) حجم۔ دَل۔ موٹا اور دلدار ہونا +

ثَخِین (ع) موٹا فربہ۔ دلدار لیکن اصطلاح طب میں عموماً غلیظ اور کثیف چیز پر بولا جاتا ہے
(۱) انس پس سیٹڈ Inspissated

ثَخِینَۃُ الجِلْد (ع) / خشونۃ الجلد (ع) } جلد کا کھردرا ہونا۔ جلد پر کانٹے کھڑے ہونا (۱) اے کینو ڈرمے ٹس Echinodermatus

ثُدَام (ع) صافی جس میں کوئی چیز چھانی جائے +

ثَدْع (ع) سر توڑنا +

ثَدْق (ع) روان ہونا۔ چیرنا۔ پھاڑنا +

ثَدِم (ع) توتلا۔ وہ شخص جو تتلا کر بات کرے +

ثَدِن (ع) موٹا اور پُر گوشت ہوجانا۔ گوشت کا بدبودار ہوجانا +

ثَدْی (ع) پستان۔ چوچی۔ عورت و مرد دونوں کے پستانوں پر بولا جاتا ہے جمع اَثداء و ثُدی +
(۱) مَمّا Mamma

ثدی اور ثندوہ کا فرق۔ ثدی کا لفظ عام ہے عورت و مرد دونوں کے پستان پر اطلاق پاتا ہے اور ثندوہ کا لفظ خاص ہے۔ صرف مرد کے پستانوں پر بولا جاتا ہے +

ثَدْیَا (ع) عورت جس کے پستان بڑے بڑے ہوں

ثَدْیُ الصِّنَاعِی (زجاجۃ الرضاعۃ) (ع) بچوں کو دودھ پلانے کی شیشی (۱) سکلنگ باٹل

ثَرْب (ع) باشوم پیہ۔ چادر پیہ۔ پیٹ کا چربیلا پردہ جو آنتوں پر چھایا ہوا ہے۔ یہ درحقیقت پردۂ صفاق کا ہی ایک پرت یا حصہ ہے۔ جو صفاق کے نیچے فم معدہ سے قولون تک حاوی ہوتا ہے۔ (۱) اومینٹم Omentum ایپی پلون Epiploon کال Caul

نوٹ۔ کال اس جھلی کو بھی کہتے ہیں۔ جو پیدائش کے وقت بچہ کے سر پر لپٹی ہوئی نکلتی ہے۔ یہ درحقیقت مشیمہ یعنی غلاف الجنین کا ایک حصہ ہوتا ہے +

فائدہ۔ ثرب کے دو حصے ہوتے ہیں (۱) ثرب کبیر جو معدہ کے بڑے خم سے شروع ہو کر قولون تک جاتا ہے (۲) ثرب صغیر جو معدہ کے چھوٹے خم سے شروع ہو کر جگر تک جاتا ہے۔ ثرب کبیر کو انگریزی میں گریٹ اومینٹم Great Omentum اور ثرب صغیر کو لیسر اومینٹم Lesser Omentum کہتے ہیں

ثَرْد (ع) ہونٹ کی پھٹن +

ثَرْط (ع) سریش و سرگین یعنی گوبر (۲) عیب۔ ابلہی۔ احمق پن۔ بیوقوفی +
(۱) ایڈیوسی Idiocy

ثُرُم (ع) جڑ سے دانت اکھڑ جانا۔ یا صرف سامنے کے دانت گر جانا +

ثرمومتر (ع) معرب ہے تھرمامیٹر کا مقیاس الحرارت

یعنی گرمی یا بخار کے دریافت کرنے کا آلہ +

(۱) تھرمامیٹر Thermometer

ثَرِید (ع) اشکنہ۔ سالن روٹی۔ روٹی کے ٹکڑے شوربے میں بھیگے ہوئے +

ثَرٰی (ع) تری۔ نمی۔ پسینہ +

ثَطّ (ع) چٹ کوڑھیا۔ وہ شخص جس کی داڑھی میں تھوڑے بال ہوں +

ثُطَاعِی (ع) مریض زکام۔ وہ شخص جس کو زکام ہو

ثَطع (ع) گوز مارنا۔ زکام زدہ ہونا +

ثَعّ (ع) قے کرنا (۲) زخم سے خون بہنا۔ وہ زخم جس سے خون بہتا رہے +

ثَعَارِیر (ع) مسّے۔ ناک کی پھٹن +

ثَعثَعَہ (ع) بات کرنے میں ث اور ع بہت بولنا۔ قے کی آواز +

ثَعَر (ع) مسّوں کی کثرت۔ مسّوں کا زیادہ ہونا +

ثَعَط (ع) گوشت۔ چمڑے یا پانی کا بدبودار ہوجانا

ثَعَل (ع) دانتوں کا ٹیڑھا نکلنا۔ دانتوں کا آگے پیچھے نکلنا۔ ایک دانت کے پیچھے دوسرا دانت نکلنا +

ثَغَبَہ (ع) بھوک۔ بھوکا ہونا +

ثَغَر (ع) آگے کے دانت (۲) یا آگے کے دانت نکالنا یا ٹوٹنا +

ثُغُرَت (ع) رخنہ۔ گڑھا۔ جو گلے میں چنبر گردن کے اوپر واقع ہے۔ سینہ پر کا گڑھا یا مقام جسے ہندی میں کوڑی کہتے ہیں +

ثُغُور (ع) دانت ٹوٹنا۔ دودھ کے دانت ٹوٹنا

ثُفل (ع) پھوک۔ تلچھٹ۔ پاخانہ۔ ڈاکٹری میں ثفل یعنی پھوک کو مارک Mark اور ثفل یعنی پاخانہ کو فی سیز Fæces کہتے ہیں +

ثُفُورَت (ع) اچاری۔ مرتبان معجونات و مربہ جات کا برتن +

ثَقب (ع) چھید کرنا۔ سوراخ کرنا +

(۱) پرفوریشن Perforation

ثُقب (ع) } سوراخ۔ چھید۔ واحد ثقبہ
ثُقبَہ (ع) } جمع ثقب اور ثقوب +

(۱) پرفوریشن Perforation فوریمن Foramen ، اوپننگ Opening

نوٹ۔ ڈاکٹری کی اصطلاح تشریح میں ہڈیوں وغیرہ میں جو طبعی سوراخ ہوتے ہیں۔ ان کو فوریمن کہتے ہیں۔ اور علم الامراض میں اُس سوراخ کے لئے جو کسی جوف دار عضو میں پیدا ہو جائے۔ پرفوریشن کا لفظ آتا ہے +

ثُقبِ اَعوَرِی / ثُقبۂ اَعوَرِیّہ } اعور یعنی کانی آنت کا سوراخ فورمین سیکم Foramen Cæcum

ثُقبۂ بَیضِیّہ (ع) بیضاوی سوراخ (۱) قلب کا ثقبۂ بیضیہ فورمین اوویلی جو بحالت جنین قلب کے دونوں اُذن کے درمیان ہوتا ہے لیکن مولود میں مسدود ہو جاتا ہے یعنی

پیدائش کے بعد بند ہو جاتا ہے (۲) عظم وتدی
(سفینائڈ) کا ثقبہ بیضیہ وہ سوراخ ہے جو اس
کے بڑے بازو میں ہوتا ہے (۳) عظم لا اسم لہ
(آسا انامی نیٹا) کا وہ سوراخ ہے جو عظم عانہ
اور عظم ورک کے مابین ہوتا ہے (۴) دماغ کے
بطن مقدم کا ثقبہ بیضیہ۔ وہ سوراخ ہے۔ جو
بطن مذکور کے دائیں اور بائیں حصّوں کے
مابین ہوتا ہے۔ اسی کو مجمع البطنین بھی کہتے
ہیں +

ثُقبُ القَرنِیَّۃ (ع) آنکھ کے پردہ قرنیہ میں سوراخ
کرنا۔ یہ عمل قدح چشم (آنکھ بنانے) میں کیا
جاتا ہے (۱) کیریٹونکسس Keratonyxis

ثُقباتُ القَنَواتِ اللَّبَنِیَّۃ (ع) سرپستان
میں دودھ کے سوراخ +

ثُقبۂ بطنیّہ (ع) / حلقۂ بطنیّہ (ع) } سوراخ شکم۔ پیٹ کا سوراخ
یہ دو قسم کا ہوتا ہے۔ ایک سوراخ
شکم اندرونی اور دوسرا سوراخ شکم بیرونی۔
(۲) ایبڈومینل رِنگ Abdominal Ring

ثُقبۂ بطنیّہ باطنہ (ع) سوراخ شکم اندرونی۔
حلقۂ بطنیہ باطنہ } پیٹ کا اندرونی سوراخ۔ وہ
بیضوی شکل کا سوراخ جو شکم کے آڑے عضلہ
کی جھلی (ٹرینسورس فیشیا) میں کنج ران کے
قریب رباط اربیہ (پوپارٹ لگیمنٹ) سے
تقریباً ایک انگشت ہوتا ہے۔ اس کی راہ
مردوں میں حبل المنی (سپرمیٹک کارڈ) اور
عورتوں میں رباط مستدیر (رونڈ لگیمنٹ)
گذرتا ہے (۱) انٹرنل ایبڈومینل رنگ
Internal Abdominal Ring

ثُقبۂ بطنیّہ ظاہرہ (ع) سوراخ شکم بیرونی۔
حلقۂ بطنیہ ظاہرہ } پیٹ کا بیرونی سوراخ۔ وہ
مثلث شکل کا سوراخ جو شکم کے بیرونی
ترچھے عضلہ (اکسٹرنل اوبلیک مسل) کے
نسدار حصہ میں عظم عانہ کے تقریباً وسط سے
اوپر شکم کے اندر ہوتا ہے۔ اس کی راہ سے
بھی مردوں میں حبل المنی اور عورتوں میں
رباط مستدیر گذرتا ہے +
(۲) ایکسٹرنل ایبڈومی نل رنگ
External Abdominal Ring

ثُقبۂ البَول (ع) پیشاب کا سوراخ (۲) میٹس یوریزی Meatus Urinary

ثُقبۂ رحمیّہ (ع) قاذف نالی کا سوراخ جو جوف رحم
میں کھلتا ہے +

ثُقبۂ صافنیّہ (ع) جنگاسہ میں ورید صافن کے
گذرنے کا سوراخ (۲) سفینس اوپننگ

ثُقبۂ عنبیّہ (ع) / انسان العین } مردمک۔ مردمک چشم۔ پتلی۔
پردہ عنبیہ کا سوراخ۔ وہ
چھوٹا سا گول سوراخ جو آنکھ کے طبقہ عنبیہ
(آئرس) کے بیچ میں ہوتا ہے +
(۲) پیوپل Pupil

ثُقبۂ مستدیرہ (ع) گول سوراخ۔ جو عظم القاعدۂ

کے بڑے بازو میں ہوتا ہے (۱) فوریمن روٹنڈم
Foramen Rotendum

ثُقبۂ مِنشاریہ (ع) گول آری کا سوراخ جو سر کی ہڈی میں کیا جاتا ہے (۱) ٹری فائی نیشن
Triphination

ثُقبۂ نَحَر (ع) وہ گڑھا جو ہنسلی کی ہڈیوں کے جائے ملاپ پر واقع ہے +

ثَقف (ع) عقلمند ہونا - تیز و چالاک ہونا +

ثِقل (ع) گرانی - بوجھ - بھاری ہونا - بوجھل ہونا ثقل بمعنی گرانی کو ڈاکٹری میں گریوٹی Gravity کہتے ہیں +

ثِقلِ سَمع (ع) گرانی گوش - اونچا سننا +

ثِقلُ اللِسان (ع) زبان کا بھاری ہونا - زبان کا موٹا ہونا - پورے طور پر حرف ادا نہ کرسکنا - (۱) ڈفیکلٹی آف اسپیچ Difficulty of Speech ہیوی نیس آف دی ٹنگ Heavyness of the Tongue

ثِقلِ نَوعی (ع) مخصوص گرانی - وزن مخصوص وزن متناسبہ (۱) اسپیسفک گریویٹی Specific Gravity

ثَقیف (ع) چالاک - تیز - چنانچہ تیز سرکہ کو خل ثقیف بولتے ہیں +

ثَقیل (ع) گران - بوجھل - بھاری - اصطلاح طب میں وہ غذا جو سریع الہضم نہ ہو اور دیر تک معدہ میں ٹھہرے - اور گرانی پیدا کرے +

ثُکل (ع) موت - ہلاکت - بے اولاد ہونا - کوئی آل اولاد نہ ہونا +

ثُلال (ع) ہلاکت +

ثَلج (ع) کسی چیز کو برف میں تر کرنا - برف گھولنا خوش ہونا - خنک دل ہونا - برف - انگریزی میں ثلج بمعنی برف کو آئس Ice کہتے ہیں

ثَلط (ع) پتلا پاخانہ +

ثَلم (ع) سوراخ کرنا - سوراخ دار ہونا +

ثُلمہ (ع) شگاف - رخنہ - درار - سوراخ - چھید سوراخ کرنا +

ثُمال (ع) زہر قاتل +

ثَمَر (ع) میوہ - پھل - پھل لگنا - زبان کا کنارہ

ثَمَرہ (ع) میوہ - پھل - نتیجہ - نسل - فرزند - زبان کا کنارہ +

ثَمَد (ع) عورت کا مرد سے زیادہ خواہش جماع کرنا +

ثَمَلہ (ع) حیض کا لتہ - بجنہ - وہ کپڑا یا گدی جو عورتیں حیض کے وقت فرج میں رکھتی ہیں +

ثَنایا (ع) جمع ہے ثُنیہ کی - آگے کے چار چوڑے دانت - جن میں سے دو اوپر اور دو نیچے واقع ہیں +

ثُنّہ (ع) ناف کے نیچے سے فرج یا پیڑو تک کا مقام - پیڑو یا شرمگاہ کے بال - رحم کا وہ مقام یا حصہ جس میں جنین رہتا ہے +

ثُنّیہ (ع) پیٹ - چنٹ +

ثُندُوہ (ف) پستان - چوچی خواہ مرد کی ہو یا عورت کی لیکن بقول صاحب قاموس

ثدی مخصوص ہے عورت کے واسطے اور ثندوۃ
مرد کے واسطے پستان کا گوشت +

ثَوابِتْ (ع) جمع ہے ثابت کی۔ وہ ستارے جو
حرکت نہیں کرتے۔ اور آٹھویں آسمان پر
پائے جاتے ہیں +

ثُواٰطْ (ع) زکام۔ چائش۔ ہوازدگی +

ثُور (ع) ناخن کے جڑ کی سفیدی۔ کائی۔ دیوانگی۔
شفق۔ نام ہے دوسرے آسمانی برج کا بارہ
برجوں میں سے +

ثَوَران (ع) | ثوران کے لغوی معنی ہیں برانگیختہ
ثوران المرض | کرنا۔ جوش مارنا۔ اٹھنا۔
شدت | بدید اصطلاح طب میں
مرض کے عوارض کا شدید ہونا۔ شدت
مرض (ا) اکسربیشن Exacerbation
پیراکسزم Paroxysm

ثُؤلُول (ع) آژخ۔ مسہ۔ جمع ثآلیل (ا) ویریوکا
Verruca وراٹ Wart

نوٹ۔ ثؤلول یعنی مسہ کئی قسم کا ہوتا ہے۔
(۱) منکوس یعنی اوندھا یہ گوشت میں گڑا
ہوا ہوتا ہے۔ اور بقول بعض اس کی جڑ میں
دندانے ہوتے ہیں (۲) مشقق یہ بڑا گول اور
دندانوں دار ہوتا ہے (۳) مسماری یہ پھولدار
کیل کی طرح اوپر سے چوڑا اور نیچے سے
باریک ہوتا ہے۔ اور کیل کی طرح بدن میں
گڑا ہوا معلوم ہوتا ہے (۴) قرونا یہ دراز
اور بڑھا ہوتا ہے (۵) طرسوس یہ پیپ دار
ہوتا ہے۔ اور زرد آب اس میں سے بہا کرتا
ہے۔ اور اس کی ایک قسم اور ہے جس کو
عدسیہ اور حنطبیہ کہتے ہیں۔ یہ پیشانی اور منہ
پر پیدا ہوتا ہے۔ عدسیہ چوڑا زرد رنگ اور
حنطبیہ گیہوں کی وضع پر ذرا سرخی مائل ہوتا ہے

ثُؤلُولی (ع) بواسیر کی ایک قسم ہے تفصیل کیلئے دیکھو بواسیر

ثُوہَد (ع) جوان نوخاستہ۔ وہ جوان جو زمانہ بلوغ
کے قریب ہو +

ثَیِّبْ (ع) کدخدا۔ بیاہا مرد۔ بیاہی عورت +

# ج

جابِر (ع) ٹوٹی ہوئی ہڈی کو باندھنے والا +

جابِیہ (ع) تہیگاہ۔ کوکھ +

جاثُوم (ع) مرض کابوس تفصیل کے لئے
دیکھو کابوس (ا) نائٹ میئر Nightmare

جاحِظَتَان (ع) آنکھ کے دونوں پپوٹے +

جاذِب (ع) جذب کرنے والی دوا۔ جو
اپنی حرارت و لطافت سے مادہ کو حرکت
دے کے ایک مقام سے دوسرے مقام
پر یا اس کے نکلنے کے مقام تک کھینچ لائے۔
اور بقول بعض وہ دوا جو تیر یا ہڈی کی کرچ
وغیرہ کو کھینچ کر باہر نکال دے +
(ا) ڈیسی کینٹ Desiccant

**جَاذِبَہ** (ع) } غذا کو جذب کرنے والی قوت
**قوت جاذبہ** (ر) } وہ قوت جو غذا کو جذب کرتی ہے

**جَاذِبِیَّت** (ع) جذب کشش (۱) سیمپتھی Sympathy

**جَاذِبِیَّتُ التِّصَاق** (ع) کسی مادہ کے اجزاء کی باہمی کشش +

**جَاذِبِیَّتُ الْمُلَاصِقَہ** (ع) دو چیزوں کی باہمی کشش

**جَارِحَہ** (ع) ہر وہ عضو جس سے کام کاج کیا جاتا ہے۔ بالخصوص ہاتھ جمع جوارح

**جَاسِی** (ع) سخت۔ درشت۔ مضبوط +

**جَاش** (ع) نفس۔ دل۔ جمع جُوش +

**جَاشْرِیَّہ** (ع) وہ چیز جو صبح سویرے پی جائے

**جَاعِرَہ** (ع) دُبر۔ دُبر کا حلقہ۔ سرین یعنی چوتڑ تثنیہ جاعرتان یعنی دونوں سرین (۱) بٹکس Buttocks نیٹس Nates

**جَاف** (ع) لغوی معنی خشک۔ سوکھا ہوا۔ اصطلاح طب میں وہ دوا جس کے جوہر میں رطوبت مائیہ ہو۔ لیکن حرارت قویہ کے سبب یا زمانہ دراز کی وجہ سے خشک ہو جائے +

**جَافِیَہ** (ع) } دماغ یعنی بھیجے پر کی غلیظ و دبیز
**اُمّ جافیہ** (ر) } جھلی تفصیل کے لئے دیکھو
**اُمّ غلیظ** (ر) } ام غلیظ (۱) ڈیورا میٹر
Dura Mater

**جَالِفَہ** (ع) سر کی وہ چوٹ جس میں سر پھٹ جائے

**جَالِی** (ع) لغوی معنی جلا کرنے والا۔ پاک وصاف کرنے والا۔ اصطلاح طب میں وہ دوا جو مسامات اور سطح عضو پر جمی ہوئی لسدار رطوبتوں کو چھانٹ دے۔ اور اُس عضو کو پاک وصاف کرے۔ جیسے شہد و سرکہ وغیرہ +

**جَالِیْنُوس** } جالینوس اپنے عہد کا ایک
**کلاڈیوس جالینوس** } نہایت ہی نامور طبیب اور
Galenus } جلیل القدر حکیم تھا۔ وُہ فنِ
Claudius Galenus } طب کے آٹھ اماموں (۱) سقلی بیوس۔ انکساغورس۔ بتی بوس۔ برمانیدوس۔ افلاطون۔ اسقلی بیوس ثانی۔ بقراط۔ جالینوس) میں سے آخری امام ہے۔ جنھوں نے علم طب کو ترقی دینے میں سخت کوششیں کیں۔ وہ مشرقی ایشیائے کے جزیرہ پرگیموس یا فارموسا میں ۱۳۱ء میں بعہد شاہ ہیڈرین پیدا ہوا۔ اُس کا والد نکون نامی اگرچہ معمار و ہندسہ دان تھا۔ لیکن وہ نہایت خوش تہذیب عالم اور ذی عزت بزرگ تھا۔ اُس نے اپنے بیٹے کو حکیم وفلاسفر بنانے کی خاطر تعلیم دلانے میں کوئی دقیقہ باقی نہیں رکھا۔ چنانچہ پندرہ سال کی عمر میں جالینوس حکمت افلاطون اور حکمت سقراط وغیرہ کی تحصیل میں سرگرم تھا۔ لیکن جب وہ سترہ سال کی عمر کا ہوا تو اُس کے والد نے کوئی خواب دیکھا۔ جس کے بعد اُس نے اپنے بیٹے کو بجائے

حکیم بنانے کے طبیب بنانے کا عہد کر لیا۔
اور اُسے علم طب کی تحصیل پر لگا دیا۔ چنانچہ
جالینوس نے اسکندریہ کے اطباء کے سب
فرقوں کے اصول و مسائل کا مطالعہ کیا۔ اور
مصر و یونان و اطالیہ و ایشیا کی سیر و سیاحت کی
جن طبی فرقوں یا مذاہب کے مسائل کا اُس
نے مطالعہ کیا۔ ان میں سے وہ کسی ایک کا
بھی معتقد و مقلد نہ بن سکا۔ بلکہ اُس نے
اپنے لئے ایک نیا طریق تلاش کیا۔ جب وہ
اپنے وطن پرگیموس میں واپس آیا تو اُسے
شمشیر زن مجروحین کا سرجن یا جراح مقرر
کیا گیا۔ اس عہدہ پر وہ نہایت کامیاب
و مشہور رہا۔ چونتیس سال کی عمر میں وہ پہلی
مرتبہ روما گیا۔ جہاں اپنی خداداد ذہانت و
قابلیت سے وہ نہایت مشہور و معروف
ہو گیا۔ بقول ڈاکٹر نیشبرگل جالینوس اطبائے
متقدمین میں سب سے زیادہ عالم اور
متبحر تھا۔ اُس نے نہایت سعی و کوشش
سے ایک ایسا نظام طب مرتب کیا۔ جو کئی
قرنوں تک ناقابل ترمیم و اصلاح شمار کیا
جاتا رہا۔ چنانچہ یورپ۔ ایشیا و افریقہ میں
پورے تیرہ سو سال تک اُس کا نام مشہور
اور اُس کا نظام طب معروف و معمول رہا
بلکہ اٹھارھویں صدی میں بھی علم طب میں
مذہب جالینوسی ( Galenic ) کا اثر
غالب تھا۔ جالینوس نے متقدمین اطباء کی
صحیح و مفید معلومات کو یکجا جمع کر دیا۔ لیکن وہ
محض مؤلف ہی نہ تھا۔ بلکہ محقق بھی تھا۔ علم
النفس اور علم الروح میں وہ افلاطون کا مغز
رکھتا تھا۔ اور علم منطق میں ارسطو کا بحیثیت
طبیب ہونے کے اس کا رتبہ نہایت اعلیٰ
و ارفع تھا۔ اور بحیثیت حکیم ہونے کے بھی
بقراط و افلاطون سے کہیں بڑھ جاتا۔ اگر
وہ اپنی توجہ کو علم طب کی طرف منعطف نہ کر
دیتا۔ تاہم حکمت و فلسفہ میں اس کا مرتبہ نہ
صرف ممالک مغربیہ میں بلکہ ملک عرب میں
بھی نہایت بلند ہے۔ جالینوس نے علم
تشریح کو نہایت فروغ دیا۔ وہ کہتا تھا کہ
سب حکماء اور اطباء کا اس بات پر اتفاق
ہے۔ کہ اعصاب کا منبع ہی روح کا مقام
ہے۔ اور یہ مقام دماغ میں ہے نہ کہ دل میں
اُس کی تصانیف میں تقریباً چار سو کتابیں
مانی جاتی ہیں۔ اس نہایت جلیل القدر و
نامور امام طب نے تقریباً ستر سال کی عمر
میں سنہ ۲۰۰ء میں مرض اسہال سے انتقال
کیا۔ وہ مرض اسہال کا حکمی علاج کیا کرتا
تھا۔ لیکن خود اُسی مرض میں مبتلا ہو کر جانبر
نہ ہو سکا۔ اس کا قول ہے کہ علم اور تجربہ
بدوں منقد کچھ فائدہ نہیں دیتا۔ اسی طرح
سے اور بھی کئی نامی حکماء اُسی مرض سے مرے

ہیں۔ جس کے علاج میں ان کو کمال حاصل
تھا۔ چنانچہ ارسطوق سے افلاطون فالج
سے۔ بقراط سل سے اور جالینوس اسہال
سے۔ شعر

ارسطوق سے فالج سے فلاطوں
مُسل بقراط و جالینوس مبطوں
فعتبروا یا اولی الابصار +

**جَامِدْ** (ع) منجمد۔ بستہ۔ جما ہوا۔ جو سیال نہ ہو۔ یعنی بہ نہ سکے۔ جیسے موم برف وغیرہ جمع جوامد +
نوٹ۔ کبھی اس کا اطلاق جسم کی سخت اور ٹھوس ساخت مثلاً ہڈی و کڑی پر بھی ہوتا ہے۔ (۲) سالڈ Sald

**جَانِبْ** (ع) طرف۔ پہلو۔ کنارہ۔ جمع جوانب +

**جَانَخَہْ** (ع) پُشت کے مہروں کے ٹکال جمع جوانخ

**جَاوَرْسِیَّہ** (ع) باجرہ یا چنے کی مانند چھوٹے چھوٹے دانے ہوتے ہیں۔ سر سپید جڑ سُرخ جو بدن میں متفرق طور پر نکلتے ہیں۔ اور کبھی اُن کے ساتھ سوزش اور تپک اور ورم بھی ہوتا ہے۔ اور اس سے زرد آب خارج ہوتا ہے بعض اطبا راسکو نملہ کی قسم سے شمار کرتے ہیں
(۱) سیوڈامی نا Sudamina
ملیاریا البا Milaria Alba

**جَائِفْ** (ع) ایک رگ ہے جو بازو پر سے مونڈھے تک آتی ہے +

**جَائِفَہْ** (ع) زخم شکم۔ پیٹ کا زخم۔ زخم جو جوف عضو تک پہنچ گیا ہو +

**جُبْثْ** (ع) غلبہ کرنا۔ کاٹنا۔ بدصیا کرنا +

**جَبَانَتْ** بزدلی۔ پست ہمتی۔ نامردی۔ بزدل ہونا۔ ڈرپوک ہونا +

**جَبَائِرْ** (ع) جمع ہے جبیرہ کی۔ کھپاچیں جو ٹوٹے ہوئے عضو پر باندھتے ہیں +
(۱) سپلنٹس Splints

**جُنْجُبَہْ** (ع) شکنبہ۔ اوجھ۔ اوجھڑی۔ معدہ +

**جَبْر** (ع)، **توفیق** (ع) — کسی ٹوٹے ہوئے عضو کو دستکاری سے باندھنا۔ ہڈی کا جوڑنا۔
کسی ٹوٹی ہوئی ہڈی کا جوڑ بٹھانا +
(۱) کوایپٹیشن Coaptaticn

**جُبْس** (ع) بزدلی۔ پست ہمتی +

**جَبَلُ الزُّہرہ** (ع)، **رکب** — کوہ زہرہ۔ پیڑو میں اندام نہانی کے اوپر کی بلندی +
(۲) مانس وینیرس Mons Veneris
نوٹ۔ قدیم یونانی و رومی زہرہ کو محبت کی دیوی مانتے رہے ہیں۔ اس لئے انہوں نے عورتوں کے پیڑو کی مذکورہ بالا بلندی کو اس نام سے موسوم کیا ہے +

**جَبَلْ نارِیْ** (ع) کوہ آتش فشاں۔ آتشی پہاڑ

**جُبْلَہْ** (ع) چہرہ یا چہرہ کی کھال۔ عیب۔ توت +

**جِبِلَّتْ** (ع) اصل۔ پیدائش۔ طبیعت۔ فطرت +

**جُبْن** (ع) بزدلی۔ نامردی۔ خوف۔ پنیر (۲) بناگوش۔ کنپٹی +

جُبّہ (ع) کلائی کا جوڑ۔ ہاتھ پاؤں کی گانٹھی کا پیوند
بھوؤں کی ہڈی +

جَبْہَۃٌ (نا جبین) (ع) پیشانی۔ ماتھا جمع جباہ

جَبِیْرَہ (ع) کھپاچ یا تختی جو ٹوٹے ہوئے عضو پر
باندھی جاتی ہے۔ جمع جبائر +
(۱) سپلنٹ Splint

جُبَیْز (ع) نان خشک۔ نان فطیر خشک روٹی۔ چپاتی

جَبِیْن (ع) پیشانی کا ایک جانب۔ جمع جُبُن و
اجبان و اجنبہ +

جُثَام (ع) مرض کابوس تفصیل کیلئے دیکھو کابوس

جُثَّۃُ الْاِنْسَان (ع) قالب۔ تن۔ بدن جسم
جُثمان۔ جِسمان } آدمی کا پُتلا۔ دھڑ۔ ڈیل
ڈول +

جُثْوَہ (ع) } بدن۔ پنڈا (۱) باڈی۔
جَسَد (ر) } Body

نوٹ۔ جثوہ۔ جسد اور بدن کا اصطلاحی
فرق دیکھو بدن میں +

جُثِی (ع) دوزانو بیٹھنا۔ انگلیوں پر زور دے
کر کھڑا ہونا +

جِحَاظ (ع) چشم خانہ جشفہ کا کنارہ +

جُحَاف (ع) بدہضمی سے دست آنا۔ موت +

جُحَال (ع) سم۔ زہر قاتل۔ بس +

جُحَام (ع) بیماری جس میں آنکھ سوجھ جاتی ہے

جَحْش (ع) چھل جانا۔ رگڑ لگ جانا چھیلنا۔
ذبحی +

جُحُوظ (ع) } آنکھ کے ڈھیلے کا باہر کو ابھر آنا
جُحُوظ العین (ع) } (۲) ایکس افتھلمس
Exophthalmus

جُخْف (ع) روح۔ جان۔ قراقر۔ پیٹ کی آواز
خراٹے کی آواز +

جِدَار (جُدُر) (ع) دیوار۔ احاطہ۔ گھراؤ جمع جُدُر

جِدَار فاصل (ع) } ناک کی درمیانی دیوار۔ ناک
جِدار قاسم (ر) } کا بانسہ۔ ناک کی کُرّی +
(۱) سپٹم نیزائی

جَدَاوِل (ع) } جمع ہے جدول کی۔ اصطلاح
ماساریقا (ر) } تشریح میں وہ باریک باریک
رگیں جو آنتوں سے خلاصۂ غذا وغیرہ کو
جذب کرکے جگر میں لے جاتی ہیں۔ اور جن
کو ماساریقا بھی کہتے ہیں +
(۲) لمفے ٹِک ویسلز Lyphatic Vessels
(نیز دیکھو ماساریقا و عروق لبنیہ)

جَدَاوِل اَمْعَا (ع) آنتوں کی پیٹ اور ان کے
پیچوں کی درمیانی جھلیاں۔ جن کے درمیان
سے عروق و اعصاب گذرتے ہیں۔ یہ
جھلیاں درحقیقت باریطون کا ایک حصّہ
ہیں۔ اور آنتوں کو ریڑھ کے ساتھ مربوط
کرتی ہیں۔ گویا یہ آنتوں کے لئے رباطات
ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو ماساریقا +
(۲) میسنٹری Mesentery

جَدَاوِل مَاسَارِیْقَا (ع) باب الکبد کی وہ

باریک باریک شاخیں جو جرم کبد میں پھیلی
ہوئی ہیں۔ (۱) پورٹل کینالز Portal Canals
نوٹ۔ چونکہ متقدمین اطبا، شعبہ ہائے باب
کو ماساریقا کہتے ہیں۔ پس باب کی ان باریک
باریک شاخوں کو جو کہ جرم کبد میں متفرق
ہوتی ہیں۔ جداول ماساریقا کے نام سے
موسوم کرتے ہیں +

جُدَر (ع) حلق کی سوجن۔ چیچک نکل آنا +

جُدُر (ع) جمع ہے جِدار کی۔ لغوی معنی دیواریں
احاطے۔ اصطلاح طب میں جوف دار
اعضاء۔ مثلاً معدہ، شکم وغیرہ کی دیواریں
(۱) پیرائیٹیز Parietes

جُدُر بَطْنِیَّہ (ع) دیوار ہائے شکم، پیٹ کی دیوار
ایبڈومنل والز

جُدَرَة (ع) ہتوڑی۔ رسولی (۱) ٹیومر Tumor

جُدْرَانْ (ع) جمع ہے جدار کی۔ دیواریں +
(۱) پرائے ٹیز Parietes

جُدْرَانُ الرَّأْس (ع) سر کی چار دیواری۔
کھوپری کی چار ہڈیاں۔ جو اس کے چاروں
طرف واقع ہیں۔ یعنی ایک پیشانی کی ایک
گدی کی۔ اور دو جانبی ہڈیاں +

جُدَرِی (ع) آبلہ۔ نغزکان چیچک۔ سیتلا۔
مشہور قسم کے چھوٹے بڑے دانے یا پھنسیاں
ہیں جو تمام بدن اور کبھی بعض مقام پر نکلتی
ہیں۔ ان کے ساتھ عموماً بخار۔ دردسر۔
دردکمر کی شکایت ہوا کرتی ہے۔ یہ دانے ابتدا
میں سرخ اور پکنے پر سفیدی مائل ہو جاتے
ہیں۔ اور ان میں بہت جلد پیپ پڑ جاتی ہے
کبھی ایسا بھی ہوتا ہے۔ کہ دانے مضاعف
یعنی دوہرے ہوتے ہیں۔ یعنی ایک دانہ کے
اندر دوسرا دانہ اور بھی ہوتا ہے (۱) ویری اولا
Variola سمال پاکس Small pox

ڈاکٹری نوٹ۔ یہ ایک قسم کا شدید متعدی
بخار ہے جس میں جسم پر خاص قسم کے دانے
نکل آتے ہیں۔ یہ دانے عموماً بخار سے تیسرے
روز نکلا کرتے ہیں۔ اور یہ مرض وبائی پھیلا
کرتا ہے۔ اس مرض کا باعث بھی ایک
خاص قسم کا خوردبینی کیڑا ہے جس کو سائٹوریکٹیز
ویری اولی یا جرثومۃ الجدری یعنی چیچک
کا کیڑا کہتے ہیں۔ یہی کیڑا اس مرض کو وبائی
پھیلانے کا سبب ہوتا ہے۔ اس مرض کی
سمیت یا چھوت پھنسیوں کی رطوبت اور کھرنڈ
میں نیز مریض کے تنفس اور ابخرات میں
ہوتی ہے۔ جو مریض کے پاس جانے یا اسکے
جسم یا لباس یا اسباب وغیرہ کو چھونے سے
یا بذریعہ ہوا اندرست اشخاص کو لگ جاتی
ہے۔ جس وقت سے کہ مریض کو بخار ہوتا ہے
اس وقت سے لے کر دانوں کے کھرنڈ
اترنے تک (خصوصاً جبکہ دانوں میں پیپ
پڑ گئی ہو) مریض سے اس کی چھوت دوسروں

کو لگ جاتی ہے۔ اگرچہ یہ مرض عمر بھر میں ایک
بار ہی ہوا کرتا ہے۔ لیکن شاذونادر خفیف
طور پر دوبارہ بھی ہوجاتا ہے۔ زیادہ تر اس
مرض میں وہی لوگ مبتلا ہوتے ہیں۔ جن کے
ٹیکا نہیں لگا ہوتا یا جن کو خراب ٹیکا لگا ہوتا ہے

**جُدَرِی بَقَرِی** (ع) چیچک گاؤ۔ کوسیتلا چیچک
کے دانے جو مادہ گاؤ کے تھنوں پر خفیف طور
پر نکلتے ہیں۔ اور جس کا مادہ لے کر انسانوں
میں چیچک سے محفوظ رہنے کے لئے ٹیکا لگایا
جاتا ہے (۱) ویکسینا Vaccina
کَو پاکس Cowpox

**جَدْع** (ع) } لب و ناک و کان و ہاتھ کاٹ
تَشْوِیْہ (ع) } ڈالنا (۲) پیچھے کو نا مرغوب غذا
دبانا (۱) میوٹی لیشن

**جُدُل** (ع) عضو۔ مضبوط ہڈی۔ کھوکھلی ہڈی۔
سخت ذکر۔ جمع جُدُول

**جَدْوَل** (ع) لغوی معنی نہر۔ اصطلاح طب میں
باریک اور مہین رگ۔ جمع جَدَاوِل

**جُدَیرِی** (ع) } بادآبلہ۔ موتیا سیتلا۔ کنکر پتھر
جُدَرِی کاذِب (ع) } کاکڑا۔ لاکڑا (۱) ویری سِلّا
حُمَیْقَا (ع) } Vericilla
چکن پاکس Chicken Pox

**جَذّ** (ع) چیرنا اور کاٹنا

**جُذَام** (ع) } کوڑھ۔ یہ ایک خبیث اور متعدی
داءُالاسد } مرض ہے۔ جو سودائے غیر طبعی
کے بدن میں منتشر ہونے سے پیدا ہوتا ہے۔
اس مرض کا خاصہ ہے۔ کہ یہ اعضاء کی شکل
وصورت اور مزاج کو بگاڑ دیتا ہے۔ اور بدن
میں جابجا تعفن اور ابھار پیدا کر دیتا ہے۔
بالعموم یہ اطراف یعنی ہاتھ پیروں سے شروع
ہوتا ہے جب یہ مرض مزمن ہو جاتا ہے۔
تو بعض اوقات یہاں تک نوبت پہنچتی ہے۔ کہ اعضاء
غلبۂ یبوست سے پھٹ جاتے ہیں۔ اور سیاہ
ہوکر گر پڑتے ہیں۔ اور زرد آب بدبودار
زخموں سے جاری رہتا ہے۔ استحکام مرض
کے بعد عموماً اعضاء گل کر گرنے لگتے ہیں۔
(۲) لیپرسی Leprosy

طبی نوٹ۔ جُذام جَذم سے مشتق ہے جس
کے معنی ہیں کاٹنا قطع کرنا چونکہ یہ مرض اعضاء
کو قطع کر دیتا ہے۔ یعنی اس سے اعضاء
گر جاتے ہیں۔ اس لئے اس کو جذام سے
تعبیر کرتے ہیں۔

ڈاکٹری نوٹ۔ جذام ایک مزمن متعدی
یعنی چھوت دار بیماری ہے جس میں مریض
کی شکل نہایت مکروہ اور گھناؤنی ہو جاتی ہے
ہاتھ پاؤں اور انگلیوں وغیرہ کے جوڑوں
میں سوزش ہوکر پیپ پڑ جاتی ہے۔ اور
بعض اوقات ہاتھ پاؤں جھڑ کر مریض لولا
لنگڑا ہو جاتا ہے۔ اس مرض کا باعث بھی
ایک خاص قسم کا کرم ہے۔ جسے اصطلاح

میں ہیسی نُس لیپرسی یعنی جرثومۃ الجذام یا جذام کا کیڑا کہتے ہیں۔ یہ کیڑا جسم انسان سے باہر پرورش نہیں پاتا۔ البتہ مچھر اور کھٹمل میں بھی یہ پایا گیا ہے۔ یہ مرض عموماً تین قسم کا ہوتا ہے (۱) جذام درنی یا گٹھلی دار کوڑھ (۲) جذام مخدر یا بے حسی کا کوڑھ (۳) جذام مرکب مرکب کوڑھ جس میں جذام درنی اور جذام مخدر دونوں کی علامات پائی جاتی ہیں +

**جُذَامُ اَبْیَض** (ع) سفید کوڑھ۔ اس قسم کے کوڑھ میں جسم کے بعض مقامات پر سُرخ سُرخ داغ پڑنے کے بعد وہاں پر گٹھلیاں پیدا نہیں ہوتیں۔ بلکہ وہاں کی جلد کی رنگت سفید ہو جاتی ہے۔ اور وہ مقام بے حس ہو جاتا ہے۔ (۱) وائٹ لیپرسی White Leprosy

نوٹ۔ اس قسم کے جذام کو برص سے تشخیص کرنا ضروری ہوتا ہے۔ چنانچہ یاد رہے کہ برص کے کنارے ہمیشہ صاف ہوتے ہیں یعنی اُبھرے ہوتے نہیں ہوتے۔ اور داغوں کے مقام کی جلد بے حس نہیں ہوتی۔ برخلاف اس کے اس قسم کے کوڑھ میں یہ دونوں باتیں ہوتی ہیں +

**جُذَامُ الْاَظْفَار** (ع) ناخنوں کا جذام۔ ایک **قسطر الاظفار** (ع) بیماری ہے جس میں ناخن ہڈی کی مانند بوسیدہ ہو جاتے ہیں +

(۱) آنیکومائی کوسس Onychomycosis

آنیکوفیووسا Onychofavosa

**جُذَامِ دَرَنِی** (ع) گٹھلی دار کوڑھ۔ اس میں مقام مرض پر پہلے سُرخ سُرخ دھبے یا داغ پڑ جاتے ہیں جو ایک دو بار پیدا ہو کر غائب ہو جاتے ہیں۔ آخر ان مقامات پر چھوٹی چھوٹی گٹھلیاں پیدا ہو جاتی ہیں جن کے اوپر کی جلد بھوری کھُردری اور سخت ہو جاتی ہے۔ یہ گٹھلیاں چہرے خصوصاً پیشانی ناک اور کان کی لو وغیرہ پر زیادہ پیدا ہوتی ہیں۔ مونچھوں۔ پلکوں اور ابروؤں کے بال گر جاتے ہیں ناک بہتی ہے آواز بھاری ہو جاتی ہے۔ اور مریض کا چہرہ شیر کے چہرہ کی طرح مہیب معلوم ہوتا ہے۔ اسی لئے اس کو عربی میں داء الاسد یعنی شیر کی بیماری کہتے ہیں +

(۱) ٹیوبرکیولر لیپرسی Tubercular Leprosy

ناڈیولر لیپرسی Nodular Leprossy

**جُذَامِ مُخَدِّر** (ع) بے حسی کا کوڑھ۔ اس میں جراثیم کا اثر زیادہ تر اعصاب اور مرکز اعصاب پر ہوتا ہے۔ ابتداء میں ہاتھ پاؤں کے جوڑوں میں درد ہوتا ہے۔ پھر چہرہ سینہ اور ہاتھ پیروں پر بھورے رنگ کے ایک دو چھوٹے چھوٹے دھبے پیدا ہو جاتے ہیں اور وہ مقام بے حس ہو جاتا ہے (۱) انس تھیٹک لیپرسی Anaesthetic Leprosy

جُذْب (ع) کشش کھینچنا۔ ضد دفع کی ۔ (۱)
ایٹرکشن Attraction

جَذْب اور نشف کا فرق ۔ اوّل الذکر عام چیزوں کے کھینچنے پر اطلاق ہوتا ہے ۔ اور آخر الذکر صرف آبی رطوبات کے لئے مخصوص ہے

جُذْبُ الْقَلْب (ع) ۔ دل کا کھینچنا ۔ دل بیٹھا جانا ۔ ایک بیماری ہے جس میں مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے ۔ کہ اُس کا دل پیچھے کی طرف کھنچا جاتا ہے (۱) بریڈی کارڈیا

جِذْر (ع) جڑ ۔ زبان یا ذکر یا گردن یا ہر چیز کی جڑ ۔
رُوٹ Root

جَذْر اور اَصْل کا فرق ۔ اصل ہر چیز کی ابتدا اور بنیاد کو کہتے ہیں ۔ اور جذر بالعموم گہرا جڑوں پر بولا جاتا ہے ۔ گویا اصل عام اور جذر خاص ہے ۔

جِذْرُ السِّنّ (ع) } دانت کی جڑ ۔ دانت کا وہ حصّہ
جِذْم (ع) } جو جبڑے کے سوراخ میں گڑا رہتا ہے (۱) فینگ Fang

جِذْع (ع) تنا ۔ دھڑ ۔ دھڑ ۔ اطراف کے سوا بدن کا درمیانی حصّہ (۱) ٹرنک Trunk

جُذْم (ع) قطع کرنا ۔ کاٹنا ۔ مرض جذام میں مبتلا ہونا

جُذُوبَات (ع) ادویہ جاذبہ ۔ جاذب دوائیں

جَرّ (ع) کشش ۔ کھینچنا ۔ اپنی طرف کھینچ لینا ۔ عورت کے حمل پر نو مہینے گزرنا ۔ عضلات بدن میں بوجہ تفرق اتصال واقع ہونا ۔

جُرَاب (ع) } کیسہ وار غدود (۱) فالیکل
غدۂ کیسہ } Follicle

جُرْأَت (ع) چالاکی ۔ دلاوری ۔ ہمت ۔ بہادری دکھلائی ۔

جَرَاثِيم (ع) جمع ہے جرثومہ کی تفصیل کے لئے دیکھو جرثومہ (۱) جرمز Germs
بیکٹیریا Bacteria

جَرَّاح (ع) رگ زن عمل جراحی کرنے والا چیر پھاڑ کرنے والا (۱) سرجن Surgeon

جِرَاحَت (ع) ریش ۔ زخم بے پیپ ۔ وہ تفرق اتصال جو گوشت میں واقع ہو اور ابھی اُس میں پیپ نہ پڑی ہو ۔ کیونکہ پیپ پڑنے کے بعد اُس کو قرحہ کہتے ہیں ۔

(۲) وُونڈ Wound سُوْر Sore

نوٹ ۔ جراحت یعنی زخم اپنی روأت وسلامت اور مقام وقوع کے اعتبار سے چند قسم کا ہوتا ہے ۔ چنانچہ ذیل میں اُن اقسام کا ذکر کیا جاتا ہے ۔

جِرَاحَتِ بَسِيط (ع) سادہ زخم ۔ وہ زخم جو کسی عرض یا مرض کے ساتھ مرکب نہ ہو ۔ یعنی اُس کے ساتھ بدن کا سوء مزاج یا امتلاء یا ورم یا درد شدید نہ ہو ۔

(۲) سمپل وُونڈ Simple Wound

جِرَاحَتِ بَطْن (ع) زخم شکم ۔ پیٹ کا زخم جس میں آنتیں وغیرہ باہر نکل پڑیں ۔

(۱) ایبڈومی نل وونڈ Abdominal Wound

**جَرَاحَتِ رَاس** (ع) زخم سر - سر کی چوٹ یا زخم جو ہڈی یعنی کھوپری تک نہ پہنچا ہو +

(۱) سکیلپ وونڈ Scalp Wound

**جَرَاحَتِ صَغِیرہ** (ع) چھوٹا زخم - ہلکا زخم جو بسیط اور مستوی الشفات ہو یعنی اُس کے لب ہموار اور صحیح و سالم ہوں +

**جَرَاحَتِ عِرق و عَصَب** (ع) رگ اور پٹھے کا زخم +

**جَرَاحَتِ کَبِیرہ و غائرہ** (ع) بڑا اور گہرا زخم جس کے کنارے بعض اوقات اگرچہ باہم مل جاتے ہیں - مگر اُس کے گہراؤ میں خلا اور گڑھا رہا کرتا ہے +

**جَرَاحَتِ مُرَکَّب** (ع) مرکب زخم - وہ زخم جو کسی مرض یا عرض کے ساتھ مرکب ہو مثلاً بدن کا سوء مزاج یا امتلا یا ورم یا درد شدید وغیرہ عوارض اُس کے ساتھ شریک ہوں یا ہڈی ٹوٹ گئی ہو یا کوئی رگ و پٹھا کٹ گیا ہو - یا اُس مقام کا گوشت فاسد ہو گیا ہو +

(۱) کمپونڈ وونڈ Compound Wound

**جَرَاحَتِ مُستَوِی الشّفات** (ع) وہ زخم جس کے کنارے ملانے سے مل جائیں - اور اُن کے درمیان میں کوئی فاصلہ نہ رہے

(۱) انسائزڈ وونڈ Incised Wound

**جَرَاحَتِ مُنفَصِل المُضغَہ** (ع) گہرا زخم جس میں سے گوشت کا ٹکڑا جدا ہو جائے - اور اُس کے دونوں لب آپس میں نہ مل سکیں اور اُس کی فضا میں زرد آب اور چرک جمع رہے +

**جُرَادَہ** (ع) برادہ - چھلکا - اصطلاح طب میں غشائی چھلکے جو مرض سحج اور قروح الامعا میں جرم امعا یعنی تینوں آنتوں کے جسم سے جدا ہو کر براز کے ساتھ نکلتے ہیں +

**جُرَاشَہ** (ع) چھان - خشک دوا کا پھوک یا چھان جو کوٹنے اور چھاننے کے بعد رہ جائے +

**جُرَازِم** (ع) بسیار خور - پُرخور - بڑا پیٹو بہت کھانے والا آدمی +

**جِرَام** (ع) معرب ہے گرام کا جو اوزان مطرقی یا اوزان اعشاریہ کا ایک مخصوص وزن ہے - جو ساڑھے پندرہ گرین کی برابر ہوتا ہے (۱) گرام Gramme

**جَرَب** (ع) خارش - ترکھجلی - کھاج - یہ ایک جلدی متعدی بیماری ہے - جس میں چھوٹی چھوٹی پھنسیاں بیحد خارش کے ساتھ نکلتی ہیں - اور بالعموم ہاتھوں اور پاؤں کی انگلیوں کے درمیان یعنی گھائیوں کے اور رانوں اور دونوں سرین کے درمیان دھلڑی کے مقام پر پیدا ہوتی ہیں - اطبا اس کو امراض متعدیہ یعنی لگنی بیماریوں میں شامل کرتے ہیں - اس کے دانے کبھی تو

خشک اور کھرنڈ دار ہوتے ہیں۔ اور کبھی اُس میں پیپ پڑ جاتی ہے۔ اور زرد آب بہا کرتا ہے لیکن کبھی کبھی جبکہ دانے پختہ نہ ہوں۔ زیادہ کھجانے سے خون بھی نکلا کرتا ہے۔ مادۂ مرض کے اختلاف سے اس کے عوارض اور شکل وصورت بھی مختلف ہوتی ہے۔ مثلاً جہاں صفرائے حاد تیز سے اس قسم کے بثور پیدا ہوتے ہیں۔ تو اُن کا رنگ سرخی مائل ہوتا ہے اور اس میں سوزش کے ساتھ شدت کی خارش ہوتی ہے۔ اور جب غلبۂ بلغم سے لاحق ہوں۔ تو دانے سفید پھیلے ہوئے اور پانی سے بھرے ہوتے ہیں۔ اور جب غلبۂ سودا سے ہو۔ تو پھنسیاں سیاہی مائل ہوتی ہیں۔ اور اس میں درد وخارش نسبتاً خفیف ہوتی ہے۔ لیکن عرصہ دراز تک رہا کرتی ہیں (۱) سکے بیز Scabies اِچ Itch

ڈاکٹری نوٹ۔ جدید تحقیقات سے معلوم ہوا ہے۔ کہ یہ ایک نہایت ہی متعدی اور چھوت دار مرض ہے جس کا باعث ایک خاص قسم کا کرم ہے جس کو اِچ مائٹ یعنی کرم خارش کہتے ہیں چنانچہ متقدمین یونانی اطبا نے بھی جرب میں اس قسم کے کرم کا ذکر کیا ہے۔

**جَرَب اور حِکّہ کا فرق**۔ جرب اُس خارش کا نام ہے جس میں تر یا کھرنڈ دار پھنسیاں بھی ہوں۔ اور حکہ خشک خارش یا سوکھی کھجلی کو کہتے ہیں جو جلد میں خشکی کے سبب بغیر دانوں کے پیدا ہوتی ہے۔

**جَرَبُ الْاَجْفَان** (ع) دیکھو جرب العین۔

**جَرَبٌ بُثُورِی** (ع) (جرب صفراوی، جرب حُلمی) پھنسی دار خارش۔ اس قسم میں سرخ رنگ کی پھنسیاں پیدا ہوتی ہیں جن میں شدت کی خارش ہوا کرتی ہے (۱) سکے بیز پاپیولوسا Scabies Papulose

**جَرَبُ تَقَشُّرِی** (ع) (جرب سوداوی) چھلکے دار خارش۔ اس قسم کی خارش میں جلد سے مچھلی کی طرح ہلالی شکل کے چھلکے اُترتے ہیں (۱) سکے بیز کرسٹوسا Scabies Crustosa

**جَرَبُ تَنَفُّطِی** (ع) (جرب صدیدی، جرب بلغمی) آبلہ دار خارش۔ اس قسم کی خارش میں مقام ماؤف پر بڑے بڑے آبلے پیدا ہو جاتے ہیں۔ آبلوں کی نوک آبلۂ چیچک کی مانند سیاہ ہوتی ہے۔ ہندوستان میں اس قسم کی خارش عموماً موسم برسات میں ہوتی ہے۔ (۱) سکے بیز پسچولوسا Scabies Pustulosa سکے بیز پیورولنٹا Scabies Purulenta

**جَرَبُ تِینِی** (ع) دیکھو جرب العین۔

**جَرَبُ حَصَفِی** (ع) دیکھو جرب العین۔

**جَرَب حَلّاقِین** نائیوں کی خارش ۔ حجاموں
کی خارش ۔ یہ درحقیقت ایک قسم کا بالچر ہے
جو نائیوں کے خراب اور کثیف اُسترے
کے باعث پیدا ہو جاتا ہے ۔ اس میں داڑھی
اور سر کے بال کم و بیش گرنے لگتے ہیں ۔
اور مقام ماؤف پر سُرخ سُرخ داغ پڑ جاتے
ہیں جن میں خارش ہوتی ہے +
(۲) بار بَرز اِچ Barber's Itch
ٹینیا سائی کوسِس Tinea Sycosis

**جَرَب حَمّالِین** قلیوں یا بوجھ اُٹھانے والوں
کی خارش ۔ اس قسم کی خارش قلیوں یا بوجھ
اُٹھانے والوں کی پنڈلیوں پر گرم ممالک
میں ظاہر ہوتی ہے ۔ اور اس کا کرم جرب
کے کرم سے مختلف ہوتا ہے (۱) کولیز اِچ
Coolie's Itch

**جَرَب خَبّازِین** نانبائیوں کی خارش ۔
روٹی پکانے والوں کی خارش ۔ اس قسم
کی خارش ڈبل روٹی کا خمیر کرنے والوں
کے ہاتھوں پر جراثیم خمیر کے باعث پیدا
ہو جاتی ہے ۔ یہ درحقیقت جرب نہیں بلکہ
نارفارسی (اگزیما) کی ایک قسم ہے ۔ چونکہ مقامی
خصوصیت اور خارش کے لحاظ سے اس
نام سے شہرت رکھتی ہے (۱) بیکرز اِچ
Baker's Itch

**جَرَب رَطب** خارش تر ۔ تر کھجلی جس
میں پیپ پڑ جاتی ہے ۔ اور رطوبت بہتی ہے
تفصیل کے لئے دیکھو جرب +

**جَرَب عَطّارِین** عطاروں یا حلوائیوں
کی خارش اُن لوگوں کو جو کھانڈ اور شکر میں
زیادہ ہاتھ ڈالتے ہیں ۔ یا شربت شیرہ وغیرہ
بناتے ہیں ۔ ہوا کرتی ہے (۱) گروسرز اِچ
Groocer's Itch

**جَرَب العَین** (۶)، جَرَبُ الاجفان، رَمَدِ حُبَیبی } ککرے ۔ روہے آنکھ یا پلک
کی خارش ۔ ایک مرض ہے
جس میں پلک کے اندرونی جانب
مختلف شکل کے دانے پیدا ہو جاتے ہیں
جس کی وجہ سے آنکھوں میں خارش اور
سیلان اشک کی شکایت ہوتی ہے ۔ یہ مرض
چار قسم کا ہوتا ہے (۱) یہ کہ پلک کے اندر
کسی قدر کھرکھرا پن سختی ۔ سرخی ۔ اور خارش
کے ساتھ ظاہر ہو ۔ اس کو جرب منبسط کہتے
ہیں (۲) یہ کہ پلک کے اندر نیز اخلاط اور
بدبودار بخارات سے چھوٹے چھوٹے دانے
سفید سرسوں کے پیدا ہو جائیں ۔ اسکو جرب حصفی
کہتے ہیں (۳) یہ کہ ان دانوں کی صورت
انجیر کے دانوں کی مانند ہوں ۔ اور جڑ کی
طرف سے گول اور سر کی طرف سے نوکدار
ہوں ۔ اس کو جرب تینی او مسوتوسیس کہتے
ہیں (۴) یہ کہ دانے سیاہ ہوں ۔ اور اُن پہ
کھرنڈ بندھے ہوئے ہوں ۔ اور یہ بدترین

قسم ہے۔ اُس کو جَرَب مُحَبَّب (دانہ دار) اور طولخسیس کہتے ہیں۔ لیکن بعض اطبا نے اس چوتھی قسم کو جرب بردی لکھا ہے۔ اس میں برد یعنی اولہ کے مشابہ سفید دانہ بالائی پلک کے اندر ظاہر ہو کر خارش و تکلیف پیدا کرتا ہے۔ اور ان سب قسموں میں آنکھ میں کم و بیش خارش رہا کرتی ہے۔ اور آنسو جاری رہا کرتے ہیں (۲) گرینیولر کنجنکٹوائی ٹس Granular Conjunctivitis گرینیولر لڈز Granular Lids ٹریکوما Trachoma

**جَرَبُ غَسَّالِین** (ع) دھوبیوں کی خارش۔ اس قسم کی خارش موسم برسات میں دھوبیوں کی بغلوں اور ٹانگوں میں ہو جاتی ہے (۲) دھوبیز اچ Dhobies' Itch

**جَرَبُ الکُلیہ** (ع) گردہ کی چھوٹی چھوٹی پھنسیاں جو پیدا ہو کر پھوٹ جائیں۔ اس میں گردہ کے مقام پر خارش۔ درد اور چبھن کی شکایت ہوتی ہے۔

**جَرَبِ مَثَانَہ** (ع) خارش مثانہ۔ مثانہ کی خارش اس مرض میں مثانہ کی سطح پر چھوٹی چھوٹی پھنسیاں پیدا ہو جاتی ہیں جس کے سبب مثانہ کے مقام پر سوزش و خراش محسوس ہوتی ہے (۲) ویسائیکل اری ٹی بیلٹی Vesical Irritibility

**جَرَبِ مُحَبَّب** (ع) دیکھو جرب العین۔

**جَرَبِ مُنْبَسِط** (ع) دیکھو جرب العین۔

**جَرَبِ یَابِس** (ع) خارش خشک۔ خشک کھجلی جس میں پیپ نہیں پڑتی تفصیل کے لئے دیکھو جرب۔

**جُرثُومَہ** (ع) ⎫ تخم۔ بیج۔ تخم کی روئیدگی جو شگوفہ
**بُزرَہ** (ع) ⎭ کی شکل میں ہوتی ہے۔ اور اُس کو انکھوا کہتے ہیں۔ جدید طبی اصطلاح میں یہ لفظ ایسے خردبینی اجرام نباتیہ یا چھوٹے چھوٹے نباتی کیڑوں پر بولا جاتا ہے۔ جو بغیر کسی طاقتور خردبین کے نظر نہیں آ سکتے۔ جمع جراثیم (۲) جَرم Germ جمع جرمز Germs

**مترادفات جرم** بیکٹیریم (جمع بیکٹیریا) مائیکروب (جمع مائیکروبز) اور مائیکرو آرگنزم جس کی ماہیت و تفصیل دیکھو لفظ بکٹیریا میں۔

**جُرثُومَۃ الجَنِین** (ع) ⎫ منجمد خون کا سا لوتھڑا۔
**عَلَقَہ** (ع) ⎭ جو مرد و عورت کی منی ملنے سے ابتداءً رحم میں پیدا ہوتا ہے (۲) بلاسٹیما Blastema

**جَرجَرِیَہ** (ع) حنجرہ۔ نرخرا (۲) لیرنکس Larynx

**جَرجِیرِ مِصری** (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے چار رتی کے۔

**جُرح** (جراحت) ریش۔ زخم۔ گھاؤ۔ زخمی

ہونا (۱) وُونڈ Wounds

جُرح اور قرح کا فرق۔ گوشت کا وہ زخم جس میں پیپ نہ پڑی ہو۔ اس کو جرح اور جراحت کہتے ہیں۔ اور جس میں پیپ پڑ گئی ہو۔ اُس کو قرح اور قرحہ کہتے ہیں +

جُرذ (ع) زخم کا بستہ اور چوہے کی صورت ہونا +

جرسام (ع) معرب ہے برسام کا۔ برسام کی بیماری یعنی پردہ دیا فرغا کا ورم تفصیل کے لئے دیکھو برسام +

جرمشی (ع) تن - بدن - جسم - آدمی کا جسم نفس

جُرَض (ع) تھوک - نہار منہ کا تھوک +

جُرع (ع) گھونٹ گھونٹ کر کے پینا +

جُرعۃ (ع) لغوی معنی گھونٹ - اصطلاح طب میں وہ قلیل المقدار دوا جو صرف ایک ہی گھونٹ ہو (۱) ڈرافٹ Draught پوشن Potion

جُرفقۃ (ع) تہیگاہ - استخوان تہیگاہ - کوکھ یا کوکھ کی ہڈی +

جُرم (ع) جسم - تن جمع اجرام +

جُروح (ع) جمع ہے جُرح کی - ریش ہا - زخم وُونڈز Wound

جُروح بسیطۃ (ع) پاک و صاف زخم - جو بلا پیپ وغیرہ پڑنے کے جلد اچھا ہو جائے (۱) ایسپٹک وُونڈ
جروح صالحہ

جُروح رضیۃ (ع) کچلے ہوئے زخم - کنٹیوزڈ وُونڈ Contused Wounds

جُروح سمّیۃ (ع) زہریلے زخم - اس قسم کے زخم یا تو زہر کے بجھے ہوئے آلات سے واقع ہوتے ہیں - اور یا بعد وقوع اُن میں کوئی خارجی زہر سرایت کر جاتا ہے - (۱) پائزنڈ وُونڈ Poisoned Wounds

جُروح الفراش (ع) زخم بستری - بستر کا زخم
قروح الفراش

لمبی اور کمزور کر دینے والی بیماریوں میں عرصہ تک بستر میں پڑے رہنے سے تکلیف دہ زخم ہو جاتے ہیں - (۱) بیڈ سور Bed Sores

جُروح قطعیۃ (ع) چھری یا کاٹ کی تلوار کے زخم - (۱) انسائزڈ وُونڈ Incised Wounds

جُروح مزعیۃ (ع) پھٹے ہوئے زخم - پھٹے ہوئے زخم (۱) لیسیریٹڈ وُونڈ Lacerated Wounds

جُروح متعفنۃ (ع) متعفن یا سڑانڈے زخم زخم جن میں پیپ پڑ جاتی ہے - (۱) سیپٹک وُونڈز Septic Wounds

جُروح مزمنۃ (ع) مزمن زخم - پرانے زخم - ناصور

جُروح نافذۃ (ع) چھدے ہوئے زخم - نوکدار آلات - مثلاً تیر - بھالے وغیرہ کے زخم - جن میں جوف دار اعضا مثلاً معدہ وغیرہ تک چھد جائے - (۱) پینی ٹریٹنگ وُونڈز Penitrating Wounds

**جُرُوح وَخْزِیَہ** (ع) چبھ کے ہوئے زخم۔ تیر وغیرہ چبھ جانے کا زخم (ا) پنکچرڈ وونڈز Punctured Wounds

**جَرْیٌ** (ع) } رواں ہونا۔ بہنا۔ بہ نکلنا۔
**جَرَیان** (ر) } لیکن موخر الذکر عربی لفظ ہند میں جریان منی پر بولا جاتا ہے۔ اور خاص عربی اصطلاح میں جریان منی کے لئے سیلان المنی کا لفظ استعمال ہوتا ہے تفصیل کے لئے دیکھو سیلان المنی +

جریان اور سیلان کا فرق۔ جریان سیال وغیر سیال دونوں چیزوں کی روانی پر بولا جاتا ہے لیکن سیلان صرف سیال ہی چیزوں کے بہنے پر مخصوص ہے +

**جَرِیْح** (ع) زخم رسیدہ۔ زخمی۔ گھائل (ا) وونڈڈ Wounded

**جَرِیْش** (ع) نیم کوفتہ۔ ادھ کٹا۔ دُردُرہ۔ یہ لفظ عموماً ایسی دواؤں پر بولا جاتا ہے۔ جو نیم کوفتہ اور دردری ہوں +

**جُزْء** (ع) حصّہ۔ ٹکڑا جس سے کوئی چیز ترکیب پائے (ا) پارٹ Part ان گریڈینٹ Ingredient

نوٹ۔ پہلا لفظ ہر ایک چیز کے اجزا اور حصوں پر بولا جاتا ہے۔ لیکن دوسرا لفظ مفرد اور مرکب ادویہ کے اجزا پر اطلاق پاتا ہے +

**جُزْءٌ لَا یَتَجَزّٰی** (ع) ناقابل تقسیم حصّہ یا ذرہ
**جوہر فرد** } جو اپنی جندی اور انتہائی باریکی کے سبب تقسیم نہ ہو سکے (ا) ایٹم Atom

**جُزَاجِز** (ع) ذکر۔ خصیہ +

**جُزَارَہ** (ع) دونوں ہاتھ۔ دونوں پاؤں۔ سری کلے۔ پائے +

**جُزْر** (ع) (۱) کاٹنا قطع کرنا (۲) منقبض وکشیدہ ہونا (۳) پانی کا گھٹاؤ۔ برخلاف مد +

**جُزُع** (ع) ناشکیبائی۔ بے صبری +

**جُزُوف** (ع) وہ عورت جس کا حمل جننے کی حد سے گزر گیا ہو +

**جَسّ** (ع) تلاش جستجو۔ ٹٹولنا۔ چھونا۔ جدید اصطلاح طب میں کسی سلائی کے ذریعہ جسم میں کسی غیر جنس کو معلوم کرنا جیسے خاص سلائی کے ذریعہ مثانہ میں پتھری کو پیٹ میں گولی کو معلوم کرتے ہیں (ا) ساؤنڈنگ Sounding سرچنگ Searching

**جُسَاءَت** (ع) } صلابت۔ سختی۔ کسی عضو کی
**جسَاوت** (ر) } غیر طبعی سختی (ا) انڈیوریشن Induration سکلیروسس Sclerosis

**جُسَاءَۃُ الاَجْفَان** (ع) پلکوں کی سختی۔ ایک
**جسَاوۃ الاجفان** } بیماری ہے جس میں پلکیں سرخ ہو جاتی ہیں۔ ان میں درد شدید ہوتا ہے۔ اور مشکل سے کھلتی بند ہوتی ہیں

**جُسَاءَۃُ العَضَلَات** (جساوۃ العضلات)

عضلات شکم کا سخت ہو جانا۔ یا تن جانا۔

**جُسَأَۃُ المِعْدَہ** (ع) } معدہ کی سختی۔ معدہ کا
**جُسَاوَۃُ المِعْدَہ** } سخت ہو جانا۔

**جُسَأَۃُ العضلات اور جُسَأَۃُ المِعدہ**
کا فرق۔ معدہ کی سختی گولائی کے ساتھ ہوتی ہے اور عضلات کی سختی مستطیل یعنی لمبوتری محسوس ہوتی ہے۔ اور اس میں معدہ کے افعال صحیح و سالم ہوتے ہیں۔

**جُسَأَۃُ المُلتَحِمَہ** (ع) آنکھ کے طبقہ ملتحمہ کی سختی اس میں آنکھ بشکل کھلتی ہے۔ ملتحمہ یبوست (خشکی) کے سبب آنکھ میں کھاوٹ واقع ہوتی ہے (۱) زیرا فتھلمیا

**جَسَارَت** (ع) جرأت۔ ہمت۔ بہادری۔ دلیری۔ مردانگی۔

**جَسَد** (ع) جمع اس کی اجساد و جسود آتی ہے۔ تن۔ بدن جسم حیوان۔ یہ لفظ بسیط اور بے رنگ اجسام مثلاً پانی و ہوا وغیرہ پر نہیں بولا جاتا (۱) کارپس Corpus (۲) باڈی Body

جسد اور جسم کا فرق جسم عام ہے اور جسد خاص۔ یعنی جسم کا ہر اس چیز پہ اطلاق ہوتا ہے جو طول عرض عمق رکھتی ہو۔ اور جسد کا لفظ جسم حیوان بالخصوص جسم انسان پر ہی بولا جاتا ہے۔ جسد اور بدن کا فرق دیکھو بدن میں۔

**جِسْم** (ع) قابل اقطار ثلاثہ۔ یعنی وہ چیز جو طول عرض عمق رکھتی ہو۔ انسان وغیرہ کا تن۔ بدن۔ جمع اجسام۔

**جِسْمِ اَجْوَف** (ع) ذکر و بظر کی ساخت میں ایک پھولنے والا جسم ہے (۱) کارپس کورنوسم

**Corpus Cavernosum**

نوٹ۔ ذکر تین جسموں سے مل کر بنتا ہے۔ جن میں دو اوپر اور ایک نیچے ہوتا ہے اوپر والے دونوں جسم اجوف پھولنے والے ہوتے ہیں۔ جو پہلو بہ پہلو ملتے ہیں۔ اور نیچے والا جسم اسفنجی ہوتا ہے جس میں پیشاب کی نالی ہوتی ہے۔

**جِسْمِ اِسْفَنجی** (ع) ذکر کا نچلا حصہ جس میں پیشاب کی نالی ہوتی ہے (۱) کارپس سپنجی اوسم

**Corpus Spongiosum**

**جِسْمِ اَصْفَر** (ع) خصیۃ الرحم کی سطح پہ ایک داغ یا نقطہ پیدا ہو جاتا ہے (۱) کارپس لوٹی ام

Corpus Lotium

**جِسْمِ صُلْب** (ع) } سخت جسم۔ اصطلاح تشریح
**جِسْمِ لا جِسْئی** (ع) } میں وہ سفید آڑا بند جو دماغ کے ہر دو نصف کُرّوں یعنی دائیں اور بائیں حصوں کو آپس میں ملاتا ہے۔ (۱) کارپس کلوزم Corpus Closum

**جِسْمِ اَلعَظْم** (ع) جسم استخوان۔ ہڈی کا جسم یعنی ہڈی کے سروں کو چھوڑ کر اس کا درمیانی جسم (۱) ڈایافیسس Diaphysis

شافٹ Shaft

جسمِ مُسَنَّن (ع) خاکی مادہ کا ایک چھوٹا سا بیضوی جسم جو مؤخر دماغ (دُمیغ۔ چھوٹا دماغ) کے شجرۃ الحیات میں واقع ہے +

(۱) کارپس ڈینٹیٹم Corpus Dentatum

جسمِ مُضَلَّع (ع) خاکی اُبھار۔ یہ خاکی رنگ کا گاؤدم اُبھار مقدم دماغ کے اندر بصریہ سریری کے پاس واقع ہے (۱) کارپس سٹرائی ایٹم Corpus Striatum

جُشَاء (ع)
جُشَاءَت (ع) } آروغ۔ ڈکار۔ وہ آواز جو ریح کے نکلنے سے منہ میں پیدا ہوتی ہے۔ (۱) اِرَکٹیشن Eructation

بیلچ Belch

جُشَاءِ حَامِض (ع) آروغ ترش کھٹی ڈکار +

جُشْرَت (ع) خشک کھانسی۔ سینہ کی کھڑکھڑاہٹ

جَصّ (ع) گچ چُونہ +

جَصّی (ع) بلغم جصّی چُونہ کی مانند سفید گاڑھا بلغم +

جِعْتَی (ع) دُبر یعنی مقعد یا اُس کا حلقہ (۱)

جِعَت (ع) شراب جو۔ جَو کی شراب (۱) بیئر Beer

جُعْد (ع) موئے مرغول۔ گھونگریالے بال۔ (۱) کرلنگ ہیئر Curling hair

جُعْدَہ (ع)
شِکَنِیَہ (ف) } جھلی کی چُنَٹ (۱) روگا۔ Ruga

نوٹ۔ بعض مؤلفین و مترجمین نے لفظ روگا کو روجا اور اُسکی جمع روجی لکھی ہے +

جُعْمُرَاء (ع) گُوتن۔ دُبر۔ مقعد (۱) اینس Anus

جُعْم (ع) اشتہاء۔ کھانے کی خواہش ہونا اور نہ ہونا لغات اضداد سے ہے۔ میوجات کھانے کی خواہش پیدا ہونا +

جُعُودَۃُ الشَّعْر (ع) گھونگریالے بال ہونا۔ بالوں کا گھونگریال ہونا +

جَفَاف (ع) خشکی۔ خشک ہوجانا۔ سُوکھ جانا +

جَفَافُ الْاَنْف (ع) ناک کی خشکی۔ ناک کا خشک ہوجانا +

جَفَافُ الْعَیْن (ع) خشک آنکھ دُکھنا۔ اس
جُسَاءَتِ مُلْتَحِمَہ
رمد یابس } میں آنکھ اور پپوٹوں میں سختی آجاتی ہے۔ آنکھ میں اگرچہ ورم نہیں ہوتا لیکن وہ سُرخ اور دردناک ہوجاتی ہے۔ اور اُس میں سے غلیظ چیپڑ نکلتے ہیں جس سبب سے صبح کو پلکیں جُڑ جاتی ہیں (۱) زیرا فتھلمیا۔ Xerophthalmia

جَفَافُ اللِّسَان (ع) سختی زبان۔ زبان کا ایک قسم کا مزمن ورم۔ جس میں زبان کا چھڑا سخت ہوکر اُس پر سفید رنگ کے چٹاخ پڑ جاتے ہیں (۱) اکتھی اوسس لنگوئی Ichthyosis Lingum

جُفَال (ع) کثرت مُو۔ بالوں کی کثرت۔ بالوں کا زیادہ ہونا +

**جُفْت** (ع) موچنہ۔ چمٹی (۱) فارسپس Forceps

**جُفْرَتْ** (ع) سینہ (۱) تھوریکس Thorax

**جُفْنْ** (ع) پپوٹہ۔ آنکھ کا پپوٹہ (۱) آئی لڈ Eyelid

**جُفُوْر** (ع) بیماری سے صحت پانا۔ جماع یا جفتی کرنے سے عاجز رہنا +

**جَفِیْظ** (ع) مقتول جس کی نعش پھول گئی ہو +

**جَلَأْ** (ع) } سر کے آگے کے بال جاتے
**جَلَحْ** (ر) } رہنا۔ سر کے اگلے حصہ سے بالوں کا اُڑ جانا +

**جِلَأْ** (ع) روشن و صاف کرنا +

**جُلَّاب** (ع) معرب ہے گلاب کا۔ اصطلاح طب میں شکر یا شہد گلاب میں جوش دیا ہوا مجازاً یہ لفظ دواے منضج و مسہل پر بھی بولا جاتا ہے +

**جُلْبَہْ** (ع) } خشک ریشہ۔ کھرنڈ۔ باریک
**قِشْرَہ** (ر) } پوست جو جسم کے اچھا ہونے کے وقت اُس کے منہ پر بندھ جاتا ہے۔ (۱) کرسٹ Crust

**جُلْجُلَہْ** (ع) کاسۂ سر۔ کھوپری۔ پانی کا بلبلہ جمع جلجل و جلاج (۱) کرینیم Cranium

**جِلْد** (ع) پوست۔ کھال جو تمام جسم کی بیرونی سطح پر بطور پوشش یا غلاف کے واقع ہے لبوں اور ناک کے نتھنوں اور پپوٹوں اور کان کے سوراخوں اور مقعد کے کناروں پر اُس جھلی سے ملتی ہے۔ جو جسم کی اندرونی تجاویف میں استر کرتی ہے اور جس کو غشاء مخاطی کہتے ہیں۔ گویا جلد جسم کی بیرونی پوشش ہے۔ اور غشاء مخاطی تجاویف جسم کا اندرونی استر ہے جلد کے دو پرت ہوتے ہیں (۱) بالائی (۲) زیریں بالائی پرت کو عربی میں بشرہ یا جلد کاذب اور انگریزی میں اپی ڈرمس Epidermis یا کیوٹیکل Cuticle کہتے ہیں۔ اور زیریں پرت کو اُدَمَہ یا جلد صادق اور ڈاکٹری میں کوریم Corium یا ڈرما Derma کہتے ہیں۔ عروق و اعصاب بالوں کی جڑیں اور پسینہ کے غدود اسی تہ میں ہوتے ہیں (۱) اسکن Skin

**جِلْدِ حَقِیْقِی** (ع) } جلد صادق۔ حقیقی جلد۔ اصلی
**اُدَمَہ** (ر) } جلد۔ جلد کا اندرونی پرت جو ریشہ دار اور خانہ دار ساخت سے مرکب ہے (۱) کوریم Corium ڈرما Derma

**جِلْدُ الرَّأْس** (ع) } جلد سر۔ سر کی کھال (۱)
**فَرْوَۃُ الرَّأْس** (ر) } اسکیلپ Scalp.

**جِلْدِ غَیْرِ طَبْعِی** (ع) } بیرونی جلد۔ یہ درحقیقت
**جِلْدِ کَاذِب** (ع) } جلد کا بالائی پرت ہے
**بَشْرَہ** (ر) } جو جلد حقیقی کو پوشیدہ کرتا ہے اور اُس کو خارجی صدمات سے محفوظ رکھتا ہے۔ (۱) اپی ڈرمس Epidermis کیوٹیکل Cuticle

جِلدِ کاذِب (ع) دیکھو جلد غیر طبعی +

جِلسَام (ع) مرض سرسام۔ سرسام کی بیماری تفصیل کے لئے دیکھو سرسام +

جُلطہ (ع) } منجمد خون۔ جما ہوا خون +
خثرہ (ر) } (ا) کلاٹ Clot

جُلطۂ دَمَوِیّہ (ع) } خونی سُدّہ (ا) تھرامبس
سُدّۂ دَمَوِیّہ (ر) } Thrombus

نوٹ۔ خونی سُدّہ ہمیشہ داخل عروق ہوا کرتا ہے

جَلق (ع) } مُشت زنی مٹھی لگا کر انزال
اِستمنا بالید (ر) } کرنا۔ دیکھو استمنا (ا) مسٹربیشن
Masturbation

جلق اور خضخضہ کا فرق۔ یہ دونوں متقارب المعنی الفاظ ہیں۔ لیکن اتنا فرق ہے۔ کہ استمنا بالید (ہاتھ کے ذریعہ منی نکالنے) کو جلق کہتے ہیں۔ اور عورت کے سوا باقی جس طرح سے منی خارج کی جائے اُس کو خضخضہ کہتے ہیں +

جُلَنجَبِین (ع) معرب ہے گل انگبین کا۔ یعنی گلسرخ شہد میں پروردہ کیا ہوا۔ جیسے گلقند جس میں کہ گل سُرخ قند یا شکر میں پروردہ ہوتا ہے +

جُلُوس (ع) بیٹھنا +

جَلِیدِیّہ (ع) مثل اولہ۔ دیکھو رطوبت جلیدیہ +

جَمَادَات (ع) جمع ہے جماد کی۔ بے جان چیزیں جیسے سونا۔ چاندی۔ لوہا۔ اور مختلف قسم کے پتھر وغیرہ +

جِماع (ع) ہمبستری کرنا صحبت کرنا (ا) کوپولیشن Copulation کوئیٹس Coitus
کوئیشن Coition

جَمال (ع) خوبصورتی اور اس سے مراد تناسب اعضاء۔ صفائی رنگ۔ اور نرمی بدن ہے
(ا) بیوٹی Beauty

جُمباز (ع) معرب ہے جانباز (فارسی) کا۔ علم ورزش بدنی کا ماہر۔ جمناسٹک کا ماہر +

جُمجُمہ (ع) کاسہ سر۔ کھوپڑی۔ جمع جماجم +
(ا) کرینیم Cranium

جُمجُر (ع) کھوکھلی ہڈی +

جُمُد (ع) بستہ ہو جانا۔ ٹھٹھر جانا +

جَمر (ع) انگارہ۔ دھکتا ہوا کوئلہ +

جَمرہ (ع) } لغوی معنی آگ کی چنگاری۔
بَلْخِیّہ (ر) } اصطلاح طب میں نہایت سُرخ اور چھوٹے چھوٹے دانے ہوتے ہیں۔ جن میں شدت سوزش اور جلن سے مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ گویا وہاں آگ کی چنگاری رکھی ہوئی ہے۔ یہ کبھی تو اکیلے اکیلے اور کبھی متفرق اور جابجا بدن پر ظاہر ہوتے ہیں۔ اور عمیق لحم یعنی گوشت کے گہراؤ میں سرایت کر جاتے ہیں بالآخر مقام ماؤف کا تھوڑا سا گوشت گل جاتا ہے۔ اور وہ جگہ آخر میں سیاہ یا خاکستری

رنگ کی ہو جاتی ہے۔ کبھی اس قسم کا سُرخ
وسوزشناک دانہ صرف ایک ہی ہوتا ہے اور
کبھی متعدد بے جُھلے یا علیحدہ علیحدہ ہوتے ہیں
جن کی مقدار مٹر کے دانہ کی برابر یا اس سے
چھوٹی اور بڑی ہوتی ہے۔ کبھی ایسا بھی ہوتا
ہے۔ کہ دانہ کوئی بھی برآمد نہیں ہوتا۔ بلکہ مقام
ماؤف پر صرف جلن اور خارش پیدا ہوتی ہے
جس کے بعد وہ سُرخ وآبلہ دار ہو جاتا ہے
ان بثور کی خصوصیت ہے۔ کہ ان میں پیپ
نہیں پڑتی بلکہ وہاں کی جلد اور تھوڑا سا
گوشت سیاہ اور مردار پڑ جاتا ہے۔ بعض
اوقات یہ مرض مہلک بھی ہوتا ہے +

(۱) اینتھریکس Anthrax
نوٹ۔ یہ مرض روس۔ ایران۔ بخارا
اور بالخصوص بلخ میں زیادہ ہوتا ہے۔
اس لئے اس کو بلخیہ بھی کہتے ہیں۔ جدید
تحقیقات سے ثابت ہوا ہے۔ کہ یہ ایک
متعدی یعنی چھوت والا مرض ہے۔ جو خاص کر
بھیڑوں میں ہوا کرتا ہے۔ لیکن اُون دھننے
والوں اور چرمرنگوں کو بھی ہو جاتا ہے۔ اس
کا باعث ایک خاص قسم کا خوردبینی کرم ہے
جسے ڈاکٹری اصطلاح میں بیسی لس این
تھریکس یعنی جرثومۃ الجمرہ یا مرض انگارہ
کا کیڑا کہتے ہیں۔ مصری اطباء جمرہ کا اطلاق
کاربنکل پر بھی کرتے ہیں۔ جو بثور قفا کا مترادف
ہے۔ دیکھو بثور قفا +

**جمود** (ع)
شخوص (ر)
آخذہ (ر)
مُدرکہ (ر)
قاطوخس (ر)

ایک بیماری ہے جس میں انسان کی حس و حرکت دفعۃً موقوف ہو جاتی ہے۔ اور وہ وقوع مرض کے وقت جس حالت میں ہو اُسی حالت
میں رہ جاتا ہے۔ یعنی اگر بیٹھا ہو تو بیٹھا
کھڑا ہو تو کھڑا کام کرتا ہو تو کام کرتا رہ جاتا
ہے۔ یہ مرض دماغ کے بطن مؤخر میں سوداوی
مادہ کے بند ہونے سے پیدا ہوتا ہے۔
لیکن اتصال و مشارکت کے باعث دماغ
کے تمام اجزا متاثر ہوتے ہیں۔ اس لئے
تمام حس اور حرکتیں باطل ہو جاتی ہیں
یہ مرض دفعۃً واقع ہوتا ہے۔ اور اس کا
مریض سانس نہ لینے اور حرکت نہ کرنے
سے مردہ سا معلوم ہوتا ہے (۱) کیٹالیپسی
Catalepsy ایکسٹیسی Ecstasy

جمود اور سبات کا فرق۔ سبات یعنی
گہری نیند کے مریض کی آنکھیں بند رہتی
ہیں۔ اور اس میں مریض رفتہ رفتہ اور
بتدریج غافل ہوتا ہے۔ برخلاف جمود کے
کہ آنکھیں اس میں عموماً کھلی رہتی ہیں
اور مریض دفعۃً حس و حرکت سے معطل اور
بے خبر ہو جاتا ہے۔ اس کے سوا جمود کا
مادہ مؤخر دماغ میں اور سبات کا مقدم دماغ

میں ہوتا ہے۔ اور سانس خواہ کیسی ہی قوی
ہو۔ اِس مرتبہ کو نہیں پہنچتی۔ کہ اس میں سانس
بند ہو جائے +

جمود اور سکتہ کا فرق۔ سکتہ کا مریض مردوں
کی طرح چت پڑا رہتا ہے۔ اور مریض جمود
جس حال میں ہو۔ اسی حال میں رہ جاتا
ہے۔ مریض سکتہ کے حلق سے کوئی چیز
اُتر سکتی ہے۔ برخلاف اس کے مریض
جمود کے حلق سے کوئی چیز نہیں اُتر سکتی +

**جُمُودُ الصَّدْر** } سینہ کی جکڑن (ا) ایک مرض ہے
**بَرْدُ الصَّدْر** } جس میں سادہ سردی پہنچنے
یا بلغم لزج کے جمع ہو جانے سے سینہ کے
عضلات میں ایک قسم کا تمدد پیدا ہو جاتا
ہے۔ اور بغیر سیدھا ہوتے سانس نہیں
لی جاتی۔ (ا) پلمونری اپوپلیکسی
Pulmonary Appoplexy

**جُمُودُ الدَّمِ فِی الْمَثَانَہ** (ع) مثانہ میں خون کا بستہ
ہوجانا۔ مثانہ میں خون کا جم جانا۔ اس
مرض میں پیشاب خون آمیز ہوتا ہے۔
اور غشی وغیرہ عوارض پیدا ہوتے ہیں

**جُمُودُ الدَّمِ وَاللَّبَنِ فِی الْمِعْدَہ وَالْاَمْعَاء**
(ع) معدہ اور آنتوں میں خون اور دودھ
کا بستہ ہوجانا۔ اس میں مریض کو غشی ہو
جاتی ہے۔ اور سرد پسینہ بکثرت آتا ہے +

**جُمُودُ اللَّبَن یا اِحْتِبَاسُ اللَّبَن** (ع) دودھ
کا پستان میں منجمد اور بستہ ہو جانا۔ دودھ
کا پستان میں رُک جانا (ا) ری ٹینشن آف
ملک Retention of Milk

**جُمُودَت** (ع) } سختی۔ سخت ہونا (ا) سالیڈیٹی
**صَلاَبَت** (ع) } Solidity

**جُمْہُورِی** (ع) شراب انگوری سہ سالہ۔ تین
سال کی پرانی انگوری شراب +

**جَمِیل** (ع) صاحب جمال۔ خوبصورت۔ حسین

**جُنّ** (ع) مجنوں ہوجانا۔ دیوانہ ہو جانا۔ جنون
دیوانگی +

**جُنَاء** (ع) کوزپشتی۔ کبڑہ پن (ا) ہنچ بیک
Hunch Back

**جُنَاب** (ع) مرض ذات الجنب۔ پسلی کا درد
پلیورسی Pleurisy

**جَنَاح** (ع) لغوی معنی پرند کا بازو۔ پر۔ کنارہ
اصطلاح تشریح میں وہ استخوانی ابھار جو
پُشت و کمر کے مُہروں کے دائیں بائیں پائے
جاتے ہیں۔ (ا) لیٹرل پراسس۔
Lateral Process

**جَنَاحُ الْاَنْف** (ع) ناک کا بازو۔ ناک کا پہلوی
حصہ (ا) ایلی نیزائی Alæ Nasi

**جَنَان** (ع) قلب۔ دل +

**جَنْب** (ع) پہلو۔ بغل سے نیچے کا حصہ +
(ا) سائڈ Side

**جُنْبَت** (ع) وہ چیز جو آگی پر بیٹھ ہو۔ جس چیز

سے پرہیز کیا جائے +

**جُنجُن** (ع) استخوان سینہ۔ سینہ کی ہڈی۔ جمع جناجن

**جِنس** (ع) اصطلاح منطقین میں کلی جو مختلف الحقیقت چیزوں کو شامل ہو جیسے حیوان کہ انسان۔ گھوڑے گدھے وغیرہ سب پر صادق آتا ہے۔ اصطلاح طب میں قسم مثلاً جنس اناث (عورتوں کی جنس) جنس ذکور (مردوں کی جنس) (۱) جِنِیس Genus

**جُنُن** (ع) جنون۔ دیوانگی۔ دیوانہ پن +

**جُنُوب** (ع) دکھن کی سمت۔ دکھنی ہوا +

**جُنُون** (ع) دیوانگی۔ پاگل پن۔ اس مرض میں انسان کی عقل میں فتور آجاتا ہے۔ اُس کے دل میں خیالات و توہمات فاسدہ اور تصورات کاذبہ پیدا ہوتے ہیں۔ اور اس کے اخلاق خصائل و شمائل بدل جاتے ہیں۔ اور وہ فضول و ناشائستہ حرکات و سکنات کرنے لگتا ہو وغیرہ (ا) انسینیٹی Insanity

نوٹ متقدمین یونانی اطباء نے جنون کی مندرجہ ذیل چار قسمیں بیان کی ہیں۔ (۱) مانیا جس کو جنون سبعی بھی کہتے ہیں۔ اس میں مریض کی طبیعت میں غیظ و غضب اور جوش و غصہ زیادہ بڑھ جاتا ہے۔ اور وہ خونخوار درندوں کی طرح لوگوں کو دیکھتا اور کبھی ان پر حملہ آور ہوتا ہے۔ (۲) داءالکلب۔ اس میں مریض کبھی تو غیظ و غضب کا اظہار کرتا ہے۔ اور کبھی کُتوں کی طرح خوشامد اور چاپلوسی کرتا ہے (۳) قُطرُب۔ اس میں مریض نہایت ترش رو اور مغموم سا نظر آتا ہے۔ اسکو کسی ایک جگہ قرار نہیں ہوتا۔ بلکہ ہمیشہ آوارہ گردی کرتا رہتا ہے۔ سُبک اور ناشائستہ حرکات کرتا ہے اس کا مریض عموماً تو لوگوں کو دشمن جان سمجھ کر اُن سے بچنے اور چھپ رہنے کی کوشش کرتا ہے۔ لیکن کبھی کبھی حملہ بھی کر بیٹھتا ہے (۴) صُباری۔ اس قسم کا جنون سرسام صفراوی کے ساتھ ہوتا ہے۔ اس کی ابتدا میں مریض زیادہ جاگتا اور بیقرار و پریشان حال رہتا ہے۔ کبھی نیند میں ڈر کر جاگ اُٹھتا ہے۔ اُسکی آنکھوں میں سُرخی ہوتی ہے۔ اور وہ سوال کے مطابق جواب نہیں دیتا +

مالیخولیا اور جنون کا فرق۔ مالیخولیا میں مریض کے افکار و خیالات فاسد اور پریشان ہو جاتے ہیں۔ یعنی طبیعت میں وہم اور وسواس بڑھ جاتا ہے۔ اور مریض خوف و غم کی طرف زیادہ مائل رہا کرتا ہے۔ لیکن طبیعت میں جوش و اضطراب کی شان نہیں ہوتی۔ بخلاف اس کے جنون میں مریض سُبک و ناشائستہ حرکات کرنے لگتا ہے۔ کبھی لوگوں بلکہ اپنے عزیز و اقارب کو

دشمن جان تصور کرکے اُن سے بھاگتا ہے
اور کبھی کتوں کی طرح اُن کی چاپلوسی کرنے
لگتا ہے۔ اور کبھی غصہ اور جوش میں بھر
جاتا ہے۔ اور غیظ وغضب سے لڑنے جھگڑنے
اور مارنے پیٹنے پر آمادہ ہو جاتا ہے۔ اور
درندوں کی مانند لوگوں پر جھپٹتا اور حملہ کرتا
ہے وغیرہ +

نوٹ۔ ڈاکٹروں نے اِنسینٹی یعنی جنون
کی تین بڑی قسمیں کی ہیں۔ (۱) مانیا یا جنون
سبعی جس کو ڈاکٹری میں مے نیا Mania
کہتے ہیں (ب) بلاہت یا حمق جس کو ڈاکٹری
میں ڈیمینشیا Dementia کہتے ہیں (ج)
عتاہت یا بلادت جس کو ڈاکٹری میں امینشیا
Amentia کہتے ہیں +

(الف) مانیا کی پھر یہ چار قسمیں ہیں۔
(۱) مانیائے حاد (۲) مانیائے مزمن (۳)
مانیائے عقلی (۴) مانیائے اخلاقی +

نوٹ۔ مالیخولیا مانیائے عقلی کی ایک قسم
ہے۔ مانیائے اخلاقی کی بہت سی قسمیں
ہیں۔ جو جنون کے مختلف ناموں سے
درج ہیں +

(ب) بلاہت کی نو قسمیں ہیں۔ جن میں
فالج مفتر العقل یا دیوانگی کا فالج بھی شامل ہے
(ج) بلادت کی یہ تین قسمیں ہیں (۱)
خلقی مجنوطی یا ضعف عقل (۲) خبط دماغ
یا اختلاط العقل (۳) ابلہی مع نقص اعضاء۔
چنانچہ (۱) خلقی مجنوطی جس کو ڈاکٹری میں اڈیوسی
Idiocy کہتے ہیں۔ اُس بیوقوفی یا خبط
دماغی کا نام ہے۔ جو قوائے دماغی کے فتور
سے پیدائشی طور پر ہوتا ہے۔ اُردو میں
اس کے مریض کو کودن کہتے ہیں۔ اور
(۲) خبط دماغ یا اختلاط العقل اُس بیوقوفی
کا نام ہے جو پیدائش کے بعد فتور دماغی
سے لاحق ہوتی ہے۔ ڈاکٹری میں اس کو
امبیسیلیٹی Imbecility کہتے ہیں
(۳) ابلہی مع نقص اعضاء۔ اس میں مریض
کا سر اور دوسرے اعضا اپنی طبعی مقدار
سے چھوٹے ہوتے ہیں۔ اور عموماً اُس کی
گردن میں گھینگھا ہوتا ہے۔ ایسے مریضوں
کو پنجاب و ہندوستان میں شاہ دولا کا چوہا
کہتے ہیں۔ اس قسم کے مریض یورپ کے
ملک سوئٹزرلینڈ میں نسبتاً زیادہ ہوتے
ہیں۔ ایسی ابلہی کو ڈاکٹری میں کریٹانزم
Cretanism کہتے ہیں +

نوٹ۔ متقدمین اطباء نے اختلاط العقل
ہذیان۔ رعونت وحمق اور مراق وعشق کو
مالیخولیا کے قبیلہ سے لکھا ہے۔ اور مالیخولیا
کو جنون سے علیحدہ ایک مستقل مرض لکھا ہے
لیکن ڈاکٹران یورپ مالیخولیا اور دیگر مذکورہ
اقسام کو جنون کی قسم قرار دیتے ہیں +

**جُنُون اِبْتِہَاجی** (ع) جنون خوشی - خوشی کا جنون - اس میں مریض کو رنگ برنگ کے فرضی دل خوش کن نظارے دکھلائی دیتے ہیں جس کی وجہ سے وہ ہر وقت خوش و بشاش نظر آتا ہے - لیکن اس کی باتیں بے محل اور پاگلانہ ہوتی ہیں (ا) اَیمنومینیا
Amenomania

**جُنُون اِخْتِنَاقی** (ع) جنون بادگولہ - اس قسم کا جنون عورتوں کو مرض اختناق الرحم (بادگولہ) کے سبب ہو جایا کرتا ہے +
(ا) ہسٹیرک مینیا Hysteric Mania

**جُنُون جَرّاحی** (ع) جنون چیر پھاڑ - چیر پھاڑ کا جنون - اس کی دو صورتیں ہیں (۱) کبھی تو اس قسم میں مریض کو اعمال جراحی (چیر پھاڑ) کا جنون ہو جاتا ہے - اور (۲) کبھی ایسے مجنون کو اپنے اوپر عمل جراحی کرانے کا جنون سوار ہو جاتا ہے - اور یہ صورت بالعموم اختناق الرحم کی مریض عورتوں کو ہوا کرتی ہے (ا) ٹومومینیا To[illegible]omania

**جُنُون جُزْئی** (ع) کسی ایک بات کا جنون
جنون وحدت (ا) مونومینیا Monomania

**جُنُون خَمْرِی** (ع) شراب کا جنون - شراب پینے کا جنون - اس میں مریض کو روز بروز زیادہ اور تیز شراب پینے کی خواہش ہوتی ہے (ا) ڈپسومینیا Dipsomania
اوئینومینیا Oenomania

**جُنُون ذِئْبی**
**عِلّۃ الذِّئب**
**قُطْرُب**
(ع) بھیڑیئے کا جنون - اپنے آپ کو بھیڑیا سمجھنے کا جنون - اس میں مریض اپنے آپ کو بھیڑیا تصور کرتا ہے - اور بھیڑیئے کی مانند حرکات کرتا ہے (ا) لائیکومینیا
Lycomania

نوٹ - اس قسم کے جنون کو متقدمین اطباء نے قُطرب کے نام سے لکھا ہے - اور قطرب کے معنی انہوں نے ایک دریائی کیڑے کے لکھے ہیں - اور اس مریض کو اُس کیڑے کے مانند بے چین و بے قرار بتلایا ہے - لیکن شرح اسباب میں قُطرب کے معنی بھیڑیا کے بھی لکھے ہیں - اور اسی لحاظ سے اُنہوں نے اس جنون کو علۃ الذئب سے بھی تعبیر کیا ہے - جو مزید تحقیق سے زیادہ صحیح معلوم ہوتا ہے +

**جُنُون رَقْصی** (ع) ناچنے کا جنون - یہ ایک قسم کا وبائی رعشہ ہے - جس میں مریض بے اختیاری طور پر ناچا کرتا ہے +
(ا) ڈینسنگ مینیا Dancing Mania
کورومینیا Choromania

**جُنُون سَبُعی** (ع)
مانیا (ع)
یہ ایک قسم کی دیوانگی ہے - جس میں مریض کی طبیعت میں جوش و غصہ بڑھ جاتا ہے - اور اس

کی طبیعت میں لڑنے جھگڑنے اور مارنے
پیٹنے کی خواہش پیدا ہو جاتی ہے۔ اپنے
عزیزو آقارب سے بدظن ہو جاتا ہے بال
بچوں اور خویش واقارب کی محبت جاتی
رہتی ہے (۱) مے نیا Mania

نوٹ ۔ مے نیا یا مانیا درحقیقت یونانی لغت
ہے۔ جس کے اصلی معنی ہیں دیوانگی۔ پس
بعض اطبا نے جو اس لفظ کا ترجمہ حیوان
سبعی (درندہ) لکھا ہے وہ صحیح نہیں چنانچہ
بعض متاخرین بالخصوص علامہ رازی
نے بھی اس لفظ کا ترجمہ جنون ہائج یا شدید
دیوانگی سے کیا ہے۔ جو جدید تحقیقات سے بھی
صحیح ثابت ہوا ہے +

**جُنُونِ سَرَقی** (ع) چوری کا جنون ۔ اس میں
جنون السرقہ (ع) مریض کو چوری کرنے کی بے
اختیاری عادت پڑ جاتی ہے۔ بعض دولتمند
اشخاص اس قسم کے جنون میں مبتلا ہو کر
سوئی جیسی ناچیز چیز کے چرانے کے مرتکب
ہوتے ہیں (۱) کلپٹومینیا Kliptomania

**جُنُونِ سُروری** (ع) جنون مسرت ۔ اس میں
مریض خواہ مخواہ ہر وقت مسرور و شادمان
رہا کرتا ہے (۱) ہبرومے نیا Habromania +

**جُنُونِ سُکری** (ع) نشہ کا جنون ۔ شراب کا
جنون ۔ اس قسم کا جنون عادتی طور پر بکثرت
میخواری کرنے سے ہو جاتا ہے (۱) میتھومینیا
Mathomania پوٹومینیا
Potomania
Alcoholic Mania الکحالک مے نیا
Delerium Tremens ڈلیریم ٹریمنس

**جُنُونِ شَدِید** (ع) سخت جنون (۱) ایکرومے نیا
Acromania

**جُنُونِ صَرعی** (ع) مرگی کا جنون ۔ وہ جنون
جو مرگی کے سبب ہو جاتا ہے (۱) اپی لیپٹک
مے نیا Epileptic Mania

**جُنُونِ عِشقی** (ع) عشق و محبت کا جنون +
(۱) ایروٹومے نیا Erotomania

**جُنُونِ کَلبی** (ع) اپنے آپ کو کتا سمجھنے یا کتے کی
مانند حرکات کرنے کا جنون (۱) سائنن تھروپیا
Cynanthropia

**جُنُونِ مائی** (ع) پانی کا جنون ۔ پانی میں ڈوب
مرنے کا جنون ۔ اس قسم میں مریض کی
طبیعت کا میلان پانی میں ڈوب مرنے
کی طرف ہوتا ہے (۱) ہائیڈرومے نیا
Hydromania

**جُنُونِ نَاری** (ع) آگ کا جنون ۔ آگ لگانے
کا جنون ۔ اس میں مریض کو آگ لگا کر تماشا
دیکھنے کا شوق ہوتا ہے (۱) پائرومینیا
Pyromania

**جُنُونُ النُّفَسَاء** (ع) جنون زچہ ۔ اس میں
زچہ پاگل ہو کر شوہر اور اپنے عزیز و اقارب
سے متنفر ہو جاتی ہے۔ اور اپنے بچہ کو

ہلاک کرنے کا قصد کرتی ہے (۱) پیوَرپَرَل میںنیا Puerperal Mania

**جُنُونِ وَطَنی** (ع) وطن کا جنون۔ وطن کے شوق ومحبت کا جنون۔ پردیس میں دیس کا جنون (۱) ناسٹومینیا Nosto Mania

**جُنُونِ ہَذَیانی** } سرسام یا ہذیان کا جنون۔
جنون سرسامی } جو سرسام صفراوی کے ساتھ
صبارا } ہوتا ہے (۱) ڈلیریس مینیا Delerious Mania

**جَنِین** (ع) بچۂ شکم۔ وہ بچہ جو ماں کے پیٹ میں رہے۔ جمع اَجِنَّہ (۱) فیٹس Fœtus

طبی نوٹ۔ جب مرد وعورت کی منی رحم میں ملتی ہے تو پہلے اُس سے ایک خون کا سا لوتھڑا بن جاتا ہے جس کو طب میں علقہ کہتے ہیں۔ پھر کچھ دنوں کے بعد وہ گوشت کا لوتھڑا بن جاتا ہے۔ جس کو طب مضغہ کہتے ہیں +

ڈاکٹری نوٹ۔ ڈاکٹری میں جب مرد کی منی کا کیڑا (سپرمیٹزوآن) رحم میں عورت کی منی یا بَیضۂ اُنثیٰ (اُوْوَم) کے ساتھ ملتا ہے۔ تو اُس کو کَن سَپشن اور طب میں تلقیح یا علوق کہتے ہیں۔ پھر چار مہینے تک کے حمل کو ڈاکٹری میں ایمبریو بولتے ہیں۔ اور اس کے بعد فیٹس Fœtus کہتے ہیں۔ پس فیٹس کے دو معنے ہیں۔

(۱) بچہ جب تک کہ ماں کے پیٹ میں رہے
(۲) چار مہینے کے بعد کا جنین +

**جَنِینِ کاذِب** (ع) جھوٹا جنین جیسا کہ مرض رجا یا حمل کاذب میں ہوا کرتا ہے۔ یعنی رحم میں ایک گوشت کا لوتھڑا سا پیدا ہو جاتا ہے (۱) مُول Mole

نوٹ۔ مُول کے معنی خال (تل) کے بھی آتے ہیں +

**جَوّ** (ع) زمین وآسمان کا درمیانی فضا۔ زمین وآسمان کے درمیان کی ہوا +

**جَوَارِ** (ع) دست وتے +

**جَوارِح** (ع) جمع ہے جارحہ کی۔ شکاری جانور۔ کام کاج کے اعضا مثلاً ہاتھ پاؤں وغیرہ

جَوَارِح اور اعضاء کا فرق۔ انسان کے کام کاج کے اعضاء مثلاً ہاتھ پیروں کو جوارح کہتے ہیں۔ اور بدن کے مختلف مفرد ومرکب حصّوں کو اعضا بولتے ہیں جن میں جوارح بھی شامل ہے +

**جَوارِش** (ع) معرب ہے گوارش کا۔ دوائے مرکب ہاضم۔ خوش مزہ بخلاف معجون کے کہ اُس میں خوش مزہ ہونے کی قید نہیں +

**جَوَامِد** (ع) اجزاء بدن جو سخت اور بستہ ہوں۔ جیسے ہڈی کُرّی وغیرہ +

**جُوبَہ** (ع) قرصہ ابرو۔ ابرو کا زخم +

**جُوبَہ** (ع) گڑھا۔ فضا۔ اصطلاح تشریح میں

کان کی اندرونی تجویف - کان کا سوراخ ایک
جھلی پر ختم ہوتا ہے - اور اُس جھلی کے اندر
کی طرف ایک خلا ہے جسکو جوبہ کہتے ہیں

**جُؤجُؤ** (ع) سینہ - سینہ کا گرداگرد +

**جُودۃُ الرّجا** (ع) اُمید کا اچھا ہونا - کسی کام کے
متعلق بھلائی کی اُمید - اچھا اعتقاد جو کسی
کام کے نتیجہ کے متعلق ہوتا ہے +

**جُوزَہ** (ع) ایک وزن ہے جو سات درہم یا ایک
مثقال یا دس ماشہ کے برابر ہوتا ہے +

**جُوزَہ مُطلَقَہ** (ع) ایک وزن ہے جو برابر
نو درمی یا تین تولہ چار ماشہ چار رتی کے +

**جُوزَہ مُلکیہ** (ع) برابر ہے چھ درہم یا سوا دو تولہ کے

**جُوزَہ نبطیہ** (ع) برابر ہے ایک مثقال یا
چار ماشہ چار رتی کے +

**جُوزَق** (ع) } تین رطل یا ایک سو ایک
**جُوسَق** (ر) } تولہ تین ماشہ کے برابر ہے

**جُوع** (ع) } گرسنگی - بھوک - بھوکھا ہونا
**اشتہا** } (۲) اپی ٹائٹ Appetite
**ہنگر** Hunger

**جُوع بقری** } جوع بقری کے لغوی معنی ہیں
**جُوع کلبی** (ع) } بیل یا گائے کی بھوک - اور
**بولیموس** (ی) } اصطلاحی معنی بھوک کا ہونا -
ہورا پن - جوع کلبی کے معنی کُتے کی بھوک
(۱) بولیمیا Bulimia . بولیموس Bulimus

نوٹ - بولیموس ایک یونانی لغت ہے جو
مرکب ہے دو کلمات سے - ایک بو ماخوذ از
بواس بمعنی بیل اور دوسرے لیموس بمعنی
بھوک - پس اس لفظ کے لغوی معنی ہیں بیل
کی بھوک جس کا صحیح مترادف جوع بقری ہو
اور جوع کلبی بھی درحقیقت اسی کا دوسرا نام
ہے - جن اطباء نے ان دونوں کو جُدا جُدا
قرار دے کر اُن کی ماہیت میں فرق کیا ہو
اُن کو درحقیقت اشتباہ واقع ہوا ہے - کیونکہ
جوع بقری و جوع کلبی اور بولیموس درحقیقت
ایک ہی مرض کے مختلف نام ہیں - جن
میں مریض کو بھوک کا ہوکا ہو جایا کرتا ہے
اور وہ بیل یا کُتے کی طرح ہر وقت کھانے
کی خواہش رکھتا ہے - پس بعض متقدمین
اطباء کا یہ لکھنا کہ جوع بقری میں اعضاء
بھوکے ہوتے ہیں - لیکن معدہ اپنے پُر ہونے
کی وجہ سے کھانے کی خواہش نہیں کرتا -
برعکس نہند نام زنگی کافور کا مضمون پیش
کرتا ہے - کیونکہ یہ ماہیت سقوطِ شہوت یا
بطلانِ شہوت میں داخل ہے جوع یا بھوک
میں داخل نہیں - چنانچہ علامہ گیلانی نے
بھی اِس کی صراحت فرمائی ہے +

**جُوع مُغشی** (ع) بیہوش کر دینے والی بھوک
ایک مرض ہے - جس میں بھوک کی برداشت
بالکل نہیں ہوتی - اور بروقت کھانا نہ
ملنے سے غشی ہو جاتی ہے +

**جُوف** (ع) پیٹ۔ خول۔ گڑھا۔ اصطلاح تشریح میں کسی عضو کا پول یا خول (ا) کیویٹی Cavity

**جُوف اَسْفَل** (ع) | جوفِ شکم۔ نچلا جوف پیٹ کا
**جُوفُ البَطَن** (ع) | گڑھا۔ وہ مقام جو آلاتِ غذا کو حاوی ہو (ا) ایبڈومنل کیویٹی Abdominal Cavity

**جُوف اَعْلیٰ** (ع) | جوفِ سینہ۔ سینہ کا جوف۔
**جوف الصدر** | یعنی وہ مقام جو آلاتِ تنفس کو حاوی ہو (ا) تھوریسک کیویٹی Thoracic Cavity

**جُوف عَانہ** (ع) | پیڑو کا جوف یا پول (ا) پلوک کیویٹی Pelvic Cavity
**حوض** (ع) |

**جُوف عَانہ صَادِق** (ع) پیڑو کا وہ سچا جوف جو پیڑو کے لب سے نیچے واقع ہے۔ (ا) ٹرو پیلوک کیویٹی

**جُوف عَانہ کَاذِب** (ع) پیڑو کا چھوٹا جوف جو پیڑو کے لب سے اوپر واقع ہے (ا) فالس پلوک کیویٹی False Pelvic Cavity

**جُوہَر** (ع) ذات۔ ضد ہے عرض کی۔ وہ چیز جو بذاتِ خود قائم ہو۔ اور اپنے قیام میں کسی دوسری چیز کی محتاج نہ ہو مثلاً جسم بخلاف عرض کے کہ وہ اپنے قیام میں دوسری چیز کا محتاج ہوتا ہے جیسے رنگ پس جسم جوہر ہے اور رنگ عرض (۲) اصطلاح دوا سازی میں کسی دوا کا خلاصہ۔ ست۔ اَنس (ا) سب سٹانس Substance

**جُوہَر فَرد** جُزوِ لایتجزیٰ، ناقابلِ تقسیم ذرہ جو کسی طرح تقسیم اور ٹکڑے نہیں ہو سکتا۔ (ا) ایٹم Atom

**جُوہَر فَعّال** (ع) کام کرنے والا جوہر۔ اثر کرنے والا جوہر۔ اصطلاح دوا سازی میں دوا کا جُزوِ مؤثر (ا) ایکٹیو پرنسپل Active Principle

**جَہَاز** (ع) مجموع۔ نظام (ا) سسٹم System اپریٹس Apparatus

**جَہَاز بَولی** (ع) پیشاب کے اعضا مثلاً گردے حالبین۔ مثانہ۔ احلیل (ا) یوریزی سسٹم Urinary System

**جَہَاز تناسلی** (ع) نسل کے اعضا مثلاً خصیے قنات منویہ۔ ذکر وغیرہ (ا) جنریٹو آرگنز Generative Organs

**جَہَاز تنفسی** (ع) سانس لینے کے اعضا مثلاً حنجرہ۔ قصبہ ریہ اور پھیپھڑے وغیرہ۔ (ا) رسپائریٹری سسٹم Respiratory System

**جَہَاز ہضمی** (ع) اعضاء ہضم جو منہ سے لے کر مبرز تک واقع ہیں۔ مثلاً منہ۔ مری۔ معدہ آنتیں وغیرہ (ا) ڈائیجسٹو سسٹم Digestive System

نوٹ۔ جگر۔ پتّا۔ تلی۔ لبلبہ بھی چونکہ ان اعضاء کے ہضم میں مدد کرتے ہیں۔ اس لئے ان کو جہاز ہضمی کے اعضاء اضافیہ کہا جاتا ہے۔

**جِہَت** (ع) طرف۔ سمت۔ ناحیہ۔ کنایہ۔ جمع

جماعت ٭

جُہد (ع) سعی۔ کوشش کرنا (ا) ایفرٹ Effort

جُہد طبعی (ع) طبعی کوشش۔ اصطلاح طب میں کسی عضو کا اپنے طبعی فعل کے انجام دینے کے کوشش کرنا۔ مثلاً جہد طمثی یعنی ماہواری حیض کے لئے رحم کی قوت طبعی کا کوشش کرنا (ا) مُولی مِن Molimen

جُہر (ع) روزکوری۔ دوندھی۔ ایک مرض ہے جس میں دن کو دکھائی نہیں دیتا ٭ (ا) ہیمیرالوپیا Hemeralopia

جُمودانہ (ع) جرب رودہ۔ انتڑیوں کی خارش ٭

جموش (ع) پسورنا۔ رونی صورت بنانا ٭

جُہیض (ع) بچہ جو پیٹ سے گر پڑے۔ ناقص ہو یا پورا ٭

جیالوجیا (ع) علم طبقات الارض۔ زمین کے طبقوں کا علم (ا) جیالوجی

جَیب (ع) تجویف۔ جوف۔ گڑھا۔ خصوصاً ہڈی کا گڑھا۔ جمع جیُوب (ا) اینٹرم Antrum

پاؤچ Pouch

جیب فکی (ع) } بالائی جبڑے کی ہڈی کا درمیانی

جیب اعجوز } جوف (ا) اینٹرم آف ہائی مور

Antrum of Highmore

جیب الجمجمہ (ع) میزاب جمجمہ۔ کھوپری کی نالی۔ جس میں وریدی خون دورہ کرتا ہے ٭ (ا) سائنس Sinus

جیخ (ع) وہ آدمی جس کی آنکھوں سے ہمیشہ پانی بہتا ہے۔ اور پلکوں کے بال گر گئے ہوں ٭

جید (ع) گردن۔ جمع جیود و اجیاد ٭

جَیّد (ع) عمدہ۔ نیک۔ کھرا۔ وہ غذا جس سے بعد ہضم کے فضلہ نہ بچے یا بہت تھوڑا بچے ٭

جیرمونیہ (ع) ایک قسم کے قروح (پیپ دار زخم) ہیں۔ جو غایت فساد سے مندمل نہیں ہوتے

جیفہ (ع) مُردار ٭

# چ

چارہ (ف) علاج۔ مداوی۔ تدبیر (ا) ریمیڈی

چاشت (ف) ایک پہر دن چڑھے کا وقت۔ (۲) اُس وقت کے کھانے کا نام ٭

چاق (ت) تندرست۔ طاقتور۔ چالاک ٭

چانہ (ف) فکِ اسفل یا نچلے جبڑے کی ہڈی۔ (۲) ٹھوڑی ٭

چاہِ زنخ (ف) زنخدان۔ ٹھوڑی کا گڑھا ٭

چائش (ف) ریزش۔ زکام۔ نزلہ (۲) کتار ٭

چپچہ (ف) چپہ دست۔ کھبو۔ بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا ٭

چچک (ف) ایک مت۔ ایک خال یا ایک تل ٭

چرب (ف) چکنا۔ موٹا۔ چربیلا ٭

چرب پہلو (ف) فربہ۔ موٹا تازہ شخص ٭

چرب قامت (ف) بلند قامت۔ خوش قد لمبا

چَرزَہ (ف) آدمی یا حیوان کی کھال +

چِرَک (ف) ریم ۔ پیپ ۔ بدن کا میل وغیرہ +

چِرکِ گوش (ف) کان کا میل +

چِرکین (ف) وہ زخم جس سے پیپ بہا کرے (۲) بدشکل ۔ بھونڈا +

چَشم (ف) آنکھ (۲) امید ۔ توقع +

چَشم بَند (ف) افسوں ۔ خواب بندی +

چَشم پُشت (ف) کنایہ ہے مقعد یا دُبر سے +

چَشمِ فرنگی (ف) کنایہ ہے چشمہ یا عینک سے +

چَشم خانہ (ف) خانۂ چشم ۔ آنکھ کا گڑھا جس میں ڈھیلا رہتا ہے +

چَشم گشتہ (ف) احول ۔ بھینگا +

چکادر (ف) پیشانی ۔ ماتھا +

چکسہ (ف) دوا کی پڑیہ باندھنے کا کاغذ وغیرہ

چکمیزک (ف) تقطیر البول ۔ قطرہ قطرہ پیشاب ٹپکنا

چُل (ف) مرد کا عضو تناسل ۔ آلہ تناسل +

چلاؤ (ف) خشکہ ۔ اُبلے ہوئے چاول +

چلی (ف) حمق ۔ بیوقوفی ۔ بے عقلی +

چُلی (ف) عنانت ۔ نامردی ۔ ضعف باہ +

چمین (ف) چامین ۔ بول و براز ۔ گوہ موت +

چنبر (ف) ہنسلی کی ہڈی ۔ ہانس (۲) طوق ۔ حلقہ

چہار رگ (ف) چار رگیں ۔ ہونٹوں کی چار رگیں جو دو اوپر دو نیچے ہوتی ہیں ۔ امراض لثہ میں ان کی فصد لیا کرتے ہیں +

چیچک (ت) آبلہ ۔ سیتلا ۔ ماتا +

# ح

حَابِس (ع) لغوی معنی روکنے والا ۔ بند کرنیوالا اصطلاح طب میں وہ دوا جو رطوبات جسم مثلاً خون ۔ پیشاب ۔ پسینے وغیرہ کو نکلنے سے روکے (۱) سٹپٹک Styptic اینٹی اسٹالٹک Anastaltic

حَابِسِ اِسہَال (ع) وہ دوا جو دستوں کو بند کرے (۱) ایسٹرنجنٹ Astringent

حَابِسِ بَول (ع) وہ دوا جو پیشاب کو روکے اور بند کرے (۱) یوریزی ایسٹرنجنٹ Urinary Astringent

حَابِسِ دَم (ع) } وہ دوا جو خون کو بند کرے ۔
قاطع النزیف (ع) } جریان خون کو بند کرنیوالی ۔
(۱) سٹپٹک Styptic ہیموسٹپٹک Hemostyptic ہیموسٹیٹک Hemostatic

حَابِسِ عَرَق (ع) وہ دوا جو پسینہ کو روکے +
(۱) اینٹی ہائیڈروٹک Antihidrotic

حَابِلَہ (ع) } حُبلیٰ ۔ حاملہ عورت ۔ وہ عورت
حابلہ (ر) } جس کو حمل ہو (۱) پریگنینٹ
Gravid گریوڈ Pregnant

حَاجِب (ع) دربان ۔ اصطلاح طب میں ابرو ۔ بھوؤں جمع حواجب +
(۱) آئی برو Eye-brow

حَاجِبَان ۔ حَاجِبَین (ع) بھوؤں کی

دونوں ہڈیاں مع گوشت و پوست و بال وغیرہ کے +

**حَاجِز** (ع) مانع فاصل۔ حائل۔ آڑ۔ اصطلاح طب میں دو چیزوں کے درمیان حائل ہونے والا پردہ (۱) سیپٹم Septum

**حَاجِزُ انفی** (ع) } ناک کا وہ کری دار پردہ جو اُس
**قاسم الانف** (ع) } کو دو نتھنوں میں تقسیم کرتا ہے
ناک کا درمیانی پردہ (۱) سیپٹم نزائی۔ Septum Nasi

**حَاجِز شفاف** } شفاف پردہ۔ ایک نہایت
**فاصل لامع** } باریک اور شفاف پردہ جو دماغ کے بطون جانبی کے درمیان حائل ہوتا ہے (۱) سیپٹم لوسیڈم Septum Lucidum

**حَاجِز قلبی** (ع) قلب کا پردہ جو اُس کو دائیں بائیں دو حصوں یا دو بطنوں میں تقسیم کرتا ہے (۱) سیپٹم وینٹیری کولوزم Septum Ventriculosum

**حَاجِم** (ع) پچھنے لگانے والا +

**حَادّ** (ع) } لغوی معنی تیز و تند۔ فن ادویہ
**حَادّہ** (ع) } میں وہ دوا جو تیزی کرے۔
تند و تیز دوا۔ علم الامراض میں شدید مرض جس کا منتہی چھٹے روز تک ہو۔ وہ مرض جس کے علامات و عوارض شدید ہوں۔ اور وہ چودہ دن سے یا زیادہ سے زیادہ بیس دن سے تجاوز نہ کرے یعنی اُس کا انجام خیر و شر جلد ہو جائے (۱) ایکیوٹ Acute ستھینک Sthenic

ڈاکٹری نوٹ۔ ایکیوٹ اُس مرض کو کہتے ہیں جس کی علامات شدید ہوں اور زمانہ مرض قلیل ہو اور ستھینک ایسے مرض کو بولتے ہیں۔ کہ جس کی صرف علامات شدید ہوں۔ تفصیل کے لئے دیکھو امراض حادہ

**حَادّۃُ المُزمِنات** (ع) کم شدید مرض۔ وہ مرض
**تحت الحاد** } جس کے علامات و عوارض نسبتاً کم شدید ہوں۔ اور اس کا منتہی چودھویں روز سے اکیسویں روز تک ہو جائے +
(۱) سب ایکیوٹ Subacute

**حَادُور** ۔ (ع) مسہل۔ دست آور دوا +

**حَاذ** (ع) پشت پیٹھ۔ پیٹھ کا وسط +

**حَارّ** (ع) گرم۔ گرمی پیدا کرنے والی دوا +

**حَارّ بالفعل** (ع) بالفعل گرم۔ وہ چیز جو چھونے ہی گرم محسوس ہو۔ مثلاً آگ وغیرہ +

**حَارّ بالقوت** (ع) وہ چیز جو فی الحال چھونے سے گرم محسوس نہ ہو۔ مگر جب بدن میں پہنچے۔ اور حرارت بدنی سے منفعل ہو تو گرمی پیدا کرے۔ جیسے مشک اور شراب وغیرہ +

**حَارِث بن کَلَدہ** (ع) یہ شہر طائف (عرب) کا رہنے والا ایک نہایت قابل اور فاضل طبیب گذرا ہے جس کو حضرت محمد صلی اللہ

علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں رہنے کا بھی فخر
حاصل تھا۔ حضرتؐ کے زمانہ کے بعد خلفائے
راشدین اور امیر معاویہؓ کے زمانہ میں بھی
زندہ تھا۔ امیر معاویہؓ نے اُس سے دریافت
کیا۔ اے حارث طب کس چیز کا نام ہے؟
اُس نے جواب دیا پرہیز کا۔ وہ کہتا تھا۔
دوا کے استعمال سے حتی الامکان بچتے رہو
بلاضرورت دوا کھانا بھی مرض پیدا کرتا ہے
اس کی تصانیف میں صرف ایک کتاب ہے
جو اس کا اور نوشیروان عادل کا مکالمہ ہے

حَارِصَہ (ع) سر کی چوٹ جس میں سر کا پوست پھٹ جائے +

حَارِض (ع) بہت بیمار۔ سخت بیمار۔ قریب بہ ہلاک

حَارِ غَرِیزِی (ع) رطوبت غریزیہ یا جسم کی اصلی رطوبت جس کے ساتھ حرارت غریزی قائم ہے (۲) حرارت غریزیہ +

حَارِقَہ (ع) ران کا سرا جو چوتڑ سے ملتا ہے +

حَارِقَتَان (ع) سرین میں دونوں رانوں کے ملنے کی جگہ +

حَارِک (ع) سر شانہ۔ کندھے کا سرا۔ وہ ہڈی جو کندھے پر دونوں جانب سے اُبھری ہوئی واقع ہے +

حَاسَّہ (ع) قوت حس۔ حواس خمسہ میں سے کوئی ایک حس (۲) سینس Sense

حَاصَّہ (ع) بیماری جس سے سر کے بال گر جائیں

حَاضِنَہ (ع) دائی جو لڑکے کی پرورش کرتی ہو (دایا)

حَاطُوم (ع) دوائے ہاضم۔ ہاضم دوا۔ چورن یا جوارش +

حَافَان (ع) } دو سبز رگیں۔ جو زبان کے
ضِرْدَین (ع) } نیچے نظر آتی ہیں +

حَافَہ (ع) } طرف۔ کنارہ (۲) ایج Edge
شَفَتَہ (ع) } بارڈر Border

حَافِرَہ (ع) طبقۂ قرنیہ کا گہرا زخم +

حَافِظَہ (ع) } قوت حافظہ۔ وہ قوت جو وہم
متذکرہ مسترجعہ } کے ادراک کئے ہوئے معانی
کو یاد رکھتی ہے۔ یا یاد رکھنے والی قوت
یہ قوت دماغ کے بطن مؤخر میں رہتی ہے +

حَاقّ (ع) وسط۔ درمیان۔ بیچوں بیچ +

حَاقُّ الجُوع۔ اِشْتِہَاءِ صَادِق (ع) سچی بھوک اصلی بھوک +

حَاقِب (ع) جس کے پیٹ میں درد یا قبض ہو

حَاقِن (ع) لغوی معنی بند کرنے والا۔ گھونٹنے والا۔ اصطلاحی معنی پیشاب بند کرنے والا جس کو پیشاب لگا ہو +

حَاقِنَہ (ع) معدہ۔ ہنسلی کی دونوں ہڈیوں کا درمیان یا اُن کے درمیان کا گڑھا +

حَاقِنَتَان (ع) شانہ اور ہنسلی کی ہڈی کے درمیان کے دونوں گڑھے۔ دونوں رانوں کے سرے جو دونوں سرین میں داخل ہیں۔ وہ پٹھے جو سرین میں موجود ہیں +

حَاکَہ (ع) دنداں۔ دانت +

حَال (ع) کیفیت موجودہ زمانہ موجودہ +

حَالِب (ع) گردہ اور مثانہ کی درمیانی نالی جس کی راہ گردے سے مثانے میں پیشاب جاتا ہے (تثنیہ حالبان)

حَالِبَان (ع) تثنیہ ہے حالب کا۔ یہ دو لمبی
بَرْبَخین (ع) نالیاں ہیں۔ جو دائیں اور بائیں گردہ سے شروع ہو کر پردہ صفاق کے پیچھے سے نیچے اور درونی جانب کو ترچھی گزرتی ہوئی مثانہ تک پہنچتی ہیں جن کے راہ سے گردوں سے مثانہ میں پیشاب جاتا ہے (ا) یوریٹرز Ureters

نوٹ۔ متقدمین اطبا اگرچہ حالبین اور برنجین کو انہی دونوں نالیوں پر بولتے رہے ہیں لیکن جدید اطبا نے مصراب برنجین کو خصیہ فوقانی کے لئے مخصوص کرتے ہیں جس کو ڈاکٹری میں اِپی ڈِڈِمِس Epididymus کہتے ہیں +

حَالَت (ع) کیفیت۔ اس کی تین قسمیں ہیں۔ (۱) طبعی (۲) غیر طبعی (۳) متوسطہ +

حَالَتِ طَبْعِی (ع) اصلی حالت طبعی کیفیت صحت۔ تندرستی +

حَالَتِ غَیرِ طَبْعِی (ع) غیر طبعی کیفیت۔ مرض۔ دکھ۔ بیماری +

حَالَتِ مُتَوَسِّطَہ۔ حالتِ ثالثہ (ع) درمیانی حالت صحت و مرض کے درمیان کی حالت۔ یعنی وہ حالت جس میں نہ پوری صحت ہو اور نہ پورا مرض جیسے مرض کے بعد کی نقاہت یا پیدائشی اندھاپن یا بڑھاپا لیکن بعض اطبا حالت ثالثہ کو نہیں مانتے +

حَامَا الصَّغِیر (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے دو مثقال یعنی ۹ ماشہ کے +

حَامَا الکَبِیر (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے تین مثقال یعنی ایک تولہ ایک ماشہ چار رتی کے

حَامِض (ع) } لغوی معنی ترش۔ کھٹا۔ جدید
حَمْض حمض } اصطلاحی معنی تیزاب +
(ا) ایسڈ Acid

نوٹ۔ تیزاب کا لفظ اپنی ساخت اور استعمال کے لحاظ سے سیال حموضات کے لئے مخصوص ہے۔ لیکن انگریزی لفظ ایسڈ اور عربی لفظ حامض وحمض سیال و غیر سیال دونوں قسم کے حموضات پر بولے جاتے ہیں +

حَامِلُ البَول (ع) ایک نالی ہے جس کی راہ جنین کا پیشاب اس کے مثانہ سے ناف کی طرف آتا ہوا ایک خاص تھیلی (جامع البول) میں جمع ہوتا رہتا ہے۔ پیدائش کے بعد یہ نالی بند ہو کر ڈوری کی طرح رہ جاتی ہے +
(ا) یوریکس Urachus

حَامِلُ الرَّاس (ع) } لغوی معنی سر کو اٹھانے والا۔
حامل العرش (ع) } اصطلاح تشریح میں گردن

گردن کا پہلا مہرہ جو سر کو اٹھائے ہوئے ہے ✦
(۱) ایٹلس Atlus

حَامِلَہ (ع) } پیٹ والی عورت ۔ وہ عورت
حُبْلیٰ ۔ حاملہ (ع) } جو حمل یعنی پیٹ سے ہو ✦
(۱) پریگنینٹ Pregnant
گریوڈ Gravid
نوٹ ۔ حاملہ کی جمع حوامل اور حُبلیٰ کی جمع
حُبالیٰ آتی ہے ✦

حَامِیَہ (ع) گرم گرم اور جلتی ہوئی چیز ✦

حَائِض (ع) وہ عورت جو زمانہ بلوغ کو پہنچ گئی
ہو ۔ وہ عورت جو حیض کی حد کو پہنچ گئی ہو ۔
خواہ حیض آئے یا نہ آئے ۔ بالغ عورت ۔
جوان عورت ✦

حَائِضَہ (ع) وہ عورت جس کو حیض جاری ہو
حیض والی عورت ✦

حَائِل (ع) مانع ۔ آڑ ۔ اوٹ ۔ باز رکھنے والا ۔
دو چیزوں کے درمیان آجانے والا ✦

حَبّ (ع) دانہ ۔ تخم ۔ اصطلاح دواسازی میں
گولی ۔ دوا کی گولی (۱) پل Pill

حَبُّ الْقَرْع (ع) } دانہ کدو ۔ کدو دانے ۔
دودہ شریطیہ } پیٹ کے کیڑے جو چپٹے
دودہ وحیدہ } کدو کے بیج کی طرح ہوتے
ہیں (۱) ٹیپ ورم Tape Worm
ٹینیا سولیم Taenia Solium
تفصیل کے لئے دیکھو دودہ وحیدہ ✦

حِبَال (ع) پنڈلی کا پٹھا ۔ ذکر کی رگیں ✦

حُبَال (ع) کھانے کی گرانی ✦

حَبَّہ (ع) ذو جو بھر کا وزن ✦

حَبَّۃُ الْخَرْنُوب (ع) چار جو بھر کا وزن ✦

حَبَّۃُ الْقَلْب (ع) میانہ دل ۔ دل کا سیاہ نقطہ
یا خون ✦

حَبْس (ع) روکنا ۔ روک ۔ قید ۔ بند ۔ اصطلاح
طب میں رطوبات جسم کا بند کرنا ۔ بند ہونا ۔
(۱) سٹپ سِس Stypsis ایسٹرنجنسی
Astringency
اینِ اسٹالسِس Anastalsis
حَبْس اور قَبْض کا فرق حبس کا لفظ
رطوبات جسم مثلاً خون ۔ پیشاب ۔ پسینہ وغیرہ
کی بندش اور رکاوٹ پر بولا جاتا ہے ۔
اور قبض اعضاء کی ساخت کے سکڑنے
اور برانکے رکنے پر استعمال ہوتا ہے ✦

حَبْسُ الْبَوْل (ع) پیشاب کا بند ہونا ۔ پیشاب
کا رکنا ✦

حَبَض (ع) نبض کی تیز حرکت جو حالت اعتدال
سے زیادہ ہو ✦

حَبْق (ع) گوز ۔ گوزنا ۔ پاد ۔ پادنا ✦

حَبَل (ع) } حمل ۔ پیٹ ۔ گربھ ۔ بچہ دار
حَمْل (ع) } ہونا ۔ پیٹ سے ہونا ✦
(۱) پریگنینسی Pregnancy کن سپشن
Conception
گیس ٹیشن Gestation
نوٹ ۔ حبل کے معنی رسی کے بھی آتے ہیں

جس مناسبت سے اطباء اس کو بعض رگوں اور نالیوں پر بھی بولتے ہیں ٭

حَبْلُ الذِّرَاع (ع) نام ہے ایک رگ کا جو کلائی کے پیچھے اور بائیں طرف پھیل گئی ہے۔ اور پہونچے پر انگوٹھے کے مقابل کھولی جاتی ہے

حَبْلُ السُّرَّہ (ع) | بچہ کی نال (ا) امبلائیکل کارڈ
حبل السُّرّی | Umbilical Cord
فیونِس Funis

حَبْلُ الصَّوْتِی | آواز کی ڈوری۔ آواز کی ڈوریاں
الحبلان الصوتیان | جو حنجرہ کے درمیان ہوتی ہیں
(ا) ووکل کارڈز Vocal Cords

حَبْلُ الْعَاتِق (ع) ایک پٹھے کا نام ہے۔ جو کندھے اور گردن کے درمیان واقع ہے

حَبْلُ مَنْوِی (ع) منی کی نالی (ا) سپرمیٹک کارڈ Spermatic Cord

نوٹ حبل منی یا سپرمیٹک کارڈ درحقیقت شریان۔ ورید عصب اور منی کی نالی کا مجموعہ ہے۔ جو ایک غلاف میں ملفوف ہوتا ہے ٭

حَبْلُ الْوَرِید (ع) | رگ جان۔ شاہ رگ۔ گردن کی
ورید وداج | ورید (ا) جوگولر دین

حُبْلیٰ (ع) | زن باردار۔ حاملہ عورت۔ عورت
حاملہ (ف) | جو پیٹ سے ہو (ا) پریگنینٹ
Gravid گریوڈ Pregnant

حَبَن (ع) تشنگی۔ پیاس۔ اصطلاح طب میں مرض استسقاء (جلندھر) یا استسقاء طبلی کی وہ قسم جس میں ریاح لطیفہ تحلیل ہو کر ریاح غلیظہ باقی رہ جاتے ہیں۔ اور مریض کو سوائے سختی شکم کے اور کوئی شکایت نہیں ہوتی ٭

حَبْو (ع) شیرخوار بچہ کا گھٹنیوں چلنا۔ بچہ کا دونوں ہاتھوں کے بل چلنا ٭

حَتّ (ع) کھرچنا چھیلنا۔ دور کرنا۔ مٹانا گرہ لگانا

حُتَات (ع) برادہ۔ ریزہ تراشہ۔ جو حتّ یعنی چھیلنے اور کھرچنے سے حاصل ہو ٭

حِتَار (ع) حلقۂ دُبر۔ سفرہ۔ پاخانہ کے مقام کا گھیرا۔ قُبل اور دُبر کا درمیان۔ خصیوں کا درمیانی خط۔ ناخن یا کان کا گرداگرد۔ غلاف حشفہ۔ سپاری کا غلاف۔ جو ختنہ میں کاٹا جاتا ہے۔ جمع حتر ٭

حُتْمَد (ع) وہ آنکھ جس میں سلاق (رانجھنی) کی بیماری ہو۔ جمع حُتْمَد ٭

حَتْف (ع) مرگ۔ موت۔ مرنا۔ جمع حُتُوف ٭

حَتْر (ع) آنکھ میں سرخ دانہ نکل آنا۔ آنکھ کا ورم کر آنا ٭

حِتْرَبَہ (ع) | ناک کی پھننگی (ا) ایلی نزائی
حِتْرِمَہ (ر) | Alæ Nasi
اَرْنَبَہ (ع) | نوٹ۔ حترمہ کا اطلاق اوپر کے ہونٹ میں ناک کی پھننگی کے نیچے والے دائرہ پر بھی ہوتا ہے ٭

حُتْکُلَہ (ع) پیڑو۔ پیڑو اور ناف کا درمیان ٭

حُتُوات (ع) پتلی غذا جو چمچہ کے ساتھ کھائی جائے

جیسے سابودانہ ۔

حَثِیل (ع) وہ بچہ جو فاسد دودھ پینے سے تباہ حال ہو
حَجّ (ع) کفِ پا۔ پاؤں کا تلوا۔ زخم میں سلائی ڈال کر اُس کا گہراؤ معلوم کرنا ۔

حُجَّاد (ع) آب سوار۔ بُلبُلہ۔ چھالا۔ آبلہ ۔

حِجَاب (ع) } لغوی معنی پردہ۔ آڑ۔ اصطلاح
غِشَاء (ع) } تشریح میں جسم کا کوئی پردہ یا جھلی (ا) ممبرین Membrane

حِجَابِ حَاجِز } یہ درحقیقت ایک غشائی اور
حجاب سینہ } عضلاتی پردہ ہے۔ جو شکم و
حجاب مُوَرّب } سینہ کے درمیان آڑے طور
دیافرغما } پر واقع ہے۔ اور آلاتِ غذا مثلاً معدہ و جگر کو آلاتِ تنفس مثلاً پھیپھڑوں وغیرہ اعضاء صدر سے جُدا کرتا ہے۔ اور تنفس میں مدد دیتا ہے۔ (ا) مڈرف Midriff ڈایافرم Diaphragm

حِجَابُ الرِّیَہ (ع) غلافِ شُش۔ یہ درحقیقت ساخت میں ایک اور شمار میں دو لعاب دار جھلیاں ہیں۔ جو دونوں پھیپھڑوں کو ملفوف کرتی ہیں۔
(ا) پلیورا Pleura

نوٹ۔ اس جھلی کی دو تہیں ہوتی ہیں۔ ایک تہ پھیپھڑوں کو ملفوف کرتی ہے جسے غشاء الصدر یا غشاء الریہ کہتے ہیں۔ اور دوسری تہ دیوارِ سینہ کو اندر کی طرف سے استر کرتی ہے۔ جس کو حجاب مستبطن اضلاع کہتے ہیں۔

حِجَابُ الْقَلْب (ع) پردۂ دل۔ غلافِ دل۔ دل کا غلاف۔ جھلی جو دل پر ہوتی ہے ۔
(ا) پیری کارڈیم Pericardium

حِجَابِ مُسْتَبْطِنِ ضُلُوع (ع) وہ پردہ یا جھلی جو پسلیوں کی اندرونی جانب استر کرتی ہے ۔
(ا) کاسٹل پلیورا

حِجَابِ مُسْتَبْطِنِ صَدْر (ع) وہ پردہ جو سینہ کے درمیان
حجابِ مُنَصِّف } واقع ہے۔ اور اُس کو دائیں
مُنَصِّفِ صَدْرِی } بائیں نصفا نصف تقسیم کرتا ہے
تفصیل و تشریح کے لئے دیکھو ذات الجنب
(ا) میڈیاسٹائنم Mediastium

حَجَاج (ع) لغوی معنی طرف کنارہ۔ طبی معنی استخوانِ ابرو۔ بھووں کی ہڈی۔ جدید مصری اطباء اس لفظ کا اطلاق خانۂ چشم پر کرتے ہیں جس کو ڈاکٹری میں آربٹ Orbit کہتے ہیں ۔

حُجَاف (ع) اسہال بدہضمی۔ بدہضمی کے سبب دست آنا ۔

حُجَامَت (ع) بار سے لگانا سینگی لگانا۔ تونبڑی لگانا۔ گلاس لگانا (ا) کپنگ Cupping

نوٹ۔ حجامت اگر خالی ہو تو اس کو سینگی کہتے ہیں۔ اور جب نشتر کے ساتھ ہو تو اُس کو پچھنے کہتے ہیں ۔

حُجَامَتِ خَامِیَہ } (ع) خالی سینگیاں یا خالی گلاس
حجامت بلاشرط } لگانا (ا) ڈرائی کپنگ ۔

Dry Cupping

حَجَبَتَان (ع) کولھوں کے دونوں کنارے جو کولھوں پر جھکے ہوتے ہیں۔ یا پیڑو کے داہنے بائیں وہ ہڈیاں ہیں جو مراق بطن پر جھکی ہوتی ہیں ۔

حَجَنَۃ (ع) } نرمۂ گوش۔ کان کی لَو ۔
شحمہ (ع) } (ا) لابیول Lobule
ٹپ آف دی ایئر Tip of the ear

حَجَر (ع) روک۔ گود چشم خانہ ۔

حَجَرُ الصّحّی (ع) قرنطینہ۔ کسی مقام پر آنے جانے کی روک ٹوک جو بعض متعدی امراض بالخصوص طاعون وغیرہ میں بندرگاہوں اور اسٹیشنوں پر قائم کی جاتی ہے تفصیل کے لئے دیکھو قرنطینہ Quarantine

حَجَرُ المَثَانہ (ع) سنگ مثانہ۔ پتھری جو انسان کے مثانہ میں پڑ جاتی ہے (ا) ویسائیکل کیلکیولس Vesical Calculus

حَجَرِیَّان (ع) یہ سر کے داہنے بائیں دو سخت ہڈیاں ہیں۔ جن میں کان کے سوراخ واقع ہیں (ا) ٹمپورل بونز Temporal bones

حَجم (ع) جسامت۔ موٹائی۔ ڈول۔ ابھار۔ اٹھان (ا) والیوم Volume

نوٹ۔ حجم کے معنی کبھی چوسنے اور سینگی لگانے کے بھی آتے ہیں ۔

حَجَوَرَہ (ع) مردمک۔ آنکھ کا تِل ۔

حِجیٰ (ع) عقل۔ دانائی۔ تیزذہنی ۔

حَجَیرَہ (ع) سر استخوان سوئن۔ چوتڑ کی ہڈی کا سرا ۔

حُذَار۔ داءُ المفاصل } گٹھیا۔ جوڑوں کا درد (ا) روماٹیزم Rheumatism
وَجعُ المفاصل }

حَدَب (ع) } کوزہ پشتی۔ پیٹھ کی گریوں کا اپنے مقام سے سرک جانا۔ کبڑا پن۔ کُب۔ جمع احداب
حَدَبَہ (ع) }
سَنَام (ع) }
حدبات (ا) ہمپ Hump، ہنچ Hunch

حَدِب (اَحدَب) (ع) مرد کوزہ پشت۔ کبڑا مرد ۔

حَدبَاء (حَدبِی) (ع) زن کوزہ پشت۔ کبڑی عورت

حَدَبَہ (ع) لغوی معنی ابھار۔ نکال۔ اصطلاح تشریح میں اعضاء بالخصوص ہڈیوں کی بلندی یا ابھار (ا) پروٹیوبرنس Protuberance Convexity ٹیوبراسٹی Tuberosity کنویکسٹی

نوٹ۔ کنویکسٹی کا اطلاق ہر عضو کے ابھار اور بلندی پر ہوتا ہے ۔

حَدَبَۃُ المُقَدَّم } پشت کے مہروں کا اگلی جانب ٹل جانا۔ سینہ میں کُب نکلنا (ا) لارڈوسیس Lordosis
تَقَعُّس }

حَدَبَۃُ المُؤَخَّر } (ع) کوزہ پشتی۔ پشت کے مہروں کا پیچھے کی طرف ٹل جانا پیٹھ میں کُب نکلنا (ا) کائی فوسس Kyphosis ہمپ بیک Humpback
تَقَوُّسُ السِّلسِلہ }

حَدَبَہ صَغِیرَہ (ع) بازو کی ہڈی کے بالائی حصہ کا بیرونی چھوٹا ابھار (ا) ٹروکن Trochen

حُدبۂ عظمیہ (ع) کسی ہڈی کا گول ابھار +

حُدبۂ کبیرہ (ع) بازو کی ہڈی کے بالائی سرے کا ابھار۔ جو اندر کی طرف واقع ہے (۱) گرو کنبڑ

حُدبۂ وِرکیہ (ع) کولھے کی ہڈی کا گول ابھار +

حِدّت (ع) تیزی۔ گرمی کی شدت۔ شدید حرارت شدیدہ گرمی (۱) آرڈر Ardor

حِدّۃ الاحساس (ع) حس کا تیز ہو جانا۔ حس کی تیزی ذکاوۃ الحس (۱) انگریزی آکسی ایستھیزیا Oxyesthesia

حِدّۃ البصر (ع) بینائی کا تیز ہو جانا۔ بینائی کی تیزی (۱) آکسی بلیپسیا Oxyblepsia

حِدّۃ السماعت (ع) قوت سماعت کا تیز ہو جانا کانوں کی تیزی (۱) آکسی ایکوئیا Oxyecoia

حُدرۃ (ع) زخم پپوٹہ۔ آنکھ کے پپوٹے کا زخم +

حَدس (ع) گمان۔ اٹکل +

حَدس اور فِکر کا فرق۔ کسی غیر معلوم امر کے بلا ترتیب و تصرف ذہن میں آجانے کو حدس کہتے ہیں۔ اور امور معلومہ میں ترتیب و تصرف کے بعد کسی امر کو معلوم کرنا فکر کہلاتا ہے

حَدقہ (ع) سیاہی چشم۔ آنکھ کی سیاہی (۲) سوادِ اعظم (ع) مردمک۔ آنکھ کی پتلی۔ آنکھ کا تل (۱) پیوپل Pupil

نوٹ (۱) سیاہی چشم درحقیقت پردہ عنبیہ کی سیاہی ہے۔ جو طبقۂ قرنیہ میں اپنا عکس نمایاں کرتی ہے (۲) مردمک یا آنکھ کی پتلی اور پیوپل یہ تینوں لفظ اس مناسبت سے وضع کئے گئے ہیں۔ کہ آنکھ کے اس نام کے سوراخ یا تل میں خارجی شخص کے عکس سے ایک چھوٹی سی پتلی دکھلائی دیا کرتی ہے۔ مذکورہ بالا تمام الفاظ سے مراد عموماً آنکھ کا تل ہوا کرتا ہے۔ جس کو عربی میں ثقبۂ عنبیہ کہتے ہیں۔ حدقہ کی جمع حَدَق و اَحداق آتی ہے +

حُدُوث (ع) حادث ہونا۔ پیدا ہونا۔ نئی بات ہونا

حُدُوث المرض (ع) مرض کا پیدا ہونا (۱) پیتھوجینیسس Pathogenesis

حَدیث نفس (ع) خیالات۔ ارمان۔ دل ہی دل میں بات چیت کرنا +

حَدید (ع) لغوی معنی لوہا۔ اصطلاح جراحی میں اوزار۔ تیز چھری +

حِذاء (ع) مقابل۔ رو برو۔ آمنے سامنے +

حُذاقہ (ع) حلقۂ دُبر۔ کون کا حلقہ +

حِذاقت (ع) مہارت۔ دانائی عقلمندی۔ کام میں ماہر و اُستاد ہونا +

حَذر (ع) بچنا۔ پرہیز کرنا۔ (بفتحۂ ذال۔ ڈر۔ پرہیز

حِذق (ع) زیرکی۔ دانائی عقلمندی۔ مہارت کسی کام میں ماہر و اُستاد ہونا +

حُذال (ع) آنکھ کی سوجن و سرخی جس کے ساتھ آنکھ سے پانی بھی بہتا ہو (۲) آنکھ کی پلکوں کا گر پڑنا +

حُذنہ۔ حُذُن (ع) چھوٹے کان اور چھوٹے

سروالا۔ وہ شخص جس کا سر اور کان چھوٹے ہوں

حُذُنَّتَانْ (ع) عورت کی شرمگاہ کے دونوں لب یا کنارے (۲) دونوں خصیتے (۳) دونوں کان

حَرُّ (ع) گرمی۔ گرم ہونا +

حَرَارَتْ (ع) گرمی۔ آنچ تپش (۱) ہیٹ Heat

حَرَارَتْ اُسْطُقُسّی (ع) حرارت عنصری۔ حرارت ناری۔ وہ حرارت جو انسان وحیوان میں جزو ناری یعنی آتشی جزو سے حاصل ہوتی ہے اور صرف بقاء حیات تک نہیں بلکہ بعد موت بقاء وجود تک باقی رہتی ہے۔ جالینوس اسی کو حرارت غریزی کہتا ہے۔ بشرطیکہ اعتدال پر باقی رہے لیکن بقول شیخ حرارت غریزی اس سے غیر ہے۔ دیکھو حرارت غریزی +

حَرَارَتْ غَرِیْبی / حرارت عرضی (ع) غیر طبعی و اجنبی گرمی جو بدن کو مضر ہوتی ہے۔ اور اُس میں تعفن و فساد پیدا کرتی ہے۔ اور دوا و غذا و ہوا و حرکت اور اجتماع فضلات وغیرہ سے بدن میں پیدا ہوتی ہے۔ ضد حرارت غریزی +

حَرَارَتْ غَرِیْزِی (ع) طبعی گرمی۔ اصلی گرمی جو بدن کی اصلاح کرتی اور اس کو تعفن و فساد سے محفوظ رکھتی ہے۔ اور تا مدت حیات بدن میں باقی رہتی ہے۔ بقول شیخ و قرشی وہ جوہر حار رطب لذیذ ساذی ہے جس میں نہ حدت ہے نہ احراق نہ فساد نہ تعفین۔ بدن کی اصطلاح کرتا اور اُس کا ساتھ دیتا ہے۔ اور نفس ناطقہ کے ساتھ بدن پر مبدء فیاض سے فایض ہو جاتا ہے لیکن جالینوس حرارت عنصری ناری کو جو جزو آتشی کے مزاج و اختلاط سے بدن میں خاص درجہ پہ پیدا ہوتی ہے۔ اور تا مدت حیات بدن میں باقی رہتی ہے۔ حرارت غریزی قرار دیتا ہے +
(۱) اینیمل ہیٹ Animal Heat

حَرَارِیْق (ع) آبلہ آور دوائیں۔ آبلہ پیدا کرنے والی دوائیں +

حَرَاسَتْ (ع) نگہبانی حفاظت۔ سنبھال +

حَرَافَتْ (ع) تندمزگی۔ تیزمزگی۔ چرپراہٹ۔ چرپراپن چٹپٹاہٹ + (۲) پنجنسی Pungency ایکرمنی Acrimony

حَرْتَبَاء (ع) گرگٹ۔ گوشت پشت۔ پشت کا گوشت۔ پیٹھ کا گوشت +

حَرَّةٌ (ع) تشنگی پیاس۔ پیاسا ہونا +

حَرْجَفْ (ع) باد تند و سرد۔ ٹھنڈی تیز ہوا۔ جمع حراجف +

حَرْز (ع) حفاظت۔ حفاظت میں رکھنا بچائے رکھنا +

حِرْز (ع) بچاؤ۔ وہ چیز جس کے ذریعہ حفاظت کی جائے

حَرْسْ (ع) بچانا۔ نگہبانی کرنا۔ حفاظت میں رکھنا

حَرْشْ (ع) چھیلنا۔ نشان۔ جمع حراش +

حِرْصْ (ع) طمع۔ لالچ۔ لالچی ہونا +

حَرْصَتْ (ع) سر کی چوٹ جس میں کھال چھل جائے

حَرَض (ع) مرض کا مزمن ہو جانا۔ بیماری کا طول پکڑنا۔ غم و عشق سے لاغر و نحیف ہو جانا +

حَرْق (ع) جل جانا۔ جلنا (۱) بَرْنْٹ Burnt

حُرَاق (ع) لغوی معنی آگ۔ آگ کی لَو۔ اصطلاحی معنی دھبہ یا نشان جو بغیر کسی آلہ سے داغ کرنے کے آگ وغیرہ سے جلنے پر رہ جائے (۱) بَرن سکار Burnscar

حَرْق بالماءِ السخن (ع) گرم پانی یا سیال گرم چیز سے جلنا (۱) سکیلڈ Scald
سَلْق

حَرْق الصاعقہ (ع) بجلی سے جلنا۔ بجلی گرنے سے جلنا (۱) لائٹ ننگ سٹروک Lightening Stroke

حَرْق الموتیٰ (ع) مردہ کا جلنا (۱) کریمیشن Cremation

حُرْقَت (ع) سوزش جلن۔ جھلجھلاہٹ
حرافت (ع) (۱) اِرِٹیشن Irritation
اِری ٹی بیلٹی Irritability

حُرقتِ بَول (ع) سوزش بول۔ سوزش نائزہ
حرقت احلیل } پیشاب میں سوزش و چبھنگ ہونا (۱) یُورِیتھرائیٹس Urethritis

حُرقتِ مَعدہ (ع) معدہ کی سوزش۔ معدہ کی جلن۔ کلیجہ جلنا (۱) ہارٹ برن Heartburn

حَرْقَلد (ع) بُن زبان۔ زبان کی جڑ +

حَرْقَدہ (ع) گلے کا کتمہ۔ جبڑہ کی دو ابھری ہوئی کڑی جو لاغر اندام اشخاص کے گلے میں دکھلائی دیتی ہے +

حَرْقفہ (ع) کولھے کی ہڈی۔ یا کولھے کی ہڈی کا بالائی ابھرا ہوا کنارہ۔ یا کولھے اور ران کی ہڈی کا جوڑ (۱) کاکسا Coxa

نوٹ۔ کبھی حرقفہ کا لفظ عظم الورک (چوتڑ کی ہڈی) یا عظم العصعص (دمچی کی ہڈی) پر بھی بولا جاتا ہے لیکن ڈاکٹری لفظ کاکسا صرف کولھے یا کولھے کے جوڑ کے لئے بولا جاتا ہے +

حَرْقُوَہ (ع) حلق کے کوے کا اوپر والا حصہ۔ (۲) کوے کی ہڈی +

حَرِک (ع) ہلنا۔ رُک رہنا +

حرکاتِ بدنیہ (ع) بدنی حرکات جیسے چلنا۔ پھرنا۔ ہاتھ پاؤں سے کام کرنا وغیرہ +

حرکاتِ نفسانیہ (ع) نفسانی حرکات جن میں روح کو حرکت ہوتی ہے۔ جیسے رنج و غم خوف۔ غصہ۔ لذت۔ خوشی وغیرہ +

حرکت (ع) جُنبش۔ ہلنا۔ ہلانا۔ ہلاؤ جلاؤ۔ اصطلاح میں یہ لفظ چار موقعوں پر بولا جاتا ہے (۱) اَین (۲) وضع (۳) کیف (۴) کم (۱) موشن Motion
لوکوموشن Locomotion

نوٹ۔ موشن کا لفظ ڈاکٹری اصطلاح میں اجابت پر بھی بولا جاتا ہے +

حرکت اینیہ۔ حرکتِ مکانی۔ حرکتِ نقلہ

مقامی حرکت۔ وہ حرکت جس میں متحرک اپنے
مقام سے دوسرے مقام پر بدل جائے۔
خارجاً ہو جیسے کسی جسم کا ایک مقام سے دوسرے
مقام پر چلا جانا یا داخلاً ہو جیسے آبخورے
کی حرکت سے پانی کا اندر ہی اندر اپنا مقام
بدلنا +

**حَرَکَتْ دُوْدِیَّہ** (ع) لغوی معنی کیڑے کی حرکت۔
اصطلاح طب میں کیچوے جیسی حرکت پر
بولا جاتا ہے (ا) پیری سٹالسس
Peristalsis

**حَرَکَتْ طَبِیْعِیَّہ** (ع) طبعی حرکت۔ وہ حرکت جو
کسی جسم سے بتقاضا طبیعت ہوتی ہے۔
(ا) موبلٹی Mobility

**حَرَکَتْ قَاصِرَہ** (ع) معالج یا جراح کا کسی
عضو کو آہستہ آہستہ حرکت دینا۔ مریض
کا دوسرے شخص کی امداد سے چلنا پھرنا
یا حرکت کرنا (ا) پیسیو موشن Passive Motion

**حَرَکَتْ کَمِّیَّہ** (ع) کمیت یعنی مقدار میں فرق آجانا۔
کسی جسم کی مقدار کا کم و بیش ہو جانا۔ وہ حرکت
جس میں کسی جسم کی مقدار گھٹ بڑھ جائے۔
جیسے تخلخل و تکاثف۔ دیکھو تخلخل و تکاثف +

**حَرَکَتْ کَیْفِیَّہ** (ع) کسی جسم کی کیفیت کا بدل جانا۔
وہ حرکت جس میں کسی جسم کی کیفیت بدل جائے
جیسے پانی کا گرم ہو جانا۔ یا ترش و سبز میووں
کا شیریں و زرد ہو جانا +

**حَرَکَتُ النَّبْض** (ع) نبض کی حرکت نبض کی
رفتار۔ یہ اصطلاح نبض کی رفتار کے لئے
بولی جاتی ہے۔ کہ وہ سریع ہے یا بطیٔ +
(ا) فریکوینسی Frequency

**حَرَکَتْ وَسُکُوْن** (ع) اقسام ستہ ضروریہ میں سے
ہے۔ حرکت سے اندام گرم ہوتے ہیں۔ اور
حرارت غریزی برافروختہ ہوتی ہے۔ اور
سکون سے اندام سرد ہوتے ہیں۔ اور حرارت
غریزی پست ہو جاتی ہے +

**حَرَکَتْ وَضْعِیَّہ** (ع) وہ حرکت جس سے جسم متحرک
کی وضع میں فرق آجائے لیکن مقام نہ بدلے
جیسے کسی جسم مستدیر کا اپنے مرکز میں حرکت
دوری کرنا یا گھومنا +

**حَرْکَلَہ** (ع) سر سرین کی ہڈی جمع حراکک حرابک

**حرّ لَطِیْف** (ع) کم گرمی۔ ہلکی گرمی +

**حُرُوْر** (ع) وہ گرم ہوا (لوہ) جو رات کو چلے۔ اور جو
دن کو چلے۔ اس کو سموم کہتے ہیں +

**حَرِیْر** (ع) ریشم۔ ریشمی کیڑا +

**حَرِیْرَہ** (ع) ایک قسم کی پتلی غذا جو مریض کو دی
جاتی ہے۔ اور بالعموم آٹے یا سوجی کو گھی
میں بھون کر بنائی جاتی ہے +

**حَرِّیْف** (ع) تند مزہ۔ تیز مزہ۔ چرپرہ چٹپٹا
(ا) ایکرڈ Acrid پنجنٹ Pungent

**حَزّ** (ع) کسی چیز کو گھندانا۔ یعنی وار پار سوراخ
کرنا۔ کاٹ ڈالنا۔ رخنہ۔ کسی چیز کا دل

میں کھٹکنا۔ وسط عضلہ کا عرض میں چر جانا

**حُزَازْ** (ع) بفا۔ روسی۔ چھوٹے چھوٹے چھلکے جو بھوسی کی طرح سر کی جلد سے جدا ہوتے ہیں کبھی اُن کے ساتھ زخم و بثور بھی ہوتے ہیں (۱) سیبوریا Siborrhœa لائیکن Lichen

نوٹ۔ حزاز بقول جالینوس بدن کے ہر ایک حصہ میں عارض ہو سکتا ہے۔ لیکن سر اور بھوؤں میں عموماً واقع ہوتا ہے۔ اور انطاکی کا قول ہے کہ حزاز درحقیقت ایک قسم کا ورد ہے۔ جو بالعموم سر کی جلد میں عارض ہوتا ہے۔ تو اس کو لائیکن کہتے ہیں۔ اور یہ بدن کے مختلف حصوں مثلاً چہرہ۔ پشت اور سر کی جلد وغیرہ پر ہوتا ہے۔ اور جب بغیر بثور کے ہو تو اس کو سیبوریا کہتے ہیں۔

**حَزَازَۃ** (ع) سوزش دل بغصہ وغیرہ سے دل جلنا

**حِزَام** (ع) پٹی۔ کمربند (۱) بیلٹ Belt

**حِزَامُ الفَتق** (ع) } فتق کی پٹی۔ آنت اُترنے سے
**عصابۂ فتقیہ** (ر) } محفوظ رکھنے والی کمانی۔ (۱) ٹرس Truss

**حُزْوَۃ** (ع) گردن

**حُزْر** (ع) اندازہ کرنا۔ جانچنا۔ دودھ و نبیذ (بوزہ) وغیرہ کا ترش ہو جانا۔ اور زبان کو لگنا

**حَزْم** (ع) اُستواری۔ مضبوطی۔ مضبوط کرنا۔ احتیاط۔ اندیشہ۔ کام میں ماہر و ہوشیار ہونا۔ ایک مرکب دوا کا بھی نام ہے۔ جو ہند میں استعمال کی جاتی ہے

**حُزْمَہ** (ع) ہتھیلی یا چٹکی بھر وزن ہے جو ڈیڑھ تولہ کے برابر ہوتا ہے

**حُزْمَہ** (ع) دستہ۔ گڈی۔ گٹھا

**حَزْمَہ لَطِیفَہ** (ع) تین درم یا چار مثقال یا ۹ ماشہ چار رتی یا ڈیڑھ یا سوا دو تولہ

**حُزْن** (ع) ملال۔ غم۔ کسی فوت شدہ چیز پر غمگین و ملول ہونا

**حُزْن و جَزَع کا فرق**۔ بے صبری کے ساتھ رنج و غم کرنے و رونے دھونے کو جزع کہتے ہیں۔ اور یہ صبر کی ضد ہے۔ برخلاف حزن کے کہ وہ معمولی رنج و ملال پر بولا جاتا ہے

**حُزَیْم** (ع) دل۔ سینہ۔ سینہ کا درمیان۔ کوڑی کے اوپر کا مقام

**حِسّ** (ع) قوت مدرکہ و معلوم کرنے کی قوت جس کے ذریعہ محسوسات خارجی اور باطنی کا علم ہوتا ہے۔ آگہی (۱) سینسیشن Sensation

**حِسّ اور اِدْراک کا فرق** (ع) جزئیات کی معرفت کو حس کہتے ہیں۔ اور کلیات کے علم کو ادراک بولتے ہیں

**حَسَّاسِیَّت** (ع) قابلیت احساس (۱) سینسی بلیٹی Sensibility

**حَسَر** (ع) ضعف بصر۔ نظر کا کند ہونا۔ دور کی چیز کا صاف دکھائی نہ دینا۔ تکلیف دینا

پوست اُتارنا +

حَسْم (ع) قطع کرنا۔ داغنا جسم کی کوئی رگ کاٹ کر لوہے
سے داغ دینا تاکہ خون بند ہوجائے +

حِسّ مُشْتَرَک (ع) حواس خمسہ باطنہ میں سے
ایک حس یا قوت ہے جس سے حواس خمسہ
ظاہری کی محسوس کی ہوئی تمام صورتیں منقش
ہوتی ہیں۔ چونکہ یہ قوت پانچوں حواس ظاہری
سے بالاشتراک صورتیں اخذ کرتی ہے۔
اس لئے اس کو حس مشترک کہتے ہیں۔
یہ قوت دماغ کے بطن مقدم کے پہلے حصہ
میں رہتی ہے (۱) کامن سینس
Common Sense

حُسْن (ع) نیک۔ خوب۔ اچھا۔ کہنی کی ہڈی کا
سرا جو کلائی کی ہڈی سے اتصال رکھتا ہے

حُسْن (ع) نیکی۔ خوبی۔ خوبصورتی جبین اور
خوبصورت ہونا۔ جمع محاسن +

حُسْنُ الظَّن (ع) نیک گمان۔ اچھا اعتقاد +

حُسْنُ الکیموس (ع) وہ غذا جس کے کھانے سے
طبعی اور خون صالح پیدا ہو +

حُسُو (ع) پینا۔ تھوڑا تھوڑا پینا +

حُسُوۃ (ع) جرعہ۔ پتلی چیز جو پینے کے لائق ہو

حِسّی (ع) نظر آنے والی یا محسوس ہونے والی
شئے جو حواس خمسہ میں سے کسی ایک کے
ذریعہ معلوم ہوسکے (۱) سینسری Sensory

حَشّ (ع) جنین جو ماں کے پیٹ میں مرگیا ہو

حَشَا (ع) اعضا اندرونی جیسے معدہ۔ کلیجہ۔ آنتیں
تلی وغیرہ۔ جمع اَحشاء (۱) وسکس Viscus
جمع وسرا Viscera

حَشَائِش (ع) جمع ہے حشیش کی بمعنی گیاہ۔ گھاس
وغیرہ +

حَشْحَشَہ (ع) ہلنا جُلنا۔ برانگیختہ کرنا +

حَشَرَات (ع) جمع ہے حَشَرَہ کی۔ کیڑے مکوڑے
وہ کیڑے جو زمین میں سوراخ کرکے رہتے
ہیں (۱) اِن سیکٹس Insects

حَشْرَجَہ (ع) بگڑی ہوئی آواز جو موت کے وقت نکلے

حَشَفَہ (ع) } سرِ غرہ۔ سرِ ذکر۔ سپاری۔
حَشَفَۃُ الذَّکَر } ذکر کا سرا۔ ختنہ کی جگہ تک
جو شکل میں گول اور قدرے گاؤدم ہوتا ہے
اور اس کی چوٹی پر وسط میں کھڑا شگاف
یا سوراخ نظر آتا ہے جس کی راہ پیشاب
وغیرہ خارج ہوتا ہے (۱) گلینس پینس
Glans Penis

حَشَفَۃُ البَظْر (ع) بظر یعنی عورت کے ٹنے کی
چوٹی یا سپاری (۱) گلینس کلیٹوریڈس
Glans Clitoridis

حَشْو (ع) بھراؤ۔ بھرتی۔ بھرنا۔ اصطلاح طب
میں روئی وغیرہ کو بدن کے کسی سوراخ
یا زخم میں بھرنا (۱) ٹیمپن Tampon
پلگنگ Plugging

حَشْوَۃُ البَطْن (ع) پیٹ کا بھراؤ مراد ہے امعاء

یعنی آنتوں سے +

حَشِیَّتْ (ع) نہالی۔ گدّا۔ نرم بستر۔ روئی کا بچھونا

حَصَاتْ (ع) پتھر۔ پتھری جمع حصی و حصیات
(۱) کل کیولَس Calculus سٹون Stone

حَصَاۃ (ع) سنگریزہ۔ پتھری جو گردہ و مثانہ جگر
و پھیپھڑے وغیرہ میں لیسدار غذاؤں سے
پیدا ہوتی ہے (۱) کل کیولس Calculus
جمع کل کیولائی Calculi سٹون Stone

حَصَاتُ الْاَوْرِدَہ (ع) وریدوں کی پتھری +
(۱) فلی بولتھ Phlebolith
نوٹ۔ کبھی کبھی اُفدودہ کے درمیان سخت شدہ
یا منتجر شدہ پایا جاتا ہے۔ جو درحقیقت خون
کے سخت اور متحجر ہونے سے پیدا ہوتا ہے

حَصَاتْ بَوْلِیَّہ (ع) پیشاب کا سنگریزہ +
(۱) یورولتھ Urolith

حَصَاتْ دَمْعِیَّہ (ع) آنسوؤں کی نالیوں کی
پتھری (۱) ڈیکریولتھ Dacryolith

حَصَاتْ صَفْرَاوِیَّہ (ع) صفراوی پتھری۔
حصات مراریہ } پتہ کی پتھری (۱) کولولتھ
Cholelith کال سٹون Gallstone

حَصَاتُ الْکَبِد (ع) جگر کی پتھری (۱) ہیپٹولتھ
حصات کبدیہ } Hepatolith

حَصَاتُ الْکُلْیَہ (ع) گردہ کی پتھری (۱) نفرولتھ
حصات کلویہ Nephrolith رینل سٹون
Renal Stone
Stone in the Kidney سٹون اِن دی کڈنی

حَصَاتُ الْمَثَانَہ (ع) مثانہ کی پتھری + (۱)
سسٹولتھ Cystolith سٹون اِن دی بلیڈر
Stone in the Bladder

حصات الکلیہ اور حصات المثانہ
کا فرق۔ اول الذکر میں تھوڑی سی کدورت
کے بعد پیشاب صاف آتا ہے۔ اور قارورہ
میں زرد یا سرخی مائل رسوب پایا جاتا ہے
قطن یعنی کمر کے مقام پر گرانی اور کھچاوٹ محسوس
ہوتی ہے۔ اور قبض و امتلاء امعاء کے
وقت گردہ کے مقام پر درد بھی محسوس ہوتا
ہے۔ اور آخر الذکر میں مثانہ کے مقام پر اور
اُس کے آس پاس درد محسوس ہوتا ہے
قارورہ میں سفیدی اور رقت پائی جاتی ہے
پیشاب میں رکاوٹ ہوتی ہے۔ اور فارغ
ہوتے ہی دوبارہ پیشاب کی حاجت ہوتی ہے

حَصْبَہ (ع) سُرخچہ۔ خسرہ۔ کھسرا۔ یہ ایک متعدی
مرض ہے جس میں باجرے کے برابر سرخ
رنگ کے متفرق دانے ہوتے ہیں۔ جو ابتدا
میں دُودوڑوں یا مچھر کاٹنے کے نشانوں
کی مانند جلد پر ظاہر ہوتے ہیں۔ اور بعد میں
کسی قدر اُبھر کر دانوں کی شکل اختیار کر
لیتے ہیں۔ ان دانوں کی خصوصیت یہ ہے
کہ یہ نہ پکتے ہیں۔ اور نہ ان میں پیپ پڑتی
ہے۔ بلکہ خشک ہو کر جھڑنے لگتے ہیں۔
اور اُن پر سے بھوسی سی جھڑ جاتی ہے۔

ہندوستان میں یہ مرض بالعموم بچوں کو موسم بہار میں ہوتا ہے جس کی ابتداء میں تیز بخار کرب و بیچینی۔ سوزش و پیاس۔ درد کمر۔ درد سر۔ زکام اور خارش بینی کی شکایت ہوا کرتی ہے (۲) میزلس (میزلز) Measles ماربلائی Marbilli

**طبی نوٹ**۔ خسرہ اپنے مختلف علامات و عوارض کے لحاظ سے ردی و سلیم دو قسم کا ہوتا ہے چنانچہ (۱) حُصْبَہ اَخْضَر (سبز خسرہ) (۲) حُصْبَہ بَنَفْسِجی (نیلا خسرہ) (۳) حُصْبَہ اَسْود (سیاہ خسرہ) (۴) حُصْبَہ صَلب (سخت خسرہ) ردی اور خطرناک ہوتے ہیں۔ اور ڈاکٹری میں ان اقسام ردیہ کو بلیک میزلس یعنی سیاہ خسرہ اور ہیمورا جک میزلس یعنی خونی خسرہ سے تعبیر کرتے ہیں۔ خسرہ اور چیچک کے درمیان سب سے پہلے علامہ رازی نے فرق بیان کیا۔ شیخ نے بھی اگرچہ خسرہ اور چیچک میں فرق کیا ہے۔ مگر وہ ایسا بیّن فرق نہیں۔

**ڈاکٹری نوٹ**۔ خسرہ درحقیقت ایک قسم کا متعدی بخار ہے۔ جس میں پہلے نزلہ و زکام ہوتا ہے جس کے چوتھے روز جسم پر چھوٹے چھوٹے سُرخ رنگ کے دانے نکل آتے ہیں۔ یہ مرض وبائی پھیلا کرتا ہے۔ اور زیادہ تر بچوں کو ہوا کرتا ہے۔ لیکن کبھی کبھی جوان اور بوڑھے بھی اس میں مبتلا ہو جاتے ہیں جاڑوں اور موسم بہار میں یہ اکثر وبائی پھیلا کرتا ہے۔ اس کی چھوت اگرچہ مریض کی ناک کی رطوبت اور اُس کے تنفس کے ذریعہ لگتی ہے۔ لیکن لباس۔ ظروف۔ کتب اور خطوط وغیرہ کے ذریعہ بھی لگ جاتی ہے۔ یہ مرض زمانہ حضانت میں بھی متعدی ہوتا ہے یعنی جب کسی شخص کو اس کی چھوت لگ جاتی ہے۔ تو علامات مرض نمایاں ہونے سے پہلے اُس شخص سے دیگر اشخاص کو اس مرض کی چھوت لگ سکتی ہے۔

زمانہ حضانت (جسم میں مرض کے پوشیدہ رہنے کا زمانہ) اس مرض میں آٹھ دن سے بارہ دن تک ہوتا ہے یعنی چھوت لگنے سے آٹھ دن سے بارہ دن بعد علامات مرض ظاہر ہوتی ہیں اس عرصہ میں بعض اوقات سستی و کاہلی اور کبھی کسی قدر کھانسی بھی ہو جاتی ہے۔ مدت اس مرض کی چودہ دن تک ہوتی ہے۔ بخار عموماً آٹھویں دن اُتر جاتا ہے۔ لیکن مدت تعدیہ یعنی چھوت کی مدت شروع مرض سے لے کر دانوں کے مرجھانے کے عموماً تین ہفتہ تک ہوتی ہے۔ لیکن اگر مریض کو کھانسی کی شکایت ہو یا اُس کی ناک یا کان بہتا ہو۔ تو جب تک یہ شکایات رفع نہ ہوں اس میں چھوت کا مادہ موجود ہوتا ہے یعنی اُس سے دوسروں کو چھوت لگ سکتی ہے جس شخص پر خسرہ کی

چھوت لگی ہونے کا شبہ ہو اس کو چند روز قرنطینہ میں یا کسی علیحدہ مقام میں تندرست اشخاص سے دور رکھنا چاہئے۔ پس اگر اس عرصہ میں اُس کو زکام وغیرہ کی شکایت نہ ہو تو اُس کو قرنطینہ سے نکال دینا چاہئے ۔

**حُصْر** (ع) } قبض شکم پیٹ میں قبض ہونا
قبضُ الامعاء (ع) } کھل کے پاخانہ نہ آنا ۔ (ا)
کانسٹی پیشن Constipation

**حُصْرَاء** (ع) وہ عورت جس کو رتق کی بیماری ہو۔ یعنی کسی زائد ساخت کے سبب اُس کی فرج کا سوراخ بند ہو ۔

**حَصَف** (ع) } انھوریاں۔ گرمی دانے۔ دھوپ
بُتورشو کی (ر) } یہ ایک قسم کی چھوٹی چھوٹی پھنسیاں ہیں۔ سُرخ نوکدار جوار باجرہ کی برابر جو جلد پر نکل آتی ہیں۔ اور ان میں بہت خارش ہوتی ہے۔ اور ہر وقت بالخصوص پسینہ آتے وقت کانٹے کی سی چبھن ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے ان کو بتورشو کی بھی کہتے ہیں۔ اس بیماری کی ایک اور قسم ہے جس میں جلد پر سختی اور کھرکھرا پن خارش اور سوزش کے ساتھ ظاہر ہوتا ہے
(ا) ملیاریا رُوبرا Miliaria Rubra
پرکلی ہیٹ Prickly heat

**حُصُور** (ع) روکنا۔ درد شکم۔ قولنج ریحی ۔

**حَصُور** (ع) وہ شخص جو باوجود قدرت کے اراداتاً جماع سے باز رہے ۔

**حَصْوَۃ** (ع) } ریگ پیشاب کی ریگ۔ جمع
رَل بولی (ر) } حَصَوات (انگریزی) گریول
Gravel

**حِضان** (ع) ایک پستان کا دوسرے پستان کے مقابلہ میں بڑا ہونا ۔

**حِضانت** (ع) } لغوی معنی انڈے سے نہنا۔ پرورش
تفریخ (ر) } کرنا۔ جدید طبی معنی کسی متعدی مرض کے جراثیم کا بدن میں پرورش پانا۔ مرض کی چھوت لگنے سے اس مرض کے علامات ظاہر ہونے تک کا زمانہ ۔
(ا) انکیوبیشن Incubation

**حِضن** (ع) گود بغل سے کوکھ تک۔ سینہ مع دونو بازوں کے ۔

**حَضِيرَت** (ع) پیپ وغیرہ جو زخم میں جمع ہو جائے

**حَطَاط** (ع) کیل۔ مُہاسہ۔ جو چہرہ پر نکلتا ہے ۔

**حِطِب** (ع) لاغر اندام۔ دُبلا پتلا آدمی ۔

**حَطْم** (ع) ہڈی کو توڑنا ۔

**حُظَائت** (ع) دایہ گری۔ دایہ گری کرنا ۔
(ا) مِڈوائفری Midwifery

**حِفاظت** (ع) نگہبانی۔ نگہبانی کرنا مضر چیزوں سے روک دینا ۔

**حِفاف** (ع) عورت کا بال یا روئیں اکھاڑ کر چہرہ کو صاف و ملائم کرنا ۔

**حُقّاف** (ع) لہات کے پیچھے کا ملائم گوشت ۔

**حِفافان** (ع) کسی چیز کے دونوں کنارے ۔

حَفت (ع) ہلاک کرنا۔ کوٹنا۔ دَلنا +

حُفث (ع) } معدہ کا نچلا منہ۔ جو امعا اثناء
بَوّاب (ر) } عشری (بارہ انگشتی آنت)
سے ملتا ہے +

حُفَر (ع) } دانتوں کی میل۔ دانتوں کی زردی
قَلَح (ر) } یہ درحقیقت کوڑی یا سیپ
طِرطیرالاسنان (ر) } کے مانند بھربھرے طبق یا
پرت ہیں۔ جو دانتوں کی جڑوں میں جم کر
پتھرا جاتے ہیں۔ اور ان کا اُکھاڑنا مشکل ہو
جاتا ہے۔ ان کا رنگ مادہ کے مطابق زرد۔
سبز یا سیاہ ہوتا ہے (۲) ٹارٹار Tartar

حُفرَہ (ع) } لغوی معنی گڑھا یا نشیب۔
نُقرہ (ر) } اصطلاح تشریح میں کسی
عضو کا مثلاً ہڈی وغیرہ کا گڑھا یا نشیب یا غار
جمع حُفَر (۲) فاسہ Fossa جمع فاسی Fossæ

نوٹ۔ نقرہ کا اطلاق خانہ چشم پر بھی ہوتا ہے

حُفرۂ انفیہ (ع) ناک کا گڑھا۔ ناک کا سوراخ
ناک کا غار (۲) نیزل فاسا Nasal Fossa

حُفرۂ حرقفیہ (ع) عظم العجز یعنی سرین کی ہڈی کے
بیرونی سطح پر ایک چھوٹا سا نشیب ہے +
(۲) ایلیک فاسا Iliac Fossa

حُفرۂ زورقیہ (ع) فیدفرجی یا اندام نہانی کی ہلالی
چنٹ سے پیچھے ایک خفیف سا نشیب ہے +
(۲) فاسا نیوی کولیرس Fossa Navicularis

حِفظ (ع) لغوی معنی حفاظت کرنا۔ محفوظ رکھنا۔
(۲) پری زرویشن Preservation

نوٹ۔ اصطلاح طب میں حفظ کا اطلاق مضامین
و مطالب کے یاد کرنے اور یاد رکھنے پر بھی
ہوتا ہے +

حِفظُ الصِّحّت } صحت کو محفوظ رکھنا۔ صحت
حِفظانُ الصحت } کو بحال رکھنا +
(۲) سینی ٹیشن Sanitation

حُفنہ (ع) یک مشت۔ مٹھی بھر شے۔ ہتھیلی بھر چیز +

حَفیظہ (ع) طبیعت۔ حمیت۔ غصہ۔ پرہیز +

حُق (ع) سرین یا شانے کا گڑھا +

حُقّ الحَرقفی (ع) } کولھے کی ہڈی کا پیالہ نما گڑھا
حُقّ الوَرِک (ر) } جس میں ران کی ہڈی کا بالائی
حُقّ الفَخذ (ر) } گول سر داخل رہتا ہے۔
(۲) ایسی ٹے بیولم Acetaublum

حُقّ القَفا (ع) گدی کا گڑھا +

حُقّ الکَتِف } شانہ کی ہڈی کا وہ نشیب یا گڑھا
عین الکتف } جس میں بازو کی ہڈی کا بالائی
گول سر داخل رہتا ہے +
(۲) گلی نائڈ کیویٹی Glenoid Cavity

حِقد (ع) کینہ۔ بغض۔ عداوت۔ دل میں دشمنی رکھنا

حُقن (ع) لغوی معنی روکنا۔ بند کرنا۔ اصطلاح
طب میں حقنہ کرنا یعنی عمل دینا۔ دُبر میں
پچکاری کرنا (۲) اینیما Enema کلسٹر Clyster

نوٹ۔ دُبر میں پچکاری کرنے کے آلہ کو عربی
میں محقنہ اور ڈاکٹری میں اینیما سرنج کہتے

کہتے ہیں۔ اینما کے معنی دُبر میں پچکاری کرنے
کی دوا کے بھی آتے ہیں +

**حُقنَہ** (ع) دستور عمل۔ مقعد میں پچکاری کرنا۔
مقعد میں پچکاری کرنے کی دوا +
(۱) اینما Enema کلسٹر Clyster

**حُقنَہ حَادَّہ** (ع) تیز حقنہ۔ قوی عمل جس میں تیز
اور قوی العمل دوائیں شریک کی جائیں +

**حُقنَہ غِذَائِیَّہ** (ع) دستور غذائی۔ وہ حقنہ جس
میں بجائے کسی دوا کے کوئی غذا مثلاً آش جَو
یا شوربا وغیرہ براہِ مقعد امعا میں پہنچایا جاتا
ہے۔ اور اس قسم کا تغذیہ اُس وقت کیا جاتا
ہے جبکہ مریض براہ دہن کچھ کھا پی نہیں سکتا۔
(۱) نیوٹری ئینٹ اینما Nutrient Enema

**حُقنَہ لَیِّنَہ** (ع) ہلکا عمل جس میں ہلکی دوائیں شریک
کی جائیں +

**حُقو** (ع) حلقۂ کمر۔ کمر +

**حُقُوَہ** (ع) دردِ شکم۔ پیٹ کا درد۔ گوشت زیادہ
کھانے سے پیٹ میں درد ہونا +

**حَکّ** (ع) کھجانا۔ گھِسنا۔ خراش کرنا۔ رگڑنا +

**حَکَّاک** (ع) لغوی معنی خراش پیدا کرنے والا۔
اصطلاحی معنی خراش پیدا کرنے والی دوا۔
وہ دوا جو اپنی تیزی اور گرمی کے سبب اخلاط
کو جلد کی طرف جذب کرے۔ لیکن جلد کو زخمی
نہ کرے +

**حُکَاکَہ** (ع) برادہ چھیلن۔ وہ چیز جو رگڑنے اور
کھرچنے سے جھڑے +

**حُکَاکُ الْمَرِی** (ع) فم مری یعنی غذا کی نالی کے منہ
کی خراش۔ ایک مرض ہے جس میں بغیر
کھنکارے اور گردن ٹیڑھی کرکے حلق کو
رگڑے ہوئے تسکین نہیں ہوتی (۱) کرانک
فرنجائیٹس Chronic Pharyngitis
نوٹ۔ مندرجہ بالا علامات کرانک فرنجائیٹس
یعنی مزمن سوزش حلق میں بھی پائی جاتی ہے

**حِکَّہ** (ع) خارش۔ خشک خارش۔ سوکھی کھجلی چُل
ایک مرض ہے جس میں عام بدن یا کسی
مخصوص عضو میں چُل ہوتی ہے۔ اور بار بار
کھجانے کو جی چاہتا ہے۔ لیکن جرب کے
خلاف اس میں پھنسیاں نہیں ہوتیں۔
یہ مرض جب سارے بدن میں ہو۔ تو اس
کو مطلق حکہ کہتے ہیں۔ اور جب کسی خاص
عضو میں ہو۔ تو لفظ حکہ کو اُسی عضو کی طرف
منسوب کر دیتے ہیں۔ جیسے حکۃ الصفن۔
حکۃ الرحم۔ اور حکۃ القضیب وغیرہ +
(۱) پرورائی گو Prurigo ۔ پروٹائٹس
Pruritis

**حِکَّۃُ الْاَجْفَان** (ع) پپوٹوں کی خارش۔ گکرے
تفصیل کے لئے دیکھو جرب العین +

**حِکَّۃُ الْاُذُن** (ع) خارش گوش۔ کان کی خارش
(۱) ایگزیما آف دی ایئر

**حِکَّۃُ الْاَسْنَان** (ع) خارش دندان۔ خارش لثہ

دانتوں یا مسوڑوں کی خارش +

**حِکَّۃُ الاَنفِ** (ع) خارش بینی - ناک کی کھجلی +

**حِکَّۃُ الرَّحِم** (ع) خارش رحم - بچہ دانی کی کھجلی +

**حِکَّۃُ الصَّفَن** (ع) فوطوں کی خارش - فوطوں کی کھجلی (۱) پرورائیٹس سکروٹائی Scroti

**حِکَّۃُ الفَرج** (ع) خارش اندام نہانی - شرمگاہ کی خارش (۱) پرورائیٹس وجائنی Pruritus Vaginae

پرورائیٹس وُلوی Pruritis Vulvæ

**حِکَّۃُ المَقعَد** (ع) خارش مقعد - مقعد کی خارش (۱) پرورائیٹس اینائی

**حِکَّۃُ المُلتَحِمہ** (ع) پردہ ملتحمہ کی خارش +

**حُکل** (ع) وہ جس کو گویائی نہ ہو - جو بول نہ سکے - یا جس کی آواز سنائی نہ دے - جیسے چیونٹی وغیرہ

**حُکلَت** (ع) ہکلاپن - ہکلانا +

**حِکمَت** (ع) عقل - دانش - دانائی - موجودات کی حقیقت دریافت کرنے کا علم +

موجودات خارجی کے احوال یعنی اعراض ذاتیہ کو بقدر طاقت انسانی اس طرح جاننا - جس طرح کہ وہ فی الواقع ہیں - حکمت کہلاتا ہے - اس کی پھر دو قسمیں ہیں (۱) حکمت نظری (۲) حکمت عملی +

**حِکمَت عملی** (ع) } وہ حکمت ہے جس میں ان موجودات
**طب روحانی** (۱) } کے احوال سے بحث ہوتی ہو جن کا وجود انسانی قدرت و طاقت میں ہے یعنی جاننا انتظام احوال معاش اور معاد کا بوجہ کامل - اس کی پھر تین قسمیں ہیں - (۱) تہذیب اخلاق (۲) تدبیر منزل (۳) سیاست مدن

نوٹ - حکمت عملی کا موضوع نفس ناطقہ من حیث الافعال ہے - اور اس کی غایت تکمیل النفس یا کمال انسانی ہے +

**حِکمَت نظری** (ع) وہ حکمت ہے جس میں ان موجودات کے احوال سے بحث ہوتی ہے - جن کا وجود انسانی قدرت سے باہر ہے - اس کی پھر تین قسمیں ہیں (۱) طبعی (۲) الٰہی (۳) ریاضی

نوٹ - علم طب جس کا موضوع جسم انسان من حیث الصحت والمرض ہے - علم طبعی کی ایک قسم ہے جس کا موضوع جسم من حیث التغیر ہے - اور چونکہ علم طبعی حکمت نظری کی ایک قسم ہے - اس لئے علم طب بھی فی الحقیقت حکمت نظری ہی کی ایک قسم ہے - شاید اس مناسبت سے بھی عرف عام میں طب کو حکمت اور طبیب کو حکیم کہتے ہیں +

**حَکِیم** (ع) صاحب حکمت - فیلسوف - ہر چیز کی حقیقت دریافت کرنے والا - حکمت و فلسفہ کا عالم - مجازاً طبیب پر بھی بولا جاتا ہے +

(۱) ڈاکٹر Doctor اور حکیم بمعنی طبیب (۲) فزیشن Physician

نوٹ - ڈاکٹر کے معنی ہیں حکیم - دانا - عالم - معلم - چنانچہ جس علم کا وہ عالم ہوتا ہے - اُسی طرف منسوب کر دیا جاتا ہے - جیسے ڈاکٹر آف

میڈیسن یعنی علم طب کا عالم یا طبیب یا ڈاکٹر آف
فلاسفی یعنی عالم علم حکمت ۔ فیلسوف یا حکیم یا
ڈاکٹر آف لٹریچر یعنی عالم علم ادب یا ادیب یا
ڈاکٹر آف ڈیوینیٹی یعنی عالم علم الٰہیات یا حکیم الٰہی

**حکیم الاسنان** (ع) ام دانتوں کا حکیم ۔ دانتوں کا معالج
طبیب الاسنان (ع) } دندان ساز (۲) ڈینٹسٹ
Dentist

**حکیم باشی** (ع) افسر الاطباء ۔ یہ لفظ کسی بڑے
عہدہ کے ساتھ مخصوص نہیں ۔ بلکہ مصر و
ایران اور ٹرکی میں ہر ایک بڑے طبیب پہ
بولا جاتا ہے (۲) ڈاکٹر Doctor

**حل** (ع) لغوی معنی کھلنا ۔ کھولنا ۔ کھلنا ۔ کھولنا ۔ گرہ
کھولنا مشکل چیز کو آسان کرنا ۔ اصطلاحی معنی
دوا کو اس قدر پیسنا ۔ کہ گھل جائے ۔ یا چند دواؤں
کو اس قدر گوٹنا کہ یکذات ہو جائیں +

**حلاؤ** (ع) جو دوا پانی وغیرہ میں گھس جائے ۔ جلد کا
زخمی ہونا یا اس پہ دانہ یا آبلہ نکلنا +

**حلاق** (ع) مونڈنے والی دوا ۔ بالوں کو صاف کرنے
والی دوا ۔ بال صفا +

**حلاوت** (ع) شیرینی ۔ میٹھاپن ۔ مٹھاس +
(۱) سویٹ نیس Sweetness

**حلب** (ع) دودھ دوہنا ۔ شیرہ نکالنا +

**حلبتان** (ع) صبح و شام +

**حلق** (ع) } وہ مقام جو دہن نرخرہ اور مری
**بلعوم** (ع) } کے درمیان واقع ہے ۔ یہ
عضلات اور جھلیوں کا بنا ہوا جوف ہے جو
ناک ۔ منہ اور حنجرہ کے پیچھے واقع ہے ۔ اس
کی طوالت ۱/۲ ۴ انچ ہوتی ہے ۔ اس جوف
میں مندرجہ ذیل سات سوراخ کھلتے ہیں
دو ناک کے نتھنوں کے پچھلے سوراخ دو کان
کی نالیوں کے سوراخ ۔ ایک منہ کا سوراخ ۔
ایک مری کا سوراخ ۔ ایک حنجرہ کا سوراخ ۔
جمع حلوق (۲) فیرنکس Pharynx
نوٹ ۔ جدید عربی کتب تشریح مطبوعہ مصر وغیرہ
میں حلق کو بلعوم کے نام سے لکھا ہے کیونکہ موجودہ
اطباء مصر حلق کو حلقوم کا مترادف مانتے ہیں

**حلق الشعر** (ع) بال مونڈنا (۲) ڈپی لیشن Dipilation

**حلقمہ** (ع) دوسرے کا گلا کاٹنا (۲) سیاہ رنگ
کا فضلہ ۔ جو نوزائیدہ بچے کی دبر سے شروع
شروع نکلتا ہے +

**حلقوم** (ع) اطباء نرخرہ اور حنجرہ کو حلقوم کہتے
ہیں ۔ اور یہی قول علامہ قرشی شارح قانون
اور شیخ ابو اسحٰق مصنف مہذب کا ہے لیکن
جوہری حلقوم کو حلق کا مترادف مانتا ہے یعنی
بقول اس کے حلق کا نام ہی حلقوم ہے ۔
(۲) سوراخ حلق جو جوف دہن اور جوف حلق
کے مابین واقع ہے ۔ اور جسے جدید اطباء
مصر برزخ الحلق سے بھی تعبیر کرتے ہیں
(۱) ونڈ پائپ Wind pipe گلٹ Gullet
فانیز Fances (جمع حلاقیم)

حلقوم اور بلعوم کا فرق دیکھو بلعوم میں +

**حَلْقَہ** (ع) دائرہ ۔ گھیرا ۔ چکر ۔ جمع حَلَق و حلقات +

(۱) رنگ Ring

**حَلْقَہ بَطْنِیَّہ باطِنہ** (ع) جنگاسہ کے قریب عضلات شکم میں اندر کی طرف ایک سوراخ ہے جس کی راہ وہ رگیں جوف شکم سے نکلتی ہیں ۔ جو سامان کی طرف ہوتی ہوئی پاؤں تک جاتی ہیں

(۱) انٹرنل ایبڈومنل رنگ

Internal Abdominal Ring

**حَلْقَہ بَطْنِیَّہ ظاہِرَہ** (ع) جنگاسہ کے قریب شکم میں باہر کی طرف ایک سوراخ ہے جس کی راہ مردوں میں حبل الخصیہ جوف شکم سے باہر آکر خصیے تک جاتا ہے +

(۱) ایکسٹرنل ایبڈومنل رنگ

External Abdominal Ring

**حَلْقَہ لَدِنَہ** (ع) ربڑ کا چھلا جو رحم کی وضع کی درستی کے لئے اندام نہانی میں رکھا جاتا ہے +

(۱) پیسری Pessary

**حَلْقَہ وَرْدِیَّہ** (ع) سر پستان کے گرد گلابی حلقہ ہے (۱) ایری اولا پیپلیرس +

Areola Papillaris

**حُلُم** (ع) خواب ۔ بدخواب ۔ برا خواب ۔ جمع اَحلام (۱) بیڈ ڈریم Bad Dream (۲) احتلام یعنی سوتے میں انزال ہو جانا (۱) ناکٹرنل ایمی شن

Nocternal Emission

**حُلم اور رؤیا کا فرق** ۔ خواب میں کسی قبیح اور بری چیز کے دیکھنے کو حُلم اور اچھی چیز یا منظر کے نظارہ کو رؤیا کہتے ہیں +

**حَلَمَۃُ الثَّدْی** (ع) سر پستان ۔ بھٹنی ۔ دونوں کو حلمتان کہتے ہیں (۱) ٹیٹ Teet

نپل Nipple

**حُلْوٌ** (ع) شیریں ۔ میٹھا (۱) سویٹ Sweet

**حُلَیب** (ع) تازہ خون (۲) تازہ دودھ ۔ اصطلاح دواسازی میں دوا کا شیرہ جو کسی دوا کو پانی میں پیسنے سے حاصل ہوتا ہے +

**حُلَیْمَہ** (ع) سخت پھنسی ۔ جس میں پیپ نہ پڑی ہو (۱) پیپول Papule پمپل Pimple

**حِلْیَہ** (ع) رنگ ۔ روپ ۔ وضع قطع اور نقشہ چہرہ وغیرہ کا جس سے کسی انسان کا پتہ چلایا جاتا ہے

**حُمّ** (ع) تپ زدہ ہونا ۔ بخار چڑھ جانا ۔ گرم کرنا ۔ گنگنا کرنا

**حَمَاء** (ع) گل سیاہ ۔ کالی مٹی ۔ کیچڑ +

**حُمَّاء** (ع) دُبر ۔ مقعد ۔ پاخانہ کا مقام +

**حَمَات** (ع) پنڈلی کا گاؤدم گوشت ۔ کریلی +

**حَمَّات** (ع) حمہ کی جمع ہے ۔ گرم پانی کے چشمے +

**حَمَاطَت** (ع) سوزش و درد گلو ۔ گلے کا درد اور سوزش ۔ دانۂ دل کی سیاہی یا دل کا خون

**حُمَاق** (ع) یاد آبلہ ۔ کنکر پتھر ۔ تفصیل کے لئے دیکھو حُمیقا +

**حَمَّام** (ع) گرمابہ ۔ گرم غسلخانہ ۔ نہانے کا گرم مقام لیکن جدید اطبائے مصر اب اس کو انگریزی

لفظ (باتھ Bath) کے عام معنوں میں استعمال کرتے ہیں (۱) بیلنیئم Balneum باتھ

نوٹ - ڈاکٹری لفظ باتھ مندرجہ ذیل تین معنوں استعمال ہوتا ہے (۱) حمام یا غسلخانہ یا نہانے کا مقام (۲) وہ چیز جو غسلخانہ میں استعمال کی جائے مثلاً پانی یا بخارات وغیرہ یعنی وہ چیزیں جو حفظ صحت یا ازالہ مرض کے لئے تمام بدن یا کسی مخصوص حصہ بدن پر استعمال کی جاتی ہیں - یا اُن میں بدن کو داخل کیا جاتا ہے - گرم بخارات یا گرم ہوا میں بدن کو داخل کیا جاتا ہے - اور گرم ریگ میں بدن دفن یعنی پوشیدہ کیا جاتا ہے (۳) عرف عام میں باتھ بجائے بیدنگ بمعنی غسل بھی استعمال کیا جاتا ہے - لیکن باتھ غسل کے معنی میں حمام کا مرادف نہیں - کیونکہ غسل میں پانی کا استعمال کرنا یعنی اس کا بدن پر بہانا ضروری ہے - اور حمام میں یہ ضروری نہیں - پس جہاں کہیں حمام میں پانی یا کسی سیال کا استعمال ہو وہاں غسل اسکا مرادف ہوتا ہے حمام اپنی کیفیت و نوعیت یعنی گرمی تری خشکی کے اعتبار سے اور نیز مختلف اسباب و وسائل کے لحاظ سے مندرجہ ذیل قسم کا ہوتا ہے :-

**حَمّام بارِد** (ع) غسل سرد - ٹھنڈے پانی کا غسل اس قسم کے غسل کے پانی کی حرارت ۳۲ سے ۷۰ درجہ (فارن ہائیٹ تھرمامیٹر) یا ۲۱ درجہ (سینٹی گریڈ تھرمامیٹر) ہوتی ہے - اس قسم کے غسل سے جسم کی زائد و عارضی گرمی دور ہو جاتی ہے - دل کو فرحت دماغ و اعصاب کو طاقت حاصل ہوتی ہے - اس قسم کے غسل کی اوسط مدت دس منٹ ہے - ڈاکٹری میں تیز بخار کی حرارت کم کرنے کے لئے بھی اس قسم کا غسل دیا کرتے ہیں *

(۱) کولڈ باتھ Cold bath

**حَمّام بَحری** (ع) غسل سمندری - چونکہ سمندر کے پانی میں مختلف قسم کے نمکیات ملے ہوئے ہوتے ہیں - اس لئے غسل سمندری جلد کو تقویت و تحریک دیتا ہے خصوصاً جبکہ پانی زیادہ شور ہو (۱) سی باتھ Sea bath

**حَمّام بُخاری** (ع) بخار یعنی بھاپ کا حمام - اس قسم کے حمام میں بید سے بنی ہوئی کرسی کے نیچے ایک سپرٹ لیمپ سے پانی کو کھولاتے ہیں - اور اس کرسی پر تا بگردن مریض کو کمبل وغیرہ اوڑھا کر بٹھا دیتے ہیں - اس طریق سے گرم غسل کا فائدہ ہوتا ہے *

(۱) ویپر باتھ Vopour bath

**حَمّام بَرقی** (ع) بجلی کا حمام - اس قسم کے حمام کے پانی میں برقی قوت پہنچائی جاتی ہے - ضعف اعصاب کے مریضوں میں اس قسم کا حمام مفید ہوتا ہے (۱) الیکٹرک باتھ

Electric bath

**حمّام بُورَقی** (ع) پانی میں تھوڑے سہاگہ ملا کر جلدی
امراض میں اس قسم کا غسل دیتے ہیں +
(ا) بوریکس باتھ Borax both

**حمّام تَدرِیجی** (ع) غسل تدریجی - اس قسم کے غسل
میں مریض کو نیم گرم پانی کے ٹب میں بٹھا کر پھر
بتدریج اُس میں برف یا سرد پانی ملاتے جاتے
ہیں - یہاں تک کہ پانی سرد ہو جاتا ہے +
(ا) گریجوایٹڈ باتھ Graduated bath

**حمّام تُرکی** (ع) یہ معمولی حمام ہیں - جو یورپ میں
اور نیز ہندوستان کے بڑے بڑے شہروں
مثلاً دہلی و لکھنو و پشاور میں پائے جاتے ہیں
اس قسم کے حمام میں متعدد کمرے جُدا جُدا ہوتے
ہیں جس میں نیم گرم اور تیز گرم پانی کے حوض
ہوتے ہیں جس کے اعتبار سے وہ سرد و
گرم کمرے کہلاتے ہیں - اس قسم کے حمام میں
غسل کرنے سے جلد صاف ہو جاتی ہے - اور
مسامات کُھل جاتے ہیں - اور خوب کُھل کر
پسینہ آتا ہے - اس قسم کا غسل وجع المفاصل
نقرس اور بعض اوجاع عصبیہ - اور ام مزمنہ
اور سمن مفرط (زیادہ موٹاپے) میں مفید ہوتا ہے
اور اس کے گرم درجہ میں اگر مریض استسقا
کو کچھ دیر رکھا جائے - لیکن پانی نہ بہایا جائے
تو اس کو بھی مفید ہوتا ہے - ایسے حمام کی حرارت
ایک سو سے ایک سو تیس درجہ فارن ہائیٹ
تھرما میٹر کے درمیان ہونی چاہئے - اور غسل
کا عرصہ پندرہ سے بیس منٹ تک ہونا چاہئے -
(ا) ٹرکش باتھ Turkish bath

نوٹ - اگر دوران خون میں کسی قسم کی رکاوٹ
ہو یا اگر دل یا عروق کی ساخت میں ابتری
آگئی ہو - یا دوران سر کی شکایت ہو یا غشی کی
طرف طبیعت کا میلان ہو تو ایسے حمام میں غسل
کرنا مضر ہوتا ہے - ضعیف اشخاص نیز حاملہ
و حائضہ کو بھی اس قسم کے غسل سے پرہیز کرنا
چاہئے +

**حمّام حَار** (ع) تیز گرم غسل - اس قسم کے غسل کے
پانی کی حرارت ۹۸ سے ۱۱۲ درجہ فارن ہائیٹ
تک ہوتی ہے - ایسا غسل جلد کو ملائم کرتا ہے
اور مسامات کو کھولتا ہے - دوران خون اور
تنفس کی حرکت کو تیز کرتا ہے - اس لئے خوب
کھل کر پسینہ آ جاتا ہے - عضلات ڈھیلے پڑ کر
ہر قسم کے درد اور تشنج میں تخفیف ہو جاتی ہے
اس لئے اس قسم کا غسل دردِ جگر - درد گردہ
وجع المفاصل - خناق کاذب - ام الصبیان
اور احتباس بول احتباس طمث وغیرہ میں
مفید ہوتا ہے - اس قسم کے غسل کی مدت پانچ
سے دس منٹ تک ہوتی ہے +
ہاٹ باتھ Hot bath

نوٹ - دموی مزاج - مریضان ضعف قلب
و نفس الدم و رعاف و بواسیر و سکتہ وغیرہ
کو اس قسم کے غسل سے پرہیز رکھنا چاہئے

**حَمَّام حَامِض** (ع) غسل تیزابی۔ اس قسم کے غسل میں مغسل یعنی ٹب کے پانی میں قدرے نمک یا تیزاب شورہ ملا کر مریض کو غسل دیتے ہیں۔ ایسا غسل سوء ہضم میں جو کہ جگر کی خرابی سے ہو نیز ضعف جگر میں اور کثرت عرق یعنی زیادتی پسینہ میں مفید ہوتا ہے۔

(۱) ایسڈ باتھ Acid bath

**حَمَّام حَیْوَانِی** (ع) پوست کشیدن۔ یہ درحقیقت حمام نہیں۔ بلکہ ایک قسم کا خاص علاج ہے جس میں کسی جاندار کا پوست جدا کر کے فوراً گرم گرم مقام ماؤف پر یا سارے بدن پر تا بہ گردن لپیٹ دیا جاتا ہے۔ بعض اعضا کے ورم تحلیل کرنے یا مرض استسقاء اور وجع المفاصل میں پسینہ لانے کے لئے یہ عمل کیا جاتا ہے

(۱) اینیمل باتھ Animal bath

نوٹ۔ درحقیقت یہ زمانہ جاہلیت کا علاج ہے جو بعض غیر متمدن ممالک میں اب تک معمول ہے۔ بعض قدیم کتب طبیہ میں بھی اس قسم کا علاج تحریر ہے۔ چونکہ یہ عمل حمام میں کیا جاتا تھا۔ اس لئے مجازاً اس عمل کو بھی حمام سے تعبیر کرتے ہیں۔

**حَمَّام خَرْدَلِی** (ع) غسل خردلی۔ رائی کا غسل۔ اس قسم کے غسل میں رائی کا سفوف نصف ڈرام سے ایک ڈرام تک فی گیلن گرم پانی میں ملا کر اس پانی سے مریض کو پانچ سے دس منٹ تک غسل دیتے ہیں۔ ایسا غسل دیتے ہیں۔ ایسا غسل جلد پر قوی محرک اثر کرتا ہے۔ اور بعض جلدی امراض میں جن میں جلد پر دانے نکل آتے ہیں۔ اس غرض سے دیا جاتا ہے۔ کہ امراض مذکورہ کے جلدی بخارات جلد نکل کر عوارض مرض میں تخفیف ہو جائے

(۱) مسٹرڈ باتھ Mustard bath

نوٹ۔ احتباس حیض جو سردی لگ جانے اس میں اس قسم کا غسل اکثر مفید ہوتا ہے۔

**حَمَّام دَوَائِی** (ع) غسل دوائی۔ اس قسم کے غسل میں کسی دوا کو گرم یا سرد پانی میں حل کر کے استعمال کرتے ہیں۔

(۱) میڈی کیٹڈ باتھ Medicated bath

**حَمَّام الدُّوش** (ع) حمام نطولی۔ اس قسم کے غسل میں مریض کے سر یا جسم پر ایک دو فٹ کی بلندی سے پانی دھارتے ہیں یعنی پانی کی دھار ڈالتے ہیں۔ جنون شبیہ یا سکتہ شمسیہ یعنی لو لگنے میں اس قسم کا غسل مفید ہوتا ہے۔

(۱) ڈوش باتھ Douche bath

**حَمَّام رَطْب** (ع) تر غسل حسب اصطلاح طب قدیم اس قسم کے غسل میں پانی زیادہ استعمال کیا جاتا ہے (۱) کولڈ باتھ Cold bath

نوٹ۔ کولڈ باتھ یا غسل سرد۔ اس قسم کے غسل کے پانی کی حرارت ۶۰ سے ۷۵ درجہ فارن ہائیٹ تک ہوتی ہے۔ لہذا اس کے

فوائد تقریباً وہی ہیں جو حمام بارد یا سرد غسل کے ہیں

حمّام رَملی (ع) ریگ کا حمام۔ اس قسم کے حمام میں کسی ماؤف عضو یا سارے بدن کو تا بہ گردن گرم اور خشک ریگ میں کچھ دیر کے لئے دبا دیتے ہیں۔ اور یہ بالعموم استسقاء مزمن وجع مفاصل اور تحجر مفاصل میں مفید اور کارآمد ہوتا ہے ٭

(ا) سَینڈ باتھ Sand bath

حمّام زیبقی (ع) حمام سیمابی۔ اس قسم کے حمام میں حمام بخاری کی طرح رسکپور دکیلومل کے بخارات بدن کو پہنچائے جاتے ہیں ٭

(ا) مرکیورل باتھ Mereurial bath

حمّام زَیتی (ع) اس قسم کے حمام میں گرم روغن زیتون میں دیگر ادویہ ملا کر اس کو جسم پر ملتے ہیں (ا) آئل باتھ Oil bath

حمّام سُبُوسی (ع) غسل سبوسی۔ اس قسم کے غسل میں نصف سے ایک سیر سبوس گندم یا گیہوں کے آٹے کی چھان کو پہلے پانچ دس سیر پانی میں جوش دیتے ہیں۔ پھر اس کو چھان کر ڈیڑھ من نیم گرم پانی میں ملا کر مریض کو غسل دیتے ہیں۔ اس قسم کا غسل خراشدار جلدی امراض مثلاً نارفارسی وغیرہ میں مفید ہوتا ہے ٭

(ا) بران باتھ Bran bath

حمّام سُخن (ع) غسل گرم۔ اس قسم کے غسل کے پانی کی حرارت ۹۰ سے ۱۰۰ درجہ فارن ہائیٹ تھرمامیٹر تک ہوتی ہے۔ اور یہ غسل بعض قسم کے بخاروں اور بعض خطرناک سوزشی امراض مثلاً ذات الریہ اور سرفۂ شدید وغیرہ میں مفید ہوتا ہے اور اس کی مدت ۱۰ سے پندرہ منٹ تک ہوتی ہے (ا) وارم باتھ Warm bath

حمّام شَمسی (ع) آفتابی حمام۔ یہ درحقیقت حمام نہیں بلکہ اس پر مجازاً حمام کا لفظ بولتے ہیں۔ اس میں مریض کو برہنہ کرکے دھوپ میں بٹھاتے ہیں۔ بعض جلدی امراض وغیرہ میں یہ عمل مفید ہوتا ہے (ا) سَن باتھ Sun bath

حمّام فاتر (ع) / حمام معتدل (ع) } نیم گرم غسل۔ معتدل غسل۔ اس قسم کے غسل کے پانی کی حرارت ۸۵ سے ۹۲ درجہ فارن ہائیٹ تھرمامیٹر تک ہوتی ہے۔ ایسا غسل مُطہّر و مسکن ہوتا ہے اور تیز بخاروں میں شدت حرارت کو کم کرنے کے لئے کیا جاتا ہے ٭

(ا) ٹیپڈ باتھ Tepid bath

حمّام قابض (ع) غسل قابض۔ اس قسم کے غسل کے پانی میں بعض قابض ادویہ مثلاً پھٹکری وغیرہ ملا کر استعمال کرتے ہیں۔ جب جسم کا زیادہ حصہ جل جائے۔ تو ایسی حالت میں اس قسم کا غسل مفید ہوتا ہے ٭

(ا) ایسٹرنجنٹ باتھ Astringent bath

حمّام قدمی (ع) پاشویہ۔ اس قسم کے حمام میں سادہ گرم پانی یا دواؤں کے جوشاندے کو کسی بڑے

بڑے برتن یا ٹب میں بھر اُس میں دونو پیروں یا پنڈلیوں کو ڈبو رکھتے ہیں - یہ عمل زکام رعاف اُمّ الصبیان اور اتفاقی سردی لگ کر حائضہ کا حیض بند ہو جانے میں مفید ہوتا ہے +

(۱) فُٹ باتھ Foot bath

**حَمّامْ قِلْیْ** (ع) غسل شور یا کھاری غسل - اس قسم کے غسل کے پانی میں قدرے سوڈا ملا کر مریض کو غسل دیتے ہیں - ایسا غسل بعض چھلکے دار جلدی امراض وغیرہ مثلاً صدفیہ (چنبل) اور وجع المفاصل مزمن میں مفید ہوتا ہے

(۱) الکلائن باتھ Alkaline bath

**حَمّامْ کِبْرِیْتِیْ** (ع) غسل گوگردی یا گندھک کا غسل اس قسم کے غسل میں پوٹے سیئم سلفیوریٹ چار اونس تیس گیلن پانی ملا کر استعمال کرتے ہیں - ایسا غسل مرض جرب (تر خارش) قولنج سربی اور فالج سربی وغیرہ میں اکثر مفید ہوتا ہے (۱) سلفر باتھ Sulphur bath

**حَمّامْ لَبَنِیْ** (ع) غسل شیر - اس قسم کا غسل یا تو صرف دودھ سے یا دودھ میں پانی ملا کر کیا جاتا ہے - اور بعض حسین عورتیں جسم کو نرم اور ملائم رکھنے یا اپنے حُسن کو دوبالا کرنے کے لئے کیا کرتی ہیں +

(۱) مِلک باتھ Milk bath

**حَمّامْ مِرْوَحِیْ** (ع) یہ درحقیقت حمام نہیں - بلکہ مجازاً اس پر حمام کا لفظ بولا جاتا ہے - در اصل یہ ایک عمل ہے جس میں مریض کا جسم پانی سے تر کر کے بعد میں اس پر پنکھا کیا جاتا ہے اور یہ بعض شدید بخاروں میں جسمی حرارت کم کرنے کے لئے کیا جاتا ہے +

(۱) فَیْنِنْ باتھ

**حَمّامْ مُعَرِّقْ** (ع) پسینہ آور حمام
**حَمّامْ یَابِسْ** (ع)
**حَمّامْ جَافْ** (ع)
**حَمّامْ ہَوائیْ** (ع)
خشک حمام اس قسم کے حمام میں بدن پر پانی کا استعمال نہیں ہوتا - بلکہ حمام کے گرم بخارات کے ذریعہ بدن پر پسینہ لایا جاتا ہے +

(۱) ہاٹ ایئر باتھ Hot air bath

نوٹ - اس قسم کے حمام کے کمرہ کی حرارت سو سے ایک سو تیس درجہ فارن ہائیٹ ہوتی ہے - ایسے حمام میں مریض کو دس پندرہ منٹ سے زیادہ نہیں رکھنا چاہئے

**حَمّامْ نِصْفِیْ** (ع)
**آبْزَنْ** (ف)
اس قسم کے حمام میں سادہ گرم پانی یا دواؤں کے جوشاندہ کو ٹب میں ڈال کر مریض کو ناف تک اُس میں بٹھا دیتے ہیں - اور ایسا حمام احتباس طمث - احتباس بول اور پیڑو اور کمر کے درد اور ورم میں مفید ہوتا ہے +

(۱) ہِپ باتھ Hip bath ہاف باتھ Half bath سِٹز باتھ Sitz bath

نوٹ - ہاف باتھ کے لغوی معنی ہیں غسل نصفی - لیکن ڈاکٹری اصطلاح میں بدن

کے نصف اسفل یعنی کمر تک غسل کرنے پر بولا جاتا ہے۔ ٹب میں بیٹھنا ضروری نہیں۔ اور جب ٹب میں بیٹھ کر کیا جائے۔ تو اس کو سٹز باتھ کہتے ہیں +

**حَمّامِ وَحلی** (ع) حمام گلی۔ یہ ایک عمل ہے جس میں خاص قسم کی مٹی کا گارہ سا بنا کر بدن پر تھوپ دیتے ہیں۔ اس قسم کی مٹی میں بعض معدنی چیزیں مثلاً سوڈا، پٹاس۔ گندھک سہاگہ وغیرہ اجزا، شریک ہوتے ہیں۔ اور وجع مفاصل مزمن میں یہ عمل مفید ہوتا ہے +

(۱) مڈ باتھ Mud bath

**حَمّامِ یَدی** (ع) دست شویہ۔ یہ بھی پاشویہ کی طرح ایک عمل ہے جس میں ہاتھوں کو گرم پانی میں رکھتے ہیں (۱) ہینڈ باتھ Hand bath

**حَامَہ** (ع) وسط صدر۔ سینہ کا درمیان۔ سینہ کا بیچوں بیچ +

**حَمَائِلُ الذَّکَر** (ع) رگہائے بن قضیب۔ ذکر کی جڑ کی رگیں اور اس کا پوست +

**حُمَہ** (ع) نیش۔ بھڑ، بچھو، تتیئے وغیرہ کا ڈنک۔ جمع حُمی وحُمات +

**حَمّہ** (ع) پانی کا گرم چشمہ جس میں مریضوں کو غسل دیا جاتا ہے (۱) ہاٹ واٹر سپرنگ۔ Hot water Spring

**حُمرَہ** (ع) لغوی معنی سرخی۔ اصطلاح طب میں سرخباده۔ یہ ایک گرم صفراوی ورم ہے جو جلد پر پیدا ہوتا ہے۔ اور کبھی ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہوتا ہے۔ اس کی بڑی قسمیں دو ہی ہوتی ہیں۔ ایک وہ کہ جس کا مادہ خالص صفرا ہوتا ہے ایک وہ کہ جس کا مادہ خالص صفرا ہوتا ہے اس کو حُمرۂ خالص کہتے ہیں۔ دوسرے وہ جس کا مادہ خون وصفرا سے ملا ہوتا ہے۔ اس کو حمرۂ غیر خالص کہتے ہیں +

(۱) اری سپلس Erysipelas

نوٹ۔ اگرچہ یہ مرض جسم کے ہر ایک حصہ میں ہو سکتا ہے لیکن اکثر چہرہ پر ہوا کرتا ہے جس حالت میں اس کو طب میں ناشرا اور ڈاکٹری میں فیشل اری سپلس Facial Erysipelas کہتے ہیں +

طبی نوٹ۔ بقول شیخ الرئیس اطبا، عموماً خالص صفراوی ورم کو حمرہ اور صرف دموی ورم کو فلغمونی کہتے ہیں۔ اور اگر ورم صفرا وخون دونوں سے مرکب ہو۔ تو اس مرض کو مرکب کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ اور تسمیہ میں خلط غالب کے مرض کے نام کو مقدم رکھتے ہیں۔ مثلاً اگر صفرا غالب ہو تو حمرہ فلغمونی کہتے ہیں۔ اور اگر خون غالب ہو تو فلغمونی حمرہ کہتے ہیں۔ حمرۂ فلغمونی کو ڈاکٹری میں اری سپلس فلیگمونس کہتے ہیں۔ اور اس میں پیپ پڑ جایا کرتی ہے +

**حُمرَہ** اور فلغمونی کا فرق۔ حمرہ کو اگر انگلی سے

دبائیں۔ تو اُس کی سُرخی غائب ہو جاتی ہے
لیکن فلغمونی کی سُرخی دبانے سے غائب
نہیں ہوتی۔

ڈاکٹری نوٹ۔ حمرہ (اری سپلس) ایک
قسم کا متعدی مرض ہے جس سے جلد میں
ایک خاص قسم کا ورم (سوزش) ہو جاتا ہے۔
اِس مرض کا باعث ایک خوردبینی کیڑا ہے
جسے اصطلاح میں سٹریپ ٹو کوکس اری
سپلس یعنی حمرہ ٹومہ حمرہ یا سُرخ باد کا کیڑا کہتے
ہیں۔ جب یہ مرض چہرہ سے شروع ہوتا
ہے۔ تو اس کے ہمراہ شدید ہذیان ہوا کرتا
ہے۔ نوزائیدہ بچوں میں یہ مرض ناف کے
زخم سے شروع ہوتا ہے۔ اور زچہ کو اس
کی چھوت سے پرسوت کا بخار ہو جاتا ہے

**حمرہ اور سرسام حار کا فرق**۔ شیخ تمیمی
اور زین الاطباء کا قول ہے۔ کہ حمرہ میں چونکہ
دماغ میں ورم نہیں ہوتا۔ اس لئے ہذیان
و بخار وغیرہ عوارض نہیں ہوتے۔ بخلاف
اس کے سرسام میں ہذیان و بخار وغیرہ عوارض
پائے جاتے ہیں۔ البتہ اگر حمرہ میں ورم دماغ
تک پہنچ جائے۔ تو ہذیان و بخار وغیرہ کا
ظہور ہو سکتا ہے اور سرسام میں ابتداء مرض سے
ہی یہ عوارض ظاہر ہوتے ہیں۔

**حُمْرَۃُ الْجِلْد** (ع) جلد کی سُرخی۔ جلد کا سرخ ہو جانا
(۲) اری تھیما Erythema

نوٹ۔ اس مرض میں جلد خشک ہو کر سُرخ
ہو جاتی ہے۔ یا اُس پر کسی قدر اونچے
دھبے یا چٹاخ پڑ جاتے ہیں۔ جن میں جلن اور
درد کی شکایت ہوتی ہے۔

**حَمْز** (ع) گرفتگی۔ تیز کرنا۔ زبان کا جھلجھلانا۔ غم کا
دل کو جلانا۔

**حَمْص** (ع) زخم کا بیٹھ جانا۔ زخم کا پچک جانا۔
زخم کی سوجن کا دب جانا۔ نہایت نرمی و سبکی
سے آنکھ سے تنکا وغیرہ نکالنا۔

**حُمُصَہ** (ع) مصنوعی زخم۔ کسی اندرونی عضو کے
ورم میں آمادہ مادہ کے لئے اُس کے قریب
بیرونی عضو میں زخم کر دیا کرتے ہیں تاکہ
مادۂ ورم باہر کو مائل ہو جائے۔
(۲) اِشّو issue

**حِمَّصَہ** (ع) نخود۔ چنا (۲) تقریباً ایک ماشہ کا وزن

**حَمَض** (ع) ترش ہونا۔ ترشی۔ فن ادویہ میں
تیزاب (۲) ایسڈ Acid

**حُمُوْق** (ع) } حُمُوْق۔ بیوقوفی۔ ابلہی۔ احمق پن
رعونت (ف) } (۲) رعونت اپنے آپ کو سب
سے زیادہ لائق و فائق سمجھنا۔ یہ درحقیقت
ایک قسم کا ضعف عقل ہے۔ جس کی وجہ سے
مریض اپنے دنیاوی کاروبار میں بیوقوفی
اور حماقت کا اظہار کرتا ہے۔ بچوں اور نادانوں
کی حرکتیں کرتا ہے۔ اور کسی دنیاوی کام
کاج کو خوش اسلوبی سے انجام نہیں دے

سکتا۔ اور جب اس قسم کا ضعف عقل تعلّی اور انانیت کے ساتھ ظاہر ہوتا ہے۔ یعنی مریض اپنے آپ کو سب سے زیادہ لائق وفائق سمجھنے لگتا ہے۔ تو ایسی صورت میں اس کو رعونت سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ پس درحقیقت رعونت بھی ایک قسم کی حماقت ہے جس میں مریض کو "ہمچو ما دیگرے نیست" کا خیال رہا کرتا ہے +

(۱) ڈمینیشیا Dementia

**حُمُق** (۱) بلادت کا فرق۔ ان دونوں کے لغوی معنی نسیان کے ہیں۔ لیکن اگر تدبیر منزل (تدبیر خانہ داری) میں نسیان واقع ہو تو اس پر حمق کا اطلاق ہوتا ہے۔ اور اگر علوم و مسائل میں نسیان واقع ہو۔ تو اس کو بلادت (کُند ذہنی) کہتے ہیں +

| | | |
|---|---|---|
| **حَمَل** | (ع) | آبستنی۔ بارشکم۔ باردار ہونا |
| حَبَل | (ر) | عورت کا پیٹ سے ہونا حمل |
| تلقیح | (ر) | (۱) پرگیننسی Pregnancy |
| عُلُوق | (ر) | گیس ٹیشن Gastation |

کن سپشن Conception

نوٹ۔ حمل کی مدت اوسط دوسو اٹھتر دن قرار دی گئی ہے۔ یعنی ماہ شمسی یا انگریزی مہینوں کے حساب سے نو مہینے اور آٹھ دن بشرطیکہ ہر مہینہ تیس دن کا ہو۔ اور ماہ قمری یا اسلامی مہینوں کے لحاظ سے نو مہینے اور بارہ دن لیکن کبھی کبھی اس مدت سے چند روز پہلے یا چند روز پیچھے بھی بچہ پیدا ہو جایا کرتا ہے +

**حمل کے تغیرات۔** مرد و عورت کی منی ملنے کے بعد رحم میں پہلے ایک خون کا لوتھڑا سا بن جاتا ہے۔ جس کو طب میں مضغہ کہتے ہیں پھر کچھ دنوں کے بعد وہ گوشت کا ٹکڑا سا بن جاتا ہے۔ جس کو طب میں علقہ کہتے ہیں۔ ڈاکٹری میں مضغہ اور علقہ دونوں کو امبریو Embryo کہتے ہیں +

**حمل کے علامات۔** حمل کی ابتدائی علامات میں حیض کا آنا بند ہو جاتا ہے۔ صبح کے وقت حاملہ کا جی متلاتا ہے۔ پستان بڑھنے لگتے ہیں۔ اور بھٹنی کا حلقہ سیاہ پڑ جاتا ہے چھٹے مہینے تک جنین پیٹ میں حرکت کرنے لگتا ہے۔ اور اس کے قلب کی حرکت کی آواز سنائی دیتی ہے۔ اور اگر چار مہینے کے بعد حاملہ کے اندام نہانی میں انگلی ڈال کر رحم کو دھکا دیا جائے۔ تو حمل کی صورت میں ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ جیسے کوئی وزنی چیز پانی میں اوپر جا کر پھر نیچے اترتی ہے +

| | | |
|---|---|---|
| **حمل اضافی** | (ع) | حمل پر حمل ٹھیرنا۔ ایک حمل |
| حمل علی الحمل | | کی مدت کے درمیان دوسرا حمل |
| تلقیح فوق التلقیح | | ٹھیرنا (۱) سوپرفی کنڈیشن |

Superfœcundation

(۲) سوپرفی ٹیشن Superfœtation

(۳) سوپر امپرگنیشن Superimpreg-nation

**حَمل بَسِیط** (ع) وہ حمل جس میں جنین کی تعداد صرف ایک ہو (۱) سمپل پرگنینسی Simple Pregnancy

**حَمل بَطنی** (ع) پیٹ کا حمل۔ یہ حمل غیر طبعی کی ایک قسم ہے جس میں بجائے رحم کے پردۂ صفاق میں حمل قرار پاتا ہے (۱) ایبڈومنل پرگنینسی Abdominal Pregnancy

**حَمل تَوأم** (ع) جوڑیا حمل۔ وہ حمل جس میں جنین کی تعداد دو ہو (۱) بائی جیمینل پرگنینسی Bigeminal Pregnancy ٹوین پرگنینسی Twin Pregnancy

**حَمل ثُلاثی** (ع) وہ حمل جس میں جنین کی تعداد تین ہو۔

**حَمل طَبعی** (ع) طبعی اور باقاعدہ حمل۔ اس قسم کے حمل میں مرد اور عورت کی منی رحم میں باہم مل کر طبعی طور پر نشوونما پاتی ہے۔ اور جنین بنتا ہے۔ (۱) نارمل یوٹرین پرگنینسی۔ Normal Uterine Pregnancy اینٹوپک پرگنینسی Entopic Pregnancy

**حَمل غیر طَبعی** (ع) غیر طبعی اور بیقاعدہ حمل جو رحم کے باہر واقع ہو (۱) ایکٹوپک پرگنینسی Ectopic Pregnancy ایکسٹرا یوٹرائن پرگنینسی Extra Uterine Pregnancy

**حَمل کاذِب** / **رَجاء** — جھوٹا حمل جس میں ظاہری طور پر حمل کے علامات نمایاں ہوتے ہیں لیکن درحقیقت حمل نہیں ہوتا۔ (۱) فالس پرگنینسی False Pregnancy مولر پرگنینسی Molar Pregnancy

نوٹ۔ مولر پرگنینسی میں نطفہ ایک بیجان لوتھڑے کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔

**حَمل مُبَیضی** (ع) خصیۃ الرحم کا حمل۔ یہ بھی غیر طبعی حمل کی ایک قسم ہے جس میں مبیض یعنی خصیۃ الرحم میں حمل قرار پاتا ہے۔ (۱) اووریرین پرگنینسی Ovarian Pregnancy

**حَمل مُختَلِط** (ع) مخلوط حمل۔ اس قسم کے حمل میں جنین کے علاوہ کوئی عارضی دوسرا جسم بھی پایا جاتا ہے۔ (۱) ملٹی پل پرگنینسی۔ Multiple Pregnancy

**حَمل مُرکّب** (ع) وہ حمل جس میں جنین کی تعداد دو سے زیادہ ہوتی ہے (۱) پلورل پرگنینسی Plural Pregnancy

**حَمل وَہمی** (ع) خیالی حمل۔ اس قسم کے حمل کی کوئی اصلیت و حقیقت نہیں ہوتی۔ بلکہ محض توہمات و خیالات کا نتیجہ ہوتا ہے۔ اور ایسا خیال اختناق الرحم (باؤگولہ) کی مریض عورتوں کو ہو جایا کرتا ہے۔ (۱) فینٹم پرگنینسی۔ Phantom Pregnancy

**حُلاق** (ع) / **حُلُوق** (ر) — پلک کا اندرونی رُخ جو سرمہ لگانے سے سیاہ ہو جاتا ہے یا پپوٹے کی اندرونی سطح جو سرخ ہے۔ اور

ڈھیلے کو پوشیدہ رکھتی ہے۔ یا آنکھ کی سفیدی کا
وہ حصّہ جو پپوٹے سے پوشیدہ رہتا ہے۔ جمع
حمالیق +

**حُمُوص** (ع) ورم بیٹھ جانا۔ پیٹ کا دب جانا۔ ورم
کا تحلیل ہو جانا +

**حُمُوضَت** (ع) ترشی۔ کھٹاس۔ کھٹا پن +
(۱) ایسیڈیٹی Acidity

**حَمُول** (ع) دوا میں لت کیا ہوا کپڑا۔ جو شیاف
کی صورت بنا کر فرج یا دُبر میں رکھا جائے
جمع حمولات (۱) سپازیٹری Suppository
پیسری Pessary

**حُمَہ** (ع) بھڑ یا بچھو وغیرہ کا ڈنک۔ جمع حُمات +

**حَمّیٰ** (ع) گرم ہونا۔ گرم کرنا۔ بخار چڑھنا۔ آلہ وغیرہ
کا آگ میں گرم کرنا +

**حُمّیٰ** (ع) تپ۔ بخار۔ ایک مرض ہے جس میں
حرارت غریبہ یا تو خود قلب میں مشتعل ہوتی ہے
یا کسی دوسرے عضو میں پیدا ہو کر قلب میں
آجاتی ہے۔ اور پھر یہاں سے شرائین کی
راہ خون و روح کے واسطہ سے تمام بدن
میں سرائت کر کے افعال طبعی میں ضرر پیدا
کرتی ہے + (۱) فیور Fever
پائی ریکسیا Pyrexia

نوٹ۔ اگرچہ پائی ریکسیا فیور کا مترادف ہے
یعنی عموماً پائی ریکسیا کا اطلاق حالت بخار پر
ہوتا ہے۔ لیکن کبھی پائی ریکسیا کا لفظ عارضی
طور پر حرارت جسم کے بڑھ جانے پر بھی ہوتا ہے
جیسا کہ عموماً ورزش کے بعد کچھ دیر کے لئے
عارضی طور پر حرارت جسم بڑھ جاتی ہے جس
کو اصطلاح میں بخار نہیں کہتے +

طبی نوٹ۔ بلحاظ مختلف علامات و اسباب
کے حُمّیٰ کی بہت سی قسمیں ہیں۔ لیکن اُس کی
بڑی قسمیں تین ہی ہوتی ہیں (۱) حُمّیٰ یوم
(یکروزہ بخار) اس قسم میں حرارت
غریبہ کا تعلق پہلے پہل روح سے ہوتا ہے۔
اور ایسا بخار عموماً ایک دو روز میں رفع ہو جایا
کرتا ہے (۲) حُمّیٰ خلطی (خلطی بخار) اس میں
حرارت غریبہ کا تعلق و تشبث پہلے پہل کسی
خلط سے ہوتا ہے (۳) حُمّیٰ دِقّی (تپ دق۔
دق کا بخار) اس میں حرارت غریبہ کا اوّلی
تعلق اعضاء و رطوبات اصلیہ کے ساتھ
ہوتا ہے۔ اور بدن بہت جلد لاغر و نحیف
ہونے لگتا ہے۔ اس کے علاوہ فاضل جالینوس
حُمّیٰ کو ایک دوسری تقسیم کے ذریعہ دو بڑی
قسموں پر منقسم کرتا ہے (۱) حُمّیٰ مرض (اصلی
و ذاتی بخار) اس قسم کا بخار کسی مرض کے
تابع نہیں ہوتا۔ بلکہ بغیر کسی مرض کی وساطت
کے اپنے مستقل سبب سے پیدا ہوتا ہے
ڈاکٹری میں ایسے بخار کو ایڈیوپیتھک فیور
Idiopathic Fever کہتے ہیں (۲)
حُمّیٰ عرض (عرضی و تبعی بخار) ایسا بخار ہمیشہ

کسی مرض کے تابع ہوکر پیدا ہوتا ہے جیسے
حمیٰ ورمی جو اصلی نہیں ہوتا۔ بلکہ ورم کے تابع
ہوکر پیدا ہوتا ہے۔ اور ورم بذاتہ ایک مرض
ہے۔ ایسے بخار کو ڈاکٹری میں سمٹومیٹک فیور
Symptomatic Fever کہتے ہیں +

**ڈاکٹری نوٹ۔** جسم کی حرارت کے غیر طبعی
طور پر بڑھ جانے کو ڈاکٹری میں بخار کہتے ہیں
جس کی مفصل تعریف یہ ہے۔ کہ وہ ایک مرض
ہے جس میں جسم کی حرارت غیر طبعی طور پر بڑھ
جاتی ہے۔ حرکات نبض وتنفس تیز ہو جاتی
ہیں۔ اور کیمیاوی تبدیلیوں کے سبب جسم
تحلیل ہونے لگتا ہے۔ جب بدن میں کوئی
زہریلا مادہ (ٹاکسین) خارج سے داخل ہوتا
ہے۔ یا جسم میں از خود پیدا ہوکر زہریلا اثر کرتا
ہے۔ تب جسم میں کیمیاوی تغیرات پیدا ہوکر
مندرجہ بالا غیر طبعی حالت پیدا ہو جاتی ہے۔
اسی زہریلے مادہ کی کیفیت کو متقدمین اطباءؒ
نے حرارت غریبہ کے ساتھ تعبیر کیا ہے +

**حمیٰ آجامیہ** (ع) } تپ نیزاری۔ تپ دلدلی نیزا
**حمیٰ بطیحہ** (") } کا بخار۔ دلدل کا بخار۔ موسمی
بخار۔ ملیریا بخار۔ اس قسم کا بخار موسم برسات
کے بعد نمناک اور دلدلی زمینوں یا نے زاروں
کے گندہ بخارات سے پیدا ہوتا ہے +
(۱) ملیریل فیور Malarial Fever ایگیو
Ague مارش فیور Marsh Fever

**ڈاکٹری نوٹ۔** ملیریا ایک اطالوی لغت
ہے۔ جس کے معنی ہیں میلی ہوا۔ اور یہ لفظ
اُس وقت کا وضع کیا ہوا ہے جبکہ عام اطباء
وحکماء کا یہ خیال تھا۔ کہ ملیریا ایک زہریلی ہوا
ہے۔ جو گرم اور مرطوب مقامات میں نباتی
مادوں کے تعفن وتبخیر سے پیدا ہوتی ہے
لیکن اب جدید تحقیقات سے معلوم ہوا ہے
کہ ملیریا درحقیقت زہریلی ہوا نہیں۔ بلکہ ایک
قسم کا خونخوار کرم ہے۔ جو کہ انافیلس نامی مچھر
کے کاٹنے سے انسان کے جسم میں داخل
ہوکر طرح طرح کے امراض وعوارض پیدا
کرتا ہے اس لحاظ سے ملیریا ایک متعدی بیماری ہے
جو کہ خاص قسم کے کرم کی موجودگی سے بدن
میں پیدا ہوتی ہے۔ بخار کا ہونا تلی اور جگر
کا بڑھ جانا اس کی خاص علامت ہے ملیریا
ایک ایسی اصطلاح ہے۔ جو کہ چند ایک خاص
قسم کے بخاروں پر بولی جاتی ہے۔ جن کے
سبب کو ہم جراثیم ملیریا کے نام سے نامزد
کرتے ہیں۔ ملیریا کوئی نئی چیز نہیں۔ بلکہ
قدیم یونانیوں اور رومیوں نے بھی اسکا ذکر کیا
ہے۔ چنانچہ یونانی حکیم بقراط اور رومی حکیم کلسوس
اور حکیم جالینوس نے بھی اس کا ذکر کیا ہے

**ملیریا بخاروں کی تقسیم۔** پہلے ملیریا
بخاروں کو علامات کے لحاظ سے دو جماعتوں
پر منقسم کیا جاتا تھا (۱) نوبتی بخار (۲) لازمی

بخار۔ نوبتی بخار کی پھر یہ تین قسمیں ہوتی تھیں (۱) روزانہ بخار جس کا دورہ چوبیس گھنٹے کے بعد یا ہر روز ہوتا ہے (ب) تجاری بخار جس کا دورہ ۴۸ گھنٹے کے بعد یا تیسرے روز ہوتا ہے (ج) چوتھیا بخار جس کا دورہ ۷۲ گھنٹے بعد یا چوتھے روز ہوتا ہے۔ دوسرے لازمی بخار جس میں کم و بیش ہر وقت بخار رہا کرتا ہے۔ مگر آج کل ان بخاروں کو جراثیم ملیریا کے اقسام کے لحاظ سے منقسم کیا جاتا ہے۔ چنانچہ جراثیم ملیریا بھی تین قسم کے ہوتے ہیں۔ لیکن پیدائش اور شکل کے لحاظ سے وہ دو قسم کے ہوتے ہیں (۱) گول کرم ملیریا (۲) ہلالی کرم ملیریا۔ گول کرم ملیریا سے تو تجاری اور چوتھیا بخار پیدا ہوتے ہیں لیکن ہلالی کرم ملیریا سے روزانہ اور لازمی بخار پیدا ہوتے ہیں

**حُمّیٰ اَسْوَد** (ع) } کالا آزار۔ کالا بخار۔ اس قسم کا
**حُمّیٰ آسامی** (ر) } بخار گرم ممالک بالخصوص آسام میں ہوتا ہے۔ جس میں جگر اور خاص کر تلی بہت بڑھ جاتی ہے۔ اور بیشتر عمدہ طور پر خفیف بخار ہوتا رہتا ہے۔ اور بالآخر مریض سال دو سال میں لاغر و کمزور ہو کر مرجاتا ہے (۱) بلیک فیور Black Fever

نوٹ۔ اس بخار کا باعث ایک خاص قسم کا کرم ہوتا ہے۔ جو کھٹمل کے ذریعہ مریض سے دیگر تندرست اشخاص میں پہنچتا ہے۔

**حُمّیٰ اَصْفَر** (ع) } تپ زرد۔ زرد بخار۔ یہ بھی
**محرقہ یرقانی** (ر) } ایک قسم کا شدید بخار ہے۔ جو گرم ممالک بالخصوص جزائر غرب الہند جنوبی امریکہ اور مغربی افریقہ میں عام طور پر واقع ہوتا ہے۔ اس کے ہمراہ یرقان ہوتا ہے اور سیاہ رنگ کی قئیں آتی ہیں۔ اور بعض اوقات پیشاب بند ہو جاتا ہے۔ (۱) یلیو فیور Yellow Fever

نوٹ۔ اس بخار کا باعث بھی ایک خاص قسم کا کرم ہے۔ جو ایک قسم کے مچھر کے ذریعہ مریض سے تندرست اشخاص میں پہنچتا ہے

**حُمّیٰ اِلْتِہَابِیَّہ** (ع) } تپ سوزشی۔ تپ ورمی۔ ورم
**حُمّیٰ وَرَمِیَّہ** (ع) } کا بخار۔ اس قسم کا بخار کسی عضو میں ورم و سوزش کے سبب پیدا ہوتا ہے (۱) انفلامیٹری فیور Inflamatory Fever

**حُمّیٰ اِنْدِفَاعِیَّہ** } داغدار بخار۔ اس قسم کے بخار
**حُمّیٰ طَفْحِیَّہ** } میں جلد پر مختلف قسم کے دانے یا دھبے پیدا ہو جاتے ہیں (۱) اِرپٹو فیور Eruptive Fever اگزانتھی میٹس فیور Exanthematus Fever

**حُمّیٰ اِنْفِیَالُوس** (ع) ایک قسم کا بلغمی بخار ہے۔ جس میں مریض کا بدن باہر سے گرم اور اندر سے ٹھنڈا ہوتا ہے (۱) ایک قسم کا کوٹیڈین فیور Quotidian Fever

**حمیٰ بحرِ الرّوم** } بحر روم کا بخار۔ لہردار بخار۔
**حمیٰ مالٹا** (ع) } اس قسم کا بخار۔ حوالی بحر روم
**حمیٰ متموج** (ع) } جزیرۂ مالٹا۔ پنجاب اور دیگر
گرم ممالک میں واقع ہوتا ہے۔ یہ درحقیقت
ایک مسلسل بخار ہے۔ جو بے قاعدہ طور پر
بار بار حملہ آور ہوتا ہے۔ اور عموماً دو دو تین
تین ماہ تک اور کبھی کبھی اس سے بھی زیادہ
عرصہ تک اس کے دورے ہوتے رہتے ہیں
اس بخار میں پسینہ بہت کثرت سے آتا ہے
اور جسم پر اندھوریاں یا گرمی دانے نکل آتے
ہیں۔ جوڑوں میں درد ہوتا ہے۔ اور تلی بڑھ
جاتی ہے (۱) مالٹا فیور Malta Fever
میڈی ٹرے نین فیور Mediterranian Fever
انڈیولینٹ فیور Undulant Fever

**حمیٰ بسیطہ** (ع) مفرد بخار۔ سادہ بخار۔ یہ ضد ہے
حمی مرکبہ کی (۱) سمپل فیور Simple Fever

**حمیٰ بلغمیہ** (ع) تپ بلغمی۔ بلغمی بخار۔ وہ بخار جو بلغم
کے تعفن سے لاحق ہو۔ اس قسم کے بخار کی
خصوصیت ہے۔ کہ اس میں بھوک نہیں لگتی
پیاس کم ہوتی ہے۔ اور ہضم ضعیف ہو جاتا ہے
چہرہ پر بھر بھراہٹ ہوتی ہے۔ اور منہ سے
رطوبت چھوٹتی ہے۔ اس میں حرارت جسم
اگرچہ نسبتاً خفیف ہوتی ہے۔ لیکن بخار زیادہ
دیر تک اور زیادہ دنوں تک رہا کرتا ہے۔
نبض سریع و صغیر ہوتی ہے۔ اور قارورہ
کبھی سفید و رقیق اور گاہے غلیظ و مکدر ہوتا ہے
اور اس میں ابتدا از پسینہ بھی بہت کم آتا ہے
اس قسم کے بخار میں اگر بلغم کا تعفن رگوں
کے باہر مثلاً معدہ و دماغ وغیرہ میں ہو۔ تو ایسا
بخار روزانہ باری کے ساتھ آتا ہے۔ اور اس
کو اصطلاح طب میں نائبہ و مواظبہ کہتے ہیں
اور ڈاکٹری میں کوٹیڈین فیور کہتے ہیں۔ اور
اگر بلغم کا تعفن داخل عروق یعنی رگوں کے
اندر ہو۔ اور بخار کم و بیش لازم رہے۔ تو
اُس کو طب میں لثقہ اور ڈاکٹری میں ایستھینک
فیور Asthenic Fever یا سلو فیور Slow Fever
یا ایک قسم کا کنٹی نیوڈ ملیریل فیور کہتے ہیں۔ Continued Malarial Fever

**حمیٰ تبخیریہ** (ع) اس قسم کا بخار ہضم کے وقت
خفیف حرارت کی صورت میں ہوتا ہے۔
اور عام طور پر اس کو تبخیر سے ہی تعبیر کیا جاتا
ہے (۱) ڈائیجسٹو فیور Digestive Fever

**حمیٰ تبنیہ** (ع) گھاس۔ بھوسہ کا بخار۔
(۱) ہے فیور Hay Fever
نوٹ۔ اس قسم کا بخار موسم گرما یا موسم خزاں
میں خشک گھاس جمع کرنے والوں کو ہوا کرتا
ہے۔ اس کے ساتھ کبھی تنگی تنفس اور کھانسی
و زکام کی بھی شکایت ہوا کرتی ہے۔ اور بعض
کو آشوب چشم بھی ہوتا ہے۔

**حمیٰ تیفودیہ۔ مطبقہ۔ متناقصہ۔ محرقہ۔ معویہ**

میعادی بخار۔ یہ ایک قسم کا میعادی و متعدی بخار ہے جو عموماً تین ہفتہ تک برابر چڑھا رہتا ہے۔ اس بخار میں انتڑیاں مبتلاء مرض ہوتی ہیں۔ اور کثرت سے متعفن دست آتے ہیں۔ اور جلد پر اکثر گلابی رنگ کے دھبے نمودار ہو جاتے ہیں (۱) ٹائیفائڈ فیور Typhoid Fever

نوٹ۔ تیفود یہ ٹائیفائڈ کا معرب ہے۔

**حمّی تیفوسیہ** (ع)
**حمّی منشکہ** (ع)
**مطبقہ متزایدہ** (ع)
**محرقہ دماغی** (ع)
ہذیانی میعادی بخار۔ یہ ایک شدید چھوت دار بخار ہے جو تقریباً دو ہفتے تک برابر چڑھا رہتا ہے۔ اس بخار میں مریض کو ہذیان ہوتا ہے۔ اور وہ نیم بیہوشی کی حالت میں پڑا رہتا ہے۔ اور اس کے جسم پر بھورے سیاہی مائل نقاط ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ بخار عموماً باؤ پھیلا کرتا ہے (۱) ٹائیفس فیور Typhus Fever سپاٹڈ فیور Spotted Fever

**حمّی حادّہ** (ع) تپ شدید۔ تیز بخار۔ وہ بخار جس کے علامات و عوارض شدید ہوں۔ اور جس کی مدت تھوڑی ہو۔
(۱) ستھینک فیور Sthenic Fever
ہائی پر پائی رکسیل فیور Hyperpyrexial Fever

**حمّی خبیثہ** (ع) بُری قسم کا بخار۔ وہ بخار جس میں اعضاء رئیسہ و شریفہ ماؤف ہوں۔
(۱) میلگننٹ فیور Malignant Fever.

**حمّی خریفیہ** (ع) تپ خزاں۔ موسم خزاں کا بخار
(۱) آٹمنل فیور Autumnal Fever

**حمّی خلطیہ** (ع) تپ خلطی۔ خلطی بخار۔ وہ بخار جو اخلاط کی عفونت یا اُن کے جوش سے پیدا ہو۔ برخلاف حمّی یوم۔ اور حمّی دق کے جو بقول قدماء فساد اخلاط سے تعلق نہیں رکھتے۔ اس کی دو قسمیں ہیں۔ (۱) حمّی خلطی بسیط (۲) حمّی خلطی مرکب۔

**حمّی خلطی بسیط** (ع) تپ خلطی مفرد۔ وہ بخار جو صرف کسی ایک خلط کے اشتعال و خرابی سے واقع ہو۔ اس کی دو صورتیں ہیں۔ (۱) یہ کہ خلط جوش و ہیجان میں آئے۔ اور گرم ہو کر بخار پیدا کرے۔ اور یہ صورت صرف خون ہی کے ساتھ مخصوص ہے۔ کیونکہ وہ خود بذاتہ گرم ہے۔ اور بمقابلہ دیگر اخلاط کے بدن میں کثرت سے پایا جاتا ہے (۲) یہ کہ کوئی خلط متعفن ہو کر بخار پیدا کرے۔ اور یہ تمام خلطوں میں ممکن ہے۔ پس اگر تعفن خون سے ہو۔ تو اسکو حمّی دمویہ یا مطبقہ کہتے ہیں۔ اور اگر تعفن صفرا سے ہو۔ تو اس کو حمّی صفراویہ یا صفراوی بخار کہتے ہیں۔ اسی طرح اگر تعفن بلغم سے ہو تو حمّی بلغمیہ یا بلغمی بخار کہتے ہیں۔ اور اگر تعفن سودا سے ہو تو اس کو حمّی سوداوی یا سوداوی بخار کہتے ہیں۔ پس اگر ان خلطوں کا تعفن داخل عروق رگوں کے اندر ہو

تو بخار ہر وقت لازم رہا کرتا ہے۔ اور اُس کو
حُمّٰی لازمہ و دائمہ کہتے ہیں۔ اور اگر خارج
عروق یعنی رگوں سے باہر مثلاً معدہ۔ امعا و دماغ
وغیرہ میں مادہ کا تعفن واقع ہو۔ تو اس کو
حُمّٰی دائرہ و نائبہ یعنی باری کا بخار کہتے ہیں

نوٹ۔ مندرجہ بالا تقسیم کے مطابق حمّٰی خلطی
بسیط کے اقسام حسب ذیل ہیں:۔

(الف) حمیات دمویہ یعنی خون کا بخار۔ یہ دو
قسم کا ہوتا ہے (۱) سونوخس یعنی جوش خون کا بخار
(۲) مطبقہ یعنی عفونت خون کا بخار +

(ب) حمیات صفراویہ۔ یعنی صفراوی بخار۔ یہ
بھی دو قسم کا ہوتا ہے (۱) غب دائرہ یا تجاری بخار
جس میں صفرا کا تعفن خارج عروق ہوتا ہے (۲)
غب لازمہ یعنی لازمی صفراوی بخار جس میں صفرا
کا تعفن داخل عروق یعنی رگوں کے اندر ہوتا
ہے تفصیل کے لئے دیکھو غب +

(ج) حمیات بلغمیہ بلغمی بخار۔ یہ بھی دو قسم کے ہوتے ہیں (۱)
اگر بلغم کا تعفن خارج عروق ہو تو اُسے اصطلاح
میں نائبہ کہتے ہیں اور اگر داخل عروق ہو تو لثقہ

(د) حمیات سوداویہ۔ سوداوی بخار۔ یہ بھی دو قسم کے
ہوتے ہیں (۱) اگر سودا کا تعفن خارج عروق ہو تو اُسے
اصطلاح میں ربع دائرہ کہتے ہیں اور اگر داخل عروق
ہو تو اُسے ربع لازمہ کہتے ہیں +

فائدہ۔ حمیات خلطیہ کی مندرجہ بالا قسمیں
سوائے حمیات دموی کے سب کی سب علامات

وتحقیق کے لحاظ سے ملیریل فیور میں داخل
ہیں۔ اور حمّٰی لیفوسیا اور انفیالوس بھی ایک قسم
کے ملیریل فیور ہیں چنانچہ ہر ایک قسم اپنے
طبی و ڈاکٹری ناموں کے ساتھ اپنے اپنے موقع
پر درج ہے +

حُمّٰی خُماسی (ع) } پنجروزہ بخار۔ وہ بخار جس کی
حُمّٰی خُمس (ع) } باری پانچویں روز آئے +
(۲) فایو ڈیز فیور Five days Fever
کوئن ٹن فیور Quintin Fever

حُمّٰی دائرہ (ع) تپ دوری۔ دوری بخار۔ دورے
کا بخار۔ نوبتی بخار۔ باری کا بخار۔ وہ بخار
جو ایک معین باری سے چڑھتا ہو۔ خواہ باری
روزانہ آئے یا تیسرے یا چوتھے یا پانچویں
یا چھٹے یا ساتویں یا آٹھویں یا نویں یا دسویں
روز۔ اس کے مقابلہ میں حُمّٰی لازمہ یا حمّٰی
دائمہ ہے۔ جو چند دنوں تک ہر وقت چڑھا
رہتا ہے (۲) انٹرمی ٹنٹ فیور
Intermittant Fever

نوٹ۔ تحقیقات جدیدہ سے معلوم ہوا ہے
کہ حمّٰی دائرہ بالخصوص روزانہ یا تجاری یا
چوتھیہ بخار وغیرہ ملیریائی بخار (ملیریل فیور)
ہوتے ہیں۔ چنانچہ روزانہ نوبتی بخار کو عربی
میں حمّٰی نائبہ یا حمّٰی مواظبہ انگریزی میں انگیو
یا کوٹیڈین فیور۔ اور تجاری کو عربی میں غب
دائرہ اور انگریزی میں ٹرشیئن فیور اور

چوتھیہ بخار کو عربی میں رُبع دائرہ اور انگریزی
میں کوارٹن فیور کہتے ہیں وغیرہ۔ ان میں سے
ہر ایک اپنے اپنے موقع پر درج ہے ۔

**حُمّٰی دَائِمَہ** (ع) تپ دائمی۔ تپ لازمی۔ لازمی بخار
جو ہر وقت چڑھا رہے (۱) کانٹی نیوڈ فیور
Continued Fever

**حُمّٰی دُخْنِیَّہ** (ع) موتی جھرے کا بخار۔ یہ ایک متعدی
اور وبائی بخار ہے جس میں جسم پر چھوٹے
چھوٹے موتیوں کی مانند دانے نکل آتے ہیں
عموماً یہ بخار ملک مالوہ و راجپوتانہ میں ہوتا ہے
اور بعض اوقات پنجاب و ہندوستان کے
دوسرے حصص میں بھی پیدا ہوتا ہے ۔
(۱) ملیری فیور Milliary Fever
سویٹنگ سکنیس Sweating Sickness

**حُمّٰی دِق** (ع) تپ دق۔ دق کا بخار۔ پرانا بخار
باریک بخار۔ اس قسم کے بخار میں حرارت
غریبہ اعضائے اصلیہ خصوصاً دل کے ساتھ
قائم ہوتی ہے۔ اور رطوبات کو فنا کرنے لگتی ہے
(۱) ہکٹک فیور Hectic Fever

طبی نوٹ۔ لفظ دق ایک عربی لغت ہے
جس کے معنی ہیں باریک یا باریک کرنا چونکہ
مذکورہ بالا بخار میں مریض روز بروز لاغر ہوتا
جاتا ہے۔ اس مناسبت سے اس کو حمی دق
یا تپ دق سے موسوم کرتے ہیں ۔

ڈاکٹری نوٹ۔ لفظ ہکٹک ایک یونانی
لغت ہے جس کے معنی ہیں عادتی چونکہ اس
بخار کی شدت ہر روز ایک ہی وقت پر بطور
عادت ہوا کرتی ہے۔ اس لئے اس بخار کو
ہکٹک فیور سے تعبیر کرتے ہیں۔ اس قسم کا
بخار جو کبھی نوبتی اور کبھی لازمی ہوتا ہے۔ یا عموماً
مرض سل کے ہمراہ یا بعض احشاء کے اورام
مزمنہ کے ہمراہ واقع ہوا کرتا ہے ۔

**حُمّٰی دَمَوِیَّہ** (ع) تپ خونی۔ خونی بخار۔ اس کی دو
قسمیں ہیں (۱) یہ کہ جوش و غلیان خون سے
پیدا ہو۔ اس کو طب میں سونوخس اور ڈاکٹری
میں سینوخس Synochus کہتے ہیں۔
(۲) وہ جو خون کی عفونت سے پیدا ہو اس
کو طب میں مطبقہ اور ڈاکٹری میں ٹائفس
Typhus اور ٹائیفائڈ فیور Typhoid Fever کہتے ہیں ۔

نوٹ۔ سونوخس درحقیقت ایک یونانی لغت
ہے۔ جو طب میں بعینہ اور ڈاکٹری میں کسی قدر
تبدیلی کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے ۔

**حُمّٰی مطبقہ اور حُمّٰی محرقہ کا فرق۔**
اول الذکر خونی بخار ہے۔ جو خون کے تعفن
سے لاحق ہوتا ہے۔ اور اس میں غلبۂ خون
کے علامات مثلاً چہرہ اور آنکھوں کا سرخ
ہونا۔ بخار کا ہر وقت یکساں بنا رہنا۔ اور
بدن میں ثقل و گرانی کا محسوس ہونا نمایاں
ہوتے ہیں۔ بقول علامہ قرشی یہ بخار برسام

محرقہ حصبہ (خسرہ) اور جدری (چیچک) وغیرہ
میں منتقل بھی ہوجاتا ہے۔ اور آخر الذکر لازمی
صفراوی بخار ہے جس کا مادہ حوالی دل و جگر
کی رگوں میں متعفن ہوجاتا ہے۔ اس میں
حرارت شدید ہوتی ہے۔ شدت کی پیاس
لگتی۔ زبان خشک اور کرب و بےچینی کی شکایت
ہوتی ہے۔ اور دیگر علامات صفرا نمایاں ہوتے
ہیں +

**حمی رِبع** (ع) } چوتھیا بخار۔ سوداوی بخار
**حمی رباعیہ** (ر) } اس کی دو قسمیں ہیں (۱) وہ
جس میں مادہ سوداوی رگوں کے باہر متعفن
ہوتا ہے۔ اور بخار چوتھے روز باری سے آتا
ہے۔ اس کو طب میں ربع دائرہ اور ڈاکٹری
میں کوارٹن فیور Quartan Fever
کہتے ہیں (۲) وہ جس میں مادہ سوداوی داخل
عروق یعنی رگوں کے اندر متعفن ہو اور بخار
ہر وقت لازم رہے لیکن چوتھے روز شدت
کرے۔ اس کو طب میں ربع لازمہ اور ڈاکٹری
میں ٹرپل کوارٹن فیور Tripple
Quartan Fever کہتے ہیں +

**حمی ربع دائرہ** (ع) دیکھو حمی ربع +

**حمی ربع لازمہ** (ع) دیکھو حمی ربع +

**حمی رُبو** (ع) تپ سینہ تنگی۔ دمہ کا بخار۔ لیکن
بقول بعض اطبا رسوذخن کو ہی حمی ربو کہتے
ہیں۔ کیونکہ اس میں بھی عسر تنفس یا سینہ تنگی
ہوتی ہے +

**حمی رُوحیہ** (ع) تپ روحی۔ روحی بخار۔ مراد ہے
حمی یوم یا تپ یکروزہ سے جو صرف ایک روز
قائم رہتا ہے۔ اور جس میں محض معمولی گرمی
کے سبب صرف روح گرم ہوجاتی ہے۔
تفصیل کے لئے دیکھو حمی یوم +

**حمی سُبع** (ع) سات روزہ بخار۔ وہ بخار جس کا دورہ
ساتویں روز واقع ہو + (۲) سیون ڈیز فیور
Seven days Fever

**حمی سُدس** (ع) چھٹے روز کا بخار۔ وہ سوداوی
بخار جس کی باری چھٹے روز آئے +
(۲) سکس ڈیز فیور Six days Fever

**حمی السکّینت** (ع) مکھی کاٹے کا بخار۔ ریت مکھی کا
بخار۔ اس قسم کا بخار گرم ممالک مثلاً ہندوستان
سیستان اور مصر وغیرہ میں ایک قسم کی چھوٹی
سی مکھی کے کاٹنے سے لاحق ہوتا ہے +
(۲) سینڈ فلائی فیور Sand Fly Fever

**حمی سوداویہ** (ع) تپ سوداوی۔ وہ بخار جو تعفن
سودا سے لاحق ہو۔ اس کا مادہ کبھی داخل
عروق (رگوں کے اندر) اور گاہے خارج عروق
(رگوں کے باہر) متعفن ہوتا ہے۔ اس کے
متعدد اقسام ہیں۔ مثلاً حمی ربع و خمس و سدس
و سبع وغیرہ لیکن ان اقسام میں حمی ربع۔
یعنی چوتھیا بخار زیادہ واقع ہوتا ہے۔ دیکھو
حمی ربع و خمس وغیرہ +

نوٹ - جدید تحقیقات سے معلوم ہوا ہے - کہ اس قسم کے بخارات بالعموم ملیریائی ہوتے ہیں +

حُمّٰی سُونُوخُس (ع) جوشِ خون کا بخار - گرمیٔ خون کا بخار - وہ خونی بخار جو صرف خون کی گرمی یا اُس کے جوش سے پیدا ہو - برخلاف حمّی مطبقہ کے - کہ جو عفونتِ خون سے پیدا ہوتا ہے +

حُمّٰی ضَالِبیہ (ع)
حُمّٰی الدَّنج (ع) } تپ سخت - سخت بخار - ہڈی توڑ بخار - یہ ایک قسم کا متعدی وبائی بخار ہے - جس میں جوڑوں اور ہڈیوں میں سخت درد ہوتا ہے - اور جسم پر سُرخ سُرخ دھبے پڑ جاتے ہیں - ۱۸۲۴ء میں یہ بخار مشرقی افریقہ - مصر - عرب - ہندوستان - برہما - چین اور پھر امریکہ میں وبائی پھیلا تھا (۱) ڈنگو Dengue بریک بون فیور

نیز دیکھو حمّی الدَّنج +

حُمّٰی صَدِیدِیَّہ (ع) پیپ کا بخار - اس قسم کا بخار کسی اندرونی عضو میں پیپ پڑنے کے سبب پیدا ہوتا ہے (۱) پیوریولنٹ فیور

Purulant Fever

حُمّٰی صَفْرَاوِیَّہ
حُمّٰی غب } تپ صفراوی - صفراوی بخار - وہ بخار جو صفرا کی عفونت سے پیدا ہو - اس کی دو قسمیں ہیں (۱) وہ جو صفرا کے خارج عروق متعفن ہونے سے پیدا ہو اور تیسرے روز باری سے آئے - اس کو طب میں غب دائرہ اور اردو میں باری اور ڈاکٹری میں ٹرشین فیور Tertian Fever کہتے ہیں (۲) وہ جو صفرا کے داخل عروق متعفن ہونے سے لاحق ہو اور ہر وقت لازم رہے - اور تیسرے روز شدت کرے - اُس کو طب میں غب لازمہ اور ڈاکٹری میں ریمیٹنٹ فیور Remittant Fever کہتے ہیں - لیکن مطلق حمّی صفراویہ کو ڈاکٹری میں بلیس فیور Bilious Fever کہتے ہیں +

فَائِدَہ - کبھی ایسا بھی ہوتا ہے - کہ مادہ صفراوی دو مختلف مقامات میں متعفن ہوتا ہے - ایسی صورت میں بجائے تیسرے روز باری آنے کے روزانہ باری آتی ہے جس کے ساتھ صفراوی علامات نمایاں ہوتے ہیں - اس حالت کو اجتماع الغبین سے تعبیر کرتے ہیں - اور ڈاکٹری میں ڈبل ٹرشین فیور کہتے ہیں - اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے - کہ صفرا و بلغم دو مختلف مقامات میں متعفن ہو کر بخار پیدا کرتے ہیں - اس کو شطر الغب سے موسوم کرتے ہیں تفصیل کے لئے دیکھو غب اور شطر الغب +

حُمّٰی طَفْحِیَّہ (ع)
حُمّٰی اَنْدِفَاعِیہ (ع) } داغدار بخار - وہ بخار جس میں بدن پر دانے یا دھپڑ پڑ جاتے ہیں (۱) اِرپٹو فیور Eruptive Fever اگزانتھی میٹس فیور

Exanthematus Fever

حمیٰ عرض (ع) } عارضی بخار۔ وہ بخار جو کسی دوسرے
حمیٰ عرضیہ (ر) } مرض کے تابع ہو (۱) سمپٹمیٹک
فیور Symptomatic Fever

حمیٰ عرقیہ (ع) تپ پسینہ۔ اس قسم کے بخار میں
نوبت بخار کے وقت مریض کو اس کثرت
سے پسینہ آتا ہے کہ صرف اس کے کپڑے
اور بستر ہی پسینہ سے تر بتر نہیں ہوتے۔
بلکہ اس کی چارپائی کے نیچے بھی پسینہ بہ جاتا
ہے۔ جس حالت میں مریض نہایت کمزور
ہو کر جاں بحق تسلیم ہو جاتا ہے +
(۱) ڈایا فوریٹک پرنی شش فیور
Diaphoretic Pernicious Fever :

حمیٰ عضویہ (ع) تپ دق۔ تپ کہنہ۔ پرانا بخار
باریک بخار (۱) ہیکٹک فیور Hectic Fever

حمیٰ عفنہ (ع) } تپ عفونتی۔ عفونتی بخار۔ وہ
حمیٰ عفنیہ (ر) } بخار جو کسی خلط کے سڑ جانے
سے پیدا ہو۔ اور اس کی صورت یہ ہوتی ہے
کہ ایک یا چند خلطیں متعفن ہو کر گرما جاتی ہیں
اور پھر یہ گرمی قلب سے بذریعہ روح و شرائین
تمام بدن میں پھیل جاتی ہے (۱) سپٹک فیور
Septic Fever

حمیٰ غب (ع) } تجاری بخار۔ تیسرے دن کا
حمیٰ غبیہ } بخار۔ وہ بخار جو تیسرے دن
حمیٰ صفراویہ } آتا ہے۔ اس کی دو قسمیں ہیں
(۱) غب دائرہ یا تجاری بخار۔ جس کی باری
تیسرے دن آتی ہے (۲) غب لازمہ جو ہر
وقت چڑھا رہتا ہے۔ لیکن اس کو ہر تیسرے
روز شدت ہوتی ہے۔ اطبا متقدمین اس
بخار کا سبب عفونت صفرا مانتے ہیں۔
لیکن اطبا متاخرین یا ڈاکٹران یورپ اس
کو ملیریائی بخار قرار دیتے ہیں +

حمیٰ غب دائرہ (ع) دیکھو حمیٰ غب +

حمیٰ غب لازمہ (ع) دیکھو حمیٰ غب +

حمیٰ غددیہ (ع) تپ غددی۔ غددوں کا بخار
(۱) گلینڈیولر فیور Glandular Fever

حمیٰ غشیہ (ع) تپ بیہوشی۔ بیہوشی کا بخار۔ وہ
بخار جس کے دورہ کے وقت مریض کو غشی
پیدا ہو جائے (۱) برین فیور Brain
Fever سیری بروسپائنل فیور
کومی ٹوز پرنی شش فیور Cerebrospinal Fever
Comatose Pernicious Fever
نوٹ۔ یہ ایک قسم کا شدید وبائی بخار ہے
جس میں دماغ اور حرام مغز کے پردوں
میں ورم پیدا ہو جاتا ہے +

حمیٰ قطعیہ (ع) } تپ قطعی۔ کال کا بخار۔ بار بار
حمیٰ نکسیہ } عود کرنے والا بخار۔ یہ ایک
قسم کا وبائی بخار ہے۔ جو تقریباً ایک ہفتہ
تک برابر چڑھا رہتا ہے۔ اور پھر اُترنے
دن کا وقفہ دے کر دوبارہ سہ بارہ چڑھتا

جاتا ہے۔ اور چونکہ یہ بخار اکثر قحط سالی میں
ہوتا ہے۔ اور بار بار عود کر آتا ہے۔ اس
لئے اس کو قحطا یعنی کال کا بخار اور لوٹ
آنے والا بخار کہتے ہیں ✦
(۱) فیمن فیور Famine Fever
(۲) ریلیپ سنگ فیور Relapsing Fever

**حمی قرمزیہ** (ع) تپ سرخ۔ سرخ بخار۔ یہ ایک
قسم کا سخت متعدی بخار ہے۔ جس میں گلا
متورم ہو جاتا ہے۔ اور بخار کے ڈیڑھ روز
بعد جسم پر سرخ سرخ دھبے نکل آتے ہیں
(۱) سکارلٹ فیور Scarlet Fever
سکارلیٹینا Scarlatina

**حمی قشفیۃ** (ع) یہ بھی حمی یوم کی ایک قسم ہے۔
جس میں جلد کے ظاہری مسامات خشکی کے
باعث کثیف ہو جاتے ہیں۔ اور مسامات
بند ہونے کے سبب حرارت اور بخارات
بدن کے اندر ہی رک جاتے ہیں جن کے
سبب سے معمولی سا بخار ہو جاتا ہے ✦

**حمی لازمہ** (ع) } لازمی بخار۔ یہ ایک قسم کا بخار
**حمی دائمہ** } ہے۔ جو داخل عروق اخلاط کے
متعفن ہونے سے عارض ہوا کرتا ہے۔
یہ ہمیشہ چڑھا رہتا ہے۔ لیکن ضعف اور شدت
میں البتہ فرق آجاتا ہے ✦

**حمی لبنیۃ** (ع) } دودھ کا بخار۔ اس قسم کا بخار
**حمی اللبن** (ع) } ولادت کے بعد عموماً تیسرے
دن زچہ کی چھاتیوں میں دودھ سے تناؤ ہو
کر لرزہ کے ساتھ چڑھ جاتا ہے ✦
(۱) ملک فیور Milk Fever

**حمی لثقہ** (ع) بلغمی لازمی بخار۔ وہ بخار جس میں
مادہ بلغمی کا تعفن داخل عروق ہوتا ہے۔
اور ہر وقت ہلکا بخار رہا کرتا ہے (۱) ایک
قسم کا کنٹی نیوڈ ملیریل فیور Continued Malarial Fever
سلو فیور Slow Fever
(۲) ایس تھے نک فیور Asthenic Fever

**حمی لدغ الفار** (ع) چوہے کاٹے کا بخار۔
اس قسم کا بخار چوہے یا چھچھوندر کے کاٹنے
سے ہوتا ہے۔ طبی کتاب اکسیر اعظم اور ویدک
کتاب سشرت میں ایسے بخار کا ذکر ہے
(۱) ریٹ بائٹ فیور Rat bite Fever

**حمی لیفوریا** (ع) بلغمی بخار کی ایک قسم ہے جس
میں اندر گرمی اور باہر سردی ہوتی ہے۔
(۱) یہ بھی ایک قسم کا ملیریل فیور ہے ✦

**حمی لیلیبہ** (ع) تپ بلغمی کی ایک قسم ہے جس کا
دورہ رات ہی کو واقع ہوتا ہے (۱) ایک قسم
کا ملیریل فیور ہے ✦

**حمی متبادلہ** (ع) اول بدل ہونے والا بخار۔ اور
وہ اس طرح ہے۔ کہ ایک بخار اترنے لگے
یا اتر جائے۔ تو دوسرا اور آ موجود ہو ✦

**حمی متداخلہ** (ع) وہ بخار جو پہلے بخار چڑھے ہوئے
پر آجائے۔ اگر پہلے بخار کے اتر جانے کے

بعد آئے۔ تو اُسے حمیٰ متبادلہ کہتے ہیں۔ اور اگر دونوں بخار ایک ساتھ چڑھیں۔ تو حمیٰ متشارکہ کہتے ہیں +

نوٹ۔ حمیٰ متبادلہ اور حمیٰ متداخلہ یہ دونوں بخار بھی ملیریل فیور معلوم ہوتے ہیں جو ڈبل کوٹیڈین یا ڈبل ٹرشئین سے متشابہ ہیں +

**حمیٰ مُتَنَزائِدَہ** (ع) عفونت خون کا بخار۔ جو روز بروز زیادتی اور شدت پکڑتا جائے (ا) ٹائیفائڈ فیور Tvohoid Fever
مطبقہ متنزائدہ

**حمیٰ مُتَسَاوِیَہ** (ع) دیکھو حمیٰ متشابہ +

**حمیٰ مُتَشَابِہ** (ع) عفونت خون کا وہ بخار جو شروع سے آخر تک یکساں رہے۔ (ا) ٹائیفس فیور Typhus Fever
حمیٰ واقفہ (ع)
مطبقہ متساویہ (ع)

نوٹ۔ دوسرے ہفتہ میں عموماً ٹائیفائڈ فیور کی یہ حالت ہوتی ہے +

**حمیٰ مُتَفَتِّرَہ** (ع) لازمی صفراوی بخار۔ وہ بخار جو برابر چڑھا رہے۔ لیکن اُس کی حرارت کسی وقت سُست و خفیف ہو جائے۔ یہ درحقیقت ایک قسم کا شدید ملیریائی بخار ہے۔ جو پانچ سے چودہ روز تک برابر چڑھا رہتا ہے۔ اور کسی وقت بالکل نہیں اُترتا۔ البتہ کبھی صبح کے وقت اور کبھی شام کے وقت خفیف یعنی ہلکا ہو جاتا ہے +
حمیٰ مُتَرَدِّدَہ (ع)
غِبّ لازمہ (ع)
ریمیٹنٹ فیور Remittant Fever
نیز دیکھو حمیٰ مفترہ +

**حمیٰ مُنْقَطِعَہ** (ع) تپ نوبت۔ باری کا بخار۔ اس قسم کا بخار باری سے آتا ہے۔ یعنی خاص وقت تک رہتا ہے۔ پھر اُتر جاتا ہے۔ اور پھر بدستور چڑھ جاتا ہے۔ یہ تین قسم کا ہوتا ہے۔ روزانہ۔ تجاری۔ چوتھیا (ا) انٹرمیٹنٹ فیور Intcrmittant Fever
حمیٰ نائبہ (ع)

**حمیٰ مُتَمَوِّج** (ع) لہروار بخار۔ بحروم کا بخار۔ (ا) انڈیولینٹ فیور Undulant Fever
حمیٰ بحرالروم (ع)
حمیٰ مالٹا (ع)
میڈی ٹرے نین فیور Mediterraman Fever
مالٹا فیور Malta Fever
تفصیل کے لئے دیکھو حمیٰ بحرالروم +

**حمیٰ مُتَنَاقِصَہ** (ع) عفونت خون کا وہ بخار۔ جو ابتدا میں شدت سے شروع ہو۔ اور پھر روز بروز خفیف ہوتا جائے (ا) ایک قسم کا ٹائیفس فیور
حمیٰ منحطہ (ع)
مطبقہ (ع)

**حمیٰ متناقصہ۔** متزائد کا اور متساویہ کا فرق۔ مطبقہ یعنی تپ دموی تین حالتوں سے خالی نہیں ہوتا۔ اور ہر حالت کا ایک نام ہے۔ مثلاً اگر وہ رفتہ رفتہ نرم ہوتا جائے۔ تو متناقصہ اور منحطہ کہلاتا ہے۔ اس حالت میں ظاہر ہوتا ہے۔ کہ خون کے جس قدر متعفن اجزا تحلیل ہوتے ہیں۔ اُن کی نسبت بہت کم اجزا عفونت کو قبول کرتے ہیں۔ اگر بخار روز بروز شدت

اور تیزی اختیار کرتا جائے۔ تو اُسے متزائدہ یا زائد العفونت کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ اور اس حالت میں ثابت ہوتا ہے۔ کہ جس قدر عفونت پذیر اجزاء تحلیل ہوتے ہیں۔ اُس سے کہیں زیادہ نئے اجزاء عفونت قبول کرتے جاتے ہیں۔ اور اگر اول سے آخر تک بخار کی حالت یکساں رہے۔ تو اُسے متساویہ یا متشابہہ اور واقفہ سے تعبیر کرتے ہیں۔ اس آخر الذکر حال میں معلوم ہوتا ہے کہ جس قدر اجزائے خون تحلیل ہوتے ہیں اسی قدر نئے اجزاء میں عفونت پھیلتی ہے

**حُمّیٰ مُثَلَّثَہ** (ع) } تجاری بخار۔ وہ بخار جو تیسرے
**حُمّیٰ ثلاثیہ** (") } روز باری سے آئے۔
**غب دائرہ** (") } (۱) ٹرشین فیور۔

Tertian Fever

**حُمّیٰ مُحرِقہ** (ع) تپ محرقہ۔ محرقہ بخار۔ اس قسم کا بخار صفرا کے داخل عروق جگر اور معدہ اور حوالی قلب میں متعفن ہونے سے سخت و شدید عوارض کے ساتھ نمایاں ہوتا ہے۔ اور کبھی بلغم شور کے داخل عروق اور حوالی قلب میں متعفن ہونے سے بھی لاحق ہوتا ہے۔
(۱) ٹائیفوریمی ٹنٹ فیور Typoremittant Fever
بلئس ریمی ٹنٹ فیور Bilious Remittant Fever
آرڈنٹ کانٹی نیوڈ فیور Ardant Continued Fever

نوٹ۔ اس قسم کا بخار اگر صفرا کی عفونت سے ہو۔ تو شدت تیزی اور سخت و شدید عوارض کے ساتھ نمایاں ہوتا ہے۔ اور اس کو اصطلاح میں محرقہ صفراویہ کہتے ہیں۔ اور اگر بلغم کی عفونت سے ہو تو اس کے عوارض نسبتاً خفیف ہوتے ہیں۔ اور اس کو اصطلاح میں محرقہ بلغمیہ کہتے ہیں۔ محرقہ صفراویہ میں بعض اوقات شدت حرارت و احتراق سے زبان سیاہ ہو جاتی ہے۔ جو ایک ردی علامت خیال کی جاتی ہے۔

**حُمّیٰ مُختَلِطَہ** (ع) تپ بیقاعدہ۔ بے قاعدہ بخار وُہ بخار جس کی نوبت اور شدت کا کوئی وقت مقرر نہ ہو۔

**حُمّیٰ مُخیّہ و نُخاعِیّہ** (ع) تپ دماغی ونخاعی۔ } دماغی ونخاعی بخار۔ غشی کا بخار
**حُمّیٰ غَشِیَّہ** }
یہ ایک قسم کا شدید وبائی بخار ہے۔ جس میں دماغ اور حرام مغز کے پردوں میں ورم ہو جاتا ہے۔ اور عموماً مریض پر غشی یا بیہوشی طاری ہو جاتی ہے۔ اور جسم پر سُرخ سُرخ دھبے پڑ جاتے ہیں (۱) سیری برو سپائنل فیور Cerebrospinal Fever
ایپی ڈیمک سیری برو سپائنل منن جائٹس Epidemic Cerebrospinal Meningitis

**حُمّیٰ مَرض** (ع) ذاتی بخار۔ اصلی بخار۔ جو بخار کسی دوسرے مرض کے سبب نہ ہو۔

ایڈیوپیتھک فیور Idiopathic Fever

حُمّٰی مُرکّبہ (ع)، تپ مرکب۔ مرکب بخار۔ وہ بخار جو دو یا دو سے زیادہ خلطوں کے فساد و خرابی سے واقع ہو۔ یا یہ کہ تپ سادہ۔ تپ خلطی کے ساتھ مرکب ہوجائے۔ یہ ایک قسم کا ملیریل ڈبل فیور Malarial Double Fever یا ڈوپلی کینٹڈ فیور ہے۔ جیسے ڈبل کوٹیڈین یا ڈبل ٹرشین وغیرہ ٭

حُمّٰی مُزمِنہ (ع)، تپ کہنہ۔ پرانا بخار۔ وہ بخار جس کی مدت چالیس روز سے زائد ہو ٭
(۱) کرانک فیور Chronic Fever

حُمّٰی مُشابِکہ (ع)
حُمّٰی مشارِکہ (ر)
ساتھی بخار۔ وہ یہ کہ دو بخار ساتھ ہی چڑھیں۔ چاہے اُتریں الگ الگ۔ یہ بھی ایک قسم کا ملیریل ڈبل فیور Malarial Double Fever ہے

حُمّٰی مُطبِقہ (ع)، حمّی دموی۔ دموی بخار۔ خونی بخار یعنی وہ بخار جو عفونت خون سے پیدا ہوتا ہے یہ بخار ہر وقت لازمی طور پر چڑھا رہتا ہے۔ اس کی تین قسمیں ہیں (۱) مطبقہ متزائدہ یہ مطبقہ کی وہ قسم ہے۔ جو اپنی ابتدائی حالت سے دن بدن ترقی پکڑتا جاتا ہے۔ (۲) مطبقہ متناقصہ۔ یہ ایسی قسم ہے۔ جو اپنی ابتدائی حالت سے روز بروز کم ہوجاتا ہے (۳) مطبقہ متساویہ۔ یہ وہ قسم ہے جو اول سے آخر تک یکساں حالت میں رہتا ہے پہلے روز کی نسبت نہ اس میں کمی ہوتی ہے اور نہ ہی زیادتی کی طرف مائل ہوتا ہے۔ ہر ایک قسم کو اپنے اپنے موقع پر لکھا گیا ہے
(۱) ٹائیفائڈ فیور Typhoid Fever

حُمّٰی مُعلِقہ (ع)، اس میں تعفن خارج عروق ہوتا ہے۔ اور دورہ کے ساتھ چڑھا کرتا ہے

حُمّٰی مُفتِرہ (ع)، وقفہ کا بخار۔ اُترنے چڑھنے والا بخار۔ باری کا بخار۔ وہ بخار جو کسی وقت اُتر جائے اور پھر چڑھ جائے ٭

نوٹ۔ فترت (فترہ) کے لغوی معنی ہیں (۱) ضعف سستی۔ ناتوانی (۲) دو پیغمبروں کے درمیان کا زمانہ۔ پس اطبا متقدمین تو اس دوسری معنوی مناسبت سے حمّی مفترہ کا اطلاق وقفہ کے بخار یا باری کے بخار پر کرتے ہیں لیکن متاخرین اطبا مصر وغیرہ فترہ کی پہلی معنوی مناسبت یعنی ضعف و سستی کی مناسبت سے حمّی مفترہ کا اطلاق تپ لازمہ وغیرہ پر کرتے ہیں۔ کہ جس میں بخار صرف کسی وقت کم ہوجاتا ہے۔ مگر اترتا نہیں۔ بلکہ ایسے بخار کے لئے وہ حمّی منقطعہ کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔ نیز دیکھو حمّی مُتفتِرہ (۱) ریمی ٹنٹ فیور Remittant Fever
انٹرمی ٹنٹ فیور Intermittant Fever

حُمّٰی مُواظِبہ (ع)، تپ ہر روزہ۔ روزانہ نوبتی بخار۔ وہ بخار جو بلغم کے خارج عروق متعفن

ہونے سے لاحق ہو - یہ ایک قسم کا ملیریائی نوبتی
بخار ہے جس کا دورہ ہر روز ہوتا ہے - اس
کی دونوں باریوں کے درمیان چوبیس گھنٹے
کا وقفہ ہوتا ہے (۱) کوٹیڈین Quotidian
ایگیو Ague

**حمیٰ نافض** (ع) } تپ ولرز - تپ لرزہ - جاڑا
**حمیٰ نافضہ** (ر) } بخار - جوڑی بخار - جس میں لرزہ
اور کپکپی ہو (۱) ایگیو Ague
انٹرمی ٹنٹ فیور Intermittant Fever
دیکھو حمیٰ آجامیہ +

**حمیٰ نائبہ** (ع) } تپ نوبتی - دوری بخار - باری
**حمیٰ دائرہ** (ر) } کا بخار - نوبتی بخار - وہ بخار
جو باری سے آئے (۱) انٹرمی ٹنٹ فیور

**حمیٰ نزلیہ** (ع) تپ نزلی - نزلہ کا بخار +
(۱) کٹارل فیور Catarrhal Fever

**حمیٰ نزلیہ وبائیہ** (ع) تپ نزلی وبائی - نزلہ
وبائی کا بخار (۱) ایپی ڈیمک کٹارل فیور
Epidemic Catarrhal Fever
انفلوئنزا Influenza
نوٹ - یہ ایک قسم کا وبائی بخار ہے جو نزلہ
وبائی کے ضمن میں لاحق ہوتا ہے - اس کے
ساتھ نزلہ اور درد سر کی شکایت ہوتی ہے
اور مریض جلد کمزور ہو جاتا ہے +

**حمیٰ نزفیہ** (ع) اس قسم کے بخار میں مریض
کے ناک یا منہ یا مقعد یا عضو تناسل سے
جریان خون ہو جاتا ہے - درحقیقت یہ ایک
قسم ریمی ٹنٹ فیور (غب لازمہ) ہے جس
میں نزف الدم (جریان خون) کی شکایت ہوتی
ہے (۱) ہیموراجک پرنی شش فیور
Hemorrhagic Pernicious Fever

**حمیٰ نفاسیہ** (ع) پرسوت کا بخار - یہ ایک قسم کا
عفونتی بخار ہے - جو کہ زچہ کے خون میں مادہ
متعفنہ کے جذب ہو جانے سے پیدا ہوتا
ہے (۱) پیورپرل فیور Puerperal Fever

**حمیٰ نکسیہ** (ع) } بار بار عود کرنے والا بخار - قحط
**حمیٰ قحطیہ** (ر) } کا بخار - دیکھو حمیٰ قحطی (۱) فیمین فیور
**حمیٰ مترددہ** (ر) } Famine Fever

**حمیٰ نفاطیہ** (ع) بخار آبلہ - آبلہ دار بخار - وہ بخار
جس میں بدن پر آبلے پڑ جائیں +
(۱) بلس فیور Bullous Fever

**حمیٰ نہاریہ** (ع) تپ نہاری - دن کا بخار -
ایک قسم کا بلغمی بخار ہے جس کی باری خصوصیت
سے ہمیشہ دن ہی کو آتی ہے - ایک قسم کا
ملیریل فیور ہے +

**حمیٰ وبائیہ** (ع) تپ وبائی - وبائی بخار - جو فساد
ہوا کے سبب عام طور پر عارض ہو - یہ درحقیقت
ایک سخت و شدید اور مہلک بخار ہے - جو
وبا یعنی تعفن اور فساد ہوا کے زمانہ میں
عارض ہوتا ہے - چونکہ اس بخار کا تعلق ہوا
اور ہمیت ہوا سے ہوتا ہے - اس لیے اس

میں پہلے حرارت کا تعلق روح کے ساتھ ہوتا
ہے۔ پھر اخلاط و رطوبات میں تغیر و تعفن
واقع ہو جاتا ہے (۱) اپی ڈیمک فیور
انفلوئنزا Epidemic Fever
نوٹ۔ حمّی وبائیہ کے تحت میں وہ تمام حمیات
جو وبائً پھیلتے ہیں۔ آجاتے ہیں۔ لیکن چونکہ
انفلوئنزا (حمّی وبائیہ نزلیہ) شدید ترین وبائی
بخار ہے۔ اس لئے حمّی وبائیہ کا اطلاق بالعموم
انفلوئنزا پر ہی ہوتا ہے ٭

**حمّی وجع المفاصل** (۲) گٹھیا کا بخار۔ یہ ایک شدید
متعدی بخار ہے جس میں جوڑ متورم ہوتے
ہیں۔ نیز دل کی اندرونی و بیرونی جھلیوں
میں بھی ورم ہو جاتا ہے ٭
(۱) رومے ٹِک فیور Rheumatic Fever
نوٹ۔ اس بخار کا باعث ایک خاص قسم
کا جرثومہ ہے۔ اس میں پہلے بخار چڑھ جاتا
ہے۔ اور اس کے دوسرے روز جوڑ متورم
اور دردناک ہو جاتے ہیں۔ اس میں اصل
مرض بخار ہوتا ہے۔ اور وجع المفاصل اس
کا عوض یا تابع ہوتا ہے ٭

**حمّی وَرمیّہ** (۲) } تپ سوزشی۔ تپ ورمی۔
**حمّی التہابیہ** (۲) } ورم کا بخار (۱) انفلامیٹری فیور
Inflamatory Fever

**حمّی یَوم** (۲) تپ یکروزہ۔ ایک روز کا بخار۔
ایک دور رہنے والا بخار۔ وہ بخار جس کا تعلق
و تشبث روح سے ہو۔ یہ درحقیقت ایک قسم
کا خفیف بخار ہے۔ جو ارواح ثلاثہ یعنی روح
طبیعی۔ روح حیوانی۔ روح نفسانی میں
سے کسی ایک کے ساتھ حرارت غریبی کے
تعلق و تشبث سے لاحق ہوتا ہے۔ اور پھر
اس سے بحرارت تمام بدن گرم ہو جاتا ہے
چونکہ اس بخار کی گرمی روح کو لاحق ہوتی ہے
اور روح ایک لطیف چیز ہے۔ اس لئے
یہ حرارت بشرطیکہ اخلاط یا اعضاء میں منتقل
نہ ہو جائے۔ جلد ہی رفع ہو جاتی ہے۔ اور
بالعموم دیکھا گیا ہے۔ کہ ایک دن رات سے
تجاوز نہیں کرتی۔ اسی وجہ سے اس بخار کو
حمّی یوم یعنی تپ یکروزہ سے تعبیر کرتے ہیں
جالینوس کا قول ہے۔ کہ کبھی اس بخار کی
حرارت چھ روز تک بھی رہتی ہے۔ اس
قسم کا بخار عموماً اسباب خارجہ مثلاً رنج و غم
فکر و تردد۔ دوڑ دھوپ۔ تکان وغیرہ سے
پیدا ہوا کرتا ہے۔ اور کبھی تخمہ و فساد ہضم کے
باعث اور گاہے درد یا جلدی دنبل پھنسی
کے سبب لاحق ہوتا ہے۔ (۱) افیمرل فیور
فیبری کولا Ephemeral Fever
Febricula
نوٹ۔ اگرچہ بیس گھنٹے کے بعد بخار اتر جائے
تو اس کو افیمرل کہتے ہیں۔ لیکن اگر دو چار
روز یا ایک ہفتہ تک رہے۔ تو اس کو ڈاکٹری

میں فیبری کیولا اور جدید طبی اصطلاح
میں حمّی مستمرہ کہتے ہیں +

حمّی یوم استحصافیہ } (ع) یہ بھی حمی یوم کی ایک قسم
حمّی یوم غسلیہ } ہے جس میں جلد ٹھوس اور
کثیف ہوجاتی ہے۔ اور مسامات بند ہوجانے
کے سبب حرارت اور ابخرے بدن میں رُک
جاتے ہیں جس سبب سے خفیف سا بخار
ہوجاتا ہے۔ اس کا باعث عموماً سرد پانی
سے غسل کرنا یا پھٹکری وکسیس وغیرہ چیزوں
کے پانی سے نہانا ہوتا ہے +
(ا) باتھ فیور Bath Fever

حمّی یوم تعبیہ (ع) یہ بھی ایک قسم کا حمّی یوم ہے
جو مشقت وتکان کے باعث عارض ہوتا
ہے (ا) فٹیگ فیور Fatigue Fever

حمّی یوم حرّیہ (ع) گرمی اور لُو کا بخار۔ یہ بھی
ایک قسم حمّی یوم ہے۔ جو دھوپ اور لُو اور حمام
کی گرمی کے سبب لاحق ہوتا ہے (ا) تھرمک فیور
Thermic Fever سن سٹروک Sunstroke
ہیٹ سٹروک Heat Stroke اِنسولیشن
Insulation

ڈاکٹری نوٹ۔ ڈاکٹری میں اس مرض
کا بخاروں میں ذکر نہیں کیا۔ بلکہ اس کو
سن سٹروک اور ہیٹ سٹروک یعنی ضربۃ الشمس
یا لُو لگنے کے عنوان سے بیان کیا ہے +

حمّی یوم سُدّیہ (ع) یہ بھی ایک قسم کا حمّی یوم ہے
جو بدن کی باریک باریک رگوں میں سُدّہ
پڑنے سے پیدا ہوتا ہے۔ کیونکہ رگوں کا راستہ
بند ہوجانے سے بخارات گھُٹ جاتے ہیں
جس کی وجہ سے روح گرم ہوجاتی ہے۔ یہ
قسم حمّی عفنی سے بہت مشابہ ہے۔ اور اس
کی شناخت بھی مشکل ہے بعض اطباء کے
نزدیک حمّی یوم کی وہ قسم جو چھ روز تک رہ
سکتی ہے۔ وہ یہی ہے +
(ا) فیبری کیولا Febricula

حمّی یوم غذائیہ (ع) خرابی غذا کا بخار۔ یہ بھی ایک
قسم کا حمّی یوم ہے۔ جو خرابی غذا سے لاحق ہوتا
ہے (ا) فوڈ فیور Food Fever

حُمّیات (ع) جمع حُمّی بمعنی بخار کے +

حُمیقا (ع) } بادآبلہ۔ موتیا سیتلا۔ کنکر بچھر
حُمیشا (ر) } کاکڑا لاکڑا۔ یہ ایک متعدی
جدری کاذب (ا) } مرض ہے۔ جس میں پہلے
خفیف سا بخار ہوتا ہے۔ اُس کے چوبیس
گھنٹے بعد پشت اور چھاتی پر سرخ سرخ
دانے نکل آتے ہیں۔ جس میں بارہ سے
چوبیس گھنٹے کے اندر شفاف رطوبت بھر
جاتی ہے۔ تیسرے روز دانے پختہ ہوکر
پانچویں چھٹے روز خشک ہوجاتے ہیں اور
ساتویں آٹھویں روز کھرنڈ جھڑ کر وہاں
گلابی سے داغ رہ جاتے ہیں (ا) چکن پاکس
Varicella ویری سیلا Chicken Pox

**جَمِیم** (ع) آب گرم۔ گنگنا پانی۔ وہ شخص جس کو بخار چڑھا ہو۔ بخار کا مریض ٭

**حِمْیَہ** (ع) پرہیز۔ پرہیزی غذا (۲) ڈائٹ Diet

نوٹ۔ انگریزی لفظ ڈائٹ کے معنی غذا اور پرہیزی غذا دونوں ہیں ٭

**حَنَایَت** (ع) کجی۔ خم۔ لچک۔ مڑ جانا۔ دوہرا کرنا جھکانا ٭

**حِنْج** (ع) ہر چیز کا درمیان۔ بیچ۔ دل ٭

**حَنْجَرَہ** (ع) } نرخرا۔ نرہٹی۔ قصبۂ ریہ کا منہ
**حُنْجُر** (ر) } حلق میں سانس کا راستہ۔
**حُنْجُور** (ر) } یہ درحقیقت آواز کا آلہ ہے

جو ہوا کی نالی (قصبۃ الریہ) کے اوپر زبان کی جڑ کے نیچے اور بلعوم کے سامنے رہتا ہے۔ اس کا اوپر کا حصہ چوڑا اور مثلث لیکن نیچے کا حصہ گول اور تنگ ہوتا ہے اس کے سامنے کے کنارے کے درمیان ایک ابھار ہوتا ہے۔ جسے کنٹھ کہتے ہیں اور جو جوانی میں خوب نمایاں ہوتا ہے۔ اس کی ساخت میں نو کریاں ہوتی ہیں۔ جن میں سے تین اکیلی اکیلی اور تین جوڑہ جوڑہ ہوتی ہیں۔ علاوہ ان کے رباطات عضلات۔ غشائے مخاطی۔ عروق و اعصاب بھی اس کی ترکیب میں شامل ہیں۔ حنجرہ کے سوراخ میں آواز کی ڈوریاں لگی رہتی ہیں عربی میں وترات الصوتیاں اور انگریزی میں ووکل کارڈز کہتے ہیں۔ اور اس کے بالائی سوراخ پر پان کی شکل کی ایک کرری لگی رہتی ہے۔ جسے عربی میں لسان المزمار یا غضروف لکنی اور انگریزی میں ایپی گلاٹس کہتے ہیں (۲) لیرنگس Larynx۔

**حُنْجُوف** (ع) کولہ کا کنارہ پیٹھ کی طرف۔ پہلو کی ہڈی کا سرا پیٹھ پر۔ جمع حناجف ٭

**حُنْدُوْرَہ** (ع) } حندورہ۔ حندیقہ (سیاہی چشم)
حندوقہ (ر) } آنکھ کی سیاہی۔ جمع حنادرہ حنادیر ٭

**حِنْطِبَّہ** (ع) ایک قسم کے دانے ہیں گیہوں کی مانند۔ جو چہرہ پر نکلتے ہیں ٭

**حَنَف** (ع) پاؤں کی کجی۔ پاؤں کی پشت پر چلنا۔ چنانچہ ایسے مریض کو جو پشت پا پر چلے۔ اَحْنَف کہتے ہیں ٭

**حَنَک** (ع) کام۔ تالو۔ وہ جگہ جو حلق کے اوپر چھت کی طرح ہے (۲) پیلیٹ Palate

نوٹ۔ تالو میں جس حصہ تک ہڈی واقع ہے۔ اسے سخت تالو (حنک صلب۔ ہارڈ پیلیٹ) اور اس کے بعد والے نرم حصہ کو نرم تالو (حنک لین۔ سافٹ پیلیٹ) کہتے ہیں ٭

**حُنَیْن بن اِسْحٰق** (ع) ابو زید کنیت حنین بن اسحٰق نام۔ عرب قبیلہ بنی عباد کا فرد۔ مذہباً عیسائی اور ملک عراق کے شہر "حیرہ" کا

کا رہنے والا تھا ۔ ۱۹۴ھ میں پیدا ہوا حنین نہایت خوش بیان اور زبان آور اور شاعر تھا ۔ پہلے اُس نے بصرہ میں رہ کر علوم عربیہ میں کمال حاصل کیا ۔ پھر بغداد جا کر فن طب حاصل کر کے اُس میں بھی خوب نام پیدا کیا ۔ اور یوحنا بن ماسویہ کے حلقۂ درس میں بھی شریک ہوا ۔ حنین اپنے زمانہ میں سُریانی ۔ یونانی اور فارسی زبانوں کا بہترین عالم تھا ۔ خلیفہ مامون الرشید کے عہد میں حکمائے یونان کی بہت سی کتابیں اس نے عربی میں ترجمہ کیں ۔ اور "محکمہ ترجمہ" کا افسر بھی یہی تھا ۔ پھر خلیفہ مامون الرشید نے اس کو اپنے درباری اطبا میں داخل کر لیا ۔ اس نہایت نامور حکیم نے خلیفہ متوکل علی اللہ عباسی کے عہد میں ۶ صفر ۲۶۴ھ کو ستر برس کی عمر میں وفات پائی ۔ حنین نے بہت سی کتابیں خود تالیف و تصنیف کیں ۔ اور فلسفہ ۔ حکمت ۔ طب اور دیگر علوم و فنون کی بے شمار کتابوں کا یونانی ۔ فارسی اور سُریانی زبانوں سے عربی میں ترجمہ کیا ۔ ان کتابوں میں خاصکر جالینوس کی کتابیں زیادہ تھیں ؞

**حَوَادِث** (ع) سختیاں ۔ مصیبتیں ؞

**حَوَافِ** (ع) بُعد ۔ دوری ۔ فاصلہ ؞

**حَوَاس** (ع) جمع ہے حاسہ کی جس کے معنی ہیں قوتِ حِس یا قوت مُدرکہ ۔ پس حواس وہ قوتیں ہیں ۔ جن کے ذریعہ سے ظاہری و باطنی محسوسات کا ادراک و احساس ہوتا ہے ۔ تمام ظاہری و باطنی اثرات یا محسوسات حواس کے ذریعہ ہی محسوس و معلوم ہوتے ہیں ۔ یعنی انسان اپنے گرد و پیش کے موجودات و واقعات کو اور اُن کی ماہیت و حقیقت کو بلکہ خود اپنی ہستی کو حواس کے ذریعہ ہی محسوس و معلوم کرتا ہے ۔ بغیر حواس کے اس کو کسی بات کا علم نہیں ہو سکتا ۔ اور اگر حواس کلیتہً زائل ہو جائیں ۔ تو پھر حیات ممکن نہیں ۔ حواس دو قسم کے ہوتے ہیں ایک ظاہری اور دوسرے باطنی ۔ اور یہ تعداد میں دس ہیں ۔ جن میں سے پانچ ظاہری ہیں اور پانچ باطنی ہیں جنکا ذیل میں علیحدہ علیحدہ بیان کیا جاتا ہے ؞

(۲) سینسز Senses

**حَوَاس خَمسَہ بَاطِنَہ** (ع) پنج حواس باطنی جسم کی پانچ قوتیں جو باطن سے تعلق رکھتی ہیں چنانچہ ذیل میں ہر ایک کے نام کے ساتھ اس کا فعل اور محل بھی بیان کیا جاتا ہے

(۱) حِس مشترک ۔ یہ حواس خمسہ باطنی میں سے ایک قوت حاسہ ہے ۔ جس میں حواس خمسہ ظاہری کی محسوس کی ہوئی تمام صورتیں منتقش ہوتی ہیں ۔ یہ قوت دماغ کے بطن

مقدم کے اگلے حصہ میں پائی جاتی ہے (۲)
خیال یہ قوت حسِ مشترک کی محسوس کی ہوئی
صورتوں کو بطور خزانہ کے محفوظ رکھتی ہے
اس کا محل مقدم دماغ کا پچھلا حصہ ہے۔
(۳) متصرفہ۔ یہ قوت حس مشترک کی محسوس کردہ
صورتوں میں تصرف کرتی ہے۔ اور بعض
صورتوں کو بعض کے ساتھ فرضی طور پر جوڑ
دیتی ہے۔ اور اسی طرح بعض کو بعض سے
فرضی طور پر جدا کرتی ہے۔ مثلاً ہمارے
ذہن میں کسی سر بریدہ انسان کا تصور آنا
یا کسی دو سر والے انسان کا خیال میں آنا
اسی قوت کے عمل و تصرف کا نتیجہ ہوتا ہے
اس قوت کا محل بطن اوسط دماغ کا اگلا حصہ
ہے (۴) واہمہ یہ بھی ایک قوت ہے۔ جو صور
محسوسہ سے معانی جزیہ کو ادراک کرتی ہے
مثلاً کسی کو دشمن اور کسی کو دوست سمجھنا اسی
قوت کا کام ہے۔ اس کا مقام دماغ کے بطن
اوسط کا مؤخر حصہ ہے (۵) حافظہ یعنی یاد
رکھنے والی قوت۔ وہ قوت جو وہم کے ادراک
کئے ہوئے معانی کو یاد رکھتی ہے۔ اس کا
مقام دماغ کا بطن مؤخر ہے +

(۶) اِنٹرنل سینسز Internal Senses

نوٹ۔ حواس خمسہ ظاہری تمام بیرونی محسوسات
کو حواس خمسہ باطنی تک پہنچاتی ہیں۔ چنانچہ
حواس خمسہ ظاہری کی تمام محسوسات کو پہلے
حس مشترک ادراک کرتی ہے۔ اور پھر وہ ان
کو خزانۂ خیال کے سپرد کر دیتی ہے۔ جو ان
کو محفوظ رکھتی ہے۔ تاکہ وقت ضرورت یاد
آسکیں۔ چنانچہ اسی قوت خیال سے وہ
باتیں یاد آتی ہیں۔ جن کا تعلق حواس خمسہ
ظاہری سے ہوتا ہے۔ اور جن کو طبی اصطلاح
میں صُوَر (صورتیں) کہتے ہیں۔ پھر قوت واہمہ
ان صُوَر محسوسہ سے معانی جُزئیہ کا ادراک
کرتی ہے۔ مثلاً کسی کو دوست اور کسی کو دشمن
سمجھنا اسی قوت کا کام ہے۔ پھر قوت واہمہ
کی ادراک کردہ معانی کو قوت حافظہ محفوظ
رکھتی ہے۔ پھر قوت متصرفہ صُوَر اور معانی
میں تصرف کرتی ہے۔ اور عام معانی اور کُلّی
مفہوم میں تغیر و تبدل کر کے نفس ناطقہ
کے پیش کرتی ہے۔ اس کو مُفکّرہ اور مُتخیّلہ
بھی کہتے ہیں۔ اور یہ قوت انسانی دماغ
کے لئے ہی مخصوص ہے +

**حواس خمسہ ظاہرہ** (۶) پنج ظاہری حواس
جس کی پانچ قوتیں جو ظاہر سے تعلق رکھتی
ہیں۔ اور اُن کے نام و مقام حسب ذیل
ہیں:-
(۱) قوت باصرہ یعنی دیکھنے کی قوت جو آنکھوں
میں ہوتی ہے (۲) قوت سامعہ یعنی سننے
کی قوت جو کانوں میں ہوتی ہے (۳) قوت
شامہ یعنی سونگھنے کی قوت جو ناک میں ہوتی ہے

(۴) قوت ذائقہ یعنی چکھنے کی قوت جو زبان
میں ہوتی ہے۔ اور (۵) قوت لامسہ یعنی
چھونے کی قوت جو تمام جلد میں اور منفذا کی
نالی اور دیگر تجاویف کو استر کرنے والی جھلی
(غشاء مخاطی) کے بعض حصص میں ہوتی ہے
(۲) سپیشل سینسز Special Senses
فائیو ایکسٹرنل سینسز Five External Senses.
ڈاکٹری نوٹ۔ مذکورہ بالا حواس خمسہ ظاہری
کے علاوہ تین چار اور حواس بھی ہیں جن
کو متقدمین حکماء یونان تو قوت لامسہ کے ساتھ
مخلوط کرتے رہے ہیں۔ لیکن درحقیقت وہ
اس سے مختلف ہیں۔ اور وہ یہ ہیں:۔
(۱) حسّ حرّی (تھرمل سینس) جس کے ذریعہ
گرمی سردی کا احساس ہوتا ہے (۲) حسّ
المی (ڈولورس سینس) جس کے ذریعہ درد و
الم کا احساس ہوتا ہے (۳) حسّ عضلی (مسکولر
سینس) جس کے ذریعے وزن کا احساس
ہوتا ہے (۴) حسّ عضوی (وسرل سینس)
جس کے ذریعے اعضاء اندرونی کی حسّی تحریکات
مثلاً بھوک۔ پیاس۔ بے چینی یا غشی وغیرہ
کا احساس ہوتا ہے +
فائدہ۔ اپنی ہستی یا تمام جسم کے ادراک
واحساس کو بعض متاخرین چھٹی حسّ (حاسہ
سادسہ۔ سنیستھ سینس) سے تعبیر کرتے ہیں
اور حسّ عضوی کو ساتویں حسّ (حاسہ سابعہ
سینو ستھ سینس) بھی کہتے ہیں +
(۳) علاوہ ازیں حواس کی ایک اور قسم بھی
ہے جس کو حواس وہمی کہہ سکتے ہیں۔ جو
بعض اوقات دماغ میں ایک خاص کیفیت
کے پیدا ہونے سے واقع ہوتے ہیں۔ اور
ان سے بے بود یا وہمی اشیاء کا احساس
ہوتا ہے۔ جیسے کانوں میں سائیں سائیں
کی آوازیں آنا۔ یا آنکھوں کے سامنے
چنگاریاں سی اُڑتی دکھائی دینا یا ناک میں
کسی خاص قسم کی بُو کا محسوس ہونا حالانکہ
خارج میں کوئی بودار چیز موجود نہیں ہوتی۔
اور چونکہ طبیعت ایسی محسوسات کو خارجی اشیاء
سے متعلق سمجھتی ہے۔ اس لئے اُسے دھوکہ
ہوتا ہے۔ کہ شاید خارج میں وہ اسباب
موجود ہیں۔ کہ جن سے یہ محسوسات محسوس
ہوتی ہیں۔ وغیرہ +

**حَوَاصِلُ اللّبَن** (ع) پستان میں دودھ کی نالیوں
کے فراخ حصے (۱) امپولی Ampullae

**حَوَامِلُ العَدوی** (ع) چھوت کو جذب اور
منتقل کرنیوالی چیزیں۔ جیسے مریض چیچک
کا لباس وغیرہ (۲) فومس Fomes
فومائٹس Fometes

**حَوَانی** (ع) پسلی کی سب سے لانبی ہڈی +

**حَوب** (ع) کوشش۔ رنج وغم۔ وحشت +

**حَوبَاء** (ع) بدن جسم۔ روح۔ دل۔ جمع حوباوات

حُوثْ (ع) رگ جگر۔ کلیجہ کی رگ ۔

حُوثَاء (ع) کلیجہ۔ کلیجی اور جو اُس سے متصل ہے

حُوثَرَۃ (ع) سر ذکر۔ حشفہ۔ سپاری۔ آدمی کا ذکر

حُوْرَاء (ع) گل داغ ۔

حُوزَۃ (ع) ناحیہ۔ گوشہ۔ کونہ۔ سمت۔ عورت کی شرمگاہ ۔

حَوْصَلَۃ (ع) پوٹہ۔ جانور کا پوٹہ۔ تھیلی۔ علم تشریح میں مثانہ (ا) ویسیکا Vesica

بلیڈر Bladder

نوٹ۔ حوصلہ کے معنی علم الطیور میں پوٹہ کے آتے ہیں۔ لیکن علم تشریح میں جب یہ لفظ مطلق بولا جائے۔ تو اس کا اطلاق مثانہ پر ہوتا ہے۔ اور جب مقید ہو تو جسم کی خاص خاص تھیلیوں پر بولا جاتا ہے ۔

حَوْصَلَۃ مَرَارِیَّۃ (ع) زہرہ۔ پتہ ۔

(ا) گال بلیڈر Gall Bladder

حَوْصَلَۃ مَنَوِیَّۃ (ع)
وعاء منوی
} منی کی تھیلی۔ یہ مردوں میں ہوتی ہے۔ جو مثانہ کے نیچے رہتی ہیں۔ تثنیہ حوصلتان منویتان

(ا) گونی سِسٹ Gonesyst

گونی سِسٹس Gonesystis

سیمینل ویسیکل Seminal Vesicle

حَوْض (ع)
خانہ (ف)
جوف (ع)
} حوض کے لغوی معنی ہیں پانی جمع ہونے کی جگہ۔ یعنی وہ جگہ۔ جہاں پانی ٹھیرا رہے اصطلاح تشریح میں پیڑو کا جوف ۔

(ا) پلوِس Pelvis

حَوْضِ صَادِق (ع) پیڑو کے جوف کا زیریں حصہ

حَوْضِ کَاذِب (ع) پیڑو کے جوف کا بالائی حصہ

حَوْفَلَۃ (ع) سر ذکر۔ حشفہ۔ ذکر کی تندی ۔

حَوْق (ع) حشفہ کا حلقہ۔ حشفہ کا گرداگرد۔ ذکر ۔

حَوْقَلَۃ (ع)
حَوْقَال (ع)
} پیری۔ بڑھاپا۔ بڑھاپے کے باعث جماع سے عاجز رہنا۔ تھک جانا۔ سو جانا ۔

حَوَل (ع) کاڑی۔ کج بینی۔ بھینگا پن مشہور مرض ہے۔ جس میں حدقہ یعنی ایک آنکھ کی سیاہی ناک کی طرف اور دوسری کی کنپٹی کی طرف پھر جاتی ہے۔ اس مرض کے مریض کو طب میں اَحْوَل اور ہندی اردو میں بھینگا اور ڈھیرو کہتے ہیں ۔

(ا) سٹریبزمس Strabismus

سکوئنٹنگ Squinting

حَوْل (ع) سال۔ برس۔ گرداگرد۔ آس پاس دو چیزوں کے درمیان حائل ہونا۔ حال سے پھر جانا۔ رنگ بدلنا۔ قوت۔ حرکت

حَوْلِیّ (ع) ہر چیز یک سالہ۔ یک سالہ بچہ ۔

حُوَلَاء (ع) وہ جھلی یا پوست۔ جو بچہ کے ساتھ پیٹ سے نکلتا ہے۔ وہ پانی جو جننے وقت بچہ پیدا ہونے کے بعد رحم سے خارج ہوتا ہے ۔

**حُوَیّہ** (ع) } چربی رودہ چکنی جھلی جو آنتوں
**حُوَیطہ البطن** (ر) } پر چھا دی ہے ٭

**حُوَیصِل** (ع) } ایک چھوٹی سی تھیلی جس کے اندر
**حُوَیصلہ** (ر) } کوئی رطوبت بھری رہے (۱) وِیسیکل
Vesicle سیل Cell

نوٹ۔ ویسیکل آبلہ کو بھی کہتے ہیں ٭

**حُوَیصلہ جُرثومہ** (ع) زردی بیضہ کے اندر ایک نقطہ سا ہوتا ہے ٭ (۱) جرمینل وِیسیکل
Germinal Vesicle

**حُوَیصلاتِ ثُدوِیّہ** (ع) پستان کے اجزا صغیرہ جن میں دودھ پیدا ہوتا ہے (۱) میمری سیلز
Mammary Cells

**حُوَیصلاتِ گرافیوس** (ع) آبلہ نما ابھار جن میں عورت کا مادہ منویہ تیار رہتا ہے ٭
(۱) گریفین ویسیکل Graffian Vesicle

**حُوَین** (ع) کوئی چھوٹا جانور۔ خردبینی جانور ٭
(۱) اینمل کیول Animalcule

**حُوَینات منویّہ** (ع) اجسام منویہ۔ منی کے کیڑے منی کے اندر چھوٹے چھوٹے جاندار ہیں۔ جو بذریعہ خردبین نظر آتے ہیں (۱) سپرمے ٹازوا
Spermatazoa

**حَیّ** (ع) زندہ۔ جیتا ہوا۔ جمع اَحیاء

**حَیّات** (ع) } جمع ہے حیّہ کی۔ کرم ومانہ کیچوے
**دیدان مُستدیرہ** } پیٹ کے کیڑے۔ جو امعاء
**دیدان الارض** } اتفاق میں پیدا ہوتے ہیں۔ اور ایک بالشت سے ایک ہاتھ تک لمبے ہوتے ہیں (۱) اسکیرس لمبری کائی ڈیز
Ascaris Lumbricoidis
راؤنڈ ورم Round Worm

**حَیّہ** (ع) سانپ۔ ناگن۔ کیچوا یعنی پیٹ کا لمبا کیڑا۔ جمع حیّات ٭

**حَیّد** (ع) میلان۔ پھرجانا۔ کنارہ۔ کان کے اندر کا ابھار ٭

**حَیران** (ع) سرگشتہ۔ ہکا بکا۔ بھونچکا۔ بھوچکا ہو

**حَیرت** (ع) بھونچکا پن۔ حیرانی۔ پریشانی ٭

**حَیّز** (ع) کنارہ۔ مکان۔ جگہ۔ اصطلاح حکمت میں سطح باطن جسم حاوی کا جو مماس ہو سطح ظاہر جسم محوی کو مثلاً ایک جسم جب دوسرے جسم کو حاوی اور محیط ہو۔ تو اس کا اندرونی سطح جو اپنے اندر والے جسم کی سطح ظاہری سے ملتا ہے۔ یہی حیّز کہلاتا ہے ٭

**حَیّز** اور مکان کا فرق۔ شیخ الرئیس کے اس قول سے کہ ان الجسم اذا کان ذا مکان فحیّزہ ھو المکان۔ یعنی جب جسم مکان رکھتا ہو۔ تو اس کا حیز وہی مکان ہے معلوم ہوتا ہے۔ کہ یہ دونوں لفظ مترادف ہیں لیکن اس سے مطلقاً مترادف ہونا ثابت نہیں ہوتا چنانچہ علامہ تفتازانی کا قول ہے کہ حیز مکان کی نسبت زیادہ عمومیت رکھتا ہے۔ صاحب ہدایۃ الحکمۃ بھی اسی قول

کا موجب ہے ۔

حَیْزُوم (ع) سینہ کا گرداگرد۔ پیٹھ اور پیٹ کا گرداگرد۔ سینہ۔ وسط سینہ۔ وہ پسلی جس کے نیچے دل واقع ہے ۔

حَیض (ع) ماہواری۔ خون جو عورتوں کو بالغ ہونے کے بعد ہر مہینہ آتا ہے (ا) مینسز Menses

مینسٹرواُشن Menstruation

کیٹامینیا Catamenia

نوٹ۔ مندرجہ بالا تینوں ڈاکٹری الفاظ کے لغوی معنی ہیں ماہواری جس سے معنی اصطلاحی کے ساتھ مناسبت بخوبی ظاہر ہوتی ہے ۔

حَیْلُولَہ (ع) قیلولہ۔ دوپہر کے بعد سونا ۔

حَیْن (ع) محنت۔ مشقت۔ ہلاکت۔ بلا۔ موت ۔

حَیْنَۃ (ع) رات دن میں صرف ایک بار کھانا کھانا ۔

حَیوَان (ع) جانور۔ ہر ایک جانور۔ جو اپنے اندر حس و حرکت ارادی کی قوت رکھتا ہو ۔

(ا) اینمل Animal

حَیوَانِ مَنَوِی (ع) مرد کی منی کا کیڑا۔ جو بذریعہ خوردبین نظر آتا ہے (ا) سپرمےٹازوئن Spermatazoon

نوٹ۔ عورت کی منی کے کیڑے کو عربی میں بیضۃ انثیٰ اور ڈاکٹری میں اُووم Ovum کہتے ہیں ۔

حَیَات (ع) زندگی۔ جینا (ا) لائیف

# خ

خَاتِم (ع) } وہ دوا جو زخم کو خشک کرے۔ اور اس کے منہ پر کھرنڈ لے
مُجَفِّف (ع) }
آئے۔ زخم کو خشک کرنے والی اور اس پر کھرنڈ لانے والی دوا۔ جمع خواتم ۔

(ا) اےپیولوٹک Epulotic

سکیٹرائی زینٹ Cicatrizant

نوٹ۔ بعض اطبا مُدمِل و مُلحِم و خاتم کو بالکل مترادف خیال کرتے ہیں۔ اور بعض ان میں کچھ فرق کرتے ہیں ۔

خَاثِر (ع) بستہ۔ منجمد۔ گاڑھا۔ غلیظ۔ مکدر ۔

خَادِمَہ (ع) اعضا کے خادمہ۔ خدمت کرنیوالے اعضا۔ وہ اعضا جو اعضاء رئیسہ کی خدمت کرتے ہیں۔ جیسے اعصاب جو دماغ کی خدمت کرتے ہیں۔ وغیرہ ۔

خارِ ضریم اندام جسم کاہل (ف) سنگ پاشنہ یعنی جھانواں ۔

خَازِبَازَہ (ف) مکھی کی آواز بھنبھناہٹ۔ ایک قسم کی مکھی۔ جو سبزہ اور نباتات پر ہوتی ہے۔ (۲) حلق کا درد ۔

خَاصِرَہ (ع) } تہیگاہ۔ کوکھ۔ کولھا۔ جمع خواصر
خصر۔ آفقہ (ع) } (ا) فلینک Flank

خَاصَّہ (ع) وہ خصوصیت جو کسی ایک چیز میں

پائی جاتی ہے۔ جمع خواص +

(۱) پراپرٹی Property

خاصّہ اور خاصیّت کا فرق کسی چیز کے اثر کو عام اس سے کہ اُس کے وجود کی کیفیت معلوم ہو یا نہ ہو خاصّہ کہتے ہیں۔ اور جس اثر کا سبب غیر معلوم یا مخفی ہو۔ اُسے خاصیّت کہا جاتا ہے +

خائفہ (ع) آسیہ۔ فتنہ کرنے والی عورت۔ بیجان

خاق باق (ع) فرج یعنی عورت کی شرمگاہ +

خال (ع) کجدک۔ تل جو بدن کے مختلف حصوں بالخصوص چہرہ پر ہوتا ہے۔ جمع خیلان +

خال اور نمش وبرش کا فرق۔ خال بھی نمش وبرش ہی کی قسم سے ہے۔ لیکن فرق یہ ہے کہ خال۔ سیاہ۔ مدوّر (گول) اور سطح بدن سے کسی قدر اُبھرا ہوا ہوتا ہے۔ اور بقول شیخ نمش سرخی مائل اور برش سیاہی مائل تل کا نام ہے +

خالی (ع) مرد بے عورت۔ عورت بے مرد۔ جمع اخلاء +

خام (ع) ناپختہ یعنی کچا۔ اصطلاح طب میں بلغم غیر طبیعی کی ایک قسم ہے۔ جس کے اجزاء رقت وغلظت میں مختلف ہوں +

خاما الصّغیر (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے دو مثقال یعنی ۹ ماشہ کے +

خاما الکبیر (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے تین مثقال یعنی ایک تولہ دو ماشہ کے +

خامیز (ع) گُذر۔ بھنا ہوا +

خانق (ع) لغوی معنی گھونٹنے والا۔ دم گھونٹنے والا۔ اصطلاح طب میں مراد ہے مرض کابوس سے۔ تفصیل کے لیئے دیکھو کابوس

خانقہ (ع) } دم گھونٹنے والا پسلی کا درد۔
ذات الجنب عضاعف } دونوں پسلیوں کا درد۔ اس قسم کے پسلی کے درد میں دونوں جانب کی پسلیوں کے اندر کی طرف استر کرنے والی جھلّی یعنی حجاب مُنقسِف متورم ہوجاتا ہے۔ جس کی وجہ سے مریض کی دونوں جانب کی پسلیوں میں درد ہوتا ہے۔ اور اس کو کسی کروٹ چین نہیں آتا۔ سانس میں نہایت تنگی ہوتی ہے۔ اور بعض وقت مریض کھانسی اور درد کی شدت سے بیہوش ہوجاتا ہے (انگریزی) ڈبل پلیورسی Double Pleurisy

خباثت (ع) گندگی۔ پلیدی وناپاک ہونا +

خباط (ع) خبطی پن۔ بہری پن۔ بھوچکاپن +

خبال (ع) دیوانگی۔ جنون۔ پاگل پن۔ پاگل ہو جانا (۱) الائی نیشن Alienation

خبث (ع) چرک۔ میل۔ پلیدی۔ گندگی +

خبث النفس (ع) خیالی حزن وملال۔ جو بے سبب لاحق ہو۔ جیساکہ بالعموم مریضان مالیخولیا کو ہوا کرتا ہے +

خُبز (ع) نان۔ روٹی۔ جمع خبوز واخباز +

خُبز اور خبیز کا فرق۔ خُبز روٹی کو اور خبیز سوکھی ہوئی روٹی کو کہتے ہیں +

خُبزِ افرنجی (ع) نان پنبہ۔ پاؤ روٹی۔ نان پاؤ ڈبل روٹی +

خُبزِ بلدی (ع) دیسی روٹی +

خُبزِ خشکار (ع) موٹے آٹے کی روٹی۔ اچھے آٹے کی روٹی +

خُبزِ خواری (ع) نانِ تاق۔ گیہوں کی خستہ خشک روٹی +

خُبزِ سمید (ع) میدے کی روٹی جس کو ہندوستان میں عام طور پر نان کہتے ہیں +

خُبزِ فطیر (ع) فطیری روٹی۔ چپاتی +

خَبص (ع) خلط ملط کرنا۔ ملا دینا۔ گوندھنا +

خَبطت (ع) خبطی پن۔ بھچکاپن۔ پریشان حالی۔ زکام +

خَبق (ع) گوز کرنا۔ پادنا +

خَبل (ع) جنون۔ دیوانہ۔ پاگل +

خَبیث (ع) بُرا۔ ردی (۲) میلگننٹ Malignant

خبیسہ (ع) یخنی۔ شوربا +

خَبیص (ع) ایک قسم کا حلوا +

خبیص البیض (ع) حلوائے تخم مرغ۔ انڈے کا حلوا +

خَبیز (ع) نان خشک۔ سوکھی روٹی +

ختّان (ع) آسی۔ ختنہ کرنے والا +

ختان (ع) ختنہ کرنا۔ ختنہ کرنے کا مقام عورت اور مرد میں وہ جگہ جہاں پر ختنہ کیا جاتا ہے +

ختانت دختانی (ع) ختنہ گری۔ ختنہ کرنے کا پیشہ +

ختم (ع) لغوی معنی مُہر لگانا۔ کسی کام کو پورا کرنا۔ اصطلاح جراحی میں پپڑی بندھنا۔ کھرنڈ بندھنا +

خَتن (ع)
ختان (ع)
} ختنہ کرنا۔ یعنی مردوں میں حشفہ کا غلاف اور عورتوں میں بظر قطع کرنا (۲) سرکم سیزن Circumcission

نوٹ۔ افریقہ کی بعض عورتوں میں چونکہ بظر بڑھا ہوا ہوتا ہے۔ اس لئے اس کو کاٹ دیتے ہیں +

خثارہ (ع)
خثران (ع)
خثر۔ خثور (ع)
} منجمد ہونا۔ بستہ ہونا۔ غلیظ ہونا۔ مکدر ہونا۔ گدلا ہونا۔ پتلی چیز کا گاڑھا ہو جانا +

خثلہ (ع)
قسم الخثلہ (ع)
اقلیم الخثلہ (ع)
} ناف اور پیڑو کا درمیانی مقام (۲) ہائپوگیسٹریم + Hypogastrium

خثلی (ع) ناف اور پیڑو کے درمیان کے مقام کی چیز (۲) ہائپوگیسٹرک Hypogastric

خجش یا خجخ (ع) ورم گلو۔ گلے کی رسولی +

خجل (ع) شرمندہ ہونا۔ جھیپ جانا۔ شرم کے سبب سے سرگشتہ و پریشان ہونا +

خد (ع) رخسارہ۔ گال۔ تثنیہ خدین۔ جمع خدود

(۱) چیک Cheek

خدر (ع) | عام معنی سستی. ضعف (۱) ٹارپر Torpor ٹارپڈیٹی Torpidity سلگشنیس Sluggishness
خدران
خدل
خدلان

خدر کے خاص طبی، اصطلاحی معنی دیکھو ذیل میں:-

**خدر** (ع) کرخ. عضو کا سُن ہو جانا. بے حس ہو جانا. ٹھٹھرانا. جھنجھنانا. عضو کا سو جانا علت آلیہ ہے. کہ حس لمس کے فتور و قصور سے پیدا ہوتی ہے. اگر سبب قوی ہے. تو حس بالکل زائل ہو جاتی ہے. ورنہ ناقص اور کم ہو جاتی ہے (۱) انس تھیزیا Anæsthesia

نارکوٹزم Narcotism

نمبنیس Numbness

نوٹ:- نارکوٹزم خدر کی اس عارضی حالت کو کہتے ہیں. جو کسی مخدر دوا کے استعمال سے عارضی طور پر پیدا ہو جاتی ہے +

**خدر** (ع) وہ دوا وغیرہ جو سستی اور بے حسی پیدا کرے +

**خدش** (ع) جلد کی خراش یا رگڑ. رگڑ کھا جانا. چھل جانا (۲) ایکسکوری ایشن Excoriation

خدش اور سحج کا فرق. جلد کی سطح کے اس تفرق اتصال کو جو نیا ہو خدش کہتے ہیں

اور پرانے کو سحج کے نام سے موسوم کرتے ہیں +

**خدلا** (ع) بڑے بازو اور موٹی پنڈلیوں والی عورت

**خدمت** (ع) لغوی معنی دوسرے کا کام کرنا. چاکری. خدمتگاری. اصطلاح طب میں اعضا خادمہ مثلاً اعصاب و شرائین وا ورده کا اعضاء رئیسہ یعنی دماغ. دل و جگر کے کاموں کو انجام دینا. اس کی دو قسمیں ہیں. خدمت مُہیئہ و خدمت مؤدیہ. جن کا فرق ذیل میں درج ہے +

**خدمت مہیئہ اور خدمت مؤدیہ کا فرق**. مادہ کو مہیا کر کے اس میں مخدوم کا فعل قبول کرنے کی قابلیت پیدا کرنا خدمت مہیئہ کہلاتا ہے. ایسی خدمت اعضاء رئیسہ کے فعل سے مقدم ہوتی ہے. اس کی مثال پھیپھڑہ کی خدمت ہے. جو دل و جگر سے پہلے اپنا کام کرتے ہیں. یعنی پھیپھڑے ترویح قلب اور تولید و تعدیل روح کے لئے نسیم تازہ کو جذب کرتے ہیں. اور معدہ غذا سے کیلوس مہیا کرتا ہے. تاکہ وہ جگر میں جذب ہو کر کیموس یعنی اخلاط بن جائے. ان اشیاء کو جن میں مخدوم اپنا عمل کر چکا ہے اعضائے قابلہ تک پہنچانا خدمت مؤدیہ کہلاتا ہے. جس کی نظیر شرائین و اعصاب اور وریدوں کی خدمت ہے. جو علی الترتیب دل و دماغ

اور جگر کی قوتوں کو اعضاء مرؤسہ تک پہنچاتے ہیں۔ یہ خدمت اعضاء رئیسہ کے فعل سے مؤخر ہوتی ہے ✦

**خذم** (ع) قطع کرنا۔ پارہ پارہ کرنا۔ تراشنا۔ کٹ جانا مست ہونا۔ دوڑنا۔ جلدی کرنا ✦

**خرء** (ع) گوہ۔ گوبر۔ بیٹ۔ پاخانہ۔ آدمی کا ہو۔ خواہ جانور کا ✦

**خربابتان** (خربابتان) (ع) ناک کے دونوں طرف

**خراج** (ع) پھوڑا۔ بڑا پھوڑا۔ جمہور اطبا کی اصطلاح میں اُس ورم کا نام ہے۔ جس میں پیپ پڑنے لگے۔ خواہ ورم گرم ہو یا سرد۔ لیکن بعض اطبا اس کے ساتھ ورم گرم کی قید لگاتے ہیں۔ بقول مُلا نفیس خراج ایک بڑا اور گرم ورم ہے۔ جس کے اندر پیپ پڑ گئی ہو (ا) ایبسس Abscess خراج اور دبیلہ کا فرق دیکھو دبیلہ میں ✦

نوٹ۔ بقول صاحب قسطاس الاطبا خراج کا اطلاق غرب یعنی ناسور یا ورم گوشہ چشم پر بھی ہوتا ہے ✦

**خراط** (ع) آؤں۔ وہ لیسدار رطوبت جو پیچش وغیرہ میں جرم امعاء سے جدا ہو کر براز کے ساتھ خارج ہوتی ہے ✦

**خرب** (خربہ) (ع) سرین کا گڑھا۔ چوتڑ کا گڑھا

**خرخرہ** (ع) خرانا۔ سوتے اور گلا گھونٹتے ہوئے کی آواز (ا) ریٹل Rattle

**خردلہ** (ع) آدھا چاول۔ یا ایک رائی بھر کا وزن

**خرز** (ع) اصطلاح تشریح میں مہرہ۔ گریا۔ منکا جمع خرزات و خرز ✦

**خرزۃ السفلیٰ** (ع) اس عصب فرد کا مبدء جو مقعد کی طرف مائل ہے ✦

**خرزۃ الظہر** (ع) فقرات پشت۔ پیٹھ کے مہرے یا منکے ✦

**خرس** (ع) گونگاپن۔ گونگا ہونا ✦

**خرسہ** (ع) اچھوانی۔ وہ غذا جو زچہ کو دی جائے

**خرش** (ع) چھیلنا۔ تراشنا ✦

**خرشاء** (ع) غبار۔ سانپ کی کینچلی۔ انڈے کا چھلکا بلغم وغیرہ رطوبت جو کھنکار کے ساتھ سینہ سے باہر آئے ✦

**خرطوم** (ع) ناک۔ ناک کی پھننگی ✦

**خرف** (ع) سٹھیا جانا۔ بڑھاپے سے عقل میں فتور آجانا ✦

**خرفع** (ع) پنبہ مندوف۔ دھنکی ہوئی روئی ✦

**خرق** (ع) پھاڑنا۔ ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالنا ✦

**خرق** (ع) سختی۔ کھرکھراپن۔ بیوقوفی۔ نادانی ✦

**خرمہ** (ع) ناک کا بانسہ چرا ہوا ہونا۔ ناک کی پھننگی کاٹ ڈالنا (۲) چار مثقال یا ڈیڑھ تولہ کا وزن

**خرنوبہ** (ع) تین درم یا ساڑھے دس ماشہ کا وزن اور بعض نے چار جَو کے برابر لکھا ہے ✦

**خرنوف** (ع) اندام نہانی۔ عورت کی شرمگاہ ✦

**خروج** (ع) نکلنا۔ باہر نکلنا ✦

(ا) ایلیمینیشن Elimination
پرولیپسس Prolapsus
نوٹ - ڈاکٹری میں ایلیمینیشن جسم سے کسی مادہ بالخصوص فضلہ کے نکلنے پر بولا جاتا ہے۔ اور پرولیپسس کسی اندرونی عضو مثلاً رحم و مقعد وغیرہ کے باہر نکل آنے پر اطلاق ہوتا ہے - متقدمین اطبا کسی اندرونی عضو کے باہر نکل آنے کو خروج اور نتوء سے تعبیر کرتے ہیں - جیسے خروج الرحم اور نتوء الرحم - لیکن جدید مصری اطبا ایسے موقع پر ہبوط و سقوط کا لفظ استعمال کرتے ہیں - مثلاً ہبوط الرحم اور سقوط الرحم ✦

**خُروج الرَّحِم** (ع) رحم کا باہر نکل آنا ✦
(ا) پرولیپسس یوٹرائی Prolapsus Uteri

**خُرُوج المَقعَد** (ع) کانچ نکلنا - کانچ کا باہر نکل آنا ✦ (ا) پرولیپسس اینائی ✦
Prolapsus Ani

**خُروج المَہبِل** (ع) اندام نہانی کا باہر نکل آنا
(ا) پرولیپسس ویجائنی Prolapsus Vaginæ

**خَریدَہ** (ع) مرجان - دوشیزہ - ناسفتہ یعنی بے بندھا موتی کنواری عورت ✦

**خَرخَرہ** (ع) } دھونکنی کی سی آواز جو مقام قلب
**نَفخ** (ع) } پر کان لگانے سے سنائی دیتی
ہے - (ا) مرمر Murmur

**خَریطہ** (ع) لفافہ - تھیلی - بچکنا ✦

**خَرِیف** (ع) موسم خزاں - جبکہ آفتاب برج میزان میں آتا ہے (ا) آٹم Autumn

**خُزاع** (ع) مرگ - موت ✦

**خِزانہ** (ع) طلب - گودام - وہ مقام جہاں کوئی چیز جمع اور محفوظ رہے ✦

**خُزَب** (ع) بھر بھراہٹ - سوجن ✦

**خُزباز** (ع) درد گلو - گلے کا درد ✦

**خُزَر** (ع) } پیدائشی نابینا ہونا - کنکھیوں
**خُزُر العَین** (ع) } سے دیکھنا - جدید اصطلاح طب میں کوتاہ نظری - دور کی چیز کا نظر نہ آنا
(ا) مائی اوپیا

**خُزرَت** (ع) درد پشت - پیٹھ کا درد ✦

**خُزعَبلَت** (ع) تعجب - اچنبھا - وہ بات جس سے تعجب اور ہنسی آئے ✦

**خُزفی** (ع) جرب العین - یعنی ککروں کی ایک خاص قسم ہے تفصیل کے لئے دیکھو جرب العین

**خَزق** (ع) چبھنا - چبھ جانا - تیر و خنجر وغیرہ کا چبھ جانا ✦

خزق اور وخز کا فرق - موٹی چیز کے چبھنے پر خزق - اور باریک چیز مثلاً سوئی و کانٹے کے چبھنے پر وخز کا لفظ بولا جاتا ہے ✦

**خَزلہ** (ع) پیٹھ کا شکستہ ہونا ✦

**خَزَن** (ع) گوشت کا بدبودار ہونا ✦

**خَزیرہ** (ع) سبوس یا شوربے کی ایک قسم ہے جو گوشت کے قیمہ کو پانی میں جوش دے

اور پھر بھوس یا آٹے کو ملا کر پکایا جاتا ہے۔ اور
بقول بعض ایک شوربا ہے جو بغیر گوشت
کے صرف بھوس سے طیار کیا جاتا ہے +

**خسافت العقل** (ع) بیوقوفی۔ احمق پن۔ سادہ
غباوت | اوحی (ا) اِڈیوسی Idiocy

**خشم** (ف) زخم۔ جراحت +

**خشاء** (ع) کان کے پیچھے کی اُبھری ہوئی ہڈی۔
جس پر بال نہیں جمتے +

**خشام** (ع) بڑی اور موٹی سی ناک والا آدمی +

**خشارم** (ع) نتھنے کی ہڈی کا اتنا حصہ جو نرم و ملائم
ہے۔ لانبی اور موٹی ناک والا +

**خشعت** (ع) وہ بچہ جو پیٹ چیر کر نکالا جائے

**خشف** (ع) حرکت کرنا۔ دوڑنا۔ پتلا جس و
حرکت۔ آہٹ معلوم ہونا۔ آواز +

**خشکریشہ** (ع) خشک زخم۔ کھرنڈ +
(ا) سکیب Scab

**خشکریشۂ رطبہ** (ع) زخم کے چھیچھڑے جو کسی ساخت
کے مردار پڑ جانے سے نکلتے ہیں۔ جیسا کہ
شب چراغ کے زخم میں دیکھا جاتا ہے +
(ا) سلف Slough

**خشم** (ع) ناک سڑ جانا۔ سونگھنے کی قوت کا جاتا رہنا

**خشمت** (ع) شراب کی بو جو اس کے پینے کے
بعد ناک میں معلوم ہوتی ہے +

**خشن** (ع) کھرکھرا۔ وہ چیز جو سخت و کھردری ہو
(ا) رف Rough

**خشنگ** (ف) گنجا۔ گنجا پن +

**خشنقل** (ع) اندام نہانی۔ عورت کی شرمگاہ
(ا) ویجانا Vagina

**خشونت** (ع) کھرکھرا پن۔ کھردرا ہونا +
(ا) رفنیس Roughness

**خشونت الجلد** (ع) جلد کا خشک و درشت ہونا
جفاف الجلد | جلد کی خشکی اور کھرکھرا پن۔
(ا) زیروڈرما Xeroderma

**خشونت الصوت** (ع) آواز کا درشت اور بھاری
بحتہ الصوت | ہو جانا۔ آواز کا بھرّا جانا +
(ا) ہورس نیس Hoarseness

**خصاء** (ع) خصی کرنا۔ بدھیا کرنا۔ اختہ کرنا۔
خصیے نکال ڈالنا (ا) کسٹریشن Castration
امسکولیشن Emasculation

**خصاصہ** (ع) شگاف۔ سوراخ +

**خصب** (ع) فربہی موٹاپا +

**خصر** (ع) | تہیگاہ۔ کوکھ (ا) فلینک Flank
خاصرہ۔ آفقہ | نوٹ۔ خصر کا لفظ آدمی کی کمر پر
بھی بولا جاتا ہے +

**خصر** (ع) خنکی۔ سردی۔ ٹھنڈک۔ جاڑا۔ سردی
کا نقصان پہنچانا +

**خصلت** (ع) خو۔ عادت (ا) ہیبٹ Habit

**خصوبت** (ع) قابلیت تولید۔ اولاد پیدا کرنے
کی قابلیت۔ علم نباتات میں قابلیت اثمار
(پھل لانے کی قابلیت) (ا) فی کنڈٹی Fecundity

**خُصُوصی** (ع) ماہر علم خاص۔ کسی خاص علم کا ماہر
(ا) سپیشلسٹ Specialist

**خَصِی** (ع) بیمار و دردخایہ۔ وہ جس کے خصیہ میں درد ہو

**خِصِی** خَصِی۔ بدھیا۔ جس کے خصیے نکال ڈالے
گئے ہوں (ا) کیسٹریٹڈ Castrated
اِمس کیولیٹڈ Emusculated

**خُصیہ** (ع) بیضہ۔ مرد کا انڈا۔ فوطہ ٭
(ا) ٹسٹیکل Testicle

نوٹ۔ فوطہ درحقیقت بیضوں کی تھیلی کا نام
ہے۔ لیکن غلط العام کے طور پر بیضہ پر بھی
بولا جاتا ہے ٭

**خُصیتان** (ع) دونوں بیضے۔ مرد کے انڈے
دونوں فوطے۔ یہ دو چھوٹے چھوٹے بیضوی
شکل کے منی پیدا کرنے والے غدود ہیں۔
جو ایک قسم کی ڈوری (حبل المنی) کے ذریعہ فوطہ
کی تھیلی میں آویزاں ہوتے ہیں ٭
(ا) ٹسٹیکلز Testicles

**خُصیۃ الرّحم** (ع) } رحم کا خصیہ۔ عورت کا خصیہ
**مَبیض** (ع) } یہ تعداد میں دو ہوتے ہیں۔
اور رحم کے دائیں بائیں دونوں جانب بدا
جھلی میں ملفوف ہوکر ایک ایک بند کے ذریعہ
رحم سے ملحق ہوتے ہیں۔ ہر ایک خصیہ ڈیڑھ
انچ لمبا، پون انچ چوڑا۔ تہائی انچ موٹا۔ اور
ایک دو ڈرام (درہم) وزنی اور رنگت میں
سفید ہوتا ہے۔ اسی میں سے عورت کا انڈا
یا عورت کی منی بذریعہ قاذف نالیوں کے
رحم میں جاتی ہے (ا) اووری Ovary
جمع اُوَوَریز Ovaries

**خُصیلت** (ع) بازو اور ران کا گوشت۔ وہ
گوشت کا ٹکڑا جس پر پٹھا قائم ہو ٭

**خِضاب** (ع) رنگ۔ مہندی یا وسمہ وغیرہ۔
جس سے بالوں کو رنگین کیا جائے ٭

**خَضب** (ع) رنگ چڑھانا۔ رنگنا ٭

**خُضامہ** (ع) وہ چیز جو چبا کر کھائی جائے۔
جیسے چنے وغیرہ ٭

**خَضخَضہ** (ع) مشت زنی۔ جلق لگانا۔ غیر طبعی
طور پر منی نکالنا ٭

**خَضد** (ع) تر چیز چبانا۔ دوہرا کرنا۔ کاٹنا۔ جھکانا

**خُضرت** (ع) } لغوی معنی سبزی۔ اصطلاح طب
**کیموسس** (ر) } میں جلد کی سبزی۔ نیز باعتبار
رنگ کے پیشاب کی ایک قسم ہے۔ اور
اس کی پھر قسمیں ہیں (۱) فستقی (۲) آسمانجونی
(۳) نیلنجی (۴) کراثی (۵) زنجاری ٭ چوٹ
کے سبب زیر جلد خون کے رکنے اور جم کر
ٹھہرنے سے پیدا ہو جاتی ہے ٭
(ا) ایکی موسس Ecchymosis

**خَضم** (ع) چابنا۔ چبانا۔ کاٹنا ٭

خضم اور قضم کا فرق۔ تمام دانتوں سے
کھانے اور چبانے کو خضم اور اُن کے اطراف
سے کھانے اور چبانے کو قضم کہتے ہیں ٭

**خَطّ** (ع) لکھنا۔ لکیر کھینچنا۔ لانبی لکیر۔ محدود کرنا۔ روکنا

**خَطِّ اَبیَض** (ع) پیٹ پر کوڑی سے لے کر ناف تک درمیانی سفید خط (ا) لینیا البا Linea Alba

**خَطِّ اِسْتَوَاءُ** (ع) زمین کا وہ درمیانی فرضی خط جو زمیں آسمان کے درمیانی خط (معدل النہار) کے مقابلہ میں مانا جاتا ہے۔ یہ خط زمین کو شمالی و جنوبی دو حصّوں میں تقسیم کرتا ہے
(ا) ایکوایٹر Equator

نوٹ۔ زمین کے مذکورہ خط کے قرب وجوار میں چونکہ ہمیشہ دن و رات برابر ہوتے ہیں اس لئے اس کو خط استوا سے موسوم کرتے ہیں

**خَطِّ مُتَوَسِّط** (ع) درمیانی خط۔ وہ خط جو جسم کو دائیں بائیں دو برابر حصوں میں تقسیم کردے (ا) میزیل لائن Mesial line میڈین لائن Median line

**خَطِّ مُسْتَقِیْم** (ع) سیدھا خط۔ سیدھی لکیر۔
(ا) سٹریٹ لائن Straight line

**خَطَاءٌ** (ع) بھول چوک۔

**خَطَر** (ع) } اندیشہ۔ خوف۔ آفت۔ دل میں خیال گذرنا۔ ہلاکت کے قریب پہنچنا۔
**خطور** (ع) }

**خَطَف** (ع) جھپٹنا۔ اُوچک لینا۔ بجلی وغیرہ سے آنکھ چندھیانا۔

**خُطُف** (ع) شفا پانا۔ بیماری سے اچھا ہونا بخار اتر جانا۔

**خِطْفَتْ** (ع) وہ عضو جس کو درندہ کاٹ کر لے جائے۔ وہ عضو جو زندہ چوپایہ کے جسم سے کاٹا جائے۔

**خُطِیْفَہ** (ع) دودھ کا حریرہ۔

**خَطْم** (ع) پرندکی چونچ۔ چوپایہ کی تھوتھنی۔ ناک کی اگلی نوک۔

**خُفّ** (ع) موزہ جراب۔ تلوے کا وہ حصّہ جو زمین سے لگتا ہے۔

**خَفَاءْ** (ع) پوشیدہ کرنا۔ ڈھکنا۔ چھپانا۔

**خِفَّت** (ع) سبکی۔ ہلکاپن۔ ہلکا و سبک ہونا۔

**خَفَش** (ع) لغوی معنی آنکھ کا چھوٹا ہونا۔ اصطلاح طب میں آنکھ کی پیدائشی بیماری ہے جس میں طبقۂ قرنیہ اور عنبیہ کے چھوٹا اور پتلا پیدا ہونے کے باعث آنکھ کو روشنی اور شعاع کی برداشت نہیں ہوتی۔ اس لئے اس کے مریض کو دن میں بہ نسبت رات کے اور صاف آسمان میں بہ نسبت ابر کے کم دکھائی دیتا ہے۔ اور مریض ہر چیز کو چندھیا کر اور پلکیں سکیڑ کر دیکھتا ہے۔
(ا) ڈیبلائنڈنیس

**خَفَقَان** (ع) } لغوی معنی دھڑکنا۔ پھڑکنا۔ دل کا دھڑکنا۔ دل کی دھڑکن۔
**اختلاج القلب** }
(ا) پلپی ٹیشن Palpitation

خفقان اور مالیخولیا کا فرق۔ خفقان دل کی بیماری ہے۔ اور مالیخولیا دماغ کی۔

اول الذکر میں قلب میں اختلاج کی حرکت
پیدا ہوجاتی ہے ۔ مگر مالیخولیا میں خیالات و
افکار اپنے طبعی حال کو چھوڑ کر خوف اور
فساد کی طرف مائل ہوجاتے ہیں خفقان
اور اختلاج القلب کا فرق دیکھو اختلاج
القلب میں +

**خَفَقَتُ الْکَبِد** (ع) جگر کا پھڑکنا ۔ ایک بیماری
ہے جس میں جگر پھڑکتا اور حرکت اختلاجی
کرتا ہے +

**خُفُوت** (ع) پتلی دُبلی عورت +

**خُفُوت** (ع) بطلان صوت ۔ آواز کا زائل ہو
جانا ۔ گُنگ ہوجانا +

**خَفِیَّہ** (ع) جنون ۔ دیوانگی ۔ دیوانہ پن +

**خَفِیف** (ع) سُبک ۔ ہلکا ۔ وہ دوا یا غذا جو معدہ
میں زیادہ دیر نہ ٹھیرے ۔ اور گرانی پیدا نہ کرے

**خَلّ** (ع) ایک رگ کا نام ہے ۔ جو گردن سے
پشت تک گئی ہوئی ہے (۲) سرکہ +

**خَلَاءُ** (ع) خالی جگہ ۔ خالی ہونا (۱) پاؤچ Pouch
(۲) معدہ کا غذا وغیرہ سے خالی ہونا +

**خَلَاءُ الدّگلس** (ع) رحم اور معاء مستقیم (سیدھی
آنت) کے درمیان کی خالی جگہ +
(۱) پاؤچ آف ڈگلاس Pouch of Douglas

**خُلَاص** (ع) } ہمراہ ۔ آنول نال جو بچہ پیدا ہونے
**خلاص الجنین** } کے بعد رحم سے خارج ہوتی ہے
مثلاً (۲) سی کنڈی نیز ۔ After birth آفٹر برتھ Secundines

نوٹ ۔ چونکہ آنول نال بچہ پیدا ہونے کے
بعد ہی اُسی راستہ سے خارج ہوتی ہے
اس لئے اُس کو فارسی میں ہمراہ کہتے ہیں

**خُلَاصَہ** (ع) ست ۔ رُبّ (۱) اکسٹرکٹ Extract

**خِلَال** (ع) دانت کریدنے کا تنکا ۔ وہ آلہ جس
سے دانت کریدیں +
(۱) ٹوتھ پک Tooth pick

**خَلَال** (ع) درمیان ۔ فاصلے ۔ دو عضووں
کے درمیان کی کشادگی یا فاصلے +
(۲) انٹر سپیس Interspace
انٹرسٹائیسز Interstices
نوٹ ۔ خلال بمعنی فاصلے خلل کی جمع ہے

**خُلَالَہ** (ع) جو چیز خلال کے ذریعے دانتوں
سے نکلے +

**خَلْب** (ع) ناخن سے چھیلنا ۔ نوچنا ۔ چٹکی
لینا ۔ چیرنا ۔ قطع کرنا +

**خِلْب** (ع) ناخن ۔ گوشت کا پتلا ٹکڑا ۔ جو
پسلیوں اور جگر کے ساتھ متصل ہوتا ہے
غلاف دل ۔ غلاف جگر +

**خَلْج** (ع) کھینچ لینا ۔ باہر نکالنا ۔ ہلانا ۔ اشارہ
کرنا ۔ بھونکنا چبھونا ۔ بچہ کا دودھ چھڑانا
ہر چھوٹن یعنی تکان کے سبب ہڈیوں
کا درد +

**خَلَجَان** (ع) بعض معنی کھنکھنا چھونا ۔ کنایۃً

فکر و تردد اور وسواس پر بھی بولا جاتا ہے +

**خَلَد** (ع) دل۔ جی۔ قلب۔ نفس +

**خَلس** (ع) چھیننا۔ اوچک لے جانا۔ سیاہ و سفید ملے جلے بال +

**خَلط** (ع) خلط ملط کرنا۔ ملانا (۱) ایڈمکسچر Admixture

**خِلط** (ع) لغوی معنی آمیزش۔ اصطلاح طب میں جسم تر بہتے ہوئے کو کہتے ہیں۔ جو غذا کے پہلے استحالہ یعنی پہلے پہل صورت بدلنے سے پیدا ہوتا ہے۔ اور یہ چار قسم کا ہوتا ہے (۱) خون (۲) صفرا (۳) بلغم (۴) سودا + (۱) ہیومر Humor ماسچر Moisture

نوٹ۔ ڈاکٹری میں خون کو بلڈ Blood اور صفرا کو بائل Bile اور کالر Choler اور بلغم کو فلیم Phlegm اور سودا کو میلن کلی Melancholy کہتے ہیں۔ چونکہ جسم کی یہ چاروں رطوبتیں ملی جلی ہوتی ہیں۔ اس لئے ہر ایک کو خلط بمعنی آمیزش سے موسوم کیا جاتا ہے۔ خلط کی جمع اخلاط

**خِلط صالح** (ع) | ماۂ تن۔ رس۔ وہ خلط جو جگر
**خِلط طبیعی** (ع) | میں پیدا ہو۔ اور بدن کی غذا
**خِلط محمود** (ع) | بن جائے +

(۱) گڈ ہیومر Good Humor

**خِلط غیر طبیعی** | (ع) بری خلط۔ وہ خلط جو خلط
**خلط ردی۔ خلط** | طبیعی کے خلاف ہو۔ اور بدن
**فاسد۔ خلط فضلی** | کے لئے مفید نہ ہو +

(۱) بیڈ ہیومر Bad Humor

**خَلَع** (ع) لغوی معنی اکھڑ جانا۔ اکھاڑنا۔ ٹل جانا ہٹ جانا۔ اصطلاح طب میں کسی ہڈی کا جوڑ پر سے اکھڑ جانا (۱) ڈسلوکیشن Destocation لکزیشن Luxation اور خلع معنی استخراج اکھاڑنے کے واسطے اکسٹریکشن Extraction (۲) فالج معقوفہ

نوٹ۔ کبھی خلع کے معنی صورت بدلنے کے بھی آتے ہیں۔ اور گاہے اس فالج پر جو نصف بدن پر مع نصف چہرہ کے گرے خلع کا لفظ بولا جاتا ہے +

**خَلعُ الترقوہ** (ع) ہنسلی اتر جانا +

**خَلعُ الرّکبہ** (ع) گھٹنا اتر جانا +

**خَلعُ الفک** (ع) جبڑا اتر جانا۔ جمہائی لینے کی صورت میں بعض اوقات جبڑا اتر جاتا ہے جس سے انسان کا منہ کھلے کا کھلا رہ جاتا ہے۔ اور دانت برابر نہیں بیٹھتے

**خَلعُ المثانہ** (ع) مثانہ کا سرک جانا۔ مثانہ کا اپنی جگہ سے بے جگہ ہو جانا +

**خَلعُ المرفق** (ع) کہنی اتر جانا کہنی سے ہاتھ اتر جانا +

**خَلعُ المنکب** (ع) شانہ اتر جانا۔ مونڈھا اتر جانا +

**خَلعُ الورک** (ع) کولھا اتر جانا +

**خَلفہ** (ع) پیچھے۔ بنسل۔ سب سے چھوٹی پسلی +

**خِلْف** (ع) پستان۔ چوچی۔ اسہال معدی +

**خِلْفَہْ** (ع) } لغوی معنی اختلاف کرنا۔ خلاف
**خِلْفَتْ** (ر) } کرنا۔ اصطلاح طب میں

معدہ کی ایک بیماری ہے۔ جس میں غذا عادت کے موافق پیٹ میں نہیں ٹھہرتی۔ پس کبھی تو دستوں کی صورت میں جلد ہی خارج ہوجاتی ہے۔ اور کبھی دیر سے اور کبھی کئی دفعہ میں تھوڑی تھوڑی ہوکر نکلتی ہے پھر کبھی ہضم شدہ ہوتی ہے۔ اور کبھی فاسد اور خام۔ خلفہ اور ذرب و ہیضہ کا فرق دیکھو ذرب میں +

**خُلْفَہْ** (ع) بیماری کے سبب بھوک کا جاتا رہنا

**خِلْفِیْ۔ خِلْفِیَہ** (ع) عقبی۔ پچھلی۔ پچھلا۔ پیچھے کی +

**خُلْق** (ع) خو۔ عادت۔ مروّت۔ خُلق نفس کے اُس ملکہ کا نام ہے۔ جو اس بات کا تقاضا کرتا ہے۔ کہ کوئی فعل نفس سے بلا فکر و تامل آسانی سے صادر ہو +

**خِلْقَتْ** (ع) پیدائش۔ حقیقت۔ صورت +

**خَلَلْ** (ع) لغوی معنی رخنہ۔ فتور۔ جھری۔ اصطلاح تشریح میں اعضاء کی ساخت کا درمیانی رخنہ یا فاصلہ یا سوراخ یا چھید جمع خلال۔

(ا) انٹرسٹائیسز Interstices

**خَلَلُ الْاَعْضَاء** (ع) اعضاء کی ساخت کے درمیانی رخنے یا خانے +

**خَلَلُ الْبَصَر۔ خَلَلُ النَّظَر** (ع) خرابی نظر۔ نظر کی خرابی۔ یہ ایک قسم کا مرکب خلل بصارت ہے جس میں آنکھ کی ایک سمت کی نظر تو درست ہوتی ہے لیکن دوسری سمت میں قریب نظری یا بعید نظری کی شکایت ہوتی ہے۔ متقدمین اطباء نے اس مرض کا علیحدہ ذکر نہیں کیا۔ بلکہ ایک قسم کا ضعف بصر سمجھا ہے (ا) ایسٹگماٹزم Astigmatism

**خَلَلُ الْعَقْل** (ع) } فتور عقل۔ خلل دماغ۔ عقل
**خبال** (ر) } کی خرابی۔ پاگل پن +

الائی نیشن Alienation

**خِلْم** (ع) ناک کی رینٹھ +

**خُلُوّ** (ع) خالی جگہ ہونا۔ خالی جگہ +

**خُلُوِّ بَاطِنی** (ع) کسی چیز کا اندرونی جوف یا خول

**خُلُوْرُوز** (ع) } سبز بھس۔ یہ ایک قسم کا نقص
**مرض اخضر** (ر) } الدم یا انیمیا ہے۔ جس میں

سُرخ دانہائے خون کی تعداد اور نیز ان میں سُرخی خون کی مقدار کم ہوجاتی ہے۔ اور مریض کا رنگ زردی مائل سبز ہوجاتا ہے جس مناسبت سے اطباء مصر اس کو مرض اخضر کہتے ہیں +

(ا) کلوروسس Chlorasis

گرین سکنیس Green Sickness

نوٹ۔ گرین سکنیس کے معنی ہیں مرض اخضر یا سبز بیماری +

**خُلُوْل** (ع) لاغر و دُبلا ہونا +

خُلوَہ (ع) } کسی عضو مرکب کا چھوٹے سے
نُصَیص (ر) } چھوٹا جزو یا حصہ۔ ایسے چند
اجزاء یا حصص کے ملنے سے عضو بنا کرتا ہی
(ا) ایکی نس Acinus

خُلیَّہ (ع) } ایک چھوٹا سا دانہ یا ذرہ جسم
کُرَیَّہ (ر) } کی ہر ایک نسیج یا ساخت (ٹشیو)
ایسے ہی ذرات کے باہم ملنے سے بنتی ہی۔
(ا) سیل Cell

خَلِیفَہ (ع) قائم مقام۔ بدل +

خَلِیفَۃُ الدِّماغ (ع) نخاع یعنی حرام مغز +

خُمَار (ع) مستی۔ بقیہ۔ شراب کے بخوبی ہضم نہ ہونے سے جو فضلہ معدہ میں باقی رہ جائے

خَمَّار (ع) می فروش۔ کلال +

خُمَال (ع) لنگ ہونا۔ لنگڑا ہونا +

خَمَّال (ع) } عطائیں۔ اہل مصر ان لفظوں
غشیم } کو جاہل بعیان طبابت کے
لئے استعمال کرتے ہیں +

خُمُود (ع) آنچ کم ہو جانا۔ حرارت کا کمزور پڑجانا بیہوش ہونا۔ بخار کا ہلکا پڑجانا +

خَمر (ع) لغوی معنی پوشیدہ کرنا۔ چھپانا۔ ڈھانک لینا۔ اصطلاحی معنی شراب +
(ا) وائن Wine سپرٹ Spirit
نوٹ۔ چونکہ شراب عقل اور ہوش وحواس کو پوشیدہ کرلیتی ہے۔ اس مناسبت سے اس کو خمر کہتے ہیں +

خمر کے مترادفات۔ رَاح۔ رَحِیق
عُقَار۔ قَہوَہ۔ طِلَا۔ مُل۔ مُدَام
عُرقُف۔ سُلَاف۔ سَمُوس۔ صَہبَاء
یہ سب شراب کے ہم معنی ہیں +

خُمرِیَّہ (ع) شراب کشی کا آلہ +

خَمُص (ع) بھوک سے لاغر ہونا (۲) ورم کا کم ہونا یا تحلیل ہونا +

خَمط (ع) گوشت بھوننا۔ پاؤ ابالنا +

خَمل (ع) رواں۔ ریشہ۔ چنٹیں +

خَملُ الدِّماغ (ع) شبکۃ الدماغ کی وہ خونی رگیں جو دماغ میں داخل ہوتی ہیں +
(ا) ٹومینٹم سریبرائی Tomentum Cerebri

خَملُ المِعدَہ (ع) معدہ کی چنٹیں جو خالی معدہ میں اس کی اندرونی لعابدار جھلی کے طبق میں پائی جاتی ہیں (ا) روجیز
(۲) چھوٹی چھوٹی گلٹیاں جو معدہ کے اندرونی دو طبقات میں پائی جاتی ہیں۔ اور ان میں رطوبت پیدا ہو کر ہضم میں مدد دیتی ہی
(ا) گیسٹرک فالیکلز Gastric Follicles

خُمُول (ع) } لغوی معنی سستی۔ اصطلاحی
نُعَاس (ر) } معنے جھپک۔ اونگھ۔ غنودگی۔
(ا) ڈروزی نیس Drowsiness

خُمُولُ البَصر (ع) ضعف بصر۔ بینائی کی کمزوری نظر کی کمزوری +

خِمِّیر (ع) دائم الخمر۔ وہ شخص جو ہمیشہ شراب

پیا کرتا ہو۔

**خَمِیرَہ** (ع) (۱) خمیر (۲) معجون کی ایک قسم جس کا قوام معجون کی نسبت ذرا پتلا ہوتا ہے +
(۲) فرمنٹ Ferment بمعنی خمیرہ

**خَمِیط** (ع) گوشت بریان ۔ بھنا ہوا گوشت +

**خَنَابَتَان** (ع) ناک کے دونوں جانب ۔ ناک کے دونوں طرف +

**خُنَادِیقُ الْاَنْف** (ع) ناک کے دو ناہموار اور بیڈول غار یا گڑھے جو بیرونی ناک سے لے کر حلقوم تک واقع ہیں +

**خَنَازِیر** (ع) ریش خوک ۔ کنٹھ مالا مشہور مرض ہے ۔ یہ درحقیقت ایک قسم کے چھوٹے چھوٹے اورام یا ابھار ہیں ۔ جو بلندی اور ڈُبنے میں سلعہ (رسولی) کی مانند ہوتے ہیں ۔ اور عموماً نرم گوشت بالخصوص گردن اور بغل میں ظاہر ہوتے ہیں ۔ یہ اکثر متعدد اور ایک ہی غلاف میں ملفوف ہوتے ہیں لیکن کبھی سلعہ کی طرح ہر ایک کا غلاف جداگانہ ہوتا ہے ۔ اور چونکہ اس کا مادہ خبیث ہوتا ہے ۔ اس لئے جلد متقرح (زخمی) ہو جاتا ہے ۔ اور دیکھنے میں ایسا معلوم ہوتا ہے ۔ گویا کچا انجیر پھٹا ہوا ہے
(۱) سکرافیولا Scrofula

طبی نوٹ ۔ چونکہ اس مرض میں مریض کی گردن پھول کر خنزیر (سور) کی گردن کی طرح ہو جاتی ہے ۔ اس لئے عربی میں اس کو خنازیر کہتے ہیں ۔ لفظ سکرافیولا کی بھی تقریباً یہی وجہ تسمیہ ہے +

ڈاکٹری نوٹ ۔ متقدمین اطبا یونان و ہند اور متوسطین اطبا یورپ تو اس کو مرض سل سے جدا ایک مستقل مرض مانتے رہے ہیں ۔ لیکن تحقیقات جدیدہ سے محقق و معلوم ہوا ہے ۔ کہ مرض خنازیر کا باعث بھی درحقیقت مادہ سل (ٹیوبرکل) ہے یعنی یہ بھی ایک قسم کی سل ہے ۔ چنانچہ جب اس مادہ سل سے گردن کے غدود پھول جاتے ہیں تو اس کو طب میں خنازیر یا کنٹھ مالا اور ڈاکٹری میں سکرافیولا کہتے ہیں ۔ اور جب اسی مادہ سے پیٹ کے غدود ماساریقی پھول جاتے ہیں ۔ تو اس کو طب میں سل بطنی یا سل ماساریقی اور ڈاکٹری میں گلینڈیولر ٹیوبرکیولوسس یا ٹیبیس میسنٹریکا Tabes Mesenterica کہتے ہیں +

**خُنَاق** (ع) خبہ ۔ بادزہرہ ۔ لغوی معنی گلا گھٹنا دم گھٹنا ۔ اصطلاح طب میں ایک ورم جو اعضاء حلق یعنی لوزتین اور حلق و حنجرہ کے بیرونی عضلات یا مری کے بالائی عضلات یا حلق و حنجرہ کے اندرونی عضلات میں واقع ہوتا ہے ۔ جس کے سبب مریض کو کھانا پینا ۔ اور سانس لینا دشوار ہو جاتا

(۱) سی نَنگی Cynanche انجائنا Angina
سورتھروٹ Sore throat
طبی نوٹ۔ مختلف مقامات ورم اور شدت وخفت علامات کے لحاظ سے یہ مرض مندرجہ ذیل تین قسم کا ہوتا ہے (۱) خناق مطلق۔ (۲) ذبحہ (۳) خناق کلبی۔ چنانچہ ان تینوں قسموں کو ذیل میں بیان کیا جاتا ہے۔
ڈاکٹری نوٹ۔ سی نَنگی درحقیقت ایک یونانی لغت ہے جس کے معنی ہیں کُتے کا دم گھٹنا۔ چونکہ اس مرض کا مریض بھی دم گھٹے ہوئے کُتے کی طرح سانس لیتا ہے۔ اس لئے اس نام سے موسوم ہوا (۲) انجائنا کے لغوی معنی ہیں دم گھٹنا۔ ڈاکٹری اصطلاح میں یہ لفظ اب ہر اُس مرض کے لئے جس میں مریض کا دم گھٹنے لگے۔ یعنی اعضا حلق کی بیماریوں میں جس میں مریض کا دم گھٹنے لگے۔ بولا جاتا ہے۔
(۳) خناق مطلق۔ اس میں لوزتین اور حلق کے وہ خارجی عضلات جو منہ اور زبان کے قریب ہیں متورم ہوجاتے ہیں۔ مریض اگر منہ کھول کر زبان باہر نکالے تو ورم صاف طور پر نظر آتا ہے (۲) ٹانسلائیٹس Tons Ilitis کوئنسزی Quinsy
نوٹ جب ورم لوزتین میں پیپ پڑ جائے۔ صرف اُسی حالت میں کوئنسزی کا لفظ بولا جاتا ہے۔
فائدہ۔ جدید اطبا مصر اب اس قسم کے خناق کو التہاب اللوزتین (ورم اللوزتین) کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ چنانچہ ڈاکٹری لفظ ٹانسلائیٹس اسی مفہوم کو ادا کرتا ہے
(۲) ذُبحہ۔ اصطلاح طب میں خناق کی ایک بری قسم ہے۔ جس میں حلق کے دونوں طرف کے عضلات اور کبھی مری کے بالائی سرے کے دونوں عضلات میں ورم ہوجاتا ہے۔ اس ورم کا خاصہ ہے۔ کہ گلے دونوں کانوں کے درمیان سُرخ طوق کی مانند نظر آتا ہے (۲) سی نَنگی Cynanche کرُوپ Croup
نوٹ۔ جدید مصر ذبحہ کو عام قرار دے کر خناق کے قائمقام استعمال کرتے ہیں۔ اور شیخ بھی ذبحہ کو عام قرار دے کر اُس کو خناق کا مرادف مانتا ہے۔ اور یہی زیادہ صحیح ہے۔ دیگر اقسام دیکھو ذبحہ میں۔
فائدہ۔ بقول متقدمین اطبا ذبحہ کی خاص علامت یہ ہے۔ کہ اُس میں مریض کی آواز کم و بیش بیٹھ جاتی ہے۔ کھانا اور کلام کرنا سخت دُشوار ہوجاتا ہے۔ اگر مریض کبھی غذا کو نگلنا چاہے۔ تو وہ ناک کے راستہ نکل جاتی ہے منہ سے لُعاب جاری ہوتا ہے۔ اور آنکھیں اُبھر آتی ہیں۔

(۳) خناق کلبی - لغوی معنی کتے کا خناق -
اصطلاح طب میں خناق کی ایک سخت و شدید قسم ہے - جس میں حلق و حنجرہ کے اندرونی عضلات متورم ہو جاتے ہیں - ورم کی زیادتی اور مرض کی شدت سے مریض کی زبان کتوں کی طرح منہ سے نکل آتی ہے - جس لحاظ سے اس کو خناق کلبی کہتے ہیں - اس کے عوارض و شدائد ذبحہ سے بھی سخت و قوی ہوتے ہیں - اس کا مریض ادویہ و اغذیہ حتیٰ کہ رقیق و سیال چیزوں کو بھی حلق سے اتارنے سے معذور رہتا ہے - (۱) سی ننکی میلگنا

Cynanche Maligna

Oedema Glottidis اُڈیما گلاٹیڈس

**خُنَاق وَبَائی** (ع) یہ ایک شدید متعدی وبائی خناق ہے جس میں تالو حلق اور حنجرہ کے اندر ورم ہو کر ایک کاذب جھلی پیدا ہو جاتی ہے - اور مریض نہایت کمزور ہو جاتا ہے اس مرض کا باعث ایک خردبینی کیڑا ہے جس کو جرثومہ خناق وبائی (ڈفتھیریا بیسی لس) کہتے ہیں (۱) ڈفتھیریا Diphtheria

**خُنَان** (ع) ناک کا مرض - ناک کی بیماری +

**خنب** (ع) زانو یا ران کا اندرونی رخ گھٹنے کا اندرونی حصہ - جدھر کو گھٹنا مڑتا ہے - پسلیوں یا انگلیوں کی درمیانی کشادگی +

**خُنبُعَہ** (ع) دونوں مونچھوں کے درمیان کا شگاف

**خُنثہ** (ع) گنگناہٹ - غلاف حشفہ یعنی گھونگھٹ

**خُنثیٰ** (ع) نر و مادہ - خواجہ سرا - ہیجڑا جس میں مرد و عورت دونوں کی علامت ہو یا دونوں کی نہ ہو - جمع خناثیٰ +

(۱) ہرمفروڈائٹ Hermaphrodite

**خَنجَری** (ع) غضروف خنجری - خنجر کی مانند کرتی سینہ کی ہڈی کا نچلا حصہ - جو فم معدہ یا کوڑی کے مقام پر واقع ہے (۱) انسیفارم کارٹیلج

Ensiform Cortilage

نوٹ کبھی سینہ کی پوری ہڈی کو جو کہ خنجر کے مشابہ ہوتی ہے عظم خنجری کہا جاتا ہے +

**خِنصَر** (ع) کالوچ چھنگلیا - کن انگلی - چھوٹی انگلی جمع خناصر (۱) لٹل فنگر Little Finger

**خِنفِیر** (ع) بوڑھی عورت جس کے چہرہ کا گوشت اور پپوٹے لٹک آتے ہوں +

**خَنق** (ع) } گلا گھونٹنا - گلا گھٹنا - تطبیق کے
اختناق (ع) } لئے دیکھو اختناق +

(۱) سٹرینگولیشن

**خُنق بالوَہَق** (ع) پھانسی لگنا - گلے میں پھندا لگنا (۱) ہینگنگ

**خَنِق** (ع) مخنوق - گلا گھونٹا ہوا +

**خُنُوز** (ع) گوشت کا بگڑ جانا +

**خُنبِیز** (ع) شوربہ میں بھگو کر نرم کی ہوئی روٹی تفصیل کے لئے دیکھو ثُرُوم +

**خَوَاء** (ع) خول - خالی جگہ - دو چیزوں کے درمیان

کی کشادگی یا خلو۔ دونوں پاؤں کے درمیان خلو معدہ یعنی معدہ کا خالی ہونا ۔

**خواب و بیداری** (ف) سونا و جاگنا۔ اسباب ستہ ضروریہ میں سے ایک سبب ہے تفصیل کے لئے دیکھو ستہ ضروریہ ۔

**خُوَالِف** (ع) } وضع حمل یا بچہ پیدا ہونے کے
آلام بعد الولادت } بعد کے درد۔ زچہ کے درد۔
(ا) آفٹر پینز Afterpains

**خُوذَہ** (ع) } سارے سر کا درد۔ دردِ سر
خُوذِیَہ (ر) } کی ایک قسم ہے۔ جو سارے
خُوذہ (ر) } سر میں ہوتی ہے۔ یہ ایک
خودیہ (ر) } قسم کا شدید درد ہے جو سارے
بیضہ (ر) } سر میں ہوتا ہے۔ اس کے
صداع بیضہ } مریض کو آواز اور روشنی کی برداشت نہیں ہوتی۔ اور وہ تنہائی اور تاریکی پسند ہو جاتا ہے۔ اور اُس کو ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ جیسے اس کا سر ہتھوڑے سے کوٹا جاتا ہے (ا) میگرین Migraine

خوذہ و بیضہ کا فرق دیکھو بیضہ میں ۔

**خُورمَہ** (ع) ناک کا آگا۔ ناک کا بانسہ ۔

**خُورِیا** (ع) معرب کوریا۔ رعشہ (ا) کوریا

**خُوشَان** (ع) تثنیہ ہے خوش کا ہر دو نہیگاہ۔ دونوں کوکھیں ۔

**خُوص** (ع) آنکھ کا پیچھے دب جانا ۔

**خَوض** (ع) غوطہ لگانا۔ فکر کرنا۔ سوچنا ۔

**خَوف** (ع) ڈر۔ ڈرنا۔ کھٹکا ۔

**خَوفُ المَرَض** (ع) مرض سے ڈرنا۔ وہمی طور پر خود کو بیمار سمجھنا (ا) نوسوفوبیا Nosophobia
نوسومینیا Nosomania

**خَوفُ المَکان** (ع) کسی ویرانے یا اُجاڑ مقام میں جانے سے ڈرنا۔ یا اُس کا تصور کرنے سے خوف کھانا ۔
(ا) اگورے فوبیا Agoraphobia

**خَوفُ المَوت** } موت یا مُردوں سے ڈرنا۔
خَوفُ المَوتٰے } یہ ایک قسم کا مالیخولیا ہے۔ جس میں مریض پر موت کا خوف غالب ہوتا ہے۔ یا وہ مُردوں سے ڈرنے لگتا ہے (ا) نیکروفوبیا Necrophobia

**خَوفُ النُّور** } روشنی سے ڈرنا۔ چُندھیانا۔
بُغض العین } روشنی کے سبب آنکھوں میں چکا چوند پیدا ہونا ۔
(ا) فوٹوفوبیا Photophobia

**خَیاشیم** (ع) دونوں نتھنوں کی انتہا (ا) گلز Gills

**خِیَاطَت** (ع) سینا۔ پرونا۔ ٹانکے لگانا (ا) سیون۔ ٹانکے (ا) سیوچریشن Suturation

**خِیَاطَتُ الجُرح** (ع) زخم کو سینا۔ زخم میں ٹانکے لگانا۔ زخم کے ٹانکے ۔
(ا) سیوچر Suture

**خَیال** (ع) صورتوں کو یاد رکھنے والی قوت۔ یہ ایک دماغی قوت ہے۔ جو حس مشترک

کی محسوس کی ہوئی صورتوں کو غائب ہونے کے بعد محفوظ رکھتی ہے۔ اور حس مشترک کا خزانہ ہے محل اس کا مقدم دماغ کا پچھلا حصّہ ہے + (۱) تھنکنگ

خیال اور متخیلہ کا فرق۔ مقدم دماغ میں مختلف صورتوں کو یاد اور محفوظ رکھنے والی قوت خیال کہلاتی ہے۔ اور ان صورتوں سے تعلق رکھنے والی معانی جزیہ میں تصرف کرنے والی قوت متخیلہ کے نام سے موسوم ہوتی ہے +

خیالات (ع) | تخیلات (ع) | اخیلۂ ضوئیہ (ع) } خیالات چشم۔ آنکھ کے ترمرے۔ آنکھوں کے سامنے مختلف رنگ کے چھوٹے چھوٹے نقطوں یا چھوٹی چھوٹی چیزوں مثلاً مکھی و مچھر و بھنگے وغیرہ کی شکلوں کا نظر آنا (۱) مسکی والی ٹینٹیز

Musce Volitantes

نوٹ۔ خیالات دو قسم کے ہوتے ہیں۔ (۱) منذرہ جو نزول الماء (موتیابند) کے پیدا ہونے کا خوف دلاتے ہیں۔ غیر منذرہ جو نزول الماء کا خوف نہیں دلاتے بلکہ کسی اَور حالت کے تابع ہوتے ہیں اسی قسم کے خیالات ڈاکٹری میں قصر البصر کی علامات مخصوصہ خیال کئے جاتے ہیں +

خیالات منذرہ و غیر منذرہ کا فرق۔ علامہ ارزانی کا قول ہے۔ کہ خیالات منذرہ عموماً ایک آنکھ میں ہوتے ہیں بشرطیکہ دوسرے طبقات و رطوبات چشم میں کوئی اَور خرابی اور بیماری نہ ہو۔ اگر دونوں آنکھوں میں بھی ہوں تو یکے بعد دیگرے یعنی آگے پیچھے ہوتے ہیں۔ علاوہ بریں جن خیالات کو چھ ماہ کا عرصہ گزر جائے۔ اور نزول الماء پیدا نہ ہو۔ وہ عموماً غیر منذرہ ہوتے ہیں +

خَیرجِیل (ع) | خَیرجَل (ر) } بدھ۔ باگھی (۱) بیوبو Bubo
نوٹ۔ یہ درحقیقت کنج ران کے غدد جاذبہ کا ورم ہے۔ بیوبو درحقیقت عام غدد جاذبہ بالخصوص کنج ران و بغل کے غدد جاذبہ کے ورم پر بولا جاتا ہے +

خَیرمُہ (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے ایک مثقال یا ڈیڑھ تولہ کے +

خَیرحُونبہ (ع) وہ فاسد زخم جو مشکل سے مندمل اور اچھا ہو +

خَیشُوم (ع) نتھنوں کا بالائی حصّہ۔ جمع خیاشیم (۱) گل Gill برنکی Bronchi

نوٹ۔ انگریزی میں ان دونوں لفظوں کا اطلاق مچھلی کے گلپھڑوں پر بھی ہوتا ہے

خَیط (ع) دھاگا۔ ڈورا (۱) تھریڈ Thread

خَیطُ الرَّقبہ (ع) گردن کا حرام مغز۔ وہ حرام مغز جو گردن کے مہروں میں واقع ہے +

خِیلان (ع) جمع ہے خال کی جس کو اردو میں تل کہتے ہیں۔ یہ سیاہی مائل تل کی مانند چھوٹے داغ ہوتے ہیں۔ جو عموماً خسلاں

اور دیگر حصص جسم پر ہوتے ہیں (ا) فرنیکلز

**خیم** (ع) عادت۔ خصلت ٭

**خیمۃ المخ** (ع) اُمّ غلیظ یعنی دماغ کے بالائی پردہ کا وہ حصہ جو چھوٹے اور بڑے دماغ کے درمیان حائل ہوتا ہے ٭ (ا) ٹنٹوریم سیری بیلائی Tentorium Cerebelli

# د

**داء** (ع) مرض۔ آفت۔ علت۔ دکھ۔ درد۔ بیماری جمع اَدْوَاء (ا) ڈیزیز Diseases لیزن Lesion

**داء۔ عیاء۔ مرض۔ الم اور وباء کا فرق۔** داء ہر ایک ظاہری و باطنی بیماری و عیب کو کہتے ہیں عیاء مرض لا دوا کو کہا جاتا ہے۔ وباء عام بیماری کو کہتے ہیں مرض اُس بیماری یا خرابی کو کہتے ہیں جو عام بدن میں پائی جائے۔ الم کا شمار امراض میں نہیں کیا جاتا بلکہ وہ اعراض میں داخل ہے۔ چنانچہ متقدمین اطباء نے الم کو سلسلۂ امراض میں داخل نہیں کیا لیکن جدید مصری اطباء الم کو وجع کے معنے میں لیتے ہوئے اس کو سلسلہ امراض میں داخل کرتے ہیں جیسے الم الکبد وغیرہ ٭

**داء الاسد۔ جذام** (ع) لغوی معنی شیر کی بیماری اصطلاحی معنے کوڑھ۔ تفصیل کے لئے دیکھو جذام (ا) لپری Leprosy

**داء الافرنجی** (ع) آبلہ فرنگ۔ باد فرنگ۔ آتشک دیکھو داء الزہرہ ٭

**داء البولینا** } مرض بول۔ پیشاب کی بیماری

**تسمم بولی** } پیشاب کا زہر۔ اس مرض میں پیشاب کے زہریلے مادے خون میں جذب ہوکر تشنج ہذیان اور بیہوشی وغیرہ ردی علامات پیدا کرتے ہیں (ا) یوریمیا Uremia

نوٹ۔ متقدمین اطباء نے مستقل طور پر اس مرض کا ذکر نہیں کیا ٭

**داء الثعلب** (ع) لغوی معنی لومڑی کی بیماری اصطلاح طب میں بالخورہ۔ بالچر۔ یہ ایک بیماری ہے جس میں بالعموم سر۔ ابرو۔ اور داڑھی اور کبھی تمام بدن کے بال گرنے لگتے ہیں۔ اور چونکہ یہ بیماری اکثر لومڑی کو لاحق ہوتی ہے۔ اس لئے اس مرض کو اس نام سے موسوم کیا (ا) ایلوپیشیا Alopecia

**داء الجمود** (ع) مرض جمود تفصیل کے لئے دیکھو جمود

**داء الحیۃ** (ع) لغوی معنی سانپ کی بیماری اصطلاح طب میں ایک مرض ہے جس میں عموماً سر داڑھی اور ابرو کے بال اور کبھی تمام بدن کے بال گرنے لگتے ہیں۔ اور ساتھ ہی اُس مقام سے باریک کھال سانپ کی کینچلی کی صورت اُترتی ہے ٭ (ا) ایلوپیشیا فرفوریسیا Alopecia Furfuracea

داءُ الثعلب اور داءُ الحیّہ کا فرق جیسا
کہ مذکور ہوا - ان دونوں امراض میں علامت
فارقہ یہ ہے - کہ داء الثعلب میں صرف بال
ہی گرتے ہیں - اور داء الحیہ میں بالوں کے
علاوہ سانپ کی کینچلی کی طرح جلد بھی اُکھڑتی ہے

**داءُ الحَرقفہ** (ع) | مرض سرین - کولھے کا مرض -
مرض الورک (ع) | کولھے کا درد - چوتڑ کا درد -
(ا) ہپ جائنٹ ڈیزیز Hip Joint Diseases
کاکسیلجیا Caxalgia
ڈاکٹری نوٹ - اس مرض کا باعث
مادہ سل ہوتا ہے - جو کولھے کے جوڑ میں
جمع ہو کر اس مرض کو پیدا کر دیتا ہے +

**داءُ الحَفر** (ع) | دانتوں کی جڑ کی بیماری - اس
اَشکَربُوط (ر) | مرض میں مسوڑوں سے خون
لِثہ دامیہ | آتا ہے (ا) سکاربیوٹس
Scurvy سکروی Scorbutus
نوٹ - ماہیت مرض دیکھو لثہ دامیہ میں +

**داءُ الخنازیر** (ع) لغوی معنی سور کی بیماری - اور
خنازیر (ع) | اصطلاح طب میں کنٹھ مالا
چونکہ یہ مرض سور میں زیادہ ہوتا ہے - اس
لئے اس نام سے موسوم کیا گیا +
(ا) سکرافیولا Scrofula
ماہیت مرض اور تفصیل کیلئے دیکھو خنازیر +

**داءُ دَفین** (ع) مرض مخفی - مرض پوشیدہ -
پوشیدہ بیماری - ایسی بیماری جو ظاہر نہ ہو +

**داءُ الذئب** | لغوی معنی بھیڑیئے کی بیماری
اَلذِّئب | اصطلاح طب میں ایک قسم
قَرانِص | کے بثور غریبہ ہیں - جو اکثر چہرہ
شیلم | اور ناک میں مادہ سل سے پیدا
ہوتے ہیں - اور جلد پھیلتے اور بڑھتے ہیں
کبھی لب اور ناک کے اندر تک سرایت
کر جاتے ہیں - اور بعض اوقات چہرہ اور
ناک کے علاوہ جسم کے دیگر حصص میں بھی
پائے جاتے ہیں +
(ا) لیوپس ولگیرس Lupus Vulgaris
نوٹ - چونکہ اس مرض میں مقام مرض کی
صورت ایسی خراب ہو جاتی ہے - جیسے
بھیڑیے کے پنجہ مارنے سے - اس لئے اس
کو اس نام سے موسوم کیا گیا - تفصیل کے
لئے دیکھو شیلم +

**داءُ الرقص** | لغوی معنی مرض رقص - اصطلاح
رَعشہ | طب میں رعشہ - یہ ایک مرض
اِرتعاش | ہے - جس میں حرکات ارادی
حرکات غیر ارادی کے ساتھ مختلط ہو جاتی
ہیں - یا جسم کے ایک یا دونوں جانب
کے اختیاری عضلات میں بلا ارادہ
غیر منتظم حرکات واقع ہوتی ہیں +
(ا) کوریا Chorea
نوٹ - کوریا کے لغوی معنی ہیں رقص ناچ
کے - چونکہ اس مرض کے مریض سے بلا ارادہ

یسی حرکات ہوتی ہیں گویا وہ ناچتا ہوا معلوم ہوتا ہے اسلئے اس کو اس نام سے نامزد کیا گیا اور جدید اطبا مصر نے اسکو داء الرقص سے موسوم کیا +

**دَاءُ الزُّہرِی** ع | لغوی معنی مرض زہرہ ۔ اصطلاح طب میں آبلۂ فرنگ ۔ باد فرنگ آتشک ۔ کوفت ۔ گرمی +

داء الافرنجی (د) مرض زہری (ہ) | (۱) وینیریل ڈیزیز Venerial Diseases
انجیل (د) زہری (د) | سفلس Syphilis

ہارڈ شینکر Hard Chancer

نوٹ ۔ چونکہ قدیم یونانیوں کا یہ عقیدہ یا وہم تھا ۔ کہ جب اہل سیتانی نے اُن کے ملک پر حملہ کیا ۔ تو ان کی محبت کی دیوی وینس (زہرہ) نے ان حملہ آوروں میں بطور سزا یہ مرض پیدا کر دیا ۔ اس لئے یہ وینیرئل ڈیزیز یعنی مرض زہرہ کے نام سے موسوم کیا گیا تحقیق کے لئے دیکھو آبلہ فرنگ +

**دَاءُ الضِّفدَع** ع | (ع) لغوی معنی مینڈک کی بیماری ضفدع اللسان | ایک مرض ہے جس میں زبان کے نیچے مینڈک کی شکل کی گلٹی پڑ جاتی ہے

(۱) رینیولا Ranula

**دَاءُ ظَبی** (ع) بے عیب ۔ بے مرض +

**دَاءُ عُضَال** (ع) مرض صعب ۔ مرض شدید شدید بیماری ۔ سخت دکھ +

**دَاءُ عَیَاء** (ع) مرض لا علاج ۔ لاعلاج بیماری

**دَاءُ الفِیل** (ع) فیلپا ۔ یہ ایک مشہور بیماری ہے جس میں پاؤں بمعہ پنڈلی کے پھول کر ہاتھی کے پاؤں کے مشابہ ہو جاتا ہے +

(۱) ایلی فنٹائیسس Elephantiasis

ڈاکٹری نوٹ ۔ یہ ایک مزمن مرض ہے جس میں عروق جاذبہ کے مسدود ہو جانے سے جلد اور اُس کے نیچے کی ساخت ماؤف ہو کر موٹی ہو جاتی ہے ۔ یہ مرض زیادہ تر اعضا اسفل بالخصوص ٹانگوں اور فوطوں میں ہوتا ہے ۔ اور بعض ممالک حارہ میں یہ مرض مقامی ہوتا ہے ۔ ایسے مریضوں کے خون میں ایک خاص قسم کا کرم پایا جاتا ہے جو اس مرض کا باعث خیال کیا جاتا ہے

(۲) ایلی فنٹائیسس کے لغوی معنی ہیں داء الفیل (ہاتھی کی بیماری) ۔ یہ لفظ متقدمین اطبا یونان نے عربی لفظ داء الفیل کی بجائے وضع کیا تھا ۔ لیکن وہ اس مرض کو جذام پر بولتے تھے ۔ کیونکہ اس میں بھی مریض کی جلد ہاتھی کی جلد کی مانند ہو جاتی ہے ۔ مگر برخلاف ازیں اطبا عرب داء الفیل کو مرض فیلپا کے لئے استعمال کرتے تھے جس کی ماہیت اوپر بیان کی گئی ہے ۔ پس اس اشتباہ کو رفع کرنے کے لئے جدید اطبا مصر نے دو لفظ وضع کئے ہیں ۔ (۱) داء الفیل عربی جو فیلپا پر بولا جاتا ہے (۲) داء الفیل یونانی جو جذام پر اطلاق کیا جاتا ہے +

داء الفیل اور دوالی کا فرق۔ دوالی کا مادہ صرف رگوں میں ہی محدود رہتا ہے لیکن داء الفیل کا مادہ رگوں سے گزر کر اکثر گوشت میں بھی سرائت کر جاتا ہے ÷

دَاءُ الْفِیْل عَرَبِی۔ فیلپا (ا) ایلی فنٹائیسس اریبیم
Elephantiasis Arabium

دَاءُ الْفِیْل یُونَانِی۔ جذام۔ کوڑھ (ا) ایلی فنٹائیسس گریکورم
Elephantiasis Gracorum

دَاءُ الْفِیْل مُخَدِّر (ع) جذام مخدر۔ سن بھری کوڑھ (ا) انس تھیٹک لپرسی
Aneasthetic Leprosy

دَاءُ الْکَلْب (ع) جنون کلبی (اُ) یہ ایک قسم کا جنون ہے۔ جس میں مریض اپنے آپ کو کتا خیال کرنے لگ جاتا ہے۔ یا اس کی خصلت کتے کی سی ہو جاتی ہے۔ یعنی کبھی تو وہ نہایت تُندخو اور غضب ناک ہو جاتا ہے۔ اور کبھی کتوں کی مانند نہایت چاپلوسی اور خوشامد کرنے لگ جاتا ہے۔ (ا) سی نن تھروپی
Cynanthropy

نوٹ۔ کَلْب وکَلِب اور کَلَب نیز دَاءُ الْکَلْب ودَاءُ الْکَلَب کا فرق۔ (ا) کَلْب بمعنی کُتا (۲) کَلِب بمعنی باؤلا کتا (۳) کَلَب بمعنی ہلکاؤ یعنی باؤلے کتے کے کاٹنے کا مرض۔ پس دَاءُ الْکَلْب سے مراد ہے جنون کلبی جو اوپر بیان کیا گیا۔ اور داءُ الْکَلَب یا فقط کَلَب سے مراد ہے ہلکاؤ جو ذیل میں درج ہے

جس کو بعض متقدمین اطبا نے عضُ الکَلْب الکَلِب (باؤلے کتے کا کاٹنا) کی تحت میں بیان کیا ہے ÷

دَاءُ الْکَلَب (ع) کَلَب باؤلے کتے کی بیماری۔ ہلکاؤ یہ ایک شدید اور متعدی بیماری ہے۔ جو باؤلے کتے وغیرہ کے کاٹنے سے انسان میں ہو جاتی ہے۔ اس مرض کی شدت میں مریض سخت تشنج یا وحشیانہ حرکات کی حالت میں نہایت کمزور ہو کر یا دم بند ہو کر مر جاتا ہے ÷

اس مرض کا زہر مریض کے لعاب دہن میں ہوتا ہے۔ اور اس مرض کا باعث ایک خاص قسم کا خوردبینی کرم ہوتا ہے۔ جس کو جرثومۃ الکَلَب کے نام سے موسوم کرتے ہیں (ا) ہائیڈروفوبیا Hydrophobia لسّہ Lyssa ریبیز Rabies

نوٹ۔ اس مرض کے مریض کو عربی میں مکلوب کہتے ہیں ÷

دَاءُ الْکَلَب کاذب (ع) کَلَب کاذب جھوٹا ہلکاؤ۔ اس قسم کا ہلکاؤ باؤلے کتے کے کاٹنے سے پیدا نہیں ہوتا۔ بلکہ وہمی طور پر بعض مریضان اختناق الرحم میں ہلکاؤ کی علامات پیدا ہو جاتی ہیں۔ خصوصاً ایسے مریضوں میں کہ جن کو اس مرض کی علامات معلوم ہوں۔ یا جنہوں نے کسی مکلوب یعنی باؤلے کتے

کے کاٹے ہوئے مریض کو دیکھا ہو۔ اس قسم میں مرض ہلکاؤ کی علامات دیر تک رہتی ہیں لیکن اُن کے ساتھ بخار نہیں ہوتا۔ اور مناسب علاج کرنے سے مریض شفایاب ہو جاتا ہے

(۱) سیوڈوریبیز Pseudorabies

لسوفوبیا Lyssophobia

ہائیڈروفوبوفوبیا Hydrophophobia

دَاءُ المَفَاصِل (ع) / وجع المفاصل / حدار — جوڑوں کی بیماری۔ جوڑوں کا درد وہ گٹھیا۔ روماٹزم Rheumatism

نوٹ۔ قدیم کتب طبیہ میں یہ مرض وجع المفاصل کے نام سے مذکور ہے اور جدید مصری اطبا اسکو داء المفاصل اور حدار سے تعبیر کرتے ہیں +

دَاءُ المُلُوک (ع) لغوی معنی بادشاہوں کی بیماری اصطلاح طب میں اس لفظ کا اطلاق نقرس اور وجع مفاصل پر ہوتا ہے۔ کیونکہ یہ دونوں بیماریاں عموماً امیروں اور بادشاہوں کو عارض ہوتی ہیں۔ جو عیش و آرام کی زندگی بسر کرتے ہیں۔ جدید اطبا مصری داء الملوک کو مرض خنازیر پر اطلاق کرتے ہیں جس کا سبب یہ ہے کہ یورپ کے زمانہ جاہلیت میں یہ عام خیال تھا کہ اس مرض کے مریض کی گردن پر اگر بادشاہ وقت ہاتھ پھیرے تو وہ تندرست ہو جاتا ہے چنانچہ ۱۷۱۴ء سے پہلے بعض شاہان انگلستان اس عمل کو کرتے رہے ہیں (۱) کنگز ایول King's Evil

دَابِرَة (ع) ایڑی کا پٹھا۔ چوپایہ کے بازو پر کا ناخن۔ پرندوں کی پانچویں انگلی +

دَابِق (ع) چیپندہ چپکنے والی دوا۔ وہ دوا جو اپنی لزوجت وغیرہ کے سبب چپکتی ہو +

(۱) کلیمی Clammy

دَاحِس (ع) / داخس (ر) — کثر دمہ۔ بُنھری۔ بس گانٹھ۔ یہ ورم گرم ہے۔ جوکہ ناخن کی جڑ میں پیدا ہوتا ہے۔ اس میں شدت کا درد ٹیس اور تناؤ ہوتا ہے کبھی شدت درد سے بخار بھی ہو جاتا ہے +

نوٹ داحس مشتق ہے دحس سے جسکے معنی ہیں سوچنا (۱) پیرانیکیا Paronychia

انیکیا Onychia وٹلو Whitlow

فیلن Flon

دَارُ الشِّفَا (ع) / دار العجزہ (ر) / بیمارستان (ف) / مُستشفی (ع) / اسبتالیہ (ر) — شفاخانہ۔ بخستہ خانہ۔ بیمارخانہ ہسپتال۔ وہ مقام جہاں بیماروں کو رکھ کر ان کا علاج معالجہ کیا جائے (۱) ہاسپیٹل Hospital

انفرمری Infirmary

دَارِس (ع) زن حائضہ حیض والی عورت +

دَارَة (ع) محیط رخ چہرہ کا گرد (۱) چاند کا ہالہ

دَارُ العُلُوم طبیہ / جامع العلوم طبیہ — طبیہ کالج۔ وہ مقام جہاں علوم و فنون طبیہ کی مکمل تعلیم دیجاتی ہو (۱) میڈیکل کالج Medical College

دَاغِصَہ (ع) آئینہ زانو چپنی کی ہڈی۔ وہ
رضفہ (ر) چھوٹی سی گول ہڈی جو گھٹنے پر
ہلتی ہوئی معلوم ہوتی ہے (ا) پٹیلا Patella

دَافِع (ع) دفع یا دور کرنے والی۔ وہ دوا جو کسی
مادۂ مرض یا کیفیت کو دور کرے۔
(ا) ری پلسِو Repulsive

دَافِعَہ (ع) قوت دافعہ۔ وہ قوت جو فضلات غذا
کو جسم سے دفع کرتی ہے۔
(ا) ری پلشن Repulsion

دَالّ (ع) دلالت کرنے والی علامت۔ وہ علامت
جو کسی امر حاضر پر دلالت کرے۔ جیسے لمس
سے جسم کا گرم معلوم ہونا دلالت کرتا ہے جسم
کی گرمی پر۔ (ا) انڈی کینٹ Indicant

دَانقِطی (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے پونے
دو تولے یا اکیس ماشہ کے۔

دامغہ (ع) سر کی چوٹ جو بھیجے تک پہنچے۔ یعنی
جس میں سر کی ہڈی ٹوٹ جائے۔ اور بھیجا
زخمی ہو جائے۔

دَامِیَہ (ع) ایسی چوٹ جس سے خون بہ نکلے۔

دَانِق (ع) معرب ہے دانگ کا۔ جو ایک وزن
ہے برابر چھ رتی کے۔
نوٹ۔ بقول بعض دانگ کا وزن ایک ماشہ
یا نصف ماشہ یا چھ ماشہ یا چھ مثقال یا آٹھ
جو ہے۔ لیکن چھ رتی پر اکثر کا اتفاق ہے۔
جمع دوانیق۔

دَائِرَہ (ع) دائرہ۔ حلقہ۔ گھیرا۔ کنڈلا۔
ہالہ (ر) (ا) سرکل Circle

دَاقِی (ع) پیٹھ کی گریاں۔ پیٹھ کے منکے
دُوبی (ر) (ا) سینے کی پسلیاں اور پٹھے
رِدی (ر) (ا) ورٹبری Vertebra

دَایَہ (ع) دایہ۔ دائی۔ دائی جنائی۔ بچہ
قابلہ (ر) جنانے والی (ا) آبسٹے ٹرکس
Obstetrix
مڈوائف Midwife

دَبّ (ع) سرایت کرنا۔ دوا وغیرہ کا
دبیب (ر) جسم میں سرایت کرنا۔

دُبَابَہ (ع) یہ ردی قسم کا قلاع (جوشش دہن)
ہے۔ جو دہن کی عمیق ساخت میں سرایت
کر جاتا ہے۔

دُبُر (ع) مقعد۔ کون۔ پاخانہ کی جگہ۔
سُرج (ر) جمع دبور۔ ادبار۔
راست (ر) (ا) اے نس Anus

دِبِق (ع) لیسدار۔ لسدار چپچپی۔ چپکنے
لزج (ر) والی (ا) امپلاسٹک
Emplastic
کلیمی Clammy

دُبُوب (ع) گہرا غار۔ زخم کا شگاف۔ جس سے
خون بہے۔

دَبُور (ع) مغربی ہوا۔ پچھوا ہوا۔

دُبُوقَا (ع) گو۔ گوہ۔ آدمی کا پاخانہ۔

دُبَیلَہ (ع) بڑا پھوڑا۔ بڑا ورم جس میں پیپ
جمع ہو۔ ایک قسم کا بڑا ریم دار ورم یا پھوڑا

پھوڑا۔ جو اکثر گول شکل کا ہوتا ہے۔ اس میں
عموماً درد نہیں ہوتا۔ لیکن اگر اس کے اندر
کا مادہ متعفن ہو جائے۔ یا تیز دوا اُس کا استعمال
کیا جائے۔ تو پھر اس میں درد ہونے لگتا ہے
بعض کہتے ہیں۔ کہ دُبیلہ میں دو دُبیلہ یعنی
دو کیسے یا دو نہ تھیلی کی طرح ہوتی ہیں جن
میں سے باہر والی میں زرد آب بھرا ہوتا ہے
اور اندر والی میں مادہ فاسدہ یا غریبہ وغیرہ
(۱) ایبسس Abscess

دبیلہ اور خراج میں فرق۔ ایک بڑا ورم
جس میں پیپ جمع ہو۔ اور بلغمیت کے
سبب اس میں درد اور سوزش نہ ہو۔ وہ
دُبیلہ کہلاتا ہے۔ لیکن اگر وہ گرم ہو۔ اور
اس میں سوزش درد اور سرخی ہو تو پھر اُسے
خُراج کہتے ہیں۔

ڈاکٹری نوٹ۔ کسی ساخت یا عضو میں
پیپ جمع ہو جائے۔ تو اُسے ڈاکٹری میں
ایبسس کہتے ہیں۔ اور یہ اس طرح ہوتا
ہے کہ جسم میں کسی مقام پر ورم ہو کر اور
اس ورم کی اندرونی ساخت ضائع ہو کر
اُس میں ایک گڑھا بن جاتا ہے۔ جس میں
پیپ جمع ہو جاتی ہے۔

مذکورہ بالا طبی تعریف کے لحاظ سے
ڈاکٹری میں دبیلہ کو کرانک ایبسس یا
کولڈ ایبسس کہتے ہیں۔ اور خراج کو
ایکیوٹ ایبسس یا ہاٹ ایبسس
کہتے ہیں۔

دُبَیلہ منکوسہ (ع) اوندھا پھوڑا۔ گہرا پھوڑا
اس قسم کے پھوڑے میں مواد بہت گہرا ہوتا
ہے۔ پس جب تک اس میں گہرا شگاف
نہ دیا جائے۔ مواد خارج نہیں ہوتا۔

دُبَیلَۃُ الرَّحِم (ع) رحم کا پھوڑا (۱) یوٹرائن
ایبسس Uterine Abscess

دُبَیلَۃُ الکَبِد (ع) جگر کا پھوڑا (۱) ہیپے ٹک
ایبسس Hepatic Abscess

دُبَیلَۃُ المَعِدَہ / فلغمونی معدہ (ع) معدہ کا پھوڑا۔ یہ ورم
حقیقت معدہ کا ورم ہے۔
جس میں پیپ پڑ جاتی ہے۔ حمیات عفنہ
یعنی عفونتی بخاروں مثلاً پرسوت وغیرہ میں
معدہ کے اندر ورم ہو کر اس میں پیپ پڑ
جاتی ہے۔ یا اس میں قرحہ خبیثہ کے سبب
ایک یا دو بڑے بڑے پھوڑے بن جاتے
ہیں (۱) فلیگ مونس گیسٹرائی ٹس
Phlegmonous Gastritis
ایکیوٹ سپیوریٹو گیسٹرائی ٹس
Acute Suppurative Gastritis

دِثار (ع) اوپر کا لباس۔ وہ کپڑا جو دوسرے
کپڑے کے اوپر پہنا جائے۔ مثلاً کوٹ
چغہ۔ نوٹ جو کپڑا بدن سے لگا رہے۔
جیسے قمیص یا بنیان اُسے شعار کہتے ہیں۔

دُنّط (ع) زخم کو چیر کر اس کی آلائش نکالنا +

دُثّہ (ع) خفیف زکام ۔ خفیف ریزش +

دَجّال (ع) لغوی معنی مکار ۔ طبی اصطلاحی معنی عطائی ۔ بناوٹی یا جھوٹا حکیم +

(۱) ایمپرک Empiric (۲) کویک Quack

شارلیٹان Charlatan

دُجُوم (ع) خاموشی کے ساتھ رنج و غم برداشت کرنا ۔ نیز دیکھو حُزن +

دَحق (ع) رحم کا منی قبول نہ کرنا ۔ رحم کا بعد ولادت باہر نکل آنا +

دَحن (ع) } ڈٹا اور ناٹا آدمی ۔ جو توندیلا ہو
دُحون (ع) } بڑی توند والا +

دُحمُوق (ع) توندیلا آدمی ۔ بڑی توند والا +

دُخان (ع) دھواں (۲) بخارات زمین ۔ جمع دواخن اور ادخنہ +

دُخّان (ع) سگرٹ ۔ تمباکو ۔ چونکہ سگرٹ وغیرہ پینے سے بھی دھواں نکلتا ہے ۔ اس لئے جدید اصطلاح میں اس کو دُخان کہتے ہیں

دُخبش (ع) } بڑی توند والا ۔ توندیلا ۔ بڑے
دُخابش (ع) } پیٹ والا ۔ وہ شخص جس کا پیٹ بڑا ہو ۔ یا جس کی توند نکلی ہوئی ہو +

دُخن (ع) دھونی دینا ۔ دھوآں نکلنا ۔ دھندلا ہونا

دُخن (ع) دھوآں لگا ہوا کھانا ۔ دھواں سے خراب ہوا ہوا کھانا +

دُخنہ (ع) دھونی دینے کی چیز ۔ جیسے لوبان ۔ صندل ۔ اگر ۔ دھوپ وغیرہ جمع دُخن +

دُخُول (ع) داخل ہونا ۔ گھسنا ۔ اندر جانا +

(۱) پینی ٹریشن Penetration

دِرایت (ع) دانائی عقل و دانش ۔ فہم سمجھ +

دَرَجہ (ع) مرتبہ ۔ رتبہ ۔ پایہ ۔ سیڑھی کا ڈنڈا ۔ جمع درجات اور درج +

(۱) ڈگری Degree پائنٹ Point

نوٹ ۔ طب قدیم میں اس لفظ کا استعمال بالعموم ادویہ کی کیفیت برودت و حرارت وغیرہ کے اندازہ کے لئے مخصوص ہے لیکن طب جدید و طبیعات میں یہ مطلق برودت و حرارت کے اندازہ کے لئے مستعمل ہے متقدمین اطبا یونان نے ادویہ کے مزاج کے یہ چار درجے مقرر کئے ہیں +

دَرَجۂ اُولیٰ ۔ درجہ اول یعنی دوا کے مزاج کا پہلا درجہ یا پہلے درجہ کی گرم یا سرد دوا درجہ اول کی وہ دوا ہے جو کہ صرف ہوائے بدن میں اثر کرے ۔ لیکن اس کا اثر محسوس نہ ہو +

دَرَجۂ ثانیہ ۔ درجہ دوم ۔ درجہ دوم کی وہ دوا ہے جو کہ رطوبات جسم میں اثر کرے ۔ اور اس کا اثر محسوس ہو ۔ لیکن وہ مضر نہ ہو

دَرَجۂ ثالثہ ۔ درجہ سوم ۔ درجہ سوم کی وہ دوا ہے جو رطوبات سے تجاوز کر کے جسم میں اثر کرے ۔ اور اس کا اثر مضر ہو ۔

لیکن مہلک نہ ہو۔

دَرَجۃُ الرّابعہ۔ درجہ چہارم۔ درجہ چہارم کی وہ دوا ہے جو کہ گوشت اور اعضائے صلبیہ تک اثر کرلے اور طبیعت پر غالب ہو جائے اور مہلک نہ ہو۔

دَرَجۃُ الجمود (ع) | پانی کے جمنے کا درجہ۔ پانی کے
دَرَجۃُ التجمّد (ع) | برف بننے کا درجہ (۱) فریزنگ
دَرَجۃُ التجلید (ع) | پائنٹ Freezing Point

تفصیل کے لئے دیکھو مقیاس الحرارت۔

دَرَجۃُ الحرارت | درجۂ حرارت۔ حرارت یا گرمی
حالۃُ الحرارت | کا درجہ (۱) ٹمپریچر Temprature

دَرَجۃُ الغلیان (ع) پانی کے کھولنے کا درجہ۔ (۱) بائلنگ پائنٹ Boiling Point

تفصیل کے لئے دیکھو مقیاس الحرارت۔

دِرَخمی (ع) | ایک وزن ہے جو برابر ہے
درہم (ع) | ساڑھے تین ماشہ کے۔

(۱) ڈرام Drachm

نوٹ۔ درخمی ماخوذ ہے یونانی لفظ دراخم سے جس کا معرب درہم ہے۔ بعض اطبا اور مؤلفین نے اس کے سمجھنے میں اشتباہ کیا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو درہم۔

دَرَدْ (ع) پوپلا۔ بوڑھا آدمی جس کے منہ میں دانت نہ ہو۔ مؤنث دَرْدا یعنی پوپلی یا بوڑھی عورت جس کے منہ میں دانت نہ ہو۔

دُرْدُرْ (ع) جائے بُن دندان۔ دانت کی جڑ کی جگہ۔ وہ مقام جہاں پر دانت کی جڑ ہے۔ جمع دَرادِر۔

دُرْدی (ع) دُرد۔ تہ نشین۔ تلچھٹ۔ گاد۔ ضد اس کی صافی ہے۔

دَرْز (ع) شگاف۔ سلائی۔ جمع دروز۔ (۱) سیوچرا Sutura.

دَرزِاکلیلی (ع) سر کے آگے کی درز۔ پیشانی اور چندیا کی ہڈیوں کی سیون یا جوڑ۔ جو سر کے اگلے حصے میں اُس مقام پر ہوتی ہے جہاں کہ تاج یا ٹوپی کا اگلا کنارہ رہتا ہے۔ (۱) کارونل سیوچر Coronal Suture

دَرزسہمی (ع) | چندیا کی درز۔ چندیا کی ہڈیوں
درزسفودی (ع) | کا درمیانی جوڑ یا سیون۔ جو کھوپڑی کے اوپر لمبائی میں درزاکلیلی اور درزلامی کے درمیان تیر کی طرح سیدھی واقع ہے (۱) سیجی ٹل سیوچر Sagital Suture

دَرزقشری (ع) | یہ درز کھوپڑی کے دونوں پہلوؤں
درزغیرحقیقی (ع) | کے طول میں واقع ہے۔ جو در
درزکاذب (ع) | حقیقت چندیا اور کنپٹی کے ہڈیوں کے جوڑ سے بنتی ہے (۱) سکوئمس سیوچر Lambdoidal Suture

دَرزلامی (ع) سر کے پچھلے حصے کی درز جو شکل میں یونانی حرف لام (Λ) کے مشابہ ہے۔ یہ درحقیقت گدی اور چندیا کی ہڈیوں کے جوڑ سے پیدا ہوتی ہے (۱) لمبڈائیڈل سیوچر

Lambdoidal Suture

دَرَقَه (ع) سپر۔ ڈھال (ا) شیلڈ Shield

دَرَقِی (ع) } ڈھال کی شکل کی غضروف یا
غضروف درقی } کُرتی۔ یہ حنجرہ کی تینوں غضروفوں
میں کی پہلی غضروف ہے۔ جو ٹھوڑی کے نیچے
حلقوم کے سامنے نظر آتی ہے۔ یعنی گردن
کے کنٹھ کی کُرتی (ا) تھائیرائیڈ کارٹلج۔
Thyroid Cartilage

دَرَن (ع) چرک۔ میل کچیل۔ پیپ +

دَرَنَه (ع) بثرۂ سِلّیہ۔ دانہ سل۔ یعنی وہ دانہ
یا اُبھار یا پھنسی یا گانٹھ جو جراثیم سل کے
کسی حصّہ جسم میں داخل ہونے سے پیدا
ہوتی ہے۔ یہ جدید طبی اصطلاح ہے
(ا) ٹیوبرکل Tubercle

دُرُوْر (ع) اُبھرنا۔ ظاہر ہونا۔ جاری ہونا۔ بہنا

دُرُوْرُ الْعُرُوْق (ع) رگوں کا امتلاء۔ رگوں
کا خون سے پُر ہونا۔ رگوں کا اُبھر آنا +

دُرُوْرِ مَذِی } جریان مذی۔ جریان منی۔ جریان
دُرُوْرِ منی } مذی یا منی کا بہنا +

دُرُوْز (ع) جمع ہے درز کی جیسے دیکھو درز میں +

دِرْہَم (ع) درم۔ ایک وزن جو برابر ہے ساڑھے
تین ماشہ کے (ا) ڈرام Drachm
نوٹ۔ عربی لفظ درہم اور انگریزی لفظ
ڈرام دونوں یونانی لفظ دراخم سے مشتق
ہیں۔ لیکن ڈرام کا وزن ایک رتی کم چار
ماشہ ہے۔ اور درہم کا اب مسلمہ وزن ساڑھے
تین ماشہ ہے +

دَسّ (ع) اخفا۔ چھپانا۔ چھپا دینا +

دُسّ (ع) گندہ بغل کی بدبو +

دِسَام (ع) وہ چیز کہ جس سے زخم کو بند کریں
یا مضبوط باندھیں۔ یا وہ چیز کہ جس سے
زخم کو چرب کریں +

دَسْتَنْبُوْیَہ (ع) } ایک چھوٹی قسم کا خوشبودار
دَسْتَنْبُو۔ دستبو } خربزہ یا وہ مرکب دوا جسے
سونگھنے کے لئے ہاتھ میں رکھتے ہیں شعر

یار دستنبو بدستم داد و دستم بو گرفت
وہ چہ دستنبو کہ دستم بوئے ستاں گرفت

دَسَم (ع) چربی۔ چکناہٹ +

دَسِم (ع) چرب۔ چربیلا۔ چکنا (ا) بلینڈ Bland

دُسُوْمَت (ع) چکنائی۔ چکناپن (ا) بلینڈنیس
Blandness

دَسِیْس (ع) سخت گندہ بغلی جو کم علاج پذیر ہو

دَسِیْع (ع) کندھوں پر گردن کی جڑ۔ شانوں
پر گردن کا مقام اتصال +

دُشْبُد (ع) } شکستہ ہڈی کا کھرنڈ۔ ٹوٹی ہوئی
دُشْبُذ (ر) } ہڈی کو جوڑنے والا مادہ جب
شکستہ ہڈی جُڑنے لگتی ہے۔ تو ہڈی کے
اُس ٹوٹے ہوئے مقام کے گرداگرد چونے کا سا
ایک مادہ کھرنڈ کی طرح جم جاتا ہے اور اسکو جوڑ بنتا
ہو مسی چونے جیسے مادہ کے کھرنڈ کو دُشبذ

کہتے ہیں (۲) کیلس Callus

دَفْع (ع) دھکیلنا۔ ہٹانا۔ دور کرنا۔ دفع کرنا۔ ہٹکلانا +

دِعَامَہ (ع) | ستون۔ جڑ۔ بنیاد۔ سہارا۔ قاعدہ۔ اصل (۲) بیس Base

دَعَۃ (ع) آرام۔ آسائش۔ راحت۔ سکون۔ تن آسانی +

دَعْث (ع) سستی۔ بخار سے پہلے ہاتھ پاؤں ٹوٹنا +

دُعْر (ع) بدخو۔ بدغذا +

دَغْدَغَہ (ع) | خارش۔ گدگدی۔ گدگداہٹ
زغزغہ (ع) | گلے وغیرہ میں گدگدی ہونا۔
نغنغہ (ف) | انزال کے وقت ذکر کی گدگداہٹ
(۲) ٹےٹلیشن Tetillation

دَغُوت (ع) | بدخلقی۔ بدخوئی۔ بدتہذیبی +
دَغِیَہ (ع) | جمع دغوات و دغیات +

دَفَا (ع) ٹیڑھا ہونا۔ جھکنا۔ پہلو +

دِفَا (ع) گرمی۔ حرارت +

دِفَاء (ع) گرم کپڑا یا وہ شے جس سے گرمی حاصل ہو

دَفَّہ (ع) پہلو۔ کنارہ۔ آنکا۔ چہرہ

دَفَر (ع) بوسیدہ ہونا۔ سڑ جانا۔ بگڑ جانا دوا یا غذا وغیرہ کا +

دَفَر (ع) بدبو۔ بالخصوص بغل کی بدبو +
نوٹ۔ بخر گندہ دہنی اور دفر گندہ بغلی

دَفْع (ع) دور کرنا۔ ہٹانا۔ کھسکانا۔ دھکیلنا۔ (۲) ری پلشن Repulsion

دَفْعَۃً (ع) فوراً۔ یکبارگی۔ یکمرتبہ۔ یکایک۔ اچانک

دَفْق (ع) بہانا۔ انڈھیلنا۔ پھینکنا۔ اچھلنا۔ (۱) اَسےفیوژن Effusion

دَفْن (ع) دبانا۔ گاڑنا۔ خاک میں چھپانا (۱) بیری Burry (۲) اِن ہیومیشن Inhumation

دِفْن (ع) | پوشیدہ مرض چھپی ہوئی بیماری
دَفِین (ع) | ایسی بیماری جو بظاہر معلوم نہ ہو

دَقّ (ع) کوٹنا۔ ریزہ ریزہ کرنا۔ باریک کرنا۔ لاغر ہونا +

دِقّ (ع) | تپ دق۔ دق کا بخار۔ پرانا
حُمّیٰ دِق (ع) | بخار۔ باریک بخار۔ اس قسم کے بخار میں حرارت غریبہ اعضاء اصلیہ خصوصاً دل کے ساتھ قائم ہوتی ہے۔ اور رطوبات جسم کو فنا کرنے لگتی ہے +
(۲) ہیکٹک فیور Hectic Fever

دُقَاق (ع) (۱) ایک پسی ہوئی چیز (۲) امعا یعنی آنتوں میں سے تیسری آنت جسے اردو میں پیچیدہ آنت کہہ سکتے ہیں +

دِقُّ الْاَطفال (ع) سوکھا۔ یہ شیرخوار یا چھوٹے بچوں کی ایک بیماری ہے۔ جس میں عموماً ہضم خراب ہوجاتا ہے۔ پیٹ پھولا رہتا ہے۔ رنگ برنگ کے دست آتے ہیں۔ بخار ہوجاتا ہے۔ اور بچہ سوکھ کر کانٹا ہوجاتا ہے۔ یہ درحقیقت سل ماساریقی یا سل بطنی ہوتی ہے

دِقِ اشتیخوخت (ع) ایک حالت یا مرض ہو
دقِ الہرم } جس میں بخار تو نہیں ہوتا۔
لیکن خشکی اس قدر غالب ہوتی ہے۔ کہ مریض
مدقوق کے مشابہ ہوجاتا ہے۔ اور اس کی
حالت بڈھوں کی سی ہوجاتی ہے ◆

دُقتُور (ع) دُکتور معرب ہے ڈاکٹر کا۔ ڈاکٹر۔
حکیم طبیب ◆

دُقّہ (ع) پسا ہوا نمک۔ پسا ہوا نمک مرچ یا گرم
مصالحہ۔ گرد وغبار ◆

دِقّہ (ع) باریکی۔ باریک ہونا جھین ہونا پتلا پن

دقیق (ع) } لغوی معنی باریک پتلا۔ اصطلاح
الدقیق (ر) } طب میں رودہ سوم۔ رودہ
پیچیدہ۔ تیسری آنت جو صائم (خالی آنت)
کے بعد ہے (ا) ایلیم Ileum

دَکّ (ع) کوٹنا چور چور کرنا۔ ریزہ ریزہ کرنا ◆

دُکتور (ع) معرب ہے ڈاکٹر کا۔ ڈاکٹر حکیم۔ طبیب

دُکنہ (ع) سیاہی مائل رنگ ◆

دُلاعۃ الفم (ع) زبان کا منہ سے باہر نکل آنا ◆

دُلاک (ع) کیسہ کرنے والا۔ مالش کرنے والا۔
ملنے والا حجام ◆

نوٹ۔ چونکہ حمام میں اکثر حجام یا نائی کیسہ
کرتے اور بدن ملتے ہیں۔ اس لئے حجام
بھی دلاک کہتے ہیں۔ بالخصوص ایران میں

دلائل (ع) جمع ہے دلیل کی جسے دیکھو دلیل میں

دَلع (ع) زبان کا منہ سے باہر نکلنا یا نکالنا ◆

دَلک (ع) مالش۔ مالش کرنا۔ ملنا دلنا۔ کیسہ کرنا

دلکِ استرداد (ع) ریاضت یا ورزش کے
بعد کی مالش ◆

دلکِ استعداد (ع) ریاضت یا ورزش سے پہلے
کی مالش ◆

دلکِ خشن (ع) کھردری مالش۔ کھردری چیز
یا کپڑے سے مالش کرنا ◆

دلکِ صُلب (ع) سخت مالش۔ زور کی مالش۔
زور سے اور دبا کر ملنا ◆

دلکِ لیّن (ع) نرم مالش۔ جو نرم ہاتھوں سے
اور آہستہ آہستہ کی جاتی ہے ◆

دَلوک (ع) دوا مالش۔ جسم پر مالش کرنے کی دوا
جمع دلوکات ◆

دلیل (ع) رہنما۔ وجہ۔ ثبوت۔ اصطلاح طب
میں وہ نشانی یا علامت جس سے طبیب
کو مرض کا پتہ چلے۔ یعنی وہ مرض کو پہچان
لے (ا) انڈی کیشن Indication
سائن Sign

نوٹ۔ چونکہ قارورہ دلیل سے بھی بیماری
پہچانی جاتی ہے۔ اس لئے قارورہ کو بھی
دلیل کہتے ہیں۔ دلیل اور علامت کا فرق
دیکھو علامت میں ◆

دَلیۃ (ع) خوب گلا کر پکانا۔ جمع دلیات ◆

دَم (ع) خون۔ لہو۔ یہ اخلاط اربعہ میں سے
بہترین اور مشہور خلط ہے۔ جو معتدل حار

کے ساتھ غذا کے جگر میں پکنے سے پیدا ہوتی ہے - بدن کی پرورش کا دارومدار بیشتر اسی خلط پر ہے - اور باقی اخلاط اس کے ساتھ بطور رقاب و مصالحہ کے مل کر بدن کی پرورش میں شریک ہوتے ہیں - طبعی حالت میں یہ نہایت سرخ رنگ معتدل القوام اور غیر بدبودار - اور اس کے ذائقہ میں ایک قسم کی حلاوت (شیرینی) پائی جاتی ہے - (۱) بلڈ Blood

سینگوئس Sanguis

**ڈاکٹری نوٹ** - بلڈ یعنی خون جسم کی ایک سیال رطوبت ہے - جو بذریعہ قلب و شرائین وا وردہ جسم میں دورہ کرتا اس کی پرورش کرتا اور آکسیجن (ہوا کے جزو لطیف) کو اس کی مختلف ساختوں (ٹشوز) میں پہنچاتا ہے - اور حرارت غریزی (باڈی ہیٹ) کو قائم رکھتا ہے - خون ایک قسم کا گاڑھا چپچپا اور لسدار سیال ہے - جس کا ذائقہ نمکین اور قدرے کھاری ہوتا ہے - اور بو بساندھی ہوتی ہے - اس کا وزن مخصوص ۱۰۵۵ درجہ ہوتا ہے - یعنی یہ پانی سے کسی قدر بھاری ہوتا ہے - انسان کے جسم میں اس کا آٹھواں حصہ خون ہوتا ہے - یعنی اگر کسی شخص کا وزن ۱۲۸ پونڈ ہو تو اس کے جسم میں ۱۶ پونڈ خون ہوگا - خون جسم کے اندر تو سیال ہوتا ہے - لیکن جسم سے باہر نکلنے پر اس کا کچھ حصہ جم جاتا ہے ٭

**دَمِ اَبْیَض** (ع) لغوی معنی سفید خون - جدید طبی اصطلاح میں ایک مرض ہے جس میں خون کے سفید ذرات بڑھ جاتے ہیں اور سرخ ذرات بہت کم ہو جاتے ہیں - یہ مرض کبھی تو تلی اور مغز استخوان کی خرابی سے ہوتا ہے اور کبھی غدد لمفاویہ کی خرابی سے لاحق ہوتا ہے ٭

(۱) لیوکیمیا Leukæmia

لیوکوسائیتھیمیا Leucocythemia

**دَمِ طَبْعِی** (ع) خون طبعی - اصلی اور طبعی خون جو رنگ میں سرخ اور قوام میں معتدل اور غیر بدبودار ہوتا ہے - اور اس کے ذائقہ میں ایک قسم کی حلاوت (شیرینی) پائی جاتی ہے ٭

**دَمِ غَیر طَبْعِی** (ع) خون ناطبعی - خراب اور غیر طبعی خون - اس قسم کا خون مذکورہ بالا خون طبعی کی صفات میں کسی ایک سے یا چند سے یا سب سے محروم ہوتا ہے - یعنی رنگ یا قوام یا بو یا ذائقہ میں تغیر آجاتا ہے ٭

**دَمَار** (ع) ہلاکت - موت ٭

**دِمَاغ** (ع) مغز سر بھیجا - (جمع ادمغہ) یہ ایک نرم تخلخل اور سفید رنگ کا عضو ہے - جو غلافوں یعنی جھلیوں میں ملفوف ہو کر کھوپڑی کے جوف میں رہتا ہے - یہ اعصاب کا مرکز اور قوت حس و حرکت کا مبدا ہے - یعنی

اعضا کو اعصاب کے ذریعہ حس اور حرکت کی
قوت عطا کرتا ہے۔ اس کی شکل مثلث نما
ہوتی ہے یعنی اس کا قاعدہ سامنے پیشانی
کی جانب۔ ساقین دائیں بائیں اور زاویہ
پچھلی جانب عظم القمحدوہ کے قریب ہوتا ہے
اس کے تین حصے ہوتے ہیں (۱) مقدم دماغ
یعنی دماغ کا اگلا حصہ۔ (۲) اوسط دماغ۔
یعنی دماغ کا درمیانی حصہ۔ (۳) موخر دماغ
یعنی دماغ کا پچھلا حصہ۔ ہر ایک حصہ ایک
بطن یا فضا ہوتا ہے۔ چنانچہ مقدم دماغ
کے بطن مقدم اور اوسط دماغ کے بطن کو
بطن اوسط اور موخر دماغ کے بطن کو بطن
موخر کہتے ہیں۔ انہیں بطون میں روح
دماغی بتدریج نضج حاصل کرتی ہے۔ اور
اس پر قوت نفسانی فائض ہوتی ہے +
(نیز دیکھو بطون دماغ) (۱) برین Brain
ان سیفی لان Encephalon
طبی نوٹ۔ دماغ کا اطلاق مندرجہ ذیل
تین معنوں پر ہوتا ہے۔ (۱) مجموع الراس
یعنی سارا سر جس میں سر کی جلد ہڈیاں
جھلیاں اور بھیجا وغیرہ سب شامل ہیں
(۲) مادون القحف یعنی کاسہ سر کے اندرونی
اعضا جن میں بھیجا جھلیاں اور شبکہ وغیرہ
سب شامل ہیں۔ (۳) مخ یعنی خاص بھیجا
چنانچہ عرف عام میں دماغ سے یہی مراد
ہوتا ہے +
ڈاکٹری نوٹ۔ دماغ مرکزی نظام عصبی
کا وہ حصہ ہے جو کھوپڑی کے اندر رہتا ہے
اس کے مندرجہ ذیل چار حصے ہوتے ہیں
(۱) مخ یعنی بڑا دماغ۔ (۲) مخیخ یعنی چھوٹا دماغ
(۳) برزخ الدماغ یعنی پل دماغ۔ (۴)
راس الدماغ یعنی سرحرام مغز۔ جن کا بیان
دیکھو اپنے اپنے موقع پر +
جدید اطباء یورپ دماغ میں پانچ بطن
مانتے ہیں۔ جن میں سے چار بڑے دماغ
میں اور ایک چھوٹے دماغ میں ہوتا ہے +

**دِمال** (ع) سرگین۔ گوبر۔ کھاد +

**دِمام** (ع) وہ دوا جو پیشانی اور پپوٹے پر لگائی
جاتے +

**دُمامیل** (ع) پھوڑے۔ پھنسیاں۔ جمع دُمّل کی +

**دُمحُق** (ع) ناسدانی۔ وہ ڈبیا یا شیشی وغیرہ۔
جس میں ناس یا نسوار رکھیں +

**دَمع** (ع) قطرہ چشم۔ آنسو۔ آنسو بہانا +

**دَمعہ** (ع) } آنسو بہنا۔ ڈھلکنا۔ آنکھ کا
**تدمع** (ر) } ایک مرض ہے جس میں
آنکھ سے پانی آتا ہے۔ اور وہ تر رہتی ہے
اور کبھی بلا ارادہ آنسو جاری ہوتے ہیں
(۱) اپی فورا Epiphora
نوٹ۔ دمعہ اور بوالتبن کا فرق
دیکھو بوالتبن میں +

**دَمَّل** (ع) دُمبل - پھوڑا - بال توڑ - جمع دمامیل
(ا) بائل Boil فیورنکل Furuncle

**دَنَاوَت** (ع) قرابت - اپنایت - نزدیکی +

**دَنج** (ع) | ہڈی توڑ بخار - لال بخار - یہ
حمی الدنج (ء) | ایک قسم کا متعدی وبائی بخار
ابو الرکب (ء) | ہے جس میں جوڑوں اور
ہڈیوں میں سخت درد ہوتا ہے - اور جسم
پر سرخ سرخ دھبے پڑ جاتے ہیں +
(ا) ڈنگو Dangue بریک بون فیور Breakbone Fever
نوٹ - ہندوستان میں اس کو لال بخار
کہتے ہیں - لیکن یہ سکارلٹ فیور یعنی حمی قرمز
یا سرخ بخار سے - جو کہ امریکہ اور یورپ
میں واقع ہوتا ہے - بالکل مختلف ہے +
بقول دیمبری صاحب مشہور مستشرق
و سیاح اس بخار کا انگریزی نام ڈنگو اس
کے عربی نام دنج کی ذرا بگڑی ہوئی صورت
ہے - یعنی دنج سے دنجو بنا اور دنجو سے ڈنگو
عربی لفظ دنج کے لغوی معنی ہیں کمزوری
چونکہ اس بخار میں بہت کمزوری ہو جاتی
ہے - اس لئے اس نام سے موسوم کیا گیا
جدید عربی میں اس کو ابو الرکب بھی کہتے
ہیں +

**دَنداں** (ف) دانت - (ا) ٹوتھ تفصیل
کے لئے دیکھو اسنان اور سن +

**دنداں آسیہ** (ف) داڑھیں (ا) مولرز -
گرائنڈرز

**دنداں پیش** (ف) اگلے دانت (ا) انسائزرز

**دنداں شیر** (ف) دودھ کے دانت (ا) ملک ٹیتھ

**دنداں عقل** (ف) عقل داڑھیں (ا) وزڈم ٹیتھ

**دنداں نیش** | کچلیاں - کیلے - سوئے دنداں
دنداں ناب | (ا) کے نائن

**دَنَس** (ع) ریمناکی - چرک - میل کچیل - میلا کچیلا ہونا

**دَنِس** (ع) چرک آلود - میلا کچیلا - ریم ناک +

**دَنَف** (ع) دائم المریض - سدا روگی - سخت بیمار
سخت بیماری - تفصیل کے لئے دیکھو علیل

**دُوَاد** (ع) خارش خشک - خشک خارش +

**دَوَاء** (ع) دوا - دارو +

نوٹ - اصطلاح اطبا میں دوا وہ ہے
جو کہ حرارت بدن سے منفعل ہو کر صرف اپنی
کیفیت سے اثر کرے - لیکن اس کی صورت
نوعیہ باقی رہے - اور وہ جزو بدن نہ ہو -
برخلاف غذا کے کہ وہ منفعل ہو کر اپنی صورت
نوعیہ بدل دیتی ہے - اور جزو بدن بن جاتی
ہے + (ا) میڈیسن Medecine
ڈرگ Drug

**دَوَاذُوالخَاصِیَّت** (ع) وہ دوا جو کیفیت
اور صورت میں دونوں سے مؤثر ہو جیسے
جدوار وغیرہ -

**دَوَاءِ سِرّی** (ع) پوشیدہ دوا - وہ دوا جس کی
ماہیت و کیفیت معلوم نہ ہو جطائی کی

دوا (۲) ناسٹرم Nostrum

**دَوَاءِ سَمِّی** (ع) زہریلی دوا۔ وہ دوا جس کی تاثیر جوہر و عرض یعنی مادہ اور کیفیت و صورت تینوں کے ساتھ ہو۔ یعنی پہلے وہ خود حرارت غریزی سے متغیر ہو کر پھر اُس کو متغیر کرے۔ اور بالآخر فساد ڈال دے۔ جیسے سانپ کا گوشت وغیرہ ✦

**دَوَاءِ غذائی** (ع) غذائی دوا۔ وہ دوا جس کی تاثیر مادہ اور کیفیت دونوں کے ساتھ ہو۔ مگر کیفیت غلبہ کے ساتھ ہو۔ یعنی پہلے وہ مؤثر ہو۔ پھر متاثر و منفعل۔ اور اس سے خلط کم پیدا ہوتا ہے۔ کیونکہ اس میں زیادہ تر جزو بدن ہونے کی قابلیت ہوتی ہے۔ جیسے پیاز و لہسن و تخم خربزہ وغیرہ ✦

نوٹ۔ دواء غذائی اور غذاء دوائی میں یہ فرق ہے۔ کہ دواء غذائی میں دوائیت زیادہ ہوتی ہے۔ اور غذاء دوائی میں غذائیت ✦

**دَوَاءِ نَجّ** (ع) دوائے خام۔ ضد دوائے نضیج

**دَوَاءِ کَثِیف** (ع) وہ دوا جو حرارت بدنی کے اثر کرنے سے ریزہ ریزہ نہ ہو ✦

**دَوَاءِ لَطِیف** (ع) وہ دوا جو حرارت بدنی کے اثر کرنے سے ریزہ ریزہ ہو جائے ✦

**دَوَاءِ مُطْلَق** (ع) وہ دوا جو وارد بدن ہو کر حرارت غریزی کے اثر سے متاثر و متغیر نہ ہو بلکہ وہ دوبارہ بدن میں متصرف ہو کر اُس کو اپنی کیفیت سے متاثر و متغیر کر دے لیکن جزو بدن نہ ہو۔ جیسے کافور۔ بادیان اور زنجبیل وغیرہ ✦

**دَوَاءِ مُعْتَدِل** (ع) وہ دوا جو حرارت غریزی سے متغیر ہو جائے۔ مگر نہ بدن میں کوئی زائد کیفیت پیدا کرے۔ اور نہ جزو بدن بنے بلکہ اس کی صورت نوعیہ باقی رہے ✦

نوٹ۔ دواء معتدل کو مجازاً صرف دوا سے تعبیر کرتے ہیں لیکن صحیح یہ ہے۔ کہ لفظ معتدل کی قید لگائی جائے۔ کیونکہ جو شے بدن میں زائد اثر نہ کرے۔ اس کو دوا نہیں کہا جاتا ✦

**دَوَاءِ نَضِیج** (ع) دوائے پختہ۔ وہ دوا جو اپنی نوعیت میں کامل ہو۔ اور غایت مطلوب کی پوری صلاحیت رکھتی ہو ✦

**دُوَار** (ع)، دوار الراس (ع)، دوخان (ف) — دوران سر۔ سر گھومنا۔ سر چکرانا۔ گھمیری۔ چکر۔ ایک مرض ہے جس میں مریض کو تمام چیزیں گھومتی ہوئی معلوم ہوتی ہیں (۲) ورٹیگو Vertigo

**دوار** اور **سدر** کا فرق دیکھو سدر میں ✦

**دوار** اور **صرع** کا فرق دیکھو صرع میں ✦

**دُوَارِیّہ** (ع) ذیابیطس تفصیل کے لئے دیکھو ذیابیطس

**دُوَالی** (ع) پنڈلی کی رگوں کا پھول کر ابھر آنا ایک مرض ہے جس میں سوداوی یا بلغمی

ماده کے سبب پنڈلی کی وریدیں پھول کر موٹی ہوجاتی ہیں - اور ان میں جابجا گرھیں سی پیدا ہوجاتی ہیں - یہ مرض عموماً حمالوں اور بوجھ اُٹھانے والوں کو ہوا کرتا ہے ۔

(۱) ویری کوز Varicose

نوٹ - دوال فارسی میں چمڑے کے تسمہ کو کہتے ہیں پس دوالی کے لغوی معنی ہیں تسمہ نما - چونکہ اس مرض میں وریدیں پھول کر مثل تسمہ کے دکھائی دیتی ہیں - اس لئے اس نام سے موسوم کیا گیا ۔

(۲) کبھی اس قسم کے عروقی اُبھار خصیوں کی تھیلی میں نمایاں ہوتے ہیں - جن کو طبی اصطلاح میں دوالی الصفن کہتے ہیں ۔

(۳) دوالی اور داء الفیل کا فرق دیکھو داء الفیل میں ۔

**دَوَالِیُ الصَّفَن** (ع) } فوطوں میں موٹی موٹی رگوں
**قیلہ دوالیہ** (ع) } کا نمایاں ہونا - یہ ایک مرض ہے جس میں فوطہ یا جرم بیضہ پر رسی کی طرح کوئی چیز لپٹی ہوئی معلوم ہوتی ہے - اور کبھی ایک مخروطی شکل کا اُبھار پیدا ہوجاتا ہے ۔

(۱) ویری کوسیل Varicocele

سرسوسیل Cirsocele

**دَوَالِیُ العَین** (ع) بعض اوقات شدید آنکھوں کی رگیں پھول جاتی ہیں - اور سرخ ڈوروں کی طرح نمایاں ہوتی ہیں - (۱) سرسوفتھلمیا Cirsophthalmia

**دُوَخَان** (ع) } دوران سر - سر چکرانا - سر گھومنا
**دوخہ** (ر) } گھومنی گھمیری - یہ ایک مرض
**دُوَار** (ر) } ہے - کہ جس میں مریض کو تمام
**دُوَارُ الرّاس** (ر) } چیزیں گھومتی ہوئی معلوم ہوتی ہیں (۱) ورٹیگو Vertigo - جیریشن Gyration ڈِزی نیس Dizziness

**دُوْد** (ع) } کرم - کیڑا - جمع دیدان ۔
**دُوْدہ** (ر) } (۱) ورم Worm

**دُوْد** (ف) دُخان - دھواں ۔

**دُوْدُ البَطن** (ع) کرم شکم - پیٹ کا کیڑا - تفصیل کے لئے دیکھو دیدان ۔

**دُوْدُ الخَل** (ع) } چرنے چنونے - سوتے کیڑے
**دُوْدَہ خیطیہ** (ر) } اس قسم کے کیڑے نہایت چھوٹے چھوٹے اور دونوں سروں پر گاؤدم ہوتے ہیں - یہ کرم معائے مستقیم میں پیدا ہوتے ہیں - اور ان کی وجہ سے مقعد میں خارش معلوم ہوتی ہے (۱) آکسی یورس Oxyuris ورمی کولیرس Vermicularis تھریڈ ورم Thread Worms

نوٹ - جدید تحقیقات سے معلوم ہوا ہے کہ اس قسم کے کیڑے اعور یعنی کانی آنت میں رہتے ہیں ۔

**دُوْدُ السِّن** (ع) کرم دندان - دانتوں کا کیڑا ۔

**دُودَۂ شَرِیطِیَّہ** (ع) کدو دانہ۔ کدو کے بیج کی مانند کیڑے۔ جو انسان کی انتڑیوں میں پیدا ہو کر براز میں خارج ہوتے ہیں +
دودۂ وحیدہ
حب القرع

(۱) ٹینا سولیئم Tænia Solium

ٹیپ ورم Tape Worm

نوٹ۔ کدو دانہ سر کی بناوٹ کے لحاظ سے تین قسم کا ہوتا ہے (۱) وہ جس کے سر میں چار منہ اور ایک تھوتھنی ہوتی ہے۔ اور تھوتھنی کے گرد نیشوں کی دو قطاریں ہوتی ہیں + (۲) جس کا سر تو پہلے کی طرح ہوتا ہے لیکن اس میں نیشوں کی دو قطاریں موجود نہیں ہوتیں (۳) وہ جس کا سر گول ہوتا ہے۔ اور اُس پر نیش بھی نہیں ہوتے +

یہ کرم یعنی کدو دانہ الگ الگ چند سو ٹکڑوں کے باہم ملنے سے بنتا ہے جس سے وہ ایک لڑی یا فیتے کی صورت میں نظر آتا ہے۔ ہر ایک ٹکڑا جو ٹوٹ کر مریض کے براز کے ہمراہ خارج ہوتا ہے تخم کدو کے مشابہ ہوتا ہے۔ اسی لئے اس کو حب القرع یا کدو دانہ کہتے ہیں۔ ہر ایک ٹکڑا ایک مستقل کرم ہوتا ہے۔ اس قسم کے کرم کی لمبائی ایک سے پچاس گز تک دیکھی گئی ہے لیکن بالاوسط یہ پانچ سے بیس گز تک لمبا ہوتا ہے۔ یہ کرم انسان کی چھوٹی آنتوں میں رہتا ہے لیکن شاذونادر آنتوں سے معدہ میں بھی چلا جاتا ہے +

**دُودَۂ شَعرِیَّہ** (ع) بال جیسا کیڑا۔ یہ بال کی طرح باریک باریک کیڑے ہوتے ہیں جو سؤر کے عضلات (گوشت) میں پائے جاتے ہیں۔ اور جو شخص ایسے سؤر کا گوشت کھاتا ہے۔ اس کے بدن میں ایسے کیڑے پیدا ہو کر بعض اوقات سخت و شدید علامات مرض پیدا کر دیتے ہیں

(۱) ٹری کائنا Trichina

**دُودَۂ کِیسِیَّہ** (ع) کیسہ دار کیڑا۔ یہ کدو دانہ کی قسم کا ایک کیڑا ہے۔ جو ایک تھیلی میں ملفوف ہوتا ہے۔ اور بعض اوقات انسان کے جگر یا پھیپھڑے یا دماغ میں پایا جاتا ہے۔ اس قسم کا کرم بالعموم کتے کے اعضاء مذکورہ میں پایا جاتا ہے لیکن کبھی کبھی انسان میں بھی ہوتا ہے (۱) ایکی نوکوکس Echinococcus

**دُودَۂ شَوکِیَّۃ الرَّاس** (ع) کانٹے دار سر کا کیڑا یہ ایک قسم کا حیات یا کیچوا ہے۔ جو انسان کی انتڑیوں میں کبھی کبھی پایا جاتا ہے۔ اس کے سر پر چھوٹے چھوٹے ٹیک کی طرح خمیدہ کانٹے ہوتے ہیں۔ جن کے ذریعے یہ انتڑیوں میں چمٹا رہتا ہے۔ اکثر تو اس قسم کا کرم سؤر کی انتڑیوں میں پایا جاتا ہے لیکن کبھی کبھی انسان کی آنتوں میں بھی پایا جاتا ہے +

(۱) ایکی نورنکس Echinorrynchus

دَوْر (ع) } لغوی معنی دورہ کرنا۔ پھرنا۔ گھومنا
دوران (ر) } اردگرد پھرنا۔ گردش کرنا۔ مرض
دوار میں مبتلا ہونا (ع) کسی مرض کا اپنے
خاص مقررہ وقت میں دورہ کرنا +
(۱) سائیکل Cycle سرکل Circle
(۲) پیریاڈی سٹی Periodicity

دَوْرَہ (ع) } دوران خون۔ خون کا جسم میں
دورہ دمویہ (ر) } دورہ کرنا + (۱) سرکولیشن
Circulation سرکولیشن آف بلڈ
Circulation of Blood

دَوْرُ البَطْن (ع) پیٹ چلنا۔ اسہال معدی کی
قسم ہے جس میں وقت مقررہ پر اسہال کا
دورہ ہوتا ہے یعنی باری سے دست آتے
ہیں (۱) سپرو Sprue

دَوْرُ الرَّاس (ع) دوران سر۔ گھومنی۔ سر گھومنا
سر چکرانا (۱) ورٹیگو Vertigo

دَوْرِ فِی الحُمّیات (ع) بخار کا پورا دورہ۔ یعنی
بخار کے چڑھنے سے اس کے اترنے تک
کا سارا وقت (۲) کورس آف فیور
Course of Fever

دَوْرَق (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے تین
رطل یا دوسو ستر مثقال یا ننانوے تولہ
۹ ماشہ کے +

دَوْرَق انطاکی (ع) ایک وزن ہے جو برابر
ہے ۱۸ قسط یا دوسو ستر تولہ کے +

دَوْس (ع) پامال کرنا۔ روندنا۔ پاؤں سے کچلنا

دَوْص (ع) آب آہن تاب۔ لوہے سے بجھایا
ہوا پانی جو غلیظ و سیاہ ہوگیا ہو +

دَوْع (ع) اچھلنا۔ کودنا +

دَوْف (ع) دوا کو کسی سیال میں بھگونا۔ پیسنا
گھسنا +

دُوْفان (ع) سوتے میں بڑبڑانا۔ مرض کابوس
(۱) نائٹ میئر

دَوْلابِیّہ (ع) } مرض ذیابیطس تفصیل کے
بَرکاریہ (ر) } لئے دیکھو ذیابیطس +
(۱) ڈایابی ٹیز Diabetes

دَوْم (ع) ہمیشگی کرنا۔ مرض دوام میں مبتلا ہونا

دَوْمَہ (ع) خایہ۔ خُصیہ۔ فوطہ (۱) ٹیسٹیکل
Testicle

دَوِی (ع) کان بجنا۔ کان کی سنسناہٹ +
(۱) ٹنائی ٹس Tinnitus ٹنائی ٹس آریم
Tinnitus Aurium

دوی اور طنین کا فرق۔ دوی موٹی اور
بھدی آواز ہوتی ہے۔ جو کانوں میں محسوس
ہوتی ہے جیسے بھڑ اور تتیے کے بھنبھنانے
کی آواز۔ برخلاف اس کے طنین باریک
اور تیز آواز ہوتی ہے۔ جیسے مکھی کے بھنبھنانے
کی آواز +

دَوِیُّ الرِّیح (ع) ہوائی آواز۔ کان بجنا۔ کان
کی سنسناہٹ +

دِہان (ع) مرہم (۱) آئنٹمنٹ Ointment سالوی Salve

**دَہَس** (ع) نرم جگہ۔ سیاہی مائل سرخی +

**دَہَش** (ع) حیران و پریشان ہونا۔ خود دی یا عشق کے باعث عقل جاتی رہنا +

**دِہلیز** (ع) | لغوی معنی ڈیوڑھی۔ چوکھٹ
دہلیز القلب (ع) | اصطلاح طب میں قلب کے
دہلیز الاورطی (ع) | دونوں بطنوں کے بیچ کا جوف

(ا) ویسٹی بیوّل آف دی اے آرٹا
Vestibule of the Aorta

**دِہلیز الاُذن** (ع) کان کا سہ گوشہ جوف جو کان کے اندرونی حصہ میں واقع ہے +
(ا) ویسٹی بیوّل آف دی ائر
Vestibule of the Ear

**دِہلیز الانف** (ع) نتھنوں کے سامنے کا حصہ
(ا) ویسٹی بیوّل آف دی نوز Vestibule of the Nose

**دِہلیز الفرج** (ع) اندام نہانی کے چھوٹے لبوں اور بظر کے درمیان ایک چھوٹا سا مثلث مقام ہے (ا) ویسٹی بیوّل آف دی ویجائنا
Vestibule of the Vagina

**دُہم** (ع) تیرہ۔ سیاہ۔ کالا +

**دُہن** (ع) روغن۔ تیل (ا) اولیم Oleum آئیل Oil.

**دَہن** (ع) | تیل ملنا۔ تیل لگانا (ا) لوبریکیشن
تدہین۔ ادہان | Lubrication

**دُہنی** (ع) روغنی چکنی۔ وہ دوا جس کے جوہر میں روغن یا چکنائی ہو جیسے تل و سرسوں وغیرہ

**دُہنیت** (ع) چکنائی۔ چکناپن

**دِیافرَغما** (ع) | سینہ و شکم کا درمیانی پردہ۔
حجاب حاجز | یہ ایک عضلاتی و غشائی پردہ
حجاب مورب | ہے۔ جو سینہ و شکم کے درمیان

آڑے طور پر واقع ہے۔ اور آلات تنفس کو آلات غذا سے جدا کرتا ہے۔ یعنی دل اور پھیپھڑے اس کے اوپر ہوتے ہیں۔ اور جگر و معدہ وغیرہ اس کے نیچے +
(ا) ڈایافرم Diaphragm مِڈرِف Midriff

**دِیدان** (ع) | دیدان دودہ کی جمع ہے جس
دیدان معویہ | کے لغوی معنی ہیں کیڑے لیکن

قدیم اصطلاح طب میں یہ لفظ آنتوں کے کیڑوں پر بولا جاتا ہے (ا) انٹسٹائنل ورمز

نوٹ۔ جدید اطبا و مصراب آنتوں کے کیڑوں کے لئے بجائے دیدان کے دیدان معویہ استعمال کرتے ہیں۔ جو زیادہ مناسب ہے۔ اور انٹسٹائنل ورمز کا صحیح مترادف ہے۔ آنتوں کے کیڑے تین قسم کے ہوتے ہیں۔ (ا) حب القرع یا کدو دانے (۲) دُود الخل یا چرنے (۳) حیات یا کیچوے جن کو دیکھو اپنے اپنے موقع پر +
(ا) انٹسٹائنل ورمز Intestinal Worms

**دِیدان الانف** (ع) کرم بینی۔ ناک کے کیڑے موسم گرما و برسات میں ایسے کثیف اشخاص جو پینس میں مبتلا ہوں بسبب ناک کے

صاف نہ رکھنے کے اُن کے ناک میں مکھیاں
گھس کر انڈے دے جاتی ہیں۔ جن سے یہ کیڑے
پیدا ہو جاتے ہیں +

(۱) وَرمیز نیزالی Wormes Nasi

**ڈیسقوریدیس** Dioscurides یونانی النفس
نامور یونانی طبیب پہلی یا دوسری صدی عیسوی
میں گزرا ہے۔ یہ ملک یونان کے شہر عین زربہ
کا رہنے والا تھا۔ اس نے سالہا سال کی
تحقیقات اور جانفشانی کے بعد مفرد دواؤں
کے متعلق مخزن الادویہ دمٹریا میڈیکا، ایک
مطول کتاب لکھی۔ جو مدتوں تک نہایت
مستند مانی جاتی رہی۔ جالینوس بھی اس
کتاب کی بہت قدر کرتا تھا۔ دیسقوریدیس
شاہ کلیوپیٹرا کا درباری طبیب بھی تھا۔ اس
کی تصانیف میں سے تقریباً چوبیس کتابیں
تھیں۔ جن میں سے ایک طاعون یا پلیگ
پر بھی تھی۔ لیکن اُن سب میں سے اس کی
بہترین و ممتاز ترین تصنیف مذکورہ بالا
مخزن الادویہ ہی تھی +

**ڈیقوع** (ع) سخت بھوک۔ بھوک کا ہوکا۔
**ڈہقوع** (رر) وہ شدید بھوک جس سے سر میں
درد ہونے لگے +

**دیگ افزار** (ف) گرم مصالح (۲) سبز ترکاریاں
جو گوشت میں پکائی جاتی ہیں +

**دِیم** (ف) چہرہ۔ رخسار۔ چمڑا +

**دِینار** (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے چھ دانگ
یا ساڑھے چار ماشہ کے +

**دیمقریطس** | **دیمقراطیس** Democritus ساکن ابدیرہ سقراط کا ہمعصر تھا۔ اور حضرت مسیح سے تقریباً ۴۹۰ سال قبل پیدا ہوا۔
اور حکمت ہبائی (ذاتانک فلاسفی) کا موجد
گزرا ہے۔ وہ تمام علوم حکمیہ میں ماہر تھا۔
وہ علم کا ایسا شائق اور دلدادہ تھا۔ کہ اس
کا قول ہے۔ کہ میں سلطنت ایران کے
حصول کی نسبت ایک معلول کی صحیح علت
کے دریافت کرنے کو ترجیح دیتا ہوں۔ اس
کے نزدیک علمی تحقیقات میں غایت مقصد
مدعا علل یا اسباب کی دریافت و تحقیق تھی
اس نے علم طب پر بھی کتابیں لکھیں۔ اور
تشریح اور منافع الاعضاء کا گہرا مطالعہ
کیا۔ وہ اپنے نظریہ کونیہ کے متعلق ہی علمی
دنیا میں مشہور ہے۔ اس کا قول ہے۔ کہ
جو کچھ موجود ہے وہ خلا ہے یا ذرات رجواہر الفرد
اٹمیس)۔ یہ ذرات جن کو جواہر الفرد یا اجزاء
لایتجزیٰ کہتے ہیں۔ تمام موجودات بلکہ روح
کے بھی باعث وجود ہیں۔ وہ ابدی ازلی اور
غیر مرئی ہیں۔ لیکن بکثرت منتشر ہیں۔ اور
مدام متحرک ہیں۔ ان کی حرکت سے ہی تمام
دنیا ومافیہا عالم وجود میں آئے۔ اس کا عقیدہ
تھا۔ کہ جسم کے ساتھ روح بھی فنا ہو جاتی

ہے۔ اُس نے بڑھاپے میں بقول بعض ۱۰۹ سال کی عمر میں انتقال کیا ۔

**دیوجانس کلبی** (ی) Diogenes of Apollonia
حضرت مسیح سے تقریباً ۴۶۰ سال قبل مقام ایتھنز (قدیم دارالخلافہ یونان) میں رہتا تھا وہ اپنے وقت کا جلیل القدر حکیم تھا۔ اُس نے علم طبیعات پر مبسوط کتاب لکھی۔ اُس کا یہ مذہب تھا کہ اوّل ہوا پیدا ہوئی۔ بعد میں اُس سے تمام اجزاء عادی اور اجسام سفلی پیدا ہوئے۔ چنانچہ آسمان وستارے وعقول و نفوس ہوائے لطیف سے اور جمادات و نباتات وحیوانات ہوائے کثیف سے پیدا ہوئے۔ ہوا سے ہی بذریعہ تنفس تمام ذی حیات زندہ ہیں صحت ونمو اور حرارت پر بھی ہوا کا نہایت گہرا اثر ہوتا ہے وغیرہ

# ذ

**ذابل** (ع) } زوال پذیر۔ گھلنے والا گھٹنے
**ذابط** (ر) } والا۔ فنا ہونے والا۔
(۱) ڈی کے اِنگ Decaying

**ذات** (ع) لغوی معنی جان۔ حقیقت۔ نفس۔ اصطلاح طب میں یہ لفظ ورم و درد کے معنی میں استعمال ہوتا ہے۔ جیسے ذات الجنب ورم پہلو یا درد پہلو۔

**ذاتُ الاَصَل** (ع) بثور غریبہ کی ایک قسم ہے۔ یہ غدود کی مانند سخت جڑ والے سفید رنگ کے چھوٹے چھوٹے دانے ہوتے ہیں۔ جن کا سرا ابھرا ہوا ہوتا ہے۔ لیکن ان میں درد کم ہوتا ہے۔ یہ بدقت پکتے ہیں۔ اور کبھی ان کے سروں سے زرد آب نکلتا ہے۔ اور کبھی یہ بڑھ کر دُمّل کے مشابہ ہو جاتے ہیں

**ذاتُ التَّلافیف** (ع) معائے دقیق۔ روده سویم پیچیدہ آنت۔ چھوٹی آنتوں میں کی تیسری آنت (۱) اِلیئم Ileum

**ذاتُ الثَّدْی** (ع) پستان والا۔ اصطلاح طب میں یہ لفظ اُن حیوانات پر بولا جاتا ہے جو پستان رکھتے ہوں ۔
(۱) مَیمّیلیا Mammalia

**ذاتُ الجَنْب** (ع) درد پہلو۔ پسلی کا درد۔ نواحی سینہ کا سخت موذی گرم ورم جو چند قسم کا ہوتا ہے (۱) پلیوراٹیٹس Pleuritis پلیورسی Pleurisy
نوٹ۔ ذات الجنب درحقیقت بعض اعضاء صدر یا نواحی سینہ کا ورم ہے جو باعتبار محل و نوع دو قسم کا ہوتا ہے (۱) ذات الجنب خالص (۲) ذات الجنب غیر خالص لیکن چونکہ ذات الجنب۔ ذات الصدر۔ ذات العرض۔ برسام و شوصہ اور خناقہ وغیرہ نواحی صدر کے اورام ہونے کے لحاظ سے

ایک ہی ماہیت رکھتے ہیں۔ اور غالباً اسی
وجہ سے شیخ و قرشی اور بعض متقدمین اطبا
نے ان الفاظ کو مترادف اور ہم معنی بتلایا
ہے۔ پس مناسب معلوم ہوتا ہے۔ کہ ان
امراض میں مقام وقوع کا فرق بتلانے سے
پہلے نواحی صدر کے ان اعضاء کی تشریح
بتلائی جائے۔ جن سے ان امراض کا تعلق
ہوتا ہے۔ تاکہ مختلف مقامات وقوع کے
لحاظ سے ان امراض میں بخوبی فرق کیا
جا سکے۔

**تشریح۔** واضح ہو کہ سینہ ایک جوف ہے۔
جس میں متعدد اعضاء و احشاء پائے جاتے
ہیں۔ لیکن جن اعضاء سے امراض مذکورہ
کا تعلق ہوتا ہے۔ وہ یا تو غشائے صدری
(پلیورا) کے مختلف حصص ہیں یا حجاب
حاجز (ڈایافرم) اور پسلیوں کے درمیانی
عضلات ہیں یا وہ جھلی ہے۔ جو پسلیوں
کی بیرونی جانب کو ڈھانپتی ہے۔ جس کو
غشاء مجلل کہتے ہیں۔ ان میں سے باقی
اعضاء تو تشریح کے محتاج نہیں۔ البتہ
غشائے صدری (پلیورا) کے مختلف حصص
کی تشریح ضروری ہے۔ جن کے وہم کو
مختلف ناموں سے نامزد کیا جاتا ہے۔

**غشاء صدری** (پلیورا) کے لغوی معنی
جنب یا پہلو کے ہیں۔ لیکن اصطلاح
میں اُس جھلی کا نام ہے جس کو ہم غشائے
صدری سے تعبیر کرتے ہوئے ذیل میں
مشرح بیان کرتے ہیں۔ یہ درحقیقت
دو آبدار جھلیاں ہیں۔ جو دونوں پھیپھڑوں
پر لپٹی ہوئی ہیں۔ اور دیوار ہائے سینہ و
پُشت کی اندرونی سطح پر استر کرتی ہیں۔
سہولت بیان کے لئے ہم ان میں
سے صرف ایک جھلی کی رفتار اور اُس کا
بڑھاؤ لکھتے ہیں۔ دوسری جانب کی جھلی
کی رفتار اور بڑھاؤ کو بھی اُسی پر قیاس
کر لینا چاہئے۔

ایک طرف یہ جھلی عظم القص یعنی سینہ
کی درمیانی ہڈی (سٹرنم) سے شروع ہو
کر پسلیوں کی کریوں۔ پسلیوں اور ان
کے درمیانی عضلات کے اندرونی سطح پر
استر کرتی ہوئی مہروں کے جسم کے پہلو تک
پہنچتی ہے۔ اور وہاں سے پلٹ کر غشاء
القلب (پیریکارڈیم) کی پچھلی سطح پر پہنچتی
ہے۔ اور پھیپھڑے کی جڑ کے پچھلی طرف
جاتی ہے۔ اور وہاں سے پھیپھڑے کی چوٹی
اس کی محدب سطح اور دراڑوں کو استر کرتی
ہوئی پھیپھڑے کی جڑ کے سامنے کی طرف
آجاتی ہے۔ اور حجاب القلب پیریکارڈیم
کے اوپر سے پلٹا کھا کر عظم القص (سٹرنم)
کے پیچھے کی طرف اُسی مقام پر ختم ہوتی ہے

شروع ہوئی تھی۔ گویا مختصر یہ ہے۔ کہ سینہ
کی ہڈی سے شروع ہوکر ایک پہلو کے
اندرونی جانب کو استر کرتی ہوئی اور پھر ایک
پھیپھڑے کو ملفوف کرتی ہوئی جہاں سے
یہ جھلی شروع ہوئی تھی۔ وہیں آن کر ختم ہو
جاتی ہے۔ اس جھلی کا ایک حصہ پھیپھڑے
کی جڑ کی پچھلی سطح کے زیریں کنارہ سے
شروع ہوکر دیافرغما پر پہنچتا ہے۔ اور
اُس کو استر کرتا ہے۔ اس حصہ کو عربی
میں رباط العریض الریہ اور ڈاکٹری میں
براڈ لگیمنٹ آف دی لنگ کہتے ہیں غشائے
صدری کی مذکورہ بالا تشریح سے یہ امر
بخوبی ظاہر ہے۔ کہ [illegible] وہ حصہ
جو سامنے سینہ کی ہڈی سے چسپاں ہوکر
پھیپھڑے کے اندرونی پہلو پر استر کرتا
ہوا [illegible] کے جسم کے پہلوؤں پر استر کرتا
ہے۔ یہی عربی میں حجاب منصف اور
ڈاکٹری میں میڈیا سٹائنم کہلاتا ہے کیونکہ
یہ سینہ میں اس طرح حائل ہونے کے
باعث جوف سینہ کو دو جانبی حصوں
میں تقسیم کردیتا ہے۔ اسی طرح دوسری
جانب کی جھلی کا حال سمجھنا چاہئے۔ یہ دونوں
جھلیاں جہاں عظم القص سے چسپاں ہوتی
ہیں۔ وہاں اُس کے بالائی نصف حصہ
میں ملی ہوئی ہوتی ہیں۔ اب ہم اس جھلی
کے مختلف حصص میں جو اورام واقع ہوتے
ہیں۔ اُن کے مختلف ناموں کا یہاں بیان
کرتے ہیں۔

(۱) ذات الجنب۔ دردِ پہلو۔ پسلی کا
درد۔ پلیوریٹس Pleuritis
پلیورسی Pleurisy

نوٹ۔ پلیورا کے لغوی معنی جنب یا پہلو
کے ہیں۔ اس لئے پلیوریٹس کے معنے
سوزش جنب یعنی ورم پہلو کے ہوئے۔
اور بعینہ یہی معنی ذات الجنب کے ہیں جس
لحاظ سے یہ دونوں لفظ مترادف ہیں۔
پس ذات الجنب کی طبی اصطلاح غالباً
اُسی قدیم یونانی لفظ پلیورا کو مدنظر رکھ کر
بنائی گئی ہے۔ لیکن جس طرح اب پلیوریٹس
کا استعمال مطلق پلیورا یعنی غشائے صدری
کے ورم پر خواہ وہ ورم اس کے کسی حصہ
میں ہو بولا جاتا ہے۔ اسی طرح ذات
الجنب کے لفظ کا استعمال اسی جھلی کے
ورم پر ہوتا ہے۔ لیکن مجازاً پسلیوں کے
درمیانی عضلات اور ان کی بیرونی جھلی
کے ورم پر بھی بولا جاتا ہے۔

(۲) ذات الجنب حقیقی۔ اس قسم
کے ذات الجنب میں غشاء مستبطن ضلاع
یعنی پسلیوں کی اندرونی سطح پر استر کرنے
والی جھلی متورم ہوجاتی ہے۔ یا دیافرغما

متورم ہوجاتا ہے۔ لیکن بعض اطبار مثلاً
رازی اور صاحب کامل کا قول ہے۔ کہ
غشائے مستبطن اضلاع کے ورم کو ذات
الجنب حقیقی اور دیافرغما کے ورم کو برسام
کہتے ہیں۔ مؤلف کے خیال میں اس اختلاف
کی تطبیق اس طرح بخوبی ہوسکتی ہے۔ کہ
غشا مستبطن اضلاع کا ورم اور نیز دیافرغما
کے بالائی غشائی طبق کا ورم ذات الجنب
کہلاتا ہے۔ اور دیافرغما کے عضلاتی وغشائی
پرتوں کا ورم برسام سے موسوم کیا جاتا ہے
اس توجیہ پر کوئی اختلاف نہیں رہتا۔
اس اشتباہ کو رفع کرنے کے لئے اگر
دیافرغما کے بالائی غشائی طبق کے ورم کو
ذات الجنب دیافرغمی کہا جائے۔ جس کو
ڈاکٹری میں ڈایافرگمیٹک پلورائیٹس کہتے
ہیں۔ تو نہایت مناسب ہے +

(۳) **شوصہ**۔ یہ بھی دراصل ذات الجنب
حقیقی ہے۔ جو اضلاع خلف یعنی چھوٹی
پسلیوں کے اندرونی سطح پر استر کرنے
والی جھلی کے متورم ہونے سے پیدا ہوتا ہے
چنانچہ ملا نفیس نے بھی شرح اسباب
میں اس کی تصریح فرمائی ہے جو صحیح ہے
نوٹ۔ بعض اطبا حجاب منصف کے پچھلے
حصے کے ورم کو شوصہ کہتے ہیں۔ لیکن
جرجانی وایلاقی عضلات صدر یعنی سینہ
کے عضلات کے ورم کو شوصہ سے نامزد کرتے
ہیں +

(۴) **ذات الجنب غیر حقیقی**۔ اس قسم
کے ذات الجنب میں کبھی تو پسلیوں کے
درمیانی عضلات یا ان کی بیرونی جھلی (غشا
مجلل) متورم ہوجاتی ہے۔ یا عضلات و
غشا مذکور کے درمیان ریاح غلیظ بند ہو
کر باعث درد ہوتے ہیں +

(۵) **ذات الصدر** } یہ درحقیقت مذکورہ
(۶) **ذات العرض** } بالا حجاب منصف
کے اس حصہ کا ورم ہے۔ جو عظم القص سے
اتصال رکھتا ہے۔ تفصیل اس اجمال کی
یہ ہے کہ حجاب منصف جو عظم القص یعنی سینہ
کی درمیانی ہڈی سے شروع ہوکر مہروں
کے جسم کے پہلوؤں پر استر کرتا ہے۔ اس
کے درمیان سے سامنے کی جانب کا حصہ
اگر متورم ہو تو اس کو ذات الصدر کہتے ہیں
اور جب اس کا پچھلا حصہ جو مہروں کے قریب
ہے۔ متورم ہو تو اس کو ذات العرض کہتے
ہیں +

**ذات الجنب بلغمی** (۷) درد پہلو بلغمی پسلی کا بلغمی
ذات الجنب مزمن } درد۔ اس قسم کے ذات الجنب
ذات الجنب رطب } میں مادہ بلغمی باعث ورم ہوتا
ہے۔ پہلو میں بوجھ اور گرمی زیادہ ہوتی
ہے۔ چہرہ پر بھربھراہٹ ہوتی ہے۔

خفیف بخار ہر وقت رہتا ہے جو روزانہ
کسی خاص وقت تیز ہو جاتا ہے نبض
ملائم ہوتی ہے۔ اور بلغم سفیدی مائل نکلا
کرتا ہے (۱) کرانک پلیورسی
Chronic Pleurisy ہیومڈ پلیورسی
Humid Pleurisy
مائیسٹ پلیورسی Moist Pleurisy

**ذات الجنب حقیقی** (ع) درد پہلو۔ پسلی کا درد۔
ذات الجنب خالص } اس قسم کے ذات الجنب میں
ذات الجنب صحیح } غشاء مستبطن اضلاع یعنی
پسلیوں کے اندر کی جھلی یا دیافرغما کی بالائی
جھلی یا یہ دونوں جھلیاں متورم ہو جاتی ہیں
لیکن اگر غشاء مستبطن اضلاع کے ورم
کو ذات الجنب ضلعی سے تعبیر کیا جائے
اور دیافرغما کی بالائی جھلی کے ورم کو ذات
الجنب دیافرغمائی کہا جائے۔ تو ذات الجنب
حقیقی کی یہ دونوں قسمیں زیادہ واضح ہو
جاتی ہیں چنانچہ ذات الجنب ضلعی کو ڈاکٹری
میں کاسٹل پلیورائیٹس Costal Pleuritis
کہتے ہیں۔ اور ذات الجنب دیافرغمائی کو
ڈایافرگمیٹک پلیورائیٹس
Diaphragmatic Pleuritis کہتے ہیں۔
نوٹ۔ رفع اختلاف ماہیت کے لئے
دیکھو نوٹ مذکورہ ذات الجنب۔

**ذات الجنب دموی** (ع) درد پہلو خونی۔ درد پہلو
ذات الجنب حار } گرم۔ پسلی کا گرم درد۔ اس
قسم کے ذات الجنب میں بخار تیز ہو جاتا ہے
چہرہ کا رنگ سرخ ہوتا ہے۔ اور تنگی
تنفس کی شکایت زیادہ ہو جاتی ہے۔
اور پہلو میں ٹیس اور تمدد (تناؤ) زیادہ
ہوتا ہے۔ اور نبض پتلی (پُر) ہوتی ہے۔
(۱) ایکیوٹ پلیورسی Acute Pleurisy
ہیمراجک پلیورسی Hemarrhagic Pleurisy

**ذات الجنب ریوی** (ع) پھیپھڑے کا ذات الجنب
ذات الجنب حشوی } اس قسم کے ذات الجنب میں
صرف غشاء الریہ یعنی پھیپھڑے کی بالائی جھلی
متورم ہوتی ہے۔ (۱) پلمونری پلیورسی۔
Pulmonary Pleurisy
وسرل پلیورسی Visceral Pleurisy

**ذات الجنب سوداوی** (ع) درد پہلو سوداوی۔
ذات الجنب التصاقی } درد پہلو خشک۔ پسلی کا سوداوی
ذات الجنب یابس }
درد۔ اس قسم کے ذات الجنب میں غشاء
صدری (پلیورا) کے دونوں پرت یعنی غشاء
مستبطن الاضلاع اور غشاء الریہ کے
درمیانی جوف میں پتلی رطوبت تراوش
نہیں پاتی۔ بلکہ ایک گاڑھی اور لیسدار
رطوبت تراوش پاتی ہے جس سے غشاء
مذکور کے دونوں طبق چسپاں ہو جاتے ہیں
اور وہ موٹی اور سخت ہو جاتی ہے۔ اس قسم
کے ذات الجنب میں پستان کے قریب
درد ہوا کرتا ہے۔ اور خشک کھانسی آتی

رہتی ہے۔ حرکات تنفس کم ہوجاتی ہیں ÷

(۱) فائبرینس پلیورسی Fibrinus Pleurisy
پلاسٹک پلیورسی Plastic Pleurisy
اڈہیسو پلیورسی Adhessive Pleurisy
ڈرائی پلیورسی Dry Pleurisy

**ذات الجنب صدیدی** (ع) درد پہلو پسلی کا پیپ والا درد۔ اس قسم کے ذات الجنب میں غشاء صدری کے دونوں پرتوں کے درمیان رطوبت ترشح پاکر ریم میں تبدیل ہوجاتی ہے۔ اس قسم کا ذات الجنب عموماً مزمن ہوا کرتا ہے +
ذات الجنب ذی صدید
اختقان المدۃ فی الصدر

(۱) پیورولنٹ پلیورسی Purulent Pleurisy
ایکواس پلیورسی Aqueous Pleurisy
ایمپائیما Empyema

نوٹ۔ طب میں اس قسم کے ذات الجنب کا بیان اختقان المدۃ فی الصدر کے عنوان سے اور ڈاکٹری میں ایمپائیما کے نام سے کیا گیا ہے +

**ذات الجنب صفراوی** درد پہلو صفراوی۔ درد پہلو شدید پسلی کا صفراوی شدید درد۔ اس قسم کے ذات الجنب کے عوارض شدید ہوتے ہیں چنانچہ بخار شدید ہوتا ہے۔ پہلو میں درد و خلش زیادہ ہوتی ہے۔ پیاس شدت کی لگتی ہے۔ اور منہ کا ذائقہ تلخ ہوتا ہے۔ وغیرہ +
ذات الجنب حاد

(۱) اکیوٹ پلیورسی Acute Pleurisy

**ذات الجنب غیر خالص** (ع) پسلی کا جھوٹا درد۔ پسلی کا اوپرا لو درد۔ اس قسم کے ذات الجنب میں یا تو پسلیوں کے درمیانی عضلات یا ان کی درمیانی جھلی متورم ہو جاتی ہے۔ اور یا ان عضلات اور جھلی کے درمیان ریاح غلیظ بند ہوجاتے ہیں۔ جس سبب سے مریض کو پسلی میں درد و خلش معلوم ہوتی ہے +
ذات الجنب غیر صحیح
ذات الجنب مغالط
وجع الجنب
الم الجنب

(۱) فالس پلیورسی False Pleurisy
پلیورلجیا Pleuralgia پلیوروڈینیا Pleurodynia
انٹرکاسٹل نیورلجیا Intercostal Neuralgia

نوٹ۔ جدید اطباء مصر اب اس قسم کے ذات الجنب کو الم الجنب سے موسوم کرتے ہیں۔ اور رازی اور صاحب کامل نے اس کو وجع الجنب سے تعبیر کیا ہے۔ جو زیادہ صحیح و مناسب معلوم ہوتا ہے +

**ذات الجنب مضاعف** (ع) دونوں پسلیوں کا درد۔ دم گھونٹنے والا پسلی کا درد۔ اس قسم کے پسلی کے درد میں دونوں جانب کی غشاء مستبطن اور نیز حجاب منصف متورم ہوجاتا ہے۔ اس قسم کے ذات الجنب میں دونوں کی دونوں پسلیوں میں درد ہوتا ہے۔ اور وہ کسی پہلو پر
خانقہ

نہیں لیٹ سکتا۔ سانس بدقت آتا ہے
اور بعض وقت کھانسی اور شدت درد کے
سبب مریض بیہوش ہوجاتا ہے +
(۱) ڈبل پلیوریسی Double Pleurisy

**ذاتُ الرِّیَہ** (ع) ورمِ شُش پھیپھڑے کا
ورم۔ پھیپھڑے کی سُوجن۔ نمونیا۔ اگرچہ ذات
الریہ کا مفہوم ورمِ شُش بلا قید حرارت
و برودت ہے لیکن اصطلاح اطبا میں یہ
اُس ورم گرم کا نام ہے۔ جو پھیپھڑے میں
لاحق ہوتا ہے۔ خواہ یہ مادہ بذاتہ گرم ہو۔
جیسے خون وصفرا یا عفونت کے سبب گرم
ہوجائے۔ جیسے بلغم متعفن و سودائے متعفن
اسی لئے جو ورمِ شُش اس بلغم و سودا
سے لاحق ہو جس میں عفونت و سخونت
نہ ہو۔ اس کو ذات الریہ نہیں کہتے۔ بلکہ
ورم بارد ریہ سے تعبیر کرتے ہیں + (۱)
نمونیا Pneumonia ایکیوٹ نمونیا
Acute Pneumonia

**ڈاکٹری نوٹ**۔ جدید تحقیقات سے معلوم
ہوا ہے کہ ذات الریہ ایک متعدی مرض ہے
جس میں ایک یا دونوں پھیپھڑے یا اُن
کا کوئی حصہ متورم ہوجاتا ہے۔ اور ساتھ
ہی بخار وغیرہ بھی ہوجاتا ہے۔ لیکن بعض
ڈاکٹر اس کو ایک خاص قسم کا متعدی بخار
خیال کرتے ہیں جو کہ خاص قسم کے جراثیم
سے پیدا ہوتا ہے۔ اور جس میں بطور عرض
پھیپھڑے متورم ہوجاتے ہیں۔ اس مرض
کا باعث ایک خاص قسم کا خردبینی کیڑا ہے
جس کو اصطلاح طب میں جرثومہ ذات
الریہ کہہ سکتے ہیں +

**ذاتُ الرِّیَہ** / ذات الریہ اصلی / ذات الریہ فصی — ورمِ شُش۔ ورمِ شُش اصلی
اصلی نمونیا۔ اس قسم کے نمونیا
میں بخار شدید ہوتا ہے۔ اور
تنگی تنفس کی شکایت ہوتی ہے۔ سانس جلد
جلد آتا ہے۔ مرض سے دوسرے تیسرے
روز زنگاری رنگ کا بلغم خارج ہونے لگتا
ہے۔ اس قسم کا نمونیا عموماً جوانوں کو ہوا کرتا
ہے (۱) ایکیوٹ نمونیا Acute Pneumonia
لوبر نمونیا Lobar Pneumonia کروپس نمونیا
Croupous Pneumonia

**ذاتُ الرِّیَہ مُزمِن** (ع) / صَلَابَۃُ الرِّیَہ / ورم بارد ریہ — ورمِ شُش کہنہ پھیپھڑے
کا پرانا ورم پھیپھڑے کی
سختی پھیپھڑے کا سرد ورم
پرانا نمونیا۔ اس قسم کا نمونیا بالعموم شدید
نمونیا یا کھانسی کا نمونیا یا ذات الجنب یعنی
درد پسلی کے بعد جبکہ ورم تحلیل نہ ہو ہوجایا
کرتا ہے۔ اس قسم کے ذات الریہ میں ہلکا
ہلکا درد ہوتا رہتا ہے۔ کوتاہ دمی ہوتی ہے
خراشدار کھانسی آتی ہے جس میں تھوڑا
سا بلغم بدقت خارج ہوتا ہے۔ تھوڑا

تھوڑا بخار بھی ہوجایا کرتا ہے۔ مریض روز بروز کمزور اور لاغر ہوتا جاتا ہے۔

(۱) کرانک نمونیا Chronic Pneumonia
انٹرسٹیشل نمونیا Interstitial Pneumonia
سرّوسس آف دی لنگ Cirrhosis of the Lung
فائبرائڈ تھائی سس Fibroid Phthisis

نوٹ۔ مذکورہ بالا ڈاکٹری ناموں میں سے مؤخر الذکر دو نام اس مرض کے لئے ڈاکٹری کتابوں میں مستعمل ہیں۔ باقی اول الذکر دو نام صرف لغت کے طور پر مستعمل ہیں۔ اسی طرح طب میں اس مرض کو ورم بارد ریہ سے تعبیر کیا گیا ہے۔ باقی ذات الریہ مزمن کا اطلاق اصطلاحاً نہیں ہے بلکہ محض لغوی معنی کے اعتبار سے کیا جاتا ہے۔

**ذاتُ الرِّیَہ نزلی** (ع)، ورمِ شُشِ نزلی۔ ورم
ذات الریہ سعالی | شُشِ سُرفی۔ کھانسی کا
ذات الریہ قصبی | نمونیا۔ نزلہ کا نمونیا۔ اس
قسم کے نمونیا میں ہوائی نالیوں کے اختتامی سروں اور ہوائی کیسوں میں جن کے باہم ملنے سے لابیولز یعنی پھیپھڑوں کے چھوٹے چھوٹے حصے بنتے ہیں، ورم ہوجاتا ہے۔ اس قسم کا نمونیا اکثر چھوٹے بچوں میں ہوا کرتا ہے (۱) کٹارل نمونیا

برانکو نمونیا Broncho Pneumonia
لابیولر نمونیا Lobular Pneumonia

**ذات الریہ اور سِل کا فرق**۔ پھیپھڑے کے ورم کو ذات الریہ اور پھیپھڑے کے قرحہ یعنی پیپ دار زخم کو سِل کہتے ہیں۔

**ذاتُ الصَّدر** (ع)، درد سینہ۔ سینہ یا چھاتی کا درد۔ یہ درحقیقت حجاب منصف (سینہ کا درمیانی پردہ) کے اُس حصہ کا ورم ہے جو عظم القص (سینہ کی درمیانی ہڈی) سے اتصال رکھتا ہے۔ اس قسم کے درد میں مریض کو ہر وقت بخار رہتا ہے۔ بےچینی ہوتی ہے۔ فم معدہ سے حلق تک درد اور ٹیس ہوتی ہے۔ کوتاہ دمی ہوتی ہے مریض کو پشت اور پہلو پر لیٹنا دشوار بلکہ محال ہوتا ہے (۱) میڈیا سٹائنل پلیورائیٹس

Mediastinal Pleuritis

**ذاتُ العَرْض** (ع)، درد پشت۔ پیٹھ کا درد یہ بھی درحقیقت حجاب منصف (سینہ کا درمیانی پردہ) کے اُس حصہ کا ورم ہے جو پشت کی جانب مہروں سے اتصال رکھتا ہے۔ اس قسم میں مریض کے دونو شانوں کے درمیان ٹیس کے ساتھ درد ہوتا ہے۔ اور اُس کو پشت پر لیٹنا دشوار ہوتا ہے۔ اور دائیں بائیں گردن پھیر کر دیکھنا مشکل ہوجاتا ہے۔ کھانسی کے ساتھ مریض کو بےچینی ہوتی ہے۔ اور کبھی شدت درد سے غشی ہوجاتی ہے۔ سینہ کے بل

بیٹھنے سے مریض کو کسی قدر آرام معلوم ہوتا ہے
(۱) میسوڈمائیٹس Mesodmitis

نوٹ۔ اگرچہ ذات الصدر اور ذات العرض کے مقابل مذکورہ بالا ڈاکٹری لغت بلا تفریق بالاشتراک حجاب منصف کے ورم پر بولے جاتے ہیں لیکن ہم یہاں ان لغات میں تخصیص کر کے اول الذکر یعنی میڈیاسٹائنل پلیورائیٹس کو ذات الصدر کے مقابل اور ثانی الذکر یعنی میسوڈمائیٹس کو ذات العرض کے مقابل لکھتے ہیں +

**ذاتُ العُرُوق** (ع) ایک قسم کا قرحہ ہے جو آنکھ میں پیدا ہوتا ہے۔ اور اس میں جال کی طرح رگیں معلوم ہوتی ہیں + (۱) پینَس

**ذاتُ الکَبِد** (ع) } ورم جگر۔ جگر کی سوجن (۱)
**ورم الکبد** (ع) } ہیپےٹائیٹس Hepatitis

**ذاقنہ** (ع) ٹھوڑی کے نیچے یا حلقوم کے آس پاس کا مقام کبھی چنبرہ گردن یا ترقوہ کے اوپر کے مقام پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے اور گاہے ہنسلیوں کے درمیانی گڑھے پر بھی بولا جاتا ہے +

**ذاکرہ** (ع) قوت حافظہ۔ یاد رکھنے کی قوت جو مؤخر دماغ میں ہوتی ہے +
(۱) میموری Memory

**ذائب** (ع) پگھلنے والی۔ اصطلاح طب میں وہ چیز جو بالفعل منجمد ہو۔ لیکن حرارت پہنچنے سے پگھل جائے۔ جیسے سونا چاندی وغیرہ +

**ذائبِ مُتَبَخّر** (ع) وہ دوا جو پگھلنے کے بعد بخار بن کر اڑنے لگے +

**ذائقہ** (ع) } چکھنے کی قوت۔ یہ قوت اس
**قوت ذائقہ** (ع) } عصب میں ہے۔ جو جرم زبان میں پھیلا ہوا ہے (۱) ٹیسٹ Taste

**ذُباب** (ع) مکھی۔ کنارہ۔ چمک

**ذُبابُ الاُذن** (ع) کان کا کنارہ +

**ذُبابُ العَین** (ع) مردمک۔ آنکھ کی پتلی +

**ذُبابی** (ع) ایک مرض ہے جس میں قرنیہ کے پھٹ جانے سے طبقہ عنبیہ مکھی کے سر کی برابر باہر نکل آتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو مورسرج +

**ذُباح** (ع) پاؤں کی انگلیوں کی گھاٹیوں کی پھٹن +

**ذَبَب** (ع) ہونٹ کا پیاس سے خشک ہونا

**ذُبحہ** (ع) اصطلاح طب میں خناق کی ایک بُری قسم ہے جس میں حلق کے دونوں طرف کے عضلات میں گرم ورم لاحق ہوجاتا ہے اور کبھی مری کے بالائی سرے کے دونو عضلات میں ورم ہوجاتا ہے۔ اس ورم کا خاصہ ہے کہ گلے میں دونوں کانوں کے درمیان مقام ذبح پر سرخ طوق کی مانند نظر آتا ہے جس لحاظ سے اسے

ذبحہ سے موسوم کرتے ہیں (۱) سی ننکی Cynanche
کروپ Croup

طبی نوٹ۔ جدید اطبا، مصر ذبحہ کو عام قرار دے کر خناق کے قائمقام استعمال کرتے ہیں۔ اور اس سے وہ اس کو خناق کی طرح مختلف قسموں میں تقسیم کرتے ہیں۔ شیخ بھی ذبحہ کو خناق کی طرح عام قرار دے کر دونوں کو مترادف بتلاتا ہے۔ لیکن بعض اطبار ذبحہ کو ورم لوزتین کے ساتھ اور بعض ورم غلصمہ کے ساتھ مخصوص کرتے ہیں ۔

ڈاکٹری نوٹ۔ سی ننکی ایک یونانی لغت ہے۔ جس کے معنی ہیں کتے کا گلا گھٹنا۔ یہ ایک قدیم اصطلاح ہے۔ جو گلے کے ہر ایک شدید مرض مثلاً ٹانسلائیٹس وکروپ ڈفتھیریا وغیرہ جس میں مریض ہانپتے ہوئے کتے کی طرح سانس لیتا ہے۔ استعمال کی جاتی ہے

**ذُبحہ بلعومیہ** (ع) یہ ایک قسم کا خناق ہے۔ جس میں بلعوم یعنی حلق کا بالائی حصہ متورم ہوتا ہے (۱) سی ننکی فیرنجیا Cynanche Paryngia

**ذُبحہ حنجریہ** (ع) یہ بھی ایک قسم کا خناق ہے۔ جس میں عضلات حنجرہ اور اس کی اندرونی جھلی متورم ہو جاتی ہے (۱) سی ننکی لیرنجیا

**ذُبحہ خانقہ** (ع) یہ بھی ایک قسم کا خناق ہے جس میں عضلات حنجرہ اور عضلات حلقوم دونوں میں ورم ہو کر شدت سے دم گھٹنے لگتا ہے۔ (۱) سی ننکی سفوکے ٹوا Cynanche Suffocative
کروپ Croup

**ذُبحہ خبیثہ** (ع) یہ خبیث و شدید قسم کا خناق ہے۔ جس میں حلق متورم ہو کر اس کے بعض حصص مردار پڑ جاتے ہیں ۔
(۱) سی ننکی میلگنا Cynanche Maligna
ڈفتھیریا Diphtheria

**ذُبحہ لوزیہ** (ع) وہ خناق جس میں لوزتین متورم ہو کر ان میں پیپ پڑ جاتی ہے ۔
(۱) سی ننکی ٹانسلیرس Cynanche Tonsillaris
کوئنزی Quinsy

**ذَبذَب** (ع) زبان۔ ذکر۔ لٹکتی ہوئی چیز
**ذَبذَبہ** (ع) کا ہلنا۔ ہلانا (۱) وائی بریشن Vibration
آسی لیشن Osilation

**ذَبل** (ع) کمر کا باریک ہونا۔ کمر کا پتلا ہونا ۔

**ذُبل** (ع) مرجھانا۔ کملانا ۔

**ذُبول** (ع) لغوی معنی مرجھانا۔ گھلنا پگھلنا
**ذوبان** (ع) اصطلاح اطبار میں اعضاء گھلنا۔ گھٹنا۔ تپ دق میں اعضاء اصلیہ کا گھلنا اور رطوبات ثانیہ کا فنا ہونا۔ ڈاکٹری میں لغوی معنی کے مقابل سولیوشن Solution ڈس سولیوشن Disslution میلٹنگ Melting آتا ہے۔ اور اصطلاحی معنی کے مقابل میں ایمی سی ایشن Emaciation اور ویسٹنگ Wasting نیز ٹیبز Tabes

اور کنزمپشن Consumption

ذبول اور ہزال کا فرق جسم کے اجزائے
اصلیہ میں کمی ہونے کو ذبول اور اجزائے
زائدہ مثلاً گوشت وچربی وغیرہ کے گھٹنے
کو ہزال کہتے ہیں۔ بحران ذوبانی اور تپ دق
پر بھی بعض اوقات ذبول کا اطلاق ہوتا ہے

**ذَرّ** (ع) چھڑکنا۔ پراگندہ کرنا۔ چھترانا +

**ذَرَب** (ع) } اصطلاح طب میں اسہال
ذَرَبْ (ر) } معدی کی ایک قسم ہے جس
میں غذا بخوبی ہضم نہیں ہوتی۔ بلکہ جسم میں
میں نفوذ کرنے سے پہلے ہی پے در پے
دستوں کے ذریعہ خارج ہو جاتی ہے۔
معدہ کے دست۔ معدہ کی خرابی کے دست

ذرب وخلفہ اور ہیضہ کا فرق
جمہور اطباء کے نزدیک ذرب وہ اسہال
معدی ہے۔ جس میں پے در پے دست
آتے ہیں۔ اور ان میں رطوبت زیادہ ہوتی
ہے۔ اس میں غذا اگرچہ معدہ میں ہضم ہو جاتی
ہے۔ لیکن بدن اس کو جذب نہیں کر چکتا
کہ نکل آتی ہے۔ برخلاف اس کے خلفہ
میں حسب عادت نہیں ٹھہرتی۔ بلکہ کبھی
بہت ہی جلد اور گاہے بہت دیر سے
اور کبھی چند مرتبہ میں ہضم یا فاسد ہو کر نکل
آتی ہے۔ ہیضہ میں ان دونوں کے خلاف
بالعموم قے ہوا کرتی ہے۔ اور وہ شدید و
سخت اور مہلک بیماری ہے جس کا بُرا بھلا
نتیجہ بہت جلد نکل آتا ہے۔ برخلاف اس
کے ذرب وخلفہ مزمن بیماریاں ہیں۔ جو
عرصہ تک قائم رہتی ہیں +

**ذِرَاع** (ع) کلائی جو کہنی سے پہنچے تک ہے۔
(۲) ایک ہاتھ کا پیمانہ جو کہنی سے لے کر
انگلیوں کے سروں تک ہوتا ہے +

**ذَرْع** (ع) قے کا غالب ہونا۔ شدت کی قے آنا

**ذَرْف** (ع) آنسو بہنا +

**ذَرْق** (ع) پیخال۔ پرندوں کا بیٹ کرنا۔
جمع ذراوق +

**ذُرُور** (ع) دھوڑا۔ خشک پسی ہوئی دوا جو زخم وغیرہ
پر چھڑکیں +

**ذَرَّہ** (ع) } کسی چیز کا بہت چھوٹا حصہ
دقیقہ (ر) } جو کم از کم دو حصوں میں تقسیم
جوہر مادی } ہو سکے۔ جمع ذرات و دقائق
(۲) مالیکیول Molicule

**ذُعَف** (ع) زہر خورانیدن۔ زہر کھلانا۔
کسی کو زہر دینا +

**ذُعَاف** (ع) سم قاتل۔ زہر قاتل۔ وہ زہر
جو فوراً ہلاک کر دے +

**ذُعْر** (ع) ڈرانا۔ خوف دلانا +

**ذَفَر** (ع) بو۔ باس۔ خواہ اچھی ہو یا بری۔
جس کا فرق مضاف الیہ وموصوف کے
لحاظ سے کیا جاتا ہے۔ جیسے مشک اذفر

رخوش بُو وار مشک) اور رِبُط اَذفر د بدبودا
بغل) (۱) سمیل Smell

**ذِفرٰی** (ع) دونوں کانوں کی لَو تک کا پچھلا حصّہ
(۲) کان کی جڑ یا کان کا وہ پچھلا حصّہ جہاں
سے پسینہ چھوٹتا ہے +

**ذَقَن** (ع) زنخ: زنخدان۔ ٹھڈّی۔ ٹھوڑی۔
جمع اذقان (۱) چِن Chin

**ذَکَاوت** (ع) } ذکی ہونا۔ ذہین ہونا۔ تیز
ذہانت (ع) } فہم ہونا۔ ذہن کا تیز ہونا +

**ذَکَاوَتُ الاِحسَاس** (ع) حِس کا تیز ہونا حِس
کا بڑھ جانا (۱) ہائی پر اَیسَتھیزِیا
Hyperaesthesia

**ذَکَرْ** (ع) } آلت۔ آلۂ تناسل۔ مرد کا
قضیب (ع) } عضو مخصوص یا عضو تناسل
جمع مذاکیر (۲) مذکر۔ نر۔ ضد مادہ۔ جمع ذکور
(۱) پِینِس Penis

**ذِکر** (ع) یاد کرنا۔ یاد کر لینا۔ یاد آجانا +

**ذَمِرط** (ع) زود ہضم غذا۔ ہلکی غذا۔ سبک غذا۔
جو جلد ہضم ہوجائے (۱) لائٹ ڈائٹ Light Diet

**ذَنَا** (ع) نکمّی عورت (۲) دائم الحیض جس کو ہمیشہ
حیض آتا رہے +

**ذَنَب** (ع) دُم۔ پونچھ۔ جمع اذناب +
(۱) ٹیل Tail

**ذَنَبُ البَرْبَخ** (ع) بربخ یعنی خصیہ فوقانی
کی دُم۔ یا اُس کا نچلا سرا +

(۲) گلوبَس مائنَر Globus Minor

**ذَنِین** (ع) ناک کا پانی۔ جمع ذَنَن +

**ذَوَائِق سِتّہ** (ع) چھ ذائقے۔ چھ مزے (۱)
حلاوت یعنی شیرینی (۲) حموضت یعنی تُرشی
(۳) ملوحت یعنی نمکینی (۴) مرارت یعنی تلخی
(۵) عفوصت یعنی زمختگی یا کھٹاپن (۶)
حرافت یعنی تیزی یا چرپراہٹ +
(۱) سوئیٹ نیس Sweetness (۲) سورنیس
Sourness (۳) سالٹ نیس Saltness
(۴) بٹرنیس Bitterness (۵) اَیسٹرنجنسی
Astringency (۶) پَنجِنسی Pungency

**ذُؤَابَہ** (ع) زلف۔ گیسو۔ پیشانی یا چُندیا یا
گُدی کے بال +

**ذُوبَان** (ع) } لغوی معنی پگھلنا۔ گھُلنا۔ گلنا
ذبول (ع) } اصطلاح طب میں اعضا
اصلیہ کا گھُلنا اور رطوبات ثانیہ کا فنا ہونا
کبھی ذوبان کا لفظ بحران ذوبانی پر بولا جاتا
ہے۔ جس میں اعضا رفتہ رفتہ گھُل کر مریض
بالآخر ہلاک ہوتا ہے۔ ڈاکٹری مترادف الفاظ
کے لئے دیکھو ذبول (۱) ایمی سی ایشن
Emaciation

**ذُوخَاصِیّت** } اصطلاح طب میں اُس دوا
ذوالخاصیت } کو کہتے ہیں۔ جو اپنی صورت
نوعیہ سے اثر کرے۔ خواہ اس کا اثر مفید
و موافق ہو۔ جیسے تریاق یا مخالف و مضر

جیسے زہر۔ وہ دوا جس کی تاثیر ایسے مخفی ذریعے سے ہو جس کا تعلق نہ کیفیات سے ہو۔ اور نہ دیگر امور محسوسہ سے۔ جیسے مقناطیس۔ کہ اپنی صورت نوعیہ سے لوہے کو جذب کرتا ہے۔

**ذُوسَنطَارِیا** | یہ ایک یونانی لغت ہے جس
**ذُوسنطاریا** | کے معنی ہیں آنتوں کا زخم۔

اصطلاح اطباء میں اسہال دموی یعنی خونی دستوں کو خواہ آنتوں سے آئیں یا جگر سے ذوسنطاریا کہتے ہیں۔ پس اگر دست خونی آنتوں سے آئیں۔ تو اس کو اصطلاح میں ذوسنطاریائے معوی کہتے ہیں۔ اور اگر جگر سے آئیں تو اس کو ذوسنطاریائے کبدی بولتے ہیں +

**طبی نوٹ۔** بقول ایلاقی جو اسہال قروح امعاء کے سبب لاحق ہوں۔ ان کو ذوسنطاریا کہتے ہیں۔ اور جمال الاطباء کا مقولہ ہے۔ کہ ذوسنطاریا معوی ہر اسہال معوی کو کہتے ہیں جس میں خون یا پیپ یا آنون پیچش کے ساتھ خارج ہو۔ ملا نفیس کہتے ہیں۔ کہ ذوسنطاریا یونانی زبان میں قروح امعاء آنتوں کے پیپ دار زخم کو کہتے ہیں اطباءؔ کبھی تو اسے اس کے مذکورہ لغوی معنی میں استعمال کرتے ہیں۔ اور کبھی اس کا لازم یعنی اسہال خونی یا زحیر مراد لیتے ہیں

(۱) ڈِسنٹری Dysentery

ڈِسنٹرک ڈائریا Dysenteric Diarrhœa

لغوی معنی کے لحاظ سے ذوسنطاریا کا مرادف ڈسنٹری ہے۔ لیکن اصطلاحی معنی کے لحاظ سے اس کا مرادف ڈسنٹرک ڈائریا ہے۔

**ڈاکٹری نوٹ۔** ذوسنطاریا درحقیقت یونانی لفظ ڈِس اَینٹرون کا معرب ہے اور لفظ ڈِس اَینٹرون مرکب ہے دو کلمات (۱) ڈِس بمعنی تکلیف اور (۲) اَینٹرون بمعنی انتڑی سے یعنی انتڑی کی تکلیف پس ذوسنطاریا اور ڈِس اینٹرون کے مذکورہ بالا دونوں معنی تقریباً ایک ہی ہیں لیکن ان الفاظ کے استعمال میں فرق ہے یعنی قدیم اطباء تو اس لفظ کو آنتوں اور جگر دونو کے خونی دستوں پر بولتے ہیں لیکن جدید اطباء مصر و یورپ وغیرہ اس کو ڈِس اینٹری یعنی پیچش پر بولتے ہیں۔ چنانچہ جمال الاطباءؔ اور ملا نفیس کا وہ قول جو طبی نوٹ میں اوپر مذکور ہوا اس کی تائید کرتا ہے +

**ذوسنطاریائے کبدی اور دموی اور معوی کا فرق۔** ذوسنطاریائے کبدی میں عموماً درد نہیں ہوتا۔ لیکن کبھی خرابی جگر میں درد ہوتا ہے۔ لیکن اسہال بدبودار آتے ہیں۔ اور مریض روز بروز کمزور ہوتا جاتا ہے۔ اور شروع مرض سے آخر تک یا تو محض خون آتا ہے۔ یا اسہال غسالی

کبھی ابتدا اعصابی اور بعد میں خون کے دست
آتے ہیں۔ ذوسنطاریائے معوی جب
تک مزمن نہ ہوجائے۔ اس کا مریض کمزور
نہیں ہوتا۔ اور جب تک آنتوں میں قروح
لاحق نہ ہوں۔ بدبو نہیں آتی۔ ذوسنطاریائے
دموی۔ جب تک کسی انتڑی کی اندرونی
رگ کا منہ کھل جانے سے خون آتا ہے۔
تو اُسے ذوسنطاریائے دموی سے موسوم
کرتے ہیں +

**ذُوسَنْطَارِیَا دَمَوِی** (ع) خونی دست جو آنتوں
کی اندرونی رگ کے پھٹ جانے سے آئیں

**ذُوسَنْطَارِیَا کَبِدِی** (ع) وہ خونی دست جو
جگر کی خرابی سے ہوں +

**ذُوسَنْطَارِیَا مِعَوِی** (ع) وہ خونی دست جو
آنتوں کی خرابی سے آئیں +

**ذَوْق** (ع) چکھنا۔ مزہ لینا +

**ذَہَاب** (ع) جانا۔ چلاجانا۔ گذرنا۔ چھوڑنا +

**ذَہَابُ الْبَصَر** (ع) / فقدان النظر / کمنۃ — بینائی کا جاتے رہنا۔ بصارت کا زائل ہوجانا۔ اس مرض میں نظر رفتہ رفتہ
یا دفعۃً زائل ہوجاتی ہے۔ (۱) اماروسس
Amaurosis
گٹا سرینا Gutta Serena

**ذَہَابُ مَاءِ الْاَسْنَان** (ع) دانتوں کی آب جاتی
رہنا۔ دانتوں کا کند ہوجانا جس کی وجہ سے
ٹھنڈی اور گرم اور سخت چیزوں کے چبانے
سے ایذا پہنچتی ہے +

**ذُہُول** (ع) ذہول۔ غفلت۔ غافل۔ بھول۔ بھولنا

**ذِہْن** (ع) فہم۔ سمجھ۔ یادداشت۔ بقول علامہ
تفتازانی ذہن ایک قوت ہے۔ جس کے
ذریعے انسان فکر اور تمیز پر قادر ہوتا ہے
جمع اذہان +

**ذِیَابِیْطِس** (ع) / **ذَوْلَابِیَہ** (ع) / **بَرْکَارِیَہ** (ع) / **زَلَقُ الْکُلْیَہ** (ع) — ایک بیماری ہے جس میں پیشاب بکثرت آتا ہے۔ اور شدت کی پیاس لگتی ہے۔ چنانچہ مریض شدت تشنگی کے سبب
بار بار پانی پیتا ہے۔ لیکن سیراب نہیں
ہوتا۔ بلکہ وہ پانی تقریباً بلاتغیر جلد بذریعہ
پیشاب خارج ہوجاتا ہے۔ یہ مرض دو
قسم کا ہوتا ہے۔ (۱) ذیابیطس حار جس
میں بشدت پیاس لگتی ہے۔ پیشاب بکثرت
آتا ہے۔ اور مریض جلد کمزور ہوجاتا ہے
ذیابیطس بارد جس میں پیاس و پیشاب کی
چنداں شدت و کثرت نہیں ہوتی۔ طب
میں مطلق ذیابیطس سے مراد ذیابیطس حار
لی جاتی ہے۔ کیونکہ وہ کثیر الوقوع ہے۔
(۱) ڈایابیٹیز Diabetese

نوٹ۔ اس مرض کا طبی نام ذیابیطس جو
صحیح دیابیطس ہے۔ معرب ہے ڈیابیٹیس
کا جو ایک یونانی لغت ہے۔ اور جس کا تلفظ
اب ڈایابیٹیز کیا جاتا ہے جو کہ اس مرض

کا موجودہ ڈاکٹری نام ہے۔ لفظ ذیابیطس کے لغوی معنی ہیں درمیان میں سے گزرنا یا دولاب یعنی رہٹ۔ چونکہ بقول اطبا یونانی اس مرض میں جو پانی پیا جاتا ہے۔ وہ تھوڑے عرصہ بعد بجنسہ یا تھوڑے سے تغیر کے بعد براہ بول خارج ہو جاتا ہے۔ پس اس طرح سے بار بار پانی پیا جاتا ہے۔ اور بار بار پیشاب آتا ہے۔ گویا پانی جسم میں ہو کر گذرتا رہتا ہے۔ اور اُس کا دور جاری رہتا ہے اسی لئے اس مرض کو فارسی میں دولابیہ دپرکاریہ اور عربی میں دُوّاریہ اور زلق کلیہ کہتے ہیں۔

## ذیابیطس اور کثرت البول کا فرق

ذیابیطس خاص ہے اور کثرت البول عام یعنی ذیابیطس میں زیادتی پیشاب کے ساتھ پیاس کی شدت ضروری ہوا کرتی ہے۔ برخلاف اس کے کثرت البول میں پیاس کا ہونا ضروری نہیں۔

## ذیابیطس اور سلسل البول کا فرق

ذیابیطس میں پیشاب بارادہ ہوا کرتا ہے اور سلسل البول میں بلا ارادہ۔ علاوہ بریں ذیابیطس جگر و گردہ کی خرابی سے ہوا کرتا ہے۔ اور سلسل البول مثانہ کی خرابی سے ہوتا ہے۔

## ذیابیطس شکری (بول سکری) ذیابیطس حلو

(۲) اس قسم کے ذیابیطس میں مستقل طور پر پیشاب میں شکر آتی ہے۔ اور پیشاب بکثرت آتا ہے۔ نیز مریض کی صحت عامہ خراب ہو جاتی ہے۔ (۱) ڈایابیٹیز میلیٹس Diabes Millitus گلائیکوسوریا Glycosuria

نوٹ۔ متقدمین اطبا نے ذیابیطس شکری کا ذکر نہیں کیا لیکن چونکہ ذیابیطس شکری کی علامات ذیابیطس حار سے ملتی جلتی ہیں اس لئے ذیابیطس شکری کے تحت میں ذیابیطس حار کو لکھا گیا۔ اگرچہ بعض محققین و مؤلفین نے ذیابیطس شکری اور بول شکری کو ایک ہی مرض مانا اور لکھا ہے لیکن درحقیقت ان دونوں میں فرق ہے چنانچہ ذیابیطس شکری میں پیشاب میں مستقل طور پر شکر آتی ہے۔ یعنی برابر شکر آتی رہتی ہے۔ لیکن بول شکری میں پیشاب میں عارضی طور پر کم و بیش شکر آتی ہے۔ ذیابیطس شکری میں پہلے پیشاب میں شکر خارج ہونے لگتی ہے۔ اور پھر پیشاب بکثرت آنے لگتا ہے۔

## ذیابیطس شکری اور کثرت البول

کا فرق۔ ذیابیطس شکری میں پہلے پیشاب میں شکر خارج ہوتی ہے۔ اور پھر پیشاب بکثرت آنے لگتا ہے۔ یعنی بول شکری کے بعد کثرت بول کی شکایت ضرور ہو جاتی ہے لیکن کثرت بول کے ساتھ پیشاب میں

شکر کا آنا ضروری نہیں ۔ اسی لئے کثرت بول
کو ذیابیطس کاذب بھی کہتے ہیں +

**ذیابیطس کاذب** (ع) اس مرض میں شدت
ذیابیطس بارد } کی پیاس لگتی ہے ۔ اور ہلکے
کثرت البول } رنگ کا پیشاب بکثرت آتا ہے
لیکن اس میں شکر نہیں ہوتی (۱) ڈایابیٹیز
انسپیڈس Diabetes Insipidus
اور پالی یوریا Polyuria

## ر

**راجبۃ** (ع) انگلی کی پور اندر کی جانب سے جمع رواجب

**راح** (ع) جمع ہے راحت یعنی کف دست یا
ہاتھ کی ہتھیلی کی (۲) ہتھیلی بھر ۔ اتنی چیز جو
ہتھیلی پر آجائے (۳) شراب +

**راحت** (ع) لغوی معنی آرام ۔ آسائش ۔ خوشی
اصطلاح تشریح میں کف دست یا ہاتھ
کی ہتھیلی ۔ ڈاکٹری میں لغوی معنی کے مقابل
ریسٹ Rest اور اصطلاحی معنی کے
مقابل پام Palm آتا ہے +

**راحۃ الید** (ع) ہتھیلی ۔ ہاتھ کی ہتھیلی (۱)
پام آف دی ہینڈ Palm of the Hand

**رادۃ** (ع) نچلے جبڑے کی ہڈی کا وہ سرا جو
کان کی طرف ہے +

**رادع ۔ مُردِع ۔ مُحَوِّل** (ع) لغوی معنی
پھیر دینے والا ۔ لوٹا دینے والا ۔ ہٹا دینے والا
اصطلاح طب میں مادہ کو لوٹا دینے والی
دوا ۔ وہ دوا جو اپنی قوت قابضہ اور سردی
سے کسی عضو کے مسامات کو تنگ اور اسکی
حرارت جاذبہ کو کمزور کردے ۔ اور اس پر
گرنے والے مادہ کو غلیظ و کثیف کردے
تاکہ وہ گرنے سے باز رہے ۔ اور عضو اس
کو قبول نہ کرے ۔ وہ دوا جو عضو ماؤف
پر مادہ کو گرنے سے روکے ۔ اور اسے
محفوظ رکھے جیسے کوسبز اور رسوت وغیرہ
جمع رادعات اور روادع وغیرہ (۱) ری پیلنٹ
ڈیری ویٹیو Derivative
ری پر کشیو Repercussive

**رادعات** (ع) جمع ہے رادع کی اپنے موقع
پر دیکھو +

**رائر** (ع) } ہڈی کا گودا جو لاغری کے سبب
**ریر** (ع) } خراب ہوگیا ہو اور گل گیا ہو

**رازی** (ع) منسوب ہے طرف رے کی جو قدیم
زمانہ میں ایران کا ایک مشہور شہر تھا ۔ اور
اب بجائے اس کے طہران آباد ہے لفظ
رازی میں حرف (ز) زائد ہے ۔ امام فن
حکیم ابوبکر محمد بن ذکریا رازی چونکہ شہر رے
کے باشندے تھے ۔ اس لئے ان کو بھی
کتابوں میں رازی کے نام سے یاد کیا جاتا ہے
ان کا بیان حسب ذیل ہے +

**رَازی**
**زکریا رازی**
**ابن زکریا رازی**
**Rhazes**

ابوبکر محمدؐ بن زکریا رازی۔ ابوبکر کنیت۔ محمدؐ نام۔ زکریا کا فرزند اور ایران کے مردم خیز شہر رے کا رہنے والا تھا۔ تقریباً سنہ ۸۵۰ء میں پیدا ہوا۔ تیس برس کی عمر تک اُس نے علوم حکمیہ (الٰہیات۔ ریاضیات و طبیعیات) کی تعلیم حاصل کی۔ اور اُس کے بعد بغداد میں علم طب کی فاضلانہ تحصیل کی۔ جہاں پر وہ بعد ازاں ایک نہایت جلیل القدر اور نامور معلم طب اور درباری طبیب مقرر ہوا۔ اور "جالینوس العرب" کے معزز لقب سے ملقب و ممتاز ہوا۔ ماہیت امراض میں رازی زیادہ تر جالینوس کا مقلد تھا لیکن معالجات میں وہ زیادہ تر اصول بُقراطی کا تتبع کرتا تھا۔ اور علاج میں بالخصوص قواعد حفظان صحت کی پابندی۔ علاج غذائی۔ اور مفرد ادویہ سے علاج کرنے پر زیادہ زور دیتا تھا۔ وہ نظریات کی نسبت عملیات کی زیادہ قدر کرتا تھا۔ مختلف علوم و فنون مثلاً الٰہیات و طبیعیات و مناظرات و فلسفہ و حکمت و طب و موسیقی و نجوم و ادب وغیرہ میں رازی کی تقریباً دو سو تصانیف ہیں لیکن فن طب میں الحاوی۔ ابن زکریا رازی کی تصانیف میں سے سب سے بہتر و جلیل القدر کتاب ہے۔ اس میں متقدمین اطبا (بقراط سے لے کر حنین کے زمانہ تک) کے تمام مستند اقوال متعلقہ امراض و معالجات درج کئے ہیں۔ گویا یہ یونانی عربی و ہندی طبی لٹریچر پر حاوی بلکہ اُن کی مخزن ہے انگریزی میں اس کو "کَنٹیننم اوپس" کہتے ہیں۔ مگر افسوس یہ ہے کہ ابن زکریا اس کتاب کے مسودات کو صاف اور اس کی عبارت کو زوائد سے پاک نہ کر سکا۔ موت نے اُسے اس بات کی مہلت نہ دی۔ لہذا یہ کتاب ترتیب و اسلوب بیان کے اعتبار سے ناقص رہ گئی۔ ورنہ معلوم ہوتا ہے۔ کہ مصنف نے اس کو "جامع علوم طبی" کی حیثیت سے لکھا تھا۔ اس کی طبی تصانیف میں سے کتاب المنصوری بھی جو کہ امیر منصور بن اسمٰعیل حاکم خراسان کے لئے لکھی گئی تھی۔ فن طب کے علمی و عملی اصول و ضوابط میں مختصر مگر جامع و مانع تالیف ہے۔ رازی نے سب سے پہلے جُدری اور حَصبہ یعنی چیچک اور خسرہ میں تفریق اور تشخیص کی۔ اور اس موضوع پر ایک رسالہ لکھ کر طبی دنیا میں مزید شہرت حاصل کی۔ یہ کتاب مطبوعہ مصر اب بھی ملتی ہے اور میرے کتب خانہ میں بھی ہے ابن زکریا کی طبیعت نئی بات نکالنے اور علوم طب و دیگر علوم میں لطیف و باریک نکتے معلوم کرتے رہنے پر بہت مائل تھی

قدیم حکما، اور اطبا کی کتابوں کے اہم مقامات کا حل اُس نے بڑی تحقیق کے ساتھ کیا۔ بیماریوں کی صحیح تشخیص کر لینا۔ ظہور مرض سے قبل بعض علامات دیکھ کر مرض کی پیشینگوئی کر دینا۔ پیچیدہ امراض کے علاج کا صحیح طریقہ علاج سوچ لینا وغیرہ یہ ایسی باتیں تھیں۔ جو اُس کو اپنے عہد کا بہترین طبیب اور ممتاز ترین حکیم قرار دیتی تھیں۔ اور دنیا روز بروز اس کے فضل و کمال کی زیادہ معترف ہوتی جاتی تھی۔ یہاں تک کہ وہ اپنے عہد کا بے نظیر طبیب اور جالینوس وقت مانا گیا۔ اس جلیل القدر و نامور طبیب نے ۹۲۳ء یا ۹۳۲ء میں پیرانہ سالی میں نابینا ہو کر وفات پائی +

انگریزی کتب میں ان کے نام حسب ذیل طریق سے آتے ہیں :-

Abu Bekr Mohammed ben Zakaria ar Rhazi
Rhazes, Rhasis Abubater Albubater, Bubiter etc.

**رَازِی** (ف) امام رازی - امام فخرالدین رازی ابن خطیب الری ہے - دیکھو فخرالدین رازی +

**رَأْس** (ع) سر - ہر چیز کا سرا - سر کا اطلاق دو چیزوں پر ہوتا ہے - (۱) گردن کے اوپر کا حصہ جس میں کھوپڑی اور چہرہ دونوں شامل ہیں (۲) صرف کھوپڑی معہ اُس کے اندرونی و بیرونی متعلقات کے جن میں چہرہ شامل نہیں (۱) ہیڈ Head

**رَأْسُ الْبَرْبَخ** (ع) بربخ یعنی خصیۂ فوقانی کا بالائی سرا (۱) گلوبس میجر Globus Major

**رَأْسُ الدُّمَّل** (ع) دُمّل یا پھنسی کی نوک یا اُبھرا ہوا سرا (۱) پوائنٹنگ Pointing

**رَأْسُ الذُّبَابِی** (ع) موسرج کی ایک قسم ہے جس میں طبقہ قرنیہ کے پھٹنے سے طبقہ عنبیہ مکھی کے سر کی برابر باہر کو نکل آتا ہے +

**رَأْسُ الْقَلْب** } **شَعْفَہ** } دل کی نوک (۱) ایپکس آف دی ہارٹ Apex of the Heart

**رَأْسُ النُّخَاع** } **نخاع مستطیل** } (ع) سر حرام مغز۔ حرام مغز کا سرا۔ حرام مغز کا بالائی سرا جو اُس کو دماغ سے ملاتا ہے۔ لیکن چونکہ یہ کھوپڑی کے اندر واقع ہوتا ہے۔ اس لئے جدید مشرحین اس کو دماغ ہی کا ایک حصہ قرار دیتے ہیں۔ بہرکیف یہ برزخ الدماغ (پل دماغ) سے شروع ہو کر حرام مغز کے ساتھ مل جاتا ہے۔ گویا یہ دماغ کو حرام مغز سے ملاتا ہے۔ یہ دیکھنے میں مستطیل اور درازی میں تخمیناً سوا انچ ہوتا ہے۔ اور چند دماغی اعصاب اس سے نکلتے ہیں۔ بقاء حیات کے لئے یہ ایک نہایت ہی اہم حصہ ہے (۱) مَڈلا آبلانگیٹا Medulla Oblongata

**رَأْسُ النَّمْلِی** (ع) موسرج کی ایک قسم ہے جس

میں طبقہ قرنیہ کے پھٹ جانیسے طبقہ عنبیہ بقدر چیونٹی کے سر کے باہر نکل آتا ہے +

**رَاسَان** (ع) نام دونوں رگوں کا جو دونوں کہنیوں میں واقع ہیں +

**رَاسِب** (ع) تہ نشین - دُرد - تلچھٹ +

**رَاسلَان** (ع) ہتھیلی میں دو رگیں ہیں (۲) دونوں کندھے یا ان کی دو رگیں +

**رَاضِعَتَان** (ع) دودھ پیتے بچے کے دو دانت دودھ پیتے بچے کے دانت - جمع رَوَاضِع نیز دیکھو رواضع اور راورده +

**رَاعِف** (ع) ناک کی پھنگی کا کنارہ +

**رَافِد** (ع) رگِ جہندہ - کودنے والی رگ +

**رَاکِد** (ع) آب ساکن - ٹھیرا ہوا پانی +

**رَانِفَت** (ع) جگر کا وہ مقام جو پتلا اور باریک ہے (۲) ہتھیلی کے طرف کے گوشت کا ابھار (۳) نرم گوشت کا ٹکڑا - جو ناک کی پھنگی کے اتار پر واقع ہے (۴) چوتڑ کا اتنا گوشت جو ہلتا ہے (۵) ناک کان کی نرم ہڈی کا کنارہ (۶) چوتڑ کا مقام جو بیٹھنے سے زمین پر نہیں لگتا - بلکہ اوپر رہتا ہے - جمع رَوَانِف +

**رَاوُول** (ع) } رال - منہ کی رال - زائد دانت
رووال (ع) } بڑھا ہوا دانت جو منہ سے باہر ہو

**رَاہِشَان** (ع) دو رگیں ہیں دونوں بازو [?] میں یا دونوں کلائیوں کے اندر کی سرخ رگیں

**رَائی** (ع) بینش دل - دل کی بینائی - سمجھ - بوجھ اعتقاد - تجویز +

**رَائحہ** (ع) بو جو ناک میں پہنچے - وہ کیفیت جس کو قوت شامہ محسوس کرتی ہے +

**رَائشہ** (ع) نشتر - فصد کھولنے کا نشتر - آلہ - (۲) بلیڈنگ لینسٹ Bleeding Lancet

**رَائِل** (ع) بڑھتی دانت - ٹپکتی ہوئی چیز +

**رُبّ** (ع) اصطلاح طب میں رُبّ - شیرہ - پھل یا میوہ - مثلاً بہی - سیب انار وغیرہ کا صاف پانی - جو نچوڑ کر آگ پر جوش دے لیا جاوے - یہاں تک کہ غلیظ ہو جاوے یا دھوپ میں رکھ کر گاڑھا کر لیا جائے - چنانچہ رُبّ بہی - رُبّ انار - رُبّ سیب وغیرہ اسی ترکیب سے تیار کیا جاتا ہے +

**رِبَاط** (ع) بند - بندش - بندھن - اصطلاح تشریح میں ایک عصباتی یعنی پٹھے کی شکل کا سفید رنگ اور ٹھوس جسم ہے - جو ہڈیوں سے نکلتا ہے - اور بعض اعضاء کو بعض سے وابستہ کرتا ہے (۲) لگیمنٹ Ligament

اصطلاح جراحی میں رباط کا لفظ پٹی پر بولا جاتا ہے (۲) بینڈج Bandage

نوٹ - رباط کی جمع رباطات و اربطہ آتی ہے +

**رِبَاطُ الاُرْبِیَّہ** (ع) کنج ران (جنگاسہ) کا رباط
رباط فوپارتی } (۲) پوپارٹس لگیمنٹ Poupart's Ligament

**رِبَاطِ ذِی رَاسَین** (ع) دو سری پٹی +

**رِبَاطِ صَادِقَہ** (ع) سچی بندشیں۔ اصلی بندھن جن کی ساخت رباطی ہوتی ہے +

(۱) ٹرو لگیمنٹ True Ligament

**رِبَاطَاتِ کَاذِبَہ** (ع) جھوٹی بندشیں جو صفاق وغیرہ کی چنٹیں ہوتی ہیں (۱) فالس لگیمنٹ

False Ligament

**رِبَاطُ الشِّرْیَان** (ع) وہ تانت یا ریشمی ڈور جس سے کوئی شریان باندھی جائے +

(۱) لگیچر Ligature

**رِبَاطِ عَرِیض** (ع) رحم کا چوڑا رباط +

(۱) براڈ لگیمنٹ Broad Ligament

**رِبَاطِ مُثَلَّث** (ع) سہ گوشہ پٹی۔ اس قسم کی پٹی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جو بالخصوص میدان جنگ میں مختلف طریقوں سے مختلف مقامات کے زخموں پر باندھی جاتی ہے (۱) ٹرائی اینگولر بینڈیج +

Triangular Bandage

**رِبَاطِ مُسْتَدِیرَہ** (ع) گول بندھن۔ اس قسم کا بندھن رحم اور جگر میں اور کولھے کے جوڑ میں ہوتا ہے (۱) راونڈ لگیمنٹ Round Ligament

**رُبَاعِیَّہ** (ع) سامنے کے چار دانت۔ دندان پیش وہ دندان پیش کے درمیانی دو دانت جن میں سے دو اوپر اور دو نیچے واقع ہیں جمع رباعیات (۱) انسائزرز Incisors

**رُبْش** (ع) سفیدی جو نوجوانوں کے ناخنوں پر ظاہر ہوتی ہے +

**رُبَض** (ع) آنت۔ جمع اَرْبَاض۔ آنتیں +

ان ٹیسٹن Intestine

**رَبْط** (ع) باندھنا۔ باندھ دینا۔ جدید اصطلاح جراحی میں یہ لفظ شریان کے باندھنے پر بولا جاتا ہے (۱) لگیٹ Ligate

لیگیشن Ligation

**رَبْطُ الشِّرْیَان** (ع) شریان کا باندھنا +

شَدُّ الشِّرْیَان (ع) (۱) لیگیشن Ligation

ڈیلی گیشن Deligation

**رِبْع** (ع) تپ چارم۔ چوتھیا بخار۔ چوتھیا تپ۔ بخار جو چوتھے روز آتا ہو یعنی دو روز درمیان میں دے کر آوے +

(۱) کوارٹن فیور Quartan Fever

تفصیل کے لئے دیکھو حمّیٰ خلطیہ +

**رُبْعِ مَسْکُون** (ع) زمین کا چوتھا حصہ جو معمورہ (ع) آباد ہے۔ کیونکہ کرۂ زمین پر تین حصے پانی اور ایک حصہ خشکی ہے جس پر تمام دنیا کے پانچوں براعظم ہیں

**رَبْل** (ع) فربہ۔ موٹا (۱) فیٹ Fat

**رَبْو** (ع) سینہ تنگی۔ کوتاہ دمی۔ دمہ۔ مرض دمہ سانس پھولنے کی بیماری۔ بقول شیخ الرئیس پھیپھڑے کی ایک بیماری ہے جس میں خناق کی مانند بھاگے دوڑے آدمی کی

طرح جلد جلد اور پے در پے سانس آتا ہے
عام ہے کہ اس میں تنگی ہو یا نہ ہو یہی مسیحی اور
صاحب ذخیرہ کا قول ہے ۔
(۲) ایزما ۔ ایسٹھما Asthma

**رَبو ۔ بُہر ۔** ضیق النفس اور انتصاب
النفس کا باہمی فرق ۔ بقول صاحب کامل
یہ سب کے سب امراض مجاری ریہ یعنی
پھیپھڑے کی رگوں اور ہوائی نالیوں کی تنگی
سے پیدا ہوتے ہیں ۔ پس اگر تنگی پھیپھڑے کی
شریانوں میں لاحق ہو تو مرض رَبو اور بُہر
پیدا ہوتا ہے ۔ اور جب تنگی قصبۂ ریہ کی شاخوں
میں ہو تو ضیق النفس اور انتصاب النفس
پیدا ہوتا ہے تفصیل اس اجمال کی یہ ہے
کہ جب شرائین ریہ میں معمولی تنگی ہو ۔ تو رَبو
پیدا ہوتا ہے ۔ اور جب تنگی شدید ہو تو بُہر
لاحق ہوتا ہے ۔ اسی طرح قصبہ ریہ کی شاخوں
کی معمولی تنگی سے ضیق النفس اور اُن کی
شدید تنگی سے انتصاب النفس پیدا ہوتا ہے

**رَبوِ بلغمی** (ع) وہ دمہ جو مادۂ بلغمی کے سبب لاحق
ہو (ا) برانکیل ایزما Bronchial Asthma

**رَبوِ رُخ** (ع) جو لذت جماع سے بیہوش ہو جائے

**رَبوِ دُخانی** (ع) } دخانی دمہ ۔ اس قسم کا دمہ قلب
**رَبوِ قلبی** (") } پر ابخرۂ دخانیہ کے غلبہ سے
پیدا ہوتا ہے (ا) کارڈیاک ایزما Cardiac Asthma

**رَبوِ ریحی** ۔ ربو عصبی (ع) ریاحی دمہ ۔ اس
قسم کا دمہ غلبہ ریاح سے پیدا ہوتا ہے ۔ جو
آلات تنفس بالخصوص شُش اور اُس کی
ہوائی نالیوں میں بھر جاتے ہیں ۔
(ا) نروس ایزما Nervous Asthma

**ربو نزلی** (ع) نزلہ کا دمہ ۔ وہ دمہ جو نزلہ کے سبب
پیدا ہوتا ہے (ا) کٹارل ایزما Catarrhal Asthma

**رَبوِ وَرمی** (ع) ورم کا دمہ ۔ اس قسم کا دمہ خود
پھیپھڑے یا اُس کی ہوائی نالیوں میں ورم
ہونے سے یا جگر و طحال یا دبا فرغما کے متورم
ہونے سے یا مرض خناق کے باعث لاحق
ہوتا ہے (ا) پاٹرس ایزما Potter's Asthma
ریفلیکس ایزما Reflex Asthma

**رَبوِ یُبسی** (ع) } خشک دمہ ۔ اس قسم کا دمہ
**ربوِ تشنجی** (") } پھیپھڑے کی خشکی کے سبب
لاحق ہوتا ہے ۔ اور اس میں بلغم وغیرہ
خارج نہیں ہوتا (ا) سپیزموڈک ایزما ۔ Spasmodic Asthma

**رَبِیع** (ع) موسم بہار ۔ اور یہ ہندوستان میں
دو ماہ یعنی چیت و بیساکھ میں ہوتا ہے ۔
(ا) سپرنگ Spring

**رَتَب** (ع) خنصر و بنصر یعنی چھنگلیا اور اُس
کی ساتھ کی اُنگلی کا درمیانی فاصلہ ۔

**رُتّت** (ع) کند زبان ہونا ۔ گفتگو میں عاجز ہونا ۔

**رَتق** (ع) لغوی معنی بند ہونا ۔ بند کرنا ۔ سینا ۔
اصطلاح طب میں ایک نسائی مرض ہے ۔
جس میں فرج کے منہ پر یا فرج و فم رحم

کے بیچ میں یا فم رحم پر ایک چیز زائد عضلہ کی قسم سے
یا غشاء صفاقی صلب کی مانند پیدا ہو جاتی ہے
جس کی وجہ سے جماع میں رکاوٹ پیدا ہوتی
ہے۔ یعنی اگر یہ زائد چیز فرج کے منہ پر ہے
تو قضیب کے داخل ہونے کو مانع آتی ہے
اور اگر بیچ میں ہے۔ تو دخول کامل نہیں ہوتا
البتہ اگر فم رحم پر ہو تو دخول کو مانع نہیں ہوتی
لیکن قیام حمل اور حیض کو مانع ہوتی ہے۔
بشرطیکہ اُس زائد چیز میں کوئی راستہ نہ ہو
کبھی ایسا ہوتا ہے۔ کہ اندرون فرج قرحہ
پیدا ہونے سے بوقت اندمال گوشت زائد
پیدا ہو جاتا ہے۔ اور راستہ بند ہو جاتا ہے
اور گاہے پیدائش ہی سے راستہ بند ہو
جاتا ہے (۲) اٹریسیا ویجائنی Atresia Vaginæ

**رَتَق** (ع) اندام نہانی کے سوراخ کا تنگ ہونا

**رَتَق وفَتَق** (ع) بند و بست۔ بست وکشاد
کھولنا۔ باندھنا +

**رَتْقَاء** (ع) مریضۂ رتق۔ وہ عورت جس کو رتق کی
بیماری ہو۔ وہ عورت جس کے ساتھ جماع
نہ کر سکیں +

**رُثْیَہ** (ع) زانو اور جوڑوں کا درد۔ ہاتھ پاؤں کا درد

**رَجَا** (ع) امید۔ آس (۲) کسی چیز مثلاً کنوئیں یا
آسمان کا کنارہ +

**رَجَاء** (ع) لغوی معنی امید رکھنا یا امید (۲)
ڈرنا یا ڈر (۳) طبی اصطلاحی معنی حمل کاذب
جھوٹا حمل۔ ایک نسائی مرض ہے جس میں
کل آثار حمل کے پائے جاتے ہیں لیکن در
حقیقت حمل نہیں ہوتا (۱) فالس پریگ نینسی False Pregnancy مولر پریگنینسی Molar Pregnancy
نوٹ۔ اس مرض میں چونکہ مریضہ کو حمل
صادق کی امید ہوتی ہے۔ اس واسطے یہ
نام رکھا گیا (۲) سپوریس پریگ نینسی
Spurious Pregnancy

**رجا استسقاء اور حمل کا فرق۔** رجا میں
مریضہ کا پیٹ سخت ہوتا ہے۔ اور اس کے
ساتھ ہی اُس کے ہاتھ میں سستی اور ترہل
یعنی ڈھیلا پن پایا جاتا ہے۔ برخلاف اس
کے استسقاء میں پیاس کی شدت ہوتی ہے
شکم بہت بڑا ہوتا ہے۔ جس کو ہلانے سے
پانی کی لہر محسوس ہوتی ہے۔ اور حمل و رجا
میں یہ فرق ہے۔ کہ حاملہ کا پیٹ زیادہ
سخت ہوتا ہے۔ اور برخلاف رجا کے اس
میں ہاتھ پاؤں سست اور ڈھیلے نہیں
پڑتے۔ نیز حمل میں جنین کی حرکت خاص
قسم کی ہوتی ہے۔ اور رجا کی مریضہ کے پیٹ
میں جو حرکت محسوس ہوتی ہے۔ وہ اَور طرح
کی ہوتی ہے۔ اور رجا کی مریضہ کے شکم کو
ہاتھ سے دبایا جائے۔ تو اس جگہ کو چھوڑ
کر وہ حرکت دوسری جگہ ہونے لگتی ہے"

**رَجْرَاج** (ع) فالودہ +

رَجْرَجَہْ (ع) اضطراب۔ بیقراری۔ ہلنا۔ ڈلنا۔ کانپنا
رَجْرَجَہْ (ع) حوض کا گدلا پانی جس میں مٹی ملی ہوئی ہو
رَجْعُ الْکَتِفْ (ع) مونڈھے کی اُتار۔ کندھے کے پیچھے کا مقام۔
رَجْفَہ (ع) لرزہ۔ کپکپی۔ بھونچال۔ ہالہ۔ ڈولہ
رَجُلْ (ع) مرد۔ آدمی۔ جمع رجال Man
رِجْلْ (ع) پاؤں۔ پیر (۱) فُٹ Food
رُجُوْلَتْ۔ رَجُوْلِیَّتْ (ع) مردی۔ مرد ہونا۔
رَجِیْعْ (ع) سرگین۔ گوبر (۲) گوہ۔ پائخانہ (۱) ڈنگ Dung فی سیز Fœces
نوٹ۔ رجیع کے لغوی معنی ہیں لوٹا ہوا۔ پھرا ہوا۔ چونکہ سرگین و پاخانہ گھاس و غذا کی لوٹی ہوئی صورت ہے۔ اس لئے اس نام سے موسوم کرتے ہیں۔

رَحَا (ع) } لغوی معنی آسیا چکی چکی اصطلاحی
رَحیٰ (ع) } معنی حمل کاذب یعنی جھوٹا

حمل۔ چونکہ اس مرض میں پیٹ چکی کی مانند گول اور بوجھل ہوجاتا ہے اس مناسبت سے یہ نام رکھا گیا۔ نیز دیکھو رجا۔
رُحْبیٰ (ع) پہلو کی ہڈیوں میں سب سے چوڑی ہڈی
رُحَضَاءْ (ع) پسینہ جو بخار اترنے کے بعد سے بہت سا پسینہ جس سے بدن تر ہوجائے
رِحَامَتْ (ع) وضع حمل کے بعد امراض رحم میں مبتلا ہونا۔
رَحِمْ۔ رِحِمْ۔ رِحْم (ع) آبستہ۔ زہدان۔ بچہ دان

ناف۔ دُھرن۔ یہ ناشپاتی کی شکل کا شریف عصباتی عضو ہے۔ جو ناف کے نیچے پیڑو کے جوف میں منکوس یعنی اوندھا پایا جاتا ہے۔ یعنی اس کا پیندا اوپر کی جانب اور اس کی گردن یا منہ نیچے کی جانب ہوتا ہے یہ جذب منی اور تولید جنین کا آلہ ہے۔ جس میں حمل قرار پاتا ہے۔ اس کا چوڑا اور فراخ حصہ جو اوپر کی جانب ہوتا ہے قعر الرحم کہلاتا ہے۔ اور اس کا تنگ حصہ جو فرج کی جانب ہوتا ہے عنق الرحم (رقبتہ الرحم) یا گردن رحم کہلاتا ہے۔ قعر الرحم کے دونوں جانب یعنی دائیں بائیں دو خصیے پائے جاتے ہیں۔ ہر ایک خصیہ الرحم جداگانہ غلاف میں ملفوف ہوتا ہے۔ اور اس سے کاذف نامی نالی نکل کر رحم کی طرف جاتی ہے (۱) یُوٹرس Uterus مِیٹرا Metra ووم Womb ہسٹیرا Hystera
نوٹ۔ جدید اطبائے مصر رحم کے چوڑے اور فراخ حصہ کو قعر الرحم کی بجائے قاع الرحم سے موسوم کرتے ہیں (۲) عنق الرحم در حقیقت مُہْبَل یا اندام نہانی کو کہتے ہیں۔ لیکن یہاں پر بجائے اس کے رقبتہ الرحم کا لفظ موزون و مناسب ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو عنق الرحم۔
ڈاکٹری نوٹ۔ رحم ناشپاتی کی شکل کا ایک

عضلاتی عضو ہے جس میں حمل قرار پاتا ہے اور ایام حمل میں جنین رہتا ہے۔ اور میعاد مقررہ کے بعد اس کے سکڑنے سے بچہ پیدا ہو جاتا ہے۔ یہ عضو پیڑو کے جوف میں مثانہ اور رودہ مستقیم کے درمیان واقع ہوتا ہے اور چند رباطات کے ذریعہ اپنی جگہ پر قائم رہتا ہے۔ زمانہ بکارت میں یہ عضو تین انچ لمبا دو انچ چوڑا ایک انچ موٹا اور نصف سے پون چھٹانک تک وزنی ہوتا ہے قاع الرحم کو ڈاکٹری میں فنڈس اور رقبۃ الرحم کو ڈاکٹری میں سروئیکس یوٹرائی کہتے ہیں +

**رِحْم حامِل** (ع) } باردار رحم۔ بچہ دار رحم۔ وہ رحم
**رِحْم مَلآن** (ع) } جس میں حمل ٹھیرا ہوا ہو +

(ا) گریوڈ یوٹرس Gravid Uterus

**رَحُوم** (ع) (۱) وہ عورت جو بچہ جننے کے بعد رحم کی بیماری میں مبتلا ہو کر مرجاوے (۲) رحم کی ایک بیماری ہے جس کے سبب رحم میں نطفہ قبول کرنے کی استعداد نہیں رہتی۔ (۳) وہ عورت جس کے بچہ پیدا ہونے میں سلا نامی جھلی باہر نہ نکلے +

**رُخاء۔ رَخاوَت۔ رُبُنَت** (ع) ڈھیلاپن۔ نرمی سستی

**رُخْص** (ع) نرم۔ نازک۔ جمع رِخاص +

**رُخْم** (ع) آواز کا نرم اور باریک ہونا +

**رِخْو** (ع) نرم۔ سست۔ ڈھیلا ڈھالا +

**رَدّ** (ع) لغوی معنی پھیر دینا۔ پھیر لینا۔ لوٹانا۔ اصطلاح جراحی میں اُتری ہوئی ہڈی کا جوڑ بٹھانا (ا) ری ڈکشن Reduction.

**رَداءَت** (ع) ردی و خراب ہوجانا۔ تباہ و برباد ہوجانا۔ بربادی۔ خرابی +

**رَداءَةُ التَّکْوِین** (ع) جسم میں کسی ناقص یا ردی ساخت کا بننا (ا) کاکوپلیزیا Caco plasia

**رَداءَةُ الصَّوْت** (ع) آواز کی خرابی۔ آواز کا کسی مرض کے باعث خراب ہوجانا +

(ا) پیرافونیا Paraphonia

**رَداءَةُ التَّغْذِیَہ** (ع) نقص تغذیہ۔ بدن کی غذا پہنچنے میں خرابی واقع ہونا +

(ا) میٹاٹروفیا Metatrophia

نوٹ۔ ڈاکٹری میں میٹاٹروفیا کی اصطلاح لاغری جسم پر جو نقص تغذیہ کے سبب ہو۔ بولی جاتی ہے۔ اور نقص تغذیہ کو ڈاکٹری میں میل نیوٹریشن Malnutrition کہتے ہیں +

**رَداءَتُ الاِحْساس** (ع) فتور حس۔ حس کی خرابی (ا) پیراستھیزیا Paraesthesia

**رُداع** (ع) درد ہفت اندام۔ سارے بدن کا درد (۲) مرض کا عود کرنا +

**رَدُّ الفَتْق** (ع) مرض فتق میں آنت وغیرہ کو دبا کر اپنی جگہ پر قائم کرنا (ا) ٹیکسس Taxis

**رَدُّ الفِعْل** (ع) کسی مریض و ماؤف عضو کا اپنے طبعی فعل کی طرف لوٹنا۔ کسی ماؤف عضو میں

اپنے طبعی فعل کے لئے تحریک ہونا +
(ا) ری ایکشن Reaction
نوٹ - اصطلاح کیمیا میں ری ایکشن کے معنی ہیں کشف یعنی کسی چیز کی کیفیت مثلاً ترشی و کھاری پن وغیرہ کو کسی خاص طریق سے معلوم کرنا +

رُدَام (ع) گوز - گوز کی آواز +

رَدْع (ع) لغوی معنی منع کرنا - روکنا - لوٹانا - اصطلاح طب میں مادۂ مرض کا مقام مرض سے لوٹانا (ا) ڈیری ویشن Derivation

رِدْف (ع) سُرین - چوتڑ - ہر دو سُرین کا درمیانی مقام (ا) ہپ Hip

رَدَن (ع) بدن میں جھریاں پڑ جانا - سُکڑ جانا +

رَدِیّ (ع) فاسد - ناکارہ - بگڑا ہوا - خراب +

رَدِیّ الکیموس (ع) وہ غذا جس سے جسم میں ردی اور فاسد خون پیدا ہو - ضد صالح الکیموس

رَدی (ع) ہلاک ہونا - ہلاکت +

رَسّ الحُمّیٰ (ع) اول بخار - بخار کا شروع - بخار کی ابتداء +

رَسَغ (ع) پلکوں کا چپک جانا - آنکھوں سے چیپڑ نکلنا +

رُسْغ (ع) ہاتھ پاؤں کی گانچی - پہونچہ یا گٹہ +

رُسْغ القَدَم (ع) پاؤں کا گٹہ - پاؤں کی گانچی پنڈلی اور پاؤں کی ہڈیوں کے ملنے کا جوڑ (ا) ٹارسس Tarsus

رُسْغ الیَد (ع) بندوست - پہونچہ - کلائی اور ہتھیلی کی ہڈیوں کے ملنے کا مقام +
(ا) کارپس Carpus رسٹ Wrist

رُسُوب (ع) } دُرد - تلچھٹ - تہ نشین اصطلاح اطباء میں وہ جوہر غلیظ - دگاڑھی چیز) جو قارورہ میں نظر آئے - خواہ قارورہ کی تہ میں ہو یا درمیان میں یا اوپر (ا) ہائی پوسٹے سس Hypostasis سیڈی منٹ Sediment
عُکَار (ع)
عَکَر (ع)

رُسُوب رَاسِب (ع) وہ رسوب (غلیظ چیز) جو قارورہ میں تہ نشین ہوجائے +

رُسُوب طَافِی } (ع) وہ رسوب جو قارورہ میں اوپر تیرتا ہو +
رسوب غمام

رُسُوب فَاضِل (ع) سفید چکنا اور متصل اجزاء تلچھٹ جو قارورہ کی تہ میں ہوتا ہے +

رُسُوب مُعَلَّق (ع) وہ رسوب جو قارورہ کے درمیان میں ہو +

رُسُوب مَحْمُود (ع) عمدہ اور اچھا رسوب جو مادہ کی پختگی پر دلالت کرے +

رُسُوب مَذْمُوم (ع) بُرا رسوب جس میں رسوب محمود کی صفات نہ ہوں +

رَسِیس (ع) اصطلاح طب میں آغاز تپ - تپ کا شروع - بخار کا شروع +

رَشّ (ع) چھڑکنا - ٹپکنا - پھوہار پڑنا +
(ا) اسپرژن Aspersion

**رَشاش** (ع) خون پانی وغیرہ کی چھینٹ۔ بوند۔ قطرہ (ا) ڈراپ Drop

**رَشاشہ** (ع) گلاب پاش (ا) سپرے

**رَشح** (ع) ٹپکنا پسیجنا۔ پسینہ رسنا۔

**رُشراش** (ع) نرم ہڈی۔

**رُشیم** (ع) وہ سفید نقطہ جو انڈے میں نشو ونما شروع کرتا ہے۔

**رَصاصی** (ع) سیسہ کی مانند رنگ۔ سبزی مائل سفید رنگ۔ نیز سفید فارورہ کی ایک قسم ہے۔

**رَصوف** (ع) عورت جس کی فرج تنگ ہو کنواری کمسن یا پستہ قد عورت۔

**رَضّ** (ع) } کسر۔ لغوی معنی کوٹنا کچلنا۔
**ہرس** (ر) } اصطلاح جراحی میں کڑی میں تفرق اتصال پیدا ہونا۔ کڑی کا کچل جانا (ا) کن ٹیوژن Contusion

رض اور کسر کا فرق۔ لغوی طور پر تو یہ دونوں لفظ مترادف ہیں۔ یا زیادہ سے زیادہ یہ کہ رض کے معنی کچلنا اور کسر کے معنی ٹوٹنا ہیں۔ لیکن اصطلاح اطبا میں غضروف یعنی کری کے تفرق اتصال کو رض اور ہڈی کے تفرق اتصال کو کسر کہا جاتا ہے۔

**رُضاب** (ع) لعاب دہن۔ منہ کا لعاب منہ کی وہ رطوبت جس کو چوس کر تھوکیں۔

رضاب وبصاق وبزاق وغیرہ کا فرق دیکھو بزاق میں۔

**رَضاع** (ع) شیرخوارگی۔ بچہ کا ماں کا دودھ پینا

**رِضاع** (ع) } عورت کا بچہ کو دودھ پلانا
**رضاعت** (ر) } (ا) سکلنگ Suckling

**رَضفہ** (ع) } آئینہ زانو۔ کاسۂ زانو۔ گردنا ہے
**عین الرکبہ** (ر) } زانو چپنی کی ہڈی جمع رضفات (ا) پٹیلا Patella

**رَضیع** (ع) شیرخوار۔ بالا۔ دودھ پیتا بچہ۔ (ا) نرسلنگ Nursling سکلنگ Suckling

**رُطب** (ع) لغوی معنی تر۔ اصطلاح طب میں (۱) وہ چیز جو مختلف حالتوں اور شکلوں کو بآسانی قبول کرے (۲) وہ چیز جو اپنی خاصیت وتاثیر سے تر ہو (۳) وہ جس کے مزاج میں رطوبت غالب ہو۔ ضد یابس۔

**رَطس** (ع) تھپکنا۔

**رِطل** (ع) مطلق رطل سے مراد بغدادی رطل ہوتا ہے جس کا وزن نوّے (۹۰) مثقال یا ۳۴ تولہ ۹ ماشہ یا ۳۵ تولہ یا آدھ سیر شاہجہانی یعنی اڑتالیس تولہ ساڑھے چار ماشہ ہوتا ہے

**رطل بغدادی** } (ع) جیسا کہ مطلق رطل میں
**رطل طبی** } مذکور ہوا۔ اس کا وزن ۳۴ تولہ ۹ ماشہ یا ۳۵ تولہ یا اڑتالیس تولہ ساڑھے چار ماشہ ہوتا ہے۔

**رطل ہندی**۔ ۳۷ تولہ ۴ ماشہ کے برابر ہوتا ہے

**رُطُوبَاتْ بَدَنِیَّہ** (ع) بدن کی رطوبتیں۔ یہ دو قسم کی ہوتی ہیں (۱) رطوبات اولیٰ (۲) رطوبات ثانیہ۔ رطوبات اولیٰ کا اطلاق خلط محمود یا اچھی وطبعی خلط پر ہوتا ہے۔ اور رطوبات ثانیہ دو قسم کی ہوتی ہیں (۱) فضول (۲) غیر فضول۔ فضول خلط ردی یا بُری و بگڑی ہوئی خلط کو کہتے ہیں۔ اور غیر فضول کی چار قسمیں ہیں۔ تین رطوبات ثلثہ اور ایک رطوبت اصلیہ۔ جن کا ذکر ذیل میں جُداگانہ کیا جاتا ہے +

**رُطُوبَاتْ ثَلٰثَہ** (ع) بدن کی تین رطوبتیں جو مندرجہ ذیل ہیں (۱) رطوبت محصورہ۔ یہ وہ رطوبت ہے جو چھوٹی رگوں کے جوف میں (جو اعضاء اصلیہ سے اتصال رکھتی ہیں) بھری رہتی ہے (۲) رطوبت طلیہ یہ وہ رطوبت ہے جو شبنم کی مانند اعضاء اصلیہ پر بکھری ہوئی ہے۔ اور جزو عضو ہو جانے کی قابلیت رکھتی ہے (۳) رطوبت قریبتہ العہد بالانعقاد۔ یہ وہ رطوبت ہے جو اعضاء میں پہنچ کر ان کا رنگ و مزاج تو حاصل کر چکی ہے۔ لیکن ان کا قوام حاصل نہیں کیا +

**ڈاکٹری نوٹ۔** جب خون عروق شعریہ میں دورہ کرتا ہے۔ تو ان کی دیواروں میں سے پلازما (آب خون) تراوش پا کر اعضاء کی ساخت کے خلل و فرج میں بھر جاتا ہے پس وہ پلازما جو عروق شعریہ میں محصور ہے وہ رطوبت محصورہ ہے۔ اور جو تراوش پا جاتا ہے۔ وہی رطوبت طلیہ یعنی لمف ہے۔ اور جب لمف جزو عضو بننے کے قابل ہو جاتی ہے۔ تو اس کو رطوبت قریبتہ العہد بالانعقاد کہتے ہیں۔ نیز دیکھو رطوبت لمفادیہ +

**رُطُوبَت** (ع) تری نمی۔ گیلاپن۔ ترچیز +
(۱) ہیومی ڈیٹی Humidity مائسچر Moisture سکریشن Secretion ہیومر Humor
نوٹ۔ سکریشن کا اطلاق جسم کی کسی تراوش یافتہ سیال رطوبت پر ہوتا ہے +

**رُطُوبَتْ اَصْلِیَّہ** (ع) اصلی رطوبت۔ پیدائشی رطوبت۔ وہ رطوبت جو ابتداء پیدائش سے اعضاء اصلیہ میں موجود ہے۔ اور ان کے اتصال اجزاء کی محافظ ہے۔ یعنی شیرازۂ جسم کو پراگندہ ہونے سے محفوظ رکھتی ہے
(۱) کوہیژن Cohesion
نوٹ۔ کوہیژن درحقیقت ایک قوت ہے جو جسم کے اجزاء کو منتشر ہونے سے باز رکھتی ہے

**رُطُوبَتْ بَیْضِیَّہ** (ع) انڈے کی سفیدی کی سی رطوبت } رطوبت مائیہ۔ آبی رطوبت۔ پانی کی سی رطوبت۔ یہ آنکھ کی تین مشہور رطوبتوں میں کی پہلی اور اگلی رطوبت ہے۔ جو رطوبت جلیدیہ کے سامنے اور طبقہ قرنیہ اور عنبیہ

کے پیچھے واقع ہوتی ہے +

(۱) ایکوس ہیومر Aqueous Humor

ڈاکٹری نوٹ ۔ ایکوس ہیومر جس کا صحیح مرادف رطوبت مائیہ (آبی رطوبت) ہے ایک شفاف رطوبت ہے جو آنکھ کے اگلے اور پچھلے جوفوں (خانوں) میں رہتی ہے آنکھ کا اگلا جوف پردہ قرنیہ اور پردہ عنبیہ کے درمیان اور پچھلا جوف پردہ عنبیہ اور رطوبت جلیدیہ کے درمیان واقع ہوتا ہے اگلا جوف بڑا اور پچھلا جوف بہت چھوٹا ہوتا ہے ۔ دیکھو عین یعنی آنکھ کی تصویر +

**رُطُوبَتِ جَلِیدِیّہ** (ع) جلید یعنی برف جیسی رطوبت بلوری رطوبت ۔ یہ آنکھ کی تین رطوبتوں میں سے دوسری اور درمیانی رطوبت ہے ۔ جو نہایت شفاف ہوتی ہے ۔ اس کے سامنے رطوبت بیضیہ اور پیچھے رطوبت زجاجیہ ہوتی ہے ۔ بینائی کا تعلق زیادہ تر اسی رطوبت سے ہوتا ہے ۔ اسی لئے یہ آنکھ کے بہترین اجزا میں شمار ہوتی ہے (۱) کرسٹے لائن ہیومر Crystalline Humor کرسٹے لائن لینز Crystalline Lense

ڈاکٹری نوٹ ۔ یہ رطوبت پتلی کے پیچھے اور رطوبت زجاجیہ کے سامنے رہتی ہے یہ شفاف اور سخت ہوتی ہے ۔ اور ایک نازک شفاف جھلی میں ملفوف ہوتی ہے ۔ یہ دونو طرف سے محدب ہوتی ہے ۔ نزول الماء یعنی موتیا بند کی بیماری اسی رطوبت کے گدلا ہوجانے سے ہوجایا کرتی ہے تفصیل و تشریح کے لئے دیکھو عین (آنکھ) کا بیان +

**رُطُوبَتِ خَلوِیّہ** (ع) بیضہ انثےٰ کے ساتھ پیدا ہونے والی رطوبت (۱) لائیکوار فالیکیولائی +

**رُطُوبَتِ زُجَاجِیّہ** (ع) پگھلی ہوئی کانچ کی سی رطوبت یہ آنکھ کی رطوبتوں میں سے سب سے پچھلی اور تیسری رطوبت ہے ۔ جو سامنے کی جانب رطوبت جلیدیہ کے پچھلے حصہ پر محیط ہوتی ہے ۔ اور پچھلی جانب طبقہ شبکیہ سے ملی رہتی ہے (۱) وٹرئس ہیومر Vitreous Humor

ڈاکٹری نوٹ ۔ یہ پگھلی ہوئی کانچ کی مثل شفاف رطوبت ایک باریک شفاف جھلی میں ملفوف ہوکر پردہ شبکیہ کے سامنے اور رطوبت جلیدیہ کے پیچھے رہتی ہے ۔ اور کل ڈھیلے کا ۴/۵ حصہ بھرتی ہے تفصیل و تشریح کے لئے دیکھو لفظ عین +

**رُطُوبَتِ طَلِّیّہ** (ع) یہ وہ رطوبت ہے جو اعضا کے اصلیہ پر شبنم کی مانند بکھری ہوئی ہے اور جزو عضو ہوجانے کی قابلیت رکھتی ہے یہ رطوبت ثلثہ کی ایک قسم ہے +

(۱) لمف Lymph

تفصیل کے لئے دیکھو رطوبت لمفاویہ ۔ نیز رطوبت ثلثہ کا ڈاکٹری نوٹ +

**رُطُوبَتِ غَرِیبِیّہ** (ع) خارجی رطوبت ۔ بیرونی رطوبت

**رُطُوبَتْ غَرِیزِیَّہ** (ع) یہ ایک سیال رطوبت ہو جس کی نسبت حرارت غریزی کے ساتھ ایسی ہے جیسے روغن کی نسبت چراغ کیساتھ

**رُطُوبَتْ فَضلیہ** (ع) یہ ایک خارجی اور زائد رطوبت ہے۔ جوکہ عناصر بدنیہ سے بخوبی ممتزج نہیں ہوتی۔ یہ رطوبت پانی سے حاصل ہوتی ہے۔ طبعی نہیں ہوتی۔ مثلاً گیہوں یا چنے کے دانے ہیں جو رطوبت ہے۔ وہ بھی رطوبت فضلیہ ہے۔ جوکہ اس دانہ نے بطور غذا جذب کرلی ہے۔ لیکن ابھی تک اس نے نضج تام نہیں پایا ۔

**رُطُوبَتْ قَرِیبَۃُ الْعَہدِ بِالْاِنْعِقَاد** (ع) یہ رطوبت ہے۔ جو اعضاء میں پہنچ کر ان کا رنگ ومزاج تو حاصل کرچکی ہے۔ لیکن ان کا قوام حاصل نہیں کیا۔ تفصیل کے لئے دیکھو رطوبت لمفاویہ اور رطوبت ثلثہ کا ڈاکٹری نوٹ ۔

**رُطُوبَتْ لُعَابِیَّہ** (ع) لعاب دہن۔ تھوک منہ کی رطوبت (۱) سلائیوا Saliva

**رُطُوبَتْ لِمفَاوِیَّہ** (ع) لمف۔ لمف کے لغوی رطوبت طلیہ } معنی ہیں پانی۔ اصطلاح میں اُس شفاف خفیف زرد رنگ کی رطوبت کو کہتے ہیں جس کی کیفیت کھاری ہوتی ہو جو عروق لمفاویہ یا عروق جاذبہ میں رہتی ہو شاذونادر سرخ ذرات کی موجودگی کے سبب اس کا رنگ ہلکا گلابی بھی ہوتا ہے اور کبھی شحمی ذرات کی موجودگی کے سبب براق ہوتا ہے۔ خون کی طرح لمف کا بھی کچھ حصہ تو سیال ہوتا ہے۔ اور کچھ دانہ دار دانہائے لمف جس کو لمف کارپسکلز کہتے ہیں۔ سفید دانہ ہائے خون (وائٹ بلڈ کارپسکلز) کے مشابہ ہوتے ہیں۔ جسم سے باہر نکلنے پر لمف جم جاتی ہے۔ لمف کا سیال حصہ اگرچہ خون کے سیال حصہ کی نسبت کم ہوتا ہے۔ لیکن اس میں وہ تمام اجزاء موجود ہوتے ہیں۔ جوکہ خون کے سیال حصہ (پلازما) میں پائے جاتے ہیں یعنی پانی۔ ایلبیومن۔ فائبرن اور نمکیات۔ لمف میں فائبرن تو اسی قدر ہوتی ہے جس قدر کہ خون میں۔ اور نمکیات بھی اسی قدر ہوتے ہیں۔ لیکن اس میں ایلبیومن کم ہوتی ہے۔ اور پانی زیادہ ۔

**لمف** کیونکر پیدا ہوتی ہے۔ جب خون عروق شعریہ میں دورہ کرتا ہے۔ تو اس کی دیواروں میں سے تھوڑا سا خون کا سیال حصہ (پلازما۔ آب خون) تراوش پاکر اعضاء کی ساخت میں پھیل جاتا ہو یعنی ان کے خلل وفرج میں بھر جاتا ہے اسی تراوش یافتہ آب خون کو جدید اصطلاح میں لمف یا رطوبت لمفاویہ اور قدیم اصطلاح

ہیں رطوبت خلیہ کہتے ہیں +

لمف کا بڑا کام جسمانی ساختوں یعنی اعضاء کو خوراک بہم پہنچاتا ہے۔ یہ بات بخوبی یاد رکھنی چاہئے۔ کہ خون جسم کی ساختوں و بافتوں (ٹشوز) میں بجنسہ یعنی بصورت خون تراوش پاکر یا بہ کر اُن کی پرورش نہیں کرتا۔ گر یہ کہا جاتا ہے کہ خون ہی جسم کی پرورش کرتا ہے پھر یہ کیونکر ممکن ہے ؟

یہ صحیح ہے کہ خون ہی جسم کی پرورش کرتا ہے۔ لیکن بشکل خون نہیں بلکہ بصورت لمف۔ چنانچہ جیسا کہ مذکور ہوا۔ خون جب عروق شعریہ میں دورہ کرتا ہے۔ تو اُن کی دیواروں میں سے اس کا جو سیال حصہ تراوش پاتا ہے۔ وہی لمف ہوتی ہے۔ جو جسمانی ساختوں کے خلل و فرج میں بھر جاتی ہے۔ اور ہر ساخت کے ذرات کی پرورش کرتی ہے۔ اور جو زائد ہوتی ہے۔ وہ براہ عروق جاذبہ دسواقی وجداول (جذب) ہو کر خون میں واپس آجاتی ہے۔ اور واپس آتے وقت ان اعضاء کی بعض کثافتوں کو بھی اپنے ہمراہ واپس لے آتی ہے +

**رُطُوبَتْ مَائِیَّہ دَمَوِیَّہ** (ع) جسم کی آبدار جھلی (سیرس ممبرین) سے تراوش پانے والی رطوبت (۱) سیرم

**رُطُوبَتْ مَحْصُورَہ** (ع) وہ رطوبت جو اعضاء اصلیہ سے اتصال رکھنے والی باریک گول میں بند ہے (۱) پلازما Plasma

نوٹ۔ تفصیل کے لئے دیکھو رطوبت ثلثہ کا ڈاکٹری نوٹ اور رطوبت لمفاویہ کا بیان +

**رُطُوبَتْ مُخَاطِیَّہ** (ع) غشاء مخاطی یا لعابدار جھلی (میوکس ممبرین) سے تراوش پانے والی رطوبت (۱) میوکس Mucus

**رُعَاف** (ع) نکسیر۔ نکسیر پھوٹنا۔ ناک سے خون بہنا (۱) اپس ٹیکسس Epistaxis

رینا رجیا Rhinorrhagia

**رُعَال** (ع) ناک و منہ سے بہنے والی رطوبت

**رُعْب** (ع) خوف۔ دہشت۔ ڈر۔ دبدبہ +

**رَعْد** (ع) بجلی کی کڑک اور بادل کی گرج +

**رِعْدَہ** (ع) عضو کا کانپنا۔ لرزنا۔ تھرتھرانا یہ رعشہ کا مقدمہ ہوتا ہے +

**رَعْش** (ع) لرزنا۔ کانپنا +

**رَعْشَہ** (ع)، **ارتعاش** (ف)، **داءُ الرقص** (ع) } لرزنا۔ کانپنا۔ اصطلاح طب میں یہ ایک عصبی بیماری ہے جو اعضاء مرکبہ میں قوۃ محرکہ کے ضعف سے واقع ہوتی ہے۔ اس میں حرکات ارادیہ حرکات غیر ارادیہ کے ساتھ مل جاتی ہیں۔ اور عضو بے اختیار لرزتا ہے۔ کانپتا ہے (۱) کوریا Chorea

رعشہ اور اختلاج کا فرق (۱) رعشہ ان اعضاء آلیہ میں واقع ہوتا ہے۔ جو

بلا ارادہ حرکت کر سکتے ہیں۔ اور اختلاج ہر قسم کے اعضاء میں لاحق ہو سکتا ہے (۲) رعشہ میں اگرچہ عضو ماؤف کی حرکت چاروں طرف کو ہوتی ہے۔ لیکن اُس کا میلان زیادہ تر نیچے کی طرف ہوتا ہے۔ بخلاف اختلاج کے کہ اس میں عضو ماؤف کی حرکت کا میلان اوپر کی طرف ہوتا ہے (۳) اختلاج اچانک عارض اور دفعۃً زائل ہو جاتا ہو اور رعشہ میں ایسا نہیں ہوتا

رُعُن (ع) مرض رعونت میں مبتلا ہونا۔ احمق ہو جانا

رُعُونَت (ع) بیوقوفی۔ نادانی۔ حماقت۔ مالیخولیا کی ایک قسم ہے جس میں افعال فکریہ امور خانگی میں بگڑ جاتے ہیں (ا) ڈیمینشیا Dementia

رُغَامَہ (ع) جگر گوشہ۔ زائدہ جگر۔ قصبہ ریہ +

رُغْثَاء (ع) پستان میں دودھ کی رگیں۔ پستان کے نیچے کا پٹھا +

رُغْوَہ (ع) کف۔ جھاگ پھین (ا) فوم Foam

رُغُوص (ع) دایہ۔ دودھ پلانے والی +

رَغِیف (ع) قرص نان۔ روٹی کی ٹکیہ +

رَغِیْفَۃُ اللَّبَن (ع) دودھ سے نکالا ہوا خالص مسکہ

رَفّ (ع) آنکھ یا رگ وغیرہ کا پھڑکنا +

رَفُّ العَین (ع) } اختلاج چشم۔ آنکھ پھڑکنا۔
اختلاج العین (ع) } ہر پلک کا پھڑکنا (ا) نکٹیٹیشن Nictitation
اختلاج الجفن (ع) }

رِفَادَہ (ع) جراحت بند۔ ریش بند۔ زخم وغیرہ پر باندھنے کی (۱) پٹی یا (۲) گدی (ا) کمپریس Compress (۲) بینڈج Bandage جمع رفائد

رِفَادَہ غِرْبَالِیَّہ (ع) جالی دار پٹی۔ سوراخ دار پٹی (ا) ناٹڈ بینڈج Knotted Bandage

رِفَادَہ مُثَلَّثِیْن (ع) دوہری سہ گوشہ گدی

رَفْد (ع) لغوی معنی مدد کرنا اصطلاحی معنی پٹی یا گدی باندھنا +

رِفْق (ع) نرمی۔ نرمی کرنا۔ مہربانی۔ مہربانی کرنا۔ نرمی سے پیش آنا +

رِفْنَہ (ع) باسی پانی۔ دو دن کا باسی پانی +

رُقَاد (ع) خواب دراز۔ گہری نیند۔ رات کی نیند۔ جمع رُقُد +

رَقَبَہ (ع) گردن۔ گردن کی جڑ۔ گردن کا پچھا۔ جمع رَقَب۔ رَقَبات۔ رِقَاب۔ اَرْقُب +

رَقَبَۃُ الرَّحِم (ع) گردن رحم۔ رحم کی گردن + (ا) سروکس یوٹرائی Cervix Uteri

عنق الرحم اور رقبۃ الرحم کا فرق ۔ عنق الرحم مہبل یا اندام نہانی کو کہتے ہیں اور رقبۃ الرحم گردن رحم کو کہتے ہیں تفصیل کے لئے دیکھو عنق الرحم +

رِقَّت (ع) پتلاپن (ا) فلوئیڈیٹی Fluidity

رُقْطَت (ع) چتکبراپن۔ سیاہی پر سفید نقطے پڑنا

رَقُوء (ع) جو چیز زخم پر رکھیں تا کہ خون بند ہو جائے

رُقُوء (ع) بہتی چیز کا بند ہو جانا۔ رک جانا جیسے بہتے ہوئے آنسو یا خون کا بند ہو جانا +

رُقْیَہ (ع) تعویذ۔ منتر۔ ٹونہ۔ جھاڑ پھونک جمع رُقیٰ

رَکَبْ (ع) جبل الزہرا — عورتوں میں پیڑو کے مقام کی بلندی۔ جہاں کالے بال ہوتے ہیں۔ دیکھو جبل الزہرا
(۱) مانس وینیرس Mons Veneris

رُکْبَہ (ع) زانو۔ گھٹنا۔ جمع رُکبات اور رُکَبْ (۱) نی Knee

رُکْن (ع) جزء۔ ارکان اربعہ یعنی آگ۔ ہوا۔ پانی مٹی میں سے کوئی ایک۔ جمع ارکان +

رُکُوب (ع) سوار ہونا۔ جم کر بیٹھنا +

رَقْم (ع) ترقیع (ر) — رم کے لغوی معنی ہیں اصلاح کرنا مرمت کرنا۔ اور ترقیع کے لغوی معنی ہیں پیوند لگانا۔ اصطلاح جراحی میں کسی عضو مثلاً ناک پلک ہونٹ وغیرہ پر جوڑیا پیوند لگانا (۱) آٹو پلاسٹی Auto plasty

رَقْمُ الْاَجْفَان (ع) ترقیع الاجفان — پلک بندی۔ پلکوں پر پیوند لگانا۔ مصنوعی پلک یا پپوٹہ بنانا (۱) بلفرو پلاسٹی Blepharo plasty

رَقْمُ الْاَنْف (ع) ترقیع الانف (ر) — ناک پر پیوند لگانا۔ مصنوعی ناک بنانا۔ (۱) رینو پلاسٹی Rhinoplasty

رَقْمُ الْحَنَک (ع) ترقیع الحنک (ع) — تالو پر پیوند لگانا۔ مصنوعی تالو بنانا (۱) پیلیٹو پلاسٹی Palatoplasty

رَقْمُ الشَّفَۃ (ع) ترقیع الشفت — ہونٹ پر پیوند لگانا مصنوعی ہونٹ بنانا (۱) لیبیو پلاسٹی Labioplasty کیلو پلاسٹی Cheiloplasty

رَقْمُ الْفَم (ع) ترقیع الفم (ر) — مصنوعی منہ بنانا۔ جب کسی وجہ سے منہ جڑ جاتا ہے۔ یا بند ہو جاتا ہے۔ تو اس کو کھولنے کے لئے یہ اصطلاح بولی جاتی ہے +
(۱) سٹومیٹو پلاسٹی Stomato plasty

رَقْمُ الْقَرْنِیَّہ (ع) ترقیع القرنیہ — قرنیہ میں پیوند لگانا۔ مصنوعی قرنیہ بنانا۔ ماؤف یا گلے ہوئے قرنیہ کو کاٹ کر اس کی جگہ کسی چھوٹے حیوان مثلاً خرگوش وغیرہ کا قرنیہ لگا دیتے ہیں
(۱) کیریٹو پلاسٹی Keratoplasty

رَمَاحُ الْجِنّ (ع) طاعون۔ وبا۔

رَمَاد (ع) خاکستر۔ راکھ (۱) ایشز Ashes سنڈرز Cinders

رَمَادَہ (ع) مقعد۔ مقعد کا سوراخ (۱) اینس Anus

رَمَاعَہ (ع) بچہ کے سر کا تالو جو ہلتا اور نرم ہوتا ہے (۱) اینٹیریر فانٹے نل Anterior Fontanel

رَمَانَۃُ الْفَخِذ (ع) ران کی ہڈی کا گول سرا جو سرین کی ہڈی کے ساتھ ملتا ہے +
(۱) ہیڈ آف دی فیمر Head of the Femur

رَمَد (ع) آشوب چشم۔ درد چشم۔ آنکھ آنا۔ آنکھ دکھنا۔ شیخ اور اس کے پیرو طبقۂ ملتحمہ کے ورم کو خواہ وہ گرم ہو یا سرد رمد کہتے ہیں لیکن متقدمین اطبا طبقۂ ملتحمہ کے گرم ورم کو رمد اور اس کے سرد ورم کو تکدر سے تعبیر کرتے ہیں (۱) افتھلمیا Ophthal mia
کنجنکٹوائیٹس Conjunctivitis

فائدہ۔ یونانی اطبا مثلاً شیخ وغیرہ نے رمد کو متعدی قرار دیا ہے۔ اور ڈاکٹر بھی رمد کے تمام اقسام کو متعدی مانتے ہیں ◆

نوٹ۔ کنجنکٹوائیٹس جس کے معنی سوزش ملتحمہ کے ہیں۔ یہ رمد کا بالکل صحیح مرادف ہے۔ اور اپنی ساخت کے لحاظ سے رمد کے مقابل بہترین لغت ہے لیکن آفتلمیا جس کے معنی آشوب چشم کے ہیں۔ وہ بھی اس اصطلاح کے مقابل بولا جاتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ دونوں لفظ یعنی ڈاکٹری لفظ آفتلمیا اور فارسی لفظ آشوب چشم کو رمد کے مقابل استعمال کرنا صحیح نہیں کیونکہ یہ دونوں لفظ اپنی ساخت کے لحاظ سے سارے کرۂ چشم کی سوزش پر دلالت کرتے ہیں جن کے لئے آفتلمائیٹس کا لفظ استعمال کرنا صحیح ہے ◆

**رَمَدُ اِفرنجی** (ع) آشوب چشم آتشکی۔ آتشکی آنکھ آنا۔ مرض آتشک کے درجہ دوم و سوم میں کبھی مریض کو اس قسم کے آشوب چشم کی شکایت ہو جاتی ہے (ا) سفلیٹک کنجنکٹوائی ٹس
Syphilitic Conjunctivitis

**رَمَدُ بُثُری** (ع)، وُدُقَہ ( .. )، سُدُقَہ ( .. ) | پھنسی دار آنکھ آنا۔ اس مرض میں قرنیہ اور صلبیہ کے مقام اتصال پر جو جھلی ملتحمہ لگی رہتی ہے۔ اس پر پہلے ایک سخت چھوٹا سا ابھار پیدا ہوتا ہے۔ جو بعد میں آبلہ یا پھنسی کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ یہ آبلہ یا پھنسی تعداد میں ایک کبھی ایک سے زیادہ بھی ہوتی ہیں۔ اور ان کے گرد پیازی رنگ کا حلقہ ہوتا ہے (ا) فلکٹے نیولر کنجنکٹوائی ٹس
Phlyctenular Conjunctivitis

**رَمَدُ بَلغمی** (ع) آشوب چشم بلغمی۔ بلغمی آنکھ آنا۔ بلغمی آنکھ دُکھنا (ا) سب ایکیوٹ کنجنکٹوائیٹس
Subacute Conjunctivitis

**رَمَدُ تَعَفُّنی** (ع) رمد سوزاکی۔ سوزاکی آنکھ آنا۔ سوزاکی آنکھ دُکھنا۔ اس قسم کا رمد مادہ سوزاک کے آنکھ میں لگ جانے سے ہو جاتا ہے۔ اس میں آنکھ سے پیپ دار مواد خارج ہوا کرتا ہے۔ گویا یہ شدید قسم کی رمد صدیدی ہوتی ہے جو بذات خود بھی متعدی ہوتی ہے ◆ (ا) گنوریل کنجنکٹوائیٹس
Gonorrhoeal Conjunctivitis

**رَمَدُ جَفنی** (ع)، شُلاق، طارسیس | باھنی۔ پپوٹوں کے کناروں کا ورم جس میں پلکوں کے بال گر جاتے ہیں (ا) بلفرائیٹس
Blepharitis
ٹارسائیٹس Tarsitis

**رَمَدُ جَرَبی** (ع)، جرب الاجفان (ع)، جرب العین (ع) | کُکرے۔ رہے۔ اس مرض میں زیادہ تر بالائی پپوٹے کے اندر کی طرف بیضوی شکل کے چھوٹے چھوٹے دانے پیدا ہو جاتے ہیں جس کے سبب آنکھوں میں خراش

ہوکر پانی آتا رہتا ہے چونکہ یہ دانے اپنی شکل و
صورت کے اعتبار سے مختلف ہوتے ہیں۔ اسلئے
یونانی اطبا نے اس مرض کی چار قسمیں بیان
کی ہیں (۱) جرب منبسط (۲) جرب حصیفی (۳)
جرب تینی (۴) جرب بردی (۱) گرے نیولر
کنجنکٹوائیٹس Granular Conjunctivitis
گرے نیولر لڈز Granular Lids
ٹرے کوما Tracoma

رَمَدُ دَمَوِی (ع) رمد خونی۔ اس قسم کی رمد میں آنکھ
میں سرخی اور انتفاخ (پھولا پن) زیادہ
ہوتا ہے۔ آنکھ کی رگیں خون سے پُر معلوم
ہوتی ہیں۔ اور اس میں ٹیس اور گرانی معلوم
ہوتی ہے (۱) ہیموراجک کنجنکٹوائیٹس
Hemorrhagic Conjunctivitis
نوٹ۔ جب اس قسم کے رمد کے عوارض
شدید ہو جائیں۔ اور آنکھ میں سرخی بڑھ جائے
تو اس کو طب میں وردینج اور ڈاکٹری میں
پنک آئی Pink-Eye کہتے ہیں +

رَمَدُ سَوداوِی (ع) آشوب چشم سوداوی سوداوی
آنکھ آنا۔ اس قسم کی رمد میں آنکھ کی سرخی سیاہی
مائل ہوتی ہے۔ آنکھ سے غلیظ اور خشک چیپڑ
خارج ہوتے ہیں۔ اور اس کے ساتھ عموماً
درد سر بھی ہوا کرتا ہے۔ اور یہ مرض دیر تک
رہتا ہے (۱) کرانک کن جنکٹوائیٹس
کرانک Chronic Conjunctivitis
گرے نیولر لڈز Chronic Granular Lids

رَمَدُ صَدِیدِی (ع) رمد ریمی۔ پیپ دار آنکھ آنا
پیپ دار آنکھ دکھنا۔ اس قسم کی رمد میں گاڑھا
مواد یعنی چیپڑ خارج ہوا کرتے ہیں +
(۱) پیورولینٹ کنجنکٹوائیٹس Purulent Conjunctivitis

رَمَدُ صَفراوِی (ع) آشوب چشم صفراوی صفراوی
آنکھ آنا۔ اس قسم کے رمد میں اگرچہ آنکھ میں
ورم و انتفاخ زیادہ نہیں ہوتا۔ لیکن اس
میں درد و سوزش اور ٹیس زیادہ ہوتی ہے
اور آنکھ سے تیز رقیق آنسو جاری ہوتے ہیں
(۱) ایکیوٹ کٹارل کنجنکٹوائیٹس Acute
Catarrhal Conjunctivitis

رَمَدُ غُدَدِی (ع) اس قسم کے رمد میں پچھلے پپوٹے
کے باجرہ کے برابر پیازی رنگ کے چھوٹے
چھوٹے دانے پیدا ہو جاتے ہیں۔ یہ درحقیقت
رمد جربی کا مقدمہ ہوتا ہے (۱) فالی کیولر
کنجنکٹوائیٹس Follicular Conjunctivitis

رَمَدُ نَزلِی (ع) آشوب چشم نزلی۔ آنکھ سے نزلہ آنا
(۱) کٹارل کنجنکٹوائیٹس Catarrhal Conjunctivitis

رَمَدُ مِصرِی (ع) آشوب چشم وبائی۔ یہ درحقیقت
جرب العین یا جرب الاجفان (دوسرے) ہے
جو مصر میں بالعموم ہوتی ہے۔ یہ متعدی یعنی
چھوت دار ہوتی ہے (۱) ایجپشین کنجنکٹوائیٹس
Egyptian Conjunctivitis

رَمَدُ وَبائِی (ع) آشوب چشم وبائی۔ وبائی آنکھ آنا

یہ درحقیقت رمد وموی یا فرنیج کی ایک قسم ہے
جو وبائی طور پر پھیلا کرتی ہے (ا) ایپی ڈیمک
کنجنکٹوائیٹس Epidemic Conjunctivitis

رَمَدْ یابِس (ع) آشوب چشم خشک۔ خشک آنکھ
رَمَدْ جاف (ر) دُکھنا۔ اس میں آنکھ اور پپوٹوں
جسارۃ ملتحمہ (ر) میں سختی آجاتی ہے۔ آنکھ میں
جُفاف العین (ر) اگرچہ ورم نہیں ہوتا۔ لیکن
اس میں سرخی اور درد ہوتا ہے۔ اور غلیظ
چیپڑ نکلتے ہیں جس کی وجہ سے صبح کو پلکیں
جڑ جاتی ہیں (ا) زیروفتھلمیا Xerophthalmia

رَمَش (ع) سرخی پلک چشم۔ پلکوں کے کناروں
کی سرخی +

رَمَص (ع) چرک چشم چیپڑ۔ آنکھ کی ڈھیک
غَمَص آنکھ کی کیچ +

رمص اور غمص کا فرق۔ رمص اس سفید
اور منجمد سیل کو کہتے ہیں۔ جو گوشہ چشم میں جمع
ہوجاتی ہے۔ اور جب وہ خشک ہوجاتی
ہے۔ تو اسی کو غمص کہتے ہیں +

رَمَعان (ع) غصہ کی حالت میں ناک کا حرکت
کرنا۔ ناک کا چڑھنا +

رَمَق (ع) دم واپسین۔ آخری سانس۔ بقیہ
روح یا جان +

رُمگان (ف) موئے زہار۔ زیر ناف کے بال
کالے بال +

رَمْل (ع) ریگ۔ ریت۔ بالو (ا) سینڈ Sand

رَمْلُ الکُلْیَہ (ع) ریگ گردہ۔ گردہ کی ریگ
(ا) رینل سینڈ Renal Sand

رَمِیْم (ع) رمہ۔ استخوان پوسیدہ۔ پرانی ہڈی۔
گلی سڑی ہڈی +

رَمَّہ (ع) مردہ کو چیر پھاڑ کر دیکھنا جس طرح
ڈاکٹر لوگ بالفعل کرتے ہیں +
(ا) ڈس سیکشن Dissection

رَنَّہ (ع) لغوی معنی آواز۔ گلا بیٹھنے کی
رَنَانِیہ (ر) آواز۔ بالخصوص چھاتی اور
پیٹ کے ٹھونکنے کی آواز +
(ا) ریزونینس Resonance

رَنَم (ع) آواز۔ گانا +

رَوَاجِب (ع) انگلی پر کے جوڑوں کے شکن
یا انگلی کی ہڈیوں کے جوڑ +

رَوَاح (ع) زوال کے وقت سے غروب آفتاب
تک کا وقت (ا) آفٹرنون Afternoon

رَوَاضِع (ع) باریک رگیں جو سواقی کی شاخیں
ہوتی ہیں تفصیل کے لئے دیکھو جداول +

رُؤاس (ع) بڑے سر والا آدمی (ا) لارج
رُؤاسی (ر) ہیڈڈ Large-Headed

رَوَافِیان (ع) حکمائے اشراقین جو اپنے دل
کی صفائی اور مکاشفہ سے لوگوں کے دل
کا حال معلوم کرلیتے تھے۔ اور بقول بعض
ان حکماء کو روافیان اس لئے کہتے
ہیں کہ یہ اپنے کوٹھے کے برآمدہ (رواق)

پر بیٹھ کر مریضوں کا علاج کرتے تھے۔ ان کو
نبض وغیرہ دیکھنے کی احتیاج نہ ہوتی تھی نیز
دیکھو اشراقیان +

**رُوال** (ع) آب دہن۔ رال +

**رُواہش** (ع) بازو یا کہنی کے اندر کی رگیں
یا پٹھے۔ واحد راہشہ +

**رُوب** (ع) غلبۂ نیند۔ یا پیٹ کی سیری سے
سست وکاہل ہو جانا۔ غلبۂ نیند سے عقل
کا پریشان ہونا۔ تھک جانا +

**رُوث** (ع) سرگین۔ گوبر۔ لید +

**رُوثہ** (ع) ناک کے سرے کا کنارہ +

**رُوح** (ع) راحت۔ آرام۔ خوشی +

**رُوح** (ع) اصطلاح طب میں ایک جسم لطیف
بخاری ہے۔ جو اخلاط محمودہ کی لطافت اور
بخاریت سے بطن ایسر یعنی دل کے بائیں
بطن میں پیدا ہوتا ہے۔ یعنی جب لطیف
خون دل کے بائیں بطن میں آتا ہے۔ اور
وہاں آکر مقامی حرارت سے اس کا لطیف
حصہ بخار کی صورت میں تبدیل ہوتا ہے۔
اسی بخار (بھاپ) کو اطبا روح کہتے ہیں
جمع ارواح (۱) نیوما Pneuma
سپرٹ Spirit

روح مندرجہ ذیل تین قسم کی ہوتی
ہے (۱) روح حیوانی (۲) روح نفسانی۔
(۳) روح طبیعی۔ چنانچہ ہر ایک کی تفصیل
آئندہ آتی ہے +

نوٹ۔ روح جس کا ذکر قرآن شریف اور
شریعت میں ہے۔ وہ ایک جوہر فرد ہے
جو غایت لطافت سے جسم کے ساتھ مقید
نہیں ہو سکتا حکما اسی کو نفس ناطقہ کہتے
ہیں۔ یہ روح طبی کے برخلاف جسم میں
موجود و مقید نہیں۔ بلکہ یہ جسم سے علیحدہ رہ
کر اس میں تدبیر و تصرف کا علاقہ رکھتا ہے
اور اس کی کنہ کو خدا کے سوا کوئی نہیں جانتا +

روح و ریح کا فرق دیکھو ریح میں +

روح و نفس و عقل کا فرق دیکھو عقل میں

**رُوحِ حیوانی** (ع) دل کی روح۔ وہ روح
جس سے زندگی قائم رہتی ہے۔ یہ دل میں
پیدا ہوتی ہے۔ اور یہاں سے بذریعہ شرائین
تمام بدن میں پھیلتی ہے (۱) نیوما سائیکی کن
Pneuma Psychikon
اینی مل سپرٹ Animal Spirit

نوٹ۔ چونکہ یہ روح قوت حیوانی کی حامل
ہے۔ اور اس سے تعلق رکھتی ہے۔ اس
لئے اس کو روح حیوانی کہتے ہیں +

**رُوحِ طبیعی** (ع) جگر کی روح۔ یہ قوت طبیعی
کی حامل ہے جس کے ذریعہ بدن کی پرورش
اور اس کا نشو و نما ہوتا ہے۔ اور ہر عضو
کو اس کے سبب غذا پہنچتی ہے۔ یہ جگر سے
تمام بدن میں وریدوں کے ذریعہ پھیلتی ہے
(۱) نیوما فزی کن Pneuma Psychikon

نیچرل سپرٹ Natural Spirit

رُوحِ نَفسانی (ع) دماغ کی روح۔ یہ قوت نفسانی (قوت حس وحرکت) کی حامل ہے۔ جس کے ذریعہ اعضا میں حس وحرکت ہوتی ہے۔ یہ روح پٹھوں کے ذریعہ تمام بدن میں پھیل کر اعضا کو حس وحرکت کی قوت عطا کرتی ہے (۱) نیوما زوٹی کن Pneuma Zatikon

وائٹل سپرٹ Vital Spirit

رُوشَۃُ الاِبرَۃ (ع) گنج کی ایک قسم ہے۔ جس میں بالوں کی جڑوں یا مسامات میں سوئی کے ناکہ کی برابر سوراخ پیدا ہو جاتے ہیں۔ اور ان میں سے زرد آب کی مانند رطوبت نکلتی رہتی ہے۔ اور اس جگہ کے بال سوئی کی مانند سخت اور کھڑے ہو جاتے ہیں +

(۱) پُرائیگو لیوپی نوسا Porrigo Lupinosa

رُوفَس اعظم (۱) Rhupos of Ephesus یہ حکیم شہر افسس کا باشندہ اور اپنے زمانہ کا بے مثل طبیب تھا۔ وہ حضرت مسیح سے تقریباً ایک صدی قبل (۹۸ تا ۱۱۷ قبل مسیح) شاید ٹراجن کے عہد میں گزرا ہے۔ وہ اپنے وقت کا ایک بہت بڑا عالم تشریح تھا۔ اس کو بندروں اور دیگر حیوانات پر عملی تشریح کے مواقع ملے تھے۔ وہ طحال کو ایک فضول عضو خیال کرتا تھا۔ اور یہ خیال بہت عرصہ تک صحیح مانا جاتا رہا۔ وہ دماغ کو اعصاب حس و حرکت کا مخرج جانتا اور مانتا تھا۔ وہ قلب کو روح یا حیات کا مسکن قرار دیتا تھا۔ اسکو معلوم تھا کہ بایاں بطن قلب دائیں کی نسبت چھوٹا لیکن موٹا ہوتا ہے۔ سب سے پہلے عصبہ مجوفہ کے تقاطع صلیبی کو اسی نے دریافت کیا تھا۔ نیز آنکھ کی تشریح میں اس نے بعض اور بھی اہم تحقیقات کیں۔ جالینوس نے اپنی بعض طبی کتب میں بعض مقامات پر روفس کا ذکر کیا ہے۔ اور اس کے کچھ اقوال بھی بیان کئے ہیں۔ روفس کی تصانیف میں سے پچاس ساٹھ رسائل ہیں جن میں سے چند ایک طاعون۔ جذام۔ سرخباد اور صرع وغیرہ پر بھی ہیں +

رُوْدَم (ع) نرمۂ گوش۔ کان کی لو +

رُوْمَہ (ع) موئے زہار۔ کالے بال +

رُؤیا (ع) خواب جو سوتے میں دکھائی دے۔

سپنہ (۱) ڈریم Dream

رُؤیا اور رویت کا فرق۔ خواب میں دیکھنے کو رویا اور بیداری میں دیکھنے کو رؤیت کہتے ہیں

رُؤیَت (ع) دیکھنا۔ جاننا +

رَہَابَہ (ع) غضروف خنجری } دامن سینہ کی کری جو خنجر کی نوک کے مشابہ ہے۔ اور فم معدہ سے اتصال رکھتی ہے +

(۱) اینسیفارم کارٹلیج Ensiform Cartilage

زیفائڈ کارٹلیج Xiphoid Cartilage

**رَہَل** (ع) زرد پانی جو بچہ کے ساتھ رحم سے خارج ہوتا ہے (ا) لائیکوار امینائی Liquour Amni

**رَہَل** (ع) سستی۔ سست ہونا۔ گوشت کا ڈھیلا ڈھالا ہونا۔ گوشت کا لٹک آنا ٭ (ا) فلیکسڈی ٹی Flaccidity

**رِیَاحُ الْاَفْرِسَہ** (ع) کبڑا پن۔ پیٹھ کے مہروں کا باد غلیظ کے سبب سرک جانا۔ پس اگر سامنے کی طرف ہٹیں تو اسکو حدبتہ المقدم اور تقصّع کہتے ہیں۔ اور اگر پیچھے کی جانب ہٹیں تو اس کو حدبتہ المؤخر کہتے ہیں اور اگر دائیں بائیں جانب ہٹیں تو اس کو التوا سے موسوم کرتے ہیں (ا) ہمپ بیک Hump back ہنچ بیک Hunch back

**حَدَبَہ** (ع)
**اِتب** (") 
**سنام** (")

**رِیَاضَتْ** (ع) محنت۔ مشقت۔ ورزش جیسے ڈنڈ پیلنا۔ مگدر ہلانا۔ کشتی کرنا۔ گیند بلا کھیلنا وغیرہ (ا) فزیکل ایکسر سائز Physical exercise

**رِیَہ** (ع) شُش۔ پھیپھڑا۔ یہ ایک نرم و متخلخل دو پہلو عضو ہے جو گوشت و غضروف۔ قصبۃ شریان وریدی اور ورید شریانی کے شعبوں اور غشاء سے مرکب ہو کر جوف سینہ میں پایا جاتا ہے۔ یہ دائیں و بائیں دو حصوں میں منقسم ہوتا ہے۔ پھر دایاں حصہ تین شعبے پر اور بایاں حصہ دو شعبے پر تقسیم ہوتا ہے یہ عضو بذاتہ بے حس ہوتا ہے۔ لیکن اس کی بالائی جھلی میں حس ہوتی ہے اس کا فائدہ یہ ہے کہ ہوا کو جذب کرے اور اسکو قلب کے مزاج کے موافق و مناسب بنا کر شریان وریدی کے ذریعہ دل میں پہنچائے (ا) لنگ Lung جمع لنگز Lungs

ڈاکٹری نوٹ پھیپھڑے تنفس کے خاص آلات ہیں۔ یہ تعداد میں دو ہوتے ہیں جو سینہ کے جوف میں رہتے ہیں۔ ہر ایک پھیپھڑا سینہ کے جوف میں مہروں کے ستون کے ایک طرف رہتا ہے۔ یہ رنگت میں سُرخ شکل میں مخروطی جس کا نوکیلا سرا اوپر اور چوڑا سرا نیچے ہوتا ہے پھیپھڑوں کے ذریعے جسم کا کثیف خون صاف ہو کر قلب میں جاتا ہے

**رِیْحْ** (ع) ہوا۔ بادی جو جسم کے کسی حصہ بالخصوص پیٹ میں گھومتی ہے۔ یہ ایک بخار یا دخان ہے جو سردی کثیف ہو جاتا ہے جمع ریاح (ا) ونڈ Wind فلیٹس Flatus

**رِیْحُ الْبَوَاسِیْر** (ع) دیکھو بواسیر ریحی ٭

**رِیْحِ جَنُوْبِی** (ع) باد جنوب۔ دکنی ہوا۔ دکن کی ہوا جو جنوب یعنی دکن سے آئے ٭

**رِیْحُ الرِّحْم** (ع) باد رحم۔ ایک نفاخ مادہ ہے۔ جو لیسدار رطوبتوں کے رحم میں جمع ہونے سے حاصل ہوتا ہے جس کے نتیجہ میں بعض اوقات نفخۃ الرحم کی شکایت ہو جاتی ہے

**رِیْحِ شَمَالِی** (ع) باد شمال۔ شمال کی ہوا پہاڑی

ہوا ۔ پہاڑ کی ہوا ۔

نوٹ ۔ جدید فارسی میں باد شمال کو صرف شمال بھی بولتے ہیں چنانچہ کہتے ہیں شمال مے آید ۔ یعنی پہاڑی ہوا چلتی ہے چونکہ جانب شمال میں پہاڑ زیادہ ہیں ۔ اسلئے اردو میں اس ہوا کو پہاڑی ہوا یا پہاڑ کی ہوا کہتے ہیں ۔

**ریحُ الشوکہ** (ع) ایک بیماری ہے جس میں ایک تیز ریحی مادہ ہڈیوں میں آجاتا ہے ۔ اور ان کو فاسد و بوسیدہ کر دیتا ہے ۔

نوٹ ۔ جدید تحقیقات سے معلوم ہوا ہے کہ یہ مادہ سرطانی یا سلی ہوتا ہے ۔

(۱) سپائنا وینٹوسا Spina Ventosa

**ریحُ الصِّبیان** (ع) ایک بیماری ہے جس میں ریاح غلیظہ سر کے اندر جمع ہو کر تمدد پیدا کرتے ہیں ۔ یہاں تک کہ اس کی درزیں کھل جاتی ہیں ۔ پھر ام الصبیان (جھولگہ) ہوجاتا ہے ۔ درحقیقت یہ ام الصبیان کی قسم ہے ۔ نیز دیکھو استسقاء الرأس ۔

**ریحُ العِظام** (ع) باد استخوان ۔ ہڈیوں کی ریح جدید اصطلاح طب میں ایک مرض ہے ۔ جس میں ہڈی ابھر ابھر کر پھول جاتی ہے ۔ گویا ایسا معلوم ہوتا ہے ۔ کہ اس میں ریح بھری ہوئی ہے ۔ جدید تحقیقات سے معلوم ہوا ہے کہ اس مرض کا مادہ سرطانی یا سلی ہوتا ہے

(۱) سپائنا وینٹوسا Spina Ventosa

نوٹ ۔ مؤلف کے خیال میں ریح العظام اور ریح الشوکہ ایک ہی بیماری ہے جس کو متقدمین اطبا نے ریح الشوکہ سے اور جدید مصری اطبا نے ریح العظام سے تعبیر کیا ہے ۔

**ریحُ غَلِیظ** (ع) باد غلیظ وہ ریح جو تجاویف بدن میں دیر تک رہے ۔ اور گھٹنے سے غلیظ ہو گئی ہو ۔ وہ بائی جو دیر تک پیٹ میں ادھر اُدھر گھوما کرے ۔

**ریحُ الکُلْیہ** (ع) باد گردہ ۔ گردہ کی ایک بیماری ہے جس میں نواحی گردہ میں اخلاط غلیظ کے سبب ریاح غلیظ پیدا ہو جاتے ہیں اور ان سے پیٹھ اور گردوں میں تمددی درد ہوتا ہے ۔

**ریحِ مَشرِقی** (ع) باد صبا ۔ صبا ۔ پوربی ہوا ۔

**ریحِ مَغرِبی** ۔ دبور (ع) پچھوا ہوا ۔ پچھم کی ہوا ۔

**رِیزَج** (ع) ایک نالی دار چمچہ نما آلہ ۔ جو پتھری کی دستکاری میں مستعمل ہے ۔

(۱) گارجٹ Gorget

**رِیشہ** (ع) پر ۔ پرندوں کا پر (۲) زخم کا کھرنڈ یا ناصور (۳) جدید اصطلاح میں نشتر اور فصد کرنے کا آلہ (۱) بلیڈنگ لین سٹ

Bleeding lancet

**رَیعان** (ع) عنفوان شباب ۔ آغاز شباب شروع جوانی (۱) ارلی ایڈلٹ لائف

Early adult life

ریف (ع) سبزی - سبزہ زار - جمع اریاف +

ریق (ع) تف - لعاب دہن - تھوک (۲) پیر نہار

نہار منہ (۱) سلائیوا Saliva

ریق اور بزاق اور بصاق کا فرق دیکھو

بزاق میں +

رین (ع) میل کچیل - زنگ لگ جانا +

# ز

زارقہ (ع) } زخموں کے دھونے دھلانے
مغسلہ (ع) } کا آلہ جس میں پانی یا لوشن ڈال

کر استعمال کرتے ہیں (۱) اِرِیگیٹر Irrigator

زائدتان (ع) اصطلاح تشریح میں دو زائدے

(ابھار) جو دماغ کے اگلے حصہ سے نکلے ہیں

یہ درحقیقت دو پٹھے ہیں جن میں قوت شامہ

(سونگھنے کی قوت) رہتی ہے - یہ شکل میں سر

پستان کے مشابہ ہوتے ہیں +

(۱) آلفکٹری بلب Olfactory bulb

زائدہ (ع) } اصطلاح تشریح میں کسی
استطالیۃ (ع) } عضو کا نکال یا ابھار +

(۱) پراسس Process

زائدہ اخرمیہ } لغوی معنی نکلنا نکال - اصطلاح
نتوءِ اخرمی } طب میں شانہ کا وہ نکال
قلۃ الکتف } جو شانہ کی استخوانی بلندی بناتا

ہے - اور جس کے ساتھ ہنسلی کی ہڈی کا بیرونی

سرا جڑتا ہے (۱) اکرومین پراسس Acromion Process

زائدہ حرقفیہ (ع) کولہے کی ہڈی میں اس نام

کے چند نکال ہوتے ہیں (۱) سپائنس پراسس

آف دی اسکئم Spmous process of the Ischium

زائدہ حلمیہ (ع) کنپٹی کی ہڈی کا پچھلا ابھار - جو

سر پستان کے مشابہ ہوتے ہیں (۱) مسٹائڈ

پراسس Mastcid process

زائدہ صغریٰ (ع) } ران کی ہڈی کے بالائی سرے
طرخانطیر الاصغر } کا اندرونی زائدہ یا ابھار - جو

بمقابلہ بیرونی زائدہ کے چھوٹا ہوتا ہے +

(۱) لیسر ٹروکینٹر Lesser trochanter

زائدہ عظمیٰ (ع) } ران کی ہڈی کے بالائی سرے
طرخانطیر الاکبر } کا بیرونی ابھار جو بمقابلہ اندرونی

زائدہ کے بڑا ہوتا ہے +

(۱) گریٹر ٹروکینٹر Greater trochanter

زائدۃ الکبد (ع) جگر گوشہ - گوشۂ جگر +

زائدہ منقاریہ (ع) کوّے کی چونچ کا سا ابھار

نتوءِ غرابی } جو شانہ کی ہڈی میں پایا جاتا
منقار الغراب } ہے (۱) کوریکائڈ پراسس

Coracoid process

زُبّ (ع) لڑکے کی بھنویں (۲) داڑھی +

زَبَب (ع) بالوں کی درازی - بالوں کی زیادتی

(۲) جھاگ جو زیادہ بولنے یا غصہ کے وقت

باچھوں میں ظاہر ہوتی ہے +

زَبَد (ع) کف - جھاگ - پھین (۱) فراتھ Froth

زُبدہ (ع) مسکہ۔ مکھن (ا) بٹر Butter

زُبدۃ (ع) خلاصہ ہر چیز کا۔ چیدہ۔ برگزیدہ +

زُبیر (ع) گوش۔ کان +

زِبل (ع) گوہ۔ گوبر۔ بیٹ۔ بستہ پاخانہ سخت پاخانہ (ا) سی بیلم Scybalum

زُج (ع) کہنی کی نوک (ا) آلی کرینن پروسس Olecranon process

زُجاجہ (ع) شیشہ۔ آبگینہ۔ بوتل +

زُجاجہ مُصَنفرہ (ع) شیشہ کی کارگ والی بوتل (ا) سٹاپرڈ باٹل Stoppered Bottle

زَحمہ (ع) وہ رطوبات جو بچہ کے ساتھ پیٹ سے نکلیں

زَحَر (ع) کونتھنا جننے کے وقت عورت کا سانس دباکر نیچے کو کونتھنا (ا) بیرنگ ڈاؤن Bearing down

زَحف (ع) بچہ کا گھٹنیوں کے بل چلنے لگنا +

زَحمت (ع) تکلیف۔ درد۔ دُکھ۔ تکلیف مزاحمت (ا) دبنا (ا) ٹربل Trouble

زَحیر (ع) لغوی معنی کونتھنا۔ کہنا۔ اصطلاح طب میں مرض پیچش۔ اس مرض میں معاء مستقیم اپنی کسی اذیت و تکلیف کو دفع کرنے کے لئے بار بار حرکت مضطربہ کرتی ہے۔ لیکن اس حرکت میں بالعموم بجائے فضلہ کے تھوڑی سی رطوبت صرف جیو دآؤں، تنہا اور کبھی قدرے خون کے ساتھ مل کر نکل پڑتی ہے متقدمین اطباء نے زحیر کی دو بڑی قسمیں کی ہیں (۱) زحیر صادق (۲) زحیر کاذب چنانچہ زحیر صادق وہ ہے جو سدہ کے سوا کسی دوسرے سبب مثلاً ورم صفرا یا بلغم شور وغیرہ کی اذیت سے لاحق ہوتی ہے۔ اور زحیر کاذب وہ ہے جس کا باعث آنتوں کا سدہ ہوتا ہے (ا) ڈسنٹری Dysentery

طبی نوٹ۔ جدید اطباء مصر اب زحیر کو صرف اس کے لغوی معنی کونتھنے اور کہنے کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔ اور جو مرض زحیر میں بطور ایک علامت کے ہوتا ہے چنانچہ اس لغوی معنی کے مقابل ڈاکٹری لفظ ڈی نس مس آتا ہے۔ اور مرض زحیر کے لئے جس کی حقیقت اوپر مذکور ہوئی۔ اطباء مصر دُوسنطاریا کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو دوسنطاریا +

ڈاکٹری نوٹ۔ ڈسنٹری یعنی پیچش ایک متعدی مرض ہے۔ جس میں آنتوں۔ (قولوں) اور رودہ مستقیم میں ورم ہوجاتا ہے۔ اور اکثر اُن کی سطح پر زخم پڑجاتے ہیں پیٹ میں مروڑ ہوتی ہے۔ بار بار پاخانہ کی حاجت ہوتی ہے۔ اور اس میں آؤں اور لہو خارج ہوتا ہے۔ اور اگر مرض شدید ہو تو ساتھ ہی بخار بھی ہوتا ہے۔ اس مرض کا باعث حیوانی یا نباتی قسم کے جراثیم ہوتے ہیں۔ چنانچہ مادہ مرض کی ماہیت کے لحاظ سے یہ مرض دو قسم کا ہوتا ہے (۱) اَمی بک

ڈسنٹری Amoebic Dysentery

بیسلری ڈسنٹری Bacillary Dysentery

امی بک ڈسنٹری یا زحیر امیبی ایک خطرناک قسم کی پیچش ہے۔ جو ہندوستان، مصر اور دیگر گرم ممالک میں پائی جاتی ہے۔ اس مرض کا باعث ایک چھوٹا سا کیڑا ہے جس کو ڈاکٹری اصطلاح میں امیبا ڈسنٹرائی یا کرم پیچش کہتے ہیں۔

علامات مرض کے لحاظ سے اس قسم کی پیچش کی مطابقت زحیر بلغمی اور زحیر صفراوی سے ہوتی ہے جیسا کہ آئندہ مذکور ہے۔

بیسلری ڈسنٹری بکٹیریل ڈسنٹری یعنی زحیر جراثیمی۔ یہ بھی ایک قسم کی شدید پیچش ہے۔ جو اگرچہ گرم ممالک میں نسبتاً زیادہ ہوتی ہے۔ لیکن معتدل اور سرد ممالک میں بھی پائی جاتی ہے۔ اس قسم کی پیچش کا اصل سبب ایک قسم کا نہایت خردبینی کیڑا ہے جس کا ڈاکٹری نام بیسی لس ڈسنٹریائی۔ یعنی جرثومہ زحیر ہے۔ جو کہ مریض کے براز میں پایا جاتا ہے۔ اس قسم کی پیچش کبھی وباء پھیل کر زحیر وبائی کہلاتی ہے۔ علامات کے لحاظ سے اس قسم کی پیچش کی مطابقت زحیر ورمی اور زحیر وبائی سے ہوتی ہے جیسا کہ آئندہ مذکور ہے۔

**زحیر بلغمی** (۵) بلغمی پیچش۔ اس قسم کی پیچش میں درد کے ساتھ آنوں خارج ہوتی ہے پیٹ میں نفخ و قراقر کی شکایت ہوتی ہے نبض بطی ہوتی ہے۔ اور پیاس کم ہوتی ہے۔ اور آنوں کے ساتھ خون بہت تھوڑی مقدار میں خارج ہوتا ہے۔ غرض کہ اس قسم کی پیچش کے علامات و عوارض خفیف ہوتے ہیں۔

(۱) سب ایکیوٹ ڈسنٹری Subacute Dysentery

**زحیر صفراوی** (۶) زحیر امیبی } صفراوی پیچش۔ اس قسم کی پیچش میں مقعد میں سوزش ہوتی ہے پیٹ میں درد ہوتا ہے۔ اور مروڑ زیادہ ہوتی ہے۔ مریض کو بار بار پیاس لگتی ہے۔ اور آنکھوں کے ساتھ صفراء اور خون خارج ہوتا ہے۔ اور منہ کا ذائقہ تلخ ہوتا ہے (۱) ایکیوٹ ایمبک ڈسنٹری Acute Amoebic Dysentery

**زحیر وبائی** (۷) وبائی پیچش۔ اس قسم کی پیچش وباء اور عام طور پر پھیلا کرتی ہے۔ اس میں مریض کے منہ سے ایک ناگوار بو آتی ہے خفقان ہوتا ہے۔ اور عموماً ہر اجابت پر غشی ہو جاتی ہے۔ پیاس زیادہ لگتی ہے۔ اور تمام بدن پر چھوٹی چھوٹی پھنسیاں خارش اور سوزش کے ساتھ نکل آتی ہیں (۱) اپی ڈیمک ڈسنٹری Epidemic Dysentery

**زحیر ورمی** (۸) زحیر جراثیمی } ورمی پیچش۔ جراثیمی پیچش۔ اس قسم کی پیچش معاء مستقیم کے

ورم سے لاحق ہوتی ہے۔ اس میں مقعد اور
رودۂ مستقیم کے مقام پر گرانی اور ٹیس محسوس
ہوتی ہے۔ کبھی شدت ورم سے مثانہ کے
منہ پر دباؤ پڑکر پیشاب آنے میں دشواری
ہوتی ہے اور بخار ہوجاتا ہے (م) بیسلری
ڈسنٹری Bacillary Dysentery
بیکٹیریل ڈسنٹری Bacterial Dysentery

**زحیر صادق اور زحیر کاذب کا فرق**

زحیر کاذب وہ ہے جس میں گرانی شکم اور درد
پشت محسوس ہو۔ اس میں جب تک سُدّہ
خارج نہ ہوجائے آرام نہیں ہوتا اور زحیر
صادق ورم گرم کے سبب لاحق ہوتی ہے
جس کا مادہ بلغم شور یا خلط صفرا ہوا کرتا ہے

**زَرَدّ** (ع) استخوان زیر سینہ۔ سینے کی نیچے کی ہڈی
غالباً خنجری سے مراد ہے

**زِرّ** (ع) تکمہ گریبان کا

**زُرّ** (ع) دل کے نیچے کی ایک چھوٹی سی ہڈی جس
پر دل کا قیام ہے۔ نوٹ۔ تشریح سے
اس قسم کی ہڈی کا پتہ نہیں چلتا۔ (مؤلف)

**زَرّاقہ** (ع) پچکاری۔ چھوچھی۔ کسی جوف یا رگ
میں سیال دوا پہنچانے کا آلہ۔ (م) انجیکٹر
Injector سرنج Syring

**زَرّاقہ احلیلیہ** (ع) نائزہ کی پچکاری
(ا) یوریتھرل سرنج Urethral Syring

**زَرّاقہ جلدیہ** (ع) زرّاقہ تحت الجلد (ع)
جلدی پچکاری۔ جلد کے نیچے دوا پہنچانے کی پچکاری
(ا) ہائپوڈرمک سرنج Hypodermic Syring

**زَرّاقہ رحمیہ** (ع) رحم دھونے کی پچکاری
یوٹرائن سرنج Uterine Syring
یوٹرائن ڈوش Uterine Douche

**زَرّاقہ مہبلیہ** (ع) اندام نہانی دھونے کی پچکاری
(ا) وجائنل سرنج Vaginal Syring
وجائنل ڈوش Vaginal Douche

**زَرْد** (ع) نگلنا۔ حلق سے نیچے اُتارنا۔ گلا گھونٹنا

**زَرْدَقہ** (ع) پرندوں کا علاج کرنا
نوٹ۔ پرندوں کے علاج کو زردقہ اور
حیوانات کے علاج کو بیطرہ کہتے ہیں

**زَرْع** (ع) کھیتی کرنا۔ بونا۔ اُگانا

**زَرْف** (ع) زخم کا اچھا ہوجانے کے بعد
پھر تازہ ہوجانا

**زَرَق** (ع) گربہ چشم ہونا۔ کرنجا ہونا۔ بلی کی
سی آنکھ والا ہونا

**زَرْق** (ع) پچکاری کرنا (ا) انجکشن Injection

**زَرَقات** (ع) دیکھو زرق۔ پچکاریاں

**زَرْقاء** (ع) گربہ چشم عورت۔ کرنجی۔ وہ عورت
جس کی آنکھیں بلی کی سی ہوں

**زَرْم** (ع) پیشاب یا آنسوؤں کا رک جانا۔ ڈر
سے پیشاب رک جانا

**زَرِم** (ع) ڈر خوف۔ پیہم بچہ جننا

**زَرْنَب** (ع) گوشت بیرون فرج۔ فرج کے باہر کا

گوشت یا ظاہر فرج (۲) برہمی بوٹی جو مشہور ہے ❖

**زُرُوق** (ع) وہ دوا جو پچکاری میں ڈال کر استعمال کی جائے ❖

**زُعَارَت** (ع) بدخو۔ تندخو۔ بد مزاج۔ تیز مزاج

**زُعَاف** (ع) سم قاتل۔ زہر قاتل۔ ناگہانی موت اتفاقی موت ❖

**زُعَاق** (ع) آب شور یا آب تلخ۔ کھاری یا کڑوا پانی

**زُعْبُل** (ع) وہ لڑکا جس کی غذا ہضم اچھا نہ ہو جس کی وجہ سے اس کی گردن تپلی اور پیٹ بڑا ہو گیا ہو ❖

**زُعْز** (ع) جماع کرنا ❖

**زُعْر** (ع) بالوں کا کم اور پراگندہ ہونا ❖

**زُعْزَعَہ** (ع) باد تند۔ ہوا کا جھونکا۔ ہوا کا جھونکا دینا۔ ہلنا۔ حرکت کرنا ❖

**زُعْم** (ع) ظن۔ گمان ❖

**زُعُوقَت** (ع) تلخی و نمکینی۔ تلخ و نمکین مزہ۔ وہ مزہ جس میں تلخی و نمکینی دونوں موجود ہوں ❖

**زُغَب** (ع) رونگٹے۔ روئیں۔ چوزہ مرغ یا طے کے بچہ کے روئیں جو ابتدا میں نکلتے ہیں ❖

**زُغَالَہ** (ع) خون یا پیشاب وغیرہ کی دھار۔ کُلّی ❖

**زِفَاف** (ع) دلہن کو دولہا کے پاس بھیجنا ❖

**زُفْرَت** (ع) گہری سانس لینا۔ گہری سانس ❖

**زَفِیر** (ع) لغوی معنی آہ چھوڑنا۔ اصطلاحی معنی دم چھوڑنے کی آواز۔ ضد شہیق۔ یعنی دم کھینچنے کی آواز (۲) ایکس پائی ریشن Expiration

**زَق** (ع) خبیک۔ مشک ❖

**زُرْقَہ** (ع) گھٹی۔ جنم گھٹی۔ دوائے مسہل جو بچہ کو پیدا ہونے کے بعد دیتے ہیں ❖

**زُک** (ع) لاغری۔ دُبلاپن (۲) ضعف و ناطاقتی سے چل نہ سکتا ❖

**زُکَام** (ع) چاپیدگی۔ چائش۔ ہوا زدگی۔ دماغی فضلات کا نتھنوں کی راہ بہنا (۱) کولڈ Cold کوریزا Coryza روما Rheuma

زکام اور نزلہ کا فرق جمہور اطبا کے نزدیک دماغی فضلات کا ناک کی طرف گرنا زکام کہلاتا ہے۔ اور جب یہی فضلات حلق کی طرف گریں تو نزلہ کہتے ہیں ❖

**زُکَام وَبَائی** (ع) } یہ ایک قسم کا وبائی زکام ہے
**نَزْلَہ وَبَائِیَہ** } جس کے ساتھ درد سر اور بخار بھی ہوتا ہے۔ اور مریض جلد کمزور ہو جاتا ہے۔ اس مرض کا باعث ایک خاص قسم کا کیڑا ہے جس کا اصطلاحی نام بیسی لسس انفلوانزی یعنی وبائی زکام کا کیڑا ہے۔ جو مریض کی ناک کی ریزش اور اس کے تھوک اور بلغم میں بکثرت پایا جاتا ہے ❖

(۲) انفلوانزا Influenza

نوٹ۔ بعض ڈاکٹر اس کو حمی نزلیہ وبائیہ (ایپی ڈیمک کٹارل فیور) کہتے ہیں۔ یعنی اس کو ایک قسم کا وبائی بخار قرار دیتے ہیں

**زُلَال** (ع) آب شیریں و صاف۔ دوا کا نتھرا ہوا

پانی۔ جدید اطبا مصر اس کو زلبیومن Albumin کا مرادف استعمال کرتے ہیں ✦

نوٹ۔ ایلبیومن ایک مادہ ہے۔ جو حیوانات ونباتات کی ساخت میں پایا جاتا ہے۔ چنانچہ انڈے کی سفیدی خالص البیومن ہے۔ اور وہ اس کی بہترین مثال ہے ✦

**زَلَعْ** (ع) آگ سے پاؤں جل جانا ✦

**زَلَعْ** (ع) ہاتھ یا پاؤں کا پھٹ جانا۔ ہاتھ پاؤں کے پشت کی پھٹن ✦

**زَلَقْ** (ع) سر مونڈنا (۲) پھسلنا ✦

**زَلَقْ** (ع) پھسلنا۔ پھسلنے کی جگہ ✦

**زُلَّقْ** (ع) پھسلن (۲) جو ادخال سے پہلے منزل ہو جائے ✦

**زَلَقُ الْاَمْعَاءْ** (ع) اسہال معوی کی ایک قسم ہے جس میں ہضم معوی (آنتوں کا ہضم) خراب ہو جاتا ہے۔ اور غذا عادت کے مطابق آنتوں میں نہیں ٹھیرتی۔ بلکہ جلد بہ اسہال خارج ہو جاتی ہے ✦

نوٹ۔ علامہ قرشی زلق الامعاء کو معدہ کی بیماری خیال کرتا ہے۔ جو ہضم معدی کے خراب ہونے سے پیدا ہوتی ہے۔ اور چونکہ زلق الامعاء (آنتوں سے جلد غذا کا نکل آنا) اس کے لئے لازم ہے۔ اس لئے اس نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ لیکن مؤلف کے نزدیک یہ خیال صحیح نہیں۔ بلکہ جیسا کہ مذکور ہوا۔ یہ درحقیقت اسہال معوی کی ایک قسم ہے ✦

**زَلَقُ الْكُلْيَه** (ع) مرض ذیابیطس کا نام ہے تفصیل کے لئے دیکھو ذیابیطس (۲) ڈایابیٹز

**زَلِيقْ** (ع) نا تمام بچہ جو قبل از وقت پیدا ہو ✦

**زَمَاعَہ** (ع) چندیا۔ تالو۔ جب تک کہ بچپن میں ہلتا ہوا معلوم ہو۔ اور جب بڑے ہونے پر اس کی حرکت بند ہو جائے۔ تو اس کو یافوخ کہتے ہیں (۱) فانٹی نیل Fontanel

**زُمَّالِقْ** (ع) جو جماع سے پہلے منزل ہو جائے ✦

**زَمَانْ** (ع) زمانہ۔ وقت۔ عرصہ۔ ساعت۔ (۱) پیریڈ Period

**زَمَانُ الْاَخْذْ** (ع) زمانۂ نوبت۔ مرض کے دورہ کا زمانہ۔ وہ زمانہ جس میں مادۂ مرض جمع ہو کر مشتعل ہوتا اور پھر تحلیل ہوتا ہے ✦ (۱) پیراکسزم Paroxysm

**زَمَانُ التَّرْكْ** } (ع) زمانہ راحت۔ کسی مرض
**زمان الراحت** } کی ایک باری ختم ہونے سے دوسری باری کے آنے تک کا زمانہ۔ وہ زمانہ جس میں مادہ مرض جمع ہوتا رہتا ہے یہاں تک کہ جب اس میں حرارت غریبہ کے اثر سے عفونت آجائے۔ تو باری آجاتی ہے۔ (۲) انٹرمشن Intermission

**زَمْخَرْ** (ع) جوف دار ہڈی جس میں گودا نہ ہو ✦ (۲) کمپیکٹ بون Compactbone

**زَمِنْ** (ع) مزمن بیماری کا مریض۔ پرانا بیمار۔

وہ شخص جو عرصہ سے کسی بیماری میں مبتلا ہو ۔

زمّہ (ع) تپش آفتاب ۔ شدت گرما ۔ گرمی کی شدت

زمہریر (ع) شدت سرما ۔ جاڑے کی شدت

زنّاء (ع) کوتاہ قامت ۔ ٹھنگنا (۲) مثانہ جس کو بار بار پیشاب آئے ۔

زنا (ع) غیر عورت سے صحبت کرنا ۔ غیر عورت سے ہم بستر ہونا ۔ حرام کاری ۔

زناء (ع) بار بار پیشاب یا پاخانہ لگنا ۔

زناخت (ع) } کھانے وغیرہ کا مزا بدل جانا
سناخت (ر) } رنگ و بو میں فرق آجانا ۔ گھی و تیل وغیرہ کا چکٹ جانا (ا) رینسی ڈیٹی Rancidity

زنخ (ع) شدت تشنگی ۔ پیاس کی شدت ۔

زنجاری (ع) زنگاری ۔ وہ قارورہ جس کا رنگ مثل زنگار ہو ۔ نیلا ۔ سبزی مائل ۔

نوٹ ۔ زنجاری مطلقاً قارورہ پر بولا جاتا ہے ۔ لیکن بطور صفت بعض رطوبات بدن مثلاً صفرا پر بھی بولتے ہیں ۔ جیسے صفراء زنجاری جو صفرا کی ایک خاص قسم ہے ۔

زنخ (ع) } مزہ بدلی ہوئی یا مزہ اتری ہوئی
سنخ (ر) } چیز ۔ چکٹا ہوا گھی و تیل وغیرہ
(ا) رینسڈ Rancid

زند (ع) کلائی کی ہڈی ۔ لیکن جدید اطباء مصر اس لفظ کو زند اسفل یعنی کلائی کی زیرین یا اندرونی ہڈی پر اطلاق کرتے ہیں ۔ اور اسکے مقابل زند اعلیٰ کو کعبرہ سے تعبیر کرتے ہیں ۔

زند اسفل (ع) } کلائی کی اندرونی ہڈی جو چھنگلیا
زند } کے محاذ میں واقع ہے ۔
(ا) اُلنا Ulna

زند اعلیٰ (ع) } کلائی کی بیرونی ہڈی جو انگوٹھے
کعبرہ } کے محاذ میں واقع ہے ۔
(ا) ریڈیئس Radius

زنفقہ (ع) سوزاک کہنہ ۔ پرانا سوزاک (ا) گلیٹ Gleet

زنقبیر (ع) تراشہ ناخن ۔ ناخن کا کٹا ہوا حصہ ۔

زوال (ع) ہٹ جانا ۔ سرک جانا ۔ کھسک جانا ۔ جاتے رہنا ۔ نیست و نابود ہوجانا ۔

زُوام (ع) سخت موت ۔ شدید موت ۔ بُری موت ۔ اچانک موت ۔

زوائد ابریہ (ع) عظم حجری کے خاردار اُبھار ہر ایک جانب کی ہڈی میں ایسا ایک اُبھار ہوتا ہے (ا) سٹائی لائڈ پراسس Styloid process

زوائد الکبد (ع) جگر کے زائدے ۔ جگر کے لوتھڑے جو تعداد میں پانچ ہوتے ہیں ۔
(ا) ہیپے ٹک لوبز Hepatic Lobes

زوائد مفصلہ (ع) عمود الفقرات کے ہر ایک فقرہ یا مہرہ میں چار اُبھار ہوتے ہیں جن میں سے دو اوپر کی طرف ہوتے ہیں ۔ اور دو نیچے کی طرف چونکہ تمام مہرے انہیں ابھاروں پر باہم ملتے ہیں ۔ اس لئے اُن کی اتصالی سطوح چکنی ہوتی ہیں ۔

زوج (ع) جفت ۔ جوڑہ ۔ شوہر ۔ جورو ۔ جمع ازواج

زُوْر (ع) وسط سینہ یا سینہ کا درمیانی اُبھار۔

زَوْرَقْ (ع) پاؤں کی کشتی نما ہڈی۔
(۱) سکیفائڈ Scaphoid

زُوْغَانُ الْهُدْب (ع) پلکوں کے بالوں کا ٹیڑھا ہوجانا (۱) فیلنگوسس Phalangosis

زُہْر (ع) جمع ہے زہرہ کی یعنی شگوفہ۔ کلی۔

زُہْرَہ (ع) روشن سفیدی۔ سفیدہ رنگ نورانی عورت (۲) چمکدار ستارہ جس کو فارسی میں ناہید اور ہندی میں سُوک اور شُکر کہتے ہیں (۳) قدیم یونانیوں اور رومیوں کی محبت کی دیوی۔ جو نہایت حسینہ وجمیلہ تھی۔ اور جس پر کئی ایک دیوتا عاشق تھے۔ اور جس کے مجسمے یورپ کے مختلف مقامات بالخصوص اٹلی کے شہر وینس میں اب تک رکھے ہوتے ہیں۔ بلکہ شہر وینس اسی کے نام پر موسوم ہے (۱) وینس Venus ایفروڈائٹ Aphrodite

زُہُم (ع) ہاتھ میں گوشت یا چربی کی بُو لگ جانا

زُہُومَت (ع) بدبو۔ سڑاند۔ گوشت مچھلی وغیرہ کے سڑ جانے کی بدبو۔

زِیَادَت (ع) زیادتی۔ فزونی۔ بڑھاؤ۔

زِیَادَتُ الْاِحْسَاس (ع) حس کا بڑھ جانا حس کا تیز ہوجانا (۱) ہائی پر ایستھیزیا Hvperæsthesia

زِیَادَۃُ الْاَلَم (ع) شدت درد۔ درد کی شدت۔ درد کی زیادتی (۱) ہائپر الجیزیا Hypeialgesia

زِیَادَتُ الْبَوْلِیْنَا (ع) زیادتی بول یعنی کثرت بول کی ایک قسم ہے جس میں یوریا اور یوریٹس (حموضات بول) بکثرت خارج ہوتے ہیں (۱) آزوٹوریا Azoturia

زِیَادَتُ الضُّعْف (ع) شدت ضعف۔

| | |
|---|---|
| ضعف شدید | زیادتی ضعف۔ ضعف کا شدید ہونا۔ ضعف کا زیادہ ہونا۔ |
| نہوکت | |

شدید کمزوری (۱) ہائی پر ایستھینیا Hyperasthenia

زِیَادَتُ اللَّمْس (ع) قوت لامسہ کا بڑھ جانا (۱) ہائی پر ایفیا Hyperaphia

زِیْرَبَاج (ع) وہ شوربا جو سرکہ و زرشک اور خشک میوے ڈال کر پکایا جائے اور اس میں خوشبو کے لئے زعفران اور زیرہ ڈالا جائے۔ اور پھر بعض چیزوں سے شیریں کیا جائے۔

# س

سَابِقُ السَّیْل (ع) / سَابِقُ النَّیْل } بحران ردی۔ جو قبل از نضج واقع ہو۔

سَابِقُ الْعِلْم / تقدمۃ المعرفۃ / انذار } وہ علامت جو کسی ہونیوالی بات پر دلالت کرے جیسے نیند میں ہونٹ کا پھڑکنا تے

ہونے پر دلالت کرتا ہے۔ عام طور پر ایسی
علامت کو علامت منذرہ کہا جاتا ہے جیسے
دیکھو اپنے موقع پر۔ (۱) پریمانیٹری سمپٹم
Premonitory Symptom
پروڈورم Prodrome (۲) وہ علامت
جو کسی مرض کے نیک و بد انجام پر دلالت
کرے۔ یعنی جس سے مرض کے نیک و بد
نتیجہ کا علم ہو سکے (۱) پراگنوسس
Prognosis
نوٹ۔ پراگنوسس ایک یونانی لغت ہے
جس کے لغوی معنی سابق العلم اور تقدمۃ المعرفۃ
ہے۔ انذار کے لغوی معنی ڈرانے کے ہیں
لیکن جدید اطباء مصر اس کو سابق العلم
کے معنی میں استعمال کرتے ہیں ۔

**سابیاء** (ع) وہ جھلی جو جنین کے ساتھ رحم سے نکلتی ہے

**ساد** (ع) } سُدہ آور۔ سُدہ پیدا کرنے
**مُسَدِّد** (ر) } والا۔ وہ چیز جو سُدہ پیدا کرے
(۱) آبسٹروایٹ Obstruent

**ساذج** (ع) معرب ہے سادہ کا اصطلاح
طب میں وہ بیماری جو سادہ ہو۔ یعنی صرف
تغیر مزاج سے ہو نہ تغیر مادہ سے۔ جیسے
دھوپ میں چلنے سے معمولی درد سر یا بخار
کا ہو جانا (۱) سمپل Simple

**ساری** (ع) سرایت کرنے والا۔ کسی چیز کے
تمام اجزا میں پہنچ جانے والا ۔

**ساعت** (ع) وقت۔ گھنٹہ۔ جدید اصطلاح
میں جیب گھڑی ۔

**ساعد** (ع) کلائی یعنی کہنی سے پہونچے تک کا
مقام جمع سواعد (۱) فورآرم Forearm

**ساعی** (ع) وہ زخم جو ایک حال پر نہ ٹھیرے
بلکہ روز بروز بڑھتا جائے (۱) ہیلنگ السر
Healing Ulcer

**ساعیّہ** (ع) نملہ صفراوی۔ پھنسیاں جن کا
مادہ صفرا ہو ۔

**ساف** (ع) تہ بر تہ۔ تو بر تو۔ طبق بر طبق ۔

**سافہ** (ع) جانوروں میں وبا پھیلنا ۔

**سافلہ** (ع) مقعد۔ دُبر۔ کون (۱) اینس Anus

**ساق** (ع) پنڈلی۔ گھٹنے سے ٹخنے تک کا حصہ
(۲) درخت کا تنہ۔ جمع سوق و سیقان و
اسوق (۱) لیگ Leg

**ساق المخ** (ع) } بڑے دماغ کی ساق۔ یہ دو
**فخذ المخ** (ر) } ساقیں ہوتی ہیں۔ جو اس
کو نخاع مستطیل سے ملاتی ہیں ۔
(۱) کرورا سیریبرائی Crura Cerebrii

**ساق المخیخ** (ع) } چھوٹے دماغ کی ساق۔ یہ
**فخذ المخیخ** } دو ساقیں ہوتی ہیں جو اس
کو نخاع مستطیل سے ملاتی ہیں ۔
(۱) کرورا سیریبیلائی Crura Cerebelli

**ساقط** (ع) لغوی معنی گرنے والا۔ زائل ہونے
والا۔ جدید اصطلاح طب میں ان اعضا

یا اجزاء بدن پر بولا جاتا ہے جو وقتی طور پر رہ
کر پھر بدن سے جدا ہو جاتے ہیں۔ جیسے دودھ
کے دانت (ا) ڈی سِڈوئس Deciduous

سائبُ اللُّعاب (ع) } یہ زبان کے نیچے دو گلٹیاں
منبع اللعاب } ہیں جن سے لعاب یعنی تھوک
پیدا ہوتا ہے (ا) سب لنگوئل گلینڈز Sublingual glands

سالِفہ (ع) گردن کا بالائی حصہ۔ گردن کا طرف

سَاقِم (ع) مرگ۔ موت (ا) ڈیتھ Death

سَامّہ (ع) خاصہ یعنی وہ خصوصیت جو کسی خاص
چیز ہی میں پائی جائے (۲) موت (۳) زہریلا
جانور جو کاٹتا نہیں بلکہ ڈنک مارتا ہے۔
جیسے بھڑ و بچھو وغیرہ +

سَامِعہ (ع) } قوت شنوائی۔ قوت سماعت
قوت سامعہ (ار) } سننے کی قوت +
(ا) ہیئرنگ Hearing

نوٹ۔ سامعہ کا اطلاق مجازاً کان پر بھی
ہوتا ہے +

سَامِغہ (ع) } گوشہ دہن۔ باچھ۔ تثنیہ
شِدْق (ار) } سامغان +

سَامُونہ (ع) تین قیراط یا چھ رتی کا ایک وزن

سَانُوویا (ع) یہ معرب ہے سائنوویا کا دیکھو سائل زلالی

سَاہِف (ع) بہت پیاسا یا جس کو جان کنی
کے وقت پیاس غالب ہو +

سَائِس (ع) پوسیدہ دانت۔ کرم خوردہ دانت
کیڑے کھایا دانت (ا) کیریس ٹوتھ
Carious tooth

سَائِغ (ع) گوارندہ۔ گوارا۔ خوش مزہ +

سَائِل (ع) } بہنے والی چیز۔ تر چیز جو بہے
مائع (ار) } جیسے پانی و تیل وغیرہ۔
(ا) لیکوئڈ Liquid

سَائِل و سیّال کا فرق۔ سائل خاص ہے
اور سیال عام یعنی سائل ہر تر بہنے والی چیز
کو کہتے ہیں۔ برخلاف اس کے سیال ہر
تر و خشک پر بولا جاتا ہے۔ جو اپنے طبعی تقاضا
سے متصل الاجزاء رہ کر نیچے کو مائل ہو۔
چنانچہ اس تعریف میں ریگ بھی آجاتا ہے

نوٹ۔ جدید مصری کتب میں سایل کو
ہمزہ کے ساتھ (سائل) لکھتے ہیں لیکن
قدیم طبی کتب و لغت میں اس لفظ کو ی (سایل)
کے ساتھ لکھا ہے۔ جو زیادہ صحیح معلوم ہوتا
ہے۔ کیونکہ جو سائل ہمزہ کے ساتھ لکھا جاتا
ہے۔ اس کے معنی ہیں سوال کنندہ۔ جدید
اطباء مصر اس تر بہتی ہوئی چیز کو بھی کہتے
ہیں۔ جس میں کوئی دوائی حل کی جائے۔
جس کو ڈاکٹری میں سولیوشن Solution
کہتے ہیں +

سَائِل زلالی (ع) } جوڑوں کے اندر کی جھلی۔
سائنوویا } (غشاء زلالی) کی صاف و
شفاف و لعاب دار رطوبت جو جوڑوں کو تر
اور چکنا رکھتی ہے (ا) سائنوویا Synovia

**سَائِلَہ** (ع) قصبۂ بینی۔ ناک کے نتھنوں کا درمیانی مقام جہاں دونوں نتھنوں کا پانی جمع ہوکر ٹپکتا ہے +

**سَبَّابَہ** (ع) انگشت شہادت۔ کلمہ کی انگلی۔ اشارہ کی انگلی۔ انگوٹھے کے پاس والی انگلی (ا) انڈکس فنگر Index finger فورفنگر Fore finger

**سُبَات** (ع) } لغوی معنی راحت و آرام۔
**قوما** } اصطلاح طب میں خواب گران۔ خواب غفلت غفلت کی نیند۔ گہری نیند۔ یہ ایک بیماری ہے جس میں نہایت گہری اور غفلت کی نیند آتی ہے۔ اور بیمار بڑی مشکل سے جاگتا ہے (ا) کوما لتھارجی Coma lithargy سٹوپر Stupor ٹرانس Trance

ڈاکٹری نوٹ۔ ڈاکٹری میں بعض مصنفین نے کوما (قوما) کا مستقل ذکر توبحیثیت مرض کے لکھا ہے۔ اور ٹرانس کیٹالیپسی (جمود) کے ضمن میں بیان کیا ہے۔ لیکن باقی اصطلاحیں مختلف امراض میں بطور علامت کے آتی ہیں +

طبی نوٹ۔ قوما معرب ہے کوما کا جو ایک یونانی لغت ہے جس کے معنی ہیں گہری نیند کہ جس سے مریض کو بیدار کرنا مشکل ہوتا ہے۔ لیکن بعض کتب طبیہ مثلاً اکسیر اعظم وحدودالامراض وغیرہ میں قوما کو سبات سہری کا مرادف لکھا ہے مگر یہ صحیح نہیں۔ قوما درحقیقت سُبات کا مرادف ہے۔ کیونکہ شیخ نے قانون میں اور ملا نفیس نے شرح اسباب میں سبات کے جو اسباب وعلامات لکھتے ہیں۔ وہ سب قوما کے اسباب وعلامات سے ملتے ہیں۔ پس سبات کو قوما کا مرادف سمجھنا چاہئے +

**سُبَات سَہَرِی** } (ع) خواب بیداری۔ یہ غلبہ
**سُبَات اَرَقِی** } بلغم کی ایک بیماری ہے جس میں نیند غالب ہوتی ہے بیداری پر۔ علامت اس کی یہ ہے۔ کہ کبھی نیند زیادہ اور کبھی بیداری زیادہ ہوتی ہے۔ لیکن نیند کا زمانہ جاگنے کے زمانہ سے زیادہ ہوتا ہے اور بوجھ اور تکان اور سب آثار رلیثرغس کے ہوتے ہیں۔ بعض اطباء نے قوما کو اس کا مرادف لکھا ہے لیکن یہ صحیح نہیں۔ کیونکہ قوما درحقیقت سبات کا مرادف ہے تفصیل کے لئے دیکھو سبات (ا) کوما ویجل Coma Vigil سام نمبولزم Somnambolism

طبی نوٹ۔ قرشی اور جمہور اطباء کے نزدیک سبات سہری ورم دماغی کا نام ہے جو بلغم اور صفرا کی ترکیب سے لاحق ہوتا ہے اس میں چونکہ غلبہ بلغم کے باعث غیر طبعی بیداری وغیر طبعی نیند غالب ہوتی ہے اس لئے اس سبات سہری کے نام سے موسوم

کرتے ہیں۔ لیکن مولانا سمرقندی اور بعض دیگر اطبا ر اس مرض میں ورم دماغی کا ہونا نہیں بتلاتے۔ خلاصہ یہ کہ اس مرض میں مریض جب سوتا ہے۔ تو دیر تک سوتا رہتا ہے۔ اور جب جاگتا ہے۔ تو دیر تک جاگتا رہتا ہے۔ لیکن جاگنا بہ نسبت سونے کے غالب ہوتا ہے +

ڈاکٹری نوٹ۔ ان دونوں ڈاکٹری الفاظ کا ترجمہ جدید اطبا ر مصر نے نوم یقظہ سے کیا ہے۔ لیکن درحقیقت ان دونو اصطلاحوں میں فرق ہے۔ یعنی سام نمبولزم ایک ایسی حالت ہے جس میں مریض سوتے ہوئے چلتا پھرتا ہے۔ یا کام کاج کرنے لگتا ہے لیکن بیداری کے بعد اس کو اپنی اس حالت کا علم نہیں ہوتا۔ اور کوما ویجل در حقیقت سبات مع ہذیان ہے جس میں مریض پر غفلت طاری ہوتی ہے۔ لیکن کبھی کبھی وہ جاگ اٹھتا ہے چونکہ ان دونو بیماریوں میں نیند کے ساتھ بیداری یا بیداری کے آثار و علامات پائے جاتے ہیں۔ اس لئے جدید اطبا ر مصر ان دونوں کو نوم یقظہ یعنی خواب بیداری سے تعبیر کرتے ہیں +

سبات سہری اور سہر سباتی کا فرق۔ یہ دونوں بیماریاں بلغم یا صفرا کی زیادتی سے پیدا ہوتی ہیں۔ فرق اس قدر ہے کہ اگر بلغم صفرا پر غالب ہو اور نیند کا زمانہ نسبتاً زائد اور بیداری کا زمانہ نسبتاً کم ہو۔ تب اس کو سبات سہری کہتے ہیں۔ اور جب صفرا بلغم پر غالب ہو اور بیداری کا زمانہ نیند کے زمانہ سے نسبتاً زائد ہو تب اسکو سہر سباتی کہتے ہیں۔ بہر حال جس حالت کا غلبہ ہوتا ہے۔ اسی کا نام مقدم رکھتے ہیں +

**سُبَاحَۃ** (ع) } شناوری۔ پیرنا۔ تیرنا (۱)
**سُبَاحَت**۔ عَوم } نے ٹیشن Natation

**سُبَاحَۃُ القَلب** (ع) وہ مرض جس میں دل پانی کے اندر تیرتا ہوا معلوم ہوتا ہے تفصیل کے لئے دیکھو احتواء الرطوبت علی القلب +

**سِبَار** (ع) } میل جراحت۔ زخم کی گہرائی
**مِسبَار** } معلوم کرنے کی سلائی +
(۱) پروب Probe

**سُبَاط** (ع) تپ لرز۔ جاڑا بخار (۱) اگیو Ague
(۲) گھورا جہاں کوڑا پھینکتے ہیں +

**سَبَب** (ع) رسن۔ رسی۔ وجہ۔ ذریعہ۔ وسیلہ اصطلاح طب میں وہ چیز جو خود مقدم ہو اور پھر انسان کی تین حالتوں (صحت۔ مرض۔ حالت ثالثہ) میں کسی ایک کو پیدا کرے۔ ایسے سبب کو طب میں سبب فاعل کہتے ہیں۔ یا ان حالات میں سے کسی ایک حالت کی حفاظت کرے۔ ایسے سبب کو طب میں سبب حافظ سے موسوم کرتے ہیں۔ جمع

اسباب (۱) کازز Cause

اقسام۔ واضح ہو کہ اصطلاح طب میں سبب دو قسم کا ہوتا ہے (۱) بدنی جو مزاج یا خلط یا ترکیب سے تعلق رکھتا ہے۔ اور خارج سے پیدا نہیں ہوتا (۲) بادی جو خارج سے بدن پر وارد ہو جیسے چوٹ و صدمہ۔ بیرونی گرمی سردی وغیرہ سبب بدنی پھر دو قسم کا ہوتا ہے (۱) سبب واصل یہ وہ بدنی سبب ہے جو کسی حالت کو بغیر واسطہ پیدا کرتا ہے۔ جیسے عفونت حمی عفونیہ کو بغیر کسی دوسرے وسیلہ کے پیدا کرتی ہے۔ (۲) سبب سابق۔ یہ وہ بدنی سبب ہے جو کسی حالت کو کسی دوسرے امر کے واسطہ اور وسیلہ سے پیدا کرے۔ جیسے امتلاء کہ حمی عفونی کا سبب سابق ہے۔ اور اس کو بوسیلہ عفونت پیدا کرتا ہے۔ یعنی پہلے امتلاء ہوتا ہے۔ پھر عفونت اور پھر حمی عفونیہ۔ تفصیل کے لئے دیکھو اسباب اپنے موقعہ پر +

سبب اطباء اور سبب حکماء کا فرق۔ اصطلاح اطبا میں فاعل اور حافظ حالات بدن انسان کو عام اس سے کہ وہ جوہر ہو یا عرض بدنی ہو یا غیر بدنی سبب کہا جاتا ہے اور حکما ان تمام چیزوں کو سبب سے تعبیر کرتے ہیں جو کسی شئے کے وجود کے لئے ضروری ہوں۔ عام اس سے کہ داخلی ہوں یا خارجی

سبب اور علت کا فرق۔ جرجانی کا قول ہے کہ لغوی طور پر سبب اُس چیز کو کہتے ہیں۔ جس کے ذریعہ مقصود تک رسائی ہو سکے۔ اور علت اسی شئے کو کہتے ہیں جس پر کسی شئے کا وجود منحصر ہو +

**سَبْر** (ع) سلائی ڈال کر زخم کا گہراؤ معلوم کرنا (۱) پروبنگ Probing ایکسپلورنگ Exploring

**سَبُط** (ع) } بالوں کا لٹکا ہوا اور سیدھا ہونا
**سبوطت** } اس کی ضد جعودت ہے جس کے معنی ہیں گھنگریالا ہونا +

**سُبُعْ دَدْ** (ع) درندہ۔ پھاڑ کھانے والا حیوان جیسے شیر چیتا وغیرہ۔ جمع سباع +

**سُبُل** (ع) غباری پردہ۔ جالا۔ ایک مرض ہے جس میں عروق غریبہ کا سرخ اور باریک پردہ سا بن کر آنکھ پر چھا جاتا ہے۔ جس کے سبب آنکھ میں خارش ہوتی ہے +

(۱) پینس Pannus ویس کیولر کیرا ٹائیٹس Vascular Keratitis

نوٹ۔ شیخ الرئیس کے نزدیک اس بیماری میں ایک پردہ سا آنکھوں کی رگوں کے پھولنے سے سطح ملتحمہ و قرنیہ پر پیدا ہو جاتا ہے۔ یعنی شیخ کے نزدیک اس میں ملتحمہ کی وہی اصلی رگیں پھول جاتی ہیں۔ نئی پیدا نہیں ہوتیں۔ لیکن دوسرے اطباء اس مرض میں اجسام غریبہ و نئے اور انوکھے جسموں کے پیدا ہونے کے قائل ہیں +

سُبلَہ (ع) } بُروت۔ مونچھ (۱) مُشّاشیو
شَارِب (ع) } Moustaches

سُبُوط (ع) نرمی و درازیٔ مُو۔ بالوں کی نرمی و درازی

سُبَہ (ع) سٹھیا جانا۔ بڑھاپے کے سبب عقل کا جاتا رہنا۔ بڑھاپے کے سبب عقل میں فتور آجانا +

سُبَیخ (ع) روئی کا پھاہہ۔ روئی کا پہل جس کو زخم یا مقام ماؤف پر رکھتے ہیں +

سُبَیلان (ع) کنایہ ہے عورت کی شرمگاہ اور دُبر سے (۱) ولوا۔ ویجائنا Vulva Vagina

سِتّہ ضَرُورِیّہ (ع) اسباب ضروریہ۔ یعنی وہ چھ چیزیں جو زندگی کے واسطے ضروری ہیں۔ اور جن کے بغیر زندگی محال ہے۔ اور وہ یہ ہیں (۱) ہوا (۲) ماکول و مشروب یعنی کھانا پینا (۳) حرکت و سکون بدنی یعنی چلنا پھرنا یا آرام کرنا (۴) حرکت و سکون نفسانی یعنی روح کی حرکت جیسے خوشی رنج فکر و تردد وغیرہ میں یا روح کا سکون جیساکہ حالت سکون و اطمینان میں ہوتا ہے (۵) نوم و یقظہ یعنی خواب و بیداری (۶) استفراغ اور احتباس یعنی بدن سے فضلات کا خارج ہونا اور بدن کی کارآمد و ضروری رطوبات کا رُکا رہنا۔ مثلاً بول و براز کا آنا اور خون و دیگر کارآمد رطوبات کا رُکا رہنا +

سُتّہ (ع) حلقۂ کون۔ دُبر کا حلقہ +

سُتّہ (ع) کون۔ دُبر۔ جمع اَستاہ (۱) اینس Anus

سَجْرَہ (ع) تنور کو گرم کرنا۔ حلق میں پانی چھوانا +

سَجْسَج (ع) ہوائے معتدل۔ معتدل ہوا۔ جو نہ بہت گرم ہو نہ سرد۔ فجر سے طلوع آفتاب تک کا وقت +

سُجُوم (ع) آنکھوں سے آنسو جاری ہونا +

سَجْزَنِیَا (ع) دوائے تیز (۲) دوائے شافی یا (۳) قدیم یونانیوں کی ایک معجون +

سَجِیَّہ (ع) عادت۔ خصلت۔ طبیعت۔ خُو۔ جمع سجایا +

سَحَاب (ع) } لغوی معنی ابر۔ بادل۔ اصطلاح
فافالیُون } طب میں وہ سفیدی جو قرنیہ پر ہو جاتی ہے (۲) اوپیسٹی

سَحَایَا (ع) } پردہائے دماغ۔ دماغ کے
اغشیۃ الدماغ } پردے۔ وہ جھلیاں جو
اغشیۃ المخ } دماغ کو ملفوف کرتی ہیں۔
تفصیل کے لئے دیکھو اُم غلیظ و اُم رقیق و اُم حنونہ (۱) مننجیز Meninges

سَحْج (ع) لغوی معنی چھیلنا۔ چھلکا اُتارنا۔ پوست دُور کرنا۔ اصطلاح طب میں جلد کا وہ تفرق اتصال جو چھیلا ہوا ہو۔ یہ لفظ مندرجہ ذیل دو معنے پر بولا جاتا ہے (۱) رگڑ۔ جلد پر رگڑ لگنا۔ جلد کا چھل جانا (۲) اٹریشن۔ Attrition ایکسکوریایشن Excoriation ابریشن Abrasion

نوٹ۔ اگر صرف بشرہ یعنی جلد کا بالائی طبق
چھل جائے۔ تو اس کو عربی میں سحج اور ڈاکٹری
میں ایکسکوری ایشن کہتے ہیں۔ اور جب بشرہ
کے ساتھ اُدمہ یعنی جلد کا زیریں طبق بھی رگڑ
کھا کر اُتر جائے۔ تو اس کو عربی میں سلخ اور
ڈاکٹری میں ابریشن کہتے ہیں +

(۲) سحج کے دوسرے معنی علم الامراض
میں خراش امعاء یا آنتوں کی خراش کے ہیں
آنتوں کی اندرونی سطح کے چھل جانے پر بھی
سحج کا لفظ اطلاق پاتا ہے۔ بلکہ اب یہ معنی
اس قدر مشہور و معروف ہیں۔ کہ مطلق سحج
سے یہی معنی سمجھے جاتے ہیں۔ ڈاکٹری میں
اس معنی کے مقابل بلحاظ اشتراک علامات
انٹرائیٹس Enteritis کی اصطلاح
بولی جاسکتی ہے +

سحج و خدش وغیرہ کا فرق۔ سحج چھیلنا
خراش خفیف سی خراش کو خدش اور
خمش۔ اُس سے زیادہ کو کدح اور سحج
اس سے بھی زائد کو تحش اور اُسکے بعد
پورا چمڑہ اُتر جانے کو سلخ کہتے ہیں +

سحج و زحیر کا فرق۔ کسی تیز و گرم مادہ کے
گرنے یا بہراہ اسہال خارج ہونے سے
امعاء کے اندرونی سطح کے چھل جانیکو سحج
کہتے ہیں اگر یہ مرض بالائی اور چھوٹی آنتوں
میں ہو تو اس کے ساتھ بالائے ناف درد
ہوتا ہے اور اگر زیریں اور موٹی آنتوں میں
ہو تو زیر ناف درد ہوتا ہے۔ بخلاف اس
کے زحیر یعنی پیچش امعائے مستقیم کی بیماری
ہے جس میں وہ کسی اذیت و تکلیف کے
باعث بار بار فضلہ کو دفع کرنے کی کوشش
کرتی ہے۔ اور بجز مخاطہ (آؤں) اور کبھی
قدرے خون کے اور کچھ خارج نہیں ہوتی

سَحَر (ع) آخر شب۔ پچھلی رات۔ رات کا پچھلا حصہ

سُحْر (ع) شُش۔ پھیپھڑہ (۲) اعلائے بطن یا
اعلائے سینہ سے لے کر حلقوم تک کا مقام

سِحْر (ع) جادو۔ ٹونا۔ منتر۔ جادو کرنا۔ جادو چلانا
منتر پڑھنا۔ منتر پھونکنا +

سَحْفَتَان (ع) داڑھی کی بچی کے دونوں جانب
کے بال۔ دونوں باچھوں کے نیچے یا
قریب کے بال +

سَحْق (ع) } رگڑنا۔ گھسنا۔ پیسنا۔ کوٹنا۔
دَق } (۲) پلویرائی زیشن
Pulverisation
لیوی گیشن Levigation
ٹریٹوریشن Trituration

سَحْنَہ (ع) } بشرہ۔ چہرہ۔ وضع ہیئت
سِحْنَہ (ر) } صورت۔ رنگ۔ ڈھنگ
جسم کی حالت فربہی و لاغری کے اعتبار سے

سُحُوج (ع) خراش۔ رگڑ +

سُحُور (ع) سحری۔ طعام سحری۔ یعنی آخر شب
کا کھانا۔ پینا +

سَحُور (ع) سحری کھانا۔ آخر رات میں کھانا کھانا

سَحِیر (ع) پیٹ کا دکھیا جس کے پیٹ میں درد ہو

سَحِیق (ع) باریک پسی ہوئی یا گھسی ہوئی دوا (ا) فائن پوڈر Fine powder

سَخَافَت (ع) جسم کا نرم و نازک ہونا (۲) جسم کا مسام دار اور پولا ہونا ◆

سُخْد (ع) زرد پانی جو وقت ولادت بچے کے ساتھ رحم سے نکلتا ہے (ا) لائیکوار امینی آئی Liquour Amni

سُخْن (ع) گرم۔ روز گرم۔ گرم دن ◆

سُخْن (ع) گرما جانا۔ گرم ہو جانا ◆

سُخُنَة (ع) بدن کا پھیکا ہونا۔ ہلکا بخار ہونا۔ بدن گرم ہونا

سُخُنَة العین (ع) آنکھ کی گرمی۔ آنکھ کی خرابی برخلاف قرۃ العین کے ◆

سُخُون (ع) شوربائے گرم۔ گرم کیا ہوا شوربا

سُخُونَت (ع) گرم ہو جانا۔ گرمی۔ گرماہٹ ◆

سَخِیف (ع) نرم یا ڈھیلا (۲) مسام دار یا پولا (۳) کم فہم یا کم عقل ◆

سَخِیمَت (ع) کینہ و حسد۔ جمع سخائم ◆

سَخِین (ع) گرم۔ گرم طعام ◆

سَدّ
حَشو (ع) { سدہ ڈالنا۔ راستہ بند کرنا
رخنہ بند کرنا۔ روک۔ حائل مانع۔ بندش (ا) پلگنگ Plugging

سُدَاد (ع) ناک کا بند ہو جانا۔ ایک مرض ہے جس میں ناک کے نتھنے کے اندر کوئی چیز پھنس جاتی ہے جس کے باعث نتھنا بند ہو جاتا ہے اور ناک میں گرانی محسوس ہوتی ہے ◆

سِدَاد
سِدَادَہ (ع) { سر بند شیشہ۔ ڈاٹ۔ کاک
(ا) کارک Cork
سٹاپر Stopper

سُدَد (ع) جمع ہے سدہ کی جسے دیکھو ◆

سَدَر (ع) آنکھوں کے سامنے اندھیری آجانا سر کی ایک بیماری ہے جس میں آدمی حیران رہ جاتا ہے۔ اور اس کی آنکھوں کے سامنے اندھیرا اور سر میں گرانی ہوتی ہے۔ کبھی کانوں میں سنسناہٹ بھی معلوم ہوتی ہے اور عقل کام نہیں دیتی (ا) ورٹیگو Vertigo گڈی نیس Giddiness

سَدَر اور دُوار کا فرق۔ بقول جالینوس دونوں ایک ہیں۔ لیکن رازی کا قول ہے کہ مریض کا اپنے گرداگرد کی چیزوں کو گھومتے ہوئے دیکھنا دوار ہے۔ اور جب یہ زیادہ شدید حالت میں پہنچ جائے۔ اور مریض چکرا کر گر جائے تو اسے سدر کہتے ہیں ◆

شیخ الرئیس لکھتے ہیں کہ جب آدمی کھڑا ہو اور اس کی آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھا جائے۔ تو اسے سدر کہتے ہیں۔ اور اسی کو دوار کا مقدمہ سمجھنا چاہئے چونکہ رازی اور شیخ کے درمیان اختلاف ہے یعنی رازی دوار کو سدر کا مقدمہ (پیش خیمہ) قرار دیتا ہے

اور شیخ برخلاف اس کے سدر کو دوار کا مقدمہ
ٹھیراتا ہے۔ اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ
کہ لغوی تحقیق اور جمہور اطبا کی تعریف بھی بیان
کی جائے۔ لغت میں سَدَر کے معنی تحیر بصر
کے ہیں اور سدیدی میں سدر کی تعریف
ان الفاظ میں کی گئی ہے (السَّدَرُ ظُلْمَۃٌ
تَعْتَرِیْ الْبَصَرَ عِنْدَ الْقِیَامِ وَتُھَیِّئُ السُّقُوْطَ
یعنی سدر ایک تاریکی ہے جو کھڑے ہونے
کے وقت آنکھوں کو لاحق ہوتی ہے۔ اور مریض
گرنے لگتا ہے) اس سے معلوم ہوا کہ سدر
ہی دوار کا مقدمہ ہے اور شیخ کا قول صحیح ہے
اور سدر کے لغوی معنی بھی اسی کی تائید کرتے
ہیں لیکن شارح اسباب وعلامات کے
قول سے رازی کی تائید ہوتی ہے۔ چنانچہ وہ
صرع اور سدر شدید میں فرق کرتے ہوئے
لکھتا ہے کہ اِنَّ السَّدَرَ یَکُوْنُ بِعَقَبِ
الدُّوَارِ (یعنی سدر دوار کے بعد ہوا کرتی
ہے) لیکن ہم شیخ اور صاحب سدیدی کے
قول کو معتبر اور مرجح خیال کرتے ہیں جس
کی لغت بھی تائید کرتی ہے +
سَدِر (ع) حیران۔ پریشان +
سُدْغ (ع) بناگوش (۱) کان کی لو (۲) دنبالہ
چشم (آنکھ کے بیرونی کویہ) اور کان کا درمیانی
مقام (۳) زلف۔ پٹھواں بال +
سَدَقَہ۔ (م) بثری۔ ودقہ (ع) پھنسی (۱)

آنکھ آنا۔ دیکھو رمد بثری +
سَدَم (ع) شرمندگی سے رنج و فکر (دیکھو حزن)
سَدِم (ع) غمگین۔ ملول۔ رنجیدہ۔ غصہ ناک +
سُدَّۃ (ع) روک۔ آڑ۔ اصطلاح طب میں وہ
غلیظ و لیسدار چیز جو جسم میں کسی جگہ جمع ہو
کر راستہ روک دے۔ گرہ جو انتڑیوں یا
رگوں وغیرہ میں مواد غلیظہ سے پڑ جائے
اور فضلات و رطوبات بدن کو گذرنے سے
روکے (۱) سکی بولا Scybola
نوٹ۔ کبھی گلٹی اور گھنڈی پر بھی سُدہ کا لفظ
بولا جاتا ہے +
سُدّہ اور انسداد کا فرق۔ بقول علامہ
قرشی اگر مسام جلد اور رگوں کے منہ بند ہوں
تو اصطلاح اطباء میں اس بندش پر انسداد
کا اطلاق ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ اور جہاں
کہیں بھی رکاوٹ ہوتی ہے۔ اسے سُدہ
کہتے ہیں +
سُدَّۃ وَسَخِی (ع) کان کا میل۔ بندش جو میل
کے سبب کان میں واقع ہو (۱) ویکس ان دی ایر
Wax in the Ear
سَدِیم (ع) لغوی معنی ابر۔ اصطلاحی معنی ایک
نہایت لطیف گیس جو تمام فضا میں پھیلا
تھا۔ جس سے یہ عالم بنا (۱) ابخرہ
سَرّ (ع) نوزائیدہ بچے کی ناف کاٹنی +
سُرّ (ع) نال (۲) آنول (جو ابھی بچہ کی ناف سے

کاٹ ڈالتی ہے۔ جمع ارسترہ +

نوٹ۔ وہ مقام جہاں سے نال کاٹی جاتی ہے اُسے سُترہ یعنی ناف کہتے ہیں +

سِتر (ع) راز۔ بھید۔ دل کی بات (۱) سیکرٹ Secret

سَرابیُون طبیب۔ دیکھو یحیٰ ابن سرابیون

سَرَاۃ (ع) پُشت۔ پیٹھ۔ پیٹھ کا کنارہ +

سَراجۃ (ع) ⎫ کنار گدھوں اور خچروں
سفاوت (ع) ⎬ کی وبا۔ گھوڑوں کی وبا۔
وباء الخیل (ع) ⎭ یہ ایک متعدی یعنی چھوت کا

مرض ہے۔ جو کہ گھوڑوں۔ گدھوں اور خچروں میں ہوا کرتا ہے لیکن کبھی کبھی ان سے سائیسوں اور دیگر اشخاص کو بھی لگ جاتا ہے۔ اس مرض کا باعث ایک خاص قسم کا خرد بینی کیڑا ہوتا ہے جس کو اصطلاح میں بَیسی لس میلی آئی یا گلانڈرس بیسی لس یعنی جرثومۃ السفاوت یعنی کنار کا کیڑا کہتے ہیں (۱) گلانڈرس Glanders فارسی Farcy اکوائی نیا Equina

نوٹ جب یہ مرض ناک میں ہو تو اسے گلانڈرس کہتے ہیں۔ اور جب جلد میں ہو تو فارسی کہتے ہیں +

اَسَارِر (ع) پیشانی یا ہتھیلی کی لکیریں۔ اعضا کے شکن۔ جمع اسرہ +

سَرَایَت (ع) ایک چیز کا دوسری چیز کے تمام اجزاء میں نفوذ کر جانا۔ ایک چیز کا دوسری چیز میں اثر کرنا۔ دوا کا تمام بدن میں پہنچ جانا

سُرب (ع) سینہ چھاتی +

سِرب (ع) نفس۔ دل +

سُربۃ (ع) سینہ پر کے بال پیٹ تک +

سُرَّۃ (ع) ناف۔ توندی (۱) نیول Navel امبلائیکس Umbilicus

سُرجوجۃ (ع) طبیعت۔ منش۔ روش۔ خو +

سِرداب (ع) تہ خانہ۔ زمین دوز مکان۔ زمین کے اندر مکان +

سُرداروج (ع) سردارو۔ دوا کا سفوف۔ جو جوشاندہ یا شربت وغیرہ پر چھڑک کر پیا جائے

سُرس (ع) نامرد جو جماع پر قادر نہ ہو۔ یا صاحب اولاد نہ ہو (۱) امپوٹینٹ Impotent

سِرسام (ع) یہ لفظ مرکب ہے دو لفظوں سے (۱) فارسی لفظ سَر بمعنی سر اور (۲) یونانی لفظ سام بمعنی ورم سے پس اس کے معنی ہیں ورم دماغ۔ یہ ایک مرض ہے جس میں دماغ کے ایک یا دونوں پردوں (صلب ولین) میں یا صرف جوہر دماغ یا دماغ اور اس کے پردوں ہر دو میں ورم ہو جاتا ہے (۱) مننجائی ٹس Meningitis سیریبرائی ٹس Cerebritis سیریبرو مننجائیٹس Cerebro meningitis

طبی نوٹ۔ سرسام باعتبار دم و عدم ورم دو قسم کا ہوتا ہے (۱) سرسام حقیقی جس میں

جرم دماغ یا اسکی جھلیاں متورم ہوجاتی ہیں (۲)
سرسام غیر حقیقی اس میں جوہر دماغ یا اُس کی
جھلیاں متورم نہیں ہوتیں۔ بلکہ ابخرۂ ردیہ
کے دماغ کی طرف صعود کرنے سے سرسامی
حالت پیدا ہوجاتی ہے جس میں مریض ہذیان
وبکواس کیا کرتا ہے۔ جیساکہ عموماً تیز بخاروں
میں دیکھا جاتا ہے۔

سرسام حقیقی باعتبار مادہ ورم مندرجہ ذیل
چار قسم کا ہوتا ہے (۱) دموی جو خون سے پیدا
ہوتا ہے۔ اس کو قرانیطس کہتے ہیں (۲)
صفراوی جو صفرا سے پیدا ہوتا ہے۔ اس
کو قرانیطس خالص سے موسوم کرتے ہیں
(۳) بلغمی جو بلغم سے پیدا ہوتا ہے۔ اسکو لیثرغس
سے نامزد کرتے ہیں (۴) سوداوی جو سوداء سے
پیدا ہوتا ہے۔ اس کا کوئی خاص نام نہیں
لیکن بعض اطباء نے اس کو لیثارغس کے
نام سے موسوم کیا ہے۔

ڈاکٹری نوٹ۔ ڈاکٹری میں ورم دماغ
اور ورم اغشیۂ دماغ دو مختلف مرض مانے
جاتے ہیں۔ خالص ورم دماغ شاذونادر
واقع ہوتا ہے۔ بالعموم دماغ کے ورم کے ساتھ
اُس کے دونوں یا تینوں پردے بھی متورم
ہوجایا کرتے ہیں۔ لیکن ورم اغشیۂ دماغ
کے ساتھ دماغ کا متورم ہونا ضروری نہیں
یعنی ورم اغشیہ عموماً بغیر ورم دماغ واقع ہوا
کرتا ہے۔ ڈاکٹری میں خالص ورم دماغ کو
سیریبرائیٹس اور ورم اغشیۂ دماغ کو منجائٹس
اور ہر دو یعنی دماغ اور اُس کے پردوں کے
ورم کو سیریبرو منجائیٹس کے نام سے تعبیر
کرتے ہیں۔ باقی رہا سرسام غیر حقیقی جس میں
بغیر ورم کے صرف ہذیان وبکواس کی شکایت
ہوتی ہے۔ اس کو ڈاکٹری میں فیری نائیٹس
Phrenitis اور ڈیلیریم Delerium
کہتے ہیں۔

سَرَطَ دو۔ نگل جانا۔ حلق کے نیچے اُتارنا۔

سُرطان (ع) لغوی معنی خرچنگ۔ پنجابی کیکڑا
آٹھ پا یا راج پھوڑا۔ یہ ایک خبیث سوداوی
ورم ہے جو صفرا محترق (جلے ہوئے صفرا)
سے یا جسم کے کسی مقام پر پیدا ہوتا ہے۔
بعض اوقات اس کا مادہ بلغم محترق مخلوط
بصفرا ہوتا ہے لیکن سودائے خالص
نہیں ہوتا۔ اس ورم کی خصوصیت ہے کہ بادام
کی برابر یا اُس سے بھی چھوٹا پیدا ہوتا ہے۔
پھر بتدریج بڑھتا اور پھیلتا جاتا ہے۔ اس
کی شکل مستدیر (گول) اور اُس کا رنگ سیاہی
مائل ہوتا ہے۔ یہ جس قدر بڑھتا جاتا ہے۔
اُسی قدر اُس میں سرخ وسبز رگیں کیکڑے
کے پاؤں کی صورت زیادہ ظاہر ہوتی جاتی
ہیں۔ اور اس کی جڑ یا درمیانی حصہ کیکڑے
کے شکم کی مانند ہوتا ہے جس سرطان کا مادہ

سودائے صفراوی ہوجاتا ہے وہ متقرح ہوجاتا
ہے اور جو بلغم اور کسی قدر صفرا کے احتراق
سے پیدا ہو وہ عموماً متقرح نہیں ہوتا لیکن
کبھی ہو بھی جاتا ہے۔ اور سرطان متقرح میں
قرحہ کا رنگ سیاہ اور اس کے لب غلیظ ہوتے
ہیں۔ اور اس میں سے بدبو آیا کرتی ہے۔
اور زرد آب بہا کرتا ہے۔ اس کے بعض اقسام
میں درد بشدت ہوتا ہے۔ اور بعض میں نہیں
اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ ابتدا میں دردناک
ہوتا ہے۔ اور بعض میں بے حس ہو جاتا ہے
اس ورم کا درمیانی حصہ چونکہ سرطان (کیکڑے)
کے پیٹ سے مشابہ ہوتا ہے۔ اور اس کے
آس پاس کی سرخ و سبز رگیں سرطان
(کیکڑے) کی ٹانگوں کے مشابہ ہوتی ہیں۔
اور اس کے علاوہ یہ مرض عضو کو ایسے ہی
پکڑتا ہے۔ جیسے کیکڑا کسی چیز کو پکڑ لیتا ہے
ان وجوہ سے اس مرض کا نام سرطان رکھتے
ہیں (۲) کینسر Cancer کارسی نوما
Carcinoma سارکوما Sarcoma
نوٹ۔ یہ مرض جسم کے اکثر مقامات میں واقع
ہوتا ہے۔ اس لئے مقام وقوع کے لحاظ
سے اس کی بہت سی قسمیں ہیں۔ لیکن یہاں
پر چند کثیر الوقوع قسموں کا تذکرہ کیا جاتا ہے
بعض اطبا ابثور قفا کو جسے ڈاکٹری میں کاربنکل
اور فارسی میں شب چراغ اور ہندی میں
اڈیٹھ اور راج پھوڑا کہتے ہیں۔ اور جو بالعموم
گدی اور کبھی پشت پر نکلتا ہے۔ سرطان ہی
کی ایک قسم قرار دیتے ہیں۔ حالانکہ یہ دونوں
علیحدہ علیحدہ مرض ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو
بثور قفا اپنے موقعہ پر ۔

**سَرَطَانُ الْاَنْف** (ع) ناک کا سرطان۔ ایک
سخت وخبیث ورم ہے۔ جو ناک کے اندر
پیدا ہوتا ہے (۲) کینسر آف دی نوز
Cancer of the Nose

**سَرَطَانُ الرَّحِم** (ع) رحم کا سرطان۔ رحم کا خبیث
ورم۔ یہ بالعموم رحم کے ورم حار یا صلب کا
(جبکہ وہ تحلیل و منفجر نہ ہو) نتیجہ ہوا کرتا ہے
(۲) کینسر آف دی یوٹرس Cancer of the Uterus

**سَرَطَانُ الْقَرْنِیَّہ** (ع) طبقہ قرنیہ کا سرطان۔
یہ آنکھ کے طبقہ قرنیہ کا سخت وخبیث ورم
ہے۔ جو سودائے صفراوی کے باعث پیدا
ہوتا ہے (۲) کینسر آف دی کارنیا
Cancer of the Cornea

**سَرَطَانُ الْمَعِدَہ** (ع) معدہ کا سرطان۔ ایک
سخت وخبیث ورم ہے۔ جو معدہ میں پیدا
ہوتا ہے (۲) کینسر آف دی سٹامک
Cancer of the stomach

**سُرْعَت** (ع) تیزی۔ جلدی۔ شتابی۔ طب
میں یہ لفظ حرکت نبض اور حرکت تنفس کے
ساتھ بطور صفت بولا جاتا ہے۔

(۱) ایکسیلی ریشن Acceleration

**سُرم** (ع) معائے مستقیم کا کنارہ۔ مقعد کا کنارہ جس سے فضلہ خارج ہوتا ہے ٭

**سَریر** (ع) لغوی معنی تخت۔ اصطلاحی معنی گردن پر سر کی قرارگاہ ٭

**سریر بطنی** (ع) قاعدہ دماغ میں مجور سے مادہ
**سریر بصری** } کی بلندی جو بطن سوم کی دیوار سے بنتی ہے (۱) تھلمس آپٹک Thalmus Optic

**سَطح** (ع) ہموار۔ رُخ۔ وہ چیز جس میں صرف طول و عرض ہو اور عمق نہ ہو ٭
(۱) سرفیس Surface

**سُطل** (ع) سات درم یا دو استار کا وزن۔ (۲) طشت۔ طشار۔ سینی ٭

**سُعال** (ع) کھانسی۔ کھانسنا۔ یہ ایک حرکت ہے۔ جو آلات تنفس بالخصوص پھیپھڑوں سے دفع موذی کے لئے واقع ہوتی ہے۔ درحقیقت یہ ایک علامت یا عرض ہے جو آلات تنفس کی مختلف بیماریوں میں پیدا ہوتی ہے لیکن متقدمین اطبا نے مرض کو عرض کا نام دے کر سعال کو بحیثیت مرض بیان کرتے ہیں
(۱) کف Cough ٹس سس Tussis
برنکائیٹس Bronchitis

نوٹ۔ کف اور ٹس سس یہ دونوں اصطلاحیں ڈاکٹری میں بطور علامت بولی جاتی ہیں۔ اور اصل مرض جس کی یہ علامت ہوتی ہیں۔ وہ برنکائیٹس ہے جس کے مقابل جدید اطبا مصر بجائے سعال کے التہاب الشعب اور نزلہ شعبیہ کا لفظ استعمال کرتے ہیں جو زیادہ صحیح ہے ٭

**سُعال دیکی** (ع) } سیاہ سرفہ (سرفہ سیاہ) کالی
**شہقہ** } کھانسی کوکر کھانسی یعنی کُتے کھانسی۔ یہ ایک قسم کی چھوت دار کھانسی ہے جس میں پہلے زکام ہوتا ہے۔ اور پھر نوبتی طور پر تشنجی قسم کی کھانسی ہوتی ہے۔ اس مرض کا باعث ایک خاص قسم کا خردبینی کیڑا ہے جو کہ مریض کی ناک اور منہ کی رطوبت میں پایا جاتا ہے (۱) ہوپنگ کف Whooping Cough
اور پرٹس سس Pertussis

**سُعط** (ع) کسی پتلی چیز کا ناک میں ٹپکانا ٭

**سَعفہ** (ع) } شیرینیہ۔ گنج۔ ایک قسم کے
**شیرینج** } قروح ہیں جو بالعموم سر اور
**قراع** } منہ پر اور کبھی تمام بدن میں بالوں کے مسامات پر پیدا ہوتے ہیں ابتدا میں متفرق سخت پھنسیاں ہوتی ہیں۔ جو زخمی ہو کر سرخی مائل کھرنڈ سے آتے ہیں۔ اور جب متقرح ہو جاتی ہیں۔ تو ان کو سعفہ کہتے ہیں یہ مرض دو قسم کا ہوتا ہے (۱) وہ کہ جس میں سے زرد آب ٹپکتا ہے۔ اس کو سعفہ رطبہ یا شیرینج کہتے ہیں (۲) وہ جو خشک ہوتا ہے اور اس پر سے سفید چھلکے اترتے ہیں اسکو

سعفۂ یابس کہتے ہیں۔ سعفہ رطب کی پھر چند
قسمیں ہیں (۱) شہدی (۲) رُؤس الابرہ
(۳) شجری (۴) تینی (۵) سعفہ حمرا۔ چنانچہ ہر
ایک کا ذکر اپنے موقع پر آئے گا +
(۱) پرائیگو Porrigo فیوس Favus

**سَعفہ حُمرا** (ع) یہ ایک قسم کا گنج ہے جس میں
سعفہ فرفوریہ } جب سر منڈائیں۔ تو سر کا
پوست سرخ مائل بہ سیاہی ہو جاتا ہے۔
اور ہاتھ لگانے سے درد کرتا ہے۔ بقول
جالینوس اس قسم کا گنج متقرح ہو جائے تو
علاج پذیر نہیں ہوتا کیونکہ اس کا مادہ غلیظ
اور فاسد ہوتا ہے (۱) پرائیگو فرفیورینس
Porrigo Furfurans
ٹینیا فرفیورینس Tinia Furfurans
نوٹ۔ متاخرین اطبا یورپ اس کو ایک
قسم کی قوبا (داد) قرار دیتے ہیں +

**سَعفہ صَلعیہ** (ع) یہ درحقیقت ایک قسم کا داء الثعلب
(بال چر) یا صلع ہے جس میں چندیا پر کے بال
گر جاتے ہیں (۱) پرائیگو ڈیکلوینس
Porrigo Decalvans
نوٹ۔ یہ درحقیقت گنج نہیں۔ بلکہ صلع میں
داخل ہے +

**سَعفہ طِفلیہ** (ع) بچوں کا گنج۔ یہ ایک قسم کا تر
گنج ہے۔ جو درحقیقت سر کی جلد کی نارفارسی
ہے (۱) پرائیگو لارویلس Porrigo Larvalis

**سَعفہ قراعیہ۔ شہدیہ** (ع) یہ سعفہ رطب
یعنی تر گنج کی ایک قسم ہے۔ کہ سر کی جلد میں
مقام ماؤف پر باریک باریک سوراخ ہو
جاتے ہیں جن کے اندر شہد کی مانند مواد
فاسد بھرا رہتا ہے۔ اور اس کا خاصہ ہے
کہ مقام مرض کی جلد کو فاسد کر دیتا ہے +
(۱) پرائیگو فیووسا
ٹینیا فیووسا Tinia Favosa

**سَعفہ یابس** (ع) خشک گنج۔ کھُردرا گنج۔ اس
سعفہ خشنہ } قسم کے گنج میں مقام مرض سے
سفید چھلکے سے اترا کرتے ہیں (۱) پرائیگو سکا
Parrigo Sicca

**سَعُوط** (ع) تر دوا جو ناک میں ٹپکائیں +
سعوط اور نشوق کا فرق (ع) جو چیز پانی
یا تیل کی قسم سے ناک میں ٹپکائی جائے۔
وہ سعوط ہے۔ اور جو چیز ناک سے سڑکی
جائے وہ نشوق ہے +

**سَغَب** (ع) گرسنگی۔ بھوک اور بھوکا ہونا۔ رنج
و مشقت کے ساتھ بھوکا ہونا +
Hungery

**سَغِب** (ع) گرسنہ۔ بھوکا (۱) ہنگری

**سَغد** (ع) زخم کا متورم ہو جانا۔ زخم میں مواد
جمع ہو جانا +

**سِفَاح** (ع) زنا۔ حرامکاری +

**سِفَاد** (ع) جفتی کھانا۔ نر کا مادہ پر چڑھنا۔ یہ
لفظ حیوانات کے لئے مخصوص ہے +

**سُفَارَہ** (ع) گھر کا کوڑا کرکٹ (۱) سویپنگس
Sweepings

**سُفّہ** (ع) پھنکی۔ دوا کی پھنکی (۲) کُٹی چھنی دوا جو معجون وغیرہ میں ملائیں ◆

**سُفعَہ** (ع) سرپستان۔ بھٹنی (۱) نِپّل Nipple

**سُفعَہ** (ع) سیاہ سرخی مائل رنگ (۱) رِیڈش بلیک کلر

**سَفُوف** (ع) خشک پسی ہوئی دوا۔ جمع سفوفات (۱) پَلوِس Pulvis پاؤڈر Powder

**سَفَہ** (ع) سفاہت۔ نادانی بیوقوفی۔ بے عقلی ◆

**سَفَاقَلُوس** (ی) شقاقلوس | یہ ایک یونانی لغت ہے جس کے معنی ہیں عضو کا مُردار و بے حس ہو جانا۔ اصطلاح طب میں ایک بڑا اور خبیث ورم ہے جو مادۂ فاسد اور خون غلیظ سے کسی حصۂ بدن بالخصوص شرائین دماغ میں پیدا ہوتا ہے۔ اس ورم کا خاصہ ہے کہ یہ اپنی بڑائی اور غلظت کے سبب عضو کی رگوں اور شرائین کو داب لیتا ہے جس کے باعث ہوا کی راہ بند ہو جاتی ہے۔ اور اس وجہ سے اُس عضو کی حرارت غریزی مُردہ ہو جاتی ہے اور اُس کے خون میں عفونت آجاتی ہے۔ اور عضو ماؤف کا رنگ سیاہ پڑ جاتا ہے اور یہ خرابی عضو ماؤف کے قرب و جوار میں سرایت کرتی ہے۔ اس مرض میں عضو ماؤف اس قدر بے حس اور مردار پڑ جاتا ہے۔ کہ اُس میں اصلاح کی گنجائش نہیں رہتی۔ کیونکہ اگر اس میں قدرے حس باقی رہے۔ اور وہ اصلاح کی قابلیت رکھتا ہو تو اس حالت میں اس کو سقاقلوس نہیں بلکہ غانغرایا سے تعبیر کرتے ہیں۔ (۲) سفاسِ لوس یا سفے سی لوس Sphacelus سَلف Slough

**سقاقلوس یا غانغرایا کا فرق** متقدمین اطبا، بالخصوص جالینوس کے نزدیک یہ دونوں لفظ مترادف و ہم معنی ہیں۔ اور ایک دوسرے کی جگہ استعمال کئے جا سکتے ہیں لیکن متاخرین اطبا، ان دونوں میں فرق بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔ کہ غانغرایا سقاقلوس کا مقدمہ ہے جس میں عضو ماؤف بالکل بے حس اور مردار نہیں ہوتا۔ بلکہ اس میں تھوڑی سی حس باقی رہا کرتی ہے اور وہ قابل اصلاح ہوتا ہے۔ برخلاف اس کے سقاقلوس میں عضو ماؤف کی حس بالکل جاتی رہتی ہے۔ اور وہ فاسد اور مردار ہو کر ناقابل علاج ہو جاتا ہے اور یہی صحیح ہے

**سِقَام** (ع) مرض۔ دُکھ۔ بیماری (۱) سِکنس Sickness

**سَقَر** (ع) تپش آفتاب۔ دھوپ کی تیزی۔ دھوپ کی تیزی کا رنگ بدل دینا ◆

**سُقرَاط** سقراط زاہد | حضرت مسیح سے ۴۶۹ سال قبل مدینۃ الحکما یعنی شہر ایتھنز قدیم دار الخلافہ یونان میں پیدا ہوا۔ اور وہیں تعلیم و تربیت پائی بچپن میں اسنے اپنے باپ سے پیشہ بُت تراشی سیکھا۔ لیکن جب ہوش سنبھالا تو

اہل علم کی صحبت میں حاضر ہو کر علم حکمت و فلسفہ وغیرہ کے حاصل کرنے میں مشغول ہوا۔ تھوڑے عرصہ میں ذہن کی صفائی اور عقل خداداد کی رسائی سے وہ استعداد بہم پہنچائی کہ تمام یونان میں مشہور ہو گیا۔ وہ راستی۔ نیک دلی۔ خدا پرستی۔ انصاف پسندی۔ ریاضت۔ دُنیا سے بے تعلقی اور حلم و بُردباری کی مثال رہا۔ تمام زندگی علم و حکمت کی خدمت میں اور لوگوں کو بُت پرستی سے نفرت دلانے میں گزاری۔ یہی خدا پرستی اُس کی موت کا سبب بنی۔ کیونکہ اُس کی قوم بت پرست تھی۔ اور وہ ہمیشہ اُنکو بتوں کی عبادت سے باز آنے اور ایک بے مثل اور اَن دیکھے خدا کی اطاعت کرنے کی ہدایت کرتا رہتا تھا۔ بڑے بڑے معزز یونانی سرداروں اور ان کے دینی پیشواؤں سے اس بارہ میں بحث و مناظرہ کیا کرتا۔ یہاں تک کہ وہ اُس کی دلیلوں کا جواب دینے سے عاجز رہے۔ تو کھسیانے ہو کر جاہل عوام کو اس کے خلاف جوش دلایا اور فرمانروائے وقت کو مجبور کیا کہ وہ سقراط کو قتل کرے۔ بادشاہ سقراط کے علم و فضل کا گرویدہ تھا۔ اور چاہتا تھا کہ اس خدا پرست حکیم کو معزز و مکرم رکھے۔ لیکن عام رعایا کی شورش سے ناچار ہو گیا۔ سقراط کو اُن کے خوش کرنے کے لئے قید کر دیا۔ اور پھر عوام کی شرارت روکنے کے لئے اُسے زہر پلا کر قتل کر دیا۔

بادشاہ اور سقراط کے درمیان کئی مناظرے ہوئے تھے۔ وُہ مناظرات محفوظ رہے۔ سقراط کی پُر از حکمت باتیں۔ اُس کے زرّیں مقولے نصیحتیں اور وعظ کی تقریریں اُس کے فضل و حکمت پر دال ہیں۔ صفات باری تعالیٰ میں اس کے آرا کا جو فیثاغورس اور بندقلیس کی رائیں ہیں۔ اختلاف ہے تو صرف اتنا کہ اعتقاد کے بارہ میں وہ کڑی رائے رکھتا تھا۔ اور اس معاملہ میں اس کا مذہب نہ تو تحقیقی مذاہب سے ملتا جُلتا تھا اور نہ خالص فلسفی خیالات کا نتیجہ متصور ہو سکتا تھا۔

**سُقْط** (ع) ناتمام بچہ جو پیٹ سے گر جائے۔

**سَقْطَہ** (ع) لغزش۔ چوٹ۔ ٹھوکر کھانا۔ کسی چیز پر گرنے سے چوٹ کھانا۔ وہ چوٹ جو کسی چیز پر گرنے سے لگے۔

سقطہ و ضربہ کا فرق۔ کسی چیز پر گر کر چوٹ کھانا سقطہ کہلاتا ہے۔ اور کسی چیز کا اوپر سے گر کر صدمہ پہنچانا کو ضربہ کے نام سے موسوم ہوتا ہے۔

**سُقْم** - ڈا ء (ع) بیماری۔ دُکھ۔ روگ۔ عیب علت۔ مرض | جمع اسقام (۲) ڈیزیز

Morbus مار بس Disease

سُقم اور مرض کا فرق۔ سقم خاص اور مرض عام ہے۔ کیونکہ سقم صرف بدنی بیماری پر بولا جاتا ہے۔ اور مرض بدنی بیماریوں کے علاوہ روح اور نفس کی خرابیوں پر بھی اطلاق ہوتا ہے۔ اور داء و مرض کا فرق دیکھو داء میں

**سُقُوط** (ع) گر پڑنا۔ ساقط ہونا۔ حمل گر جانا

**سُقُوطُ الاَہدَاب** (ع) پلکوں کا گر جانا۔ پلکوں کے
انتشار الاہداب } بالوں کا جھڑنا۔ یہ ایک بیماری ہے۔ جس میں پلکیں جھڑ جاتی ہیں

(ا) میڈاروسس Madarosis

ٹائی لوسس Ptilosis

**سُقُوطُ الجَفن** } (ع) پپوٹے کا لٹک آنا۔ پپوٹے
استرخاء الجفن } کا سست اور ڈھیلا ہو جانا۔ عموماً اس میں آنکھ کا بالائی پپوٹہ سست اور ڈھیلا ہو کر نیچے کو لٹک آتا ہے (ا) ٹوسس Ptosis

بلفروٹوسس Blepharoptosis

**سُقُوطُ السُّرہ** (ع) ناف ٹل جانا۔ ناف کا نیچا ہو جانا۔ اس میں عضلات شکم میں سے وہ عضلہ جو توندی کے قریب ہے سرک جاتا ہے۔ جس کے باعث توندی کے مقام پر درد اور مروڑ کی شکایت ہوتی ہے۔ اور پیاس زیادہ لگتی ہے

**سُقُوطُ الشَّہوَت** (ع) بھوک نہ لگنا۔ بھوک کا مر جانا۔ کھانے کی خواہش کا جاتا رہنا

(ا) اینوریکسیا نروو سا Anorexia Nervosa

**سُقُوطُ القَرنِیَّہ** (ع) آنکھ کی بیماری ہے جس میں طبقہ عنبیہ چیونٹی کے سر کے برابر نکل آتا ہے۔ اور اس کا باعث طبقہ قرنیہ کا کسی زخم یا پھنسی وغیرہ کے باعث پھٹ جانا ہوتا ہے (ا) آئیرڈوٹوسس

پرولیپس آف دی آئرس Prolapse of the Iris

**سُقُوطُ اللَّہَات** (ع) کوا لٹک آنا۔ کاگ گرنا۔

(ا) یوویولوپٹوسس Uvuloptosis

**سَقی** (ع) پلانا۔ استسقاء (جلندھر) سے بیمار ہونا۔ پیٹ میں زرد آب جمع ہونا

**سَقِیرُوس** (ع) } سخت ورم۔ یہ ایک بلغمی یا سوداوی
اسقیروس } ورم ہے۔ جو چھونے سے سخت
ورم صلب } معلوم ہوتا ہے۔ اور بمشکل نرم و تحلیل ہوتا ہے۔ یہ درحقیقت ایک قسم کا سرطان ہوتا ہے (ا) سکیرس Scirrhus

**سَقِیفَہ** (ع) کھپاچ جو ٹوٹے ہوئے عضو پر باندھیں۔ کھپاچ۔ جمع سقائف

(ا) سپلنٹ Splint

**سَکب** (ع) لغوی معنی بہانا۔ اصطلاح طب میں تریڑا کرنا۔ عضو کا دھارنا۔ کسی دوا کا نیم گرم جوشاندہ ٹھیر ٹھیر کر عضو پر ڈھلکانا

(ا) افیوژن Affusion

**سِکبا** (ف) } ایک قسم کا نانخورش یا سالن
سکباج (ع) } جو گوشت میں سبزی اور خشک

میوہ اور سرکہ ڈال کر پکایا جاتا ہے +

**سُکُت** (ع) چُپ ہونا۔ قرار پکڑنا۔ دب جانا +

**سَکْتَہ** (ع) ایک مرض ہے جس میں بطونِ دماغ
اور مجاری روح میں سُدّہ پڑ جانے سے تمام
اعضا کی حس و حرکت موقوف ہو جاتی ہے
لیکن قلب و تنفس کی حرکت کسی قدر باقی
رہتی ہے۔ جو دقت سے محسوس ہوتی ہے
اور مریض مثل مردہ کے معلوم ہوتا ہے۔
(۱) اپوپلکسی Apoplexy

نوٹ۔ متقدمین یونانی اطبا نے سکتہ کا باعث
سُدّہ دماغی کو بتلایا ہے۔ جو کبھی انقباض
دماغ اور گاہے امتلاء دماغ کے باعث
بطون دماغ میں واقع ہوتا ہے۔ اور جدید
اطبا یورپ بھی امتلاء عروق دماغ یا سدہ
عروق دماغ کو اس کا باعث قرار دیتے
ہیں۔ لیکن وہ ماہیت مرض میں اس
بات کے قائل ہیں۔ کہ جب دماغی عروق
میں امتلاء یا سدہ ہوتا ہے۔ تو ان سے سیرم
یعنی آب خون تراوش پا جاتا ہے۔ چنانچہ
اس صورت سے جو سکتہ پیدا ہوتا ہے۔
اس کو ڈاکٹری میں سیرس اپوپلکسی یا سکتہ
بلغمی کہتے ہیں۔ اور جب کبھی سخت سُدّہ یا
امتلاء کے باعث عروق دماغ پھٹ کر
جریان خون ہو جاتا ہے۔ تو ایسے سکتہ کو
ڈاکٹری میں سنگوئینس اپوپلکسی یا سکتہ
دموی کہتے ہیں۔ چنانچہ سکتہ میں اسی جریان
خون کی خصوصیت کو مدنظر رکھتے ہوئے
بعض دوسرے مقام کے جریان خون پر
بھی چاہے اس میں سکتہ کے علامات پائے
جائیں یا نہ پائے جائیں۔ ڈاکٹری میں
اپوپلکسی کا لفظ مجازاً بولا جاتا ہے۔ اور
اسی مناسبت کو مدنظر رکھ کر جدید اطبائے
مصر بھی ایسے موقع پر سکتہ کا لفظ استعمال
کرتے ہیں۔ چنانچہ سکتہ جلدیہ اور سکتہ رئویہ
کے بیان سے ظاہر ہوگا۔ مختلف اسباب کے
لحاظ سے سکتہ کی متعدد قسمیں ہیں۔ جو بہ
ترتیب حروف تہجی ذیل میں درج کی
جاتی ہیں +

**سکتہ اور جمود کا فرق**۔ سکتہ کا مریض
مردہ کی مانند چت اور بیہوش پڑا رہتا ہے
اور جمود کا مریض وقوع مرض کے وقت
جس حالت میں ہو اُسی حالت میں رہ جاتا
ہے۔ مثلاً اگر لیٹا ہو تو لیٹا۔ کھڑا ہو تو کھڑا
اور کام کرتا ہو تو کام کرتا رہ جاتا ہے۔ اس
کے علاوہ جمود والے کے حلق میں سے کوئی
چیز نہیں اُتر سکتی۔ اور سکتہ کے مریض
کے حلق سے اُتر سکتی ہے +

**سکتہ۔ اور موت کا فرق** دیکھو موت
میں اور (۲) **سکتہ و لیثرغس کا**
فرق دیکھو لیثرغس میں +

سکتہ احتقانیہ (ع) اس قسم کے سکتہ میں
سکتہ امتلائیہ | عروق دماغ خون سے پُر ہو
جاتی ہیں لیکن ان میں سے خون تراوش
نہیں پاتا (ا) کنجسٹو اپوپلکسی
Congestive Apoplexy

سکتہ بخاریہ (ع) | اس قسم کا سکتہ اخلاط ردیہ
سکتہ عصبیہ | کے بخارات فاسدہ کے باعث
یا خارجی بخارات متعفنہ کے سبب دماغ و
نظام عصبی کو تکلیف پہنچنے سے لاحق ہوتا ہے
(ا) نروس اپوپلکسی Nervous Apoplexy

سکتہ بلغمیہ (ع) اس قسم کا سکتہ سدہ بلغمی سے
لاحق ہوتا ہے۔ اس میں مریض کا رنگ
سفید عضلات ڈھیلے اور نتھنے اور منہ میں
رطوبت معلوم ہوتی ہے (ا) سیرس اپوپلکسی
Serous Apoplexy

نوٹ۔ اس قسم کے سکتہ میں دماغی رگوں
سے بہت سا آب خون تراوش پاجاتا ہے

سکتہ جلدیہ (ع) جیسا کہ مطلق سکتہ کے نوٹ
میں بتلایا گیا۔ یہ سکتہ مجازی ہے جس میں
جلد اور اس کے نیچے کی ساخت میں خون
تراوش پاجاتا ہے۔ متقدمین اطبا نے
مرض مذکور کو ابورسما یا ابوسما سے تعبیر کیا ہے
لیکن درحقیقت ابورسما شریانی رسولی ہے
جس کے پھٹنے سے کبھی مذکورہ بالا صورت
پیدا ہو جاتی ہے۔ اور غالباً اسی نتیجہ کے
لحاظ سے متقدمین نے ابورسما کی وہی تعریف کی
ہے جو اوپر سکتہ جلدیہ کے بیان میں کی گئی ہے
(ا) کیوٹے نیس اپوپلکسی Cutaneous Apoplexy

سکتہ دمویہ (ع) خونی سکتہ۔ اس قسم کا سکتہ
عروق دماغی اور مجاری روح میں بہت
سا خون بھر جانے سے پیدا ہوتا ہے اس
میں مریض کے چہرے اور آنکھوں کا رنگ
سُرخ سیاہی مائل ہوتا ہے۔ اور رگیں خون
سے پُر معلوم ہوتی ہیں۔ اور دیگر علامات
غلبہ خون کی ظاہر ہوتی ہیں (ا) سنگوئی نس
اپوپلکسی Sangoineous Apoplexy

سکتہ رئویہ (ع) | یہ بھی سکتہ مجازی کی ایک
جمود النفس در | قسم ہے جس میں ریہ یعنی
پھیپھڑے کی کوئی رگ پھٹ کر جرم ریہ میں
جریان خون ہو جاتا ہے۔ عضلات صدر
اور پھیپھڑے میں تمدد اور جکڑن محسوس
ہوتی ہے (ا) پلمونری اپوپلکسی
Pulmonary Apoplexy

سکتہ سُدّیہ (ع) اس قسم کا سکتہ کسی شریان
دماغی میں سُدّہ واقع ہونے سے ہوا کرتا
ہے (ا) امبولک اپوپلکسی Embolic Apoplexy
تھرامبوٹک اپوپلکسی Thrombotic Apoplexy

سکتہ سوداویہ (ع) سوداوی سکتہ۔ اس قسم کا
سکتہ مادہ غلیظ سوداوی کے عروق دماغ
میں رُکنے سے پیدا ہوتا ہے (ا) میلن کولک

ایپوپلکسی Melancholic Apoplexy

ڈاکٹری نوٹ - چونکہ اس قسم کا سکتہ غلیظ خون سے پیدا ہوتا ہے۔ اس لئے درحقیقت اس کو سکتہ سُدّیہ ہی کی ایک قسم سمجھنا چاہیے

**سَکتہ ضَربِیّہ** (ع) چوٹ کا سکتہ۔ اس قسم کا سکتہ سر پر چوٹ وصدمہ پہنچنے سے لاحق ہوا کرتا ہے۔ ڈاکٹری میں شاک یعنی صدمہ کے نام سے اس قسم کے سکتہ کا ذکر آیا ہے +

**سَکتہ مَولُودِیّہ** (ع) نوزائیدہ بچے کا سکتہ۔ اس قسم کا سکتہ نوزائیدہ بچوں میں ہوا کرتا ہے (ا) نیونیٹل ایپوپلکسی Neonital Apoplexy

**سُکر** (ع) سرور۔ مستی۔ متوالاپن۔ نشہ (۲) وہ چیز جو نشہ لائے اور مست کر دے +
(ا) نارکوما Narcoma

**سَکران** (ع) مست۔ متوالا جمع سکاریٰ وسکریٰ

**سکران ثمل** اور **سکران طافح** کا فرق۔ ایسے مست کو جو شرعی مواخذہ اور حد کی قابل ہو سکران اور جس کے اندر شراب کا تھوڑا سا اثر ہو اُسے ثمل اور جو حد سے زیادہ بیہوش ہو اُسے سکران طافح کہتے ہیں

**سَکرۃُ المَوت** (ع) موت کی شدت و تکلیف +

**سُکرُجہ** (ع) ایک وزن جو برابر ہے بارہ اوقیہ یا دس تولہ پانچ ماشہ کے +

**سُکرُجہ صَغِیرہ** (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے تین اوقیہ یا آٹھ تولہ ۵ ماشہ ڈیڑھ رتی کے

**سُکرُجہ کَبِیرہ** (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے نو اوقیہ یا پچیس تولہ ۹ ماشہ چھ رتی کے

**سُکرُجہ یَہُودِیّہ** (ع) ایک وزن جو برابر ہے سڑسٹھ تولہ چھ ماشہ کے +

**سَکَک** (ع) کان کا چھوٹا اور سر کے ساتھ ملا ہوا

**سَکُوب** (ع) دوا کا جوشاندہ جس سے عضو کو دھاریں۔ پتلا ترشح (ا) ڈوش Douche

سکوب اور نطول کا فرق دیکھو نطول میں

**سُکُوت** (ع) خاموشی۔ چپ رہنا +

**سُکُون** (ع) ٹھہرنا۔ آرام لینا۔ آرام کرنا (۲) آرام۔ ٹھہراؤ +

**سِکّین** (ع) کارد۔ چاقو۔ چھری۔ چاقو کا پھل سنگین +

**سِکّینیہ** (ع) } چاقو۔ نشتر۔ جو شگاف دینے
**سِکّینہ** (ر) } اور چیر پھاڑ کے کام آتا ہے
(ا) نائف Knife

**سِکّینۃُ الخاصِرہ** (ع) کوکھ میں شگاف دینے کا چاقو یا آلہ (ا) لیپروٹوم Laparo tome

**سِکّینۃُ الرَّحِم** (ع) رحم میں شگاف دینے کا نشتر یا آلہ (ا) میٹروٹوم Metro tome
ہسٹیروٹوم Hysterotome

**سِکّینۃُ العَظم** } ہڈی کاٹنے کا چاقو یا آلہ۔
**مِقطَاعُ العَظم** } (ا) آسٹیوٹوم Osteo tome

**سِکّینۃُ القَرنِیہ** (ع) قرنیہ میں شگاف دینے کا نشتر یا آلہ (ا) کیراٹوٹوم Kerato tome

**سکینۃ القرحیہ** (ع) آنکھ کے پردہ عنبیہ میں
**سکینۃ العنبیہ** } شگاف دینے کا باریک نشتر
(۱) آئری ڈوٹوم

**سکینۃ القصبۃ** (ع) قصبۂ ریہ میں شگاف
دینے کا نشتر یا آلہ (۱) ٹریکیوٹوم Trachestome

**سکینۃ المثانۃ** (ع) مثانہ میں شگاف دینے کا
نشتر یا آلہ (۱) سسٹوٹوم Cystotome

**سَلّ** (ع) کھال چیر کر رگ کاٹنا۔ ایک دستکاری
ہے جس میں جلد کو طول میں چیرتے ہیں۔
اور پھر شریان کو برہنہ کرتے ہیں۔ یعنی اس
کے گرداگرد کا گوشت وغیرہ کاٹ کر جب شریان
صاف دکھلائی دینے لگے۔ تو اس کو موچنے
یا ایسے ہی آلہ سے پکڑ کر دونوں طرف سے
کاٹ دیتے ہیں۔ اور تقریباً بقدر ایک
انگل ٹکڑا شریان سے جدا کر لیتے ہیں ✻

**سِلّ** (ع) لغوی معنی ہزال۔ لاغری۔ دبلاپن۔
دبلا ہونا۔ اصطلاح طب میں قرحہ ریہ مع
تپ دق۔ یعنی پھیپھڑے کا زخم جس کے ساتھ
تپ دق لازم ہوتا ہے۔ پس مطلق سل سے مراد
سل ریوی ہوتی ہے۔ کیونکہ قرحہ ریہ میں بھی
انسلال البدن یعنی جسم کا لاغر ہونا لازمی ہوتا
ہے۔ (۱) تھائی سس Phthisis
کنزمپشن Consumption ٹے بیز Tabes
ٹیوبرکیولوسس Tuberculosis

**طبی نوٹ۔** شیخ ابوالحسن کا مقولہ ہے کہ
لفظ سل کے دو معنی آتے ہیں (۱) قرحہ ریہ
یعنی پھیپھڑے کا زخم (۲) حمی دق یعنی تپ دق
اسی طرح سے طبری کا مقولہ ہے۔ کہ سل
کی دو صورتیں ہیں۔ کبھی تو مع قرحہ ہوتی ہے
اور کبھی بغیر قرحہ کے صرف دق کی صورت میں

**ڈاکٹری نوٹ** (۱) تھائی سس ایک یونانی
لغت ہے جس کے لغوی معنی ہیں ہزال و
ذبول یعنی لاغری و دبلاپن۔ لیکن اس لفظ
کا اطلاق بھی خاصکر پلمونری ٹیوبرکیولوسس
یعنی تقرحات سلیہ ریوی یا قرحہ ریہ پر ہوتا
ہے۔ پس لفظ تھائی سس اپنے لغوی و
اصطلاحی معنوں کے اعتبار سے لفظ سل
کا صحیح مترادف ہے ✻

(۲) **کنزمپشن**۔ کنزمپشن کے لغوی معنی
بھی ہزال و ذبول یعنی لاغری و دبلاپن
کے ہیں۔ لیکن اس لفظ کا اطلاق بھی سل
ریوی و قرحہ ریہ پر ہوتا ہے ✻

(۳) ٹے بیز کے لغوی معنی بھی ہزال و ذبول
کے ہیں یعنی جسم کے کسی حصہ کا لاغر ہو جانا۔
اور یہ اصطلاح عام ہے۔ کسی خاص عضو
مثلاً پھیپھڑے وغیرہ کے ساتھ مخصوص
نہیں۔ چنانچہ جب اس کا تعلق ماساریقا
سے ہوتا ہے یعنی غدد ماساریقی مادہ سلی
سے متورم ہو جاتے ہیں۔ تو اس کو ڈاکٹری
میں ٹے بیز مسنٹریکا (سل ماساریقی) کہتے

اسی طرح جس عضو سے اس کا تعلق ہوتا
ہے۔ اُسی طرف اُس کو منسوب کرتے ہیں
(۴) ٹیوبرکیولوسس۔ اس کے لغوی
معنی ہیں ایک چھوٹی سی گانٹھ یا دانہ پیدا ہونا
لیکن ایک خاص قسم کا کرم جس کو ڈاکٹری میں
بیسی لس ٹیوبرکیولوسس یعنی ٹیوبرکل کا جرثوم
یا سل کا کیڑا کہتے ہیں جسم انسان میں داخل
ہو کر اور جسم کی کسی ساخت میں جم کر ایک
چھوٹی سی گانٹھ یا دانہ بنا دیتا ہے۔ اس قسم
کی چھوٹی سی گانٹھ یا دانے کو بھی ٹیوبرکل کہتے
ہیں۔ اور یہاں پہ اسی قسم کے ٹیوبرکل سے
مراد ہے۔ پس اس اعتبار سے لفظ ٹیوبرکل
کا عربی نام بثرۃ سلیہ اور اردو نام دانہ سل
بہت مناسب و موزوں ہے۔ اور اگر ٹیوبرکل
کو مادہ سل کہا جائے تو بھی نہایت موزوں
ہے۔ جب اس قسم کے بہت سے کیڑے
(جراثیم سل) جسم کی کسی ساخت پر جم کر بہت
سی چھوٹی چھوٹی گانٹھیں یا دانے بناتے ہیں
تب اس حالت کو ڈاکٹری میں ٹیوبرکیولوسس
سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور ایسی حالت کو جدید
اطباء مصر تدرّن کہتے ہیں۔

ٹیوبرکل یا مادہ سل ایک نہایت ہی موذی
مادہ ہے۔ جو جسم کے مختلف اعضاء و احشاء
میں قدم جما کر طرح طرح کی بیماریاں پیدا
کرتا ہے۔ چنانچہ پھیپھڑوں میں داخل ہو کر
یہ سل رئوی پیدا کرتا ہے۔ غدد میں پہنچ کر
یہ سل غددی یا مرض خنازیر پیدا کرتا ہے
اور اسی طرح یہ دماغ کے پردوں۔ جگر۔
گردہ۔ تلی۔ معدہ۔ امعاء۔ خصیہ۔ جلد اور
ہڈیوں وغیرہ میں سرایت کر کے مختلف امراض
پیدا کرتا ہے۔

فائدہ۔ جیسا کہ پہلے مذکور ہوا ٹیوبرکل کی
اصطلاح بھی اگرچہ کسی خاص عضو کے ساتھ
مخصوص نہیں۔ لیکن تاہم اس کا استعمال
عموماً سل ماساریقی یا سل ظہری (ٹے بیز
ڈارسیلس) پر ہوتا ہے۔ برخلاف اس کے
ٹیوبرکیولوسس ایک عام اصطلاح ہے
جو مختلف اعضاء کی سل پر بولی جاتی ہے

انتباہ۔ جدید تحقیقات سے معلوم ہوا ہے
کہ سل انسان کے سوا بعض حیوانات مثلاً
گائے سؤر اور مرغی وغیرہ کو بھی لاحق
ہوتی ہے۔

**سِلّ اِبْتِدائی** (۱) پہلے درجہ کی سل۔ سل کا
ابتدائی درجہ جس کی علامات مندرجہ ذیل
ہوتی ہیں۔ یعنی ابتداء مرض میں مریض
پژمردہ اور اداس رہتا ہے۔ تھوڑی تھوڑی
خشک کھانسی آتی ہے اور کھانا کھانے کے بعد
چھاتی میں ہنسلی کے اوپر نیچے درد ہوتا ہے۔
جس کی ٹیسیں شانوں بلکہ پشت تک جاتی
ہیں۔ بدہضمی کی شکایت رہتی ہے۔ اور

چرب و روغنی اشیاء سے مریض کو نفرت ہو جاتی ہے۔ حرکات نبض و تنفس تیز ہو جاتی ہیں۔ یعنی دل ذرا دھڑکنے لگتا ہے۔ اور نبض تیز چلنے لگتی ہے۔ دم لینے میں قدرے تکلیف محسوس ہوتی ہے۔ اور ذرا سی محنت سے سانس پھول جاتا ہے۔ مریض روز بروز لاغر و کمزور ہوتا جاتا ہے پہلے پہلے تو خشک کھانسی آتی ہے۔ لیکن کچھ عرصہ بعد کھانسی میں بلغم بھی خارج ہونے لگتا ہے جس میں خون کی آمیزش ہوتی ہے کبھی بلغم کے ہمراہ بہت سا خون بھی خارج ہو ہو جاتا ہے۔ اور عموماً شام کے وقت مریض کو تھوڑی سی حرارت بھی ہو جایا کرتی ہے

(۱) اِن سیپی اینس تھائی سِس

Incipidience Phthisis

**سِلّ اِنسانی** (ع) } چونکہ یہ مرض انسان کے
**سِلّ بشری** } سوا دوسرے حیوانات میں بھی ہوتی ہے۔ اس لئے اُس سل کو جو انسان میں ہو سِلّ انسانی کے نام سے موسوم کرتے ہیں (۲) ہیومن ٹیوبرکیولوسِس

Hmman uberculosis

**سِلّ اِنفراسی** (ع) لبلبہ کی سل۔ اس قسم کی سل لبلبہ کے ماؤف ہو کر سکڑ جانے سے پیدا ہوتی ہے۔ اس میں بھی مریض روز بروز لاغر و ضعیف ہوتا جاتا ہے۔

(۱) پینکری ایٹک تھائی سِس

Pancreatic Phthisis

**سِلّ بَطنی** (ع) } پیٹ کی سل۔ ماساریقا کی سل
**سِلّ ماساریقی** (") } اس قسم کی سل میں غدد ماساریقی ماؤف و متورم ہو کر ہاضمہ خراب ہو جاتا ہے بخار رہتا ہے۔ دست آنے لگتے ہیں۔ اور جسم لاغر ہو جاتا ہے۔ اس قسم کی سل عموماً بچوں میں ہوا کرتی ہے جس کو ہندوستان میں عموماً مرض سوکھا سے تعبیر کرتے ہیں۔

(۱) اَبڈومی نل تھائی سِس

Abdominal Phthisis

ٹے بیز ماساریقا Tabes Mesarica

ٹے بیز میسنٹریکا Tabes Mesenterica

**سِلّ بَقری** (ع) } سل گاؤ۔ سل حیوانی۔ گائے
**سِلّ حیوانی** } یا حیوان کی سل۔ اس قسم کی سل گائے اور سؤر وغیرہ حیوانات میں ہو جاتی ہے۔ لیکن بکری میں نہیں ہوتی کیونکہ وہ قدرتی طور پر کھلے میدانوں اور پہاڑوں خشک و پاکیزہ چراگاہوں میں چرتی ہے۔ برخلاف اس کے گائے چونکہ نے زاروں اور مرطوب مقامات میں چرتی ہے۔ اس لئے وہ اس مرض میں مبتلا ہو جاتی ہے۔ اسی طرح سؤر چونکہ گندگی زیادہ کھاتا ہے۔ اس لئے وہ اس مرض میں بالعموم مبتلا ہوتا ہے (۲) بووین ٹیوبرکیولوسِس

Bovine Tuberculsiosis

سلِ بلغمی (ع) بلغمی سل۔ اس قسم کی سل کی یہ خصوصیت ہے۔ کہ اس میں مریض کا بدن کم گھٹتا ہے۔ اور یہ عموماً بلغمی مزاج اشخاص کو لاحق ہوتی ہے (۱) فلیگ میٹک تھائی سس

Phligmatic Pathisis

سلِ جراحی (ع) جراحی کی سل۔ ہڈیوں کی سل
سل عظمی } جوڑوں کی سل۔ جب جوڑوں
سل مفصلی } میں یہ مرض واقع ہوتا ہے

تو اسے سل مفصلی کہتے ہیں۔ اور جب ہڈیوں میں واقع ہوتا ہے۔ تو اسے سل عظمی بولتے ہیں۔ اور چونکہ جوڑوں اور ہڈیوں کی سل کے علاج کا تعلق جراحی سے ہے۔ اس لئے ایسی سل کو ڈاکٹری میں سرجیکل ٹیوبرکیولوسس

Surgical Tubercusis

کہتے ہیں ۔

سلِ حنجری (ع) حنجرہ کی سل۔ نرخرہ کی سل۔
قرح حنجرہ سلی } اس قسم کی سل پھیپھڑوں کی

سل کے سبب ۳۰ سے ۹۷ فیصدی مریضوں میں ورم یا بثور یا قروح حنجرہ کے سبب ہو جاتی ہے۔ ان اعداد یعنی ۳۰ اور ۹۷ فیصدی میں اس قدر اختلاف کا سبب یہ ہے کہ شروع میں یہ شکایت اس قدر خفیف ہوتی ہے۔ کہ اکثر معالج اس کی صحیح تشخیص کی پروا نہیں کرتے۔ خصوصاً ورم حنجرہ سلی کو ورم حنجرہ نزلی سے تشخیص نہیں کرتے (۱) لیرنجیل تھائی سس

لیرنجیل Laryngeal Phthisis

Laryngeal Tuberculosis ٹیوبرکیولوسس

سلِ ذیابیطسی (ع) ذیابیطس کی سل۔ اس قسم کی سل مریضان ذیابیطس میں پھیپھڑوں کے ماؤف ہو جانے کے باعث لاحق ہوتی ہے (۱) ڈایابیٹک تھائی سس

Diabetic Phthisi

سلِ رابع (ع) جلد بڑھ جانے والی سل۔
سل شدید } شدید سل۔ یہ درحقیقت
سل ذات الرئوی } سل رئوی ہے۔ جو نہایت

شدت و سرعت کے ساتھ بڑھتی ہے۔ اس کا مریض عموماً دو تین ہفتے اور کبھی چھ ہفتے میں مر جاتا ہے۔ اس قسم کی سل مرض نیمونیا کے ساتھ ہوا کرتی ہے۔ لیکن ایسے مریضوں میں مادہ سل پہلے سے موجود ہوتا ہے (۱) ایکیوٹ تھائی سس

ایکیوٹ نیمونک Acute Phthisis

Acute Pneumonic Phthisis تھائی سس

Galloping Pnthisis گیلوپنگ تھائی سس

سلِ رئوی (ع) پھیپھڑے کی سل۔ اس قسم کی سل دیگر تمام اقسام سل کی نسبت بکثرت واقع ہوتی ہے۔ اور متقدمین اطبا نے اسی کثیر الوقوع صورت کو مدنظر رکھ کر

سل کو سل رئوی یعنی قرحہ ریہ کے ساتھ مخصوص
کردیا ہو (۱) تھائی سسس Phthisis
پلمونری تھائی سسس Pulmonary Phthisis
پلمونری ٹیوبرکیولوسس Pulmonary Tuoerculosis

**سلِ طیری** (ع) پرندکی سل۔ پرندوں کی سل
اس قسم کی سل زیادہ تر مرغیوں میں
پائی جاتی ہے۔ کیونکہ گھریلو مرغیاں عموماً گندگی
وغیرہ کھالیتی ہیں۔ اس لئے وہ اس مرض
میں زیادہ مبتلا ہوتی ہیں (۱) اے وئن
ٹیوبرکیولوسس Avian Tuberculosis

**سلِ ظہری** (ع) پشت کی سل۔ اس قسم کی
سل پشت کے مہروں میں مادہ سل کے
سرایت کرجانے سے لاحق ہوتی ہے +
(۱) ٹے بیز ڈارسیلس Tabes Darsalis
لوکوموٹر اٹیکسیا Locomotor Ataxia

**سلِ عامہ** (ع) عام سل۔ اس قسم کی سل میں
جراثیم سل جسم کے تمام حصص میں پھیل جاتے
ہیں۔ اور وہ ایسے قوی اور موذی ہوتے
ہیں۔ کہ جسم میں ان کا انتشار کسی صورت
میں رک نہیں سکتا (۲) جنرل ٹیوبرکیولوسس
General Tuberculosis
ایکیوٹ Acute
ملیری ٹیوبرکیولوسس
Miliary Tuberculosis

**سل العین** (ع) ایک بیماری ہے جس میں آنکھ کا
ڈھیلا دبلا ہوجاتا ہے بینائی ضعیف ہوجاتی ہے
اور کبھی بالکل جاتی رہتی ہو (۱) تھائی سسس بلبائی Phthisis Bulbi

**سلِ غُددی** (ع) غددوں کی سل۔ اس مرض
میں مادہ سل جسم کے غدد لمفاویہ یا غدد جاذبہ
میں سرایت کرجاتا ہے چنانچہ جسم کے تمام
غدد جاذبہ کم وبیش متورم ہوکر پھول جاتے
ہیں خصوصاً گردن وسینہ اور پیٹ کے
چنانچہ جب گردن کے غدد پھول جاتے
ہیں۔ تو اس مرض کو کنٹھ مالا یا خنازیر کہتے
ہیں۔ اور جب پیٹ کے غدد ماساریقی
پھول جاتے ہیں۔ تب اس مرض کو سل
بطنی کہتے ہیں (۱) گلینڈیولر ٹیوبرکیولوسس
Glandular Tuberculosis

نوٹ۔ متقدمین اطبا یونان وہند اور
متوسطین اطبائے یورپ تو کنٹھ مالا یا
خنازیر کو سل کے علاوہ ایک مستقل مرض
مانتے رہے ہیں۔ بلکہ یورپی اطبا تو خنازیری
مزاج کے بھی قائل رہے ہیں۔ جس میں
اس مرض کے قبول کرنے کی ایک خاص
استعداد مانی جاتی تھی۔ لیکن تحقیقات
جدیدہ سے محقق ومعلوم ہوا ہے۔ کہ مرض
خنازیر کا باعث بھی درحقیقت مادہ سل
ہے۔ یعنی یہ بھی ایک قسم کی سل ہے +

**سلِ کاذب** } **سل غیر حقیقی** (ع) جھوٹی سل۔ اس قسم کی
سل میں بدن اگرچہ روز
بروز لاغر ہوتا جاتا ہے۔ لیکن اس میں

مادۂ سل جسم میں موجود نہیں ہوتا۔ صرف ذبول و ہزال کے لحاظ سے اس پر سل کا اطلاق کرتے ہیں (۱) سیوڈو ٹیوبرکیولوسس نن بیسلری Psedu Tuberculosis نقائی سس Non-bacillary Phthisis

**سِلّ کبدی** (ع) سل جگری۔ جگر کی سل۔ اس قسم کی سل جگر میں مادہ سل کے سرایت کرنے سے پیدا ہوتی ہے (۱) ہیپے ٹک نقائی سس Hepatic Pnthisis ٹیوبرکیولوسس آف دی لور Tuberculosis of the Liver

**سِلّ قصبی** (ع) قصبۃ الریہ کی سل۔ اس قسم کی سل قصبۃ الریہ میں مادہ سل کے سرایت کرنے سے پیدا ہوتی ہے (۱) برانکیل نقائی سس Bronchial Phthisis

**سِلّ لیفی** (ع) } ریشہ دار سل۔ اس قسم کی سل
صلابۃ الریہ (ع) } میں تنفسی اجزاء کے باہر کی طرف پرانے ورم کے سبب سختی پیدا ہوجاتی ہے۔ اور ہوائی کیسوں پر اس کا دباؤ پڑنے سے پھیپھڑہ دب کر چھوٹا ہوجاتا ہے۔ اور اس کی رنگت بھوری ہوجاتی ہے۔ لیکن ہوا کی نالیاں کشادہ ہوجاتی ہیں۔ جن میں ہوا اور کم و بیش بلغم پایا جاتا ہے۔ (۱) فائبرائڈ نقائی سس Fibroid Phthisis سرہوسس آف دی لنگز Cirrhosis of the lungs

**سِلّ مُزمِن** (ع) مزمن سل۔ پرانی سل۔ اس قسم کی سل کثیر الوقوع ہوتی ہے۔ اور اس کے علامات خفیف ہوتے ہیں کبھی تو یہ ابتداءً پیدا ہوتی ہے۔ اور کبھی شدید سل کے نتیجے میں لاحق ہوتی ہے۔ اس کی ابتداء مندرجہ ذیل طریقوں سے ہوا کرتی ہے (۱) اکثر تو یہ مرض پوشیدہ طور پر شروع ہوا کرتا ہے۔ چنانچہ بعض اوقات اس کی ابتدائی علامات ایسی خفیف ہوتی ہیں۔ کہ مریض ان کی چنداں پروا نہیں کرتا۔ یہاں تک کہ مرض بڑھ کر زور پکڑ جاتا ہے۔

(۲) کبھی یہ مرض زکام و کھانسی کی علامات سے شروع ہوتا ہے۔ اور کبھی پہلے ذات الجنب یا ورم حنجرہ ہوتا ہے۔ اور پھر مرض سل کی علامات ظاہر ہوتی ہیں۔

(۳) کبھی یہ مرض اچانک خون تھوکنے سے شروع ہوتا ہے۔

(۴) کبھی مرض خنازیر (کنٹھ مالا) سے مادہ سل براہ عروق جاذبہ پھیپھڑوں میں پہنچ کر اس مرض کو پیدا کر دیتا ہے۔ اور

(۵) کبھی یہ مرض اس طریق سے شروع ہوتا ہے۔ کہ پہلے کچھ عرصہ تک بدہضمی کی شکایت رہتی ہے۔ بھوک نہیں لگتی۔ متلی پائی جاتی رہتی ہے۔ دل دھڑکتا ہے۔ بعض نوجوان مریضوں کو عرصہ تک انیمیا (کمی خون) کی شکایت رہتی ہے۔ اور مستورات کو ماہواری

ایام میں کسی قسم کی کوئی شکایت پیدا ہو جاتی ہو
اور پھر سل کی علامات نمودار ہوتی ہیں ٭
(۱) کرانک تھائی سِس

سُلَاء (ع) } یہ ایک پتلی جھلی ہے جو رحم
غلاص (") } میں جنین پر لپٹی رہتی ہے
مشیمہ (") } لیکن بقول بعض یہ جھلی
چوپاؤں میں سُلاء اور انسان میں مشیمہ کہلاتی
ہو (۲) سی کنڈی نیز Secundines

سُلَاح (ع) فضلہ۔ براز۔ پاخانہ۔ گندگی ٭

سُلَاس (ع) غشی۔ بیہوشی۔ عقل کا زائل ہو
جانا (سُلاس اور ھلاس کا فرق ہُلاس
میں دیکھیں)

سُلَاق (ع) } (۱) باھضی ایک بیماری ہے
زُمّہ جفنی (") } جس میں پپوٹا سُرخ و غلیظ
طارسیس (") } ہو جاتا ہے۔ اور پلکیں جھڑنے
لگتی ہے۔ بالآخر پپوٹوں کے کنارے متقرح
یعنی زخمی ہو جاتے ہیں۔ اور آنکھ میں نقص
پیدا ہو جاتا ہے۔ (۱) بلفرائی ٹس
ٹارسائیٹس Blepharits Tarsitis
(۲) بُثرہ بیخ زبان یعنی ایک پھنسی یا دانہ
جو زبان کی جڑ میں ظاہر ہوتا ہے ٭
(۳) دانتوں کی جڑوں سے پیپ اُکھڑنا۔
مسوڑھوں کا نرم و پلپلا ہو جانا ٭
(۱) سکروی Scurvy

سُلَاقَہ (ع) جوشاندہ۔ وہ پانی جس میں دوا جوش
دی گئی ہے (۱) ڈیکاکشن Decoction

سُلَال (ع) مرض سل۔ سل کی بیماری (۲)
آب پشت۔ نُطفہ ٭

سُلَالَہ (ع) خلاصہ وہ چیز جو کسی چیز میں سے باہر
نکالی جائے (۲) نطفہ ٭

سُلَّالَہ (ع) ایک قسم کا آلہ ہے نرم لوہے کا ٭

سَلَامَت (ع) صحت۔ تندرستی۔ بچاؤ۔ بے
عیب ہونا۔ رہائی پانا (۱) سیفٹی Safety
سینٹی Sanity
سلامت اور صحت کا فرق۔ امراض اور
عیوب جسمانی سے نجات پانے کو صحت کہتے
ہیں۔ اور سلامت کا اطلاق ہر قسم کی آفات
سے خلاصی پانے پر کیا جاتا ہے۔ اطبا کے
نزدیک صحت کا مفہوم یہ ہے۔ کہ انسان
کے طبعی افعال اپنے اصلی انداز پر صادر ہوں

سُلَامَیات (ع) } جمع ہے سُلامیٰ کی۔ پوروؤں
بَراجم (") } کی ہڈیاں۔ انگلیوں کی ہڈیاں
(۱) فی لنجیز Phalanges

سُلَّان (ع) بثور دہن۔ منہ کے دانے۔ چھالے

سَلْت (ع) ناک کاٹ لینا۔ مونڈنا۔ کھرچنا۔
بندھن کھولنا۔ صاف کرنا ٭

سَلْت (ع) دوہرے ٹانکے لگانا۔ دوہرے
تاگے سے سینا۔ دراز پڑنا۔ سل کی بیماری

سَلْخ (ع) چھیلنا۔ اُدھیڑنا۔ کھال اُتارنا ٭

سِلْخ (ع) جلد۔ سانپ کی کینچلی ٭

**سَلْخُ الْعَیْن** (ع) ناخنہ دور کرنا۔ آنکھ کے طبقۂ ملتحمہ سے ناخنہ اُٹھانا۔ یہ ایک دستکاری ہے جس کے ذریعے طبقۂ ملتحمہ سے ناخنہ کو جُدا کرتے ہیں ♦

**سَلِس** (ع) لغوی معنی نرم۔ اصطلاح تشریح میں ہڈی کا وہ جوڑ جس میں ایک ہڈی کی حرکت دوسری ہڈی کے بغیر آسان ہو ♦

**سَلَسُ الْبَوْل** (ع) بے ارادہ پیشاب نکلنا
تَسَلْسُلُ الْبَوْل } ایک بیماری ہے جس میں پیشاب بغیر ارادہ نکل جاتا ہے ♦

(۱) ان کانٹی نینس آف یُورن
Incontinence of Urine

نوٹ۔ بعض اطبا سلسل البول کو ذیابیطس کا مرادف قرار دیتے ہیں۔ جو درحقیقت صحیح نہیں۔ کیونکہ ان دونوں بیماریوں میں اگرچہ پیشاب مقدارِ طبعی سے زیادہ آنے لگتا ہے۔ لیکن فرق اتنا ہے۔ کہ سلس البول میں پیشاب بلا ارادہ آتا ہے۔ اور ذیابیطس میں بارادہ ♦

**سِلْسِلَۃ** (ع) زنجیر (۱) سیریز Series

**سِلْسِلَۃُ الظَّہْر** } ریڑھ کا ستون۔ جو ۳۳ مہروں
عَمُود الْفِقْرَات } کے مل کر بنا ہے تفصیل
عُمْدَۃ الْفِقْرَات } کے لئے دیکھو عمود الفقرات

(۱) سپائنل کالم Spinal Column ورٹیبرل کالم Vertebral Column بیک بُون Back-bone

**سَلَع** (ع) شگاف پا۔ بوائی۔ پاؤں کی بوائی۔ پاؤں کی پھٹن ♦

**سَلْعَۃ** (ع) } دامغول۔ بتوڑی۔ رسولی۔
وَرَم (ا) } یہ ایک قسم کا ورم غلیظ ہے۔ جو جسم کے مختلف مقامات پر بلغم غلیظ سے پیدا ہوتا ہے۔ اس ورم کی خصوصیت یہ ہے کہ یہ گوشت پوست سے جُدا ہوتا ہے یعنی پوست کے نیچے جس طرف کو پھرائیں اپنی جگہ سے پھر جاتا ہے۔ اور حجم میں چنے کی برابر سے خربزہ کی برابر تک ہوتا ہے۔ اور اپنے مخصوص غلاف میں ملفوف ہوتا ہے۔ سلعہ (رسولی) اپنی ساخت و قوام کے لحاظ سے مندرجہ ذیل چار قسم کی ہوتی ہیں: (۱) شحمیہ جس کا مادہ چربیلا ہوتا ہے (۲) عسلیہ جس کا مادہ شہد کی مانند غلیظ ہوتا ہے (۳) آردہالیہ جس کا مادہ ہریرہ کی طرح کا ہوتا ہے اور (۴) شیرازیہ جس کا مادہ شیرازی سالن کی طرح ہوتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو آردہالیہ سلعہ دہنیہ۔ سلعہ لینّہ وغیرہ ♦

(۱) ٹیومر Tumour

نوٹ۔ ٹیومر کے لغوی معنی ہیں ورم کرنا۔ یا سوجنا۔ لیکن اصطلاح طب یا جراحی میں اُس ورم یا بالیدگی کو کہتے ہیں۔ جو جسم کی کسی ساخت کی غیرطبعی افزائش سے پیدا ہو۔ پس ٹیومر (سلعہ رسولی) درحقیقت ایک غیر

طبعی یا زائد بالیدگی ہے جس کو اطباء مصر
ورم سے تعبیر کرتے ہیں۔ بلحاظ نتیجہ کے
سلعہ یعنی رسولی تین قسم کی ہوتی ہے +
(۱) سلعہ محمودہ یا سلعہ غیر خبیثہ (۲) سلعہ
خبیثہ یا سلعہ مُہلکہ (۳) سلعہ ردیہ لیکن
بلحاظ ساخت کے رسولیاں کئی قسم کی ہوتی
ہیں۔ چنانچہ ذیل میں ان سب کا ترتیب وار
بیان لکھا جاتا ہے۔ سلعہ یا رسولی کی پیدائش
کے متعلق مختلف قیاسات و نظریات ہیں
لیکن غالب خیال یا رائے یہ ہے کہ جنین
کی پیدائشی جھلی (ایمبریو سیلز) کے بعض زائد
کیسے (سیلز خُلیات) جو جنین کی ضرورت
خلقیہ سے زائد ہوتے ہیں۔ (۱) بعد ولادت
کسی وقت جسم کی قوت نامیہ کی تحریک سے بڑھ
کر رسولی بن جاتے ہیں لیکن بعض رسولیاں
موروثی ہوتی ہیں۔ جیسے سرطان اور بعض
مقامی خراش یا ضرب وغیرہ کے باعث
پیدا ہو جاتی ہیں +

اب مختلف قسم کی رسولیوں کا مختصر طور
پر ترتیب وار بیان کیا جاتا ہے +

**سَلعَہ اِلحاقیّہ** (ع) اس قسم کی رسولی نسیج الحاقی
سے بنتی ہے۔ اکثر اعضائے تناسل کے
قریب ہوا کرتی ہے (۱) کنیکٹو ٹشو ٹیومر
Connective tissue Tumour

**سَلعَہ بَولیّہ** (ع) بولی رسولی بعض اوقات
مثانہ کے پھٹ جانے سے جب پیشاب خصیوں
کی تھیلی میں چلا جاتا ہے۔ تب وہاں پر اس
قسم کی رسولی پیدا ہو جاتی ہے +
(۱) یوروسیل Urocele

**سَلعَہ بَیضاء** (ع) ، ورم اَبیض } سفید رسولی۔ سفید ورم۔ یہ
درحقیقت سل عظمی یا سل
مفصلی ہے۔ یعنی ہڈی یا جوڑ میں مادہ سل
کے سرایت کرنے سے سفید رنگ کا ورم
پیدا ہو جاتا ہے (۱) ٹیومر ایلبس Tumor Albus
وہائٹ سوئیلنگ White Swelling

**سَلعَہ حُلمیّہ** (ع) سر پستان کے مشابہ رسولی۔
بُھٹنی رسولی۔ اس قسم کی رسولی سر پستان
کے مشابہ کبھی چھوٹی اور کبھی بڑی ہوتی ہے
بڑی میں گوبھی کے پھول کی مانند ابھار ہوتے
ہیں (۱) پے پلوما Papilloma

**سَلعَہ خَبیثہ** ، سَلعَہ مہلکہ } (ع) خبیث رسولی۔ مہلک
رسولی جسم کے ہر حصہ میں ہو
سکتی ہے۔ یہ نہایت جلد ترقی کرتی ہے
ایک جگہ سے دوسری جگہ پھیل جاتی ہے۔
قطع کر دینے کے بعد پھر پیدا ہو جاتی ہے
اور اکثر مہلک ہوتی ہے (۱) میلگ ننٹ ٹیومر
Malignant Tumour

**سَلعَہ دَمعیّہ** (ع) اشکی رسولی۔ آنسوؤں کے
بند ہو جانے سے اندرونی کویہ میں ایک
اُبھار سا پیدا ہو جاتا ہے +

(۱) ڈیکری اوما Dacryoma

**سَلعہ دَمویّہ** (ع) خونی رسولی۔ اس قسم کی رسولی میں خون بھرا ہوا ہوتا ہے ۔

(۱) ہیمیٹوما Hematoma

**سَلعہ دُہنیّہ** } چربی کی رسولی چربی دار رسولی
**سلعہ شحمیہ** } اس قسم کی رسولی چربی کے مادہ سے بنتی ہے ۔ نرم اور پلپلی ہوتی ہے ۔ اکثر پشت۔ گردن اور کندھے پر ہوا کرتی ہے

(۱) لیپوما Lipoma فیٹی ٹیومر Fatty Tumor

**سَلعہ رَدیّہ** (ع) ردی رسولی۔ اس قسم کی رسولی ساخت میں اگرچہ خبیث یا مہلک رسولی کی طرح نہیں ہوتی لیکن تاثیر اور فعل میں یہ اسی کی طرح مہلک ہوتی ہے ۔

(۱) سیمی مِیلگ نینٹ ٹیومر Semi Malignant Tumor

**سَلعہ شَحمیّہ** (ع) دیکھو سلعہ دہنیہ ۔

**سَلعہ سَوداء** (ع) } سیاہ رسولی۔ سیاہ ورم۔ یہ
**ورم اسود** (ع) } ایک قسم کی خبیث سوداوی رسولی یا ورم ہے (۱) میلانوما Melanoma

**سَلعہ صَفراء** (ع) } زرد رسولی۔ زرد ورم۔ یہ
**ورم اصفر** } ایسا مرض ہے جس میں جلد پر بالخصوص پپوٹوں پر زرد رنگ کے چھوٹے چھوٹے ڈوڈرے پڑ جاتے ہیں ۔

(۱) زین تھوما Xanthoma

**سَلعہ طِحالیّہ** (ع) تلی کی رسولی۔ تلی میں ایک قسم کی رسولی ہو جاتی ہے جس سے وہ بہت بڑھ جاتی ہے (۱) سپلی نوما Spleenoma

**سَلعہ عُروقیّہ** (ع) عروقی رسولی۔ اس قسم کی رسولی عروقی ساخت سے بنتی ہے۔ چنانچہ (۱) بہت سی باریک عروق ٹیڑھی ہو کر اور خانہ دار ساخت کے ذریعے اکٹھی ہو کر رسولی بنا دیتے ہیں۔ جیسے نمش یا وحمہ یعنی لہسن جسے ڈاکٹری میں نیوس (Naevus) کہتے ہیں (۲) عروقی ساخت میں خانے پائے جاتے ہیں۔ جو باہم ملے رہتے ہیں۔ گویا یہ خانہ دار عروقی ساخت کی رسولی ہوتی ہے اس قسم کی رسولی اندرونی اعضا مثلاً جگر یا تلی وغیرہ میں پائی جاتی ہے ۔

(۱) کیورنس ٹیومر Cavernous Tumour
کیورنوما Cavernoma

نوٹ۔ عروقی رسولی کو ڈاکٹری میں انجیوما Angioma کہتے ہیں ۔

**سَلعہ عَصَبیّہ** (ع) عصبی رسولی۔ اس قسم کی رسولی عصبی ریشوں سے بنتی ہے۔ یہ بہت کم واقع ہوتی ہے۔ اور اگر ہو تو عموماً چہرے یا گردن پر ہوا کرتی ہے۔ یہ مہلک نہیں ہوتی

(۱) نیوروما Neurom

**سَلعہ عَضَلیّہ** (ع) عضلاتی رسولی۔ گوشت کی رسولی۔ یہ بھی ایک قسم کی غیر مہلک رسولی ہے۔ جو کہ عضلاتی ساخت سے بنتی ہے۔

اس قسم کی رسولی کبھی پیدائشی ہوتی ہے اور کبھی مری۔ رحم اور غدہ قدامیہ وغیرہ میں پیدا ہو جاتی ہے (۱) مسکیولر ٹیومر Muscular Tumor

**سَلْعَہ عَظْمِیَّہ** (ع) ہڈی کی رسولی۔ اس قسم کی رسولی استخوانی ساخت کی ہوتی ہے۔ اور بہت سخت ہوتی ہے۔ یہ اکثر ہڈیوں پر اور کبھی دیگر مقامات پر بھی پائی جاتی ہے (۱) آسٹی اوما Osteoma آسی اُس ٹیومر Osseous Tumor

**سَلْعَہ غُدَدِیَّہ** | غددی رسولی۔ یہ رسولی دو قسم
**غُدَد و عُقَد** | کی ہوتی ہے۔ ایک نالی دار جو پولی ساخت مثلاً مقعد یا امعاء میں پائی جاتی ہے۔ یہ کبھی بند اور کبھی کھلی ہوتی ہے اور دوسری خانہ دار مختلف ساختوں میں پائی جاتی ہے (۲) گلینڈ ڈیولر ٹیومر Glandular Tumor ایڈی نوما Adenoma

**سَلْعَہ غُضْرُوفِیَّہ** (ع) غضروفی رسولی۔ کری کی رسولی۔ اس قسم کی رسولی غضروفی اور ریشہ دار ساخت کی ہوتی ہے کبھی سخت اور کبھی نرم ہوتی ہے۔ کبھی ہڈی کے اوپر اور کبھی ہڈی کے اندر واقع ہوتی ہے۔ لیکن کبھی غدد اور عضلات میں بھی پائی جاتی ہے۔ یہ کبھی موروثی ہوتی ہے۔ اور کبھی مہلک رسولیوں کے ساتھ مل کر مہلک ہو جاتی ہے۔ اس قسم کی رسولی بچوں میں زیادہ ہوتی ہے ◆

(۱) ان کانڈروما Enchondroma کارٹی لیجی نس ٹیومر Cartilaginous Tumor

**سَلْعَہ فِطْرِیَّہ** (ع) کھمبی رسولی۔ اس قسم کی رسولی نباتی مادہ سے پیر پہ پیدا ہوا کرتی ہے اور عموماً گرم ممالک بالخصوص ہندوستان میں ہوتی ہے۔ اس سے پاؤں بہت متورم ہو جاتا ہے۔ اور اس میں ناصور پڑ جاتے ہیں (۱) مائی سی ٹوما Myestoma

**سَلْعَہ قَرْنِیَّہ** (ع) سینگ کی ساخت کی رسولی اس قسم کی رسولی سینگ کی مانند سخت ہوتی ہے۔ اور شاذ و نادر پیدا ہوتی ہے ◆

(۱) کیرے ٹوما Karatoma

**سَلْعَہ لِمْفَاوِیَّہ** | عروق لمفاویہ کی رسولی۔ اس
**شبرازیہ** | قسم کی رسولی میں جلد کے نیچے عروق لمفاویہ ٹیڑھے ہو کر اکٹھے ہو جاتے ہیں۔ اور رسولی بناتے ہیں۔ اس قسم کی رسولی میں باریک ریشے دار خانے پائے جاتے ہیں۔ جو خون کے سفید دانوں کے مشابہ ہوتے ہیں۔ اس قسم کی رسولی کبھی نرم اور کبھی سخت ہوتی ہے۔ اور اس میں دودھ کی مانند سفید رطوبت پائی جاتی ہے (۲) لمفوما Lymphoma

**سَلْعَہ لِیفِیَّہ** (ع) ریشہ دار رسولی۔ اس قسم کی رسولی عموماً رباطی ریشوں سے بنتی ہے یہ بیضوی شکل کی کبھی نرم اور کبھی سخت ہوتی ہے۔ اس قسم کی رسولی عورتوں کے رحم یا

پستان میں اور کبھی جبڑے وغیرہ میں ہوتی
ہے (۱) فائبرائڈ ٹیومر Fibroid Tumor
فائبروما Fibroma

**سلعۂ لینہ** (ع) } نرم رسولی - اس قسم کی رسولی
**عسلیہ** } ریشہ دار اور خانہ دار ساخت
کی ہوتی ہے - یہ نرم اور لچکدار ہوتی ہے -
اس میں درد نہیں ہوتا - اس قسم کی رسولی
جلد بڑھتی اور کبھی گل جاتی ہے - اور ایک
دفعہ قطع کرنے سے دوبارہ پیدا نہیں ہوتی
اس قسم کی رسولی مرد کے فوطوں اور عورت
کی اندام نہانی کے لبوں میں ہوتی ہے •
(۱) فائبروسیلیولر ٹیومر Fibrocellular Tumor
سافٹ فائبروما Soft Fibroma

**سلعۂ مائیہ** (ع) آبی رسولی - اس قسم کی رسولی
آبی رطوبت سے بھری رہتی ہے •
(۱) ہائیڈروسسٹ Hydrocyst

**سلعۂ محمودہ** } بے ضرر رسولی - غیر مہلک رسولی
**سلعۂ غیر مہلکہ** } اس قسم کی رسولی جس عضو پر
پائی جاتی ہے - یہ اسی کی ساخت سے بنی
ہوئی ہوتی ہے - یہ نہ تو کسی اور مادہ میں تبدیل
ہوتی ہے - اور نہ اس کی ساخت گلتی ہے
مدت تک ایک ہی حالت میں رہ کر عموماً
چھوٹی ہو جاتی یا مُرجھا کر معدوم ہو جاتی
ہے - جب ایک دفعہ قطع کر دی جائے - تو
دوبارہ پیدا نہیں ہوتی •

(۱) بینائن ٹیومر Benign Tumor
انوسینٹ ٹیومر Innocent Tumour
نن میلگنینٹ ٹیومر Non-Malignant Tumor

**سلعۂ مخاطیہ** (ع) مخاطی رسولی - لعاب دار جھلی
کی رسولی - اس قسم کی رسولی جالی دار ساخت
کی ہوتی ہے جس کے خانوں میں رطوبت
مخاطیہ (میوکس) بھری رہتی ہے - اس قسم
کی رسولی سریش کی مانند نرم اور شفاف ہوتی
ہے - اور اکثر غدد ورقیہ یا غدہ نکفیہ یا ناک
میں پائی جاتی ہے (۱) میوکس ٹیومر
Mucous Tumour مکسوما Myxoma

**سلعۂ منویہ** (ع) اس قسم کی رسولی خصیہ یا خصوصاً
خصیہ فوقانی میں پیدا ہوا کرتی ہے - اور اس
میں حیوانات منویہ پائے جاتے ہیں •
(۱) سپرمیٹوسیل Spermatocele

**سلعۂ مہلکہ** (ع) مہلک رسولی - دیکھو سلعۂ خبیثہ
اس قسم کی رسولی جسمانی نقص سے پیدا ہوا
کرتی ہے - اور اکثر مہلک ہوتی ہے - اس
قسم کی رسولی اکثر موروثی ہوتی ہے - سرطان
بھی اسی قسم کی مہلک رسولی ہے - اس کا
بیان دیکھو سرطان میں (۱) میلگنینٹ ٹیومر
Malignant Tumor

**سلعۂ نخاعیہ** (ع) حرام مغز کی رسولی - اس
قسم کی رسولی حرام مغز کی ساخت میں پیدا
ہوتی ہے - اور کبھی ہڈی کے گودے کی رسولی

پر بھی اس اصطلاح کا اطلاق ہوتا ہے ۔
(۱) مائی لوما Myeloma
**سلعۂ وجنیہ** (ع) رخسار کی رسولی۔ رخسارے کی رسولی (۱) میلنکس Meloncus
**سلعۂ وعائیہ** (ع) شریان یا ورید کی رسولی ۔
(۱) انجی اوما Angioma
**سلعۂ وہمیہ** (ع) وہمی رسولی عصبی مزاج والی یا اختناق الرحم کی مریض عورتوں میں پیٹ میں ریاح وغیرہ کے بھر جانے سے وہ پھول جاتا ہے جس سے اُن کو رسولی کا وہم ہو جاتا ہے۔ مگر حقیقت میں رسولی نہیں ہوتی
(۱) فنٹیم ٹیومر Phantom Tumor
**سلفہ** (ع) نہاری۔ ناشتہ۔ صبح کا کھانا۔ وہ کھانا جو صبح کو سوتے اُٹھ کر کھایا جائے ۔
(۱) بریک فاسٹ Break-fast
**سلق** (ع) ہلکا جوش دینا۔ نیم پختہ کرنا۔ اوبالنا تلنا۔ جدید اصطلاح طب میں تیز گرم پانی یا پکتے ہوئے تیل سے جلنا ۔
(۱) سکیلڈ Scald (دیکھو حرق)
**سلوان** (ع) فراموش کرنا۔ بے غم ہونا ۔
(۱) فارگٹ Forget
**سلوان** (ع) خوشی۔ خرمی۔ بے فکری ۔
**سلوب** (ع) رطوبت جو وضع حمل کے قریب خفیف درد کے ساتھ حاملہ عورتوں کے رحم سے خارج ہوتی ہے ۔

**سلیقہ** (ع) سرشت۔ منش طبیعت ۔
**سلیل** (ع) فرزند۔ بچہ۔ وہ بچہ جو ابھی پیدا ہوا ہو یا پیدائش سے دودھ چھڑانے کے زمانہ تک
**سُمّ** (ع) زہر۔ وہ چیز جو اپنی ذاتی خاصیت سے مار ڈالے۔ وہ چیز جس کی صورت نوعیہ جوہر روح کے متضاد و مخالف ہو۔ اور اس لئے وہ مزاج روح کو فاسد کر دے اور ہلاک کرے۔ جمع سموم (۱) پائزن Poison
نوٹ۔ سُم مندرجہ بالا معنی کے علاوہ مندرجہ ذیل معنی پر بھی اطلاق ہوتا ہے (۱) سوراخ چھید۔ بل (۲) کان کا سوراخ (۳) جسم کا باریک سوراخ جس سے پسینہ نکلتا ہے جمع مسام ۔
**سماجت** (ع) زشتی۔ قباحت۔ عیب۔ بدکاری بھونڈا پن ۔
**سماخ** (ع) سوراخ گوش۔ کان کا سوراخ ۔
(۱) ایکسٹرنل آڈیٹری می ایٹس External Auditory Meatus
**سماع** (ع) راگ سننا۔ گانا سننا۔ بھلی آواز ۔
**سماقیہ** (ع) وہ غذا جس میں سماق پڑتا ہے اور وہ کسی قدر قابض ہوتی ہے ۔
**سماک** (ع) سینہ کا بالائی حصہ چنبر گردن تک (۲) نام ہے ایک مخصوص آلہ کا (۳) نام ہے چاند کی ایک منزل یا برج کا۔ چاند کے پچھتر و میں سے ایک پچھتر کا نام ۔

**سَامُ الْاِنْسَانِ** (ع) آدمی کا منہ اور ناک کان کے سوراخ +

**سُتَّانْ** (ع) ناک میں دو رگیں ہیں +

**سِمَۃ** (ع) نشان ۔ داغ ۔ نقش +

**سُتَّہ** (ع) کون ۔ دُبر ۔ مقعد (ا) اینس Anus

**سَمِج** (ع) بدشکل ۔ بدرو ۔ بدوضع ۔ بدترکیب

**سِمحاق** (ع) قدیم اصطلاح طب میں وہ جھلی جو سر کی ہڈی کے اوپر ہے (ا) پیری کرینیم Pericranium لیکن جدید اصطلاح طب میں اس کا اطلاق عام ہڈیوں کی بالائی جھلی پر ہوتا ہے ۔ پیری آسٹیم Periostium

**سِمحاق الجمجمہ** (ع) / **غشاء مجلل القحف**: کھوپری کے اوپر کی جھلی ۔ وہ جھلی جو کھوپری کو اوپر سے ڈھانپتی ہے (ا) پیری کرینیم Pericranium

**سَمَر** (ع) افسانہ ۔ قصہ ۔ سرگزشت ۔ کہانی ۔ کہانی کہنا (ا) ٹیل Tale

**سُمرت** (ع) آدمست ۔ گندم گوں ۔ گندمی رنگ

**سِمسمانیہ** (ع) تل کی مانند چھوٹی چھوٹی ہڈیاں جو انگلیوں کے پوروں کے جوڑوں میں اور بعض عضلات کی نسوں میں پائی جاتی ہیں (ا) سیسمائڈ Sesmoid

**سِمطیس** (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے پانسو چالیس تولہ یا سات سیر گیارہ ماشہ دو رتی کے +

**سَمع** (ع) شنوائی ۔ سُننا ۔ کان (ا) اول الذکر معنی کے مقابل آڈیشن Audition اور ہیرنگ Hearing اور ثانی الذکر کے مقابل اِترآتا ہے +

**سَمعمع** (ع) کوچک سر ۔ چھوٹے سر والا +

**سَمَک** (ع) ماہی ۔ مچھلی (ا) فش Fish

**سَمکیہ** (ع) / **تسمک** (ع) / **تقشر الجلد** (ع): خشکی کے سبب جلد پر سے چھلکے اترنا ۔ ایک جلدی بیماری ہے جس میں جلد پر سے چھلکے جدا ہوتے ہیں + (ا) اکتھی اوسس Icchthyosis

**سِملاخ** (ع) / **سملوخ** (ع): چرک گوش ۔ کان کا میل ۔ کچیل (ا) ویکس آذری ابر

**سَم مطلق** (ع) سخت زہریلی دوا ۔ جو فوراً ہلاک کرے ۔ وہ چیز جو حرارت غریزی سے متغیر نہ ہو ۔ بلکہ خود اس کو متغیر کرکے فساد و ہلاکت برپا کرے +

**سِمَن** (ع) فربہی ۔ موٹاپا ۔ موٹا ہونا (ا) ایڈی پوسس Adiposis فیٹ نیس Fatness

سمن و ورم اور نمو کے درمیان فرق نمو میں دیکھیں +

**سِمَن مفرط** (ع) فربہی زائد ۔ نہایت موٹاپا بہت موٹاپا (ا) اوبیسیٹی Obesity کارپولینس Corpolens ایڈی پوسس Adiposis فیٹ نیس Fatness

**سَمُوم** (ع) گرم ہوا ۔ لُو +

سَمُوم اور حَرُور کا فرق۔ اُس گرم ہوا کو جو دن کو چلتی ہے سموم کہتے ہیں۔ اور وہ گرم ہوا جو رات کو چلتی ہے۔ اُس کو حرور سے تعبیر کرتے ہیں +

سُمُوم (ع) جمع سم کی جسے دیکھو اپنے موقع پر +

سَمّی (ع) زہریلا۔ زہردار۔ زہر والا +

سَمّیَت (ع) زہریلا پن +

سَمِید (ع) نان میدہ۔ میدہ کی روٹی +

سِمَن (ع) موٹاپا۔ فربہ (۲) وہ پتلی چربی۔ جو بالعموم گوشت کے ساتھ ہوتی ہے برخلاف شحم یا موٹی اور گاڑھی چربی کے جو علی العموم جھلیوں پر ہوتی ہے۔ اور اس کی جمع سمان آتی ہے +

سَمِینہ (ع) فربہ۔ چاق چوبند۔ موٹا تازہ + Fat

سِن (ع) دندان۔ دانت۔ جمع اسنان +

(۱) ٹیتھ Teeth

نوٹ۔ دانتوں کی ساخت جمہور اطباء کے نزدیک استخوانی لیکن بعض اطبا کے نزدیک عصبانی ہے۔ قیام و استحکام کے اعتبار سے دانت دو قسم کے ہوتے ہیں (۱) دودھ کے دانت یا عارضی دانت جن کو عربی میں اسنان اللبن۔ اور انگریزی میں ملک ٹیتھ Milk Teeth کہتے ہیں۔ یہ تعداد میں بیس ہوتے ہیں اور ہر ایک جبڑے میں دس ہوتے ہیں یعنی چار سامنے کے یا درمیانی دانت جن کو کترنے والے دانت کہتے ہیں۔ دو کچلیاں یا کیلے اور چار داڑھیں۔ دودھ کے دانت بچوں میں ساتویں مہینے سے نکلنے شروع ہوتے ہیں۔ اور دو اڑھائی برس تک نکل چکتے ہیں۔ پھر چھ برس کی عمر کے بعد دودھ کے دانت گرنے لگتے ہیں۔ اور ان کی بجائے مدامی دانت نکلتے ہیں +

(۲) مستقل دانت یا مدامی دانت جو سات برس کی عمر سے نکلنے شروع ہو کر پچیس برس تک نکل چکتے ہیں۔ اور بڑھاپے یا آخری عمر تک قائم رہتے ہیں یہ تعداد میں بتیس ہوتے ہیں۔ سولہ اوپر کے جبڑے میں اور سولہ نچلے جبڑے میں۔ چنانچہ ایک جبڑے کے نصف حصہ میں مندرجہ ذیل آٹھ دانت ہوتے ہیں۔ دو سامنے کے یا کترنے والے دانت۔ ایک کچلی یا کیلا دانت۔ دو اگلی داڑھیں دو پچھلی داڑھیں۔ اور ایک عقل داڑھ۔ چنانچہ ان سب کے اردو۔ عربی انگریزی نام حسب ذیل ہیں (۱) پرمے نینٹ ٹیتھ Permanent Teeth

نشان۔ اردو (ل) عربی (ع) انگریزی (ا)

(ل) ۴۔ کترنے والے درمیانی دانت (ع) ثنایا (ا) مڈل انسائزرز Middle Incisors

(ل) ۴۔ کترنے والے جانبی دانت (ع) رباعیات (ا) لیٹرل انسائزرز Lateral Incisors

(ل) ۴، کچلیاں یا کیلے۔ دندان ناب نیشتر (ع) انیاب (ا) کینائن Canine

(ل) ۸۔ دندان آسیا یا اگلی داڑھیں (ع) طواحن المقدم (ا) بائی کسپڈز Bicuspids

(ل) ۸ پچھلی داڑھیں (ع) طواحن المؤخر (ا) مولرز Molars

(ل) ۴۔ دندان عقل و خرد یا عقل داڑھیں (ع) نواجذ الحلم (ا) وزڈم ٹیتھ Wisdom Teeth

نوٹ۔ جدید عربی میں ثنایا و رباعیات کو اسنان القواطع اور عقل داڑھوں کو اسنان العقل سے موسوم کرتے ہیں +

**سِنّ** (ع) بمعنی عمر اور اس کے اقسام دیکھو آگے سن ثناغیہ کے بعد +

**سِنّ الحُلُم** (ع) عقل داڑھ۔ یہ ہر ایک جبڑے میں دو اور دونوں میں چار ہوتی ہیں + (ا) وزڈم ٹوتھ Wisdom Tooth تفصیل کے لئے دیکھو اسنان +

**سِنّ شاغِیَہ** (ع) زائد دانت۔ بڑھتی دانت۔ جو دانت کے اوپر نیا دانت پیدا ہو جائے۔ یا وہ دانت جو ٹیڑھا اور نکلا ہوا ہو +

**سِن** (ع) عمر۔ عمر کا حصہ۔ عمر کا زمانہ (ا) ایج Age عام طور پر عمر کے یہ تین حصے ہیں (۱) سن نمو یا بڑھاؤ کا زمانہ جس میں رطوبت غریزی حرارت غریزی کی حفاظت سے زائد ہوتی ہے۔ اور انسان قدو قامت میں بڑھتا رہتا ہے۔ اس کی مدت پیدائش سے پچیس سال تک ہوتی ہے (۲) سن شباب یا ٹھیراؤ کا زمانہ جس میں رطوبت غریزی حرارت غریزی کی حفاظت کے لئے صرف کفایت کرتی ہے۔ زائد نہیں ہوتی۔ اس عمر میں انسان کا جسم ایک حالت پر ٹھیرا رہتا ہے۔ بڑھتا گھٹتا نہیں۔ اس کی مدت ۲۵ سے ۴۰ سال تک ہوتی ہے (۳) سن انحطاط یا گھٹاؤ کا زمانہ جس میں رطوبت غریزی حرارت غریزی کے لئے کفایت نہیں کرتی پس رفتہ رفتہ انسان کے جسم یا قوٰے میں زوال آنے لگتا ہے۔ اس کی مدت ۴۰ سال سے لیکر مرتے دم تک ہوتی ہے۔ نیز دیکھو انحطاط +

**سِنّ انحِطاط** (ع) یعنی گھٹاؤ کا زمانہ۔ یہ عمر کا وہ زمانہ ہے۔ جس میں قوتیں گھٹنے لگتی ہیں اور جسم میں برودت و یبوست کا غلبہ ہونے لگتا ہے۔ اس کے دو حصے ہیں (۱) سن کہولت (۲) سن شیخوخت۔ سن کہولت میں اگرچہ انسان کے جسم و قوٰے میں انحطاط آنے لگتا ہے لیکن وہ چنداں محسوس نہیں ہوتا۔ اس کی مدت ۴۰ سے ۶۰ سال تک ہے۔ سن شیخوخت یا بڑھاپے کا زمانہ جس میں جسم و قوٰے میں نمایاں طور پر انحطاط محسوس ہوتا ہے۔ پس جسم روز بروز گھٹنے لگتا ہے۔ اور

قویٰ ضعیف ہوتے جاتے ہیں۔ اس کی مدت ۶۰ سال سے لیکر مرتے دم تک ہوتی ہے۔

**سِنِ بُلُوغ** (ع) بلوغت کا زمانہ۔ بالغ ہونے کا زمانہ تفصیل کے لئے دیکھو سن رہاق
(۱) پیوبرٹی Puberty

**سِنِ تَرَعرُع** (ع) عمر کا وہ حصہ جو اصلی اور دامی دانت کے نکلنے کے بعد سے بلوغ تک ہوتا ہے عمر کا وہ زمانہ جس میں دودھ کے دانت ٹوٹنے کے بعد دامی دانت نکل آتے ہیں۔ لیکن ابھی احتلام نہیں ہوتا۔ یہ زمانہ ۷ برس کی عمر سے ۱۴ یا ۱۶ برس تک ہوتا ہے۔
(۱) بوائے ہڈ Boyhood گرل ہڈ Girlhood

**سِنِ حداثت** (ع) سن نمو کو کہتے ہیں جسے دیکھو

**سِنِ ذُبُول** (ع) پیری کا زمانہ۔ بڑھاپے کا زمانہ گھٹاؤ کا زمانہ تفصیل کے لئے دیکھو سن شیخوخت۔

**سِنِ رِہاق** (ع) } سن بلوغ } بلوغت کا زمانہ۔ بالغ ہونے کا زمانہ۔ وہ زمانہ جس میں بچہ بالغ ہو جاتا ہے۔ اُسے احتلام ہونے لگتا ہے۔ اور مسیں بھیگنے لگتی ہیں۔ یعنی مونچھیں اور داڑھی نکلنے لگتی ہے۔ آواز موٹی اور کسی قدر سخت ہو جاتی ہے۔ اور بغلوں کی بو میں ایک خاص قسم کا تغیر پیدا ہوتا ہے (۱) پیوبرٹی Puberty

**سِنِ شَباب** (ع) سن وقوف جوانی کی عمر جسکی مدت ۲۵ سے ۴۰ سال تک ہوتی ہے تفصیل کے لئے دیکھو سن وقوف۔

**سِنِ شَیخُوخت** (ع) } سن ذبول } پیرانہ سالی۔ عمر پیری۔ بڑھاپے کی عمر۔ بڑھاپے کا زمانہ۔ یہ وہ زمانہ ہے جس میں رطوبت غریزیہ حرارت غریزی کی حفاظت سے بہت کم ہو جاتی ہے۔ اور جسم و قویٰ میں ظاہری طور پر انحطاط محسوس ہوتا ہے۔ جسم پر برودت و رطوبت غریبہ کا غلبہ ہوتا ہے۔ بدن روز بروز گھٹنے لگتا ہے۔ اور اعضا و قویٰ جواب دیتے جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ موت آجاتی ہے۔ یہ زمانہ ۴۰ سال سے لے کر موت تک ہوتا ہے
(۱) سی نیلی ٹی Senility اولڈ ایج Old Age ڈی کیرپٹ ایج Decrepit Age

**سِنِ صِبیٰ** (ع) بچپن کی عمر۔ بچپن کا زمانہ۔ جس میں لڑکے کے دودھ کے دانت ٹوٹ کر ان کی جگہ یکے بعد دیگرے اصلی اور دامی دانت نکلتے رہتے ہیں۔ بچہ اگرچہ چلتا پھرتا ہے۔ لیکن ابھی اُس کے اعضا میں سختی و قوت نہیں ہوتی۔ یہ زمانہ ۴ برس سے ۷ برس تک کی عمر تک رہتا ہے۔
(۱) چائلڈ ہڈ Childhood

**سِنِ طُفُولت** (ع) بچپنے کا زمانہ۔ یہ وہ زمانہ ہے۔ کہ جس میں بچہ چلنے پھرنے اور کھڑا

ہونے کے قابل نہیں ہوتا۔ اور اگر ہوتا ہے
تو عموماً اس کو دوسرے کی امداد کی ضرورت
ہوتی ہے۔ یہ زمانہ پیدائش سے چار برس
کی عمر تک ہوتا ہے (۱) انفینسی Infancy

سن فتی (ع) } نوجوانی کا زمانہ۔ یہ سن نمو کا
سن فتوت (ر) } آخری حصہ یا زمانہ ہے جو
سن رہاق کے بعد شروع ہوتا ہے۔ یہاں
تک کہ نمو جسم کا طول۔ عرض۔ عمق میں
بڑھنا موقوف ہو جائے۔ یہ زمانہ تقریباً
اٹھارہ برس کی عمر سے لے کر پچیس سال
کی عمر تک ہوتا ہے ۔
(۱) اے ڈولے سینس Adolescence

سن کہولت (ع) ادھیڑ پنے کی عمر۔ ادھیڑ پنے
کا زمانہ۔ اصطلاح طب میں انسانی عمر کا
وہ حصہ یا زمانہ ہے جس میں رطوبت غریزیہ
حرارت غریزی کی حفاظت کے لئے کفایت
نہیں کرتی۔ بلکہ اس میں کمی آنے کے باعث
جسم و قویٰ میں انحطاط (کمی و کمزوری) آنے
لگتا ہے۔ لیکن یہ انحطاط چنداں محسوس
نہیں ہوتا۔ یہ زمانہ ۴۰ سے ۶۰ تک ہوتا ہے
(۱) مڈل ایج Middle Age

سن نمو (ع) } بڑھاؤ کی عمر بڑھاؤ کا زمانہ
سن حداثت } یہ وہ زمانہ ہے جس میں رطوبت
غریزیہ حرارت غریزی کی حفاظت سے زائد
ہوتی ہے بدن و قویٰ میں روز بروز ترقی ہوتی ہے
اور جسم اقطار ثلثہ یعنی طول۔ عرض۔ عمق
میں بڑھتا ہے۔ یہ زمانہ پیدائش سے
لے کر پچیس یا تیس سال تک ہوتا ہے ۔
نوٹ۔ اطباء نے سن نمو کے مندرجہ ذیل
پانچ حصے یا درجے مقرر کئے ہیں (۱)
سن طفولیت (۲) سن صبی (۳) سن ترعرع
(۴) سن رہاق (۵) سن فتی۔ چنانچہ ان
میں سے ہر ایک اپنے اپنے موقع پر مذکور ہے
فائدہ۔ جدید تحقیقات سے ثابت ہوا ہے
کہ انسان کے نمو یعنی بڑھاؤ کا زمانہ پچیس
سال تک رہتا ہے ۔

سن وقوف (ع) } وقوف کا زمانہ۔ شباب کا
سن شباب } زمانہ۔ جوانی کی عمر۔ ٹھہراؤ
کی عمر۔ یہ وہ زمانہ ہے جس میں رطوبت
غریزی صرف حرارت غریزی کے لئے
کفایت کرتی ہے بچتی نہیں۔ اس میں
جسم و قویٰ ایک حالت پر ٹھہرے رہتے
ہیں۔ گھٹتے بڑھتے نہیں۔ یہ زمانہ سن نمو
کے بعد پچیس سال سے لے کر پینتیس
یا چالیس سال کی عمر تک رہتا ہے۔ اس
میں اگرچہ جسم فربہ اور موٹا ہو سکتا ہے۔
لیکن طول میں نہیں بڑھتا (۱) یوتھ Youth
مین ہڈ Man hood وومین ہڈ Woman-hood

سن یاس (ع) مایوسی کا زمانہ۔ وہ زمانہ
جس میں عورتوں کو حیض آنا بند ہو جاتا ہے

اس زمانہ میں چونکہ عورتوں کی اولاد پیدا
ہونے سے مایوسی ہوجاتی ہے۔ اس لئے
اس نام سے موسوم ہوا (۱) مینوپاز
کرٹیکل ایج Critical Age
چینج آف لائف Change of life
**خلاصہ**۔ مذکورہ بالا مختلف سنین کا
ماحصل یہ ہے کہ انسان کی عمر طبعی ایک سو
پچیس سال کی قرار دی گئی ہے۔ جس کو
کہ اول سے لے کر آخر تک مندرجہ ذیل
سنین یا حصص پر تقسیم کیا گیا ہے۔
(۱) سن نمو یا بڑھاؤ کی عمر یہ پیدائش سے
پچیس یا تیس سال تک ہے۔ اور اس کے
مندرجہ ذیل پانچ حصوں پر تقسیم کیا جاتا ہے
(ا) سن طفولیت یا بچپن کا زمانہ۔ یہ
پیدائش سے چار برس کی عمر تک رہتا ہے
(ب) سن صبی یا لڑکپن کا زمانہ۔ یہ چار
سے سات برس کی عمر تک رہتا ہے (ج)
سن ترعزع۔ یہ سات سال کی عمر سے
لے کر ۱۶ سال کی عمر تک رہتا ہے (د) سن
رہاق یا بلوغ کا زمانہ یہ ۱۶ سے ۱۸ برس کی
عمر تک رہتا ہے (ہ) سن فتی یا نوجوانی کا
زمانہ۔ یہ اٹھارہ سے پچیس سال تک رہتا ہے
(۲) سن وقوف یا سن شباب یا جوانی کا زمانہ
پچیس سے شروع ہوکر پینتیس یا چالیس
سال کی عمر تک رہتا ہے۔

(۳) سن کہولت یا ادھیڑپنے کا زمانہ۔ یہ
چالیس سے شروع ہوکر ساٹھ سال تک
رہتا ہے (۴) سن شیخوخت یا بڑھاپے
کا زمانہ۔ یہ ساٹھ سے لے کر مرتے دم تک
رہتا ہے۔

**سَنَام** (ع) کوہان۔ پٹھا۔ بیل وغیرہ کا۔ کوبڑ۔
جمع اسنمہ (ا) ہمپ Hump

**سُنْبُلَہ** (ع) خوشہ۔ بالی (۲) آسمان کے بارہ برجوں
میں سے ایک برج جس کو ہندی میں کنیا
کہتے ہیں تفصیل کے لئے دیکھو بُرج۔

**سَنْبُوسَج** / **سَنْبُوسَق** (ع) معرب ہے سنبوسہ کا۔ ایک
مشہور غذا ہے۔ جو ثقیل
اور دیر ہضم ہے۔

**سَنَہ** (ع) سال۔ برس۔ جمع سنین (۲) قحط
(۱) ایئر Year

**سِنَہ** (ع) غنودگی۔ پینک۔ اونگ۔

**سَنَہ شمسیّہ** (ع) سال شمسی۔ وہ سال جو آفتاب
کی گردش سے منضبط کیا جاتا ہے۔ وہ سال
جو زمین کے آفتاب کے گرد گھومنے سے
منضبط کیا جاتا ہے۔ یہ تین سو پینسٹھ دن۔
اور تقریباً چھ گھنٹے کا ہوتا ہے۔

**سَنَہ قمریّہ** (ع) سال قمری۔ قمری سال جو چاند
کی گردش سے منضبط ہوتا ہے۔ یہ تقریباً
تین سو چوّن دن کا ہوتا ہے۔

**سِنْخ و سِنْخُ السِّنّ** (ع) بیخ دنداں۔ دانت

کی جڑ۔ جمع اسناخ (۱) فینگ Fang

**سِنْسِن** (ع) } کانٹوں کی طرح کا نوک دار
**سِنْسِنہ** (ر) } نکال جو مہروں کے سروں
پر ہوتا ہے۔ جمع سناسن ۔

(۱) سپائنس پراسس Spinous Process

**سَنَق** (ع) امتلاء معدہ۔ فساد ہضم۔ بدہضمی جو
حیوانات میں واقع ہو ۔

نوٹ۔ اگرچہ حدود الامراض و بحر الجواہر
میں سنق کا لفظ محض بدہضمی پر خواہ حیوانات
میں ہو یا انسان میں استعمال کیا گیا ہے
لیکن صحیح یہ ہے کہ سنق حیوانات کی بدہضمی
پر۔ اور تخمہ انسانوں کی بدہضمی پر بولا جاتا ہے

**سُنُوط** (ع) مرد بے ریش۔ کوسہ۔ کھوسہ۔ جس
کی داڑھی نہ ہو ۔

**سُنُون** (ع) منجن۔ وہ خشک پسی ہوئی دوا جو
دانتوں پر ملی جائے۔ جمع سنونات ۔

(۱) ڈنٹی فرائس Dentifrice

ٹوتھ پوڈر Tooth powder

**سُوء** (ع) بدی۔ برائی۔ فساد ۔

**سُوء تنفس** (ع) } سانس کی بے قاعدگی۔ نفس
**سوء النفس** } غیر طبعی۔ یعنی غیر طبعی سانس
جو مختلف اسباب و علامات کے لحاظ سے
مختلف قسم کا ہوتا ہے (۱) ڈسپنیا Dyspnœa

نوٹ۔ ڈاکٹری میں ڈسپنیا عسر تنفس پر
بولا جاتا ہے ۔

**سُوء القنیہ** (ع) سوء القنیہ مرکب ہے دو کلموں
سے ایک سوء بمعنی فساد و برائی دوسرے
قنیہ بمعنی راس المال یا پونجی سے پس سوء القنیہ
کے لغوی معنی ہیں راس المال کی برائی۔
اور یہ کنایہ ہے خون کے فساد و برائی سے
اصطلاح طب میں یہ ایک جگر کی بیماری ہے
جو استسقاء کا مقدمہ ہوتی ہے۔ اس میں
جگر کا مزاج خراب و فاسد ہوتا ہے۔ اور
اس میں جو خون پیدا ہوتا ہے۔ وہ اعضاء
کی پرورش کے لائق نہیں ہوتا۔ پس خرابی
خون کے باعث بدن کا رنگ زرد ہو جاتا
ہے۔ ہاتھ پیروں بالخصوص چہرہ اور پپوٹوں
پر تہبج (بھربھراہٹ) ہوتا ہے۔ یہاں
تک کہ بعض اوقات عام بدن متہبج ہو کر
خمیر کی طرح پھول جاتا ہے ۔

(۱) اناسارکا Anasarca

نوٹ۔ جب سوء القنیہ میں عام بدن پر
تہبج یعنی بھربھراہٹ پیدا ہو جائے اور
وہ خمیر کی طرح پھول جائے۔ اور یہ حالت
کچھ دنوں باقی رہے۔ اور مستحکم ہو جائے۔
تب اس کو استسقاء لحمی سے تعبیر کرتے ہیں

**سُوء المزاج** } (ع) مزاج کا بگڑ جانا۔ مزاج
**سوء مزاج** } کی خرابی۔ مرض۔ بیماری۔
اصطلاح طب میں عام بدن یا کسی خاص
عضو کا حرارت یا برودت یا رطوبت یا

یبوست کے غلبہ سے اپنے طبعی اعتدال سے
خارج ہو جانا۔ یہ ایک غیر طبعی حالت ہے
جو گرمی یا سردی یا تری یا خشکی کے غلبہ سے
عام بدن یا کسی خاص حصہ جسم میں لاحق
ہوتی ہے جس کے باعث عضو ماؤف اپنے
فعل کو کما حقہٗ انجام دینے سے قاصر رہتا ہے
(۱) ڈس کریسیا Dyscrasia (۲) کیکسیا
Cachexfa
تفصیل کے لئے دیکھو مرض سوء مزاج +

**سوء مزاج بارد** (ع) مزاج کی خرابی جو غلبۂ
برودت سے ہو۔ سارے بدن یا کسی عضو
کا اپنے اصلی مزاج سے سرد ہو جانا +

**سوء مزاج بارد رطب** (ع) خرابی مزاج
جو غلبۂ برودت و رطوبت سے ہو۔ سارے
جسم یا کسی عضو کا اصلی مزاج سے سرد و تر
ہو جانا یعنی اُس میں سردی و تری کا غالب
ہو جانا +

**سوء مزاج بارد یابس** (ع) مزاج کی خرابی
جو غلبہ برودت و یبوست سے ہو۔ سارے
بدن یا کسی عضو کا اصلی مزاج سے سرد و خشک
ہو جانا یعنی اس میں سردی و خشکی کا غالب
ہو جانا +

**سوء مزاج بسیط** (ع) سوء مزاج مفرد دیکھو

**سوء مزاج حار رطب** (ع) خرابی مزاج جو
غلبہ حرارت و رطوبت سے ہو +

**سوء مزاج حار** (ع) خرابی مزاج جو غلبہ حرارت
سے ہو تمام بدن یا کسی عضو کا اپنے اصلی
مزاج سے گرم ہو جانا +

**سوء مزاج حار یابس** (ع) خرابی مزاج جو
غلبہ حرارت و یبوست سے ہو یعنی سارے
بدن یا کسی عضو کے اصلی مزاج میں حرارت
و یبوست کا غالب ہونا +

**سوء مزاج رطب** (ع) خرابی مزاج جو غلبہ
رطوبت سے ہو۔ سارے بدن یا کسی عضو
کا اپنے اصلی مزاج سے تر ہو جانا +

**سوء مزاج سادج** (ع) سوء مزاج سادہ
مزاج کی سادہ خرابی۔ مزاج کا سادہ طور
پر خراب ہو جانا یعنی کسی خلط یا مادہ کی
خرابی کے بغیر محض خارجی اثرات مثلاً گرمی
سردی وغیرہ سے مزاج کا بگڑ جانا۔ اسکی
ضد سوء مزاج مادی ہے جس میں
کسی خلط یا مادہ کے تغیر و فساد یعنی اس کی
خرابی سے مزاج بگڑ جاتا ہے۔ مثلاً صفرا
کی زیادتی سے بدن میں گرمی زیادہ ہو جاتی
ہے۔ اور بلغم کی زیادتی سے سردی +

**سوء مزاج مادی** (ع) دیکھو سوء مزاج سادج

**سوء مزاج مختلف** (ع) مزاج کی وہ خرابی
جو پورے طور پر تام و مستحکم نہ ہو گئی ہو تفصیل
کے لئے دیکھو سوئے مزاج مستوی +

**سوء مزاج مرکب** (ع) مزاج کی وہ خرابی

جس میں کیفیات اربعہ (حرارت ۔ برودت
رطوبت ۔ یبوست) میں سے دو دو کیفیتوں
مثلاً حرارت و رطوبت یا حرارت و یبوست
کا غلبہ ہو جائے ۔

**سُوءِ مزاج مُستحکم** (ع) مزاج کی وہ خرابی جو
کسی حد تک قائم و پائدار ہو گئی ہو ۔

**سُوءِ مزاج مُستَوِی** (ع) بقول شیخ و جمہور
اطباء سوء مزاج مستوی } سوء مزاج متفق
وہ سوء مزاج ہے ۔ جو سارے بدن یا کسی
خاص عضو میں مستقر ہو کر مستحکم ہو جائے ۔
اور عرصہ دراز تک قائم رہ کر بمنزلہ مزاج
اصلی کے ہو جائے ۔ اس لئے طبیعت اس
سے مقاومت و مقابلہ چھوڑ دے ۔ اور اس
سے کوئی معتد بہ تکلیف نہ ہو جیسے برص کہ
جس میں عضو ماؤف کا مزاج لازمی طور پر
خراب ہو جاتا ہے لیکن اس سے درد یا
تکلیف کا احساس نہیں ہوتا ۔ یا حمیٰ دق
کہ اس میں حرارت غریبہ اعضاء اصلیہ
کے ساتھ قائم ہو کر مثل مزاج اصلی کے ہو
جاتی ہے ۔ اور اس سے مریض کو تکلیف
واذیت نہیں ہوتی ۔ بلکہ بعض اوقات مریض
کو اس کا احساس بھی نہیں ہوتا ۔ ڈاکٹری
میں سوء مزاج کو کے کیگزیا Cachexia
کہتے ہیں اور سوء مزاج مستوی کے برخلاف سوء
مزاج مختلف ہے ۔ پس سوء مزاج مختلف
مزاج کی وہ خرابی ہے جو پورے طور پر قائم
و مستحکم نہ ہو ۔ طبیعت اس سے مقابلہ کرے
اور اس سے اذیت و تکلیف محسوس ہوتی
ہو جیسے حمیٰ عفونیہ یا خلطی بخار کہ اس سے
طبیعت کو تکلیف ہوتی ہے ۔ خلاصہ یہ کہ
سوء مزاج مستوی عضو میں قائم و مستحکم
ہو کر بمشکل علاج پذیر ہوتا ہے ۔ اور برخلاف
اس کے سوء مزاج مختلف جلد اور
بآسانی اصلاح قبول کرتا ہے ۔

نوٹ ۔ جالینوس کا قول ہے کہ سوء مزاج
مستوی وہ ہے جو سارے بدن میں عام
ہو جیسے بخار وغیرہ اور سوء مزاج مختلف
وہ ہے ۔ جو کسی ایک عضو کے ساتھ مخصوص
ہو جیسے برص وغیرہ ۔ لیکن اس بارہ میں
صحیح قول شیخ کا ہے ۔ جو اوپر بیان کیا گیا ہے

**سُوءِ مزاج مُفرد** (ع) سوء مزاج سادہ جس
میں چاروں کیفیات میں سے کوئی ایک
کیفیت بڑھ جائے ۔ اور سوء مزاج مرکب
وہ ہے ۔ جس میں کیفیات اربعہ میں سے
دو دو کیفیتیں زیادہ ہو جائیں ۔

**سُوءِ مزاج یابِس** (ع) خرابی مزاج غلبۂ یبوست
سے ۔ سارے بدن یا کسی عضو کا اپنے اصلی
مزاج سے خشک ہو جانا ۔ یعنی اصلی مزا-
ج کی نسبت اس میں خشکی [illegible] عام طور
[illegible] سرسامی کہتے ہیں معقول

**سُوءِ ہضم** ۔ فساد

نہ ہونا۔ بدہضمی (۱) انڈائی جیشچن Indigestion
ڈس پیپسیا Dyspepsia

**سَوَادْ** (ع) سیاہی۔ نیز سیاہ قارورہ پر بھی بولا جاتا ہے۔ اور اس کی چار قسمیں ہیں۔

**سَوَادُ الْبَطْن** (ع) جگر بند۔ جگر معہ دل پھیپھڑے کے۔

**سَوَادُ الْعَیْن** (ع) آنکھ کا وہ مدور حصہ جو سیاہ نظر آتا ہے۔

**سَوَادُ الْقَلْب** } دانۂ دل۔ درمیانۂ دل۔
سویدا } نقطۂ دل۔

**سَوَاعِدْ** (ع) ہڈیوں کی نالیاں یا سوراخ جن میں گودا بھرا رہتا ہے۔ ہڈیوں کے نل (۲) سرپستان کے سوراخ جن میں سے دودھ نکلتا ہے۔

**سَوَاقِیْ** (ع) باریک باریک رگیں جو جداول سے باریک ہوتی ہیں تفصیل کیلئے دیکھو جداول۔

**سَوَائِل** (ع) رطوبات بدن۔ بدن کی رطوبتیں۔

**سَوَامّ** (ع) زہریلے جانور۔ خواہ ان کا زہر قاتل ہو یا نہ ہو۔ سوام وہوام کا فرق دیکھو ہوام میں۔

**سُوبَنْجِی** (ع) } ایک ورم ہے جو حلق یا مری
سُوبَنْجِی (ر) } کے عضلہ میں واقع ہوتی ہے۔

**سَوْدَاء** (ع) لغوی معنی سیاہ۔ اصطلاح طب میں خلط سوداجو سرد وخشک ہے۔ یا اخلاط اربعہ میں کی ایک مشہور خلط ہے جو طبخ کیلوس کے وقت جگر میں بطور دُردو تلچھٹ (خون کے نیچے تہ نشین ہوجاتی ہے۔ اس کی دو قسمیں ہیں (۱) طبعی جو خون طبعی کی تلچھٹ ہوتی ہے (۲) غیر طبعی جو کسی خلط کے جلنے سے حاصل ہوتی ہے۔ اور بطور دردی تلچھٹ کے ممتاز ہوجاتی ہے (۱) اٹرابلس Atrabilis
میلن کلی Melancholy

**سُؤْر** (ع) پس خوردہ جھوٹا۔ بچا ہوا کھانا۔ جمع آسار۔

**سَوْرَت** (ع) غلبہ۔ شدت۔ حدت۔ تیزی۔

**سُوس** (ع) وہ کیڑا جو ریشمی یا اونی کپڑوں کو کھاجاتا ہے۔

**سُوط** (ع) تازیانہ۔ کوڑا۔ چابک۔ کوڑے مارنا (۱) وھپ Whip

**سُوفَسْطَائِیَّہ** (ع) حکما کا ایک گروہ ہے جو حقائق اشیاء کا منکر ہے۔ ان کے نزدیک دنیا کی کوئی چیز بھی موجود نہیں سب وہم وخیال ہے۔

**سُوفُورسِیلِس** (ع) جرب الاجفان۔ ککرے دیکھو جرب الاجفان۔

**سُونُوخُس** (ع) تپ غلیانی حمی دموی دخونی تپ کی ایک قسم ہے۔ جو خون میں صرف جوش وغلیان پیدا ہونے کے باعث لاحق ہوتی ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو حمیٰ دمویہ (۱) سینوخس Synochus

**سُونُوفُس** (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے دو سو ستر درہم یا اٹھتر تولہ نو ماشہ کے۔

**سَوِیق** (ع) ستّو جو یا گیہوں وغیرہ کو بھون کر آٹا بنا لیتے ہیں۔ جمع اسوقہ ۔

**سَوِیقی** (ع) رسوب کی ایک قسم ہے۔ جو سویق یعنی ستو کی مانند ہوتا ہے ۔

**سُہَاد** (ع) بیداری۔ جاگنا ۔

**سَہَد** (ع) خواب سے بیدار ہونا۔ جاگنا ۔

**سُہُد** (ع) کم خواب۔ وہ شخص جس کو نیند کم آئے ۔

**سَہَر** (ع) } مرض بیداری۔ بیدار خوابی
**اَرَق** (ع) } جاگنے کی بیماری۔ جس میں مریض کو نیند نہیں آتی۔ (ا) ایگرپنیا Agrypnoea انسامنیا Insomnia پروجیلیم Per Vigilium ویجی لینس Vigilance

**سُہَر** (ع) کم خواب۔ تھوڑا سونے والا ۔

**سَہَرت** (ع) عادت سے زیادہ جاگنا ۔

**سَہَر سُبَاتی** (ع) غلبہ صفرا کی ایک بیماری ہے جس میں غیر طبعی نیند۔ غیر طبعی بیداری کے ساتھ جمع ہو جاتی ہے۔ لیکن بیداری نیند پر غالب آتی ہے۔ علامت اس کی یہ ہے کہ کبھی بیداری زیادہ ہوتی ہے۔ اور گاہے خواب طویل لیکن بیداری کا زمانہ خواب کے زمانہ سے زائد ہوتا ہے۔ اور ہذیان بکواس اور دیگر تمام اعراض قرانیطس کے لازم ہوتے ہیں (ا) اگرپنوکوما Agrypnocoma

نوٹ۔ قرشی اور جمہور اطبا کے نزدیک سہر سباتی اور سبات سہری اس دماغی ورم کا نام ہے۔ جو صفرا اور بلغم کی ترکیب سے لاحق ہو۔ پس جب صفرا غالب ہو اور بیداری کا زمانہ خواب پر غالب ہو اور ساتھ ہی قرانیطس کے آثار و علامات پیدا ہوں۔ تب اس کو سہر سباتی کہتے ہیں۔ اور جب بلغم غالب ہو اور نیند کا زمانہ بیداری پر غالب ہو اور ساتھ ہی لیثرغس کے آثار و علامات پیدا ہوں تب اس کو سبات سہری کہتے ہیں لیکن علامہ سمرقندی ان دونوں بیماریوں میں ورم کا ہونا ضروری نہیں سمجھتے ۔

**سَہَک** (ع) گوشت جلنے کی بو (۲) پسینہ کی بو

**سَہم** (ع) پیکان۔ تیر۔ جمع سہام (ا) ایرو Arow

**سَہمی** (ع) درز سہمی جو وسط سر میں طولاً واقع ہے۔ تفصیل و تطبیق کے لئے دیکھو درز سہمی۔ (ا) سیجیٹل سوچر Saggital Suture

**سَہو** (ع) فراموشی۔ بھول۔ چوک ۔ (ا) فارگیٹ فل نیس Forgetfulness

**سَیَّال** (ع) بہنے والی چیز۔ ہر وہ چیز جو متصل الاجزا ہو کر نیچے کی طرف مائل ہو خواہ تر ہو یا خشک لیکن عام طور پر یہ لفظ تر بہنے والی چیز پر بولا جاتا ہے (ا) لیکوئڈ Liquid

سیال اور سائل کا فرق دیکھو سائل میں

**سیر اکبری** (ع) } جس کو سیر شاہی اور عام طور
**سیر شاہی** } پر سر ساہی کہتے ہیں مقول

ایک من طبی ہے +

**سیر طبی** (ع) چھ درم دو دام یا چار مثقال دو دام یعنے ساڑھے چھ درم اور بعض سات مثقال کہتے ہیں۔ موافق رسالہ اوزان میر محمد مومن استرآبادی صحیح ایک تولہ آٹھ ماشہ کہ سیر شاہی بھی اسی سے مراد ہے +

**سیرت** (ع) عادت خصلت۔ خو۔ روش طریقہ (ا) کیرکٹر Character

**سیروز** (ع) } معرب ہے سِرّوسِس کا
**سیرّوز** (ی) } جس کے معنی ہیں سرخی
**تشمع** (ع) } مائل زرد اصطلاح طب میں

کسی عضو کی ساخت کا موم یا چربی کی ساخت میں بدل جانا (ا) سِرّوسِس Cirrhosis

**سیف** (ع) لغوی معنی تلوار۔ اصطلاح طب میں سینہ کی درمیانی ہڈی جو تلوار کے مشابہ ہے۔ اسی ہڈی کی نچلی کری کو غضروف خنجری کہتے ہیں۔ اس کو عربی میں عظم القص کہتے ہیں (ا) سٹرنم

**سیل** (ع) بہنا۔ بہ نکلنا۔ روان ہونا۔ جاری ہونا (ا) فلو Flow

**سیلان** (ع) بہنا۔ جسم کی رطوبت کا غیر طبعی طور پر بہنا (ا) فلکس Flux فلوئنگ Flowing

سیلان اور جریان کا فرق دیکھو جریان میں

**سیلان الاذن** (ع) کان بہنا۔ یہ ایک مرض ہے جس میں کان کی بیرونی نالی میں سوزش ہو کر پیپ آنے لگتی ہے (ا) اوٹوریا Otarrhœa

**سیلان البول** (ع) پیشاب کا جاری ہونا۔
کثرت البول (ع) } پیشاب کا زیادہ آنا۔ اس میں ہلکے رنگ کا پیشاب بکثرت آتا ہے +
(ا) ہائیڈروریا Hydrorrhœa

**سیلان دُہنی** (ع) پاخانہ کے ساتھ چربی اور روغنی اجزا کا خارج ہونا۔ جو لوگ ہضم و برداشت سے زیادہ روغن و گھی کا استعمال کرتے ہیں اُن میں یہ صورت پیدا ہوا کرتی ہے +
(ا) سٹی ٹوریا Steatorrhœa

**سیلان الرحم** (ع) } رحم سے سفید پانی آنا۔
سیلان ابیض } یہ ایک نسائی مرض ہے۔
مرض ابیض } جس میں عورت کے رحم اور

اندام نہانی سے سفید زردی مائل رطوبت خارج ہوا کرتی ہے (ا) لیوکوریا Leucorrhœa وھائٹس Whites فلوائلبس Flow Albus

**سیلان سُرّی** (ع) } ناف سے رطوبت جاری
سیلان سُرّی } ہونا۔ ناف سے رطوبت رسنا
(ا) اُمفلوریا Omphalorrhœa

**سیلان سُکّری** (ع) } پیشاب میں شکر آنا شکری
ذیابیطس سکری } پیشاب آنا۔ مرض ذیابیطس

جس میں مریض کے پیشاب میں شکر آنے آنے لگتی ہے (ا) سکوریا Saccharrhœa گلائی کوسوریا Glycosuria

**سیلان الطمث** (ع) حیض آنا حیض کا جاری

ہونا (۱) مینوریا Menorrhœa

نوٹ۔ کبھی یہ اصطلاح کثرت طمث یا مینوریجیا کے معنی میں بھی آتی ہے۔

**سَیَلانُ اللَّبَن** (ع) دودھ کا جاری ہونا۔ پستان
کثرت اللبن } سے دودھ کا زیادہ جاری ہونا
(۱) گیلیکٹوریا Galactorrhœa

**سَیَلانُ اللُّعاب** (ع) رال بہنا۔ منہ سے رال
تلعّب } بہنا (۱) سائیلوریا Sialorrhœa
سیلی ویشن Salivation

**سَیَلانُ المجری** (ع) نائزہ یا پیشاب کی نالی سے رطوبت بہنا (۱) یوریتھروریا Urethrorrhœa

**سَیَلانُ مخاطی** (ع) سوزنک۔ سوزاک۔ یہ
سیلان زُہری } ایک چھوت دار بیماری ہے
تعفنیہ } جس میں پیشاب کی نالی متورم
قرحہ مجری البول } ہو کر اس میں سے پیپ آنے
لگتی ہے۔ اس مرض کا باعث بھی ایک خورد بینی کیڑا ہے جسے ڈاکٹری اصطلاح میں گونوکاکس یعنی کرم سوزاک کہتے ہیں۔ جو کہ مریض کی پیپ میں پایا جاتا ہے حضرت انسان کے سوا یہ مرض اور کسی حیوان کو نہیں ہوتا (۱) بلینوریا Blennorrhœa
Gonorrhœa
بلینو ساجیا گنوریا Blennorrhagia

نوٹ۔ مقدم الذکر دونوں ڈاکٹری اصطلاحوں کے معنی ہیں سیلان مخاطی۔ لیکن مجازاً ان کا اطلاق سوزاک پر ہوتا ہے۔

**سَیَلانُ المَذی** (ع) مذی کا بہنا۔ مذی کا جاری
ذرور المذی } ہونا۔ (۱) پراسٹےٹوریا۔
Prostatarrhœa

**سَیَلانُ مَرَضی** (ع) غیر طبعی طور پر مرض کی حالت میں کسی رطوبت کا جسم سے بہنا۔
(۱) ڈس چارج Discharge

**سَیَلانُ مَنَوی** (ع) جریان۔ جریان منی۔ منی
سَیَلان المنی } کا بلا ارادہ خارج ہونا۔
(۱) سپرمیٹوریا Spermatarrhœa

**سَیَلانُ مَنَوی لَیلی** (ع) سوتے میں منی کا خارج
احتلام } ہونا خواب میں ناپاک ہونا
(۱) ناکٹرنل ایمشن Nocturnal Emission
ناکٹرنل پولیوشن Nocturnal Pollution

**سَیَلانُ نَفاسی** (ع) بچہ جننے کے بعد رحم سے مخصوص رطوبت کا جاری ہونا۔
(۱) لوکی اوریا Lochiorrhœa

**سِیمَا** (ع) وہ علامت اور نشان جس سے انسان کی جبلت خیر و شر کی معلوم ہو۔ وہ نشان جس سے انسان کی نیکی بدی پہچانی جائے۔

**سِیمیا** (۱) علم طلسم۔ علم تسخیر جس سے جنات کو تابع اور مسخر کر لیتے ہیں۔ اور اشیا ہو بہو جن کا حقیقت میں وجود نہ ہو۔ لوگوں کو دکھلا سکتے ہیں (۲) وہ علم جس سے اپنی روح دوسرے جسم میں پہنچائیں۔

# ش

**شابّ** (ع) جوان (۲) پچیس تیس برس سے چالیس برس تک کی عمر کا جوان جمع شُبّان (ا) ایڈلٹ Adult

**شارِب** (ع) بُروت۔ مونچھ۔ وہ بال جو اوپر والے لب پر واقع ہیں۔ تثنیہ شاربان۔ جمع شوارب (ا) مسٹاشیو Mousteches

شارب اور عَنفقَہ کا فرق۔ بالائی ہونٹ کے بال شارب (مونچھ) کہلاتے ہیں۔ اور نیچے کے ہونٹ اور ٹھوڑی کے درمیانی بالوں کو عنفقہ کہتے ہیں +

**شارَت** (ع) زینت۔ خوبی۔ جمال +
(ا) بیوٹی Beauty

**شاعِرہ** (ع) قوت۔ شعور و ادراک +

**شاغران** (ع) نام ہے دو رگوں کا۔ جو درک یعنی کولھے سے نکلی ہیں +

**شاغِیَہ** (ع) زائد دانت۔ بڑھنی دانت۔ دیکھو سِن شاغیہ +

**شافّ** (ع) پاؤں پر ایسا زخم نکل آنا۔ جو بغیر داغنے کے اچھا نہ ہو (۲) فتیلہ میں دوا لت کرکے فرج یا مقعد یا زخم وغیرہ میں رکھنا (۳) دواؤں کی سلائی بنا کر آنکھ میں لگانا۔ یا دوا میں بتی تر کرکے قُبل یا دُبر میں رکھنا

**شافِط** (ع) ایک پہلی سوئی والا آلہ جس کے ذریعہ بدن کے کسی جوف سے سیال یا ریح کو خارج کرتے ہیں (ا) ایسپائی ریٹر Aspirator

**شافَہ** (ع) فتیلہ۔ بتی۔ دوا کی بتی جو فرج یا مقعد یا احلیل یا ناسور وغیرہ میں رکھی جاتی ہے نیز دوا کی وہ بتی جو آنکھ میں استعمال کی جاتی ہے۔ جمع شیاف۔ جمع الجمع شیافات +
(ا) سپازیٹری Suppositary
بُوجی Bougie

نوٹ۔ سپازیٹری اور بوجی کا صرف انہی شیافات پر اطلاق ہوتا ہے جو فرج یا مقعد یا احلیل میں استعمال کئے جاتے ہیں +

**شافی** (ع) / **مُشفی** (") — شفا دینے والا۔ اصطلاح طب میں وہ دوا یا علاج جس سے کسی مرض کو شفا ہو +
(ا) کیوریٹیو Curative

**شاکہ** (ع) کانٹا چبھ جانا۔ پھانس لگ جانا +

**شامَہ** (ع) خال۔ تل۔ چھائیں جو چہرہ وغیرہ پر پیدا ہو جائیں (۲) نقطہ جو آنکھ میں ظاہر

**شامّہ** (ع) / **قوت شامہ** — سونگھنے کی قوت۔ یہ قوت ان دو پٹھوں میں ہوتی ہے جو سرپستان سے مشابہ ہیں۔ اور مقدم دماغ میں واقع ہیں (ا) سمیلنگ Smelling
سمیل Smell

**شأن** (ع) / **دَرز** (") — بند سر۔ سر کی ہڈیوں کے جوڑ جمع شیُون (ا) سیوچر Suture

**شاناں** (ف) دو رگیں جو سر سے پیشانی کی طرف جاتی ہوئی آنکھوں میں آتی ہیں +

**شانہ** (ف) کتف۔ مونڈھا +

**شاہق** (ع) لغوی معنی بلند اونچا۔ اصطلاح طب میں وہ نبض جس کے اجزاء ابھرے ہوئے ہوں۔ اونچی اور ابھری ہوئی نبض +

**شباب** (ع) } جوانی جو پچیس سے لے کر چالیس
**شبوبیت** } سال تک رہتی ہے +
(ا) اڈلٹ نیس Adultness

**شبار** (ع) شافہ دراز۔ دوا کی لانبی بتی +
(ا) بوجی Bougie

**شبان** (ع) جمع ہے شاب کی جسے دیکھو +

**شبح** (ع) کالبد۔ قالب جسم۔ بدن۔ جمع اشباح
(ا) باڈی Body

**شبر** (ع) بالشت۔ انگوٹھے اور چھنگلی کے سروں کا درمیانی فاصلہ جبکہ ان کو پھیلا کر ایک دوسرے سے جدا کیا جائے۔ جمع اشبار +

**شبع** (ع) شکم سیر ہونا۔ پیٹ بھر جانا +
(ا) سٹائیٹی Satiety

**شبعان** (ع) شکم سیر۔ پیٹ بھرا ہوا +
(ا) سٹائی ایٹ Satiate

**شبق** (ع) غلبۂ شہوت۔ شہوت کی غالب ہونا۔ جماع کے لئے بےچین و بے قرار ہونا +
(ا) سٹیری ایسس Striasis

**شبق اور فریسموس کا فرق۔** شبق میں غلبۂ شہوت جنون کے مرتبہ کو پہنچا ہوا ہوتا ہے جس کے لحاظ سے اس کو جنون الشہوت بھی کہتے ہیں۔ برخلاف اس کے فریسموس میں اگرچہ ذکر ہر وقت ایستادہ رہتا ہے لیکن خواہش جماع نہیں ہوتی +

**شبک** (ع) جالدار ہونا۔ آپس میں الجھنا گچھ پیچ ہونا +

**شبکہ** (ع) } ام الرقیق کا وہ عروقی جالدار
**شبکۃ الدماغ** (ع) } پرت جو دماغ کے نیچے قاعدۃ الدماغ کے اوپر بچھا ہوا ہے۔ دماغ کی زیریں سطح کا شریانی جال +

**شبکہ مخاطیہ** (ع) بشرہ یعنی جلد کے بالائی طبق کا نچلا پرت (ا) ریٹی میوکوسیم
Retimucosum

**شبکہ مشیمیہ** (ع) } ایک کثیر العروق جھلی جو دماغ
**ضفیرہ مشیمیہ** } کے بطن مقدم میں جھالر کی طرح لٹکتی رہتی ہے (ا) کورائڈ پلیکسس

**شبکرہ** (ع) شب کور۔ رتوندیا۔ یعنی رات کا اندھا۔ وہ شخص جس کو رات کو دکھائی نہ دے
نوٹ۔ شبکرہ معرب ہے فارسی لفظ شبکور کا

**شبکوری** (ف) عشاء۔ رتوندھی۔ اندھراتا۔ رات کو دکھائی نہ دینا۔ تفصیل کے لئے دیکھو عشاء +

**شبکیہ** (ع) } آنکھ کا جالدار پردہ۔ جو عصبہ
**طبقہ شبکیہ** } مجوفہ کے پھیلاؤ سے پیدا ہوتا

ہے (۱) رٹینا Retina
تفصیل کے لئے دیکھو عین یعنی آنکھ کا بیان

**شَبِیہ** (ع) مثل۔ مانند۔ مشابہ ٭

**شَبِیّا** (ف) یار شب۔ رات کا دوست۔
ایک قسم کی مُسہل دوا ہے۔ جو رات کیوقت
دی جاتی ہے ٭

**شِتَاء** (ع) زمستان۔ موسم سرما۔ سردی کا موسم
(۱) ونٹر Winter

**شَتَر** (ع) پلک کا کوتاہ ہونا۔ پلک اُلٹنا ٭

**شَتَرَہ** (ع) یہ آنکھ کی ایک بیماری ہے۔ جس
میں ایک یا دونوں پلکیں سُکڑ جاتی ہیں۔
اور بخوبی مل نہیں سکتیں۔ کبھی ایسا ہوتا کہ
کہ اوپر کی پلک سُکڑ جاتی ہے۔ اور نیچے
کی پلک باہر کی طرف لوٹ جاتی ہے۔
بہرحال مریض کوتاہی پلک کے سبب اپنی
آنکھوں کو بخوبی بند نہیں کرسکتا۔ بلکہ ایسے
مریض کی آنکھیں سوتے جاگتے مثل خرگوش
کی آنکھوں کے تھوڑی بہت کھلی رہتی ہیں
(۱) لیگ آفتھلماس Lagophthalmos

ڈاکٹری نوٹ۔ لیگ افتھلماس کے
لغوی معنی ہیں خرگوش چشم چونکہ خرگوش
کی آنکھیں بحالت خواب نیم وا ہوتی ہیں۔
اور اس مرض میں بھی مریض کی آنکھوں
کی حالت ایسی ہوتی ہے۔ اس لئے اس
نام سے موسوم ہوا مطلق شترہ کے لئے
ڈاکٹری اصطلاح لیگ افتھلماس ہی آتی
ہے۔ لیکن جب پپوٹہ باہر کی طرف اُلٹ جاتے
تو اس کو طب میں شترہ خارجیہ اور ڈاکٹری
میں اکٹروپین کہتے ہیں۔ اور جب پپوٹہ اندر
کی طرف مڑ جائے۔ تو اس کو طب میں شترہ
داخلیہ اور ڈاکٹری میں ان ٹروپین کہتے
ہیں۔ مذکورہ بالا ہر دو صورتیں عموماً نچلے
پپوٹے میں ہوا کرتی ہیں ٭

**شَتَرَہ اَرْنَبِیّہ** (ع) شترہ کی ایک قسم ہے جس
میں بیمار پلکوں کو پورے طور پر بند نہیں
کرسکتا۔ بلکہ حالت خواب میں اس کی
پلکیں خرگوش کی مانند نیم وا رہتی ہیں ٭
(۱) لیگ آفتھلماس Lagophthalmos

**شَتَرَہ خَارِجِیّہ** (ع) شترہ کی ایک قسم ہے
انقلاب الجفن الاسفل جس میں پپوٹہ بالخصوص
نچلا پپوٹہ باہر کی طرف لوٹ جاتا ہے ٭
(۱) ایکٹروپی ئن Ectropion

**شَتَرَہ دَاخِلِیّہ** (ع) پپوٹے کا اندر کو لوٹ
جانا۔ یہ شترہ کی ایک قسم ہے۔ جس میں بالعموم
نچلا پپوٹہ اندر کی طرف لوٹ جاتا ہے ٭
(۱) ان ٹروپی ئن Entropion

**شُجَا** (ع) وہ چیز جو حلق میں پھنس جائے مثلاً
ہڈی یا مچھلی کا کانٹا یا جونک وغیرہ ٭

**شُجَاع** (ع) بہادر۔ دلیر۔ جواں مرد ٭
(۱) بریو Brave

**شُجاعَت** (ع) بہادری - دلیری - جوانمردی ◆
(۱) بریوری Bravery

**شَجَرَۃُ الحَیٰوۃ** (ع) درخت زندگی - زندگی کا درخت
اگر چھوٹے دماغ کو تراشیں - تو اس کی ساخت
میں ایک شاخ دار بناوٹ مثل درخت کے
نظر آتی ہے جس کو عربی میں شجرۃ الحیٰوۃ اور
انگریزی میں آربروائٹی کہتے ہیں ◆

**شُجّہ** (ع) سر کی ہڈی کا ٹوٹنا - سر پھوٹنا - سر کی
چوٹ جس میں ہڈی ٹوٹ جائے (۲) ہڈی
کا ٹوٹ جانا - جمع شجاج ◆

**شَجَن** (ع) حزن و ملال - غم و اندوہ - رنج و غم -
(۱) اینگزائیٹی Anxiety

**شُحذان** (ع) گرسنہ - بھوکا (۲) چالاک - پھرتیلا

**شَحم** (ع) پیہ - چربی - گاڑھی چربی - اسکی پیدائش
خون کی مائیت اور دہنیت سے ہے - جو
برودت سے جم کر سفید ہو جاتی ہے - جمع شحوم
(۱) فیٹ Fat (۲) سُوئیٹ Suet
(۳) ایڈپس Adeps (۴) لارڈ Lard
(۵) ٹیلو Tallow (۶) ایکسونجی Axunge
نوٹ - فیٹ اور ایڈپس گوشت سے لگی ہوئی
چربی پر بولتے ہیں جس کو عربی میں سمین
کہتے ہیں - اور سوئیٹ اس چربی کو کہتے ہیں
جو پردہ کی صورت میں گوشت سے جدا پائی
جاتی ہے جس کو عربی میں شحم کہتے ہیں - اور
شحم سے علیحدہ کی ہوئی سخت چربی کو ٹیلو کہتے
ہیں - لارڈ اور ایکسونجی عام حیوانات کی چربی
پر بولا جاتا ہے - لیکن عموماً اس کا اطلاق سؤر
کی چربی پر ہوتا ہے ◆

**شَحمَۃُ الاُذُن** (ع) نرمۂ گوش - کان کی لو -
کان کا زیریں نرم حصہ ◆

**شَحمَۃُ العَین** (ع) سفیدی چشم - آنکھ کی سفیدی
جو سیاہی کے گرداگرد ہوتی ہے ◆

**شحمیہ** (ع) } ایک قسم کی رسولی ہے - جو
**سلعۂ دہنیہ** } اپنے رنگ اور قوام میں سخت
چربی کی مانند ہوتی ہے - اور دبانے سے
نہیں دبتی - اور نہ پھیلتی ہے - تفصیل کے
لئے دیکھو سلعہ دہنیہ (۲) فیٹی ٹیومر
Fatty Tumour لائی پوما Lipoma
لیُوکوما

**شُحُوم** (ع) جمع ہے شحم کی جسے دیکھو ◆

**شُحَیمَہ** (ع) آنکھ کا ایک مرض ہے - جس میں
طبقۂ ملتحمہ میں بڑے کوے کی طرف مثلث
شکل کا زردی مائل ابھار پیدا ہوتا ہے -
عموماً یہ مرض بڑھاپے میں ہوا کرتا ہے
(۱) پنگوئی کیوُلا Pinguecula

**شَخص** (ع) تن - بدن - وجود - جمع اشخاص
و شخوص ◆

**شُخُوص** (ع) لغوی معنی آنکھ کھلی رہنا - آنکھ
کا پتھرا جانا - پلک نہ جھپکنا - ٹکٹکی بندھنا
اصطلاح طب میں مرض جمود کی ایک قسم

ہے جس میں مریض کی آنکھیں کھلی کی کھلی رہ جاتی ہیں (۱) کیٹالیپسی Catalepsy

شَخِیر (ع) } گلے یا ناک کی آواز۔ خراٹا۔
خَنخَرہ } خرخراہٹ (۱) سٹرٹر

Snoring سنورنگ Stirtor

رانکس Rhonchus

شَدّ (ع) باندھنا۔ مضبوط کرنا۔ کس دینا۔ پٹی باندھنا۔ جدید اطبا مصر اس کو کھینچنے یا درتنے کے معنی میں استعمال کرتے ہیں (۱) ایکسٹینشن Extension
پیریکٹے سِس Parectasis

شَدُّ الاَطراف (ع) ہاتھ پاؤں باندھنا۔ ہاتھ پر بندش لگانا۔ یہ عمل بعض امراض مثلاً تیز ہذیانی بخاروں میں امالۂ مادہ کے لئے کیا کرتے ہیں۔ اس میں بغلوں سے لے کر پہونچوں تک ہاتھوں کو اور کنج ران سے لے کر ٹخنوں تک ٹانگوں کو پٹیوں سے لپیٹ کر کس دیتے ہیں +

شِدّت (ع) } لغوی معنی سختی۔ تیزی۔ جوش
ثَوَران (ع) } اُبال۔ جدید طبی اصطلاح میں مرض کی علامات میں شدت یا تیزی ہونا (۱) ایگزیسربیشن Exacerbation

شِدَّتُ العَطَش (ع) پیاس کی شدت پیاس
عطش مفرط } کی زیادتی۔ پیاس کی سختی۔
(۱) پالی ڈپسیا Polydipsia

شَدْخ (ع) سر پھوٹ جانا۔ سر پر چوٹ لگنا۔

(۲) پٹھے میں طولاً تفرق اتصال آجانا یعنی پٹھے کا چر جانا۔ یا پٹھے کا لمبائی میں چر جانا +

شِدْق (ع) } گوشۂ دہن۔ کنج دہن۔ باچھ
شِدْقہ (ع) } جمع اشداق +

شَدْقَم (ع) فراخ دہن۔ وہ شخص جس کے منہ کا دہانہ زیادہ فراخ اور کشادہ ہو +

شِدْقَین (ع) دونوں باچھیں +

شَذا (ع) کتے کی مکھی (۲) بو کی تندی و تیزی (۳) بھوک کی شدت +

شَرّ (ع) شریر۔ نہایت بد۔ نہایت برا +

شَراب (ع) لغوی معنی پینے کی چیز۔ اصطلاحی معنی شربت (۲) خمر یا مے جسکو عرف عام میں شراب کہتے ہیں مصر میں آج کل شراب کا لفظ شربت پر بولا جاتا ہے۔ جمع اشربہ و شرابات

شَرابِ حَدِیث (ع) عصیرہ۔ شراب نو۔ نئی شراب۔ چھ ماہ تک کی شراب +

شَرابِ رَیحانی (ع) ایک قسم کی خوشبودار خالص شراب +

شَرابِ عَتِیق (ع) شراب کہنہ۔ پرانی شراب دو سالہ شراب +

شَرابِ قَدِیم (ع) شراب کہنہ۔ چار سال کی پرانی شراب +

شَرابِ مُتَوَسِّط (ع) ایک سال کی پرانی شراب

شَرابِ مُثَلَّث (ع) شراب مطبوخ۔ انگور کا پانی جو جوش دینے سے تہائی رہ گیا ہو

نیز دیکھو منفتح +

**شرابِ مُرَوَّق** (ع) وہ شراب جس میں نان میدہ دیکھ، چھ گھنٹہ تک بھگو کر اور مل کر صاف کر لیں +

**شرابِ مُسطار** (ع) نئی شراب چھ ماہ سے کم عمر کی شراب +

**شرابِ ممزوج** (ع) پانی ملی ہوئی شراب +

**شرابی** (ع) شربت فروش۔ شربت بیچنے والا +

**شراسیف** (ع) پسلیوں کے کنارے جو شکم کی طرف واقع ہیں۔ جدید طبی اصطلاح میں شکم کا وہ بالائی حصہ جو دونوں جانب کی پسلیوں کے کناروں کے درمیان واقع ہیں۔ واحد شرسوف (۱) اپی گیسٹریم Epigastrium

نوٹ۔ یہ ڈاکٹری اصطلاح جدید طبی اصطلاح کی مرادف ہے +

**شراہتہ النکاح** (ع) خواہش جماع۔ بڑھی ہوئی خواہش جماع +

(۱) ایفروڈیزیا Aphrodisia

**شرایین** (ع) جمع ہے شریان یعنی رگ جہندہ یا تڑپنے والی رگ کی +

**شُرب** (ع) پینا (۱) ڈرنکنگ Drinking

**شُربُ الدُّخان** (ع) حقہ پینا۔ سگار پینا +

(۱) سموکنگ Smoking

**شربت** (ع) پینے کی چیز (۲) دواؤں کا جوشاندہ وغیرہ جس میں شکر کا قوام کیا جائے (۲)، (۱) کی مقدار خوراک (۱) ڈرنک Drink

سیروپس Syrupus سیرپ Syrup

ڈوز Dose

**شَرَّۃ** (ع) جوانی کی اُمنگ۔ خوشی (۱) وارمتھ اینڈ سپرائیٹلی نیس آف یوتھ Warmath and sprightliness of youth

**شَرَج** (ع) حلقہ دُبر۔ سرِ سُفرہ۔ دُبر کا حلقہ پاخانہ کے مقام کا حلقہ (۱) اینس Anus

**شرح** (ع) کھولنا۔ ظاہر و نمایاں کرنا۔ کلام دقیق کو واضح کرنا۔ تفرق الاتصال جو عصب میں طولاً کثیر العدد واقع ہو +

(۱) ایکسپلین Explaining

**شَرخ** (ع) جلد کا پھٹنا۔ جلد کا چھلنا۔ جلد میں دراریں پڑنا (۱) ریگیڈز Rhagadis

**شَردقہ** (ع) دم گھٹنے کے سبب کھانسنا +

**شرسوف** (ع) پسلی کا کنارہ جو پیٹ کی طرف بڑھا ہوا ہوتا ہے۔ جمع شراسیف جسے دیکھو

**شررُ العین** (ع) آنکھ سے چنگاریاں نکلنا۔ آنکھ کے سامنے چنگاریاں اُڑنا (۱) سپن تھرزم Spintherism فوٹاپسیا Photopsia

**شرشرۃ المخ** (ع) بڑے دماغ کا پردہ۔ جو بڑے دماغ کے دونوں حصوں کے درمیان طول میں حائل ہے۔ اور اُن کو ایک دوسرے سے جدا کرتا ہے (۱) سیپٹم سیریبرائی Septum Cerebri

**شرشرۃ المخیخ** (ع) چھوٹے دماغ کا پردہ۔ جو اُس کے درمیان طول میں حائل ہے۔ اور اُس کو دو حصّوں میں تقسیم کرتا ہے ٭

(ا) سیپٹم سیربیلائی Septum cerebelli

**شُرط** (ع) پچھنے۔ پچھنے لگانا (ا) سکاری فی کیشن Scarification

**شُرعان** (ع) جدید اصطلاح میں شرعی یا قانونی طور پر حلالی بچّہ ٭

(ا) لیجی ٹی میٹ Legitimate

**شُرعیۃ** (ع) } جدید اصطلاح میں قانوناً
**ثبوت شرعیہ** } وشرعاً کسی بچّہ کا حلالی ہونا

یا اپنے باپ کی طرف منسوب ہونا ٭

(ا) لیجی ٹی میسی Legitimacy

**شَرق** (ع) اُچھو لگنا۔ پانی وغیرہ سے اُچھو لگنا

شرق۔ شجا اور غصّہ کا فرق۔ جبکہ کسی رقیق چیز مثلاً تھوک و پانی وغیرہ کے چلے جانے سے جب اچھو لگتا ہے۔ تب اُس کو شرق کہتے ہیں۔ اور جب ہڈی یا لقمہ وغیرہ گلے میں پھنس جائے تو اس کو شجا کہتے ہیں۔ اور جب کھانے پینے کی کوئی چیز خواہ جامد ہو یا رقیق حلق میں پھنس جائے تو اس کو غصّہ کہتے ہیں یعنی غصّہ عام ہے۔ اور شجا خاص۔ نیز غصّہ غضب غیظ کے معنی میں بھی مستعمل ہے۔ اور گلے کے گھٹنے کی مناسبت اُس میں ظاہر ہے ٭

**شرقۃ** (ع) } جگر کی ایک بیماری ہے جس
**شرقۃ الکبد** (ع) } میں نہار منہ یا ریاضت و مشقت کے بعد یا جس وقت کہ حرکت کی حرارت سے بدن گرم ہو۔ یا سخت گرمی سے ٹھنڈک میں آکر فوراً پانی پی لینے سے جگر میں سردی سرائت کر جاتی ہے۔ اور اُس میں درد شدید ہونے لگتا ہے۔ کیونکہ کہ مذکورۂ بالا حالات میں جگر گرم ہو کر پانی کا مشتاق ہوتا ہے۔ اور ایسی حالت میں جب فوراً پانی پی لیا جاتا ہے۔ تو وہ معدہ میں گرم ہونے سے پہلے ہی فوراً جگر میں چلا جاتا ہے اور اپنی ٹھنڈک کے باعث درد جگر پیدا کرتا ہے۔ یہ حالت مناسب علاج سے بالعموم جلدی رفع ہو جاتی ہے۔ لیکن بعض اوقات اس میں سوء تدبیر سے ورم جگر یا استسقا بھی ہو جاتا ہے (ا) ہیپٹیلجیا Hepatalgia

**شُرم** (ع) ناک یا لب کی بریدگی یعنی کٹن ٭

**شَرم** (ع) چیرنا۔ قطع کرنا۔ عورت کی قبل و دُبر کا پھٹ کر ایک ہو جانا ٭

**شُرم** (ع) رخنہ۔ کھنڈانہ۔ کنارہ پر کا کٹا ہوا مقام جمع شروم (ا) ناچ Nauch

**شَرناق** (ع) ایک شحمی فزونی یعنی چربیلی زیادتی ہے۔ جو آنکھ کے بالائی پپوٹے پر اُبھری ہوئی معلوم ہوتی ہے ٭

شرناق۔ سلعۃ اور عقدۃ کا فرق۔

آنکھ کے بالائی پپوٹے کی شحمی افزونی کو شرناق
کہتے ہیں۔ شرناق اور سلعہ یعنی رسولی میں
یہ فرق ہے۔ کہ شرناق ایک جگہ قائم رہتی ہے
اور سلعہ متحرک۔ اور جب اوپر کے پپوٹے میں
ایک سخت گٹھلی سی پیدا ہو جاتی ہے۔ تب
اس کو عقدہ کہتے ہیں۔ یہ شرناق کے مقابلہ
میں سخت ہوتا ہے ؛

**شُرُوم** (ع) وہ عورت جس کی فرج اور دُبر کے
درمیان کا پردہ پھٹ کر دونوں ایک ہوگئی
ہوں۔ یہ صورت بعض اوقات وضع حمل
میں عسر ولادت کے سبب ہوا کرتی ہے ؛

**شَرَہ** (ع) } حرص اور حریص ہونا (۱)
شراہت (ع) } وُوریسٹی Voracity

**شَرَی** (ع) دلم پتی۔ چھپاکی۔ یہ ایک مشہور
مرض ہے جس میں چھوٹے چھوٹے اور بعض
بڑے بڑے سرخ رنگ کے دَدوڑے
تمام جسم پر اکثر دفعۃً پیدا ہو جاتے ہیں جن
میں خارش ہوتی ہے۔ اور مریض بےچین
ہوتا ہے۔ یہ خون صفراوی یا بلغم بورقی کے
بخارات کے دفعۃً باہر کی جانب جوش میں
آنے سے حادث ہوتی ہے (۱) اُرٹیکیریا
Urticaria نیٹل ریش Nettle-rash
ہائیوز Hives

شری اور بنات اللیل کا فرق۔ شری
عام ہے اور بنات اللیل خاص یعنی شری
ہر ایک پتی پر اطلاق ہوتا ہے خواہ دن میں
ہو یا رات میں۔ لیکن بنات اللیل صرف
اُسی پتی کو کہتے ہیں جو بلغم بورقی کے غلبہ
سے رات کے وقت حادث ہوتی ہے تفصیل
کے لئے دیکھو بنات اللیل ؛

**شِرْیَانْ** (ع) رگ جہندہ۔ پھڑکنے اور کودنے
والی رگ۔ بقول متقدمین اطبا، یہ دو تہہ
والی تڑپنے والی رگ ہے۔ جو اپنی ساخت
میں عصبی ساخت سے مشابہ ہوتی ہے
یعنی اس کا رنگ بھی عصب یعنی پٹھے کی
مانند ہوتا ہے۔ جمع شرایین ؛

شرایین کا مبدأ قلب ہے۔ یعنی یہ قلب
سے شروع ہو کر اور شاخ در شاخ ہو کر تمام
بدن میں پھیلتی ہیں۔ انہی کے ذریعہ تمام
بدن میں قلب سے روح حیوانی اور قوت
حیات پہنچتی ہے۔ ان میں خون لطیف
اور سرخ مقدار میں کم ہوتا ہے۔ لیکن
روح زیادہ ہوتی ہے (۱) آرٹری
Artery آرٹیریا Arteria

ڈاکٹری نوٹ۔ لفظ آرٹری یا آرٹیریا
مشتق ہے ایک یونانی لغت سے جو مرکب
ہے دو کلمات سے (۱) آر یعنی ہوا یا روح
اور (۲) ٹریون یعنی حامل۔ پس اس کے
لغوی معنی حامل ہوا یا حامل روح ہوئے۔
جیسا کہ اوپر مذکور ہوا۔ چونکہ متقدمین اطبا،

یونان کا یہی خیال تھا۔ کہ ان رگوں میں روح (آکسیجن یا ہوائے لطیف) بھری رہتی ہے اس لئے ان کو اس نام سے موسوم کیا ✦

یہ نظریہ بقراط سے لے کر جالینوس تک تسلیم ہوتا رہا۔ لیکن جالینوس نے اس کی تردید کی۔ اور بتلایا کہ شریانوں میں ہوا بحیثیت ہوا نہیں ہوتی بلکہ ان میں نہایت لطیف اور سُرخ خون ہوتا ہے۔ چنانچہ جالینوس کا مقرر کردہ یہ نظریہ آج جدید اطبا یورپ میں بھی تسلیم کیا جاتا ہے ✦

**فائدہ**۔ شریانی خون میں آکسیجن زیادہ ہوتی ہے۔ اور خون کے سُرخ ذرات اس کے حامل ہوتے ہیں۔ اور ان کے ذریعے ہی یہ تمام جسمانی ساختوں تک پہنچتی ہے پس آکسیجن ہی متقدمین اطبا کی روح طبی ہے۔ لہٰذا اگر بقراط کے مذکورہ نظریہ کے یہ معنی لئے جائیں کہ شریانی خون میں آکسیجن نسبتاً زیادہ ہوتی ہے۔ تو یہ نظریہ آج بھی دو ہزار برس کے بعد صحیح مانا جا سکتا ہے ✦

متقدمین اطبا یونان تو شریان کی ساخت میں دو طبق مانتے رہے ہیں۔ لیکن جدید تحقیقات سے معلوم ہوا ہے۔ کہ اُس میں تین طبق ہوتے ہیں چنانچہ اُس کا بیرونی طبق نسج الحاقی اور لچکدار ریشوں کا بنا ہوا ہوتا ہے۔ اور درمیانی طبق مدوّر یا گول لچکدار عضلاتی ریشوں کا بنا ہوا ہوتا ہے۔ اور اندرونی طبق لمبے لچکدار ریشوں اور نسج الحاقی سے بنا ہوا ہوتا ہے ✦

**شریان اِبطی** (ع) بغل کی شریان۔ یہ ہنسلی کی شریان سے شروع ہوتی ہے۔ اور سات آٹھ شاخوں میں منقسم ہو کر بازو کی شریان میں ختم ہوتی ہے (۱) ایگزلری آرٹری

Axillary Artery

**شریان اعظم** (ع) { اورطی۔ ابہر } رگ بزرگ۔ یہ دل کے بائیں بطن سے شروع ہوتی ہے اور سب رگوں سے بڑی ہے۔ یہ کمر کے چوتھے مُہرے کے مقابل پہنچ کر دو آخری اور بڑی شاخوں میں منقسم ہو جاتی ہے۔ اس کے یہ تین حصے ہوتے ہیں (۱) محراب اورطہ (۲) اورطہ صدریہ (۳) اورطۂ بطنیہ جسم کی تمام شرائیں درحقیقت اسی کی شاخیں ہیں ✦

(۱) اے آرٹا Aorta

**شریان تحت الترقوہ** (ع) ہنسلی کے نیچے کی شریان۔ یہ دو ہوتی ہیں۔ دائیں طرف کی شریان بے نام ہے اور بائیں طرف کی محراب اورطہ سے نکلتی ہے۔ ہر ایک کی پانچ شاخیں ہوتی ہیں۔ (۱) سب کلیوین آرٹری

Subclavian Artery

**شریان حرقفی اصلی** (ع) یہ دو ہوتی ہیں جو شریان حرقفی عامہ { اورطۂ بطنی } سے شروع ہو کر۔ ایک دائیں طرف اور ایک بائیں طرف پیڑو

میں پہنچے اور باہر جاکر دو شاخوں (۱) پیڑو کی
اندرونی شریان اور (۲) پیڑو کی بیرونی شریان
میں منقسم ہوجاتی ہے (۱) کامن الی ایک آرٹری
Common Iliac Artery

**شریان حرقفی ظاہر** (ع) پیڑو کی بیرونی شریان
یہ پیڑو کی عام شریان سے شروع ہوتی ہے
اور نیچے اور باہر کی طرف جاکر کنج ران کی شریان
میں ختم ہوتی ہے۔ اس کی دو شاخیں ہوتی
ہیں جو عضلات شکم میں جاتی ہیں +
(۱) ایکسٹرنل ایلی ایک آرٹری
External Iliac Artery

**شریان حرقفی غائرہ** (ع) پیڑو کی اندرونی شریان
یہ پیڑو کی عام شریان سے شروع ہوکر اور
پیڑو کی ہڈی کے سوراخ پر پہنچ کر اگلے اور
پچھلے دو حصوں میں تقسیم ہوجاتی ہے +
(۱) انٹرنل ایلی ایک آرٹری
Internal Carotid Artery

**شریان زندی** (ع) کلائی کی شریان۔ یہ بازو
شریان زندی اسفل } کی شریان سے شروع ہوکر
کلائی کے اندر کی طرف جاتی ہوئی پہونچے
کے سامنے ہتھیلی پر جاکر دوسرا شریانی محراب
بناتی ہے (۱) النر آرٹری
Ulnar Artery

**شریان زندی اعلیٰ** (ع) شریان نبض۔ نبض
شریان کعبری } کی رگ۔ یہ بازو کی شریان
سے شروع ہوکر اور کلائی کے انگوٹھے والے
کنارے کے برابر پہنچے جاکر ہتھیلی میں گہرا
شریانی محراب بناتی ہے۔ نبض اسی شریان
پر دیکھا کرتے ہیں (۱) ریڈیل آرٹری
Radical Artery

**شریان سباتی** (ع) گردن کی شریان۔ یہ دو
شریان سباتی عامہ } ہوتی ہیں۔ دائیں طرف کی
بے نام شریان سے۔ اور بائیں طرف کی محراب
اورطہ سے شروع ہوتی ہے۔ ہر ایک طرف
کی شریان گردن میں کنٹھے کے قریب دو
شاخوں (۱) شریان سباتی ظاہر (۲) شریان
سباتی غائرہ میں تقسیم ہوجاتی ہے +
(۱) کامن کراٹڈ آرٹری
Common Carotid Artery

**شریان سباتی ظاہر** (ع) گردن کی بیرونی شریان
یہ گردن کی عام شریان سے شروع ہوکر
آٹھ شاخوں میں منقسم ہوجاتی ہے جو سر
گردن اور چہرہ وغیرہ میں خون پہنچاتی ہیں
(۱) ایکسٹرنل کراٹڈ آرٹری
External Carotid Artery

**شریان سباتی غائرہ** (ع) گردن کی اندرونی
شریان۔ یہ گردن کی عام شریان سے شروع
ہوکر بارہ شاخوں میں منقسم ہوجاتی ہے جو
اکثر دماغ کے اندر چشم خانوں ناک اور کان
کے اندر جاتی ہیں (۱) انٹرنل کراٹڈ آرٹری
Internal Iliac Artery

**شریان عضدی** (ع) بازو کی شریان۔ یہ

بغل کی شریان سے شروع ہو کر ران کے سامنے اور اندر کی طرف نیچے کو جا کر کہنی کے جوڑ کے مقابل سے تقریباً نصف انچ نیچے دو شاخوں (۱) کلائی کی شریان (۲) نبض کی شریان میں منقسم ہو جاتی ہے (۱) بریکیل آرٹری
Brachial Artery

**شریان فخذی** (ع) ران کی شریان - یہ پیڑو کی بیرونی شریان سے شروع ہو کر ران کے سامنے اور اندر کی طرف نیچے جا کر گھٹنے کے جوڑ سے ذرا اوپر گھٹنے کی شریان میں ختم ہوتی ہے (۱) فیمرل آرٹری
Femoral Artery

**شریان قصبی مقدم** (ع) پنڈلی کی اگلی شریان یہ گھٹنے کی شریان سے شروع ہو کر اور پنڈلی کے سامنے کی طرف آ کر نیچے کو جاتی ہے اور ٹخنہ کے جوڑ کے نیچے پہنچ کر پاؤں کی شریان میں ختم ہو جاتی ہے (۱) اینٹیریر ٹی بی ایل آرٹری
Anterior Tibial Artery

**شریان قصبی مؤخر** (ع) پنڈلی کی پچھلی شریان یہ بھی گھٹنے کی شریان سے شروع ہوتی ہے اور پنڈلی کے اندر کی طرف جاتی ہوئی ٹخنہ اور ایڑی کے درمیان پہنچ کر دو شاخوں میں منقسم ہو جاتی ہے ۔
(۱) پوسٹیریر ٹی بی ایل آرٹری۔
Posterior Tibial Artery

**شریان لا اسم لہٗ** (ع) بے نام شریان - یہ محراب اورطہ سے شروع ہوتی ہے - اور قریب دو انچ کے لمبی ہوتی ہے - اس سے دو شاخیں نکلتی ہیں (۱) گردن کی دائیں شریان (۲) ہنسلی کی دائیں شریان ۔
(۱) اِن نامی نیٹ آرٹری Innominate Artery

**شریان وریدی** (ع) پھیپھڑے کی شریان
شریان رئوی } یہ دل کے بائیں بطن سے شروع ہوتی ہے - اور قریب دو انچ کے لمبی ہوتی ہے - بائیں بطن سے نکل کر اوپر بائیں جانب کو ترچھی گزرتی ہوئی محراب اورطہ کے پیچھے یہ دائیں اور بائیں دو شاخوں میں منقسم ہو جاتی ہے جن کی شاخیں پھیپھڑوں میں جا کر نہایت باریک باریک شاخوں میں منقسم ہو جاتی ہیں جسم کا تمام کثیف خون دل سے اس شریان کے ذریعہ پھیپھڑوں میں جا کر صاف ہوتا ہے - اور پھر "ورید شریانی" کے ذریعہ قلب میں واپس آتا ہے تفصیل کے لئے دیکھو بیان دوران الدم
(۱) پلمونری آرٹری Pulmonary Artery

**شُش** (ف) ریہ پھیپھڑا تفصیل کے لئے دیکھو ریہ ۔

**شریحہ** (ع) } گوشت و پوست کا وہ زائد
**ہُدب** ، ، } حصہ جو کسی استخوان وغیرہ کو قطع کرنے کے بعد سیون میں لے لیا

جاتا ہے (۱) فلیپ Flap

**شَطْرُ الْغِبّ** (ع) صفراوی و بلغمی بخار جو صفرا و بلغم سے پیدا ہو۔ اور اس میں ایک دن صفراوی بخار آئے اور دوسرے دن بلغمی۔ اس قسم کے بخار میں صفرا و بلغم دو علیحدہ علیحدہ مقام پر متعفن ہوتے ہیں چنانچہ جب صفرا اپنے مقام عفونت میں جمع ہو کر متعفن ہوتا ہے۔ تو بخار شدت سے آتا ہے اور علامات صفرا نمایاں ہوتی ہیں۔ اور جب بلغم متعفن ہوتا ہے۔ تو بخار خفیف آتا ہے۔ اور اس میں تمام آثار بلغم کے نمایاں ہوتے ہیں وہ بخار جو ایک دن شدت سے آئے اور ایک دن کمی سے (۱) ایک قسم کا ریمی ٹنٹ فیور

**شَطْرُ الْغِبّ خَالِصَہ** (ع) اصطلاح اطبا میں مذکورہ بالا مرکب بخار میں جب صفراوی بخار مفارق ہو یعنی باری سے آئے۔ اور بلغمی بخار دائمی ہو یعنی ہر وقت رہے۔ تو اس کو شطر الغب خالصہ کہتے ہیں۔ اور اگر برخلاف اس کے دونوں بخار دائمی و لازمی ہوں۔ یا صفراوی دائمی اور بلغمی نوبتی ہو۔ تو پھر اس کو شطر الغب غیر خالصہ کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ اور یہ اصطلاح ہے جس کی کوئی خاص وجہ قرار نہیں (۱) ایک قسم کا ریمی ٹنٹ فیور

A kind of remittant Fever

**شَظِیَّہ عَظْمُ الْسَّاقِ ذَلِیْلَہ** (ع) ریشہ۔ ٹکڑا۔ جدید۔ اطبائے مصر اب اس کو قصبۂ صغریٰ (پنڈلی کی چھوٹی ہڈی) کے لئے استعمال کرتے ہیں (۱) فِبیولا Fibula

**شَظِی** (ع) } پٹھے میں ریاح بھر جانا۔ پٹھے
**شَظًا** (ع) } میں صدمہ پہنچنا۔ یا پٹھے کا

چھٹ جانا (۲) ہاتھ پیر کی ہڈی اتر جانے کے سبب حرکت نہ کر سکنا۔ یا لنگ کرنا۔ (۳) چھوٹی سی باریک ہڈی جو کہنی سے ملی ہوتی ہے +

**شِعَار** (ع) رسم۔ علامت (۲) وہ کپڑا جو بدن سے لگا رہے۔ جیسے بنیان۔ کرتہ۔ میل خور وغیرہ +

نوٹ۔ جو کپڑا بدن سے نہ لگے بلکہ کسی دوسرے کپڑے پر پہنا جائے۔ جیسے شیروانی کوٹ وغیرہ تو اس کو دِثار کہتے ہیں +

**شُعَاع** (ع) روشنی۔ آفتاب کی کرن جمع شعاع و اَشِعَّۃ (۱) رے Ray

**شُعَاف** (ع) دیوانگی۔ جنون۔ سڑی پن +

**شَعَب** (ع) بند سر۔ سر کی ہڈیوں کی درز۔ جوڑ (۱) سیوچر Suture

**شِعْب** (ع) درۂ کوہ۔ پہاڑ کا درہ (۱) پاس Pass

**شُعَب** (ع) لغوی معنی ٹہنیاں۔ شاخیں۔ اصطلاح تشریح میں قصبہ ریہ کی وہ باریک باریک شاخیں جو پھیپھڑوں میں جاتی ہیں واحد شُعبہ (۱) برانکی اولز Bronchioles

واحد برانکی اول Bronchiole

نوٹ۔ اگرچہ متقدمین اطبا نے شعب کا لفظ قصبۃ الریہ کی شاخوں کے لئے بلا قید چھوٹی بڑی شاخوں کے استعمال کیا ہے۔ لیکن قصبۃ الریہ کی چھوٹی بڑی مختلف شاخوں کی امتیاز کے لئے یہ صورت زیادہ موزون معلوم ہوتی ہے۔ کہ قصبۃ الریہ کی پہلی دو شاخوں کے لئے قُصَیْبۃ الریہ کا لفظ استعمال کیا جائے اور باقی کو جو ریہ میں پھیلی ہیں شُعَب یا عروق خشنہ سے تعبیر کیا جائے +

شُعَبْ اَربَع (ع) دونوں ہاتھ اور دونوں پاؤں
شُعْبَتَین (ع) دو شاخیں +
شُعْبَہ (ع) شاخ۔ جمع شُعَب جسے دیکھو +
شَعْر (ع) مُو۔ بال۔ جمع شُعُور و شعار (ا) ہیر Hair
شَعْرِ اَبْیَض (ع) } موئے سفید۔ سفید بال (ا) گرے ہیر Grey Hair
شائب
شَعْرُ الاَنْف (ع) ناک کے بال۔ نتھنوں کے بال (ا) رینو تھرکس Rhinothrix
شَعْرُ الرَّاْس (ع) سر کے بال + (ا) کرائینس Crinis
شَعْرِ زائِد (ع) پڑبال۔ یہ زائد بال ہیں۔ جو معمولی پلکوں سے علیحدہ پپوٹے کے اندرونی جانب پیدا ہوتے ہیں۔ اور آنکھ کے ڈھیلے میں چبھ کر باعث اذیت ہوتے ہیں (ا) ٹری کائی ایسس Trichiasis

شَعْرِ مُنْقَلِب (ع) لوٹے ہوئے بال۔ پلکوں کے لوٹے ہوئے بال۔ یہ پلکوں کے بال ہیں جو پیدا تو اپنی جگہ پر ہی ہوتے ہیں۔ لیکن برخلاف اصلی و طبعی بالوں کے ان کا رخ اندر کی جانب یعنی ڈھیلے کی طرف ہوتا ہے +
(ا) ڈسٹی کائی ایسس Distichiasis
شَعْرِیَّہ (ع) بال کی مانند باریک رگیں تفصیل کے لئے دیکھو عروق شعریّہ +
شَعْشَعَہ (ع) افیون کھانے والے کی غنودگی۔ وہ پینک جو افیون کھانے والوں کو ہوتی ہے
شَعْف (ع) بے انتہا خوشی۔ بے انتہا محبت بیمار محبت ہونا۔ عشق میں بیہوش ہونا۔ تصور میں بے خود ہونا +
شَعْفَہ (ع) دل کا نچلا سرا۔ دل کی نوک + (ا) ایپکس آف دی ہارٹ Apex of the Heart
شَعُور (ع) رونگٹے کھڑے ہونا +
شُعُور (ع) ادراک۔ سمجھ۔ دریافت۔ دفعۃً معلوم کرنا۔ کسی چیز کو یکا یک سمجھنا +
نوٹ۔ شعور یعنی دفعتاً کسی چیز کو معلوم کرنا نفس کا پہلا مرتبہ ہے۔ اس کے بعد اس چیز پر جب پورا وقوف ہو جائے۔ تب اسکو تصور بولتے ہیں۔ اور جب وہ چیز ذہن میں محفوظ ہو جائے۔ تو اس کو حفظ کہتے ہیں اور اس محفوظ چیز کے یاد کرنے کو تذکر کہتے ہیں شعور اور علم کا فرق۔ شعور خاص ہے۔

اور علم عام یعنی لطیف ادراک و احساس کا نام شعور ہے۔ اور علم ہر قسم کے ادراک و احساس پر بولا جاتا ہے +

**شُعَیرَہ** (ع) گوہانجنی۔ گُہیری۔ انجنہاری
**شعیرۃ الجفن** یہ کنارہ پلک کا ورم ہے۔ جو جَو کے ہم شکل ہوتا ہے + (ا) ہارڈی اولم Stye سٹائی Hordiolum

نوٹ۔ شعیرہ کا اطلاق ایک وزن پر بھی ہوتا ہے۔ جو ایک جَو یا چار چاول یا بارہ رائی کے برابر ہوتا ہے +

**شُعَیرِیَّہ** (ع) سوئیاں بالخصوص چھوٹی
**اطریہ** (ر) چھوٹی سوئیاں جو شعیرہ یعنی جَو کی مانند ہوتی ہیں۔ پنجاب میں ان کو جَوَن کہتے ہیں +

**شَغَا** (ع) دانتوں کی ناہمواری۔ آگے پیچھے اوپر نیچے دانت نکلنا +

**شَغَاف** (ع) پسلیوں کے نیچے کا درد۔ خواہ (۱) دائیں جانب ہو خواہ بائیں جانب (۲) درد دل یا درد حوالی دل +

**شَغشَغَہ** (ع) زخم میں نشتر دینا۔ اور اس کو دبا کر اسکی پیپ نکالنا +

**شِفَا** (ع) اچھا ہونا۔ اچھا کر دینا صحت
**بُرَاء** (ع) دینا صحت پانا۔ مرض کا
**بُرء** (ر) زائل ہو جانا صحت و تندرستی
(ا) کیورِیشن کیور Curation Cure ہیلنگ Healing انالیپس Analepsis

**شَفَّاطَہ** (ع) آلہ شیر کش۔ پستان میں سے
**مِخرَاجُ اللَّبَن** دودھ نکالنے کا آلہ +
(ا) بریسٹ پمپ Breast-pump

**شَفَّاف** (ع) وہ صاف چیز جس کے آر پار نظر گزر جائے۔ مثل بلور و پانی وغیرہ کے +
(ا) ٹرینس پیرنٹ Transparent

**شَفَت** (ع) لب۔ ہونٹ۔ تثنیہ شفتین۔ جمع شِفَا (ا) لیبیَم Labium لپ Lip

**شَفَۃُ الاَرنَبِیَّہ** (ع) کٹا ہوا ہونٹ۔ وہ ہونٹ جس میں پیدائشی طور پر شگاف ہو۔ یہ صورت بالعموم بالائی ہونٹ میں ہوا کرتی ہے۔
(ا) لیبیَم لیپورینم Labium Laporinum ہیئر لپ Hair lip

**شَفَۃُ الرَّحِم** (ع) رحم کا لب۔ یہ فم رحم کے دونوں کنارے ہیں (ا) لیبیَم یوٹرائی Labiam Uteri

**شَفَت سُفلیٰ** (ع) لب زیریں۔ نچلا ہونٹ۔
(ا) لوئر لپ Lower lip

**شَفَت عُلیَا** (ع) لب بالا۔ بالائی ہونٹ۔ اوپر کا ہونٹ (۲) اَپر لپ Upper lip

**شُفر** (ع) آنکھ کی برمی یعنی پپوٹے کی کگر جو پلکوں کے اُگنے کی جگہ ہے (۱) آئی لِڈز Eye
(۲) لب فرج یعنی عورت کی شرمگاہ کا کنارہ

**شُفرَانِ صَغِیرَان** (ع) فرج کے دونوں چھوٹے لب۔ فرج کے دونوں اندرونی

کنارے (۱) لیبیا مائینورا Labia Minora
(۲) نمفا Nympha

**شُفرانِ کَبیران** (ع) فرج کے دونوں بڑے لب۔ فرج کے دونوں بیرونی کنارے ۔ (۱) لیبیا میجورا Labia Majora

**شَفَز** (ع) لات مارنا ۔

**شَفشَفہ** (ع) زخم پر دوا چھڑکنا (۲) غم کا دُبلا کر دینا ۔

**شَفَط** (ع) آلہ شافطہ کے ذریعہ کسی جوف بدن سے سیال یا ریح خارج کرنا ۔
(۱) ایسپائی ریشن Aspiration

**شَفَق** (ع) وہ سرخی جو شام کے وقت آسمان پر نظر آتی ہے ۔

**شَفلَح** (ع) کشادہ نتھنوں اور موٹے ہونٹوں والا جیسے حبشی ۔

**شَفَنتَر** (ع) گنجا (۱) بیلڈ ہیڈیڈ Bald-headed

**شَفیف** (ع) جاڑے یا گرمی کی تکلیف۔ سرد ہوا۔ کڑی دھوپ۔ یہ لغات اضداد سے ہے

**شَقّ** (ع) چر جانا۔ چیرنا۔ چیرا دینا۔ شگاف پڑنا شگاف دینا۔ شگاف۔ دراڑ۔ چیرا (۲) ، تفرق اتصال جو عصب میں طولاً واقع ہو
(۱) ان سیژن Incision ایکسیژن Excision
ڈائی ریسس Dieresis
سیشورا Scissura

**شَقُّ البَظر۔ قطع البظر** (ع) بظر میں شگاف دینا یا اُس کو کاٹ دینا (۱) کلیٹورا ٹومی Clitorotomy

**شَقُّ البَلعوم** / فتح البلعوم (ع) حلق میں شگاف دینا ۔ (۲) فیرنگا ٹومی Pharyngotomy

**شَقُّ الحَوض** / فتح الحوض (ع) پیڑو میں شگاف دینا۔ (۱) پلوی آٹومی Pelviotomy

**شَقُّ الرَّحم** / عملیہ قیصریہ (ع) رحم میں شگاف دینا۔ وہ عمل جس میں پیٹ پر سے رحم میں شگاف دے کر بچہ کو نکالتے ہیں ۔
(۱) ہسٹرا ٹومی Hysterotomy
کیسیرین سیکشن Ceasarian Section

**شَقُّ الشُفرَین** (ع) اندام نہانی کے چھوٹے لبوں میں شگاف دینا ۔
(۱) نمفاٹومی Nymphotomy

**شَقُّ صَلیبی** (ع) چلیپا شکل (x) کا شگاف دینا (۱) کروسیل انسیژن Crucial incission

**شَقُّ الغُضاریف** / قطع الغضاریف (ع) کری میں شگاف دینا۔ یا کری کو کاٹ ڈالنا
(۱) کانڈراٹومی Choondrotomy

**شَقُّ القَطن** / فتح الخاصرہ (ع) تہیگاہ یا کوکھ میں شگاف دینا (۱) لیپراٹومی Laparotomy

**شَقُّ الکُلیہ** / فتح الکلیہ (ع) گردہ میں شگاف دینا (۱) نیفراٹومی Nephrotomy

شَقُّ المَثَانَہ (ع) مثانہ میں شگاف دینا ۔
نتح المثانہ (۱) سسٹاٹومی Cystotomy

شَقُّ المَجْرٰی (ع) ناتزہ یعنی پیشاب کی نالی میں شگاف دینا (۱) یوریتھراٹومی Urethrotomy

شَقُّ المَرِیّ (ع) مری یعنی غذا کی نالی میں شگاف دینا (۱) ایسافیگاٹومی Oesophagotomy

شَقُّ المِعَاءِ (ع) آنت میں شگاف دینا ۔ (۱) انٹراٹومی Enterotomy

شَقُّ المُنْحَرِف (ع) آڑا شگاف ۔ آڑے طور پر شگاف دینا ۔ یا قطع کرنا ۔
قطع منحرف (۱) لکساٹومی Loxotomy

شِقّ (ع) نصف ۔ آدھا ۔ ٹکڑا (۱) ہاف Half

شُقَاق (ع) پھٹنا ۔ سردی وغیرہ سے ہاتھ پیروں کی جلد کا پھٹنا (۲) کنارہائے مقعد کا پھٹنا (۳) بالوں کا جھڑنا ۔ بال جھڑنے کی بیماری

شُقَاقُ الاَطْرَاف (ع) ہاتھ پیروں کی پھٹن ہاتھ پیروں کی بوائی ۔ یہ ایک جلدی بیماری ہے ۔ جو سردی کے باعث موسم سرما میں واقع ہوتی ہے (۱) چیپڈ ہینڈ Chapped hand

شُقَاقُ الرَّحِم رحم کا شگاف ۔ رحم کی پھٹن
انشقاق الرحم رحم کی ساخت میں شگاف واقع ہونا (۱) رپچر آف دی یوٹرس Rupture of the Uterus

شُقَاقُ العِجَان (ع) سیون یا فرج و مقعد کے
انشقاق العجان کے درمیانی مقام کا شگاف سیون کا پھٹ جانا (۱) رپچر آف دی پرینیم Rupture of the Paraenimm

شُقَاقُ الفَرْج شرمگاہ کا شگاف ۔ شرمگاہ کی پھٹن ۔ شرمگاہ میں شگاف
انشقاق الفرج واقع ہونا (۱) لیسیریشن آف دی وَلوا Laceration of the Vulva

شُقَاقُ اللِّسَان (ع) زبان کا شگاف ۔ زبان کی پھٹن ۔ زبان کا پھٹ جانا (۱) فشر آف دی ٹنگ Fissure of the tongue

شُقَاقُ المَقْعَد (ع) مقعد کا شگاف ۔ مقعد کی پھٹن ۔ مقعد میں شگاف واقع
انشقاق المقعد ہونا (۱) فشر آف دی اینس Fissure of the Anus

شَقَاقُلُوس (ی) عضو کا مردار اور بےحس ہو جانا
سقاقلوس تفصیل کے لئے دیکھو سقاقلوس

شُقْرَت (ع) سرخ زردی مائل رنگ ۔ (۱) یلوئش ریڈ کلر Yellowish-red color

شَقِیقَہ درد نیم سر ۔ درد شقیقہ ۔ درد
صُداع نصفی سر غشیانی ۔ آدھا سیسی
صداع غشیانی آدھے سر کا درد (۱) ہیمی کرینیا Hemicrania میگرین Migraine سِک ہیڈیک Sick headache میگریم Migrium

طبی نوٹ ۔ شقیقہ ایک قسم کا درد سر ہے جو بالعموم آدھے سر میں یعنی سر کی دائیں یا بائیں جانب پیدا ہوتا ہے لیکن کبھی سارے سر میں بھی ہو جاتا ہے ۔ جیسا کہ

مُلّا تفیس نے اس کی صراحت فرمائی ہے۔ ایسی صورت میں اس کو شقیقہ عام کہتے ہیں۔ اور مندرجہ ذیل ڈاکٹری نوٹ سے بھی اسکی تصدیق ہوتی ہے۔ اس درد کا خاصہ ہے کہ یہ عموماً نوبت بہ نوبت یعنی دوروں کے ساتھ ہوا کرتا ہے جس کے ساتھ بالعموم متلی اور قے کی بھی شکایت ہوتی ہے جس وقت یہ دردسر سارے سر میں ہو اُس وقت اس کا اشتباہ صداع بیضہ یا سارے سر کے درد سے ہوا کرتا ہے۔ اس صورت میں ان دونوں میں خاص فرق یہ ہوتا ہے کہ شقیقہ میں کنپٹی کی شریانوں میں تڑپ زیادہ ہوتی ہے۔ اور اُن کو دبا لینے سے درد میں تسکین ہوتی ہے۔ لیکن صداع بیضہ میں ایسا نہیں ہوتا +

ڈاکٹری نوٹ میگرین ایک قسم کا نوبتی دردسر ہے جو عموماً نصف سر میں ہوا کرتا ہے اس میں جی متلاتا ہے۔ اور اُبکائیاں آتی ہیں۔ اور آنکھوں کے سامنے چنگاڑیاں اُڑتی نظر آتی ہیں۔ یہ مرض اکثر موروثی ہوتا ہے +

**شَقِیقَۃُ الْعَین** } (ع) ایک آنکھ کا درد۔ ایک
**صُداع حَدَقہ** } آنکھ کے ڈھیلے کا درد +
(ا) نیورلیجیا آفدی آئی Neuralgia of the eye

**شَکّ** (ع) احتمال۔ گمان۔ گمان کرنا۔ جمع شکوک

شک۔ ظن۔ وہم اور ریب کا فرق۔ ذہن کے دو امروں میں مساوی درجہ پر متردد ہونے کو شک کہتے ہیں متکلمین کا قول ہے کہ دو باتوں میں تردد اگر بدرجہ مساوی ہو تو شک ہے۔ اگر غیر مساوی ہو تو جانب راجح (خیالِ غالب) کو ظن۔ اور جانب مرجوح (خیالِ مغلوب) کو وہم سے موسوم کرتے ہیں ریب شک کے باعث پیدا ہوتا ہے۔ گویا شک ریب کا مبدء ہے جس طرح علم یقین کا +

**شَکَرتِیغ** (ع) شکرارا۔ ایک قسم کا حلوہ +

**شَکَع** (ع) دُکھیا ہونا۔ دردمند ہونا خفتہ ہونا +

**شَکل** (ع) صورت۔ ایک چیز ہے جس کو ایک حد یا بہت سی حدوں نے گھیرا ہو۔ محدود چیز جیسے دائرہ کہ ایک خط یا حد سے محدود ہوتا ہے۔ یا جیسے مثلث و مربع وغیرہ کہ وہ چند حدود و خطوط سے محدود ہوتے ہیں۔ جمع اشکال +

**شِکَم** (ف) بطن۔ پیٹ۔ دیکھو بطن +

**شَلَل** (ع) } عضو کا سُست و شل ہو جانا
**شل** (ر) } یا اس کی حس و حرکت کا ناقص
**فالج** (ر) } یا زائل ہو جانا۔ ایک مرض
**اِسترخا** (ر) } ہے۔ جس میں عام بدن یا

کسی خاص حصۂ بدن کی حس و حرکت ناقص یا زائل ہو جاتی ہے (ا) پیرے سے سِس پیریسِس Paresis پالسی Palsy

فائدہ۔ اگرچہ یہ تینوں ڈاکٹری لفظ مترادف ہیں۔ لیکن پیریسس کی اصطلاح خفیف حالت مرض پر بولی جاتی ہے +

نوٹ۔ متاخرین یونانی اطبا اگرچہ فالج کا اطلاق بدن کے نصف طولانی حصہ کی سُستی اور بیحسی پر کرتے ہیں لیکن متقدمین اطبا یونان نے فالج و استرخا میں کوئی فرق نہیں کیا۔ یعنی وہ فالج میں نصف طولانی حصہ بدن کی قید نہیں لگاتے بلکہ وہ فالج کو بھی استرخا کی طرح عام رکھتے ہیں۔ چنانچہ جدید اطبا مصر بھی فالج کو شلل کا مرادف قرار دیتے ہیں۔ اور اس کو کسی خاص حصہ بدن کے ساتھ مخصوص نہیں کرتے۔ مختلف مقامات وقوع کے لحاظ سے یہ مرض مختلف ناموں سے موسوم ہوتا ہے چنانچہ جب یہ مرض سارے جسم میں ہو تو اسے طب میں استرخا عامہ یا اُبُولقیا اور ڈاکٹری میں جنرل پیریلے سس کہتے ہیں۔ اور جب یہ مرض بدن کے نصف طولانی حصہ میں بغیر سر کے واقع ہو تو اس کو طب میں فالج اور جب مع سر کے ہو تو اس کو فالج مع اللقوہ یا مخلع اور ڈاکٹری میں ہیمی پلیجیا کہتے ہیں۔ اور جب کمر سے نیچے کا دھڑ مبتلائے مرض ہو تو اسے طب میں استرخا جسم اسفل اور ڈاکٹری میں پیراپلیجیا Paraplegia کہتے ہیں اور جب صرف چہرہ مفلوج ہو تو اسے طب میں لقوہ اور ڈاکٹری میں فیشیل پیریلے سس Fascial Paralysis کہتے ہیں +

**شلل الاطفال** (ع)، فالج الاطفال } بچوں کا فالج۔ اس قسم کا فالج بچوں میں بعض امراض نخاع کے باعث ہوا کرتا ہے +
(۱) انفنٹائل پیریلے سس Infantile Paralysis

**شلل اہتزازی**، فالج مرتجف } فالج مع رعشہ۔ اس قسم کا فالج بوڑھوں میں ہوا کرتا ہے۔ جس کے ساتھ اعضا میں رعشہ بھی ہوتا ہے
(۱) پیریلے سس ایجی ٹینس Paralysis Agitans
شیکنگ پالسی Shaking Palsy

**شلل جسم اسفل** (ع)، فالج جسم اسفل، استرخا جسم اسفل } نچلے دھڑ کا فالج۔ اس میں کمر سے نیچے کا دھڑ مفلوج ہو جاتا ہے +
(۱) پیراپلیجیا Paraplegia

**شلل رصاصی**، فالج رصاصی، استرخا رصاصی } سیسہ کا فالج۔ اس قسم کا فالج زہر سیسہ کے جسم میں سرایت کرنے سے لاحق ہوتا ہے +
(۱) لیڈ پالسی Lead Palsy
لیڈ پیریلے سس Lead Paralysis

**شلل الکاتبین**، فالج الکاتبین، استرخا الکاتبین } محرروں کا فالج۔ کاتبوں کا فالج۔ اس قسم کا فالج کاتبوں اور زیادہ لکھنے والوں کو ہوا کرتا ہے
(۱) رائٹرز پالسی Writer's Paralysis

رائٹرز پریلے سس Writer's Paralysis

**شَلَل نِصْفی** (ع) | فالج ۔ ادھرنگ ۔ اس مرض
**فالج نصفی** | میں جسم کے نصف طولانی
**فالج** | حصہ کی حس و حرکت ناقص یا
زائل ہوجاتی ہے (ا) ہیمی پلیجیا Hemi plegia

نوٹ ۔ جب گردن سے نیچے نیچے نصف جسم طولانی مفلوج ہو تو اُس کو طب میں فالج کہتے ہیں ۔ اور جب سر و گردن بھی اس میں شریک ہو ۔ یعنی ساتھ ہی لقوہ بھی ہو تو اس کو فالج مع اللقوہ یا ضلع کہتے ہیں +

**شِلْو** (ع) اندام ۔ عضو ۔ ہر چیز کا بدن (۲) پھانک یا اُس چیز کا ٹکڑا جو چھیل کر کھائی جائے +

**شَمّ** (ع) سونگھنا ۔ دیکھو قوت شامہ (ا) آلفیکشن
Smell سمیل Olfaction

**شَمُّ الْہَوَا** (ع) ہوا کھانا ۔ سیر و تفریح کرنا +

**شِمَال** (ع) خصلت ۔ عادت ۔ سرشت ۔ خو +
(۲) بایاں ہاتھ (۳) قطب شمالی کی سمت +

**شَمَال** (ع) شمال ۔ باد شمال ۔ وہ ہوا جو قطب شمالی کی طرف سے چلے ۔ اُتر کی ہوا +

**شَمْشَمَہ** (ع) کسی چیز کو بار بار سونگھنا +

**شَمُوم** (ع) وہ چیز جو سونگھی جائے ۔ جیسے پھول و عطر وغیرہ +

**شُمُوم** (ع) سونگھنا کسی تر یا خشک چیز یا دوا کو سونگھنا ۔ جمع شمومات (ا) آلفیکشن
Smell سمیل Olfaction

**شَنَب** (ع) دانتوں کی آبداری +

**شَنْج** (ع) جھریاں پڑنا ۔ شکن پڑنا ۔ سلوٹیں پڑنا
جھریاں ۔ شکنیں ۔ سلوٹیں +
(ا) فریکلز Freckles

**شَنَف** (ع) نیچے کے ہونٹ کا اُلٹ جانا ۔ یا لٹک پڑنا +

**شَنَق** (ع) | لغوی معنی ۔ لٹکانا ۔ پھانسی دینا
**تَعْلِیق** (ر) | اصطلاح طب میں کسی دوا
کو کسی عضو میں لٹکانا ۔ اصطلاح دوا سازی میں کسی دوا کو پوٹلی وغیرہ میں باندھ کر کسی ظرف میں لٹکانا ۔ اور علم کیمیا (کیمسٹری) کی جدید اصطلاح میں کسی تہ نشین ہونے والی دوا کو گوند وغیرہ کے لعاب میں معلق رکھنا اور علم العلاج میں سل ظہری (ٹے بیز ڈارسیلیس) وغیرہ کے مریض کی گردن اور شانوں میں رسی وغیرہ ڈال کر خاص طریقہ پر لٹکانا ۔ تاکہ اُس کے مُہرے سیدھے ہوجائیں +
(ا) ہینگنگ Hanging
سسپینشن Suspension

**شَنُون** (ع) وہ شخص جس کی جلد میں جھریاں پڑ گئی ہوں +

**شَوَا** (ع) ذکر اور خصیتین (۲) فرج اور اسکے کنارے

**شَوَاۃ** (ع) بُریانی (۲) ہاتھ پاؤں اور اطراف و قحف سر +

**شَوَاخِص** (ع) فقرات یعنی مہروں کے وہ زائدے

جن کے ذریعہ ایک مہرہ دوسرے سے اتصال
پاتا ہے (۱) آرٹیکلر پراسیسز Articular Process

**شوارِب** (ع) جمع ہے شارب بمعنی مونچھ کی +

**شَوب** (ع) آمیزش کرنا - ملاوٹ کرنا - مکروفریب
کرنا (۱) اڈلٹریشن Adultration

**شوربا جہ** (ع) معرب ہے شوربا یا آبِ گوشت کا

**شوص** (ع) درد دندان - دانت میں درد ہونا
(۲) پسلی میں درد ہونا (۳) بچہ کا پیٹ میں
حرکت کرنا (۱) کوئکننگ Quickening

**شوصہ** (ع) درد پہلو پسلی کا درد - یہ بھی دراصل
ذات الجنب حقیقی ہے - جو اضلاع خُلف
یعنی چھوٹی پسلیوں کے اندرونی سطح پر استر
کرنے والی جھلی کے متورم ہونے سے پیدا
ہوتا ہے - تفریق و تحقیق کے لئے دیکھو
ذات الجنب کا نمبر ۳ (شوصہ)
(۱) پلیورو ڈینیا Pleurodynia

**شوصہ صحیحہ** (ع) ذات الجنب خالص جسے دیکھو

**شوقیہ** (ع) قوت شوقیہ جسے دیکھو +

**شوک** (ع) } لغوی معنی کانٹا اصطلاح تشریح
**شوکہ** } میں وہ نکال جو مہروں کی
پشت پر کانٹے کی صورت میں واقع ہے
(۱) سپائن Spine

**شول** (ع) موچنہ یا چمٹی سے زخم کا چھیچھڑا وغیرہ
نکالنا (۱) فارسیپس Forceps

**شوہ** (ع) بدصورت ہونا عیب دار ہونا - بدشکل
ہونا - بھونڈا ہونا +

**شَوِی** (ع) بریاں - بھنا ہوا +

**شُہب** (ع) سفید سیاہی مائل ہونا (۱) رنگ بدلنا

**شہدیّہ** (ع) یہ تر گنج کی ایک قسم ہے جس میں
سر کی جلد میں باریک باریک سوراخ ہوتے
ہیں - جن کے اندر شہد کی مانند فاسد مواد
بھرا رہتا ہے - جس سے سر کی جلد فاسد ہو
جاتی ہے + (۱) فیوس Favus
پوراایگو فیوسا Favosa

**شُہقہ** (ع) لغوی معنی چیخنا - چلّانا - نعرہ مارنا -
جدید طبی اصطلاح میں کالی کھانسی - کوکر
کھانسی (۱) ہوپنگ کف Wnooping Cough
پرٹسس Pertussis
ماہیت و تفصیل کیلئے دیکھو سعال دیکی +

**شہوت** (ع) خواہش - خواہش طبعی - بھوک -
خواہش جماع (۱) اپی ٹائٹ Appetite
**شہوت اور ھوا کا فرق** - ہوا کا تعلق آرا
و اعتقادات سے ہے - گویا شہوت ہوا کے
نتائج میں سے ہے - بہرکیف اول الذکر
خاص اور آخر الذکر عام ہے +

**شہوت کلبیہ** } لغوی معنی کُتے کی بھوک -
**جوع کلبی** } اصطلاحی معنی بھوک کا ہوکا
یا شدت کی بھوک - یہ ایک مرض ہے جس
میں مریض خواہ کتنی ہی غذا کھائے - وہ سیر
نہیں ہوتا - تفصیل کے لئے دیکھو جوع بقری

(۱) بولیموس Bolimus

**شُہُوق** (ع) اُبھر آنا۔ بلند ہونا +

**شَہِیق** (ع) لغوی معنی ہچکی بندھنا۔ اصطلاح طب میں دم کھینچنے کی آواز۔ یعنی اندر کو سانس لینے کی آواز۔ یہ ضد ہے زفیر کی +

(۱) اِنسپائی ریشن Inspiration

**شِیَاف** (ع) جمع ہے شافہ کی (۱) وہ فتیلہ یا بتی جو دوا میں لت کرکے فرج یا مقعد میں رکھی جائے (۲) دوا کی وہ سلائی جو آنکھ میں پھیری یا لگائی جائے +

شیاف یا حمول کا فرق۔ جو دوا سلائی کی شکل بنا کر آنکھ میں استعمال کی جائے یا بتی بنا کر مقعد میں رکھی جائے اُسے شیاف (دوا) شافہ کہتے ہیں۔ مگر حمول فرج اور مقعد کے لئے مخصوص ہے (۱) سپازیٹری Suppository

**شَیب** (ع) } بڑھاپا۔ بال سفید ہونا۔ سفید
**شَیبُ الشَّعر** } بال آنا (۱) کینی ٹیز Canities

ہوری نیس Horiness

شَیب اور مَشِیب کا فرق۔ شیب بقول اصمعی بالوں کی سفیدی کو کہتے ہیں۔ اور مشیب کے معنی ہیں مرد کا بڑھاپے کی حالت میں داخل ہونا +

**شِیَة** (ع) علامت۔ نشان۔ دھبہ +

**شَیخ** (ع) بوڑھا یعنی ساٹھ برس سے لے کر مرتے دم تک (۲) خواجہ یا سردار (۳) عالم۔ بزرگ جمع شُیُوخ و مَشائخ (۱) اولڈ Old سی نائل Senile

**شَیخُ الرَّئیس** (ع) لقب ہے بوعلی بن سینا کا۔ تفصیل کے لئے دیکھو ابن سینا +

**شَیخِ فانی** (ع) نہایت ضعیف و کمزور بوڑھا جو چند روز کا مہمان ہو +

**شَیخُوخَت** (ع) پیری۔ بڑھاپا۔ بوڑھا ہونا (۱) اولڈ ایج Old age سی نی لیٹی Senility

**شَید** (ع) لیپنا۔ پوتنا۔ کہگل کرنا +

**شِید** (ع) چونہ۔ سفیدی اور کہگل۔ پلاسٹر۔ یا وہ چیز جس سے لیپیں پوتیں +

**شِیرازیہ** (ع) } ایک قسم کی رسولی ہے جس کا
**سلعۂ لمفاویہ** } مادہ شیراز کی مانند سفید اور غلیظ ہوتا ہے (۱) لمفوما Lrymphoma

نوٹ۔ شیراز فارسی لغت ہے۔ جس کا اطلاق دودھ سے بنے ہوئے حریرہ نما سالن پر ہوتا ہے +

**شیرشیخ** (ع) سعفہ رطب۔ ترگنج تفصیل کے لئے دیکھو سعفہ +

**شَیلَم** (ع) }
**داء الذئب** (ع) }
**الذئب** ( " ) }
**قَرَاض** ( " ) }
بثور غریبہ کی ایک قسم ہے۔ جس میں اکثر سر اور رخسار پر شیلم یعنی گندم دیوانہ یا مُنمنہ کی برابر سخت دانے پیدا ہو جاتے ہیں۔ اور اس کے گرد تھوڑی سی سرخی پیدا ہو جاتی ہے۔ یہ مرض جلد پھیلتا

اور بڑھتا ہے۔ یہاں تک کہ اگر علاج میں غفلت اور تاخیر کی جائے۔ تو گوشت کے اندر سرایت کر جاتا ہے۔ اور تمام منہ کو گھیر لیتا ہے۔ اور کبھی لبوں تک پہنچ جاتا ہے
(۱) لیوپس ولگیرس Lupus Valgaris
نوٹ۔ لیوپس لاطینی زبان میں بھیڑیے کو کہتے ہیں۔ جس کے لحاظ سے جدید اطباء مصر نے اس کو الذئب (بھیڑیا) سے تعبیر کیا ہے اور ہم نے اس کو داء الذئب سے تعبیر کیا ہے کیونکہ اس مرض کے بثور متقرح ہونے کے بعد ایسی معلوم ہوتی ہیں۔ جیسے مقام مرض پر بھیڑیے نے پنجہ مار دیا ہے۔ اور چونکہ یہ مرض جہاں واقع ہوتا ہے۔ اس مقام کی جلد اور گوشت کو ضائع کر دیتا ہے۔ اور کھا جاتا ہے۔ اس لئے جدید اطباء مصر اس کو قراض سے بھی موسوم کرتے ہیں ✤
جدید تحقیقات سے معلوم ہوا ہے۔ کہ یہ مرض جلد میں مادہ سِل کے سرایت کرنے سے پیدا ہوتا ہے۔ اور عموماً بچوں یا عورتوں میں رخسارہ یا ناک پر ہوتا ہے۔ جو کبھی لب اور ناک کے اندر تک سرائت کر جاتا ہے ہم نے جہاں تک غور کیا ہے۔ اس مرض کی مطابقت مرض شیلم سے ہوتی ہے۔ جو قدیم طبی کتابوں میں اسی نام سے مذکور ہے ✤
**شِیمَت** (ع) خصلت۔ عادت۔ طبیعت۔ خو ✤

# ص

**صَاء** (ع) ⎫ وہ پانی جو ولادت کے وقت
**صَآۃ** (ع) ⎭ رحم سے نکلتا ہے (۲) خون وغیرہ جو جنین وغیرہ کے ساتھ آنول یا رحم سے نکلتا ہے ✤
**صَاخَت** (ع) ہڈی کی سُوجن جو اس کے ٹوٹ جانے کے باعث ہو ✤
**صَادِعْ** (ع) لغوی معنی پھاڑنے والا۔ اصطلاحی معنی وہ تفرق اتصال جس سے ہڈی پھٹ جائے۔ تفصیل کے لئے دیکھو تفرق اتصال
**صَاعْ** (ع) ایک مخصوص پیمانہ ہے۔ چنانچہ صاع مدنی یا حجازی ایک سو اسی تولہ کا اور صاع کوفی یا عراقی دو سو ستر تولہ ہوتا ہے ✤
**صَاعِدْ** (ع) چڑھنے والا۔ اوپر کو جانے والا۔ اس کی ضد نازل ہے ✤
**صَاعِقَہ** (ع) بجلی۔ بجلی کی کڑک۔ بجلی جو زمین پر گرے (۱) تھنڈربولٹ Thunderbolt
صاعقہ۔ رعد اور برق کا فرق دیکھو برق میں ✤
**صَافِنْ** (ع) پنڈلی کی ایک ورید ہے۔ جو پیر کے ٹخنے پر انگوٹھے کے مقابل واقع ہے ✤
(۱) سفینا Sphana
نوٹ۔ درحقیقت پنڈلی میں اس نام کی دو وریدیں ہوتی ہیں (۱) مذکورہ بالا ورید جو

بڑی اور لمبی ہوتی ہے۔ اس کو طب میں صافن
انسی یا صافن اکبر اور ڈاکٹری میں انٹرنل
سیفینس وین کہتے ہیں (۲) وہ ورید جو پنڈلی
کی بیرونی جانب بیرونی ٹخنے کے پیچھے واقع
ہوتی ہے۔ اُس کو طب میں صافن وحشی یا
صافن اصغر اور ڈاکٹری میں ایکسٹرنل
سفینس وین External sphanus
vein کہتے ہیں مطلق صافن سے مراد
صافن اکبر ہوتی ہے۔ اور اسی میں فصد
کی جاتی ہے۔

**صالب** (ع) تپ گرم۔ وہ بخار جس میں لرزہ
اور تھرتھری نہ ہو۔ برخلاف حمّی نافض کے
کہ اُس میں لرزہ اور تھرتھری ہوتی ہے۔
(۲) ریڑھ کی ہڈی۔ ریڑھ کا ستون۔

**صالح الکیموس** (ع) وہ غذا جس سے اچھا
کیموس پیدا ہو۔ وہ غذا جس سے معتدل خون
پیدا ہو۔ برخلاف ردی الکیموس کے کہ اُس
سے ردی خلط یا فاسد خون پیدا ہوتا ہے۔

**صامغان** (ع) دونوں باچھیں۔

**صانع الآلات البصریہ** (ع) عینک ساز
عالم بالبصریات۔ } عینک اور اُس کے متعلقہ
سامان بنانے یا جانچنے والا۔
(۱) آپٹیشن Optician

**صائم** (ع) لغوی معنی روزہ دار۔ اصطلاح طب
میں رودۂ دوم یعنی دوسری آنت یا خالی
آنت۔ جو اثنا عشری کے اختتام پر کمر کے
دوسرے مُہرے کے بائیں کنارہ کے برابر
شروع ہو کر معاء دقیق یعنی پیچیدہ انتڑی
سے مل جاتی ہے۔ اس کی لمبائی تقریباً سات
فٹ آٹھ انچ ہوتی ہے۔
(۱) جیجونم Jejunum
نوٹ: چونکہ موت کے بعد یہ آنت عموماً خالی
پائی گئی ہے اس لئے اس کو صائم یعنی
خالی آنت سے موسوم کرتے ہیں۔

**صبا** (ع) باد مشرقی۔ پوربی ہوا۔ پوروا۔
(۱) ایسٹرن ونڈ Eastern Wind

**صباحت** (ع) خوبصورتی۔ وہ خوبصورتی جو
گورے رنگ کے ساتھ ہو برخلاف ملاحت
کے کہ اس میں خوبصورتی نمکینی اور گندم
گونی کے ساتھ ہوتی ہے۔

**صُبار** (ا) (سر) سُریانی لفظ ہے جس کا ترجمہ ہے
بڑا جنون۔ یہ ایک قسم کا سخت جنون ہے۔
جو سرسام صفراوی کے ساتھ لاحق ہوتا ہے
اور ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ اس میں مانیا اور
قرانیطس جمع ہو گئے ہیں۔ اس کی ابتدا
میں مریض زیادہ جاگتا اور بے قرار و پریشان
حال رہتا ہے۔ کبھی نیند میں ڈر کر جاگ اٹھتا
ہے۔ اس کی آنکھوں میں سُرخی ہوتی ہے
اور وہ سوال کے مطابق جواب نہیں دیتا
ڈلیریس مینیا Delerious Mania

صَبر (ع) شکیبائی۔ برداشت۔ بردباری برداشت کرنا۔ بردبار ہونا +

صَبغ (ع) رنگنا۔ ڈبونا۔ غوطہ دینا (۱) ڈائینگ

صِبغ (ع) رنگ یعنی سُرخی و زردی۔

صِبغہ (ع) (۲) نانخورش یعنی سالن۔ جمع اَصباغ +

صَبُوب (ع) دوا کا جوشاندہ یا پانی وغیرہ جو بدن کے کسی حصہ پر دھارا جائے۔ تریڑہ کی دوا +

صَبُوت (ع) لڑکپن کی غلط کاریاں +

صَبُوح (ع) ناشتہ۔ نہاری۔ صبح کی غذا (۲) وہ شراب جو نہار منہ پی جائے + (۱) بریک فاسٹ Break-fast

صَبی (ع) بچہ۔ وہ بچہ جس کے دودھ کے دانت گر کر ابھی اصلی اور دائمی دانت پورے طور پر نہ نکلے ہوں۔ چار برس سے لے کر سات برس کی عمر تک کا بچہ (۲) مجازاً ابتدائے طفولیت سے انتہائے نمو تک بھی یہ لفظ بولا جاتا ہے۔ جمع صبیان +

صِبی (ع) طفلی۔ کودکی۔ بچپن۔ لڑکپن +

صِبیَان (ع) جمع ہے صبی کی جسے دیکھو +

صِبیَتان (ع) زیرین جبڑے کی ہڈی کے دونو کنارے جو ٹھوڑی کے مقام پر باہم ملے ہوتے ہیں + (۱) ریمائی Ramii

صِبیَانی (ع) بچوں کی بیماری۔ تفصیل کے لئے دیکھو ام الصبیان +

صِحَّت (ع) تندرستی۔ بدن کی طبعی اور اصلی حالت جس سے بالذات بدن کے تمام افعال درست و صحیح سرزد ہوں (۱) ہیلتھی ٹی ہیلتھ Health ری کُوَر Recure
نوٹ۔ صحت و سلامت کا فرق دیکھو سلامت میں +

صَحفَہ (ع) کاسۂ بزرگ۔ لگن۔ طسلہ۔ بڑا پیالہ

صَحن (ع) آنگن۔ ہموار زمین +

صَحو (ع) ہوشیاری۔ مستی و مدہوشی سے ہوش میں آنا +

صَحیح (ع) تندرست۔ بھلا۔ چنگا۔ بے عیب +

صُخد (ع) گرمی کا بدن کے رنگ کو سیاہ کر دینا

صَخِر (ع) پتھریلی زمین +

صَدا (ع) آواز (۲) آواز بازگشت یعنی گونج کی وہ آواز جو گنبد یا کنوئیں یا پہاڑ وغیرہ پر آواز دینے سے سُنائی دیتی ہے (۳) لاش مردہ کی لوتھ (۴) مغز سر یعنی بھیجا +

صُدَاع (ع) دردِ سر۔ سر کا درد۔ سر میں درد ہونا (۱) سیفالَلجیا Cephalalgia ہیڈ ایک Headache
نوٹ۔ مختلف اسباب کے لحاظ سے صداع مندرجہ ذیل چھبیس قسم کا ہوتا ہے (۱) صداع حار ساذج یعنی دردِ سر گرم سادہ جو محض گرمی پہنچنے سے بغیر مادہ کے لاحق ہو (۲)

بارد ساذج یعنی دردسر سرد سادہ جو محض
سردی پہنچنے سے پیدا ہو (۳) دموی یعنی
دردسر جو خون کی خرابی سے لاحق ہو (۴)
صفراوی جو صفرا کی خرابی سے ہو (۵)
بلغمی جو بلغم کی خرابی سے ہو (۶) سوداوی
جو سودا کی خرابی سے ہو (۷) ریحی جو
ریح کے باعث ہو (۸) بخاری جو سر میں
بخارات کے آنے سے پیدا ہو (۹) سُدّی
جو جوہر دماغ یا اُس کی وریدوں اور شریانوں
میں سدہ پیدا ہونے سے پیدا ہو (۱۰) ورمی
جو دماغ یا اُس کی جھلیوں کے متورم ہونے
سے لاحق ہو (۱۱) ضربانی جو دماغی شریانوں
کے پھڑکنے سے پیدا ہو (۱۲) ضعف دماغی
جو دماغ کی کمزوری سے حادث ہو (۱۳)
قوت حس دماغی جو دماغ کی حس کے
تیز ہو جانے سے لاحق ہو (۱۴) یُبسی جو
دماغ پر خشکی کے غلبہ سے ہو (۱۵) اجماعی
جو جماع کے سبب پیدا ہو (۱۶) خمری یا شرابی
جو شراب پینے سے لاحق ہو (۱۷) شمّی جو
گرم اور تیز بُو چیزوں کے سُونگھنے سے لاحق
ہو (۱۸) ضربی جو سر پر صدمہ پہنچنے سے
حادث ہو (۱۹) تفرق اتصال۔ جو اجزاء
رأس (سر کے اعضاء) میں جُدائی پیدا ہونے
سے پیدا ہو (۲۰) تزعزعی جو جوہر دماغ
کے ہل جانے سے لاحق ہو (۲۱) نومی جو
زیادہ سونے کے بعد پیدا ہو (۲۲) دُودی
جو مقدم دماغ میں کیڑے پیدا ہونے کے
باعث لاحق ہو (۲۳) مشارکی جو دوسرے
اعضاء مثلاً معدہ رحم وغیرہ کی شرکت سے
واقع ہو (۲۴) نزلی جو نزلہ کے باعث لاحق
ہو (۲۵) عرضی جو کسی مرض کا عرض ہو
جیسے بخاروں کا دردسر (۲۶) بحرانی
جو کسی مرض کے بحران میں بحران کے
روز واقع ہو۔ چنانچہ یہاں پر صداع کے
وہ چند مشہور اقسام جن کی تطبیق ڈاکٹری
سے ہوتی ہے مستقل عنوان سے درج
ذیل کئے جاتے ہیں +

**صُدَاعِ اِحتراقی** (ع) وہ دردسر جو بیرونی
گرمی۔ مثلاً دھوپ میں چلنے یا آگ کے
پاس بیٹھنے سے پیدا ہو +

**صُدَاعِ بُحرانی** (ع) دردسر بحرانی۔ وہ
دردسر جو کسی مرض میں بطور بحران کے
واقع ہو (۱) کرائی سِک ہیڈیک
Crisic-headache کریٹیکل
ہیڈیک Criticie headache

**صُدَاعِ بَیضی** — سارے سر کا شدید درد۔
صداع بیضہ — تفصیل کے لئے دیکھو بیضہ
صداع خودی — (۲) آرگینک ہیڈیک
بیضہ۔ خودہ۔ خوذ — Organic headache
Helmet headache ہیلمٹ ہیڈیک

صُدَاع حُدَقہ (ع) آنکھ کا درد ۔ آنکھ کے ڈھیلے کا درد ۔ تفصیل کے لئے دیکھو شقیقۃ العین ۔

صُدَاع دَمَوِی (ع) درد سر دموی ۔ وہ درد سر جو دماغ میں اجتماع خون اور غلبہ خون کے سبب لاحق ہو (۱) کنجیسٹو ہیڈ ئیک ۔ Congestive headache

صُدَاع رِیحِی (ع) ریحی درد سر ۔ وہ درد سر جو دماغ میں ریاح کے احتباس سے لاحق ہو (۱) نروس ہیڈ ئیک Nervous headache

صُدَاع سُدِّی (ع) درد سر سُدی ۔ وہ درد سر جو بہر دماغ یا اُس کی وریدوں اور شریانوں میں سُدہ ہونے سے لاحق ہو (۱) امبولک ہیڈ ئیک Embolic headache

صُدَاع سَمِّی (ع) درد سر سمی ۔ اس قسم کا درد سر خون میں کسی سمی یعنی زہریلے مادہ کے مل جانے سے پیدا ہوتا ہے ۔ (۱) ٹاکسک ہیڈ ئیک Toxic Headache

صُدَاع شِرکی (ع) درد سر شرکی ۔ وہ درد سر جو دوسرے اعضا مثلاً معدہ و رحم وغیرہ کی شرکت سے حادث ہو (۱) ریفلیکس ہیڈ ئیک Reflex headache

صُدَاع صَفرَاوِی (ع) درد سر صفراوی وہ درد سر جو دماغ میں غلبہ صفرا سے پیدا ہو (۱) بلیس ہیڈ ئیک Bilious headache

صُدَاع ضُعفِی (ع) درد سر ضعفی ۔ وہ درد سر جو ضعف دماغ سے لاحق ہو (۱) اینیمک ہیڈ ئیک Anemic headache

صُدَاع عَرَضِی (ع) درد سر عرضی ۔ وہ درد سر جو بطور عرض مرض واقع ہو یعنی دوسرے مرض کے تابع ہو کر پیدا ہو (۱) سمپٹومیٹک ہیڈ ئیک Symptomatic

نوٹ ۔ جب اس قسم کا درد سر حُمّیٰ یعنی بخار کے ساتھ ہو تو اس کو پائی ریکسیل ہیڈ ئیک کہتے ہیں

صُدَاع نِصفِی (ع) درد نیمہ سر آدھا سیسی صداع غشیانی شقیقہ } آدھے سر کا درد ۔ اس قسم کا درد بالعموم آدھے سر میں اور کبھی سارے سر میں بھی ہوا کرتا ہے ۔ تفصیل کے لئے دیکھو شقیقہ (۱) ہیمی کرینیا Hemicrania میگرین Migraine

صُدَاغ (ع) گُل یعنی دماغ جو ابتدا انزوال الہا میں کنپٹی پر دیتے ہیں ۔

صَدر (ع) سینہ ۔ آدمی کا سینہ ۔ چھاتی ۔ یہ ایک مخروطی شکل کا جوف ہے ۔ جو اوپر تنگ اور نیچے چوڑا ہوتا ہے ۔ اس کے سامنے سینہ کی ہڈی ۔ اوپر کی چھ پسلیاں اور اُن کی کُرکیاں اور اُن کے درمیانی عضلات دونوں جانب پسلیاں اور اُن کے درمیانی عضلات پیچھے پشت کے مُہرے پسلیاں اور ان کے درمیانی عضلات وغیرہ ہوتے ہیں ۔ اس کا بالائی سرا تنگ اور زیریں سرا بہت کشادہ

ہوتا ہے۔ جس پر عضلہ دیافرغما یا حجاب حاجز
لگا رہتا ہے۔ یہی حجاب حاجز جوف سینہ کو
جوف شکم سے علیحدہ رکھتا ہے۔ سینہ کے جوف
میں دل دونوں پھیپھڑے اور سینہ کی شاہ
رگ وغیرہ ہوتے ہیں۔ جمع صُدُور
(۱) تھوریکس Thorax چیسٹ Chest
بریسٹ Breast

**صَدرُ القَدَم** (ع) پاؤں کی انگلیوں کی نوکیں
پیر کے پنجے کا شروع۔ جمع صُدُور القدم
(۱) ٹوز Toes

**صَدع** (ع) چیرنا۔ چرنا۔ پھٹنا۔ پھاڑنا۔ شگاف
پڑنا۔ دراڑ پڑنا۔ شگاف دینا۔ شگاف۔
پھٹن۔ دراڑ۔ اصطلاح طب میں وہ تفرق
اتصال جو ہڈی یا کُری کے طول میں واقع ہو
نوٹ۔ اگرچہ علامہ قرشی نے اپنی کتاب
موجز میں پٹھوں اور رگوں کے طولی تفرق
اتصال کو بھی صادع کے نام سے موسوم کیا
ہے۔ اور بعض نسخوں میں شق کے نام سے
لیکن علامہ قرشی نے جو عبارت شرح کلیات
میں لکھی ہے۔ اس سے یہ دونوں نام بیان
مطلقاً صحیح معلوم نہیں ہوتے۔ کیونکہ وہ
شرح کلیات میں لکھتے ہیں۔ کہ جو تفرق
اتصال طول عصب میں واقع ہو۔ اور تعداً
میں ایک سے زیادہ نہ ہو۔ اُس کو شق کہتے
ہیں۔ اور جو تعداد میں ایک سے زیادہ ہو
اس کو خدش سے موسوم کرتے ہیں۔ اور جو
تفرق اتصال عروق یعنی شریانوں یا وریدوں
کے طول میں حادث ہو اس کو صادع کہتے
ہیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ جو تفرق اتصال
صرف شریانوں اور وریدوں کے طول میں
واقع ہو اُس کو صادع کہتے ہیں تفصیل
کے لئے دیکھو تفرق اتصال +

**صَدغ** (ع) داغ دینا۔ گُل لگانا۔ بالخصوص
کنپٹی پر گُل لگانا۔ جیسا کہ عموماً ابتداء نزول
الماء میں کیا جاتا ہے +

**صُدغ** (ع) سرونگاہ۔ کنپٹی۔ تثنیہ صُدغین یعنی
دونوں کنپٹیاں جمع اصداغ +
(۱) ٹمپل Temples

**صُدغین** (ع) تثنیہ ہے صدغ کا۔ دونوں
کنپٹیاں +

**صَدفۃ الاُذن** (ع) کان کی سیپی۔ بیرونی کان
صیوان الاُذن } (۱) آریکل Auricle
پِنّا Pinna

**صَدفہ صَغیرہ** (ع) چھوٹی سیپی بھر پیمانہ جو
تقریباً پانچ چھ ماشہ کا ہوتا ہے +

**صَدفہ کبیرہ** (ع) بڑی سیپی بھر پیمانہ جو تقریباً
دس بارہ ماشہ کا ہوتا ہے +

**صَدفیہ** (ع) چنبل۔ اپرس (۱) سُورائسِس
سکبیہ (،،) } Psoriasis
نوٹ۔ یہ ایک مزمن جلدی سوزشی بیماری

ہے جس میں جلد کی سطح سیپ کی بالائی سطح
کی طرح کھُردری ہو جاتی ہے۔ اور کبھی اس
پر سے مچھلی کے چانےوں کی طرح چھلکے اُترتے ہیں

صَدْمَہ (ع) دھکا۔ دھکا لگنا۔ ٹکر۔ ٹکرانا۔ مصیبت
ضرب۔ چوٹ +

صَدْمَتَان (ع) پیشانی کے دونوں سامنے کے
اُبھار یا دونوں جانب +

صُدُوْر (ع) جمع ہے صدر کی جسے دیکھو +

صَدِیْد (ع) زرداب۔ کچلہو۔ زخم کا پانی جو عموماً
فاسد زخم سے نکلا کرتا ہے +

صدید۔ قیح اور مادہ کا فرق دیکھو
قیح میں +

صَدِیْغ (ع) سات دن کا بچہ (۲) ضعیف۔
ناتواں۔ کمزور +

صَرّ (ع) شدت گرما۔ شدت کی گرمی۔ سخت گرمی

صِرّ (ع) شدت سرما۔ شدت کی سردی۔ سخت سردی

صِرَاخُ الطِّفْل (ع) نوزائیدہ بچہ کا رونا۔
چلانا (ا) ویجی ٹس Vagitus

صَرْب (ع) پیشاب کا روکنا +

صَرَدَان (ع) زبان کے نیچے کی دو سبز رگیں
(ا) سب لنگوئل وینز Sublingual veins

صَرْصَر (ع) طوفان باد۔ باد تند۔ آندھی +
(ا) ونڈسٹارم Wind storm

صَرْع (ع) مرض کا معنی [illegible} لغوی معنی گرنا۔ گر پڑنا۔ گرانا
اصطلاح طب میں مرگی

جس کو فارسی میں نیدلان کہتے ہیں۔ یہ ایک
مشہور نوبتی مرض ہے جس میں حس و حرکت
کے اعضا، اپنے فعل یعنی حس و حرکت سے
کم و بیش رُک جاتے ہیں۔ اور مریض بیہوش
ہو کر گر جاتا ہے۔ اور اس کے ہاتھ پاؤں
میں تشنج ہونے لگتا ہے۔ اور منہ سے جھاگ
آتے ہیں (ا) ایپی لپسی Epilepsy
ایپی لپسیا Epilepsia

صرع اور دوار کا فرق۔ صرع میں مریض
دفعتہً گر جاتا ہے۔ اور اس کے ساتھ ہی ہاتھ
پیروں میں تشنج ہو جاتا ہے۔ اور مُنہ سے
کف جاری ہوتا ہے۔ برخلاف اس کے
دوار میں اگرچہ مریض چکرا کر گر جاتا ہے۔
لیکن نہ اُس کے ہاتھ پیروں میں تشنج ہوتا
ہے اور نہ منہ میں کف +

صرع اور اختناق الرحم کا فرق دیکھو اختناق
الرحم میں۔ صرع اور تشنج کا فرق دیکھو
تشنج میں +

صَرْعُ الْاَطْفَال (ع) بچوں کی مرگی۔ جموگہ کیرو
اُمُّ الصِّبْیَان } صرع کی ایک قسم ہے جو بچوں
ریح الصبیان } کو عارض ہوتی ہے۔ جس کے
باعث اُن کے عضلات میں تشنج ہوتا ہے
ہاتھ پاؤں اینٹھتے ہیں۔ اور منہ میں جھاگ
بھر آتے ہیں۔ بعض اطباء نے ام الصبیان
کو اس مرگی کے ساتھ مخصوص کیا ہے جس

کے ساتھ تیز بخار بھی ہو (۱) انفنٹائل کنونلشنز
Infantile Convulsions

نوٹ۔ ڈاکٹری میں اُمّ الصّبیان کو تشنج کی ایک قسم قرار دیتے ہیں نہ کہ صرع کی +

**صَرعِ اَطرافی** (ع) ہاتھ پاؤں کی مرگی۔ اس قسم کی مرگی اطراف (ہاتھ پاؤں) کی شرکت سے واقع ہوتی ہے۔ اس میں ہاتھ پیروں سے بخارات ردیہ اُٹھکر دماغ کو پہنچتے ہیں۔ اور باعث مرض ہوتے ہیں۔ اس قسم کی ابتداً میں ہاتھ پیروں میں چیونٹیاں سی رینگتی ہوئی معلوم ہوتی ہیں۔ اور دورہ کے وقت مریض کی آنکھیں کشادہ اور آنسوؤں سے بھری ہوئی معلوم ہوتی ہیں۔ نوبت مرض کے وقت پیشاب جلد جلد آتا ہے۔ اور انگڑائی اور جنبائی زیادہ آتی ہیں۔ اور ہاتھ پاؤں کی اُنگلیاں ٹیڑھی ہوجاتی ہیں +

نوٹ۔ ڈاکٹری میں اس قسم کی مرگی کا ذکر نہیں۔ بلکہ اس کی ابتدائی حالت کو مرگی کی علامت منذرہ قرار دیتے ہیں۔ یعنی ہاتھ پیروں میں چیونٹیوں کی رینگن یا سرسراہٹ کو ڈاکٹری میں اپی لیپٹک آرا Epileptic Aura اور جدید طبی اصطلاح میں نسیم صرعی سے تعبیر کرتے ہیں +

**صَرعِ بَدَنی** (ع) بخاری مرگی۔ اس قسم کی مرگی میں تمام بدن سے ردی بخارات اُٹھکر دماغ میں پہنچتے ہیں۔ اور باعث مرض ہوتے ہیں۔ (۱) ریفلیکس اپی لیپسی Reflex Epilepsy

**صَرعِ خَلَبی** (ع) دوڑ بھاگ کی مرگی۔ اس قسم کی مرگی میں دورہ سے پہلے مریض بھاگتا ہے جس کے بعد وہ دورۂ مرض میں مبتلا ہوجاتا ہے (۱) پرو کرسو اپی لیپسی
Procursive Epilepsy

**صَرعِ خَفیف** / صرع ریحی (ع) خفیف مرگی۔ ریحی مرگی اس قسم کی مرگی میں تشنج خفیف ہوتا ہے۔ کانوں میں بھنبھناہٹ اور دماغ میں تمدد و تناوٹ، محسوس ہوتا ہے لیکن سر میں گرانی نہیں ہوتی +
(۱) ابارٹو اپی لیپسی Abortive Epilepsy
پیٹٹ مال Petit Mal

**صَرعِ دِماغی** / صرع ذاتی / صرع اصلی (ع) دماغی مرگی۔ اصلی مرگی۔ وہ مرگی جس کا سبب خاص دماغ میں ہو۔ اس قسم کی مرگی میں وقوع مرض سے قبل سر میں درد اور گرانی ہوتی ہے۔ حواس مکدر ہوتے ہیں تاریکی چشم نقصان عقل۔ کند ذہنی اور نسیان کی شکایت ہوتی ہے (۱) ایڈیوپیتھک اپی لیپسی
Idiopathic Epilepsy

**صَرعِ رَحِمی** / صرع اختناقی (ع) رحمی مرگی۔ باؤ گولہ کی مرگی اس قسم کی مرگی مرض احتباس طمث یا احتباس منی اور مرض اختناق الرحم

(یا) گولہ کے سبب رحم کی شرکت سے واقع ہوتی ہے۔ اور اس میں وقوع مرض سے قبل امراض وعوارض رحم نمایاں ہوتے ہیں (۱) ہسٹرک اپی لیپسی Hysteric Epilepsy مینسٹروئل اپی لیپسی Menstrual Epilepsy

**صَرَعِ سَمّی** (ع) زہری مرگی۔ اس قسم کی مرگی خون میں کسی زہر کے مل جانے سے یا کسی زہریلے جانور مثلاً سانپ یا بچھو وغیرہ کے کاٹنے سے لاحق ہوتی ہے (۱) ٹاکسمک اپی لیپسی Taxemic Epilepsy
صرع سُمّی

**صَرَعِ شَدِید** (ع) شدید مرگی۔ سخت مرگی۔ اس قسم کی مرگی میں علامات مرض شدید ہوتی ہیں۔ یہ درحقیقت صرع دماغی ہی ہوتی ہے (۱) گریو اپی لیپسی Grave Epilepsy ہاٹ مال Haut Mal گرینڈ مال Grand Mal
صرع ثقیل

**صَرَعِ ضَرْبِی** (ع) چوٹ کی مرگی۔ اس قسم کی مرگی سر پر چوٹ اور صدمہ پہنچنے سے لاحق ہوتی ہے (۱) ٹرامیٹک اپی لیپسی۔ Traumatic Epilepsy

**صَرَعِ قَلْبِی** (ع) دل کی مرگی۔ اس قسم کی مرگی بعض امراض قلب کے ساتھ ہوا کرتی ہے (۱) کارڈیک اپی لیپسی Cardiac Epilepsy

**صَرَعِ لَیْلِی** (ع) رات کی مرگی۔ یہ ایک قسم کی مرگی ہے جس کا دورہ رات کے وقت اور کبھی سوتے میں پڑا کرتا ہے۔ (۱) ناکٹرنل اپی لیپسی Nocturnal Epilepsy نارکولیپسی Narcolepsy

**صَرَعِ مَرَاقِی** (ع) مراقی مرگی۔ اس قسم کی مرگی مراق یا مالیخولیا کے ساتھ ہوا کرتی ہے (۱) اپی لپٹک مینیا Epileptic Mania اپی لپٹک ڈی مینشیا۔ Epileptic Dementia
جنون صرعی

نوٹ۔ ڈاکٹری میں صرع یعنی مرگی کو اس قسم میں مقدم مانتے ہیں۔ اور مراق ومالیخولیا کو اس کا نتیجہ بتلاتے ہیں۔ برخلاف اسکے طب میں مراق کو مقدم اور مرگی کو اس کا نتیجہ قرار دیتے ہیں۔

**صَرَعِ مِعْدِی** (ع) معدہ کی مرگی۔ اس قسم کی مرگی فساد و خرابی معدہ سے واقع ہوتی ہے اس قسم میں دورۂ مرض سے پہلے امتلاء معدہ کی علامات نمایاں ہوتی ہیں چنانچہ فم معدہ پر اختلاج۔ ہونٹوں میں پھڑکن اور متلی کی شکایت ہوتی ہے (۱) گیسٹرک اپی لیپسی Gastric Epilepsy

**صَرَعِ نَہَارِی** (ع) دن کی مرگی۔ اس قسم کی مرگی کا دورہ ہمیشہ دن کے وقت ہوا کرتا ہے۔ (۱) ڈائی اُرنل اپی لیپسی Duirnal Epilepsy

**صَرِیرُ الْاَسْنَانِ فِی النَّوْم** (ع) خواب میں

دانت پیسنا۔ سوتے میں دانت کڑکڑانا۔
دانت چبانا ۰

**صَرِیْف** (ع) تازہ دوہا ہوا دودھ جو ہنوز گرم ہو (۲) تازہ شراب جو اُسی وقت خم سے نکالی گئی ہو ۰

**صَعْب** (ع) سخت۔ دشوار۔ مشکل۔ کٹھن۔ یہ لفظ سخت مرض کے لئے بطور صفت کے آتا ہے ۰

**صُعَدَاء** (ع) آہ سرد۔ ٹھنڈی سانس۔ ٹھنڈی سانس بھرنا (ا) سائی ننگ Sighing

**صَعْق** (ع) بجلی گرنا۔ بیہوش ہو جانا۔ کڑکی آواز۔ بجلی گرنے کی آواز ۰
(ا) تھنڈر بولٹ Thunderbolt

**صُعُوْد** (ع) چڑھنا۔ اوپر چڑھنا (ا) اَسینٹ۔

**صِغَار** (ع) جمع ہے صغیر بمعنی چھوٹے کی ۰

| | | |
|---|---|---|
| **صَغَر** | (ع) | خردی۔ چھوٹائی۔ چھوٹاپن |
| **تَصَغُّر** | (") | اصطلاح طب میں کسی عضو |
| **ضُمُوْر** | (") | کا چھوٹا ہو جانا۔ سُکڑ جانا |
| **ہُزَال** | (") | دُبلا ہونا ۰ |

Atrophia
(ا) اٹروفی Atrophy اٹروفیا

**صِغَرُ الْخُصْیَہ** (ع) خصیہ کا سُکڑ جانا۔ خصیہ کا چھوٹا ہو جانا (ا) اٹروفی آفدی ٹسٹیکل
Atrophy of the Testicle

نوٹ۔ یہ صورت عموماً ورم خصیہ کے بعد ہوا کرتی ہے ۰

| | | |
|---|---|---|
| **صِغَرُ الْکَبِد** | (ع) | جگر کا چھوٹا ہو جانا۔ جگر کا سُکڑ |
| **ہُزَالُ الْکَبِد** | | جانا۔ اس مرض میں جگر کی |

اصلی ساخت زائل ہو کر اس کی جگہ فاسد ریشے پیدا ہو جاتے ہیں۔ اور وہ سُکڑ کر جگر کو چھوٹا کر دیتے ہیں (ا) سروسس آفدی لور Cirrhosis of the Liver ییلو اٹروفی آفدی لور Yellow Atrophy of the Liver

**صَغِیْر** (ع) خرد۔ چھوٹا۔ ضد ہے کبیر (بزرگ، یعنی بڑے کی (ا) سمال Small مائنر Minor منی مس Minimus

**صُفَار** (ع) زردی جو غلبۂ صفرا سے آدمی کے بدن خصوصاً چہرہ پر نمایاں ہوتی ہے۔ اس مناسبت سے کبھی یرقان کو بھی صفار کہتے ہیں (ا) جانڈس Jaundice

| | | |
|---|---|---|
| **صِفَاق** | (ع) | بقول متقدمین اطبا، یونانی |
| **لِفَافہ** | (") | وہ جھلی جو آنتوں پر ہوتی ہے |

یعنی وہ باریک آبدار جھلی جو تقریباً تمام احشائے شکم (معدہ۔ امعاء۔ جگر۔ طحال اور کلیہ وغیرہ) کو ملفوف کرتی یعنی اُن کے لفافہ یا غلاف بناتی ہے۔ اور انہیں مختلف مقامات سے مربوط کرتی یا باندھتی ہے نیز دیوار شکم کی اندرونی سطح پر بھی استر لگاتی ہے۔ جناب شیخ الرئیس و صاحب کامل بھی صفاق کو باریطون کا مترادف مانتے ہیں۔ اور دونوں کو ایک ہی جانتے ہیں

لیکن (۲) بقول متاخرین اطبا، مصر صفاق
مشتق ہے صَفاقہ یا صَفق سے جس کے
معنی ہیں دبیزہ وموٹا ہونا۔ پس اس مناسبت
واعتبار سے جدید اطبا، مصر وغیرہ صفاق
یا لفافہ اُس موٹی اور دبیز جھلی کو کہتے ہیں جو
جسم کے مختلف مقامات میں پھیل کر نرم اور
نازک اعضا، مثلاً عضلات وغیرہ کو ملفوف
کرکے محفوظ رکھتی ہے۔ اور مختلف مقامات
وقوع کے لحاظ سے چند مختلف ناموں سے
نامزد ہے۔ مثلاً صفاق بطنی (پیٹ کی
دبیز جھلی)، صفاق عانی (پیڑو کی دبیز جھلی)
وغیرہ۔ پس صفاق یا لفافہ ہر ایک ملفوف
کرنے والی دبیز جھلی کو کہتے ہیں۔ لہذا صفاق
باریطون یا فارطینن (پیری ٹونیم) کا
مترادف نہیں۔ کیونکہ باریطون پیٹ کی
باریک آبدار جھلی ہے۔ جس کا مفصل بیان
دیکھو باریطون میں ۰

انگریزی میں صفاق بمعنی موٹی و دبیز جھلی کو
فیشیا Fascia اور صفاق بمعنی باریطون
کو پیری ٹونیم Peritonium کہتے ہیں

مراق وصفاق اور باریطون کا باہمی
فرق۔ دیوار شکم میں اوپر سے نیچے تک ترتیب وار
یہ چھ اجزار پائے جاتے ہیں (۱) جلد شکم
(۲) اُس کے نیچے والی جھلی (۳) اُس جھلی کے
نیچے عضلات شکم کا بالائی طبق (۴) اس طبق
کے نیچے عضلات شکم کا زیرین طبق (۵) اس
زیریں طبق کے نیچے استر کرنے والی موٹی
دبیز جھلی (۶) اس موٹی دبیز جھلی کے نیچے
ایک بہت باریک وآبدار جھلی جو دیوار ہائے
شکم کو استر کرتی اور احشار شکم کو ملفوف و
باہم مربوط کرتی ہے ۰

جناب شیخ الرئیس بو علی سینا (۱) جلد شکم
(۲) اُس کے نیچے والی جھلی (۳) اس جھلی
کے نیچے عضلات شکم کا بالائی طبق اور (۴)
اس طبق کے نیچے عضلات شکم کا زیرین طبق
ان چاروں اجزاء کو مراق میں شامل کرتے
ہیں۔ یعنی ان چاروں کو ملاکر مراق کہتے
ہیں اور آخری دو اجزاء یعنی (۵) اس زیرین
طبق عضلات شکم کے نیچے استر کرنیوالی موٹی
دبیز جھلی اور (۶) اس موٹی دبیز جھلی کے نیچے
کی باریک وآبدار جھلی دونوں کو ملاکر صفاق
یا باریطون سے تعبیر کرتے ہیں۔ لیکن میری
رائے میں (۲) جلد شکم کے نیچے والی جھلی کو
مراق اور (۵) عضلات شکم کے نیچے والی
موٹی اور دبیز جھلی کو صفاق اور اس سے
نیچے والی باریک وآبدار جھلی کو جو کہ دیوار ہائے
شکم کو استر کرتی اور احشار شکم کو ملفوف اور
مربوط کرتی ہے باریطون سمجھنا چاہئے
اور صفاق کو باریطون کا مرادف نہیں
سمجھنا چاہئے ۰

نوٹ۔ بعض مصری کتب طبیہ میں صفاق جمع صفاقات کو لفافہ جمع لفائف کے نام سے لکھا ہے +

ڈاکٹری نوٹ۔ فیشیا جس کو جدید طبی اصطلاح میں صفاق کہتے ہیں، کے لغوی ہیں پٹی یا غلاف۔ لیکن اصطلاح تشریح میں ان جھلیوں کو کہتے ہیں۔ جو جسم کے مختلف مقامات میں پھیل کر نرم اور نازک اعضا مثلاً عضلات وغیرہ کو ملفوف کرکے محفوظ رکھتی ہیں۔ اور اپنے مقام وقوع کے لحاظ سے مختلف ناموں سے موسوم ہوتی ہیں +

**صِفَاقِ بَطنی** (ع) پیٹ کی دبیز جھلی۔ یہ ایک مضبوط و تری جھلی ہے۔ جو پیٹ کی دیواروں کی اندرونی سطح کو اور جوف عانہ کو استر کرتی ہے۔ اس کے تین حصے ہوتے ہیں (۱) صفاق مستعرض (۲) صفاق حرقفی (۳) صفاق عانی جن کو دیکھو اپنے اپنے موقع پر۔ (۱) ڈیپ ایبڈومنل فیشیا Deep Abdominal Fascia

نوٹ۔ صفاق بطنی کے اس حصہ کو جس کو صفاق مستعرض کہتے ہیں۔ شیخ صاحب باریطون کے ساتھ ملا کر ان دونوں کو صفاق کے نام سے موسوم کرتے ہیں +

**صِفَاقِ حَرقَفی** (ع) کولھے کی دبیز جھلی۔ یہ درحقیقت صفاق بطنی کا ایک حصہ ہے جو کولھے کے اندرونی جانب استر کرتا ہے۔ اور کولھے کی ہڈی کے کنارہ وغیرہ پر چسپاں ہوتا ہے (۱) ایلیک فیشیا Iliac Fascia

**صِفَاقِ سَطحی** (ع) جلد کے نیچے کی جھلی۔ یہ جھلی جلد کے عین نیچے واقع ہے۔ اور تمام جسم کو ملفوف کرکے اس کو جلد سے ملائے رکھتی ہے۔ اس کی ساخت خانہ دار اور ریشہ دار ہوتی ہے۔ اس کے خانوں میں چربی بھری رہتی ہے۔ جو جسم کو گرم رکھتی ہے۔ اس جھلی کے دو پرت ہوتے ہیں۔ جن کے مابین اوعیہ عروق و اعصاب پائے جاتے ہیں +
(۱) سوپرفیشل فیشیا Superficial Fascia

**صِفَاقِ صَدرِی** (ع) سینہ کی دبیز جھلی جو جوف سینہ کو اندر کی طرف سے استر کرتی ہے +
(۱) تھوریسک فیشیا Thoracic Fascia

**صِفَاقِ عَانی** (ع) پیڑو کی دبیز جھلی جو پیڑو کے جوف میں استر کرتی ہے۔ یہ بھی درحقیقت صفاق بطنی کا ایک حصہ ہے +
(۱) پلوک فیشیا Pelvic Fascia

**صِفَاقِ فَخذی** (ع) ران کی دبیز جھلی۔ یہ جھلی ران کی بیرونی اور اگلی جانب پر بہت دبیز اور مضبوط ہوتی ہے +
(۱) فیشیا لیٹا Fascia Lata

**صِفَاقِ مُستَعرَض** (ع) پیٹ کی عریض جھلی جو صفاق بطنی کا ایک حصہ ہے۔ یہ ایک

مضبوط وتری جھلی ہے۔ جو عضلات شکم کے
زیریں طبق (عضلات مویضہ بطنیہ) کی اندرونی
یا پچھلی سطح پر استر لگاتی ہے۔ اور عضلات
مذکور اور باریطون کے مابین واقع ہے۔ اس
کا زیریں حصہ جو دبیز اور سنگین ہوتا ہے۔
باہر کی طرف کولھے کی ہڈی کے کنارہ وغیرہ
پر چسپاں ہوتا ہے۔ اسی جھلی میں دو سوراخ
ہوتے ہیں۔ جن کی راہ خصیوں کی ڈوریاں
گذرتی ہیں۔ شیخ صاحب نے اسی جھلی کو
باریطون کے ساتھ ملاکر دونوں کے مجموعہ
کا نام صفاق رکھا ہے (۲) فیشیا ٹرنسورسیلس
Fascia Transversalis

**صَفَاقَة** (ع) دبازت۔ کسی چیز کا دبیز ہونا۔ کپڑا
و موٹا ہونا۔ پُرو مضبوط ہونا ۔

**صَفْح** (ع) رُخ۔ جانب۔ پہلو۔ منہ پھیرنا۔ لوٹا
دینا۔ سب پہلوؤں پر نظر کرنا ۔

**صَفْحَة** (ع) طبقہ۔ تہ۔ پرت۔ جمع صفحات ۔

**صَفْحَةُ الْوَجْه** (ع) چہرہ کا بالائی رُخ۔ چہرہ کی
بیرونی سطح ۔

**صَفَر** (ع) پیٹ میں زرد آب یعنی زرد پانی
جمع ہونا جیسا کہ مرض استسقا میں ہوا کرتا
ہے (۲) پیٹ کی بیماری جو جسم کو زرد کر دیتی ہے

**صَفْرَاء** (ع) تلخہ۔ پت۔ یہ اخلاط اربعہ میں
کی ایک مشہور خلط ہے۔ جو سب سے زیادہ
لطیف ہوتی ہے۔ اور اپنی لطافت و حرارت
کے باعث جگر میں تولید اخلاط کے وقت
خون کے اوپر بطور کف یعنی جھاگ کے پائی
جاتی ہے۔ یہ مزاج میں گرم خشک رنگ
میں زرد اور ذائقہ میں تلخ ہوتی ہے۔ اس
کا کچھ حصہ تو جگر میں خون سے مل کر بعض
اعضاء مثلاً پھیپھڑے وغیرہ کی پرورش
کے لئے چلا جاتا ہے۔ اور جو اس ضرورت
سے زائد ہوتا ہے۔ وہ ایک خاص نالی کے
ذریعہ جگر سے پتہ کی تھیلی میں آکر جمع ہو جاتا
ہے۔ اور یہاں سے حسب ضرورت ایک خاص
نالی کے ذریعہ معاء اثنا عشری دبارہ انگشتی
آنت پر ترشح پاتا ہے۔ جس سے انسان
کو براز کی حاجت محسوس ہوتی ہے ۔
(۲) بائل Bile گال Gall

ڈاکٹری نوٹ۔ بائل یعنی صفراء ایک
زرد سبزی مائل رطوبت ہے۔ جو جگر میں
ہر وقت پیدا ہوتی رہتی ہے۔ جگر میں پیدا
ہونے وقت یہ پتلی ہوتی ہے۔ مگر پتہ میں جمع
ہو کر یہ گاڑھی اور لسدار ہوتی ہے۔ کھانا کھانے
کے بعد جگر میں صفراء بہت زیادہ پیدا ہوتا
ہے۔ مگر بھوک کی حالت میں بہت کم اور
دو تین دن کی فاقہ کشی میں بالکل پیدا ہی
نہیں ہوتا۔ جب فعل ہضم جاری ہوتا ہے
تو صفرا جگر سے سیدھا معاء اثنا عشری
میں چلا جاتا ہے۔ ورنہ پتہ میں جمع ہوتا رہتا

ہے۔ حالت صحت میں جوان آدمی کے جگر سے
شبانہ روز میں آدھ سیر سے لے کر سوا سیر تک
صفراء پیدا ہوتا ہے۔ صفراء کا ذائقہ تلخ اور
اس کی کیمیاوی تاثیر دری ایکشن، کھاری
ہوتی ہے۔ اور اس کا وزن تناسبہ ایک ہزار
چھتیس سے لے کر ایک ہزار بتیس تک ہوتا
ہے یعنی یہ پانی سے بھاری ہوتا ہے۔

**صفراء کا فائدہ** (۱) یہ باب الکبد پورٹل
وین، کے خون کو صاف کرتا ہے (۲) غذا
کی چکنائی کو قابل ہضم بناتا ہے (۳) انتڑیوں
میں غذا کو متعفن ہونے سے باز رکھتا ہے۔
(۴) فضلہ یعنی براز کے دفع ہونے میں مدد
کرتا ہے۔

**صَفْرَاءْ زَنْجَارِی** (ع) صفراء زنگاری۔ یہ ایک
قسم کا غیر طبعی صفراء ہے جس میں احتراق
شدید واقع ہوتا ہے۔ اور صفراء غیر محترق
میں مل کر زنگاری رنگ پیدا کرتا ہے۔ یہ
صفراء غیر طبعی کی سب سے زیادہ ردی قسم
ہے۔ جو جگر میں پیدا ہوتی ہے۔ اور اپنی
حدت و حرارت کے اعتبار سے زہر کے
قریب ہوتی ہے۔

**صَفْرَاءْ طَبْعِی** (ع) طبعی صفراء۔ اس قسم کا صفرا
شوخ سرخ رنگ اور ہلکے وزن کا ہوتا ہے
اور اس میں کافی حدت و تیزی ہوتی ہے
لیکن صفراء غیر طبعی میں یہ صفت نہیں ہوتی

**صَفْرَاءْ غَیْر طَبْعِی** (ع) غیر طبعی صفراء۔ وہ صفراء
جو بلغم رقیق یا غلیظ یا سوداء محترقہ یا صفراء
محترقہ کے ساتھ ملنے سے پیدا ہوتا ہے چنانچہ
(۱) جب صفراء رقیق بلغم کے ساتھ مل جاتا ہے
تو اسے مرہ صفرا کہتے ہیں۔ اور (۲) جب
وہ غلیظ بلغم کے ساتھ مل جاتا ہے۔ تو اسے
صفرا مُحیہ کہتے ہیں۔ اور (۳) جب سوداء
محترقہ کے ساتھ مل جاتا ہے۔ تب اسے
صفرا محترقہ کہتے ہیں اور (۴) جب بذات
خود اس میں احتراق پیدا ہوتا ہے یعنی
صفراء بذاتہ محترق ہو جاتا ہے۔ یا جل جاتا
ہے۔ تب اسے صفراء کراثی یا زنجاری
کہتے ہیں۔

**صَفْرَاءْ کُرَّاثِی** (ع) کراثی صفراء۔ گندنے کے
رنگ کا صفراء۔ یہ بھی ایک قسم کا غیر طبعی
صفراء ہے۔ جس کی پیدائش اس طرح
ہوتی ہے۔ کہ کچھ صفراء معمولی طور پر جل جائے
اور وہ مرۃ الصفراء میں مل کر اس کو گندنے
کی مانند سبز بنا دے۔ اس قسم کا صفراء معدہ
میں پیدا ہوتا ہے۔ اور اس میں رداءت
اور احتراق زنجاری سے کم ہوتا ہے۔

**صَفْرَاءْ مُحْتَرِقَہ** (ع) جلا ہوا صفراء۔ اس قسم کا
صفراء دو طریق سے بدن میں پیدا ہوتا ہے
(۱) یہ کہ کچھ صفراء جل جائے۔ اور سوداء
احتراقی بن کر باقی بچے اور خالص صفراء

کے ساتھ اس طرح مل جائے کہ ان دونوں میں کوئی تمیز نہ رہے (۲) یہ کہ کچھ سودا جلا ہوا جو طبعی پیدا ہو صفراء کے ساتھ آکر مخلوط ہو جائے۔

**صَفْرَاءُ مُحِّیَّہ** (ع) انڈے کی زردی کے مانند صفرا۔ یہ بھی ایک قسم کا غیر طبعی صفرا ہے۔ جس میں بلغم غلیظ کے مل جانے سے اس کا رنگ و قوام مُح یعنی انڈے کی زردی کی مانند ہوتا ہے

**صَفْرَاءُ مُرَّۃ** (ع) } خلط صفرا جس میں بلغم رقیق
مرّہ صفرا } آمیز ہو جائے۔ یہ بھی ایک قسم کا غیر طبعی صفرا ہے۔ جو بلغم رقیق کے مل جانے سے پیدا ہوتا ہے۔

**صُفْرَاوِی** (ع) صفرا والا۔ منسوب بطرف صفرا متعلق بصفرا۔

**صُفْرَت** (ع) زردی۔ پیلی رنگت۔ (ا) ییلونیس Yellowness

**صُفْرَتُ الْاَظْفَار** (ع) ناخنوں کی زردی۔ ناخنوں کا زرد ہونا۔

**صَفَن** (ع) پوست خایہ۔ فوطہ۔ خصیوں کی تھیلی جمع اصفان و صِفَن (ا) سکروٹم Scrotum

**صُفْوَت** (ع) چیدہ و برگزیدہ شے چھانی ہوئی شے

**صَفِیر** (ع) پرندوں کی چہچہاہٹ۔ سیٹی بجانا۔ سیٹی کی آواز۔ جدید اصطلاح طب میں وہ خفیف سیٹی کی سی آواز جو آہستہ آہستہ بولنے اور کانا پھوسی کرنے میں پیدا ہوتی ہے (ا) وسپرنگ Whispering

**صَفِیق** (ع) سخت۔ دبیز۔ گاڑھا (ا) ہارڈ Hard

**صِفَاق** (ع) پیٹ (۲) تلی۔

**صَلَح** (ع) سر کے اگلے حصہ میں بال نہ ہونا۔ پیشانی کے بال جاتے رہنا۔

**صَقِیع** (ع) شبنم۔ شبنم پڑنا۔ اوس۔ اوس پڑنا (ا) ڈیو Dew

**صَلَا** (ع) سرین کا اُتار یا کنارہ (۲) ہر حیوان کی پیٹھ کا وسط۔

**صَلَابَت** (ع) } سختی۔ سخت ہونا (ا) سالیڈیٹی
جُمُودَت (ر) } Solidity
ہارڈننگ Hardening

نوٹ۔ طب میں کبھی صلابت کا اطلاق ورم صلب (سقیروس) پر بھی ہوتا ہے (دیکھو سقیروس)

**صَلَابَتُ الْاَجْفَان** (ع) پپوٹوں کی سختی۔ یہ ایک مرض ہے جس میں آنکھ کے پپوٹے موٹے اور سخت ہو جاتے ہیں۔ اور مشکل سے کھلتے اور بند ہوتے ہیں۔

**صَلَایَہ** (ع) سِل یا کھرل (۲) دوا کا کھرل کرنا گھسنا۔ پیسنا (ا) مارٹر Mortar

**صَلْب** (ع) سُولی پر کھینچنا (۲) صلیبی یا چلیپا شکل کا شگاف دینا (۳) سخت ہونا (۴) تپ کا ہمیشہ آنا۔

**صَلْب** (ع) سخت۔ مضبوط۔ کڑا۔ یہ لفظ بعض

اعضاء و اورام وغیرہ کے لئے بطور صفت
کے آتا ہے۔ جیسے غشاء صلب اور ورم صلب
(ا) سالڈ Solid

**صُلب** (ع) سخت (۲) ریڑھ کی ہڈی جو گردن
کے نیچے سے لے کر دمچی تک واقع ہے لیکن
جدید طبی اصطلاح میں یہ لفظ قطن یعنی
کمر کے لئے بھی آتا ہے ۔
(ا) بیک بون Back-bone لائن Lain

نوٹ ۔ ڈاکٹری لفظ لائن کا اطلاق سینہ
اور سینہ کے درمیانی حصہ یعنی کمر پر ہوتا ہے

**صُلبیہ** (ع) آنکھ کا سخت طبقہ جو خانۂ چشم سے
اتصال رکھتا ہے ۔ یہ درحقیقت غشاء صلب
کا بڑھاؤ ہوتا ہے ۔ تفصیل کے لئے دیکھو
عین (ا) سکلیراٹک Sclerotic

**صَلد** (ع) جلد ۔ پوست ۔

**صَلَع** (ع) } داغ سری ۔ چندیا پر کے بال
**صَلعہ** } اُڑ جانا ۔ چندلا ہونا ۔
(ا) بیلڈنیس Baldness

**صَلم** (ع) کان ناک جڑ سے کاٹ ڈالنا ۔

**صَلیقہ** (ع) رواش ۔ چپاتی ۔ پتلی روٹی ۔ مانڈ
(ا) لوف Loaf

**صَتم** (ع) پیدائشی طور پر کان کے سوراخ کا بند
ہونا ۔ پیدائشی بہرا ہونا (ا) بورن ڈیف Borne-deaf

**صُماخ** (ع) بدبو دار پسینہ بغل گندہ ۔

**صِماخ** (ع) سوراخ گوش ۔ کان کا سوراخ ۔
(ا) می ٹیٹس آڈیٹوریس Meatus Auditorious
ایلوی ایریم Alveaurium

نوٹ ۔ قدیم طب میں صماخ کا لفظ کان کے
سوراخ پر بولا جاتا ہے ۔ لیکن جدید اصطلاح
طب میں یہ لفظ بدن کے دیگر سوراخوں
پر بھی استعمال ہوتا ہے ۔

**صِماخ الاُذن** (ع) کان کا سوراخ ۔
(ا) می ایٹس آڈی ٹوریس ۔

**صماخ باطن** (ع) کان کا اندرونی سوراخ
جو عظم حجری کی پچھلی سطح میں ہوتا ہے ۔

**صماخ بولی** (ع) پیشاب کا سوراخ (ا) می ٹس
یورنیرائس Meatus Urinarious

**صماخ ظاہر** (ع) کان کا بیرونی سوراخ ۔

**صُماری** (ع) مقعد ۔ دُبر ۔ کون ۔ پاخانہ کا مقام
(ا) اینس Anus

**صماغ** (ع) } گوشۂ دہن ۔ جانب دہن ۔
**صمغ** (ر) } باچھ ۔ منہ کی باچھ ۔

**صمام** (ع) لغوی معنی سربند شیشہ ۔ بوتل کا ڈاٹ
یا کاگ ۔ اصطلاح تشریح میں دہانۂ قلب
یا شریان یا دریدہ وغیرہ کی کواڑی جو خون
یا رطوبت وغیرہ کو صرف ایک ہی طرف
جانے دیتی ہے ۔ اور بازگشت یعنی واپسی
کو روکتی ہے ۔ اس قسم کی کواڑیاں مختلف
اعضاء بالخصوص قلب کے بطون کے
دہانوں پر لگی رہتی ہیں جمع صمامات (ا) والو Valve

**صِمام بَوّابی** (ع) مقام بواب پر معدہ اور بارہ انگشتی آنت کی درمیانی کواڑی جو صرف منہضم غذا کو آنتوں میں جانے دیتی ہے ۔
(۱) پائی لورک والو Pyloric Valve

**صِمام تاجی** / صِمام ثنائی / صِمام ذو شرافتین (ع) دو دندانہ دار کیواڑی یا تاج نما کیواڑی۔ اس نام کی کیواڑی قلب کے بائیں اُذن اور بائیں بطن کے درمیانی سوراخ یا دہانے پر لگی رہتی ہے۔ یہ اُذن سے بطن میں خون کو آنے تو دیتی ہے۔ لیکن بطن کے سکڑنے پر اس سے خون کو اُذن میں واپس نہیں جانے دیتی ۔
(۱) بائی کسپڈ والو Bicuspid Valve
مائیٹرل والو Mitral Valve

**صِمام ثلاثی الرؤس** / صِمام ذو ثلاثہ شرافات (ع) سہ دندانہ دار کیواڑی۔ یہ دل کی استر لگانے والی جھلی کی تین سہ گوشہ چنٹوں اور ریشہ دار ساخت سے بنی ہوئی کیواڑی ہے۔ جو دل کے دائیں اذن اور دائیں بطن کے درمیانی سوراخ یا دہانہ پر لگی رہتی ہے۔ یہ اُذن سے بطن میں خون کو آنے تو دیتی ہے۔ لیکن بطن کے سکڑنے پر یہ اس میں سے خون کو اُذن میں واپس نہیں جانے دیتی
(۱) ٹرائی کسپڈ والو Tricuspid Valve

**صِمامات مُتقارِبہ** / صمامات معویہ (ع) یہ چھوٹی انتڑیوں کے درمیان غشاء مخاطی کی آڑی چنٹوں کی کیواڑیاں ہیں۔ جو فضلہ کو واپسی سے روکتی ہیں (۱) والوولی کنّی وینٹیز
Volvulae Conniventes

**صِمام ہلالی** (ع) ہلالی شکل کی کیواڑی۔ قلب میں اس نام کی دو کیواڑیاں ہوتی ہیں۔ اور ہر ایک کیواڑی میں تین ہلالی چنٹیں ہوتی ہیں۔ ان میں سے ایک کیواڑی قلب کے دائیں بطن میں شریان الریہ کے منہ پر لگی رہتی ہے۔ اور دوسری قلب کے بائیں بطن میں اورطی کے دہانے پر لگی رہتی ہے۔ بطنوں کے سکڑنے سے جو خون مذکورہ بالا شریانوں کی طرف جاتا ہے وہ ان کیواڑیوں کی وجہ سے پھر واپس نہیں آسکتا ۔ (۱)
سیمی لیونر والو Semilunar Valve

**صَمت** (ع) خاموش و چپ چاپ رہنا ۔
صمت و سکوت کا فرق۔ گفتار کی طاقت اور قدرت ہوتے ہوئے خاموش رہنے کو سکوت کہتے ہیں۔ اور جب گویائی کی طاقت ہی نہ ہو تو ایسی حالت میں خاموش رہنے کو صمت کہتے ہیں ۔

**صَمت اور عِیّ کا فرق**۔ کسی بات کو جانتے ہوئے خاموش رہنے کو صمت کہتے ہیں۔ اور نہ جانتے ہوئے خاموش رہنے کو عِیّ سے موسوم کرتے ہیں ۔

صِمْلَاخ (ع) } چرک گوش۔ کان کا میل
صُمْلُوخ } (ا) سیرومن Cerumen
وَسَخُ الاُذُن } ایئر ویکس Ear Wax

صَمَم (ع) } کری۔ بہراپن۔ پیدائشی بہرا
بُطلانِ سَماعت } پن۔ قدیم اصطلاح طب
میں اُس پیدائشی بہرہ پن کو کہتے ہیں جس
میں مریض کے کان کا سوراخ موجود ہی
نہیں ہوتا (ا) کنجے نی ٹل ڈیفنس
Congenital deafness
نوٹ۔ کبھی صمم کا اطلاق محض بطلان سماعت
یعنی بالکل بہرہ پن پر ہوتا ہے۔ جس کو ڈاکٹری
میں کوفوسس Kophosis یا ڈیفنس
Deafness یا سرڈیٹی Surdity
کہتے ہیں +

صمم۔ وقر اور طرش کا فرق۔ مادرزاد
بہرہ پن یا اس بہرہ پن کو جس میں کان کا
سوراخ ہی نہ ہو صمم کہتے ہیں۔ اور وقر مطلق
بطلان سماعت یعنی بالکل بہرہ ہوجانے
پر اطلاق ہوتا ہے۔ اور طرش نقصان یا
ثقل سماعت کا نام ہے۔ جس میں مریض
بالکل بہرہ نہیں ہوتا۔ بلکہ اونچا سننے لگتا ہے

صَمَم وَخَرَس (ع) } بہرہ گونگا ہونا۔ قوت شنوائی
صمم وبکاست } وقوت گویائی دونوں کا جاتے
فقد السمع والتکلم } رہنا۔ سننے اور بولنے کی قوت
کا زائل ہوجانا (ا) ڈیف ڈمبنیس
Deafdumbness ڈیف میوٹزم
Deafmutesm
Surdomutitus سرڈومیوٹی ٹاس

صِنَاب (ع) وہ علم جو محاورہ علم سے حاصل ہو
نہ وہ علم جو عمل کرتے کرتے حاصل ہو +

صِنَّارَہ (ع) ہُک یا آنکڑے کی شکل کا آلہ۔
جو بعض اعمال جراحی میں کام آتا ہے۔
جمع صنانیر (ا) ہُک Hook
ٹینےکیولم Tannaculum

صِنَّارَہ مُعَوَّجَہ (ع) ایک قسم کا آلہ +

صُنَان (ع) بدبوئے بغل۔ بغل گند بغل
کی بدبو +

صِنَان (ع) صنہ۔ بدبوئے بدن۔ بدن کی بدبو

صَنْجَۃُ المِیزَان (ع) سنجہ۔ ترازو کے باٹ
(ا) ویٹس Weights

صَنْخَہ (ع) چرک بیل کچیل +

صَنْخَہ (ع) چرک بیل کچیل +

صَنْدَلَانِی (ع) عطار۔ گندھی۔ مجازاً پنساری
(ا) گراسر Groccer

صِنْف (ع) قسم۔ کسی نوع کا ایک گروہ جو
کسی عارضی قید کے ذریعہ دوسرے گروہوں
سے ممتاز ہو جیسے نوع انسان میں چینی
حبشی۔ ترکی وغیرہ علیحدہ علیحدہ گروہ ہیں
جمع اصناف +

صُوَابَہ (ع) صابہ۔ جوں کا انڈا۔ لیکھ۔
جمع صیبان +

صَوْت (ع) آواز۔ آواز دینا۔ آواز کرنا +
(۱) وائس Voice ساؤنڈ Sound

صَوْتِ اِحْتِکاکی (ع) رگڑ کی آواز۔ آبدار جھلیوں
صوت ذکی } کی باہمی رگڑ کی آواز۔ جیسے
غشاء الریہ کے ورم میں اس کے ہر دو
طبقات کے باہم رگڑ کھانے کی آواز +
(۱) فرکشن ساؤنڈ Friction Sound

صَوْتِ اَصَمّ (ع) ٹھوس آواز۔ اس قسم کی آواز
جگر اور دیگر ٹھوس اعضاء کے مقام پر انگلی
وغیرہ کے ذریعے ٹھوکنے سے سنائی دیتی ہو
(۱) ڈل ساؤنڈ Dull Sound

صَوْتِ اِنَاءِ مُنْشَق (ع) جھرجھری آواز۔
ٹوٹے ہوئے برتن کی آواز۔ جب مرض سل
میں پھیپھڑے میں غار پڑ جاتا ہے۔ اور
اس میں تنفس کی ہوا جاتی ہے۔ تب اس
مقام پر چھاتی کو ٹھوکنے سے اس قسم کی
آواز سنائی دیا کرتی ہے (۱) کریکڈ پاٹ
ساؤنڈ Cracked Pot Sound

صَوْتِ حَنْجَرِی (ع) حنجرہ کی آواز۔ وہ آواز جو
حنجرہ پر مسماع صدری (سٹے تھس کوپ)
لگانے سے سنائی دیتی ہے (۱) لیرنگوفونی
Laryngophony

صَوْتِ ذَاتی (ع) اپنی آواز۔ یہ جدید طبی اصطلاح
دو معنوں پر بولی جاتی ہے (۱) طبیب کا مریض
کے سینہ پر مسماع صدری لگا کر مریض کے
سینہ سے خود اپنی ہی آواز سننا۔ جیسے کہ
طبیب مریض کے سینہ پر مسماع صدری
لگا کر اس سے یوں کہے کہ ذرا کھانسو۔ پھر
یہی آواز مریض کے سینہ میں گونج کر طبیب
کو سنائی دے (۲) وہ حالت جس میں اپنی
ہی آواز بدلی ہوئی معلوم ہوتی ہے جیسا
کہ بعض اوقات کان کے ورم میں مریض
کو اپنی ہی آواز بدلی ہوئی معلوم ہوتی ہے
(۱) آٹوفونی Autophony

صَوْتِ شُعَبی (ع) وہ آواز جو قصبۃ الریہ یعنی
قصبۃ الریہ کی بڑی شاخوں پر مسماع صدری
لگانے سے سنائی دیتی ہے۔ اگر اس قسم کی
آواز پھیپھڑے کے مقام پر سنائی دے۔ تو
وہ صلابۃ الریہ یعنی پھیپھڑے کی ساخت
کے سخت ہونے پر دلالت کرتی ہے +
(۱) برنکافونی Bronchophony

صَوْتِ صَدْرِی (ع) سینہ کی آواز۔ یعنی
مریض کے تکلم کی آواز جو مسماع صدری لگانے
پر سینہ سے تیز سنائی دیتی ہے۔ جب پھیپھڑے
میں غار پڑ جاتے ہیں تب اس قسم کی آواز
سنائی دیتی ہے۔ اگر اس کے ساتھ صوت
شعبی بھی سنائی دے۔ تو یہ صلابۃ الریہ
کی علامت ہوتی ہے +
(۱) پیکٹوری لوکی Pectoriloqy

صَوْتِ قِدْرِی بَجْرِیر قدری (ع) ہانڈی

یا پتیلی کے شنشنانے یا جھنجھنانے کی آواز۔ جب پھیپھڑے میں کوئی غار پڑ جاتا ہے۔ اور اس کا تعلق قصبۃ الریہ کے ساتھ ہوتا ہے۔ تو اس غار میں رطوبت کے ٹپکنے سے اس قسم کی آواز پیدا ہوتی ہے +
(۱) ایمفورک رال Amphoric Rale
باٹل ساؤنڈ Bottle Sound

**صَوتِ مُرتَعِش** (ع) کانپتی ہوئی آواز۔ بھرائی ہوئی آواز (۱) ٹریملنگ ساؤنڈ Trembling Sound

**صَوتِ مَعزِی** (ع) بکرے کی ممیانے کی آواز مرض ذات الجنب میں جب غشاء الریہ۔ (پلیورا) کے جوف میں تھوڑی سی رطوبت ہوتی ہے۔ تو سماع صدری کے لگانے سے مریض کے تکلم کی آواز بکری کے بچے کے ممیانے کی طرح سنائی دیتی ہے +
(۱) اِگافونی Egophony

**صَوتِ مُنفَاخِی** (ع) دھونکنی کی آواز۔ یہ قلب کی ایک غیر طبعی آواز ہے۔ جو بعض امراض قلب اور انیمیا (کمیٔ خون) کی بیماری میں مقام قلب پر سماع صدری لگانے سے سنائی دیتی ہے (۱) بیلو ساؤنڈ Bellow Sound

**صُوَرت** (ع) صورت شکل تصویر۔ اصطلاح حکمت میں ایک جوہر ہے۔ جو اپنے محل میں حلول کرکے پایا جاتا ہے۔ اور باعث امتیاز ہوتا ہے۔ اس کی دو قسمیں ہوتی ہیں (۱) صورت جسمیہ (۲) صورت نوعیہ۔ چنانچہ ہر ایک کو ذیل میں بیان کیا جاتا ہے:-

**صُوَرت جِسمِیَّہ** (ع) صورت عامہ۔ جو ہر ایک جسم میں پائی جاتی ہے۔ اور جو ابعاد ثلاثہ (طول۔ عرض۔ عمق) کو قبول کرتی ہے۔ وہ صورت جو کسی مادہ میں حلول کرکے اس کو جسم بناتی ہے۔ اسی کے ذریعہ سے اجسام غیر اجسام سے ممتاز ہوتے ہیں +

**صُوَرت نَوعِیَّہ** (ع) وہ صورت جو کسی جسم کو نوع بنا دیتی ہے۔ عالم میں مختلف انواع مثلاً پانی۔ آگ۔ خاک وغیرہ اسی صورت نوعیہ کے ذریعہ ممتاز ہوتے ہیں۔ یعنی اسی سے جسم کی ماہیت و حقیقت بنتی ہے۔ اور اس کے آثار مخصوصہ اور افعال صادر ہوتے ہیں۔ اور اس میں ایک امتیازی شان پیدا ہو جاتی ہے +

**صُوف** (ع) پشم۔ اُون +

**صُوفِی** (ع) یہ ایک قسم کا قرحہ یعنی زخم ہے۔ جو پردۂ قرنیہ پر ہوتا ہے۔ اور دیکھنے میں ایسا معلوم ہوتا ہے۔ جیسے اس مقام پر صوف یعنی سفید پشم کا ایک ٹکڑا رکھا ہوا ہے (۱) السر آف دی کارنیا Ulcer of the cornea

**صَوَّل** (ع) چھینا۔ باریک کرنا۔ کھرل کرنا +

**صَولَجَان** (ع) چوگان۔ ڈنڈا۔ خمدار ڈنڈا۔

پولو کھیلنے کی لکڑی۔ گیند مارنے کی لکڑی یا
کھونڈی۔ تقاپی (۱) پولو سٹک Polo stick
ہاکی سٹک Hooky stick

**صَوْم** (ع) روزہ۔ روزہ رکھنا (۱) فاسٹ Fast

**صَوْن** (ع) نگہداشت تیمارداری۔ حفاظت
کرنا۔ تیمارداری کرنا +

**صَہَد** (ع) گرمی کا چہرہ وغیرہ کو جھلس دینا۔
گرمی سے چہرہ کا سیاہ پڑجانا +

**صُہْرُوجُ الْاَمْعَاء** (ع) آنتوں کی اندرونی سطح
اغراس } کی لیسدار رطوبت +
انٹسٹائنل میوکس Intestinal

**صُہُوبَت** (ع) گلابی پن یا ہلکی سرخی جو بالوں
میں ہوتی ہے +

**صِیَاح** (ع) نعرہ۔ چیخ چیخنا۔ چلانا +
(۱) شرِل Shrill

**صَیَاح** (ع) خوشبودار کھلی وغیرہ جس سے سر دھوتیں

**صِئبان** (ع) ریشک۔ لیکھ۔ جوؤں کے انڈے
جو بالوں کے ساتھ چمٹے رہتے ہیں واحد صُؤابۃ

**صَیْدَلِی** (ع) | پنساری۔ عطار۔ دواساز۔
صَیْدَلانی۔ صیدنانی | دوا فروش۔ دوائیں بیچنے
اجزاجی۔ اجزائی | والا۔ (۱) اپاتھیکری
کیمسٹ Chemist Apothecary
ڈرگسٹ Druggist

**صَیْدَلَہ** (ع) علم الادویہ۔ علم دواشناسی
دواؤں کا علم +

**صَیْدَلَیّہ** (ع) قرابادین یعنی کتاب ادویہ مرکبہ
(۲) ترکیب الادویہ یعنی ترکیب دواسازی
(۳) دواخانہ (۱) فارماکوپیا Pharmacopia
(۲) فارمیسی Pharmacy (۳)
ڈسپنسری Dispensary

**صَیْدَنَہ** (ع) علم صیدنہ۔ علم دواشناسی۔
دواشناسی کا علم (۲) نام ایک کتاب کا
جو ابی ریحان کی تصنیف سے ہے۔ اور
جس میں ادویہ کی شناخت کا تذکرہ ہے +

**صَیْف** (ع) موسم گرما۔ گرمی کا موسم۔
(۱) سمر Summer

**صَیْفِی** (ع) بڑھاپے کا بچہ۔ بوڑھے باپ کا
بچہ۔ جمع صیفیون +

**صَیْہَد** (ع) ذکر جس کی جڑ پتلی اور خم ہو +

## ض

**ضَاحَت** (ع) بصارت۔ بینائی۔ نظر۔
دید۔ سوجھ +

**ضَاحِکَہ** (ع) آگے کے چاروں دانتوں میں
سے ایک دانت۔ جمع ضواحک +
نوٹ۔ چونکہ ہنسی کے وقت یہ چاروں
دانت (دو اوپر کے اور دو نیچے کے)
دکھائی دیتے ہیں۔ اس لئے ان کو ضواحک
کہتے ہیں اور ان میں سے ایک کو ضاحکہ +

ضَاؤ (ع) عورت کی فرج ۔ عورت کی شرمگاہ ۔
(ا) ویجائنا Vagina

ضَاغِطَۃُ الشَّرَائِین (ع) شریان کو دبانے کا آلہ ۔ عمل جراحی میں جب کوئی بڑی شریان کٹنے والی ہو ۔ یا کسی ضرب و زخم سے کوئی بڑی شریان کٹ گئی ہو ۔ تو جریان خون کو بند کرنے کے لئے یہ آلہ استعمال کیا جاتا ہے ۔
(ا) ٹارنی کوئٹ Torniquit

ضَاغُوط (ع) } یہ ایک دماغی مرض ہے جس
کَابُوس (ع) } میں مریض کو سوتے ہوئے
ایسا معلوم ہوتا ہے ۔ کہ کوئی اُس کو دبا رہا ہے ۔ تفصیل کے لئے دیکھو کابوس ۔
(ا) نائٹ میئر Nightmare

ضَامِر (ع) نازک کمر ۔ باریک کمر والا ۔

ضَبَاب (ع) کہر جو شروع جاڑوں میں پڑتا ہے (ا) فروسٹ Frost

ضَبْع (ع) بازو یا بازو کا درمیانہ (۲) بغل یا بغل کے مابین آدھے ہاتھ یا کہنی تک ۔

ضِبْن (ع) درمیان بغل و تہیگاہ ۔ گود ۔
(ا) لیپ Lap

ضَغِیْبَک (ع) بچے کا پہلی بار دودھ پینا ۔

ضَجَر (ع) قلق ۔ اضطراب ۔ ملال ۔ اُلجھن ۔ بیقراری بیچینی جو کسی غم کی وجہ سے ہو (ا) انگزائیٹی
Anxiety لیسی ٹیوڈ Lassitude
پرٹربیشن Perturbation

ضَجِر (ع) } مضطرب ۔ ملول ۔ بیقرار ۔
ضَجُور (ع) } بے چین ۔ غمزدہ ۔ غمناک ۔
(ا) اینکشس Anxious

ضَجْع (ع) پہلو کے بل لیٹنا ۔ کروٹ سے سونا ۔ کروٹ پر بیٹھنا ۔

ضِجْعَت (ع) پہلو کے بل لیٹنے کی حالت ۔

ضَحَاء (ع) } چاشت ۔ وقت چاشت ۔
ضُحیٰ (ع) } نو یا دس بجے صبح کا وقت ۔

ضِحْک (ع) (۱) خندہ ۔ ہنسی ۔ ہنسنا ۔ کسی پر ہنسنا (۲) عورت کا حائض ہونا ۔

ضحک ۔ تبسم اور قہقہہ کا فرق ضحک ایک اسم جنس ہے جس کی تحت میں دو نوعیں ہیں (۱) تبسم (۲) قہقہہ ۔ ضحک کے معنی ہیں باچھوں کا ایسے طور پر کھلنا کہ دانت ظاہر ہوں ۔ پس اگر اس میں آواز پیدا نہ ہو ۔ تو تبسم ہے ۔ اور اگر آواز پیدا ہو تو قہقہہ ۔

ضِحْکُ الْمَرْأَت (ع) عورت کو ماہواری آنا ۔

ضِحْک سَرْدُونِی (ع) غیر ارادی مسکراہٹ
تبسم سردونی } جو مرض کزاز میں عضلات دہن کے متشنج ہونے سے پیدا ہوتی ہے
(ا) رائی سس سارڈونی کس Risus Sardonicus
سارڈونک لاف Sardonic laugh

نوٹ ۔ سارڈونیا نامی ایک نبات ہے

جس کے کھانے سے بھی اس قسم کی حالت پیدا ہوجاتی ہے۔ پس اس لحاظ سے یہ اصطلاح وضع کی گئی +

ضُحکہ (ع) قہقہہ۔ زور کی ہنسی (ا) لافٹر Laughter

ضُحکَہ (ع) وہ چیز جس سے ہنسی آئے +

ضَخامَت (ع) جسامت جسم۔ ڈل۔ پرکاری

مُٹاپی (ا) ویلاسٹی Velocity

ضَخْم (ع) ضخیم ہونا جسیم ہونا۔ ڈلدار ہونا۔ پرگوشت ہونا

ضِدّ (ع) برخلاف۔ برعکس۔ جمع اضداد +

(ا) کنٹریری Contrary

ضِدّ اور نَقِیض کا فرق۔ ضدّین اور نقیضین میں یہ فرق ہے۔ کہ نقیضیں کا ایک جگہ اور ایک وقت میں اجتماع (اکٹھا ہونا) اور ارتفاع (اُٹھ جانا) دونوں محال ہیں۔ مثلاً یہ ممکن نہیں۔ کہ ایک چیز ایک ہی جہت اور ایک ہی وقت میں موجود بھی ہو اور معدوم بھی۔ اسی طرح سے یہ بھی نہیں ہوسکتا۔ کہ کسی چیز کا عدم اور وجود دونوں نہ پائے جائیں۔ برخلاف ان کے ضدین کا ایک جگہ اور ایک حیثیت سے اجتماع تو نہیں ہوسکتا۔ لیکن ارتفاع ممکن ہے۔ مثلاً یہ تو محال ہے کہ ایک ہی چیز ایک ہی جہت اور ایک ہی وقت میں سیاہ بھی ہو اور سفید بھی۔ لیکن یہ ممکن ہو کہ اُس میں سیاہی اور سفیدی دونوں موجود نہ ہوں +

ضِدَّین (ع) دیکھو ضدّ +

ضَرّ (ع) ضرر پہنچانا۔ نقصان پہنچانا +

(ا) ڈےمج Damage

ضُرّ (ع) ضرر۔ نقصان۔ گھاٹا۔ بدحالی +

ضِرّ (ع) پہلی بیوی کی موجودگی میں دوسری بیوی کرنا

ضُراط (ع) گوز۔ پاد۔ وہ ریح جو پیٹ سے آواز کے ساتھ نکلے + (ا) فلیٹس Flatus

ضَرْب (ع)
ضَرْبَہ (ع) } مارنا۔ پیٹنا۔ مار پیٹ چوٹ (ا) کنٹیوژن Contusion
بروز Bruise

ضَرْبَہ اور سقطہ کا فرق۔ جو مارنے سے چوٹ لگے۔ وہ ضربہ ہے۔ اور جو گرنے سے چوٹ لگے۔ وہ سقطہ ہے +

ضَرَبان (ع) جنبش رگ۔ رگ کا تڑپنا۔ پھڑکنا (۲) ٹیس ٹیس پڑنا۔ تپک ہونا۔ ٹپک +

(ا) تھرابنگ Throbbing

ضَرَّة (ع) گوشت پستان۔ پستان کا گوشت۔ چھاتی کا گوشت +

ضَرَّةُ الاِبْہام (ع) انگوٹھے کی جڑ کے نیچے کا گوشت جو ہتھیلی کی طرف ہے +

(ا) تھینر ایمی نینس Thenar Eminense

ضَرَر (ع) نقصان۔ گھاٹا۔ بربادی۔ تکلیف تنگی (ا) لاس Loss

ضِرْس (ع) دندان بزرگ۔ دندان آسیا۔

Molar
داڑھ جمع ضروس و اضراس (۱) مولر

**ضَرس** (ع) زور سے دانت کاٹنا۔ داڑھ سے دبانا

**ضَرَس** (ع) دانت کند ہو جانا۔ دانت کھٹے ہو جانا

**ضرط** (ع) گوزیدن۔ گوز مارنا۔ پادنا۔ پاد نکلنا +

**ضَرع** (ع) کھر دار جانوروں مثلاً گائے یا بکری کے تھن۔ کھیری +

**ضَرَو** (ع) زخم سے خون بہنا۔ رگ سے خون اچھلنا (۱) ہیمورہیج Hemorrhage
(۱) بلیڈنگ Bleeding

**ضِرو** (ع) مرض جذام کے داغ یا دھبے جمع اضرا

**ضَرِی** (ع) وہ رگ جس کا خون بند نہ ہو +

**ضَریر** (ع) نابینا (۱) بلائنڈ Blind کور
اندھا (۲) نحیف۔ دبلا۔ کمزور (۱) ڈوبی لی ٹیٹیڈ Debilitated

**ضَریع** (ع) } ہڈی کے اوپر کی جھلی۔ وہ جھلی
**غشاعظمی** (ع) } جو گوشت کے نیچے ہڈی کے اوپر لگی ہوتی ہے +
(۱) پیری آسٹیم Periostuim

**ضُعف** (ع) ناتوانی۔ نقاہت۔ کمزوری۔ سستی (۱) ڈیبلیٹی Debility
ایستھی نیا Asthenia اڈی نیمیا
اٹونی Atony
ویک نیس Weakness

**ضُعف اور ضَعف کا فرق۔** ضعف بالضم جسم کی کمزوری ہے اور ضعف بالفتح عقل کی کمزوری +

**ضُعف اور وَہن کا فرق۔** قوت جسمانی کے کم ہو جانے کو ضعف کہتے ہیں۔ اور خوف و مصیبت کی وجہ سے کوفتہ اور خستہ ہو جانے کو وہن کہتے ہیں +

**ضُعف اَسنان** (ع) دانتوں کی کمزوری۔ دانتوں کا کمزور ہو جانا۔ یہ اصطلاح مندرجہ ذیل تین معنوں پر بولی جاتی ہے (۱) دانتوں کی جڑوں کا سست ہو جانا۔ اور دانتوں کا ہلنا (۲) دانتوں کا کند ہو جانا یعنی گرم و سرد چیز کی معمولی طور پر برداشت نہ کر سکنا یا سخت چیز کو بخوبی چبا نہ سکنا۔ ایسی حالت کو اصطلاح میں ذہاب الاسنان کہتے ہیں (۳) دانتوں میں فساد پڑ جانا اور ان کا کمزور ہو جانا +

**ضُعف اَعصاب** (ع) کمزوری اعصاب پٹھوں کی کمزوری۔ پٹھوں کا کمزور ہونا +
(۱) نیورس تھی نیا Neurasthenia
نروس ڈیبلی ٹی Nervous Debility

**ضُعف باہ** (ع) قوت باہ کم ہونا۔ قوت جماع کم ہونا۔ خواہش جماع کم ہونا۔ شہوت کم ہونا۔ جماع میں کمزور ہونا +
(۱) اَن ایفروڈیزیا Anaphrodisia
سیکسوئل ڈی بیلی ٹی Sexual Debility

**ضُعف بَصر** (ع) } ضعف بصارت کمزوری
**ضعف نظر** } نظر۔ بینائی کا ضعیف ہونا۔

نگاہ کی کمزوری ۔ نظر کا کمزور ہونا ۔ یا اس میں
خلل کا آجانا ۔ مثلاً ہر چیز کو جیسی کہ وہ ہو ۔
اچھی طرح سے صاف اور پورے طور پر نہ
دیکھ سکنا ۔ یا دُور کی چیز کو اچھی طرح نہ دیکھ
سکنا ۔ یا چھوٹی چیز بڑی اور بڑی چیز چھوٹی
دیکھنا ۔ یا سیاہ چیز کو سبز اور سبز چیز کو سیاہ
دیکھنا (۱) اسیتھی نوپیا Asthenopia

نوٹ ۔ ڈاکٹری میں اسیتھی نوپیا کا اطلاق
صرف اس حالت پر ہوتا ہے ۔ کہ جب نظر کی
دیر تک پڑھنے لکھنے یا نظر کا کام کرنے سے
آنکھیں تھک جاتی ہیں ۔ اور اُن کے سامنے
اندھیرا سا آجاتا ہے ۔ باقی دور کی چیز بخوبی
دکھائی نہ دینے کو یعنی نزدیک سے اچھا
دکھائی دینے کو ڈاکٹری میں مائی اوپیا یعنی
قریب نظری کہتے ہیں ۔ اور برخلاف اس کے
یعنی نزدیک سے کمزور اور دور سے اچھا
دکھائی دینے کو ہائپر میٹروپیا کہتے ہیں +

**ضُعفِ دماغ** (ع) کمزوری دماغ ۔ کمی خون
**قلۃ الدم فی الدماغ** } دماغ ۔ دماغ کی کمزوری ۔ اس
مرض میں سارے دماغ یا اس کے کسی
حصہ میں خون کم پہنچتا ہے ۔ اور دماغ
کے فعلی وانفعالی میں فتور آجاتا ہے +
(۱) سیریبرل انیمیا Cerebral Anaemia

**ضُعفِ شدید** (ع) شدید کمزوری ۔ سخت
کمزوری ۔ سخت ناتوانی +

ایگزاسچن Exhaustion
پراسٹریشن Prostration
ہائپراستھینیا Hyperasthenia

**ضُعفِ شہوت** (ع) ضعف اشتہا ۔ کھانے
کی خواہش کم ہونا ۔ کم بھوک لگنا +
(۱) انوریکسیا Anorexia

**ضُعفِ کبد** (ع) ضعف جگر ۔ جگر کی کمزوری
یہ ایک مرض ہے جس میں جگر کی کل یا
بعض قوتیں کمزور ہو جاتی ہیں +
(۱) ہیپاٹارجیا Hepatargia

نوٹ ۔ چونکہ اس مرض کے نتیجے میں مریض
کے جسم کا رنگ پھیکا یا زردی مائل ہو جاتا ہے
یعنی اس کو نقص الدم (انیمیا) ہو جاتا ہے
جس کو عرف عام میں کم خون کہتے ہیں ۔ اس
لئے انیمیا بھی اس کا مترادف خیال کیا جاتا
ہے تفصیل کے لئے دیکھو نقص الدم +

**ضُعفِ کُلیہ** (ع) ضعف گردہ ۔ گردہ کی کمزوری
اس مرض میں ایک یا دونوں گردوں کا
فعل ضعیف ہو جاتا ہے ۔ چنانچہ کبھی اُٹھنے
بیٹھنے یا جھکنے یا پہلو بدلنے میں مریض کی
کمر میں درد ہوتا ہے ۔ ضعف باہ کی شکایت
ہوتی ہے ۔ پیشاب کم اور عنابی آتا ہے
اور اس پر جھاگ ہوتے ہیں دیکھو بول
زلالی (۱) البیومی نوریا

**ضُعفِ مثانہ** (ع) مثانہ کی کمزوری +

(۱) اٹونی آف دی بلیڈر Atony of the Bladder

**ضُعفِ مَعِدَہ** (ع) خلل ہضم۔ کمزوری معدہ معدہ کی کمزوری یعنی ضعف ہضم۔ ہاضمہ کا کمزور ہو جانا۔ ہاضمہ میں خلل آجانا +

نوٹ۔ ضعف معدہ میں لفظ ضعف کا مفہوم معدہ کی کسی خاص قوت کے لئے مخصوص نہیں۔ اور کسی عضو کو ضعیف نہیں کہتے جب تک کہ اُس کے فعل میں خلل یا ضعف واقع نہ ہو۔ اور چونکہ جمہور کے نزدیک معدہ کا خاص فعل ہضم غذا ہے۔ اس لئے ضعف معدہ سے مراد ضعف ہضم ہی ہے

(۱) انڈائی جسچن Indigestion

**ضُعفِ ہَضم** (ع) ہضم کا ضعیف ہونا۔ ہضم کا کمزور ہونا۔ ہاضمہ کی کمزوری (۱) ضعف ہضم سے مراد ہے غذا کا ایسے قوام اور مزاج میں مستحیل یا تبدیل نہ ہونا۔ کہ جس پر قوت مغیرہ اپنا معمولی فعل کر سکے (۲) غذا کا دیر تک معدے میں پڑا رہنا +

(۱) انڈائی جسچن Indigestion

**ضَعِیف** (ع) کمزور۔ کم قوت۔ ناتواں۔ سست جمع ضُعَفاء

**ضُعَاطَہ** (ع) ضعیف عقل ہونا۔ کم عقل ہونا۔ (۲) ضعف عقل۔ کم عقلی +

**ضَغد** (ع) گلا گھونٹنا۔ گلا دبانا +

**ضَغط** (ع) فشار دینا۔ گھونٹنا۔ بھینچنا۔ دبانا۔ سکوڑنا (۱) پریشر Pressure

**ضَغطِ اِبَرِی** (ع) سوئی سے دبانا۔ کسی زخمی ورید یا شریان کو جس سے خون بہہ رہا ہو سوئی سے دبانا (۱) ایکوپریشر Acupressure ایکوپریشن Acupression

**ضَغطَہ** (ع) فشار۔ تنگی۔ سختی +

**ضَغطَۃُ الدِّمَاغ** (ع) دماغ کا دب جانا۔ اس مرض میں کھوپری کی دبی ہوئی ہڈی سے یا دماغی جریان خون وغیرہ سے دماغ یعنی بھیجا کسی مقام پر دب جاتا ہے +

(۱) کمپریشن آف دی برین Compression of the Brain

**ضَغطَۃُ العَین** (ع) درد وسط چشم۔ ڈھیلے کے بیچ کا درد۔ یہ ایک قسم کا درد چشم ہے۔ کہ جس میں مریض کو آنکھ کے ڈھیلے کے درمیان شدید درد معلوم ہوتا ہے۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے۔ گویا آنکھ کا ڈھیلا درمیان سے اندر کی طرف دبایا جاتا ہے۔ اس مرض میں آنکھ کی حرکت دشوار ہوتی ہے۔ وہ کیچڑ سے پُر رہتی ہے۔ اور آنسو جاری ہوتے ہیں۔ درحقیقت اس مرض میں آنکھ کے طبقات کے متورم ہونے کے سبب رطوبت بلیدیہ (آنکھ کا موتی) دبتا ہے جس سبب سے آنکھ کے وسط میں درد محسوس ہوتا ہے

(۱) فےکائیٹس Phakitis

نوٹ۔ فےکائیٹس ڈکشنری میں ورم جلیدیہ

کو کہتے ہیں مگر ماہیت مرض و علامات کے لحاظ سے یہ دونوں مرض ایک ہی معلوم ہوتے ہیں

**ضَغطۃُ القَلب** (ع) فشارش دل۔ دل کا بھینچنا۔ دل ڈوبنا۔ ایک مرض ہے جس میں مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے۔ گویا اس کا دل بھینچا اور دبا جاتا یا ڈوبا جاتا ہے۔ پھر اُسے غش آجاتا ہے۔ وغیرہ ؎

(۱) سٹوک اینڈ مرڈیزیز (۲) پریڈی کارڈیا

**ضَفَا** (ع) ناحیہ۔ گوشہ۔ جانب۔ کنارہ

**ضَفَا ئِطُ الوَجہ** (ع) رخسار اور ناک کے درمیان کی جُھریاں یا جھریاں ؎

**ضَفَاطَت** (ع) کم عقل ہونا۔ کم عقلی بیوقوفی جہالت

**ضَفد** (ع) طمانچہ مارنا۔ تھپڑ مارنا چپت رسید کرنا

**ضِفدِعُ اللِّسَان** (ع) تینڈوا۔ یہ ایک مرض ہے
داءُ الضِفدَع } جس میں زبان کے نیچے مینڈک کی شکل کی ایک تھیلی پیدا ہوجاتی ہے (۱) رینیولا Ranula

ڈاکٹری نوٹ۔ یہ درحقیقت زبان کے نیچے کے غدود کے مسدود ہوجانے یا اسکے پھیل جانے سے ایک قسم کی رسولی بنجاتی ہے

**ضَفِیرَہ** (ع) بالوں کی چوٹی۔ گوندھے ہوئے بال۔ مینڈھیاں (۱) اصطلاح تشریح میں پیچ در پیچ رگیں یا اعصاب عصبی یا عروقی جال (۱) پلیکسس Plexus

**ضَفِیرَۂ بَاسُورِیَہ** (ع) معاء مستقیم کے نچلے حصے والا وریدی جال (۱) ہیمورائڈل پلیکسس Hemorrhoidal Plexus

**ضَفِیرَۂ خَثلِیَّہ** (ع) معدہ سے نیچے والا عصبی جال (۱) ہائپو گیسٹرک پلیکسس Hypogastric Plexus

**ضَفِیرَۂ رِئَوِیَّہ** (ع) پھیپھڑوں کا عصبی جال (۱) پلمونری پلیکسس Pulmonary Plexus

**ضَفِیرَۂ شَمسِیَّہ** (ع) ایک بڑا عصبی و عقدوی جال جو معدہ کے پچھلی طرف واقع ہے ؎ (۱) سولر پلیکسس Solar Plexus

**ضَفِیرَۂ عَانِیَّہ** (ع) جوف عانہ میں اعصاب مشترکہ کا ایک جال ہے ؎ (۱) پلوک پلیکسس Pelvic Plexus

**ضَفِیرَۂ عَجُزِیَّہ** (ع) عظم العجز کے سامنے والا عصبی جال (۱) سیکرل پلیکسس Sacral Plexus

**ضَفِیرَۂ عَضُدِیَّہ** (ع) بازو کے مقام کا عصبی جال (۱) بریکیل پلیکسس Brachial Plexus

**ضَفِیرَۂ قَلبِیَّہ** (ع) قلب کا عصبی جال جو شریان اورطی کے نیچے واقع ہے ؎ کارڈیک پلیکسس Cardiac Plexus

**ضَفِیرَۂ مَبِیضِیَّہ** (ع) خصیۃ الرحم کے گرد والا عصبی جال (۱) اوورین پلیکسس Ovarian Plexus

**ضَفِیرَۂ مُتَشَمِّیَّہ** (ع) اُمّ رقیق کا ایک جھالر نما وریدی جال جو دماغ کے تیسرے چوتھے اور جانبی بطون میں ہوتا ہے (۱) پیمپی نی فارم پلیکسس Pampaniform Plexus

صَفِیرۂ مَنَوِیّہ (ع) اور دۂ منویہ۔ اور خصیہ الرحمیہ کا وریدی جال (۱) پیمپینی فارم پلیکسس Pampaniform Plexus

ضَفِیرۂ مَہبلِیّہ (ع) اندام نہانی کے گرد والا عصبی جال (۱) وجائنل پلیکسس Vaginal Plexus

ضَفِیط (ع) کم عقل۔ گاؤدی۔ بیوقوف (۲) جس کا جماع کرتے وقت گوز یا پاد نکل جائے۔ جو دخول کرنے سے قبل منزل ہو جائے +

ضَلَع (ع) پیدائشی کجی۔ خلقی کجی +

ضِلَع (ع) قبرغہ۔ پسلی۔ جمع ضلوع و اضلاع۔ تفصیل کے لئے دیکھو اضلاع + (۱) ربّ کاسٹا Costa Rib

ضِلَع قُصَیرِی (ع) سب پسلیوں کے نیچے کی پسلی۔ سب پسلیوں سے چھوٹی پسلی +

ضَماد (ع) لیپ۔ گاڑھا لیپ (۲) زخم وغیرہ پر باندھنے کی پٹی۔ جمع ضمادات و اضمدہ (۱) پیسٹ بینڈج Paste Bandage

ضماد اور طلا کا فرق۔ گاڑھے لیپ کو ضماد اور پتلے کو طلا کہتے ہیں +

ضَمْد (ع) لیپ کرنا۔ لیپ لگانا۔ دوا تھوپنا۔ (۲) زخم پر پٹی باندھنا۔ پھاہا لگانا۔ پٹی سے کس دینا (۱) پیسٹ۔ بینڈج Paste Bandage

ضُمُور (ع) } لاغری۔ دُبلاپن۔ ضعف
ہُزال (ر) } کمزوری (۲) ضعیف و لاغر ہونا۔ دُبلا و کمزور ہونا +

(۱) آب سولےسینس Obsolescence

نوٹ۔ یہ حالت جس عضو میں واقع ہوئی ہو اسی کی طرف منسوب کی جاتی ہے جیسے ضمور الدماغ

ضَمِیر (ع) دل۔ قلب۔ نفس۔ جمع ضمائر (۱) کانشینس Conscience

ضُناک (ع) زکام (۲) زکام میں مبتلا ہونا + (۱) کیچ کولڈ Catchcold Cold

ضَنیٰ (ع) مرض کی شدت جس سے مریض کا جسم تحلیل ہونے لگے۔ مرض کی سختی جو جسم مریض کو گھلا دے یعنی اُسے دُبلا کر دے +

ضَواحِک (ع) آگے کے چار دانت جو ہنسنے میں کھل جاتے ہیں +

ضَہیٰ (ع) عورت کو حیض آنا۔ ماہواری آنا۔ کپڑوں سے ہونا (۱) منسٹروایشن Mentruation (۲) عورت کا حاملہ نہ ہونا یا اُس کی چھاتیاں نہ بڑھنا۔ (۱) سٹیرائل Sterile

ضَہیاء (ع) وہ عورت جسے حیض نہ آئے اور نہ حاملہ ہو (۲) وہ عورت جسے حیض تو آئے مگر حاملہ نہ ہو +

ضِیاء (ع) روشنی۔ تیز روشنی۔ آفتاب کی روشنی

ضیاء اور نور کا فرق۔ ضیاء اس روشنی کو کہتے ہیں۔ جو کسی روشن جسم کی ذاتی ہو جیسے آفتاب کی روشنی۔ اور نور وہ روشنی

ہے جو مستعار ہو جیسے چاند کی روشنی ٭
ضَیح (ع) دودھ میں پانی ملانا ٭
ضَیَاح (ع) پانی ملا ہوا دودھ ٭
ضِیق (ع) تنگی۔ تنگ۔ تنگ ہونا ٭
ضِیق (ع) تنگی (ع) ثقبہ عنبیہ کی تنگی۔ یعنی آنکھ کی پتلی کا تنگ ہونا خواہ خلقی یعنی پیدائشی ہو یا عارضی (ا) مائی اوسس Myosis
نوٹ۔ ضیق ضیق ثقبہ سند ہے انسرع کی
ضِیقُ الصَّدر (ع) سینہ کا غیر طبعی طور پر تنگ ہونا (ا) سٹینو تھورکس Stenothorax
ضِیقُ غُلْفَة (ع) } غلاف حشفہ کا تنگ ہونا۔
ضیق قلفہ } گھونگھٹ کا تنگ ہونا یعنی
فیموسس } اس کا اس قدر تنگ ہونا کہ حشفہ کے اوپر نہ چڑھے ٭
(ا) فائی موسس Phimosis
نوٹ۔ فیموسس معرب ہے یونانی لغت فائی موسس کا جس کے لغوی معنی ہیں ضیق یا تنگی ٭
ضِیقُ النَّفَس (ع) سینہ تنگی۔ دمہ۔ مشہور
عسر النفس } مرض ہے تفصیل کے لئے دیکھو نوٹ مندرجہ ربو (ا) ایزما Asthma
نوٹ۔ جب سانس لینے میں دم کھینچنے اور دم چھوڑتے وقت منفذ ہوا یعنی ہوا کی نالی کے متشنج ہو کر تنگ ہو جانے سے وقت تنفس ہو۔ تب اُسے ضیق النفس کہتے ہیں

# ط

طَاءِ (ع) جوان مرد۔ جو جماع سے سیر نہ ہو ٭
طَابِخ (ع) تپ سخت گرم۔ نہایت سخت بخار۔ بہت تیز بخار ٭
طَابِخَہ (ع) دوپہر کی گرمی۔ شدت کی گرمی ٭
طَابَق (ع) معرب ہے تابہ کا۔ یعنی توا۔ جمع طوابق ٭
طَابِیَہ فَتِیلَہ (ع) بتی دار کڑاہی جس سے روغن کشید ہوتا ہے ٭
طَابِیَہ مَصُوصِیَہ (ع) وہ سیخ جس پر کسی حیوان کو لگا کر اور اسے آگ پر رکھ کر روغن کشید کیا جاتا ہے ٭
طَاثِرَہ (ع) بالائی (۲) جما ہوا دودھ جس پر بالائی بندھ گئی ہو ٭
طَاجِن (ع) ماہی توا جس پر کباب وغیرہ تلتے ہیں (ا) فرائی پین Fry Pan
طَاحُونَہ (ع) آسیاب۔ پن چکی۔ پانی کی چکی۔ (ا) واٹر مل Water Mill
طَارّ (ع) سبزہ بُروت۔ تازہ مسیں یا نئی مونچھیں ٭
طَارِد (ع) } لغوی معنی دفع کرنے والا۔
مخرج (") } نکالنے والا۔ فن ادویہ میں
دافع (") } وہ دوا جو جسم سے کسی چیز کو دفع کرے یا نکالے ٭

(ا) ایکس پلسو Expulsive

طاردُ الدّیدان | (ع) پیٹ کے کیڑے خارج
مُضادُ الدّیدان | کرنے والی دوا۔ وہ دوا جو
مُخرِج الدّیدان | پیٹ کے کیڑے نکالے ۔

(ا) ورمی فیوج Vermifuge

این تھل من ٹک Anthelmintic

طاردُ الدّیدانِ الشّریطیہ (ع) کدو دانوں کو
مُخرِج حبُّ القرع | نکالنے والی دوا۔ وہ دوا جو
کدو دانوں کو پیٹ سے نکالے ۔

(ا) ٹینی فیوج Taenifuge

طاردُ الرّیاح | (ع) وہ دوا جو اپنی حرارت
کاسر الریاح | اور تجفیف سے غلیظ ریح کو
رقیق یعنی پتلا کردے تاکہ خارج ہو جائے
دافع ریاح (ا) کارمی نے ٹو
Carminative

طارسیس (یونانی) تکدّر یعنی آنکھ کا خفیف
ورم خفیف آنکھ دُکھنا۔ آنکھ کا گدلا ہونا۔

(ا) ٹارسائی ٹس Tarsitis

نوٹ۔ ٹارسائی ٹس درحقیقت ایک یونانی
لغت ہے۔ جو مرکب ہے دو کلمات ایک
ٹارسس یعنی جفن اور دوسرے آئی ٹس
یعنی ورم سے۔ پس اس کے لغوی معنی
ہیں ورم الجفن یا ورم الاجفان۔ یہ مرض
درحقیقت اجفان یعنی پپوٹوں کے کناروں
کا ورم ہے جس میں ان کے بال گر جاتے
ہیں۔ اور ساتھ ہی خفیف آشوب چشم کی
شکایت ہوتی ہے۔ اسی مرض کو طب میں
سُلاق در مد جفنی بھی کہتے ہیں۔ اور ڈاکٹری
میں اس کو بلفرائی ٹس بھی کہتے ہیں۔ جو
اپنے اپنے موقع پر لکھے گئے ۔

طارسیس معلوم ہوتا ہے کہ طارسیطس
(معرب Tarsitis جس کا تلفظ اب
طارسائیطس یا ٹارسائی ٹس ہے) تھا
شاید کتابت کی غلطی سے اس میں سے
(ط) اڑ گئی اور طارسیس رہ گیا ۔

طارم (ع) بالاخانہ۔ اوپر کا کمرہ۔ چوبارہ ۔
اپ سٹیرز Upstairs

طاسرطاوس (ی) | چوتھیا بخار۔ چوتھے دن کا
حُمّی ربع | بخار۔ وہ بخار جو چوتھے روز
آئے (ا) ٹرشئین فیور Tertian Fever
کوارٹن فیور Quartan Fever

نوٹ۔ ٹرشین کے لغوی معنی ہیں ہر دوسرے
(تیسرے۔ پانچویں یا ساتویں وغیرہ) دن
آنے والا بخار۔ پس اس لحاظ سے طاسرطاوس
اور ٹرشین فیور کو ایک ہی قسم کا بخار سمجھنا
چاہئے۔ اگرچہ آج کل ٹرشین فیور تجاری
بخار کو کہتے ہیں ۔

طاسوفوسیس (ی) | یہ جرب العین کی ایک
سُوقوسیس (ی) | قسم ہے جس میں پپوٹہ اندر
جرب تینی (ع) | کی طرف سے انجیر کے پوست

کی طرح شق ہوجاتا یعنی چر جاتا ہے +

(۱) ٹرے کوما Tracoma گرے نیولر لِڈز Granular Lids

**طَاطَالِیس** (ی) تشنج ۔ تشنج عام ۔ عام اعضاً کا تشنج ۔ نیز دیکھو کزاز (۱) ٹے ٹےنس +

**طَاعُوْن** (ع) وبا ۔ مرگا ۔ مرگی ۔ اصطلاح اطبا میں ایک ورم ہے جس کا حجم چنے سے لے کر بَط کے انڈے کے برابر تک ہوتا ہے اس کی پیدائش وبائی طور پر سمی مادہ سے غددی گوشت بالخصوص مغابن یعنی بغل جنگاسہ یا کان کے پیچھے گردن میں ہوا کرتی ہے ۔ اس کا رنگ سیاہ یا سُرخ یا سبز اور کبھی زرد یا نیلگون ہوتا ہے ۔ اور اس میں ٹیس اور جلن اس درجہ ہوتی ہے ۔ کہ مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے ۔ کہ مقام مرض پر دھکتا ہوا انگارہ رکھ دیا ہے ۔ اور جس قدر اس کے مادہ میں حدت اور سمیت زیادہ ہوتی ہے ۔ اور اس کا اثر وریدوں اور شریانوں کے ذریعے دل و دماغ وغیرہ اعضائے رئیسہ و شریفہ پر پہنچتا ہے ۔ اسی قدر قے و ابکائی و پیاس و بخار اور خفقان و ہذیان وغیرہ عوارض شدت پکڑتے ہیں اور شدت مرض میں غشی اور ہلاکت کی نوبت پہنچتی ہے (۱) پلیگ Plague پیس ٹس Pestis

**طبی نوٹ** ۔ شیخ الرئیس فرماتے ہیں ۔ کہ جس یونانی لفظ کا ترجمہ عربی میں طاعون ہے اس کا استعمال یونانیوں کے نزدیک غددی گوشت کے ہر ایک ورم پر کیا جاتا تھا پھر اس کا استعمال ہر ایک ورم گرم کے لئے جو غددی گوشت بالخصوص مغابن میں پیدا ہو کیا گیا ۔ بعدہ اس کا استعمال ہر ایک گرم و مہلک ورم کے لئے ہونے لگا ۔ اور پھر اس ورم کے لئے جو اپنے مادہ کی کیفیت سمیہ اختیار کر لینے سے قتال و مہلک ہو استعمال ہوا +

**فائدہ** ۔ موجودہ زمانہ میں بھی ایسے ہی مہلک اور سمی مادہ سے پیدا شدہ ورم کو طاعون کہتے ہیں جس کے سمی اثر سے بخار خفقان اور ہذیان وغیرہ سخت وشدید عوارض پیدا ہو جاتے ہیں +

علامہ طبری لکھتے ہیں ۔ کہ کبھی طاعون کا ردی اور سمی مادہ قلب پر گرتا ہے ۔ اور فوری ہلاکت کا باعث ہوتا ہے ۔ اور گاہے دماغ یا سینہ پر تراوش پاتا ہے ۔ اور بہر حال جہاں بھی تراوش پائے ۔ اس سے سخت اور ردی قسم کا ورم پیدا ہو جاتا ہے +

**ڈاکٹری نوٹ** ۔ پلیگ ایک قسم کا شدید متعدی وبائی بخار ہے جس میں عموماً جنگاسہ یا بغل میں یا کان کے پیچھے گردن میں بد میں

نکل آتی ہیں۔ اور کمال درجہ کا ضعف ہو
جاتا ہے۔ اس مرض کا باعث ایک خاص
قسم کا کرم ہوتا ہے۔ جسے اصطلاح میں
بیسی لس پیس ٹس یعنی جرثومہ طاعون یا
طاعون کا کیڑا کہتے ہیں +

فائدہ (۱) طاعون درحقیقت چوہوں کی
وبا ہے جو آدمیوں کو طاعونی چوہوں کے
پسوؤں کے کاٹنے سے ہو جاتی ہے۔ انسان
میں اس مرض سے شدید بخار ہو جاتا ہے
جسم کے مختلف مقامات میں بدین نکل آتی
ہیں۔ اور بعض اوقات جریان خون اور
نمونیا ہو جاتا ہے +

(۲) لفظ پلیگ کو جو ایک یونانی لغت ہے
یورپ کے زمانہ وسطیٰ میں ہر ایک شدید وبا
(مرگا۔ مرگی۔ مہاماری) کے لئے استعمال کرتے
تھے۔ لیکن اب اس لفظ کا اطلاق طاعون
پر ہوتا ہے +

(۳) اصل سبب اس مرض کا ایک
نہایت چھوٹا سا کرم ہے۔ جس کو اصطلاح
میں بیسی لس پیس ٹس کہتے ہیں۔ یہ کیڑا تمام
مریضان طاعون کی بدوں اور متورم غدود
یا گلٹیوں میں۔ تمام مریضان نمونیائی طاعون
کے تھوک اور بلغم میں۔ تمام مریضان عفونتی
طاعون کے خون میں۔ اور موت سے ذرا
پہلے تمام دیگر اقسام کے مریضان طاعون
کے خون میں پایا جاتا ہے +

(۴) یہ مرض انسان میں کیونکر سرایت
کرتا ہے؟ اب اس میں ذرا شک نہیں رہا
کہ طاعون غددی یعنی گلٹی دار طاعون جس
کو ڈاکٹری میں بیوبونک پلیگ کہتے ہیں۔
یہ انسان کو طاعون زدہ چوہوں کے پسوؤں
کے کاٹنے سے ہوتا ہے۔ اور یہ بات عرصہ
دراز سے یقینی طور پر معلوم ہو چکی ہے کہ یہ وبا
پہلے چوہوں میں پڑتی ہے۔ پھر آدمیوں
میں۔ اس قسم کا طاعون بذات خود متعدی
نہیں یعنی یہ ایک طاعونی چوہے سے دوسرے
تندرست چوہے کو نہیں لگ جاتا۔ اور نہ
ایک ایسے مریض طاعون سے کسی تندرست
شخص کو لگ جاتا ہے۔ بلکہ یہ ہمیشہ چوہوں
اور آدمیوں میں طاعونی پسوؤں کے ذریعے
سرایت کرتا ہے۔ یعنی طاعون زدہ چوہوں
کے پسو دوسرے تندرست چوہے یا آدمی کو
کاٹتے ہیں۔ تب ان کو یہ مرض ہو جاتا ہے
ایسے پسوؤں کا خردبینی امتحان کرنے سے
ان میں بیشمار جراثیم طاعون پائے گئے ہیں
اور ایسے طاعونی پسو چوہوں اور آدمیوں
اور اُن کے لباس و بستر وغیرہ کے ذریعے
دور و دراز مقامات پر پہنچ کر اس مرض کو
پھیلا دیتے ہیں۔ لیکن نمونیائی طاعون
جس کو انگریزی میں نیومونک پلیگ کہتے ہیں

اس کی چھوت مریض سے تندرست کو لگ جاتی ہے۔ کیونکہ مریض کے تھوک اور بلغم میں بیشمار طاعونی کیڑے ہوتے ہیں جو بذریعہ تنفس تندرست اشخاص کے پھیپھڑوں میں پہنچ کر اس مرض کو پیدا کر دیتے ہیں۔ اس قسم کی طاعون کے پھیلانے میں چوہوں یا پسوؤں کا کچھ تعلق نہیں ہوتا۔ بلکہ یہ براہ راست انسان سے انسان میں منتقل ہو جاتی ہے۔ یعنی مریض طاعون سے اس کی چھوت تندرست اشخاص کو لگ جاتی ہے

(۵) چوہوں کے سوا یہ مرض گلہری و خرگوش اور بلی کو بھی ہو جاتا ہے۔ اور چوپایوں میں اسی قسم کی وبا پھیلتی ہے جس کو کیٹل پلیگ یا رنڈر پیسٹ یعنی طاعون مویشی کہتے ہیں۔ نیز مرغوں میں بھی اس قسم کی ایک وبا پھیلتی ہے جس کو فاؤل پلیگ یا چکن پیسٹ یعنی طاعون مرغی کہتے ہیں +

انتباہ۔ اب مختلف اقسام طاعون کو ترتیب وار ذیل میں درج کیا جاتا ہے +

**طاعون بطنی** } (۲) پیٹ کا طاعون یا ماساریقی طاعون ماساریقی } طاعون۔ اس قسم کے طاعون میں پیٹ کے غدود جاذبہ (ماساریقا۔ مسنٹرک گلینڈز) متورم ہو جاتے ہیں۔ اور معدہ و معا، اور جگر میں زہر طاعون کے زیادہ سرایت کر جانے سے خونی دست و قے کرتے ہیں (۱) گیسٹرو انٹسٹائنل پلیگ Gastro-intestinal Plague مسنٹرک پلیگ Mesenteric Plague

**طاعون خفیف** } (۳) خفیف طاعون۔ اس طاعون صغیر } قسم کے طاعون میں علامات مرض بہت خفیف ہوتی ہیں۔ یہاں تک کہ خود مریض کو بھی یہ معلوم نہیں ہوتا کہ وہ بیمار ہے یا مبتلا مرض طاعون ہے۔ صرف کنج ران یا بغل یا گردن کے غدد متورم ہو کر چھوٹی سی گلٹی ہو جاتی ہے جو کبھی بیٹھ جاتی ہے۔ اور کبھی پھوٹ جاتی ہے۔ اور ساتھ ہی خفیف بخار بھی ہوتا ہے۔ اس قسم کی طاعون کبھی مہلک نہیں ہوتی۔ لیکن اس قسم کی طاعون کے مریض درحقیقت خطرناک ہوتے ہیں۔ کیونکہ وہ اس مرض کے پھیلانے کا باعث ہوتے ہیں۔ اس قسم کی طاعون بعض مقامات میں مقامی یا وطنی ہوتی ہے جیسے گڑھوال اور کمایوں میں اور وباء طاعون کے شروع یا آخر میں بھی اس قسم کی طاعون ہوا کرتی ہے +

(۱) مائلڈ پلیگ Mild Plague

لاروَل پلیگ Larval Plague

پیَتیس ٹس مائنر

**طاعون رئوی** (۴) نیمونیائی طاعون۔ اس قسم کی طاعون نہایت ہی مہلک اور نہایت

ہی متعدی اور چھوت دار ہوتی ہے۔ اس کی
چھوت بذریعہ تنفس مریض سے تندرست
کو لگ جاتی ہے۔ اس میں زہر طاعون زیادہ
تر پھیپھڑوں میں سرایت کر جاتا ہے جس
سبب سے نمونیائی طاعون ہو جاتا ہے۔
(۱) نیمونک پلیگ

**طاعون شدید** یا شدید طاعون سخت طاعون
طاعون کبیر } یہ طاعون مندرجہ ذیل تین
قسم کا ہوتا ہے (۱) طاعون غددی (۲) طاعون
عفنی (۳) طاعون رئوی۔ چنانچہ ان میں
سے ہر ایک کا اپنے موقع پر بیان کیا
گیا ہے (۱) پیس ٹس میجر Pestis Major

**طاعون عفنی** (ع) عفونتی طاعون عصبی طاعون
طاعون عصبی } مہلک طاعون۔ چونکہ اس
طاعون مہلک } قسم کی طاعون عموماً مہلک ہوتی
ہے۔ اس لئے اس کو طاعون مہلک بھی
کہتے ہیں۔ اور چونکہ اس میں عصبی علامات
مثلاً شدید ہذیان وغیرہ ہوتا ہے۔ اس لئے
اس کو عصبی طاعون بھی کہتے ہیں۔ لیکن یہ
دونوں نام اب مستعمل نہیں۔ اس قسم کی
طاعون میں مرض کی سمیت غدد یا کسی خاص
حصہ جسم میں محدود نہیں ہوتی۔ بلکہ سارے
خون میں سرایت کر جاتی ہے۔ اول تو اس
میں بدیں پیدا ہی نہیں ہوتیں۔ اور اگر
ہوں بھی۔ تو چھوٹی چھوٹی اور خراب ہوتی
ہیں۔ لیکن دیگر علامات مثلاً بے چینی۔ بیخوابی
ہذیان اور بیہوشی وغیرہ بہت شدید ہوتی
ہیں۔ ضعف قلب بھی ہوتا ہے۔ دست
وقے آتے ہیں۔ جلد یا غشاء مخاطی کے نیچے
اکثر جریان خون ہو جاتا ہے۔ اس قسم کی طاعون
کا مریض عموماً چوبیس سے چھتیس گھنٹے کے
اندر انتقال کر جاتا ہے۔

(۱) (طاعون عفنی) سپٹی سیمک پلیگ
Septicalmic Plague
(طاعون عصبی) نروس پلیگ
Nervous Plague
(طاعون مہلک) فلمی نینٹ پلیگ
Fulminant Plague

**طاعون غددی** (ع) گلٹی دار طاعون۔ یہ
شدید قسم کی طاعون ہے۔ جو دیگر اقسام کی
طاعون کی نسبت زیادہ تر واقع ہوتی ہے
چنانچہ ۷۵ فیصدی اس قسم کی طاعون ہوتی
اور باقی ۲۵ فیصدی دیگر اقسام کی۔
اس قسم کی طاعون کا حملہ یکایک ہوتا
ہے۔ چنانچہ لرزہ سے شدید بخار چڑھ جاتا
ہے۔ سر درد کرتا ہے۔ بیخوابی اور بے چینی ہوتی
ہے۔ اگر بخار زیادہ شدید ہو تو ہذیان یا
بیہوشی ہو جاتی ہے۔ شدت کی پیاس لگتی
ہے جی متلاتا اور قئیں آتی ہیں۔ آنکھیں
خماری لیکن سرخی مائل ہوتی ہیں اور ان

کے گرد سیلیاں پڑ جاتے ہیں کبھی تو بخار کے
ساتھ اور کبھی دو چار دن کے بعد کنج ران۔
بغل یا گردن کے غدد جاذبہ متورم ہوکر بدھیں
نکل آتی ہیں جنہیں عام طور پر طاعون
کی گلٹی کہتے ہیں +
بیوبونک پلیگ Bubonic Plague

**طاعون نزفی** (ع) خونی طاعون۔ یہ درحقیقت
طاعون عفنی ہے جس میں جلد کے نیچے جریان
خون ہوکر سیاہ داغ پڑ جاتے ہیں۔ اور
مریض کی ناک منہ اور مقعد وغیرہ سے
جریان خون ہوتا ہے۔ اس قسم کی طاعون
نہایت مہلک ہوتی ہے۔ چنانچہ فیصدی
ستر یا اسی مریض اس سے ہلاک ہوتے
ہیں + (۱) ہیموراجک پلیگ
Hemorrhagic Plague

نوٹ۔ جسم کی رنگت سیاہ ہوجانے کے
سبب اور نیز مہلک ہونے کے باعث
انگریزی میں اس کو بلیک ڈیتھ Black
death یعنی کالی موت کے نام سے نامزد
کرتے ہیں +

**طافح** (ع) مست شراب۔ بدمست۔ شراب
سے مدہوش (۱) ڈرنکرڈ Drunkard

**طافی** (ع) پیٹ پر کی جھلی جو جلد شکم کے نیچے
اور صفاق کے اوپر واقع ہے (۲) قارورہ
کا وہ رسوب جو اس کے اوپر تیرتا رہے +

**طاق** (ع) دماغ کے بطن اوسطی کی چھت (۲)
دماغ کا وہ رقیق پردہ جو اس کے اندرونی
حصوں میں داخل ہوکر ان کی پرورش
کرتا ہے۔ اور اس کے ایک حصہ کو دوسرے
حصہ سے جدا کرتا ہے۔ اور جس کو جدید
طبی اصطلاح میں اُمّ حنونہ کہتے ہیں۔
تفصیل کے لئے دیکھو اُمّ رقیق +

**طالعان** (ع) اجوف کی دو شاخیں ہیں۔
جو گردوں کی طرف آتی ہیں +
(۱) رینل وینز Renal veins

**طالع من الکبد** (ع) ایک بڑی رگ ہے
جو جگر کی محدب جانب سے اُگی ہے +

**طالون** (ع) ایک وزن ہے۔ جو برابر ہے نو
اوقیہ یا پچیس تولہ تین ماشہ چھ رتی کے +

**طالیقون** (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے
ایک سو پچیس رطل یا دو سو اٹھارہ تولہ نو
ماشہ یا ایک من پندرہ سیر دو تولہ کے +

**طامث** (ع) زن حائضہ۔ حائضہ عورت
وہ عورت جو حیض سے ہو +

**طاہر** (ع) پاک۔ پاکیزہ (۲) وہ عورت جو حیض
سے پاک ہو چکی ہو +

**طِبّ** (ع) } طب کے لغوی معنی ہیں
**طَبّ** (ع) } (۱) جادو (۲) اصلاح۔
**طُبّ** (ع) } (۳) عادت (۴) دانائی۔
(۵) علاج جسم و جان کا۔ اصطلاح میں

وہ علم جس کے ذریعے بدن انسان کے حالات
صحت وحالات مرض معلوم کئے جاتے ہیں
اور جس کی غرض یہ ہے کہ صحت حاصلہ۔
(صحت موجودہ) کو محفوظ رکھا جائے۔ اور صحت
زائلہ (زائل شدہ) کو پھر حاصل کیا جائے
یعنی اُسے بحال کیا جائے۔ پس طب وہ علم
ہے جس سے تحفظ وحصولِ صحت وازالۂ
مرض کا طریق معلوم ہوتا ہے۔ اس علم
کے دو حصے ہیں:۔

(۱) حصہ علمی جس کو جزءِ علمی یا
طبِ علمی یا جزءِ نظری یا طبِ نظری بھی کہتے
ہیں۔ اس میں صرف علمی مسائل ومباحث
مثلاً ارکان واخلاط وارواح وقوی اور
امزجہ وغیرہ کا بیان ہوتا ہے۔ ایسی باتیں
نہیں ہوتیں جن کو عمل سے کوئی تعلق ہو

(۲) حصہ عملی۔ جس کو جزءِ عملی اور
طبِ عملی بھی کہتے ہیں۔ اس میں ایسے
مسائل ومباحث ہوتے ہیں۔ جن کا تعلق
عمل سے ہوتا ہے۔ مثلاً امراض کا علاج
ومعالجہ کرنا۔ اس حصہ کا نام اگرچہ عملی ہے
مگر دراصل یہ بھی ایک قسم کا علم ہی ہے جس
میں عمل کے طریق بتائے جاتے ہیں۔ کیونکہ
عمل بغیر علم کے ناممکن ہے۔

نوٹ۔ طب کے مذکورہ بالا لغوی معنوں
میں سے ہر ایک کو اُس کے اصطلاحی معنی سے
ایک قسم کی مناسبت ہے۔ چنانچہ پہلے معنی (جادو)
کو یہ مناسبت ہے۔ کہ یہ علم جادو کی طرح
صحت زائلہ کو لوٹانے میں مدد دیتا ہے۔ نیز
یہ کہ اس علم کی ابتدا سحر یا جادو سے ہوئی۔
اور دوسرے معنی (اصلاح) کو یہ مناسبت
ہے۔ کہ یہ علم بدن انسان کی اصلاح ودرستی
کرتا ہے۔ اور تیسرے معنی (عادت) کو یہ
مناسبت ہے کہ یہ علم اپنی ضرورت اور
اہمیت کے لحاظ سے عادت بن جانے کا
محتاج ہے۔ اور چوتھے معنی (حذق۔ دانائی)
کو یہ مناسبت ہے کہ اس علم میں حذق
یعنی دانائی کی ضرورت ہے (۱) فزک
Physic میڈیسن Medicine

نوٹ۔ ڈاکٹری میں علمی حصہ کو پرنسپلز آف
میڈیسن یعنی کلیات طب اور عملی حصہ کو
پریکٹس آف میڈیسن یعنی عملیات طب
کہتے ہیں۔

**طبِ تجانسی** (۶) وہ طب یا طریق علاج
**علاج بالمثل** جس کا اصول یہ ہے کہ جو
دوا بحالت صحت زیادہ مقدار میں دینے
سے جو علامات یا مرض پیدا کر دیتی ہے۔
وہی دوا اس قسم کی علامات اور مرض میں
نہایت ہی تھوڑی مقدار میں دینے سے
مفید ہوتی ہے۔ مثلاً صحت کی حالت میں
زیادہ مقدار میں سرخ مرچ کھانے سے

پیشاب میں جلن پیدا ہوجاتی ہے۔ پس سوزش بول کی بیماری میں یہی سرخ مرچ نہایت قلیل مقدار میں کھانے سے فائدہ کرتی ہے۔ اس کا موجد ڈاکٹر ہینیمن (زمانہ حیات از ۱۷۵۵ء تا ۱۸۴۳ء) باشندۂ جرمنی تھا جس نے ۱۸۱۰ء میں اس طریقۂ علاج کو شائع کیا۔ اس سے قبل وہ ایلوپیتھی (علاج بالضد) کا عالم و عامل تھا۔ (ا) ہومیوپیتھی Homoeopathy

**طِبِّ تَخَالُفی** } علاج بالضد (ع) وہ طب یا طریق علاج جس کا اصول یہ ہے کہ گرمی کا علاج سردی یا سرد ادویہ سے اور سردی کا علاج گرمی یا گرم ادویہ سے کیا جاتا ہے جیسا طب یونانی اور ڈاکٹری میں کیا جاتا ہے (ا) ایلوپیتھی Allopathy

نوٹ۔ ایلوپیتھی (Allopathy) جس کا مترادف طب تخالفی یا علاج بالضد ہے ڈاکٹر ہینیمن موجد ہومیوپیتھی (علاج بالمثل) کی وضع کردہ اصطلاح ہے۔ جو درحقیقت ہومیوپیتھی کے برخلاف وضع کی گئی ہے۔

**طِبِّ تَشَابُہی** (ع) وہ طب یا طریق علاج جس میں کسی مرض کا علاج خود اسی مرض کی سمیت سے کیا جاتا ہے۔ جیسا کہ چیچک کا علاج خود اسی کے سمی مادہ سے ٹیکہ لگا کر کیا جاتا ہے (ا) ایسوپیتھی Isopathy

نوٹ۔ اگرچہ یہ طریق علاج ڈاکٹری میں مستعمل ہے۔ اور روز بروز ترقی کرتا جاتا ہے۔ لیکن درحقیقت یہ ہومیوپیتھی کے اصول پر مبنی ہے۔

**طِبِّ شَرعی** } طب قانونی (ع) طب کا وہ حصہ جو شریعت یا قانون سے تعلق رکھتا ہے
لیگل میڈیسن Legal Medicine
میڈیکل جورس پروڈینس Medical Jurisprudence

**طِبِّ عِلمی** (ع) طب نظری یا طب کا علمی حصہ۔ دیکھو طب

**طِبِّ عَمَلی** (ع) طب کا عملی حصہ۔ دیکھو طب۔

**طِبِّ مِنہَاجی** (ع) علاج عطائیانہ یا وہ طریق علاج جو صرف تجربہ پر مبنی ہو۔ اور اس کے لئے کوئی علمی معیار مقرر نہ ہو۔
(ا) میتھوڈک میڈیسن Methodic Medicine

**طِبِّ نَظَری** (ع) طب کا علمی حصہ (دیکھو طب)

**طُبَاخَہ** (ع) سرجوش دیگ۔ ہانڈی کا ابال۔

**طُبَاہَج** (ع) طباہجہ۔ شامی کباب۔ روغن میں بھنا ہوا گوشت۔

**طَبَائِع** (ع) جمع ہے طبیعت کی۔ دیکھو طبیعت

**طَبَائِع اَربَعہ** (ع) مراد ہے حرارت۔ برودت رطوبت اور یبوست سے اور کبھی اخلاط اربعہ سے مراد ہوتی ہے۔ اور کبھی ارکان سے

**طَبخ** (ع) لغوی معنی پکانا۔ جوش دینا۔ اصطلاح طب میں غذا کا معدہ میں پکنا اور ہضم ہونا فن دواسازی میں کسی دوا کو جوش دینا یا پکانا (ا) کنکاکشن Concoction.

نوٹ۔ کنکاکشن کا استعمال صرف دوا کے
پکانے پر ہوتا ہے ؛

**طبرزد** (ع) طبرزل مصری۔ قند۔ شکر سفید ؛

**طبع** (ع) سرشت۔ خو۔ سبھاؤ۔ فطرت انسانی
یعنی انسان کی وہ فطرتی حالت جس پر کہ
وہ پیدا ہوا ہو ؛

**طبع** اور طبیعت کا فرق۔ طبع اس حال
کو کہتے ہیں جس پر انسان کی طبیعت
واقع ہوئی ہو۔ پس جو فرق حال اور محل
میں ہوتا ہے۔ وہی فرق طبع اور طبیعت میں ہے

**طبعی** (ع) ذاتی خلقی۔ اصلی۔ پیدائشی ؛

**طبق** (ع) متون کے ہر دو مہروں کے درمیان
کی کُرّی کی چکنی جو بطور گدی کے ہوتی ہے
اور ان کو باہمی رگڑ سے بچاتی ہے (۲) عظم عانہ
کے بالائی جوڑ کی درمیانی چکنی جمع ہے طبقہ
کی (۱) انٹرورٹیبرل ڈسک ؛
Intervertebral disc

**طبقات عین** (ع) طبقات چشم۔ پردہائے
چشم۔ آنکھ کے پردے جو تعداد میں سات
ہیں۔ اور سامنے سے پیچھے کی طرف بہ
ترتیب ذیل ہیں (۱) ملتحمہ (۲) قرنیہ (۳)
عنبیہ (۴) عنکبوتیہ (۵) شبکیہ (۶) مشیمیہ
(۷) صلبیہ جو ذیل میں اپنے اپنے موقع
پر درج ہیں۔ واحد طبقہ۔ تفصیل کے
لئے دیکھو عین ؛ (۱) کوٹنگز آف دی آئی
Coatings of the eye

نوٹ۔ کتب طبیہ میں ان کی ترتیب پیچھے
سے آگے کی طرف لکھی ہے ؛

**طبقہ** (ع) پرت۔ تہ۔ کسی عضو کی ساخت کی تہ
جمع طبق طبقات (۱) لیئر Layer
ٹیونیکا (۲) کوٹ ؛ Tunica

**طبقہ بیضا** (ع) سفید طبق (۱) خصیہ کے طبقات
میں سے دوسرا سبق جو مضبوط ریشہ دار
ساخت کا سفید نیلگوں ہوتا ہے ؛
(۱) ٹیونیکا ایلبوجینیا ٹیسٹیز
Tunica Albugenia Testes
(۲) مبیض یا خصیۃ الرحم کا دوسرا طبق
جو باریطون کے بیرونی طبق کے نیچے ہوتا
ہے (۱) ٹیونیکا ایلبوجینیا اووریائی
Tunica Albugenia Ovarii
(۳) آنکھ کا پردہ صلبیہ (۱) ٹیونیکا ایلبوجینیا
آکولائی Tunica Albugenia Oculi

**طبقہ شبکیہ** (ع) جالدار پردہ۔ آنکھ کا جالدار
پردہ۔ یہ آنکھ کا پانچواں طبقہ ہے۔ جو طبقہ
مشیمیہ کے سامنے اور رطوبت زجاجیہ کے
پیچھے مثل جال کے پھیلا ہوتا ہے۔ اور یہ
درحقیقت عصبہ مجوفہ کا پھیلاؤ ہوتا ہے۔
تفصیل کے لئے دیکھو عین ؛
(۱) ریٹی نا Retina

**طبقہ صلبیہ** (ع) سخت پردہ۔ آنکھ کا سخت

اور دبیز سفید پردہ۔ یہ آنکھ کا سب سے پچھلا یعنی ساتواں پردہ ہے جو کرۂ چشم پر محیط ہے۔ مزید تفصیل کے لئے دیکھو عین ٭ سکلیر اٹک Selerotic

**طَبَقَۂ عِنَبِیَّہ** | **قُزَحِیَّہ** (ع) انگوری پردہ۔ آنکھ کا انگوری پردہ۔ یہ آنکھ کا تیسرا پردہ ہے جو قرنیہ کے پیچھے واقع ہے۔ اس کا رنگ سیاہ یا آسمانی یا سُرخی مائل ہوتا ہے۔ اس کے وسط میں ایک سوراخ ہوتا ہے جسکو عربی میں ثقبۂ عنبیہ اور ہندی میں پتلی کہتے ہیں۔ مزید تفصیل کیلئے دیکھو عین (۱) آئرس Iris

**طَبَقَۂ عَنکَبُوتِیَّہ** | **غشاءِ عنکبوتی** | **غلاف جلیدیہ** (ع) مکڑی کے جالے کا سا پردہ۔ یہ آنکھ کا چوتھا پردہ ہے یہ درحقیقت ایک نازک اور شفاف جھلی ہے جو رطوبت جلیدیہ کا غلاف بناتی یعنی اسکو ملفوف کرتی ہے چونکہ اس پردہ کی ساخت مکڑی کے جالے کی طرح نازک اور شفاف ہوتی ہے اس لئے اسکو اس نام سے موسوم کیا گیا۔
نوٹ۔ اسکی ساخت مکڑی کے جالے کیطرح تار تار نہیں ہوتی بلکہ یہ مکڑی کے اُس نازک اور شفاف جالے یا جھلی کی طرح ہوتا ہے جس میں مکڑی اپنے انڈے دیتی ہے (۱) کیپشول آف دی لینز۔ غلاف جلیدیہ ڈاکٹری میں یہ جھلی طبقات چشم میں شمار نہیں ہوتی ٭

**طَبَقَۂ غِمدِیَّہ** (ع) خصیہ کا بیرونی غلاف جو باریطون سے بنتا ہے ٭ (۱) ٹیونیکا ویجائنے ٹے لِس

**طَبَقَۂ قَرنِیَّہ** (ع) قرنی پردہ۔ شفاف پردہ۔ آنکھ کا شفاف پردہ۔ یہ آنکھ کا دوسرا پردہ ہے جو شفاف مگر سینگ کی مانند سخت اور تہ بتہ ہوتا ہے۔ یہ شفاف ہونے کی وجہ سے بذاتہ کوئی رنگ نہیں رکھتا۔ البتہ طبقہ عنبیہ کے رنگ سے رنگین نظر آتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو عین (۱) کارنیا Cornea

**طَبَقَۂ مَشِیمِیَّہ** (ع) عروقی پردہ۔ آنکھ کا عروقی پردہ۔ یہ آنکھ کا چھٹا پردہ ہے۔ جس میں عروق بکثرت ہوتے ہیں۔ یہ طبقہ شبکیہ پر ایسے محیط ہوتا ہے۔ جیسے مشیمہ یعنی آنول بچے پر۔ اسی لئے اس کو طبقہ مشیمیہ کہتے ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو عین ٭ (۱) کورائیڈ Chorcid

**طَبَقَۂ مُلتَحِمَہ** (ع) سفید پردہ۔ آنکھ کا سفید پردہ آنکھ کا پہلا پردہ۔ یہ ایک سفید سخت موٹا اور غضروفی پردہ ہے۔ جو طبقہ قرنیہ کے گرد لگا رہتا ہے۔ یہ سمحاق نامی جھلی کے بڑھاؤ اور سفید چکنے گوشت کے باہم ملنے سے بنتا ہے۔ اور عضلات محرکہ چشم (آنکھ کے حرکت دینے والے عضلوں) سے اتصال رکھتا ہے۔ چونکہ یہ طبقہ طبقہ قرنیہ سے ملتحم یعنی جڑا ہوا ہے۔ اس لئے اس کو ملتحمہ کے نام سے موسوم کرتے ہیں ٭ (۱) کنجنکٹائوا Conjunctiva

ڈاکٹری نوٹ۔ وہ سفید سخت غضروفی
پردہ جو طبقہ قرنیہ کے گرد لگا رہتا ہے۔
درحقیقت صلبیہ ہے ملتحمہ نہیں۔ البتہ اس
کے اوپر کی باریک جھلی جس کو ڈاکٹری میں
کنجنکٹائیوا کہتے ہیں۔ ایک مستقل طبقہ
یعنی ملتحمہ کے نام سے موسوم کی جا سکتی ہے
مگر ڈاکٹری میں اس جھلی کو طبقات میں شمار
نہیں کیا جاتا۔

**طَبلُ الاُذُن** (ع) کان کا ڈھول یا درمیانی
کان۔ یہ ایک بیضوی جوف کنپٹی کی ہڈی
کے سخت حصہ میں ہوتا ہے۔ اس جوف کے
اوپر ایک باریک جھلی لگی رہتی ہے۔ جسے
غشاء طبلی یا کان کا پردہ کہتے ہیں۔
(ا) ٹمپینیم Tympanum

**طَبِیب** (ع) لغوی معنی ماہر۔ دانا عقلمند۔ اصطلاحی
معنی عالم علم طب۔ ماہر علم طب۔ معالج حکیم
جمع اطبا۔ (ا) فزیشن Physician
ڈاکٹر Doctor

طبیب اور حکیم کا فرق۔ عالم علم طب
کو طبیب اور عالم علم حکمت (فلسفہ) کو حکیم
کہتے ہیں۔ لیکن ایران و ہندوستان میں
حکیم کا لفظ عام طور پر طبیب پر بولا جاتا ہے۔

**طَبِیبُ الاَسنان** (ع) دانتوں کا حکیم دندان
ساز (ا) ڈینٹسٹ Dentist

**طَبِیخ**۔ مطبوخ (ع) جوشاندہ۔ جوش دی ہوئی
دوا۔ پانی میں بھگو کر اوٹائی ہوئی دوا۔
(ا) ڈیکاکشن Decoction

**طَبِیعَت** (ع) قوت مدبرہ بدن۔ قوت جسمانی
بقول بقراط طبیعت ایک قوت ہے۔ جو بدن
انسان میں بغیر ارادہ و شعور کے تدبیر
و تصرف کرتی ہے۔ اور بقول افلاطون
طبیعت ایک خدا داد قوت ہے۔ جو اصلاح
و درستیٔ بدن پر مامور ہے۔ اور اسی کے
ذریعہ بدن کے تمام کاروبار انجام پاتے
ہیں۔ ارسطو کا قول ہے۔ کہ طبیعت فاعل
قریب ہے۔ جو جسم کی ذاتی حرکت و سکون
کا باعث ہوتی ہے۔ اور مراد فاعل قریب
سے یہ ہے کہ وہ جسم طبعی میں حرکت و سکون
کو بلا واسطہ پیدا کرتا ہے۔ بخلاف نفس کے
کہ وہ فاعل بعید ہے۔ اور بواسطۂ قوت
و طبیعت افعال بدنی انجام دیتا ہے۔ ارسطو
کی مذکورہ بالا تعریف عام طور پر تسلیم کی
جاتی ہے جمع طبائع (ا) نیچر۔ ڈس پوزیشن
نوٹ۔ واضح ہو کہ طبیعت کے خاص اصطلاحی
معنی تو وہی ہیں جو اوپر مذکور ہوئے۔ لیکن
کبھی کبھی اطبا۔ اس کو مندرجہ ذیل معنی پر بھی
اطلاق کرتے ہیں (۱) مزاج بدن (۲) ہیئت
ترکیبیہ (۳) حرکت نفس (۴) قوت (۵)
عادت۔ اس کے علاوہ کبھی پیٹ کی نرمی
اور قبض پر بھی طبیعت کا لفظ بولا جاتا ہے

طبیعت اور نفس کا فرق۔ طبیعت ایک بے شعور قوت ہے۔ جو بدن میں حلول کئے ہوئے ہے۔ اور اس میں تدبیر و تصرف کرتی ہے۔ برخلاف اس کے نفس ایک جوہر مجرد ہے جو جسم میں حلول کئے ہوئے نہیں بلکہ وہ بدن سے علیحدہ رہ کر بواسطہ طبیعت شعور کے ساتھ بدن کے کاروبار انجام دیتا ہے۔

**طحال** (ع) سپرز۔ تلی۔ یہ ایک طولانی اور زبان کی شکل کا سیاہی مائل عضو ہے۔ جو متخلخل (پولے) گوشت اور بہت سی وریدوں اور شریانوں سے مرکب ہو کر جوف شکم میں بائیں جانب کی پسلیوں اور معدہ کے درمیان اور قلب کے نیچے پایا جاتا ہے۔ اس کا مقعر (گہرا حصہ) معدہ سے اور محدب (ابھرا ہوا حصہ) پشت کی پسلیوں سے اتصال رکھتا ہے۔ اسکی حس اور حفاظت کے لئے ایک غشاء اس پر ملفوف ہوتی ہے جس کو غشاء الطحال کہتے ہیں۔ تلی کا فائدہ یہ ہے کہ یہ ایک مجرٰی یعنی ورید طحالی کے ذریعہ سوداء یعنی کثیف و غلیظ خون کو جگر سے جذب کرتی رہتی ہے۔ اور دوسرے مجرٰی کے ذریعہ اس کو معدہ کی طرف بھیجتی رہتی ہے۔ جس کی خراش کے سبب انسان کو بھوک لگتی ہے (ا) سپلین Spleen

طبی نوٹ۔ متقدمین اطباء و حکماء یونان بالخصوص ارسطو اور اس کے مقلدین طحال کو ایک بیکار عضو خیال کرتے تھے۔ بلکہ اس کے عدم کو اس کے وجود پر ترجیح دیتے تھے۔ چنانچہ طحال کے متعلق یہ خیال عرصہ تک قائم رہا۔ لیکن بمقتضائے (فعل الحکیم لا یخلو عن الحکمۃ) چونکہ قدرت کا ہر ایک ذرہ کسی نہ کسی فائدہ کے لئے پیدا کیا گیا ہے۔ اس لئے یہ خیال زیادہ مقبولیت حاصل نہ کر سکا۔ اور بالآخر جالینوس کی حقیقت شناس طبیعت نے تلی کو بدن کا ایک کارآمد جزو قرار دیا۔ اور اس کے فوائد و منافع کا اظہار کیا۔

ڈاکٹری نوٹ۔ جدید تشریح سے یہ بات معلوم و محقق ہوتی ہے۔ کہ تلی میں کوئی نالی نہیں ہوتی۔ لیکن اس میں شک نہیں کہ ورید طحالی کے ذریعہ یہ جگر سے تعلق رکھتی ہے۔ اس کے افعال و منافع میں سے یہ منفعت مسلمہ ہے کہ یہ خون کے سرخ و سیاہی مائل ناکارہ دانوں کی سرخی کو علیحدہ کر کے انہیں تحلیل کر دیتی ہے۔ اور وہ سیاہی مائل سرخی جگر میں جا کر بلیروبین (مادہ محمرۂ صفراء) یعنی صفرا کو سرخی مائل کرنے والے مادہ میں تبدیل ہو جاتی ہے مندرجہ بالا نوٹ سے ظاہر ہے۔ کہ

متقدمین یونانی اطباء نے جس رطوبت کو سوداء قرار دیا ہے۔ اور جس کا مفرغ تلی کو بتلایا ہے۔ یہ وہی سُرخ سیاہی مائل ناکارہ دانے ہیں جن میں تلی تصرف کرتی ہے +

فائدہ۔ جدید تحقیقات سے ثابت ہوا ہے کہ ہر ایک اندرونی عضو اپنے اندر دو قسم کی رطوبات پیدا کرتا ہے (۱) بیرونی رطوبت۔ (۲) اندرونی رطوبت۔ چنانچہ اندرونی رطوبت بذریعہ خون متصلہ اعضاء میں پہنچ کر ان کے افعال کی تحریک کا باعث ہوتی ہے۔ اسی رطوبت کو ڈاکٹری میں ہارمون کہتے ہیں پس متقدمین اطباء نے جو یہ لکھا ہے۔ کہ تلی سے معدہ میں ایک رطوبت یعنی سوداء تراوش پاکر وہاں ایک قسم کی تحریک پیدا کرتی ہے جس کی وجہ سے انسان کو بھوک لگتی ہے اُس سے غالباً اسی قسم کی ایک رطوبت مراد ہو سکتی ہے جو تلی سے معدہ میں پہنچ کر ایک قسم کی تحریک پیدا کرتی ہو۔ جمع طُحُل +

**طُحال** (ع) مرض طحال۔ تلی کی بیماری +

**طَحن** (ع) پیسنا۔ آٹا پیسنا +

**طَخا** (ع) غشی۔ اندوہ۔ غم۔ قلب کی بےچینی و گرانی +

**طَراخُوماطِیس** / **طاشُوتُوسیس** } (ع) یہ جرب العین کی ایک قسم ہے۔ یعنی ایک قسم کے ٹکرے ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو جرب العین

**طُرامہ** (ع) دانتوں کی نیلاہٹ۔ دانتوں کی سبزی

**طَرش** (ع) حشفہ کا کنارہ (۲) عورت کے بظر کا کنارہ (۳) عورت کی فرج کا کنارہ +

**طِرجہالی** (ع) پچرنما کری یہ شمار میں دو ہیں ہر ایک کری دیکھنے میں سہ گوشہ اور گاؤدم پچر کے شکل کی ہوتی ہے۔ اور حنجرہ میں غضروف خاتمیہ کے کنارے پر لگی رہتی ہے +

(۱) ارِی ٹی نائڈ Arytenoid

**طَرد** (ع) / **دَفع** (ع) / **اخراج** (ع) } نکالنا۔ دور کرنا۔ دفع کرنا۔ فن ادویہ میں کسی چیز کو جسم سے دفع کرنا یا نکالنا +

(۱) ایکس پلشن Expulsion

**طَردُ الہَوام** (ع) حشرات الارض یعنی کیڑے مکوڑے۔ مچھر۔ مکھی۔ پسّو کھٹمل وغیرہ کو دفع کرنا یا بھگانا +

**طَرز** (ع) شکل۔ وضع۔ ڈھنگ۔ طریقہ۔ طرح

**طَرز** (ع) / **حرکت منتظمہ** } منتظم و موزون اور باقاعدہ حرکت۔ عموماً اس کا استعمال حرکت قلب و نبض کے واسطے ہوتا ہے +

(۱) رِتھم Rythm

**طُرسُوس** (ی) ایک قسم کا مسہ جس کے نیچے پیپ ہوتی ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو ٹوٹول +

**طَرش** (ع) نقصان سماعت۔ ثقل سماعت گرانی گوش۔ بہراپن۔ اونچا سنائی دینا۔

(۱) ڈیفنس Deafness

Paracusis پیراکوسس

**طرش** ـ توقر اور صمم کے درمیان فرق صمم اور وقر میں دیکھیں +

**طَرَف** (ع) آنکھ جھپکنا ـ پلک مارنا +
(ا) ونکنگ Winking

**طَرَف** (ع) لغوی معنی کنارہ ـ گوشہ ـ ناحیہ سمت اصطلاح طب میں چاروں ہاتھ پیروں میں سے کوئی ایک یعنی ہاتھ یا پیر جمع اطراف +
(ا) ایکسٹریمٹی Extremity
ممبر Member لمب Limb

نوٹ ـ ایک ہاتھ سے مراد شانوں سے لیکر انگلیوں تک اور ایک پاؤں سے مراد کولھے سے لیکر پاؤں کی انگلیوں تک ہے طرف کی جمع اطراف ہے جس کو دیکھو اپنے موقع پر +

فائدہ ممبر کے معنی عضو بیرونی کے بھی آتے ہیں +

**طَرَفُ العَظْم** (ع) سر استخوان ـ ہڈی کا سرا ـ
(ا) ایپی فیسس Epiphysis اینڈ End

**طَرفَہ** (ع) آنکھ کا خونی نقطہ ـ سرخ یا سیاہ یا نیلا نقطہ جو آنکھ پر چوٹ وغیرہ لگنے سے پردہ ملتحمہ میں پیدا ہوجاتا ہے +
(ا) ایکموسس Ecchymosis

طرفہ اور ظفرہ کا فرق ـ آنکھ کے طبقہ ملتحمہ میں ایک خونی نقطہ سا پیدا ہوجاتا ہے اُسے طرفہ کہتے ہیں ـ اور اسی طبقہ میں اندرونی گوشہ چشم کی طرف ایک عصبی فزونی پیدا ہوجاتی ہے اُسے ظفرہ یا ناخنہ کہتے ہیں

طرفہ اور توثہ کے درمیان فرق توثہ میں دیکھیں +

**طَرَق** (ع) لغوی معنی کوٹنا پیٹنا ـ جدید طبی اصطلاح میں مریض رعشہ کے ہاتھوں کا باربار زانوؤں پر لگنا +
(ا) میلی ایشن Malleation

**طُرمہ** (ع) لب بالا کا درمیانی نشیب ـ اوپر والے ہونٹ کا درمیانی گڑھا +

**طَرُوخَا** (ی) } یہ ایک یونانی لغت ہے جس
**طَرُوخَانطِیر** (ی) } کے لغوی معنی ہیں چکر یا چرخی
اصطلاح تشریح میں ران کی ہڈی کے بالائی سرے کے دو ابھاروں میں سے ایک ابھار (ا) ٹروکینٹر Trochanter

نوٹ ـ طروخا مخفف ہے طروخانطیر کا اور طروخانطیر ایک یونانی لغت ہے جس سے ڈاکٹری لفظ ٹروکینٹر بنایا گیا ہے +

**طَرُوخَانطِیر اعظم** (ع) ران کی ہڈی کے بالائی
زائدہ عظمیٰ } سرے کا بیرونی اور بڑا ابھار
گریٹر ٹروکینٹر Greater Trochanter

**طَرُوخَانطِیر اصغر** (ع) ران کی ہڈی کے بالائی
زائدہ صُغریٰ } سرے کا اندرونی چھوٹا
ابھار (ا) لیسر ٹروکینٹر Lesser Trochanter

**طَرِیطَاوُس** (ی) بقول علامہ ستجاری بخار ـ

اور بقول شیخ چوتھیا بخار +

(۱) ٹرشین فیور Tertian Fever

نوٹ - طریطاؤس اور ٹرشین میں ایسی مناسبت معلوم ہوتی ہے - کہ خواہ مخواہ علامہ کی تائید کرنی پڑتی ہے - کیونکہ ٹرشین کا اطلاق بھی آج کل تجاری بخار پر ہوتا ہے تفصیل کے لئے دیکھو نوٹ مذکورہ طاسرو طابس اپنے موقع پر +

**طَرِیْقِ کَاذِبْ** (ع) لغوی معنی جھوٹا راستہ جدید اصطلاح طب میں وہ جھوٹا راستہ جو کسی عضو کی نالی میں سلائی وغیرہ سے پیدا ہو جائے (۱) فالس پیسج False Passage

**رطسَئَ** (ع) کھانا ہضم نہ ہونا چکنی غذا سے طبیعت کا نفرت کرنا +

**طُسَاَتْ** (ع) تخمہ - بدہضمی +

(۱) اِنڈائی جَسْچَن Indigestion

**طَسْت** (ع) طشت - تسلہ - صَلْفچی - لگن - جمع طُسُوس وطِسَاس +

**طَسُّوْج** (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے دو جو یا چار جو کے اور بقول بعض برابر ہے دو جو کے جمع طَسَاسِیج +

**طُشَّۃ** (ع) } لغوی معنی ترشح ہونا - چھوا پڑنا - اصطلاحی معنی خفیف
**طُشَاشْ** } زکام یا ناک سے پانی بہنا (۱) رننگ ایٹ دی نوز Running at the nose

**طَعَامْ** (ع) خورش - غذا - خوراک - کھانا - کھانے کی شئے - جمع اَطْعِمَہ (۱) ڈائیٹ Diet

نوٹ - بقول صاحب مقاش لفظ طعام موضوع ہے گیہوں کے لئے اور گیہوں کے سوا اور چیزوں پر مجازاً بولا جاتا ہے لیکن بقول صاحب نہایہ اس کا اطلاق گیہوں پر اکثریہ ہے - نہ بطریق وضع اور بقول صاحب مجمل ہر کھانے کی چیز کو طعام کہنا جائز ہے - حتیٰ کہ پانی کو بھی طعام کہہ سکتے ہیں +

**طَعْم** (ع) ذائقہ - مزہ - وہ کیفیت جو کسی چیز کو چکھنے سے زبان کو محسوس ہوتی ہے - جمع طُعُوم +

(۱) ٹیسٹ Taste

نوٹ - ذائقہ یا مزہ مندرجہ ذیل نو قسم کا ہوتا ہے (۱) تفاہت (۲) حرافت (۳) حلاوت (۴) حموضت (۵) دسومت (۶) عفوصت (۷) قلوبت (۸) مرارت (۹) ملوحت - چنانچہ ہر ایک کو ذیل میں بیان کیا جاتا ہے +

(۱) **تُفَاهَتْ** - بے مزگی - پھیکا پن سیٹھا پن (۱) اِن سیپی ڈیٹی Insipidity فلیٹ نیس Flatness

تُفِہ - تَافِہ - بے ذائقہ - بے مزہ - پھیکا - سیٹھا (۱) اِنسپِڈ Insipid فلیٹ Flat

(۲) **حَرَافَتْ** - تندمزگی چرپرا پن

چٹپٹاہٹ (ا) پن جنسی Pungency
ایکری منی Acremony
حِرّیف۔ تند مزہ۔ تیز مزہ۔ چٹپٹا (ا) پن جنٹ
Pungent ایکرڈ Acrid
(۲) حلاوت۔ شیرینی۔ میٹھاپن۔
مٹھاس (ا) سُویٹ نیس Sweetness
حُلو۔ شیریں۔ میٹھا (ا) سُویٹ Sweet
(۳) حمُوضت۔ ترشی۔ کھٹاپن۔ کھٹاس
(ا) ایسیڈیٹی Acidity سورنیس Sourness
حامض۔ ترش۔ کھٹا (ا) ایسیڈ Acid
سور Sour
(۵) دسُومت۔ چرب مزگی۔ چکناپن
(ا) بلینڈنیس Blandness
دسِم۔ چرب۔ چکنا (ا) بلینڈ Bland
(۶) عفوصت۔ قبض۔ بکھٹاپن۔
کسیلاپن (ا) ایسٹیرنجنسی Astringency
عَفِص۔ قابض۔ بکھٹا۔ کسیلا +
ایسٹیرنجنٹ Astringent
عفوصت اور قبض کا فرق۔ زیادہ بکھٹے
ذائقہ کو عفوصت سے موسوم کرتے ہیں
اور کم بکھٹے یعنی کسیلے کو قبض سے موسوم
کرتے ہیں +
(۷) قلویت۔ شوریت۔ کھاری پن
(ا) الکلائی نیٹی Alkalinity
قلوی۔ شور۔ کھار (ا) الکلائن Alkaline

(۸) حرارت۔ تلخی۔ کڑواہٹ۔
کڑواپن (ا) بٹرنیس Bitterness
مُر۔ تلخ۔ کڑوا (ا) بٹر Bitter
(۹) مُلوحت۔ نمکینی۔ سلوناپن +
(ا) سالٹ نیس Saltness
مالح۔ نمکین۔ سلونا (ا) سیلائن Saline
سالٹی Salty
مُلوحت اور مَلاحت کا فرق۔ ذائقہ
یعنی مزہ کی نمکینی کو ملوحت کہتے ہیں۔ اور
رنگ و حسن کی نمکینی یعنی سانولاپن کو ملاحت
سے تعبیر کرتے ہیں اور یہی فرق مالح اور
ملیح میں ہے +
فائدہ۔ اگرچہ بعض مصنفین نے ملوحت
میں شوریت اور نمکینی دونوں ذائقوں
کو داخل کیا ہے۔ لیکن درحقیقت ان دونوں
میں فرق ہے۔ چنانچہ نمکینی تو وہ ہے۔ جو
نمک میں پائی جاتی ہے۔ اور شوریت وہ
ہے۔ جو شورہ سوڈا اور دوسری کھاری
چیزوں میں پائی جاتی ہے +
طُعمہ (ع) خورش۔ روزی۔ کھانا +
(ا) ڈائٹ Diet
طُعوم (ع) جمع ہے طعم بمعنی مزہ کی +
طَعن (ع) نیزہ مارنا۔ بھونکنا (۲) عیب گیری
کرنا۔ طعنہ دینا (۳) طاعون میں مبتلا ہونا
طُغرمارش (ع) تپ سوداوی۔ سوداوی بخار

طُفَاحَہ (ع) کف۔ جھاگ۔ بھین (۲) جوش۔ اُبال

طَفح (ع) } داغ پڑنا۔ دُودوڑے پڑنا۔
طفح جِلدی } دھپڑ پڑنا۔ جلد پر کے داغ
دُودوڑے اور دھپڑ (۱) اِرپشن Eruption
رَیش Rash

طَفرہ (ع) پھاندنا۔ کودنا۔ پھلانگنا۔
(۱) جمپنگ Jumping

طفر اور طمور کا فرق۔ نیچے سے اوپر کودنے کو طفر اور اوپر سے نیچے کودنے کو طمور کہتے ہیں۔

طِفطِفہ (ع) تہیگاہ یعنی کوکھ (۲) اطراف پہلو (۳) ہر نرم وڈھیلا گوشت جیسے پیٹ پر کا

طِفل (ف) بچہ۔ بالک۔ جمع اطفال (۱) چائلڈ Child

طُفُوء (ع) آگ کا بجھنا۔ حرارت کا دبنا۔ کم ہو پڑ جانا۔

طُفوّ الطعام (ع) اصطلاح طب میں معدہ کا غذا پر شامل نہ ہونا۔ اور اس وجہ سے غذا کا رطوبات معدی کے اوپر آجانا۔

طُفُوح (ع) برتن کا لبالب بھرا ہونا (۲) پورے دنوں میں عورت کا بچہ جننا۔

طُفولیت (ع) لڑکپن۔ بچپن (۱) چائلڈہڈ
Childhood

طُفیلی (ع) } حیوانات یا نباتات طفیلی۔
تسلقی } ایسا حیوان یا نبات جو دوسرے
حیوان یا نبات کے جسم پر رہ کر اپنی خوراک (غذا حاصل کرے جیسے جوئیں و چیلیں جو انسان کے بدن پر رہ کر اپنی غذا حاصل کرتی ہیں۔ اور اکاس بیل جو بیری وغیرہ کے درخت پر پھیل کر اپنی غذا حاصل کرتی اور پرورش پاتی ہے۔
(۱) پیراسائٹ Parasite

طُقبہ (ع) مشیمہ یا غلاف الجنین کا وہ حصہ جو کبھی جنین کے سر پر لپٹا ہوا خارج ہوتا ہے (۱) کال Caul

طَل (ع) شبنم۔ اوس۔ جمع طلال (۱) ڈیو Dew

طِلاء (ع) وہ پتلی دوا جو کسی عضو پر لگائی جائے (۲) آب انگور جس کو اس قدر جوش دیا جائے۔ کہ ایک تہائی رہ جائے۔ اسی کو مَیْفُختج اور مثلث بھی کہتے ہیں۔ ڈاکٹری میں نمبر (۱) معنی کے مقابل ایمبروکیشن
Embrocation لینی منٹ
Liniment پینٹ Paint

طلا اور ضماد کا فرق دیکھو ضماد میں۔

طُلاء (ع) خون کے اوپر کی باریک جھلی جو ہوا لگنے سے اس کے اوپر جم جاتی ہے۔

طُلاطِلہ (ع) } درد بے درمان۔ مرض لاعلاج
طُلَطِلَہ (؍؍) } لاعلاج بیماری۔ وہ بیماری
جو کسی علاج سے اچھی نہ ہو۔

طَلاقت (ع) روانی زبان چستی کلام (۲) خندہ پیشانی ہونا۔ ہنس مکھ ہونا۔

طَلْق (ع) } دردِزہ ۔ دردِ ولادت ۔ جننے
وَجعُ الولادت } کا درد ۔ بچہ پیدا ہونے کا
درد (ا) لیبر پینز Labour Pains
نوٹ ۔ مطلوقہ ۔ وہ عورت جو دردِزہ میں مبتلا ہو +

طَلَق (ع) اسہال ۔ دست آنا ۔ پیٹ چلنا ۔
(۲) ابرک +

طَلَقِیَّہ (ع) یہ ناخنوں کی ایک مرض ہے جس میں ناخن ابرک کی مانند سفید اور بُھربُھرے ہوجاتے ہیں +
(ا) ٹینیا انگیم Tinea Ungium

طُلُمبَہ (ع) کسی جوف میں سے پانی نکالنے کا آلہ (ا) پمپ Pump

طُلُمبَہ ثَدیِیَّہ (ع) پستان سے دودھ کھینچنے کا آلہ (ا) بریسٹ پمپ Breast pump

طُلُمبَہ مِعدِیَّہ (ع) معدہ کو خالی کرنیکا آلہ (ا) اسٹامک پمپ Stomach pump +

طُلُمبَہ ہَوائِیَّہ (ع) ہوا کھینچنے کا آلہ +
(ا) ائیر پمپ Air pump

طُلیٰ (ع) دانتوں کی زردی ۔ دانتوں کی مَیل
جمع طلیان +

طَمث (ع) } حیض ۔ خونِ حیض ۔ حیض
دَمُ الحیض (ع) } آنا ۔ علامت ماہواری ایام ماہواری آنا ۔ کپڑوں سے ہونا ۔ نماز قضا ہونا (ا) مین سس Mensis
مین سٹرویشن Menstruation
کورسیز Corses منتھلی کورس Monthly course

طَمثِ غیر مُنتَظِم (ع) بے قاعدہ حیض ۔
حیض کا بیقاعدہ ، و رکم و بیش آنا +
(ا) پیرامینیا Paramenia

طَنِین (ع) } بھنبھناہٹ ۔ کانوں کی
طنین الاُذنین } بھنبھناہٹ ۔ کانوں کی
جھنجھناہٹ ۔ کان بجنا +
(ا) ٹناٹی ٹس Tinnitis
ٹناٹی ٹس آریم Tinnitis Aurium
طنین اور دَوِی کا فرق دیکھو دَوِی میں

طَوَاحِن (ع) دندان آسیا ۔ داڑھیں پیسنے والے دانت ۔ بڑے دانت ۔ یہ تعداد میں سولہ ہوتے ہیں ۔ آٹھ اوپر اور آٹھ نیچے ۔ واحد طاحونہ یا طاحِنَہ +
(ا) مولرز Molars

طَوَاحِن مُقَدَّم (ع) اگلی داڑھیں ۔ چھوٹی داڑھیں ۔ جو تعداد میں آٹھ ہوتی ہیں چار اوپر اور چار نیچے ۔ یعنی ہر جبڑے میں چار ہوتی ہیں ۔ دو دائیں جانب اور دو بائیں جانب ۔ یہ انیاب یعنی کیلے دانتوں کے پیچھے واقع ہوتی ہیں +
(ا) بائی کسپڈ Bicuspid

طَوَاحِن مُؤَخَّر (ع) پچھلی داڑھیں ۔ بڑی داڑھیں ۔ یہ تعداد میں آٹھ لیکن معقل داڑھوں کے تعداد میں بارہ ہوتی ہیں

جن میں سے چھ اوپر اور چھ نیچے ہوتی ہیں۔ یعنی ہر ایک جبڑے میں چھ تین دائیں طرف اور تین بائیں طرف ہوتی ہیں ؞

(ا) مولرز Molars

طُوح (ع) ہلاک ہونا۔ قریب بہلاکت پہنچنا ؞

(ا) ایٹ دی پائنٹ آف ڈیتھ At the point of Death

طُوف (ع) پاخانہ۔ پاخانہ پھرنا۔ گوہ۔ نجاست

طُولُ البَصَر } (ع) بعید نظری۔ یعنی دور سے
طُولُ النَّظَر } بخوبی دکھائی دینا۔ یہ ایک مرض ہے جس میں مریض کو نزدیک کی چیزیں دھندلی دکھلائی دیتی ہیں۔ اور زیادہ نزدیک سے دیکھنے کے لئے مریض کو آنکھوں پر زیادہ زور لگانا پڑتا ہے۔ جب یہ مرض مستحکم ہوجاتا ہے۔ تو پھر دور کی اشیاء بھی بخوبی دکھائی نہیں دیتیں ؞

(ا) ہائی پرمٹروپیا Hypermatropia

فارسائٹڈنیس Farsightedness

نوٹ۔ متقدمین اطبا نے اس کو ضعف بصر میں شامل کیا ہے ؞

طُولُ الحَیٰوۃ (ع) درازیٔ حیات۔ زندگی کا لمبا ہونا۔ عمر و زندگی کا طویل ہونا۔ لمبی عمر ہونا

(ا) لانجیوٹی Longivity

لانگ لائف Longlife

طُوخَشبَس۔ طُوطِخَس۔ طُوخَسِیس (ع) یہ جرب الاجفان کی ایک بدترین قسم ہے جس میں پپوٹوں کے اندر کی طرف کالے کالے خشک ریشہ دار دانے پیدا ہوجاتے ہیں تفصیل کے لئے دیکھو جرب العین ؞

نوٹ۔ بعض کتب طبیہ میں طوخشبس کو غلطی سے طوخسیس لکھا ہے ؞

طُولَہ (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے ایک تولہ چار ماشہ چار رتی کے ؞

طُولُون (ع) ایک پیمانہ ہے (ا) شراب سے تقریباً چھپن تولہ۔ اور (۲) روغن زیتون سے تقریباً پچیس تولہ۔ اور (۳) شہد سے تقریباً پینتیس تولہ ؞

طُولیٰ (ع) طولیہ۔ دراز۔ لمبا۔ لمبی ؞

طَہَارَت (ع) پاکی۔ پاکیزگی۔ پاک ہونا۔ پاک کرنا

طُہر (ع) پاک ہونا۔ عورت کا حیض سے پاک ہونا وہ ایام جس میں عورت کو حیض نہ آئے ؞

طَیّ (ع) شکن۔ بل۔ چنٹ۔ لپیٹ ؞

طِیَانَہ (ع) کہگل کرنا۔ لیپنا۔ گل حکمت کرنا ؞

طِیب (ع) خوشبو۔ خوشی۔ پاکی۔ جمع اطیاب

طَیِّب (ع) پاک۔ حلال۔ لذیذ۔ مزیدار۔ پاکیزہ

طَیر (ع) اڑنا۔ پرواز کرنا۔ پرند۔ مرغ ؞

نوٹ۔ یہ لفظ جمع اور واحد دونوں ہے

طِیرطَاوُس } (ع) تپ صفراوی۔ صفراوی
طرطاوس } بخار۔ صفراوی تپ ؞

(ا) ٹرشین فیور Tertian Fever

طَیش (ع) غصّہ۔ غضب۔ خفگی۔ سُبکی +

طَیف (ع) دیوانگی۔ جنون۔ وسوسہ۔ غضب

طِین (ع) گِل۔ مٹی۔ خاک (۱) ڈسٹ Dust

طِینَت (ع) خصلت۔ سرشت۔ عادت سبھاؤ

طِینِ الحِکمَت (ع) گُل حکمت۔ کپڑوتی چکنی مٹی میں روئی یا کاغذ وغیرہ ڈال کر کوٹتے ہیں۔ اور پھر اس کو شیشہ وغیرہ پر لیپنے کے کام میں لاتے ہیں۔ یا کپڑے پر مُلتانی مٹی لگا کر اس کپڑے کو شیشہ وغیرہ پر پیپٹ دیتے ہیں +

# ظ

ظَاہِر (ع) لغوی معنی صورت۔ ہر چیز کا منظر ظاہر یعنی اوپر والا رُخ

ظاہری علامت مرض۔ مرض کی ظاہری علامت جس کو طبیب دیکھ سکے۔ جمع ظواہر ومناظر (۱) فنامے نن Phenomenon

جمع فنامے نا Phenomena

ظَاہِرُ القَدَم (ع) پشت پا۔ پاؤں کے اوپر کا رُخ۔ پیر کے اوپر کی طرف (۱) ڈارسم آفدی فٹ Dorsum of the Foot

ظَاہِرُ الکَف (ع) پشت دست۔ ہاتھ کے اوپر کا رُخ۔ ہاتھ کے اوپر کی طرف (۱) ڈارسم آفدی ہینڈ Dorsum of the Hand

ظَبظَاب (ع) چھوٹی سی پھنسی جو پلک پر نکلتی ہے (۲) درد۔ درد اندک۔ خفیف درد (۳) خفیف بیماری (۴) عیب۔ ظاہری عیب +

ظَبیَہ (ع) عورت اور ہر حیوان مادہ کی فرج۔ (۲) ہتوا ہتیلی +

ظَرَافَت (ع) خوش طبعی ہنسی۔ مذاق۔ دل لگی

ظُفر (ع) ناخن۔ خواہ انسان کا ہو یا حیوان کا۔ جمع اظفار (۱) نیل Nail اُنیکس Onyx

ظَفَرَہ (ع) } ناخنہ۔ ناخونہ۔ یہ ایک عصباتی
ظُفرَہ (ر) } فزونی ہے جو ملتحمہ پر اکثر

اندرونی گوشہ چشم میں پیدا ہو جاتی ہے۔ (۱) ٹیری جیئم Pterygium

ظَفرہ اور لحمہ کا فرق۔ ظفرہ سفید اور سخت افزونی کا نام ہے۔ اور لحمہ سرخ اور نرم افزونی کو کہتے ہیں +

ظُفرہ طلقیّہ (ع) ابرکی ناخن۔ ایک مرض ہے۔ جس میں ناخن ابرک کی طرح بھر بھرا ہو جاتا ہے (۱) آنی کومائی کوسس Onychomycosis

ظِلف (ع) سم شگافتہ۔ چرا ہوا سم یعنی کھر جیسے گائے۔ بکری۔ بھیڑ اور ہرن وغیرہ کا برخلاف گھوڑے اور گدھے وغیرہ کے سم کے کہ وہ چرا ہوا نہیں ہوتا۔ اس کو حافرہ کہتے ہیں جمع اظلاف +

ظَلم (ع) آب وتاب دندان۔ دانتوں کی چمک دمک +

ظُلمَت (ع) تاریکی۔ اندھیرا (۲) نقصان بینائی
تاریکیٔ چشم۔ دُھندلا دکھلائی دینا ✦
(۱) ڈارک نیس Darkness

ظَمَاءٌ (ع) پیاسا ہونا (۲) آرزومند ہونا ✦
(۱) تھرسٹی Thirsty

ظَمأ (ع) تشنگی۔ پیاس (۲) تمنا و آرزو ✦
(۱) تھرسٹ Thirst

ظَمَأُ الحَیٰوۃ (ع) جینے کی آرزو۔ مجازاً ولادت
سے موت تک کا وقت (۱) لائف Life

ظَمیاءٌ (ع) آنکھ جس کی پلک پتلی اور کم گوشت ہو
(۲) دُبلی اور کم گوشت پنڈلی (۳) پھیکے
اور کم خون مسوڑھے (۴) مرجھائے ہوئے ہونٹ

ظُنبُوب (ع) پنڈلی کی ہڈی کا اگلا کنارہ۔
(۲) پنڈلی کی خشک ہڈی (۱) شن Shin

ظِھَارَۃ (ع) ابرا یعنی استر کے اوپر کا کپڑا۔
کسی دوہرے کپڑے کی اوپر کی تہ۔ ضد
بطانہ یعنی استر کی جس سے مراد نیچے کی تہ ہے

ظَہر (ع) پشت۔ پیٹھ۔ جمع ظہور و ظہران ✦
(۱) بیک Back ڈارسم Dorsum
نوٹ۔ ڈارسم کا اطلاق ہر ایک عضو کی
پشت یعنی اُس کے اوپر کے رُخ پر بھی
ہوتا ہے۔ جیسے پشت پا اور پشت دست
ظہر اور صُلب کا فرق۔ ظہر کے معنی
پشت یا پیٹھ کے آتے ہیں۔ اور صلب کا
اطلاق ریڑھ کے ستون پر ہوتا ہے ✦

ظَہِر (ع) جس کی پیٹھ میں درد ہو ✦

ظَہرِی (ع) ظہریہ۔ متعلق بہ پُشت۔ پشت کا
پیٹھ کے متعلق ✦

ظَہِیر (ع) جس کی پیٹھ میں درد ہو (۲) پشت
پناہ۔ مددگار ✦

ظَہِیرَۃ (ع) ظُہر کا وقت۔ دوپہر کا وقت ✦

ظِئر (ع) غیر کے بچے پر مہربانی کرنے والی عورت
یا مہربانی کرنے والا مرد (۲) دوسرے کے
بچے کو دودھ پلانے والی دایہ یا انّا ✦
(۱) ویٹ نرس Wetnurse

ظَلِیَّۃ (ع) مُردار جو گل سڑ گیا ہو ✦

## ع

عَابِس (ع) ترشرو۔ خفا۔ ناراض ✦
(۱) اینگری Angery

عَاتِق (ع) کندھا (۲) کندھے اور بُنِ گردن
کا درمیان۔ جمع عواتق (۱) شولڈر Shoulder

عَاجِل (ع) فوری۔ بے مُہلت۔ جلدی۔ تُرت
(۱) امیجی ایٹ Immediate

عَادَت (ع) خصلت۔ خُو۔ ہیئت بدنی و نفسانی
جو ایک چیز کی مداومت سے قائم ہو جائے
یعنی بدن کی وہ حالت جو کسی کام کے ہمیشہ
کرنے سے پیدا ہو جائے ✦
(۱) ہیبٹ Habit

عَاذِلْ (ع) وہ رگ جس سے حیض کا خون آتا ہے
عَارِضْ (ع) رُخسار۔ گال (۲) گردن یا گردن کے دونوں جانب (۳) ہر دو گوشہ دہن یعنی باچھیں (۴) آگے کا دانت۔ آگے کے بعد والے دانت (۵) لاحق۔ وہ کیفیت جو کسی حالت کے تابع ہو۔ یا اس کو لاحق ہو۔ مانع جمع عوارض +
عَارِضَة (ع) مرض۔ بیماری۔ حادثہ۔ رنج (۲) سانپ جو ڈسنے ہی ہلاک کر دے +
عَارِضَة۔ عَاضِهَة۔ ثُعْبَانْ۔ اَفْعِیْ اور اَفْعُوَانْ کا فرق۔ جو سانپ کاٹتے ہی ہلاک کر دے۔ اس کو عارضہ اور عاضہہ سے موسوم کرتے ہیں۔ زیادہ لمبے یا نر سانپ کو ثعبان کہتے ہیں۔ اور جس سانپ کے کاٹے کو کوئی تریاق یا منتر فائدہ نہ دے۔ اُسے افعی کہا جاتا ہے۔ افعوان نر افعی ہے +
عَارِکْ (ع) زن حائضہ حیض والی عورت +
عَاصِرْ (ع) لغوی معنی نچوڑنے والا۔ اصطلاح طب میں وہ دوا جو اپنی شدت قبض و اجتماع کے سبب اجزاء عضو کو بھینچ اور نچوڑ کر اُس کی رقیق رطوبت کو باہر لے آئے۔ جیسے ہڑ وغیرہ
عَاصِرَة (ع) لغوی معنی نچوڑنے والی۔ اصطلاح طب میں یہ لفظ ایسے عضلہ کے لئے بولا جاتا ہے جو جسم کے کسی منفذ و مخرج دسوراخ) پر قائم ہو کر اس کی رطوبات و فضلات کے نچوڑنے اور دفع کرنے میں مدد دیتا ہے +
(ا) سفنکٹر Spinchter
عَاصُوْر (ع) مریض کو سینہ میں گرانی و سوزش معلوم ہونا۔ سینہ کی گرانی و سوزش +
عَاصِیْ (ع) گنہگار۔ مجرم۔ خطاکار۔ نافرمان۔ کبھی یہ لفظ معدہ اور رگ کی صفت واقع ہو کر مندرجہ ذیل اصطلاحی معنی دیتا ہے (۲) معدۂ عاصی جو مسہل کا اثر قبول نہ کرے اور (۳) رگِ عاصی وہ رگ جو فصد میں خون نہ دے +
عَاطُوْسْ (ع) دواءِ معطس۔ وہ دوا جس سے چھینک آئے (ا) اِرّائن Irrhine
عَاقِفَة (ع) مثانہ میں سے پتھری پکڑنے کا آلہ (ا) ٹرائی لیپ Trilape
عَاقِفَةُ الْحُصَاتْ (ع) مثانہ میں پتھری کو ریزہ ریزہ کرنے کا آلہ (ا) لیتھوٹرائٹ Lithotrite
عَافِیَتْ (ع) امن۔ سلامتی۔ آرام +
(ا) سیفٹی Safety
عَاقِرْ (ع) } بانجھ مرد یا عورت۔ مرد یا عورت
عَقِیْمْ } جس سے اولاد پیدا نہ ہو۔
جمع عُقَّر + (ا) بیرن Barren
سٹیرائل Sterile
نوٹ۔ عاقر اور عقیم یہ دونوں الفاظ مذکر اور مؤنث دونوں میں برابر ہیں یعنی ان میں تذکیر و تانیث کا کوئی فرق نہیں +

عَاقِل (ع) عقلمند۔ دانا (۲) دوا قابض۔ قابض دوا (۱) اِن ٹیلی جینٹ Intellegent

عَاقُول (ع) زیادہ قابض دوا۔ زیادہ قبض کرنے والی دوا ✦

عَاقُونا (ع) اختلاج ذکر۔ مرد کے آلہ تناسل کی دھڑکن جو بوقت نعوظ ہوتی ہے (۲) عورت کے فم رحم کی دھڑکن (۳) تمدد وادعیہ منی یعنی منی کی تھیلیوں کی کشش جو ورم حار یا غلبۂ نعوظ سے ہو ✦

عَالَم (ع) جہان۔ مخلوق۔ دُنیا۔ اہل دُنیا ✦ (۱) وُرلڈ World (۲) ذات باری تعالےٰ کے سوا باقی سب عالم ہے (۳) فارسی محاورہ میں عالم کے معنی حالت وصورت کے ہیں مثلاً عالم خواب۔ سونے کی حالت۔ عالم شباب جوانی کی حالت ✦

عَالَمِ صَغِیر (ع) انسان۔ چونکہ حضرت انسان میں تقریباً تمام ہی کائنات کا جلوہ نمایاں ہے اور دُنیا کے بہت سے ایجادات واختراعات اسی عالم صغیر یعنی انسان کو دیکھ کر کیئے گئے ہیں۔ اس لئے اس کو اس نام سے موسوم کرتے ہیں ✦

عَالِم (ع) صاحب علم۔ علم والا۔ جاننے والا۔ ماہر

عَالِمُ بِالْاَعْشَاب (ع) جڑی بوٹیوں کا ماہر وہ شخص جو جڑی بوٹیوں کی شکل وصورت اور اُن کے افعال وخواص سے واقف ہو (۱) ہربولسٹ Herbolist

عَالِمُ بِالْاَمْرَاض (ع) ماہر امراض۔ وہ شخص جو بیماریوں کی ماہیت وحقیقت سے بخوبی واقف ہو (۱) پیتھالوجسٹ Pathalogist

عَالِمُ بِالتَّشْرِیح (ع) ماہر علم تشریح۔ وہ شخص جو فن تشریح سے واقف ہو { مشرح } یعنی وہ شخص جو اعضاء کے موقع ومقام۔ شکل وصورت اور اُن کی حقیقت وماہیت اور وضع قیام وغیرہ سے واقف ہو ✦ اناٹومسٹ Anatomist

عَالِمُ بِالنَّبَاتَات (ع) نباتات کا ماہر۔ وہ شخص جو درختوں، اور جڑی بوٹیوں کے شکل وصورت اور اُن کے افعال وخواص سے واقف ہو (۱) باٹنسٹ Botenist

عَالِمُ بِوَظَائِفُ الْاَعْضَاء (ع) وہ شخص جو اعضاء کے وظائف یعنی اُن کے افعال ومنافع سے بخوبی واقف ہو ✦ (۱) فزیالوجسٹ Physiologist

عَانِس (ع) لڑکی جو عرصہ تک بے خاوند رہی ہو مرد جس نے عرصہ تک نکاح یا جماع نہ کیا ہو

عَانَہ (ع) پیڑو۔ جس کے اندر مثانہ روده مستقیم اور عورتوں میں رحم ہوتا ہے (۲) ناف کے نیچے کا مقام۔ کالے بالوں کی جگہ ✦ (۱) پیوبس Pubis

عَائِرَہ (ع) آنکھ کا درد (۲) ریشہ وغیرہ جو آنکھ میں پڑ جائے (۳) چھوٹا سا آبلہ جو آنکھ کے پپوٹے

پچھلے پپوٹے پر نکل آئے +

**عائط** (ع) وہ عورت جو نہ بانجھ ہو اور نہ مدتوں حاملہ ہووے۔ جمع عوط وعیط +

**عائق** (ع) عظم لامی۔ زبان کی جڑ کی ہڈی + (ا) آس ہائی آئڈ

**عائلہ** (ع) کنبہ۔ قبیلہ۔ خاندان (ا) فیملی Family

**عبّ** (ع) پانی پینا۔ گھونٹ گھونٹ پانی پینا۔ دم بدم پانی پینا۔ یا ایک دم سے پانی پینا۔ چوپاؤں کی طرح منہ لگا کر پانی پینا + (ا) سپنگ Sipping

**عُبادِلان** (ع) ہر دو خصیے۔ دونوں خصیے + (ا) ٹیسٹیکلز Testicles

**عبب** (ع) حباب یا بلبلے جو پانی یا قارورہ پر ہوتے ہیں (ا) ببلز Bubbles

**عبدالجن** (ع) مرض کابوس۔ تفصیل کے لئے دیکھو کابوس +

**عبرۃ** (ع) آنسو۔ آنسو ڈبڈبا آنا۔ آنسو بہنا۔ رونے کی ہچکی (ا) ٹیئرنگ Tearing

**عبس** (ع) کج خلقی۔ کج خلقی کرنا۔ ترشروئی ترشروئی کرنا +

**عبل** (ع) پر گوشت بازو۔ موٹا و فربہ بازو۔ (۲) وہ شخص جس کے ڈنڈ تناور ہوں +

**عتب** (ع) درمیانی انگلی اور اس کے پاس والی انگلی کی گھائی +

**عتبان** (ع) دونوں شانوں کے گڑھے۔ دونوں بازوؤں کے گڑھے (ا) ایگزیلی Axillæ آرم پٹس Armpits

**عتبہ** (ع) آستانہ۔ دہلیز۔ چوکھٹ (۲) بازو کے پچھلے سرے کے دونوں گڑھے جن میں سے ایک آگے (عتبہ مقدمہ) اور ایک پیچھے (عتبہ موخرہ) ہوتا ہے۔ دونوں کو عتبان یا عتبتین کہتے ہیں +

**عتہ** (ع) غشی۔ بیہوشی۔ بیہوش ہو جانا۔ ہوش جاتے رہنا +

**عتیق** (ع) دیرینہ۔ کہنہ۔ پرانا +

**عثان** (ع) دخان۔ دھواں۔ جمع عواثن + (ا) سموک Smoke

**عثر** (ع) ٹھوکر کھانا۔ منہ کے بل گرنا +

**عثرت** (ع) لغزش۔ ٹھوکر۔ ایسی ٹھوکر جس سے منہ کے بل گرے +

**عثرہ** (ع) قروح قدمین۔ یعنی دونوں پاؤں کے زخم جو انگلیوں کے درمیان ہوتے ہیں کھاروا +

**عثم** (ع) شکستہ ہڈی کو ٹیڑھا باندھنا۔ شکستہ ہڈی کی ٹیڑھی بندش۔ ٹوٹی ہوئی ہڈی کی ٹیڑھی بندش +

**عثن** (ع) دھوانکا ہوا کھانا۔ کھانا وغیرہ جس میں دھوئیں کی بو آگئی ہو +

**عثوہ** (ع) زلف ورانہ۔ بالوں کی لٹ +

**عثہ** (ع) کرم پشم۔ وہ کیڑا جو پشم یا پشمینہ کے

کپڑوں میں لگ جاتا ہے ✦

**عَجاج** (ع) دخان۔ دھواں۔ گرد وغبار ✦

**عُجارِجن** (ع) طباخ۔ باورچی۔ جمع عجاجین (۱) کُک

**عُجارِم** (ع) قضیب سخت۔ ذکر سخت (۲) وہ آدمی جس کا عضو تناسل سخت ہو ✦

**عُجالَہ** (ع) جو چیز کہ بہت جلد حاضر کی گئی ہو۔ جو چیز جلد لائی جائے ✦

**عِجان** (ع) بیتوان۔ سیون کا مقام۔ مرد میں فوطہ اور مقعد کا درمیانی مقام۔ عورت میں شرمگاہ اور مقعد کا درمیانی مقام۔ جمع عُجن (۱) عجنۃ نا) پےرِی نِی اَم Perineum

**عَجَب** (ع) تعجب۔ انوکھا پن۔ انوکھی بات ✦

**عَجْب** (ع) حُدبۃ الورک۔ چوتڑ کی ہڈی کا وہ حصہ جو بیٹھنے میں زمین پر لگتا ہے ✦ (۱) اِسکِیَل ٹیوبراسِیٹی Ischial Tuberosity

**عُجْب** (ع) تکبر۔ غرور۔ خود بینی۔ ناز۔ جمع اعجاب

**عُجَر** (ع) جمع ہے عُجرۃ کی رسولیاں یا گلٹیاں ایک قسم کی واد جو رسولی یا گرہ کی مانند ہوتی ہے۔ جو متقرح نہیں ہوتی۔ بلکہ تحلیل ہوکر دوبارہ کسی دوسری جگہ ظاہر ہو جاتی ہے ✦

**عَجْرَم** (ع) بیخ ذکر۔ آلہ تناسل کی جڑ (۱) روٹ آف دی پینس Root of the Penis

**عُجْرُم** (ع) ساق القضیب۔ بیخ ذکر۔ ذکر کی جڑ۔ (۲) مرد کوتاہ قد و فربہ۔ ٹھگنا آدمی موٹا اور تیار

**عُجْرَہ** (ع) رگ یا پٹھے کی گرہ (۲) گلٹی یا رسولی (۱) گینگلی اون Ganglion

**عَجْز** (ع) عاجز ہونا۔ عاجزی۔ ناتوانی۔ کمزوری (۱) ڈِبِیلیٹی Debility

**عَجُز** (ع) سرین۔ چوتڑ (۲) جدید اصطلاح طب میں یہ لفظ عظم العجز یعنی چوتڑ کی ہڈی کے لئے بولا جاتا ہے۔ جمع اعجاز ✦ (۱) بٹکس Buttocks، نیٹیس Nates (۲) سَیکرم Sacrum

**عَجْزاء** (ع) زن بزرگ سرین۔ عورت بڑے چوتڑوں والی

**عَجَف** (ع) ہزال۔ لاغری۔ دُبلا پن ✦

**عُجْم** (ع) نشستگاہ کی ہڈی۔ دُمچی کی ہڈی (۲) عرب کے سوا اور ملک (۳) گٹھلی۔ بیج ✦ (۱) کاکسکس Cocyx

**عَجْماء** (ع) بہیمہ۔ چوپایہ (۲) گونگی عورت یا ہکلی عورت جو صاف بات نہ کرسکے ✦

**عَجَن** (ع) خمیر کرنا۔ گوندھنا۔ سوندنا (۲) ضعف کے سبب زمین پر ہاتھ ٹیک کر اُٹھنا ✦

**عَجْو** (ع) بچے کو دودھ پینے سے منع کرنا۔ اور غذا کی عادت ڈالنا ✦

**عُجُوز** (ع) بہت بوڑھا ہونا بالخصوص عورت کا پیر فرتوت ✦

**عَجُوز** (ع) پیرزال۔ زن پیر۔ بڑھیا۔ بوڑھی عورت
نوٹ۔ اگرچہ ابن سکیت کا قول ہے کہ عجوزہ ہائے ہوز سے بھی جائز ہے لیکن یہ صحیح نہیں

**عُجّہ۔ عُجَّۃ** (ع) خاگینہ۔ مصالحہ دار پکے ہوئے انڈے ✦

عجیز (ع) نامرد۔ جو جماع پر قادر نہ ہو۔
(۱) امپوٹینٹ Impotent

عجین (ع) آرد خمیر کردہ۔ گندھا ہوا آٹا۔

عدّ (ع) گننا۔ شمار کرنا (۲) آمادہ کرنا۔ تیار کرنا۔

عداد (ع) وقت مقررہ پر آنے والی بیماری جیسے تپ دق یا نجاری وچوتھیا بخار وغیرہ (۲) وقت موت۔

عدّت (ع) ایام حیض۔ عورت کے حیض کے دن (۲) طہر کے دن یعنی پاکی کے دن۔ جبکہ عورت حیض سے پاک ہو (۳) شرعاً وہ مدت۔ کہ جس میں عورت بعد وفات شوہر یا بعد طلاق دوسرا شوہر نہ کر سکے۔ چنانچہ مطلقہ یعنی طلاق والی عورت کے لئے تین ماہ یا تین حیض مقرر ہیں۔ اور بیوہ کے لئے چار ماہ اور دس روز اور بیوہ حاملہ کے لئے جب بچہ پیدا ہو جائے۔

عدّہ جیب (ع) چھوٹے چھوٹے ضروری آلات جراحی کا کیسہ۔ جو عموماً جیب میں رکھا جاتا ہے۔
(۱) پاکٹ کیس Pocket case

عدسیّہ (ع) } طاعون کی قسم کا ایک دانہ جو
عدسہ (ر) } مثل مسور کے جو آدمی کے
جسم پر نکلتا ہے اور اکثر مہلک ہوتا ہے۔ (۲) تحجر العین یعنی آنکھ کا پتھرا جانا (۳) پیشانی کا سرخ بادہ (۴) جدید اطباء مصر رطوبت جلیدیہ کو بھی عدسیہ (مسوریہ) کہتے ہیں۔ جو انگریزی لفظ لینز کا صحیح مترادف ہے۔

عدل (ع) داد۔ انصاف۔ انصاف کرنا۔ برابر کرنا۔ مشابہ کرنا۔

عدم (ع) نیستی۔ نفی۔ نہیں۔ نہ ہونا۔
(۱) ایب سینس Absence

عدم اور فقد کا فرق۔ عدم کا لفظ فقد کی نسبت عام ہے۔ کیونکہ فقد کا اطلاق صرف اس چیز پر ہو سکتا ہے۔ جو پیدا ہونے کے بعد نیست ہو گئی ہو۔ لیکن عدم کا اطلاق مطلق نیستی اور "ہستی کے بعد نیستی" دونوں پر ہوتا ہے۔

عدم التحمّل (ع) تحمل نہ ہونا۔ برداشت نہ ہونا۔ برداشت کا نہ ہونا۔ اصطلاح طب میں کسی دوا وغیرہ کی برداشت کا نہ ہونا۔
(۱) اِن ٹال رینس Intolerance

عدم التعضّون (ع) نئی ساخت کا پیدا نہ ہونا۔
(۱) اپلیپیا Aplapcia

عدوہ (ع) } چھوت لگنا۔ کسی چھوت والے
تعدیہ (ر) } بیماری کی چھوت ایک سے
دوسرے کو لگنا (۲) وہ چھوت یا خاص میت مرض (جراثیم) جس سے وہ بیماری پیدا ہو جاتی ہے (۱) کن ٹے جی اَن Contagiun
انفیکشن Infection

عدوٰی (ع) } بیماری کی چھوت یا لاگ جو
اصل معدی (ر) } ایک سے دوسرے کو لگ

جاتے (۲) مرض کی وہ سمیت یا مادہ مرض یعنی
چھوت یا لاگ جو مریض سے تندرست کو لگ
کر وہی مرض پیدا کرتی ہے (۳) ایک شخص
کی مرض کا دوسرے کو لگ جانا (۴) بیماری
جو ایک سے دوسرے کو لگ جائے +
(۱) کن ٹے جی ان Contagion
کن ٹے جی ام Contagion
اِن فیک شن Infection
نوٹ ۔ اس طریق سے پیدا ہونے والی
بیماریوں کو اردو میں چھوت دار بیماریاں
یا لگنی بیماریاں یا اُڑنی بیماریاں طب میں
امراض متعدیہ یا امراض مسریہ اور ڈاکٹری
میں کن ٹے جی اس ڈیزیز یا اِن فیک شیس
ڈیزیز کہتے ہیں +
فائدہ ۔ جدید تحقیقات سے معلوم ہوا ہے
کہ مرض متعدی یا چھوت دار بیماری کی سمیت
درحقیقت نہایت ہی ننھے ننھے کرم یا کیڑے
ہوتے ہیں ۔ جنہیں جدید اصطلاح طب
میں جراثیم اور ڈاکٹری میں بیکٹیریا کہتے
ہیں تفصیل کے لئے دیکھو بکٹیریا (جراثیم)
عِذار (ع) رُخسار ۔ رُخسارہ ۔ گال (۲) کان کے
آگے یا نیچے کی جگہ (۳) جبڑوں کے دونوں
جانب (۱) چیکس Cheeks
عُذاف (ع) سمّ قاتل ۔ زہر قاتل (۱) پائزن
عَذب (ع) پاکیزہ ۔ صاف شیریں پانی ۔ ہلکا
میٹھا خوشگوار پانی +
عُذَب (ع) پانی جس پر کائی جمی ہوئی ہو +
عُذُب (ع) بچہ پیدا ہونے کے بعد جو کچھ بچہ دان
سے نکلے (۱) آفٹر برتھ After-birth
عَذَبَہ (ع) زبان کی نوک و تیزی جمع عَذَب و
عَذَبات +
عَذراء (ع) بکر ۔ دوشیزہ ۔ کنواری لڑکی + (۱)
Virgin [illegible] Maiden میڈن
عُذَیبہ (ع) (۱) [illegible] پن (۲) درد
گلو [illegible]
عَذِرَت (ع) گُہ ۔ پاخانہ آدمی کا ۔ جمع عذرات
(۱) فی سیز Feces
عُذَیطہ (ع) وہ مرض ہے کہ انسان جب جماع
کرتا ہے ۔ تو وقت انزال اس کا پاخانہ
خطا ہو جاتا ہے +
عِذیوط (ع) وہ شخص جس کا وقت انزال پاخانہ
خطا ہو جائے +
عَرّ (ع) خارش (۲) جڑ سے بال اُکھیڑنا +
عَرا (ع) شدت سرما ۔ جاڑے کا کڑاکا +
عُرارہ (ع) وہ عورت جو صرف لڑکے جنے ۔
یعنی جس کو لڑکے پیدا ہوں +
عَراوِیس (ع) مفاصل استخوان ۔ ہڈیوں
کے جوڑ (۱) بونی جاوئنٹ Boney joint
عِراض (ع) داغنے کا ایک آلہ (۱) کاٹری
Cautery (۲) کارِحس ۔ گُرزُ دُمہ گبھری

عُرَاق (ع) ہڈی جس پر سے گوشت چھڑا لیا جائے بے گوشت ہڈی (۱) بیئر بون Bare-bone

عِرْبِید (ع) مست۔ متوالا۔ شرابی (۱) ڈرنکرڈ Drunkard

عُرَّت (ع) گوہ۔ لید۔ گوبر۔ مینگنی۔ نجاست ؛

عَرْتَبَہ (ع) } ناک کی پھنگی۔ ناک کا وہ حصہ
عَرْتَمَہ (ر) } جو دونوں نتھنوں کے درمیان واقع ہے (۲) اوپر کے ہونٹ کا درمیانی گڑھا ؛

عَرَج (ع) لنگڑا ہونا۔ لنگڑا پن (۱) لیم نیس

عِرْس (ع) زن شوہر دار۔ خاوند والی عورت (۲) جورو والا مرد (۱) میریڈ Married

عَرْش (ع) پیشانی۔ چھت۔ تخت (۱) پلیٹ فارم

عُرُش (ع) ہر دو استخوان لُماۃ یعنی تالو کی دونو ہڈیاں (۲) گردن کی جڑ کی رگ (۳) پاؤں کا اُبھار انگلیوں سمیت ؛

عَرْصَہ (ع) صحن۔ میدان۔ فاصلہ۔ جمع عرصات دعراص ؛

عَرَض (ع) اصطلاح حکمت میں وہ چیز جو اپنے قیام میں دوسرے کی محتاج ہو یعنی دوسرے کے سبب قائم ہو اور بغیر اس کے اپنی ہستی کو مستقل طور پر نہ دکھلا سکے۔ برخلاف جوہر کے کہ وہ بذاتِ خود قائم ہوتا ہے۔ چنانچہ رنگین کپڑے میں جو رنگ مثلاً سرخی یا سیاہی یا سفیدی وغیرہ پائی جاتی ہے۔ وہ عرض ہے۔ اور خود کپڑا جوہر ہے ؛

(۱) عرض۔ کوالیٹی Quality
جوہر۔ میٹر Matter

عَرَض (ع) } اصطلاح طب میں اُس
مُضَاعَفَہ (ر) } غیر طبعی حالت یا مرض کا نام ہے جو دوسرے مرض کے سبب یعنی اس کی تابع ہو کر پیدا ہو جائے۔ مثلاً وہ دردِ سر جو کسی بخار کے تابع ہو کر پیدا ہوتا ہے۔ وہ عرض کہلاتا ہے۔ چنانچہ کہا جاتا ہے۔ اَلْعَرَضُ مَا یَتْبَعُ الْمَرَضَ یعنی عرض اُس غیر طبعی حالت کا نام ہے جو مرض کے تابع ہوتی ہے ؛ (۲) کمپلی کیشن Complication

سِمْپٹم Symptom

علامت اور عرض کا فرق۔ ان دونو میں عموم اور خصوص کی نسبت ہے یعنی عرض کی نسبت علامت عام ہے۔ کیونکہ یہ یعنی علامت صحت اور مرض دونوں کی نشانی پر بولی جاتی ہے۔ اور پھر کبھی یہ صحت و مرض سے مقدم اور کبھی مؤخر ہوتی ہے۔ برخلاف اس کے عرض مرض کے لاحق ہونے کے بعد ہی پایا جاتا ہے اور اسی کے تابع ہوتا ہے۔ چنانچہ زیریں لب کا پھڑکنا قے آنے کی علامت کہا جاتا ہے لیکن اس کو عرض نہیں کہا جا سکتا کیونکہ وہ مرض (قے) سے بعد میں نہیں بلکہ پہلے پایا جاتا ہے ؛

علامت اور دلیل کا فرق دیکھو علامت میں
ڈاکٹری نوٹ کمپلی کیشن کے لغوی معنی
ہیں باہم لپٹنا یا مضاعف (دوگنا) ہونا۔
اصطلاح ڈاکٹری میں دو یا چند امراض کا
ایک ہی وقت میں جمع ہو جانا یعنی ایک ہی
مرض کے دوران میں دوسری مرض یا
امراض کا پیدا ہو جانا جن کا قیام وانحصار
پہلی مرض پر موقوف ہوتا ہے۔ یا بالفاظ
دیگر وہ پہلی مرض کے تابع ہوتی ہیں۔ جدید
اطبا ء مصر اس لفظ کی ساخت اور اس
کے اصلی ولغوی معنی کو مدنظر رکھتے ہوئے
اس کے مقابل لفظ مضاعفہ استعمال
کرتے ہیں۔ لیکن اس کا صحیح اور حقیقی
مفہوم قدیم اصطلاح طب میں لفظ عرض
سے ادا ہوتا ہے۔ جو یہاں پر اختیار کیا
گیا ہے۔

سمپٹم کے لغوی معنی ہیں باہم واقع
ہونا اصطلاح ڈاکٹری میں اس تغیر کا نام
ہے جو دوران مرض میں واقع ہوتا ہے
جس سے اس مرض کی موجودگی کا پتہ لگتا
ہے۔ پس اس اعتبار سے سمپٹم علامت
کا مرادف ہے۔ لیکن جدید اطباء مصر نے
علامت کے اس کا مرادف عرض قرار
دیتے ہیں۔

عرض (ع) اندام۔ ہر عضو جس میں سے پسینہ
آوے۔ بدن کی بدبو (۲) ناموس عزت آبرو

عُرعُر (ع) ناک کے نتھنوں کا بیچ کا پردہ (۲) پیڑو
(۳) فرج کا کنارہ۔

عُرف (ع) لغوی معنی بلند جگہ۔ اصطلاحی معنی ہڈی
کا ابھرا ہوا خط (۱) کرئیسٹ Crest

عُرف عانی (ع) پیڑو کی ہڈی کا ابھرا ہوا خط
(۱) پیوبک کرئیسٹ Pubic crest

عُرف حرقفی (ع) چڈے کی ہڈی کا ابھرا
ہوا خط (۱) ایلی اک کرئیسٹ Iliac crest

عُرفہ (ع) ہتھیلی کا زخم۔

عَرَق (ع) پسینا۔ پسینہ چھوٹنا (۲) وہ کشید کیا
ہوا پانی جو بھگوئی ہوئی دواؤں کے جوش
کے ابخرات سے بذریعہ دیگ و بھبکہ وغیرہ
حاصل کیا جاتا ہے۔ اور عام طور پر مشہور
ہے جیسے عرق بادیاں (۱) پرسپائی ریشن
Sweat سوئیٹ Perspiration
Water واٹر Aqua ایکوا

عِرق (ع) رگ۔ ایک جسم ہے عصبانی سوراخدار
خواہ ورید ہو یا شریان۔ جمع عُروق وعراق
(۱) ویسل Vessel

عِرق اوسط (ع) اکحل ہفت اندام۔

عِرق البدن (ع) ہفت اندام۔ اکحل۔

عِرق البطن (ع) دیکھو باسلیق۔

عَرق بولی (ع) پیشاب والا پسینہ۔ وہ پسینا
جس میں پیشاب کے اجزاء خارج ہوں

ایسے پسینے میں سے پیشاب کی سی بُو آیا کرتی
ہے (ا) یوری ڈروسس Uridrosis

عَرَقِ جُزئی (ع) } جزئی پسینا۔ مقامی پسینا یعنی وہ
عرقِ موضعی } پسینا جو کسی خاص عضو میں
ظاہر ہو (ا) میری ڈروسس Meridrosis

عَرَقُ الدَّم (ع) خون کا پسینا آنا۔ پسینے کی جگہ
خون نکلنا۔ یہ ایک مرض ہے جس میں پسینے
کی جگہ خالص خون نکلتا ہے (ا) ہیمے ٹی
ڈروسس Hematidrosis

عَرَقِ دَمَوِی (ع) خونی پسینا آنا۔ پسینے میں
خون آنا۔ خون آمیز پسینا آنا۔ پسینے میں
خون ملا ہوا نکلنا (ا) ہیمی ڈروسس
Hemidrosis

عَرَقُ الرَّاس (ع) رگِ قیفال

عَرَقِ لَیلی (ع) رات کا پسینا۔ وہ پسینا جو
رات کو آتا ہے۔ جیسے کہ مرض سل و دق
میں آیا کرتا ہے (ا) نائٹ سوئیٹ Night Sweat

عَرَقِ مُتَلَوَّن (ع) رنگین پسینا۔ رنگین پسینا
آنا (ا) کرومی ڈروسس Chromidrosis

عِرقِ مَدَنی (ع) } رشتہ۔ نارو۔ ناروا۔ نہروا
فرنتیت (ر) } ایک مرض ہے جس میں جسم
دودِ غینیا (ر) } کے کسی مقام پر پہلے ایک
پھنسی پیدا ہوتی ہے۔ جو پک کر آبلہ کی شکل
اختیار کر لیتی ہے۔ بعدہٗ اس میں سوراخ
ہو کر ایک چیز مثل ڈورے کے خارج ہوتی
ہے جس کا رنگ اکثر سفید لیکن کبھی سرخ
اور کبھی سیاہ ہوتا ہے۔ یہ درحقیقت ایک خاص
قسم کا کرم ہوتا ہے۔ جو پوست کے نیچے حرکت
کرتا رہتا ہے۔ اور بالعموم گندے اور کثیف
پانی کے استعمال سے جسم میں پیدا ہو جاتا
ہے (ا) گنی ورم Guinea Worm
فلیریا میڈی نینسس Filaria Medenenensis

عَرَقِ مُفرِط (ع) کثرتِ عرق۔ پسینے کی زیادتی
کثرت سے پسینہ آنا (ا) ایفی ڈروسس Ephidrosis
ہائی پیری ڈروسس Hyperidrosis
سیوڈوریسس Sudoresis

عَرَقِ مُنتِن (ع) } بدبودار پسینا۔ بدبو والا پسینا
عرقِ نتن (ر) } (ا) برومی ڈروسس
Bromidrosis

عِرقُ النَّسا (ع) نام ہے ایک رگ کا جو ران
میں ہوتی ہے یعنی سرین سے لیکر ٹخنے
تک جاتی ہے (۲) مذکورہ بالا رگ کے درد
کا بھی یہی نام ہے جس کو اردو میں لنگڑی
کا درد ہندی میں رانگھن یا رینگنی کہتے ہیں
یہ درد عموماً سرین کے نیچے سے لے کر
بیرونی ٹخنے کے پیچھے تک محسوس ہوا کرتا
ہے (ا) سیاٹیکا Sciatica

نوٹ۔ جیسا کہ مذکور ہوا نسا نام ہے اس
رگ کا جو سرین سے لیکر ٹخنے تک جاتی
ہے۔ اور چونکہ اس درد کا مادہ اسی رگ

میں ہوتا ہے۔ لہٰذا اس درد کو اسی نام سے
موسوم کیا گیا۔ لیکن درحقیقت یہ درد کسی
رگ میں نہیں ہوتا۔ بلکہ پٹھوں کے بڑے
عصب میں ہوتا ہے جس کو عربی میں عصب
الورکی الکبیر اور ڈاکٹری میں گریٹ سیاٹک
نرو کہتے ہیں چنانچہ اس مرض کا ڈاکٹری
نام سیاٹیکا اسی عصب کے نام کی مناسبت
سے وضع کیا گیا ہے۔

**عُرقُوب** (ع) پئے پاشنہ۔ گڑ نس۔ ایڑی کی
نس۔ یہ ایک موٹی رباط یا نس ہے جو ایڑی
میں واقع ہے (۱) ٹینڈو آکیلیز
Tendo-Achelies

نوٹ۔ یہ جسم کی تمام نسوں سے سب سے
موٹی نس ہے۔

**عَرَک** (ع) عورت کا حائض ہونا۔ عورت کو
ماہواری آنا۔

**عَرکرَک** (ع) گوشت سے پُر اور اُبھرا ہوا پٹھا

**عِرنِین** (ع) ناک (۲) ناک کی پھُنگی (۳) ناک کی
سخت ہڈی۔

**عُرَوَاء** (ع) لرزے سے بخار آنا۔ جاڑے سے
بخار آنا۔

**عُرَوَاء** (ع) تپ کی سردی۔ لرزہ۔ جھرجھری
(۲) تپ لرزہ۔

**عُروس** (ع) ایک قسم کی گھیری یا گھانجنی۔
(۲) دُولہن یا دُولہا۔

**عُرُوق** (ع) رگیں۔ یہ جمع ہے عرق بمعنی رگ
کی۔ عروق کا اطلاق (۱) شرائین (۲)
اوردہ (۳) اوعیہ لمفاویہ (۴) انابیب الریہ
یعنی پھیپھڑے کی باریک ہوائی نالیوں
پر ہوتا ہے۔

**عُرُوق جَاذِبہ** یہ باریک باریک نالیاں ہیں
عروق مُمتصّہ
اوعیۃ لمفاویہ
جداول
جو مغز۔ حرام مغز۔ ہڈیوں
گردوں۔ نسوں۔ آنکھ آنول
نال اور جنین کے پردوں
کے سوا انسان کے تمام جسم میں واقع ہیں
ان کا فعل یہ ہے۔ کہ یہ آنتوں سے خلاصۂ
غذا کو جسے کیلوس کہتے ہیں جاذب کر کے
اور لمف (رطوبت طلبیہ) و دیگر لطیف
رطوبات کو تمام جسم سے جذب و جمع کر کے
خون میں پہنچاتی ہیں۔ چنانچہ ان عروق
کو جو آنتوں سے کیلوس کو جذب کرتی
ہیں (۱) عروق لبنیہ یا عروق کیلوسیہ
(لیکٹی ئلز) کہتے ہیں۔ اور ان عروق کو
جو تمام بدن اور اعضاء اندرونی سے لمف
وغیرہ رطوبات کو جذب کرتی ہیں (۲)
عروق لمفاویہ یا عروق مائیہ (لمفے ٹکس)
کہتے ہیں۔ ان کی ساخت بھی ویسی
ہی ہوتی ہے جیسی وریدوں کی۔

نوٹ۔ متقدمین اطباء نے (۲) عروق
لمفاویہ کو جداول اور سواقی کے نام سے

تعبیر کیا ہے +

یہ عروق جاذبہ دو قسم کے ہوتے ہیں۔
(۱) بالائی یا اوپلے۔ جو جلد کے نیچے اور نقلی وریدوں کے ہمراہ اور سینہ وشکم کے اندرونی اعضاء کے غلافوں کے عین نیچے واقع ہیں اور (۲) عمیق یا گہرے جو ہاتھ پاؤں کے عمیق عروق دمویہ کے ہمراہ اور اعضائے اندرونی کی ساخت میں پائے جاتے ہیں

یہ دونوں قسم کے عروق یا اوردے وریدوں کی طرح اپنے جائے آغاز پر عروق شعریہ لمفاویہ دلمفے ٹک کے پلیریز، یعنی بال کی مانند باریک باریک عروق لمفاویہ کے باہم ملنے سے جو جال سا بنتا ہے۔ اس سے شروع ہوتے ہیں۔ اور پھر رفتہ رفتہ ذرا بڑی بڑی نالیاں بن جاتی ہیں چنانچہ اس قسم کی عروق جاذبہ کی سب سے بڑی نالی جس کو قناۃ الصدر یا مجری الصدر (تھوریسک ڈکٹ) کہتے ہیں۔ سینہ میں پائی جاتی ہے جس کا بیان دیکھو قناۃ الصدر میں +

نوٹ۔ متقدمین اطباء نے عروق شعریہ لمفاویہ یعنی بال کی مانند باریک عروق لمفاویہ کو رواضع کے نام سے اور اُن سے ذرا بڑے بڑے عروق کو سواقی کے نام سے اور ان سے بڑی کو جداول کے نام سے موسوم کیا ہے +

جسم کے بالائی عروق جاذبہ آخر کار گہرے عروق جاذبہ میں جا ملتے ہیں۔ اور پھر یہ گہرے عروق لبنیہ قناۃ الصدر میں تمام ہوتے ہیں۔ جیسے دیکھو اپنے موقع پر +

یہ عروق جاذبہ یا عروق لمفاویہ مختلف مقامات پر چھوٹی چھوٹی مرکب قسم کی گلٹیوں (غدد لمفاویہ یا لمفے ٹک گلینڈز) کے درمیان سے گزرتے ہیں۔ اس لئے اُن عروق کو جو غدد مذکور میں داخل ہوتے ہیں عروق داخلہ کہتے ہیں۔ اور اُن عروق کو جو اُن سے خارج ہوتے ہیں۔ عروق خارجہ کہتے ہیں

نوٹ۔ غدد لمفاویہ کا بیان دیکھو اپنے موقع پر +

مذکورہ بالا عروق لمفاویہ یا عروق جاذبہ کے درمیان لمف (آبی رطوبت۔ شفاف رطوبت) جو خون کے سیال حصہ (پلازما) سے عروق شعریہ کی دیواروں میں سے منسوجات یعنی جسمانی ساختوں کے خُلَل و فُرَج میں تراوش پاتی ہے اور اعضاء کی پرورش کرتی ہے۔ اس کا بیان دیکھو اپنے موقع پر +

نوٹ۔ متقدمین اطباء نے رطوبت طلیہ کے نام سے لمف کا بیان کیا ہے +

(۱) عروق جاذبہ یا عروق لمفاویہ اور عروق لبنیہ (۱) ایب سار بینٹس یا ایب سار بینٹ ویسلز Absorbants Absorbant vessels
(۲) لمفے ٹکس یا لمفے ٹک ویسلز Lymphatics Lymphatic vessels

(۳) لیکٹی اَلز Lactials

(۲) وہ عروق ہیں۔ جو آنتوں سے کیلوس
(کائل) کو جذب کرکے خون میں پہنچاتے ہیں
ان عروق کو عربی میں عروق لبنیہ اور انگریزی
میں لیکٹی ئلز کہتے ہیں۔ یہ ایسے شفاف ہوتے
ہیں۔ کہ ان میں سے ان کی اندرونی رطوبت
دکھائی دیتی ہے +

**عُرُوق خَارِجَہ** (ع) وہ عروق جاذبہ جو غدود جاذبہ
سے خارج ہوتی یا نکلتی ہیں +

(۱) وَاسا ایفرنشیا Vasa Efferentia

**عُرُوق خَشِنَہ** (ع) دکھردری رگیں، اقسام قصبہ
قصبہ ریہ کی شاخیں۔ قصبہ ریہ یعنی ہوا کی
نالی کی نہایت باریک باریک شاخیں جو
پھیپھڑوں میں پھیلی ہوئی ہیں۔ پھیپھڑے
کی باریک ہوائی نالیاں +

(۱) برانکی اولز Bronchioles

**عُرُوق دَاخِلَہ** (ع) وہ رگیں جو بدن کے اندر
کی طرف یعنی آگے کی طرف واقع ہیں جیسے
ابطی اور سافن ہاتھ پاؤں میں (۲) وہ عروق
جاذبہ جو غدد جاذبہ میں داخل ہوتی ہیں +

(۱) واسا افرنشیا Vasa Affrensia

**عُرُوق دَمَوِیَّہ** (ع) خونی رگیں۔ خون کی رگیں
شرایین اور وریدیں یعنی شریانیں اور ورید

(۱) بلڈ ویسلز Blood vessels

**عُرُوق سُبَاتِیَّہ** (ع) نیند کی رگیں۔ وہ شریانیں
ہیں گہری جو گردن کے دائیں بائیں جانب
سے کھوپڑی میں جاتی ہیں (۱) کیراٹڈ آرٹریز
Caroted Arteries

نوٹ۔ عروق سباتیہ کے معنی ہیں نیند کی
رگیں یا نیند والی رگیں۔ چونکہ متقدمین اطبا
کا یہ خیال تھا۔ کہ ان رگوں کے ذریعہ رطوبت
غذویہ دماغ میں پہنچکر نیند لاتی ہے۔ اس
لئے ان کو اس نام سے موسوم کیا لیکن
یہ خیال صحیح نہیں۔ نیند دماغ میں کسی رطوبت
کے جانے سے نہیں آتی۔ بلکہ دماغ میں
خون کے کم ہوجانے سے نیند آتی ہے یعنی
جب نیند آنے لگتی ہے۔ تو دماغ میں خون
کم ہوجاتا ہے +

**عُرُوق سَوَاکِن** (ع) اوردہ۔ رگہائے غیر
جہندہ۔ ساکن رگیں۔ غیر متحرک رگیں۔
نہ پھڑکنے والی رگیں۔ یعنی وریدیں +

(۱) وینز Veins

**عُرُوق شَعْرِیَّہ** (ع) بال جیسی رگیں۔ بال
کی مانند باریک رگیں۔ اصطلاح اطباء
میں یہ لفظ مندرجہ ذیل دو معنوں کے
لئے بولا جاتا ہے (۱) ماساریقا یعنی وہ باریک
باریک رگیں جو معدہ اور جگر کے درمیان
حائل ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو ماساریقا
(۲) عروق سواقی یعنی وہ باریک باریک
رگیں جو اعضاء کو سیراب کرتی ہیں یعنی

نہیں خون دیتی ہیں۔ (۱) کیپلیریز Capillaries
ڈاکٹری نوٹ۔ یہ عروق بال سے بھی باریک ہوتے ہیں۔ اور خوردبین کے بغیر دکھائی نہیں دیتے۔ ان کی جسامت ایک انچ کا ۱/۳۰۰۰ حصہ ہوتی ہے۔ یعنی یہ ایک مربع انچ جگہ میں تین ہزار سما سکتے ہیں۔ اس قسم کے عروق باہم مل کر ایک قسم کا باریک شریانی جال بناتے ہیں۔ بالوں۔ ناخن۔ جلد کے بالائی طبق۔ گرسیوں اور آنکھ کے پردہ قرنیہ کے سوا باقی تمام جسم میں ان باریک رگوں کا ایسا جال پھیلا ہوا ہے۔ کہ اگر جسم میں کسی جگہ سوئی چبھوئیں تو وہ ضرور کسی نہ کسی ایسی باریک رگ کو چھیدتی ہے جس سے خون نکل آتا ہے۔ یہ عروق صرف اسی نازک جھلی (اینڈوتھیلیم) سے بنی ہوتی ہیں۔ جو کہ دل کے اندر کی طرف لگی ہوئی ہوتی ہے۔ جیسا کہ مذکور ہوا۔ شرائین کی نہایت باریک شاخیں شرائین اصغر جنہیں انگریزی میں آرٹیریولز کہتے ہیں ان عروق شعریہ میں ختم ہوتی ہیں۔ اور وریدوں کی نہایت باریک شاخیں جنہیں انگریزی میں وینیولز کہتے ہیں۔ ان عروق شعریہ سے شروع ہوتی ہیں۔ گویا یہ شریانوں اور وریدوں کے درمیان ذریعہ اتصال ہیں جب خون دورہ کرتا ہوا عروق شعریہ میں پہنچتا ہے۔ تو آب خون (پلازما) ان عروق کی دیواروں میں سے تراوش پاکر تمام اعضاء کی ساختوں (ٹشوز) کو سیراب کرتا ہے۔ اس تراوش یافتہ آب خون (پلازما) کو لمف (رطوبت طلیہ) کہتے ہیں۔ اس سے تمام اعضاء کی پرورش ہوتی ہے پس اس لحاظ سے عروق شعریہ کو عروق سواقی کہنا بھی نہایت مناسب ہے +

**عُرُوقِ ضَوارِب** (ع) شرائین۔ رگہائے جہندہ۔ متحرک رگیں۔ کودنے والی رگیں۔ تڑپنے والی رگیں یعنی شریانیں +
(۱) آرٹریز Arteries

**عُرُوقُ الْعُرُوق** (ع) رگوں کی رگیں۔ وہ باریک رگیں جو کسی بڑی رگ کی پرورش کے لئے اس کی دیوار میں پھیلتی ہیں +
(۱) واسا ویسورم Vas Vasorum

**عُرُوق کَیلُوسِیَہ** (ع) کیلوس کی رگیں۔ وہ عروق لبنیہ | عروق جاذبہ جو آنتوں سے کیلوس کو جذب کرکے قنات الصدر میں پہنچاتی ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو عروق جاذبہ (۱) لیکٹی ٹلز Lacteals

**عُرُوق لَبَنِیَّہ** (ع) دودھ کی رگیں۔ مراد ہے عروق کیلوسیہ سے چونکہ ان کے اندر کیلوس مانند لبن یعنی دودھ کے سفید نظر آتا ہے۔ اس لئے ان کو عروق لبنیہ کہتے ہیں۔ تفصیل کے لئے عروق جاذبہ +

(۱) لیکٹی ٹلز Lacteals

عُرُوق مَاسَارِیقِیَّہ (ع) ماساریقی رگیں دیکھو ماساریقا ۔

عُرُوق مُصَاصَّہ (ع) چوسنے والی رگیں۔ مراد ہے عروق جاذبہ سے تفصیل
عروق ماصّہ
کے لئے دیکھو عروق جاذبہ (۱) ایبسارٹینٹس

عُرُوق مَائِیَّہ (ع) وہ عروق جو کہ رطوبت لمفاویہ کو جذب کرکے خون میں
عروق لمفاویہ
پہنچاتے ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو عروق جاذبہ (۱) لمفٹکس Lymphatics

عُرْیِ (ع) عریانی۔ برہنگی۔ ننگاپن۔ برہنہ ہونا ننگا ہونا ۔

عُرْیَہ (ع) وہ اعضا جو کھلے رہتے ہیں۔ جیسے ہاتھ۔ پاؤں۔ چہرہ وغیرہ ۔

عَرِیکَہ (ع) طبیعت۔ عادت۔ خصلت ۔

عَزَب (ع) مرد بے زن۔ مجرد جس کی بیوی نہ ہو (۲) زن بے شوہر۔ عورت بے خاوند عورت جس کا خاوند نہ ہو ۔

(۱) اَن مَیرڈ Unmarried

عَزَبَہ (ع) بیوہ۔ رانڈ۔ وہ عورت جس کا خاوند مرگیا ہو (۱) وِڈو Widow

عَزَبَہ (ع) بیوہ پن۔ رنڈاپا ۔

عَزْل (ع) برطرف کرنا۔ جدا کرنا (۲) جماع میں انزال علیحدہ کرنا ۔

نوٹ: کبھی اس خوف سے کہ عورت کو نطفہ نہ ٹھہر جائے۔ مرد علیحدہ انزال کرتا ہے مگر یہ نہایت بری بات ہے ۔

عَزْمِی (ع) ایک وزن ہے برابر سات اوقیہ یا انتیس تولہ آٹھ ماشہ دو رتی کے ۔

عُس (ع) شہ کاسہ۔ بادیہ۔ بڑا پیالہ۔ دلدار پیالہ (۲) ذکر۔ فرج ۔

عُسْر (ع) دشواری۔ دشوار ہونا۔ دقت۔ تنگی

(۱) ڈِفِی کلٹی Difficulty

عَسِر (ع) دشوار۔ سخت۔ مشکل۔ کٹھن ۔

(۱) ڈِفی کلٹ Difficult

عُسْرُ الْبَوْل (ع) مشکل سے پیشاب آنا۔
عسر التبوّل پیشاب کا تکلیف سے آنا

(۱) ڈِس یُوریا Dysuria

عُسْرُ الْبَوْل اور اُسْرُ الْبَوْل کا فرق

عسر البول میں پیشاب مشکل سے آتا ہے اور اسر البول میں پیشاب گردوں میں پیدا ہی نہیں ہوتا ۔

عُسْر بَلَع (ع) نگلنے کی دشواری ہونا نگلنے میں تکلیف ہوتا ۔
عسر ازدراد

(۱) ڈِس فَے جِیا Dysphagia

عُسْر تَکَلُّم (ع) دشواری کلام۔ مشکل سے بولنا بولنے چالنے میں دشواری ہوتا (۱) ڈِس فونیا Dysphonia

عُسْر تَنَفُّس (ع) دقت تنفس۔ دشواری سے سانس آنا۔ دقت سے سانس آنا ۔

(۱) ڈِس پُنیا Dyspnœa

نوٹ - یہ امراض صدر میں ایک علامت ہے

عُسْرُ الطّمث (ع) حیض کا مشکل سے آنا حیض کا تکلیف سے آنا (۱) ڈِس مے نوریا

Dysmenorrhœa

نوٹ - متقدمین اطبا نے اس کو احتباس طمث کے ضمن میں ہی بیان کیا ہے +

عُسْرِ وِلادت (ع) مشکل سے بچہ پیدا ہونا۔ دشواری سے بچہ پیدا ہونا +

(۱) ٹیڈیس لیبر Tedious Labour

ڈیفیکلٹ لیبر Difficult Labour

عَسَف (ع) حالت نزع - نزع کی حالت آخری سانس (۱) پائنٹ آف ڈیتھ

Point of death

عُسْفُلانُ الرّاس (ع) اعلاتے سر - چندیا +

عَسَلِیّہ (ع) | نرم رسولی - رسولی کی ایک قسم
سلعہ لینہ (ر) | ہے - جو دبانے سے دب جاتی

ہے - لیکن پھر ابھر آتی ہے - کیونکہ اس کا مادہ چنداں غلیظ نہیں ہوتا +

(۱) سافٹ ٹیومر

تفصیل کے واسطے دیکھو سلعہ لینہ +

عُسُم (ع) ہاتھ پاؤں گھستا جانا +

عَشَن (ع) مٹاپا (۲) بالوں کی لمبائی یا خوبصورتی

عُشُق (ع) ہوبلا - پتلا ہونا - باریک ہونا +

عَشا یَعشُوان عمی لیلی (ع) شبکوری یا رتوندی

یہ آنکھ کی ایک بیماری ہے - جس میں رات کو دکھائی نہیں دیتا +

(۱) ہیمرل اوپیا Hemeralopia

عِشاء (ع) رات کی پہلی تاریکی - رات کا اندھیرا

عَشاء (ع) شام - رات کا کھانا - رات کی غذا

(۱) ڈنر Dinner

عِشْرت (ع) عیش - خوشدلی - خوش زندگانی

عِشْق (ع) | محبت کا حد سے گزرنا - دل
جنون عشقی (ر) | آجانا - فریفتہ ہونا - کسی

شئے کو نہایت دوست رکھنا - بے نہایت دوستی - یہ مرض جنون کی ایک قسم ہے - کہتے ہیں جسے عشق وہ از قسم جنون ہو جس میں مریض اپنے معشوق کے حسن و جمال کا خواہ وہ حسن و جمال درحقیقت موجود ہو یا نہ ہو بہت ذکر و تعریف کرتا اور اس کے خیال میں محو اور اس کے دیدار کا طالب اور وصل کا متمنی رہتا ہے اور عشق کی محویت میں وہ معشوق کے عیوب نہیں دیکھ سکتا - بلکہ اپنے معشوق کے عیوب اس کو اوصاف نظر آتے ہیں - اسی لئے تو کہتے ہیں کہ لیلی را بچشم مجنوں باید دید یعنی لیلی کو مجنوں کی آنکھ سے دیکھنا چاہئے کیونکہ لیلی معشوقہ مجنوں نہایت سیاہ فام تھی - لیکن جناب مجنوں اس کے عشق میں ایسے محو تھے کہ لیلی کی فصد کھولی تو مجنوں

کی رگ میں سے خون نکل آیا۔ واہ رے عشق!

(۱) ایروٹومے نیا Erotomania

نوٹ۔ لفظ عشق ماخوذ ہے عَشَقَہ سے جس کو لبلاب اور عشق پیچاں بھی کہتے ہیں۔ اس بیل کا یہ خاصہ ہے کہ جس درخت پر لپٹتی ہے۔ اس کو خشک کر دیتی ہے۔ پس یہی حالت عشق کی ہے۔ کہ جس کو وہ ہوتا ہے۔ اس کو خشک اور زرد کر دیتا ہے۔ جدید اطبائے مصر اس کو جنون عشقی سے تعبیر کرتے ہیں جو اپنے مفہوم کو زیادہ وضاحت سے ادا کرتا ہے۔

**عَشَمَہ** (ع) پیری۔ بڑھاپا (۲) خشکی۔ خشک ہونا

(۱) سی نیلی ٹی Senility

**عُصْ** (ع) } لغوی معنی جڑ۔ جدید طبی اصطلاح
**قُرْمَۃُ الْبَتَر** } میں کٹے ہوئے عضو مثلاً
ہاتھ پاؤں کا بقیہ یعنی ٹُھنڈ۔

(۱) سٹمپ Stump

**عِصَابَہ** (ع) لغوی معنی پٹی (جو عربی۔ مصری۔ اور ایرانی عورتیں بالعموم اپنی پیشانی پر باندھتی ہیں)، اصطلاحی معنی دردِ ابرو یعنی بھوؤں کا درد۔ (۱) ٹِک Tic

ٹِک ڈُلُرو Tic Douloureux

نوٹ۔ ابروؤں کے عین اوپر جس مقام پر عربی و مصری عورتیں عصابہ یعنی پٹی باندھتی ہیں۔ چونکہ اسی مقام پر یہ درد ہوتا ہے۔

اس لئے اسی نام سے نامزد ہو گیا۔

**عُصَارَہ** (ع) فشردہ۔ نچوڑ۔ وہ چیز جو نچوڑ کر حاصل ہو۔

**عَصَافِیْر** (ع) رودے۔ آنتیں۔ انتڑیاں۔

(۱) انٹسٹائینز Intestines.

نوٹ۔ عصافیر کے لغوی معنی ہیں چڑیاں چونکہ پیٹ کی انتڑیوں میں جب قراقر ہوتا ہے۔ تو ایسی آواز آتی ہے جیسے چڑیوں کی پیں اس مناسبت سے آنتوں کو اس نام سے موسوم کیا گیا۔ چنانچہ عرب کہتے ہیں صَاحَتْ عَصَافِیْرُ بَطْنِہٖ یعنی آواز کی اس کے پیٹ کی چڑیوں کی یعنی وہ بھوکا ہے۔ ہندوستان میں اس کی بجائے یہ کہتے ہیں کہ آنتیں قل ہو اللہ پڑھتی ہیں۔

**عَصَب** (ع) پے۔ پٹھا۔ یہ ایک عضو بسیط یا مفرد ہے۔ جس کا جسم سفید اور لپٹنے میں نرم ہے لیکن ٹوٹنے میں سخت۔ جمع اعصاب

(۱) نَرو Nerve

نوٹ۔ باعتبار فعل اعصاب دو قسم کے ہوتے ہیں (۱) حسّی (۲) حرکتی اور باعتبار محل وقوع بھی یہ دو قسم کے ہوتے ہیں: (۱) دماغی (۲) نخاعی چنانچہ اعصاب دماغی یعنی وہ جو دماغ سے اُگے ہیں وہ سات جوڑ ہیں اور اعصاب نخاعی وہ جو نخاع یا حرام مغز سے نکلتے ہیں وہ اکتیس جوڑ اور ایک اکیلا ہیں جسم کے

تمام عضاء کی حس وحرکت انہیں اعصاب کے
ذریعے ہوتی ہے تفصیل کے لئے دیکھو عصاب
ڈاکٹری نوٹ۔ اعصاب یا پٹھے ایک
قسم کی سفید باریک یا باریک تاریں ہوتی
ہیں۔ جو دماغ وحرام مغز سے نکل کر تمام
جسم میں پھیلتی ہیں حس وحرکت وحواس
خمسہ ظاہری و باطنی سب انہیں کے
متعلق ہوتے ہیں +

دماغی اعصاب کے بارہ جوڑے ہوتے
ہیں جو مختلف حصص دماغ سے شروع
ہوتے ہیں۔ اور نخاعی اعصاب کے اکتیس
جوڑ ہوتے ہیں +

**عصب اشتیاقی** | **عصب اشفاقی** (ع) یہ دماغ کا چوتھا عصب ہے جو دماغ سے شروع ہو کر خانہ
چشم میں آنکھ کے بالائی ترچھے عضلے میں ختم
ہوتا ہے (۱) پیتھیٹک نرو Pathetic nerve

نوٹ۔ چونکہ آنکھ کی اشتیاقی واشفاقی حرکات
اسی پٹھے کے ذریعہ انجام پاتی ہیں۔ اس لئے
اس کو اس نام سے موسوم کرتے ہیں +

**عصب بصری** | **عصب نوری** | **عصب مجوف** | **عصب مجوفہ** (ع) بینائی کا عصب۔ نورانی
پٹھا۔ دیکھنے کا پٹھا۔ جوف دار
پٹھا۔ اس نام کے دو پٹھے
مقدم دماغ سے نکل کر چلیپا
شکل پر ایک دوسرے پر تقاطع کرتے ہوئے
خانہ چشم کی طرف آتے ہیں۔ مقدم دماغ
کی دائیں جانب کا پٹھا بائیں آنکھ میں اور
اور بائیں جانب کا پٹھا دائیں آنکھ میں آتا
ہے جس کے پھیلاؤ سے ہر ایک آنکھ میں
طبقہ شبکیہ پیدا ہوتا ہے۔ ان پٹھوں کے
ذریعے نور بصارت یا قوت باصرہ دماغ سے
آنکھوں کی طرف آتی ہے +
(۱) آپٹک نرو Optic nerve

ڈاکٹری نوٹ۔ عصب مجوفہ کے پھیلاؤ
سے آنکھ کا طبقہ شبکیہ ریٹنا۔ نورانی پردہ
بنتا ہے۔ اور کل چیزوں کا عکس اسی پردہ
پر منعکس ہوتا ہے یعنی روشنی کی کرنیں
آنکھ کے سامنے پردہ قرنیہ اور رطوبت
بیضیہ سے گزر کر اور جمع ہو کر پتلی کے
راستے اندر کو جا کر اور پھر رطوبت جلیدیہ
اور رطوبت زجاجیہ میں سے گزر کر آنکھ
کے اس نورانی پردے پر منعکس ہوتی ہیں
اور پھر وہاں سے دماغ کو شئے منعکس کا
علم ہوتا ہے +

**عصب ثلاثی الوجہی** (ع) یہ دماغ کا پانچواں
عصب ہے۔ جو کل دماغی اعصاب سے
بڑا اور شاخدار ہوتا ہے۔ یہ چہرہ کو طاقت
حس چبانے کے عضلات کو طاقت حرکت
اور زبان کو قوت ذائقہ بخشتا ہے +
(۱) ٹرائی فیشیل نرو Trifacial nerve

**عصب ذوقی** عصب لسانی وبلعومی (ع)

یہ عصب سرحرام مغز سے نکلتا ہے۔ یہ زبان
اور حلق کو قوتِ حس و قوتِ ذائقہ بخشتا ہے
(۱) گلاسوفیرنجیل Glossopharyngeal Nerve

**عَصَب رَاجِع** (ع) لوٹنے والا پٹھا۔ پھیپھڑے
**عَصَبُ الرِّئَةِ وَالْمَعِدَة** اور معدے کا پٹھا۔ حیران
**عَصَب مُتَحَیِّرَہ** و آوارہ پٹھا۔ یہ اعصابِ دماغی
کا ایک پٹھا ہے جو معدے کی طرف آکر
پھر اوپر کو لوٹ جاتا ہے۔ یہ کل دماغی اعصاب
کی نسبت لمبا ہوتا ہے۔ آلاتِ تنفس و صوت
کو حس و حرکت دیتا ہے۔ اور حلق مری و
معدہ اور دل کو قوتِ حرکت عطا کرتا ہے
یہ معدے کی سامنی اور پچھلی سطح پر ختم ہوتا
ہے۔ اس کی گیارہ شاخیں ہوتی ہیں
جو معدہ۔ ثرب۔ طحال۔ مرارہ اور لبلبہ
میں پھیلتی ہیں۔
(۱) نیموگسٹرک نرو Pneumogastric nerve
وگیس نرو Vagus nerve

**عَصَب سَمعی** (ع) عصب سماعت۔ سننے کا
**عَصَبَۃُ السَّمع** پٹھا۔ یہ قوت سامع کا ایک
خاص عصب ہے۔ جو دماغ سے شروع
ہوکر اندرونی کان میں ختم ہوتا ہے۔
(۱) آڈیٹری نرو Auditory nerve

**عَصَب شِرکی** (ع) اعصاب شرکیہ ہمدردی
**عَصَب ہمدردی** کے اعصاب۔ (سمپیتھیٹک
نروز) وہ اعصاب ہیں جو دماغ یا نخاع
سے نہیں نکلتے۔ بلکہ مختلف عقدِ عصبیہ۔
(عصبی گرہوں نروس گینگلیا) سے تعلق
رکھتے ہیں۔ ان عقود عصبیہ کے دو سلسلے
یا لڑیں ہوتی ہیں۔ جو مہروں کے ستون کے
سامنے ہر دو پہلوؤں پر کھوپری کی جڑ
سے لے کر دمچی یا دھڑی کی ہڈی تک جاتی
ہیں۔ یہ عقود عصبیہ اعضاء اندرونی کی
حتی تحریکات کے منعکس ہونے کے مراکز
ہیں۔ ان عقد عصبیہ سے بہت سے عصبی
ریشے نکل کر اور باہم مل کر عصبی جال بناتے
ہیں جن کی شاخیں اعضاء اندرونی کے
مختلف مقامات میں پھیلی ہوتی ہیں۔ اور
حس و حرکت کا کام سرانجام دیتی ہیں۔ حرکتِ
تنفس۔ حرکتِ قلب و عروق دمویہ۔ دورانِ
خون۔ حرکت معدہ و امعاء۔ حرارت جسم۔
غدود کی رطوبات کی پیدائش اور ہضم غذا وغیرہ
کے افعال کا انتظام اور نگرانی انہیں اعصاب
شرکیہ کے ماتحت ہے۔

نوٹ۔ بخیال اطبا متقدمین چونکہ اعضا کی
باہمی شرکت انہیں اعصاب شرکیہ کے
ذریعہ حاصل ہوتی ہے نیز بعض امراض
کا اثر باہم دیگر اعضا پر انہیں کی وجہ سے
ہوتا ہے۔ اس لئے ان کو اعصاب شرکیہ
کے نام سے نامزد کیا گیا۔
(۱) سمپیتھیٹک نرو

جمع سمپے تھیٹک نروز Sympa the tic Nerve

**عَصَبِ شَمّی** (ع) سونگھنے کا پٹھا۔ یہ قوت شامہ کا
**عُصَیَّۃُ الشَّم** | خاص عصب ہے۔ جو دماغ
کے سامنے کے حصے سے شروع ہوتا ہے
اور اپنی باریک بیس شاخوں کے
ذریعے عظم مشاشی کے سوراخوں سے گزر کر
ناک کی اندرونی جھلی میں ختم ہوتا ہے اسی میں قدرت
نے سونگھنے کی قوت ودیعت فرمائی ہے ؛
(ا) آلفکٹری نرو Olfactory nerve

**عَصَبِ مُجَوَّف** (ع) عصبہ مجوفہ۔ دیکھو عصب بصری

**عَصَبِ نُخَاعِی اِضَافِی** (ع) عضلات گردن کا
**جبل العاتق** | عصب۔ گیارھواں دماغی
عصب۔ یہ عصب دو شاخوں کے ذریعہ
مبدء النخاع (سر حرام مغز) اور حرام مغز سے
شروع ہوکر گردن کے عضلات میں ختم
ہوتا ہے۔ جن کو یہ قوت حرکت دیتا ہے ؛
سپائنل ایکسیسری نرو

**عَصَبِ وَجْہِی** (ع) چہرہ کا عصب۔ یہ عصب
دماغ کے بطن چہارم کے صحن سے شروع
ہوتا ہے۔ اور عصب سمعی کے ہمراہ کان کے
اندر جاتا ہے۔ اور پھر کان سے باہر آکر دو
شاخوں میں منقسم ہوجاتا ہے۔ یہ عصب چہرہ
کے کل عضلات و زبان و حلق و تالو اور
کان کے عضلات کو طاقت حرکت دیتا ہے
اگر یہ عصب کسی وجہ سے خراب ہوجاتے
تو مرض لقوہ ہوجاتا ہے (ا) فیشیل نرو

**عَصَبِ فَخِذِی صَغِیْر** (ع) پیڑو کا چھوٹا عصب
یہ ضفیرہ عجزیہ (سیکرل پلیکسس) سے شروع
ہوکر سرین کی ہڈی کے سوراخ کے راستے پیڑو
سے باہر آتا ہے اور سیون و جانگ اور ٹانگ
کے پچھلے حصے کی جلد میں پھیلتا ہے ؛
(ا) سمال شیاٹک نرو

**عَصَبِ فَخِذِی کَبِیْر** (ع) یہ عصب جسم کے دیگر
**عَصَبۂ عَرِیْضَہ** | کل اعصاب کی نسبت موٹا
لمبا اور چوڑا ہوتا ہے۔ اسی لئے اس کو
عصبہ عریضہ بھی کہتے ہیں۔ یہ عصب بھی
ضفیرہ عجزیہ (سیکرل پلیکسس) سے شروع
ہوکر اور سرین کی ہڈی کے سوراخ کے
راستے پیڑو سے باہر آکر جانگ کی بیرونی
اور پچھلی سطح کے درمیان نیچے کو جاکر دو
شاخوں میں تقسیم ہوجاتا ہے۔ اس عصب
کی شاخیں کولھے کے جوڑ اور ران کے
عضلات میں جاتی ہیں۔ درد عرق النسا
اسی عصب میں ہوا کرتا ہے ؛
(ا) گریٹ شیاٹک نرو Great Sciatic Nerve

**عَصَبَہ** (ع) یعنی عصب یعنی پٹھا۔ دیکھو عصب

**عَصَبَۂ بَاصِرَہ** (ع) عصب بصر۔ دیکھو عصب بصری

**عَصَبَۂ ذَائِقَہ** (ع) دیکھو عصب ذوقی ؛

**عَصَبَۂ سَامِعَہ** (ع) دیکھو عصب سمعی ؛

**عَصَبَۂ شَامَّہ** (ع) دیکھو عصب شمی ؛

عَصَبَہ مُجَوَّفہ (ع) | یہ عصب مقدم دماغ سے
عَصَبَہ نُورِیَہ | نکل کر آنکھ میں جاکر پھیل جاتا
عَصَبَہ باصِرَہ | ہے۔ اور طبقۂ شبکیہ بناتا
عَصَب بَصَر | ہے۔ اسی عصب کے ذریعہ
قوت باصرہ دماغ سے آنکھوں میں آتی ہے
تفصیل کے لئے دیکھو عصب بصری +
(۱) آپٹک نَرو Optic Nerve

عَصَبَہ نُورِیَہ (ع) دیکھو عصب مجوفہ +

عَصْر (ع) نچوڑنا۔ دباکر نچوڑنا +
(۱) اَیکسپرِیشن Expression

عُصْعُص (ع) دُمگزہ۔ دُمچی کی ہڈی۔ ڈھڈی
یہ ہڈی عظم العجز (سیکرم) کے زیریں سرے
سے جڑی رہتی ہے۔ شکل میں کوئل کی چونچ
کے مشابہ ہے۔ سہ گوشہ اور چار چھوٹے
مہروں کے باہم ملنے اور جڑنے سے مرکب
ہوتی ہے (۱) کاکسِکس Coccyx

عُصْفُور (ع) چڑا۔ چڑیا (۲) دماغ کا ایک حصہ
جس کے درمیان ایک جھلی حائل ہے +

عِصْمَت (ع) باز داشت۔ باز رکھنا۔ ہٹا
رکھنا۔ جنگل مارنا +

عَصِیدَہ (ع) ایک قسم کا حلوا +

عَصِیر (ع) افشردہ۔ افشرہ۔ نچوڑ +

عُصَیرِ مَعِدی | رطوبت معدی۔ معدہ کی
رطوبت معدی | رطوبت۔ وہ رطوبت جو معدہ
کی اندرونی سطح سے رس کر ہضم غذا میں

Gastric Juice
امداد دیتی ہے (۱) گیسٹرک جوس

عَصِیم (ع) پسینا میل کچیل (۲) نشان۔ اثر +

عَصِیم اور عَرَق کا فرق۔ پسینے کو عرق اور
جب وہ خشک ہو جائے۔ تو اسے عصیم کہتے ہیں

عَضّ (ع) دانت کاٹنا۔ دانت سے کاٹنا +

عَضّ۔ رَزّ۔ کَدْم۔ نَقْر۔ لَسْب۔ لَسْع
نَہْش اور رَنگز کا فرق۔ ہر ایک حیوان
کے کاٹنے کو عض۔ ہر ایک سم دار حیوان کے
کاٹنے کو رز اور کدم۔ پرندوں کے کاٹنے
کو نقر۔ عقرب کے ڈنک مارنے کو لسب
اور سانپ کے ڈسنے کو لسع۔ نہش اور رنگز
کہتے ہیں +

عَضَاد (ع) پست قامت۔ ٹھگنا۔ چھوٹے قد کا
(۱) پگمی Pigmy

عُضَاض (ع) ناک کی کونپل (۲) ناک کی جڑ ابرو
کے پاس +

عُضَال (ع) مرض صعب۔ سخت دکھ۔ سخت
بیماری۔ وہ مرض جس کا علاج دشوار ہو +

عُضَال۔ عُقَام۔ نَاجِس اور نَجِیس
کا فرق۔ مرض صعب جس کا علاج دشوار
ہو اس کو عضال کہتے ہیں۔ جب لاعلاج
صورت اختیار کرے۔ تو اسے عقام کہتے
ہیں۔ اور ناجس ونجیس بھی ایسے مرض کو
ہی کہتے ہیں۔ جو علاج پذیر نہ ہو +

عَضُد (ع) بازو۔ مدد کرنا۔ مددگار +

عُضُد (ع) بازو۔ ڈنڈ۔ کہنی اور کندھے کے درمیان
(۱) آرم Arm

عُضْرُط (ع) فوطہ اور مقعد کا درمیانی خط۔ وہ لکیر
جو فوطوں کے پیچھے سے لیکر دُبر تک ہو۔ اس
کا تلفظ عضرط زیادہ صحیح ہے ۔
(۱) رَیفی Rhaphe
نوٹ۔ ریفی کا اطلاق ہر اس مقام پر ہوتا
ہے۔ جہاں دو عضو کا اتصال ہونے سے
ایک لکیر پیدا ہو جاتی ہے ۔

عَضَلات (ع) جمع ہے عضلہ کی۔ دیکھو عضلہ۔

عَضَلَہ (ع) اُزلہ مچھلی۔ نرو ٹھا۔ گوشت اور پٹھوں
سے مرکب عضو جس سے بدن میں حرکت
ہوتی ہے۔ عضلہ مرکب ہے رباط۔ عصب
گوشت اور غشا سے۔ یعنی رباط اور عصب
کے ریشے شاخ در شاخ ہو کر ملتے ہیں۔
اور اُن کے خلل کے درمیان گوشت کے
بھرنے یا ملنے سے عضلہ بنتا ہے۔ جمع
عضل و عضلات (۱) مَسَّل جمع مَسَّلز
Muscles Muscle
نوٹ۔ عضلات ٹھٹری کو پوشیدہ کرتے
ہیں۔ اندرونی اعضاء کو سردی اور گرمی
سے محفوظ رکھتے ہیں۔ بیرونی اعضاء کی
شکل انہیں سے بنتی ہے جسم کا زیادہ تر
حصہ یعنی تمام جسم کا ۲/۵ حصہ عضلات سے بنتا
ہے۔ عضلات ہی سے جسم کی سج دھج بنتی
ہے اور عضلات سے تمام جسمانی حرکات واقع
ہوتی ہیں۔ مثلاً چلنا پھرنا۔ اُٹھنا بیٹھنا۔ کھانا
پینا۔ ہنسنا بولنا وغیرہ۔ عضلات میں سکڑنے
اور پھیلنے کی طاقت ہوتی ہے۔ مگر یہ طاقت
ان اعصاب کے سبب سے ہوتی ہے۔ جو
دماغ یا حرام مغز سے نکل کر عضلات میں آتے
ہیں۔ زندگی میں عضلات بسبب ایک رطوبت
کے ملائم اور لچکدار ہوتے ہیں۔ مگر مرنے کے
کچھ عرصے بعد اس رطوبت کے منجمد ہو جانے
سے وہ ایسے سخت ہو جاتے ہیں۔ کہ کسی
عضو کو سیدھا اُلٹا کرنا محال ہو جاتا ہے ۔
شکل اور جسامت میں عضلات مختلف
ہوتے ہیں۔ جیسے شکم وغیرہ کے عضلات
بعض موٹے ہوتے ہیں۔ جیسے سرین کے
عضلات بعض پتلے ہوتے ہیں جیسے پپوٹوں
کے عضلات بعض جسامت میں بہت
چھوٹے ہوتے ہیں۔ مثلاً کان کی اندرونی
ہڈی کے متعلق ایک عضلہ ہے جو وزن
میں صرف آدھی رتی کے برابر ہوتا ہے
فعل کے لحاظ سے عضلات دو قسم کے
ہوتے ہیں۔ ایک عضلات ارادیہ اور
دوسرے عضلات غیر ارادیہ (۱) عضلات
ارادیہ وہ ہیں جو انسان کے ارادہ یا خوشی
کے تابع ہیں۔ جسم انسان میں اس قسم کے
عضلات کی تعداد بہت زیادہ ہے (۲) عضلات

غیرارادیہ وہ ہیں۔ جو انسان کے ارادہ یا مرضی
کے تابع نہیں ہوتے۔ بلکہ وہ خود اپنے اختیار
سے حرکت کرتے ہیں۔ ایسے عضلات اعضاء
اندرونی مثلاً دل وشرایین۔ معدہ وامعاء
اور مثانہ وغیرہ کی بناوٹ میں پائے جاتے
ہیں جسم انسان میں بقول بعض ۵۲۹ یا
۵۲۷ یا ۵۱۸ عضلات ہیں لیکن محققین
متشرحین کے نزدیک مسلمہ تعداد ۴۹۸
ہے جس میں سے نصف جسم کے ایک جانب
اور نصف دوسری جانب ہوتے ہیں۔
جن کی تفصیل حسب ذیل ہے:-
سر اور گردن میں ۱۷۰ عضلات ۔
پشت شکم۔ سینہ اور پسلیوں میں ۱۰۰ عضلات
دونوں ہاتھوں اور شانوں میں ۱۰۸ عضلات
اور دونوں ٹانگوں میں ۱۲۰ عضلات ۔
یہاں پر بعض عضلات کا مختصر بیان کیا جاتا ہے

عضلہ اخمعیہ مقدمہ (ع) درمیانی گردن
کے مہروں کے پہلوؤں سے پہلی پسلی تک
ایک عضلہ ہے ۔
(ا) سکیلے نس انٹائکس Scalenus Anticus

عضلہ الویہ کبیرہ (ع) چوتڑ کا بڑا عضلہ جو
کمر کی ہڈی کی پشت سے لیکر ران کی ہڈی
تک لگا ہے (ا) گلوٹی اس میگ نس
Gluteus Magnus

عضلہ باسطہ۔ عضلہ شادہ (ع) عضو کو
پھیلانے یا کھولنے والا عضلہ ۔
(ا) ایکس ٹینسر Fxtensor

عضلہ بارطحہ (ع) ہاتھ کو چت کرنے والا عضلہ
(ا) سوپائی نیٹر Supinator

عضلہ تحت الترقوہ (ع) ہنسلی کے نیچے
والا عضلہ (ا) سب کلے وی اس
Subclaveus

عضلہ تحت الکتفیہ (ع) شانہ کے نیچے کا
عضلہ۔ شانہ کی ہڈی کے سامنے والے
نشیب پر ایک چوڑا عضلہ ہے ۔
(ا) سب سکے پولیرس Subscapularis

عضلہ حرقفیہ (ع) کولھے کا عضلہ۔ کولھے کی
ہڈی کے نشیب میں ایک چوڑا عضلہ ہے
(ا) ایلیاکس Iliacus

عضلہ دالیہ (ع) دال کی شکل کا عضلہ جس
سے بازو کا ابھار رہتا ہے ۔
(ا) ڈلٹائڈ Deltoid

عضلہ ذات الثلاثۃ الرؤس (ع) تین سر
والا عضلہ جو بازو کے پیچھے ہے اور کہنی کو
پھیلاتا ہے (ا) ٹرائی سیپس Triceps

عضلہ ذات الراسین (ع) دو سر والا عضلہ
جو بازو کے سامنے ہے اور کہنی کو سکیڑتا ہے
(ا) بائی سیپس Biceps

عضلہ رافعۃ الجفن (ع) بالائی پپوٹے کو اوپر
اٹھانیوالا عضلہ (ا) لیویٹر پلپی بری سپیریئری

**عَضَلَۂ رَافِعَۃُ الاِسْت** (ع) مقعد کو اُٹھانیوالا عضلہ جو کولھے کی ہڈی کے اندر سے شروع ہوتا ہو (ا) لیویٹر اینائی Levator Ani

**عَضَلَۂ صَدرِیَّہ صَغِیرَہ** (ع) سینے پر کا چھوٹا عضلہ جو بالائی تین پسلیوں سے لے کر شانے کی ہڈی کے اُبھار تک ہے۔ (ا) پکٹورے لس مائنر Pectoralis minor

**عَضَلَۂ صَدرِیَّہ کَبِیرَہ** (ع) سینے کا بڑا عضلہ جو سینے کی ہڈی کے سامنے سے بازو کی ہڈی تک ہو (ا) پکٹورے لس میجر Petoralis major

**عَضَلَۂ صُدغِیَّہ** (ع) کنپٹی کا عضلہ جو ایک چوڑا اور مضبوط عضلہ ہے (ا) ٹمپورے لس Temporalis

**عَضَلَۂ صُلبِیَّہ کَبِیرَہ** (ع) کمر کا بڑا عضلہ جو کمر کے مہروں سے لے کر ران کی ہڈی تک لمبا ہے (ا) سُواس میگنس Psoas Magnus

**عَضَلَۂ ظَہرِیَّہ عَرِیضَہ** (ع) پشت کا چوڑا عضلہ جو کمر اور کولھے سے لے کر بازو تک پھیلا ہوا ہے (ا) لے ٹسی مس ڈارسائی Latissimus Dorsi

**عَضَلَۂ عَاصِرَہ** (ع) سکیڑنے یا نچوڑنے والا عضلہ (ا) سفنکٹر Sphincter

**عَضَلَۂ عَاصِرَۃُ الاِسْت** (ع) مقعد کو بھینچنے والا عضلہ۔ مقعد کے سوراخ کو بند کرنیوالا عضلہ (ا) سفنکٹر اینائی Sphincter Ani

**عَضَلَۂ عَاصِرَۃُ البَول** (ع) بول کو نچوڑنے والا عضلہ۔ پیشاب کی نالی کے ابتدائی حصہ کو سکیڑ کر آخری قطرات بول کو نکالنے والا عضلہ (ا) کمپریسر یُوریتھری Compressor Urethrae

**عَضَلَۂ عَاصِرَۃُ المَہبِل** (ع) اندام نہانی کو بھینچنے والا عضلہ۔ اندام نہانی کے بیرونی سوراخ کو سکیڑنے والا عضلہ۔ (ا) سفنکٹر ویجائنی Sphincter Vaginae

**عَضَلَۂ عَرِیضَہ بَطنِیَّہ** (ع) پیٹ پر کا چوڑا عضلہ (ا) ٹرینس ورسے لس ایبڈومی نس Transversalis Abdominis

**عَضَلَۂ عَجَانِیَّہ مُستَعرِضَہ** (ع) سیون کے مقام کا چوڑا عضلہ۔ جو پیڑو کے احشاء کو سہارا دیتا ہے (ا) ٹرینس ورسس پیری نیائی Tranversus Perinæi

**عَضَلَۂ عُصعُصِیَّہ** (ع) دمچی کی ہڈی کا عضلہ (ا) کاکسی جی اس Coccygeous

**عَضَلَۂ قَابِضَہ** / **عَضَلَۂ عُقلَہ** (ع) سکیڑنے والا عضلہ۔ کسی عضو کو سکیڑنے یا بھینچنے والا عضلہ (ا) ایکس ٹینسر

**عَضَلَۂ کَابَّہ** (ع) ہاتھ کو چت یا اوندھا کرنیوالا عضلہ (ا) پرونیٹر مسل Pronator Muscle

**عَضَلَۂ مُبعِدَہ** (ع) دور لے جانے والا عضلہ کسی عضو یعنی ہاتھ یا پیر کو جسم کے خط متوسط

سے باہر کی طرف یا دور لے جانیوالا عضلہ ۔
(ا) ایب ڈکٹر Abductor

**عضلہ مبوقہ** (ع) منہ کو پھیلانے والا عضلہ
رخسارہ کا چپٹا عضلہ جو منہ کو پھیلاتا ہے۔
(ا) بکسی نیٹر Bucoinator

**عضلہ مسننہ کبیرہ** (ع) بڑا دندانہ دار عضلہ
جو بالائی آٹھ پسلیوں کے سامنے سے
شروع ہو کر شانے کی ہڈی کے پچھلے
کنارے تک جاتا ہے (ا) سیریٹس میگنس
Serratus Magnus

**عضلہ مقربہ** (ع) قریب لانے والا عضلہ۔
کسی عضو مثلاً ہاتھ یا پیر کو اندر کی طرف لانے
والا عضلہ (ا) ایڈکٹر Adductor

**عضلہ مقطبہ** (ع) جھری ڈالنے والا عضلہ
پیشانی کا وہ عضلہ جو اس میں شکن یا چین
ڈالتا ہے (ا) کرو گیٹر Corrugator

**عضم** (ع) پشت پنجہ۔ قبضہ ۔

**عضو** (ع) اندام جزو بدن۔ بدن کا ٹکڑا جسم کا حصہ
جمع اعضا (ا) آرگن Organ ممبر Member

**عضو آلی** (ع) عضو مرکب۔ جیسے ہاتھ پاؤں وغیرہ
دیکھو اعضاء مرکبہ ۔

**عضو بسیط** (ع) عضو مفرد۔ دیکھو اعضاء مفردہ ۔

**عضو رئیس** (ع) وہ عضو جس پر بقائے شخصیت
یا بقائے نوعیت منحصر ہو۔ چنانچہ دل و دماغ
و جگر اعضاء رئیسہ ہیں۔ بقائے شخصیت
یا بقائے حیات کے لئے۔ اور خصیتین عضو
رئیس ہیں بقائے نوع کے لئے ۔

**عضو مرکب** (ع) عضو آلی۔ دیکھو اعضاء مرکبہ

**عضو مشارک** (ع) معدہ۔ معدہ کو اس لئے
عضو مشارک کہتے ہیں۔ کہ تغذیہ کے لئے سب
اعضاء کو اسکی طرف احتیاج ہوتا ہے (ا) سٹامک
Stomach

**عضو مفرد** (ع) عضو بسیط۔ دیکھو اعضاء مفردہ

**عطاس** (ع) } آشنوسہ۔ چھینک۔ چھینک
**عطسہ** (") } ایک دماغی حرکت ہے۔ جو
بغرض دفع موذی ہوتی ہے (ا) سنیزنگ Sneering

**عطاش** (ع) مرض تشنگی۔ پیاس کی بیماری۔ یہ
ایک بیماری ہے۔ جس میں مریض کو بار
بار پیاس لگتی ہے۔ اور جس قدر پانی پیا جائے
پیاس نہیں بجھتی۔ یہ مرض عموماً چھوٹے
بچوں کو ہوا کرتا ہے۔ اور بطور عرض یا علامت
بعض دیگر امراض میں بھی ایسی صورت
ہوا کرتی ہے۔ مثلاً استسقا میں ۔

**عطر** (ع) خوشبودار ہونا۔ خوشبو لگانا۔ خوشبو ملنا۔

**عطر** (ع) خوشبو۔ عطر مشہور ہے ۔

**عطر** (ع) خوشبودار۔ خوشبودار ہونا۔

**عطش** (ع) تشنگی۔ پیاس لگنا۔ پیاسا ہونا (ا) تھرسٹ Thirst

**عطش مفرط** } (ع) تشنگی شدید۔ شدت سے
**شدت العطش** } پیاس لگنا۔ بہت پیاس لگنا
گھڑی گھڑی پیاس لگنا (ا) پالی ڈپسیا Polydipsia

**عطش کاذب** (ع) جھوٹی پیاس۔ وہ پیاس

جس میں جس قدر پانی پیا جائے۔ اسی قدر
پیاس بڑھتی جاتی ہے۔ لیکن اگر ضبط اور
صبر کیا جائے۔ تو خود بخود پیاس رفع ہو کر
تسکین ہو جاتی ہے +

**عِطْف** (ع) دوش۔ کندھا۔ مونڈھا (۲)
نواحی گردن (۱) شولڈر Shoulder

**عُطْلَہ** (ع) بیکاری۔ کچھ کام کاج نہ کرنا +

**عُطْمُوس** (ع) خمار۔ نشہ۔ مستی +

**عَطُوس** (ع) چھینک لانے والی دوا۔ وہ
**عُطَاس مُعَطِّس** دوا جو چھینک لائے۔ جمع
**عُطُوسات** (ا) اِرائن Irrhine

**عُطُوس** (ع) ناس لینا۔ چھینک لانے کے لئے
پسی ہوئی خشک دوا ناک میں سڑکنا +

**عِظَام** (ع) جمع ہے عَظم بمعنی ہڈی کی۔ استخوانہا
ہڈیاں۔ انسان کا ڈھانچہ ہڈیوں سے بنا ہوا
ہے۔ جو تمام جسم کی بنیاد اور سہارا ہیں جسم
کا سارا بوجھ یہی ہڈیاں اٹھائے ہوئے ہیں
بغیر ان کے چلنا پھرنا یا کوئی اور کام کرنا
دشوار بلکہ محال تھا۔ ہڈیاں اپنی ساخت
میں سخت اور مضبوط مگر ہلکی اور لچکدار ہوتی
ہیں۔ تمام عضلات بدن (گوشت) جو جسم کے
مختلف اعضاء کو مختلف حرکات دیتے ہیں
انہیں ہڈیوں پر لگے رہتے ہیں۔ جسم کے
اہم اور نازک اعضاء کو بیرونی آفات و صدمات
سے یہی ہڈیاں محفوظ رکھتی ہیں۔ جیسے
کھوپری کی ہڈیاں دماغ کو ریڑھ کی ہڈیاں حرام مغز
کو اور سینے کی ہڈیاں دل اور پھیپھڑوں وغیرہ
کو محفوظ رکھتی ہیں +

انسانی ڈھانچ یا ٹھٹھری میں بقول جالینوس
و شیخ الرئیس ۲۴۸ ہڈیاں ہیں لیکن بقول
بعض مؤخرین اطبا و ڈاکٹروں کے ان کی
تعداد ۲۴۶ بہ تفصیل ذیل ہے:۔
سر کی ہڈیاں ۸۔ چہرہ کی ہڈیاں ۱۴۔ زبان
کی جڑ کی ہڈی ۱۔ دانت اوپر اور نیچے کے
۳۲۔ کان کی ہڈیاں ہر دو طرف ۶۔ ریڑھ
کے ستون کی ہڈیاں یا مُہرے ۲۶۔ ہنسلی
کی ہڈیاں ہر دو جانب ۲۔ پسلیاں ہر دو
طرف ۲۴۔ شانے کی ہڈیاں ہر دو طرف ۲
بازو کی ہڈیاں ہر دو طرف ۲۔ کلائی کی ہڈیاں
ہر دو طرف ۴۔ پہونچے کی ہڈیاں ہر دو طرف
۱۶۔ ہتھیلی کی ہڈیاں ہر دو طرف ۱۰۔ انگلیوں
کے پوروں کی ہڈیاں ہر دو طرف ۲۸۔ کولھے
کی ہڈیاں ہر دو طرف ۲۔ ران کی ہڈیاں
ہر دو طرف ۲ چپنی کی ہڈیاں ہر دو طرف ۲
پنڈلی کی ہڈیاں ہر دو طرف ۴۔ ٹخنوں کی
ہڈیاں ہر دو طرف ۱۴۔ تلووں کی ہڈیاں
ہر دو طرف ۱۰۔ پاؤں کی انگلیوں کے
پوروں کی ہڈیاں ہر دو طرف ۲۸ چھوٹی
چھوٹی تل کی مانند ہڈیاں ۸ میزان کل ۲۴۶
نوٹ۔ جنوں نے ما لا اسم لہٗ آسا نامی تیسا

ہڈی کے حق اور رگ (ڈیٹی ہیولم - گڑھا) کو
ایک علیحدہ ہڈی شمار کیا ہے - ان کے نزدیک
جملہ ہڈیوں کی تعداد ۲۴۸ ہے +

اب تمام ہڈیوں کو اُن کے قایم وجدید
طبی ناموں سے بمع اُن کے ڈاکٹری مترادفات
کے علیحدہ علیحدہ ترتیب وار تحریر کیا جاتا ہے

عِظَامُ الْاُذُن } (ع) اُستخوانہائے گوش کان
عُظَیْمَاتُ السَّمْع } کی ہڈیاں - اندرونی کان کی
ہڈیاں - یہ تعداد میں تین ہوتی ہیں (۱)
مطرقی (۲) سندانی (۳) رکابی +
(ا) آسی کلز Ossicles

عِظَامُ الْجُمْجُمَہ (ع) اُستخوانہائے کاسہ سر کھوپڑی
کی ہڈیاں جن کے نام درج ذیل ہیں -
اور وہ تعداد میں آٹھ ہیں (۱) عظم الجبہ
(۲) عظما القحف جو تعداد میں دو ہوتی ہیں
(۳) عظم القمحدوہ (۴) عظما الصدغ جو تعداد
میں دو ہوتی ہیں (۵) عظم وتدی (۶) عظم
مصفات (ا) کریے نیل بونز Cranial Bones

عِظَامُ الْخَلْف (ع) } اضلاع کاذبہ چھوٹی پسلیاں
اضلاع الزُّور } جو تعداد میں دس ہوتی ہیں
یعنی پانچ ایک طرف اور پانچ دوسری طرف
(ا) فالس ریبز False ribs

عِظَامُ الرُّسْغِ الْیَدْ (ع) اُستخوانہائے قبضہ دست
الرُّسْغ } پہونچے کی ہڈیاں جو تعداد
میں آٹھ ہوتی ہیں - اور وہ یہ ہیں (۱)
عظم زورقی (۲) عظم ہلالی (۳) عظم سفینی
(۴) عظم کرسنی (۵) عظم معینی (۶) عظم شبیہ
معینی (۷) عظم کبیر (۸) عظم المشعتی +
(ا) کارپل بونز Carpal bones

عِظَامُ الرُّسْغِ الْقَدَم (ع) اُستخوانہائے شتالنگ
الرُّسْغ } ٹخنے کے جوڑ کی ہڈیاں -
جو تعداد میں سات ہیں اور وہ یہ ہیں -
(۱) عظم الکعب (۲) عظم العقب (۳) عظم
الزورقی (۴) عظم السفینی الانسی (۵) عظم
السفینی الوسطی (۶) عظم السفینی الوحشی (۷)
عظم النردی (ا) ٹارسل بونز Tarsal bones

عِظَامُ الرَّضْفَہ (ع) اُستخوان آئینہ زانو - اُستخوان
الرَّضْفَہ - الرُّکبَہ } کاسہ زانو چپنی کی ہڈیاں
جو تعداد میں دو ہوتی ہیں (ا) پٹیلا Patella

عِظَامُ السُّلَامِیَاتُ الْیَدْ (ع) اُستخوانہائے
الاصابع } انگشتان دست - ہاتھ کی
انگلیوں کی ہڈیاں - ہاتھ کے پوروں کی
ہڈیاں - جو تعداد میں چودہ ہوتی ہیں یعنی
ہر ایک انگلی میں تین تین اور انگوٹھے
میں دو - (ا) فے لنجیز Phalanges

عِظَامُ السُّلَامِیَاتُ الْقَدَم (ع) اُستخوانہائے
سلامیات القدم } انگشتان پا - پاؤں کی انگلیوں
کی ہڈیاں - پاؤں کے پوروں کی ہڈیاں
جو تعداد میں چودہ ہوتی ہیں یعنی ہر ایک
انگلی میں تین تین اور انگوٹھے میں دو -

(۱) فے لینجز Phalanges

عظامُ السِّمسمانیہ (ع) تل کی مانند چھوٹی چھوٹی ہڈیاں۔ جو ہاتھ اور پاؤں کے عضلات کی نسوں میں جوڑوں کے مقام پر ہوتی ہیں
(۱) سیسی مائڈ بونز Sesamoid bones

عظامُ الطِّوال (ع) طولانی ہڈیاں۔ لمبی ہڈیاں۔ جیسے بازو و ران کی۔

عظامُ الفکُّ الاسفل (ع) استخوان الوارہ زیرین۔ زیریں جبڑے کی ہڈی۔ یہ ہڈی دو ٹکڑوں سے بنی ہوئی ہے (۱) انفیریر میگزلری بون Inferior Maxillary bone
مینڈیبل Mandible

عظامُ الفکُّ الاعلیٰ (ع) استخوانہائے الوارہ بالا۔ بالائی جبڑے کی ہڈیاں۔ جو تعداد میں دو ہیں (۱) سوپیریر میگزلری بونز۔
Superior Maxillary bone

عظامُ القصّ (ع) سینہ کی ہڈیاں۔ سینہ
القص } کی ہڈی درحقیقت ایک ہی ہوتی ہے۔ جس کے مع غضروف خنجری کے تین حصے اور چھ ٹکڑے ہوتے ہیں۔
(۱) سٹرنم Sternum

عظامُ القِصار (ع) چھوٹی ہڈیاں جیسے بند دست کی۔

عظامُ المُشاشیہ (ع) استخوانہائے اسفنجی۔ نرم اسفنجی خانہ دار ہڈیاں۔ سپنج نما کھلی ہڈیاں جو ناک کے جوف کے اندر ہوتی ہیں۔
(۱) ٹربی نیٹڈ بونز

عظامُ المُشطِ القدم (ع) استخوانہائے کف پا
المشط } تلوے کی ہڈیاں جو تعداد میں پانچ ہیں (۱) میٹا ٹارسل بونز Metatarsal Bone

عظامُ المُشطِ الید (ع) استخوانہائے کف دست
المشط } ہتھیلی کی ہڈیاں جو تعداد میں پانچ ہیں (۱) میٹا کارپل بونز
Metacarpal bones

عظامُ الوجہ (ع) استخوانہائے چہرہ۔ چہرہ کی ہڈیاں۔ جو تعداد میں چودہ ہیں۔ ان میں سے چھ ہڈیاں جوڑہ جوڑہ اور دو ہڈیاں ایک ایک ہوتی ہیں جن کی تفصیل یہ ہے
(۱) عظام الانف ۲ (۲) عظام الفک الاعلیٰ ۲
(۳) عظام الدمعیان ۲ (۴) عظام الوجنہ ۲
(۵) عظام الحنک ۲ (۶) قرنیان سفلیان ۲
(۷) عظم اسیکعہ یا عظم الوتیرہ ۱ (۸) عظم الفک الاسفل ۱ (۱) فیشیل بونز Facial bones

عِظَم (ع) } کلانی۔ بڑائی۔ بڑاپن۔ کسی
تضخم (ع) } عضو کی غیر طبعی بڑائی۔ یہ ضد ہے صغر کی۔
(۱) ہائی پرٹرافی

عظم الرأس (ع) } سر کا بڑا ہوجانا۔ سر میں
استسقاء الدماغ } پانی بھرنا۔ یہ ایک مرض ہے جس میں بطون دماغ میں رطوبت جمع

ہوجاتی ہے۔ اور سر بڑا ہوجاتا ہے ۔
(۱) ہائیڈروسیفی لس Hydrocephalus

**عِظَمُ الخُصْیَتَیْن** (ع) فوطوں کا بڑھ جانا۔ فوطوں کا بڑا ہوجانا (۱) **اِسْتِسْقَاءُ الخُصْیَۃ** اس مرض میں خصیوں کے غلاف کے جوف میں سیرم یعنی آب خون جمع ہوکر فوطے بڑے ہو جاتے ہیں (۱) ہائڈروسیل Hydrocele

(۲) **دَاءُ الفِیل صَفَنِی** فیل فوطہ۔ اس مرض میں فوطے پھول کر ہاتھی کے فوطوں کی مانند ہوجاتے ہیں۔ اور کبھی اس قدر بڑھ جاتے ہیں۔ کہ گھٹنوں یا ٹخنوں تک لٹک آتے ہیں (۱) ایلی فنٹائیسس سکروٹائی Elephantiases Scroti

نوٹ۔ بعض کتب طبیہ میں (۱) استسقاء الخصیہ کو عظم الخصیتین کے نام سے لکھا ہے لیکن بعض کتب طبیہ مثلاً اکسیر اعظم وغیرہ میں داء الفیل صفنی کو عظم الخصیتین کے نام سے لکھا ہے ۔

**عِظَمُ الطِّحَال** (ع) بزرگی طحال۔ تلی کا بڑھ جانا
**تَضَخُّمُ الطِّحَال** } تلی کا بڑا ہوجانا۔ یہ ایک بیماری ہے جس میں تلی بڑھ جاتی ہے جیسا کہ ملیریائی بخاروں میں دیکھا جاتا ہے (۱) میگلیو سپلینیا Meglio-splenia ہائی پرٹرافی آف دی سپلین Hypertrophy of the spleen ایگیو کیک Ague cake

**عِظَمُ الکَبِد** (ع) } بزرگی جگر۔ جگر کا بڑھ جانا۔
**تَضَخُّمُ الکَبِد** } ایک بیماری ہے جس میں جگر غیر طبیعی طور پر بڑھ جاتا ہے (۱) ان لارجمنٹ آف دی لور Enlargement of the Liver

**عِظَمُ اللِّسَان** (ع) سطبری زبان۔ بزرگی زبان
**اِدْلَاعُ اللِّسَان** } زبان کا بڑا ہوجانا۔ یہ ایک مرض ہے۔ جس میں زبان بڑی ہوجاتی ہے اور کبھی اتنی بڑی ہوجاتی ہے۔ کہ منہ میں نہیں سماتی (۱) میگلیو گلاسیا Meglio-glossa میکروگلاسیا Macro-glossia

**عَظْم** (ع) استخوان۔ ہڈی۔ یہ اعضاء مفردہ میں سے ایک سخت وسفید عضو ہے۔ جو اپنی سختی کے باعث دوہرا نہیں ہوسکتا۔ یہ منی سے پیدا ہوتا ہے۔ اور بدن کے لئے اساس (بنیاد) بنتا ہے۔ جمع عِظَام تفصیل کے لئے دیکھو عظام (۱) بون Bone (۲) اوسس Ossis جمع بونز Bones آسا Ossa

**ڈاکٹری نوٹ**۔ ہڈی کی ساخت میں ایک تہائی حیوانی مادہ سینگ کی قسم کا اور دو تہائی خاکی مادہ چونے کی قسم کا ہوتا ہے۔ چنانچہ اگر شیشہ کے ایک برتن میں ہلکے تیزاب نمک یا تیزاب شورہ میں ہڈی کو دو تین دن بھگو رکھیں۔ تو اس کا خاکی مادہ تیزاب میں حل ہوجانے کے سبب وہ ملائم لچکیلی اور ہلکی ہو جاتی ہے۔ اور اگر ہڈی کو کسی کھلی جگہ پر جلائیں

تو اس کا حیوانی مادہ جل کر وہ کھریا مٹی کی طرح سفید اور بھربھری ہو جاتی ہے۔

**فائدہ**۔ ذیل میں جسم کی ہڈیاں اپنے مخصوص ناموں سے درج کی جاتی ہیں۔ لیکن جسم کی بعض وہ ہڈیاں جو دو یا دو سے زائد ہوتی ہیں وہ تثنیہ (عظما) یا جمع (عظام) کے ماتحت مذکور ہیں۔ اس کے علاوہ بعض وہ ہڈیاں جن کے نام میں پہلے عظم کا لفظ نہیں آتا۔ جیسے کلائی کی دو ہڈیاں یعنی زند اعلیٰ و زند اسفل اور پنڈلی کی دو ہڈیاں یعنی قصبۃ الکبریٰ و قصبۃ الصغریٰ یہ چاروں بہ حروف تہجی اپنے اپنے موقع پر مذکور ہیں۔

**عَظمِ اِسفَنجی** (ع) استخوان اسفنجی۔ عظم وتدی (سفینائڈ) کا وہ باریک چھت جس سے اوائل عمر میں اس کے خلا رگ و عضل سوراخ بند رہتے ہیں۔ (۱) اتھمائڈل کریسٹ Ethmoidal Crest

**عَظمِ اِسفَنجی اَسفَل** (ع) استخوان صدفی۔ سیپ نما ہڈی جو ناک کے زیرین اور درمیانی حصوں کے درمیان حائل رہتی ہے۔ یہ درحقیقت عظم وتدی (سفینائڈ) کا ایک حصہ ہوتی ہے۔ (مترادف: عظم مصفاتی سفل، عظم الصدفہ، عظم ملتوی) (۱) انفیریر ٹربینیٹڈ بون Inferior Turbinated Bone

**عَظمِ اِسفَنجی اعلیٰ** (ع) یہ عظم مصفات (اتھمائڈ بون) کے جز مشاشی کا ایک حصہ ہے جو سیپ کی مانند خمیدہ ہوتا ہے۔ اور ناک کے بالائی جوف میں رہتا ہے (۱) سوپیریر ٹربینیٹڈ بون Superior Turbinated Bose

**عَظمِ اِسفَنجی مُتوسِّط** (ع) یہ بھی عظم مصفات کے جز مشاشی پر سیپ کی مانند ایک خمیدہ حصہ ہے جو ناک کے بالائی اور درمیانی جوفوں کے درمیان ہوتا ہے (۱) مڈل ٹربینیٹڈ بون Middle Turbinaied Bone

**عَظمُ الاَنف** (ع) استخوان بینی۔ ناک کی ہڈی۔ یہ دو ہوتی ہیں۔ جو باہم مل کر ناک کی بلندی بناتی ہیں۔ (۱) نیزل بونز Nasal bones

**عَظمُ التَّرقُوَہ** (ع) استخوان چنبرہ گردن ہنسلی کی ہڈی۔ (مترادف: اَلتَّرقُوَہ) یہ تعداد میں دو ہوتی ہیں۔ جو سینہ کے اوپر اور گردن کی جڑ میں واقع ہیں (۱) کلیویکل Clavicle

**عَظمُ الجَبہَہ** (ع) استخوان پیشانی۔ پیشانی کی ہڈی۔ (مترادف: اَلجَبہی، عظم مقدم راس) یہ سر کی چار دیواری کی اگلی ہڈی ہے۔ جو پیشانی اور چشم خانہ کی چھت بناتی ہے (۱) فرانٹل بون Froutal bone

**عَظمُ الجَنب** (ع) کنپٹی کی ہڈی۔ دیکھو عظم الصدغ

**عَظمُ الجَلسَہ** (ع) سر استخوان نشستگاہ۔ نشستگاہ کی ہڈی کا سر جو بیٹھتے وقت زمین پر لگتا ہے (۱) اسکئل ٹیوبروسیٹی Ischial Tuberosity

**عَظمِ حَجَری** (ع) استخوان سنگی۔ پتھری ہڈی۔ یہ عظم الصدغ یعنی کنپٹی کی ہڈی (ٹیمپرل بون) کا ایک حصہ ہے جس کے اندر آلات سمع رہتے ہیں کنپٹی کی ہڈی کا یہ حصہ چونکہ پتھر کی مانند

سخت ہوتا ہے۔ اس لئے اس نام سے موسوم
ہوا (۱) پٹروسل بون Petrosal Bone

عُظْمُ الحُرْقُفَہ (ع) } استخوان تہیگاہ۔ کولھے کی
عُظْمُ الخاصِرہ } ہڈی۔ کوکھ کی ہڈی۔ یہ عظم
لا اسم لہٗ کا ایک حصہ ہے +
(۱) ایلی ئم Ilium

عُظْمُ الحَنَکْ (ع) استخوان کام۔ تالو کی ہڈی۔
جس سے سخت تالو کا پچھلا حصہ بنتا ہے۔
(۱) پے لیٹ بون Palate bones

عُظْمُ خَنجَری (ع) } استخوان خنجری۔ خنجر نما ہڈی
غضروف خنجری } فم معدہ یا کوڑی کے مقام
غضروف سیفی } کی خنجر نما ہڈی۔ یہ درحقیقت
عظم القص کا نچلا حصہ ہے۔ چونکہ خنجر کے
مشابہ کوڑی کے مقام پر واقع ہے۔ دراصل
یہ ہڈی نہیں۔ بلکہ کرّی ہوتی ہے +
(۱) انسیفارم کارٹلیج Ensiform Cartilage
زیفائڈ کارٹلیج Xyphoid Cartilage

عُظْمُ الدَّمع (ع) } استخوان گوشہ چشم۔ استخوان اشک
عظم الماق } آنسو کی ہڈی جو اندرونی گوشہ
عظم ظفری } چشم میں ناخن کے برابر ہوتی
ہے (۱) لیکریمل بون Lacrimal Bone

عُظْمُ الرَّضفَہ (ع) } استخوان زانو۔ گھٹنے کی
عظم الرکبہ } ہڈی چپنی کی ہڈی +
(۱) پے ٹلا Patella

عُظْمُ رِکابی۔ اَلرِکاب (ع) رکاب کی شکل کی
ایک چھوٹی سی ہڈی جو کان میں ہوتی ہے
(۱) سٹے پیس Stapes

عُظْمُ الزَّوج (ع) } استخوان بناگوش۔ کنپٹی
عظم الصُّدغ } کی ہڈی (۱) ٹیمپورل بون
Temporal bone
دیکھو عظم الصُّدغ

عُظْمُ الزَّورَقی (ع) } پہونچے اور ٹخنے کی کشتی نما ہڈی
اَلزَّورَقی } (۱) سکیفائڈ Scaphoid

عُظْمُ السَّفِینی (ع) } پہونچے کی نالیدار ہڈی +
اَلبَرمی (ع) } (۱) کیونی آئی فارم Cuniform

عُظْمُ السَّفِینی الاِنسی (ع) ٹخنے کی اندرونی
الاسفینی الاول } کشتی نما ہڈی (۱) انٹرنل
کیونی آئی فارم Internal Cuniform

عُظْمُ السَّفِینی الوَحشی (ع) ٹخنے کی بیرونی کشتی
الاسفینی الثالث } نما ہڈی (۱) ایکسٹرنل کیونی
آئی فارم External Cuniform

عُظْمُ السَّفِینی الوَسطیٰ (ع) ٹخنے کی درمیانی کشتی
الاسفینی الثانی } نما ہڈی (۱) مڈل کیونی آئی
فارم Middle Cuniform

نوٹ۔ مذکورہ بالا تینوں ہڈیوں کی تشریح
میں جو ٹخنے کا لفظ آیا ہے۔ اس سے مراد
ٹخنے کا جوڑ ہے +

عُظْمُ سِندانی (ع) } کان کے درمیان نہائی کی
اِسندان } شکل کی ایک ہڈی +
(۱) اِنکس Inous

عُظْمُ شَبِیہ بالمعینی۔ الشبیہ بالمنحرف (ع)

پہونچے کی باہر کی طرف کی ہڈی جو معینی سے چھوٹی ہوتی ہے (۱) ٹرے پی زائڈ

عَظْمُ الشَّصِی (ع) | پہونچے کی ہک کی شکل کی ہڈی
الکلابی ۔ الصِّنارِی | اُنسی فارم Unciform

عَظْمُ الصُّدْغ (ع) | استخوان بناگوش ۔ کنپٹی
اَلصُّدْغِی | کی ہڈی ۔ یہ دو ہڈیاں ہوتی
عظم الجنب | ہیں ۔ ایک داہنی اور دوسری

بائیں طرف ۔ ہر ایک ہڈی کے تین حصے ہوتے ہیں (۱) عظم قشری (سکوئمس بون) (۲) عظم حجری (پیٹروسل بون) (۳) ۔ زائدہ حلمیہ (مسٹائڈ پراسس)

عُظْمُ الصَّدَفَہ (ع) دیکھو عظم اسفنی اسفل ۔

عَظْمُ الصِّنارِی (ع) دیکھو عظم الشصی ۔

عَظْمُ العَانَہ (ع) پیڑو کی ہڈی ۔ یہ بے نام ہڈی ۔ (عظم لا اسم لہ) کا سامنے والا حصہ ہے ۔ جو جوف حوض کو سامنے سے بناتا ہے (۱) آس پیوبس Ospubis

عَظْمُ العَجُز (ع) | استخوان سرین ۔ چوتڑ کی ہڈی
عَظْمُ العَجْب (ع) | وہ ہڈی جو کمر کے مہروں کے
عظم العَرِیض (ع) | پیچھے اور دمچی کی ہڈی کے اوپر
اَلعَجُز (ع) | دونوں چوتڑوں کے درمیان

واقع ہے ۔ یہ اصل میں پانچ مہروں سے مرکب ہوتی ہے ۔ لیکن بعد کو وہ پانچوں مہرے مل کر ایک ہڈی بن جاتے ہیں ۔ (۱) سیکرم Sacrum

نوٹ ۔ بعض مؤلفین نے عظم العجز کا ترجمہ استخوان سرین (سرین کی ہڈی) کے ساتھ کیا ہے ۔ لیکن مقام وقوع کے لحاظ سے عظم العجز کو کمر کی ہڈی سے تعبیر کرنا ہی زیادہ مناسب وموزوں معلوم ہوتا ہے کیونکہ سرین کی ہڈی درحقیقت عظم الورک ہے جیسا کہ آئندہ آئے گا ۔

عَظْمُ عَرِیض (ع) چوڑی ہڈی چوتڑ کی ہڈی ۔ دیکھو عظم العجز ۔

عَظْمُ العُصْعُص (ع) | استخوان دم ۔ دمچی کی ہڈی
اَلعُصْعُص | یہ عظم العجز یعنی چوتڑ کی ہڈی

کے نیچے واقع ہوتی ہے ۔ اور چار چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں کے ملنے سے بنتی ہے ۔ اس کی شکل کوئل کی چونچ کے مشابہ ہوتی ہے جس مناسبت سے اس کو ڈاکٹری میں کاکسکس Coccyx کہتے ہیں ۔

عَظْمُ العَضُد (ع) | استخوان بازو ۔ بازو کی ہڈی
اَلعَضُد | یہ ایک لمبی ہڈی ہے جو بازو

میں ہوتی ہے (۱) ہیومرس Humerus

عَظْمُ العَقِب (ع) | استخوان پاشنہ ۔ ایڑی کی ہڈی
اَلعَقِب | (۱) کیل کینیئم Calcaneum

آس کیلیس Os calcis

عَظْمُ الفَائِق (ع) دیکھو عظم لامی ۔

عَظْمُ الفَخِذ (ع) | استخوان ران ۔ ران کی ہڈی
اَلفَخِذ (ع) | جانگ کی ہڈی جسم انسان

میں یہ تمام ہڈیوں سے لمبی ہڈی ہے +

(ا) فیمر Femur

**عُظْمُ قَاسِمُ الْاَنْف** (ع) استخوان پردۂ بینی۔ ناک کے بانسہ کی ہڈی۔ دیکھو عظم الوتیرہ +

**عُظْمُ قَاعِدَۃُ الدِّمَاغ** (ع) دماغ کے پیندے کی ہڈی۔ دیکھو عظم وتدی +

**عُظْمُ الْقِحْف** / **عُظْمُ الْیَافُوخ** / **اَلْجِدَارِی** (ع) استخوان کاسۂ سر۔ چندیا کی ہڈی۔ جو پیشانی کی ہڈی کے پیچھے اور گدی کی ہڈی کے سامنے ہوتی ہے۔ یہ ہڈیاں تعداد میں دو ہوتی جو باہم مل کر کھوپڑی کی چھت بناتی ہیں (ا) پیرائٹل بون Parietal Bone

**عُظْمُ الْقَصّ** (ع) استخوان سینہ۔ سینہ کی ہڈی جو وسط سینہ میں واقع ہے۔ اس ہڈی کے تین حصے اور چھ ٹکڑے ہوتے ہیں +

(ا) سٹرنم Sternum

**عُظْمُ الْمُؤَخَّرَۃ** / **اَلْمُؤَخَّرِی** / **عظم مؤخر رأس** (ع) استخوان قفا۔ گدّی کی ہڈی۔ سر کی پچھلی ہڈی۔ کھوپڑی کی چار دیواری کی سب سے پچھلی ہڈی (ا) آکسی پیٹل بون Occipital bone

نوٹ۔ اس ہڈی میں ایک بڑا سوراخ ہوتا ہے جس کے راہ نخاع (حرام مغز) نیچے اتر کر ریڑھ کی نالی میں داخل ہوتا ہے +

**عُظْمُ کَبِیْر** (ع) پہنچے کی بڑی ہڈی +

(ا) آس میگنم Osmagnum

**عُظْمُ الْکَتِف** / **اَللَّوح** (ع) استخوان شانہ۔ شانہ کی ہڈی یہ چپٹی سہ گوشہ ہڈی پشت کی جانب دوسری پسلی سے ساتویں پسلی تک واقع ہے۔ کندھے یا مونڈھے کا ابھار اسی ہڈی کے زائدہ سے بنا ہے +

سکیپولا Scepula

**عُظْمُ کُرْسِنِّی** / **اَلْبِسِلّی** (ع) پہنچے کی سب سے چھوٹی ہڈی جو مٹر کے دانہ کے برابر ہوتی ہے (ا) پسی فارم Pisiform

**عُظْمُ الْکَعْب** / **اَلْقَفْزِی** (ع) استخوان شتالنگ۔ استخوان بجُول۔ ٹخنے کی ہڈی۔ جو ایڑی کی ہڈی کے اوپر اور پنڈلی کی ہڈیوں کے نیچے ہوتی ہے (ا) اسٹراگیلس Astragalus

نوٹ۔ یہ ہڈی درحقیقت دونوں ٹخنوں کے نیچے پاؤں میں واقع ہے۔ اندرونی و بیرونی دونوں ٹخنے (جو قصبۃ الکبریٰ اور قصبۃ الصغریٰ کے زیریں سروں کے ابھار ہیں) اس پر جڑتے ہیں +

**عُظْمُ لَا اسْمَ لَہٗ** (ع) استخوان بے نام۔ بے نام ہڈی۔ یہ دو ہڈیاں ہوتی ہیں جو عظم العجز کے ساتھ مل کر جوف عانہ یعنی پیڑو کا جوف بناتی ہیں

(ا) آس ان نامی نیٹم Os Inrominatum

نوٹ۔ اس ہڈی کے تین حصے ہوتے ہیں (۱) عظم الخاصرہ (۲) عظم العانہ (۳) عظم الورک جنہیں دیکھو اپنے اپنے موقع پر +

**عَظمِ لامی** (ع) } استخوانِ زبان۔ زبان کی ہڈی
**عظم اللسان** (ع) } یہ ہڈی یونانی حرف لام سی ہوتی
ہے۔ اور گلے کے آگے زبان کی جڑ میں واقع
ہے (ا) آس ہائڈ Os Hyoid

**عَظمُ المَاقْ** (ع) استخوان گوشہ چشم۔ دیکھو عظم الدمع

**عَظمِ مُشَاشی** (ع) عظم اسفنجی۔ دیکھو عظام مشاشیہ و عظم اسفنجی اسفل وغیرہ۔

**عَظمُ المُشَاشیُ الاَسفل** (ع) سیپی نما ہڈی۔ یہ دو
**اَلقَرِین الاسفل** } ہڈیاں ہیں۔ جو سیپی سے بہت
**عظم اسفنجی اسفل** } مشابہت رکھتی ہیں۔ اور ناک
کے جوف کے زیریں حصہ کے پہلوؤں پر واقع
ہیں (ا) انفیری آر ٹربینیٹڈ بونز
Inferior Terbinated bones

**عَظمُ المصفاۃ** (ع) } چھلنی نما ہڈی۔ یہ ہڈی
**عظم مشاشی** } چشم خانوں کے مابین واقع
ہے۔ یہ دیکھنے میں گونہ مربع بناوٹ میں اسفنج
کی مانند سوراخ دار نازک اور ہلکی ہوتی ہے
اس کے بالائی سطح کے درمیانی حصہ کے پیش
پر ایک بڑا چکنا اور سہ گوشہ نکال ہوتا ہے۔
اس کے سوراخوں کے ذریعے عصبۃ الشم
کی شاخیں تیچے اتر ناک کی لعابدار جھلی میں
پھیلتی ہیں (ا) اِتھما ئڈ بون Ethmoid bone

**عَظمُ المِطرَقی** (ع) } ہتھوڑی کی مانند ہڈی
**اَلمِطرقہ** } جو اندرونی کان میں واقع ہے
(ا) مالی اسس Malleous

**عَظمِ مُعیّنی** (ع) } یہ مربع منحرف شکل کی ہڈی
**المربع المنحرف** } پہونچے کے جوڑ کی دوسری
قطار کی ہڈی اور جوڑ کے بیرونی جانب واقع
ہے (ا) ٹرے پیزیئم Trapyzium

**عَظمُ مُقَدّم رَاس** (ع) پیشانی کی ہڈی دیکھو عظم الجبہہ۔

**عَظمِ مُؤخر رَاس** (ع) گدی کی ہڈی۔ دیکھو عظم قمحدوہ۔

**عَظمِ مُؤخری** (ع) گدی کی ہڈی۔ دیکھو عظم قمحدوہ

**عَظمِ نَردی** (ع) } نرد نما ہڈی۔ یہ ایک شش
**اَلنَّردی** } پہل مہرہ نرد کی مانند ہڈی
ہے۔ یہ ہڈی عظم زورقی اور عظم العقب کے
آگے واقع ہے (ا) کیوبائیڈ Cuboid

**عَظمِ وَتَدی** (ع) } استخوان قاعدہ دماغ۔ کھوپڑی
**عظم الوتد** } کے پیندے کی ہڈی۔ یہ
**عظم قاعدۃ الدماغ** } چمگادڑ کی شکل کی ہڈی کھوپڑی
کے پیندے میں واقع ہے۔
(ا) سفینائڈ بون Sphenoid bone

**عَظمُ الوَتیرۃ** (ع) } ناک کے بانسہ کی ہڈی۔
**عظم قاسم الانف** } ناک کی درمیانی ہڈی۔ یہ ہڈی
**اَلمِیکعۃ** } ناک کے بیچ میں بطور دیوار
واقع ہے (ا) آس ووُمَر Os Vomar
ووُمَر Vomar

**عَظمُ الوَجنہ** (ع) استخوان رخسار۔ رخسارے کی ہڈی جو رخسارے کی بلندی بناتی ہے۔

**عَظمُ الوَرِک** (ع) استخوانِ نشستگاہ۔

نشستگاہ کی ہڈی۔ یہ بے نام ہڈی کا نچلا
اندرونی حصہ ہے جو بیٹھنے میں زمین پر
لگتا ہے (ا) اسکئل بون Ischial Bone

**عَظمُ الیَافُوخ** (ع) چندیا کی ہڈی۔ تالو کی ہڈی۔
دیکھو عظم القحف ÷

**عَظمَان** (ع) تثنیہ ہے عظم کا۔ دو ہڈیاں۔ کسی
مقام کی دو ہڈیاں اصطلاح تشریح میں
یہ لفظ ایسے مقام پر بولا جاتا ہے۔ جہاں
ایک جیسی دو ہڈیاں پائی جاتی ہیں۔ جیسے
عظما الانف یعنی ناک کی دو ہڈیاں عظما الحنک
تالو کی دو ہڈیاں وغیرہ ÷

نوٹ۔ علم نحو کا قاعدہ ہے۔ کہ جب تثنیہ کی
اضافت کی جاتی ہے یعنی وہ کسی طرف مضاف
ہوتا ہے۔ تو ایسی حالت میں تثنیہ کا نون
گر جاتا ہے۔ جیسے عظما الحنک جو کہ عظمان الحنک
تھا وغیرہ۔ لیکن جب تثنیہ موصوف واقع
ہو۔ تو ایسی صورت میں تثنیہ کا نون قائم
رہتا ہے جیسے عظمان جبریان ÷

**عُظَیمَات** (ع) چھوٹی چھوٹی ہڈیاں ÷

**عُظَیمَاتُ الاُذن** (ع) کان کی تین چھوٹی چھوٹی
ہڈیاں۔ دیکھو عظام السمع ÷

**عَفَافَہ** (ع) مقعد۔ دُبر۔ کون۔ دُبر کا حلقہ۔
(ا) اینس Anus

**عَفَج** (ع) رودہ۔ آنت۔ جمع اعفاج ÷
(ا) انٹسٹائن Intestine

**عَفص** (ع) زمحت۔ بکٹھا۔ کسیلا یہ ذائقہ کے
لیے بطور صفت کے آتا ہے ÷
(ا) ایسٹرنجنٹ Astringent

**عَفَل** (ع) فتق استحیائی۔ شرمگاہ کا فتق۔ یہ ایک
مرض ہے جس میں شرمگاہ کی طرف آنت
اُترتی ہے جس طرح کہ مردوں میں فوطوں
میں آنت اُتر آتی ہے (ا) پیوڈنڈل ہرنیا
Pudendal Hernia نیز دیکھو فتق
(۲) بقول بعض انقلاب الرحم یعنی رحم
کا باہر کو پلٹنا۔ یا نتو الرحم یعنی رحم کا باہر کو
نکلنا (ا) پرولیپسس یوٹرائی Prolapsus Uteri

**عَفَن** (ع)، عفونت (ع)، نتانت (ع) — متعفن ہونا۔ سڑنا۔ گلنا۔ فاسد
ہونا۔ بدبودار ہونا۔ اصطلاح
طب میں کسی رطوبت دار
مادہ کا حرارت غریبہ کے اثر سے کیفیت
فاسدہ کی طرف مستحیل ہو جانا۔ لیکن اسکی
شکل و نوعیت کا باقی رہنا۔ کیونکہ شکل و
نوعیت کا بدل جانا استحالہ کہلاتا ہے ÷
(ا) پیوٹری فیکشن Putrifaction
پیوٹریسینس Putriscence

ڈاکٹری نوٹ۔ تعفن یا سرانڈ درحقیقت
جراثیم تعفن کا ایک اہم ترین فعل ہے کیونکہ
اس فعل سے یہ تمام نباتی و حیوانی مردہ اجسام
کو ملیا میٹ کر دیتے یا خاک میں ملا دیتے
ہیں یعنی انہیں تحلیل کر کے مفردات میں

تبدیل کر دیتے ہیں پس اگر جراثیم تعفن نہ
ہوتے۔ تو مردہ اجسام فاسد نہ ہوتے۔ اور
اگر فساد نہ ہوتا تو پھر کون نہ ہوتا۔ لہذا کون
و فساد کا باعث جراثیم ہی ہیں۔ اگر جراثیم
نہ ہوتے۔ تو مردہ حیوانات و نباتات سے زمین
پٹ جاتی اور کہیں تل دھرنے کو جگہ نہ ملتی
تفصیل کے لئے دیکھو کتب علم الجراثیم۔

**عَفِن** (ع) گندا۔ سڑاندار۔ بدبودار۔ وہ رطوبت
دار چیز جو حرارت غریبی کے اثر سے فاسد
و بدبودار ہوگئی ہو۔ لیکن اس کی نوعیت
ابھی باقی ہو (۱) می فائیٹک Mephitic

**عُفُوصَت** (ع) زمختگی۔ بکھٹاپن۔ کسیلاپن۔
(۱) ایسٹرنجنسی Astringency

**عُفُونَت** (ع) سڑنا۔ گلنا۔ سڑاند۔ بدبو۔ دیکھو عَفَن

**عُفُونَتُ الدَّم** (ع) تعفن خون۔ خون کا گندہ ہو
متعفن ہوجانا یہ ایک قسم کا فساد ہے جو حرارت
غریبہ کے اثر سے خون میں لاحق ہو جاتا ہے
جس سے اس کی خاصیت۔ مزہ اور بو وغیرہ
میں تغیر آجاتا ہے۔ (۱) سیپٹی سیمیا
Septicemia
سیپٹیمیا Septemia

**ڈاکٹری نوٹ**۔ جب جراثیم تعفن کسی
حصہ جسم میں داخل ہو کر خود وہاں اسی جگہ
محدود رہتے ہیں۔ لیکن وہ سمیت یا زہر جو
کہ وہ پیدا کرتے ہیں۔ خون میں جذب ہو
جاتی ہے۔ تب اس حالت کو ڈاکٹری اصطلاح
میں سیپٹیمیا اور طب میں تسمم الدم یعنی خون
کا زہریلا ہوجانا کہتے ہیں۔ لیکن جب خود
جراثیم تعفن خون میں شامل ہو جائیں تب
اس حالت کو ڈاکٹری میں سیپٹی سیمیا اور طب
میں عفونت الدم سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور
جب یہ جراثیم تعفن خون میں دورہ کرتے
ہوئے جسم کے مختلف مقامات میں دیگر مراکز
عفونت و سوزش پیدا کر دیتے ہیں۔ جس
سبب سے جسم کے مختلف حصص میں دمامیل
یا پھوڑے نکل آتے ہیں۔ تب اس حالت
کو ڈاکٹری میں پائی ایمیا اور طب میں
تقیح الدم سے موسوم کرتے ہیں۔

**عُقَّار** (ع) جڑی بوٹی جس سے علاج معالجہ کریا
جمع عقاقیر (۱) ہرب Herb

**عَقَاقِیر** (ع) جمع ہے عقار کی جڑی بوٹیاں۔

**عُقَال** (ع) تشنج ریحی۔ ریحی تشنج۔ یہ ایک قسم کا تشنج
ہے۔ جو یکبارگی واقع ہوتا اور فوراً زائل ہو
جاتا ہے تفصیل کیلئے دیکھو تشنج (۱) سپیزم

**عَقَام** (ع) / **عُقْم** } بانجھ خواہ مرد ہو یا عورت۔ وہ
مرد یا عورت جس کے اولاد
پیدا نہ ہو (۱) سٹیرائل

**عَقِب** (ع) پاشنہ۔ ایڑی (۱) کیلکس Calcis
ہیل Heel (۲) وہ رباط جو ایک ہڈی
کو دوسری ہڈی سے وابستہ کرتا ہے جیسے
گھٹنے کے جوڑ کے رباطات (۱) لیگمنٹ
Ligament

**عُقَب** (ع) پٹے۔ تانت۔ نس۔ جس سے کمان کا چلّہ بناتے ہیں ✦

**عُقبُول** (ع) تبخالہ۔ پھپھولا۔ آبلہ۔ وہ آبلہ جو تپ اُترتے وقت ہونٹ پر نکل آئے۔ جمع عقابل
(۱) بلسٹر Blister فیور بلسٹر Fever-blister

**عَقد** (ع) گرہ لگانا۔ گانٹھ دینا۔ باندھنا (۲) بستہ ہوجانا پتلی شئے کا گاڑھا ہوجانا۔ جمع عقود

**عُقدَہ** (ع) لکنت زبان۔ زبان کی لکنت۔ زبان کا لکنت کرنا تتلانا ✦

**عُقَد** (ع) جمع ہے عقدہ بمعنی گرہ کی ✦

**عُقدَہ** (ع) لغوی معنی گرہ۔ بعلم الامراض میں ایک بیماری ہے۔ کہ اوپر کی پلک میں اندرونی جانب ایک سخت گرہ سی پیدا ہوجاتی ہے بالائی پلک کی گرہ (۱) کنجنکٹی وو ما۔ Conjunctivoma (۲) کبھی یہ لفظ بدن کے مختلف حصص کی گانٹھوں پر بھی اطلاق ہوتا ہے (۱) نوڈ Node (۳) لکنت زبان یا ہنکلانا (۴) عصبی گرہ۔ چنانچہ جسم کے مختلف مقامات میں ایسے عقد پائے جاتے ہیں ✦

**عُقدَہ عظمیّہ** (ع)
**عقدہ عظمیہ**
} ہڈی کا وہ گول سرا جو دوسری ہڈی کے حصرہ یعنی گڑھے میں داخل ہوتا ہے ✦
(۱) کنڈائل Condyle

**عُقر۔ عَقرَت** (ع)
**عُقارَت**
} بانجھ ہونا۔ حمل نہ ٹھیرنا۔ اولاد پیدا نہ ہونا ✦

**عُقفَت** (ع)
**غلظ الجلد** (ع)
**مسمار** (ع)
**عین السّمکہ** (ع)
**قرن** (ع)
} ثَفَن۔ اکن۔ گٹہ ٹینٹ۔ یہ ایک جلدی بیماری ہے جس میں عموماً پاؤں کے انگوٹھے کے جوڑ یا چھنگلی کے جوڑ پر کی جلد سخت اور موٹی ہوجاتی ہے۔ اور جوتا پہن کر چلتے وقت درد ہوتا ہے
(۱) کارن Corn کلیوس Clavus

**عَقل** (ع) خرد۔ دانائی۔ سمجھ۔ سوجھ۔ بوجھ۔ جمع عقول۔ یہ ایک قوت یا جوہر غیر مادی ہے جس سے نفس علوم بدیہیہ و نظریہ اور معانی کلیہ کا ادراک کرتا ہے۔ وہ قوت جس سے نیک و بد کی تمیز حاصل ہوتی ہے ✦
انٹیلی جینس Intelligence

**فائدہ** (۱) عقل کے لغوی معنی ہیں باندھنا چونکہ عقل نامی قوت ہی انسان کو ناجائز و نامناسب امور کے ارتکاب سے باندھتی یا روکتی ہے۔ اس لئے وہ بھی اس نام سے موسوم ہوئی ✦
(۲) اصطلاح حکماء میں عقل کے معنی فرشتہ ہیں چنانچہ عقل اول یا جوہر اول اور جوہر فعّال یا عقل عاشر سے مراد جبرئیل ہے۔ اور عقل کل سے کنایہ جبرئیل یا عرش اعظم ہے ✦

**عقل۔ نفس اور روح کا فرق** عقل ایک جوہر ہے جو اپنی ذات اور فعل دونوں

میں مادہ سے مجرد ہے اور معانی کلیہ وحقائق معنویہ کوادراک کرتی ہے۔ برخلاف اسکے نفس ایک ایسا جوہر ہے۔ جو اگرچہ اپنی ذات میں مادہ سے مجرد ہے۔ لیکن اپنے فعل میں مادہ سے تعلق رکھتا ہے یعنی بدن انسان کے ساتھ متعلق ہوکر اس میں تدبیر و تصرف کرتا ہے۔ اسی لحاظ سے اس کو نفس ناطقہ کہتے ہیں۔ لیکن جب اس جوہر کے اُس تعلق کو جو عالم قدس سے اس کو حاصل ہے مدنظر رکھا جائے تب اس کو روح کہتے ہیں لیکن یہ روح روح اطبار کے غیر ہے۔ دیکھو روح طبی و روح حکمی کا فرق روح میں۔

عَقل اور فکر کا فرق۔ عقل ایک قوت ہے جس سے حق و باطل کی تمیز ہوتی ہے۔ اور فکر وہ تردد قلبی ہے جو طلب معانی کے لئے تدبریں کرنا پڑتا ہے۔ عقل کے معنی ہیں خرد و دانائی اور فکر کے معنی ہیں اندیشہ اور سوچ +

عُقْم (ع) بانجھ ہونا۔ حمل نہ ٹھیرنا +

عُقْم (ع) نازائیدگی۔ بانجھ پن +

عُقُول (ع) عقلمند آدمی (۲) قبض کرنیوالی دوا +

عِقَّہ (ع) بچے کے وہ بال جو ماں کے پیٹ سے ساتھ لئے ہوئے پیدا ہوتا ہے +

عِقْی (ع) نوزائیدہ بچے کا براز یا پاخانہ +
(۱) مے کونیم Meconium

عَقِیقَہ (ع) نوزائیدہ بچے کے سر کے بال +

عَقِیْم (ع) بانجھ خواہ مرد ہو یا عورت +

نوٹ۔ بانجھ مرد وہ ہے کہ جس کے نطفہ سے حمل نہ رہے۔ اور بانجھ عورت وہ ہے کہ جس کو حمل نہ رہے (۲) لفظ عقیم اگرچہ مذکر و مؤنث میں برابر ہے۔ لیکن کبھی مؤنث کے لئے عقیمہ کا لفظ بھی استعمال کیا جاتا ہے

عَقِیْمَہ (ع) بانجھ عورت جس کے اولاد نہ ہوتی ہو

عُکَارَہ (ع) میل کچیل۔ تلچھٹ۔ کثافت +
(۱) اِم پیوری ٹیز Impurities

عِکَان (ع) گردن (۱) نیک Neck

عَکَّہ (ع) گرم رات جس میں ہوا بالکل بند ہو +

عَکَّہ۔ غَمْ۔ رَمْضَاء۔ صَفْرَہ اور اِحْتِدَام کا فرق۔ عکہ ہوا کے رکنے اور سخت گرمی کو کہتے ہیں۔ غم کے معنی ہیں سخت گرمی۔ صفرہ اور احتدام بھی اسی کے مترادف ہیں۔ رمضا ایسی سخت گرمی و تپش جس سے کنکر وغیرہ بھی جل اٹھیں +

عَکَدَہ (ع) بیخ زبان۔ زبان کی جڑ (۲) دل کی جڑھ یا دل کا قاعدہ (۳) وسط دل۔ دل کا درمیان +

عَکَر (ع) رسوب۔ دُرد۔ تلچھٹ۔ گاد۔ تیل وغیرہ کی گاد۔ گدلاپن (۱) سیڈیمنٹ Sediment

عَکَش (ع) بالوں کا الجھنا۔ گتھا ہونا۔ گھونگریالے بال +

عُکَن (ع) چین ۔ شکن ۔ جھری ۔ جھری پڑنا ۔ بٹ جو فربہی کے سبب پیٹ پر پڑ جائے ۔

(۱) رنکل Wrinkle

عِلَاج (ع) چارہ ۔ تدبیر ۔ وہ تدبیر جو دکھ درد کو زائل کرے ۔ مرض کو دور کرنا ۔ جو خواہ بذریعہ دوا ہو ۔ یا بذریعہ تدبیر یا دستکاری

(۱) ریمیڈی Remedy کیور Cure

علاج ۔ دوا اور تریاق کا فرق ۔ علاج کا اطلاق ہر ایسی تدبیر پر ہوتا ہے ۔ جو مرض اور دکھ کو زائل کرے ۔ دوا ایسی شئے کو کہتے ہیں جو کسی مرض یا دکھ کو زائل کرنے کے لئے استعمال کی جائے ۔ یا اس سے حفظ صحت مقصود ہو ۔ اور تریاق اس مرکب دوا کا نام ہے ۔ جو بہت سے اجزا سے مرکب ہو اور دافع سم ہو ۔ اہل ایران افیون پر بھی تریاق کا لفظ بولتے ہیں ۔ اور عرب شراب پر بھی تریاق اور دریاق کا اطلاق کیا کرتے ہیں

عُلَاقَہ (ع) خواہش ۔ لگاؤ (۲) وہ رباط یا ڈوری جو کسی عضو کو لٹکائے ۔ یا اپنی جگہ پر قائم رکھے

عُلَاقَۃُ الْبَیْضَہ (ع) بیضہ کی ڈوری ۔ خصیہ کی ڈوری ۔ یہ ریشہ دار ساخت کی ایک نازک ڈوری ہے جس کے ذریعہ خصئے فوطہ کی تھیلی میں لٹکے رہتے ہیں ۔

(۱) سپرمیٹک کارڈ Spermatic cord

عَلَامَت (ع) لغوی معنی نشانی ۔ پہچان ۔ پتہ اصطلاح طب میں وہ چیز جس کے ذریعہ بدن کی کسی حالت یعنی صحت و مرض میں سے کسی حالت پر دلیل پکڑی جائے ۔ یعنی جس کے ذریعے صحت و مرض کا پتہ چلے ۔ جمع علامات

(۱) سمپٹم Symptom سائن Sign انڈیکیشن Indication

طبی نوٹ ۔ علامت کی دلالت کبھی تو امر ماضی یعنی گزری ہوئی حالت پر ہوتی ہے جیسے نداوۃ البدن (بدن کی تری) اور نبض کا ضعیف و موجی ہونا طبیب کو اس امر کا پتہ دیتا ہے ۔ کہ مریض کو اس سے قبل پسینہ آچکا ہے ۔ ایسی علامت کو علامت مذکرہ یعنی کسی گزری ہوئی حالت کو بتلانے والی علامت کہا جاتا ہے ۔ اور اس سے طبیب فائدہ حاصل کرتا ہے ۔ یعنی اس علامت کے ذریعہ اس کا گزشتہ حالت بدنی کو معلوم کرنا اس کی فضیلت علمی اور مہارت فنی کی دلیل ہوتا ہے (۲) کبھی علامت کی دلالت امر موجود یعنی حالت موجودہ پر ہوتی ہے جیسے مریض کے لمس کا گرم ہونا فی الحال بخار کے موجود ہونے کا پتہ دیتا ہے ۔ ایسی علامت کو طب میں دالّ یا علامت دالّہ کہا جاتا ہے ۔ اور چونکہ لمس کی گرمی مریض کو موجودہ حالت بخار کا پتہ دیکر اسکو علاج معالجہ کی طرف متوجہ کرتی ہے ۔ اس لئے

ایسی علامت سے زیادہ تر مریض فائدہ حاصل کرتا ہے (۳) اور کبھی علامت امر مستقبل یعنی ہونے والی حالت پر دلالت کرتی ہے مثلاً زیریں ہونٹ کا پھڑکنا آنے والی قے پر دلالت کرتا ہے۔ ایسی علامت کو طب میں تقدمۃ المعرفہ اور سابق العلم کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ اور ایسی علامت سے طبیب و مریض دونوں کو فائدہ ہوتا ہے کیونکہ طبیب کا ایسی علامت کو دیکھ کر آنے والی حالت پر مریض کو مطلع کرنا اس کی قدر و منزلت اور طبی حذاقت و مہارت مریض کے ذہن میں بڑھاتا ہے۔ اور خود مریض چونکہ طبیب کی ہدایت کے مطابق آئندہ کی حالت کے علاج و تدبیر پر واقف ہو جاتا ہے اس لئے مریض بھی ایسی علامت سے مستفید ہوتا ہے۔

**عَلَامت** اور **عَرَض** کا فرق دیکھو عرض میں

**عَلَامت** اور **دلیل** کا فرق۔ علامت کبھی مالہ العلامت (جس کی وہ علامت ہے) کے ساتھ پائی جاتی ہے۔ اور کبھی نہیں۔ برخلاف اس کے دلیل اپنے مدلول کے ساتھ ضروری اور لازم ہوا کرتی ہے۔ اول الذکر کی مثال بادل و بارش ہے۔ اور ظاہر ہے کہ کبھی بادل بغیر بارش کے بھی ہوتا ہے۔ اور ثانی الذکر کی مثال آگ و دھواں ہے۔ کیونکہ دھواں ہمیشہ آگ کے ساتھ پایا ہے۔ اور دلیل و علامت کا خاص طبی فرق یہ ہے کہ دلیل کا اطلاق صرف مرض کی علامت پر ہوتا ہے اور علامت عام ہے۔ جو مرض و صحت دونوں کی نشانیوں پر بولی جاتی ہے۔

ڈاکٹری نوٹ سمپٹم کے لغوی معنی ہیں باہم واقع ہونا۔ اصطلاح ڈاکٹری میں اس تغیر کا نام ہے جو دوران مرض میں واقع ہوتا ہے جس سے اس مرض کی موجودگی کا پتہ لگتا ہے۔ پس اس اعتبار سے سمپٹم علامت کی مرادف ہے۔ لیکن جدید اطباء مصر بجائے علامت کے اس کا مرادف عرض قرار دیتے ہیں۔

سائن بھی علامت کا نام ہے۔ جو صرف مرض میں ظاہر ہوتی ہے۔ اور سمپٹم صحت و مرض دونوں کی علامت پر بولا جاتا ہے۔ پس جو فرق کہ دلیل و علامت میں مذکور ہوا وہی سمپٹم اور سائن میں ہے۔ اور انڈیکیشن بھی سائن اور دلیل کا مرادف ہے۔

**عَلَامَت بَاطِنِیَّہ** (ع) باطنی علامت۔ پوشیدہ علامت۔ وہ علامت جس کو صرف مریض ہی معلوم کر سکے (ا) سب جیکٹو سمپٹم

**Subjective Symptom**

**عَلَامَت تَشْخِیصِیَّہ** (ع) تشخیصی علامت مخصوص علامت مخصوصہ } علامت۔ وہ علامت جس

سے کسی مرض کی تشخیص و تمیز کی جائے +

(۱) پیتھاگنومونِک سمپٹم Pathognomonic Symption ڈایاگنوسٹِک سمپٹم Diagnostic Symptom

عَلَامَتْ تَامِیَّہ (ع) وہ علامت جو کسی عضو کے افعال سے تعلق رکھتی ہو۔ اُس کے جسم یا صورت سے اُسے کوئی تعلق نہ ہو۔ تفصیل کے لئے دیکھو علامت جوہریہ +

عَلَامَتْ جَوْہَرِیَّہ (ع) وہ علامات جو اعضاء کے جسم و جوہر سے یعنی اُن کی خلقت و پیدائش سے تعلق رکھتے ہوں۔ اور (۲) جو علامات اعضاء کے عوارض (خوبصورتی و بدصورتی) سے تعلق رکھتے ہوں۔ انہیں عَلَامَاتْ عَرَضِیَّہ کہتے ہیں۔ اور (۳) اُن علامات کو جو اعضاء کے افعال و اعمال سے تعلق رکھتے ہوں۔ انہیں عَلَامَاتْ تَامِیَّہ کہتے ہیں +

عَلَامَتْ حَالِیَّہ (ع) وہ علامت جو کسی عضو کی مخصوص حالت کو ظاہر کرے
علامت عضویہ

(۱) سٹیٹِک سمپٹم Static Symptom
پَے سِو سمپٹم Passive Symptom

عَلَامَتْ شِرْکِیَّہ (ع) شرکی علامت۔ عرضی علامت۔ جو عضو ماؤف کے علاوہ کسی دوسرے عضو میں محض باہمی تعلق کے سبب ظاہر ہو جیسے ہاتھ یا پاؤں کے زخم
علامت عرضیہ

وغیرہ میں بغل یا چڈے کے غدودوں کا متورم ہو جانا۔ یا ورم گردہ و ورم رحم میں متلی کا آنا

(۱) سمپیتھیٹک سمپٹم Sympathetic Symptom

عَلَامَتْ عَامَّہ عام علامت۔ مزاجی علامت وہ علامت جس کا تعلق سارے جسم سے ہو یا جو تمام جسم میں ظاہر ہو۔ جیسے بخار میں سارے جسم کا گرم ہو جانا +
علامت مزاجیہ

(۱) جنرل سمپٹم General Symptom
کانسٹی ٹیوشنل سمپٹم Constitutional Symptom

عَلَامَتْ عَرَضِیَّہ (ع) وہ علامت جو کسی عضو کے عوارض یعنی اُس کی خوبصورتی و بدصورتی سے تعلق رکھتی ہو اسکے جسم یا جوہر یا اسکے افعال سے تعلق نہ رکھتی ہو۔ دیکھو علامت جوہریہ +

عَلَامَتْ مُبَیِّنَہ (ع) وہ علامت جس سے طبیب کو مرض کا پتہ چلے۔ مثلاً نبض و قارورہ وغیرہ (۲) انڈی کیشن Indication
سائن Sign
دلیل۔ دلالت

عَلَامَتْ مُخْتَلِطَہ (ع) مخلوط علامت۔ مرکب علامت۔ وہ علامت جو دیگر علامات کے ساتھ مرکب و مخلوط ہو کر ظاہر ہوتی ہے۔ یعنی ایک مرض کی مختلف علامات کا باہم مل کر نمایاں ہونا۔ مثلاً بخار میں درد سر۔ اعضا شکنی و متلی وغیرہ کا باہم مل کر نمایاں ہونا (۱) کمپلیکس سمپٹم Complex Symptom
سِنڈروم Syndrome
علامت مرکبہ

عَلَامَتْ مُذَکِّرَہ (ع) یاد دلانے والی علامت وہ علامت جو کسی مرض کی نقاہت میں ظاہر ہو کر اُس گذرے ہوئے مرض کی یاد دلائے۔ لیکن اُس مرض سے اس کا کوئی خاص تعلق نہ ہو۔ (۱) کنسی کیوٹو سمپٹم Consecutive Symptom

عَلَامَتْ مُسْتَقِیْمَہ (ع) ذاتی علامت۔ وہ علامت جو بلا کسی واسطہ کے خود مرض عَلَامَتْ ذَاتِیہ سے پیدا ہو مثلاً ورم میں درد و جلن + (۱) ڈائریکٹ سمپٹم Direct Symptum ایڈیوپیتھک سمپٹم Idiopathic Symptom

عَلَامَتْ مُشْتَرَکَہ (ع) مشترک علامت۔ وہ علامت جو چند مختلف بیماریوں میں مشترک طور پر پائی جائے۔ مثلاً قے ایک ایسی علامت ہے جو امراض معدہ۔ امراض دماغ۔ امراض گردہ اور امراض رحم وغیرہ میں مشترک طور پر نمایاں ہوتی ہے + (۱) ایکوی ووکل سمپٹم Equivocal Symptom

عَلَامَتْ مُقَامِیَّہ (ع) مقامی علامت۔ وہ علامت جس کا تعلق جسم کے کسی خاص حصہ سے ہو۔ جیسے مقامی سوزش + (۱) لوکل سمپٹم Local Symptom

عَلَامَتْ مُنْذِرَہ (ع) ڈرانے والی علامت وہ علامت جو کسی مرض سے پہلے اُس کے پیدا ہونے کا خوف دلائے۔ مثلاً دورۂ صرع سے پہلے جسم کے کسی حصہ میں سرسراہٹ کا محسوس ہونا مرگی کا خوف دلاتا ہے۔ اور بڑھاپے میں سر چکرانا مرض سکتہ کا خطرہ پیدا کرتا ہے۔ (۱) پریما نیٹری سمپٹم Premonitary Symptom پروڈروم Prodrome

عَلَامَتْ مُنْعَکِسَہ (ع) منعکس علامت۔ وہ علامت جو مقام ماؤف سے دور کسی عضو میں ظاہر ہوتی ہے۔ مثلاً درد گردہ میں قے کا آنا یا بعض امراض دماغ اور حالت حمل میں قے و اُبکائی کا آنا + (۱) ریفلیکس سمپٹم Reflex Symptom

عَلَّامَہ (ع) بہت بڑا عالم۔ طب میں لفظ علامہ عموماً قطب الدین شیرازی۔ علاؤالدین قرشی نجیب الدین سمرقندی اور کبھی کبھی فاضل جیلانی و فاضل آملی وغیرہ کے ناموں کے ساتھ بطور صفت استعمال ہوتا ہے۔ لیکن مطلق علامہ سے مراد صرف قطب الدین شیرازی شارح قانون ہوتی ہے +

عِلَاوَہ (ع) سر دارو۔ یعنی وہ خشک پسی گٹی دوا جو کسی سیال دوا پر چھڑک کر استعمال کی جائے (۲) سر جب تک کہ گردن پر قائم رہے +

عَلَاؤالدِّیْن ابو الحسن علی بن حازم الملکی القرشی دیکھو قرشی

عِلْبَاوَان (ع) دو پٹھے ہیں گردن میں ایک دائیں اور دوسرا بائیں طرف۔ یہ تثنیہ ہے عِلْبَا کا جس کی جمع عَلَابِی آتی ہے +

عِلّت (ع) اصطلاح طب میں مرض۔ بیماری
(۱) افیکشن Affection ڈیزیز Disease
(۲) اصطلاح حکمت میں سبب۔ باعث
وجہ۔ جمع عِلَل (۱) کاز Cause

عِلّتِ آفتاب (ف) کنایہ ہے مرض یرقان سے +

عِلّتِ تامّہ (ع) سبب کامل۔ وہ مکمل سبب
جس کے بعد فوراً ہی مسبب و معلول کا وجود
ہو جائے۔ اور کسی دوسرے سبب کا انتظار
باقی نہ رہے۔ جیسے دھوپ کے لئے آفتاب
کا ہونا علت تامہ ہے۔ اور دھوپ معلول
ہے۔ چونکہ مادیات اپنے وجود میں علل اربع
یعنی (۱) علت مادی (۲) علت صوری (۳)
علت فاعلی اور (۴) علت غائی کے محتاج
ہوتے ہیں۔ اس لئے علت تامہ کو درحقیقت
ان علل اربعہ کا مجموعہ سمجھنا چاہئے۔ کیونکہ جب
کسی چیز کی مذکورہ بالا چاروں علتیں جمع ہو
جاتی ہیں۔ تو اس چیز کا وجود ضروری ہو جاتا
ہے۔ برخلاف اس کے علت ناقصہ اس
سبب کو کہتے ہیں جس کے بعد مسبب یا
معلول کا وجود ضروری نہ ہو۔ مثلاً ایک چیز
جو چند چیزوں سے مل کر بنتی اور موجود ہوتی
ہے۔ اور سب کے بغیر وہ موجود ہی نہیں
ہوتی۔ تو ایسی حالت میں اس چیز کے لئے
ان چند چیزوں میں سے ہر ایک علیحدہ علیحدہ
علت ناقصہ ہوگی جیسے تخت کے لئے
تختہ اور نجار علیحدہ علیحدہ علت ناقصہ ہیں

عِلّتِ دانہ (ف) مرض چیچک۔ سیتلا تفصیل
کے لئے دیکھو جُدری +

عِلّتُ الدَّجاجہ (ع) لغوی معنی مرغی کی بیماری۔
اصطلاح طب میں زحیر یعنی پیچش +
ڈسنٹری Dysentery
نوٹ۔ چونکہ مرض پیچش کے مریض کو مرغی
کی مانند تھوڑا تھوڑا براز (پاخانہ) آتا ہے
اس لئے اس مرض کو اس نام سے موسوم
کیا گیا +

عِلّتِ دُخانیّہ (ع) یہ ایک قلبی بیماری ہے۔
جس میں مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے۔
کہ اس کے دل سے دھواں اٹھتا ہے۔
جب اس مرض کا غلبہ ہوتا ہے۔ تو مریض
کو غش آنے لگتے ہیں۔ اور اس کا دماغ
فاسد خیالات سے پُر ہوتا ہے +

عِلّتُ الذِّئب (ع)
قُطرُب
جنون ذئبی
} یہ ایک قسم کا جنون ہے جس میں مریض نہایت ترشرو اور مغموم سا نظر آتا ہے۔
اور متحیر و سرگردان ہوتا ہے۔ تفصیل کے
لئے دیکھو جنون ذئبی +
(۱) لائیکن تھروپی Lycanthropy

عِلّتِ صُورِی (ع) اصطلاح حکمت میں کسی
چیز کا وہ سبب جو اس کے وجود و قوام
میں داخل ہو اور اس کے ذریعہ اس چیز

کا بالفعل وجود ہو جائے۔ جیسے صورت سریری
یعنی تخت کی صورت جو تخت کی علت صوری
ہے اور اس کو بالفعل وجود عطا کرتی ہے۔
(۱) فارمل کاز Formal Cause

**عِلّتِ غائی** (ع) کسی چیز کی غایت و غرض۔
اصطلاح حکمت میں کسی چیز کا وہ سبب
جو اس کی ذات سے تو خارج ہو۔ لیکن
اُس کے وجود میں دخیل ہو۔ یعنی فاعل کو
اس چیز کے بنانے پر آمادہ کرے۔ جیسے
تخت پر بیٹھنا اس کے وجود کی علت غائی
یعنی غایت و غرض ہے۔
(۱) فائنل کاز Final Cause

**عِلّتِ فاعلی** (ع) جو کسی چیز کو بنائے۔ اصطلاح
حکمت میں کسی چیز کا وہ سبب جو اس کے
وجود سے خارج ہو اور اس کو بنائے جیسے
نجار یعنی بڑھئی یا ترکھان جو تخت کو بناتا
ہے (۱) ایفی شینٹ کاز Efficent Cause

**عِلّتِ مادّی** (ع) وہ مادہ جس سے کوئی چیز
بنائی جائے۔ اصطلاح حکمت میں کسی چیز
کا وہ سبب جو اس کے وجود و قوام میں داخل
ہو۔ اور اس کو وجود بالقوہ عطا کرے جیسے
تختے تخت کے لئے علت مادی ہیں۔ اور
اُس کے وجود میں داخل ہیں۔ اور اُن سے
تخت بنایا جاسکتا ہے۔
(۱) میٹیریل کاز Material Cause

**عِلّتُ الْمَشائخ** (ع) بُونیس۔ بوبیس کی بیماری
**اُبنہ** } یہ ایک بیماری ہے جس میں
مریض کو اغلام کرانے کی خواہش پیدا ہوتی
ہے۔ یہ بیماری عموماً مشائخ یعنی بڑھے لوگوں
کو پیدا ہوتی ہے۔ جس کا باعث بلغم شور
یا خاص قسم کے کرم ہوتے ہیں۔ جن کی
خارش کے باعث اس مرض کو پیدا
کرتے ہیں۔

**عِلّتِ نافِخہ** (ع) مالیخولیائے مراقی جس کو
**عِلّتِ نَفّاخہ** } دیکھو اپنے موقعہ پر۔
**مالیخولیائے مراقی** } نوٹ۔ چونکہ مالیخولیائے
مراقی کی بیماری میں نفخ شکم لازم ہوا کرتا
ہے۔ اس لئے اس نام سے موسوم ہوئی

**عِلّتِ ناقِصہ** (ع) ناقص سبب۔ وہ سبب
جس کے وجود کے بعد مسبب یا معلول
کا وجود ضروری نہ ہو۔ تفصیل کے لئے
دیکھو علت تامہ۔

**عِلْبہ** (ع) عصب گردن۔ گردن کا پٹھا۔ (۲)
صلابت (سختی)۔

**عُلْعُل** (ع) } عضروف خنجری جو فم معدہ
**عُلْعال** } یا کوڑی کے مقام پر ہوتی
ہے (۲) ذکر یا ڈھیلا ذکر۔

**عَلَف** (ع) چارہ۔ جانوروں کا چارہ جمع اعلاف

**عَلَق** (ع) خون بستہ۔ جما ہوا یا گاڑھا خون
(۲) جونک (۱) لیچ Leech

عَلَقَہ (ع) نطفہ کے بعد کی حالت۔ خون کی پھٹکی
منجمد یا جما ہوا خون ۔

(ا) کلاٹڈ بلڈ Clotted Blood

عَلَقَہ (ع) وہ کپڑا جو بچہ پیدا ہونے کے بعد
شروع شروع اُس پر لپیٹا جاتا ہے ۔

عُلَکِیَّہ (ع) وہ شے جس میں لزوجت کے ساتھ
کسی قدر سختی بھی ہو ۔

عِلَل (ع) جمع ہے عِلّت کی جسے دیکھو ۔

عِلَلِ اَربَعَہ (ع) اسباب چہارگانہ۔ چار علتیں
جو تمام مادی اشیاء کے وجود کے لئے ضروری
ہیں۔ اور وہ یہ ہیں (۱) علت مادی (۲)
علت صوری (۳) علت فاعلی (۴) علت
غائی۔ جن کو دیکھو اپنے اپنے موقع پر ۔

عِلم (ع) دانش۔ یقین۔ جاننا۔ آگاہ ہونا ۔
(ا) سائنس Science نالج Knowledge

نوٹ۔ علم کا اطلاق مجازاً گمان و اعتقاد پر
بھی ہوتا ہے ۔

علم اور فہم کا فرق۔ فہم اس بات کے تصور
کو کہتے ہیں۔ جو مخاطب کے کلام سے پیدا
ہوتا ہے۔ بعض اس کے معنی دقیق اور
پوشیدہ ادراک کے بھی لیتے ہیں لیکن
علم محض ادراک کا نام ہے۔ عام اس سے
کہ خفی ہو یا جلی ۔

علم معرفت اور عرفان کا فرق۔ علم کلیات
کے ادراک کو کہتے ہیں۔ اور معرفت جزئیات
کے ادراک کا نام ہے۔ مثلاً ماہیت انسان
کا جاننا علم کہلاتا ہے۔ اور اس کی جزئیات
یا افراد مثلاً زید۔ عمر۔ بکر۔ وغیرہ کا جاننا
معرفت کہلاتا ہے۔ اس کے علاوہ معرفت
کے واسطے تقدم نسیان لازم ہے یعنی
پہلے ایک چیز کا علم ہو کر بھول جائے۔ تو
پھر دوبارہ ادراک پر معرفت کا اطلاق ہو
سکتا ہے۔ اور علم اس کے خلاف ہے۔
یہی وجہ ہے۔ کہ خدا تعالےٰ کو عالم کہا جاتا
ہے۔ عارف نہیں کہا جاتا۔ نیز فکر و تدبر
سے کسی چیز تک پہنچنے کو معرفت کہتے ہیں
اور علم اس صورت کے علاوہ دوسری
صورتوں پر بھی حاوی ہے۔ بعض کے
نزدیک عرفان کا اطلاق ایسی چیز کے علم
پر ہو سکتا ہے۔ جس کے محض آثار دریافت
ہو سکیں۔ مگر ذات ادراک میں نہ آسکے۔
لیکن علم ایسے موقع پر مستعمل ہے۔ جب
کسی شے کی ذات کا ادراک کر لیا جائے

علم اور یقین کا فرق۔ یقین اس علم
کو کہتے ہیں۔ جو شک کے بعد حاصل ہو
اسی وجہ سے باری تعالیٰ کو متیقن نہیں کہا
جاتا۔ چنانچہ کہتے ہیں "کل یقین علم و
لیس کل علم یقیناً یعنی ہر ایک یقین علم
ہے۔ اور ہر ایک علم یقین نہیں ۔

عِلمُ الاَجسَامِ الرَّقِیقَہ (ع) خوردبینی اجسام

کے اجسام کے دیکھنے کا علم ۔
(۱) مائی کرالوجی Micrology

**علم الادویہ** (ع) دواؤں کا علم ۔ وہ علم جس میں دواؤں کے حالات اور اُن کے افعال و خواص سے بحث کی جاتی ہے ۔
(۱) فارماکالوجی Pharmaccology

**علم الارض** (ع) } کرۂ زمین کا علم ۔ طبقات زمین کا علم (۱) جیالوجی Geology
علم طبقات الارض

**علم اسباب الامراض** (ع) امراض کے اسباب کا علم ۔ وہ علم جس میں اسباب الامراض سے بحث کی جاتی ہے ۔
(۱) ایٹالوجی Aetolog

**علم الاغذیہ** (ع) غذاؤں کا علم ۔
(۱) بروماٹالوجی Bromatology

**علم افعال الاعضا** (ع) } جسم کے اعضا کے افعال و منافع کا علم ۔
علم وظائف الاعضا
(۱) فزیالوجی Physiology

**علم الافلاک** (ع) آسمانوں کا علم ۔
(۱) ایسٹرانومی Astronomy

**علم الاقالیم** (ع) } مختلف اقلیموں اور ان کی آب و ہوا کا علم ۔
علم المناخات
(۱) کلائی مےٹالوجی Climatology

**علم الامراض** (ع) امراض کی حقیقت و ماہیت کا علم (۱) پیتھالوجی Pathology

**علم الانسجہ** (ع) علم بافت اعضا ۔ اعضا کی ساخت و بافت کا علم ۔
(۱) ہسٹالوجی Histology

**علم البرق** (ع) } بجلی کا علم ۔ وہ علم جس میں قوت برقی کے حالات و اثرات سے بحث کی جاتی ہے ۔
علم الکہربائیہ
(۱) الکٹرالوجی Eleetrology

**علم التشریح** (ع) تشریح کا علم ۔ وہ علم جس میں اعضا کی حقیقت و ماہیت اور شکل و صورت اور وضع قیام وغیرہ حالات سے بحث کی جاتی ہے ۔
(۱) اناٹمی Anatomy

**علم التصورات** (ع) تصورات کا علم ۔
(۱) آئی ڈیالوجی Ideology

**علم التنجیم** (ع) } ستاروں اور ان کی گردش اور اُن کے نیک و بد اثرات کا علم (۱) ایسٹرالوجی Astrology
علم النجوم

**علم التنویم** (ع) مسمریزم کا علم معمول کو سلانے اور بے ہوش کرنے کا علم ۔
(۱) ہپنالوجی Hypnology

**علم الجراحت** (ع) فن جراحی ۔ چیر پھاڑ کا علم ۔ یہ علم طب کی وہ شاخ ہے جس میں چیر پھاڑ اور دستکاری سے علاج کیا جاتا ہے (۱) سرجری Surgery

**علم الحشرات** (ع) حشرات الارض یعنی زمین کے رہنے والے جانوروں کا علم ۔

(۱) انسیکٹالوجی Insectology

اینٹومالوجی Entomology

**عِلْمُ الحَمَّامَات** (ع) مختلف قسموں کے حماموں یا غسلوں کا علم (ا) بیلنیالوجی Balneology

**عِلْمُ الحَیَات** (ع) حیات یعنی زندگی کا علم۔ وہ علم جس میں روح اور اُس کے تعلقات سے بحث کی جاتی ہے۔

(ا) بائی آلوجی Biology

**عِلْمُ الحَیْوَانَات** (ع) حیوانات یعنی جانوروں کا علم (ا) زوآلوجی Zoology

**عِلْمُ الحَیْوَانَاتِ الثَّدْیِیَّہ** (ع) پستان والے جانوروں کا علم (ا) میمالوجی Memmology

**عِلْمُ السُّمُوم** (ع) زہروں کا علم۔ جس میں زہروں کے حالات اور جسم انسان پر اُن کے اثرات وعلامات و معالجات سے بحث کی جاتی ہے

(ا) ٹاکسیکالوجی Taxicology

**عِلْمُ الشِّفَاء** (ع) } وہ علم جس سے انسان کی
**طِبّ** } صحت و مرض معلوم ہو۔

اور اس کی غایت وغرض یہ ہے کہ صحت موجودہ کی حفاظت کی جائے۔ اور صحت زائلہ کو واپس لایا جائے (ا) میڈیسن Medicine

آئی اٹرالوجی Ietrology

**عِلْمُ الصِّحَّت** (ع) } حفظ صحت کا علم۔ صحت کو
**علم حفظان الصحت** } محفوظ رکھنے کا علم۔

(ا) ہائیجین Hygiene اکالوجی Acology

**عِلْمُ التَّصْیِدَلَہ** (ع) علم دواسازی۔ عطاری۔

(ا) کمپونڈری Compoundry

**عِلْمُ الطَّبِیْعِیَّات** (ع) طبعیات کا علم۔ وہ علم جس میں موجودات کے واقعی حالات سے بحث کی جاتی ہے (ا) فزیکس Physics

**عِلْمُ العِلَاج** (ع) علاج معالجہ کا علم۔ امراض کے علاج معالجہ کرنے کا علم۔

(ا) آئی ایم ٹالوجی Iamtology

تھراپیوٹکس Therapeutics

**عِلْمُ عَلَامَاتُ الاَمْرَاض** (ع) بیماریوں کی علامات
**علم اعراض الامراض** } کا علم۔ وہ علم جس میں علامات امراض سے بحث کی جاتی ہے۔

(ا) سمٹومیٹالوجی Symptomatology

**عِلْمُ القُوَیٰ وَ الحَرَکَات** (ع) وہ علم جس میں اجسام کی قوتوں اور حرکتوں سے بحث کی جاتی ہے (ا) ڈائنامکس Dynamics

**عِلْمُ الکِیْمِیَا** (ع) کیمیا کا علم۔ وہ علم جس میں عناصر اور ان کی باہمی ترکیب اور ان کے مرکبات سے بحث کی جاتی ہے۔

(ا) کیمسٹری Chemistry

**عِلْمُ المَادَّہ** (ع) مادہ کا علم۔ وہ علم جس میں مادہ کی حقیقت و ماہیت سے بحث کی جاتی ہے

(ا) ہائیلالوجی Hylology

**عِلْمُ المَعْدَنِیَات** (ع) معدنیات کا علم۔ وہ علم جس میں معدنیات کے حالات سے بحث

کی جاتی ہو (ا) منرالوجی Mineralogy

**علم المیاہ** (ع) پانیوں کا علم۔ وہ علم جس میں مختلف قسم اور مختلف مقامات کے پانی کے حالات و خصوصیات سے بحث کی جاتی ہے (ا) ہائیڈرالوجی Hydrology

**علم النباتات** (ع) نباتات کا علم۔ وہ علم جس میں نباتات کی حقیقت و ماہیت اور ان کے نشو و نما وغیرہ سے بحث کی جاتی ہے ؎

(ا) باٹنی Botony

**علم النفس** (ع) / **علم الروح** } نفس کا علم۔ روح کا علم۔ وہ علم جس میں نفس و روح کی حقیقت و ماہیت سے بحث کی جاتی ہو

(ا) سائی کالوجی Psychology

**علم الولادت** / **علم القابلہ** } (ع) بچہ جنانے کا علم۔ دائی جنائی کا علم (ا) مڈوائفری Midwifery آبسٹے ٹرکس Obstetrics

**علمی** (ع) طب کا ایک حصہ ہے جس کی غایت وغرض صرف ایسے مسائل کی تصدیق ہوتی ہے۔ جن کا تعلق عمل یعنی علاج و معالجہ سے نہیں ہوتا ؎

**علوص** (ع) بدہضمی۔ پیٹ کا درد ؎

**علی بن رضوان** (ع) ابوالحسن علی بن رضوان بن علی بن جعفر۔ مقام جیزہ ملک مصر میں پیدا ہوا۔ بعض } Ali bin Rudhwan Rodoam انگریزی کتب تاریخ میں لکھا ہے کہ وہ خلیفہ الحاکم کے عہد میں سنہ ۱۰۶۱ء میں مصر میں ایک جلیل القدر اور نامور طبیب مشہور تھا۔ اس کا باپ رضوان بن علی تنور ساز تھا علی بن رضوان نے ایک معمولی پیشہ ور کی اولاد کی طرح پرورش اور تربیت پائی۔ لیکن چونکہ قدرت نے اس کو علم و کمال کی تحصیل پر مائل بنایا تھا۔ لہٰذا کسی پیشہ میں مصروف ہونے کی نسبت اس کو علم کا مشغلہ زیادہ پسند اور مرغوب تھا ۳۲ سال کی عمر میں وہ ایک جلیل القدر اور نامور طبیب مشہور ہو گیا۔ اور ساٹھ پینسٹھ سال کی عمر تک نہایت کامیاب مطب کرتا رہا۔ لیکن وہ کچھ تند مزاج مشہور تھا۔ وہ اپنے ہمعصر اور بعض متقدمین اطبا مثلاً شیخ الرئیس و ذکریا رازی وغیرہ کے اقوال کی تردید کیا کرتا تھا۔ اور بعض اوقات نامناسب کلمات کہہ جاتا تھا جس سے اُس کے دامنِ اخلاق پر ایک بدنما داغ ہے ؎

علی بن رضوان فن طب میں محض اُستاد خرد کا شاگرد تھا۔ سوا کتابوں کے اُس نے اور کسی سے یہ علم نہیں پڑھا۔ اور اس کا قول ہے۔ کہ علم جس قدر مطالعہ سے بڑھتا ہے۔ اُتنا سبقاً سبقاً پڑھنے سے ہرگز نہیں بڑھ سکتا (یہ بالکل درست ہی)

اُس نے سنہ ۴۵۳ھ میں بعہدِ خلیفہ مستنصر باللہ وفات پائی۔ اس کی تصانیف ایکسو سے زائد ہیں۔ جن میں سے اُسکی بقراط اور جالینوس کی بعض تصانیف کی شروح اور بطلیموس کی کتاب صدکال کی شرح اور جالینوس کی کتاب الفرق کی شرح نہایت قابل قدر ہیں۔ اس کی یہ آخری کتاب لاطینی زبان میں ترجمہ ہو چکی ہے۔

**عَلی بن عَبّاس** یہ مشہور ایرانی حکیم مذہباً

علی عباس مَجُوسی | گبر یعنی آتش پرست تھا
مَجُوسی | اس لئے یہ مجوسی (آتش
Ali bin | پرست) کے لقب سے مشہور
al -Abbas | ہے۔ یہ دسویں صدی مسیحی
AlmaJusi | کے آخری نصف میں بمقام
Alli Abbas | اہواز (ملک ایران) میں

پیدا ہوا۔ اس نے ابی ماہر موسیٰ بن سیّار سے فنِ طب کی تحصیل کی تھی۔ یہ اپنے وقت کا ایک نہایت جلیل القدر اور ممتاز طبیب گزرا ہے۔ یہ سلطان عضد الدولہ بن بویہ دیلمی کا درباری طبیب تھا مشہور طبی کتاب "المَلَکی" یا "کامل الصناعہ" کا جس کو انگریزی کتب میں لیبر ریجس "Liber Regis" "Kingly Book" یعنی کتاب شاہی لکھا ہے یہی نامور حکیم مصنف ہے۔ اس نے یہ کتاب سلطان موصوف کے لئے لکھی تھی۔ اور اس کو اسی کے نام پر معنون کیا تھا۔ یہ اپنے وقت کی بے مثل کتاب طب علمی و عملی دو حصوں پر منقسم ہے۔ اور پھر ہر ایک حصہ چند مقالوں پر مشتمل ہے۔ حصہ علمی میں تشریح و منافع الاعضاء۔ ماہیت امراض عمومی امراض مخصوصہ (امراض جلدیہ۔ دمامیل و قروح اور جروح) وغیرہ کا بیان ہے اور عملی حصہ میں حفظان صحت۔ علم الاغذیہ علم الادویہ (دواسازی)، ماہیت امراض خصوصی اور علاج الامراض کا مفصل بیان ہے۔ قانون شیخ کے شائع ہونے سے قبل عرب و عجم میں یہ طب کی ایک نہایت معتبر اور مستند کتاب مانی جاتی تھی۔ اور کئی بار اس کے لاطینی زبان میں ترجمے ہوئے۔ یہ کتاب مطبوعہ مصر اب بھی ملتی ہے۔

**عَلی بن عِیسیٰ** یہ عراق عرب کا مشہور کحّال

عیسیٰ بن علی | پانچویں صدی ہجری یا
Ali bin Isa | گیارھویں صدی مسیحی
Jesus Haly | کے پہلے نصف میں گزرا

ہے۔ یہ امراض چشم کے علاج میں نہایت ماہر تھا۔ بلکہ یہ اس فن میں اپنے وقت کا امام مانا گیا ہے۔ اور تمام ہمعصر اور مابعد کے اطباء نے اس بارہ میں یعنی

امراض چشم کی تشخیص اور اُن کے علاج میں علی بن عیسیٰ کی ہی پیروی کی ہے +

علی بن عیسیٰ کی تصانیف میں صرف ایک کتاب "تذکرۃ الکحالین" (Book of Memoranda for Eye Doctors) پائی جاتی ہے - یہ اس موضوع پر یعنی امراض چشم کی ماہیت تشخیص اور علاج وغیرہ میں اپنے وقت کی ایک بے مثل کتاب تھی - اس کتاب کے تین مقالے ہیں - مقالہ اول میں مختصر دیباچہ کے بعد آنکھ کی تشریح اور اس کے منافع بیان کئے گئے ہیں جس میں جالینوس کا تتبع کیا گیا ہے - مقالہ دوم میں اُن امراض چشم کا بیان ہے جو ظاہر طور پر دیکھی اور معلوم کی جا سکتی ہیں - مثلاً امراض جفن و غرب و رمد و امراض قرنیہ و عنبیہ وغیرہ - مقالہ سوم میں ان امراض کا بیان ہے جو بظاہر معلوم نہیں ہوتیں - مثلاً شبکوری و روزکوری یا امراض رطوبت بیضیہ و رطوبت جلیدیہ و طبقہ شبکیہ و عصبہ مجوفہ وغیرہ معالجات میں تغذیۃ المرضیٰ کے علاوہ صداع اور شقیقہ وغیرہ کا علاج بھی لکھا گیا ہے - غرضکہ طب یونانی میں امراض چشم میں یہ آج تک بھی ایک بہترین کتاب مانی جاتی ہے +

عُمُدۃُ الفَقَرَات (ع) مہروں کا ستون - ریڑھ کا ستون (۱) ورٹی بَرل کالم Vertebral Column

عُمُدۃُ المَنخرَین (ع) ناک کے نتھنوں کے درمیان کا پردہ - جو ان دونو کے بیچ میں بطور آڑ یا دیوار کے قائم ہے (۱) سپٹم نزائی Septum Nasi
قاسمُ الانف

عُمُر (ع) بقا - زندگی - جینا (۱) لائف Life

عُمُر (ع) مسوڑھے - دانتوں کے درمیان کا گوشت جمع عُمُور (۱) گمز Gums

عُمَرتَان (ع) } زبان کی جڑ میں دو چھوٹی
عُمَیرتَان (ر) } چھوٹی ہڈیاں ہیں جنہوں نے حلق کے سرے کا گردا اندر کی طرف سے گھیرا ہے +

نوٹ - چونکہ زبان کی جڑ میں عظم لامی کے سوا اور کوئی ہڈی نہیں اس لئے یہ اُسی ہڈی کے دو سرے یا نکال ہیں - جن کو قرن عظیم و صغیر کہتے ہیں +

عَمَش (ع) ضعف بصر - نظر کی کمزوری (۲) آنکھ سے پانی بہنا - آنکھ سے پانی جاری ہونا

عُمق (ع) اقطار ثلاثہ یعنی طول و عرض و عمق میں سے ایک قطر - گہراؤ - دبازت +

عَمَل (ع) کام کرنا - کام - جمع اعمال +

عمل فعل اور صنع کا فرق - عمل خاص ہے اور فعل عام یعنی عمل اس فعل کا نام ہے - جو جاندار چیز مثلاً حیوان و انسان سے

بقصد و ارادہ صادر ہو۔ برخلاف اسکے
فعل میں اس کی قید نہیں۔ وہ حیوانات و
جمادات میں سے ہر ایک کے کام و اثر پر
بولا جاتا ہے +

**عَمَلْ بِالْیَدْ** (ع) جراحی۔ دستکاری چیر پھاڑ
**عَمَلِیَّہ** (ا) آپریشن Operation

**عَمَلِی** (ع) علم طب کا وہ حصّہ جس میں ایسے مسائل
کا تذکرہ ہوتا ہے۔ جو کیفیت عمل سے
تعلق رکھتے ہیں +

**عَمُوْد۔ عِمَاد۔ عُمْدَہ** (ع) ستون۔ کھمبا
جمع عُمُد (ا) کالم Column

**عَمُوْدُ الْبَطْن** (ع) عمود الفقرات یعنی ریڑھ
کے ستون کا وہ حصہ جو پیٹ کے مقابل
واقع ہے۔ پیٹھ +

**عَمُوْدُ الْفِقْرَات** (ع) ریڑھ کا ستون۔ مہروں
**عُمُود فِقْرِی** / **عُمْدَۃُ الْفِقْرَات** / **سِلْسِلَۃُ الظَّہْر** } کا ستون۔ یہ ستون جس
پر سر قائم رہتا ہے چھبیس
مہروں سے مل کر بنتا ہے۔
جن میں سے سات مہرے گردن کے اور
بارہ مہرے پشت کے اور پانچ مہرے
کمر کے ایک چوڑی کی ہڈی (جس میں پانچ
ٹکڑے ہوتے ہیں) اور ایک دمچی کی ہڈی
(جس میں چار ٹکڑے ہوتے ہیں) ہوتے
ہیں (ا) ورٹبرل کالم Vertebral Column
ریکیس Rachis بیک بون Back-bone

**عَمُوْدُ الْقَلْب** (ع) وسط دل۔ دل کا بیچوں بیچ

**عَمُوْدُ قَاثَاطِیْر** (ع) پیشاب نکالنے کی سلائی
کے اندر کا باریک تار (ا) سٹلٹ Stilet

**عَمُوْدُ الْمَهْبِل** (ع) اندام نہانی کے اندر غشاء
لعابی کی ایک لمبی چنٹ ہے (ا) کالم
آف دی ویجائنا Column of the Vagina

**عَمُوْدِی** (ع) کھڑا۔ سیدھا۔ ستون کی وضع کا
برخلاف افقی کے جس کے معنی ہیں آڑا۔
پٹا یا ترچھا +

**عُمُوْر** (ع) جمع ہے عمر کی۔ بسوڑھے +

**عَمیٰ** (ع) کوری۔ نابینائی۔ اندھاپن۔ نابینا
ہونا۔ اندھا ہونا (ا) بلائنڈنیس Blindness
نوٹ۔ اندھے کو اعمیٰ کہتے ہیں جس کی
مؤنث عَمْیَاء (عمیا) ہے +

**عَمِی** (ع) بصیرت جاتی رہنا۔ دل کی بینائی
جاتی رہنا۔ جو فرق بصارت و بصیرت میں
ہے وہی عمیٰ اور عمی میں ہے +

**عَمْیَاء۔ عمیا** (ع) زن کور۔ اندھی عورت۔
مؤنث ہے اعمیٰ کی +

**عَمَی الْاَلْوَان** (ع) رنگوں کا اندھاپن۔
ایک مرض ہے جس میں مریض رنگوں
میں خصوصاً جبکہ اُن کو دور سے دیکھے
ایک دوسرے سے تمیز نہیں کر سکتا
(ا) کروماٹاپسیا Chromatopsia
کلر بلائنڈنیس Colour Blindness

عمیٰ ریحی (ع) یہ درحقیقت سیاہ یا سبز قسم کا موتیا بند ہے جس میں
انلو کوما
آنکھ کا ڈھیلا بظاہر صحیح معلوم ہوتا ہے۔
لیکن درحقیقت اُس میں بصارت نہیں
ہوتی (۱) گلاکوما Glaucoma

عمیٰ لیلی (ع) شبکوری - رتوندا - رات کو دکھائی نہ دینا (۱) ہیمیرل اوپیا
عشا
Hemeralopia

عُنَادِل (ع) فوطہ (۱) ٹیسٹیکل Testicle
نوٹ - عَنَادِل جو عندلیب کی جمع ہے۔
وہ عین کے زبر سے آتی ہے +

عُنَاصِر (ع) جمع ہے عنصر کی - ارکان اور مراد
اس سے وہ اجسام بسیطہ ہیں جن کی تقسیم
اجزا مختلفۃ الصُّوَر والطبائع کی طرف نہیں
ہوسکتی - اور مو الید ثلاثہ یعنی حیوانات و
نباتات کے اجزا اولیہ مقرر کئے گئے ہیں
اور وہ چار ہیں (۱) آگ (۲) ہوا (۳) خاک
(۴) پانی - انہی کو عناصر اربعہ اور ارکان
بھی کہتے ہیں (۱) ایلیمینٹس Elements
نوٹ - جدید علم کیمیا میں مذکورہ عناصر اربعہ
کو بسیط نہیں مانا جاتا - بلکہ مختلف اجزا
سے مرکب مانا جاتا ہے - مثلاً پانی مرکب ہے
آکسیجن اور ہائیڈروجن سے - اور ہوا مرکب
ہے آکسیجن اور نائٹروجن سے - اور آگ
مرکب ہے آکسیجن و کاربن اور ہائیڈروجن

وغیرہ سے - اور اسی طرح خاک کی ترکیب
میں بہت سی چیزیں پائی جاتی ہیں +
یورپ کی جدید تحقیقات سے ابتک
تقریباً سو عناصر ثابت ہوچکے ہیں +

عُنَاصِرِ اَرْبَعہ (ع) چار عناصر - چار ارکان -
یعنی پانی - آگ - ہوا - خاک - نیز دیکھو ارکان
و عناصر +

عُنَانَت (ع) نامردی - قوت جماع یا قوت
عُنّت رجولیت یا خواہش جماع
کا زائل ہونا - جماع نہ کرسکنا +
(۱) امپوٹینسی Impotency
(۲) انیفروڈیزیا Anaphrodisia

عِنَبہ (ع) ٹینٹ - آنکھ کا ایک مرض
عِنَبۃُ العین ہے - جس میں طبقہ قرنیہ
بسبب جراحت یا قرحہ وغیرہ کے پھٹ
جاتا ہے - اور اس میں سے طبقہ عنبیہ
مثل دانہ انگور باہر کو نکل آتا ہے - تفصیل
کے لئے دیکھو مورسرج +
(۱) سٹیفی لوما Staphyloma
پرولیپسس آف دی آئرس
Prolapsis of the Idris

عِنَبِیَّہ (ع) آنکھ کا انگوری پردہ - آنکھ کا تیسرا
پردہ - تفصیل کے لئے دیکھو طبقہ عنبیہ

عَنْکَبُوتِیَّہ (ع) مکڑی کے جالے کا سا پردہ -
آنکھ کا چوتھا پردہ - تفصیل کے لئے دیکھو

طبقہ عنکبوتیہ ◆

**عُنبُرَۃُ الشِّتَاء** (ع) شدت کی سردی سخت جاڑا

**عُنصُر** (ع) بنیاد۔ جڑ۔ جزو اصلی۔ اصطلاح میں جسم بسیط جس کی تقسیم مختلف اجزاء کی طرف نہ ہوسکے۔ عناصر اربعہ یعنی آگ ہوا۔ پانی۔ مٹی میں سے کوئی ایک۔ جمع عناصر

(ا) ایلی مینٹ Element

**ڈاکٹری نوٹ۔** اصطلاح کیمیا میں ایلی مینٹ کا لفظ ایسے جسم بسیط پر بولا جاتا ہے جس کی تقسیم مختلف اجزاء کی طرف نہ ہوسکے۔ نیز دیکھو عناصر ◆

**عُنفُقَہ** (ع) داڑھی کی بچی۔ نیچے کے ہونٹ اور ٹھڈی کے درمیان کے بال ◆

**عُنفُوَان** (ع) آغاز۔ شروع۔ خوبی۔ اُمنگ ہر چیز کا شروع یا عمدہ حال ◆

**عُنُق** (ع) گردن۔ جمع اعناق (ا) نیک Neck سروکس Cervix

**عُنُقُ الرَّحِم** (ع) **مُہبل** } اگرچہ عنق الرحم کے لغوی معنی ہیں گردن رحم۔ لیکن قدیم اصطلاح طب میں اس کے معنی ہیں مہبل یا اندام نہانی یعنی وہ چنٹ دار عضلاتی وغشائی نالی جو فرج سے لے کر گردن رحم کے چوگرد تمام ہوتی ہے۔ اور جس میں وقت جماع دخول ذکر ہوتا ہے ◆

(ا) ویجائنا Vagina

نوٹ۔ چونکہ رحم کے ساتھ اس نالی کا تعلق مثل صراحی کی گردن کے ہے اسلئے متقدمین اطباء نے اس کو عنق الرحم سے تعبیر کیا اسی نالی کے بیرونی سوراخ یا شگاف کو فرج کہتے ہیں۔ اور خود اس نالی کو مہبل یا اندام نہانی کہتے ہیں ◆

**عنق الرحم اور رقبۃ الرحم کا فرق۔** عنق الرحم اور رقبۃ الرحم دونوں کے معنی ہیں گردن رحم۔ لیکن عنق الرحم کا اطلاق مجازاً مذکورہ بالا عضلاتی وغشائی نالی (مہبل) پر ہوتا ہے جس میں دخول ذکر ہوتا ہے۔ مگر رقبۃ الرحم کا اطلاق اپنے حقیقی معنوں میں گردن رحم پر ہوتا ہے جدید اطباء مصر رقبۃ الرحم کی بجائے عنق الرحم اپنے حقیقی معنوں میں گردن رحم کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ اور عنق الرحم کی بجائے مُہبل کا استعمال کرتے ہیں۔ جو زیادہ صحیح و مناسب ہے

نوٹ۔ ڈاکٹری میں رقبۃ الرحم بمعنے عنق الرحم یا گردن رحم کو سروکس یوٹرائی Cervix Uteri اور عنق الرحم بمعنی مہبل یا اندام نہانی کو ویجائنا Vagina کہتے ہیں ◆

**عُنُقُ الطِّحَال** (ع) لوز معدہ۔ لبلبہ۔ یہ **بنکریاس** } ایک غدد یا گلٹی ہے۔ جو

معدہ کے پیچھے لبلبہ کے زیریں حصہ پہ کمر کے
مہروں کے مقابل آڑی واقع ہے +
تفصیل کے لئے دیکھو پنکریاس +
(۱) پنکریاس Pancreas
نوٹ عنق الطحال کے لغوی معنی ہیں تلی
کی گردن چونکہ لبلبہ کا تعلق طحال یا تلی
کے ساتھ مثل گردن کے ہے ۔ اس لئے
متقدمین اطباء نے اس کو اس نام سے
نامزد کیا +

**عُنُقُ الْکَتِف** (ع) گردن شانہ ۔ شانہ کی ہڈی
کا وہ تنگ حصہ جو اس کے سر کے پیچھے
ہوتا ہے +

**عُنُقُ الْکُلْیَہ** (ع) | کلاہ گردہ ۔ گردہ کی ٹوپی ۔
**تاجُ الْکُلْیَہ** | یہ دو چھوٹی چپٹی زردی
**غُدّہ فوقُ الکلیہ** | مائل غدد یا گلٹیاں ہیں
جو گردوں کے بالائی سروں پر مثل ٹوپی کے
بذریعہ خانہ دار جھلی کے چسپاں ہوتی ہیں ۔
ہر ایک غدہ یا گلٹی کا طول ایک سے دو
انچ ۔ عرض ایک انچ ۔ موٹائی چوتھائی
انچ اور وزن چار سے آٹھ ماشہ تک ہوتا
ہے ۔ اگر دونوں گردوں پر کے یہ غدود
نکال ڈالے جائیں ۔ تو خون کی کیمیائی
ترکیب میں تغیر آ جاتا ہے جس سبب سے
عضلات و اعصاب میں بہت ضعف آ
جاتا ہے ۔ انسان میں جب یہ غدود ماؤف
ہو جاتے ہیں ۔ تو علاوہ ضعف عضلات
وضعف اعصاب کے جلد کی رنگت بھی
زردی یا سیاہی مائل ہو جاتی ہے ۔ جن
حیوانات کے یہ غدود نکال دئے جاتے
ہیں ۔ وہ تھوڑے عرصہ بعد مر جاتے ہیں
اس سے معلوم ہوتا ہے ۔ کہ ان غدودوں
سے کچھ ایسی رطوبات تراوش پاکر خون
میں ملتی ہیں ۔ جو عروق و عضلات کی طاقت
کو بحال رکھتی ہیں ۔ نیز اعصاب ہمدردی
کی قوت کو قائم رکھتی ہیں + (۱) سوپرارینل
کیپشولز Supra Renal Capsules
نوٹ ۔ چونکہ یہ غدود گردہ پر مثل گردن یا
ٹوپی کے واقع ہے ۔ اس لئے متقدمین
اطباء عرب نے اسکو عنق الکلیہ سے اور
متاخرین اطباء عجم نے کلاہ گردہ سے تعبیر کیا

**عُنُقُ الْمَثَانَہ** (ع) گردن مثانہ ۔ مثانہ کی گردن
(۱) نیک آف دی بلیڈر Neck of the Bladder

**عُنَیْق** (ع) گردن (۲) مہروں کا وہ حصہ جو سر
اور دھڑ کے درمیان واقع ہے +

**عِنِّیْن** (ع) نامرد ۔ ہلی ۔ وہ مرد جس کو عورت
کی خواہش نہ ہو ۔ وہ شخص جو جماع پر قادر
نہ ہو (۱) امپوٹینٹ Impotent

**عَوَاجِم** (ع) دندان ۔ دانت (۱) ٹیتھ Teeth

**عَوَار** (ع) عیب ۔ قباحت ۔ برائی +

**عَوَارِض** (ع) جمع ہے عارض کی ۔ حالات و

وکیفیات۔ وہ حالات وکیفیات جو کسی دوسری
حالت کے تابع ہوں +

**عَوَارِضِ نَفسانِیّہ** (ع) انفعالات نفسانی۔
اعراض نفسانیہ | انفسانی حالات۔ وہ کیفیات
جو نفس کو عارض ولاحق ہوں۔ اور وہ چھ
ہیں (۱) غم (۲) ہم (۳) خوف (۴) غصہ۔
(۵) خوشی (۶) شرمندگی +
(۱) پیشنز Passions

**عَوَارِق** (ع) دانت۔ کچلیاں کیلے +
(۱) کینائن Canine

**عَوَاصِف** (ع) خشکی کی مہلک ہوائیں +
نوٹ۔ بحری مہلک ہواؤں کو قواصف
کہتے ہیں +

**عَوَان** (ع) کدبانو۔ شوہردار عورت۔ اُدھیر
عمر (۱) مسٹریس Mistress

**عَوَائِدِ رَدِیّہ** (ع) بدعادات۔ بدعادتیں۔ خراب
عادتیں (۱) بیڈ ہیبٹس Bad habits

**عَوَج** (ع) کج ہونا۔ خمدار ہونا۔ ٹیڑھا ہونا +
(۱) کروکڈ Crooked

**عِوَج** (ع) کجی خمیدگی۔ ٹیڑھاپن +
(۱) کروکڈنیس Crooked ness

**عَود** (ع) لوٹنا۔ پلٹنا۔ واپس ہونا۔ پھر جانا۔
(۲) بیمار پرسی کرنا (۳) کسی کام کا عادی
بننا (۴) ایک حال سے دوسرے
حال پہ ہوجانا +

**عَوَر** (ع) کانا ہونا۔ ایک آنکھ سے اندھا ہونا۔
کانے آدمی کو طب میں اَعْوَر کہتے ہیں +

**عَورَت** (ع) ہر شرمگاہ خواہ مرد کی ہو یا عورت
کی۔ وہ عضو جس کے دیکھنے دکھانے سے
شرم آئے۔ عورتوں اور مردوں میں بدن
کا وہ حصہ جو شرم کے سبب عرفاً و شرعاً
پوشیدہ رکھا جاتا ہے۔ اور یہ مردوں میں
ناف سے زانو تک اور عورتوں میں چہرہ
اور دونوں ہاتھوں کے سوا تمام بدن ہے
جمع عورات +
نوٹ۔ عورت کو مجازاً عورت اس لئے
کہتے ہیں۔ کہ اس کا تمام جسم (سوائے چہرہ
وہاتھوں کے) قابل پوشیدنی ہے +

**عِوَض** (ع) قائم مقام۔ کسی چیز کا بدلہ۔ بدل +

**عُوف** (ع) ذکر۔ آلہ تناسل مرد (۱) پینس Penis

**عَوْلَک** (ع) رگِ رحم۔ رحم کی رگ۔ بچہ دان
کی رگ +

**عَوم** (ع) } شناوری۔ تیراکی۔ تیرنا۔
**سباحت** } پیرنا (۱) نے ٹیشن Natation
سُوِمنگ Swimming

**عِہَارت** (ع) فسق و فجور۔ نافرمانی کرنا۔ گناہ
کرنا۔ زنا کرنا (۱) پراسٹی ٹیوشن
Prostitution

**عِہر** (ع) زنا۔ زناکاری۔ حرامکاری +
(۱) پراسٹی ٹیوشن

عَیّ (ع) رُک رُک کر بات کرنا۔ بات چیت میں رکاوٹ ہونا۔ عاجز ہو جانا۔ کسی چیز کو نہ جانتے ہوئے اس کی گفتگو سے خاموش رہنا +

عَیّ اور نحت کا فرق دیکھو صحت میں +

عِیَادَت (ع) بیمار پرسی۔ بیمار پرسی کرنا۔ بیمار سے اس کی حالت دریافت کرنا +

عَیَاء (ع) مرض صعب۔ مرض لاعلاج۔ سخت بیماری۔ لاعلاج بیماری +

عیاء اور داء وغیرہ کا فرق دیکھو داء میں

عَیَاءُ البحر (ع) | سمندری بیماری۔ دریائی
مَرَضُ البحر | بیماری۔ جہازی بیماری
غثیان بحری | جہازی قے۔ سفر جہاز میں

بعض لوگوں کو متلی اور قے کی شکایت ہو جاتی ہے۔ بالخصوص وہ لوگ جو پہلی مرتبہ جہاز میں سفر کرتے ہیں اس مرض میں مبتلا ہو جاتے ہیں +

(۱) سی سکنیس Sea Sickness

ناپیتھیا Naupathia

عُیَایَاء (ع) بیچارہ۔ اپاہج۔ ضعیف و کمزور جو کسی کام کے لائق نہ ہو +

عَیب (ع) نقصان۔ برائی۔ بدی۔ کھوٹ

(۱) ڈیفیکٹ Defect

عَیبَر (ع) کندھے کے سرے۔ کان کے اندر کا ابھار۔ رگ پشت کا ابھار۔ پلک۔ کویہ چھوٹا پتلی +

عَیرُ الکَتِف (ع) شانہ کی ہڈی کی پچھلی سطح کا درمیانی سہ گوشہ ابھار (۱) سپائن آف دی سکیپولا Spine of the Scapula

عَیش (ع) جینا۔ آرام و آسائش سے زندگی بسر کرنا +

عَین (ع) چشم۔ آنکھ۔ یہ ایک مرکب عضو ہے جس میں علاوہ شریانوں اور وریدوں کے سات طبقے اور تین رطوبتیں پائی جاتی ہیں جن کی تشریح ذیل میں ترتیب وار بیان کی جاتی ہے (۱) آئی Eye اکولس Oculus افتھلماس Ophthalmos

نوٹ۔ پہلا نام انگریزی۔ دوسرا لاطینی اور تیسرا یونانی ہے۔ ان لاطینی اور یونانی ناموں سے کئی ایک امراض چشم اور آلات چشم کے ترکیبی اور نسبتی نام وضع کئے گئے ہیں +

طبقات چشم (۱) مُلتَحِمہ (۲) قَرنِیہ (۳) عِنَبِیہ (۴) عَنکَبُوتِیہ (۵) شَبَکِیہ (۶) مَشِیمِیہ (۷) صُلبِیہ۔ چنانچہ سامنے سے شروع کر کے پچھلے حصہ چشم تک یہ طبقات اسی ترتیب سے واقع ہیں۔ لیکن عام طور پر کتب طبیہ میں ان کی ترتیب پیچھے سے آگے کو بیان کی گئی ہے +

رطوبات چشم (۱) رطوبت بَیضِیہ (۲) رطوبت جلیدیہ (۳) رطوبت زُجاجِیہ۔

چنانچہ یہ تینوں رطوبتیں بھی آگے سے
پیچھے کی جانب اسی ترتیب سے پائی جاتی ہیں
**فائدہ۔** تاکہ مذکورہ بالا طبقات و رطوبات
چشم بخوبی سمجھ میں آجائیں۔ اس لئے ہم
مختصر تشریح چشم ذیل میں درج کرتے ہیں
**تشریح طبقات چشم۔** واضح ہو۔ کہ
عصبہ مجوفہ جو مقام دماغ سے نکل کر خانہ
چشم کی طرف آتا ہے۔ وہ اغشیہ دماغیہ
یعنی اُم غلیظ و اُم رقیق دماغ کی موٹی و
باریک دو جھلیوں میں ملفوف ہوکر آتا
ہے۔ چنانچہ خانہ چشم کی طرف آکر عصبہ مجوفہ
اور اُس کی دونوں بالائی جھلیاں سامنے
اور دائیں بائیں پھیل کر پیاز کے چھلکوں
کی طرح تہ بہ تہ تین طبقے بناتی ہیں۔ ان
میں سے سب سے پچھلا طبقہ جو ام غلیظ دماغ
کی سخت و موٹی جھلی کے بڑھاؤ سے پیدا
ہوتا ہے۔ وہ اپنی سختی کی وجہ سے طبقہ
صُلبیہ کہلاتا ہے۔ اور دوسرا طبقہ جو اُم
رقیق دماغ کی نرم و پتلی جھلی کے بڑھاؤ
سے پیدا ہوتا ہے۔ اور طبقہ صلبیہ کے آگے
واقع ہے وہ مشیمیہ کہلاتا ہے۔ اور تیسرا
طبقہ جو عصبہ مجوفہ کے بڑھاؤ اور پھیلاؤ سے
پیدا ہوتا ہے۔ اور طبقہ مشیمیہ کے آگے
اور سامنے واقع ہوتا ہے وہ شبکیہ کہلاتا
ہے۔ یہ تینوں طبقے اپنے موڑ سے پہلے
رطوبت زجاجیہ اور جلیدیہ کو پچھلی جانب
سے محیط ہوتے ہیں۔ اور پھر مڑنے کے بعد
ان ہی تینوں طبقوں کے بڑھاؤ سے
تین دوسرے طبقے سامنے کی جانب پیدا
ہوتے ہیں۔ جو سامنے سے رطوبات چشم
کو گھیرتے ہیں۔ چنانچہ طبقہ شبکیہ کے کناروں
کے مڑنے سے طبقہ عنکبوتیہ پیدا ہوتا ہے
جو رطوبت بیضیہ اور رطوبت جلیدیہ کے
درمیان حائل ہوتا ہے۔ اور طبقہ مشیمیہ کے
کناروں کے مُڑکر سامنے کی جانب بڑھنے
سے طبقہ عنبیہ پیدا ہوتا ہے۔ اور طبقہ
صلبیہ کے سامنے کی جانب بڑھنے سے
طبقہ قرنیہ بنتا ہے۔ چنانچہ ہر ایک طبقہ اپنے
اپنے موقع پر بھی درج ہے ×

**نوٹ۔** آنکھ کا وہ طبقہ جو سیاہی چشم کے
گرد سفید رنگ اور چکنا نظر آتا ہے اور
محف کے بالائی غشا کے بڑھاؤ اور عضلہ
حدقہ اور سفید چکنے گوشت کے ملنے سے
پیدا ہوا ہے۔ وہ ملتحمہ کہلاتا ہے ×

(۲) طبقہ عنکبوتیہ رطوبت جلیدیہ کا غلاف
ہے جس کا بیان دیکھو اپنے موقع پر۔
**تشریح رطوبات چشم۔** آنکھ کی سب سے
پچھلی رطوبت رطوبت زجاجیہ کہلاتی ہے
یہ سامنے کی جانب جلیدیہ سے اور پچھلی جانب
طبقہ شبکیہ سے اتصال رکھتی ہے آنکھ

کی درمیانی یا دوسری رطوبت رطوبت جلیدیہ
کہلاتی ہے۔ یہ سامنے کی جانب پردۂ عنکبوتیہ
میں ملفوف اور پچھلی جانب رطوبت زجاجیہ
سے ملی رہتی ہے۔ تیسری رطوبت رطوبت
بیضیہ کہلاتی ہے۔ یہ سامنے کی جانب طبقہ
قرنیہ اور طبقہ عنبیہ سے اتصال رکھتی ہے۔

**فائدہ۔** مذکورہ بالا تشریح چشم اگرچہ بقول
جمہور بیان کی گئی ہے۔ لیکن بہت سے
متقدمین اطبا طبقات چشم کی تعداد میں اختلاف
رکھتے ہیں۔ چنانچہ بعض اطبا نے ملتحمہ کو غشاء
یعنی جھلی قرار دیتے ہوئے اس کے طبقہ ہونے
سے انکار کیا ہے۔ اور بعض نے عنکبوتیہ کو
طبقہ شبکیہ کا جزو مانتے ہوئے اس کو مستقل
طبقہ نہیں مانا۔ اسی طرح بعض نے عنبیہ کو
مشیمیہ کا جزو قرار دیا ہے۔ اور بعض کا یہ قول
ہے۔ کہ درحقیقت آنکھ کے مستقل طبقے صرف
تین ہی ہیں (۱) صلبیہ (۲) مشیمیہ (۳)
شبکیہ۔ باقی قرنیہ عنبیہ اور عنکبوتیہ انہی تینوں
کے اجزاء ہیں مستقل طبقے نہیں۔ اور
ساتواں طبقہ یعنی طبقہ ملتحمہ درحقیقت غشاء
یعنی جھلی ہے۔ طبقہ نہیں اور ہمارے
نزدیک بھی یہ اخیر کا قول صحیح اور قابل تسلیم
ہے۔ جیسا کہ مندرجہ ذیل ڈاکٹری نوٹ
دیکھنے سے بخوبی ظاہر ہوگا۔

**ڈاکٹری نوٹ۔** آنکھ قوت باصرہ کا آلہ
ہے۔ اس کی شکل تقریباً کروی ہوتی ہے
اور یہ خانہ چشم میں رہتی ہے۔ اس کا آڑا
قطر قریب ایک انچ کے اور سیدھا قطر ایک
انچ سے کچھ کم ہوتا ہے۔ یہ اپنے متعلقہ عضلات
کے ذریعے نیچے اوپر اور دائیں بائیں حرکت
کرتی رہتی ہے آنکھ کی بناوٹ میں درحقیقت
یہ تین طبقات اور تین رطوبات ہوتی ہیں۔

**طبقات چشم** (۱) سکلے راٹک یعنی
صلبیہ (۲) کورائیڈ یعنی مشیمیہ (۳) ریٹینا
یعنی شبکیہ۔ لیکن پہلے دونوں پردوں کے
سامنے حصوں کو دو مختلف ناموں سے
نامزد کرتے ہیں۔ چنانچہ سکلے راٹک کے اگلے
۱/۶ حصہ کو چونکہ آئینہ کی طرح شفاف ہوتا
ہے۔ کارنیا (قرنیہ) کہتے ہیں اور کورائیڈ
کے اگلے ۱/۶ حصہ کو جس میں کہ پتلی ہوتی ہے
آئرس (عنبیہ) کہتے ہیں۔ اس لئے تسہیل
بیان کے لئے ان کو علیحدہ علیحدہ پردے مان
کر بجائے تین کے پانچ پردوں کا بیان
کیا جاتا ہے۔

**رطوبات چشم** (۱) اکیوئس ہیومر
(رطوبت بیضیہ۔ رطوبت مائیہ) (۲) کرسٹے
لائن لینز (رطوبت جلیدیہ۔ رطوبت بلوریہ)
(۳) وٹرئس ہیومر (رطوبت زجاجیہ)۔

**تشریح طبقات** (۱) سکلیراٹک کوٹ۔
(طبقہ صلبیہ) یہ سفید سخت اور مضبوط

پردہ جو تری ریشوں سے بنتاہے۔ آنکھ کے بڑے قطر کا پچھلا ⅚ حصہ بناتا ہے۔ یہ سامنے کی نسبت پیچھے بہت موٹا ہوتا ہے اس کے پچھلے حصہ میں ایک سوراخ ہوتا ہے۔ جس کے راستے عصبۂ مجوفہ اور آنکھ کے عروق داخل ہوتے ہیں۔ اس کے سامنے ⅙ حصہ میں طبقہ قرنیہ یا پردۂ قرنیہ لگا ہوتا ہے جو درحقیقت اسی کا ایک حصہ ہوتا ہے +

(۲) کارنیا (قرنیہ) کارنیا عربی لفظ قرنیہ کی بدلی ہوئی صورت ہے۔ یہ پردہ سینگ کی سی ساخت کا مثل آئینہ کے شفاف ہوتا ہے اور آنکھ کا اگلا ⅙ حصہ بناتا ہے۔ آنکھ کے طبقہ صلبیہ میں یہ ایسے لگا رہتاہے جیسے جیب گھڑی کا آئینہ گھڑی میں۔ اس کا آڑا قطر اس کے عمودی قطر سے لمبا ہوتا ہے اس پردہ کی اگلی سطح اُبھری ہوئی ہوتی ہے اور یہ پردہ عروق سے خالی ہوتا ہے +

(۳) کورائیڈ کوٹ (طبقہ مشیمیہ) یہ عروقی سیاہی مائل یا ارغوانی پردہ ہے جو طبقہ صلبیہ کے اندر کی طرف ہوتا ہے۔ اور آنکھ کے پچھلے ⅚ حصہ میں رہتا ہے۔ یہ سامنے کی نسبت پیچھے موٹا ہوتاہے۔ جہانکہ آنکھ کے عصبہ مجوفہ کے گذرنے کے لئے اس میں بھی سوراخ ہوتا ہے +

(۴) آئرس (طبقہ عنبیہ یا قزحیہ) یہ گول نازک سکڑنے اور پھیلنے والا پردہ جو در حقیقت طبقہ مشیمیہ کا بڑھاؤ ہوتا ہے۔ رطوبت بیضیہ اور جلیدیہ کے سامنے رہتا ہے۔ اس کے درمیان ایک سوراخ ہوتا ہے جس کو ڈاکٹری میں پیوپل اور عربی میں ثقبہ عنبیہ فارسی میں مردمک اور ہندی میں پتلی کہتے ہیں مختلف آدمیوں میں اس پردہ کا رنگ مختلف ہوتا ہے مثلاً کسی میں سیاہی مائل کسی میں زردی مائل وغیرہ چنانچہ طبقہ قرنیہ اسی پردہ کے رنگ سے رنگین دکھائی دیتا ہے متقدمین اطبا نے اس طبقہ کو طبقہ قرنیہ سے ملا ہوا بتلایا ہے۔ لیکن جدید تشریح سے واضح ہوتا ہے۔ کہ درحقیقت یہ دونو پردے ملے ہوئے نہیں ہوتے۔ بلکہ ان دونوں کے درمیان ایک جوف ہوتا ہے جس کو ڈاکٹر اینٹیریر چیمبر اور جدید اطبا مصر حجرہ مقدمہ کہتے ہیں۔ اس میں رطوبت بیضیہ بھری رہتی ہے۔ اسی طرح اس طبقہ عنبیہ کے پیچھے اور رطوبت جلیدیہ کے درمیان دائیں بائیں دونوں جانب تھوڑا سا خلا ہوتا ہے جسکو پوسٹیریر چیمبر اور جدید اطبا مصر حجرۂ مؤخرہ کہتے ہیں۔ اس میں بھی تھوڑی تھوڑی رطوبت بیضیہ بھری رہتی ہے +

(۵) ریٹی نا (طبقہ شبکیہ) یہ نازک پردہ

آنکھ کے عصبہ مجوفہ کا پھیلاؤ ہوتا ہے۔
اور کل چیزوں کا عکس اسی پردہ پر منعکس
ہوتا ہے۔ یہ پردہ آگے کی طرف تقریباً
سلی ئری پراسس تک بڑھا ہوا ہوتا
ہے جہاں کہ یہ ایک دندانہ دار کنارہ بناتا
ہے۔ زندگی میں یہ پردہ شفاف اور گلابی
ہوتا ہے لیکن مرنے کے بعد دھندلا اور
زردی مائل ہوجاتا ہے۔ اس پردہ کے
درمیان ایک زرد سا نقطہ ہوتا ہے جس
پر بصارت بہت تیز ہوتی ہے۔ ڈاکٹری
میں اس نقطہ کو ییلو سپاٹ (نقطہ اصفر
زرد نقطہ) کہتے ہیں۔

نوٹ۔ سامنے کی طرف پہنچ کر جب یہ پردہ
کسی قدر خمدار ہوتا ہے۔ اور اس سے
نیز مشیمیہ سے ایک مشترک غشائی رباط
نکل کر رطوبت جلیدیہ کے غلاف سے
جا ملتا ہے۔ صرف اسی ظاہری تعلق کے
لحاظ سے بعض متقدمین اطباء رطوبت
جلیدیہ کے غلاف کو طبقہ عنکبوتیہ قرار دیکر
اس کو شبکیہ کا بڑھاؤ لکھتے ہیں۔ ورنہ در
حقیقت رطوبت جلیدیہ کا غلاف طبقہ
شبکیہ سے بالکل جدا اور ممتاز ہوتا ہے
اور چونکہ صرف ایک جھلی اور غلاف کی حیثیت
رکھتا ہے۔ اس لئے وہ کوئی مستقل طبقہ
نہیں ہوسکتا چنانچہ جیسا کہ ہم پہلے لکھ
آئے ہیں۔ بعض متقدمین اطباء نے بھی
اس کو طبقہ نہیں مانا۔ اور یہی زیادہ صحیح
معلوم ہوتا ہے۔

نشان ۷۔ اگرچہ یونانی تشریح کے مطابق
مشیمیہ اور صلبیہ کی پیدائش دماغ کی غشاء
رقیق وغلیظ کے بڑھاؤ سے مانی جاتی ہے
لیکن ڈاکٹری تشریح میں ان طبقات
کا دماغی جھلیوں سے کوئی تعلق نہیں مانا
جاتا۔ البتہ ریٹینا (شبکیہ) کو تشریح جدید
میں بھی عصبہ مجوفہ کا پھیلاؤ مانا جاتا ہے
باقی وہ لعابدار جھلی جو کرہ چشم کی اگلی سطح
پر استر لگاتی ہوئی منعکس ہوکر ہر دو بالائی
اور زیریں پپوٹوں کی پچھلی سطحوں پر استر
لگاتی ہے۔ اور جس کو یونانی تشریح میں
طبقہ ملتحمہ قرار دیا گیا ہے۔ چونکہ وہ صرف
ایک جھلی ہے۔ جو طبقہ صلبیہ سے جڑی
ہوئی ہے۔ اور طبقہ صلبیہ کی چمک اور
سفیدی اس میں نمایاں ہوتی ہے۔ اس
لئے جدید تشریح میں اسکو طبقہ نہیں مانا
جاتا۔ بلکہ اس کو اجزاء چشم میں شمار کرتے
ہوئے کنجنکٹائیوا سے موسوم کرتے ہیں۔

تشریح رطوبات (۱) ایکوئس ہیومر۔
(رطوبت بیضیہ۔ رطوبت مائیہ) یہ انڈے
کی سفیدی کی مانند شفاف رطوبت آنکھ
کے سامنے اور پچھلے جوفوں (خانوں) میں

رہتی ہے۔ آنکھ کا اگلا جوف پردۂ قرنیہ اور
پردۂ عنبیہ کے درمیان ہوتا ہے۔ اور
پچھلا جوف پردۂ عنبیہ اور رطوبت جلیدیہ
کے مابین ہوتا ہے۔ آنکھ کے اگلے جوف
کو ڈاکٹری میں اینٹیریئر چیمبر اور عربی میں
حجرۂ مقدمہ کہتے ہیں۔ اور یہ نسبتاً بڑا
ہوتا ہے۔ اور پچھلے جوف کو ڈاکٹری میں
پوسٹریئر چیمبر اور عربی میں حجرۂ مؤخرہ کہتے
ہیں۔ اور یہ نسبتاً چھوٹا ہوتا ہے +
(۲) کرسٹے لائن لینز (رطوبت جلیدیہ
رطوبت بلوریہ) یہ رطوبت پتلی کے پیچھے
اور رطوبت زجاجیہ کے سامنے رہتی ہے۔
یہ شفاف مگر سخت اور ایک نازک شفاف
جھلی (غشاء عنکبوتی یا طبقۂ عنکبوتیہ) میں
ملفوف ہوتی ہے۔ یہ دونوں طرف سے
محدب ہوتی ہے۔ مگر اس کی پچھلی سطح
اس کی اگلی سطح کی نسبت زیادہ محدب
ہوتی ہے۔ ایک نازک پتلی اور شفاف
جھلی جو رطوبت زجاجیہ اور طبقۂ مشیمیہ کے
اگلے کنارے کے درمیان رہتی ہے۔
اور رطوبت زجاجیہ کے سامنے والے
سطح کو رطوبت جلیدیہ کی پچھلی سطح کے
ساتھ ملاتی ہے۔ وہ جھلی اس رطوبت کو
اپنی جگہ پر قائم رکھتی ہے +
(۳) وٹری اس ہیومر (رطوبت زجاجیہ)
یہ پگھلے ہوئے کانچ کی مانند شفاف رطوبت
ایک باریک شفاف جھلی (ہائلائیڈ ممبرین)
میں ملفوف ہو کر پردۂ شبکیہ کے سامنے
اور رطوبت جلیدیہ کے پیچھے رہتی ہے
اور کُل ڈھیلے کا ۴/۵ حصہ بھرتی ہے +
فائدہ کا جمہور اطباء کے مذکورہ بالا
مسلمہ سات طبقات چشم کی موجودہ ڈاکٹری
تشریح سے تطبیق کرتے ہوئے ان کے
طبی و ڈاکٹری نام حسب ذیل ہیں۔ اور
ان کا علیحدہ علیحدہ مفصل بیان اپنی اپنی
جگہ پر درج ہے (۱) ملتحمہ (کنجنکٹائیوا)
(۲) قرنیہ (کارنیا) (۳) عنبیہ (آئرس)
(۴) عنکبوتیہ (کیپ شول آف دی لینز)
(۵) شبکیہ (ریٹینا)، (۶) مشیمیہ (کورائیڈ)
(۷) صلبیہ (سکلیراٹک) ملتحمہ یعنی کنجنکٹائیوا
کو ڈاکٹر طبقات چشم میں نہیں بلکہ ملحقات
چشم میں شمار کرتے ہیں۔ اور عنکبوتیہ
یعنی کیپ شول آف دی لینز (غلاف رطوبت
جلیدیہ) کو وہ کوئی طبقہ یا پردہ نہیں مانتے
اس لئے وہی پانچ بلکہ مذکورہ بالا مسلمہ
تین طبقات ہی رہ جاتے ہیں جن میں
کسی کو اختلاف نہیں +

**عِین** (ع) جمع ہے عَیناء کی۔ زنان خوش چشم
خوبصورت آنکھوں والی عورتیں +

**عَیناء** (ع) خوش چشم عورت۔ خوبصورت

آنکھوں والی عورت ✦

**عَینِ اَرنَبیّہ** (ع) اصطلاح طب میں ایک مرض ہے جس میں پیدائشی طور پر طبقہ عنبیہ کی ساخت نامکمل ہوتی ہے۔ اور پتلی لانبی یا ترچھی خرگوش کی پتلی کی طرح دکھائی دیتی ہے (۱) کولوبوما آئی رائیڈس

Coloboma Iridis

# غ

**غَاثّ** (ع) باسی۔ یہ لفظ بطور صفت کے گوشت اور روٹی وغیرہ پر بولا جاتا ہے ✦

**غَاُدُو** (ع) ناصور (۲) آنکھ کی رگ جس سے آنسو بہتا ہے

**غَاذِی** (ع) } غذا دینے والا۔ غذا بخشنے والا۔
**مُغَذِّی** } پرورش کرنیوالا (۱) نیوٹریٹو

Nutritive (نوٹ) غاذی اور مغذی کے معنی ہیں غذا دینے والا اور مغتذی کے معنی ہیں غذا پانے والا۔ یا غذا حاصل کرنیوالا

**غَاذِیَہ** (ع) } غذا دینے والی قوت۔ بدن کو
**قوت غاذیہ** } پرورش کرنیوالی قوت اصطلاح

طب میں قوی طبعیہ میں سے ایک قوت ہے جو بدن کے تحلیل شدہ حصہ کا بدل حاصل کرتی اور اسکو بالفعل جزو عضو بناتی ہے یعنی بدن میں غذا پہنچاتی ہے ✦

**غاذیہ** [illegible] **ہاضمہ** [illegible] **غاذیہ**

وہ ہے جو غذا کو بالفعل جزو عضو بناتی ہے اور قوت ہاضمہ وہ ہے جو غذا کو جزو عضو بننے کے قابل بناتی ہے تفصیل کیلئے دیکھو قوت طبعیہ

**غاذیہ اور نامیہ کا فرق**۔ قوت غاذیہ جسم کو غذا پہنچاتی نیز اس کو صرف موٹا کرتی ہے۔ لیکن قوت نامیہ جسم کو اقطار ثلاثہ یعنی لمبائی چوڑائی اور موٹائی میں بڑھاتی ہے ✦

**غَار** (ع) نشیب۔ گڑھا۔ بل۔ کھوہ ✦

**غارِ اَعلیٰ وَ اَسفَل** (ع) مجازاً آنالو کے اوپر اور نیچے والے گڑھوں کو کہتے ہیں ✦

**غَارَان** (ع) مجازاً (۱) دہن (۲) شکم (۳) فرج (۴) چشم خانے ✦

**غَاصّ** (ع) جس کے گلے میں کچھ اٹک جائے ✦

**غَالِیَہ** (ع) ایک مرکب خوشبودار دوا جس میں مشک عنبر اور کافور وغیرہ ادویہ پڑتی ہیں

**غَانغَرَایَا** (ع) } عضو کا مردار پڑ جانا۔ ذکاوت حس
**عُطبَہ** } ورم جو عضو کو فاسد کر دے

لیکن ابھی اس میں حس باقی ہو مجازاً (۱) وہ ورم دماغ جو شرائین دماغ میں متعفن اور غلیظ خون سے واقع ہو۔ اور بالآخر اس کی ساخت کو تباہ و برباد کر دے ✦

(۲) گینگرین Gangrene

**غانغرایا** اور **شقاقلوس** (سقاقلوس) کا فرق دیکھو سقاقلوس میں ✦

Deep

**غَائِر** [illegible] جو سطح بدن سے دور ہو (۱) ڈیپ

**غائط** (ع) پرانا ۔ پاخانہ ۔ گو ۔ گوہ ۔ گندگی ۔ میلا ۔
جمع غیاط اور غیطان (۱) فی سیز Feces
ایکس کریمنٹ Excrement

**غائط منجمد** (ع) سخت پاخانہ ۔ سدہ کی شکل کا پاخانہ | سدہ برازیہ (۱) سی بیلم Scybalum
جمع سی بالا Scybala

**غائلہ** (ع) شر، بدی، فساد، کینہ ۔ آفت، گمانی ۔ بلا

**غایت** (ع) انتہا ۔ آخر ۔ نہایت زمانی و مکانی وجود شئے کا خارجی سبب ۔ غرض مقصد مطلب ۔ جمع غایات

**غایت، غرض اور منفعت کا فرق** ۔ غایت اس فائدہ مقصود کو کہا جاتا ہے جس میں یہ شرط نہ ہو کہ وہ اپنے فاعل کے لئے مفید ہو اور غرض کا اطلاق اس فائدہ مقصودہ پر ہوتا ہے ۔ جو اپنے فاعل کے لئے مخصوص ہو منفعت وہ فائدہ ہے جو کسی خاص مذاق کے تابع نہ ہو بلکہ اسے ہر ایک طبعاً پسند کرے ۔

**غب** (ع) لغوی معنی ایک دن آنا ۔ اور ایک دن نہ آنا ۔ اصطلاح طب میں وہ صفراوی بخار جو ایک دن آئے اور ایک دن نہ آئے ۔ فارسی میں اسکو روز افگن اردو میں تجاری یا تیئہ بخار اور باری کا بخار کہتے ہیں ۔
(۱) ٹرشین فیور Tertain Fever
نوٹ غب دو قسم کا ہوتا ہے (۱) غب دائرہ (۲) غب لازمہ ۔ پھر ہر ایک ان میں سے یا خالص ہوتا ہے یا غیر خالصہ ۔ چنانچہ ہر ایک کی تفصیل ذیل میں بیان کی جاتی ہے مطلق غب سے مراد غب دائرہ ہوتی ہے ۔

**غب دائرہ** (ع) روز افگن ۔ تجاری بخار، تیئہ بخار تیسرے دن کا بخار ۔ وہ بخار جو تیسرے دن آئے ۔ یہ ایک قسم کا صفراوی بخار ہے جس میں صفرا خارج عروق (رگوں سے باہر) متعفن ہوتا ہے اور بخار کی باری تیسرے روز ہوتی ہے (۱) ٹرشین فیور Tertian Fever
نوٹ مطلق غب دائرہ سے مراد غب دائرہ خالصہ ہوتی ہے لیکن جب اسکے ساتھ غیر خالصہ کی قید ہو تب یہ صرف صفرا سے نہیں بلکہ صفرا و بلغم دونوں کی ترکیب سے پیدا ہوتا ہے غب دائرہ تین قسم کا ہوتا ہے (۱) غب دائرہ خالصہ (۲) غب دائرہ غیر خالصہ (۳) شطر الغب جن کو دیکھو اپنے اپنے موقع پر ۔

**غب دائرہ خالصہ** (ع) روز افگن ۔ تجاری تیئہ بخار جس میں خالص صفراوی مادہ خارج عروق (رگوں سے باہر) متعفن ہوتا ہے اور بخار تیسرے روز آتا ہے (۱) ٹرشین فیور

**غب دائرہ غیر خالصہ** (ع) ایک قسم کا خفیف تجاری بخار ۔ یہ ایک قسم کا مرکب بخار ہے جس کا مادہ خالص صفرا نہیں ہوتا بلکہ صفرا و بلغم (جو باہم خوب مخلوط ہو گئے ہوں) کے خارج عروق متعفن ہونے سے پیدا ہوتا ہے اسکی باری اگرچہ تیسرے روز ہوتی ہے

لیکن درمیانی روز میں کچھ نہ کچھ اثر بخار کا
پایا جاتا ہی اور اس میں سردی و لرزہ وغیرہ
غب دائرہ خالصہ کے مقابلہ میں خفیف ہوتا
ہے۔ اور صفرا و بلغم کی علامات مخلوط ہوکر
نمایاں ہوتی ہیں +

**غِبّ لازِمَہ** (ع) تیسرے روز شدت کرنیوالا
بخار۔ یہ ایک قسم کا صفراوی بخار ہی جو صفرا
کے داخل عروق (رگوں کے اندر) متعفن ہونے
سے پیدا ہوتا ہے۔ اسمیں اگرچہ بخار ہر وقت
رہتا ہی لیکن تیسرے روز شدت کرتا ہی۔
اسکا مادہ اگر خالص صفرا ہو تو اس کو غب
لازمہ خالصہ ورنہ لازمہ غیر خالصہ کہتے ہیں
ریمی ٹنٹ فیور Remittant Fever

**غِبّ لازِمَہ خالِصَہ** (ع) یہ ایک قسم کا لازمی
غب و (غب خالصہ) صفراوی بخار ہی جس کا مادہ
خالص صفرا ہوتا ہی جو داخل عروق متعفن ہوکر
صفراوی علامات کے ساتھ بخار پیدا کرتا ہی +

**غِبّ لازِمَہ غیر خالِصَہ** (ع) یہ بھی ایک قسم کا
لازمی بخار ہی جس میں صفرا و بلغم دونوں داخل
عروق (رگوں کے اندر) متعفن ہو جاتے ہیں
بخار ہر وقت رہتا ہی اور اس میں علامات
صفرا و بلغم دونوں کی نمایاں ہوتی ہیں +

**غُبار** (ع) گرد۔ خاک آلود ہوا (۱) ڈسٹ Dust
(۲) ڈسٹی Dusty

**غَباوَت** (ع) کند ذہنی۔ کم فہمی۔ پیدائشی کند
ذہنی (۱) اڈیوسی Idiocy

**غَبَب** (ع) ٹھوڑی کے نیچے کا لٹکا ہوا گوشت
جو بعض جوان اور موٹے مردوں یا عورتوں
میں ہوتا ہے۔ اس کو طوق گلو بھی کہتے ہیں
اور یہ حسن میں داخل ہے +

**غُبْرَت** (ع) تیرگی۔ تاریکی۔ دھندلاپن۔ خاکی رنگ

**غَبَص** (ع) آنکھ کا اندر کو دب جانا (۲) آنکھیں
زیادہ چپڑ آنا +

**غِبْطَہ** (ع) خوشحالی (۲) رشک کرنا کسی کے مال
یا خوبی پر بدوں اس کے زوال کی خواہش
کے بخلاف حسد کے کہ اس میں کسی کی نعمت
کے زوال کی خواہش ہوتی ہے +

**غَبْغَب** (ع) ٹھوڑی کے نیچے کا لٹکا ہوا گوشت
جس کے بیچ میں ایک گڑھا سا ہوتا ہے
جس کو چاہ غبغب کہتے ہیں +

**غَبْن** (ع) رائے اور فکر کا نقصان یعنی تدبیر و
رائے میں خطا واقع ہونا غلطی کرنا۔ فراموش کرنا
(۲) دھوکا کھانا نقصان اٹھانا (۳) چھپا رکھنا +

**غُتْمَہ** (ع) شدت کی گرمی کہ جس میں دم گھٹنے۔ گرمی
اور حبس۔ اُمس +

**غَث** (ع) لاغر۔ دُبلا۔ فاسد۔ خراب۔ مجازاً سڑا
ہوا گوشت اور پیپ +

**غَثَیان** (ع) متلی۔ جی متلانا۔ جی کا متلانا و
**غَثی** (ع) کا مالش کرنا (۱) ناسیا Nausea

**غثیان۔ تہوع اور تھکے کا فرق۔ صرف**

جی متلانے کو غثیان کہتے ہیں۔ اور جب معدہ
سے رطوبات وفضلات حرکت کریں لیکن کچھ
خارج نہ ہو تو اس کو تہوع یا اُبکائی کہتے ہیں۔
اور جب معدہ سے منہ کے راہ کچھ خارج بھی ہو
تو اُسکو قے سے موسوم کرتے ہیں ٭
ڈاکٹری میں غثیان کو ناسیا Nausia
تہوع کو ریچنگ Retching اور قے
کو وامے ٹنگ Vomiting کہتے ہیں ٭
نوٹ۔ جب غذا منہ سے صرف ایکبار منہ بھر
آئے تو اُسکو قلس کہتے ہیں اور جب بار بار بھر
آئے تو اسکو قے کہتے ہیں ٭

**غَثِیثَہ** (ع) پیپ آمیز خون۔ زخم کا کچ لہو۔
مردار گوشت ٭

**غَد** (ع) فردا صبح۔ کل صبح (۱) ٹو مارو مارننگ To-morrowmorning

**غَدًا** (ع) فردا روز۔ کل روز۔ کل کا دن آنیوالا۔
(۱) ٹومارو To-morrow

**غَدَاء** (ع) ناشتہ۔ نہاری۔ صبح کے وقت کا کھانا
جیسے عشا۔ رات کے وقت کا کھانا ٭
(۱) بریک فاسٹ Break Fast

**غُدَّہ** (ع) کان کی لوکی کے پیچھے جبڑے کی ہڈی پر کا
دلدار گوشت (۲) کان کے پیچھے کا غدود ٭
(۱) پیراٹیڈ گلینڈ Parotid Gland

**غُدَد** (ع) جمع ہے غدہ کی۔ غدود۔ گلٹیاں ٭

**غُدَدِ اِبطِیَّہ** (ع) بغل کے غدود۔ بغل کے غدود
جاذبہ (۱) ایگزلری گلینڈز Axillary Glands

**غُدَدِ جَاذِبَہ** (ع) جاذب گلٹیاں۔ عروق جاذبہ
غدد لمفاویہ } میں مختلف مقامات پر چھوٹی
چھوٹی گلٹیاں (غدود) پائی جاتی ہیں۔ جن
میں سے عروق لمفاویہ گزرتی ہیں۔ ہر ایک
ایسی گلٹی کے اندر بیشمار خانے ہوتے ہیں۔
اور جب عروق جاذبہ ان غدد کے اندر داخل
ہوتی ہیں تو وہ نہایت باریک باریک شاخوں
میں منقسم ہو جاتی ہیں۔ اور پھر باریک باریک
شاخیں باہم مل کر اور ایک بڑی شاخ بناکر
انسے باہر نکلتی ہیں پس عروق لمفاویہ کی تمام رطوبت
(لمف) ان غدود میں سے چھنکر نکلتی ہے اور پھر خون
میں جاکر ملتی ہے اور اگر اسمیں کوئی زہریلا یا موذی
مادہ ہو تو وہ ان غدد یا گلٹیوں میں رہ جاتا ہے
اور خون میں داخل ہونے نہیں پاتا یہی وجہ ہے
کہ جب انگلی یا ہاتھ پر کوئی زخم ہو جاتا ہے تو اس
زخم میں کوئی زہریلا مادہ یا جراثیم تعفن وغیرہ
سرایت کر جاتا ہے اور براہ عروق جاذبہ اوپر
بازو کی طرف جاتا ہے تو بغل کے غدد جاذبہ
اُسے روک لیتے ہیں۔ اور خون میں داخل
نہیں ہونے دیتے جس سبب سے وہ خود تو متورم
ہو کر دردناک ہو جاتے ہیں۔ لیکن سارے
خون کو زہریلا نہیں ہونے دیتے۔ اسی طرح
سوزاک و آتشک میں یا طاعون میں کنج ران
کے غدد جاذبہ زہریلے مادے کو اپنے میں
جذب کرکے متورم ہو جاتے ہیں ٭

ان غدد ولمفاویہ میں وانہائے لمف بھی بنتے ہیں۔ جنکو اصطلاح میں لمفوسائٹ کہتے ہیں اور جو درحقیقت ایک قسم کے سفید وانہائے خون ہوتے ہیں۔ جنکو اصطلاح میں لئوکوسائٹ کہتے ہیں۔ ہر ایک لئوکوسائٹ ایک ننھا سا جاندار جسم ہے جس میں حس و حرکت ہوتی ہے اور جسم میں یہ اجسام صغیرہ درحقیقت نہایت مفید ہیں۔ کیونکہ وہ وارو غہ صفائی کا کام دیتے ہیں۔ چنانچہ وہ موذی جراثیم کو جب داخل جسم ہو جاتے ہیں۔ نیز ناکارہ و مردہ وانہائے خون کو کھا جاتے ہیں۔

(۱) لمفیٹک گلینڈز Lymphatic Glands

**غُدَدِ دُہنِیَّہ** (ع) روغنی غدود۔ ان غدودوں میں چکنی رطوبت پیدا ہوتی ہے جسکے بند ہو جانے سے کیل یا مہاسے پیدا ہو جاتے ہیں۔

(۱) سی بے شس گلینڈز Sebaceous Glands

**غُدَدِ رِیقِیَّہ** (ع) تھوک کے غدود۔ تھوک پیدا کرنیوالے غدود (۱) سلائیوری گلینڈز Salivary Glands

نوٹ۔ غدد ریقیہ تین جوڑے ہوتے ہیں (۱) غدہ تحت الفک (۲) غدہ تحت اللسان (۳) غدہ نکفیہ جنکو دیکھو اپنے اپنے موقع پر۔

**غُدَدِ عَرَقِیَّہ** (ع) پسینہ کے غدود۔ پسینہ پیدا کرنیوالے غدود (۱) سویٹ گلینڈز Sweat Glands

**غُدَدِ لِمفَاوِیَّہ** (ع) غدد جاذبہ۔ یہ چھوٹے چھوٹے غدد ہوتے ہیں جن میں سے رطوبت لمفاویہ گزرتی ہے تفصیل کے لئے دیکھو غدد جاذبہ۔

**غُدَدِ مَاسَارِیقِیَّہ** (ع) وہ غدد جاذبہ جو جدار امعا کی دو تہوں کے درمیان ہوتے ہیں۔

(۱) مسنٹرک گلینڈز Mesentric

**غُدَدِ مُخَاطِیَّہ** (ع) لعابی غدد۔ وہ غدود جو لعابی رطوبت پیدا کرتے ہیں (۱) میوکس گلینڈز Mucus Glands

**غُدَدِ مُعَقَّدَہ** (ع) گرہ دار گلٹیاں۔ یہ باریک باریک گلٹیاں ہیں جو پپوٹوں کی اندرونی سطح پر پپوٹے کی گری اور جھلی کے درمیان رہتی ہیں۔ اُن سے ایک قسم کی رطوبت خارج ہوتی ہے۔ جو پپوٹوں کو تر اور چکنا رکھتی ہے۔ اور ان کو باہم چپٹنے نہیں دیتی

(۱) مائی بومین گلینڈز Meibomian Gland

**غُدَدِ مُفرِزَہ** (ع) وہ غدود جن میں کوئی رطوبت پیدا ہو کر خارج ہو مثلاً پستان و جگر اور خصیہ وغیرہ

(۱) سکریٹنگ گلینڈز Secreteng Glands

**غُدَدِ وَدِیّ** (ع) ودی کے غدود۔ ودی پیدا کرنے والے غدود۔ یہ دو چھوٹی مٹر کے برابر گلٹیاں ہیں۔ جو مجری البول کے غشائی حصہ کے عین نیچے اور رباط مثلث کے پیچھے واقع ہیں۔ ان سے ایک لیسدار رطوبت پیدا ہوتی ہے جو قضیب کی نالی کو تر رکھتی ہے۔ اس رطوبت کو اصطلاح میں ودی کہتے ہیں

(۱) کوپرس گلینڈز Cooper's Glands

**غُدَّہ** (ع) گرہ گوشت۔ غدود۔ گلٹی۔ گرہ کی مانند

ایک سخت چیز جو بیماری وغیرہ سے گوشت
اور جلد کے درمیان پیدا ہو جاتی ہے جمع غدد
(۲) آنکھ کے اندرونی کوسے میں ایک لحمی
زیادتی جو بقدر فندق ہوتی ہے لیکن کبھی بڑی
بھی ہوتی اور بینائی کو روکتی ہے۔ اور یہ
عموماً غرب (ناصور گوشہ چشم) کا مقدمہ ہوتی
ہے ÷ (۱) گلینڈ Gland
انلارجڈ گلینڈ Enlarged Gland
گلینڈیولر ٹیومر Glandular Tumor
نوٹ۔ گلینڈ بدن کی طبعی و پیدائشی غدودوں
پر بولا جاتا ہے اور انلارجڈ گلینڈ ان کے بڑھ
جانے پر اور گلینڈیولر ٹیومر بدن کی غیر طبعی
گلٹیوں اور رسولی پر بولا جاتا ہے جو کسی فاسد
مادہ سے بدن کے کسی مقام میں پیدا ہو جاتی ہیں

غُدَّہ اُذُنِیَّہ (ع) غدہ نکفیہ یا کان کا غدود
غُدَّۃُ الْاُذُن } تفصیل کے لئے دیکھو غدہ
غدہ اصل الاذن } نکفیہ کا بیان ÷

غُدَّہ تَحْتُ الْفَک (ع) جبڑے کے نیچے کا غدود
یہ غدود بھی تعداد میں دو ہوتے ہیں۔ جو
زیریں جبڑے کے نیچے گردن میں دائیں
بائیں واقع ہوتے ہیں۔ ہر ایک غدود وزن
میں دو درہم (ڈرام) ہوتا ہے۔ یہ غدود بھی
تھوک پیدا کرتے ہیں (۱) سب میگزلری گلینڈز
Submaxillary Gland

غُدَّہ تَحْتُ اللِّسَان (ع) زبان کے نیچے والا غدود
یہ غدود بھی تعداد میں دو ہوتے ہیں اور سامنے
نچلے دانتوں کے پیچھے زبان کے نیچے واقع
ہوتے ہیں۔ ہر ایک غدود وزن میں تقریباً
ایک درہم اور شکل میں بادامی ہوتا ہے اور
اس کی آٹھ یا دس نالیاں ہوتی ہیں جنکی
راہ تھوک باہر آتا ہے (۱) سب لنگوئل گلینڈ
Sublingual Gland

غُدَّہ تُرْسِیَّہ (ع) } ڈھال نما غدود۔ یہ ایک ڈھال
غدہ درقیہ } کی شکل کی گلٹی ہے۔ جو قصبۃ الریہ
کے بالائی حصہ کے سامنے واقع ہے۔ اس
غدود کی کوئی نالی نہیں ہوتی۔ گھیگھا کی بیماری
اسی غدود کے بڑھ جانے سے ہو جاتی ہے
(۱) تھائرائڈ گلینڈ Thyroid Gland
نوٹ۔ اس غدود کا فعل یقینی طور پر معلوم
نہیں ہوا۔ مگر خیال کیا جاتا ہے کہ یہ غدود خون
کے ناکارہ دانوں کو نابود کر دیتا ہے اس کے
نکال دینے سے ایک قسم کی دیوانگی ہو جاتی ہے۔

غُدَّہ تُرْمُسِیَّہ } یہ مٹر کے برابر صنوبری شکل سرخ
غدہ صنوبریہ } رنگ کا غدود دماغ کے اجسام
رباعیہ کے اوپر اور بطن اوسط یا البطن سوم
سے ملحق ہوتا ہے (۲) پائنیل گلینڈ
Pineal Gland
کونیریم Conarium
نوٹ۔ ترمس ایک قسم کا سفید چپٹا دانہ ہوتا
ہے چونکہ یہ غدود اس کے مشابہ ہوتا ہے
اس لئے متقدمین اطباء نے اس کو ترمسیہ
کے نام سے موسوم کیا ہے۔ جدید اطباء

مصر اس کو غدہ صنوبریہ کہتے ہیں جو اس
کے ڈاکٹری نام کا صحیح مترادف ہے۔

**غدۂ تیموسیّہ** (ع) **غدۃ الجنین** — یہ بھی ایک گلٹی ہی جو عظم القص
کے بالائی سرے کے پیچھے اور
غدہ ترسیہ کے نیچے واقع ہے۔ یہ لمبائی میں
قریب دو انچ اور عرض میں ڈیڑھ انچ
ہوتی ہی لیکن جنین کی حالت میں یہ بہت
بڑی ہوتی ہی اور یہ دو برس کی عمر تک بڑھتی
رہتی ہی اور پھر یہ بتدریج گھٹنے لگتی ہے
اور چودہ برس کی عمر میں بالکل جذب ہو جاتی
ہے یہ دراصل غدود لمفاوی ہی جو تولید خون
میں مدد دیتا ہی (ا) تھائیمس گلینڈ **Thymus Gland**

**غدۂ خلف الاذن** (ع) دیکھو غدۂ نکفیہ۔

**غدۂ درقیہ** (ع) دیکھو غدۂ ترسیہ۔

**غدۂ دمعیہ** (ع) غدۂ اشکی - آنسو پیدا کرنے
والی گلٹی - جو چشم خانہ کے بالائی اور بیرونی
کونے پر واقع ہی (ا) لیکریمل گلینڈ **Lachrymal Gland**

**غدۂ صنوبریہ** (ع) دیکھو غدۂ ترسیہ۔

**غدۂ فوق الکلیہ** (ع) **عنق الکلیہ** — کلاہ گردہ۔ گردہ کی ٹوپی
اس نام کے غدود بھی تعداد
میں دو ہوتے ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو
عنق الکلیہ (ا) سوپرارینل گلینڈز
**Suprarenal Gland**

**غدۂ قدامیہ** (ع) **غدۃ المذی** — یہ ایک چھوٹی سی سخت گلٹی
ہے۔ جو قضیب کی جڑ میں مثانہ
کی گردن کے سامنے واقع ہی
پیشاب کی نالی اس میں سے
گزرتی ہی اور اس گلٹی میں جو رطوبت پیدا
ہوتی ہی اس کو مذی کہتے ہیں۔
**غدۃ المثانہ** — **بروستاتا**
(ا) پراسٹیٹ گلینڈز **Prostate Gland**

نوٹ - چونکہ یہ غدہ مثانہ کی گردن کے آگے
واقع ہی اسلئے اسکو عربی میں غدہ قدامیہ کہتے ہیں

**غدۂ مذی** (ع) دیکھو غدہ قدامیہ۔

**غدۂ مستدیرۃ** (ع) دیکھو غدۂ نخامیہ۔

**غدۂ نخامیہ** (ع) **غدۂ بلغمیہ** — یہ ایک چھوٹا سا سرخی مائل
خاکی رنگ کا بیضوی غدود
ہی جو دس گرین یا پانچ رتی وزنی ہوتا ہے۔
یہ دماغ کے پیندے کی چمگادڑ نما ہڈی کے
سالا ترسیکا (حضرۂ مستدیرہ) نامی نشیب میں
رہتا ہی اور قیف نما نالی کے ذریعہ دماغ کے
تیسرے بطن سے ملا رہتا ہے۔
(ا) پچوئیٹری گلینڈز **Pituatory Gland**

**غدۂ نکفیہ** (ع) آ کان - کان کے نیچے کا غدود۔ یہ بھی
**غدہ اذنیہ** — **غدۃ الاذن** — دو غدود ہوتے ہیں۔ ہر ایک
غدود کان کی لو کے نیچے اور
سامنے واقع ہی اور تھوک پیدا کرتا ہے۔
اسکی نالی قریب اڑھائی انچ کے لمبی ہوتی
ہی جو اس غدود سے شروع ہو کر رخسار کے
اندر کی طرف بالائی جبڑے کی دوسری داڑھ
کے برابر کھلتی ہی۔ کنپھیڑ کی بیماری اسی غدود

کے متورم ہونے سے ہوتی ہے ۔

(۱) پیرا ٹڈ گلینڈز Paroted Gland

**غُدَیرَہ** (ع) عورتوں کے سر کے بال ۔ شانہ کئے ہوئے گیسو ۔ گندھی ہوئی مینڈھی ۔

**غَذّ** (ع) عضو سے خون بہنا ۔ یا پیپ نکلنا ۔ سوکھ جانا

**غِذَاء** (ع) خوراک ۔ وہ چیز جو جزو بدن ہو سکے یعنی غذا وہ ہے جو بدن میں اپنے مادے کی وجہ سے اثر کرے ۔ اور بدن میں خون بن کر صرف ہو ۔ اور جزو بدن بن جائے برخلاف ازیں دوا اپنے مادے سے نہیں بلکہ محض اپنی کیفیت یعنی گرمی سردی وغیرہ سے اثر کرتی ہے ۔ اور اس دوا کا مادہ جسم سے براہ بول و براز وغیرہ خارج ہو جاتا ہے

(۲) فوڈ Food ڈائٹ Diet

نوٹ ۔ ڈائٹ کا اطلاق پرہیزی اور ہلکی غذا پر بھی ہوا کرتا ہے ۔

**غِذَاء بِالفِعل** (ع) وہ غذا جو اپنی صورت نوعیہ چھوڑ کر جزو عضو بن گئی ہو ۔

**غِذَاء بِالقُوَّة** (ع) وہ غذا جو جزو عضو بننے کی قابلیت رکھتی ہو ۔ لیکن ابھی جزو عضو نہ بنی ہو ۔ اس کی دو قسمیں ہیں (۱) غذا بالقوۃ البعید یہ وہ چیز ہے جو بدن انسان میں وارد ہونے کے بعد اس کی حرارت غریزی سے متاثر ہو کر جزو عضو بن سکتی ہے ۔ جیسے گوشت و روٹی وغیرہ (۲) غذا بالقوۃ القریبہ یہ وہ چیز ہے جو بدن انسان میں جزو عضو بننے کے لئے تیار و مستعد ہے جیسے خون و رطوبات ثانیہ ۔

**فائدہ** ۔ واضح ہو کہ مختلف کیفیات کے لحاظ سے غذا مندرجہ ذیل چار اقسام کی ہوتی ہے (۱) غذاء لطیف (۲) غذا غلیظ (۳) صالح الکیموس (۴) ردی الکیموس یا فاسد الکیموس چنانچہ لطیف و غلیظ ذیل میں درج ہیں ۔ اور صالح الکیموس اور ردی الکیموس کو دیکھو اپنے اپنے موقع پر ۔ اس کے علاوہ بعض دوسرے اعتبارات سے غذا کے اور اقسام بھی ہیں ۔ جو ذیل میں بہ ترتیب تہجی درج کئے جاتے ہیں ۔

**غِذَاء دَوَائِی** (ع) وہ چیز جس میں غذا و دوا دونوں کی شان پائی جائے ۔ لیکن غذائیت کی شان غالب ہو ۔ یعنی وہ چیز جو اپنی غذائیت سے جزو بدن بنے اور اپنی دوائیت سے جسم میں کوئی خاص کیفیت (سردی گرمی وغیرہ) پیدا کرے ۔ وہ چیز جو خود بدن سے اثر قبول کر کے متغیر ہو ۔ اور پھر بدن کو اپنے اثر یعنی گرمی و سردی وغیرہ سے متغیر کر ڈالے ۔ اور پھر دوبارہ تغیر حاصل کر کے جزو بدن ہو جائے جیسے آش جو اور کاہو وغیرہ کہ یہ دونوں چیزیں جسم انسانی کے لئے غذا بھی ہیں اور دوا بھی ۔ کیونکہ

یہ دونوں اپنے مادہ سے غذا یعنی جزو بدن
بنتی ہیں۔ اور اپنی کیفیت سے بدن میں
سردی پیدا کرتی ہیں ÷

نوٹ۔ جس چیز میں غذائیت کم اور دوائیت
زیادہ ہو۔ اس کو اصطلاح طب میں دوا
غذائی کہتے ہیں۔ جسکو دیکھو اپنے موقع پر ÷

**غذاء دوائی ذوالخاصیت** (ع) وہ چیز جو بدن
میں مادہ کیفیت اور صورت تینوں سے اثر
کرے جیسے شراب کہ یہ اپنے مادہ سے بدن
کی پرورش کرتی اور اس کی غذا بنتی ہے
اور اپنی کیفیت سے بدن میں گرمی پیدا کرتی
ہے۔ اور اپنی صورت سے فرحت و سرور
پیدا کرتی ہے ÷

**غذاء ذوالخاصیت** (ع) وہ چیز جو بدن میں
مادہ اور صورت دونوں سے اثر کرے جیسے
سیب کہ یہ اپنے مادہ سے بدن کی پرورش
کرتا ہے۔ اور اپنی صورت سے طبیعت میں
تفریح لاتا ہے ÷

**غذاء ردی الکیموس** (ع) دیکھو غذا فاسد الکیموس

**غذاء صالح الکیموس** (ع) وہ غذا جس سے عمدہ
اخلاط پیدا ہوں۔ اور اچھا خون بنے جیسے
زردی بیضہ وغیرہ۔ اسکی مقابل فاسد الکیموس ہے

**غذاء غلیظ** (ع) وہ غذا جس سے اخلاط غلیظ بالخصوص
غلیظ خون پیدا ہو۔ جو صورت عضوی کو شکل
قبول کرے۔ جیسے بھینس کا گوشت وغیرہ ÷

**غذاء فاسد الکیموس** (ع) وہ غذا جس سے
خراب اور ردی اخلاط پیدا ہوں ÷

**غذاء قلیل الغذاء** (ع) وہ غذا جس میں غذائیت
کم ہو اور فضلہ زیادہ ہو یعنی جس سے خون
اور اخلاط کم پیدا ہوں۔ اور فضلات زیادہ
جیسے ساگ پات وغیرہ ÷

**غذاء کثیر الغذاء** (ع) وہ غذا جس میں غذائیت
زیادہ ہو اور فضلہ کم یعنی جس سے خون اور
اخلاط زیادہ پیدا ہوں۔ اور فضلات کم۔
جیسے انڈے کی زردی ÷

**غذاء لطیف** (ع) وہ غذا جس سے لطیف اور پتلا
خون پیدا ہو جو بآسانی صورت عضوی قبول
کرے۔ جیسے آش جو ÷

**غذاء متوسط** (ع) درمیانی غذا۔ وہ غذا جس سے
متوسط حالت کے اخلاط پیدا ہوں یعنی
جو نہ زیادہ گاڑھے ہوں۔ اور نہ زیادہ پتلے

**غذاء مطلق** (ع) وہ چیز جو جسم انسان میں پہنچکر
صرف اپنے مادہ سے اثر کرے۔ یعنی صرف
جزو عضو ہو جائے۔ اور کوئی کیفی تغیر مثلاً
سردی گرمی وغیرہ پیدا نہ کرے ÷

نوٹ۔ واضح ہو کہ غذاء مطلق میں جو اس
امر کی قید لگائی گئی ہے۔ کہ وہ اپنی کیفیت
سے اثر نہیں کرتی مطلب اس کا یہ ہے
کہ وہ چیز اپنی اصلی صورت رکھتے ہوئے
کوئی گرمی سردی وغیرہ بدن میں پیدا

نہیں کرتی۔ ورنہ خون ودیگر اخلاط میں تبدیل
ہونے کے بعد وہ جسم میں گرمی سردی وغیرہ
پیدا کرسکتی ہے۔ لیکن چونکہ وہ اب دوسری
چیز میں تبدیل ہوگئی ہے۔ اس لئے یہ
تاثیر اس کی طرف منسوب نہیں ہوتی۔ اور
نہ ہی اس کا اعتبار کیا جاتا ہے ◆

غَذِیْذَہ (ع) پیپ (۲) کچلہو (۳) زخم کا مردار
گوشت (۱) پس Pus (۲) سیروپس Seropus
(۳) سلف Slough

غَرّ (ع) گھینگھا۔ گلہڑ (۱) گائٹر Goiter

غِرّ (ع) غافل۔ ناآزمودہ کار۔ بھولا آدمی ◆

غُرّ (ع) شکن۔ جھری۔ چرس (۱) رنکل Wrinckle

غَرَب (ع) ناصور گوشۂ چشم۔ آنکھ کے اندرونی
کونے کا ناصور (۱) فسچولا لیکری میلیس
Fistula Lachrimalis

غَرَبالی (ع) چھلنی کی مانند سوراخدار ◆

غَرَث (ع) گرسنگی۔ بھوک۔ بھوکا ہونا (۱) اپی ٹائٹ Appetite
ہنگر Hunger

غَرثان (ع) گرسنہ۔ بھوکا۔ جمع غرثیٰ وغراث
وغراثی (۱) ہنگری Hungery

غَرز (ع) چبھونا۔ بھونکنا۔ گڑونا۔ گودنا ◆

غرز ابری (ع) سوئی چبھونا۔ اصطلاح طب
میں کسی عضو میں تہیج مقابل یعنی خراش
مقابل کو جاری رکھنے کے لئے سوئی چبھونا
جیسے بعض امراض دماغی میں گدی میں
سوئی چبھو کر زخم کو جاری رکھتے ہیں ◆

(۱) ایکوپنکچر Acupuncture

غِرْس (ع) وہ پانی جو بچہ کے ساتھ رحم سے نکلتا
ہے (۲) وہ جھلی جو جنین کے منہ پر لپٹی
ہوئی ہوتی ہے (۳) وہ رطوبت جو آنتوں
کی اندرونی سطح پر چھائی ہوتی ہے ◆

غُرْضُوف (ع) } کرکری چپنی ہڈی (۱) کارٹلیج Cartilage
غُضْرُوف (ع) } (۲) گرسل Gristle

غَرْغَرَہ (ع) غرارہ۔ غرارہ کرنا۔ یعنی کسی سیال
چیز کو حلق میں حرکت دینا۔ یا پھرانا ◆
(۱) گارگے رزما Gargarisma
گارگل Gargle

غَرَق (ع) ڈوبنا۔ ڈوبنا (۱) ڈرونِنگ Drowning
سب مرشن Submersion

غَرِق (ع) } ڈوبا ہوا۔ وہ شخص جو پانی میں
غَرِیق } ڈوب گیا ہو ◆
(۱) ڈراؤنڈ Drowned

غَرِق اور غَرِیق کا فرق۔ غرق اُس
شخص کو کہتے ہیں۔ جو پانی کی تہ تک غوطہ
وغیرہ کے ذریعہ پہنچا ہو مگر مرا نہ ہو۔ اور جو
ڈوب کر مرجائے۔ اُس کو غریق کہتے ہیں

غُرْقُم (ع) حشفہ۔ ذکر کی سپاری ◆
(۱) گلانس پینس Glans Penis

غِرْقِئ (ع) وہ پتلی سی جھلی جو انڈے کے خول
کے اندر کی طرف لگی رہتی ہے ◆

غُرلَہ۔ قُلفَہ (ع) قلاف حشفہ۔ گمرنگٹ۔ سپاری کا غلاف

سپاری کے اوپر کا چمڑا۔ وہ چمڑا جو ختنہ کرنے میں کاٹا جاتا ہے (ا) پری پیوس Prepuse

غُرْمَا (ع) } ایک وزن ہے برابر نصف
غُرْمَانا (ر) } یا چہ تھائی درہم یا ایک ماشہ چھ رتی کے +

غَرْنِقَه (ع) آنکھ کا ڈورا +

غُرْنُوْقْ (ع) } جوان نازک اندام۔ پتلا
غُرْنِیْق (ر) } دُبلا خوبصورت جوان +

غَرُوْر (ع) دوائی غرغرہ۔ غرغرہ کی دوا جمع غرورات

غَرِیْزَہ (ع) طبیعت۔ سرشت۔ منش +

غَرِیْق (ع) پانی میں ڈوبا ہوا +

غُرْتَہ (ع) کنج دہن کا اندرونی رُخ۔ منہ کی باچھ اندر کی طرف سے +

غَزَارَتْ (ع) } افراط۔ کثرت۔ بہتات۔
غَزَر (ر) } دودھ یا بارش وغیرہ کی کثرت

غَزَارتُ الْبَوْل (ع) } پیشاب کی کثرت۔ پیشاب
کثرت البول } کی زیادتی +

(ا) پالی یوریا Polyuria

غَزَارَۃُ الطَّمثْ (ع) کثرت حیض حیض کی
کثرت الطمث } زیادتی حیض کا زیادہ آنا حیض بکثرت آنا +

(ا) مینو ریجیا Menorrhagia

غزارۃ الطمث اور استخاضہ کا فرق۔ جب ایام حیض میں خون زیادہ مقدار میں خارج ہو تو اُسے غزارۃ الطمث کہتے ہیں اور جب ایام حیض کے سوا خون آئے۔ تو اُسے استحاضہ کہتے ہیں +

غَزَارَۃُ الْعَرَقْ (ع) کثرت عرق۔ کثرت
کثرت العرق } سے پسینہ آنا۔ پسینہ کی زیادتی

(ا) ہائی پیری ڈروسس Hyperidrosis

غَسَّال (ع) اخلاط کو سطح عضو سے دھونے والی دوا۔ وہ دوا جو اپنی رطوبت سے اخلاط کو حرکت و سیلان میں لا کے سطح عضو سے زائل کر دے۔ جیسے گنگنا پانی یا آش جو وغیرہ +

غَسَّالَہ (ع) دھونے والا۔ اصطلاح طب میں وہ آلہ یا پچکاری جس کے ذریعہ کسی عضو کو دھویا جائے۔ (ا) اِرّی گیٹر Irrigator ڈوش Douche

غَسَّالَۃُ الرَّحِم (ع) رحم دھونے کا آلہ یا پچکاری (ا) یُوٹرائن ڈوش Uterine douche

غَسَّالَۃُ الْمَہْبِل (ع) اندام نہانی دھونے کا آلہ یا پچکاری (ا) ویجائنل ڈوش Vaginal douche

غُسَالَہ (ع) وہ پانی جس سے منہ ہاتھ دھویا جائے (ر) دھوون وہ پانی جس سے منہ ہاتھ وغیرہ دھو لیا گیا ہو۔ نیز گوشت کے دھوون جیسا رنگ +

غَسَق (ع) تاریکی اول شب۔ وہ اندھیرا جو

دن ڈوبتے وقت افق میں ظاہر ہوتا ہے +

غَسْل (ع) دھونا کسی چیز کو دھونا (۲) دوا کو کسی خاص ترکیب سے دھونا۔ اور اسکی اصلاح کرنا +

غُسْل (ع) نہانا (۲) وہ پانی جس سے نہائیں نہانے کا پانی +

غِسْل (ع) وہ چیز جس سے سر دھویا جائے مثلاً بیجی کھلی۔ اشنان وغیرہ +

غَسُول (ع) نہانے دھونے کا پانی وغیرہ (۲) زخم وغیرہ دھونے کی دوا (۳) وہ چیز جس سے سر وغیرہ دھوئیں (۱) لوشن Lotion

غِش (ع) آمیزش۔ ملاوٹ۔ کھوٹ (۲) بد باطنی۔ خیانت (۱) اڈلٹریشن Adulteration سوفسٹی کیشن Sophistication

غِشَاء (ع) پردہ۔ پوشش جھلی۔ جمع اغشیہ غشا یعنی جھلی ایک عصبانی یا رباطی۔ یا عصباتی و رباطی عضو ہے۔ چوڑا لمبا اور نہایت باریک مگر سخت و سفید جو اعضا پھیل کر ان کی شکلوں کی حفاظت کرتا انکو حس عطا کرتا اور ایک عضو کو دوسرے سے وابستہ کرتا ہے (۱) ممبرین Membrane ٹیونیکا Tunica فیشیا Fascia

نوٹ۔ جدید اطبا مصر فیشیا کا ترجمہ بجائے غشاء کے صفاق سے کرتے ہیں دیکھو صفاق

غِشَاءِ اَضْلَاع (ع) پسلیوں کی جھلی پسلیوں کی اندرونی سطح پر استر لگانے والی جھلی +
(۱) پلیورا کاسٹیلس Pleura Costalis

غِشَاءُ الْبَطْن (ع) احشا شکم کو استر کرنے والی اور باندھنے والی جھلی +
(۱) پیری ٹونیم Peritoneum

غِشَاءُ الْبَکَارَت (ع) پردہ بکارت۔ بکارت کا پردہ۔ جو بحالت دوشیزگی عورتوں کی فرج میں ہوتا ہے +
(۱) ہائی من Hymen

غِشَاءِ بَلْغَمِی (ع) دیکھو غشاء وسمی +

غِشَاءِ حَدَقِی (ع) پتلی کی جھلی۔ یہ ایک نازک شفاف جھلی ہے۔ جو جنین کی پتلی کو بند رکھتی ہے۔ لیکن جنین کی عمر کے ساتویں آٹھویں مہینے میں جذب ہو جاتی ہے +
پیوپلری ممبرین Pupillary Memberane

غِشَاءِ وَسْمِی (ع) } ایک باریک اور نرم جھلی
غِشَاءِ زُلَالِی } جو ہر ایک متحرک جوڑ میں
غشاءِ بلغمی } ہوتی ہے۔ اور جس سے ایک شفاف ولعابدار رطوبت تراوش پاکر جوڑوں کو تر اور چکنا رکھتی ہے +
(۱) سائنوویل ممبرین Synovial Membrane

غِشَاءِ رَطْب (ع) تر جھلی۔ آبی جھلی۔ دیکھو غشاء امنی

غِشَاءِ رَہَلِی (ع) وہ جھلی جو جنین پر محیط ہوتی ہے۔ اور اس میں ایک آبی رطوبت بھری رہتی ہو (۱) ایمنی آن Amnion

غشاء الریہ (ع) } پھیپھڑے کی جھلی۔ یہ دو مکیا
غشاء الضلاع } جھلیاں ہیں۔ جو دونوں
پھیپھڑوں پر بطور غلاف لپٹی ہوتی ہیں۔
اور دیوار سینہ کی اندرونی سطح پر استر
لگاتی ہیں۔ اس جھلی کا وہ حصہ جو پھیپھڑے
کا غلاف بناتا ہے۔ اس کو غشاء الریہ کہتے
ہیں۔ اور وہ حصہ جو دیوار سینہ کی اندرونی
سطح کو استر لگاتا ہے۔ اس کو غشاء الاضلاع
کہتے ہیں۔ غشاء الریہ کو انگریزی میں پلیورا
پلمونیلس اور غشاء الاضلاع کو پلیورا کاسٹیلس
کہتے ہیں (۱) پلیورا پلمونیلس Pleura Pulmonalis

غشاء زلالی (ع) دیکھو غشاء دسمی ۔

غشاء طبلی (ع) } پردہ گوش۔ کان کا پردہ
طبل الاذن } کان کا ڈھول (۱) ٹمپینک
ممبرین Tympannis Membrane

غشاء صلب (ع) } دماغ کا موٹا اور سخت پردہ
ام جافیہ } جو کھوپڑی کی ہڈی سے اندر
ام غلیظ } کی جانب ملا رہتا ہے۔
(۱) ڈیورا میٹر Dura mater
تفصیل کے لئے دیکھو ام غلیظ ۔

غشاء عانی (ع) جوف عانہ۔ پیڑو کے جوف کے
اندر استر کرنے والی جھلی (۱) پلوک فیشیا ۔

غشاء عظمی (ع) ہڈی کی جھلی۔ وہ جھلی جو ہڈی
کی اندرونی اور بیرونی سطح کو استر کرتی ہے
اور ہڈی کے عروق اسی میں پھیلے ہیں۔
(۱) پیری آسٹیم Periosteum

غشاء عنکبوتی (ع) مکڑی کے جالے کی مانند
جھلی۔ یہ ایک نازک جھلی دماغ کا دوسرا پردہ
ہے۔ جو دماغ کے ام غلیظ اور ام رقیق
پردوں کے درمیان رہتا ہے (۱) ارکنائڈ
(۲) طبقہ عنکبوتیہ۔ غلاف جلیدیہ۔ یہ رطوبت
جلیدیہ یا آنکھ کے موتی کا غلاف۔ تفصیل
کے لئے دیکھو طبقہ عنکبوتیہ ۔

غشاء لین (ع) } دماغ کا نرم اور باریک پردہ
ام رقیق } جو بھیجے پر لپٹا ہوا ہے ۔
(۲) پایا میٹر Piamater
تفصیل کے لئے دیکھو ام رقیق ۔

غشاء مائی (ع) } وہ جھلی جس سے آبی رطوبت
غشاء رطب } ہمیشہ تراوش پاتی رہتی ہے
جو اعضاء کی سطحوں کو تر اور چکنا رکھتی ہے
(۱) سیرس ممبرین Serus Membrane

غشاء مبطن قلب (ع) دل کی استری جھلی
وہ جھلی جو دل کے اندرونی جوفوں میں
استر کرتی ہے (۱) اینڈوکارڈیم ۔

غشاء محاذی القحف (ع) کھوپڑی کے اوپر
سمحاق الجمجمہ } کی جھلی۔ وہ جھلی جو کھوپڑی
کو اوپر سے ڈھانپتی ہے ۔
(۱) پیری کرینیم Pericranium

غشاء مخاطی (ع) بلغمی جھلی۔ لعابدار جھلی۔ جو
غشاء بلغمی } جسم کی مختلف تجاویف کو

استر کرتی ہے۔ (۱) میوکس ممبرین
Mucous Membrane

نوٹ۔ صاحب بحر الجواہر کہتا ہے کہ غشاء مخاطی صمروج الامعاء ہے۔ اور صمروج الامعاء اس لیسدار رطوبت کا نام ہے جو آنتوں کی اندرونی سطح پر چمٹی رہتی ہے۔

**غشاء مزلق** (ع) دیکھو غشاء ذہنی۔

**غشاء مستبطن اضلاع** (ع) اضلاع یا پسلیوں کو
غشاء اضلاع } اندر کی طرف سے استر کرنے والی جھلی۔ سینے کی اندرونی دیوار پر استر لگانے والی جھلی۔
(۱) پلیورا کاسٹیلس Pleura Costalis

**غشاء مشیمی** (ع) ام رقیق۔ دماغ کا تیسرا پردہ دیکھو ام رقیق۔

**غشاء مصلی** (ع) آبدار جھلی جو مختلف احشاء جسم پر غلاف کرتی ہے۔ اس قسم کی جھلی جب احشاء بطن کو ملفوف کرتی ہے تو اس کو باریطون کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔
سیرس ممبرین Serus Membrane

**غشاء مفروش** (ع) پردۂ گوش۔ کان کا پردہ
غشاء طبلی } یہ ایک باریک جھلی ہے۔ جو کان کے سوراخ کے آخر میں لگی رہتی ہے جب ہوا کی لہر یا آواز کی تھرتھراہٹ کان میں آتی ہے۔ تو وہ پہلے اسی پر وہ جنبش دیتی ہے (۱) ممبرینا ٹمپنائی

**غشاء منصف خصیہ** (ع) خصیہ کے طبقہ بیضاء کا وہ حصہ جو پچھلی طرف سے خصیہ کے اندر داخل ہو کر اس کے عروق و اعصاب کو سہارا دیتا ہے۔ اسی کو غشاء منصف خصیہ کہتے ہیں (۱) میڈیاسٹائنم ٹیسٹیز
Mediastinum Testis

**غشاوۃ** (ع) } پوشش۔ پردہ جھلی (۲)
غشایۃ غشوۃ } ظلمت بصر۔ تاریکی چشم یعنی دکھائی نہ دینا۔

**غشائی** (ع) جھلی دار جھلی والی۔ منسوب بطرف غشاء جھلی کی ساخت کی۔
ممبرینس Membranous

**غشی** (ع) } لغوی معنی چھپانا۔ ڈھانپنا۔
غشیان۔ غما } اصطلاح طب میں بیہوشی بیہوش ہو جانا۔ ایک قلبی بیماری ہے جس میں ضعف قلب سے قوت حس اور حرکت ارادی تقریباً بیکار و معطل ہو جاتی ہے۔ اور مریض کا چہرہ زرد اور نبض ضعیف ہو جاتی ہے (۱) سنکوپی
Syncope Fainting فینٹنگ

غشی اور اختناق الرحم کا فرق غشی میں مریض کا چہرہ زرد مُردوں کا سا ہوتا ہے۔ اور مریض غشی کو خوشبو سونگھانے سے افاقہ ہوتا ہے۔ اور اس کو ٹھنڈا پسینہ آتا ہے۔ برخلاف اسکے اختناق الرحم

میں نہ مریضہ کو ٹھنڈا پسینہ آتا ہے۔ اور
نہ ہی اس کا چہرہ زیادہ زرد و متغیر ہوتا ہے
خوشبو سونگھانے سے اس کو جلدی افاقہ
کے مرض میں اضافہ ہوتا ہے +

نوٹ۔ ڈاکٹری میں غشی اور اختناق الرحم
کا مخصوص فرق یہ ہے۔ کہ غشی کا مریض
پاس والوں کی بات چیت نہیں سنتا۔
بخلاف اس کے اختناق الرحم کی مریضہ
حالت مرض میں پاس والوں کی بات
چیت سنتی ہے۔ اگرچہ اس وقت اس
کا جواب نہیں دے سکتی +

غشی اور قوما (سبات) کا فرق غشی
میں مریض کا چہرہ زرد اور سانس نہایت
کمزور اور جسم سرد پسینہ سے تربتر ہوتا ہے
مگر قوما میں مریض کا چہرہ اور آنکھیں سرخ
نبض ممتلی یعنی پُر ہوتی ہے۔ اور سانس
خراٹے سے آتا ہے +

غشی میں مریض کے دماغ میں خون
کی کمی ہوتی ہے۔ اور قوما میں دماغ کی
رگیں خون سے پُر ہوتی ہیں +

**غَصَصْ** (ع) گلے میں پھندا لگنا۔ پانی وغیرہ
سے اچھو لگنا +

**غُصَّۃ** (ع) (۱) اندوہ (۲) گلوگیر۔ طعام گلوگیر۔ وہ
کھانا وغیرہ جو گلے میں اٹک جائے +

**غُصْنْ** (ع) شاخ۔ ٹہنی۔ جمع اغصان و غصون
(غصن (۱) برانچ **Branch**

**غُضْمْ** (ع) شاخ۔ جمع اغصام +

**غَضّْ** (ع) تازی چیز۔ نیا نازک شگوفہ (۲)
جمانی +

**غَضَابْ** (ع) تنکا وغیرہ جو آنکھ میں پڑ جائے
(۲) چیچک یا ایک بیماری جو چیچک کی قسم ہے +

**غَضَارِیْف** (ع) جمع ہے غضروف بمعنی کُرکری
کی (۱) کارٹیلجز **Cartilage**

**غَضَارِیْفْ اَضْلَاعْ** (ع) پسلیوں کی کریاں
کاسٹل کارٹیلجز **Castal Cartilage**

**غَضَارِیْفْ اَنْفْ** (ع) ناک کی کُریاں۔ جو
تعداد میں پانچ ہیں۔ ایک غضروف فاصل
انف دو غضروف مثلث دو غضروف
جناحی (۱) نیزل کارٹیلجز

**غَضَارِیْفْ حَنْجَرَہْ** (ع) نرخرہ کی کُریاں ایک
غضروف درقی (تھائرائڈ کارٹیلج) ایک
غضروف لا اسم لہ (کرائی کائڈ کارٹیلج)
ایک غضروف لِسَّی (ایپیگلاٹس) دو غضروف
ترجہالیہ (ایریٹی نائڈ کارٹیلجز) دو قرن الحنجرہ
(کارنی کیولا لیرنجس) دو غضروف وتدی
(کیونیفارم کارٹیلجز) نیز ان کو دیکھو
اپنے اپنے موقع پر +

**غَضَارِیْفْ مَفْصَلِیَّہ** (ع) جوڑوں کی کُریاں
وہ باریک کُریاں جو متحرک جوڑوں میں

دونوں متحرک ہڈیوں کے سروں پر استر کرتی ہیں
(۱) آرٹیکولر کارٹیلج Articular Cartilage
غُضَاض (ع) ناک یا ناک کا سرا۔ (۲) ناک کی پھنگی (۲) ماتھا (۳) آنکھیں بھینچنا۔ بند کرنا (۴) دھیمی آواز سے بولنا (۵) برداشت کرنا
غَضَب (ع) خشم۔ غصّہ۔ غصہ میں آنا۔ غصہ کرنا۔ اصطلاح طب میں غضب یعنی غصہ ایک نفسانی کیفیت ہے جس میں روح کی حرکت خارج کی طرف کسی موذی سے بدلہ لینے کے لئے واقع ہوتی ہے۔ غضب اور حِقد کا فرق۔ غضب یعنی غصہ جب عجز کی وجہ سے دبا لیا جاتا ہے تو وہ حقد یعنی کینہ کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ جو درحقیقت طلب انتقام کا نام ہے
غضرط (ع) مقعد اور خصیہ کا درمیان ۔
(۱) پیری نیم Perinium
غُضرُوف (ع) کرّی چپنی ہڈی۔ مُرکنی ہڈی۔ یہ ایک سفید جسم ہے
غُرضُوف
جو ہڈی سے نسبتاً نرم اور مڑنے والا ہوتا ہے۔ لیکن جسم کے باقی تمام اعضاء سے سخت ہوتا ہے۔ فائدہ اس کا یہ ہے کہ یہ ہڈی اور گوشت وغیرہ نرم اعضاء کے درمیان قائم رہ کر نرم اعضاء کو سخت اعضاء کی رگڑ اور مضرت سے محفوظ رکھتا ہے۔ جمع غضاریف (۱) کارٹیلج

Gristle گرسٹل Cartilage
غُضرُوفُ الْاُذُن (ع) کان کی کری۔ دیکھو صدفۃ الاذن ۔
غُضرُوف تُرسی (ع) دیکھو غضروف ورقی ۔
غُضرُوف جَفنی (ع) چھوٹے ٹکی کری جو اس غضروف ضفیری کے کنارے پر واقع ہے۔
(۱) ٹارسل کارٹیلج Tarsal Cartilage
غُضرُوف جَناحی (ع) ناک کے پہلو کی زیریں کری (۱) ایلر کارٹیلج Alar Cartilage
غُضرُوف حَلقی (ع) حلقہ نما کری۔ جو حنجرہ کے اندر حلقہ کی مانند ہوتی ہے اور غضروف ترسی سے نیچے رہتی ہے (۱) کرائی کانڈ کارٹیلج
غُضرُوف خاتمیہ (ع) یہ انگشتری کی شکل غضروف حلقیہ کی ایک کری ہے جو حنجرہ میں غضروف ورقی کے نیچے اور قصبۃ الریہ کے اوپر واقع ہے (۱) کرائکانڈ کارٹیلج
Cricoid Cartilage
غُضرُوف خَنجَری (ع) فم معدہ یا کوڑی کے مقام کی کری جو نوک خنجر کے مشابہ ہوتی ہے ۔
غضروف سَیفی (۲) بہ
(۱) انسیفارم کارٹیلج Ensiform Cartilage
زیفائڈ کارٹیلج Xyphoid Cartilage
غُضرُوف دائمی (ع) دائمی کری۔ وہ کری جو مدت العمر کری ہی رہتی ہے۔ کبھی ہڈی نہیں بنتی۔ جیسے غضروف الانف و

غضروف اذن وغیرہ - بخلاف ازیں غضروف
مضنی وہ کری ہوتی ہے۔ جو کچھ مدت کے
بعد ہڈی بن جاتی ہے - جیسے غضروف
حنجری (۱) پرمے ننٹ کارٹلیج Permanent Cartilage

غُضْرُوف دَرَقی (ع) ڈھال نما کری - یہ حنجرہ
غضروف ترسی } کی پانچ کریوں میں کی سب
سے بڑی کری ہے - جو دراصل دو پہلوی
ٹکڑوں سے مل کر بنی ہوئی ہے - اسی کی
بلندی کو اردو میں کنٹھ کہتے ہیں +
(۱) تھائرائڈ کارٹلیج Thyroid Cartilage

غُضْرُوف طَرجِہالی (ع) یہ حنجرہ کی دو کریاں
ہیں جو شکل میں سہ گوشہ اور گاؤدم ہوتی
ہیں - اور غضروف خاتمیہ کے بالائی کنارہ
کے دونوں پہلوؤں پر واقع ہیں +
(۱) ارِی ٹی نائڈ کارٹلیج Arytenoid Cartilage

غُضْرُوف فاصِل (ع) ناک کے نتھنوں کی
درمیانی کری +

غُضْرُوف لَا اِسْم لَہٗ - دیکھو غضروف حلقی +

غُضْرُوف لِیفی (ع) ریشہ دار کری (۱)
فائبرو الاسٹک کارٹلیج

غُضْرُوف مَفْصَلی ہِلَالی (ع) جوڑ کی ہلالی شکل
کی کری - اس قسم کی کریاں بعض جوڑوں
میں پائی جاتی ہیں (۱) مے نسکس Meniscus

غُضْرُوف کُبّی (ع) اوندھی کری - سرپوش نما
کبّی - لسان المزمار } کری - یہ حنجرہ یعنی نرخرہ
کی ایک کری ہے - جو شکل میں پان کی طرح
ہوتی ہے - یہ زبان کی جڑ کی پیچھے اور نرخرہ
کے بالائی سوراخ کے اوپر واقع ہے - حرکات
تنفس کے وقت یہ کری عمودی طور پر کھڑی
رہتی ہے - لیکن نوالہ وغیرہ نگلتے وقت
یہ سرنگون یا اوندھی ہو کر یعنی پیچھے اور
نیچے کی طرف جھک کر نرخرہ کے سوراخ
کو بند کر دیتی ہے - تاکہ غذا ہوا کی نالی میں
نہ چلی جائے +
(۱) ایپی گلاٹس Epiglottis

نوٹ - جدید کتب تشریح مطبوعہ مصر و
بیروت وغیرہ میں ایپی گلاٹس کو لسان المزمار
اور ووکل کارڈز کو وتران الصوتیان لکھا
ہے - لیکن قدیم عربی کتب طبیہ مثلاً قانون
شیخ وغیرہ میں ایپی گلاٹس کو غضروف
کبّی اور ووکل کارڈز کو لسان المزمار لکھا ہے
فافہم - کبّی کے معنی ہیں سرنگون یا اوندھی
چونکہ یہ کری سوراخ حنجرہ کو بند کرنے کے
لئے سرنگوں یا اوندھی ہوتی ہے - اس
لئے متقدمین اطباء نے اس کو اس نام
سے نامزد کیا +

کُبَّہ کے لغوی معنی ہیں سرپوش یا ڈھکنہ
اس مناسبت سے اس کو غضروف کبّی
بھی کہہ سکتے ہیں - لیکن چونکہ اس کی شکل
پان یا زبان کے مشابہ ہے اس لئے جدید

مصری اطبا نے اس کو لسان المزمار سے تعبیر کیا ہے۔

غُضُن (ع) کھال کی جھری۔ جلد کی شکن۔ جمع غضون (۲) آنکھ پر کی کھال۔

غضن اور اُسرہ کا فرق۔ عام جلد کی شکنوں کو غضن اور ماتھے کی شکنوں کو اُسرہ کہتے ہیں۔

غُضْنہ (ع) چشم خانہ زیریں۔ آنکھ کے گڑھے کا نچلا حصہ۔

غُضُونُ الْاُذُن (ع) شکن ہائے گوش۔ کان کی شکنیں۔ کان کی سلوٹیں۔

غطّ (ع) | خراٹا۔ وہ آواز جو سونے
غطیط (") | کی حالت میں بعض لوگوں کے گلے سے نکلتی ہے۔

غِطَاءٌ (ع) پوشش۔ پردہ۔ جمع اغطیہ۔

غَطس (ع) غوطہ مارنا۔ غوطہ دینا۔ ڈوبنا۔

غَطَش (ع) ضعف بصر۔ آنکھ سے ہر وقت پانی بہنا۔ تاریک ہونا۔

غَطْغَطہ (ع) نیند کے خراٹے (۲) ہنڈیا کی گڑگڑاہٹ (۳) موج دریا۔

غُفَافات (ع) آنکھ کی پتلی پر سفیدی (۲) ناخنہ

غِفَارہ (ع) | گردن کے بال (۲) گدی
غَفَر (") | کے بال (۳) رخسار کے بال عورت کی پیشانی اور پنڈلی کے بال (۵) کپڑے کا رواں۔

غَفلَت (ع) فروگذاشت۔ بے خبری۔ بھول چوک۔

غفلت اور نسیان کا فرق۔ غفلت کسی امر میں بالفعل غور و فکر نہ کرنے کو کہتے ہیں عام اس سے کہ خیال یا حافظہ میں اس کی صورت یا معنی باقی رہیں۔ یا ان میں سے کوئی ایک محو ہو جائے۔ اور یہ نسیان کی نسبت عام ہے کیونکہ نسیان سے وہ غفلت مراد ہوتی ہے جس میں صورت اور معنی بھی بالکل محو ہو جاتے ہیں۔ اور اسکے یاد کرنے کے لئے نئے اسباب و وسائل کی احتیاج ہوتی ہے۔

غُفَیر (ع) موئے گوش۔ کان کے بال۔ جمع غفائر

غُلّ (ع) تشنگی۔ پیاس۔ سوزش قلب۔

غِلّ (ع) کینہ۔ خیانت۔ کدورت۔

غِلَاظَت (ع) موٹاپن۔ گاڑھاپن۔ درشتی سختی۔

غِلَاف (ع) | پوشش۔ میان۔ خول۔
غِمد (") | اوپر کا پردہ۔ کسی عضو کے اوپر کی پوشش و پردہ (۱) تھیلا شیتھ Sheath کیپشول Capsule

غلاف الثدی (ع) پستان کا غلاف پستان کے گرد ایک ریشہ دار جھلی کا غلاف ہے۔ ماامیری کیپشول Mammary Capsule

غلاف الحلیمیہ (ع) رطوبت جلیدیہ کا غلاف

جس کو اصطلاح طب قدیم میں غشاء عنکبوتی یا طبقہ عنکبوتیہ کہتے ہیں +

**غِلَافُ الحُوَیْصِلَہ** (ع) جھلی کا ایک غلاف ہے جس کے اندر بیضۃ الانثیٰ مع اپنی ہمراہی رطوبت کے رہتا ہے (ا) ممبرینا گرینیولوسا Membrana Granulosa

**غِلَافُ العَصَبْ** (ع) پٹھے کا غلاف۔ وہ جھلی جو پٹھے کو ملفوف کرتی ہے (ا) نیوری لِما Neurilema نَرْو شِیتھ Nerve Sheath

**غِلَافُ العَضَلَہ** (ع) عضلہ کا غلاف۔ وہ جھلی جو عضلہ کو ملفوف کرتی ہے + (ا) سارکولِمّا Sarcolemma

**غِلَافِ فَقَارِی** (ع) حرام مغز کا غلاف + تھیکا وَرٹبریلِس Theca Vertebralis

**غِلَافُ القَلْب** / **تامُور** (ع) غلاف دل۔ دل کا غلاف } یہ آبدار جھلی کا ایک غلاف ہے۔ جس میں دل ملفوف ہوتا ہے + (ا) پیری کارڈیم Pericardium

**غُلَام** (ع) کودک۔ لڑکا۔ جمع غِلْمَان و غِلْمہ و اَغْلِمہ (ا) بوائے Boy

**غَلَبَہ** (ع) زبردستی۔ زور۔ غالب +

**غَلْصَمَہ** (ع) کوّے کے جانبی ستون۔ یہ دو عضلاتی و غشائی خمیدہ نکال اور پٹّیں ہیں۔ جو کوّے کے دونوں پہلوؤں پر لگی ہوتی ہیں۔ لیکن جدید اطباء نے صرف اس کو لہات یا کوّے کا مرادف ملتے ہیں۔ ڈاکٹری میں اول الذکر معنی کے کے لئے اَنٹیریَر اینڈ پوسٹیریر پِلرز آف دی پیلیٹ Anterior and Posterior Pillars of the Palate اور مؤخر الذکر معنی کے لئے یُووُلا Uvula آتا ہے +

**غُلْصَمَہ مَثَانِیَّہ** (ع) مثانہ کے اندر مجری بول میں ایک اُبھار جیسے حلق کی طرح ہوتا ہے (ا) یُووُلا وَیسی کی Uvala Vesicae

**غِلَظ** / **غِلْظَت** (ع) } غلیظ ہونا۔ موٹا ہونا۔ گاڑھا ہونا۔ گندہ و دبیز ہونا۔ موٹاپا۔ گاڑھاپن + (ا) وِسکِڈِیٹی Viscidity

**غِلَظُ الْاَجْفَان** (ع) آنکھ کے پپوٹوں کا اندر سے موٹا و غلیظ ہونا (ا) پیکی بلفرون Pachyblepharon

**غُلْفَہ** / **قُلْفَہ** (ع) } غلاف حشفہ۔ سرِ ذکر کا غلاف۔ گھونگھٹ۔ سپاری کے اوپر کا چمڑا (ا) پری پیوس Prepuse فورسکن Foreskin

**غُلْمَہ** (ع) غلبۂ شہوت بجماع۔ عشق جماع۔ باہ۔ (ا) ایفروڈیزیا Aphrodisia

**غَلْی** / **غَلَیَان** (ع) } جوش مارنا۔ اُبلنا۔ جوش۔ اُبال (ا) فرمنٹیشن Fermentation

غَلِیظ (ع) گاڑھا۔ موٹا۔ ولدار (ا) وِسِیْد Viscid

غَمّ (ع) اندوہ۔ ملال۔ رنج (ا) اینگزائٹی Anxiety

غَمّ و ہَمّ کا فرق (۱) کسی گذری ہوئی حالت کے رنج کو غم کہتے ہیں۔ اور کسی آنے والی آفت کے اندیشہ کو ہم کہتے ہیں (۲) جس رنج کا ازالہ انسانی طاقت سے باہر ہو۔ اُسے غم کہتے ہیں۔ مثلاً کسی عزیز کا مرجانا۔ اور جس رنج کا ازالہ ممکن ہو۔ اُسے ہم کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ جیسے افلاس وغیرہ ✦

نوٹ۔ اردو وفارسی میں غم کی میم پر تشدید نہیں ہوتی ✦

غَمَام (ع) لغوی معنی اَبر۔ بدلی۔ بادل۔ اصطلاح طب میں وہ ہلکی اور پتلی سفیدی جو قرنیہ پر ہوجاتی ہے آنکھ کی خفیف سفیدی یا پھولا (۳) رسوب غمامی جو بول میں مثل ابر کے دکھائی دیا کرتا ہے

غِمْد (ع) میان۔ خول۔ غلاف۔ پردہ۔ جمع اغماد وغمود (ا) کوَر Cover

غَمْر (ع) / تَغْطِیس } پانی کا کسی چیز کو چھپا لینا۔ پانی میں کسی چیز کا بھیگنا (ا) اِمَرشَن Immersion

غَمْرَہ (ع) / مُحَسِّن } غازہ۔ زودشویہ۔ اُبٹنہ (ا) کاسمیٹک Cosmetic

غَمْس (ع) ڈبونا۔ ڈوبنا۔ بھگونا۔ غوطہ دینا

غَمَص (ع) / رَمَص } آنکھ کا چیپڑ۔ آنکھ کی خشک میل ✦

غمص اور رمص کا فرق دیکھو رمص میں

غَمَل (ع) زخم کا پٹی باندھنے کے سبب خراب ہو جانا (۲) کسی کو کچھ اوڑھا کر دبانا تاکہ پسینا آجائے ✦

غَمَم (ع) پیشانی اور گدی کے بال ✦

غُمُوش (ع) وہ زخم جو وار پار ہو ✦ (ا) پرفوریٹنگ السر

غَمِّی (ع) بیہوشی۔ غشی ✦

غِنا (ع) راگ۔ گانا (ا) میوزک

غُنَّہ (ع) ناک میں بولنے کی آواز۔ گُنگُنانا۔ (ا) نیزل وائس Nasal Voice

غَنْظ (ع) سخت غم جو ہر وقت رہے۔ غم جس سے نجات نہ ہو ✦

غُنْیَہ (ع) بے نیازی۔ تونگری۔ دولتمندی آسودگی ✦

غُوَاش (ع) بیہوشی۔ غشی ✦

غُوتَرَہ (ع) / غوطر / ضخامۃ الغدۃ الدرقیۃ } غرجش۔ گھیگا۔ گلھڑ۔ گلا پھولنا (ا) گائٹر Goiter برانکوسیل Bronchocele

غُؤُور (ع) / غُؤُور } اندر گھسنا۔ چیز کی تھاہ کو پہنچنا۔ نیچے جانا۔ آنکھ کا اندر کو گھس جانا ✦

غَوص (ع) نیچے گھسنا۔ غوطہ مارنا۔ ڈبکی مارنا ◆
غَوغَاؤ۔ شور۔ غل۔ جماعت کثیر۔ جمع غفیر۔ ٹڈی دَل۔ ٹڈی ◆
غَوْل (ع) درد سر۔ سر کا درد مستی۔ دشواری اچانک آنا ◆
غُول (ع) غول بیابانی۔ چھلاوا۔ ایک چیز جو اچانک آدبائے۔ اور ہلاک کر دے ◆
غَیبُوبَت (ع) غائب ہونا۔ ناپدید ہونا۔ آفتاب کا غروب ہونا ◆
غَیرطَبعِی (ع) طبعی یا اصلی حالت کے خلاف۔ بدوضع۔ بے ڈول ◆
غَیرمُتَحَرِّک } اصطلاح تشریح میں یہ لفظ
مَفصَل ثابت } ان جوڑوں پر بولا جاتا ہے جو حرکت نہیں کرتے۔ مثلاً سر کی ہڈیوں کے جوڑ (۲) سی نار تھرو ڈئل
Synarthrodial
غَیرمُنتَظِم (ع) بے قاعدہ۔ بے انتظام۔ اصطلاح طب میں یہ لفظ بیقاعدہ نبض و تنفس کیلئے بولا جاتا ہے (۱) اِرّیگولر Irregular
غَیسَان (ع) جوانی۔ اُمنگ ◆
غَیظ (ع) سخت غصہ۔ غصہ جس کے ساتھ خوف یا بیقراری ہو خفگی۔ غصہ میں لانا
غَیظ۔ غَضَب۔ اختلاط اور حَنَق کا فرق۔ غضب رضا کی ضد۔ گنہگار کو سزا دینے کا ارادہ۔ غیظ طبیعت کا جوش میں آنا۔ صاحب کلیات نے لکھا ہے کہ غیظ ایک تغیر ہے۔ جو اجسام ہی پر وارد ہو سکتا ہے۔ یہی وجہ ہے۔ کہ خدائے تعالیٰ کے لئے یہ لفظ نہیں بولا جاتا۔ ثعالبی لکھتا ہے کہ غیظ چھپا ہوا غصہ ہے۔ جو انتقام سے عاجز ہونے کی حالت میں لاحق ہوتا ہے حنق شدید غیظ کو اور اختلاط شدید غضب کو کہتے ہیں ◆
غَیل (ع) حاملہ عورت کا دودھ (۲) حاملہ یا مرضعہ سے جماع کرنا ◆
غَیلُولَہ (ع) } سہ پہر کا سونا۔ دوپہر کا
قَیلُولَہ } کھانا کھانے کے بعد سونا
آخیر دن میں سونا۔ اور یہ مورث جنون ہے
غَیمَن (ع) پیاس۔ پیاسا ہونا۔ دل گھبرانا۔ (۲) شہوت سے بے چین ہونا ◆
رغَیَن (ع) پیپ وغیرہ جو مردار سے بہے ◆

# ف

فَاتِر (ع) نیم گرم۔ گنگنا۔ یہ عموماً پانی کی صفت آتی ہے۔ جیسے ماءفاتر یعنی گنگنا پانی اور کبھی بمعنی (۲) سست و زبون عقل کی صفت آتی ہے۔ مثلاً فاتر العقل بمعنی احمق و دیوانہ ◆
فَاوزَہر (ف) پادزہر (ف)۔ وہ مفرد دوا جو

دافع زہر ہو یعنی جو زہر کو دفع کرے۔ یا
اس کو بے ضرر ونیے اثر بنا دے +
(۱) بیزوار Bezoar
نوٹ۔ اس قسم کی مرکب دوا کو تریاق کہتے
ہیں۔ اسے دیکھو اپنے موقعہ پر +

فَارَاطِین (ع) } فاراطین اور فاراطنین
فلاطنین } دونوں باریطون کے نام
ہیں۔ جو ایک بہت بڑی آبدار جھلی ہے
اور پیچ در پیچ ہو کر احشار شکم پر حاوی
ہوتی ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو باریطون
(۱) پیری ٹونیم Peritoneum
نوٹ۔ صاحب بحرالجواہر نے فاراطین
وفاراطنین کو آلات تناسل کی ایک
جھلی سے تعبیر کیا ہے۔ لیکن جیسا کہ شرح
اعضا ہر کتبہ قانون مولفہ حکیم صادق علی خاں
صاحب دہلوی میں درج ہے۔ فاراطین
درحقیقت باریطون ہی کا دوسرا نام ہے
بلکہ یہ یونانی لفظ پیری ٹونیم کا معرب ہے
نوٹ۔ فاراطنین یا باریطون اور صفاق
کا فرق مشور دیکھو صفاق میں +

فَارِسُوس (یو) } تپ محرقہ۔ محرقہ بخلہ تفصیل
حمّی محرقہ } کے لئے دیکھو حمّی محرقہ +
(۱) ٹائیفائڈ فیور Typhoid Fever

فَارِسِیُونَس دی، ذوبول۔ رطوبات غریزیہ
کا فنا ہو جانا اور اعضائے اصلیہ کا گھٹنا۔

لاغری۔ دُبلاپن (۱) ڈیبیلٹی Debility

فَارِض (ع) بڈھا بیل۔ بوڑھی گائے۔ بڈھا
مرد۔ یا بوڑھی عورت جو اولاد کے قابل
نہ ہو (۱) اولڈ Old

فَاس (ع) نشتر فصد۔ فصد کرنے کی نشتر
(۱) بلیڈنگ لینسٹ Bleeding Lancet

فَاسُ الرَّاس (ع) سر کے پیچھے گدی کے
اوپر کا ابھار (۱) ایکسٹرنل آکسیپٹل
پروٹو بیرنس
External Occipital Protuberance

فَاسِخ (ع) وہ تفرق اتصال جس سے ہڈی
کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں۔ تفصیل کے لئے
دیکھو تفرق اتصال +

فَاسِدُ الکیموس (ع) دیکھو غذا فاسد الکیموس

فَاصِلُ الاَنف (ع) } ناک کی وہ کھڑی دیوار جو
اَعمِدَۃُ المنخرین } دونوں نتھنوں کے درمیان
حَاجِزُ انفی } واقع ہے۔ اس دیوار کا
بالائی حصہ استخوانی ہوتا ہے۔ اور زیریں
غضروفی (۱) سیپٹم نزائی Septum Nasi

فَاصِلُ الصَّفن (ع) } وہ طبقہ یا پردہ جو جوف
تَقرِیدُوس } فوطہ کو دو حصوں میں تقسیم
کرتا ہے۔ جن میں خصیئے علیحدہ علیحدہ
رہتے ہیں (۱) سیپٹم سکروٹائی
Septum Scroti

فَاصِلُ الفرج حاجز شفاف جو ایک

شفاف پردہ ہے جو دماغ کے بطن مقدم کے درمیان کھڑا ہوتا ہے (ا) سیپٹم لوسیڈم
Septum Lucedum

فَاعِل (ع) کرنے والا۔ مؤثر۔ سبب ۔

فَاعِل بِالْجَوْہَر / فاعل بالخاصیت (ع) وہ دوا جو اپنی صورت نوعیہ سے اثر کرے ۔ وہ دوا جو اپنی خاصیت سے اثر کرے ۔

فَاعِل بِالذَّات (ع) وہ چیز جو اپنے ذاتی و طبعی تقاضے سے فعل کرے۔ وہ چیز جو اپنے ذاتی تقاضے سے اثر کرے۔ جیسے سرد پانی۔ کہ بالطبع بدن کو سرد کرتا ہے ۔

فَاعِل بِالْعَرَض (ع) وہ چیز جو اپنے ذاتی وطبعی تقاضے کے خلاف فعل کرے جیسے سرد پانی کہ بالعرض یعنی مسامات کو تنگ کرکے اور حرارت کو اندر کی طرف گھیٹ کر اپنے طبعی تقاضہ کے خلاف جسم میں حرارت پیدا کر دیتا ہے ۔

فَاعِل بِالْعُنْصُر (ع) غذا۔ وہ چیز جو متخیل ہو کر بدن کے مشابہ ہو جائے۔ مگر اس میں اس کی کیفیت باقی رہے۔ اسی کو غذا کہتے ہیں ۔

فَاعِل بِالْکَیْفِیَّت (ع) دوا۔ وہ چیز جو صرف اپنی کیفیت سے اثر کرے۔ بغیر اسکے کہ جزو بدن بنے۔ اسی کو دوا کہتے ہیں ۔

فَاعِلِیَّہ (ع) وہ چیز جو دوسرے میں فعل کرے اصطلاح میں یہ لفظ قوت فاعلیہ یعنی فعل کرنیوالی قوت کے لئے بولا جاتا ہے ۔ (ا) ایکٹیویٹی Activity

فَاغِیَہ (ع) نبات خوشبو۔ خوشبو دار جڑی بوٹی

فَافَا (ع) وہ شخص جو بات کرنے میں ف ف بہت بولے

فَافِیْلِیُوْن (ی) سحاب۔ تفصیل کیلئے دیکھو سحاب

فَاقِع (ع) خوب زرد رنگ۔ گہرا زرد رنگ مائل بہ سرخی زرد رنگ (ا) ڈیپ ییلو کلر
Deep Yellow Color

فَاکِہَہ (ع) میوہ۔ مثلاً انگور۔ سیب و انار وغیرہ جمع فواکہ (ا) فروٹ Fruit

فَالِج / شَلَل نصفی (ع) لغوی معنی دو ٹکڑے کرنے والا۔ اصطلاح طب میں ادھرنگ۔ ایک مرض ہے جس میں بقول جمہور اطبا۔ بدن کا نصف دایاں یا بایاں حصہ طول میں علاوہ سر کے مسترخی ہو جاتا ہے۔ یعنی اس کی حس وحرکت ناقص یا زائل ہو جاتی ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو شلل واسترخا ہیمی پلیجیا Hemiplegia

فالج۔ استرخا اور ابو بلقیا کا فرق

فالج خاص ہے اور استرخا عام۔ کیونکہ فالج کا اطلاق صرف استرخا پر کیا جاتا ہے۔ جو طولاً بدن کی ایک شق میں واقع ہو ہر ایک استرخا کو فالج نہیں کہتے بلکہ

لکھتا ہے کہ اگر اعضاء راس کے سوا ایک
شق (نصف جسم طولانی) پر مادہ گرے تو
فالج کے نام سے موسوم ہوتا ہے۔ اور اگر
دونوں شقوں پر گرے تو اُسے ابوبلقیا سے
موسوم کرتے ہیں +

لقوہ اور فالج کے درمیان فرق دیکھو
لقوہ میں +

فالج عام (ع) } چہرہ کے سوا باقی تمام جسم کا
ابوبلقیا } فالج (ا) جنرل پیرے لیسس

فالوذج (ع) } معرب ہے پالودہ کا۔ جو
فالوذق } نشاستہ اور چاولوں وغیرہ
سے بنایا جاتا ہے۔ فالودہ +

فالک (ع) جوان عورت جس کی پستان اُبھر کر
گول ہو چکی ہو (ا) ایڈلٹ فیمیل Adult Female

فالی (ع) چوتڑ کے اس مقام کا گوشت جہاں
چلتے وقت گڑھا پڑتا ہے +

فانی (ع) فنا ہونے والا۔ بوڑھا جو قریب المرگ ہو

فاونی (ع) حشفہ۔ سرذکر۔ سپاری +
(ا) گلانس پینس Glans Penis

فاکحہ (ع) خوشبو۔ خوشبودار +

فائق (ع) فوقیت رکھنے والا۔ بہتر و برگزیدہ (ع)
سر اور گردن کا جوڑ +

فائل (ع) ایک رگ ہے ران میں (۲) چوتڑ کا گوشت

فت (ع) کوٹنا۔ ریزہ ریزہ کرنا۔ مسلنا۔
رگڑنا۔ پراگندہ +

فتائل (ع) جمع ہے فتیلہ کی +

فتات (ع) زن جوان۔ جوان عورت۔ جمع
فتیات (ا) ایڈلٹ فیمیل Adult Female

فتار (ع) آغاز مستی۔ مستی کا شروع +

فتح (ع) کھولنا۔ کشادن +

فتح الجثہ (ع) } تشریح بعد وفات۔ لاش
تشریح الموتیٰ } کی چیر پھاڑ۔ جو تشریح
کے لئے کی جاتی ہے (ا) آٹوپسی
پوسٹ مارٹم ایگزامی نیشن Autopsy Postmortum Examination

فتح الشرج (ع) تنگ دُبر کو کشادہ کرنا۔
جن بچہ کے پیدائشی طور پر مقعد کا سوراخ
نہ ہو اس کا دستکاری سے سوراخ بنانا
(ا) پراکٹاٹومی Proctotomy

فتح القولون (ع) قولون کے کسی حصہ میں
شگاف دینا یا سوراخ کرنا۔ بعض امراض
قولون میں یہ عمل کرنا پڑتا ہے (ا) کولاٹمی
Colotomy کولاسٹمی Colostomy

فتحہ (ع) } دہانہ۔ منہ۔ سوراخ (ا)
ثقبہ (ع) } آری فس۔ اوپننگ
فورمین Foremeu Opening
میٹس Meatus

فتحہ اذنیہ بطنیہ (ع) وہ سوراخ جو قلب
کے اذن اور بطن کے درمیان ہوتا ہے
(ا) آریکولو وینٹریکولر اوپننگ
Auriculoventricular Opening

فُتحۃ الرّحم (ع) } فم رحم ۔ رحم یعنی بچہ دان کا
فمُ الرحم } سوراخ (ا) آس انٹرنم
Os Internum
آس ٹنکی Os Tincæ

فُتحۃ المُبَرِّزَہ (ع) سوراخ مقعد ۔ مقعد کا سوراخ
(ا) اینل اوپننگ Anal opening

فُتحۃ المَہبِل (ع) دہانۂ مہبل ۔ اندام نہانی کا دہانہ (ا) ویجائنل آری فس
آس ایکسٹرنم Vaginal Orrifice
Os Externum

فَتَخ (ع) بدن کے جوڑوں کا سست ہونا ۔ بدن کا ڈھیلا ڈھالا ہونا ✦

فِتْر (ع) انگوٹھے اور کلمہ کی انگلی کا درمیان ۔ گھائی ✦

فُتْرَہ (ع) عضلہ کا گوشت ۔ ادلہ کا گوشت ✦

فَتْرَۃ (ع) } لغوی معنی سستی سست
تناقص } ہونا ۔ گھٹنا ۔ طبی اصطلاح
میں بخار وغیرہ کے گھٹنے اور کم ہونے کا زمانہ ۔ وقفہ کا زمانہ ✦
(ا) ریمی شن Remission

فَتق (ع) لغوی معنی شق ہونا ۔ پھٹنا ۔ اصطلاح طب میں جلی ہیں تطرق الاتصال واقع ہونا ۔ بادخایہ ۔ دبہ خایہ ۔ ایک مرض ہے جس میں پردہ صفاق کے پھٹنے یا اس کے کنج ران والے منفذ کے کشادہ ہوجانے سے کوئی چیز مثلاً آنت یا ثرب یا اثیبت یا ریح وغیرہ فوطہ میں اتر آتی ہے ۔ یا اپنے مقام سے ہٹ کر کسی دوسرے مقام میں پھنس جاتی ہو (ا) ہرنیا Hernia
رپچر Rupture

طبی نوٹ ۔ مختلف مقامات وقوع اور کوائف مرض کے لحاظ سے یہ مرض متعدد قسم کا ہوتا ہے ۔ چنانچہ اگر پردۂ صفاق ناف کے گرد پھٹ جائے اور اس کی راہ ثرب اور آنت اپنی جگہ سے باہر نکل آئے ۔ تو اس کو اصطلاح میں فتق مراق البطن کہتے ہیں اور جب پردۂ صفاق کنج ران کے قریب پھٹ جائے اور اوپر سے کوئی چیز اتر کر اس شگافتہ مقام میں پھنس جائے ۔ اور فوطہ میں نہ اترے تو اس کو فتق الأربیہ سے موسوم کرتے ہیں ۔ اور جب وہ فوطہ کی تھیلی میں اتر آئے ۔ تو اس کو قیل اور قیلہ سے موسوم کرتے ہیں ۔ پس اگر اترنے والی چیز ثرب ہو تو اس کو قیلہ ثربی کہتے ہیں اور اگر آنت ہو ۔ تو قیلہ معائی اور اگر ریح ہو تو قیلہ ریحی اور اگر پانی جیسی رطوبت ہو ۔ تو قیلہ مائی سے موسوم کرتے ہیں ۔ اسی طرح کبھی ان اصطلاحوں کے ساتھ بجائے قیلہ کے فتق کا لفظ بولتے ہیں ✦

**فتق ۔ قیلہ ۔ اُدرہ اور قرو کا فرق ۔**
جب آنت یا ثرب یا ریح یا مائیت فوطوں
کی تھیلی میں اُتر آئے ۔ تب اس کو جمہور
قیلہ ۔ اُدرہ اور قرو سے موسوم کرتے ہیں
اور فتق عام ہے جس میں صفاق کے طبعی
یا غیر طبعی منفذ سے کوئی چیز نکل آتی ہے
خواہ فوطہ کی تھیلی میں اُتر آئے ۔ یا کسی
دوسرے مقام پر پھنس جائے ۔

بعض اطباء نے لکھا ہے ۔ کہ جب
صفاق کے پھٹنے سے کوئی چیز باہر نکل
آئے ۔ تو اس کو فتق کہتے ہیں ۔ اور جب
فتق کو کہتے ہیں ۔ اور جب بغیر پھٹنے کسی
طبعی و پیدائشی منفذ مثلاً کنج ران والے
پیدائشی و طبعی سوراخ سے کوئی چیز نکل
آئے ۔ تو اُس کو قیلہ و اُدرہ اور قرو سے
موسوم کرتے ہیں ۔

**ڈاکٹری نوٹ ۔** کسی عضو یا اُس کے
کسی حصہ کا کسی طبعی یا غیر طبعی سوراخ کے
ذریعہ باہر کو ابھر آنا ڈاکٹری میں ہرنیا
کہلاتا ہے ۔ اس کا اطلاق صرف احشاء
بطن ہی تک مخصوص نہیں ۔ بلکہ دماغ
دریہ وغیرہ کی ایسی صورت پر بھی ہوتا ہے
اس لئے مختلف مقامات کے لحاظ سے ہرنیا
کئی قسم کا ہوتا ہے ۔ جن میں سے بعض ضروری
اقسام کا یہاں ترتیب وار تذکرہ کیا جاتا ہے

**فتق اختناقی** (ع) پھنسا ہوا فتق ۔ اس قسم کے
فتق میں اُترنے والا عضو متورم ہو کر پھنس
جاتا ہے ۔ قبض ہوتی ہے ۔ اور پیٹ میں
نفخ اور قولنج کا سا درد ہوتا ہے ۔ بار بار
پاخانے کی حاجت ہوتی ہے ۔ مگر کچھ خارج
نہیں ہوتا ۔ قئیں آتی ہیں جن میں آخر کار
براز خارج ہونے لگتا ہے (١) سٹرینگولیٹڈ
ہرنیا Strangulated Hernia

**فتق الاربیہ** (ع) کنج ران یعنی چڈھے کا فتق
**فتق فخذی** جب کنج ران میں پردہ
صفاق کے پھٹنے کے سبب کوئی چیز اوپر
سے اُتر کر اس جگہ رُک جائے ۔ اور وہاں
اُبھار پیدا کرے ۔ لیکن فوطہ میں نہ اُترے
تب اس کو فتق الاربیہ سے موسوم کرتے
ہیں (١) فیمرل ہرنیا Femoral Hernia
انگوئنل ہرنیا Inguinal Hernia

نوٹ ۔ واضح ہو کہ اربیہ یعنی کنج ران میں
دو قدرتی سوراخ پائے جاتے ہیں (١) وہ
جو کنج ران کے بیرونی کنارے کی طرف
ہوتا ہے ۔ اس کے راہ ورید اور شریان
فخذی گزرتی ہے (٢) وہ جو کنج ران کے
اندرونی کنارہ کی طرف خصیہ کے اوپر ہوتا
ہے ۔ اس کے راستے رباط الخصیہ یعنی
سپرمیٹک کارڈ خصیہ کی تھیلی میں آتا
ہے ۔ پس اگر اول الذکر سوراخ کے پھٹ

کر کشادہ ہو جانے سے کوئی چیز مثلاً آنت یا ثرب وغیرہ اس میں آکر ابھر آتے تب اس کو قدیم اصطلاح طب میں فتق الاربیہ اور جدید اصطلاح طب میں فتق فخذی سے موسوم کرتے ہیں۔ اور جب ثانی الذکر نالی کے راستے کوئی چیز کنج ران میں اتر کر ابھر آئے۔ لیکن خصیہ کی تھیلی میں نہ اُترے تب بھی اس کو فتق الاربیہ شامل کرتے ہیں۔ البتہ جب اس نالی کے راستے ثرب و آنت وغیرہ نیچے اُتر کر خصیے کی تھیلی میں آجائے۔ تب اس کو قدیم اصطلاح طب میں مطلقاً قیلہ اور فتق کہتے ہیں +

فائدہ۔ مذکورہ بالا تفریق کا خلاصہ یہ ہے۔ کہ مذکورہ بالا دونوں سوراخوں کے راستے جو چیز اوپر سے اُترتی ہے۔ وہ اگر خصیے کی تھیلی تک نہ اُترے۔ بلکہ چڈھے میں رُک کر اُبھار پیدا کرے۔ تو اُس کو قدیم اصطلاح طب میں فتق الاربیہ کہتے ہیں۔ اور جب خاص خصیہ کی تھیلی میں اُتر آئے۔ تب اُس کو مطلقاً فتق اور قیلہ کہتے ہیں۔ لیکن مذکورہ بالا صورتوں کی تشخیص و تمیز کے لئے انگریزی اصطلاح مقرر کی جائے۔ کہ جو فتق کنج ران کے بالائی کنارے کے سوراخ کے راستے واقع ہو تو اس کو فتق فخذی یا ران کا فتق کہا جائے۔ اور جو زیریں جانب کے سوراخ کے راستے واقع ہو اُس کو فتق اربیہ یا چڈھے کے فتق سے تعبیر کیا جائے۔ اور جب فتق میں آنت وغیرہ خصیہ کی تھیلی میں اُتر آئے۔ اُس کو فتق صفنی سے موسوم کیا جائے۔ تو یہ نہایت موزون و مناسب ہے۔ ڈاکٹری میں فتق فخذی کو فیمرل ہرنیا یا فیمروسیل یا کروُرل ہرنیا اور فتق اربیہ کو انگوئینل ہرنیا یا بیوبونوسیل اور فتق صفنی کو سکروٹل ہرنیا کہتے ہیں +

**فتق الاستحیائی** (ع) شرم گاہ کی طرف آنت کا اُتر آنا (ا) پیوڈنڈل ہرنیا
Pudendal Hernia

**فتق انغمازی** (ع) دب جانیوالا فتق۔ اس قسم کے فتق میں اتری ہوئی چیز دبانے سے اپنی جگہ پر واپس چلی جاتی ہے چت لیٹنے کی حالت میں بھی اُبھار غائب ہو جاتا ہے۔ مگر کھانسنے یا کھڑے ہونے کی حالت میں پھر نمایاں ہو جاتا ہے +
(ا) ریڈیوسیبل ہرنیا Reducible Hernia

**فتق ثربی** (ع) پیٹ کے چربیلے پردہ کا فتق اس قسم کے فتق میں ثرب یعنی پیٹ کے چربیلے پردہ کا کوئی حصہ اُتر آتا ہے +
(ا) اپی پلوسیل Epiplocele

اومینٹل ہرنیا Omental Hernia

**فتق دماغی** (ع) دماغ کا فتق - اس قسم کے فتق میں کھوپری میں کسی پیدائشی یا عارضی سوراخ کے راستے دماغ کا کچھ حصہ ابھر آتا ہے ۔

(۱) ان سیفے لوسیل Encephalocele

سیریبرل ہرنیا Cerebral Hernia

**فتق ڈیافرغمی** (ع) ڈیافرغما یعنی حجاب حاجز کا فتق - اس قسم کے فتق میں ڈیافرغما کے کسی طبعی یا غیر طبعی سوراخ کے راستے احشاء بطنی یا پیٹ کے اندرونی اعضاء میں سے کوئی عضو سینہ میں کو ابھر آتا ہے ۔

(۱) ڈایافرگمیٹک ہرنیا Diaphragmatic Hernia

**فتق ریحی** (ع) — فتق ہوائی — ریحی فتق - اس قسم کے فتق میں ریح غلیظ خصیہ کی تھیلی میں اُتر آتی ہے (۱) فائی سوسیل Physocele

**فتق سحائی** (ع) — فتق اغشیۃ الدماغ — فتق اغشیۃ النخاع — دماغ یا حرام مغز کی جھلیوں کا فتق - اس قسم کے فتق میں دماغ کی جھلیاں کھوپری کے کسی غیر طبعی منفذ سے یا حرام مغز کی جھلیاں ریڑھ کے غیر طبعی منفذ سے نکل کر باہر کو ابھر آتی ہیں ۔

(۱) مینینجوسیل Meningocele

**فتق سُدّی** (ع) سدہ دار فتق - اس قسم کے فتق میں اترنے والی آنت میں سُدّہ پھنس کر باعث درد و تکلیف ہوتا ہے بلکہ بعض اوقات شدید قولنج کی علامات پیدا ہو کر مریض ہلاک ہو جاتا ہے ۔

(۱) ان کارسی ریٹڈ ہرنیا Incarcerated Hernia

**فتق سُرّی** (ع) — فتق سُرّتی — نتوء السُرّہ — ناف کا فتق - اس قسم کے فتق میں ناف کے مقام پر صفاق کے پھٹنے کے باعث آنت یا ثرب ابھر آتی ہے - اس لئے ناف بھی ابھری ہوئی معلوم ہوتی ہے ۔

(۱) امبلائیکل ہرنیا Umbilical Hernia

امفیلوسیل Omphalocele

**فتق صفنی** (ع) — قیلہ - اُدْرہ (ع) — قرو (ع) — فوطہ کا فتق - اس قسم کے فتق میں فوطوں کی تھیلی میں ثرب یا آنت یا ریح یا پانی اُتر آتا ہے ۔

(۱) سکروٹل ہرنیا Scrotal Hernia

**فتق عاصی** (ع) نافرمان یا نہ مٹنے والا فتق اس قسم کے فتق میں اُتری ہوئی چیز دبانے سے اپنی جگہ پر واپس نہیں جاتی - بلکہ روز بروز بڑھ کر طرح طرح کی تکالیف کا باعث ہوتی ہے - اس قسم کا فتق فتق اختناقی میں تبدیل ہو کر ردی علامات پیدا کر دیتا ہے

(۱) ارّی ڈیوسیبل ہرنیا Irreducible Hernia

**فتق مائی** (ع) فتق آبی - پانی کا فتق - اس قسم کے فتق میں پانی جیسی رطوبت خصیہ کی تھیلی میں اُتر آتی ہے (۱) ہائیڈروسیل Hydrocele

**فتقِ مَثانوِی** (ع) مثانہ کا فتق۔ اس قسم کے فتق میں پیڑو کے کسی غیر طبعی سوراخ کے راہ مثانہ کا کوئی حصہ ابھر آتا ہے ۔
(۱) ویسائیکل ہرنیا Vesical Hernia

**فتقِ مَراقِ البطن** (ع) پیٹ کا فتق۔ اس قسم کے فتق میں ناف کے گرد پردۂ صفاق کے پھٹنے کے باعث ثرب یا آنت اوپر کو ابھر آتی ہے (۱) ایبڈومنل ہرنیا Abdominal Hernia

**فتقِ مِعائی** (ع) } آنت کا فتق۔ اس قسم کے
**فتقِ معوی** } فتق میں آنت کا کوئی حصہ خصیہ کی تھیلی میں اتر آتا ہے ۔
(۱) انٹسٹائنل ہرنیا Intestinal Hernia

**فتقِ مِعدی** (ع) معدہ کا فتق۔ اس قسم کے فتق میں شکم میں مقام معدہ پر کسی غیر طبعی سوراخ کی راہ معدہ کا کوئی حصہ اوپر کو ابھر آتا ہے (۱) گیسٹرک ہرنیا Gastric Hernia

**فتقِ مولودی** (ع) پیدائشی فتق۔ اس قسم کا فتق عموماً فتق صفنی ہوا کرتا ہے۔ جس میں پیدائش سے ہی مریض کے فوطہ میں پانی یا آنت کا کوئی حصہ اترا ہوا ہوتا ہے ۔
(۱) کنجینیٹل ہرنیا Congenital Hernir

**فتقِ وَرَمی** (ع) متورم فتق۔ سوجا ہوا فتق اس قسم کے فتق میں اترنے والا عضو متورم ہو جاتا ہے۔ شدت کا درد ہوتا ہے۔ اور ساتھ ہی مریض کو بخار بھی ہو جاتا ہے ۔
(۱) انفلیمڈ ہرنیا Inflamed Hernia

**فَتَک** (ع) بیباک ہونا۔ ڈھیٹھ ہونا ۔

**فُتُل** (ع) جمع ہے فتیلہ کی جسے دیکھو ۔

**فُتور** (ع) اعضا شکنی۔ ہاتھ پاؤں ڈھیلا سست ہو جانا۔ سستی۔ کمزوری۔ نقصان ۔

**فَتیٰ** (ع) جوانمرد۔ جوان آدمی۔ جمع فتیان و فتیہ (۱) ایڈلٹ میل Adut Male

**فَتیلہ** (ع) پلیتہ۔ بتی۔ روئی یا کپڑے کی بتی جو دوا میں لت کر کے سوراخ بدن مثلاً ناک۔ کان۔ فرج وغیرہ یا سوراخ زخم میں رکھی جائے۔ جمع فتل و فتائل ۔
(۱) بوجی Bougie

**فتیلہ جَرّاحیہ** (ع) زخم کی بتی۔ زخم میں رکھنے کی بتی۔ وہ بتی جو کسی دوا میں لت کر کے زخم میں رکھی جاتی ہو (۱) ڈاسِل Dossil

**فَجّ** (ع) خام۔ کچا۔ وہ خلط جس میں خامی ہو۔ اور خارج ہونے کے قابل نہ ہو ۔
(۱) را۔ اَن رائپ Raw یا Unripe

**فَجاجَت** (ع) } خامی۔ کچاپن۔ اصطلاح طب
**نیوٗمیت** } میں یہ لفظ اخلاط اور دیگر دواؤں کی خامی پر بولا جاتا ہے (۱) کروڈٹی، رانیس Crudity Rawness

نوٹ۔ ان انگریزی اصطلاحات کا اطلاق

صرف نباتات وجمادات کی خامی پر ہوتا ہی اخلاط کی خامی پر نہیں ہوتا +

**فَجاءَت** (ع) } لفاقاً ناگاہ - اچانک - یکایک - یکایک آجانا -
**فُجَاءَت**
اچانک آجانا +

**فَجوَہ** (ع) لغوی معنی دو چیزوں کے درمیان کا فاصلہ یا فرق یا کشادگی - اصطلاح طب میں دماغ کے بطن مقدم وبطن مؤخر کا درمیانی راستہ +

**فَجیعَہ** (ع) درد سخت سخت درد - شدید درد زور کا درد (ا) سویئر پین Severe Pain

**فَخَّہ** (ع) سوئے ہوئے کے خراٹے - سوئے ہوئے کی آواز +

**فَخفَخہ** (ع) گلا بیٹھنا - آواز بھاری ہونا +

**فَحم** (ع) زغال - کوئلہ +

**فَخج** (معرب) پختہ - پکا ہوا - لفظ فخج معرب ہی فارسی لفظ پختہ کا +

**فَخِذ** (ع) ران - جانگ - وہ عضو جو کولھے سے گھٹنے تک واقع ہے (ا) تھائی Thigh

فیمر Femur

نوٹ - فیمر عظم فخذ یعنی ران کی ہڈی پر بھی بولا جاتا ہے +

**فَخِذُ المخ** (ع) } بڑے دماغ کے پائے - یہ
**ساقا الدماغ** } حقیقت میں دو سفید اور موٹی ڈوریاں ہیں جو پل دماغ کے اگلے

کنارہ سے خروج پاکر آگے اور باہر کو جاتے ہوئے گم ہوجاتی ہیں +

(ا) کرورا سیربرائی Crura Cerebri

**فَخذا المُخیخ** (ع) } چھوٹے دماغ کے پائے -
**ساقا الدُمَیغ** } یہ حقیقت میں پل دماغ کے پہلوی اور پچھلے حصے ہیں - جو شکنجہ او دمث کر چھوٹے دماغ کے دونوں جانبی لوتھڑوں میں داخل ہوجاتے ہیں +

(ا) کرورا سیریبلائی Cura Cerebelli

**فَخرُالدّین رازی** } امام فخرالدین ابوعبداللہ
**امام رازی** } محمد بن عمر بن حسین بن رازی
**ابن خطیب الرے** } محمد بن عمر نام تھا - ابن خطیب الرے کے لقب سے بھی مشہور تھے - علمی دنیا میں امام فخرالدین کے نام سے نامآور ہیں - ۵۴۴ھ مطابق ۱۱۴۹ء میں بمقام شہر رے (جس کو اب تبریز کہتے ہیں) پیدا ہوئے - ان کے والد ضیاء الدین عمر شہر کے مستند عالم اور خطیب تھے - اسی لئے یہ ابن خطیب الرے کے لقب سے مشہور تھے - امام فخرالدین علوم دینیہ وحکمیہ میں کامل واکمل تھے بلکہ اپنے زمانہ کے امام اور زبردست حکیم تھے - ان کی علمی قابلیت کا ان کے معاصرین اور بعد میں آنے والے تمام کملا نے اعتراف کیا ہے - ان کی تصانیف

دنیا میں بہت کثرت سے پھیل گئیں جب اُن کی سواری نکلا کرتی۔ تو صرف تین سو جیّد عالم شاگرد رکاب میں ہوتے۔ سلطان خوارزم شاہ بھی آپ کے شاگرد تھے۔ اور آپ کا نہایت احترام کرتے تھے۔ خود اُن کی خدمت میں حاضر ہونا اپنی سعادت سمجھتے تھے۔

امام کا زیادہ تر قیام اپنے اصلی وطن شہر رَے میں رہا کرتا تھا۔ جب وہ دربار خوارزم شاہی میں پہنچے۔ اور شہر خوارزم میں داخل ہوئے۔ تو وہاں صحت خراب ہو گئی۔ اور علالت نے طبیعت کو مغلوب کر لیا۔ بالآخر یکم شوال ۶۰۶ھ کو اس دار فنا سے دار بقا کی راہ لی۔ اور رحمت حق کے جوار میں پناہ لی۔

مختلف علوم میں آپ کی تصانیف تقریباً ستر ہیں۔ جن میں سے مفاتیح الغیب معروف بہ تفسیر کبیر بارہ ضخیم جلدوں میں ہے۔ کتاب جامع الکبیر یہ جو طب کبیر کے نام سے بھی مشہور ہے۔ اور کتاب التشریح شرح کلیات قانون جو ناتمام رہیں اور کتاب الاشربہ وغیرہ ان کی طبی تالیفات ہیں۔

**غَنِج** (ہ) خراٹا۔ سوتے ہوئے کی آواز۔

**غنج غطیط اور غجیف کا فرق** سوتے ہوئے کی آواز یا بہت خفیف خراٹے کو غنج اس سے زیادہ بلند خراٹے کو غنج و غطیط اور اس سے بھی زیادہ بلند اور حد سے زائد خراٹے کو غجیف سے موسوم کہتے ہیں۔

**فِدَام** (ع) صافی۔ پالونہ۔ جو قرع انبیق کے منہ پر رکھ دیتے ہیں۔ تاکہ عرق اس سے صاف ہو کر کشید ہو۔

**فَدِم** (ع) توتلا ہکلا۔ رُک رُک کر بولنے والا

**فِرَاسَت** (ع) (۱) دانائی۔ زیرکی۔ فہم کی تیزی۔ عقلمندی۔ امور ظاہری سے امور باطنی معلوم کر لینا۔ صورت سے سیرت معلوم کر لینا (۲) فزیاگنومی Physiognomy

**فَرَاش** (ع) پروانہ چراغ چراغ کا پتنگا (۲) ایک پتلی سی ہڈی جو کھوپڑی میں ہے۔

نوٹ۔ صاحب بحر الجواہر فراش کو ایک پتلی سی ہڈی سے تعبیر کرتے ہیں جو قحف کے نزدیک واقع ہے۔ مؤلف کے خیال میں فراش سے مراد سر کی وہ ہڈی ہے جس کو عظم قاعدہ او عظم وتدی اور دماغ کے پیندے کی ہڈی کہتے ہیں۔ کیونکہ یہی دماغ کے لئے بمنزلہ فراش و فرش کے واقع ہے۔

**فَرْج** (ع) لغوی معنی دو چیزوں کے درمیان کی کشادگی۔ رخنہ۔ شگاف۔ سوراخ۔ اور اصطلاح طب میں عورت کی شرمگاہ

یا اندام نہانی۔ وہ شگاف جو شرمگاہ کے دونوں لبوں کے درمیان واقع ہے +
(۱) آریفیس آف دی ویجائنا Orrifice of the Vagina
وُلوا Vulva
پیوڈنڈم Pudendum
نوٹ۔ پیوڈنڈم کا اطلاق اندام نہانی یعنی خارجی اعضائے تناسل زنانہ (فرج کے چھوٹے بڑے لب بظر اور کالے بالوں کے مقام کی بلندی) پر ہوتا ہے +
فرج اور مہبل کا فرق۔ فرج صرف اُس شگاف کو کہتے ہیں۔ جو شرمگاہ کے دونوں لبوں کے درمیان واقع ہے۔ اور مہبل اس عضلاتی و غشائی نالی کو کہتے ہیں جو اس شگاف سے شروع ہو کر گردن رحم کے چوگرد تمام ہوتی ہے۔ اور جس میں وقت جماع قضیب داخل ہوتا ہے متقدمین اطبا نے اسی نالی کو جو صراحی کی گردن کے مشابہ ہوتی ہے عنق الرحم کے نام سے تعبیر کیا ہے تفصیل کے لئے دیکھو عنق الرحم اور مہبل +
فُرَج (ع) جمع ہے فرجہ کی۔ کشادگیاں یا پول جو اعضاء میں پائے جاتے ہیں +
فُرجہ (ع) شگاف۔ دراڑ۔ انگلیوں کے درمیان کی کشادگی۔ گھاٹی (۲) اعضاء کی ساخت کا باریک سوراخ یا خانہ +

فَرَح (ع) خوشی۔ خرمی۔ شادمانی +
(۱) پلیژر Pleasure
فرح مراح جزل ابتہاج اور استبشار کا فرق۔ فرح بڑی اور چھوٹی دونوں قسم کی خوشی پر اطلاق پاتا ہے۔ مگر مراح صرف چھوٹی خوشی کے لئے آتا ہے۔ جزل و ابتہاج کو سرور کے ابتدائی مراتب پر استعمال کرتے ہیں بعد ازاں استبشار بولا جاتا ہے +
فَرُّوخ (ع) بچہ مرغ۔ ہر ایک پرند کا بچہ چوزہ
فَرْد (ع) } لغوی معنی تنہا۔ اصطلاح
مُفْرَد } تشریح میں یہ لفظ ایسے
عضلوں کے لئے بولا جاتا ہے۔ جو فرد یعنی اکیلے ہوتے ہیں اور زوج زوج یعنی جوڑے نہیں ہوتے (۱) ایزیگاس Azygos
فِرْزَجَہ (ع) وہ مخصوص شافہ یا دوا کی بتی۔ جو عورت اپنی اندام نہانی میں رکھے۔ جمع فرازج (۲) ٹیمپن Tampon
پیسری Pessory ویجائنل سپازیٹری
Vaginal Suppository
فَرْسَہ (ع) ریح جو پیٹھ میں بیٹھ جائے ریح جس کے باعث پیٹھ میں کُب نکل آئے نیز دیکھو ریاح الافرسہ +
فِرْصَہ (ع) بچہ حیض کا لتہ۔ وہ کپڑا جسے عورت ایام حیض میں استعمال کرتی ہے +

**فَرْشَانْ** (ع) پہلو میں دو پٹھے ہیں (۲) چوزہ ✦

**فَرْطَسَۃ** (ع) سارے سر کے بال گرجانا ✦

**فَرْعْ** (ع) لغوی معنی شاخ - اصطلاح تشریح میں یہ لفظ وریدوں - شریانوں - پٹھوں اور ہڈیوں کی شاخوں اور نکالوں کے لئے استعمال کیا جاتا ہے (۱) برانچ Branch ریمس Ramus جمع فروع (۲) عورت کے سر کے بال ✦

**فَرْفُوْرَا** معرب ہے لاطینی لغت پرپیورا کا جس کے لغوی معنی ہیں - ارغوانی یا قرمزی جدید اصطلاح طب میں یہ ایک خونی بیماری ہے - جس سے خون اور عروق خون میں فتور آجاتا ہے - اور جلد کے نیچے جریان خون ہونے سے جسم پر قرمزی رنگ کے داغ یا دھبے پڑ جاتے ہیں اور بعض آبی جھلیوں کے نیچے یا بعض تجاویف میں جریان خون ہو جاتا ہے ✦

(۱) پرپیورا Purpura

**فِرْفِیْرِیْ** (ع) ارغوانی یا قرمزی یا کبودی رنگ ✦

**فَرْق** (ع) جدا کرنا - علیحدہ کرنا (۲) سر کے بالوں کے بیچ کی کشادگی - جس کو ہندی میں مانگ کہتے ہیں (۳) سر (۴) تقریباً آٹھ سیر کا ایک پیمانہ ✦

**فَرْقَعَۃ** (ع) انگلیاں چٹکانا (۲) گوز مارنا ✦

**فَرْقَم** (ع) حشفہ - سر ذکر - سپاری (۱) گلانس پینس

**فَرْکْ** (ع) ملنا - کپڑا وغیرہ ملنا - کھرچنا ✦

**فَرْدَم** (ع) عورت کا قابض دواؤں سے اپنی فرج کو تنگ کرنا ✦

**فَرَزْم** (ع) وہ دوا جس سے عورت اپنی اندام نہانی کو تنگ کرے ✦

**فَرَنْک** - معرب ہے فرنگ کا - مراد ہے آبلہ فرنگ یا آتشک سے تفصیل کے لئے دیکھو دَاءُ الزُہری و آتشک ✦

**فُرُوْع** (ع) جمع ہے فرع بمعنی شاخ کی ✦

**فَرْوَۃ** (ع)
**فَرْوَۃُ الرَّاس**
**جِلْدَۃُ الرَّاس**
} مطلق فروہ کے معنی ہیں پوستین کھال جس پر پشم ہو - لیکن اصطلاح طب میں ان تینوں لفظوں کا اطلاق سر کی جلد پر ہوتا ہے - جس پر بال ہوتے ہیں ✦

(۱) سکیلپ Scalp

**فَرْمُوْقَہ** (ع) چربی گردہ - گردہ کی چربی (۲) بزدل - ڈرپوک ✦

**فَرِیَافِلِیْسْمُوْس**
**فَرِیْسْمُوْس**
} (ع) نعوظ دائمی - ایک مرض ہے - جس میں ہر وقت نعوظ رہتا ہے - لیکن مریض کو جماع کی خواہش نہیں ہوتی (۱) پرایاپزم Priapism

نوٹ - فریسموس یونانی زبان میں ایک مورت کا نام ہے جس کا ذکر بیتا دکھلایا جاتا تھا - اہل روم بھی اس قسم کی ایک مورت بناتے تھے - اور جس گھر میں

شادی ہوئی تھی۔ وہاں اُس سے کھیلا کرتے تھے۔ ہندوستان میں آج تک بھی اہل ہنود کا ایک فرقہ شوجی کا مجسمہ بناتا ہے۔ اور اُس میں شولنگ کی پرستش کی جاتی ہے۔ پس فریسموس کی مندرجہ بالاخصوصیت و مناسبت کو مدنظر رکھتے ہوئے اس مرض کو (جس میں ذکر ہروقت ایستادہ رہتا ہے) اس نام سے موسوم کرتے ہیں +

**فریسموس اور عاقونا کا فرق**۔ فریسموس اس مرض کا نام ہے۔ جس میں قضیب ہروقت ایستادہ رہتا ہے۔ لیکن مریض کو جماع کی خواہش نہیں ہوتی۔ اور عاقونا اس مرض کا نام ہے۔ جس میں ذکر یا فم رحم میں اختلاج یعنی پھڑکن پیدا ہو جاتی ہے

**فَزَع** (ع) خوف۔ ڈر۔ گھبراہٹ۔ ڈرنا۔ چونک پڑنا۔ یہ ایک نفسانی کیفیت ہے۔ جس میں کسی واقعی یا خیالی موذی سے ڈر کر روح کی حرکت اندرون بدن کی طرف ہوتی ہے +

**فَزَعُ الصِّبْیَان** (ع) اُمّ الصِّبیان۔ جھوگہ۔
سیخ الصبیان } مرگی کی ایک قسم ہے جو بچوں میں ہوتی ہے۔ چونکہ بچہ اس میں ڈرتا ہے اسلئے اسکو فزع الصبیان کہتے ہیں +

**فَسَاد** (ع) بگڑنا۔ خراب ہونا۔ بگاڑ۔ بربادی تباہی۔ خرابی۔ ابتری۔ کسی چیز کی حقیقت میں تغیر آجانا یا اس کا بگڑ جانا۔ جدید طبی اصطلاح میں کسی عضو کی ساخت کا ادنیٰ ساخت میں تبدیل ہو جانا +

(ا) ڈی جنریشن Degeneration
ڈی ٹریوریشن Deterioration
ڈی پرے ویشن Deprivation

نوٹ۔ جب جسم کی کسی ساخت کے درمیان فساد واقع ہو تو اس کو ڈی جنریشن کہتے ہیں۔ اور جب اس میں مادہ غریبہ تراوش پا جائے تو اس کو انفلٹریشن کہتے ہیں +

**فَسَادُ الْاَطْرَاف بالبَرد** (ع) پالا مارنا۔ سردی سے ہاتھ پاؤں کا فاسد ہو جانا۔ یہ ایک مرض ہے۔ جس میں سخت سردی پہنچنے سے ہاتھ پاؤں فاسد ہو جاتے ہیں

(ا) چِل بلین Chilblain

**فَسَادُ الذِّکْر** (ع) } حافظہ کا خراب ہو جانا۔ حافظہ
فقدُ الذاکرہ } کا بگڑ جانا۔ کسی چیز کا یاد
نسیان } نہ رہنا۔ بھول جانا +

(ا) ایمنیشیا

**فَسَادُ الذَّوق** (ع) ذائقہ کا خراب ہو جانا ذائقہ کا بگڑ جانا۔ منہ کا مزہ بگڑ جانا۔ بعض یا تمام مزوں کا ایک ہی معلوم ہونا +

(ا) ڈس گوزیا Dysgeusia

**فسادُ الذوق۔ نقصانُ الذوق۔**

اور بطلان الذوق کا فرق۔ فساد الذوق
ذائقہ کے بگڑ جانے کا نام ہے۔ جس میں
ہر چیز کا ذائقہ تقریباً ایک ہی معلوم ہوتا ہے
اور نقصان الذوق میں کسی چیز کا ذائقہ
تاوقتیکہ وہ نہایت تیز نہ ہو پورے طور پر
محسوس نہیں ہوتا۔ اور بطلان الذوق میں
کسی چیز کا ذائقہ بالکل محسوس ہی نہیں ہوتا
نوٹ۔ ڈاکٹری میں نقصان الذوق اور
فساد الذوق دونوں کے لئے ڈس گوزیا
کا لفظ آتا ہے +

فَسَادُ الشَّکل (ع) کسی عضو کی شکل کا بگڑ جانا۔
کسی عضو کی صورت کا خراب ہو جانا +
(۱) ڈی فارمیٹی Deformity

فَسَادُ الشَّم (ع) } قوت شامہ کا خراب ہو جانا
وَخَم } سونگھنے کی قوت کا بگڑ جانا۔
ہر چیز کی بو یکساں معلوم ہونا (۱) انوسمیا
انوس فریسیا Anosphrasia

فَسَادُ الشَّہوت (ع) بھوک کا خراب ہو جانا۔
بھوک کا بگڑ جانا۔ یعنی نہ کھانے کی چیزوں
مثلاً چونہ۔ مٹی کوئلہ وغیرہ کے کھانے کی
خواہش پیدا ہونا +
(۱) اینوریکسیا Anorexia
فساد الشہوت اور وحم کے درمیان
فرق دیکھو وحم میں +

فَسَادِ عُضوِی (ع) کسی خاص عضو کی ساخت
کا ادنیٰ عضو کی ساخت میں تبدیل ہو جانا
(۱) ڈس آرگنائی زیشن Disorganisation

فَسَادُ الفِکر (ع) فکر کا خراب ہو جانا۔ قوت
متخیلہ کا خراب ہو جانا۔ برے برے
خیالات کا دماغ میں چکر لگانا +

فَسَادُ اللَّون (ع) جلد کے رنگ کا خراب
ہو جانا۔ جلد کے رنگ کا بدل جانا +

فَسَادُ الہَضم (ع) } قوت ہاضمہ کا خراب ہو جانا
سُوءِ ہضم } ہضم میں فتور آ جانا۔ کھانا
اچھی طرح ہضم نہ ہونا +
(۱) انڈائی جیسچن Indigestion.

فُستُقی (ع) پستئی رنگ۔ وہ قارورہ جس
کا رنگ سبز زردی مائل ہو +

فَسخ (ع) تفرق اتصال جو عضلات بدن میں
طولاً واقع ہو +

فَسر (ع) قارورہ دیکھنا۔ مریض کا بول یا پیشاب
دیکھنا +

فَشّ (ع) مشک وغیرہ سے ہوا نکالنا (۲) ریاح
خارج کرنا (۳) ڈکار لینا +
ارکٹے شن Eructation

فَشَل (ع) بزدل ہونا۔ ڈرپوک ہونا۔ خائف
ہونا۔ سستی وکاہلی کرنا +

فَشِل (ع) بزدل۔ ڈرپوک۔ سست۔ کاہل

فَصّ (ع) نگینہ (۲) ہڈی کا جوڑ یا پیوند (۳)
سیاہ چشم (۴) آنکھ کا ڈھیلا (۵) جدید

اصطلاح طب میں لوتھڑا یعنی گوشت والے عضو کا ٹکڑا۔ جمع فصوص (۱) جدید اصطلاحی معنی کے مقابل لوب Lobe جمع لوبز Lobes

**فُصَیص** (ع) تصغیر ہے فص کی۔ چھوٹا لوتھڑا چھوٹا ٹکڑا۔ جمع فُصَیصات +

(۱) لابیول Lobule

نوٹ۔ لوب اور لابیول کا اطلاق پھیپھڑے اور جگر کے ٹکڑوں یا حصّوں پر ہوتا ہے +

**فَصَّاد** (ع) رگ زن۔ فصد کھولنے والا +

(۱) فلیبا ٹونسٹ Phlebotonist بلیڈر Bleeder

**فِصَّال** (ع) گوشت کا ٹکڑا۔ گوشت کی بوٹی۔ (۲) جُدائی (۳) بچّہ کی دودھ چھڑائی۔ بچّہ کی دودھ بڑھائی +

**فَصد** (ع) فصد لینا۔ خون لینا۔ خون نکالنا۔ نشتر سے کوئی رگ چیرنا +

(۱) وینی سیکشن Venesection بلیڈنگ Bleeding فلیبا ٹومی Phlebotomy

**فَصل** (ع) لغوی معنی جدائی۔ جُدا ہونا۔ جُدا کرنا۔ جدید طبی اصطلاح میں کسی متعدی مرض کے مریض کو تندرست اشخاص سے علیحدہ کرنا +

(۱) سیگری گیشن Sagregation

**فَصل** (ع) موسم۔ رُت۔ سال کے چار موسموں یعنی بہار۔ خزاں۔ گرمی۔ سرمائی میں سے کوئی موسم (۱) سیزن Season

**فَصلِ خَرِیف** (ع) موسم خزاں۔ یہ موسم گرمی کے بعد اور سردی سے پہلے آتا ہے۔ (اگست۔ ستمبر و اکتوبر) اس موسم میں بعض ممالک میں چونکہ درختوں کے پتے گر جاتے ہیں۔ اور اُن پر خزاں آجاتی ہے۔ اس لئے اس کو موسم خزاں کہتے ہیں۔ لیکن ہندوستان میں اس موسم میں بارش ہوتی ہے۔ اور اسے موسم برسات کہتے ہیں۔ اس میں درخت ہرے بھرے ہو جاتے ہیں۔ اگر موسمی ہوائیں چلتی رہیں اور بارش ٹھیک طور پر ہوتی رہے۔ تو یہ موسم بھی خوشگوار اور موسم بہار سے کم نہیں ہوتا۔ لیکن اگر بارش نہ ہو تو یہ تمام موسموں سے ردی موسم ہوتا ہے۔ ہندوستان میں اس موسم کی مدت ۱۵۔ جولائی سے ۱۵ اکتوبر تک ہوتی ہے۔ اور اس کا مزاج گرم و تر ہوتا ہے۔ گرمی و رطوبت کے سبب نباتات گلنے سڑنے لگتی ہیں۔ چونکہ اس موسم میں ہوا میں اعتدال نہیں ہوتا۔ ابھی گرمی ہوتی ہے تو ابھی بارش اور ہوا سے سردی ہوجاتی ہے۔ اور بخارات ردیہ کے سبب ہوا اور پانی کثیف ہوجاتے ہیں۔ اس لئے اس

موسم میں پھوڑے پھنسیوں کی کثرت ہوتی
ہے۔ اور اسہال وپیچش اور بالخصوص
ہیضہ اور ملیریائی بخار یا موسمی بخار وغیرہ
امراض بکثرت ہوتے ہیں۔ انگریزی میں
موسم خزاں کو آٹم Autum اور موسم
برسات کو رینی سیزن Rainy Season
کہتے ہیں +

نوٹ۔ ہندوستان میں موسم خزاں موسم
سرما کے آخر میں آتا ہے جبکہ درختوں
کے پتے گر جاتے ہیں۔ اور ان پر خزاں
آجاتی ہے۔ اور اس کے بعد موسم بہار
شروع ہوتا ہے۔ اور درختوں پر بہار
آتی ہے۔ یعنی وہ سرسبز وشاداب ہوکر
پھولتے اور پھلتے ہیں۔ لیکن بعض ایسے
درخت بھی ہوتے ہیں۔ جو کہ موسم خزاں
میں بھی سرسبز رہتے ہیں۔ ایسے درختوں
کو سدا بہار کہتے ہیں +

**فَصْلِ رَبِیْع** (ع) موسم بہار۔ یہ موسم سردیوں
کے بعد اور گرمیوں سے پہلے آتا ہے (فروری
مارچ۔ اپریل)، یہ موسم خوشگوار ہوتا ہے
اس میں نہ تو زیادہ گرمی ہوتی ہے اور
نہ زیادہ سردی۔ اس موسم میں درخت
پھولتے پھلتے ہیں۔ اور ان پر بہار آجاتی
ہے۔ اس لئے اس کو موسم بہار کہتے ہیں
اس موسم کا مزاج گرم وتر مانا جاتا ہے۔
ہندوستان میں اس موسم میں بعض امراض
خون مثلاً چیچک وخسرہ وغیرہ ظہور پذیر
ہوتے ہیں (۱) سپرنگ Spring

**فَصْلِ شِتَا** (ع) موسم سرما (نومبر۔ دسمبر جنوری)
جاڑے کا موسم۔ اس موسم کا مزاج سرد
وتر مانا گیا ہے۔ اس موسم میں نزلہ۔ زکام
کھانسی۔ نیمونیا۔ وجع المفاصل وغیرہ
امراض زیادہ ہوتے ہیں +
(ا) ونٹر Winter

**فَصْلِ صَیْف** (ع) موسم گرما (مئی جون۔
جولائی) گرمی کی موسم۔ اس موسم کا مزاج
گرم وخشک ہوتا ہے۔ اس میں گرمی شدت
کی پڑتی ہے۔ لو چلتی ہے۔ اس موسم میں
حمّی حرّیہ یا سکتہ شمسیہ (لو لگنا، گرمی کا
دھکا)، درد سر، خفقان۔ سرسام صفراوی
بخار اور محرقہ بخار وغیرہ امراض زیادہ
ہوا کرتے ہیں (ا) سمر Summer

**فُصُوص** (ع) جمع ہے فص کی جسے دیکھو +

**فُصُول** (ع) جمع ہے فصل بمعنی موسم وغیرہ
کی جسے دیکھو +

**فُصُولِ اَرْبَع** (ع) چاروں موسمیں (۱)
موسم ربیع یا فصل بہار یعنی بہار کی موسم
اس کی مدت ہندوستان میں یکم فروری
سے آخر اپریل تک ہوتی ہے۔ لیکن
بعض حصص میں ۱۵ فروری سے ۱۵

منی تک مانی جاتی ہے (۲) فصل صیف یا
موسم گرما۔ یعنی گرمی کی موسم اس کی مدت
یکم مئی سے آخر جولائی تک ہوتی ہے لیکن
بعض حصص ملک میں ۱۵ مئی سے ۱۵
اگست تک مانی جاتی ہے (۳) فصل خریف
یا موسم خزاں۔ موسم برسات اس کی مدت
شروع اگست سے آخر اکتوبر تک ہوتی ہے
لیکن بعض حصص میں ۱۵۔ اگست سے
۱۵۔ نومبر تک مانی جاتی ہے (۴) فصل شتا
یا موسم سرما۔ یعنی جاڑے کا موسم۔ اس
کی مدت شروع نومبر سے آخر جنوری
تک ہوتی ہے۔ لیکن بعض حصص میں
۱۵۔ نومبر سے ۱۵۔ فروری تک ہوتی ہے
تفصیل کے لئے دیکھو ہر ایک فصل کو اپنے
اپنے موقع پر ۔

**فَضَا** (ع) فراخی۔ کشادگی۔ صحن۔ کھلی جگہ ۔

**فَضْل** (ع) افزونی۔ زیادتی۔ بقیہ۔ بچا کھچا

**فُضْل** (ع) } زبان اور دانتوں کی میل
وسخ الاسنان واللسان } زبان اور دانتوں کی لیسدار
رطوبت۔ اس قسم کی رطوبت بعض امراض
بالخصوص بخاروں کے درمیان زبان
اور دانتوں پر جم جاتی ہے (۱)
سارڈیز Sordes سبورا Saburra
فر Fur
نوٹ۔ سارڈیز اور سبورا زبان اور دانتوں
دونوں کی میل پر بولے جاتے ہیں لیکن
فر صرف زبان کی میل پر بولا جاتا ہے ۔

**فُضْلَات** (ع) جمع ہے فضلہ کی ۔

**فُضْلَہ** (ع) لغوی معنی بڑھتی چیز۔ بیکار شئے
ہر چیز کا پھوک۔ اصطلاح طب میں وہ
مواد و رطوبات جو بدن کی ضرورت سے
زائد ہوں۔ اور بدن کو ان کی طرف
احتیاج نہ ہو۔ اور قابل اخراج ہوں
مثلاً پیشاب۔ پاخانہ۔ پسینہ وغیرہ۔ جمع
فضلات (۱) ایکس کریٹا Excreta
اِجِسْٹا Egesta

**فُضُول** (ع) شئی زائد۔ زائد چیز۔ ردی مواد

**فِطَام** (ع) } بچہ کا دودھ چھڑانا۔ بچہ کی
**فِطَامَت** } دودھ بڑھائی ۔

**فَطْر** (ع) چیرنا۔ پھاڑنا۔ شگاف دینا۔ روزہ
کھولنا ۔

**فُطْر** (ع) کمات۔ کھمب۔ کھمبی۔ مشہور خودرو
نبات ہے۔ جو موسم برسات میں بکثرت
پیدا ہوتی ہے۔ اور سینکڑوں قسم کی
ہوتی ہے۔ ان میں سے بعض کھائی
جاتی ہیں۔ اور بعض نہایت زہریلی
ہوتی ہیں (۱) فنگس Fungus
جمع فنگائی

**فُطْر دُمُوِی** (ع) ایک قسم کا ملائم سرطان جو
فُطر یعنی کھمب کی طرح ہوتا ہے اور جس

سے جریان خون ہوتا ہے (۱) ہیمے ٹو مائیسنز
Hecmatoinvces فنگس ہیمے ٹوڈینر
Fungus Hematodes مڈلری سارکوما
Medullary Sarcomo

**فِطرَت** (ع) سرشت ۔ جبلت ۔ طبیعت ۔
پیدائش (۱) نیچر Nature

**فَطَس** (ع) ناک کا چوڑا ہونا ۔ ناک کا چپٹا ہونا
اور چوڑی و چپٹی ناک والے کو اَفطَس کہتے
ہیں (۱) فلیٹ نوز Flatnose

**فِطنَت** (ع) زیرکی ۔ دانائی ۔ تیز فہم ہونا ۔ جاننا

**فِطنَت ۔ دَرَایَت ۔ رَائے اور اِحَاطَہ**
کا فرق ۔ جس چیز کی معرفت کا ارادہ ہو ۔
اس پر خبرداری حاصل کرنا فطنت کہلاتا
ہے ۔ اور مقدمات کی ترتیب کے بعد
جو معرفت حاصل ہوتی ہے ۔ اسکو درایت
کہتے ہیں ۔ اور مقدمات کو ملحوظ خاطر رکھ
کر اس میں فکر دوڑانا رائے کہلاتا ہے
اور کسی چیز کو تمام وجوہ سے معلوم کر لینا
احاطہ کہلاتا ہے ۔

**فَطِیر** (ع) تازہ گوندھا ہوا آٹا ۔ بن خمیری ۔

**فَطِیم** (ع) بچہ جس کا دودھ چھڑا دیا گیا ہو ۔

**فَعَّال** (ع) فعل کرنے والا ۔ کام کرنے والا
اثر کرنیوالا (۱) ایکٹو Active

نوٹ ۔ علم الادویہ میں یہ لفظ جزو یا جوہر
کے لئے بطور صفت کے بولا جاتا ہے ۔
جیسے جزو فعال و جوہر فعال یعنی دوا کا وہ
جزو یا جوہر جو اثر کرتا ہے ۔

**فِعل** (ع) کام ۔ کام کرنا ۔ اثر و تاثیر کرنا ۔ جمع
افعال (۱) ایکشن Action

**فعل و عمل کا فرق** (۱) عمل ہاتھ پاؤں
یا اسباب کی مدد سے ہونے والے کام کو
کہا جاتا ہے ۔ اور فعل اُس کام کو جو محض
قدرت سے واقع ہو ۔ کہتے ہیں یہی وجہ
ہے کہ خدا کے لئے عمل کا لفظ نہیں بولا
جاتا (۲) فعل نباتات و حیوانات و جمادات
سب کے اثرات پر بولا جاتا ہے ۔ اور
عمل صرف حیوان کے کام پر اطلاق ہوتا ہے

**فِعل بَسِیط** (ع) دیکھو فعل مفرد ۔

**فِعل مُرکّب** (ع) وہ فعل جو دو یا زیادہ
قوتوں سے پورا ہو جیسے نفوذ غذا وغیرہ

**فِعل مُفرد** (ع) } وہ فعل جو ایک قوت سے
فعل بسیط } تمام ہو ۔ جیسے جذب و
دفع و امساک وغیرہ ۔

**فِعل و اِنفِعَال** (ع) تاثیر و تاثر ۔ فعل کے
معنی ہیں اثر کرنا ۔ اور انفعال کے معنی
ہیں متاثر ہونا ۔ یا اثر قبول کرنا ۔ جیسے
عربی میں کہا جاتا ہے ۔ کَسَرتُہٗ فَانکَسَرَ
یعنی میں نے اس کو توڑا ۔ پس وہ ٹوٹ
گیا ۔ طب میں فعل و انفعال کا لفظ ارکان
کے باہمی اثر کرنے اور اثر قبول کرنے پر

بولا جاتا ہے۔ اسی طرح ادویہ کے جسم میں اثر کرنے اور خود اُن کے جسم سے متاثر ہونے پر بولا جاتا ہے +

**فَغْم** (ع) خوشبو کا ناک میں گُھس جانا (۲) کھول دینا۔ لغات اضداد سے ہے +

**فَغْمَہ** (ع) مہک۔ مہکنا +

**فَقْأ** (ع) پھٹنا۔ پھاڑنا۔ پھوڑنا۔ شگاف ہونا +

**فُقَّاءُ الْمَبْضَع** (ع) نوک نشتر۔ نشتر کی نوک +

**فُقَّاح** (ع) شگوفہ۔ کلی۔ گُل۔ پھول +

**فَقَار** (ع) ریڑھ کی ہڈیاں۔ ریڑھ کے مُہرے دیکھو فقرہ +

**فَقَارَۃ** (ع) مہرہ۔ دیکھو فقرہ +

**فُقَّاع** (ع) پانی پر کی جھاگ۔ جو مینہ پڑتے وقت معلوم ہوتی ہے۔ اصطلاح طب میں ایک جھاگ دار شراب کا نام ہے۔ جس میں سُکر یعنی نشہ نہیں ہوتا۔ یہ بعض مقامات میں شیریں انگور کے پانی سے اور بعض ملکوں میں جو وغیرہ سے بنتی ہے نوٹ۔ ڈاکٹری میں وہ شرابیں جو گلاس میں ڈالنے سے جھاگ دیتی ہیں۔ اور اس میں نشہ بہت کم ہوتا ہے۔ دو قسم کی ہوتی ہیں (۱) وہ جو انگور سے بنائی جاتی ہے جیسے شمپین (۲) وہ جو جو سے بنائی جاتی ہے جیسے بوزہ شراب جو کی شراب جس کو قدیم فارسی میں شراب جو اور جدید فارسی

میں آب جو سے موسوم کرتے ہیں۔ اور انگریزی میں اسی کو بیر کہتے ہیں +

**فُقْحَۃ** (ع) حلقہ دُبر۔ دُبر کا حلقہ۔ کُون کا حلقہ جمع فِقَاح +

**فَقْد** (ع) } گُم کرنا۔ گُم ہونا۔ کھو یا جانا
**فُقْدَان** (ع) } فقد اور عدم کے درمیان فرق دیکھو عدم میں +

**فَقْدُ الْاِحْسَاس** (ع) زوال حس۔ حس کا جاتے رہنا (۱) اِن اَیسْتھیسی یعنی
**خَدَر** } اَنَل جیزیا Analgesia
اَنَس تھیزیا Anesthesia

**فَقْدُ التَّغْذِیَہ** (ع) تغذیہ کا نہ ہونا۔ بدن کو غذا نہ پہنچنا +
(۱) اِن نیوٹریشن Innutrition

**فَقْدُ التَّنَفُّس** (ع) تنفس کا زائل ہو جانا۔ تنفس کا بند ہو جانا۔ سانس نہ لے سکنا
(۱) اے پنیا Apnœa

**فَقْدُ الْحَرَکَت** (ع) زوال حرکت۔ حرکت کا جاتے رہنا (۱) اَیسی نیسیا Acinasea

**فَقْدُ الصَّفْرَاء** (ع) صفرا کا پیدا نہ ہونا۔ یعنی جگر کا صفرا کو پیدا نہ کرنا +
(۱) اکولیا Acholia

**فَقْدُ الصَّوْت** (ع) } آواز کا جاتے رہنا۔
**بُطْلَانُ الصَّوْت** } آواز کا باطل ہو جانا۔ آواز کا منقطع ہو جانا۔ آواز کا زائل ہو جانا

اس مرض میں یا تو آواز بالکل نکلتی ہی نہیں اور یا غیر طبعی طریق سے عادت کے خلاف نکلتی ہے (۱) افونیا Aphonia

**فَقدُ العَطَش** (ع) / **بُطلانُ العَطَش** } پیاس کا نہ ہونا۔ پیاس کا نہ لگنا (۱) ایڈپسیا Adipsia

**فَقدُ العِنَبیَّہ** (ع) آنکھ کے پردہ عنبیہ کا پیدائشی طور پر نہ ہونا + (۱) آئی ریڈی ریمیا Iridiremia

**فَقدُ الکِتابَت** (ع) ملکۂ تحریر کا جاتے رہنا۔ بعض دماغی امراض میں مریض اپنے خیالات کو تحریر میں ادا نہیں کر سکتا۔ یعنی اُس کا ملکۂ تحریر جاتا رہتا ہے + (۱) ایگریفیا Agraphia

**فَقدُ النَّظَر** (ع) / **بُطلانُ البَصَر** / **عمٰی** } نظر کا زائل ہو جانا نابینائی اندھاپن (۱) آئیب لیپسیا Ablepsia انوپسیا Anopsia بلائنڈنیس Blindness

**فَقدُ النَّفَس** (ع) دم گھٹنا۔ سانس رکنا (۲) مراد ہے مرض اختناق الرحم سے تفصیل کے لیے دیکھو اختناق الرحم + (۱) ڈسپنیا Dyspnoea ہسٹیریا Hysteria

**فَقِیر** (ع) جس کے پیٹھ کے مہروں میں درد ہو (۲) جس کی پیٹھ کی گریا ٹوٹ گئی ہو +

**فَقَرات** (ع) جمع ہے فقرہ کی۔ مہرے منکے گریاں +

**فَقَراتُ الصُّلب** (ع) مہرہائے پشت۔ / **فِقارُ العُقد** / **فَقَراتُ الظَّہر** } پیٹھ کے مہرے۔ پیٹھ کے منکے پیٹھ کی گریاں جو تعداد میں بارہ ہوتی ہیں (۱) ڈارسل ورٹیبری Dorsal Vertebrae

**فَقَراتُ العُنُق** (ع) مہرہائے گردن۔ گردن کے مہرے۔ گردن کے منکے۔ گردن کی گریاں (۱) سروائیکل ورٹیبری Cervical Vertebrae

**فَقَراتُ القَطَن** (ع) مہرہائے کمر۔ کمر کے مہرے۔ کمر کے منکے۔ کمر کی گریاں جو تعداد میں پانچ ہیں + (۱) لمبر ورٹیبری Lumber Vertebrae

**فَقرُ الدَّم** (ع) / **نقصُ الدَّم** } کمیٔ خون۔ خون کی کمی۔ خون کا کم ہو جانا یا اس کا پتلا ہو جانا (۱) انیمیا Anæmia

**فَقرَہ** (ع) / **فقارہ** } ریڑھ کا مہرہ یا منکہ یا گریا۔ جمع فقر و فقار و فقرات۔ (۱) ورٹیبرا Vertebra جمع ورٹیبری Vertebræ تفصیل کے لئے دیکھو عمود الفقرات +

**فَقرَہ بارِزَہ** (ع) اُبھرا ہوا مہرہ۔ گردن کا ساتواں مہرہ جس کا سنسنہ یا نکال پیچھے کی طرف زیادہ اُبھرا رہتا ہے + (۱) ورٹبرا پرامی ننس Vertebra Prominens

فقرۂ حقیقیہ (ع) } سچا مہرہ - ریڑھ کے وہ مہرے
فقرۂ صادقہ } جو عمر بھر تک الگ الگ رہتے
ہیں جیسے گردن - پُشت و کمر کے مُہرے
(۱) ٹرُو ورٹبرا True Vertebra

فقرۂ سِنیّہ (ع) } گردن کا دوسرا مُہرہ - چونکہ
فقرۂ محوریہ } (۱) اس کے جسم کی بالائی
فقرۂ نابیہ } سطح پر ایک اُبھار سِن یعنی
دانت کی مانند پایا جاتا ہے - اس لئے
اسے فقرۂ سِنیّہ کہتے ہیں اور (۲) زائدہ
مذکورہ چونکہ ناب یعنی کیلے دانت کے
مشابہ ہوتا ہے - اس مناسبت سے اُسکو
فقرۂ نابیہ کہتے ہیں - اور (۳) چونکہ اس
فقرہ کے مذکورہ بالا کیلے نما اُبھار پر گردن
اِدھر اُدھر پھرتی یا گھومتی ہے - اور اس
کا وہ اُبھار محور یا دُھری کا کام دیتا ہے
اس لئے اس کو فقرۂ محوریہ بھی کہتے ہیں
(۱) ورٹبرا ڈینٹیٹا Vertebra Dentata
اوڈن ٹائڈ ورٹبرا Odontoid Vertebra
ایکسس Axis

فقرۂ صادِقہ (ع) دیکھو فقرۂ حقیقیہ ۔

فقرۂ غیر حقیقیہ (ع) دیکھو فقرۂ کاذبہ ۔

فقرۂ کاذِبہ (ع) } جھوٹا مہرہ - کمر کے وہ مُہرے
فقرۂ غیر حقیقیہ } جو اوائل عمر میں تو علیحدہ
علیحدہ رہتے ہیں لیکن کچھ مدت بعد
باہم مل کر ایک ہو جاتے ہیں - جیسے
عَظمِ العَجُز (چھتری کی ہڈی) اور عظم العُصعُص
(دُمچی کی ہڈی) کے مہرے (۱) فالس ورٹبرا
False Vertebra

فقرۂ محوریہ (ع) دیکھو فقرۂ سِنیّہ ۔

فَقم (ع) کلّہ - جبڑے کے دو ٹکڑوں میں سے
ایک ٹکڑا (۲) نصف تالو ۔

فَقوُرہ (ع) } قعر رحم - رحم کی جڑ یعنی رحم
قلع الرحم } کا چوڑا حصّہ ۔
(۱) فنڈس یُوٹرائی Fundus Uteri

فَک (ع) جبڑا جس میں دانت لگے ہوتے
ہیں - جبڑے دو ہوتے ہیں - ایک اوپر
کا اور ایک نیچے کا (۱) مَیگزِلا Maxilla
(۲) آزاد کرنا - خلاص کرنا (۳) دو باہم ملی
ہوئی چیزوں کو آپس سے جُدا کرنا (۴)
نیچے کے منہ میں دوا ڈالنا (۱) جا Jaw

فَکِّ اسفل (ع) نخ زیریں - جانہ - زیریں
جبڑا - نیچے کا جبڑا (۱) انفیریئر میگزلا Inferior Maxilla
لوئر جا Lower Jaw
مَنڈِیبل Mandible

فَکِّ اعلیٰ (ع) نخ بالا - بالائی جبڑا - اوپر
کا جبڑا (۱) سوپیریئر میگزلا Superior Maxilla
اپر جا Upper Jaw

فَکِّ الصُّدغین (ع) فک اعلیٰ - بالائی جبڑا ۔

فِکر (ع) سوچنا - اندیشہ کرنا - امور معلومہ کو
ترتیب دیکر نتیجہ پر پہنچنا ۔

فکر۔ حدس اور ذکاء کا فرق۔ خیال کا مطلب سے مبادی اور مبادی سے مطالب کی طرف انتقال کرنا فکر کہلاتا ہے۔ فکر کے کام کو تمیز کرنے والی طاقت کو حدس کہتے ہیں۔ اور ذکا ذہن کی تیزی اور صفائی کا نام ہے ◆

فکر اور عقل کا فرق دیکھو عقل میں ◆

فَلَاسِفَہ (ع) جمع ہے فلسفی کی حکماء۔ وہ علماء جو موجودات کی حقیقت جانتے ہیں۔ یا اُس سے بحث کرتے ہیں ◆ (۱) فلاسفر Philosopher (۲) نام ہے ایک معجون کا جسکو مادۃ الحیات بھی کہتے ہیں ◆

فَلْج (ع) نصف نصف کرنا۔ برابر دو حصے کرنا

فِلْذَہ (ع) پارۂ جگر۔ جگر گوشہ۔ جگر کا ٹکڑا۔ کلیجہ کی بوٹی ◆

فِلِزّ (ع) دھات۔ وہ چیز جو کان سے نکلے۔ اور پگھل سکے۔ جمع فِلِزّات ◆

فَلْس (ع) وزن ہے برابر ایک تولہ پانچ ماشہ کے (۲) پیسہ (۳) مچھلی کا چاند یا چھلکا جمع فُلُوس ◆

فَلْسَفَہ (ع) علم موجودات یعنی موجودات کو جاننے کا علم۔ وہ علم جس سے موجودات کی اصلی حالت و حقیقت کا پتہ چلے ◆ (۱) فلاسفی Philosophy

فَلْسَفِی۔ فیلسوف (ع) حکیم۔ عالم علم فلسفہ عالم موجودات۔ وہ شخص جو موجودات کی حالت و حقیقت سے واقف ہو ◆ (۱) فلاسفر Philosopher

فَلْغَمُوصَا (ع) قرحہ باطن قرنیہ۔ قرنیہ کے اندر کا زخم ◆

فَلْغَمُونِی (ع) ورم دموی عظیم۔ بڑا اور پھولا ہوا خونی ورم۔ جو ظاہر جلد میں پیدا ہو۔ لیکن بقول صاحب ذخیرہ وہ خونی ورم جو جوہر دماغ میں واقع ہو ◆ (۱) فلیگمون Phlegmon

نوٹ فلیگمون اگرچہ ایک یونانی لغت ہے۔ لیکن ڈاکٹری میں اسکو غشاء الحاقی کے ایسے ورم پر بولا جاتا ہے۔ جو قروح میں منتقل ہو جاتے۔ یعنی جس میں پیپ پڑ جائے ◆

فَلْق (ع) چیرنا۔ پھاڑنا۔ منہ کھولنا (۲) شگاف دہن۔ دہن کا شگاف ◆

فَلْقَہ (ع) گوشت کی بوٹی (۲) جگر کا ٹکڑا۔ (۳) نصف۔ آدھا ◆

فَلِک (ع) جس کے گھٹنے میں درد ہو۔ جس کے آئینہ زانو میں درد ہو ◆

فَلَک (ع) آسمان۔ اکاس۔ جمع افلاک (۱) اسکائی Sky

فَلْکَہ (ع) زبان کی جڑ کے سرے پر کا چھوٹا سا گوشت کا ٹکڑا (۲) جدید طبی اصطلاح

میں دو مہروں کے درمیان کی چکتی ۔

(۱) اِنٹروَرٹیبرل ڈِسک Intervertebral disc

فَلَکی (ع) مودسرج کی ایک قسم ہے جس میں طبقۂ قرنیہ کے پھٹنے سے طبقۂ عنبیہ دانہ انگور سے بڑا باہر کو نکل آتا ہے جس کو ٹینٹ کہتے ہیں

(۱) لیُوکوما ایڈھیرنس Leucoma Adherance

فَلْوٌ (ع) بچہ کا دودھ چھڑانا ۔ بچّہ کا دودھ بڑھانا

فِلْوٌ (ع) وہ بچّہ جس کو دودھ چھڑایا گیا ہو ۔

فُلُوق (ع) بوائی یعنی ایڑی تلوے وغیرہ کی پھٹن

فَلْہَمْ (ع) فرج ۔ عورت کی شرمگاہ ۔

(۱) وَلوا Vulva

فَلِیق (ع) ایک رگ ہے ۔ جو غصہ اور جوش کے وقت گردن میں اُبھر آتی ہے ۔

فَلِیقَہ (ع) دکھ ۔ سختی ۔ بلا (۲) تھوڑے بال ۔

فَلِیل (ع) اُلجھے ہوئے بال ۔ گھونگھریالے بال

فَلِیلَہ (ع) عورت کے سر کے بال ۔

فَم ۔ فُم ۔ فِم ۔ فَمّ ۔ فُمّ ۔ فِمّ (ع) دہن ۔ دہان ۔ منہ ۔ یہ ایک بیضوی شکل کا جوف ہے ۔ جس میں زبان و دندان واقع ہیں ۔ اس کے سامنے دونوں ہونٹ پیچھے حلق اور دونوں جانب ہر دو رُخسار اور اوپر تالو ہوتا ہے ۔ جمع اَفْوَاہ (۱) مَوتھ Mouth

نوٹ ۔ فم کی جمع ہے افمام اور افواہ ۔ اور یہ آخری لفظ ہی عام طور پر مستعمل ہے کر چونکہ فم اصل میں فوہ تھا ۔ یہی وجہ ہے کہ اس کی جمع افواہ آتی ہے ۔

فَمُ الْحُلْقُوم (ع) حنجرہ ۔ نرخرہ ۔ نرٹی ۔

(۱) لیرنکس Laryngs

فَمُ الرَّحِم (ع) دہانۂ رحم ۔ رحم کا منہ ۔

(۲) آس یوٹرائی Os Uteri

نوٹ ۔ فم رحم سے مراد رحم کا وہ تنگ حصہ ہے ۔ جو حبل یا عُنق الرحم سے متصل ہے ۔

فَمُ الْمَعِدَة (ع) ۔ الفؤاد ۔ مبدء الاتساع } فم معدہ ۔ کوڑی ۔ معدہ کا وہ بالائی سوراخ جس میں مری ختم ہوتی ہے ۔

(۲) کارڈیا Cardia کارڈیک آریفس Cardiac Orrifice

نوٹ ۔ معدہ کا بالائی سوراخ جو مری سے متصل ہوتا ہے ۔ اس کو عربی میں فم اعلیٰ یا الفؤاد اور انگریزی میں کارڈیک آریفس کہتے ہیں ۔ اور معدہ کا زیریں سوراخ جو بارہ انگشتی آنت سے متصل ہوتا ہے اس کو عربی میں فم اسفل یا بَوّاب اور انگریزی میں پائلورس کہتے ہیں ۔

فائدہ (۱) فؤاد کے لغوی معنی ہیں دل چونکہ معدہ کا فم اعلیٰ یا بالائی سوراخ دل کے قریب ہوتا ہے ۔ اس لئے اس کو الفؤاد بھی کہتے ہیں ۔ اور اس کے درد کو وجع الفؤاد کہتے ہیں (۲) بواب کے لغوی معنی ہیں دربان چونکہ معدہ کے زیریں سوراخ

ایک کھاؤ لگا ہوا ہے۔ جو صرف منہضم غذا کو رفتہ رفتہ معدہ سے بارہ انگشتی آنت میں جانے دیتا ہے۔ گویا دربانی کرتا ہے۔ اس لئے اس سوراخ کو بواب کہتے ہیں ٭

فَنّ (ع) شاخ۔ قسم۔ فرع۔ حصہ۔ اصطلاحی معنی کسی علم کا کوئی حصہ (ا) آرٹ Art نیز دیکھو مبحث اور علم ٭

فَنُّ الاَرْبِطَہ (ع) زخموں پر پٹیاں وغیرہ باندھنے کا فن (ا) ڈسمالوجی Destmology

فَنُّ الاَسْنَان (ع) فن دندان سازی۔ دندان سازی بصنوعی دانت لگانے کا فن ٭ (ا) ڈینٹسٹری Dentistry

فَنُّ البَصَر (ع) فَنُّ الاَبْصَار | نظر اور بینائی کا فن۔ وہ فن جس میں آنکھوں کا امتحان کرکے عینک دی جاتی ہے ٭ (ا) آپٹکس Optics

فَنُّ الرِّیَاضَت (ع) ریاضت کا فن۔ ورزش کا فن (ا) جمناسٹکس Gymnastics

فَنُّ السَّمع (ع) سماعت یعنی شنوائی کے جانچنے اور امتحان کرنے کا فن۔ وہ فن جس میں بہروں کی سماعت کا اندازہ لگایا جاتا ہے۔ کہ وہ کتنی دور سے سُن سکتے ہیں (ا) ایکوسٹکس Acoustics

فَنُّ العِلَاج (ع) علاج معالجہ کا فن۔ وہ فن جس میں امراض کے صرف علاج معالجہ سے بحث کی جاتی ہے ٭ تھیراپیٹکس Theraputics

فَنُّ الکَیّ (ع) داغ دینے کا فن۔ وہ فن جس میں مختلف امراض کا علاج صرف داغ دینے سے کیا جاتا ہے ٭ (ا) ٹیکنوکاسس Technocausis

فَنَاء (ع) فنا ہو جانا۔ مٹ جانا۔ نیست و نابود ہونا۔ مرنا ٭

فِنْجَان (ت)، فنجانہ | چھوٹی پیالی۔ چائے یا قہوہ پینے کی پیالی۔ جمع فناجین (ا) ٹی کپ Tea Cup

فَنَد (ع) عقل کی کمی اور سستی۔ خواہ مرض سے ہو خواہ بڑھاپے سے (ا) لیک آف انٹیلی جینس Lack of Intelligence

فَنْطَاسِیَا (ع) حس مشترک۔ حواس خمسہ باطنہ میں کی ایک قوت۔ تفصیل کے لئے دیکھو حس مشترک ٭

فَنْطَلِیس (ع) حشفہ۔ سرِ ذکر۔ سپاری ٭ (ا) گلانس پینس Glans Penis

فِنْطِیس (ع) (۱) ذکر (۲) پیدائشی نامرد۔ ہجڑا (۳) چپٹی ناک والا آدمی ٭

فَلْنِیک (ع) (۱) زیریں جبڑے کے دو حصوں میں سے ایک دایاں یا بایاں حصہ۔ (۲) دونوں جبڑوں کے ملنے کی جگہ (۳) کان کے پاس کی وہ ہڈی۔ جو سر کے

بال مونڈنے کی منتہی ہے - اور یہ درحقیقت زیریں جبڑے کا بالائی کنارہ ہے ✦

نوٹ - زیریں جبڑا دو ہڈیوں کے ملنے سے بنتا ہے جس میں ٹھوڑی کے مقام پر جوڑ ہوتا ہے - مؤلف کی تحقیق میں فنیک درحقیقت اس کے دائیں بائیں ایک حصہ کا نام ہے ✦

**فَنِیکَان** (ع) تثنیہ ہے فنیک کا (۱) وہ دو ہڈیاں جو چبانے کے وقت متحرک ہوتی ہیں - اور یہ درحقیقت نچلے جبڑے کے وہ دو حصے ہیں - جو اوپر مذکور ہوئے (۲) دونوں کانوں کے پاس دو اُبھری ہوئی ہڈیاں ہیں گال و کنپٹی کے درمیان ✦

**فَوَات** (ع) مرگ ناگہانی - ناگہانی موت - اچانک موت (ا) سڈن ڈیتھ Suddeu Death

**فُؤَاد** (ع) دل (۲) دل کا وسط (۳) دل کی جھلی (۴) فم معدہ یا کوڑی جمع اَفئِدَہ ✦

(ا) کارڈیا Cardia

نوٹ - کارڈیا ایک یونانی لفظ ہے جس کے لغوی معنی ہیں دل - لیکن مجازاً اس کا اطلاق فم معدہ پر ہوتا ہے - دل کی جھلی کو ڈاکٹری میں پیریکارڈیم کہتے ہیں ✦

**فَوَّارَہ** (ع) سرجوش - دیگ - ہانڈی کا اُبال

**فَوَّارَہ** (ع) بہت جوش مارنے والا چشمہ ✦

(ا) فونٹین Fountain

**فُوَارَۃ** (ع) سرین کا مقام - چوتڑ کا گڑھا ✦

**فُوَاق** (ع) } ہکھک - ہچکی - یہ درحقیقت
**زُغطہ** } معدہ کی حرکت ہے - جو

کسی موذی کے دفع کرنے کے لئے واقع ہوتی ہے - اور یہ اس طرح ہے - کہ فم معدہ کی حرکت کے ساتھ معدہ کے اندرونی طبق کے اجزاء اوپر کی طرف حرکت کرتے ہیں اور یہ حرکت تشنج انقباضی اور تمدد انبساطی سے مرکب ہے جس کی صورت یہ ہوتی ہے - کہ پہلے تو معدہ کا تمام جرم اور اسکی لیفیں موذی سے بچنے کے لئے منقبض ہوتی ہیں - اور پھر دوبارہ اس موذی کو دفع کرنے کے لئے معدہ کے تمام اجزا اور اسکی لیفوں میں تمدد انبساطی واقع ہوتا ہے چونکہ اس حرکت میں قعر معدہ فم معدہ فوق یعنی اوپر کی طرف حرکت کرتا ہے - اس لئے اس کو فواق کے نام سے موسوم کرتے ہیں ✦

ہکپ Hiccup کلف Hniocougu
سنگلٹس Sigultus

ڈاکٹری نوٹ - ہچکی ایک اچانک دم کشی کی حرکت ہے جو حجاب حاجز کے تشنج سے پیدا ہوتی ہے - یہ ایسی اچانک حرکت ہوتی ہے کہ حنجرہ کا سوراخ ہوا کے دخول کے لئے تیار نہیں ہوتا - اس لئے آواز

کے تاروں کے تحرک سے ہچکی کی آواز پیدا ہوتی ہے۔

**فَوَاکِہ** (ع) جمع ہے فاکہہ کی بمعنی کے۔

**فَوَاکُوْس** (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے ڈیڑھ اوقیہ یعنی چار تولہ دو ماشہ پانچ رتی کے یا تین اوقیہ یعنی آٹھ تولہ پانچ ماشہ دو رتی کے۔

**فُوَاکُوْس** (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے چھ مثقال یا دو تولہ تین ماشہ کے۔

**فَوَائِد** (ع) جمع ہے فائدہ کی۔

**فَوَائِدِ بَدَنِیَّہ** (ع) وہ فائدے جن کا تعلق بدن سے ہوتا ہے۔ مثلاً بدن کا موٹا یا سڈول ہونا۔ رنگ کا نکھرنا اور مسامات کا کھلنا وغیرہ۔

**فَوَائِدِ نَفْسَانِیَّہ** (ع) وہ فائدے جو نفس یا جان سے تعلق رکھتے ہیں۔ مثلاً سرور و شادمانی جرأت و شجاعت وغیرہ۔

**فُوْرَنْجِی** / **فُوْنَجِی** (ع) ایک ورم ہے جو حلق و مری کے بیرونی عضلات میں واقع ہوتا ہے۔

**فَوْت** (ع) مرنا۔ گزر جانا۔ گم ہونا (۲) گھائی یعنی دو انگلیوں کے درمیان کی جگہ۔

**فُوْجِشْلَا** (ع) گلسوے یا کن پیڑے کرمول۔ کان کے پیچھے کا ورم (۱) مَمْپس Mumps (۲) لحوم غددیہ کا ورم جو طاعون کی قسم سے نہ ہو۔

ڈاکٹری نوٹ۔ ممپس یعنی گلسوئے یہ خاص قسم کا متعدی مرض ہے جس میں پیرا ٹڈ گلینڈ ذُفَدۂ نکفیہ یعنی کان کی لو کے سامنے یا نیچے کا تھوک پیدا کرنے والا غدود متورم ہو جاتا ہے۔ اور ساتھ ہی بخار بھی ہوتا ہے۔ یہ مرض اکثر وبائی پھیلا کرتا ہے۔

**فَوْد** (ع) کان کے پاس سر کے بڑھے ہوئے بال (۲) سر کی ایک جانب۔

**فَوْر** / **فَوَرَان** (ع) جوشش۔ جوش۔ جوش مارنا۔ جوش کھانا۔ اُبال آنا۔ جیسے کہ لیموں کے رس میں سوڈا ملانے سے جوش پیدا ہوتا ہے۔ (۲) ایفروِیسنس Effervescence

**فَوْرَت** (ع) شدت۔ جوش سختی۔

**فَوْرَتُ الْحَرّ** (ع) شدت گرما۔ گرمی کی شدت گرمی کی سختی۔

**فُوْفَہ** (ع) سفید نقطہ جو بعض آدمیوں کے ناخن پر ہو جاتا ہے۔ جمع فوف۔

**فَوْق** (ع) بالا۔ اوپر۔ ضد تحت کی۔ (۱) اَپَر Upper سُوپَر Super (۲) عورت کی شرمگاہ (۲) وَلْوَا Vulva

**فَوْقُ الذَّکَر** (ع) آلۂ تناسل کا بالائی رُخ (۲) بیضتین و حشفہ چھوڑ کر سارا ذکر۔

**فَوْقُ الْغَلْصَمَہ** / عظم لامی (ع) حلق کے اوپر ایک چار گوشہ ہڈی ہے جس کے

مدوّر گوشے اوپر اور دو نیچے ہوتے ہیں +

(۱) پیلیٹ بون Palate Bone

فُوُوس (ع) } ورم صلب سوداوی جیسی
فُوُس } ایک سوداوی سخت ورم
ہے۔ جو بے حس ہوتا ہے +

فُوَہ (ع) خوشبو۔ دہن۔ منہ۔ جمع افواہ و افواہ۔
جمع الجمع افاویہ (۱) ماؤتھ Mouth

فُوہات (ع) جمع ہے فُوہہ بمعنی دہانہ کی +

فُوہاتِ عُروق (ع) دہانہائے رگ۔ رگوں کے
دہانے۔ رگوں کے مُنہ +

فُوہَہ (ع) } دہانہ نالی وغیرہ کا۔ کسی عضو
فُوَّہۃ (ع) } کا منہ یا دہانہ۔ جمع فُوہات
فَوہَۃ (ع) } جمع الجمع فوایا +
(۱) سٹگما Stigma

فُوہۃ العِرق (ع) دہانہ رگ۔ رگ کا منہ
یا سِرا +

فِہر (ع) ایک عورت کے ساتھ جماع کرنا۔ اور
دوسری پر انزال کرنا +

فِہر (ع) صلایہ۔ کھرل (ع) کھرل کا ڈنڈا۔ بٹیا
پیسٹل اینڈ مارٹر Pestle and Mortar

فِہر۔ صلایہ۔ مُداک۔ قسطناس
مِسحَقہ۔ میلطاس۔ مرضاض اور
فُہقُر کا فرق۔ فہر بٹیا یا کھرل کو کہتے ہیں
صلایہ۔ مُداک اور قسطناس یہ تینوں الفاظ
مترادف ہیں اور سِل یعنی چوڑے پتھر
پر اطلاق ہوتے ہیں۔ مِسحقہ۔ میلطاس۔ مرضاض
ان تمیوں الفاظ کا اطلاق کوٹنے کے دستے
پر ہوتا ہے +

فَہروجک (ع) مشک پیسنے کا پتھر۔ جواہرات
حل کرنے کا کھرل +

فَہقَہ (ع) گردن کی جڑ کی ہڈی اور مراد اس
سے گردن کا پہلا مُہرہ یا منکا ہے جس پر
سر قائم رہتا ہے (۱) اٹلس Atlas
(۲) سر و گردن کے پیوند کے قریب ایک
ہڈی ہے جو تالو کے متصل واقع ہے +

فَہم (ع) } دانائی۔ سمجھ۔ بوجھ۔ سمجھ لینا
ادراک } مطلب کو پہنچ جانا +
(۱) کن سیپشن Conception پرسیپشن Prception
انٹی لیکٹ Intellect

فہم اور اِفہام کا فرق۔ مخاطب کے الفاظ
سے کسی چیز کا تصور کرنے کو فہم کہتے ہیں
اور معنی کو لفظ کے ذریعہ سامع کے کان
تک پہنچانا افہام کہلاتا ہے +

فہم اور علم کا فرق علم میں دیکھیں +

فَہو (ع) سہو کرنا۔ بھولنا۔ بھول چوک +

فَہیم (ع) سمجھ دار۔ بات کو جلد سمجھنے والا +
(۱) انٹی لی جنٹ Intelligente

فہیم۔ ذکی اور لبیب کا فرق۔ یہ تینوں
الفاظ قریب المعنی ہیں۔ فرق صرف اتنا
ہے۔ کہ جو بات کو جلد سمجھ جائے۔ اُسے

فہیم کہتے ہیں - اور جس کا ذہن نہایت روشن
ہو - اور اُسے اشارہ کفایت کرے - اُسکو
ذکی کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے - کَیّس
کا لفظ اس پر استعمال کیا جاتا ہے - جو
امور مستنبطہ میں سے زیادہ مفید کو تلاش
کرنے کے لئے غور و تامل کرے +

فِئَۃ (ع) گروہ جتھا جمع فئات (۱) گروپ Group

فیثاغورس ۵۸۲ سال قبل از مسیح یونان Pythagoras
کے شہر صَور میں پیدا ہوا۔
لڑکپن میں اُس کا باپ اُسے سامُوس لے
گیا - جہاں کے رئیس اِندرقلُوس نے فیثاغورس
کی ذہانت دیکھ کر اُسے اپنا متبنّٰے بنا لیا -
اور اُس کی تعلیم کے واسطے اچھے لائق اُستاد
مقرر کئے - چند سالوں میں وہ زباندانی -
شاعری - موسیقی و ادب و اخلاق کی تعلیم
پاکر فارغ ہوگیا - پھر اُس نے علم حکمت
ہندسہ - طبیعیات اور علم نجوم کی تحصیل کی
پھر مزید کسب کمال اور تحصیل علوم کی
غرض سے اُس نے دنیا کے مختلف ممالک
مصر - کلدان - ایران اور ہندوستان وغیرہ
کی سیاحت کی - اور حکمت - فلسفہ - ہندسہ
طبیعیات اور طب وغیرہ میں خوب قابلیت
حاصل کرکے وہ اپنے وطن یونان میں
واپس آیا - اور اپنے اہل ملک کو علم ہندسہ
علم طبیعیات - علم دین اور تہذیب اخلاق
کی تعلیم دینے لگا - وہ اپنے زمانہ کا ایک نہایت
فاضل حکیم اور قابل طبیب تھا - علوم طبیعیہ
کے متعلق اُس نے بہت سی باتیں دریافت
کیں - علم الارض میں اُس کی معلومات
نہایت قابل قدر ہیں - زمین کے متحرک
ہونے کا مسئلہ سب سے پہلے اُسی نے
دُنیا کے سامنے پیش کیا - چنانچہ نظام
بطلیموسی کے بالمقابل نظام فیثاغورسی
صحیح بلکہ مسلّم و مستند مانا گیا - اور آج تک
مانا جاتا ہے - یہ نہایت نیک نفس حکیم
قولون نامی ایک مغرور اور ظالم امیر کی
عداوت اور خصومت کا شکار ہوا جب
اس کو ظالم دشمن سے اپنی جان کے
لالے پڑگئے - تو وہ اپنے چالیس شاگردوں
سمیت ایک مندر میں پناہ گزین ہوا لیکن
ظالم دشمن کے گرگوں نے اس مندر کے
گرد لکڑیاں چُنکر آگ لگا دی - جس میں
فیثاغورس بمع اپنے چالیس شاگردوں
کے جل کر مر گیا - افسوس !! خدا کی رحمت
ہو حق پرست حکیم فیثاغورس پر اور خدا
کی لعنت ہو ظالم امیر قولون پر - فیثاغورس
کی تصانیف مختلف علوم میں دوسو اسّی ۲۸۰
کتابیں بتائی جاتی ہیں - مگر یہ تعداد در
حقیقت مبالغہ آمیز ہے صحیح نہیں - اُنکی
تصانیف میں سے صرف چند کتابیں

بعض کتب خانوں میں محفوظ ہیں ⬥

فیح (ع) مہکنا۔ خوشبو پھیلنا ⬥

فیحذق (ع) ایک بیماری ہے جو امتلاء
بیجذق خون و کثرت ریاح اور
لوبی بخارات سے پیدا ہوتی ہو

اس میں انسان بار بار انگڑائی و جمائی لیتا ہے۔ اور اپنے جسم کے عضلات کو اینٹھتا ہے۔ اس کی آنکھیں اور چہرہ سُرخ ہوتا ہے

فیخہ (ع) بند کشادہ یعنی عضو تناسل کے مُنہ کا کشادہ ہوجانا (۲) گرمی کی شدت ⬥

فیسیولوجیا (معرّ) فزیالوجی علم افعال الاعضاء اعضاء کے افعال و وظائف کا علم۔ وہ علم جس میں اعضاء کے کام کاج سے بحث کی جاتی ہے ⬥

(ا) فزیالوجی Physiology

فیش (ع) سپر و کر۔ حشفہ۔ سپاری
فیشہ۔ فیشلہ (۲) غرور کرنا۔ ڈینگ مارنا

(ا) گلانس پینس Glans Penis

فیطاسیا (یو) بطن مقدم دماغ۔ دماغ کے تین بطنوں میں سے پہلا اور اگلا بطن جس میں قوت حس مشترک رہتی ہے ⬥

فیظ (ع) مرگ۔ مرجانا۔ موت (ا) ڈیتھ Death

فیلسوف (یو) مرکب ہے دو کلموں سے (۱) فیلا بمعنی دوست (۲) سوفا بمعنی علم یا حکمت پس ان دونوں لفظوں کے معنے ہوئے علم دوست یا حکمت کو دوست رکھنے والا حکیم۔ موجودات کا عالم۔ جمع فلاسفہ ⬥

(ا) فلاسوفر Philosopher

# ق

قابض (ع) قبض پیدا کرنے والی۔ سکڑنے والی۔ سمیٹنے والی۔ وہ دوا جو عضو کے ظاہری اجزاء کو سمیٹے اور اس کے مجاری (نالیوں) کو بند کرے۔ روکنے اور بند کرنے والی دوا۔ پیٹ کو گنگ کرنیوالی دوا ⬥

(ا) آیسٹرنجنٹ Astringent

(ب) اناسٹالٹک Anastaltic

قابلہ (ع) ام ناف رت۔ ماماچہ۔ مامائی جنائی وہ عورت جو بچہ جنائے (ا) آبسٹے ٹرکس Obstetrix

مڈوائف Midwife

نوٹ۔ قابلہ کے لغوی معنی ہیں قبول کرنے والی۔ چونکہ دایہ بچہ کو پیدا ہونے کے وقت قبول کرتی ہے یا لیتی ہے اس لئے اس کو اس نام سے موسوم کرتے ہیں

قابلہ (ع) علم الادویہ میں وہ برتن جو انبیق کے ساتھ لگا رہتا ہے۔ اور اس میں عرق آکر جمع ہوتا ہے (ا) ری سیور

قاتل (ع) ہلاک کرنے والا۔ وہ دوا جو اپنی سمیت و ضدیت کی وجہ سے روح حیوانی

کو فاسد و فنا کر دے۔ ہلاک کرنیوالی دوا۔

**قاتل الجراثیم** (ع) جراثیم یعنی بہت چھوٹے چھوٹے خُرد و بینی کیڑوں کو ہلاک کرنیوالی دوا (ا) پیراسٹی سائیڈ Parasiticide

**قاتل الدیدان** (ع) کیڑوں کو مارنے والی دوا وہ دوا جو پیٹ کے کیڑوں کو مارے۔
(ا) ورمی سائیڈ Vermicide

**قاثاطیر** (ع) / **قثاطیر** / **قاناطیر** / **رمبولہ** — معرب ہے یونانی لفظ کیتھیٹر کا یہ معنی سلائی کا۔ اصطلاح طب میں پیشاب کھولنے یا نکالنے کی سلائی۔ وہ مخصوص آلہ جس کے ذریعہ پیشاب نکالا جاتا ہے
(ا) کیتھی ٹر Catheter
نوٹ۔ قاناطیر صحیح لفظ نہیں۔

**قادح** (ع) دانتوں کی سیاہی۔ دانتوں کی نیلاہٹ (۲) دانتوں کا گڑھا (۳) دانتوں کا کیڑا۔ جمع قوادح۔

**قادحہ** (ع) کرم دندان۔ دانت کا کیڑا۔

**قاؤسوس** (ع) تپ محرقہ۔ محرقہ بخار۔ تفصیل کے لئے دیکھو حمی محرقہ۔
ٹائیفائڈ فیور Typhoid Fever

**قادم الانسان** (ع) انسان کا سر آدمی کا سر

**قاذف** (ع) / **قاذف الرحم** / **قناۃ المبیض** / **قنات فی لوپیوس** — رحم اور خصیۃ الرحم کے درمیان کی نالی۔ اس نام کی دو نالیاں ہوتی ہیں۔ ایک دائیں طرف اور دوسری بائیں طرف ہر ایک نالی چار انچ لمبی ہوتی ہے۔ اور رحم کے بالائی گوشہ سے شروع ہو کر خصیۃ الرحم کے اوپر کی طرف ختم ہوتی ہے اس نالی کے ذریعہ بیضۂ انثی یا عورت کا انڈا خصیۃ الرحم سے نکل کر رحم میں پہنچتا ہے۔
(ا) فیلوپین ٹیوب Fallopion Tube
آوی ڈوکٹ Oviduct

**قاذون** (ع) صرع۔ مرگی (ا) اپی لیپسی Epilepsy

**قارص** (ع) کاٹنے والا (۲) وہ دودھ جس سے زبان جھلجھلانے لگے۔

**قارع** (ع) وہ شخص جس کے سر کے بال کسی مرض کے سبب سے گر گئے ہوں۔

**قارن** (ع) خون مردہ زیر پوست۔ جلد کے نیچے جما ہوا خون (ا) ایکی موسس Ecchymosis

**قارورہ** (ع) شیشہ (۲) وہ مثانہ کی شکل کی گول شیشی جس میں مریض کا پیشاب رکھ کر طبیب کو دکھلاتے ہیں لیکن مجازاً قارورہ کا اطلاق پیشاب پر ہوتا ہے۔ اور یہ تسمیہ حال باسم المحل ہے۔ ڈاکٹری میں شیشی کو وائل Vial اور بول یعنی پیشاب کو یورن Urine کہتے ہیں جمع قواریر۔

**قارہ** (ع) وہ خون جو کھال کے نیچے جم جائے کھال کے نیچے کا منجمد خون جس سے نیل پڑ جاتا ہے (ا) ایکی موسس Ecchymosis

قَاسِمُ الْاَنْف (ع) ناک کی درمیانی دیوار۔ دیکھو فاصل الانف۔

قَاشِر (ع) وہ دوا جو اپنی قوت جالیہ سے عضو کے اجزاء فاسدہ کو دور کرے۔ اور اُسے جلا بخشے چھلکا اُتارنے والی دوا۔

قَاشِرَہ (ع) زخم جس کے سر کا پوست اُڑ گیا ہو۔ زخم جس کا کھرنڈ اُتر گیا ہو۔

قَاشُق (ت) چمچ چمچہ۔ خواہ چھوٹا ہو یا بڑا۔ (ا) سپون Spoon

قَاصِف (ع) طوفان باد۔ نہایت تیز و تند ہوا آندھی جس سے درخت اُکھڑ جائیں (ا) ہری کین Hurricane ونڈسٹارم Windstorm

قَاطِع (ع) قطع کرنے والی۔ اصطلاح جراحی میں وہ آلہ جس کے ذریعہ کوئی عضو یا اُس کا کوئی حصہ قطع کیا جائے۔ اصطلاح تشریح میں یہ لفظ کاٹنے اور کترنے والے دانتوں کے لئے بطور صفت کے آتا ہے۔ (ا) ان سی سِو Incisive

قَاطِعُ الْبَلْغَم (ع) وہ دوا جو بلغم غلیظ کو قطع یعنی ٹکڑے ٹکڑے کرے۔ جس سے وہ قابل اخراج ہو جائے۔ (ا) ایکس پیکٹورینٹ Expectorant

قَاطِعُ الْمَنِی (ع) لغوی معنی منی کو قطع کرنیوالی اصطلاح طب میں وہ دافع منی و مجفف وگرمی خشکی پیدا کرنیوالی دوا جو منی کو خشک کرے جیسے سداب اور شہدانج (۲) وہ سخت سرد دوا جو منی کے قوام میں خرابی پیدا کرے۔ جیسے خس اور کافور وغیرہ۔

قَاطُوخُس (ی) مرض جمود تفصیل کے لئے دیکھو جمود (ا) کیٹالپسی Catalepsy

قَاطُوِنی (ع) ایک وزن ہے یا برابر چار ماشہ چار رتی کے

قَاع (ع) ہموار زمین۔ کسی عضو کا فراخ یا چوڑا وکشادہ حصہ۔

قَاعُ الرَّحِم (ع) رحم کا چوڑا وکشادہ حصہ۔ (ا) فنڈس یوٹرائی Fundus Uteri

قَاعِد (ع) وہ عورت جس کو حیض آنا اور بچہ جننا موقوف ہو گیا ہو۔ وہ عورت جو حیض آنے اور اولاد ہونے سے مایوس ہو گئی ہو۔ اور یہ حالت عورتوں کو بالعموم چالیس اور پچاس سال کی عمر کے درمیان ہوا کرتی ہے۔

نوٹ۔ قاعد اگرچہ مذکر کا صیغہ ہے لیکن استعمال میں یہ بغیر علامت تانیث (ت) کے صرف مذکورہ بالا صفات کی عورت پر اطلاق ہوتا ہے۔

قَاعِدَہ (ع) لغوی معنی قانون۔ دستور۔ اصطلاح تشریح میں کسی عضو کا پیندا۔ تلا جمع قواعد (ا) بیس Base

نوٹ۔ علم الادویہ میں بیس کے معنی اُس دوا کے بھی آتے ہیں جو کسی مرکب کا اصل

وشمعدہ جیزو و عظم ہو کسی چیز کا موٹا و بڑا حصہ

**قَاعِدَۃُ الدِّمَاغ** } (ع) دماغ کا پینیدا۔ کھوپڑی کا
**قَاعِدَۃُ الرَّاس** } پینیدا جس پر بھیجا رکھا رہتا ہے
اس میں تین گڑھے ہوتے ہیں۔ چونکہ پینیدے کا زیادہ حصہ عظم وتدی (سفینائڈ) سے بنتا ہے۔ اس لئے قدیم اصطلاح طب میں عظم وتدی کو بھی قاعدۃ الدماغ کہتے ہیں۔
(۱) بیس آفدی سکل Base of the Skull

**قَاعِدَۃُ الرَّاس** (ع) سر کا پینیدا۔ کھوپڑی کا تلا۔

**قَاعِدَۃُ الْقَلْب** (ع) دل کا پینیدا۔ دل کی جڑ۔ یہ دل کا بڑا موٹا اور بالائی حصہ ہے۔ جو سینہ کے اندر پشت کے پانچویں اور آٹھویں مہروں کے درمیان واقع ہے (۱) بیس آفدی ہارٹ Base of the Heart

نوٹ۔ چونکہ عام طور پر ہر چیز کا پیندا نیچے کی طرف اور چوٹی اوپر کی طرف ہوتی ہے اور قلب میں اس کے خلاف واقع ہے اسی وجہ سے اس عضو کو قلب یعنی مقلوب یعنی لوٹے ہوئے سے تعبیر کرتے ہیں۔

**قَافِیَۃ** (ع) پس گردن۔ گدی۔

**قَالِب** (ع) کالبد۔ تن۔ بدن (۲) نام ہے ایک آلہ کا جس سے مسّہ کو قطع کرنے کے لئے پکڑتے ہیں یا جس سے جونک کو پکڑ کر حلق سے نکالتے ہیں۔

**قَامَت** (ع) قد۔ ڈیل ڈول (۱) سٹیچر Stature

**قَاثَاطِیر** (ع) پیشاب نکالنے کی سلائی۔ دیکھو قثاطیر۔

**قَانَالِیُون** (ی) خفیف سفیدی۔ جو آنکھ کی سیاہی پر پیدا ہو جاتی ہے جس کو سحاب و غمام بھی کہتے ہیں۔

**قَانِصَہ** (ع) سنگدان مرغ۔ جانور کی پتھری۔ جمع قوانص۔

**قَانُون** (ع) اصل۔ بنیاد۔ جڑ۔ قاعدہ۔ ضابطہ جمع قوانین۔

**قَانُون** (ع) قانون طب۔ یہ علم طب کی اپنے وقت کی ایک مکمل مستند مشہور و مقبول کتاب شیخ الرئیس بوعلی بن سینا کی تصنیف ہے۔ یہ جامع العلوم طبی اپنی خصوصیات اور خوبیوں کے سبب ہمیشہ نہایت قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھی جاتی رہی ہے شیخ الرئیس (دیکھو ابن سینا) ۹۸۰ء میں خراسان میں پیدا ہوئے۔ اور اٹھاون سال کی عمر میں ۱۰۳۷ء میں انتقال کر گئے پس انکی یہ کتاب دسویں صدی مسیحی کے پہلی چوتھائی میں مکمل ہو گئی ہو گی۔ ایشیائی ممالک بالخصوص ایران۔ عربستان۔ ترکستان اور ہندوستان میں یہ کتاب طب کی ایک بہترین کتاب مانی جاتی ہے اور طب کے انتہائی نصاب تعلیم میں داخل ہے۔ لیکن یورپ میں بھی پندرھویں

صدی مسیحی تک یہ کتاب ایک نہایت مکمل قانون طب خیال کی جاتی رہی۔ چنانچہ سنہ ۱۵۹۳ء تک اس کے صرف لاطینی زبان کے ترجمہ کے تیس ایڈیشن شائع ہوئے۔ ان میں سب سے آخری ترجمہ بہترین خیال کیا جاتا ہے۔

**شروح قانون**۔ قانون کی جامعیت اور شہرت کے سبب اس کی کئی ایک شرحیں لکھی گئی ہیں۔ جن میں سے مندرجہ ذیل ہندوستان کے بعض کتب خانوں میں اب بھی موجود و محفوظ ہیں۔

(۱) **شرح جیلانی**۔ قانون کی یہ مشہور شرح فاضل حکیم علی جیلانی کی تصنیف ہے یہ قانون کی مکمل اور بہترین شرح تسلیم کی جاتی ہے۔

(۲) **شرح آملی**۔ یہ شرح علامہ قطب الدین شیرازی کے تلمیذ رشید فاضل آملی کی لکھی ہوئی ہے۔ اور فلسفیانہ مباحث کی حیثیت سے ایک عمدہ شرح ہے۔ لیکن یہ صرف کلیات کی شرح ہے یہ مصر و ہندوستان میں طبع ہو چکی ہے۔

نوٹ۔ قانون کی مذکورہ بالا دونوں شرحیں یعنی شرح جیلانی و شرح آملی جو صرف کلیات قانون کی شروح ہیں۔ یہ دونوں ایک ساتھ جمع کر کے چھاپی گئی ہیں۔ ان دونوں کے مجموعہ کا نام جامع الشرحین ہے۔ جو ہندوستان میں پہلے بھی ایک دوبار چھپ چکی ہے۔ اور اب بھی ہاتھ سے طبع ہوئی ہے۔

(۳) **شرح قرشی**۔ علامہ ابوالحسن قرشی (دیکھو قرشی) کی یہ شرح قانون بھی مکمل ہے۔ اس میں قرشی نے شیخ پر بہت اعتراضات کئے ہیں۔ اس شرح میں سے حصہ حمیات "حاشی حمیات قانون" کے طور پر شائع ہو چکا ہے اور عام طور پر ملتا ہے۔

(۴) **شرح علامہ**۔ یہ صرف کلیات کی شرح علامہ قطب الدین شیرازی کی لکھی ہوئی ہے جس میں علامہ موصوف نے زیادہ تر قرشی کے اعتراضات کی تردید کی ہے۔

(۵) **شرح سدید گاذرونی**۔ قانون کی یہ شرح ملا سدید گاذرونی کی لکھی ہوئی ہے۔

(۶) **شرح حکیم شریف خاں**۔ جناب مسیح الملک حکیم اجمل خان کے جد امجد حکیم شریف خاں صاحب مرحوم نے فارسی میں قانون کا ترجمہ کیا ہے۔ اور ساتھ ساتھ اس کی شرح بھی کردی ہے وغیرہ۔

**قانون الصّحّۃ** } صحت اور اس کی حفاظت کا قانون۔
علم حفظ الصحۃ

(۱) ہائی جین Hygein

**قانی**۔ گہرا سرخ سیاہی مائل۔ گہرا سرخ۔

(۱) بلیکش ریڈ کلر Blackish-red Color

قَائِلَہ (ع) نیمروز۔ دوپہر۔ دوپہر کا وقت (۱) نُون

قَائِمَہ (ع) عمود۔ ستون۔ پایہ (۱) پلّر Pillor

قَب (ع) وسط ہر دو سرین۔ دونوں چوتڑوں کے درمیان کا مقام (۲) ایک مرض ہے۔ جس میں ورم حار کے سبب رحم کا منہ بند ہوجاتا ہے۔ اور اس میں سختی بھی آجاتی ہے

قَب (ع) } چوتڑ کی ہڈی۔ دونوں چوتڑوں
عظم العجز } کے درمیان کی ابھری ہوئی ہڈی (۱) سیکرم Sacrum

قِبَالَہ (ع) دایہ گری۔ دائی پنا۔ دائی جنائی کا کام (۱) مڈوائفری Midwifery

قَبَائِلُ الرَّاسْ (ع) سر کی چار دیواری کی ہڈیاں۔ اور یہ چار ہیں (۱) عظم الجبہ (۲) عظم القمحدوہ (۳) عظم حجری جو تعداد میں دو ہیں (۱) سکل Skull

قُبح (ع) زشتی۔ زبونی۔ بُرائی۔ بھونڈاپن۔ بدصورتی ٭

قَبَس (ع) آگ۔ شعلہ۔ چنگاڑی۔ انگارہ ٭

قَبشُور (ع) وہ عورت جس کو حیض نہ آتا ہو ٭

قَبصَہ (ع) چٹکی بھر۔ اس قدر کہ دو انگلیوں کے سرے میں سماوے ٭

قَبض (ع) گرفتگی۔ بندش۔ سمٹاؤ (۲) پیٹ کا تنگ ہونا۔ یعنی اجابت کا نہ ہونا یا پاخانہ نہ آنا (۳) کسیلا ذائقہ ٭ (۱) کانٹریکشن Contraction (۲) کانسٹی پیشن Constipation (۳) ایسٹرنجنسی Astringency

قُبضَہ (ع) کف دست۔ یک کف دست مٹھی بھر۔ اس قدر جو ایک ہتھیلی یا مٹھی میں سمائے (۱) ہینڈفل Handfull پیوجل Pugil

قَبقَب (ع) غبغب۔ ٹھوڑی (۲) شکم یعنی پیٹ (۳) پیٹ کی قراقر یا گڑگڑاہٹ کی آواز ٭

قُبُل (ع) } عورت کی شرمگاہ (۱) ولوا Vulva
فَرج } پیوڈنڈم Pudendum

قِبَل (ع) آگا۔ سامنا۔ برخلاف دُبر کے ٭

قُبوۃ المُخ (ع) یہ سفید جنس کا ایک لمبا بند ہے جو دماغ میں کارپس کلوزم کے نیچے واقع ہوتا ہے (۱) فارنکس Fornix

قَبُول (ع) بادِ مشرقی بشرقی ہوا۔ پروا ہوا وہ ہوا جو پورب سے آئے ٭ (۱) ایسٹرن ونڈ Eastern

قَبِیح (ع) بازو کی ہڈی کا سرا۔ جو کہنی سے ملتا ہے (۲) پنڈلی اور ران کی ہڈی کا جوڑ (۳) زشت بُرا۔ بھونڈا۔ جمع قبائح وقباح ٭

قُبَیصَہ (ع) تصغیر ہے قبصہ کی چٹکی بھر ٭

قُتَارَہ (ع) بگھار کی بُو گھی یا تیل جلنے کی بُو ٭

قَتَام (ع) } ایک چھوٹا سیاہ نقطہ۔ جو
اخیلوس } آنکھ کی سیاہی پر دھوئیں کی مانند پیدا ہوجاتا ہے۔ غبار چشم ٭

(ا) پینیس Penis

قُحُب (ع) آنت۔ انتڑی۔ جمع اقتاب ۔

(ا) انٹسٹاین Intestine

قَتل (ع) مارنا۔ مار ڈالنا۔ ہلاک کرنا ۔

مَقتَل (ع) وہ جگہ جہاں پر مارنے سے آدمی مر جائے

قَتلُ الاِنسَان (ع) انسان کو قتل کرنا۔ انسان کو مار ڈالنا (ا) ہومی سائڈ Homicide

قَتلُ الجَنِین (ع) جنین یعنی پیٹ کے بچہ کو پیٹ میں مار ڈالنا (ا) فیٹی سائڈ Feticide

قَتلُ الطِفل (ع) بچہ کو مار ڈالنا ۔

(ا) انفنٹی سائڈ Infanticide

قَتلُ النَفس (ع) خودکشی۔ اپنے آپ کو ہلاک کرنا۔ خود کو قتل کرنا (ا) سُوئے سائڈ Suicide

قُتمَہ (ع) بدبو (ا) آفینسِو سمیل Offensive Smell

قُتمَہ (ع) بھورا رنگ (ا) براون کلر Brown Color

قَثَاطِیر (ع)
قاثاطیر
قاتاطیر
پیشاب کھولنے کی سلائی۔ وہ آلہ جس کے ذریعہ بند پیشاب کو کھولا جاتا ہے ۔

(ا) کیتھیٹر Catheter

قُحَاب (ع) سُرفہ خشک۔ خشک کھانسی۔ خشک کھانسی جس میں بلغم نہ آتا ہو ۔

(ا) ڈرای کف Dry Cough

قَحب (ع) بہت بوڑھا آدمی۔ بڑی عمر کا آدمی

(۲) کھانسنا ۔

قَحبَہ (ع) بدکار عورت۔ فاحشہ عورت۔ چھنال ۔

نوٹ۔ قحب کے لغوی معنی ہیں کھانسنا اور قحبہ اسی سے مشتق ہے۔ چونکہ یمن کی فاحشہ عورتیں مردوں کو کھنکار کر بلاتی تھیں۔ اس لئے ان کو قحبہ کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ قحبہ وقاحت سے مشتق ہے جس کے معنی ہیں بے حیائی و بے شرمی ۔

قَحط (ع) خشک سالی۔ کال۔ مہنگائی۔ پانی نہ برسنا

(ا) ڈرافٹ Draught

قِحف (ع)
عَظمُ اليَافُوخ
کاسہ سر۔ یا کھوپری کی وہ ہڈی جو دماغ پر مثل چھت کے واقع ہے۔ یہ درحقیقت دو ہڈیاں ہیں جو ایک درز کے ذریعہ درمیان سر میں ملی ہوئی ہیں۔ جمع اقحاب و قحوف ۔

(ا) پیرائٹل Parietal

قَحقَح (ع) پاخانہ کے مقام کی ابھری ہوئی ہڈی۔ وہ ہڈی جو چوتڑوں کے بیچ میں ابھری ہوئی ہے (ا) کاکسکس Coccyx

قُحُول (ع) خشکی۔ خشک اندام ہونا۔ لاغری لاغر ہونا

قَحم (ع) پیر فرتوت۔ بہت بوڑھا ۔

قَحُوکَت (ع) خشکی بدن۔ بدن کی خشکی۔ بدن سے بھوسی جھڑنا ۔

قَدّ (ع) قامت۔ ڈیل (ا) سٹیچر Stature

قُدَاح (ع) ساگ پات کی نرم کونپلیں۔ نبات کی ترو تازہ شاخیں ۔

قُداد (ع) درد شکم۔ پیٹ کا درد +
(۱) گیسٹرالجیا Gastralgia
قُدّام (ع) پیش۔ آگے۔ سامنے (۲) فور Fore
قُدّامی (ع) آگے کا۔ سامنے کا +
قَدح (ع) لغوی معنی چیرنا۔ اصطلاح طب
تنکیس میں ایک عمل ہے جس میں
قرنیہ میں پُتلی کے سامنے سوئی چبھو کر رطوبت
جلیدیہ کو پیچھے کی طرف رطوبت زجاجیہ میں
گرا دیتے ہیں۔ جہاں وہ جذب ہوتی رہتی
ہے۔ قدیم یونانی اطباء اس عمل کو مرض نزول الماء
(موتیابند) میں کیا کرتے تھے چنانچہ ہندوستان
اور پنجاب میں بعض کحال جن کو راول کہتے
ہیں۔ اب بھی اس عمل کو کرتے ہیں لیکن
ممالک یورپ اور دیگر مہذب ممالک میں یہ
عمل متروک ہو چکا ہے +
(۲) کاؤچنگ Couching
(۳) ری کلائی نیشن Reclination
نوٹ۔ موجودہ زمانہ میں جو نزول الماء کے
لئے عمل (دستکاری) کی جاتی ہے۔ اسمیں
قرنیہ میں شگاف دے کر رطوبت جلیدیہ کو
کبھی معہ غلاف اور کبھی بغیر غلاف بالکل
باہر نکال لیتے ہیں جس کو ڈاکٹری میں لینز
ایکسٹریکشن Lens Extraction
کہتے ہیں +
قِدر (ع) دیگ۔ ہانڈی +

قُدرت (ع) ہمت۔ سکنا۔ طاقت۔ وہ طاقت
جس کے ذریعہ انسان کسی کام کے کرنے
اور نہ کرنے دونوں پر قادر ہے۔ ضد عجز +
قُدرت اور قوّت کا فرق۔ انسان چاہے
کسی کام کو کرے اور چاہے نہ کرے اسکو
قدرت کہتے ہیں۔ اور اعمال شاقہ میں سے
کسی کام کو حسب دلخواہ کر سکنے کو قوت سے
تعبیر کرتے ہیں +
قَدَم (ع) پاؤں۔ ٹخنے سے نیچے نیچے کا حصہ
جمع اقدام (۲) فُٹ Foot (۳) ایک
فُٹ یا تہائی گز کا پیمانہ +
نوٹ۔ عربی لفظ قدم اور انگریزی لفظ
فٹ دونوں کے معنی ہیں پاؤں یا پاؤں کے برابر
کا پیمانہ۔ لیکن ہندوستان میں قدم کا پیمانہ
بالعموم پانچ فٹ کا مانا جاتا ہے +
قدم اور رِجل کا فرق۔ ٹخنے سے نیچے
کے حصہ کو قدم اور بُن ران سے لیکر ٹخنے
کے جوڑ تک رِجل کہا جاتا ہے +
قَدید (ع) نمکسود گوشت۔ وہ گوشت جس کو نمک
لگا کر خشک کیا ہو (۲) ڈرائڈ میٹ Dried Meat
قَذال (ع) سر کی پچھاڑی یا کان کی لَو کے پاس
کا مقام جہاں بال نہیں جمتے تثنیہ قذالان
جمع اَقذِلہ وقُذُل +
قُذُلّان (ع) تثنیہ ہے قُذَّہ کا (۱) دونوں کان
(۲) فرج کے دونوں کنارے +

قذر (ع) } نجاست۔ پلیدی۔ میلا کچیلا
قذارت } ہونا۔ کراہت کرنا۔ گھن
معلوم ہونا +

قذف (ع) پھینکنا۔ اگلنا۔ قے کرنا +

قذف القلب (ع) دل کی ایک بیماری ہے۔
جس میں مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ
گویا اس کا دل سینہ سے باہر نکلا آتا ہے۔
(۱) ٹیکی کارڈیا Tachy Cardia

قذی (ع) آنکھ میں کسی خارجی چیز مثلاً تنکے وغیرہ
کا پڑجانا (۲) وہ چیز جو آنکھ میں پڑ جائے +
(۱) فارن باڈی اِن دی آئی
Foreign body in the Eye

قذی الاذن (ع) کان میں کسی چیز کا پڑجانا
(۱) فارن باڈی اِن دی ایر
Foreign body in the Ear

قر (ع) سردی۔ جاڑا +

قرء (ع) حیض جمع اقراء (۲) طہر یعنی عورت کی
پاکی۔ پاکی کا زمانہ۔ جمع قروء +

قراءت (ع) پڑھنا۔ حرف کو اپنے مخارج سے نکالنا

قراب (ع) فراست تیزی طبع طبیعت کی تیزی

قراب (ع) } نزدیکی۔ رشتہ داری +
قرابت } (۱) ریلیشن Relation

نوٹ۔ قرابہ کا اطلاق شیشے کے بڑے
برتن پر بھی ہوتا ہے۔ جس میں عرق رکھا
جاتا ہے +

قرابادین (ع) } بقول بعض معرب ہے گرابادین
اقرابازین } کا۔ وہ کتاب جس میں نسخہ جات
کتاب ادویہ مرکبہ } و مرکبات مذکور ہوں (۱)
کانون الادویہ } فارماکوپیا Pharmacopia
ڈس پنسیٹری Dispensatory

قراح (ع) صاف و شیریں پانی۔ سادہ پانی۔
خالص چیز +

قراد (ع) سرپستان بھٹنی (۲) چچڑی۔ کلنی +

قراد کلب (ع) کتے کی چچڑی +

قرار (ع) آرام۔ سکون۔ ٹھہراؤ (۱) ریسٹ Rest

قراریط (ع) جمع ہے قیراط کی جسے دیکھو +

قراطن (ع) ماء العسل یعنی شہد عرق بادیان
یا پانی میں جوش دیا ہوا +

قراع (ع) } گنج (۱) فیوس Favus
سعفہ } اکوریان Achorion
ٹینیا Tinea پرّائیگو Porrigo
تفصیل ماہیت و اقسام کے لئے دیکھو سعفہ
اپنے موقع پر +

قراقر (ع) پیٹ کی گڑگڑاہٹ۔ جمع ہے قرقرہ کی
انتڑیوں کی مشہور آواز جو ریح وغیرہ سے
پیدا ہوتی ہو (۱) گرگلنگ Gurgling
باربورگمس Borborygmus

قران (ع) نزدیک ہونا۔ قریب ہونا۔ اصطلاح
علم نجوم میں سوائے سورج کے سات سیاروں
میں سے دو سیاروں کا ایک برج میں جمع ہونا

**قرانیطس**۔ ایک یونانی لغت ہے جس کے اصلی معنی ہیں ہذیان وفساد عقل۔ لیکن بقول رازی اس کے لغوی معنی ہیں ذہن اور عقل اصطلاح طب میں وہ سرسام دموی یا ورم گرم ہے جو صرف دماغی جھلیوں میں پیدا ہوتا ہے۔ یہ قول شیخ کا ہے۔ لیکن علامہ رازی کا مقولہ ہے کہ وہ ورم ہے جو دماغ یا اس کی جھلیوں یا دونوں میں پیدا ہوتا ہے۔

اور بہرصورت چونکہ اس میں مریض کو ہذیان وفساد عقل کی شکایت ہوتی ہے یا اس کا ذہن خراب ہوجاتا ہے۔ اس لئے اس کو قرانیطس بمعنی ہذیان یا بمعنی فساد عقل سے موسوم کرتے ہیں۔

(۱) فرینائیٹس Phrenitis

طبی نوٹ۔ اگرچہ متقدمین یونانی اطبا نے قرانیطس کو مطلق ورم گرم پر بغیر قید دموی یا صفراوی کے اطلاق کیا ہے۔ لیکن متاخرین اطبا صرف قرانیطس کو ورم دموی پر اور قرانیطس خالص کو ورم صفراوی پر اطلاق کرتے ہیں

ڈاکٹری نوٹ۔ فرینائیٹس ایک یونانی لغت ہے جو مشتق ہے فرین بمعنی عقل یا ذہن سے۔ اصطلاح ڈاکٹری میں اس کا اطلاق سرسام غیر حقیقی یعنی ہذیان وفساد عقل پر ہوتا ہے تفصیل کے لئے دیکھو سرسام

**قرانیطس خالص** (ع) سرسام صفراوی جس کا سبب خالص صفرا ہو۔

**قُرب** (ع) تہیگاہ۔ کوکھ۔ پیٹ کی نرم جگہ۔ پہلو اور کمر کا درمیان (۲) نزدیکی۔

**قَرح** (ع) / **قرحہ** وہ زخم جس میں پیپ پڑگئی ہو۔ پیپ دار زخم۔ جمع قروح

(۱) اُلسر Ulcer اُلکس Ulcus سور Sore

طبی نوٹ (۱) وہ زخم جس میں ابھی پیپ نہ پڑی ہو اسکو اصطلاح میں جراحت کہتے ہیں۔ لیکن جب اُس میں پیپ پڑجائے تب اس کو قرحہ کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ بشرطیکہ اس کو چالیس روز نہ گزرے ہوں۔ لیکن جب اس پر چالیس روز گزر جائیں۔ اور وہ گہرا ہو اور برابر بہتا رہے۔ تب اس کو اصطلاح میں ناصور کہتے ہیں۔

(۲) وہ ورم جو پیپ پڑنے کے بعد پھوٹ گیا ہو اور اس میں سے پیپ بہتی ہو۔ اس کو بھی اصطلاح میں قرحہ کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔

ڈاکٹری نوٹ۔ ڈاکٹری میں قرحہ یا پیپ دار زخم کو السر یا الکس کہتے ہیں۔ اور یہ دونوں لفظ قرحہ کے صحیح مرادف ہیں لیکن سور کا لفظ عام ہے۔ اس کا اطلاق قرحہ کے علاوہ جراحت اور دُنبل پر بھی

ہوتا ہے۔ جراحت کو ڈاکٹری میں وونڈ Wound کہتے ہیں ✦

**قُرح** (ع) درد زخم۔ زخم کا درد ✦

**قرحۂ احتراقیہ** (ع) احتراقی زخم۔ اس قسم کے زخم میں پہلے پہل چھوٹی چھوٹی پھنسیاں پیدا ہوتی ہیں۔ اور پھر وہ پک کر پھیل جاتی اور پھوٹ جاتی ہیں۔ اور اُن پر سیاہ کھرنڈ ہوتے ہیں۔ اس قسم کا زخم اکثر بچوں کے منہ پر ہوا کرتا ہے (۱) ایکزیما Eczema

**قرحۂ اسفنجیہ** / **قرحۂ فطریہ** (ع) پلپلا زخم۔ کمزوری اور لاغری کی حالت میں ایسے زخم پیدا ہوا کرتے ہیں۔ ایسے زخموں کا ناہموار موٹا اور پلپلا ہوتا ہے (۱) فنگس السر Fungus Ulcer ویک السر Weak Ulcer

**قرحۂ اکّالہ** (ع) گوشت خورہ۔ گوشت اور ساخت کو کھا جانے والا زخم۔ وہ زخم جو ساخت اعضا کو کھاتا اور گلاتا چلا جائے ✦ (۱) فیجی ڈی نک السر Phagedenic Ulcer سلفنگ السر Sloughing Ulcer روڈنٹ السر Rodant Ulcer

**قرحۂ بسیطہ** (ع) سادہ قرحہ۔ وہ پیپ دار زخم جو عوارض مانع اندمال سے خالی ہو۔ یعنی نہ اس میں درد ہو اور نہ وہ بہتا ہو ✦ (۱) سمپل السر Simple Ulcer

**قرحۂ ثلجیہ** (ع) بلغیہ۔ تفصیل و تحقیق کے لئے دیکھو بلغیہ ✦

**قرحۂ ثعبانیہ** (ع) رینگنے والا زخم۔ وہ زخم جو ایک مقام سے دوسرے مقام پر منتقل ہوتا ہے (۱) سرپی جی نس السر Sirpiginous Ulcer کری پنگ السر Creeping Ulcer

نوٹ۔ چونکہ یہ قرحہ (زخم) ثعبان یعنی اژدہے کی طرح رینگتا ہے۔ یعنی ایک جگہ سے دوسری جگہ آہستہ آہستہ منتقل ہوتا رہتا ہے۔ اس لئے اس کو اس نام سے موسوم کرتے ہیں ✦

**قرحۂ خبیثہ** (ع) خبیث زخم۔ یہ بھی ایک قسم کا متعفن (سڑاندا) زخم ہے۔ جو جلد متعفن ہوتا اور پھیلتا ہے (۱) لُوپیا Lupia لوپائڈ السر Lupiod Ulcer

**قرحۂ خیرونیہ** / **قرحۂ سلیہ** (ع) خیرونی زخم۔ خیرون ایک شخص کا نام ہے جسے غالباً سب سے پہلے اس قسم کا زخم ہوا تھا یا اس نے سب سے پہلے اس قسم کے زخم کا علاج کیا تھا۔ یہ ایک خبیث قسم کا زخم ہوتا ہے۔ جو بمشکل تمام بھرتا ہے ✦

نوٹ۔ تحقیقات جدیدہ سے معلوم ہوا ہے کہ اس قسم کا زخم بالعموم مادہ سل سے ہوا کرتا ہے۔ اور ایسے زخم کو انگریزی میں ٹیوبرکولس السر Tuberculous Ulcer کہتے ہیں ✦

قرحۂ زہریّہ (ع) } آتشکی زخم۔ وہ زخم جو آتشک
قرحۂ افرنجیہ } سے پیدا ہو +
(۱) شنکرائڈ Chancriod
شنکرائڈ السر Chancriod Ulcer
سفلیٹک السر Syphilitic Ulcer

قرحۂ ساعیہ (ع) پھیلنے والا زخم۔ اس قسم
کا زخم روز بروز بڑھتا اور پھیلتا جاتا ہے
اور اس سے تیز رطوبت بہتی رہتی ہے جو
تندرست جلد وغیرہ میں لگ کر اُسے گلا
دیتی ہے۔ (۱) فیجی ڈینک السر
Phagedenic Ulcer

قرحۂ سالفہ (ع) وہ پرانا زخم جس میں سختی
کے آثار باقی ہوں اور مسامات بند ہوں +

قرحۂ عسر الاندمال (ع) دشواری سے
قرحۂ مزمنہ } بھرنے والا زخم۔ پرانا زخم
ایسے زخم کے کنارے اُبھرے ہوئے اور
بہت موٹے ہوتے ہیں۔ اور انگور ناہموار
اور خراب ہوتے ہیں۔ اس قسم کا زخم عموماً
پنڈلی پر ہوتا ہے +
(۱) انڈیولینٹ السر Indulent Ulcer
کرانک السر Chronic Ulcer
کیلس السر Callous Ulcer
نوٹ۔ اس قسم کا زخم جب پنڈلی پر ہوتا ہے
تو اس کو قدیم اصطلاح طب میں بطم
کہتے ہیں +

قرحۂ عفنیّہ (ع) دیکھو قرحہ متعفنہ +

قرحۂ فلغمونیّہ (ع) متورم زخم۔ اس قسم کے
قرحۂ متورمہ } زخم کے کنارے زیادہ متورم
اور دردناک ہوتے ہیں۔ اور اس میں
سے ریم زیادہ خارج ہوتی ہے +
(۱) انفلیمڈ السر Inflamed Ulcer
فلیگمونس السر Phlegmonous Ulcer

قرحۂ متعفنہ (ع) متعفن زخم۔ سڑاندا زخم۔
اس قسم کے زخم میں سے سڑانڈ اور بدبو
آتی ہے (۱) پیوٹرڈ السر Putrid Ulcer

قرحۂ متقادمہ (ع) دیرینہ زخم۔ پرانا زخم۔
اس قسم کا زخم عموماً پنڈلی پر ہوا کرتا ہے۔
اس کے کنارے اُبھرے ہوئے ہوتے
ہیں۔ اور اس کی سطح پر انگور نہیں آتے
طب میں ایسے زخم کو بطم کہتے ہیں +
(۱) کرانک السر Chronic Ulcer
انڈولینٹ السر Indulent Ulcer
کیلس السر Callous Ulcer

قرحۂ مجری البول (ع) سوزنک۔ سوزاک
تعقیبہ } پیشاب کی نالی کا زخم جس
سے پیپ آتی ہے (۱) گنوریا Gonorrhœa
گلیٹ Gleet
نوٹ۔ گلیٹ کا اطلاق سوزاک کہنہ یعنی پرانے
سوزاک پر ہوتا ہے +

قرحۂ مرکّبہ (ع) مرکب قرحہ۔ وہ قرحہ جس میں

درد اور پیپ کا بہنا وغیرہ مانع اندمال عوارض موجود ہوں +

**قُرحۂ معدیہ** (ع) زخم معدہ۔ معدہ کا زخم +
(۱) گیسٹرک اَلسر Gastric Ulcer
پیپٹک اَلسر Peptic Ulcer

**قُرحۂ مُقامیہ** } (ع) مقامی زخم۔ وطنی زخم
**قُرحۂ وطنیہ** } وہ زخم جو کسی خاص مقام یا وطن میں محدود ہو۔ مثلاً سرحدی پھوڑا لاہوری پھوڑا وغیرہ +
(۱) انڈیمک اَلسر Endemic Ulcer

نوٹ۔ اس قسم کے قروح جو مشرقی ممالک میں پائے جاتے ہیں۔ ان کو بحیثیت مجموعی ڈاکٹری میں قروح مشرقیہ یا بثور مشرقیہ یا دمامیل شرقیہ سے موسوم کرتے ہیں۔ اور جب کسی خاص مقام میں اس قسم کا پھوڑا پیدا ہو تو اس کو خاص نام سے موسوم کرتے ہیں جیسے دلی سور (دہلوی پھوڑا)، لاہور سور (لاہوری پھوڑا) وغیرہ +

**قُرحۂ وضرۃ** (ع) زخم کثیف۔ میلا زخم جس میں گندے مواد بکثرت ہوں +
(۱) پیوٹرڈ اَلسر Putrid Ulcer

**قُرْدُحَۃ** } (ع) کنٹھ۔ وہ گٹری جو نوجوان بہ
**قُرْدُوْدَحَۃ** } بلوغ گلے میں ابھر آتی ہے
(۱) پومم ایڈیمائی Pomum Adami

**قَرشی** (ع) علاؤ الدین ابوالحسن علی بن حازم المکی القرشی۔ قرشی آپ کا لقب ہے۔ اور اسی سے آپ کی شہرت ہے۔ اس علامۂ عصر کو جالینوس ثانی کہتے ہیں۔ فنون حکمیہ میں وہ مہارت تھی۔ کہ اپنے وقت میں بے عدیل تھا۔ مکہ معظمہ میں پیدا ہوا اور دمشق میں سکونت اختیار کی موجز القانون اس متبحر طبیب کی قابل قدر تصنیف ہے۔ جس کی مشہور شرحیں نفیسی (مؤلفہ مولانا نفیس بن عوض کرمانی)، سدیدی (مؤلفہ سدید الدین گازرونی)، اقسرائی (مؤلفہ جمال الدین اقسرائی) کے ناموں سے مشہور ہیں۔ مذکورہ بالا نامور اطباء کے علاوہ حکیم فضل اللہ تبریزی نے بھی اس کی ایک شرح لکھی ہے۔ اور شریف الحکماء حکیم شریف خاں دہلوی۔ مولانا عبدالحلیم لکھنوی اور مولانا انور علی جیسے نامور عالموں نے اس پر حاشیے لکھے ہیں +

قرشی نے قانون شیخ کی جو شرح لکھی ہے۔ وہ بھی اپنے طرز کی ایک عمدہ شرح ہے۔ اگرچہ یہ ابھی تک طبع نہیں ہوئی۔ لیکن اس کے قلمی نسخے بعض کتب خانوں میں محفوظ ہیں +

اس عالی دماغ حکیم نے خود فصول بقراط کی دو شرحیں لکھی ہیں۔ ایک مختصر جس

میں فصول کی عبارت لکھ کر خود شرح لکھی ہو
اور دوسری کبیر جس میں اول بقراط کی عبارت
پھر جالینوس کی شرح لکھی ہے۔ اور پھر دونو
پر اپنا ریمارک کیا ہے +

۸۷۷ھ میں اس جالینوس ثانی نے
اس دار فانی سے ملک جاودانی کی راہ لی
انا للہ وانا الیہ راجعون +

**قُرص** (ع) ٹکیا بنانا +

**قُرص** (ع) ٹکیہ۔ اصطلاح دواسازی میں دوا
کی ٹکیہ جو عموماً گول چپٹی اور کبھی بیضاوی شکل
کی ہوتی ہے۔ جمع اقراص +

| | |
|---|---|
| (۱) ٹے بلیٹ Tablet | جمع ٹےبلیٹس Tablets |
| (۲) ٹےبے لا Tabella | جمع ٹےبے لی Tabellae |
| (۳) ٹے بلائڈ Tabloid | جمع ٹے بلائڈز Tabloids |
| (۴) ٹراک Troche | جمع ٹراکس Troches |
| (۵) ٹراکسکس Trochiscus | جمع ٹراکسکائی Trochisci |
| (۶) لازنج Lozeng | جمع لازنجیز Lozenges |

نوٹ۔ پہلے تین نمبروں کے الفاظ قرص
شفیرہ یا چھوٹی گول ٹکیوں کے لیئے بولے
جاتے ہیں۔ اور نمبر ۴ کا لفظ بڑی ٹکیہ
کے لیئے بولا جاتا ہے۔ اور نمبر ۵ و ۶ کے
الفاظ کے اصلی معنی لوز یا لوزنات یعنی بادام
نما ٹکیوں کے ہیں۔ لیکن اب ان کا استعمال
بھی گول یا بیضاوی اقراص پر ہوتا ہے +

**قَرض** (ع) کاٹنا۔ کترنا (۱) کٹنگ Cutting

**قَرع** (ع) ٹھونکنا۔ تھپکنا۔ اصطلاح طب میں
تشخیص مرض کے لئے کسی عضو کو انگلی وغیرہ
سے ٹھونکنا جیسے سینہ و پیٹ وغیرہ کو انگلی
سے ٹھونک کر ان کی آواز سے اُن کی
اندرونی حالت کو معلوم کرتے ہیں +
(۱) پرکشن Percussion

**قَرع اَنبیق** (ع) قَرع۔ دیگ۔ اَنبیق۔ بھبکہ۔
دیگ بھپکا۔ عرق کشید کرنے کا مشہور آلہ ہو
یہ درحقیقت دو ظروف پر مشتمل ہوتا ہے۔
ایک نچلا ظرف جس کو قرع یا دیگ کہتے
ہیں۔ دوسرا اوپر والا ظرف جو دیگ کا
سرپوش ہوتا ہے۔ جس کو انبیق یا بھپکہ
کہتے ہیں۔ اور جس کے ساتھ دو ٹونٹیاں
لگی ہوتی ہیں۔ ایک لمبی ٹونٹی جو اندر تک
جاتی ہے۔ اس کے ذریعہ عرق آتا ہے۔ اور
دوسری چھوٹی ٹونٹی جو بھپکے کے خارجی حصہ
سے تعلق رکھتی ہے۔ اُس کے ذریعہ بھپکے
کے اوپر کا گرم پانی نکالا جاتا ہے +
(۱) المبیک Alembic ریٹارٹ Retort
نوٹ۔ المبیک ایک یونانی لغت ہے

جس کے معنی ہیں کاسہ یا پیالہ چونکہ عرق کشید
کرنے میں اس قسم کا ظرف دیگ کا سرپوش
ہوتا ہے۔ اس لئے اس کو اس نام سے
موسوم کرتے ہیں۔ اور عربی لفظ انبیق بھی
مذکورہ بالا یونانی لفظ کی ذرا بگڑی ہوئی صورت
ہے جس پر اہل عرب الف لام لگا کر الانبیق
بولتے ہیں۔ مذکورہ بالا انگریزی لفظ (المبیک)
عربی لفظ (الانبیق) کی ہی بدلی ہوئی صورت
ہے۔ جو قرع انبیق پر بولا جاتا تھا۔ لیکن
اب اس کا استعمال متروک ہے۔ اور
اس کی جگہ ریٹارٹ نامی آلہ کا استعمال
ہوتا ہے۔ جو زیادہ مفید و مشہور ہے +
فائدہ۔ وہ ظرف جس میں عرق تقاطر
پا کر جمع ہوتا ہے۔ اس کو عربی میں قابلہ اور
انگریزی میں ری سیور کہتے ہیں +

**قرعہ** (ع) ٹھونکنا۔ تھپک۔ دھمک (۲) نبض
کی ایک حرکت +

**قرف** (ع) بیماری کا نزدیک ہونا۔ بیماری کا عود کرنا

**قرف** (ع) زخم سے کھرنڈ اتارنا۔ زخم کو تازہ کرنا

**قرقب** (ع) شکم۔ پیٹ (۲) بیلی Belly

**قرقر** (ع) بے آستین کی قمیص۔ بنیان۔ صدری
واسکٹ +

**قرقرہ** (ع) آواز شکم۔ پیٹ کی گڑگڑاہٹ کی آواز
وہ آواز جو شکم میں ریح کی حرکت سے پیدا
ہوتی ہے (۲) گرگلنگ Gurgling

**قرقس** (ع) گوشت کا ایک لوتھڑا ہے جو قضیب
کی مانند فم رحم میں پیدا ہو جاتا ہے۔ اس
کا خاصہ ہے۔ کہ یہ گرمیوں میں بڑھ جاتا
ہے۔ اور سردیوں میں گھٹ جاتا ہے +
نوٹ۔ غالباً یہ ایک رسولی ہے جو فم رحم
پر پیدا ہو جاتی ہے +

**قرقف** (ع) مے۔ شراب (۲) وائن Wine

**قرقفہ** (ع) سخت سردی سے بہت لرزنا۔
کانپنا (۲) شورنگ Shivering

**قرقم** (ع)، **قرقم** } حشفہ۔ ذکر۔ سپاری (۲) گلانس پینس Glans Penis

**قرمز** (ع) سرخ رنگ۔ لال رنگ (۲) کرمدانہ
ایک رنگین کرم ہے جس سے ریشم وغیرہ کو
سرخ رنگتے ہیں۔ اور ڈاکٹری دواؤں کو
بھی رنگین کرنے کے لئے برتا جاتا ہے +
(۲) کرمیز Kermes
نوٹ۔ لفظ کرمیز عربی لفظ قرمز سے بنایا
گیا ہے +

**قرن** (ع) سینگ (۲) زائدہ یا ابھار (۳) زمانہ
ستر یا اسی برس کی مدت۔ جمع قرون +
(۲) کارنو Cornu

**قرنطینہ** (ع)، **کارنتینا** } قرنطینہ معرب ہے اطالوی
لغت کارنتینا کا جس کو
جدید اطبا، مصر بجنسہٖ بھی استعمال کرتے
ہیں۔ اس اصطلاح کے مندرجہ ذیل تین

معنی آتے ہیں (۱) کسی متعدی بیماری کی مشتبہ
بندرگاہ سے آنیوالے جہاز یا اشخاص کو
کسی معینہ مدت (بالعموم چالیس روز تک)
روکے رکھنا یعنی جہاز کو کسی دوسری بندرگاہ
میں جانے سے روکنا اور اہل جہاز کو آبادی
میں نہ جانے دینا (۲) وہ مقام جہاں متعدی
امراض کے مشتبہ اشخاص کا معائنہ کیا جاتا
ہے (۳) کسی متعدی مرض کی چھوت کے مشتبہ
شخص کو علیحدہ ٹھہرانا یا تندرست اشخاص
سے علیحدہ رکھنا ۔

(۱) کوارن ٹین Quarantine

**قَرنُ العَجز** (ع) عجز یعنی چوتڑ کی ہڈی میں نیچے
کی طرف دونوں پہلوؤں پر ایک ایک بلندی
ہے (۱) سیکرل کارنوا Sacral Cornua

**قَرنُ العُصعُص** (ع) عصعص یعنی دمچی کی
ہڈی میں اوپر کی طرف دونوں پہلوؤں
میں ایک ایک بلندی ہے (۱) کاکسیجیل
کارنوا Coccygeal Cornua

**قُرنہ** (ع) لب رحم - رحم کا ایک لب ۔

**قَرنیہ** (ع) طبقہ قرنیہ - آنکھ کا سخت و شفاف
پردہ - تفصیل کے لئے دیکھو عین ۔

(۱) کارنیا Cornea

**قُرو رقیلہ، فتق صفنی** (ع) فوطہ کا فتق - اس قسم کے فتق
میں فوطوں کی تھیلی میں ثرب
یا آنت یا ریح یا پانی اُتر
آتا ہو (۱) سکروٹل ہرنیا Scrotal Hernia

نوٹ - قرو کا اطلاق فتق معائی، فتق ثربی
فتق مائی، فتق ریحی چاروں پر بالاشتراک ہوتا
ہے - اس لئے اس کے مقابل ڈاکٹری
اصطلاحیں بھی وہی چاروں آتی ہیں جو
مذکورہ بالا اقسام کے مقابل اپنے اپنے موقع
پر تحریر ہیں ۔

**قُروِ لحمی** (ع) ایک مرض ہے جس میں انثیین یعنی
خصیوں میں مادہ غلیظ سوداوی کے آگرنے
سے اُن کے ارد گرد گوشت پیدا ہو جاتا ہے
اور اُن کی بالائی جلد یعنی فوطے موٹے پڑ جاتے
ہیں - اس حالت میں ورم سخت اور کبھی پتھر
کی مانند ہوتا ہے جس کے ساتھ سخت درد
بھی ہوتا ہے (۱) سارکوسیل Sarcocele

نوٹ - سارکوسیل درحقیقت خصیوں کی
ایک لحمی رسولی ہے جس میں خصیئے بہت
بڑھ جاتے ہیں - یہ مرض بنگال و آسام
اور ملک دکن میں بکثرت ہوتا ہے ۔

**قُروِ دوالی** (ع) فوطوں کی رگوں کا پھول جانا
دوالی الصفن - تفصیل کے لئے دیکھو دوالی
الصفن (۱) ویریکوسیل Varicocele

**قُروح** (ع) جمع ہے قرحہ کی - پیپ دار زخم -
تفصیل کے لئے دیکھو قرحہ ۔

(۱) السرز Ulcers

**قُروحُ الاَمعاء** (ع) آنتوں کے پیپ دار

زخم (۲) انٹسٹائنل السرز Intestinal Ulcers

**قروح بلغمیہ** (ع) یہ ایک قسم کے زخم ہیں جن پر کھرنڈ بھی بندھے ہوئے ہوتے ہیں۔ اور ان سے زرد آب بہتا رہتا ہے تفصیل کے لئے دیکھو بلغمیہ +

**قروح الجفن** (ع) پلک کے پیپ دار زخم جو ورم گرم کے سبب یا اسباب خارجی کے باعث پیدا ہوتے ہیں +

**قروح الحنجرۃ** (ع) حنجرہ یعنی نرخرہ کے زخم +
(۲) السرز آف دی لیرنکس
Ulcer of the Laryngs

نوٹ حنجرہ میں کئی قسم کے زخم ہوتے ہیں مثلاً قروح حنجرہ سلی۔ قروح حنجرہ آتشکی۔ قروح حنجرہ سرطانی وغیرہ +

**قروح خبیثہ** (ع) بُرے زخم خبیث قسم کے زخم۔ وہ زخم جن میں فساد و تعفن پایا کل پایا جائے (۲) میلگنینٹ السرز
Malignant Ulcers

**قروح خیرونیّہ** (ع) وہ قروح یا پیپ دار زخم جن میں بے حد فساد ہو۔ اور مشکل سے اچھے ہوں۔ بشرطیکہ وہ ناصور اور قروح متاکلہ کی قسم سے نہ ہوں +

**قروح ساعیّہ** (ع) پھیلنے والے زخم۔ یہ ایک قسم کے خبیث زخم ہیں۔ جو چوڑے اور کشادہ ہوتے ہیں۔ جن سے ہر وقت زرد آب جاری رہتا ہے۔ اور یہ زرد آب جس مقام پر لگ جاتا ہے۔ اس کو بھی کاٹ اور زخمی کر دیتا ہے۔ اور کبھی ان کی شدت عفونت سے مریض کو بخار اور خفقان ہونے لگتا ہے +

**قروح سالفۃ** (ع) وہ پرانے زخم جن کے نشانات باقی ہوں۔ اور ان کی وجہ سے اس مقام کے مسامات بند ہو گئے ہوں
(۲) سکارز Scars

**قروح عفنۃ** (ع) سڑانڈے زخم۔ وہ زخم جن میں حرارت غریبہ کے غلبہ سے تعفن آگیا ہو +

**قروح الفراش** (ع) زخم بستری۔ بستر کے زخم۔ لمبی بیماریوں میں عرصہ تک بستر پر پڑے رہنے سے کمر و ڈھاڑی وغیرہ میں تکلیف دہ زخم ہو جاتے ہیں +
(۲) بیڈ سور Bed Sore

**قروح الفم** (ع) } منہ کے زخم۔ منہ کے سڑانڈے
قروح الفم متعفن } زخم (۲) السر آف دی ماؤتھ
Ulcer of the mouth

**قروح الکلیۃ** (ع) گردہ کے پیپ دار زخم +

**قروح الکلیہ اور قروح المثانہ کا فرق**۔ ان دونوں میں علامات فارقہ یہ ہیں کہ قروح الکلیہ میں پیشاب بار بار آتا ہے اور بول میں سرخ رنگ کے قشر یعنی چھلکے

خارج ہوتے ہیں۔ برخلاف ازیں قروح مثانہ میں پیشاب تنگی سے یعنی رُک رُک کر آتا ہے۔ اور سفید رنگ کے قشور یعنی چھلکے خارج ہوتے ہیں۔ علاوہ ازیں قروح کلیہ میں درد کم اور قروح مثانہ میں درد زیادہ ہوتا ہے۔ نیز محل درد کا اختلاف بہترین فارق ہے۔ یعنی قروح گردہ میں مقام گردہ پر درد ہوا کرتا ہے۔ اور قروح مثانہ میں مقام مثانہ پر +

**قُرُوحُ الْمَثَانَہ** (ع) مثانہ کے پیپ دار زخم +

قروح المثانہ اور جرب مثانہ کا فرق۔ بول کی سوزش۔ بدبو۔ اور تنگی نیز پیپ اور قشور کا بول میں خارج ہونا قروح مثانہ کے علامات ہیں۔ اور پیشاب کی سوزش نیز پیپ کے علاوہ شدید درد و خارش اور سبوس کی قسم کا رسوب بدن کی لاغری احلیل سے پیپ وغیرہ کا اکثر اور خون کا کبھی کبھی جاری ہونا جرب مثانہ کی دلیل ہے +

**قُرُوحُ الْمَعِدَہ** (ع) معدہ کے پیپ دار زخم (ا) گیسٹرک السرز Gastric Ulcers

**قُرُوحِ وَضِرَہ** (ع) وہ قروح جن میں قسم قسم کی پیپ ہو اور اُن کا اندمال دشوار ہو +

**قُرُون** (ع) جمع ہے قرن بمعنی سینگ کی (۲) لمبے ٹیڑھے اور سینگ کی مانند سخت نتے جو کبھی چہرہ اور سر کی جلد میں پیدا ہو جاتے ہیں (ا) کارنو کیوٹینیئس Cornu Cutaneus

**قَرِیح** (ع) خستہ۔ زخمی جمع قرحیٰ (۲) ہر چیز خالص بے ملاوٹ (ا) وونڈڈ Wounded

**قَرِیحَۃُ الْاِنْسَان** (ع) انسان کی خلقی منش۔ پیدائشی طبیعت +

**قَرِیص** (ع) مصالحہ۔ سبزی اور سرکہ ڈال کر پکایا ہوا گوشت +

**قَرْحِیَّہ** (ع) } آنکھ کا انگوری پردہ +
**عِنَبِیَّہ** (ع) } (ا) آئرس Iris

تفصیل کے لئے دیکھو عین یعنی آنکھ کا بیان

**قَسَاوَت** (ع) سنگدلی۔ بیرحمی + (ا) کروالٹی Cruelty

**قِسْط** (ع) بہرہ۔ حصہ۔ ترازو (۲) ایک وزن جو برابر ہے چار رطل یا ایک سو پینتیس تولہ کے +

**قِسْطَاس** (ع) ایک وزن ہے ستائیس سیر ڈیڑھ پاؤ ایک تولہ (۲) بڑا پیمانہ +

**قِسْطِ اَنْطَاکِی** (ع) } ایک وزن ہے جو برابر
**قسط مصری** } اٹھارہ اوقیہ یا چار رطل کے یا سولہ اوقیہ پینتالیس تولہ کے +

**قِسْطِ رُومِی** (ع) ایک وزن ہے برابر بیس اوقیہ یا ڈیڑھ رطل یا چھپن تولہ تین ماشہ کے

**قَسْقَاس** (ع) گرسنگی۔ بھوک۔ بھوک کی شدت

**قِسْم** (ع) } حصہ۔ ٹکڑا۔ اصطلاح تشریح
**اِقْلِیم** } میں بدن کا کوئی محدود مقام

یا حصہ (۱) ریجن Region

جمع اقسام۔ اقاسیم اور اقسمہ ۔

**قسم اُربی** (ع) یا **اقلیم اُربی** کنج ران والا حصہ۔ چڈہ۔ یا چڈے کا مقام۔ پیڑو کے نیچے ہر دو جانب کنج ران یا چڈے کا مقام (۱) انگوئی نل ریجن Ingoinal Region

نوٹ۔ اقاسیم بطنیہ یا اقالیم بطنیہ یعنی پیٹ کے حصے۔ شکم یعنی پیٹ کو متشرحین نے دو آڑے اور دو سیدھے خطوط کے ذریعہ نو حصوں میں تقسیم کیا ہے جس کی صورت یہ ہے۔ کہ پہلا آڑا خط ایک طرف کی آٹھویں پسلی کے بلند مقام سے شروع کر کے دوسری جانب کی آٹھویں پسلی کے بلند مقام تک کھینچا جائے۔ اور دوسرا آڑا خط کولھے کے دائیں طرف کے بلند مقام سے شروع کر کے کولھے کے بائیں طرف کے بلند مقام تک کھینچا جائے تو اس سے شکم کے بالائی درمیانی اور زیرین تین حصے ہو جاتے ہیں باقی دو سیدھے یا کھڑے خطوط ہر ایک جانب کی آٹھویں پسلی کی کرتی سے شروع کر کے رباط اربیہ یا کنج ران کے درمیانی نقطہ تک کھینچے جائیں۔ تو شکم کے مذکورہ بالا تینوں حصے تین تین حصوں میں منقسم ہو کر نو حصے بن جاتے ہیں جن کے مقام و نام بتفصیل ذیل ہیں :-

پہلے آڑے خط کے اوپر تین حصے ہوتے ہیں جن میں سے درمیانی حصہ کو (۱) قسم شراسیفی یا اقلیم فوق المعدہ معدہ کے اوپر والا حصہ (اپی گیسٹرک ریجن) اور اس حصہ کے دونوں پہلوی حصوں کو قسم تحت الشراسیف یا اقلیم تحت الغضاریف کریوں کے نیچے والا حصہ (ہائپوکانڈریک ریجن) کہتے ہیں۔ اور دوسرے آڑے خط کے اوپر کے درمیانی حصہ کو قسم سُرّی یا اقلیم سُرّی۔ ناف والا حصہ (امبلائیکل ریجن) اور اس کے دونوں پہلوی حصوں کو قسم قَطنی یا اقلیم قطنی کمر والا حصہ (لمبر ریجن) کہتے ہیں۔ اور اس آڑے خط کے تینوں نچلے حصوں میں سے درمیانی حصہ کو قسم خثلی یا اقلیم خثلی پیڑو والا حصہ (ہائپوگیسٹرک ریجن) اور دونوں پہلوی حصوں کو قسم اُربی یا اقلیم اُربی کنج ران یا چڈے والا حصہ (انگوئنل ریجن) کہتے ہیں ۔

**قسم تحت الشراسیف** (ع) پسلیوں کی کریوں یا اقلیم تحت الشراسیف کے نیچے والا حصہ اقلیم فوق المعدہ کے دائیں اور بائیں جانب اس نام کے دو حصے (ایمن و ایسر) ہوتے ہیں (۱) ہائپوکانڈریک ریجن Hypochondriac Region

قسم تحت الغضاریف (ع) قسم تحت الشراسیف
دیکھو (۱) ہاپیوکانڈرنگ ریجن ۔

قسم خثلی (ع) اقلیم خثلی ۔ پیڑو والا حصہ ۔ دیکھو
مذکورہ بالا نوٹ (۱) ہاپیوگیسٹرک ریجن
Hypogastric Region

قسم سُرّی (ع) ناف والا حصہ ۔ دیکھو مذکورہ بالا
نوٹ (۱) اُمبلائیکل ریجن Umbilical Region

قسم شراسیفی (ع) اقلیم فوق المعدہ ۔ معدہ کے
اوپر والا حصہ ۔ کوڑی کے نیچے کا مقام ۔
دیکھو مذکورہ بالا نوٹ ۔

قسم فوق المعدہ (ع) اقلیم فوق المعدہ ۔ دیکھو
مذکورہ بالا نوٹ ۔

قسم قطنی (ع) کمر والا حصہ ۔ دیکھو مذکورہ بالا نوٹ
(۱) لمبر ریجن Lumber Region

قسیب (ع) پانی کی آواز ۔ پانی کی روانی کی آواز

قش (ع) کوڑا کرکٹ (۱) سویپنگس Sweepings

قشارہ (ع) خراطہ ۔ پوست چھلکا ۔ چھال ۔

قشاش (ع) دانتوں کی جڑوں کی میل جو دانتوں
کو زخمی کر دیتی ہے (۱) ٹارٹار Tartar

قشب (ع) زہر قاتل (۲) زنگ ۔

قشر (ع) چھلکا اتارنا ۔ چھیلنا (۱) سکریپ
Scrape سکیل Scale

قشر (ع) پوست درخت وغیرہ ۔ چھال ۔ چھلکا
جمع قشور (۱) سکیل Scale
کارٹکس Cortex

قشر الرأس }
نخالۃ الراس } (ع) رُوسی ۔ سر کی بھوسی ۔
ابریہ } سر کی بفا ۔
(۱) سکرف Scurf
ڈینڈرف Dandruff

قشعریرہ (ع) قُراشہ ۔ پھریری ۔ جھرجھری
رونگٹے کھڑے ہونا ۔ ایک حالت ہے جو
بعض بخاروں کے چڑھنے سے محسوس ہوتی
ہے (۱) ریگر Rigor چل Chill

قشف (ع) جلد کی درشتی یعنی کھردرا پن (۲)
جلد کا میلا کچیلا ہونا ۔

قشفیہ (ع) تپ کی ایک قسم ہے جس میں مسامات
بند ہو جاتے ہیں ۔ اور پسینہ نہیں آتا ۔

قشور (ع) چہرہ پر ملنے کی دوا ۔ جو چہرے کو نکھارے
اور روشن کرے ۔

قشور (ع) جمع ہے قشر یعنی پوست یا چھلکے کی

قص }
قس } (ع) سر سینہ ۔ وسط سینہ ۔ کوڑی
اصطلاح تشریح میں سینہ
کی ہڈی ۔ جمع قصاص (۱) سٹرنم Sternum

قصار (ع) رخت شو ۔ دھوبی ۔

قصاری (ع) نہایت ۔ پایاں کار ۔

قصاص (ع) پیشانی اور گدی پر بال اُگنے
کی انتہا (۲) دونوں سرین کی پیوندگاہ ۔

قصاصاء (ع) گدی کی انتہا یا بال اُگنے کی جگہ

قصب (ع) نلی ۔ جوف دار ہڈی ۔ نالی دار ہڈی
(۲) مجاری نفس (۳) نے جس سے قلم بنتی ہے

**قَصَب** (ع) رودہ۔ آنت (۲) پُشت۔ پیٹھ +

**قَصَبَہ** (ع) لغوی معنی نلی۔ چھوچھی۔ اصطلاح تشریح میں ہوائی نالی۔ نرخرہ۔ تفصیل کے لئے دیکھو قصبۃ الرّیہ۔

**قَصَبَۃُ الْاَنف** (ع) ناک کا بانسہ۔ ناک کا پل (۱) برج آف دی نوز Bridge of the Nose

**قصبۃ الرّیہ / قصبۂ ہوائیہ / قصبہ** (ع) پھیپھڑے کی نالی۔ ہوائی نالی۔ یہ ایک غضروفی نالی ہے جو گردن کے پانچویں مہرے کے مقابل حنجرہ سے شروع ہو کر سیدھے طور پر گردن میں نیچے کو جاتی ہے۔ اور پُشت کے تیسرے مہرے کے سامنے دو شاخوں میں منقسم ہو جاتی ہے۔ یہ دونوں شاخیں دونوں پھیپھڑوں میں جا کر شاخ در شاخ ہو کر پھیل جاتی ہیں۔ دائیں شاخ قریب ایک انچ کے اور بائیں شاخ تقریباً دو انچ لمبی ہوتی ہے۔ ان دونوں شاخوں کو جب طبی اصطلاح میں قصبۃ الریہ کہتے ہیں۔ قصبۃ الریہ کی ساخت میں سولہ کریاں گے ناکمل حلقے بعضلاتی اور وتری ریشے۔ لعابدار جھلی اور چھوٹے چھوٹے غدود پائے جاتے ہیں (۱) ٹریکیا Trachia
ونڈ پائپ Wind Pipe

**قصبۂ صغریٰ / قصبۃ عظم الشظیۃ** (ع) پنڈلی کی چھوٹی نلی۔ پنڈلی کی چھوٹی ہڈی جو پنڈلی کی بیرونی جانب واقع ہے (۱) فیبولا Fibula

**قصبۂ کبریٰ / عظم القصبۃ** (ع) پنڈلی کی بڑی نالی۔ پنڈلی کی بڑی ہڈی جو اس کی اندرونی جانب واقع ہے (۱) ٹبیا Tibia

**قُصّت** (ع) پیشانی کے بال جمع قصص +

**قَصَر** (ع) گردن یا گردن کی جڑ۔ کھوپری کی قیامگاہ (۲) دوا وغیرہ کا پھوک جو چھاننے میں بچ رہے

**قُصُور** (ع) کوتاہی۔ فروگذاشت (۲) محل و مکان

**قِصَرُ البَصَر / قصر النظر** (ع) قریب نظری۔ نزدیک کی نظر اس مرض میں مریض کو نزدیک سے تو اچھا دکھائی دیتا ہے۔ مگر دور سے اچھا دکھائی نہیں دیتا۔ کبھی یہ مرض پیدائشی ہوتا ہے اور کبھی موروثی۔ مگر خراب روشنی میں باریک بینی کا کام کرنے سے اور کبھی عصبی کمزوری سے بھی یہ مرض ہو جاتا ہے (۱) مائی اوپیا Moypia
شارٹ سائٹڈنیس Short sightedness

**قِصَرُ النَّفَس** (ع) کوتاہ دمی چھوٹے چھوٹے سانس آنا۔ یعنی سانس کا جلد جلد اور دقت سے آنا۔ سانس پھولنا۔ ہانپنا +
(۱) اینہی لیشن Anhelation
پینٹنگ Panting

**قَصَرَہ** (ع) گردن کی جڑ (۲) گردن کی جڑ کا درد

**قُصَریٰ / قُصَیریٰ** (ع) پہلو کی سب سے چھوٹی ہڈی مراد ہے سب سے پچھلی بارہویں پسلی

پسلی سے یا سب سے اوپر والی پسلی سے اوپر ہوتی ہیں۔ ان دونوں کو قصیریان کہتے ہیں (۱) لاسٹ رِب Last Rib

قُصْطَبِیر (ع) مذکر۔ آلۂ تناسل (۲) پِنِیس Penis

قَصْعَۃ (ع) کاسہ۔ پیالہ (۲) زخم کا خون سے پُر ہونا +

قَصِید (ع) گوشت خشک۔ سوکھا گوشت (۲) ہڈی خشک گودے اور گوشت سمیت (۳) چوب سستی

قَصِیر (ع) کوتاہ۔ چھوٹا (۲) کوتاہی کرنے والا +

قصیر اور صغیر کا فرق۔ قصیر طویل کی ضد ہے اور اس کا اطلاق صرف جسمانی چیزوں پر ہوتا ہے۔ اور صغیر ضد ہے عظیم کی جس کا اطلاق اجسام کے علاوہ قدر اور جرم وغیرہ پر بھی ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ قصیر اس چیز پر بولا جاتا ہے۔ جو صرف طول میں چھوٹی ہو اور صغیر اس چیز کو کہا جاتا ہے۔ جو طول عرض عمق تینوں میں کم ہو۔ قصیر و صغیر عموماً نبض کے بیان میں بطور صفت کے آتے ہیں +

قَضّ (ع) ناک بیدھنا (۲) سوراخ کرنا (۳) ازالۂ بکارت کرنا +

قَضَاءٌ (ع) حکم۔ فرمان۔ انجام دینا۔ پورا کرنا۔ ادا کرنا۔ تمام کرنا +

قَضَافَت (ع) لاغری۔ دبلا پن۔ لاغر ہونا۔ دبلا پتلا ہونا +

قُضَامَۃ (ع) وہ چیزیں جو دانتوں کے کناروں سے کاٹ کر کھائی جائیں +

قُضَامہ (ع) چبینہ۔ وہ خشک چیزیں جو دانتوں کے کناروں سے کاٹ کر کھائی جائیں۔ جیسے بھنے ہوئے چنے وغیرہ +

قَضْم (ع) دانتوں یا داڑھوں کے کناروں سے کھانا۔ خشک چیز کھانا +

قضم اور خضم کا فرق دیکھو خضم میں +

قَضِیب (ع) نرّہ۔ آلۂ تناسل خواہ کسی مرد کا ہو یا کسی اور حیوان کا۔ جمع قضب (۲) پِنِیس Penis
ذَکَر
عُضْوُ الذَّکَر

(۲) شاخ درخت۔ جمع قضبان +

قَضِیف (ع) نہایت دبلا۔ بہت لاغر۔ ناتوان پتلا۔ باریک۔ جمع قضاف و قضفان +

قِطَاب (ع) شراب کی ملونی۔ وہ چیز جو شراب میں ملائی جائے +

قَطَاۃ (ع) دونوں سرین کا درمیان۔ ڈھڈی (۲) چوتڑ کا وہ حصہ جو بیٹھتے وقت زمین پر لگتا ہے +

قُطْر (ع) طرف۔ فاصلہ۔ اقطار ثلاثہ یعنی جسم کے تینوں فاصلوں (طول۔ عرض عمق) میں سے کوئی ایک فاصلہ (۲) وہ خط جو دائرہ کے مرکز پر سے گزرے۔ اور اسکے دو ٹکڑے کر دے + (۱) ڈائی مینشن Dimention ڈایامیٹر Diameter

قُطْرُبْ (ع) قطرب کے لغوی معنی ہیں
عِلَّۃُ الذِّئب } ذِئب اَمْعَطْ یعنی گرے ہوئے
جنون ذئبی } بالوں والا بھیڑیا۔ اصطلاح
طب میں ایک قسم کا جنون ہے جس میں
مریض اپنے آپ کو بھیڑیا تصور کرنے
لگتا ہے۔ اور بھیڑیے کی طرح حرکات
کرتا ہے (۱) لائیکن تھروپی Lycon throphy
نوٹ۔ لائیکن تھروپی ایک یونانی لغت
ہے جو مرکب ہے دو کلمات سے (۱) لائیکن
بمعنی بھیڑیا (۲) تھروپی بمعنی آدمی پس
اس کے لفظی معنی ہوئے بھیڑیے جیسا
آدمی اور اصطلاحی معنی وہی جو اوپر مذکور
ہوئے +

فائدہ۔ قطرب کے لغوی معنی مطابق
کتب لغت متعدد ہیں (۱) بے بال کا
بھیڑیا (۲) ایک چھوٹا سا جانور جو پانی میں
بیقرارانہ حرکات کرتا رہتا ہے (۳) بےعقل
(۴) مرگی کا مارا۔ لیکن طبی اصطلاح میں جو
لفظ قطرب مستعمل ہے۔ وہ درحقیقت
مذکورہ بالا بھیڑیے کی معنوی مناسبت سے
طبی معنی (جنون) میں لیا گیا ہے۔ چنانچہ
ماہیت مرض سے یہ حقیقت بخوبی روشن
ہے پس بعض اطباء کا یہ لکھنا کہ یہ لفظ
اپنے معنی نمبر (۲) کی مناسبت سے اس معنی
اصطلاحی میں لیا گیا ہے صحیح نہیں۔ نیز

دیکھو جنون ذئبی +

قَطْرَۃٌ عَیْنِیَّہ (ع) آنکھ میں ٹپکانے کی دوا۔
غَسُوْلُ الْعَیْن } آنکھ دھونے کی دوا +
(۱) کالیریم Collyrium
آئی ڈراپ Eye Drop

قَطْع (ع) } کاٹنا۔ کترنا۔ جدا کرنا (۱)
فَصْل } سیکشن Section
وہ تفرق اتصال جو ورید یا شریان کے
طول میں واقع ہو (۱) ایمپوٹیشن
Amputation انسیژن Incision

قطع خرق اور کسر کا فرق۔ کسی دوسرے
جسم کے نفوذ سے جسم کے منفصل ہونے کو
قطع کہا جاتا ہے۔ اس کے لئے کسی کاٹنے
والی چیز کی احتیاج ہوتی ہے۔ خرق کسی
چیز کے بغیر سوچے سمجھے قطع کرنے کو کہتے
ہیں۔ عام اس سے کہ سوراخ کر دیا جائے
یا کاٹ ڈالا جائے۔ کسر کسی سخت جسم کو بھاری
چیز کی ضرب سے توڑ ڈالنے کا نام ہے جس کے لئے
کاسر کے حجم کا منکسر کے جسم میں نفوذ کرنا لازم نہیں

قَطْعُ الْاِرْتِفَاق (ع) عظم العانہ یعنی پیڑو کی ہڈی
کے جوڑ کا کاٹنا۔ یہ عمل سخت عسر ولادت
میں تسہیل ولادت کے لئے کیا جاتا ہے
سمفیسی اٹومی Symphyseotomy

قَطْعُ الْاَوْتَار (ع) اوتار یعنی نسوں کا کاٹنا۔
عضلات کی نسوں کا کاٹنا۔ یہ عمل جَمل

(بھینگاپن) اور (عوجاج القدم (پاؤں کا
لنگڑاپن) میں کیا جاتا ہے ۔
(۱) ٹیناٹومی Tenotomy

**قطع الجمجمہ** (ع) کھوپری کو کاٹنا ۔ اصطلاح
جراحی میں شدید ضرورت میں جنین کی
کھوپری ٹکڑے ٹکڑے کر کے رحم سے خارج
کرنا (۱) سرینی آٹومی Craniotomy

**قطع حبل السُّرّہ** (ع) بچے کی نال کا کاٹنا ۔
(۱) اَمفلاٹومی Omphalotomy

**قطع الحنجرہ** (ع) حنجرہ یعنی نرخرہ کو کاٹنا ۔ ورم
زبان یا مرض خناق میں جب دم بند ہونے
سے مریض کی موت کا اندیشہ ہوتا ہے تب
حنجرہ کو کاٹ کر اس میں چاندی کی پولی سلائی
سانس کی آمد و رفت کے لئے رکھ دیتے ہیں
لیرنگاٹومی Laryngotomy

**قطع الخصیہ** (ع) خصیہ یعنی بیضہ کا کاٹنا جب
خصیہ میں کوئی مہلک رسولی ہو جاتی ہے ۔
تب اس عمل کو کرتے ہیں ۔
(۱) آرکی آٹومی Orchiotomy
آرکی ڈاٹومی Orchidotomy

**قطع خصیۃ الرحم** / **قطع المبیض** (ع) عورت کے خصیۃ الرحم کا کاٹنا ۔ جب خصیۃ الرحم
میں کوئی مہلک رسولی ہو جاتی ہے ۔ تب
یہ عمل کیا جاتا ہے ۔ (۱) اووریاٹومی Ovariotomy
اوفوریکٹومی Ophorectomy

**قطع الدوالی** (ع) دوالی یعنی پنڈلیوں کی
پھولی ہوئی وریدوں کا قطع کرنا ۔
(۱) ویری کاٹومی Varicotomy
سرساٹومی Sersotomy

**قطع دوالی الصفن** (ع) دوالی الصفن یعنی
فوطوں کی پیچیدہ اور پھولی ہوئی موٹی وریدیں
کا کاٹنا (۱) ویری کوسی لیکٹومی
Varicocelectomy

**قطع العظام** (ع) ہڈیوں کا قطع کرنا یا کاٹنا ۔
(۱) آسٹیاٹومی Osteotomy

**قطع العصب** (ع) عصب یعنی پٹھے کا کاٹنا
(۱) نیوریکٹومی Neurectomy

**قطع الغلصمہ** / **قطع اللہات** (ع) غلصمہ یا لہات یعنی کوّے کو کاٹنا ۔
(۱) یووُولاٹومی Uvulotomy

**قطع القرنیہ** (ع) آنکھ کے طبقہ قرنیہ کو کاٹنا
(۱) کیریکٹومی Kerectomy

**قطع القزحیہ** / **قطع العنبیہ** (ع) قزحیہ یا عنبیہ یعنی آنکھ کے انگوری پردہ کو کاٹنا ۔
(۱) آئری ڈاٹومی Iridotomy
آئری ڈیکٹومی Iridectomy
کاریکٹومی Corectomy

**قطع القصبہ** (ع) قصبۃ الریہ یعنی ہوا کی نلی
کا کاٹنا ۔ مرض خناق وغیرہ میں جب دم
ہونے سے مریض کی موت کا اندیشہ ہوتا

ہے۔ تب قصبہ ریہ یعنی ہوا کی نالی کو کاٹ کر اس میں چاندی کی پولی سلائی سانس کی آمد و رفت کے لئے رکھ دیتے ہیں ٭
(۱) ٹریکیاٹومی Tracheotomy

**قَطَمْ** (ع) شہوت کی تیزی۔ خواہش ٭

**قَطَنْ** (ع) کمر۔ دونوں سرین کا درمیان
**صُلب** ڈھڈی کے اوپر کا مقام۔
(۲) پشت کا وہ حصہ جو کہ سینہ اور پیڑو کے درمیان واقع ہے (۱) لائن Loin

نوٹ۔ صلب کا اطلاق قدیم اصطلاح طب میں ریڑھ کے ستون پر گردن سے لے کر نشستگاہ تک ہوتا ہے۔ لیکن جدید اطباء مصر اس کو بھی لائن کا مترادف لکھتے ہیں۔ یعنی لائن کے معنی قطن اور صلب دونو کے ہیں ٭

**قَطِنَة** (ع) ہزار خانہ۔ اوجھ کا ہزار خانہ ٭

**قَطُور** (ع) قطرہ قطرہ ڈالنے والی دوا۔ ٹپکانے والی (دوا)۔ وہ رقیق دوا جو جسم کے کسی سوراخ مثلاً کان کے سوراخ وغیرہ میں قطرہ قطرہ ٹپکائی جائے یا فتیلہ (بتی)، اس میں تر کر کے رکھی جائے۔ جمع قطورات ٭

**قُطُور** (ع) ناک۔ کان یا کسی عضو کے سوراخ میں تر دوا ٹپکانا ٭

**قُطَیفَة** (ع) مخمل یا روئیں دار کپڑا ٭

**قُعَاع** (ع) آبِ تلخ۔ تلخ پانی۔ کڑوا پانی ٭
(۱) بٹر واٹر Bitter Water

**قَعْب** (ع) کاسہ بزرگ۔ بڑا پیالہ۔ کاسہ چوبی کاٹھرا۔ کاٹھ کا بڑا پیالہ (۲) فنجان چھوٹی پیالی

**قَعْر** (ع) عمق۔ گہراؤ۔ تھاہ (۱) ڈیپتھ Depth

**قَعْرُ الْبَدَن** (ع) لغوی معنی بدن کا گہراؤ اصطلاحی معنے داخل عروق۔ اندرون رگہا۔ رگوں کا اندر ٭

**قَعْرُ الْخَاصِرَة** (ع) کولھے کی ہڈی کا سامنا نشیب یا گہراؤ (۱) ایلی ایک فاسا Iliac Fossa

**قَعْرُ الرَّحِم** (ع) قعر رحم۔ عمق رحم۔ رحم کی گہرائی
(۱) فنڈس یوٹرائی Fundus

**قَعْرُ الْمَعِدَة** (ع) قعر معدہ۔ عمق معدہ۔ معدہ کی گہرائی (۱) فنڈس آف دی سٹامک

**قَعَس** (ع) کوبڑ۔ سینہ کا باہر کو ابھر آنا۔ اور پیٹھ کا اندر کو دھس جانا یعنی اندر کو بیٹھ جانا ٭

نوٹ قعس درحقیقت حدبۃ المقدم ہے یعنی سامنے کا کوبڑ ہے جس میں سینہ باہر کو ابھر آتا ہے۔ اور پیٹھ اندر کو چلی جاتی ہے اور چونکہ مطلق حدبہ سے مراد حدبۃ المؤخر ہوتی ہے۔ اس لئے قعس کو حدبہ کی ضد بھی کہتے ہیں ٭

**قَعْص** (ع) مرگ ناگہانی۔ ناگہانی موت۔ اچانک موت (۱) سڈن ڈیتھ Sudden Death

**قَعْقَاع** (ع) تپ لرزہ۔ جاڑا بخار (۲) جس کے پاؤں کے جوڑوں سے چلتے وقت آواز

آواز نکلے (۳) گٹھن راہ ۔

**قَعْقَبَہ** (ع) (۱) زخم (۲) زخم کرنا ۔

**قُعُوْد** (ع) بیٹھنا (۲) عورت کا بن بیاہی رہنا ۔

**قَفَا** (ع) پس گردن ۔ گردن کی پُشت ۔ گدی ۔ جمع اقف و اَقْفِیَہ و اقفا و قُفِی و قُفِیْن ۔

(۱) نیپ Nape نیوکا Neuca

**قَفَار** (ع) روکھی روٹی بغیر سالن کے ۔

**قَفْقَفَہ** (ع) لرزہ تپ ۔ تپ کی کپکپی ۔

(۱) ریگر Rigor چل Chill

**رَقْفَقَہ** (ع) نوزائیدہ بچے کے پیٹ کا فضلہ یا جو کچھ پہلی مرتبہ نکلے ۔

(۱) میکونیم Meconeum

**قَفْسَاءُ** (ع) معدہ (۲) شکم (۳) کمینی عورت ۔

**قَفْل** (ع) نبات خشک ۔ خشک نبات یوئیدگی جو خشک ہو ۔

**قَفِیْزَہ** (ع) ایک پیمانہ جو برابر ہے ایک من سوا دو سیر دس ماشہ یا تین ہزار دو سو چالیس تولہ کے ۔ جمع قفزہ و قفزان ۔

**قَفِیْز حجازی** (ع) ایک پیمانہ ہو جو برابر ہے دو سو ستر تولہ کے ۔

**رَقْل** (ع) لرزہ کپکپی ۔ تھرتھری (۱) شور Shiver

**قُلَاب** (ع) ایک مرض ہے جو انسان اور اونٹ کے دل میں پیدا ہوتا ہے ۔ اور اسی دن ہلاک کر دیتا ہے ۔

**قُلَاع** (ع) جوشش دہن ۔ منہ آنا ۔ ایک قسم کے پھوڑے و قروح ہیں جو کہ منہ اور زبان کے پوست میں پیدا ہو جاتے ہیں ۔ اور اس قدر پھیلتے ہیں ۔ کہ تمام منہ کو گھیر لیتے ہیں اور بعض اوقات بڑھتے بڑھتے مری اور معدہ تک پہنچ جاتے ہیں ۔ لیکن آکلۃ الفم کے خلاف صرف سطحی ہوتے ہیں ۔ گہرے نہیں ہوتے (۱) تھرش Thrush مگوا Muguet

**ڈاکٹری نوٹ** ۔ تھرش (قلاع) ایک چھوت دار مرض ہے جس میں منہ کے اندر چھوٹے چھوٹے زخم وغیرہ پڑ جاتے ہیں ۔ جن پر دہی کی مانند چھوٹی چھوٹی سفید رطوبت جمی رہتی ہے ۔ جو درحقیقت ایک قسم کی پھپھوندی یا کائی ہوتی ہے ۔ یعنی ایک قسم کے نباتی کرم ہوتے ہیں ۔

**قلاع** اور **ذُبابہ** و **آکلہ** کا فرق ۔ منہ اور زبان کے زخموں کو قلاع کہتے ہیں ۔ اور بقول جالینوس جب یہی قروح زیادہ شدید اور متعفن ہو جاتے ہیں ۔ تو ذبابہ اور آکلہ کہلاتے ہیں ۔

**قُلَاعُ الْاُذُن** (ع) کان کی جڑ کا زخم ۔ یہ ایک قسم کا زخم رشقاق ہے ۔ جو کان کی جڑ میں پیدا ہوتا ہے ۔ اور اس سے پیپ اور زرد آب بہا کرتا ہے ۔ یہ مرض اکثر چھوٹے بچوں کو ہوتا ہے ۔ کیونکہ ان کی جلد زیادہ

نرم ہوتی ہے ۔ (۱) ایگزیما آف دی اِیَر
Eczema of the Ear

**قُلَّام** (ع) کاکل ۔ زلف ۔ بال سر کے آگے کو لٹکے ہوئے ۔

**قُلَامَہ** (ع) تراشۂ ناخن ۔ ناخن کی کترن ۔ تراشا ہوا ناخن ۔ جمع قلامات ۔

**قَلْب** (ع) دل (۲) اُلٹا (۳) درمیان (۴) عقل خرد (۱) ہارٹ Heart

نوٹ ۔ قلب کے لغوی معنی ہیں اُلٹا چونکہ دل بھی سینہ میں اُلٹا لٹکا ہوا ہے ۔ یعنی اس کا قاعدہ یا اس کی جڑ اوپر کو اور اس کی چوٹی یا اس کی نوک نیچے کو واقع ہے ۔ اس لئے اس کا نام قلب رکھا گیا ۔

قلب یا دل صنوبری شکل کا ایک عضو رئیس و شریف ہے جو سینہ میں بائیں طرف واقع ہے ۔ اس کا قاعدہ وسط سینہ میں اور اس کی نوک بائیں جانب کی پستان کے قریب واقع ہے ۔ یہ مرکب ہے گوشت وعصب ولیف اور غشاء سخت سے ۔ قلب منبع ہے حرارت غریزی اور روح حیوانی کا ۔ اور مُنبَعث ہے شرائین کا جو اس کی خادم ہیں ۔ اور آلات ہیں اتصال روح حیوانی کے تمام اعضاء بدن میں ۔ یعنی انہیں شرائین کے ذریعہ قلب سے روح حیوانی یا حیات تمام اعضاء میں پہنچتی ہے ۔

قلب کے دو بطن اور دو اُذن ہوتے ہیں ۔ دائیں بطن میں خون زیادہ اور روح کم ہوتی ہے ۔ کیونکہ یہ جگر سے متصل ہے ۔ اور اس کے درمیان دو مجاری یا راستے ہوتے ہیں ۔ ایک راستہ جگر کی طرف ہے (ورید اجوف تحتانی یا انفیریئر وینا کیوا) جس کی راہ خون جگر سے دل میں آتا ہے اور دوسرا راستہ دل اور پھیپھڑوں کے درمیان ہے یعنی ورید شریانی (پلمونیری آرٹری) جس کے ذریعہ خون دل سے پھیپھڑوں میں ان کی غذائیت کے لئے جاتا ہے دل کے بائیں بطن میں روح زیادہ اور خون کم ہوتا ہے ۔ اس بطن میں تولید روح ہوتی ہے ۔ اور اس میں جو تھوڑا سا خون ہوتا ہے ۔ وہ گویا روح کا مرکب ہوتا ہے جو روح کو براہ شرائین اعضاء تک پہنچاتا ہے ۔ دل کے بائیں بطن میں بھی دو مجاری یا منفذ ہوتے ہیں ۔ ایک اورطی یا شریان اعظم (اے آرٹا) کا جس کی شاخوں یعنی شرائین کے ذریعے قلب سے روح حیوانی یا حیات تمام اعضاء بدن میں پہنچتی ہے اور دوسرا شریان وریدی (پلمونری وین) کا جو دل سے پھیپھڑوں میں جاتی ہے اور جس کے ذریعہ پھیپھڑوں سے نسیم یعنی ہوائے لطیف (آکسیجن) بغرض ترویح دل میں

ہنی ہے۔ اور بخارات دخانیہ دکاربانک ایسڈ گیس، دل سے دفع ہوتے ہیں۔

دل کے دونوں بطنوں کے درمیان ایک مجریٰ یا سوراخ ہے۔ جس کے ذریعہ دائیں بطن سے خون بائیں بطن میں اور بائیں بطن سے روح دائیں بطن میں جاتی ہے۔ کیونکہ تولید روح کا محل بایاں بطن ہی جالینوس اور بعض محققین اطباء اس مجریٰ کو جو قلب کے دونوں بطنوں کے درمیان واقع ہے۔ ایک منفذ شمار کرتے اور دہلیز القلب سے موسوم کرتے ہیں۔ لیکن اکثر اطباء اس کو ایک علیحدہ بطن مان کر دل میں بھی مثل دماغ کے تین بطن مانتے ہیں مگر علامہ قرشی شارح قانون نے اپنی شرح میں لکھا ہے۔ کہ قلب میں صرف دو ہی بطن ہیں۔ تیسرا بطن یا دہلیز وغیرہ کوئی نہیں بلکہ اس قسم کا مجریٰ یا منفذ درحقیقت وہ ثقبہ بیضیہ (فورمین اوویلی) ہے۔ جو حالت جنین میں قلب میں دونوں اذنوں کے درمیان واقع ہوتا ہے۔ اور مولود میں مسدود و مفقود ہو جاتا ہے (علامہ قرشی کا یہ بیان موجودہ تشریح کے عین مطابق ہے۔ مؤلف)

دل کے جو دو اُذن یعنی دو کان ہوتے ہیں۔ اُن کا یہ فائدہ ہے۔ کہ وہ خون کو اس کے بطن میں بھیجنے کے لئے نیز دخول نسیم و خروج بخار دخانی کے لئے مُمِدّ اور اس کے معاون و مُمِد ہوتے ہیں چنانچہ جس وقت دل منقبض ہوتا ہے۔ تو اس کے یہ دونوں کان ڈھیلے اور سست ہوجاتے ہیں۔ تاکہ جو کچھ اُن کے اندر ہو۔ وہ بذریعہ اُن دونو سوراخوں کے جو ہر دو اذن اور ہر دو بطن کے مابین واقع ہیں (آریکولو وینٹری اوپننگ) دل کے اندر داخل ہوجائے۔ اور جس وقت دل فراخ یا مُنبسط ہوتا ہے۔ تو یہ دونوں کان تن جاتے ہیں۔ تاکہ ہوا اور خون کو جذب کریں گویا یہ دل کے دونوں کان مثل خزانہ کے ہیں۔ جو جگر سے خون اور شُش سے ہوا کو جذب کرکے حسب ضرورت دل میں داخل کرتے رہتے ہیں۔

متقدمین اطباء یونان کو اگرچہ ڈاکٹر ہاروے کے محققہ دوران خون کی حقیقت کما حقہٗ معلوم نہ تھی۔ لیکن تاہم دوران خون کا خیال اُن کے دماغ میں گردش کرتا رہا۔ چنانچہ اس بارہ میں بعض مشاہیر اطباء کے خیالات کا اظہار دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔

متقدمین اطباء یونان میں افلاطون دل کو عروق دمویہ کا منبع اور خون کا چشمہ

قرار دیتا ہے۔ **بقراط** جو مسئلہ اخلاط اربعہ
(خون۔ بلغم۔ صفرا۔ سودا) اور کیفیات اربعہ
(حرارت۔ برودت۔ رطوبت۔ یبوست)
کا موجد و مخترع ہے۔ وہ اس بات کا قائل
ہے۔ کہ عروق دمویہ ایک دوسرے کے ساتھ
ملتی ہیں۔ بقول اسکے تمام عروق جو جسم میں
پھیلی ہوئی ہیں۔ وہ سب ایک بڑی رگ
کی شاخیں ہیں۔ وہ کہتا ہے کہ میں اُن
کے دوری محیط کے آغاز و انجام کو نہیں جانتا
لیکن وہ اپنے کلام میں کلمہ "دوران خون"
کا اظہار کرتا ہے۔ مگر اُس کے لفظ دوران
کا صحیح مفہوم دورہ نہیں بلکہ صرف حرکت ہے
**ارسطو** شرائین و اوردہ میں تفریق و تمیز کرتا ہے
اور اُس کا بھی خفیف سا یہ خیال ہے۔ کہ ان
دونوں میں ارتباط ہے۔ **جالینوس** تو یہ بخوبی
جانتا تھا۔ کہ شرائین، اور اوردہ کے درمیان
اتصال ہے۔ مگر نہ یہاں تک کہ ان کی باریک
شاخوں کے منہ ملے ہوتے ہیں۔ جالینوس
نے دوران خون صغیر کو تو معلوم کر لیا تھا
لیکن دوران خون کبیر کا اُسے علم نہ تھا۔
**شیخ بوعلی سینا۔ حکیم علی گیلانی۔ علامہ قرشی**
**اور ملا نفیس** وغیرہ بھی جالینوس کا تتبع کرتے
ہوئے شرائین اور اوردہ کی شاخوں کے
تقسم یا اتصال کے قائل ہیں۔ لیکن ڈاکٹران
یورپ کے مسلمہ دوران خون کا (جو صفحہ
٦٨٠ پر مرقوم ہے) کوئی قائل نہیں۔

**ڈاکٹری نوٹ۔** قلب جو دوران خون کا مرکز
ہے۔ ایک مخروطی شکل کا جوف دار عضلاتی
عضو ہے۔ یہ اپنے غلاف میں ملفوف سینے
میں دونوں پھیپھڑوں کے درمیان رہتا
ہے۔ جوانی میں قلب پانچ انچ لمبا ساڑھے
تین انچ چوڑا اور اڑھائی انچ موٹا ہوتا ہے
مردوں میں اس کا وزن سوا پاؤ یا ڈیڑھ
پاؤ لیکن عورتوں میں پاؤ یا سوا پاؤ ہوتا ہے
آدمی کا دل جسامت میں بڑھاپے تک
بڑھتا رہتا ہے۔ دل کے زور سے سکڑنے
پر ہی خون شرائین میں جاکر تمام جسم کی پرورش
کرتا ہے۔ دل کے اندر کی جانب بھی ایک
جھلی لگی ہوئی ہوتی ہے۔ جو شریانوں اور
وریدوں کی اندرونی جھلی کے ساتھ ملی ہوئی
ہوتی ہے۔ اس کو عربی میں غشاء مُستَبطن
القلب اور انگریزی میں اینڈوکارڈیم
کہتے ہیں۔

**قلب کے حصص۔** قلب کے دو حصے
ہوتے ہیں۔ ایک دایاں حصہ اور دوسرا
بایاں حصہ۔ یہ دونوں حصے ایک درمیانی
دیوار کے ذریعہ علیحدہ رہتے ہیں۔ اور ہر ایک
حصہ میں دو خانے ہوتے ہیں۔ اوپر والے
پتلے خانے کو دل کا کان عربی میں اُذن
اور انگریزی میں آریکل کہتے ہیں۔ اور نیچے

والے موٹے خانے کو عربی میں بطن اور انگریزی میں وینٹریکل کہتے ہیں۔ دائیں طرف کے دونوں خانے ایک سوراخ کے ذریعہ ملے رہتے ہیں۔ اور اُن کے درمیان سیاہ خون ہوتا ہے۔ بائیں طرف کے دونوں خانے بھی ایک سوراخ کے ذریعہ ملے رہتے ہیں اور اُن کے درمیان سُرخ خون ہوتا ہے۔

چونکہ قلب دوران خون کا مرکز ہے۔ اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے۔ کہ یہاں پر خون اور دوران خون کی حقیقت بھی بیان کر دی جائے۔ تاکہ یونانی و ڈاکٹری تشریح و افعال قلب میں جو جزوی اختلاف ہے۔ وہ بخوبی سمجھ میں آجائے۔

**خُون**۔ خون ایک سُرخ سیال ہے جو دل اور رگوں کے ذریعہ ہمیشہ تمام جسم میں دورہ کرتا رہتا ہے۔ اور اس طرح سے وہ جسم کے ہر ایک عضو کی بلکہ اس کے ہر ایک کیسہ یا ذرہ (سیل) کی پرورش کرتا ہے۔ اور جسم کی حرارت غریزیہ (اینمل ہیٹ) کو قائم رکھتا ہے۔ خون کے دو بڑے جزو ہوتے ہیں (۱) آب خون (پلازما) (۲) ذرات خون (بلڈ کارپسلز) لیکن آب خون میں پانی کے سوا نمکیات، ایلبیومن اور اجزا فائبرین ہوتے ہیں۔ اور ذرات خون سُرخ و سفید دو قسم کے ہوتے ہیں۔ سُرخ ذرات خون (ریڈ بلڈ کارپسلز) نہایت ہی چھوٹی چھوٹی (۱/۳۲۰۰ انچ) دونوں طرف سے دبی ہوئی گول چکتیاں سی ہوتی ہیں۔ یہ سُرخ ذرات خون ایک لچکیلے مادہ کے بنے ہوئے ہوتے ہیں جس کو اصطلاح میں سٹروما کہتے ہیں۔ اس کی ساخت اسفنجی یعنی متخلخل یا جالدار ہوتی ہے۔ اور اُس کے خانوں یا رخنوں میں ہیموگلوبین نامی مادہ بھرا ہوا ہوتا ہے جس کی ترکیب میں کسی قدر فولاد ہوتا ہے۔ ہیموگلوبین کا یہ خاصہ ہے کہ یہ بعض گیسوں یعنی ہوائی مادوں کو بآسانی جذب و دفع کرتا ہے۔ چنانچہ اس کے ذریعے آکسیجن (نسیم یا لطیف ہوا) جذب ہو کر جسم کے ہر ایک کیسہ یا ذرہ تک پہنچتی ہے اور اُسی کے ذریعہ اس کی کاربانک ایسڈ گیس (دخانی مادہ یا کثیف ہوا) جذب ہو کر جسم سے خارج ہوتی ہے۔ نیز ان دونو گیسوں (آکسیجن اور کاربانک ایسڈ گیس) کے ملاپ سے جسم میں حرارت غریزی پیدا ہوتی ہے۔

نوٹ۔ جسم کی ساخت کے ہر ایک کیسہ یا ذرہ (سیل) کی زندگی کے لئے آکسیجن نہایت ضروری ہے۔ اور کاربانک ایسڈ گیس ہر ایک نقتہ بدنی کا فضلہ ہوتا ہے جس کا اخراج جسم سے ضروری ہے جسم کی

ہر ایک ساخت و بافت میں نہایت ہی باریک باریک رگوں کا جنہیں عروق شعریہ (کیپلریز) کہتے ہیں جال پھیلا ہوا ہے۔

پس جب خون دورہ کرتا ہوا عروق شعریہ میں پہنچتا ہے۔ تو اس کے سرخ ذرات کی ہیموگلوبین کے ساتھ جو آکسیجن (نسیم) ملی ہوتی ہے۔ وہ علیحدہ ہو کر اور ان عروق شعریہ کی باریک دیواروں میں سے چھن کر اس جسمانی بافت و ساخت میں جذب ہو جاتی ہے۔ اس لحاظ سے سرخ ذرات خون گویا آکسیجن یا نسیم بردار ہیں۔

**دوران خون۔** جسم کا کثیف اور سیاہ خون وریدوں کے ذریعہ اکٹھا ہو کر دو بڑی وریدوں یعنی ورید اجوف صاعد اور ورید اجوف نازل (سوپیریئر وینا کیوا انفیریئر وینا کیوا) کے ذریعے دل کے دائیں اذن میں آتا ہے۔ اور وہاں سے بذریعہ درمیانی سوراخ دل کے دائیں بطن میں جاتا ہے۔ اور وہاں سے بذریعہ شریان رئوی (وریدی شریانی۔ پلمونری آرٹری) پھیپھڑوں میں صاف ہونے کے لئے چلا جاتا ہے۔ جہاں پھیپھڑوں کی عروق شعریہ میں دورہ کرتے ہوئے یہ مادہ دخانی یعنی کاربانک ایسڈ گیس کو اپنے سے خارج کر دیتا ہے۔ اور ہوا کے جزو لطیف (آکسیجن) کو جذب کر کے صاف اور سرخ رنگ کا ہو جاتا ہے۔ پھر پھیپھڑوں میں سے اکٹھا ہو کر پھیپھڑوں کی چار وریدوں (شریانی وریدی۔ پلمونری وینز) کے ذریعہ دل کے بائیں اذن میں آتا ہے۔ پھر بائیں اذن سے درمیانی سوراخ کے راستے دل کے بائیں بطن میں جاتا ہے۔ پھر وہاں سے اس بطن کے سکڑنے پر شریان اورطی میں جاتا ہے۔ اور پھر اس کی شاخوں میں پھیل کر تمام جسم میں جاتا ہے۔ خون کا ایک کامل دورہ ایک منٹ سے بھی تھوڑے عرصہ میں ہو جاتا ہے۔ مگر یہ یاد رہے کہ جسم کا سارا خون ایک ہی دفعہ دورہ نہیں کرتا۔ بلکہ سارے خون کا تھوڑا تھوڑا حصہ شریانوں میں جاتا ہے۔

**خلاصہ۔** دل کے بائیں بطن سے خون اورطہ کے ذریعہ تمام شرائین میں چلا جاتا ہے۔ اور جب وہ عروق شعریہ میں پہنچتا ہے۔ تو اس کی آکسیجن جسمانی ساختوں اور (ٹشوز) میں جذب ہو جاتی ہے۔ اور ان کا فضلہ یعنی کاربانک ایسڈ گیس خون میں جذب ہو جاتی ہے۔ جس سے وہ کثیف ہو جاتا ہے۔ اور پھر عروق شعریہ سے وریدوں میں چلا جاتا ہے۔ اور وریدوں کے ذریعہ اکٹھا ہو کر دل کے دائیں اذن میں اور

اس سے دائیں بطن میں آجاتا ہے۔ اور پھر
دائیں بطن سے بذریعہ شریان رئوی رورید
شریانی) پھیپھڑوں میں صاف ہونے کے
لئے جاتا ہے۔ دل اور پھیپھڑوں کے درمیان
جو خون کا دورہ ہوتا ہے۔ اس کو دوران
خون رئوی دپلمونری سرکولیشن) یا دوران
خون صغیر کہتے ہیں۔ اور سارے جسم کے
درمیان خون کو دوران خون کبیر رسسٹومیٹک
سرکولیشن) کہتے ہیں ؛

جب عروق شعریہ کی دیواروں سے خون
بہ شکل لمف تراوش پاکر جسمانی ساختوں کی
پرورش کرتا ہے۔ تو فاضل یا زائد لمف
پھر عروق شعریہ میں جذب نہیں ہو جاتا۔
بلکہ عروق جاذبہ کے ذریعے اکٹھا ہو کر وریدی
خون میں جا ملتا ہے ؛

**محاکمہ**۔ اگر متقدمین اطبار یونان کی بیان
کردہ تشریح ومنافع القلب کا موجودہ ڈاکٹران
یورپ کی بیان کردہ تشریح ومنافع القلب
سے مقابلہ کیا جاتے۔ تو صرف دوران خون
ہی کا اختلاف پایا جائیگا۔ کیونکہ یونانی اطبا
دوران خون کے قائل نہیں۔ بلکہ وہ اس
بات کے قائل ہیں۔ کہ قلب میں روح
حیوانی پیدا ہو کر شرائین کے ذریعے تمام
جسم میں جاتی ہے۔ اور خلاصۂ غذا سے جگر
میں خون بن کر اوردہ کے ذریعے تمام
اعضار میں جاتا ہے۔ جو پھر دل اور جگر
کی طرف واپس نہیں آتا۔ خلاصہ یہ کہ بدن
خون وریدی سے غذا حاصل کرتا ہے۔
اور خون شریانی سے قوت حیات یا زندگی
حاصل کرتا ہے ؛

متقدمین اطبار کی بیان کردہ روح
حیوانی درحقیقت آکسیجن ہے اور ان
کا یہ قول کہ شرائین کا خون روح حیوانی
کا مرکب ہے۔ یورپ کی موجودہ تحقیقات
کے لحاظ سے بھی دیکھئے۔ کس قدر صحیح ثابت
ہوا ہے۔ موجودہ زمانہ کے بڑے بڑے
محققین ڈاکٹران یورپ نے اپنی کمال
تحقیقات سے یہ بات دریافت کی ہے۔
کہ دل سے شرائین کے ذریعہ جو خون اعضا
بدن میں جاتا ہے۔ وہ حامل آکسیجن ہوتا
ہے۔ یعنی وہ آکسیجن کو اُن تک پہنچاتا ہے
رجیسا کہ ڈاکٹری نوٹ میں خون کے بیان
میں لکھا جا چکا ہے) لیکن نہایت تعجب
اور حیرت کا مقام ہے۔ کہ یہی بات یونان
کے نہایت نامور حکمار و اطبار مثلاً ارسطو
و بقراط وغیرہ آج سے ہزاروں برس
پہلے بتلا گئے ہیں۔ کہ شریانی خون روح
حیوانی کا مرکب ہوتا ہے۔ اور وہ اس کو
تمام اعضار بدن تک پہنچاتا ہے ؛

نوٹ۔ لیکن یہ معلوم رہے کہ خالص

آکسیجن رُوح نہیں۔ بلکہ جب آکسیجن خون کے ساتھ ملتی ہے۔ تب روح بنتی ہے۔ چنانچہ اس کے متعلق متقدمین اطباء یونان کا بھی یہی مذہب ہے۔ چنانچہ ان کا قول ہے۔ کہ جس طرح سے پانی غذا کا بدرقہ ہے اسی طرح سے ہوا روح کا بدرقہ ہے۔ اور جس طرح سے صرف پانی غذا نہیں بن سکتا۔ اسی طرح سے صرف ہوا (نسیم یا آکسیجن) بھی روح نہیں بن سکتی۔ اور حکما کے جس گروہ نے ایسا گمان کیا ہے وہ غلط ہے کیونکہ یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ بسیط غذا مرکب نہیں ہوتی۔ کیونکہ دونوں میں مناسبت نہیں ہو سکتی۔ حالانکہ غاذی و متغذی میں مناسبت شرط ہے۔ پس جس طرح سے پانی رطوبات بدن کے ساتھ مرکب ہو کر غذا بنتا ہے۔ اسی طرح سے ہوا بجزو اخلاط کے ساتھ مل کر روح بنتی ہے۔ اور یہ بھی معلوم رہے کہ یہ روح روح طبی ہے۔ روح حکمی نہیں۔ اس روح کی حقیقت جس کو نفس ناطقہ بھی کہتے ہیں۔ سوا حکیم مطلق کے اور کسی کو معلوم نہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو روح۔

**قَلْبَہ** (ع) دُکھ۔ بیاری۔ ماندگی۔

**قَلْت** (ع) پتھر کے اندر کا گڑھا جس میں پانی جمع ہو جائے۔ جمع قلات (۲) لاغر دُبلا آدمی۔

**قَلْتُ الْاِبْہَام** (ع) انگوٹھے کی جڑ کے پاس کا گڑھا۔

**قَلْتُ التَّرْقُوَہ** (ع) چنبر گردن کا گڑھا۔ ہنسلی کے اوپر کا گڑھا (۲) سوپرا کلیوی کولر فاسا Supra Clavicular Fossa

**قَلْتُ الرُّکْبَہ** (ع) گھٹنے کے پاس کا گڑھا۔

**قَلْتُ الْعَیْن** (ع) آنکھ کا گڑھا۔
(۲) آپٹک فاسا Optic Fossa

**قَلَت** (ع) بیاری سے اٹھنا (۲) مصیبت سے رہائی پانا۔

**قِلَّت** (ع) کمی۔ کم ہونا۔

**قُلَّت** (ع) چوٹی۔ ہر چیز کے سر کی بلندی۔
(۲) ٹوپ Top

**قِلَّتُ الْبَوْل** (ع) بول کی کمی۔ پیشاب کا کم آنا پیشاب کا تھوڑا آنا۔
(۲) اَے نیوریا Anuria

**قِلَّتُ الدَّم** (ع)، **رِقَّتُ الدَّم**، **فقر الدم** — کمی خون۔ خون کی کمی۔ جسم میں خون کی مقدار کا کم ہونا خون کا پتلا ہونا۔
(۲) اولی گیمیا Oligaemia
سپے نیمیا Spanæmia

نوٹ۔ اولی گیمیا خون کی صرف مقدار گھٹنے پر بولا جاتا ہے۔ اور سپے نیمیا خون کی کمی اور اس کی رقت دونوں پر بولا جاتا ہے۔

قُلّۃُ الرَّاس (ع) سر کی بلندی۔ چوٹی چندیا
قمۃ الراس (ا) ورٹیکس Vertex

قِلّۃُ اللَّبَن (ع) دودھ کی کمی۔ دودھ کا کم پیدا ہونا (ا) گے لیک ٹوس کے سِس Galactoskesis

قُلّۃُ الکَتِف (ع) شانہ کی چوٹی۔ شانہ کا وہ
زائدہ اخرمیہ — ابھار یا نکال جو شانہ کی
نتوا اخرمی — استخوانی بلندی بناتا ہے۔
اور اسی کے ساتھ ہنسلی کی ہڈی کا بیرونی سرا جڑتا ہے (ا) اکرومین پراسس Acromion Process

قَلَح (ع) دانتوں کی میل جو دانتوں
حضر — کی جڑوں میں جم جاتی ہے
زردی مائل میل جو دانتوں کی جڑوں میں جم کر پتھرا جاتی ہے (ا) ٹارٹار Tartar

قِلْد (ع) نوبت تپ چہارم۔ چوتھیا بخار کی باری
چوتھیا بخار آنے کا دن (ا) پیراکسزم آف کوارٹن Paroxism of Quartan

قَلَس (ع) غیر منہضم غذا کا ایک مرتبہ
قلس — معدہ سے منہ میں بھر آنا۔
اگر وہ بارہ عود کرے تو اُسے قے کہتے ہیں
(ا) ری گرجی ٹیشن Regurgitation
طبی نوٹ۔ قلس (لام کی فتح سے) اس غذا پر اطلاق کیا جاتا ہے۔ جو ایک مرتبہ معدہ سے منہ میں بھر آتی ہے۔
ڈاکٹری نوٹ۔ ری گرجی ٹیشن کا لفظ تقھقر الدم یعنی خون کی بازگشت پر بھی بولا جاتا ہے تفصیل کے لئے دیکھو تقھقر الدم

قَلْع (ع) اکھاڑنا۔ اکھاڑ ڈالنا۔ جڑ سے اکھاڑ ڈالنا۔

قلع (ع) تپ اُترنے کا وقت۔ تپ کے اُترنے کا وقت۔

قَلْعُ الحُمّٰی (ع) وا شدن تپ۔ تپ اُترنا۔ بخار اُترنا (ا) ٹرمی نیشن آف فیور Termination of Fever

قَلْعُ السِّن (ع) دانت اکھاڑنا۔ دانت نکالنا (ا) ٹوتھ ایکسٹریشن Tooth Extraction

قُلْفَہ (ع) غلاف حشفہ۔ سر ذکر کا غلاف
غلفہ — گھونگھٹ۔ سپاری کے اوپر
کا چمڑا۔ جو ختنہ میں کاٹ دیا جاتا ہے۔
(ا) پری پیوس Prepuce
فور سکن Foreskin

قُلْفَۃُ البَظْر (ع) غلاف بظر۔ بظر کا غلاف بظر کے سر پر ایک باریک غلاف ہے۔
(ا) پری پیوس آف کلی ٹورس

قَلَق (ع) بے قراری۔ بے چینی۔ بے آرامی۔ بے قرار و بے چین ہونا۔ بے قراری سے کروٹیں بدلنا۔
(ا) جیک ٹے ٹشن Jactation
قلق اور کرب کا فرق۔ قلق بے چینی اور بے آرامی پر بولا جاتا ہے۔ اور کرب غم کے سبب سانس رکنے کو کہتے ہیں۔

**قلق السن** (ع) جنبش دندان - دانت ہلنا - دانتوں کی جنبش ۔

**قلق المعدہ** (ع) ایک حالت ہے کہ کرب معدہ سے سخت بے چینی حادث ہوتی ہے - اور اکثر خفقان ہوجاتا ہے - اور کبھی جلتہ آتا ہے - اور چہرہ کا رنگ متغیر ہوجاتا ہے

**قلقطایا** (ع)
**گموٹن المدہ** — آنکھ کا ایک مرض ہے کہ طبقہ قرنیہ کے پیچھے پیپ پیدا ہو کر اس مقام کو کھا جاتی ہے - اور وہ مقام مثل ناخنہ کے معلوم ہوتا ہے ۔
(ا) ہائی پوپین Hypopeyon

**قلقلہ** (ع) حرکت دینا - ہلانا - ملانا (۲) جوش بے قراری ۔

**قلم** (ع) ناخن لینا - ناخن تراشنا - ناخن کاٹنا ۔

**قلم الکتابت** (ع) لغوی معنی لکھنے کا قلم - اصطلاح تشریح میں دماغ کے بطن چہارم کے صحن میں ایک دماغی حصہ ہے جو قلم کتابت کی شکل کا ہوتا ہے ۔
(ا) کیلے مس سکرپ ٹوری اس Calamus Scriptorious

**قلو** (ع) گوشت وغیرہ بھوننا (۲) گلی ڈنڈا کھیلنا

**قلوب** (ع) جمع ہے قلب بمعنی دل کی ۔

**قلوی** (ع) شور - کھاری (ا) الکلائن Alkaline

**قلویت** (ع) شوریت - کھاری پن ۔
(ا) الکلائی نیٹی Alkalinity

**قلی** (ع) بریاں کرنا - بھوننا ۔

**قلیل الغذا** (ع) کم غذائیت والی - وہ غذا جس سے خون کم پیدا ہو ۔

**قلیہ** (ع) ریزہ ریزہ کرکے دیگ میں بھونا ہوا گوشت - جمع قلایا ۔

**قمامات** (ع) وہ جگہ جہاں دھوپ نہ پہنچتی ہو

**قماط** (ع) نگاتی - وہ کپڑا جس میں پوتڑے وغیرہ رکھ کر بچے کو لپیٹ کر باندھ دیتے ہیں ۔

**قمہ** (ع)
**قمۃ الراس**
**قلۃ الراس** — چوٹی - چندیا - سر کا بلند حصہ
(ا) ورٹیکس Vertex
سنسی پٹ Sinciput

**قمحہ** (ع) خشک چیز منہ بھر یا ایک پھنکی ۔

**قمحدوہ** (ع) گدی کی ہڈی جو کھوپڑی کے پچھلی طرف واقع ہے (۲) گدی کا ابھار - گدی کی ہڈی کا ابھار جو چت لیٹے ہوئے زمین پر لگتا ہے (ا) ایکسٹرنل آکسی پیٹل ایمی نینس
External Occipital Eminence

**قمس** (ع) جنین کا پیٹ میں حرکت کرنا ۔
(ا) کوئک ننگ Quickening

**قمط** (ع) بچے کو پوتڑوں میں باندھنا - بچے کو گاتی میں باندھنا ۔

نوٹ - بعض ایشیائی ممالک مثلاً عرب وایران وغیرہ میں سال ڈیڑھ تک بچے کو ہر روز صبح سے وقت غروب تک ایک کپڑے میں تا گردن لپیٹ کر باندھ

دیتے ہیں۔ صرف پٹھے کی گردن اور سر کھلا
رہتا ہے ۔

**قمع** (ع) لغوی معنی قیف۔ قیف نما آلہ
**قمع** اصطلاح تشریح میں (۱) حلق
حلق کا قیف نما حصہ۔ یا جسم کی کوئی قیف نما
نالی (۲) دماغ کی وہ نالی جو بطن اور غدۂ
مستدیرہ کے درمیان واقع ہے ۔
(۱) اِن فنڈی بیولم Infundibulum

**قمقام** (ع) چارپایک۔ چم چوں۔ جم جوں۔ ڈھک
ایک قسم کی چھوٹی جوں جس کے بہت
سے پاؤں ہوتے ہیں ۔

**قمقم** (ع) آفتابہ۔ لوٹا۔ گڈیا۔ بدنا ۔

**قمقمہ** (ع) بولنے میں حلق کے پرلے سرے سے
آواز نکالنا ۔

**قمل** (ع) چیچڑی۔ کلنی۔ ایک چھوٹا سا جانور
جو گائے بھینس اور کتے وغیرہ کے جسم
پر چمٹ کر خون چوستا رہتا ہے ۔

**قمل** (ع) شپس۔ جوں۔ جمع قُمّل۔ جوئیں جوئیں
(۱) پیڈی کولس Pediculus لوس Louse
نوٹ۔ جوئیں متعدد قسم کی ہوتی ہیں (۱)
ایک سفید باریک باریک جو بالوں سے
چمٹی رہتی ہیں۔ یہ درحقیقت جوؤں کے
انڈے ہوتے ہیں ان کو عربی میں صیبان
فارسی میں رشک اور ہندی میں لیکھ
کہتے ہیں (۲) وہ جو مسامات میں دھنس
جاتی ہیں۔ اور بالوں کی جڑوں کی طرح
دکھائی دیتی ہیں۔ ان کو عربی میں طبوع اور
فارسی میں قمقام اور ہندی میں جم جوں
اور ڈھک کہتے ہیں (۳) بڑی بڑی جوئیں
جو سر میں اور جسم کے کپڑوں میں چلتی
پھرتی دکھائی دیتی ہیں۔ ان کو عربی میں
قمل اور فارسی میں شپس کہتے ہیں ۔

**قُمّل** (ع) جوئیں پڑنا۔ جوئیں پڑنے
**تقمّل** کی بیماری (۱) پیڈی کیولوسس
Pediculosis لوسی نیس Lousiness

**قمل الاجفان** (ع) پلکوں کی جوں (۲) پلکوں
میں جوں پڑ جانا (۱) پیڈی کیولوسس
Pediculus بلفرٹیس Blepharitis
ٹرائی اے سس Triasis

**قملۃ النسر** (ع) گدھ کی جوں۔ یہ مردار خوار
جانور گدھ کی جوں ہے۔ جو کبھی اس سے
گر کر بدن انسان پہ آ پڑتی ہے۔ یہ نہایت
مہلک ہوتی ہے۔ کہتے ہیں کہ اس کے
کاٹنے سے بدن کے مجاری سے خون جاری
ہو جاتا ہے ۔

**قمل الجسم** جسم کی جوں۔ جسم میں جوئیں پڑنا
(۱) پیڈی کیولوسس کارپورس
Pedieulus Corporis

**قمل الراس** (ع) سر کی جوں۔ سر میں جوئیں
پڑنا (۱) پیڈی کیولوسس کیپی ٹس
Pediculus Capitis

قَمْلُ الْعَانَہ (ع) سپش موئے زہار۔ کالے بالوں کی جوئیں۔ کالے بالوں میں جوئیں پڑنا +
(۱) پیڈیکیولس پیوبس Pediculus Pubis

قُمُور (ع) چکا چوند۔ آنکھ کی ایک بیماری ہے۔ کہ چمکدار چیزوں اور برف وغیرہ کی طرف بہت دیکھنے سے بینائی ضعیف ہو جاتی ہے۔ اور کبھی بالکل جاتی رہتی ہے۔ اور جو قریب سے کچھ دکھائی بھی دیتا ہے۔ تو سفید ہی نظر آتا ہے + (۱) مون بلائنڈنیس Moon Blindness (قمور) سنو بلائنڈنیس (عمی الثلج) Snow Blindness
قَمَد
عَمَی الثَّلْج

قَمِیْحَہ (ع) سفوف بمقدار یک کف دست۔ ایک پھنکی قمیحہ اور سفوف کا فرق جس سفوف دوا کو سوکھا پھانکا جائے۔ اُسے سفوف کہتے ہیں۔ اور جو پانی یا شربت پر ڈال کر پی جائے۔ اُسے قمیحہ کہتے ہیں +

قَمِیْص (ع) پیراہن۔ کُرتا (۲) غلاف دل۔ دل کا غلاف (۱) شرٹ Shirt
پیری کارڈیم Pericardium

قَمِیْصُ الْمَجَانِیْن (ع) دیوانوں کی قمیص دیوانوں کا کرتہ۔ دیوانوں کا سیدھا اور ڈھیلا کرتہ۔ جو اُن کی حرکات دیوانگی میں رکاوٹ پیدا کرنے کے لئے پہنایا جاتا ہے (۱) سٹریٹ جیکٹ Straight Jacket
جُبَّۃُ الْمَجَانِیْن

قَنَاۃ جمع قَنَوَات (ع) مجری۔ نل (۲) چھوٹی نہر۔ جمع قنوات اور قنی۔ اصطلاح تشریح میں بدن کا کوئی مجری یا نالی۔ بند نالی (۱) کینال Canal ڈکٹ Duct ڈکٹس Ductus ٹیوب Tube

قَنَاۃُ اُرْبِیَّہ (ع) جنگاسہ کے مقام میں ایک نالی ہے۔ جس میں رحم کا رباط مستدیر گزرتا ہے (۱) انگوئی نل کینال Inguinal Canal

قَنَاۃ جَنِیْنِیَّہ (ع) جنین کے مثانہ سے ناف تک ایک نالی ہے۔ جو بعد کو بند ہو جاتی ہے + (۱) یوریکس Urachus
حامل البول

قَنَاۃ شَوْکِی (ع) پشت کے تمام مہروں میں نخاع کی نالی (۱) سپائنل کینال Spinal Canal

قَنَاۃُ الصَّدْر (ع) سینہ کی نالی۔ یہ عروق جاذبہ کی ایک بڑی اور موٹی نالی ہے۔ جس میں سر وگردن وسینہ کی دائیں جانب۔ دائیں بازو و دائیں پھیپھڑے و دل کے دائیں حصہ اور جگر کی محدب سطح کے عروق جاذبہ کے سوا تمام جسم کے عروق جاذبہ اور چھوٹی آنتوں کے عروق لبنیہ آ کر تمام ہوتے ہیں اس نالی کے رستے رطوبت لبنیہ (کیلوس) اور رطوبت مائیہ (لمف) کا بہت سا حصہ خون میں پہنچتا ہے۔ یہ کمر کے دوسرے مہرے
مجری الصدر
جداول العروق

کے جسم کے سامنے اور وطہ بطنی کے دائیں جانب
اور قدرے نیچے اور حجاب حاجز کے دائیں
پاؤں کے پہلو کے برابر باریک عروق
جاذبہ کی مثلث شاقیلی (رسی سیپٹی کیولم کائلی
غدیرۃ الکیلوس) سے شروع ہوکر اوپر
کو جاکر حجاب حاجز کے سوراخ اورطی سے
گذر کر اور سینہ میں پہنچ کر کنگروڑ کے
سامنے پشت کے چوتھے مہرے کے برابر
سینہ سے باہر جاکر گردن کے ساتویں
مہرے کے بالائی کنارہ کے برابر پہنچے کی
طرف خمیدہ ہوکر گردن کی بائیں اندرونی
ورید رلیفٹ انٹرنل جوگولر وین) اور
بائیں ہنسلی کے نیچے والی ورید رلیفٹ
سب کلے ویَن وین) کے جائے ملاپ
پر ختم ہوتی ہے - یہ نالی تقریباً ۱۸ یا ۲۰
انچ لمبی اور اپنے جائے آغاز میں پر کے
قلم کے برابر موٹی ہوتی ہے - عام عروق جاذبہ
کی طرح اسمیں بھی کواڑیاں پائی جاتی ہیں -
اور اس کے جائے اختتام پر دو ہلالی
کواڑیاں ہوتی ہیں - جو اس کی لمف کو
وریدی خون میں تو جانے دیتی ہیں لیکن
وریدی خون کو اس میں آنے سے روکتی
ہیں (۱) تھوراسک ڈکٹ

**قنات عجزی** (ع) عظم العجز یعنی کمر کی ہڈی
کے اندر نخاع کی نالی ہے (۱) سیکرل کینال
Sacral Canal

**قنات غذائیہ** / **قنات ہضمیہ** } غذا کی نالی ہضم کی نالی - یہ منہ
سے لے کر مقعد تک جاتی
ہے - یہ درحقیقت ایک ہی نالی ہے لیکن
اختلاف شکل کے باعث اپنے مختلف
حصص میں مندرجہ ذیل مختلف ناموں
سے موسوم ہوتی ہے (۱) منہ (۲) مری
(۳) معدہ (۴) آنتیں (۱) ایلی مینٹری
کینال Alimentary Canal

**قنات المبیض** (ع) رحم اور خصیۃ الرحم کی درمیانی
قنات فلی پیوس / قاذف الرحم / نفیر } نالی - اس نام کی دو نالیاں
ہوتی ہیں - ہر ایک نالی
رحم کی چوٹی سے شروع ہوکر
خصیۃ الرحم تک جاتی ہے - اس کے ذریعے
خصیۃ الرحم سے بیضہ انثٰی (عورت کا انڈا)
رحم میں آتا ہے - اور حیوان منوی (منی کا
کیڑا) خصیۃ الرحم تک چلا جاتا ہے - انہیں
دونوں نالیوں کو عورت کے نلے بھی کہتے
ہیں (۱) فلوپین ٹیوب Fallopian Tube
آوی ڈکٹ Oviduct

**قناع** (ع) غلاف قلب - پردہ دل - دل کا پردہ

**قنب** (ع) غلاف قضیب چارپایہ - چارپایہ
کے قضیب کا غلاف *

**قندید** (ع) قند (شکر) کی بنائی ہوئی شراب

**قندید عُقار** - شمول اور خموم کا
کا فرق - قندید اس تازہ شراب کو کہتے

جس میں کستوری ملائی جائے۔ عقار اس
شراب کو کہتے ہیں جو زیادہ عرصہ تک خم
میں رہے۔ قہوس نہایت تیز شراب کا نام
ہے۔ جو پینے والے کو قرار نہ لینے دے۔
اور حم ایسی شراب کو کہتے ہیں جس کے
پینے سے سر چکرائے ۔

**قَنْدَفِیر** (ع) معرب ہے گندہ پیر یعنی نہایت بوڑھا

**قُنْزُعَۃ** (ع) چٹیا (۲) جوڑا (۳) دم کی جڑ (۴) دانے

**قَنْزُعِیّ** (ع) } ٹخنہ کی ہڈی۔ پاؤں کی پہلی
**عظم الکعب** } ہڈی جس پر پنڈلی کی ہڈیاں
کے اندرونی و بیرونی سرے یعنی ٹخنے جڑتے
ہیں (۱) ایسٹریگلس Astragalus

نوٹ۔ ٹخنہ کی ہڈی اس کو صرف اس
مناسبت سے کہا جاتا ہے۔ کہ دونوں
ٹخنے اس پر جڑتے ہیں۔ ورنہ دونوں ٹخنے
درحقیقت پنڈلی کی دونوں ہڈیوں کے
زیریں کناروں کے ابھار ہیں۔ جو پیر میں
دائیں و بائیں ابھرے ہوئے نظر آتے ہیں

**قُنْشُورَۃ** (ع) وہ عورت جسے حیض نہ آتا ہو۔

**قَنْطَہ** (ع) بدبو۔ بوئے ناخوش (۱) بیڈ سمیل Bad Smell

**قَنْطَرَۃ** (ع) پل۔ دریا کا پل (۲) اونچی عمارت
(۱) برج Bridge

**قَنْطَرَۃُ الْمُخ** (ع) } پل کی مانند حصہ اوپر جے
**جسر الدماغ** } دماغ پیچھے چھوٹے دماغ
**جسر فاروليوس** } اور نیچے نخاع مستطیل سے
اتصال رکھتا ہے۔ گویا یہ حصہ دماغ کے
باقی تینوں حصوں کو باہم ملاتا ہے۔ اس
کے ریشے عمودی اور آڑے ہوتے ہیں
آڑے ریشے بڑے دماغ کے دونوں نصف
کروں کو باہم ملاتے ہیں +
پانز ویرولائی Pons Varolii

**قِنْیٌ** (ع) } راس المال۔ اصل المال
**قِنْیَۃ** } سرمایہ۔ پونجی۔ جمع قنوان
وقنیان +

نوٹ: سوء قنیہ۔ جگر کا فساد۔ جس سے
بدن کی پونجی یعنی خون خراب ہو جاتا ہے
تفصیل کے لئے دیکھو سوء القنیہ +

**قَوَاصِف** (ع) سمندر اور دریا کی مہلک ہوا۔
خشکی کی مہلک ہوا کو عواصف کہتے ہیں +

**قَوَاطِع** (ع) کاٹنے والے دانت۔ اگلے چار دانت

**قَوَام** (ع) قد و قامت۔ بالا (۲) راستی۔ عدل

**قِوَام** (ع) اصل۔ نظام۔ بقا۔ آمیزش +

**قَوَانُس** (ع) ایک پیمانہ ہے ڈیڑھ یا تین
اوقیہ کا اور زیت (روغن) سے چار تولہ
چھ ماشہ اور شراب سے تین تولہ ایک ماشہ

**قُوَاء** مقیء (ع) قے آور دوا۔ قے لانے والی دوا +
(۱) ایمیٹک Emetic

**قَوَائِمُ الْحِجَابِ الْحَاجِز** (ع) حجاب حاجز یعنی
**قائمتا الحجاب الحاجز** } دیافرغما کے پائے +
(۲) کروراڈایا فریگ میٹس
Orura Diaphragmatis

**قُوبَاءُ** (ع) گریوَن - داد - یہ ایک مشہور جلدی بیماری ہے - یہ ایک قسم کی خشونت (درشتی) خشکی کھردراپن) ہے - جو جلد پر پیدا ہوجاتی ہے اور جس کے ساتھ خارش ہوتی ہے لیکن اس میں درد نہیں ہوتا - اور اس کا رنگ کبھی سرخی مائل ہوتا ہے - اور کبھی سیاہی مائل - اور یہ اکثر مدور یعنی دائرہ کی صورت میں ہوتی ہے - اور کبھی پھیلتی اور کبھی ٹھہر جاتی ہے - اور کبھی جلد زائل ہوجاتی ہے اور کبھی مزمن یعنی پرانی ہوجاتی ہے - اور اس پر سے چھلکے اترتے ہیں - اور بعض اوقات داد میں سے ایسا عفن اور تیز زرد آب نکلتا ہے - کہ اگر آس پاس کی جلد پر لگ جائے - تو اُسے بھی متقرح کردیتا ہے (ا) ٹی نیا ٹان سُورینس Tinea Tonsurans رنگ ورم Ring Worm

نوٹ - جدید اطبا معصر ہرپیز اور ایپاٹگو کو بھی قوبا کا مترادف لکھتے ہیں - جو درحقیقت صحیح نہیں - کیونکہ ہرپیز درحقیقت نملہ اور جاورسیہ ہے ❖

**قُوبَاءُ ذَقْنِیَّہ** (ع) } ٹھوڑی کا داد - حجاموں
جرب الحلاقین } کی خارش - یہ ایک قسم کی داد ہے جو حجاموں کے خضاب اور کثیف استرے کے باعث پیدا ہوجاتی ہے - بالخصوص ان لوگوں کو جو داڑھی مونڈاتے ہیں - اس میں مقام ماؤف پر سرخ سرخ داغ پڑجاتے ہیں - جن میں خارش ہوتی ہے ❖ (۲) ٹی نیا سائی کوسس Tinea Sycosis باربرز اچ Barber's Itch

**قُوبَاءُ مُتَقَشِّرَہ** (ع) برص اسود - سیاہ برص ❖

**قُوَّت** (ع) } لغوی معنی طاقت - زور -
قُوَّۃ } بل - کس - اصطلاح طب میں وہ طاقت جس سے کوئی فعل صادر ہو یعنی جس کے ذریعہ انسان وحیوان صدورِ افعال پر قادر ہیں - جمع قُوٰی ❖
(ا) فورس Force انرجی Energy وِس Vis فیکلٹی Faculty سٹرینگتھ Strength پاور Power

**قُوَّتِ آخِذَہ** (ع) قوت دل - دل کی قوت -
(۲) سٹرینگتھ آف مائنڈ

**قُوَّتَانِ فَاعِلَتَانِ** (ع) دو کام کرنے والی قوتیں مراد ہے حرارت و برودت سے ❖

**قُوَّتِ بَاصِرَہ** (ع) } قوت بینائی - دیکھنے کی قوت
قوت بَصَر } جو آنکھوں میں ہوتی ہے
(ا) سائٹ Sight وژن Vision

**قُوَّتِ بَاعِثَہ** } (ع) قوت محرکہ کی ایک قسم
قوت شوقیہ } ہے - جو باعث حرکت ہوتی ہے - تفصیل کے لئے دیکھو قوت محرکہ ❖

**قُوَّتِ جَاذِبَہ** (ع) جذب کرنے والی قوت - جسم کی وہ قوت جو رطوبات وغیرہ کو جذب

کرتی ہو (۱) پاور آف اٹریکشن Power of Attraction
وِس اے فرانٹی Vis a Fronte
وِس اَیٹریکشنس Vis Attractions

**قُوَّتْ حَافِظَہ** } (ع) یاد۔ یاد رکھنے والی قوت
**قُوَّتْ حِفْظ** } یہ وہ قوت ہے جو قوت واہمہ
کے ادراک کردہ معانی کو محفوظ رکھتی ہو۔
یعنی وہ قوت ہے۔ جہاں باتیں محفوظ رہتی
ہیں۔ اور بوقت ضرورت یاد آجاتی ہیں
اس قوت کے خراب ہوجانے سے مرض
نسیان پیدا ہوجاتا ہے ٭
(۱) میموری Memory

نوٹ۔ حس مشترک کے ادراک کردہ صور
کو تو قوت خیال محفوظ رکھتی ہے۔ لیکن
قوت واہمہ کے ادراک کردہ معانی کو قوت
حافظہ محفوظ رکھتی ہے۔ یعنی قوت حافظہ
صرف اُن باتوں کو محفوظ رکھتی ہے۔ جو
دماغ کی اندرونی قوتوں سے دریافت
ہوتی ہیں۔ مثلاً دوستی و دشمنی وغیرہ نیز
دیکھو نوٹ متعلقہ قوت حس مشترک ٭

**قُوَّتْ حِسِّ مُشْتَرَک** (ع) حواس خمسہ باطنہ۔
یعنی دماغ کی اندرونی قوتوں میں سے یہ
پہلی قوت ہے جس میں حواس خمسہ ظاہرہ
(باصرہ۔ سامعہ۔ شامہ۔ ذائقہ۔ لامسہ)
کی تمام محسوسات یعنی ساری خبریں پہنچتی
ہیں چونکہ یہ قوت پانچوں حواس ظاہری
سے بالاشتراک محسوسات کو اخذ کرتی ہو
یعنی آنکھوں سے دیکھی ہوئی صورتیں۔
کانوں سے سُنی ہوئی آوازیں۔ ناک سے
سونگھی ہوئی بوئیں۔ زبان سے چکھے ہوئے
مزے۔ اور تمام جسم کی جلد سے چھوئی ہوئی
چیزوں یا کیفیتیں مثلاً گرمی و سردی وغیرہ
سب کو یہ قوت مشترک طور پر محسوس یا
دریافت کرتی ہے۔ اس لئے اس کا نام
حِسّ مشترک رکھا گیا ہے۔ یہ قوت
دماغ کے بطن مقدم کے اگلے حصہ میں آتی
ہو (۱) کامن سینس Common Sense

نوٹ۔ حواس خمسہ ظاہری کی تمام محسوسات
کو پہلے حس مشترک ادراک کرتی ہے۔ اور
پھر وہ ان کو خزانہ خیال (قوت خیال)
کے سپرد کر دیتی ہے۔ جو ان کو محفوظ رکھتی
ہے۔ تاکہ بوقت ضرورت یاد آسکیں۔
چنانچہ اسی قوت خیال سے وہ باتیں
یاد آتی ہیں۔ جن کا تعلق حواس خمسہ ظاہری
سے ہوتا ہے۔ اور جن کو طبی اصطلاح میں
صُوَرْ (صورتیں۔ شکلیں۔ آوازیں۔
بوئیں۔ مزے وغیرہ) کہتے ہیں۔ پھر
قوت واہمہ۔ ان صور محسوسہ سے
معانی جزیہ کا ادراک کرتی ہے۔ مثلاً کسی
کو دوست اور کسی کو دشمن سمجھنا اسی قوت

کا کام ہے۔ پھر قوت واہمہ کے ادراک کردہ معانی کو قوت حافظہ محفوظ رکھتی ہے پس حس مشترک کے ادراک کردہ صُوَر کو تو قوت خیال محفوظ رکھتی ہے۔ لیکن قوت واہمہ کے ادراک کردہ معانی کو قوت حافظہ محفوظ رکھتی ہے۔ یعنی قوت حافظہ محض اُن باتوں کو یاد رکھتی ہے۔ جن کا تعلق حواس خمسہ ظاہری سے نہ ہو۔ بلکہ وہ باتیں محض دماغ کی اندرونی قوتوں سے دریافت کی جاتی ہیں۔ مثلاً عداوت و محبت وغیرہ +

**قُوَّتِ حَیْوَانِیَّہ** } (ع) قوت حیات۔ زندگی کی
**قوت حَیَوِیَّہ** } قوت۔ وہ قوت جس سے انسان کے تمام اعضاء میں زندگی قائم رہتی ہے۔ اس قوت کا منبع و مخزن قلب ہے۔ یعنی یہ قوت دل میں ہوتی ہے۔ اور اُس سے بذریعہ شرایین تمام اعضاء میں پہنچتی ہے۔ اور اُن کو زندہ رکھتی ہے۔ اس قوت کا مرکب روح حیوانی ہے۔ اور اس کا آلہ حرارت غریزی ہے + (۲) وائٹل فورس Vital Forse وائٹل پاور Vital Power وِس وائٹی Vis Vitæ وِس وِٹالس Vis Vitalis بائی اولک انرجی Biolic Eneegy

**قُوَّتِ خَیَال** (ع) یہ وہ قوت ہو۔ جہاں حواس خمسہ ظاہرہ کے ذریعہ حس مشترک کی دریافت کی ہوئی چیزیں محفوظ رہتی ہیں۔ اور بوقت ضرورت یاد آجاتی ہیں۔ پس قوت خیال خزانہ ہے حس مشترک کا۔ تفصیل کے لئے دیکھو نوٹ متعلقہ قوت حس مشترک + (۲) پاور آف فینسی Power of Fancy

**قُوَّتِ دَافِعَہ** (ع) } دفع کرنے والی قوت۔ وہ
**قوت مُخْرِجَہ** } قوت جو جسم سے فضلات کو دفع یا خارج کرتی ہے (۲) وِس اٹرگو Vis a Tegro امپیلنگ پاور Impelling Power

**قُوَّتِ ذَاتِیَّہ** (ع) ذاتی قوت۔ جو عارضی نہ ہو (۲) نیچرل پاور Natural Power

**قُوَّتِ ذَائِقَہ** (ع) } ذائقے کی قوت چکھنے کی قوت
**قوت ذوق** } یہ قوت اُس عصب یعنی پٹھے میں ہوتی ہے۔ جو زبان کے اندر پھیلا ہوا ہے (۲) ٹیسٹنگ Tasting

**قُوَّتِ سَامِعَہ** } (ع) قوت شنوائی۔ سُننے کی
**قوت سَمع** } قوت۔ یہ قوت کان کے اندر اُس پٹھے (عصب سمع) میں ہوتی ہے جو کان کے سوراخ میں پھیلا ہوا ہے۔ اس قوت کا کام آوازوں کو محسوس و معلوم کرنا ہے۔ (۲) ہیرنگ Hearing

نوٹ۔ جس طرح سے ارتعاش شامی یا

روشنی کی لہروں سے آنکھ کے پردہ شبکیہ (ریٹینا) پر تحریک ہوکر بینائی پیدا ہوتی یا دکھائی دیتا ہے۔ اسی طرح سے ارتعاش ہوائی یا ہوا کی لہروں سے کان کے عصب سماعت پر تحریک ہوکر شنوائی پیدا ہوتی یا سُنائی دیتا ہے۔ پس عصب سماعت جس قوت کے ذریعہ سماعت کا احساس کرتا ہے۔ وہی قوت قوت سماعت ہے +

**قُوَّتْ شَافِیَہ** (ع) وہ قوت جو بیماریوں سے شفا دیتی ہے۔ یا ازالہ و دفعیہ مرض کرتی ہے۔ اور قوت مُدَبّرہ یا طبیعت ہے +

(۱) وِس نیچری Vis Naturæ

وس مَیڈی کے ٹرکس Vis Medicatrix

**قُوَّتْ شَامَّہ** (ع) قوت بویائی۔ سونگھنے کی قوت شم } قوت۔ یہ قوت ان دو پٹھوں (اعصاب شم) میں ہوتی ہے۔ جو سرپستان کے مشابہ ہوتے ہیں۔ اور ناک کی چھت پر دماغ کے نیچے واقع ہیں +

(۲) سمیلنگ Smelling

نوٹ۔ جس طرح سے ہوا کے ذریعہ ہم سنتے ہیں۔ اسی طرح ہوا کے ذریعہ ہم سونگھتے ہیں۔ کیونکہ ہوا میں خوشبو یا بدبو کے مادی ذرات اس کو خوشبودار یا بدبودار بنا دیتے ہیں۔ پس جب ہم ناک کے رستے سانس لیتے ہیں۔ تو ہوا آہستہ سے ناک کے اندر جاتی ہے۔ اور خوشبو یا بدبو کے ذرات جو ہوا میں ملے ہوئے ہوتے ہیں۔ وہ قوت شامہ کے عصب کی شاخوں سے لگتے ہیں۔ اور پھر اُن سے دماغ کو یہ کیفیت محسوس ہوتی ہے۔ پس عصب شامہ کی وہ قوت جس کے ذریعہ احساس شم ہوتا ہے۔ وہی قوت شامہ ہے +

**قُوَّتْ شَوْقِیَّہ** (ع) قوت محرکہ کی ایک قسم ہے۔ قوت باعثہ } وہ قوت جو حرکت کا شوق یا ارادہ پیدا کرتی ہے۔ یعنی باعث حرکت ہوتی ہے۔ اس کی دو قسمیں ہوتی ہیں۔ (۱) قوت شہوانیہ (۲) قوت غضبیہ۔ قوت شہوانیہ وہ ہے کہ طلب منفعت کیواسطے باعث حرکت ہو اور قوت غضبیہ وہ ہے کہ دفع ضرر کے لئے باعث حرکت ہو خواہ یہ منفعت و ضرر واقعی ہوں یا احتمالی۔ تفصیل کے لئے دیکھو قوت محرکہ +

نوٹ۔ بعض قوت شہوانیہ اور قوت غضبیہ کو قوت شوقیہ کے اقسام نہیں مانتے۔ بلکہ ان کو دو علیحدہ قوتیں قرار دے کر قوت شوقیہ کے خادم مانتے ہیں +

**قُوَّتْ شَہْوَانِیَّہ** (ع) قوت شوقیہ یا قوت محرکہ کی ایک قسم ہے۔ جو طلب منفعت کے واسطے باعث حرکت ہوتی ہے۔ یعنی کسی مفید شئے کی طلب کے لئے اعضاء میں حرکت پیدا

پیدا کرتی ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو قوت شوقیہ اور قوت محرکہ (۱) کَن کوپی سینٹ پاوَر
Concupiscent Power

**قُوَّت طَبْعِیَّہ** (ع) طبعی قوت۔ جگر کی قوت۔
قوت طبیعیہ } پرورش کی قوت۔ یہ جگر کی قوت ہے۔ جو وریدوں کے ذریعہ تمام اعضا میں پہنچتی ہے۔ اور بدن کا تغذیہ و تنمیہ کرتی ہے۔ یعنی اسی قوت کے ذریعہ تمام بدن کو غذا پہنچتی ہے۔ اور اس کی پرورش ہوتی ہے۔ اور اعضا بڑھتے ہیں۔ اس کا منبع و مخرج جگر ہے۔ نیز یہ قوت بقاء نسل کے لئے رطوبات جسم میں تصرف کرتی ہے۔ پس قوت طبعیہ کے متعلق دو فعل ہیں ایک تغذیہ و تنمیہ بدن یعنی جسم کو غذا پہنچانا اور بڑھانا دوسرے تولید نسل یعنی نسل بڑھانا اس کا پہلا فعل جگر سے اور دوسرا فعل خصیوں سے تعلق رکھتا ہے۔ اس قوت کی چار قسمیں ہیں (۱) قوت غاذیہ۔ جو بدن میں غذا پہنچاتی ہے (۲) قوت نامیہ جو اعضا کو بڑھاتی ہے (۳) قوت مُوَلِّدَہ جو مادۂ منی کو خصیوں کی طرف جذب کرکے منی میں تبدیل کرتی ہے۔ اور (۴) قوت مصورہ جو رحم میں نطفہ کو مختلف اعضا کی صورتیں عطا کرتی ہے (۱) وِس نیچوری
Vis Natura
فزیکل فورس Physical Force

**قُوَّت غَاذِیَہ** (ع) بدن میں غذا پہنچانے والی
مغیرۂ ثانیہ } قوت۔ وہ قوت جو عمل ہضم کے بعد غذا کو مشابہ مغتذی (عضو) کے کر دیتی ہے۔ تاکہ وہ بدل ما یتحلل ہو جائے۔
(۱) نیوٹری ئنٹ پاور Nutrient Power

**قُوَّت غَضَبِیَہ** (ع) قوت محرکہ کی ایک قسم ہے جو دفع ضرر کے لئے باعث حرکت ہوتی ہے۔ یعنی کسی مضر اور مخالف چیز سے بچنے کے لئے اعضاء میں حرکت پیدا کرتی ہے
(۱) اِرَسِبِل پاور Irascible Power

**قُوَّت فَاعِلَہ** (ع) فعل کرنیوالی قوت۔ حرکت دینے والی قوت۔ یہ قوت محرکہ کی ایک قسم ہے جو عضلات جسم کو حرکت دیتی ہے۔ یعنی انہیں سکیڑتی ہے اور پھیلاتی ہے جس سے تمام بدنی حرکات ظاہر ہوتی ہیں۔
(۱) اِفِکْٹِو پاور Effcetive Power
(۲) کبھی قوت فاعلہ کا اطلاق حرارت و برودت یعنی گرمی و سردی پر ہوتا ہے۔

**قُوَّت لَامِسَہ** (ع) قوت لمس چھونے کی قوت یہ قوت تمام بدن کی جلد میں ہوتی ہے۔ اس قوت کا کام گرمی سردی خشکی تری سختی و نرمی وغیرہ کو محسوس و معلوم کرنا ہوتا ہے
(۱) ٹچنگ Touching Power

نوٹ (۱) ماہیت لامسہ۔ جب کوئی چیز جلد کے ساتھ چھوتی ہے۔ تو ان عصبی

شاخوں کے ذریعہ جو جلد کی بشیار چھوٹی چھوٹی
بلندیوں میں بطور لمسی کیسوں کے ختم ہوتی
ہیں۔ اس حس کا احساس فوراً ہی دماغ
تک پہنچ جاتا ہے ۔

(۲) یونانی اطباء نے تو گرمی و سردی
درد و وزن کے احساس کو قوت لامسہ
کے تحت ہی میں مانا ہے۔ لیکن موجودہ
ڈاکٹران یورپ ان احساسات کو حس لامسہ
سے علیحدہ مانتے اور بیان کرتے ہیں۔ چنانچہ
بقول اُن کے (۱) حِسِّ حرّی جس کے
ذریعہ گرمی و سردی کا احساس ہوتا ہے۔
(۲) حِسِّ اَلَمی جس کے ذریعہ درد و الم کا
احساس ہوتا ہے (۳) حِسِّ عضلی جس
کے ذریعہ وزن یا دباؤ کا احساس ہوتا ہے
اور (۴) حِسِّ حَشَوِی جس کے ذریعہ
اعضاء اندرونی کی حسی تحریکات مثلاً بھوک
پیاس بے چینی یا غشی وغیرہ کا احساس
ہوتا ہے۔ یہ قوت لامسہ میں شامل نہیں
بلکہ اُس سے علیحدہ ہیں ۔

**قُوَّتِ مَاسِکَہ** (ع) ٹھہرانے والی قوت روکنے والی
قوت وہ قوت جو غذا وغیرہ کو کسی خاص وقت
تک روکے رکھتی ہے۔ اسی قوت سے غذا
معدہ و امعاء میں کچھ گھلنے تک رُکی رہتی
ہے (۱) رِیٹنٹو پاور Retentive Power

**قُوَّتِ مُتَخَیِّلَہ** (ع) سوچنے والی قوت ۔ دیکھو قوت
متصرفہ ۔

**قُوَّتِ مُتَصَرِّفَہ** (ع) تصرف کرنے والی قوت
قوت مُتَخَیِّلہ } سوچنے والی قوت۔ وہ قوت
قوت مُفَکِّرَہ } جو صُوَر اور معانی میں تصرف
کرتی ہے۔ اور عام معانی اور کلی مفہوم
میں تغیر و تبدل کر کے نفس ناطقہ کے
پیش کرتی ہے۔ یعنی وہ قوت جو حس مشترک
کی صُوَر محسوسہ (جو خزانہ خیال میں محفوظ
ہوتی ہیں) اور واہمہ کے معانی جزئیہ مدرکہ
(جنہیں قوت حافظہ محفوظ رکھتی ہے) میں
تصرف کرتی ہے۔ گویا یہ دماغ کی محفوظہ
صورتوں شکلوں اور دماغ کی موجودہ باتوں
میں خواہ وہ خیال کی ہوں یا حافظہ کی تصرف
یا ہیر پھیر کرتی ہے۔ مثلاً ایک اچھی شکل
کو بگاڑ کر یا ایک بُری شکل کو سنوار کر دکھلا
سکتی ہے۔ ایک دوست کو دشمن یا دشمن
کو دوست ظاہر کر سکتی ہے۔ غرضیکہ یہ
قوت حواس خمسہ ظاہری و باطنی کے محسوسات
میں تفصیل و ترکیب کے ساتھ تصرف کرتی
ہے۔ اسی قوت کے ذریعہ انسان سوچ
اور سمجھ سکتا ہے۔ یہ قوت سوائے انسان
دیگر حیوانات میں نہیں ہوتی ۔

اس قوت کا محل و مقام اگرچہ دماغ کا
وسطی حصہ ہے۔ لیکن اس کا تعلق سارے
دماغ سے ہے۔ کیونکہ مقدم دماغ سے جہاں

قوت خیال کا مقام ہے۔ یہ حواس خمسہ ظاہرہ کی محسوسات کو لیتی ہے۔ اور موخر دماغ سے جہاں قوت حافظہ کا مقام ہے۔ یہ حواس خمسہ باطنہ کی محسوسات و مدرکات کو لیتی ہے۔ اور پھر اُن میں تصرف یا تغیر و تبدل یعنی ایر پھیر کرتی ہے + (۲) پاور آف امیجی نیشن Power of Imagination

وولیشن Volition

قُوَّتُ مُتَفَکِّرَہ (ع) فکر کرنے والی قوت۔ سوچنے والی قوت۔ دیکھو قوت متصرفہ +

قُوَّتُ مُحَرِّکَہ (ع) حرکت دینے والی قوت۔ وہ قوت جو طلب منفعت اور دفع ضرر کے لئے جسم کو حرکت دیتی ہے۔ اس کی دو قسمیں ہیں (۱) قوت شوقیہ یا قوت باعثہ جو حرکت کا شوق پیدا کرتی یا باعث حرکت ہوتی ہے (۲) قوت فاعلہ جو بدن یا اس کے کسی حصہ کو حرکت دیتی ہے + قوت شوقیہ کی پھر دو قسمیں ہیں شہوانیہ اور غضبیہ۔ ان میں سے شہوانیہ طلب منفعت کے لئے حرکت کرتی ہے اور غضبیہ دفع ضرر کے لئے۔ انگریزی میں قوت محرکہ کو مُووِنگ پاور Moving Power اور وِس موٹوریا Vis Motoria کہتے ہیں +

قُوَّتُ مُدَبِّرَہ طبیعت (ع) تدبیر کرنیوالی قوت۔ اسی کو طبیعت کہتے ہیں۔ جو بدنی نظام واصلاح کرتی ہے۔ نیز دیکھو طبیعت +

(۲) وِس کنسرویٹرکس Vis Conservatrix

نیچرل پاور Natural Power

قُوَّتُ مُدْرِکَہ (ع) ادراک کرنے والی قوت احساس کرنے والی قوت۔ معلوم کرنے والی قوت دریافت کرنے والی قوت۔ اس کی دو قسمیں ہیں (۱) قوت مدرکہ ظاہرہ یا حواس خمسہ ظاہرہ یعنی پانچ ظاہری حواس۔ جو دماغ سے باہر واقع ہیں۔ اور وہ یہ ہیں (۱) سامعہ (۲) باصرہ (۳) شامہ (۴) ذائقہ (۵) لامسہ اور یہ سب اپنے اپنے موقع پر درج ہیں (۲) قوت مدرکہ باطنہ یا حواس خمسہ باطنہ یعنی پانچ باطنی حواس جو دماغ کے اندر واقع ہیں اور وہ یہ ہیں (۱) حس مشترک (۲) خیال (۳) متصرفہ (۴) واہمہ (۵) حافظہ۔ ان میں سے بھی ہر ایک اپنے اپنے موقع پر درج ہے +

نوٹ۔ تمام ظاہری و باطنی اثرات یا محسوسات حواس کے ذریعہ ہی محسوس و معلوم ہوتے ہیں۔ یعنی انسان اپنے گردوپیش کی موجودات و واقعات کو اور اُن کی ماہیت و حقیقت کو بلکہ خود اپنی ہستی کو حواس کے ذریعے ہی محسوس و معلوم کرتا ہے۔ بغیر حواس کے اس کو کسی بات کا علم نہیں ہو سکتا۔

اور اگر حواس گلیتہً زائل ہو جائیں۔ تو پھر
حیات ممکن نہیں۔ حواس خمسہ ظاہری
تمام بیرونی محسوسات کو حواس خمسہ باطنی
تک پہنچاتے ہیں ؞
(۱) اپیری ہینڈنگ Apprehending
کمپری ہینڈنگ Comprehending
انڈرسٹینڈنگ Understanding

**قُوَّتِ مُدرِکۂ باطِنَہ** (ع) حواس خمسہ باطنہ
دیکھو قوت مدرکہ ؞

**قُوَّتِ مُدرِکۂ ظاہِرَہ** (ع) حواس خمسہ ظاہر
دیکھو قوت مُدرکہ ؞

**قُوَّتِ مُصَوِّرَہ** (ع) صورت بنانے والی قوت
وہ قوت جو اعضاء کو بمقتضائے نوع صورتیں
عطا کرتی ہے یعنی جس سے منی میں بچے کی شکل
پیدا ہو جاتی ہے۔ یہ قوت رحم میں ہوتی ہے

**قُوَّتِ مُغَیِّرَہ** (ع) تغیر پیدا کرنے والی قوت۔ بدلنے
والی قوت۔ وہ قوت جو غذا کو جزء بدن ہونے
کے قابل بناتی ہے۔ یعنی جو غذا کو بدل کر
عضو کی ساخت میں تبدیل کر دیتی ہے ؞
(۱) میٹابولک فورس Metabolic Force

**قُوَّتِ مُفَکِّرَہ** (ع) سوچنے والی قوت۔ دیکھو
قوت متصرفہ ؞

**قُوَّتِ مُوَلِّدَہ** (ع) پیدا کرنے والی قوت۔
مغیرہ اولیٰ | پہلی بدلنے والی قوت (۱)
وہ قوت جو غذا کو ہضم کر کے ساخت عضو
میں ملا دے یا (۲) وہ قوت جو منی پیدا
کرتی ہے۔ اور پھر اس میں تصرف کر کے
اسے قبول صورت کے لئے مستعد بناتی
ہے۔ چونکہ منی خصیوں میں پیدا ہوتی ہے
اس لئے یہ قوت بھی خصیوں میں ہوتی ہے
(۱) وِس فارمے ٹو Vis Formative

**قُوَّتِ نامِیَہ** (ع) قوت نمو۔ قوت بالیدگی۔ بڑھانے
والی قوت جسم کو بڑھانے والی قوت۔
اعضاء کو بڑھانے والی قوت ؞
(۱) پاور آف گروتھ Power of Groth

**قُوَّتِ نُطقِیَہ** (ع) قوت نطق۔ قوت گویائی۔
قوت تکلم۔ قوت عقل و ادراک۔ یہ قوت
انسان کے ساتھ مخصوص ہے ؞
(۱) پاور آف سپیچ Power of Speech
انٹی لیکچوئل پاور Intellectual Power

**قُوَّتِ نَفسانِیَہ** (ع) نفسانی قوت۔ وہ قوت جس
کی وجہ سے جسم میں حس و حرکت ہوتی ہے۔
یہ قوت دماغ میں ہوتی ہے۔ یعنی اس کا
منبع و مخزن دماغ ہے۔ جو اعصاب کے
ذریعہ حس و حرکت کی قوتوں کو بدن میں
پہنچاتا ہے۔ اس قوت کی دو قسمیں ہیں
ایک محرکہ (حرکت دینے والی) دوسرے
مدرکہ (ادراک کرنے والی) قوت محرکہ سے
بدن میں حرکت حاصل ہوتی ہے۔ اور
قوت مدرکہ سے ادراک و احساس ہوتا ہے

پس حواس خمسہ ظاہری و باطنی سب اسی کے
ماتحت ہیں (۲) وائٹل فورس Vital Force

**قُوّتِ وَاہِمَہ** (ع) } وہ قوت جو صُوَرِ محسوسہ سے معانی
**قوت وہم** } جزیہ کا ادراک کرتی ہے یعنی
اُن چیزوں کا ادراک کرتی ہے۔ جو بیرونی
حواس سے دریافت نہیں کی جاسکتیں
مثلاً محبت و عداوت وغیرہ ۔

نوٹ۔ قوت واہمہ ان معانی کا ادراک
کرتی ہے جن کا تعلق صُوَر کے ساتھ ہوتا
ہے۔ اور صُوَر یا صورتیں اُن اشیاء کو کہتے
ہیں جو حواس خمسہ ظاہری (دیکھنا سُننا
سونگھنا چکھنا چھونا) سے دریافت ہوتی
ہیں۔ لیکن تاوقتیکہ کوئی صورت بیرونی
حواس سے دماغ تک نہ پہنچے۔ اُس وقت
تک قوت واہمہ کچھ دریافت نہیں کرسکتی
کیونکہ تاوقتیکہ کوئی شکل دماغ تک نہ پہنچے
ممکن نہیں کہ دوستی یا دشمنی سمجھی جاسکے
اس قوت کا مقام دماغ کا درمیانی حصّہ ہے
اور اس کا خزانہ قوت حافظہ ہے جس طرح
حس مشترک صور کا ادراک کرکے انہیں خزانہ
خیال میں سپرد کردیتی ہے۔ اسی طرح
قوت واہمہ ان صور کے معانی (مثلاً محبت
و عداوت وغیرہ) کا ادراک کرکے اُن کو
خزانہ حافظہ میں محفوظ کردیتی ہے۔ اور
بوقت ضرورت یہ معانی یاد آجاتے ہیں

(۲) ایمیجی نیشن Imagination
پاور آف ایمیجی نیشن Power of Imagination

**قُوّتِ ہَاضِمَہ** (ع) ہضم کرنے والی قوت۔ غذا
کو ہضم کرنے والی قوت ۔
(۲) ڈائی جسٹو پاور Digestive Power

**قُورح** (ع) } زخم میں پیپ بھرنا۔ زخم کا
**تَقَیُّح** } پپیانا (۲) سپّوریشن
Suppuration

**قُوْر** (ع) (۱) ایک چیز کو گول کاٹنا (۲) عورت کا ختنہ کرنا

**قَوْس** (ع) کمان (۲) دائرہ کا ٹکڑا یا حصہ (۳)
نام ایک بُرج کا آسمان پر ۔

**قَوْسِ رَاحِی** (ع) کف دست یا ہتھیلی کی شریانی
محراب یا قوس (۲) پامر آرچ Palmer Arch

**قَوْسِ شِرْیَانِی** (ع) شریان اعظم (اورطی) کا
محرابی حصہ جو دل کے بائیں بطن سے
پشت کے تیسرے مہرے تک ہے ۔
(۲) آرچ آف دی اے آرٹا
Arch of the Aorta

**قَوْسِ شَیْخُوخِی** (ع) بڑھاپے کی قوس۔ بڑھاپے
میں قرنیہ کے محیط میں شحمی ابتری پیدا ہونے
سے خاکستری رنگ کا ایک حلقہ سا پیدا
ہوجاتا ہے ۔
(۲) آرکس سنائی لس Arcus Senilis

**قَوْسِ عَانِی** (ع) وہ محراب جو پیڑو کی دونوں
ہڈیوں کے ملنے سے بنتی ہے ۔

(۲) پیوبک آرچ Pubic Arch

**قُوطُولی** (ع) ایک پیمانہ ہے دس اوقیہ (اونس) اٹھائیس تولہ ایک ماشہ چار رتی یا پچیس تولہ تین ماشہ چھ رتی (۲) شراب سے دس یا بیس اوقیہ (۳) زیت یعنی روغن سے نو اوقیہ (۴) شہد سے تیرہ اوقیہ ◆

**قُوظ** (ع) موسم گرما کی گرمی یا چلّے کی گرمی ◆

**قُوف** (ع) نرم عضو کی ہڈی (۲) گردن کی کھال

**قُوفُ الاُذُن** (ع) کان کے اوپر کی طرف کان کا بالائی سرا سوراخ کے حلقہ سمیت

**قَوقَعَہ** (ع) کان کے اندرونی حصہ میں گھونگے کی مانند ایک بلدار حصہ ہوتا ہے جس میں اڑھائی بل ہوتے ہیں۔ اس میں عصب سماعت کے ریشے پھیلتے ہیں

(۲) کاکلیا Cochlea

**قُولَنج** **مَغَص** (ع) { آنتوں کا درد۔ شول۔ یہ ایک سخت و شدید مرض ہے۔ جو امعاء غلاظ (بڑی اور موٹی آنتوں) بالخصوص رودۂ قولون میں سدہ پڑنے یا اُس میں غلیظ ریح کے محتبس ہونے سے پیدا ہوتا ہے۔ اس میں مریض کو پاخانہ نہیں آتا۔ اور وہ شدت درد سے تڑپتا اور بلبلاتا ہے۔ اور کبھی شدت درد سے ہلاک ہو جاتا ہے (۱) کالک Colic

نوٹ (۱) قولنج دراصل قولون ریح تھا۔ جو کثرت استعمال سے قولنج رہ گیا ◆

(۲) اگرچہ قدیم اطباء قولنج اور مغص میں فرق کرتے ہوئے دونوں کو علیحدہ فصل میں لکھتے رہے ہیں۔ جیساکہ ذیل میں دونوں کے باہمی فرق سے ظاہر ہے۔ لیکن جدید اطبا مصر ڈاکٹران یورپ کی تتبع میں دونوں کو مترادف اور ہم معنی قرار دیتے ہیں ◆

جب امعاء رقاق (چھوٹی آنتوں) میں سدہ پڑتا ہے۔ تو اس قسم کا درد لاحق ہوتا ہے۔ اور شدت مرض میں برازی قئیں آنے لگتی ہے۔ تو اس کو قدیم اصطلاح طب میں ایلاؤس کہتے ہیں۔ اور جدید اطباء مصر اسی کو مغص رب ارحم یا قولنج التوائی سے موسوم کرتے ہیں۔ مختلف اسباب کے لحاظ سے قولنج متعدد قسم کا ہوتا ہے۔ چنانچہ ہر ایک قسم کو جداگانہ اپنے اپنے موقع پر بیان کیا جاتا ہے ◆

(۳) انتباہ۔ جدید طب یعنی ڈاکٹری میں کالک (قولنج) کا اطلاق آنتوں کے درد کے علاوہ شکم و پیڑو و دوسرے اندرونی اعضا مثلاً جگر و معدہ و گردہ اور رحم وغیرہ کے تشنجی درد پر بھی ہوتا ہے۔ چنانچہ قولنج کبدی اور قولنج کلوی سے یہ حقیقت ظاہر ہوگی

قولنج اور مغص کا فرق۔ اگرچہ جدید اطباء مصران دونوں اصطلاحوں میں

کوئی فرق نہیں کرتے۔ لیکن متقدمین یونانی
اطباء ان دونوں میں اس طرح فرق کرتے
ہیں کہ مغص آنتوں کے اُس درد یا مروڑ
کو کہتے ہیں جو درد قولنج کے مقابل خفیف
ہوتا ہے۔ اور بخلاف درد قولنج کے عموماً
دقاق (چھوٹی آنتوں) میں لاحق ہوتا ہے
نیز قولنج کے ہمراہ شدید قبض ہوتا ہے بخلاف
اس کے مغص کبھی قبض کے ساتھ اور گاہے
اسہال کے ساتھ ہوا کرتا ہے۔ بہرحال مغص
عام ہے اور قولنج خاص۔ اور عرف عام میں
مغص کو مروڑ سے تعبیر کرتے ہیں۔

**قُولَنجِ اِلتِوائی** (ع) بلدار قولنج۔ وہ قولنج جو آنت
مغص رَبِ اَرحم } کے بل کھا جانے یا اپنی جگہ
ایلاؤس } سے ٹل جانے یا اس میں گرہ
پڑ جانے کے سبب پیدا ہوتا ہے۔ متقدمین
اطباء نے اس کا وقوع امعاء غلاظ بالخصوص
اعور نامی آنت میں بتلایا ہے۔ لیکن اطباءِ
جدید (ڈاکٹر) اس کا وقوع امعاء غلاظ و امعاء
دقاق دونوں میں بتلاتے ہیں۔
(۱) اِن ٹس سس سپشن Intussusception
(۲) والوولس Volvulus ایلیئس Ileus
نوٹ۔ اِن ٹس سس سپشن اور والوولس
ایک عام اصطلاح ہے۔ جو چھوٹی اور بڑی
دونوں آنتوں کے التواء پر بولی جاتی ہے
اور ایلیئس اس کے مقابل خاص ہے۔
جو صرف بالائی چھوٹی آنتوں کے التواء پر
اطلاق پاتی ہے۔ اِن ٹس سس سپشن
یعنی التواء الامعاء مندرجہ ذیل چار صورتوں
سے واقع ہوتا ہے (۱) وہ جس میں دقاق
نامی آنت معہ اپنے درمیانی کیواڑ کے جو
اس کے اور اعور کے درمیان واقع ہے
اعور یعنی کالی آنت میں چلی جاتی ہے (۲)
وہ جس میں دقاق بغیر اپنے درمیانی کیواڑ
کے قولون میں چلی جاتی ہے (۳) وہ جس میں
قولون بل کھا جاتی ہے۔ اور اس کا کوئی حصہ
اس کے دوسرے حصے میں چلا جاتا ہے۔
(۴) وہ جس میں لفائف نامی آنت بل کھا
جاتی ہے اور اس کا کوئی حصہ اپنے نیچے
کی آنت میں اُتر جاتا ہے۔ جدید اطباء یورپ
اسی کو ایلاؤس کہتے ہیں۔

**قُولَنجِ بَلغَمی** (ع) بلغمی قولنج۔ وہ قولنج جو آنتوں
مغص مخاطی } میں غلیظ اور لیسدار بلغم کے
جمع ہو جانے سے پیدا ہوتا ہے۔ وہ قولنج
جس میں بلغم غلیظ ثقل کے ساتھ اعور یا قولون
میں رک کر باعث درد و تمدد ہوتا ہے۔
(۱) مکسو کالک Mixive Colic
(۲) میوکس کالک Mucous Colic

**قُولَنجِ تَشَنُّجی** (ع) تشنجی قولنج عصبی قولنج۔ اس
قولنج عصبی } قسم کا قولنج خوف کھانے۔
سردی لگنے یا بارش میں بھیگنے۔ برف کھانے

یا برف کا پانی پینے سے اور کبھی نقرس یا وجع
المفاصل کی سمیت کے جسم میں موجود ہونے
کے باعث پیدا ہوتا ہے۔ اور کبھی مرض
اختناق الرحم (بادگولہ) کا نتیجہ ہوتا ہے اس قسم
کے قولنج میں نفخ بہت کم ہوتا ہے۔ اور درد ایک
پہلو سے دوسرے پہلو تک کبھی پشت کی طرف
اور کبھی سینہ کی طرف منتقل ہوتا رہتا ہے۔
پیٹ کو دبانے اور ریاح خارج ہونے سے
درد میں تخفیف ہوتی ہے۔

(۲) سپیزماڈک کالک Spasmodic Colic
نروس کالک Nervous Colic

**قولنج ثقلی** (ع) بھاری قولنج۔ وہ قولنج جو آنتوں
میں براز یا پاخانہ کے رکنے یا خشک ہو جانے
سے پیدا ہوتا ہے۔ اس قسم کے قولنج میں براز
کے رکنے کے باعث شکم میں سخت گرانی محسوس
ہوتی ہے۔ اور شدت درد سے مریض کو ایسا
معلوم ہوتا ہے کہ آنتیں پھٹی جاتی ہیں۔

(۲) سٹرکورل کالک Stercoral Colic

**قولنج دیدانی** (ع) کیڑوں کا قولنج۔ وہ قولنج
جو آنتوں میں کیڑوں یعنی حیات (کیچوے)
اور بالخصوص حب القرع (کدو دانوں) کے
پیدا ہونے سے لاحق ہوتا ہے۔

(۲) ورمینس کالک Worminus Colic
ورم کالک Worm Colic

**قولنج رصاصی۔ قولنج اسربی بعض لنقاشین**

(ع) سیسہ کا قولنج۔ اس قسم کا قولنج سیسے کا
کام کرنے والوں کو یا سیسہ کی صراحی میں
پانی سرد کر کے پینے والوں کو زہر سیسہ
سے لاحق ہوتا ہے۔

اس قسم کے قولنج میں عام علامات قولنج
کے ساتھ پیٹ میں کھنچاوٹ ہوتی ہے۔
پشت اور ہاتھ پیروں میں درد ہوتا ہے
اور کلائی کے عضلات مفلوج ہو جاتے ہیں
اور مسوڑوں پر ایک نیلی لکیر پڑ جاتی ہے
اور مریض کمزور ہو جاتا ہے۔

(۲) لیڈ کالک Lead Colic

**قولنج ریحی** (ع) ریحی قولنج۔ وہ قولنج جو امعاء
غلاظ (موٹی آنتوں) میں ریح غلیظ کے
رکنے سے لاحق ہوتا ہے۔ اس قسم کے قولنج
میں آنتوں میں ریح غلیظ کے بند ہونے
سے پیٹ کسی قدر پھول جاتا ہے۔ اور ناف
کے گرد ٹھہر ٹھہر کر شدید درد ہوتا ہے۔
جس کو دبانے سے آرام معلوم ہوتا ہے۔
یہ درد نوبت بہ نوبت ہوا کرتا ہے اور اس
میں ریح خارج ہونے سے مریض کو سکون
ہو جاتا ہے (۱) فلیٹولینٹ کالک Flatulent Colic
ونڈ کالک Wind Colic

**قولنج زائدیہ** (ع) اعور یعنی کالی آنت کے زائدہ
دودیہ کا قولنج۔ وہ قولنج جو اعور کے زائدہ
دودیہ میں سدہ پھنسنے اور اس کے متورم

ہونے سے لاحق ہو ۔

(۲) ورمی کیٹولر کالک Vermicular Colic

**قُولَنج سُدّی** (ع) سدہ کا قولنج ۔ وہ قولنج جو آنت کے راستہ کے بند ہو جانے سے لاحق ہو ۔ اس قسم کا قولنج کبھی تو ورم امعاء کے باعث اور کبھی ریح غلیظ کے سبب اور کبھی بلغم غلیظ کے جوف امعاء میں رُکنے سے اور ان کا منفذ بند ہونے سے لاحق ہوتا ہے ۔ اس کے علاوہ آنت میں گرہ پڑ جانا یا اس میں کثرت سے کیڑوں کا جمع ہو جانا یا ثُفل یابس (خشک پاخانہ) کا اس میں رُک جانا یہی تجویف امعاء کو مسدود اور بند کر کے اس قسم کا قولنج پیدا کرتا ہے (۲) آبسٹرایکٹوی کالک Obstructive Colic

نوٹ ۔ جیسا کہ اوپر بتلایا گیا ۔ قولنج سدی درحقیقت چھ قسم کے قولنج پر اطلاق پاتا ہے (۱) قولنج ورمی (۲) قولنج ریحی (۳) قولنج بلغمی (۴) قولنج التوائی (۵) قولنج دیدانی (۶) قولنج ثفلی ۔ چنانچہ ان تمام اقسام کو اپنے اپنے موقع پر مع ان کے ڈاکٹری ناموں کے بیان کیا گیا ہے ۔

**قُولَنج صَفراوِی** (ع) صفراوی قولنج ۔ جو آنتوں پر صفرا کے گرنے اور اس کی حدت ولذع کے سبب آنتوں کے اینٹھنے سے پیدا ہوتا ہے ۔ اس قسم کے قولنج میں صفرا کے علامات نمایاں ہوتے ہیں ۔ شدت کی پیاس لگتی ہے ۔ اور صفراوی قَیئیں آتی ہیں ۔ اور منہ کا مزا کڑوا ہوتا ہے ۔

(۱) بلئس کالک Bilious Colic

نوٹ ۔ ڈاکٹری میں بلئس کالک کا اطلاق قولنج صفراوی اور مغص صفراوی (صفراوی مروڑ) دونوں پر ہوتا ہے ۔

**قُولَنج کَبِدی** (ع) جگر کا قولنج ۔ صفراوی قولنج ۔ دردِ جگر ۔ وہ قولنج یا درد جگر جو جگر اور مرارہ کی درمیانی نالی میں صفراوی پتھری سے لاحق ہوتا ہے ۔ یہ درحقیقت قولنج نہیں ۔ لیکن چونکہ اس میں بھی قولنج کی طرح مذکورہ نالی میں تشنجی درد ہوتا ہے ۔ اس لئے مجازاً اس پر بھی قولنج کا لفظ بولتے ہیں ۔
قولنج صفراوی
وجع الکبد

(۲) ہیپے ٹاک کالک Hepatic Colic

**قُولَنج کُلوِی** (ع) گردہ کا قولنج یا درد گردہ ۔ جب گردہ سے کوئی سنگریزہ نکل کر براہ حالب مثانہ میں جاتا ہے ۔ تو اُس وقت حالب میں تشنج پیدا ہو کر قولنج کا سا درد ہوا کرتا ہے ۔ اسی مناسبت سے اس کو قولنج سے تعبیر کرتے ہیں ۔
وجع الکلیہ

(۱) رینل کالک Renal Colic

**قُولَنج مَعِدی** (ع) دردِ معدہ ۔ معدہ کا درد ۔ یہ درحقیقت معدہ کا تشنج یا عصبی درد ہے جس کو مجازاً
مغص معدی
وجع المعدہ

قولنج سے موسوم کیا جاتا ہے ۔
(۱) گیسٹرک کالک Gastric Colic
گیسٹریلجیا Gastralgia

**قولنج نحاسی** } (۲) قولنج مسی۔ تانبے کا قولنج
**مغص نحاسی** } اس قسم کا قولنج تانبہ کے
برتن وغیرہ بنانے یا بے قلعی تانبے کے
برتنوں میں کھانے پکانے اور اس طرح
جسم میں تانبے کے زہریلے ذرات کے
پہنچنے سے لاحق ہوتا ہے ۔ اس قسم کے قولنج
میں پیٹ میں شدت کا درد ہونے لگتا ہے
جی متلاتا اور قئیں آتی ہیں۔ لیکن قبض نہیں
ہوتی۔ سانس میں تنگی ہوتی ہے جسم کا رنگ
زردی مائل ہو جاتا ہے چہرہ متفکر اور لبیں
نیلی پڑ جاتی ہیں۔ اور مسوڑوں کے کناروں
پر بینگنی رنگ کی لکیر پڑ جاتی ہے ۔
(۱) کاپر کالک Copper Colic

**قولنج وبائی** (۲) وبائی قولنج۔ اس قسم کا قولنج
کبھی بعض گرم ممالک میں وباءً پھیلا کرتا ہے
(۱) اینڈیمک کالک Endemic Colic
نوٹ۔ چونکہ اس قسم کا قولنج بعض مخصوص
مقامات میں پھیلا کرتا ہے۔ اس لئے اسکو
اینڈیمک کالک سے موسوم کرتے ہیں ۔

**قولنج ورمی** (۲) ورم کا قولنج۔ وہ قولنج جو آنتوں
کے ورم سے پیدا ہو۔ اس قسم کا قولنج آنتوں
کے متورم ہونے اور ان کے منفذ کے بند ہونے
کے باعث لاحق ہوتا ہے۔ یہ ورم کبھی خون
سے اور کبھی صفرا یا بلغم اور شاذ و نادر سودا
سے ہوا کرتا ہے ۔
(۱) انفلامیٹری کالک Inflammatory Colic
نوٹ۔ ڈاکٹری میں قولنج ورمی کو قولنج کے
سلسلہ میں بیان نہیں کیا گیا۔ بلکہ ورم امعاء
(آنتوں کے ورم) کے عنوان سے بیان
کیا گیا ہے۔ چنانچہ چھوٹی آنتوں کے ورم کو
انٹرائیٹس اور قولون کے ورم کو کولائیٹس
اور اعور کے ورم کو ٹفلائیٹس وغیرہ کے
عنوان سے ذکر کیا گیا ہے ۔

**قُولُون** (۲) رودۂ پنجم۔ خمار آنت۔ یہ زیریں
اور موٹی آنتوں میں کی ایک آنت ہے جو
اعور کے جائے اختتام سے شروع ہو کر
معاء مستقیم میں ختم ہوتی ہے۔ یہ پیٹ کے
دائیں جانب اعور یعنی کانی آنت سے شروع
ہو کر پہلے اوپر کو جاتی ہے۔ اور جگر کے نیچے
پہنچ کر خم کھاتی ہے۔ پھر آڑی ہو کر ناف کے
اوپر سے بائیں طرف کو جاتی ہے۔ اور تلی
کے نیچے خم کھا کر نیچے کو جاتی ہے۔ اور معاء
مستقیم سے جا ملتی ہے ۔ (۱) کولن Colon
نوٹ۔ اس آنت کے مندرجہ ذیل چھ حصے
ہوتے ہیں (۱) قولون صاعد (قولون کا اوپر
چڑھنے والا حصہ) (۱) اسینڈنگ کولن
(۲) تعریج کبدی (جگر کے نیچے کا خمدار حصہ)

(۱) ہیپے ٹک فلکشر (۳) قولون مستعرض۔ (قولون کا عرضی یا آڑا حصہ) ٹرانس ورس کولن (۴) تعریج طحالی (تلی کے نیچے کا خم) حصہ) سپلینک فلکشر (۵) قولون ہابط یا قولون نازل (قولون کا نیچے اترنے والا حصہ) ڈیسینڈنگ کولن (۶) تعریج سینی (قولون کا یونانی حرف س۔ سی، کے مشابہ حصہ جو رودۂ مستقیم میں ختم ہوتا ہے (۱) سیگمائڈ فلکشر

**قُولُون صَاعِد** (ع) چڑھنے والا قولون۔ قولون کا پہلا حصہ جو دائیں جانب کے کولھے کے گڑھے سے اوپر کو جگر تک چڑھتا ہے۔ (۱) ایسنڈنگ کولن Ascending Colom

**قُولُون مُستَعرَض** (ع) آڑا قولون۔ قولون کا دوسرا حصہ جو آڑے طور پر جگر سے تلی کی طرف جاتا ہے۔ (۱) ٹرانسورس کولن Transverse Colon

**قُولُون نَازِل / قولون ہابط** (ع) قولون کا تیسرا حصہ جو تلی سے نیچے کی طرف جاکر بائیں جانب سے کولھے کے گڑھے میں پہنچتا ہے (۱) ڈیسینڈنگ کولن Discending Colon

**قُومَا** (یو) مرض سبات۔ سبات سہری۔ گہری نیند تفصیل کے لئے دیکھو سبات (۱) کوما Coma

**قُونُص** (ع) پرندہ کا چینہ دان یا پتھری جس میں اس کا دانہ یا چینہ ہضم ہوتا ہے۔

**قَوِی شَدِید** (ع) مضبوط۔ طاقت والا۔ زور دار۔ علم الامراض میں یہ لفظ بطور صفت مرض آتا ہے۔ جیسے شدید اور قوی مرض سخت و شدید بیماری۔ (۱) سِتھے نِک Sthenic

**قُویٰ** (ع) جمع ہے قوت کی بمعنی طاقت۔ زور تفصیل کے لئے دیکھو قوت۔

**قُویٰ اَربَعہ** (ع) چار قوتیں مراد ہے قوت جاذبہ قوت ماسکہ۔ قوت ہاضمہ اور قوت دافعہ سے۔

**قُویٰ اُوَل** (ع) مراد ہے (۱) قوت حیوانیہ (۲) قوت نفسانیہ اور (۳) قوت طبیعیہ سے اور قویٰ ثوانی سے مراد ان کے اقسام ہیں۔ جیسے قوت نفسانیہ کے اقسام باصرہ سامعہ۔ شامہ۔ ذائقہ اور لامسہ ہیں یہ قویٰ ثوانی میں شامل ہیں۔

نوٹ۔ اُوَل جمع ہے اُولیٰ کی اور اُولیٰ مؤنث ہے اوّل کی۔

**قُویٰ ثَوَانی** (ع) دیکھو قویٰ اُوَل۔

**قُویٰ ضَرُورِیَّہ** (ع) ضروری قوتیں۔ وہ قوتیں جن کے بغیر بقاء حیات یا بقاء نسل ناممکن ہو یعنی وہ قوتیں جو زندگی اور سلسلہ نسل کے لئے ضروری ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو اعضاء رئیسہ۔

**قُویٰ مَخدُومہ** (ع) مراد ہے قوت غاذیہ۔ قوت نامیہ۔ قوت مولدہ اور قوت مصورہ سے۔

**قُرب** (ع) نزدیک شدن۔ جفتی کے قریب

قہبلس (ع) حشفہ۔ سرذکر۔ سپاری (۲) موٹا ذکر
(۳) سپید مائل بہ تیرگی ✦
(۱) گلانس پینس Glans Penis

قہقری (ع) اُلٹا چلنا (۲) جس میں کسی چیز کو کہیں
قہقری اور رجوع کا فرق۔ رجوع مطلق
طور پر پھرنے کو کہتے ہیں۔ اور قہقری پچھلی
جانب پھرنے کے معنوں میں مخصوص ہے
اور رجوع کی ایک قسم ہے ✦

قہقہہ (ع) ٹھٹھا۔ کھکھلا کر ہنسنا تفصیل کے
لئے دیکھو ضحک ✦

قحل (ع) } جلد کا کھردرا پن اور سخت ہونا
قشف } جلد کی سختی اور درشتی ✦

قہم (ع) کمی اشتہا۔ بھوک کی کمی۔ غذا کی طرف
کم رغبتی ✦

قی۔ قے (ع) لغوی معنی پھینکنا۔ گرانا۔ اصطلاح
طب میں (۱) اُلٹی کرنا۔ قے کرنا۔ یہ معدہ
کی ایک حرکت ہے جس کے ذریعے وہ غذا
یا رطوبات کو منہ کے راستے دفع کرتا ہے
(۲) وہ چیز جو معدہ سے منہ کے راستے خارج
ہوتی ہے (۱) وامٹ Vomit
وامیٹنگ Vomiting

قے۔ تہوع اور غثیان کا فرق دیکھو غثیان
اور قے و قلس کا فرق دیکھو قلس میں ✦

قیء اسود (ع) سیاہ قے۔ سیاہ رنگ کی قے
(۲) وامیٹو نائگرو Vomito Nigre
بلیک وامٹ Black Vomit

قیء الدم (ع) } خون کی قے کرنا۔ خونی قے۔
قی دموی (") } خون کی قے (۱) ہیمی ٹی میسس
قے مدمّم (") } Hæmatemasis
بلڈ وامٹ Blood Vomit

قیء المدۃ (ع) پیپ کی قے۔ پیپ والی قے ✦
(۱) پس وامٹ Puss Vomit

قیاس (ع) اندازہ۔ اندازہ کرنا۔ گمان کرنا۔
اٹکل۔ اندازہ کرنا درمیان دو چیزوں کے
یا برابر کرنا فکر سے ایک کو ساتھ دوسری
کے یا استدلال کرنا شئے ظاہر سے شئے مخفی پر
(۲) اصطلاح منطق میں ایک قول ہے
مرکب دو جملوں سے جس سے نتیجہ نکلے (۳)
اصطلاح کیمیا میں قیاس و عیار کے معنی
ہیں کسی مرکب کو خاص معینہ مقدار یا مقرر
طاقت کا بنانا یا ایک مخصوص طاقت کے
مرکب کے مقابل اسی طاقت کا دوسرا مرکب
بنا کر اُن کا باہم مقابلہ کرنا ✦
(۱) سٹنڈرڈ ڈائی زیشن Standardization
سٹنڈرڈائز Standardize

نوٹ جس مخصوص طاقت کے مرکب کے
مقابلہ و اندازہ سے دوسرا مرکب تیار کیا
جاتا ہے۔ اس کو عربی میں مقیاس و معیار
اور انگریزی میں سٹنڈرڈ Standard
کہتے ہیں۔ لیکن جدید اطبا مصر اس کو بھی

قیاس و معیار سے ہی تعبیر کرتے ہیں +

**قِیَافَہ** (ع) صورت کو دیکھ کر اچھی و بری علامات کے دریافت کرنے فراست کا علم۔ وہ علم جس سے صورت شکل اور اس کے خط و خال دیکھ کر اخلاقی حالات کو معلوم کرتے ہیں۔ علم قیافہ +

(۱) فزیاگنومی Physiagnomy

**قِیَام** (ع) اٹھنا۔ کھڑا ہونا (۲) مجازاً دست یا دست آنا +

**قِیَامِ کَبِدِی** (ع) اسہال کبدی۔ جگری دست وہ دست جو جگر کی خرابی سے آتے ہیں۔ اس قسم کے دست کبھی تو ضعف جگر کے باعث اور کبھی جگر کا پھوڑا آنتوں میں پھٹنے سے خون اور پیپ آمیز آیا کرتے ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو اسہال غسالی۔ اسہال قیحی و بادی وغیرہ + (۱) ہیپیٹک ڈائریا Hepatic Diarrhoea ڈی سنٹرک ڈائریا Dysentric Diarrhoea

نوٹ۔ چونکہ اس قسم کے دستوں میں مریض کو بار بار قیام کرنا یعنی اٹھنا پڑتا ہے۔ اس لئے اس نام سے موسوم کیا گیا +

**قَیح** (ع) پیپ۔ خالص پیپ (۱) پَس Pus

قیح۔ صدید۔ غثیثہ۔ مدّہ۔ اور مِدّہ کا فرق۔ قیح اس سفید پیپ کو کہتے ہیں جس میں خون کی مطلق آمیزش نہ ہو۔ صدید زرد آب یا کچلہو کا نام ہے۔ جو زخموں میں سے رستا ہے۔ پیپ اور مردہ گوشت ملا ہوا غثیثہ کہلاتا ہے۔ مردہ جسم کی پیپ اور زرد آب کو مِدّہ سے موسوم کرتے ہیں۔ مدّہ ان مواد کو کہا جاتا ہے۔ جو زخم میں گاڑھے پیپ اور بدگوشت کی قسم سے جمع ہو جاتے ہیں ڈاکٹری الفاظ کی تطبیق کے لئے دیکھو صدید

**قَیْد** (ع) بندش۔ تسمہ۔ لگام جمع قیود لجام (۱) فرینم Fraenum

**قَیْدُ الْاَسْنَان** (ع) بندش دندان مراد ہے مسوڑوں سے۔ دانتوں کے مسوڑے (۱) گمز Gums

**قَیْدُ الْحَشَفَہ** (ع) لگام نرہ۔ دیکھو قید القلفہ +

**قَیْدُ شَفَوِیِّ اَسْفَل** (ع) لگام لب زیرین۔ وہ چنٹ جو زیرین لب کے وسط میں اندر کی طرف ہوتی ہے۔ اور اس کو مسوڑوں سے ملاتی ہے۔ (۱) فرینا لیبی اورم Fraena Labiorum

**قَیْدُ شَفَوِیِّ اَعْلیٰ** (ع) لگام لب بالا۔ وہ چنٹ جو بالائی لب کے وسط میں اندر کی طرف ہوتی ہے۔ اور اس کو مسوڑھوں سے ملاتی ہے (۱) فرینا لیبی اورم Fraena Labiorum

**قَیْدُ الْفَرْج** (ع) قید فرجی وہ ہلالی چنٹ جو فرج کے اندر کی طرف ہوتی ہے۔ اور بالعموم پہلی ولادت میں پھٹ جاتی ہے + (۱) فرینم پیوڈنڈی Fraenum Pudendi

فورشیٹ Fourchet

**قَیدُ القُلفَہ** (ع) | وہ چنٹ جو حشفہ کے نیچے کی
**قیدالحشفہ** | طرف ہوتی ہے۔ اور اس کو
قلفہ یعنی گھونگھٹ سے ملا کے رکھتی ہے ÷
(ا) فرینم پری پیوسائی Frænum Prepuci

**قَیدُ اللِّسان** (ع) لگام زبان۔ زبان کے نیچے کی
چنٹ جو اُس کو زیریں جبڑے سے ملاتی ہے
(ا) فرینم لنگوئی Frenum Linguae

**قِیرَاط** (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے نیم دانگ
یا چار جو یا تقریباً دو رتی یا چار گرین کے جمع
قراریط (ا) قیراط Carat

نوٹ۔ یہ لفظ عربی سے انگریزی میں لیا گیا ہے

**قِیرَاط۔ دانق اور طَسّوج کا فرق۔** قیراط
نصف دانق (دانگ) ہے۔ سیوطی نے لکھا
ہے۔ کہ ایک دانگ دو قیراط۔ ایک قیراط
دو طسوج اور ایک طسوج دو حبہ کے برابر ہے
اور حبہ دانہ گندم کا وزن ہے ÷

**قَیرُوطی** (ع) موم روغن۔ وہ دوا جس میں موم
اور روغن ہو ÷

**قَیص** (ع) دانت کا جڑ سے اُکھڑنا (۲) پھٹنا

**قَیضَہ** (ع) ہڈی کی کسوج جمع قَیض ÷

**قَیظ** (ع) شدت گرما۔ چلے کی گرمی۔ شدت کی گرمی

**قِیفَال** (ع) رگ سرارو (سرورو) جو بازو میں
اوپر کی جانب واقع ہے ÷
(ا) سیفیلک وین Cephalic Vein

نوٹ۔ یہ ورید کبری (ریڈیل وین) اور
ورید وسطی قیفال (میڈین کیفلک) کے
باہم ملنے سے بنتی ہے۔ اور بازو کے باہر کی
طرف کندھے کے عضلات میں سے گزر کر
بغل کی ورید میں ختم ہوتی ہے ÷

**قیفال و باسلیق اور اکحل کا فرق۔** رگ
قیفال بازو کے بیرونی جانب واقع ہے۔
باسلیق بازو کے اندرونی جانب واقع ہے
اور اکحل کلائی کے سامنے اس کے وسط
میں واقع ہے ÷

**قَیقی** (ع) سپیدی تخم مرغ۔ انڈے کی سفیدی
(ا) ایگ البیومن Egg Albumin

**قَیلُولہ** (ع) دوپہر کے وقت کا سونا یا آرام کرنا
یا لیٹنا خواہ نیند آئے یا نہیں ÷
(ا) سیسٹا Siesta

**قِیلَہ** (ع) | فوطہ کا فتق۔ اس قسم کے فتق
**اُدرَہ۔ قُرُو** | میں فوطوں کی تھیلی میں ثرب
**فتق صفنی** | یا آنت یا ریح یا پانی اتر
آتا ہے (ا) سکروٹل ہرنیا Scrctal Hernia

فتق۔ قیلہ۔ اُدرہ اور قرو کا فرق دیکھو
فتق میں ÷

**قِیلَہ دَمَوِیَّہ** (ع) | فوطوں کی تھیلی میں خون کا
**اُدرَہ دمویہ** | بھر جانا (ا) ہیمیٹو سیل
Hematocele

**قِیلَہ دَوالِیَّہ۔ دَوالیُ الصَّفن۔ اُدرَۃُ الدَّوالی**

(ع) فوطوں کی رگوں کا موٹا اور پیچدار ہونا
ایک مرض ہے جس میں درحقیقت حبل المنی
کی وریدیں موٹی اور پیچدار ہو جاتی ہیں ۔
(ا) وَیری کوسیل Varicocele
سِرسوسیل Cirsocle

قِیلہ مائیہ (ع) فوطوں کی تھیلی میں پانی اتر آنا
(ا) ہائیڈروسیل Hydrocele

قَیناں (ع) پنڈلی کی دونوں ہڈیاں ۔

قَیُّوع (ع) قے لانے والی دوا (ا) ایمیٹک Emetic

## ک

کَآبَت (ع) } اندوہ ۔ رنج وغم ۔ افسوس ۔
کآبۃ } غم کے مارے دل کا بیٹھ جانا
مغموم ومتاسف ہونا ۔ کڑھنا ۔
(ا) اینگزائٹی Anxiety

کابَّہ (ع) اوندھا کرنے والا ۔ پٹ کرنے والا ۔
اصطلاح طب میں یہ لفظ کلائی کے ان
عضلات کے لئے بولا جاتا ہے ۔ جو ہاتھ کو
پٹ یا اوندھا کرتے ہیں ۔
(ا) پرونیٹر Pronator

کابُوس (ع) } کابوس کے لغوی معنی ہیں
ضاغط } دبانے والا بھینچنے والا ۔
اصطلاح طب میں ایک مرض ہے جس
سوتے ہوئے آدمی کو ایسا معلوم ہوتا ہے
کہ کوئی ذی روح یا اور گراں چیز اُس کے
سینے پر سوار ہے ۔ یا وہ کسی بوجھ کے نیچے
دبا ہوا ہے ۔ اور اس حالت میں اُس کا
دم گھٹ کر رُک جاتا ہے ۔ اور وہ نہ بول
سکتا ہے ۔ اور نہ حرکت کر سکتا ہے ۔ اسی
حالت میں گھبرا کر چونک پڑتا ہے ۔ اور
بیدار ہو جاتا ہے (ا) اِن کوبس Incubus
ایفی آل ٹیز Aphialtes ، نائٹ میئر Night mare

کاثبہ (ع) گردن کے وسط میں شانہ تک کا مقام

کاذِب (ع) } جھوٹا ۔ نقلی ۔ اصطلاح طب
غیرحقیقی } میں یہ لفظ جھوٹے اور غیر
اصلی اعضاء یا امراض وغیرہ کے لئے بطور
صفت کے بولا جاتا ہے جیسے اضلاع
کاذبہ (جھوٹی پسلیاں) حمل کاذب (جھوٹا
حمل) وغیرہ (ا) فالس False
بیسٹرڈ Bastard
نوٹ ۔ بیسٹرڈ حرامی کے معنی میں بھی آتا ہے

کاذۃ (ع) گوشت بن ران چڈھے کا گوشت
(۲) فرج کے کنارے کا گوشت ۔

کاسُ الحجامت (ع) سینگی لگانے کا پیالہ یا
محجمہ } گلاس سینگی لگانے کا آلہ
(ا) کپنگ گلاس Cupping Glass
نوٹ ۔ ڈاکٹری میں سینگی لگانے کے لئے
شیشے کا گلاس استعمال ہوتا ہے ۔ اور
قدیم طریقہ علاج میں اس مقصد کے لئے

سینگ یا آبخورے سے استعمال کرتے ہیں +

**کاسر** (ع) لغوی معنی توڑنے والا۔ اصطلاحی معنے وہ تفرق اتصال جس سے ہڈی ٹوٹ جائے +

**کاسرالرّیاح** } (ع) ریاح کو توڑنے والی۔
**طارد الریاح** } ریاح کو خارج کرنے والی۔
وہ دوا جو اپنی قوت حرارت سے غلیظ ریح کو رقیق کردے۔ تاکہ وہ دفع ہو جائے۔
(ا) کارمی نے ٹو Carminative

**کاسۂ سر** (ف) کھوپری کا اوپر والا حصہ۔ جو کاٹنے سے پیالہ کی طرح نکل آتا ہے +
(ا) کرینیم Cranium

**کاشفۃ اللبن** (ع) کچے دودھ میں مکھن یا اجزائے دُہنیہ کی مقدار دیکھنے کا آلہ +
(ا) لیکٹوسکوپ Lactoscope

**کاع** (ع) کلائی کی ہڈی کا سرا انگوٹھے کی طرف سے بخلاف کرسوع کے کہ وہ کلائی کا سرا ہے چھنگلیا کی طرف ہے +

**کامن** (ع) } پوشیدہ۔ چھپا ہوا۔ یہ لفظ
**مخفی** } پوشیدہ امراض کے لئے
بطور صفت استعمال کیا جاتا ہے +
(ا) لے ٹینٹ Latent

**کانون** (ع) بھاڑ۔ بھٹی۔ انگیٹھی (ا) فرنیس

**کاوی** (ع) } داغ دینے والا۔ جلانیوالا۔
**محرق** } اصطلاح طب میں وہ دوا
جو اپنی شدید گرمی اور خشکی کے باعث سطح جراحات کی جلد کو جلائے۔ اور داغدار کر دے اور اس سبب سے اخلاط و مواد کا آنا اُس طرف بند ہو جائے۔ جیسے بے بجھا چونا وغیرہ (ا) کاسٹک Caustic
ایسکیرائک Escharotic پائی روٹک Pyrotic

**کاہل** (ع) شانہ۔ کندھا (۲) دونوں شانوں کا درمیان۔ جمع کواہل

**کاھل۔ کتف۔ کتد۔ منکب اور ثبج کا فرق۔** کاہل کندھے کے بالائی حصے یا گردن کی جڑ یا دونوں شانوں کے درمیانی فاصلہ پر بولا جاتا ہے۔ کتف بازو اور شانہ کے جوڑ کی پچھلی چوڑی ہڈی کا نام ہے کتد دونوں شانوں کے ملنے کی جگہ کو کہا جاتا ہے۔ منکب شانہ اور بازو کے ملنے کی جگہ پر اطلاق ہوتا ہے۔ اور ثبج گردن سے لے کر پشت تک کے درمیانی فاصلہ کو ثبج کہا جاتا ہے +

**کائنات** (ع) مراد ہے موالید ثلاثہ یعنی حیوانات نباتات و جمادات سے +

**کب** (ع) لغوی معنی الٹ دینا۔ اوندھا یا پٹ کرنا۔ اصطلاح طب میں ہاتھ کو پٹ یا اوندھا کرنا۔ یعنی ہتھیلی کو زمین کی طرف کرنا اس کی ضد بطح ہے +
(ا) پرونیشن Pronation

کُباد (ع) عرف عام میں درد جگر (۲) اصطلاح
طب میں ایک بیماری ہے جس میں جگر کی
رگوں میں غلیظ رطوبت چپک جاتی ہے
جس کے باعث مریض کو مقام جگر پر گرانی
معلوم ہوتی ہے۔ اور ہضم کبدی کے وقت
درد محسوس ہوتا ہے۔ اور پیاس بالکل نہیں
لگتی (۱) ہیپے ٹیلجیا Hepatalgia

کُبّار (ع) بزرگ۔ بڑا +
(۲) لور کمپلینٹ Liver Complaint

کِبار (ع) جمع ہے کبر اور کبیر کی +

کُباس (ع) ذکر۔ عضو تناسل۔ آلہ تناسل +
(۱) پینس Penis

کُبّہ (ع) سختی۔ جاڑے کی سختی +

کُبّہ (ع) گرانی (۲) سوت کی گُکڑی۔ پِنڈیا (۳)
جدید اصطلاح طب میں شامی کباب (۴)
پلیگ کی گلٹی +

کُبَد (ع) محنت مشقت۔ سختی معاش (۲) پیٹ
کی بزرگی (۳) کلیجہ پر چوٹ لگنا (۴) کلیجہ
میں درد ہونا یا مرض جگر +

کَبِد (ع) جگر۔ کلیجہ۔ جمع اکباد و کبود۔ یہ سرخ
سیاہی مائل مثل خون بستہ کے ایک لحمی عضو
ہے۔ جو مرکب ہے گوشت سرخ و رگوں اور
جھلی سے جو اُس کے اوپر لپٹی ہوتی ہے
جگر عضو رئیس ہے۔ اور معدن ہے روح
طبعی کا اور محل ہے تنقیح و نضج اخلاط کا اور
مُنبت ہے اوردہ یعنی وریدوں کا۔ خود تو
جگر میں حس نہیں۔ لیکن وہ جھلی جو اُس پر
لپٹی ہوئی ہے۔ وہ بہت حس رکھتی ہے
جگر معدہ کے دائیں طرف پسلیوں کے
نیچے واقع ہے۔ اس کی دو سطحیں ہیں۔
ایک سطح مقعر جو معدہ سے متصل ہے اور
دوسری سطح محدب جو پسلیوں سے متصل
ہے۔ جگر کی وہ جھلی جو جگر کا غلاف بناتی
ہے۔ اسی کے بعض حصے بطور رابطہ جگر
کو معدہ و امعاء و حجاب حاجز اور اضلاع
خلف کے ساتھ مربوط کرتے ہیں۔ جگر کے
مثل اُنگلیوں کے چار پانچ زوائد یا لختے
ہوتے ہیں جن کے ذریعہ وہ معدہ پر چمٹا
ہوا ہے۔ اس کے بڑے زائدے ہیں۔
جو معدہ کی طرف مائل ہے پتہ لٹکا رہتا ہے +
جگر اوردہ یعنی وریدوں کا منبت ہے
جو اس کی خادم ہیں۔ کیونکہ وہ اُس سے
خون کو تمام اعضاء بدن میں اُن کی غذا
کے لئے لے جاتی ہیں۔ جگر سے پہلے پہل دو
وریدیں پیدا ہوتی یا اُگتی ہیں۔ جن میں سے
ایک ورید باب الکبد ہے (تفصیل کے
لئے دیکھو باب الکبد) جو مقعر جگر سے اُگتی
ہے۔ اس کی شاخیں معدہ و امعاء و طحال
اور البنقراس یعنی لبلبہ میں جاتی ہیں۔
جن کو ماساریقا سے بھی تعبیر کرتے ہیں

(تفصیل کے لئے دیکھو ماساریقا، باب الکبد)
کی وہ شاخیں جو معدہ اور امعاء کے درمیان
حائل ہوتی ہیں۔ وہ معدہ و امعاء سے خلاصۂ
غذا یعنی کیلوس کو جذب کرکے جگر میں لے
جاتی ہیں۔ جہاں اُس سے کیموس یا اخلاط
اربعہ یعنی خونؔ و بلغمؔ و صفراؔ و سوداؔ بنتے
ہیں۔ دوسری ورید قعید یا اجوف ہے
جو محدب جگر سے پیدا ہوتی ہے۔ اور خون
کو جس میں دیگر اخلاط بھی مثل ابازیر یا
مصالحہ کے ملی ہوئی ہوتی ہیں جگر سے
لے کر اپنی شاخوں کے ذریعہ تمام اعضاؔ
میں اُن کی غذا کے واسطے پہنچاتی ہے +

جگر میں جو طبخ و نضج اخلاط ہوتا ہے۔
وہ اس کے تمام جوف یعنی اُس کے خُلل و
فُرج میں ہوتا ہے۔ کیونکہ جگر کا جوف مثل
معدہ کے جوف کے فراخ نہیں۔ بلکہ مثل
اسفنج کے متخلخل ہے۔ اس لئے اس کا جذب
بھی بہ طریق تشرب اسفنج ہے۔ یعنی وہ
کیلوس کو اسی طرح جذب کرتا ہے جس
طرح اسفنج پانی کو جذب کرتا ہے +

جگر کے دو فعل ہیں۔ ایک تو یہ خون
کو پیدا کرتا ہے۔ دوسرے یہ خون سے
صفرا و سودا اور مائیت بول کو جدا کرتا ہے
اگرچہ جگر میں ہاضمہ۔ دافعہ۔ جاذبہ۔ ماسکہ
چاروں قوتیں موجود ہوتی ہیں۔ لیکن اس
میں قوتِ ہاضمہ نسبتاً زیادہ ہوتی ہے اور
ماساریقا میں بھی اگرچہ یہ چاروں قوتیں موجود
ہوتی ہیں۔ مگر جگر کی نسبت کمزور ہوتی ہیں
زکریا رازی نے تو ماساریقا میں ان قوائے
اربعہ کے موجود ہونے سے بدلائل انکار
کیا ہے۔ لیکن شیخ نے اس کے دلائل
کی تردید کی ہے (تفصیل کے لئے دیکھو
شرح جیلانی)

**فائدہ**۔ جگر میں تولید اخلاط کے متعلق
چونکہ یونانی اطباء اور ڈاکٹروں میں کچھ
اختلاف پایا جاتا ہے۔ اور خاص و عام
کو اس مسئلہ سے بہت دلچسپی ہے۔ اس
لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ یہاں پر ہضم
غذا و تکوّنِ اخلاط و تغذیۂ جسم کا مسئلہ
جس طرح سے یونانی اطباء مانتے اور تسلیم
کرتے ہیں وہ بھی بالاختصار لکھ دیا جاتے
اور جس طرح سے موجودہ اطباء یعنی ڈاکٹران
یورپ اس کو مانتے ہیں۔ اس کا بھی بہ
طریق مجمل ذکر کر دیا جاتے تاکہ اس کے
متعلق دونوں فریق میں جو کچھ جزوی اختلاف
ہے وہ بخوبی سمجھ میں آجاتے۔ ایسے اصولی
مسائل کے متعلق ڈاکٹروں کا یہ خیال کہ
یونانی اطباء کچھ نہیں جانتے صحیح نہیں اور
اطباء کا یہ خیال کہ یونانی اطباء سب کچھ
جانتے ہیں۔ یہ بھی درست نہیں۔ یونانی

اطباء درحقیقت علم طب کے موجد ہیں انہوں
نے اپنی ترقیات کے زمانہ میں علم طب کو
بہت ترقی اور فروغ دیا۔ لیکن یہ سمجھنا کہ
انہوں نے اس علم کو مکمل کر دیا۔ یہ صحیح
نہیں۔ اُن کے بعد اس علم نے دنیا میں
بہت کچھ ترقی کی۔ اور اب تک ترقی کر رہا ہے
بالخصوص یورپ اور امریکہ میں۔ پس ان
ترقیات سے بھی ضرور فائدہ اٹھانا چاہئے

**طبی نوٹ ہضم غذا و تکوّن اخلاط اور تغذیۂ جسم۔**

اطباء یونانی غذا میں چار استحالے اور چار ہضم مانتے ہیں
(۱) ہضم معدی یا ہضم کیلوسی (۲) ہضم کبدی
یا ہضم کیموسی (۳) ہضم عروقی (۴) ہضم عضوی
چنانچہ جب غذا معدہ میں پہنچ جاتی ہے تو
وہاں پر وہ ہضم ہو کر مثل آش جو کے ہو جاتی
ہے جسے کیلوس کہتے ہیں۔ لیکن اس
میں غذا کی صورت نوعیہ بدستور باقی رہتی
ہے۔ اسی ہضم کو (۱) ہضم معدی یا ہضم
کیلوسی کہتے ہیں۔ پھر جگر و ماساریقا کی
قوت جاذبہ خلاصہ کیلوس کو معدہ سے جگر
میں جذب کر لیتی ہے۔ یعنی خلاصۂ کیلوس
معدہ سے بذریعہ ماساریقا جذب ہو کر
جگر میں پہنچتا ہے۔ اور وہاں پر پھر ہضم ہوتا
ہے جس کو (۲) ہضم کبدی یا ہضم کیموسی
کہتے ہیں۔ اس ہضم میں غذا کی صورت نوعیہ
بدل جاتی ہے۔ اور وہ خلطی صورت اختیار
کر لیتی ہے۔ یعنی اُس سے خون، بلغم، صفرا
سودا بن جاتے ہیں۔ چنانچہ جو حصے مثل
جھاگ کے اوپر آجاتی ہے۔ وہ صفرا ہے
اور جو مثل تلچھٹ کے نیچے بیٹھ جاتی ہے۔
وہ سودا ہے۔ اور جو قصور ہضم سے کچی رہ
جاتی ہے۔ وہ بلغم ہے۔ اور جو ٹھیک پختہ
ہو کر معتدل القوام ہو جاتی ہے وہ خون
ہے۔ جگر میں اخلاط اربعہ پیدا ہونے کے
بعد کچھ صفرا اور سودا تو پتہ اور تلی میں چلے
جاتے ہیں۔ اور کچھ خون میں مل کر عروق
میں چلے جاتے ہیں۔ لیکن بلغم کے لئے کوئی
خاص مفرغہ مقرر نہیں۔ وہ خون کے ساتھ
ہی عروق میں چلا جاتا ہے۔ اور چونکہ بلغم
طبعی درحقیقت خون خام ہے۔ اور وقت
ضرورت یہ مستحیل بہ خون ہو کر یعنی خون بنکر
جسم کی پرورش کرتا ہے اس لئے طبیعت
نے اس کے لئے کوئی خاص مفرغہ مقرر
نہیں کیا۔ بلکہ وہ اس کو خون کے ساتھ
ہی رگوں میں جاری کرتی ہے۔ تاکہ یہ سب
اعضاء پر بٹا رہے۔ یہاں تک کہ جب کبھی
اعضاء کو غذا نہ ملے۔ تو وہی بلغم جو اعضاء
کے پاس ہے اُن کی غذا بن جائے۔ غرضیکہ
جب چاروں اخلاط جگر سے عروق میں
پہنچ جاتے ہیں۔ تو پھر وہاں پر (۳) ہضم

عروقی شروع ہوتا ہے۔ چنانچہ رطوبت اولے (یعنی خون) نضج پاکر بتدریج رطوبت ثانیہ (رطوبت طلیہ و متداخلہ وغیرہ) کی طرف مستحیل ہوتی جاتی ہے۔ اور موافق مزاج ہر عضو کے مستعد و مُتکیف ہوجاتی ہے۔ اور یہ رطوبت ثانیہ دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک فضول اور دوسرے غیر فضول۔ فضول تو وہ ہے جو جزو بدن نہ بن سکے اور وہ اخلاط غیر طبعیہ میں داخل ہے۔ اور اس کا اخراج جسم سے واجب ہے۔ اور غیر فضول وہ ہے۔ جو بدن کی محتاج الیہ ہے۔ یعنی وہ جو جزو بدن بنتی ہے۔ اور اس کی یہ چار قسمیں ہیں (۱) رطوبت محصورہ (۲) رطوبت طلیہ (۳) رطوبت قریبۃ العہد۔ (۴) رطوبت متداخلہ۔ چنانچہ (۱) رطوبت محصورہ (پلازما plasma) وہ رطوبت ہے۔ جو کہ عروق شعریہ کے جوف میں رہ کر اعضاء اصلیہ سے اتصال رکھتی ہیں، بھری رہتی ہے۔ اور (۲) رطوبت طلیہ (لمف Lymph) وہ رطوبت ہے جو مثل طل یعنی شبنم کے اعضاء اصلیہ پر بکھری ہوئی ہے۔ اور جزو عضو ہوجانے کی قابلیت رکھتی ہے۔ اور (۳) رطوبت قریبۃ العہد بالانعقاد وہ رطوبت ہے جو اعضاء میں پہنچ کر ان کا رنگ اور مزاج تو حاصل کر چکی ہے۔ لیکن ابھی ان کا قوام حاصل نہیں کیا۔ اسی ہضم کو (۳) ہضم عروقی کہتے ہیں (۴) رطوبت متداخلہ یا رطوبت اصلیہ وہ رطوبت ہے جس کے ذریعہ اعضاء کا التیام اور التصاق ہوتا ہے۔ اور شیرازہ جسم پراگندہ ہونے سے محفوظ رہتا ہے۔ اور جب رطوبت متداخلہ یا رطوبت اصلیہ جو اعضاء کے لئے قابل تغذیہ بالفعل ہے۔ اعضاء کی طرف مستحیل ہوجاتی ہے۔ یعنی وہ رطوبت ثانیہ (رطوبت متداخلہ) جو اعضاء کی بافت و ساخت میں داخل ہو چکی ہے۔ جزو عضو بن جاتی ہے۔ تب اُسے (۴) ہضم عضوی کہتے ہیں +

نوٹ۔ ہضم معدی کا فضلہ براز ہے ہضم کبدی کا فضلہ بول ہے۔ اور ہضم عروقی و ہضم عضوی کا فضلہ پسینہ اور میل ہے +

مذکورہ بالا بیان سے یہ صاف ظاہر ہے کہ غذا کے ہضم ہونے اور جزو بدن بننے کے متعلق ڈاکٹروں اور یونانی اطباء میں صرف تھوڑا سا ہی اختلاف ہے۔ چنانچہ (۱) ڈاکٹر تو معدہ میں ہضم شدہ غذا کو کیمس کہتے ہیں۔ لیکن اطباء جگر میں ہضم شدہ غذا کو کیموس کہتے ہیں۔ (تفصیل کے لئے دیکھو کیموس کا بیان) (۲) اطباء معدہ میں ہضم شدہ غذا کو کیلوس کہتے ہیں لیکن

ڈاکٹر چھوٹی آنتوں میں ہضم شدہ غذا کو کیلوس
کہتے ہیں (دیکھو بیان کیلوس) (۳) ڈاکٹر
تو یہ مانتے ہیں کہ خلاصہ غذا کا بہت سا حصہ
معدہ و آنتوں سے بذریعہ اُن چار پانچ
وریدوں کے جن کے باہم ملنے سے پورٹل
وین یا ورید باب الکبد بنتی ہے (جنہیں
ماساریقا بھی کہتے ہیں تفصیل کے لئے
دیکھو باب الکبد اور ماساریقا کا بیان) جذب
ہو کر جگر میں چلا جاتا ہے۔ اور کیلوس چھوٹی
آنتوں سے بذریعہ عروق جاذبہ (عروق
لبنیہ جذب ہو کر براہ قنات الصدر خون
میں جا ملتا ہے (دیکھو عروق جاذبہ و قناۃ
الصدر) لیکن یونانی اطباء اس بات کے
قائل ہیں۔ کہ خلاصہ غذا یعنی خلاصہ کیلوس
معدہ سے (لیکن بقول جالینوس وغیرہ
نیز امعاء سے) براہ ماساریقا جذب ہو کر
جگر میں چلا جاتا ہے۔ جہاں پر اس سے
اخلاط اربعہ بنتی ہیں۔ پھر غذا کے جزو بدن
ہونے کے متعلق تو صرف لفظی اختلاف ہی
چنانچہ (۴) ڈاکٹر کہتے ہیں کہ خون بہ شکل
خون جسم کی پرورش نہیں کرتا بلکہ بہ شکل
لمف جسم کی پرورش کرتا ہے۔ اطباء یونانی
کا بھی ایسا ہی خیال ہے۔ وہ کہتے ہیں۔ کہ
رطوبت اولی یعنی خون وغیرہ رطوبت ثانیہ
یعنی رطوبت محصورہ (پلازما اور رطوبت

طلیہ (لمف) کی شکل میں جسم کی پرورش کرتا ہے
پس دونوں کا مفہوم اور مطلب ایک ہی ہے
اب رہا اخلاط اربعہ۔ اور اُن کی
تطبیق کا سوال۔ اخلاط اربعہ سے مراد
خون و بلغم اور سودا و صفرا ہے۔ ان میں
سے خون اور صفرا کے متعلق تو حکیموں اور
ڈاکٹروں میں کوئی اختلاف نہیں۔ البتہ
بلغم اور سودا کے متعلق اختلاف ہے۔
لیکن بلغم کی طبی تعریف کو مد نظر رکھتے ہوئے
کہ بلغم خون خام ہے۔ اور وہ وقت ضرورت
مستحیل بہ خون ہو کر جسم کی پرورش کرتا ہے
اور وہ خون کے ساتھ ہی رگوں میں دورہ
کرتا ہے وغیرہ۔ تو بلغم کو ڈاکٹری میں یقیناً
پلازما اور لمف سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔
پلازما اور لمف میں آپ کو صرف اتنا ہی
فرق بتایا گیا ہے۔ کہ آب خون جب عروق
شعریہ کے اندر ہوتا ہے۔ تب اس کو پلازما
کہتے ہیں۔ لیکن جب وہ عروق شعریہ کی
دیواروں سے ٹشوز (منسوجات اعضاء
اصلیہ) میں تراوش پا جاتا ہے۔ تب اسکو
لمف کہتے ہیں پس پلازما اور لمف در
حقیقت بلغم ہی ہے۔ اب رہا سودا جس
کی طبی تعریف یہ ہے۔ کہ وہ خون کا تلچھٹ
ہے۔ جو جگر میں بنتا ہے۔ اور کسی قدر تو
خون کے ہمراہ رگوں میں دورہ کرتا ہے اور

کسی قدر تلی میں جمع رہتا ہے۔ ڈاکٹری میں ہم سودا کو صحیح معنوں میں یوریا سے تعبیر کر سکتے ہیں۔ کیونکہ یوریا اجزاء لحمیہ کا فضلہ ہے چنانچہ عضلات و غدد اور جسم کی دیگر ساختیں جب اپنے طبعی افعال اور وظائف ادا کرتی ہیں۔ تو ان کے فضلات بشکل یوریا جسم سے خارج ہوتے ہیں۔

اغذیہ لحمیہ (پروٹینز) جب معدہ میں ہضم ہو کر قابل جذب و نفوذ ہو جاتی ہیں تب ان کو پیپٹونز کہتے ہیں۔ اور یہ پیپٹونز امعاء علیا یعنی چھوٹی آنتوں میں مزید ہضم ہو کر جب لطیف طور پر قابلِ جذب و نفوذ ہو جاتے ہیں۔ تب انہیں امینو ایسڈز کہتے ہیں۔ یہ امینو ایسڈز جس قدر ضرورت سے زیادہ ہوتے ہیں۔ وہ جگر میں پہنچ کر یوریا میں تبدیل ہو جاتے ہیں۔ جب آدمی غذا نہیں کھاتا۔ تو یوریا کی پیدائش گھٹ جاتی ہے۔ لیکن بالکل موقوف نہیں ہو جاتی۔ اس سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ جسم کے ٹشوز یعنی بافتوں یا اعضاء اصلیہ سے بھی کسی قدر یوریا بنتا رہتا ہے۔ کیونکہ عضلات اور جسم کی دیگر ساختیں ہمیشہ کچھ نہ کچھ صرف و تحلیل ہوتی رہتی ہیں۔ پس ان کے فضلات بھی امینو ایسڈز میں تبدیل ہو کر اور جگر میں پہنچ کر یوریا میں تبدیل ہو جاتے ہیں اور پھر یوریا گردوں کی راہ سے بول میں خارج ہو جاتا ہے۔ یہ امینو ایسڈز جو جگر میں پہنچتے ہیں۔ یہ خون کے ذریعہ ہی جگر میں پہنچتے ہیں اور جگر بھی ان کو خون سے علیحدہ کر کے یوریا میں تبدیل کر دیتا ہے۔ گویا یوریا خون کا تلچھٹ ہے۔ اور پھر گردے اس یوریا کو خون سے علیحدہ کر کے پیشاب کے ذریعہ جسم سے خارج کر دیتے ہیں۔ پس اس اعتبار سے متقدمین اطباء کا یہ خیال بھی کہ ہضم کبدی کے فضلات براہ پیشاب خارج ہوتے ہیں۔ بالکل صحیح ہے۔ صرف طرز بیان کا فرق ہے۔

**ڈاکٹری نوٹ۔** جگر بھی ایک قسم کا غدود ہے جو جسم انسان کے دیگر کل غدد کی نسبت بڑا ہوتا ہے۔ جگر جوانوں کی نسبت بچوں میں اور بچوں کی نسبت جنین میں بڑا ہوتا ہے۔ اس کی رنگت سرخی مائل بھوری ہوتی ہے۔ اس کا بہت سا حصہ دائیں جانب کے نیچے کی پسلیوں کے نیچے معدہ کے اوپر کو ہوتا ہے۔ مگر اس کے بائیں لوتھڑے کا تھوڑا سا حصہ بائیں جانب کے نیچے کی پسلیوں کے نیچے بھی رہتا ہے۔ حالت صحت جوانی میں اس کا وزن تین یا چار پونڈ (ڈیڑھ یا دو سیر انگریزی) یا سارے جسم کا چالیسواں حصہ ہوتا ہے

اس کا طول دس سے بارہ انچ اور عرض چھ سے سات انچ ہوتا ہے وغیرہ جگر میں بہت سے عروق ہوتے ہیں۔ اور اُس میں خون کی اکثر کثافتیں بھی زائل ہو جاتی ہیں جگر میں پانچ دراریں۔ پانچ لوتھڑے۔ پانچ بند اور پانچ قسم کے عروق ہوتے ہیں چنانچہ جگر کے پانچ عروق حسب ذیل ہیں (۱) ورید باب الکبد۔ پورٹل وین، (۲) شریان الکبد دہیپے ٹک آرٹری جس کو متقدمین نے ورید شریانی لکھا ہے (۳) ورید الکبد دہیپے ٹک وین، (۴) مجری الکبد دہیپے ٹک ڈکٹ، اور (۵) عروق جاذبہ کبد۔

ورید باب الکبد جس کی پانچویں شاخوں کو متقدمین اطبا صحیح طور پر ماساریقا سے تعبیر کرتے ہیں، کے ذریعہ معدہ وآنتوں ولبلبہ اور تلی کا خون جگر میں جاتا ہے۔ یہ خون اعضاء مذکورہ کی عروق شعریہ میں دورہ کرنے کے سبب گدرا خوانی ہو جاتا ہے۔ نیز اس میں غذا کے اجزا بھی بہت زیادہ ہوتے ہیں (دیکھو بیان ہضم وجذب غذا صفحہ ۱۱۷ پر) شریان الکبد کے ذریعہ صاف خون دل سے جگر کی پرورش کے لئے آتا ہے۔ ورید باب الکبد اور شریان الکبد کا خون جب جگر کے عروق شعریہ میں دورہ کر چکتا ہے۔ تو ورید الکبد کی شاخوں کے ذریعہ اکٹھا ہو کر ورید اجوف میں چلا جاتا ہے۔ اور وہاں سے دائیں اذن القلب میں چلا جاتا ہے۔ مجری الکبد صفرا کو مرارہ یا بارہ انگشتی آنت میں لے جاتی ہے جب فعل ہضم جاری ہوتا ہے۔ تو صفرا سیدھا بارہ انگشتی آنت میں جاتا ہے۔ ورنہ مرارہ میں جا کر جمع ہوتا رہتا ہے۔

**افعال جگر** (۱) جگر صفرا پیدا کرتا ہے یعنی خون میں سے صفرا کو علیحدہ کرتا ہے (۲) جگر گلائیکوجن (نشا ، کبدی یا شکر کبدی) بناتا ہے۔ چنانچہ غذا کا نشاستہ آنتوں میں جا کر شکر میں تبدیل ہو جاتا ہے۔ پھر ساری شکر جذب ہو کر بذریعہ ورید باب الکبد جگر میں پہنچتی ہے۔ اور پھر جگر اُس کو گلائیکوجن میں تبدیل کر دیتا ہے۔ یہ گلائیکوجن چھوٹے چھوٹے ذرات کی شکل میں جگر میں جمع رہتی ہے۔ اور حسب ضرورت پھر شکر میں تبدیل ہو کر خون میں ملتی رہتی ہے۔ اور عضلات اور دیگر ساختہائے جسم میں پہنچکر اور صرف ہو کر جسم میں حرارت پیدا کرتی اور اُسے قوت دیتی ہے۔

نوٹ۔ گلائیکوجن کے اس فعل سے یونانی اطباء کے اس قول کی تائید وتصدیق ہوتی ہے۔ کہ جگر معدن روح طبعی ہے۔

(۳) جگر ناکارہ سرخ دانہائے خون کو

ضائع کرتا ہے (دیکھو) ضائع شدہ واقعات
خون کو بھی خون کا تلچھٹ یا سودا ہی سمجھنا چاہئے
(۲) جگر ٹوٹ رہا بناتا ہے - اور یورپ یا جیسا کہ
مذکور ہوا اجزاء لحمیہ کا فضلہ ہے جس کو بھی
اطبار یونانی کا بیان کردہ سودا سمجھنا چاہئے

**محاکمہ** - اطبار یونانی چونکہ اس بات کو مانتے
تھے - کہ خلاصۂ غذا معدہ و امعاء سے بذریعہ
ماساریقا جگر میں پہنچ کر خون اور دیگر اخلاط
میں تبدیل ہوجاتا ہے - اور خون سے جسم
کی پرورش ہوتی ہے - اس لئے انہوں
نے یہ قیاس بلکہ تسلیم کرلیا - کہ خون جگر سے
بذریعہ اوردہ اعضاء بدن میں جاکر ان
کو غذا پہنچاتا یا اُن کی پرورش کرتا ہے -
نیز وہ جگر کے دو فعل مانتے ہیں - ایک
تولید خون یا تولید اخلاط دوسرے تصفیہ
خون - ڈاکٹران یورپ کی تحقیقات بھی جیسا
کہ مذکور ہوا اُن کے ان مسلمات کی تائید
ہی کرتی ہے - صرف اتنا اختلاف ہے - کہ
وہ یہ مانتے ہیں کہ اوردہ جگر سے بغرض
تغذیہ اعضاء بدن میں خون لے جاتی ہیں
اور ڈاکٹر کہتے ہیں کہ بذریعہ اوردہ جسم
کا کثیف خون واپس آتا ہے - دیکھو دوران
خون قلب کے بیان میں +

**کِبَر** (ع) بزرگی - بڑائی (۲) غرور - تکبر گھمنڈ +

**کِبَر** (ع) بڑا ہونا - بزرگ ہونا - بوڑھا ہونا -
بڑی عمر کا ہونا +

**کَبْس** (ع) دبانا - ٹھونسنا - بھرنا - پاٹنا +

**کُبْنَہ** (ع) نان خشک - سوکھی روٹی +

**کُبُوب** (ع) بھپارے کی دوا - وہ دوا جس سے
بھپارہ لیا جائے +

**کَبُوس** (ع) دھوڑا - خشک پسی ہوئی دوا - جو
زخم پر چھڑکی جائے +
(۲) ڈسٹنگ پاؤڈر Dusting Powder

**کَبِیر** (ع) بڑا - ضد ہے صغیر کی + (۱) لارج
گریٹ Great میگنس Magnus

**کَبِیسَہ** (ع) لوند کے دن (۱) چونکہ شمسی سال تین
سو پینسٹھ (۳۶۵) دن اور تقریباً چھ
گھنٹے کا ہوتا ہے - اس لئے ہر چوتھے سال
ماہ فروری میں ایک دن بڑھایا جاتا ہے
جس کو لوند کا سال کہتے ہیں (۲) سال
قمری اور سال شمسی میں جو گیارہ دن اور
چند ساعت کا فرق ہوتا ہے - اُن کو تین سال
کے بعد جمع کرکے ایک زائد مہینہ بنا لیتے
ہیں جس کو ہندو لوند کا مہینہ کہتے ہیں +

**کُتَاف** (ع) دردِ شانہ - کندھے کا درد +

**کَتَد** (ع) کندھا (۲) دونوں کندھوں کا مابین
پیٹھ تک (۳) دونوں کندھوں کے جمع
ہونے کی جگہ +

**کَتِف** (ع) شانہ - پھوڑا - جمع اکتاف +
(۱) شولڈر بلیڈ Shoulder Blade

**کثافت** (ع) کثیف ہونا۔ غلیظ ہونا۔ دلدار
**غلظت** } ہونا۔ غلظت۔ دبازت۔
موٹاپا۔ موٹا ہونا۔ گاڑھا ہونا (۱) اِن پِس سیشن
اِن پِسِ سیشن Inspissation

**کثرت** (ع) زیادتی۔ بہتات +

**کثرت الاسقاط** (ع) کثرت سے حمل گرنا۔
بار بار حمل گرنا + (۱) فری کوئینٹ ابارشن
Frequent Abortion

**کثرت الاکل** (ع) پُرخوری۔ ہمہ خوری۔
زیادہ کھانا۔ بہت کھانا۔ سب کچھ کھا جانا
(۱) پالی فیجیا Polyphagia

**کثرت البول** (ع) پیشاب کی کثرت۔ کثرت
سے پیشاب آنا (۱) پالی یوریا Polyuria

**کثرت الطرف** (ع) بہت آنکھ جھپکنا۔ جلد
جلد آنکھ جھپکنا (۱) نکٹی ٹیشن Nictitation

**کثرت الطمث** (ع) حیض کی کثرت حیض کی
**غزارۃ الطمث** } زیادتی حیض کا زیادہ آنا +
(۱) مینوراجیا Menorrhagia

**کثرت العرق** (ع) پسینہ کا کثرت سے آنا
**زیادۃ العرق** } پسینہ کا زیادہ آنا +
(۱) ہائیڈروسس

**کثرت اللبن** (ع) دودھ کی کثرت۔ دودھ
کی زیادتی۔ پستان میں دودھ کا زیادہ ہونا
(۱) گیلکٹوریا Galactorrhoea

**کثرت اللعاب۔ کثرۃ البزاق** (ع) بہت
تھوک آنا۔ بہت تھوکنا۔ ایک مرض جس
میں تھوک بہت آتی یا رال بہتی ہے کبھی
نیند میں اس قدر رال بہتی ہے کہ تکیہ بھی
تربتر ہوجاتا ہے (۱) سیلی ویشن
ٹایالزم Salivation Ptyalism

**کثرت النفاس** (ع) نفاس کی کثرت۔
نفاس کی زیادتی۔ بچہ پیدا ہونے کے بعد
میلا زیادہ آنا (۱) لوکی آرجیا Lochiorrhoea

**کثکث** (ع) خاک۔ سنگریزہ +

**کثیر الغذاء** (ع) وہ چیز جس کا اکثر حصہ
**کثیر التغذیہ** } جزو بدن ہوجائے۔ وہ چیز
جس سے خون زیادہ پیدا ہو +
(۱) پالی ٹروفیا Polytrophia

**کثیف** (ع) غلیظ۔ موٹا۔ گاڑھا۔ بھدا۔ گندلا
ضد ہے لطیف کی (۱) ڈینس Dense

**کحال** (ع) } طبیب چشم چشم ساز۔ آنکھ
**حکیم العیون** } بنانے والا +
(۱) آکولسٹ Oculist

**کحل** (ع) آنکھ میں سرمہ لگانا +

**کحل** (ع) پپوٹے کی کگر کا پیدائشی سیاہ یا
سُرمگین ہونا +

**کحل** (ع) سرمہ۔ انجن۔ دوا جو سلائی سے
آنکھ میں لگائی جائے +

**کحل۔ توتیا اور اثمد کا فرق**۔ کحل
کے معنی ہیں سرمہ اور ہر ایک ایسی چیز جو

آنکھوں میں لگائی جاتی۔ آثمد سیاہ سرمہ کو کہتے ہیں۔ اور توتیا پھکے ہوئے جست کو +

کَدَب (ع) خون تازہ۔ تازہ خون (۲) سپیدی جو نوجوانوں کے ناخون پر پائی جاتی ہے +

کَدْح (ع) زخم کا نشان۔ جمع کُدُوح +

(ا) سکار Scar

نوٹ۔ کدح خدش سے بڑھے ہوئے مرتبہ پر بولا جاتا ہے +

کَدِر (ع) مکدر۔ دھندلا۔ گندلا +

کَدَر (ع) تیرگی۔ گندلا پن۔ گندلا ہونا۔ دھندلا ہونا

کُدْرَت (ع) تیرگی رنگ۔ رنگ کا تیرہ اور سیاہی مائل ہونا +

کُدْرَت اور کُدُورَت کا فرق۔ کدرت کا اطلاق رنگ کی تیرگی کے ساتھ مخصوص ہے۔ برخلاف اس کے کدورت پانی وغیرہ کے گدلا پن پر بولا جاتا ہے +

کَدِرُ مُنْشُور (ع) گدلی پھیلی ہوئی شے۔ وہ مکدر اور گدلی شے جس کا گدلا پن تمام میں پھیلا ہوا ہو +

کُدْکُد (ع) ایک قسم کا سخت سوداوی صنوبری شکل کا ورم ہے۔ جو عموماً آنکھ کے بالائی پپوٹے میں پیدا ہوتا ہے +

کَدَم (ع) دانت سے کاٹنا۔ اگلے دانتوں سے پکڑنا (۲) سُم دار جانوروں مثلاً گھوڑے وغیرہ کا کاٹنا +

کُدُورَات (ع) وہ دوائیں جو منہ میں ایک طرف ڈالی جائیں +

کُدُورَت (ع) تیرگی۔ گدلا پن۔ آنکھ یا پانی وغیرہ کا +

کُرَات (ع) جمع ہے کرہ بمعنی گول چیز کی +

کُرَّاثِی (ع) گندنے کا سا رنگ۔ سبز سیاہی مائل رنگ +

کُرَاز (ع) شیشی۔ بوتل +

کُرَاع (ع) پاچہ۔ پائچہ۔ جیسے بکری یا گائے کے پائے۔ جمع اکارع +

کَرَاہَت (ع) } نفرت۔ گھن۔ نفرت کرنا۔ نفور } گھن کھانا۔ بُرا معلوم ہونا

(ا) اینٹی پیتھی Antipathy

کَرْب (ع) } اندوہ۔ غم۔ قلق۔ مصیبت کُرْبَہ } وہ غم جس میں سانس رکے یا دم گھٹے (ا) جکٹی ٹیشن Jactitation

کِرْبَاس (ع) معرب ہے فارسی لفظ کرپاس کا جس کے معنی ہیں پنبہ یعنی روئی لیکن مجازاً سوتی کپڑے پر بھی بولا جاتا ہے۔ (۲) روئی کا پھاہہ (۳) لتا جمع کرابیس

کَرَج (ع) کرہ۔ بوزک۔ پھپھوندی پھپھوندی لگنا (ا) فنگس Fungns مولڈ Mold

کُرْدُوس (ع) ہڈی کا سرا (۲) ہڈی کے جوڑ کا اُبھار۔ جمع کرادیس +

کِرْدِیدَہ (ع) چربی کا ٹکڑا۔ چربی کا لوتھڑا۔

جمع کرادیہ +

کُرسُف (ع) } حیض کی گدی یا جھنہ (۲)
کُرسُوف } ذرات کا سوف +

کُرسُوع (ع) کلائی کی ہڈی کا اُبھار چھنگلیا کی طرف سے برخلاف کاع کے کہ وہ کلائی کی ہڈی کا سرا ہے انگوٹھے کی طرف سے +
(ا) لوئر اینڈ آف دی اَلنا Lower end of the Ulna

کُرش (ع) شکنبہ ۔ اوجھڑی ۔ جگالی کرنیوالے جانوروں کی اوجھ یا اوجھڑی +

کرش ۔ معدہ کا اور حوصلہ کا فرق یہ ہے کہ جس چیز کو کرش (اوجھ) کہتے ہیں ۔ اسی عضو کو انسانوں میں معدہ اور پرندوں میں حوصلہ (پوٹہ) سے موسوم کرتے ہیں +

کُرشمہ (ع) روئے ۔ چہرہ ۔ رخسار (ا) فیس

کِرکِی (ع) انڈے کا اوپر کا سخت چھلکا +

کُرمَہ (ع) بلندی سرسُرین ۔ چوتڑ کی گولائی کا اُبھار +

کُرمہ (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے چھ قیراط یا ڈیڑھ یا دو دانگ کے +

کُرنبیہ (ع) کرم کلہ والی غذا ۔ وہ غذا جس میں کرنب یا کرم کلہ پڑتا ہو +

کُرہ (ع) گول شئے ۔ گیند ۔ جمع کُرات و کُری
(ا) بال Ball گلوب Globe

کُرہ صغیرہ (ع) چھوٹی گول شے ۔ چھوٹا کُرہ
(ا) گلابیول Globule

کُرہی (ع) گدی پر کا گڑھا +

کُرہی (ع) بہراپن (ا) ڈیفنیس Deafness

کُرَیات (ع) ذرات ۔ دانے ۔ جمع ہے کُرَیہ کی
(ا) کارپسلز Corpuscles

کُرَیات بیضا (ع) سفید دانہائے خون ۔ سفید ذرات خون ۔ خون کے سفید دانے +
(ا) وائٹ بلڈ کارپسلز White Blood Carpuscles

کُرَیات حمرا (ع) سرخ دانہائے خون ۔ سرخ ذرات خون ۔ خون کے سرخ دانے +
(ا) ریڈ بلڈ کارپسلز Red Blood Carpuscles

کُرَیات دمویہ (ع) دانہائے خون ۔ خون کے دانے (ا) بلڈ کارپسلز Blood Corpuscles

کُرَیات کیلوسیہ (ع) دانہائے کیلوس ۔ ذرات کیلوس ۔ کیلوس کے دانے ۔ کیلوس کے ذرے وہ سفید دانے یا ذرے جو کیلوس میں پائے جاتے ہیں ۔ اور سفید دانہائے خون کے مشابہ ہوتے ہیں +
(ا) کائل کارپسلز Chyle Carpuscles

کُرَیات اللبن (ع) ذرات شیر ۔ دودھ کے دانے ۔ دودھ کے ذرّے ۔ یہ چھوٹے چھوٹے شحمی ذرات ہوتے ہیں ۔ جو دودھ میں ہوتے ہیں (ا) ملک کارپسلز Milk Carpucles

کُرَیات لمفاویہ } (ع) ذرات لمفاویہ ۔ بلغمی
کُرَیات بلغمیہ } دانے ۔ جو کہ لمف (بلغم) میں پائے جاتے ہیں (ا) لمف کارپسلز

**کُرْپَاسْ** (ع) پاخانہ۔ سنڈاس ✦
(۱) لیٹرین Latrine

**کُرِیہ** (ع) ناپسند۔ مکروہ۔ گھنونا۔ بدشکل۔ بھونڈا

**کُرَیَّہ** (ع) } کیسہ۔ ذرہ۔ دانہ ✦
**خَلِیَّہ** } (۱) سیل Cell

**کُزَازْ** (ع) } کزک۔ چاندنی۔ یہ ایک
**کُزَازَہ** } عصبی بیماری ہے۔ یعنی یہ
ایک قسم کا تشنج ہے جو چنبر گردن دھنسلی
کے عضلات میں پیدا ہو کر ان کو طول میں
اگلی جانب یا پچھلی جانب یا دونوں جانب
کھینچتا یا اینٹھتا ہے جس کے سبب جسم
اکڑ کر تیر کے مانند سیدھا یا کمان کی طرح
خمیدہ ہو جاتا ہے (۱) ٹیٹے نس Tetanus
ٹرسمس Trismus لاک جا Lock Jaw
طبی نوٹ۔ کبھی کزاز کا اطلاق ہر ایک
تمدد پر ہوتا ہے۔ اور کبھی کزاز کا لفظ اس
تشنج پر بولا جاتا ہے۔ جو داخلی یا خارجی
برد مجمد (سخت سردی) کے سبب پیدا ہو۔
ڈاکٹری نوٹ۔ جدید تحقیقات سے
ثابت ہوا ہے۔ کہ کزاز ایک شدید متعدی
مرض ہے جس میں جسم کے تمام اختیاری
عضلات متشنج ہو کر اینٹھ جاتے ہیں۔
اور جسم اکڑ کر بالکل سیدھا یا کمان کی طرح
آگے پیچھے یا دائیں بائیں جانب خمیدہ
ہو جاتا ہے۔ اس کا باعث ایک خاص
قسم کا کرم ہے۔ جس کو انگریزی میں بیسی
لس آف ٹیٹے نس یعنی کرم کزاز کہتے ہیں
کزاز اور تمدد کا فرق دیکھو تمدد میں ✦

**کُزَازْ اَمَامِی** (ع) } اس قسم کے کزاز میں جسم
**کُزَازْ قُدَامِی** } اکڑ کر سامنے کی طرف خم
کھا جاتا ہے ✦
(۱) امپراس تھوٹوناس Emprosthotonos

**کُزَازْ جَانِبِی** (ع) اس قسم کے کزاز میں جسم
اکڑ کر دائیں یا بائیں جانب کو خم کھا جاتا
ہے (۱) پلیوروتھوٹوناس Pleurothotonos

**کُزَازْ خَلْفِی** (ع) اس قسم کے کزاز میں جسم
اکڑ کر پیچھے کی طرف خم کھا جاتا ہے ✦
(۱) اپس تھوٹوناس Opisthotonos

**کُزَازْ ذَاتِی** (ع) اس قسم کا کزاز بغیر کسی
ضرب و زخم کے صرف سردی لگنے۔ یا
بھیگنے یا نمناک زمین پر سونے وغیرہ سے
ہو جاتا ہے (۱) ٹیٹے نس ایڈیوپیتھک
Tetanus Idiopathic

**کُزَازْ صِبْیَانِی** (ع) اس قسم کا کزاز نوزائیدہ
بچوں میں ناف کے زخم سے پیدا ہو جاتا
ہے (۱) ٹیٹے نس نیونے ٹورم
Tetanus Neunatorum

**کُزَازْ ضَرْبِی** } (ع) اس قسم کا کزاز ضرب
**کُزَازْ جَرْحِی** } و زخم کے سبب ہوتا ہے۔
اور یہی کثیر الوقوع ہے ✦

(۱) ٹیٹےنس ٹرامیٹک Tetanus Traumatic

**کُزازِ مُستَقیم** (ع) اس قسم کے کزاز میں جسم اکڑ کر تیر کی مانند بالکل سیدھا ہوجاتا ہے۔

(۱) آرتھوٹوناس Orthotonos

**کَرْمَہ** (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے چھ قیراط یا چوتھائی درہم سے لے کر چوتھائی مثقال تک یعنی سات رتی سے نو رتی تک۔

**کُساح** (ع) ہڈیوں کا خمیدہ ہوجانا۔ ہڈیوں کا ٹیڑھا ہوجانا۔ کبڑا پن (۱) رکیٹس Ricekets رکائیٹس Rachitis

نوٹ۔ اس مرض میں ہڈیوں میں اجزاء معدنی کے کم ہوجانے سے وہ کمزور اور نرم ہوکر خم کھاجاتی ہیں۔ چنانچہ سینہ یا پشت کی ہڈیوں کے خم کھاجانے سے بچہ کبڑا ہوجاتا ہے۔ یہ مرض عموماً ان شیرخوار بچوں کو ہوا کرتا ہے۔ جن کو اپنی والدہ کا دودھ نصیب نہیں ہوتا۔

**کُسارَہ** (ع) ریزہ۔ ٹکڑا۔ کرچ۔

**کَسْر** / **ہاشمہ** (ع) لغوی معنی ٹوٹنا توڑنا۔ اصطلاح طب میں ہڈی کا ٹوٹنا یعنی وہ تفرق اتصال جو ہڈی کے عرض میں واقع ہو یا اس کے بڑے بڑے ٹکڑے کردے (۱) فریکچر Fracture

نوٹ۔ جو تفرق اتصال ہڈی کے طول میں واقع ہو اسکو اصطلاح میں مشق کہتے ہیں

**کسرِ انخفاضی** (ع) ہڈی کا دب جانا۔ اس قسم میں ہڈی ٹوٹ کر نیچے کو دب جاتی ہے۔

(۱) ڈی پریسڈ فریکچر Depressed Fracture

**کسرِ انشقاقی** (ع) ہڈی کا پھٹ جانا۔ ہڈی کا چر جانا۔ اس میں چوٹ لگنے سے ہڈی چر جاتی ہے۔ لیکن ٹوٹتی نہیں۔

(۱) فشرڈ فریکچر Fissured Fracture

**کسرِ بسیط** (ع) صرف ہڈی کا ٹوٹنا۔ اس قسم میں جلد کے نیچے کی صرف ہڈی ٹوٹ جاتی ہے۔ اور جلد میں کوئی نقصان نہیں آتا۔

(۱) سمپل فریکچر Simple Fracture

**کسرِ ثقبی** / **تثقب العظم** (ع) ہڈی میں سوراخ ہوجانا۔ ہڈی کا چھد جانا۔

(۱) پرفوریٹنگ فریکچر Perforating Eracture

بٹن ہول فریکچر Button hole Fracture

**کسرِ جُزئی** (ع) ہڈی کا ذرا سا ٹوٹنا۔ ہڈی کا مڑ جانا۔ یہ بھی درحقیقت ایک قسم کا کسر انشقاقی ہے جس میں ہڈی سبز شاخ درخت کی طرح درمیان سے ذرا سی چر جاتی ہے یا مڑ جاتی ہے۔ لیکن ٹوٹتی نہیں۔

(۱) پارشل فریکچر Partial Fracture

گرین سٹک فریکچر Green stick Fracture

**کسرِ حلزونی** (ع) ہڈی کا بل کھاجانا۔ اس قسم کی کسر میں ہڈی ٹوٹتی نہیں بل کھاجاتی ہے (۱) سپائرل فریکچر Spiral Fracture

**کسر شعری** (ع) ہڈی میں بال آنا۔ ہڈی میں بال پڑنا (ا) کیپلری فریکچر Capillary Fracture

**کسر طرفی** (ع) ہڈی کے سرے کا ٹوٹ جانا۔ اس قسم کا کسر عموماً لمبی ہڈیوں میں ہوا کرتا ہے جس میں ہڈی کا بالائی یا زیریں سر ٹوٹ جاتا ہے۔ (ا) ایپی فیسیل فریکچر Epiphysial Eracture

**کسر کامل** (ع) ہڈی کا بالکل ٹوٹ جانا۔ ہڈی کا دو ٹکڑے ہو جانا۔ (ا) کمپلیٹ فریکچر Complete Fracture

**کسر متعدد** (ع) ہڈی کا چور چور ہو جانا۔ اس قسم میں ہڈی ٹوٹ کر چور چور ہو جاتی ہے۔ (ا) کامی نیوٹڈ فریکچر Comminuted Fracture

**کسر مرکب** (ع) ہڈی کا مع جلد کے شکستہ ہو جانا۔ اس قسم میں ہڈی ٹوٹ جاتی ہے۔ اور ساتھ ہی جلد بھی زخمی ہو جاتی ہے۔ (ا) کمپونڈ فریکچر Compound Fracture

**کسر مستطیل** (ع) } ہڈی کا طول میں ٹوٹنا۔ ہڈی کا لمبائی میں ٹوٹنا۔ ضنیع۔ کسر طولانی (ا) لانجی ٹیوڈینل فریکچر Longitudinal Fracture

**کسر مستعرض** (ع) } ہڈی کا آڑے طور پر ٹوٹ جانا۔ ہڈی کا عرض میں ٹوٹنا کسر (ا) ٹرنسورس فریکچر Transverse Fracture

**کسر مستقیم** (ع) ہڈی کا چوٹ کی جگہ سے ٹوٹنا یعنی جہاں چوٹ لگے۔ وہیں سے ہڈی کا ٹوٹنا (ا) ڈائریکٹ فریکچر

**کسر مضاعف** (ع) ہڈی کا کئی جگہ سے ٹوٹ جانا۔ یا کئی ہڈیوں کا ایک ہی وقت میں ٹوٹ جانا (ا) ملٹی پل فریکچر Multiple Fracture

**کسر مغروز** (ع) ہڈی کے شکستہ ٹکڑے کا دوسرے ٹکڑے میں دھس جانا۔ اس قسم میں ہڈی کے کئی ٹکڑے ہو کر ایک ٹکڑا دوسرے ٹکڑے میں دھس جاتا ہے۔ (ا) امپیکٹڈ فریکچر Impacted Fracture

**کسر منحرف** (ع) ہڈی کا بے موقع ٹوٹنا یعنی جس مقام پر چوٹ لگے۔ وہاں سے نہیں بلکہ دوسرے مقام سے ٹوٹ جانا۔ (ا) ان ڈائریکٹ فریکچر Indirect Fracture

**کسر مورب** (ع) ہڈی کا ترچھے طور پر ٹوٹنا (ا) ابلیک فریکچر Oblique Fracture

**کسر ناقص** (ع) ہڈی کا تھوڑا سا ٹوٹنا۔ ہڈی کا بالکل جدا نہ ہونا۔ بلکہ اُس کے تھوڑے سے حصے کا جڑا رہنا۔ (ا) ان کمپلیٹ فریکچر Incomplete Fracture

**کسل** (ع) سستی۔ کاہلی۔ ماندگی۔ الکسی۔ اعضا شکنی۔ ہاتھ پاؤں ٹوٹنا۔

**کسلان** (ع) کاہل۔ سست۔

**کشح** (ع) درد پہلو۔ پہلو کا درد۔

**کشح** (ع) تہیگاہ۔ کوکھ۔

**کشط** (ع) کوئی چیز کسی چیز پر سے اُٹھا لینا۔ اتا

بینا۔ برہنہ کر دینا ۔

**کُشُطُ العَین** (ع) آنکھ پر سے ناخنہ اتارنا ۔

**کَشف** (ع) کسی چیز پر سے پردہ اٹھانا۔ کھول دینا

**کشف طِبّی** (ع) مریض کا طبی معائنہ کرنا ۔
(۱) میڈیکل انسپکشن Medical Inspection

**کَشک** (ع) آش۔ آش جو (۲) سوکھا دہی جسکو قروت بھی کہتے ہیں (۳) حریرہ (۴) جو مقشر

**کَشکُ الشَّعِیر** (ع) کشکاب۔ آش جو۔ جو آش
(۱) بارلے واٹر Barley Water

**کُصَیص** (ع) لرزہ کپکپی (۱) رائیگر Rigor

**کُظّہ** (ع) امتلا ۔ معدہ کا تکلیف دینا۔ معدہ کا زیادہ بھر جانے سے تکلیف دینا ۔

**کِظّہ** (ع) امتلا ۔ معدہ کی تکلیف ۔

**کُظر** (ع) وسط تر قوہ چنبر گردن کا درمیان ہنسلی کی ہڈی کا درمیانی مقام۔ جہاں نشیب ہوتا ہے ۔

**کُظم** (ع) حلق میں سانس آنے جانے کا راستہ حلق سے دم نکلنے کی جگہ ۔

**کَعب** (ع) نشتالنگ۔ بجُول۔ ٹخنہ۔ گٹہ۔ جمع اَکعُب وکعُوب وکِعاب (۱) مَیلی اولس Maleolus اینکل Ankle

**کَعب اِنسی** (ع) اندرونی ٹخنہ۔ یہ درحقیقت پنڈلی کی اندرونی ہڈی کے زیریں سرے کا ابھار ہوتا ہے (۱) انٹرنل میلی اولس Internal Malleolus

**کَعب وَحشی** (ع) بیرونی ٹخنہ۔ یہ درحقیقت پنڈلی کی بیرونی ہڈی کا ابھار ہوتا ہے ۔
(۱) ایکسٹرنل میلی اولس External Malleolus

**کُعبُرَہ** (ع) کلائی کی بیرونی ہڈی۔ کلائی کے انگوٹھے کی جانب کی ہڈی زَند اعلیٰ
(۱) ریڈیس Radius

نوٹ۔ قدیم اصطلاح میں کعبرہ کا اطلاق ران کی ہڈی کے سرے اور گوشت کے ٹکڑے پر بھی ہوتا ہے۔ لیکن جدید اطبار مصر اسکو زند اعلیٰ کے معنی میں استعمال کرتے ہیں ۔

**کُعس** (ع) ہاتھ پاؤں کے پوروں کی ہڈیاں (۲) براجم یعنی کف دست و پا کی ہڈیاں

**کَعک** (ع) خشک روٹی۔ سوکھی روٹی (۲) موٹی روٹی جو تنور میں گرم پتھر پر پکاتے ہیں (۳) جدید یعنی کیک ( Cake ) بسکٹ ( Biscuit ) شیرمال ۔

**کعک خُبز اور بقسماط کا فرق** کعک غالباً معرب ہے کیک کا۔ لیکن اس کا اطلاق عموماً خشک روٹی پر ہوتا ہے خبز عام روٹی کو کہتے ہیں خواہ تازی ہو یا باسی اور بقسماط خشک روٹی کا مشہور نام ہے

**کَفّ** (ع) پنجہ یعنی ہتھیلی مع انگلیوں کے۔ (۲) ہتھیلی (۱) پام Palm (۳) ہتھیلی بھر چیز (۴) ایک وزن ہے ایک درہم سے

چھ درہم تک۔ درہم ۳۔ ماشہ کا ہوتا ہے +

**کَفَاف** (ع) اندازہ۔ روزی۔ روزمرہ کا خرچ

(ا) راشن Ration

**کِفَاف** (ع) کنارۂ گوش۔ کان کا کنارہ +

**کَفَل** (ع) میان سرین۔ دونوں چوتڑوں کا درمیان

**کَلّ** (ع) گرانی و سختی۔ غم واندوہ (۲) اہل وعیال

**کُلّ** (ع) تمام۔ سب۔ پورا (ا) فُل Full

**کِلَاب** (ع) دیوانگی کے باعث عقل کا جاتے رہنا

**کُلَّاب** (ع) ایک ہک کی شکل کا آلہ ہے جس کے ذریعہ وقت ضرورت مردہ جنین کو کھینچ کر نکالتے ہیں +

**کَلَال** (ع) ماندگی۔ تھکان۔ تھکن۔ سستی۔ کندی

**کَلَالُ الحِسّ** (ع) } حس کا سست اور کند ہو جانا۔ حس کا زائل ہو جانا۔ بالخصوص حس لامسہ کا کند یا زائل ہو جانا +

فقدالاحساس
خدر

(ا) اینس تھیزیا Anesthesia

نوٹ۔ جب حس لامسہ دچھونے کی قوت۔ کند یا زائل ہو جاتی ہے۔ تو اس کو اصطلاح طب میں خدر اور ڈاکٹری میں انس تھیزیا سے تعبیر کرتے ہیں +

**کَلَام** (ع) گفتار۔ سخن۔ بات۔ گفتگو (ا) سپیچ Speech

**کُلَاوگرده** (ف) دیکھو عنق الکلیہ و تاج الکلیہ +

**کَلَب** (ع) باؤلے کتے کے کاٹنے کا مرض۔ ہلکاؤ (ا) ہائیڈروفوبیا Hydrophobia

ریبیز Rabies تفصیل کے لئے دیکھو داء الکلب +

**کَلِب** (ع) دیوانہ کتا۔ باؤلا کتا۔ وہ شخص جس کو باؤلے کتے نے کاٹا ہو۔ جمع کلبی +

**کَلْب** (ع) سگ۔ کتا۔ جمع کِلاب و اکالیب

(ا) ڈاگ Dog

**کَلْبٌ کَلِبٌ** (ع) سگ دیوانہ۔ دیوانہ کتا۔ باؤلا کتا (ا) میڈ ڈاگ Mad Dog

**کَلَبُ الحیوانات** (ع) چوپاؤں کی دیوانگی۔ ہلکاؤ۔ اس مرض کی ماہیت وہی ہے۔ جو داء الکلب میں مذکور ہوئی۔ یہ مرض دیوانے کتے یا لومڑی یا گیدڑ یا بھیڑیئے وغیرہ کے کاٹنے سے بکری۔ بیل گائے۔ گدھے۔ گھوڑے اور انسان میں ہو جاتا ہے (ا) ریبیز Rabies Lyssa ہائیڈروفوبیا Hydorphobia

**کَلْبَتَان** (ع) انبر۔ انبور۔ زنبور۔ دانت اکھاڑنے کا زنبور +

(ا) ٹوتھ فارسپس Tooth Forceps

**کِلْس** (ع) آہک۔ چونہ۔ انڈے کے چھلکے کا چونہ

**کَلَف** (ع) جھائیں۔ سیاہ داغ۔ یہ ایک مشہور جلدی بیماری ہے جس میں بالعموم چہرہ اور پشت دست پر سیاہ داغ یا دھبے پڑ جاتے ہیں (ا) فریکلز Freckles کلوآزما Chloasma

**کَلَف** اور بہق اسود کا فرق۔ کلف میں جلد کی رنگت سیاہی مائل ہو جاتی ہے۔ اور اس کا ظہور بیشتر چہرے پر ہوتا ہے۔ اور اس میں چکناہٹ و نرمی ہوتی ہے لیکن برخلاف اس کے بہق اسود میں خشونت اور کھردراپن پایا جاتا ہے +

**کُلْفَت** (ع) تکلیف۔ بے چینی۔ رنج۔ سختی۔ کدورت۔ مرض +

**کَلْکَال** (ع) } سینہ (۲) ، مابین ترقوہ چنبر گردن کا درمیان (۳)
**کَلْکَل** }

اضلاع زور یعنی چھوٹی پسلیوں کا اندرونی رُخ +

**کَلْم** (ع) زخم۔ جراحت۔ جمع کلوم وکلام (۲) زخمی کرنا۔ مجروح کرنا +

**کُلُّوب** (ع) زنبور۔ دانت اکھاڑنے کا آلہ۔ جمع کلالیب (۱) ٹوتھ فورسپس Tooth Forceps

**کُلْیَہ** (ع) } گردہ۔ تثنیہ کُلْیَتَین دونو
**کُلْوَہ** } گردے ، جمع کُلیٰ +

(۱) کڈنی Kindly

گردے تعداد میں دو ہوتے ہیں۔ ایک دائیں طرف اور دوسرا بائیں طرف ہر ایک گردہ گیارھویں پسلی کے نیچے پیٹ کے پچھلی طرف کمر کے مقام میں واقع ہوتا ہے۔ دایاں گردہ بسبب جگر کے بائیں گردے سے قدرے نیچے ہوتا ہے۔ ہر ایک گردہ مرکب ہو کم رنگ سخت گوشت، چربی، اور عروق و شرائین، اور غشاء سے جو اس کا غلاف ہو اور اُسکو سخت گوشت سے اس واسطے بنایا گیا ہے۔ کہ وہ قوی الجوہر ہو۔ اور امتلاء مائیت سے جو اکثر مادہ اخلاط کے ملنے سے تیزی اختیار کر لیتی ہے۔ سریع الانفعال نہ ہو نیز جگر سے سوائے رقیق چیز کے کوئی غلیظ چیز جذب نہ کر سکے۔ خود گردے میں توحس نہیں ہوتی۔ لیکن اس کی جھلی کثیر الحس ہوتی ہے۔ گردوں کا فائدہ یہ ہے۔ کہ وہ جگر سے بذریعہ طالعان (گردوں کی وریدیں) مائیت کو جذب کرکے اس کو مثانہ کی طرف بھیج دیں +

نوٹ۔ طالعان دو رگیں یا وریدیں (رینل وینز) ہیں۔ جو اجوف تحتانی (انفیریٔر وینا کیوا) سے نکل کر اور جگر کے محدب کی طرف سے نیچے کو آکر دونوں گردوں میں جاتی ہیں۔ بقول متقدمین اطباء یونان انہیں عروق طالعان کے ذریعہ جگر سے مائیت جذب ہو کر گردوں میں جاتی ہے۔ اور پھر گردوں سے بصورت بول براہ حالبین یا نزنجین (دو احد حالب یا نزنج) مثانہ میں چلی جاتی ہے +

ڈاکٹری نوٹ۔ یورپ کے محققین و

عالمان تشریح متقدمین اطبا یونان کے اس بیان کو کہ طالعان کے ذریعے جگر سے مائیت جذب ہو کر گردوں میں جاتی ہے۔ صحیح تسلیم نہیں کرتے ہیں۔ بقول ان کے حقیقت الامر یہ ہے۔ کہ اور طہ بطنی کی دو شاخیں و شرائین گلیہ۔ رینل آرٹریز) دونوں گردوں میں صاف خون لے جاتی ہیں۔ جب خون گردہ کے اندر دورہ کرتا ہے۔ تو اُس کے باریک نالی دار غددی اجزا اُس خون میں سے مائیت اور دیگر فضلات کو علیحدہ کر لیتے ہیں۔ جو بشکل بول تراوش پا کر حوض گردہ میں جمع ہو جاتا ہے۔ اور وہاں سے براہ حالبین (یو ریٹرز) مثانہ میں چلا جاتا ہے۔ گردوں میں دورہ کر چکنے کے بعد جو خون باقی رہتا ہے۔ وہ گردوں کی دونو وریدوں (طالعان۔ رینل وینز) کے ذریعہ واپس چلا جاتا ہے۔ یہ دونوں وریدیں (طالعان) گردوں سے شروع ہو کر اجوف تحتانی (انفیری اروینا کیوا) میں ختم ہوتی ہیں +

**کُلیَتَانِ** (ع) } دونوں گردے۔ تثنیہ ہے
**کُلیَتَین** } کلیہ کی +

**کَمِّیّت** (ع) مقدار۔ کسی چیز کی مقدار +

**کِمَاد** (ع) } (۱) سینک۔ ٹکور (۲) وہ چیز
**تَکمِید** } جس سے کسی عضو کو سینکیں
جمع کمادات (۱) کِمَادَۃ (۱) فومن ٹیشن Fomentation

**کَمَال** (ع) تمام۔ تمام ہونا۔ کامل ہونا۔ پورا ہونا وہ صفت جو کسی چیز میں پوری طرح حاصل ہو گئی ہو +

**کَمَد** (ع) غم۔ غم پنہاں۔ وہ غم جو مٹائے سے نہ مٹے

**کَمَرَۃ** (ع) حشفہ۔ سپرذکر۔ سپاری۔ جمع کمر و کمرات (۱) گلانس پینس Glans Penis

**کُمنَہ** (ع) یہ لفظ مشترک ہے۔ اصطلاح اطبا میں تین مختلف معنی پر بولا جاتا ہے (۱) ایک حالت ہے۔ رمد خشک کی مانند جس میں ابخرہ سوداویہ کے صعود سے ضعف بصر ہو جاتا ہے۔ طبقات چشم متغیر ہو جاتے ہیں یعنی اُن میں سرخی و کدورت پیدا ہو جاتی ہے۔ تمام چیزیں غبار آلود و دھندلی دکھائی دیتی ہیں۔ آنکھ میں خارش ہوتی ہے۔ اور مریض خیال کرتا ہے۔ کہ اُس کی آنکھ پہلے سے بڑی ہو گئی ہے (۲) ایسا رکھ جس (۲) گرانی پلک جو اُس میں ریح غلیظ کے آنے سے پیدا ہوتی ہے۔ اور بیمار جب سو کر اٹھتا ہے۔ تو اُس کو ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ اس کی آنکھ میں ریت و مٹی وغیرہ گر گئی ہے۔ اور یہ حالت امراض پلک میں داخل ہے (۳) کمون المدہ یعنی طبقہ قرنیہ کے پیچھے پیپ کا جمع ہو جانا +

نوٹ۔ جدید اطبا مصر کمنہ کا اطلاق صرف ذہاب البصر اور بطلان البصر یعنی اندھاپن

پر کہتے ہیں۔ جس کو ڈاکٹری میں ایبارکس
کہتے ہیں +

کُمنہ جُزئیہ (ع) دھند غبار۔ بصارت کا دھندلا
ہوجانا۔ بینائی کا غبار آلود ہوجانا۔ اس مرض
میں رفتہ رفتہ نظر کم اور دھندلی ہوجاتی ہے
اگر یہ مرض بڑھ جائے۔ تو ذہاب البصر یعنی
اندھاپن ہوجاتا ہے +
(ا) اَمبلی اوپیا Ambliopia
نوٹ۔ متقدمین اطباء نے اس صورت کو
ضعف بصر میں داخل کیا ہے +

کُموُن المِدَّۃ (ع) طبقہ قرنیہ کے پیچھے پیپ کا جمع ہوجانا۔ اگر اس حالت
قلقطاریہ
کے ساتھ قرنیہ میں تآکل بھی ہو۔ یعنی اس
کی ساخت گلنے لگے۔ تو اس کو قلقطاریا کہتے
ہیں (ا) ہائی پوپین Hypopyon

کُمَہ (ع) خلقی نابینائی۔ پیدائشی اندھاپن۔ یعنی
ماں کے پیٹ سے اندھا پیدا ہونا +
(ا) بارن بلائنڈ Born Blind

کُمَیْنہ (ع) آنکھ کی سرخی جو آنکھ دُکھنے کے بعد باقی
رہے۔ یہ درحقیقت کُمنہ کی تصغیر ہے۔ چونکہ
کمنہ میں طبقات چشم میں سرخی آجاتی ہے۔
اسلئے آشوب چشم کی باقی ماندہ سرخی کے لئے
یہ لفظ استعمال کیا گیا +

کَمِیّت (ع) مقدار خواہ وزن سے ہو یا حجم سے
یا تعداد سے۔ مقدار شے جو ناپی۔ تولی یا
گنی جائے (ا) کوان ٹٹی Quantity
کوانٹم Quantum

کُمیزدان (ف) مثانہ۔ پھکنہ +

کُن (ع) آفتاب گردان۔ یہ نیم دائرہ کی شکل
کا سخت کاغذ وغیرہ کا بنا ہوا ٹکڑا ہوتا ہے
جو آنکھوں کو دھوپ سے بچانے کے لئے
پیشانی پر باندھا جاتا ہے۔ یہ بعینہ ایسا
معلوم ہوتا ہے۔ جیسے انگریزی ٹوپی کا
بڑھا ہوا کنارہ (ا) آئی شیڈ Eye Shade

کُنازہ (ع) گندہ۔ آگندہ گوشت۔ پُر گوشت
آدمی۔ ٹھوس اور سخت بدن کا آدمی۔ جمع
کنز و کنائز +

کُنج ران (ف) اُربیہ۔ جنگاسہ۔ چڈّا +

کُنفرہ (ع) کشادہ اور بڑا نتھنا (۲) ناک کی پھُنگی

کُنہ (ع) حقیقت۔ ماہیت۔ جوہر +

کُوّارہ (ع) شہد کا چھتہ۔ شہد کا صاف کیا ہوا چھتہ

کُوب (ع) ایک وزن ہے بمقدار تین رطل
یعنی ایک سو ایک تولہ تین ماشہ کے۔
(۲) آبخورہ۔ گلاس +

کُوّۃ (ع) روشندان۔ جھروکہ۔ جمع کُوی +

کُوَدَن (ع) لغوی معنی مُرزیل اور کمزور ٹٹو جو
اچھی طرح چل نہ سکے۔ وہ ٹٹو جس پر
بوجھ لادا جائے۔ مجازاً احمق اور بیوقوف
آدمی +

کُوّر (ع) مٹی کی بھٹی۔ مکھی کا چھتہ۔ جمع اکوار

فاکوار وکبران ✦

کُوزٌ (ع) کوزہ۔ آبخورہ۔ کوزہ سے پانی پینا۔ جمع اکواز ✦

کُوْسُوع (ع) کلائی کی ہڈی کا اُبھار انگوٹھے کی طرف سے ✦

کَوْن (ع) ہونا۔موجود ہونا (۲) کسی عنصر کا ایک صورت سے دوسری صورت بدلنا ✦

نوٹ۔جب کسی عنصر کی ایک صورت بگڑ کر دوسری صورت پیدا ہوتی ہے۔ تو اس فعل کو کون وفساد سے تعبیر کرتے ہیں۔پس ایک صورت کا بگڑنا فساد اور دوسری صورت کا پیدا ہونا کون کہلاتا ہے ✦

کُونْیاک (ع) } برانڈی۔ برانڈی شراب ✦
کَنْیاک } (۲) کنیاک Congnac

نوٹ۔کونیاک فرانس میں ایک خاص علاقہ کا نام ہے۔جہاں انگور بکثرت پیدا ہوتے ہیں اور ان سے یہ شراب بنائی جاتی ہے ✦

کُہامَت (ع) عمر رسیدہ ہونا۔ بوڑھا ہونا۔ کُند و سُست ہونا ✦

کُبَّۃُ الدَّم (ع) نیل۔ سیاہ خون جو چوٹ لگنے سے جلد کے نیچے بہ کر جم جاتا ہے۔ نیل جو چوٹ لگنے سے پڑجاتا ہے (۲) ایکموسس Chemose کیموز Ecchymosis

کَہرُبائیہ (ع) } کہربائی قوت۔ برقی قوت
کَہربیّہ } یہ مشتق ہے فارسی لفظ کہربا

سے جو ذات اصل کاہ ربا ہے۔چونکہ کہربا میں برقی قوت زیادہ ہوتی ہے۔اس لئے برقی قوت کو کہربا کی طرف منسوب کرکے کہربائیہ کہتے ہیں (۲) الیکٹری سِٹی Electricity

کَہرُبَت (ع) کسی چیز پہ برقی قوت طاری کرنا الیکٹری فائی Electrify الیکٹری زیشن Electrization

کَہْف (ع) لغوی معنی کھوہ۔غار۔پناہ۔جدید اصطلاح طب میں کسی عضو کا غیر طبعی جوف یا غار جیسا کہ مرض سل میں پھیپھڑے کا غار (۲) کے وَرن Cavern

کَہْل (ع) ادھیڑ۔ادھیڑ عمر کا آدمی۔چالیس سال سے ساٹھ سال تک کی عمر کا آدمی جمع کہول وکہال وکہلان ✦

کَہَنَۃ (ع) جمع ہے کاہن کی غیب کی بات بتانے والے۔فال دیکھنے والے ✦

کُہُولَت (ع) ادھیڑ عمر کا ہونا۔بالوں کا سیاہ و سفید ہونا۔چالیس سے ساٹھ سال کی عمر کے درمیان ہونا ✦

کَیّ (ع) داغنا۔لوہے کو آگ میں تپا کر کسی عضو کو داغ دینا۔بیماری کا داغ کر علاج کرنا ✦ (۲) کاٹری زیشن Cauterization

کَیّ بِالحَدِید المُحمّیٰ (ع) گرم لوہے سے داغ دینا لوہے کو تپا کر داغ دینا ✦ (۲) ایکچوئل کاٹری Actual Cautery

کَیّ بِالدَّوَاءِ (ع) دوا کے ذریعہ داغ دینا ۔
(ا) کاسٹک Caustic
کَیّ بِالْقُوَّۃِ الْبَرْقِیَّہ (ع) برقی قوت سے داغ دینا ۔ بجلی سے داغ دینا ۔
(ا) گالوینک کاٹری Galvanic Cautery
کَیّ بِالنَّار (ع) آگ سے داغ دینا ۔
(ا) بَرن Burn
کَئِیْب (ع) غمزدہ ۔ غم سے نڈھال وبدحال
کَیَّہ (ع) داغ ۔ داغ کی جگہ ۔
کِیْر (ع) دھونکنی ۔ لوہاروں کی دھونکنی ۔ جمع اکیار
(ا) بیلوز Bellows
کِیْس (ع) } لغوی معنی تھیلی ۔ اصطلاح
کِیْسَہ ۔ جَیْب } طب میں جسم کی کوئی طبعی یا غیر طبعی تھیلی ۔ جمع اکیاس وکیسات ۔
(ا) سَیک Sack پاؤچ Pouch
سِسٹ Cyst بیگ Bag
نوٹ ۔ کبھی کیس کا لفظ بدن دھونے اور ملنے کے دستانوں پر بھی ہوتا ہے ۔
کِیْسُ الْاُنْثَیَیْن } صفن ۔ خصیوں کی تھیلی ۔
کیسۂ خصیہ } (ا) سکروٹم Scrotum
کِیْسُ الدَّمْع (ع) آنسوؤں کی تھیلی ۔ مجری انف کا بالائی حصہ ۔ جو تھیلی کی مانند ہوتا ہے ۔
لیکریمل سَیک Lacrimal Sac
کَیِّس (ع) زیرک ۔ دانا ۔ ہوشیار ۔ عقلمند ۔ جمع کیسیٰ ۔

کِیْسَاتُ الْمَنِی (ع) منی کی تھیلیاں ۔ یہ مخروطی شکل کی دو خانہ دار خشائی تھیلیاں ہیں ۔ جو مثانہ کی جڑ اور مقعد کے درمیان ہوتی ہیں ۔ ان میں منی جمع رہتی ہے ۔ حقیقت میں یہ پیچیدہ نالیدار گلٹیاں ہیں جو ایک مضبوط ریشہ دار جھلی میں لپٹی ہوتی ہیں ۔ ہر ایک تھیلی کا چوڑا سرا پیچھے اور تنگ سرا سامنے ہوتا ہے ۔ جو غدہ قدامیہ کی جڑ کے قریب اپنے جانب کے خصیہ کی نالی کے ساتھ مل کر قنات دافقہ یا منی کی نالی بناتا ہے ۔ چنانچہ وقت ضرورت اسی منی کی نالی کے ذریعہ منی پیشاب کی نالی میں گرتی ہے (ا) ویسی کیولی سیمی نیلیز
Vesiculae Semineles
کِیْسَۃُ الْبَوْل (ع) جنین کی ایک تھیلی ہے ۔ جس میں اس کا پیشاب جمع رہتا ہے ۔
(ا) ایلن ٹائس Allantois
کَیْفِیَّات (ع) جمع ہے کیفیت کی بمعنی حالت چگونگی ۔
کَیْفِیَّاتِ اَرْبَعَہ (ع) چار کیفیتیں جن } سے مراد ہے حرارت ۔ برودت ۔
کیفیات اُول }
رطوبت ۔ یبوست یعنی ۔ گرمی ۔ سردی ۔ تری ۔ خشکی ۔ ان کو کیفیات اول یعنی پہلی کیفیتیں بھی کہتے ہیں ۔ کیونکہ یہ مرکبات عنصریہ میں کیفیات ثوانی یعنی بو و ذائقہ

وغیرہ سے پہلے پیدا ہوتی ہے ۔

کَیفِیَاتُ اُوْل (ع) دیکھو کیفیات اربعہ ۔

کَیفِیَاتُ ثَوانی (ع) دوسری کیفیتیں یعنی وہ کیفیتیں جو کسی مرکب میں اُس کے مزاج کے پیدا ہونے کے بعد حاصل ہوتی ہیں ۔ مثلاً ترشی و شیرینی وغیرہ ۔

کَیفِیَّت (ع) حالت ۔ چگونگی ۔ وہ عرض جو بذاتہ تقسیم کو قبول نہ کرے ۔ مثلاً گرمی ایک کیفیت ہے ۔ جو اپنی ذات سے تقسیم کو قبول نہیں کرتی ۔ البتہ بالعرض یعنی اُس جسم کے تقسیم ہونے سے (جس میں کہ وہ موجود ہے) تقسیم ہو جاتی ہے (ا) کوالیٹی Quality

کَیفِیَّت ذَاتِیہ (ع) ذاتی کیفیت ۔ وہ کیفیت جو دوا کے ذاتی اثر سے پیدا ہو ۔

کَیفِیَّت عَرَضِیّہ (ع) عارضی کیفیت ۔ وہ کیفیت جو دوا کی طبیعت یعنی اُس کے ذاتی اثر سے پیدا نہ ہو ۔ بلکہ کسی داخلی و خارجی وجہ سے پیدا ہو ۔ جیسے عفونت کہ داخلی سبب سے پیدا ہوتی ہے ۔ اور گرم پانی کی گرمی جو خارجی سبب سے پیدا ہوتی ہے ۔

کَیفِیَّت فَاعِلَہ (ع) کیفیت موثرہ ۔ مراد ہے حرارت و برودت سے ۔

کَیفِیَّت مُنفَعِلَہ (ع) مراد ہے رطوبت و یبوست سے ۔

کَیل (ع) تولنا ۔ ناپنا ۔ آنکنا ۔ پیمانہ ۔

رکیلیجہ (ع) ایک وزن ہے برابر ایک تھوتنتیس تولہ یا چار رطل یا ڈیڑھ رطل یا چھ سو درم کے جمع کیلیج ۔

کَیلُوس (ع) معدہ کی ہضم شدہ غذا ۔ وہ غذا جو معدہ میں پہلی مرتبہ پک کر آشجو کی مانند ہو جاتی ہے ۔ اور پھر اس کا خلاصہ بذریعہ ماساریقا جسم میں پہنچ کر ہضم ہوتا ہے ۔ اور خلطی صورت اختیار کر کے کیموس بن جاتا ہے (ا) کائل Chyle

ڈاکٹری نوٹ ۔ کیلوس درحقیقت ایک یونانی لغت ہے ۔ جس کے لغوی معنی ہیں رَس اصطلاح ڈاکٹری میں اُس دودھ جیسی سفید رطوبت کو کہتے ہیں جو دوران ہضم میں چھوٹی آنتوں سے بذریعہ عروق لبنیہ جذب ہو کر قنات الصدر کی راہ خون میں شامل ہوتی ہے ۔ جب کیموس معدہ سے بارہ انگشتی آنت میں آتا ہے ۔ تو اُس میں صفرا اور رطوبت لبلبہ کے ملنے سے اور غذا کے روغنی اجزا کے تحلیل ہو جانے سے اس کی رنگت پانی ملے ہوئے دودھ کی طرح سفید ہو جاتی ہے ۔ اسی کو کیلوس کہتے ہیں جس کی ساخت خون کی ساخت کے مشابہ ہوتی ہے ۔ یعنی اس کا کچھ حصہ تو آب خون کی طرح سیال ہوتا ہے ۔ اور کچھ حصہ وانہائے خون کی طرح دانہ دار ہوتا ہے

جس کو ڈاکٹری میں کائیل کار پیشلز دوانہائے
کیلوس، کہتے ہیں +

**فائدہ** متقدمین اطباء نے جس چیز کو
کیلوس لکھا ہے۔ اسی کو جدید اطباء یورپ
کیموس (کائم) کہتے ہیں۔ یعنی ڈاکٹروں
کے نزدیک کیموس معدہ میں ہوتا ہے۔ اور
کیلوس چھوٹی آنتوں میں +

صاحب نہایہ لکھتے ہیں۔ کہ کیموس در
حقیقت معدہ کی ہضم شدہ غذا ہے بشرطیکہ
وہ معدہ سے نہ نکلی ہو۔ اس قول سے جدید
اطباء یورپ کے خیال کی تائید ہوتی ہے۔
اگرچہ اکثر متقدمین اطباء کیموس کو جگر کی
ہضم شدہ غذا لکھتے ہیں۔ تفصیل کے لئے
دیکھو کیموس +

**کَیمُوس** (ع) خلط۔ جگر کی ہضم شدہ غذا۔ وہ غذا
جو ہضم کبدی حاصل کر چکی ہو۔ یہ درحقیقت
کیلوس ہی ہوتا ہے۔ جو معدہ سے بذریعہ
ماساریقا جگر میں پہنچ کر ہضم ہو جاتا ہے اور
صورت خلطی اختیار کر کے اس نام سے موسوم
ہوتا ہے (۱) کائم Chyme

**ڈاکٹری نوٹ** ۔ کیموس ایک یونانی لغت
ہے جسکے لغوی معنی ہیں "میں گرتا ہوں"
چونکہ یہ معدہ سے آنتوں میں گرتا ہے۔ اس
لئے اس کو اس نام سے موسوم کیا گیا۔ یہ
درحقیقت آش جو یا کشکاب کی مانند گاڑھا
دودھیا ترش سیال ہوتا ہے۔ جس کی بو
نامرغوب ہوتی ہے۔ یہ غذا کے معدہ میں
ہضم ہونے سے بنتا ہے۔ اس کا کچھ حصہ
بذریعہ ماساریقا شعبہائے ورید الباب،
جذب ہو کر جگر میں چلا جاتا ہے۔ اور باقی
آنتوں میں کیلوس میں تبدیل ہو جاتا ہے

**خلاصہ** مندرجہ بالا مضمون کا خلاصہ
یہ ہے۔ کہ متقدمین اطباء معدہ کی ہضم شدہ
غذا کو جو بشکل کشکاب یا آش جو ہوتی ہے
کیلوس کے نام سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور
جدید اطباء یورپ اس کو کیموس یا کائم کہتے
ہیں۔ لیکن متقدمین اطباء کیموس کا اطلاق
جگر کی اس ہضم شدہ رطوبت پر کرتے ہیں
جو جگر میں کیلوسی صورت چھوڑ کر خلطی صورت
اختیار کر لیتی ہے۔ کیونکہ یہ درحقیقت معدہ
کی ہضم شدہ غذا ہی ہوتی ہے۔ جو بذریعہ
ماساریقا جگر میں جاتی ہے۔ تفصیل کے لئے
دیکھو ماساریقا +

**کیموسِیس** (ع) } مرض ورد پیخ۔ رمد موی
**گیموسیسُو** } کی ایک قسم ہے۔ تفصیل
کے لئے دیکھو ورد پیخ +

(۱) کیموسِس Chemosis

نوٹ۔ یہ لفظ اسی تلفظ سے یعنی بجنسہ ڈاکٹری
میں بھی مستعمل ہے +

**کیمیا** (ع) لغوی معنی مکر و حیلہ۔ اصطلاحی معنی

اکسیر۔ قدیم اصطلاح میں کسی ادنیٰ دھات مثلاً رانگ یا تانبا میں اکسیر ملا کر اس کو چاندی یا سونا بنانا۔ چونکہ یہ امر مکر و فریب سے خالی نہیں۔ اس لئے اس کو اس نام سے موسوم کہتے ہیں۔

جدید اصطلاح میں وہ علم جس میں عناصر کی ماہیت اور ان کے مرکبات کی ترکیب و تحلیل سے بحث کی جائے۔

(۱) کیمسٹری Chemistry

**گیتن** (۲) باطن فرج کا گوشت۔ عورت کی شرمگاہ کے اندر کا گوشت۔ جمع کیون۔

(۱) ویجائنا Vagina

# گ

نوٹ۔ اس ردیف میں تمام لغات فارسی ہیں

**گاز۔** مقراض۔ قینچی (۲) دندان۔ دانتوں سے ہونٹوں وغیرہ کو کاٹنا۔

**گام۔** قدم۔ پیر (۲) چلتے وقت دونوں پاؤں کا درمیانی فاصلہ۔

**گراں جان۔** سست۔ کاہل۔ بوڑھا۔

**گراں خاطر۔** دلگیر۔ دل تنگ۔ رنجور۔

**گراں خواب۔** زیادہ سونے والا۔ وہ شخص جو دیر سے سوئے اور دیر سے اٹھے۔

**گراں خوار۔** پرخور۔ زیادہ کھانے والا۔

**گراں سال۔** عمر رسیدہ۔ بڑی عمر کا بوڑھا۔

**گراں گوش۔** کر۔ بہرہ جسے اونچا سنائی دے

**گراں گوشی** / **گرانی گوش** } کری۔ ثقل سماعت۔ بہرا پن اونچا سنائی دینا۔

**گربہ چشم۔** بلی کی سی آنکھوں والا۔ بلی آنکھوں والا۔ کرنجی آنکھوں والا۔

**گرفتگی آواز۔** بُحّۃ الصوت۔ آواز کا بیٹھنا گلے کا بیٹھنا۔

**گرفتگی شکم۔** قبض شکم۔ قبض۔

**گرفتہ خاطر۔** دلگیر۔ دل تنگ۔ ملول۔

**گرفتہ دم۔** مرض دمہ۔ مریض دمہ۔

**گرفتہ زبان۔** توتلا۔ جو اٹک اٹک کر بات کرے۔

**گرفتہ لب۔** گونگا۔ جو بات نہ کر سکے۔

**گرمابہ۔** غسل گرم۔ حمام۔

**گرما زدہ۔** گرمی کا مارا ہوا۔ لو کا مارا ہوا۔

**گرمی دانہ۔** دُخنیہ۔ جاورسیہ۔ حصفہ۔ بثور شوکی۔ الائیاں۔ اندھوریاں۔

(۲) پرکلی ہیٹ

**گرُوچہ۔** غضروف۔ کری (۲) وتر۔ نس۔

**گرہ زبان۔** گونگا پن۔ بول نہ سکنا۔

**گرہ گوشت۔** غدہ۔ غدود۔ گلٹی۔

**گرہ گیر۔** چارہ۔ علاج۔

**گستہ رودہ۔** جس کی آنتوں میں مروڑ ہو جس کی آنتوں میں بل پڑ گیا ہو جس

کے پیٹ میں درد یا مروڑ ہو +

**گُل چشم**۔ بیاض العین۔ آنکھ کی سفیدی۔ پھلی +

**گُل گُونہ**۔ غازہ۔ ایک قسم کا رنگ جو عورتیں اپنے چہرہ کو خوشرنگ بنانے کے لئے اس میں ملتی ہیں +

**گلُو**۔ گلا۔ حلق +

**گلُو گرفتگی**۔ بُحّۃ الصّوت۔ گلا بیٹھنا۔ آواز بیٹھنا +

**گلُو گرفتہ**۔ جس کا گلا یا آواز بیٹھی ہوئی ہو +

**گلُو گیر**۔ گلے کو گھونٹنے والی گلے میں لگنے والی گلے میں چمٹنے والی غذا وغیرہ +

**گُمیز۔ کُمیز**۔ شاشہ۔ پیشاب +

**گَنْدُمَہ**۔ حنطیۃ۔ مَسّہ۔ جھائیں +

**گَنْدہ بغل**۔ بغل گند۔ جس کی بغلوں سے بُو آتی ہو +

**گندہ دَہَن**۔ جس کے منہ یا تنفس سے بُو آتی ہو۔ تفصیل کے لئے دیکھو بخر الفم +

**گوارش**۔ گوارہ ہونا۔ خوش مزہ ہونا۔ ہضم طعام۔ ایک خوش مزہ ہاضم دوا +

**نوٹ**۔ جوارش فارسی لفظ گوارش کا ہی معرب ہے +

**گوش**۔ کان (۱) ایئر

**گوش خَبَہ**۔ کان کا میل نکالنے کی سلائی وغیرہ

**گوشت خورہ**۔ آکلہ۔ آکلۃ الفم۔ تفصیل کے لئے دیکھو انہیں امراض کو +

**گوشت رفتہ**۔ لاغر۔ منحنی۔ دُبلا۔ پتلا +

**گوشۂ جگر**۔ زائدۂ کبد۔ جگر گوشہ۔ جگر کا ٹکڑا جگر کا لوتھڑا +

**گوشۂ چشم**۔ ماق۔ آنکھ کا کویہ (۱) کینتھس

**گوشۂ دَہَن**۔ منہ کا کنارہ۔ باچھ +

**گوشیار**۔ بروزن ہوشیار۔ لقب ہے حکیم ابو الحسن کا جو شیخ بوعلی سینا کا اُستاد تھا

**گویائی**۔ کلام یا گفتگو کی طاقت +

**گیسُو**۔ زلف۔ لپٹے ہوئے لمبے بال +

## ل

**لَا اِسْمَ لَہٗ** (ع) لغوی معنی بے نام۔ وہ چیز جس کا نام نہ ہو۔ اصطلاح طب میں یہ لفظ حنجرہ کی بے نام غضروف (غضروف لا اسم لہٗ) اور گردن کی بے نام شریان (شریان لا اسم لہٗ) اور سینہ کی بے نام ورید (ورید لا اسم لہٗ) اور کولھے کی بے نام ہڈی (عظم لا اسم لہٗ) پر بالاشتراک بولا جاتا ہے جن کو دیکھو اپنے اپنے موقع پر +

(۱) اِن نامی نیٹ Innominate

**نوٹ**۔ ڈاکٹری میں غضروف بے نام نہیں مانی جاتی +

**لَاذِع** (ع) خراش پیدا کرنے والی دوا۔ لگنے

والی دوا ۔ وہ دوا جو اپنی قوت نفاذہ یعنی اپنی تیزی اور حدت سے عضو میں سوزش اور خراش پیدا کر دے ۔ جیسے سرکہ ۔
(۱) اِرّی ٹنٹ Irritant

**لَازِق** (ع) } چپکنے والی چیز ۔ چپک جانے
**لَازِقَہ** } والی چیز ۔ جیسے سریش اور گوند وغیرہ ۔

**لَازِم** (ع) چمٹا ہوا ۔ لگا ہوا ۔ نہ چھوٹنے والا ۔

**لَازِم** (ع) وُہ آلہ جس سے ختنہ کرتے وقت قلفہ کو دبا کر کاٹتے ہیں ۔

**لَازِمَہ** (ع) کنایہ ہے اسباب ضروری سے ۔

**لَازُوق** (ع) چسپندہ ۔ مشمع ۔ پلستر ۔ وہ مرہم جو زخم کے اچھا ہونے تک اُس پر چپکا رہے (۱) پلاسٹر Plaster
اِمپلاسٹر Emplaster

**لَامِسَہ** (ع) چھونے کی قوت ۔ یہ حواس خمسہ ظاہری میں کی ایک قوت ہے ۔ جو تمام جلد اور اکثر گوشت اور پردوں یعنی جھلیوں میں پائی جاتی ہے ۔ بقاء حیات کے لئے یہ قوت نہایت ضروری اور لابدی ہے ۔ اسی کے ذریعہ انسان گرمی ۔ سردی ۔ نرمی سختی وغیرہ کا احساس کرتا ہے ۔
(۱) ٹچ Touch فیلنگ Feeling

**لَاوَاء** (ع) سختی ۔ تکلیف ۔ کشمکش
(۱) ٹربل Trouble

**لُبّ** (ع) عقل و دانش ۔ جمع الباب و الُبّ و اَلبُب (۲) مغز ۔ گودا ۔ گری ۔ جمع لُبوب (۳) خالص ۔ خلاصہ ۔ ست ۔ لعاب شیرہ
(۱) پلپ Pulp

**لُبّ سنّی** (ع) دانت کا گودا ۔ جو دانت کے جوف میں ہوتا ہے ۔ اور جس کے اندر عروق و اعصاب ہوتے ہیں ۔
(۱) ڈینٹل پلپ Dental Pulp

**لِبَاء** (ع) فلہ ۔ کھیس ۔ پیوسی ۔ وہ زردی مائل دودھ جو وضع حمل کے بعد دو تین روز تک دوہا جاتا ہے ۔

**لِبَاء ۔ لبن ۔ حلیب اور حمیم کا فرق**
لباء اس دودھ کو کہتے ہیں جو حیوان کے جننے کے بعد دو تین روز تک پہلے پہل دوہا جاتا ہے اُسے ہندی میں کھیس یا پیوسی کہتے ہیں ۔ لبن اُس دودھ کو کہا جاتا ہے جو پینے کے قابل ہو ۔ حلیب تازہ دوہا ہوا دودھ جس کا مزا ابھی بدلا نہ ہو اور حمیم بالکل تازہ دوہا ہوا دودھ ہوتا ہے ۔

**لِبَاس** (ع) پوشش ۔ جامہ ۔ کپڑا ۔

**لَبَان** (ع) زیر سینہ یا وسط سینہ یا دونوں پستان کا درمیان ۔

**لَبخَہ** } (ع) لغوی معنی چپکنے والا ۔ اصطلاح
**لَصقَہ** } طب میں پلٹس (۲) ضماد
(۳) پلستر (۱) کیٹا پلازما Cataplasma

(۲) پیسٹ Paste (۳) پلاسٹر Plaster

لَخْلَخہ خَرْدَلِیَّہ (ع) رائی کا پلستر یا رائی کا ضماد (۱) سِنیپزم Sinaapism مسٹرڈ پلاسٹر Mustard Plaster

لَبَدْ (ع) پشم بکری بھیڑ و اونٹ وغیرہ کی ٭

لَبْزَ (ع) زخم پر مرہم لگانا ٭

لُبْس (ع) لباس ۔ لباس پہننا ۔ پہیرا دا ٭

لَبَن (ع) شیر ۔ دودھ جمع اَلْبان (۱) ملک Milk

لَبِیْب (ع) دانا ہوشیار ۔ فرزانہ ۔ عقلمند ٭

لَتّ (ع) لتھیڑنا ۔ تر کرنا ۔ بھگونا ۔ گوندھنا ۔ سوندھنا

لَتَح (ع) گرسنگی ۔ بھوکھ ۔ بھوکھا ہونا ٭

لَتْحان (ع) گرسنہ ۔ بھوکھا ۔ مونث لتحی یعنی بھوکھی لتحی کی جمع بھی لتحان ہی آتی ہے ٭

لَہَاۃ (ع) لہات یعنی حلق کا کوّا (۱) یوولا Uvula

لِثَات (ع) جمع ہے لثہ کی مسوڑھے ٭

لِثّہ (ع) } ارک ۔ مسوڑہ ۔ وہ سرخ
لِثَہ } گوشت جو دانتوں کے

ارد گرد ہوتا ہے (۱) گم Gum

لِثّہ دامیہ (ع) } لغوی معنی خونی مسوڑہ اصطلاح
اسکربوط } طب میں ایک مرض ہے ۔
سکربوط } جس میں مسوڑھے پلپلے ہو
دَاءُ الْحَفَر } جاتے ہیں ۔ اور اُن سے

خون بہا کرتا ہے (۱) سکاربیوٹس Scorbutus سکروی Scurvy

ڈاکٹری نوٹ ۔ اس مرض میں مسوڑھے اسفنجی یعنی پلپلے ہو جاتے ہیں ۔ اور اُن سے خون آنے لگتا ہے ۔ اور مریض کمزور ہو جاتا ہے ۔ نیز مختلف مقامات جسم سے جریان خون کے لئے طبیعت مستعد ہو جاتی ہے ۔ بڑا بھاری سبب اس مرض کا ناقص اور ناکافی غذا کھانا میلے و تنگ اور کثیف مکانات میں رہنا ہوتا ہے ۔ لیکن ملک روس میں یہ مرض وبائی بھی پھیل چکا ہے ۔ اور بعض مقامات میں یہ مقامی طور پر بھی پایا جاتا ہے اس لئے بعض محققین کا خیال ہے کہ شاید یہ مرض جراثیمی و متعدی ہو ٭

لُثْغَہ (ع) توتلا پن ۔ تتلانا ۔ مثلاً کاف کی جگہ جیم بولنا وغیرہ ٭

لَثِق (ع) تر و نمناک ۔ گیلی و سیلی ٭

لِثْقَہ (ع) تپ بلغمی لازم ۔ بلغمی لازمی بخار جس کا مادہ داخل عروق متعفن ہو اور ہر وقت رہے (۱) استھینک فیور Asthenic Fever تفصیل کے لئے دیکھو حمّی بلغمیہ یا حمّی لثقہ

لِجَام (ع) لنگوٹی جو عورتیں ایام حیض میں تحبنہ کے اوپر باندھتی ہیں (۲) غشاء مخاطی وغیرہ کی چنٹ جو کسی عضو کی وضع کو قائم رکھے اور اس کی حرکات کو محدود کرے ۔ جیسے زبان کے نیچے کی چنٹ (۱) فریمنم Frænum برائیڈل Briddle

لَجْلَجَہ ۔ تَمْتَمَہ ۔ لُکْنَت (ع) نقصان تکلم ۔

بات کو منہ میں پھرانا۔ اٹک اٹک کر بولنا ٭
(۱) سٹیمرنگ Stammering
بل بیو شیز Balbuties

لحاظ (ع) دنبالہ چشم۔ آنکھ کا کویا کنپٹی کیطرف سے۔ آنکھ کا بیرونی کویہ ٭
ایکسٹرنل کین تھس External Canthus

لحام ارتفاقی (ع) دو ہڈیوں کا باہمی جوڑ جس میں حرکت نہ ہو سکے ٭
(۱) سمفے سس Symphysis

لحام ذقنی (ع) نچلے جبڑے کے دونوں حصوں کا مقام اتصال جو ٹھوری میں واقع ہے ٭
(۱) سمفے سس مینڈی بیولی
Symphysis Mandibulae

لحام عانی (ع) پیڑو کی دونو ہڈیوں (دائیں اور بائیں) کے آپس میں ملنے کا مقام اتصال (۱) سمفے سس پیوبس
Symphysis Pubis

لحد (ع) شگاف قبر۔ قبر کا اندرونی حصہ جس میں مردہ رکھا جاتا ہے۔ قبر میں اُتارنا ٭

لحس (ع) چاٹنا۔ کیڑا لگنا ٭

لحص (ع) آنکھ کے پپوٹے کی جھریاں ٭

لحط (ع) چہرہ کا دُکھنا۔ چھڑکنا ٭

لحظہ (ع) ایک نگاہ۔ ایک نگاہ دیکھنا۔ کنکھیوں سے دیکھنا۔ وہ قلیل وقت جو ایک نگاہ دیکھنے میں صرف ہو ٭

لحم (ع) گوشت۔ یہ گاڑھے خون سے پیدا ہوتا ہے جس کی ماہیت حرارت کے اثر سے تحلیل ہو جاتی ہے۔ جمع لحوم و لحام و لحمان والحم (۱) فلیش Flesh

لحم زائد (ع) بدگوشت۔ زائد گوشت۔ زخم کے فاسد انگور (۱) پراوڈ فلیش Proud Flesh

لحمہ (ع) پارۂ گوشت۔ گوشت کا ٹکڑا (۲) نرم اور سرخ افزونی جو ملتحمہ پر عموماً اندرونی گوشۂ چشم میں پیدا ہو جاتی ہے ٭
لحمہ اور ظفرہ کا فرق دیکھو ظفرہ میں ٭

لحمۂ دمعیہ (ع) وہ سرخ اُبھار جو اندرونی گوشۂ چشم میں دکھائی دیتا ہے ٭
(۱) پنکٹا لیکریمیلیس Puncta Lacrimalis

لحن (ع) آواز خوش آواز۔ نغمہ (۱) ٹون Tone

لحوم (ع) جمع ہے لحم کی گوشت ٭

لحی (ع) جبڑا۔ تثنیہ لحیتان یعنی دونوں جبڑے جمع الحی ٭ (۱) جا Jaw

لحی اسفل (ع) زیریں جبڑا۔ نیچے کا جبڑا۔
(۱) انفیری آر میگزلری Inferior Maxillaoy

لحی اعلیٰ (ع) بالائی جبڑا۔ اوپر کا جبڑا ٭
(۱) سوپیری آر میگزلری Superior Maxillary

لحیمہ ثؤلولیہ لحمہ (ع) طبعی یا غیر طبعی گوشت کی چھوٹی سی بلندی جیسے آنکھ کے کویہ میں چھوٹی سی بلندی پائی جاتی ہے (۱) کیرنکل Caruncle

کیرنکیولا Caruncula

لِحْیَۃ (ع) ریش۔ داڑھی۔ جمع لِحیٰ و لُحیٰ
(۲) بیئرڈ Beard

لَحْص (ع) آنکھ کے اوپر کے پپوٹے کو آلہ یا ہاتھ سے پکڑ کر اٹھانا یا الٹانا ۰

لَحْصَۃ (ع) آنکھ کے اندر کا گوشت اور چربی۔ جمع لحاص ۰

لَخْلَخَۃ (ع) وہ پتلی خوشبودار مرکب دوا جو فراخ دہن شیشہ میں رکھ کر سونگھی جائے (۲) رقیق خوشبودار مرکب کو سنگھانا (۳) وہ شیشہ یا ظرف یا برتن جس میں اس قسم کی خوشبودار دوا ڈال کر سنگھائیں۔ جمع لخالخ ۰
(۴) (۱) و (۲) انہی لیشن Inhalation
(۳) ان ہیلر Inhaler

لَخْلَخَانی (ع) توتلا۔ ہکلا۔ ہکلا کر یا تتلا کر گفتگو کرنے والا ۰

لَخَن (ع) بن ران (۲) فرج وغیرہ کی گندگی ۰

لَخْن (ع) پھوسی وہ سفید سی منجمد رطوبت جو غیر مختون کے غلاف سر ذکر میں ہوتی ہے

لُخیٰ (ع) وہ آلہ جس سے ناک کان وغیرہ میں دوا ڈالتے ہیں۔ ناک کان وغیرہ میں دوا ڈالنے کا آلہ ۰

لَدْغ (ع) زہریلے جانور مثلاً سانپ وغیرہ کا کاٹنا
لَدْغ اور لَسْع کا فرق۔ لدغ زہریلے جانور کے کاٹنے کے لئے آتا ہے۔ جیسے سانپ کا کاٹنا۔ اور لسع زہریلے جانوروں مثلاً بچھو وغیرہ کے ڈنک مارنے پر بولا جاتا ہے۔

لَدِن (ع) لچکدار۔ لچکدار چیز۔ وہ چیز جو دوہری ہو جائے۔ اور مشکل سے ٹوٹے۔ جیسے ربڑ (۲) الاسٹک Elastic

لُدُونَت (ع) نرمی۔ لچک (۲) الیسٹی سٹی Elasticity

لُدُونَت (ع) / لَدِن } لچکدار۔ لچکدار چیز۔ وہ چیز جو دوہری ہو جائے اور مشکل سے ٹوٹے جیسے ربڑ (۲) الاسٹک Elastic

لَدِید (ع) / لَدُود } وہ دوا جو منہ میں ایک طرف ڈالی جائے ۰

لَدِیدَان (ع) کان کے نیچے گردن کے دونو جانب (۲) ہر چیز کے دونوں جانب ۰

لَدِیغ (ع) / مَلْدُوغ } مارگزیدہ۔ سانپ کا کاٹا ہوا ۰ (۲) سنیک بٹن Snake Bitten

لَذَّاع (ع) سوزش یا جلن پیدا کرنے والی دوا۔ لگنے والی دوا۔ وہ دوا جو اپنی قوت نفاذہ یعنی حدت اور تیزی سے عضو میں سوزش یا جلن پیدا کرے۔ جیسے رائی اور سرکہ وغیرہ (۲) اِرِیٹینٹ Irritant

لَذَّت (ع) مزہ۔ مزہ داری۔ کسی اچھی چیز کے احساس سے محظوظ ہونا (۲) ٹیسٹ Taste

لَذْع (ع) / تَلَذُّع } سوزش۔ چنک۔ جلن۔ کسی تیز چیز سے سطح عضو میں جلن اور خراش ہونا (۲) اِراٹیشن Irritation

نوٹ - قدیم اصطلاح طب میں مذکورہ بالا معنی کے لئے لذع کا لفظ آتا ہے - اور جدید اصطلاح طب میں تہیج کا لفظ استعمال ہوتا ہے

**لِزَاق** (ع) } لغوی معنی چپکنے والا - اصطلاح
**لَزُوق** } طب میں چپکنے والی دوا
**لَصُقَه** } جو کاغذ یا کپڑے یا چمڑے
پر پھیلا کر کسی عضو پر چپکا دی جائے - جیسے سریش وغیرہ +

**لَزِج** (ع) } لسدار - لیسدار - چپچپا -
**دَبِق** } چپچپی (ا) کلیمی Clammy
شِکّی Sticky وِسِڈ Viscid

**لُزُوجَت** (ع) چپندگی - لس - لیس - چیپ (ا) وِسّی ڈِٹی Viscidity وِسکاسٹی Viscosity ٹی نیسٹی Tenacity

**لُزُوق** (ع) چپکنا - چمٹنا - چسپاں ہونا +

**لِسَان** (ع) زبان - ایک عضو ہے جو سفید گوشت اور وہ اور شرائین اور اعصاب سے مرکب ہے - اس میں کچھ عضلاتی ریشے لمبے اور آڑے اور کچھ ترچھے اور کھڑے ہوتے ہیں - جمع اَلْسِنَه اَلْسُن و لُسُن + (ا) ٹَنگ Tongue

**لِسَانُ الْمِزْمَار** (ع) لسان المزمار کے لغوی
**وَتَرانُ الصَّوْتِیَان** } معنی ہیں بانسری کی زبان
جس کے ذریعہ اُس میں سے آواز پیدا ہوتی ہے - قدیم اصطلاح تشریح میں حنجرہ کے اندر ایک غشائی جسم ہے - جو لسان المزمار سے شکل وضع اور فعل میں مناسبت رکھتا ہے - اور آواز نکلنے میں مدد دیتا ہے اور آواز کو درست اور باقاعدہ رکھتا ہے +
(ا) ووکل کارڈز Vocal Cards

ڈاکٹری نوٹ - جدید اطباء مصر مذکورہ بالا لسان المزمار کو وتران الصوتیان (ووکل کارڈز) یعنی آواز کی تاریں کہتے ہیں اور غضروف کپّی (اپی گلاٹس) یعنی پان کی شکل کی کری کو لسان المزمار سے موسوم کرتے ہیں +

مذکورہ لسان المزمار یعنی وتران الصوتیان درحقیقت غضاریف حنجرہ یعنی غضروف ترسی و غضاریف ترجہالیہ کے رباطات ہیں جو تعداد میں چار ہوتے ہیں - دو بالائی اور دو زیریں - چنانچہ بالائی کو فالس ووکل کارڈز اور زیریں کو ٹرو ووکل کارڈز کہتے ہیں +

**لَسْع** (ع) ڈسنا - ڈنک مارنا جیسے بچھو و بھڑ وغیرہ کا + لسع اور لذع کا فرق دیکھو لذع میں

**لَصُقَه** (ع) } لغوی معنی چپکنے والی چیز -
**لَزُوق** } اصطلاح طب میں کپڑے
**مُشَمَّع** } یا چمڑے پر پھیلائی ہوئی چپکنے
والی دوا - پلستر (ا) پلاسٹر Plaster
امپلاسٹر Emplastrum

نوٹ: مُشمّع موم جامہ کو کہتے ہیں۔ چونکہ ولایت کے بعض بنے بنائے پلستر موم جامہ کے مشابہ ہوتے ہیں۔ اس لئے ان کو بھی مشمع کہتے ہیں ٭

**لُشلُشہ** (ع) اعضاء باطنی کی حرکت و اضطراب پھڑکنا ٭

**لُصُغ الجِلد** (ع) لاغری اور خشکی کے سبب جلد کا ہڈی سے چمٹ جانا ٭

**لُطأ** (ع) سکڑنا۔ اینٹھنا چمٹنا ٭

**لُطأُ الصُّدغَین** (ع) پٹپٹی یعنی کنپٹی کا اندر کو دب جانا۔ پٹپٹی کی جلد کا ہڈی سے چمٹ جانا۔ جیسا کہ ضعف و لاغری میں ہوا کرتا ہے ٭

**لُطاۃ** (ع) پیشانی۔ درمیان پیشانی پیشانی کا بیچ

**لَطافت** (ع) پاکیزگی۔ نرمی۔ باریکی۔ پتلاپن نرم و باریک ہونا۔ رقیق و خفیف ہونا ٭

**لَطافتِ تدبیر** (ع) زود ہضم غذا دینا۔ ہلکی و نرم غذا دینا ٭

**لَطخہ** / **بُقعہ** (ع) دھبہ۔ وہ نشان۔ جو جلد کے ہموار ہو اور اس سے اٹھا ہوا نہ ہو (ا) مے کیولا Macula

**لَطَط** (ع) دانت گر جانا۔ دانتوں کا گھس کر اس قدر چھوٹا ہو جانا۔ کہ صرف جڑیں باقی رہ جائیں ٭

**لِطلِط** (ع) پیر فرتوت۔ گندہ پیر بے دندان پوپلا یا پوپلی۔ یعنی ایسا بوڑھا یا بڑھیا جس کے دانت نہ رہے ہوں ٭

**لَطُوخ** (ع) دوا کی لُبدی۔ وہ شئے جو بدن پر ملی جائے۔ جمع لطوخات ٭

**لُطُوخ** (ع) ضماد سے پتلی اور طلا سے گاڑھی تر دوا کا لیپ لگانا ٭

**لَطِیف** (ع) نرم پتلا۔ باریک۔ حسین۔ اصطلاح طب میں وہ دوا جس کے اجزاء بدنی حرارت کے اثر سے چھوٹے چھوٹے ہو جائیں۔ جیسے دارچینی وغیرہ۔ وہ دوا جو حلق سے اُترتے ہی تمام بدن میں سرایت کر جائے ضد ہے کثیف کی ٭

**لُعاب** (ع) آب دہن۔ رال۔ جب تک یہ منہ کے اندر رہے۔ اس کو طب میں ریق و رضاب اور ڈاکٹری میں سلائیوا Saliva کہتے ہیں۔ اور جب منہ سے باہر آجائے۔ تو اُسے طب میں بُصاق و بُزاق اور ڈاکٹری میں سپیوٹم Sputum کہتے ہیں ٭

**لُعابُ الشمس** (ع) وہ چیز جو کڑاکے کی دھوپ میں مکڑی کے تار کی طرح نیچے اُترتی نظر آتی ہے ٭

**لُعابی** (ع) لعابدار۔ لیسدار۔ وہ جو چیز جو پانی میں ملنے سے لعاب چھوڑے جیسے بہدانہ و خطمی وغیرہ ٭

**لَعَب** (ع) رال بہنا۔ بچے کے منہ سے رال

بہنا ۔ (۱) ٹرکلنگ آف سلائیوا Trickling of Saliva

لَعِب (ع) بازی ۔ کھیل کود ۔ کھیلنا کودنا ۔

لُعبَت (ع) کھلونا ۔ گڑیا ۔ کھیلنے کی چیز ۔ پتلی

(۱) پپٹ Puppet

لُعبَۃُ العَین (ع) مردمک ۔ آنکھ کی پتلی ۔

لَعق (ع) چاٹنا ۔

لُعقَۃ (ع) چمچہ بھر چٹنی جو ایک چمچہ ہو ۔

لَعُوق (ع) چٹنی ۔ گاڑھی مرکب دوا جو چاٹنے کے لائق ہو جمع لعوقات ۔ (۱) لوک Loch لنکٹس Linctus لنکچر Lincture الکٹچوایری Electuary

نوٹ ۔ ڈاکٹری لفظ لوک درحقیقت عربی لفظ لعوق کی بدلی ہوئی صورت ہے ۔

لَعوَہ (ع) سر پستان کے گرداگرد کی سیاہی ۔ (۱) ایری اولا Areolo

لُغد (ع) لُغدُود لُغدِید } حلق میں کوے کے قریب کا گوشت جمع الغاد ولغادید (۱) پلر Pillor

لَغط (ع) خبر خبر } خراٹا ۔ خرخراہٹ ۔ خرخر کی آواز (۱) مرمر Murmur

رال Rale رانکس Rhonchus

نوٹ ۔ مرمر قلب کی غیر طبعی آوازیں ہوتی ہیں ۔ جو مقام قلب پر مسماع صدری لگانے سے سنائی دیتی ہیں ۔ اور رال و

رانکس پھیپھڑے کی غیر طبعی آوازیں ہوتی ہیں ۔ جو سینہ پر مسماع صدری لگانے سے سنائی دیتی ہے ۔

لِفَافَہ (ع) خول ۔ غلاف ۔ جدید اصطلاح تشریح میں بعض عضلات وغیرہ کے اوپر کا جھلی کا غلاف (۱) کیپشول Capsule

نوٹ ۔ بعض مقامات کی فیشیا یعنی صفاق پر بھی لفافہ کا اطلاق ہوتا ہے ۔ پس دیکھو صفاق ۔

لِفَافَۃُ الثَّدی (ع) پستان کے گرد ریشہ دار جھلی کا ایک غلاف ۔ (۱) میمری کیپشول Mammary Capsule

لِفَافَۃُ الفَخذ (ع) ران کی جلد کے نیچے ایک موٹی جھلی کا غلاف ۔ (۱) فیشیا لٹیا Fascia Lata

لِفَافَۃُ المَفَاصِل (ع) ہڈیوں کے متحرک جوڑوں پر کار باطنی غلاف ۔

لَفَائِف (ع) صفاقات } جمع ہے لفافہ کی ۔ یہ دبیز ریشہ دار جھلیاں ہیں ۔ جو بدن کے نرم اعضاء پر محیط ہوتی ہیں ۔ یہ جھلیاں دو قسم کی ہوتی ہیں ۔ ایک ظاہرہ اور دوسرے غائرہ جنہیں دیکھو ذیل میں ۔ فیشیاز Fascias

لَفَائِف سَطحِیَّہ لفائف ظاہرہ } (ع) سطحی جھلیاں ۔ وہ باریک جھلیاں جو جلد کے نیچے تمام

ہیں پر محیط ہوتی ہیں۔ یہ خانہ دار ریشوں سے مرکب ہوتی ہیں (۱) سُوپر فیشیل فیشیا

**لُفَائِف غَائِرَہ** (ع) وہ ریشہ دار ساخت کی دبیز سخت اور مضبوط جھلیاں جو نیچے کے اعضا پر محیط ہوتی ہیں۔ اور عضلات کا غلاف بناتی ہیں (۱) ڈیپ فیشیا Deep Fascia اپانیوروٹک فیشیا Aponeurotic Fascia

**لُفَائِفِی** (ع) } روده سوئم پیچیده آنت۔ معاء دقیق } پیچدار آنت۔ امعاء دقاق یا چھوٹی آنتوں میں سے تیسری آنت۔

ایلیم Ileum

Superfacil Fascia

**لِقَاح** (ع) حاملہ ہونا۔ پیٹ رہنا۔

**لُقْمَہ** (ع) نوالہ۔ اس قدر غذا جو ایک دفعہ منہ میں دی جائے۔

(۲) ماؤتھ فل Mouthful

**لُقْمَہ عَظْمِیَّہ** (ع) } ہڈی کا وہ اُبھار جو دوسری **عُقْدَہ عَظْمِیَّہ** } ہڈی کے نشیب میں داخل ہو کر جوڑ بناتا ہو (۱) کنڈائل Condyle

**لَقْوَہ** (ع) لغوی معنی عقاب۔ اصطلاح طب میں کج دہن۔ منہ کا ٹیڑھا ہو جانا۔ ایک بیماری ہے۔ جو چہرہ کے عضلات میں واقع ہو کر منہ کو ٹیڑھا کر دیتی ہے۔ اس میں بے اختیار منہ سے رال بہنے لگتی ہے۔ اور پیشانی کا پوست کھنچ جاتا ہے۔ اور ایک طرف کی آنکھ بخوبی بند نہیں ہو سکتی۔ مریض کے ہونٹ آپس میں بخوبی نہیں ملتے۔ اور وہ کسی چیز کو منہ سے کھینچنے اور چوسنے سے لاچار ہو جاتا ہے۔ اگر وہ کسی چیز کو پھونکے۔ تو پھونک کسی ایک گوشہ دہن سے نکل جاتی ہے (۱) فیشیل پرالے سس Facial Paralysis

نوٹ۔ لقوہ کے لغوی معنی ہیں عقاب اور یہ ایک شکاری پرندہ ہے۔ چونکہ اس پرند کی باچھیں وسیع اور فراخ ہوتی ہیں۔ اس مناسبت سے لقوہ کا لفظ طب میں مذکورہ بالا مرض پر بولا جاتا ہے۔ جس کے مریض کا چہرہ ٹیڑھا اور باچھ فراخ اور کشادہ ہو جاتی ہیں۔ اور بقول بعض لقوہ نامی پرند کا سر چونکہ ایک طرف کو مائل رہتا ہے اور اس مرض کے مریض کا چہرہ بھی ایک طرف کو مائل یا ٹیڑھا ہو جاتا ہے۔ اس مناسبت سے اس مرض کو لقوہ کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔

**لُکْنَت** (ع) } نقصان تکلم۔ ہکلانا۔ ہکلا پن **تُلجلجہ۔ تمتمہ** } بات کو منہ میں پھرانا۔

(۲) سٹیمرنگ Stammering

بل بیوشیز Balbuties

**لِمَّہ** (ع) سر کے بال جو کان کی لَو سے نیچے ہوں اور جب یہ بال دونوں شانوں تک پہنچ

جائیں۔ توجمۃ کہتے ہیں +

**لَمْس** (ع) چھونا۔ ہاتھ پھیرنا (۲) مست و مجامعت۔ جماع کرنا (۲) ٹچ Touch

(۱) نوٹ۔ ٹچ کے معنی صرف چھونے کے ہیں

**لَمْس** اور **مَس** کا فرق۔ بااحساس چھونے یا دو جسموں کے ایک دوسرے کے ساتھ ملنے کو لمس کہتے ہیں۔ اور بلا احساس ہو تو مس کا اطلاق کرتے ہیں۔ اگرچہ عام طور پر یہ دونوں الفاظ ایک دوسرے کی جگہ پر بھی استعمال کئے جاتے ہیں۔ لیکن دراصل لمس ہاتھ کے ساتھ مخصوص ہے اور مس میں ہاتھوں کے علاوہ تمام جسم میں عمومیت ہے +

**لَمْص** (ع) انگلی سے چاٹنا (۲) چٹکی لینا (۳) فالودہ کی مانند ایک شئے جس کو عرب ہیں لڑکے شیرینی کے بغیر دوشاب کے ساتھ کھاتے ہیں +

**رلمف** (ع) رطوبت لمفاویہ۔ رطوبت
رلمفا۔ لنفا } طلیبۃ۔ آبی رطوبت جسم کی ایک لطیف اور پانی جیسی رطوبت جو عروق جاذبہ کے لئے جذب ہوتی رہتی ہے

(۲) لِمف Lymph

تفصیل کے لئے دیکھو رطوبت لمفاویہ +

**لَمَم** (ع) جنون خفیف دیوانگی +

**لَنْج** (ع) مرض سدر۔ جس میں مریض بہوت اور حیران رہ جاتا ہے۔ یعنی اس کی آنکھوں کے آگے اندھیرا آجاتا ہے۔ اور وہ گرنے لگتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو سدر +

**لَوْ** (ع) وہ شخص جس کے پیٹ میں درد ہو یا جس کو پیچش ہو +

**لُوَاطَت** (ع) اغلام۔ بچہ بازی۔ لونڈے بازی

**لَوَاطِف** (ع) اضلاع صدر۔ پسلیاں۔ سینہ کے پاس کی پسلیاں +

**لَوَافِق** (ع) پائین شکم۔ پیٹ کا نچلا حصہ +

(۲) ہائپوگیسٹرک ریجن Hypogastric Region

**لُوثہ** (ع) سستی۔ مہلت۔ آہستگی (۲) ایک قسم کا جنون +

**لَوْح** (ع) لغوی معنی تختہ و تختی۔ اصطلاح تشریح میں تختۂ شانہ۔ شانہ کی ہڈی۔

(۲) سکے پُولا Scapula

شولڈر بلیڈ Shoulder Blade

**لَوْزَتَان** (ع)
لَوْزَتَیْن
مُوَلِّدُ اللُّعَاب } گوشک۔ دونوں بٹے جو حلق میں زبان کی جڑ کے پاس ہوتے ہیں۔ یہ در حقیقت بادامی شکل کی دو گلٹیاں ہیں جو حلق کے دونوں جانب تالو کے اگلے اور پچھلے ستونوں کے درمیانی فاصلے میں رہتی ہیں۔ اُن کی اندرونی سطح پر چند سوراخ نظر آتے ہیں جن کے اختتام پر چھوٹی چھوٹی بند تھیلیاں ہوتی ہیں جن میں ایک گاڑھی سی رطوبت بھری رہتی ہے

(ا) ٹانسلز Tonsils

لَوزِینج (ع) معرب ہے لوزینہ کا۔ حلوۂ بادام۔
وہ حلوا جس میں بادام ڈالے گئے ہوں ◆

لَوصَہ (ع) درد پُشت پیٹھ کا درد ◆
(ا) بیک ئیک Backache

لَوعَہ (ع) سوزش عشق کی سوزش۔ کسی
کی محبت میں جلنا ◆

لَوفہ (ع) مسکہ۔ مکھن (ا) بٹر Butter

لَوقۃ الفم (ع) منہ کے اندر چکناہٹ محسوس کرنا

لُوقُوقُون (ع) آنکھ کا پُرانا قرحہ۔ جس کا سوراخ
تنگ ہو ◆

لَوک (ع) چبانا۔ پلپلانا ◆

لَون (ع) رنگ جیسے سرخ۔ سبز۔ زرد وغیرہ
(ا) کلر Color

لَوی (ع) فَیخَذج بَیخَذق — ایک حالت کا نام ہے۔ کہ جب انسان کھانے پینے اور شراب وکباب میں
زیادتی کرتا ہے۔ یعنی زیادہ کھاتا پیتا ہو
اور ورزش اور ریاضت نہیں کرتا تو
اُس کے بدن میں ریاح بھر جاتے ہیں
جس سبب سے قلب پر گرانی محسوس ہوتی
ہے۔ ہاتھ پاؤں ٹوٹتے ہیں۔ چہرہ اور آنکھیں
سرخ ہوجاتی ہیں۔ جمائیاں اور انگڑائیاں
آتی ہیں ◆

لَہاب (ع) پیاس۔ آگ کا شعلہ۔ بھبوکا

لَہات (ع) غَلصمہ — ملاذہ۔ حلق کا کوا۔ یہ صنوبری شکل کا لحمی یعنی گوشتی عضو
ہے۔ جو نرم تالو کے آزاد کنارے کے
وسط میں حنجرہ کے اوپر لٹکا رہتا ہے ◆
(ا) یُوولا Uvula

نوٹ۔ بعض مصری کتب طبیہ میں غلصمہ
کو لہات کا مترادف لکھا ہے۔ لیکن غلصمہ
درحقیقت حجاب الحنک یا نرم تالو کے
آزاد کنارے کو کہتے ہیں ◆

لُہاث (ع) ہچکی۔ نزع کے وقت کی آخری سانس
(ا) ہکپ Hiccup

لُہبہ (ع) تشنگی۔ پیاس۔ گرمی ◆

لَہزمہ (ع) نچلے جبڑے کی ہڈی کا بازو جو کان
کے نیچے واقع ہے۔ تثنیہ لہزمتان۔ جمع
لہازم (ا) ریمس آف دی لوئر جا
Ramus of the lower Jaw

لَہس (ع) چاٹنا ◆

لَہف (ع) افسوس۔ غم۔ ملال۔ غمگین ہونا ◆

لُہنۃ (ع) ناشتا۔ نہاری (ا) بریک فاسٹ
Break Fast

لَہو (ع) بازی۔ کھیل کود

لَہِیب (ع) سوزش جلن ◆

لِیاط (ع) پوست۔ چھلکا ◆

لِیت (ع) صفحۂ گردن۔ گردن کا ایک جانب
(۲) چہرہ کا ایک جانب ◆

لِیثہ (ع) کھچڑی داڑھی۔ سیاہ و سفید داڑھی ◆

لیثرغس (ی) یونانی لفظ ہے۔ جس کے
لغوی معنی ہیں نسیان یعنی فراموشی۔ اصطلاح
طب میں سرسام بلغمی یعنی دماغ یا اُس کی
جھلیوں کا بلغمی ورم ۔

نوٹ ۔ چونکہ سرسام بلغمی کو نسیان لازم
ہے۔ اس لئے اس کو لیثرغس سے موسوم
کرتے ہیں ۔

لیثرغس اور سکتہ کا فرق ۔ ان دونو
میں سب سے بڑی علامت فارقہ یہ ہے
کہ سکتہ میں بخار لازم نہیں ۔ اور لیثرغس
میں لازم ہے۔ اس کے علاوہ لیثرغس کا
مریض آنکھوں کو حرکت دینا اور پلکوں
کو ہلا سکتا ہے۔ مگر سکتہ سے یہ غیر ممکن ہے

لیطہ (ع) پیٹ کے اوپر کی کھال ۔ ہر چیز کا
پوست ۔ جمع الیاط ۔

لیف (ع) لغوی معنی ریشہ ۔ چھال۔ اصطلاح
تشریح میں کسی عضو مثلاً اعصاب و رباطات
وعضلات کا ریشہ ۔ جمع الیاف ۔
(ا) فائبر Fiber

لیفہ صغیرہ (ع) چھوٹا ریشہ (ا) فائبرل
Fibril فائبرلا Fibrilla

لیفوریا (ع) ایک قسم کا بخار ہے جس میں اندر
گرمی اور باہر سردی ہوتی ہے ۔

لیفین (ع) خون کا وہ سیال جزو جو جسم سے
باہر نکلنے پر جم جاتا ہے (ا) فائبرن Fibrine

لیفیہ (ع) ریشہ دار ۔ وہ ساخت جس میں ریشے
پائے جاتے ہیں ۔

لیمفا (لاطینی) لغوی معنی پانی ۔ اصطلاحی معنی
رطوبت ۔ بلغم ۔ تفصیل کے لئے دیکھو
رطوبت لمفاویہ (ا) لمف Lymph

لیموزنیا (ع) لیموں والی غذا ۔ وہ غذا جس میں
لیموں پڑا ہو ۔

لیلیٰ (ع) ابتداء مستی ۔ نشہ کا شروع (۲)
لیلیٰ معشوقہ مجنوں ۔

نوٹ ۔ لیلیٰ اصل میں لیلا تھا جس
کے معنی ہیں کالی ۔ سیاہ ۔ چونکہ لیلیٰ (معشوقہ
مجنوں) سیاہ فام یعنی کالی تھی ۔ اس لئے
اسکو اس نام سے موسوم کیا گیا ۔ لیکن
"لیکن لیلیٰ را بچشم مجنوں باید دید" ۔

لین (ع) ملائم ۔ نرم ۔ جو دبانے سے دب جائے ۔

لین (ع) } ملائم ۔ ملائم ہونا ۔ نرم ہونا ۔
لینۃ ۔ لیونۃ } نرمی ۔ ضد ہے صلابت و
خشونت کی (ا) ملاسیا Malacia
میلاکوسس Malacosis
سافننگ Softening

لین الاعصاب (ع) پٹھوں کا ملائم ہونا
پٹھوں کا نرم ہونا ۔
(ا) نیوروملاسیا Neuromalacia

لین البطن (ع) پیٹ کا نرم ہونا پیٹ
کا ملائم ہونا ۔ نرم پاخانہ آنا ۔ دست آنا ۔

لِیْنُ الْجَلِیْدِیَّہ } (ع) رطوبت جلیدیہ یعنی
لِیْنُ الْبِلَّوْرِیَّہ } آنکھ کے موتی کا نرم یا ملائم
ہونا۔ یہ درحقیقت ایک قسم کا نزول الماء
ہے جس میں رطوبت جلیدیہ نرم اور
مکدر ہوجاتی ہے +
(ا) فیکومیلیسیا Phacomalacia
سافٹ کیٹریکٹ Soft Caract

لِیْنُ الدِّمَاغ } دماغ کا نرم پڑ جانا۔ دماغ کا
رِقَّۃُ الدِّمَاغ } پلپلا جانا۔ یہ صورت عموماً بڑھاپے
میں ہوا کرتی ہے +
(ا) سیری بروملیسیا Cerebromalacia
سافٹننگ آف دی برین Softening of the Brain

لِیْنُ الْعِظَام (ع) ہڈیوں کا نرم و لچکدار ہو
جانا۔ یہ مرض ہڈیوں سے ارضی مادہ کے
کم ہوجانے سے ہوا کرتا ہے۔ اور عموماً کمزور
عورتوں کو ایام حمل و ایام رضاعت میں یہ
شکایت ہوجایا کرتی ہے۔ بالخصوص ان
کی پیڑو کی ہڈیاں نرم پڑجایا کرتی ہیں اور
اس مرض کے ساتھ وجع المفاصل کا سا
درد بھی ہوا کرتا ہے جس کے ساتھ عضلات
میں تشنج بھی ہوتا ہے۔ اور مریضہ رفتہ رفتہ
کمزور ہوکر انتقال کرجاتی ہے +
(ا) آسٹیومیلیسیا Osteomalacia
مولی شیز آسیم Mollities Ossium

لِیْنُ الْعِنَبِیَّہ۔ لِیْنُ الْقَزَحِیَّہ (ع) آنکھ کے
پردۂ عنبیہ (انگوری پردہ) کا ملائم یا نرم
ہوجانا (ا) آئیریڈوملیسیا Iridomalacia

لِیْنُ النُّخَاع (ع) حرام مغز کا نرم ہوجانا۔
حرام مغز کا پلپلا ہوجانا +
(ا) مائیلوملیسیا Myelomalacia
سافٹننگ آف دی سپائنل کارڈ Softening of the Spinal Card

## م

مَابِض (ع) باطن آرنج یعنی کہنی کا اندرونی جانب
یا وہ مقام جہاں بازو اور کلائی باہم ملی ہیں
(۲) باطن زانو یعنی گھٹنے کا پچھلا مقام جدھر
گھٹنے کا جوڑ مڑتا ہے +
(۱-۲) پاپلیز Poples
نوٹ۔ مابض کا لفظ اگرچہ مذکورہ بالا دونوں
معنوں کے لئے مشترک ہے۔ لیکن جب
اس کے ساتھ فصد کا لفظ بولا جائے۔ تو
اس سے مراد صرف گھٹنے کی پچھلی اور
اندرونی جانب کی فصد ہوتی ہے +

مَابُوْن (ع) مریض ابنہ۔ مفعول۔ بوبیا +

مَاجّ (ع) بڈھا جس کے منہ سے رال بہتی ہو +

مَاج (ع) آب شور۔ شور پانی۔ کھاری پانی +
(ا) الکلائن واٹر Alkaline Water

مَاحّ (ع) سفیدی تخم مرغ۔ مرغی کے انڈے

کی سفیدی (۱) ایگ البیومن Egg Albumin

مَاخِضْ (ع) جس کو درد زہ شروع ہوا ہو۔ یا جو جننے کے قریب ہو +

مَادَّہ (ع) خلط ردی۔ جو اپنی اصلی طبیعت سے بدل گئی ہو۔ اور بدن میں بگاڑ ڈالے جمع مواد (۲) وجود شئے کا داخلی سبب جیسے تخت کے لئے تختے (۳) ایک جوہر ہے جو محل ہے صور مختلفہ کا لیکن بغیر اس کے اپنی ہستی کو ظاہر نہیں کرسکتا +

(۱۔ اور ۲) میٹر Matter

مَادَّۃُ الْبَطْن (ع) لغوی معنی پیٹ کا مادہ۔ اور اصطلاحی معنی وہ دست جو بثور و قروح معدہ کے سبب آتے ہیں۔ اور جن میں زرداب اور غیر منہضم غذا خارج ہوتی ہو اس قسم کے دستوں میں مریض کے منہ میں بھی بثور یا دانے نکل آتے ہیں +

نوٹ۔ بعض اوقات بثور دہن یا قلاع حلق مری اور معدہ تک پھیل جایا کرتے ہیں (مؤلف)

مَادَّۃُ الْجُدَرِیِّ الْبَقَرِی (ع) مادہ چیچک گاؤ گائے کی چیچک کا مادہ +

(۱) ویکسین میٹر Vaccine Matter

مَادَّۃُ تَوْلِید (ف) پیدائش کا مادہ۔ مراد ہو منی سے جسے دیکھو +

مَادَّۃُ زُلَالِیَّہ (ع) وہ بلغمی لیسدار رطوبت جو جوڑوں کو تر اور چکنا رکھتی ہے +

(۱) سائینوویا Synovia

مَادَّۃُ طِبِّیَّہ (ع) جدید اصطلاح طب میں ادویہ دوائیں (۲) علم الادویہ (۱) مٹیریا میڈیکا Materia Medica

مَادَّۃُ مُلَوِّنَہ (ع) رنگ دینے والا مادہ جدید اصطلاح طب میں جلد۔
صِبَاغ
بال اور پردۂ عنبیہ وغیرہ میں رنگ پیدا کرنے والا مادہ (۱) پگمنٹ Pigment

مَادَّۃُ مُہَیِّجَہ (ع) خلط ردی جو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہو اور مریض کو تکلیف دے +

مَادِّی (ع) مادی بیماری۔ وہ بیماری جو تغیر خلط یا ریح سے پیدا ہو۔ ضد ہے ساذج کی۔ جو بغیر مادہ کے صرف گرمی سردی وغیرہ سے پیدا ہوتی ہے +

مَارِسْتَان (ع) خستہ خانہ۔ شفاخانہ۔ بیمارستان
دارالمرضیٰ ہسپتال۔ بیماروں کے رہنے
مُسْتَشْفےٰ کی جگہ۔ جہاں ان کا علاج
معالجہ کیا جائے (۱) ہاسپٹل Hospital

انفرمری Infirmary

مَارِض (ع) مریض۔ بیمار۔ دکھیا۔ جمع مرضیٰ

پے شینٹ Patient

مَارِن (ع) نرمۂ بینی۔ ناک کی پھننگی +

مَارُوق (ع) مریض یرقان۔ یرقان کا بیمار۔ کالو

کا دکھیا +

**مَاسَارِیْقَا** (ع) } چھوٹی چھوٹی باریک سخت
**مَسَارِیْقَا** } رگیں۔ جو اسفل معدہ اور
**مَسَارِیْقِین** } اکثر امعاء سے متصل ہیں۔
اور کیلوس کو معدہ و آنتوں سے جذب کرکے باب الکبد کی طرف لے جاتی ہیں۔ جہاں سے وہ جگر میں جذب ہو جاتا ہے۔ کیونکہ باب الکبد کی وہ باریک باریک شاخیں جو جرم کبد میں پھیل جاتی ہیں۔ اور جن کو جداول ماساریقا کہتے ہیں۔ اُن کے ذریعے کیلوس جگر کے تمام حصّوں میں نفوذ کر جاتا ہے۔ گویا ماساریقا باب الکبد کی شاخیں ہیں۔ جو کہ معدہ و جگر اور امعاء و جگر کے درمیان واقع ہیں۔
شعبہائے باب۔ باب کی شاخیں +

(۲) میساریق Mesareic

(دیکھو ڈاکٹری نوٹ)

نوٹ۔ جیساکہ باب رباب الکبد۔ پورٹل وین) کے بیان میں بتایا گیا ہے۔ کہ وہ مندرجہ ذیل چار وریدوں (۱) ورید ماساریقی اسفل (انفیریئر مسنٹرک وین) (۲) ورید ماساریقی اعلیٰ (سوپیریئر مسنٹرک وین) (۳) ورید معدہ (گیسٹرک وین) اور (۴) ورید طحال (سپلینک وین) کے باہم ملنے سے بنتی ہے۔ اور معدہ و امعاء و طحال اور لبلبہ کا خون مذکورہ بالا وریدوں کے ذریعہ باب الکبد میں اور اس سے آگے جگر میں چلا جاتا ہے۔ پس متقدمین اطباء باب الکبد میں ختم ہونے والی مذکورہ بالا چاروں وریدوں کو بلکہ پانچویں لبلبہ کی ورید کو بھی جو کہ ورید طحال میں ملتی ہے **مَاسَارِیْقَا** کے نام سے موسوم کرتے ہیں پس ماساریقا کے مختصر معنی ہیں شعبہائے باب یا باب الکبد کی شاخیں لیکن باب الکبد کی وہ باریک باریک شاخیں جو کہ جگر کے اندر اُس کی ساخت میں پھیل جاتی ہیں ان کو **جَدَاوِلْ مَاسَارِیْقَا** کہتے ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو باب (باب الکبد)

شارح قانون علامہ قرشی نے جو معدہ و جگر کے درمیان کسی ایسی رگ کے ہونے سے انکار کیا ہے۔ یہ صحیح نہیں کیونکہ معدہ و جگر کے درمیان ورید معدہ ضرور حائل وموجود ہے۔ باقی رہا یہ کہ متقدمین اطباء نے یہ جو لکھا ہے۔ کہ معدہ و امعاء سے کیلوس بذریعہ ماساریقا جذب ہو کر جگر میں جاتا ہے۔ اور وہاں پر خلطی صورت اختیار کر لیتا ہے وغیرہ۔ سو اس کے متعلق یہاں پر صرف اتنا بتا دینا ضروری ہے کہ جیسا کہ باب الکبد کے بیان میں مذکور ہوا اس میں شک نہیں کہ معدہ و امعاء سے غذا کا کچھ خلاصہ (مثلاً شکر و نمکیات و پیپٹونز اور پانی) مذکورہ بالا وریدوں کے ذریعے

جگر میں جذب ہوکر دوران خون میں شامل
ہوجاتا ہے۔ لیکن کیلوس ان وریدوں کے
ذریعے جذب نہیں ہوتا۔ بلکہ وہ امعاء سے
بذریعہ عروق لبنیہ جذب ہوکر براہ قناۃ الصدر
خون میں جاملتا ہے۔ پس تفصیل کے لئے
دیکھو (۱) باب الکبد (۲) قناۃ الصدر (۳)
عروق لبنیہ (۴) کیلوس اور (۵) کیموس کا
بیان اپنے اپنے موقع پر۔

**ڈاکٹری نوٹ۔** ماساریقا یا ماساریق
(Mesareic) درحقیقت ایک یونانی
لغت ہے۔ جس کے لغوی معنی ہیں میانہ شکم
اور جس کی بجائے آج کل مُسنٹرک
(Mesenteric) مستعمل ہے۔ جسکے
معنی ہیں متعلق بہ مسنٹری اور مسنٹری
(Mesentery) کے لغوی معنی ہیں وسط
امعاء لیکن اصطلاح میں یہ رباط الامعاء
کا نام ہے۔ یعنی باریطون کے اس حصہ کا
نام ہے۔ جو امعاء کو عمود الفقرات کے ساتھ
مرتبط کرتا ہے۔ یعنی آنتوں کو ریڑھ کے
ستون کے ساتھ باندھتا ہے۔ اس میں
زیریں وبالائی دو وریدیں ہوتی ہیں (۱)
انفیریر مسنٹرک وین یعنی ورید ماساریقی
اسفل اور (۲) سوپیریر مسنٹرک وین
یعنی ورید ماساریقی اعلیٰ۔ ورید معدہ وورید
طحال بھی انہیں میں آکر ملتی ہیں۔ چنانچہ
ورید ماساریقی اسفل اور ورید معدہ دونوں
ورید طحال میں ختم ہوتی ہیں۔ اور ورید طحال
اور ورید ماساریقی اعلیٰ دونوں مل کر ورید
الباب یا باب الکبد بناتی ہیں۔ پس متقدمین
اطباء نے انہیں مسنٹرک وینز یعنی عروق
ماساریقی کو صرف ماساریقا کے نام سے
تعبیر کیا ہے۔

مذکورہ بالا وریدوں کے علاوہ مسنٹری
میں عروق جاذبہ بھی ہوتے ہیں۔ جن کو لیکٹی
الز یعنی عروق عروق لبنیہ کہتے ہیں۔ انہیں
کے ذریعے کیلوس جذب ہوکر براہ قناۃ
الصدر خون میں شامل ہوجاتا ہے۔ اگر
ان کے لئے عروق ماساریقی یا صرف ماساریقا
کا لفظ استعمال ہوتا۔ تو بہت مناسب تھا
لیکن چونکہ متقدمین اطباء یہ مانتے تھے۔ کہ
کیلوس امعاء میں سے جذب ہوکر جگر میں
جاتا ہے۔ اور وہاں خلطی صورت اختیار
کرتا ہے۔ اور پھر وہاں سے خون بذریعہ
اوردہ مختلف حصص جسم میں پرورش کے
لئے جاتا ہے۔ اس لئے یہ ضروری تھا۔ کہ
وہ انہیں وریدوں کو ماساریقا کے نام
سے موسوم کرتے۔ چونکہ معدہ وجگر اور امعاء
وجگر کے درمیان واقع ہیں۔

**مَاسِکَۃ** (ع) ٹھہرانے والی قوت۔ وہ قوت جو
غذا کو مقام مطلوب میں تب تک ٹھہرائے

رکھتی ہے۔ جب تک کہ قوت ہاضمہ اپنا فعل بخوبی کرے۔ نیز دیکھو قوت ماسکہ ۔

**ماسُور** (ع) مریض مُحتُبِسُ البَول۔ بول گرفتہ۔ وہ شخص جس کا بول بند ہوگیا ہو ۔

**ماشرا** (معرب) یہ ایک سُریانی لغت ہے جسکے لغوی معنی ہیں (۱) ورم دموی وصفراوی یعنی وہ ورم جو خون و صفرا دونوں سے مرکب ہو خواہ کسی مقام پہ ہو (۲) متقدمین اطبا اس لفظ کا اطلاق سر اور چہرہ کی غلغمونی رورم صفراوی و دموی) پر اور کبھی سر و چہرہ اور جوہر دماغ اور اُس کی شرائین کی فلغمونی پر کرتے ہیں چنانچہ صاحب کامل نے ان دونوں امر پر تشریح کی ہے لیکن (۳) شیخ الرئیس نے جگر کے صرف صفراوی ورم پر بھی اس لفظ کا اطلاق کیا ہے۔ مگر (۴) اطبا متاخرین کے عرف خاص میں صرف چہرہ کے ورم دموی وصفراوی کو ہی ماشرا کہتے ہیں۔ اس مرض کی یہ علامت ہے۔ کہ چہرہ میں نہایت سرخی ہوتی ہے۔ سر اور اسکے تمام اجزا رمثلاً ناک کان۔ پیشانی چہرہ وغیرہ پھولا ہوا اور سُرخ ہوتا ہے۔ اور اُس میں درد ٹیس اور خارش کی شکایت ہوتی ہے تفصیل اور ماہیت مرض کے لئے دیکھو حُمرہ

(۱) فیشیل اری سِپلس Facial Erysipelas

**ماشیۃ** (ع) چوپایہ مثلاً گائے بیل بھیڑ بکری وغیرہ جمع مواشی (۲) بہت جننے والا چوپایہ۔

(۳) جب بطور صفت کے اِمراۃ (عورت) کیساتھ یہ لفظ آئے جیسے اِمرَأَۃٌ مَاشِیَۃٌ تو اس کے معنے ہوتے ہیں بہت جننے والی عورت ۔

**ماصّۃ** (ع) بچوں کی ایک بیماری ہے جس میں پسلی کے کنارے سے پیٹھ کی طرف چند بال پیدا ہوجاتے ہیں۔ اور جب تک وہ اکھاڑ نہ دیے جائیں۔ بچے کو کھانا پینا ہضم نہیں ہوتا ۔

**ماصّۃ** (ع) جذب کرنے والی۔ چوسنے والی۔ دیکھو عروق جاذبہ ۔

**ماضغان** (ع) دونوں جبڑوں کی جڑ وا اُصول سے متصل یا (۲) دونوں جبڑوں کی دو رگیں۔

| | |
|---|---|
| مَاق (ع)<br>مُؤق<br>ماق العین | گوشۂ چشم۔ آنکھ کا کویہ۔ آنکھ کا اندرونی کویہ۔ جمع آماق و آماق (۱) کینتھس Canthus |

**مَاق۔ مُؤق اور لحاظ کا فرق**۔ آنکھ کا اندرونی کویہ جو ناک کی طرف ہے اُسے ماق یا مُوق کہتے ہیں۔ اور بیرونی کویہ جو کنپٹی کی طرف ہے اُسے لحاظ کہتے ہیں ۔

| | |
|---|---|
| مَاق اَصغر (ع)<br>ماق وحشی<br>لحاظ | بیرونی گوشہ چشم۔ دُنبالہ۔ بیرونی کویہ۔ آنکھ کا باہر والا کویہ کنپٹی کی طرف کا کویہ (۱) |

آوٹر کینتھس Outer Canthus

| | |
|---|---|
| مَاق اَکبر (ع)<br>ماق اِنسی | اندرونی گوشہ چشم۔ اندرونی کویہ۔ ناک کی طرف کا کویہ۔ |

(ا) اِنرکینِن تھس Inner Canthus

**مَاق اِنْسی** (ع) اندرونی گوشہ چشم۔ جو ناک کی طرف واقع ہے ۔

**مَاق وَحشی** (ع) بیرونی گوشہ چشم۔ جو کنپٹی کی طرف واقع ہے ۔

**مَاکِم** (ع) کنارہ سرین۔ چوتڑ کا کنارہ
**مَاکِمَہ** چوتڑ کا کنارہ مقعد کی طرف

تثنیہ ماکمتان جمع مآکم ۔

**مَاکُول** (ع) کھانے کی چیز۔ جو چیز کھائی جائے۔
جمع ماکولات (ا) اِنجَسٹا Ingesta

**مَاکُوم** (ع) غمگین۔ اندوہگین۔ غمناک ۔

**مَآل** (ع) انجام کار۔ نتیجہ۔ کسی کام کا انجام یا نتیجہ

**مَآلُ الْمَرَض** (ع) انجام مرض۔ مرض کا انجام
مرض کا نتیجہ (ا) پراگ نوسس Prognosis

**مَالِح** (ع) نمکین۔ شور۔ کھاری (ا) سیلائن Saline
سالٹی Salty

**مَالُوق** (ع) دیوانہ۔ پاگل۔ باؤلا۔ سڑی
**مَاکُوک** (ا) میلن کولی ایک Melancholiac

**مَالِیخُولِیا** (ع) جنون سوداوی۔ وہم ووسواس
**مَالَنخُولِیا** خلل دماغ۔ سودا۔ خیال خام
اس مرض میں مریض کے افکار وخیالات فاسد وپریشان ہوجاتے ہیں۔ یعنی وہ وہمی اور وسواسی ہوجاتا ہے۔ اور اس پر خیالات فاسدہ اور اوہام باطلہ کا غلبہ رہتا ہے (ا) میلنکولیا Melancholia

نوٹ۔ مالیخولیا جو صحیح مالنخولیا ہے۔ در حقیقت ایک یونانی لفظ ہے۔ جو مرکب ہے دو کلمات سے ایک مالن (میلن) یعنی سیاہ اور دوسرے خلیا (کولیا) یعنی صفراء سے پس لفظ مالنخولیا کے معنی ہوئے سیاہ صفراء یا صفراء محترق۔ اور چونکہ اس قسم کا صفراء محترق اس مرض کا باعث ہوتا ہے۔ اس لئے اس مرض کو اس نام سے موسوم کرتے ہیں۔ چونکہ متقدمین یونانی اطباء ہر خلط محترق کو سوداء سے تعبیر کرتے ہیں۔ اسلئے اُنہوں نے مالیخولیا میں صفراء محترق کو خلط اسود یعنی سوداء سے تعبیر کیاہے ۔

**مَالِیخُولِیا مُرَاقِی** (ع) وہم ومراق۔ وہم مراقی۔ یہ
**مالنخولیا مراقی** ایک قسم کا مالیخولیا ہے۔ جس
**عِلّتہ نافخہ** میں مریض کے افکار وخیالات
**سوداء** حالت طبعی سے بدل جاتے
ہیں۔ اور بالعموم اس میں انانیت یعنی خودی اور تکبر وتعلی یعنی اپنی بڑائی کے فاسد خیالات سما جاتے ہیں۔ پس وہ ہر بات میں مبالغہ کرتا ہے۔ بالخصوص حالات مرض میں ۔

اس مرض کا مادہ (خلط سوداوی حاد) معدہ یا ماساریقا یا طحال یا مراق میں جمع ہوا کرتا ہے۔ جس سے ابخرۂ فاسدہ دماغ

کی طرف چڑھ کر خیالات فاسدہ کا باعث ہوتے ہیں (۲) ہائپو کانڈ رائی سس

Hypochondriasis

طبی نوٹ۔ جلد شکم۔ اس کے نیچے کی جھلی اور اس کے نیچے کا عضلاتی طبق ان تینوں کے مجموعہ کو اصطلاح میں مراق کہتے ہیں۔ چونکہ مالیخولیا مراقی میں مادہ مرض خواہ کسی عضو میں ہو لیکن مراق میں کم و بیش ضرور ہوتا ہے اس لئے اسکو اس نام سے موسوم کیا گیا۔

ڈاکٹری نوٹ۔ ہائپو کانڈ رائی سس ایک یونانی لغت ہے جو مشتق ہے یونانی لفظ ہائپو کانڈریم سے۔ جس کے لغوی معنی ہیں تحت الغضاریف (کرکریوں کے نیچے) اور جس سے مراد ہے شکم کا بالائی حصہ جو دونو جانب کریوں کے نیچے واقع ہے۔ اور جس میں دائیں طرف جگر اور بائیں طرف تلی ہوتی ہے چونکہ بخیال متقدمین اطبار یونانی کونہ بالامقام اور تلی میں اس مرض کا مادہ مانا جاتا تھا۔ اس لئے اسکو اس نام سے موسوم کیا گیا۔

مَالیخُولیا اور خفقان کے درمیان فرق دیکھو خفقان میں۔

مَاْمُومَہ (ع) سر کی چوٹ جس سے بھیجا کھل جائے یا جو بھیجا کی جھلی تک پہنچ جائے (۲) جس کا سر پھٹ گیا ہو۔

مَاْمِیرہ (ع) بتوڑی۔ اوندھا مستہ سفید رنگ کا۔ ایک قسم کا سفید رنگ مدور رستہ جو گوشت کے اندر اوندھا واقع ہوتا ہے۔

مَاْنَہ (ع) } ناف اور اس کا گرد و الرد (۲) تہیگاہ یا کوکھ اور ابتدائے
مَاْنَہ } پسلیوں کا درمیان یا (۳) ناف اور پیڑو کا درمیان یا (۴) چربی کا ٹکڑا جو باطن صفاق سے ملا ہوا ہے۔ جمع آنات و ماؤن۔

مَانِعْ تکَوُّن حَصَاۃ (ع) پتھری کی پیدائش کو روکنے والی دوا۔ وہ دوا جو پتھری پیدا ہونے کو روکے۔

(۲) اینٹی لیتھک Antilithic

مَانِعْ تَوَلُّدِ رِیَاح (ع) ریاح کی پیدائش کو روکنے والی دوا۔ وہ دوا جو ریاح پیدا ہونے کو روکے۔

مَانِعْ تَوَلُّدِ بُخَار (ع) بخارات کے پیدا ہونے کو روکنے والی دوا۔ وہ دوا جو اپنی برودت سے حرارت مبخرہ کو بجھا دے۔ اور رطوبات قابل تبخیر کو تحلیل کر دے۔

مَانِعْ عُفُونَت۔ (ع) عفونت یعنی سرانڈ کو روکنے والی دوا۔ وہ دوا جو کہ حرارت غریزی کو تقویت دے۔ تاکہ حرارت غریبہ غالب نہ ہونے پائے۔ یا حرارت غریبہ کو کمزور کرے تاکہ وہ اپنے فعل سے باز رہے۔ یا رطوبات کو خشک کر دے تاکہ حرارت

غریبہ اُن میں تعفن پیدا نہ کرسکے ۔

(۱) اینٹی سیپٹک Antiseptic

**مَانُونْ** (ع) آش ماہی ۔ وہ سالن جو چھوٹی چھوٹی مچھلیوں کو آب نمک میں خوب گلا کر پکایا جاتا ہے ۔

**مَانِیَا** (ع) جنون سبعی ۔ درندانہ جنون ۔ غیظ و غضب والا جنون ۔ سخت جنون ۔ دیوانگی وہ جنون جس میں غضب کے ساتھ ایذا رسانی بھی ہو ۔ وہ جنون جس میں درندوں کی سی خصلت ہو جائے ۔ (۱) مے نیا Mania تفصیل کے لئے دیکھو جنون ۔

نوٹ ۔ مانیا ر Mania ) جس کا موجودہ تلفظ مے نیا ہو ۔ درحقیقت ایک یونانی لغت ہے ۔ جس کے معنی ہیں جنون یا دیوانگی ۔ لیکن متقدمین اطبار نے مانیا کو جنون سبعی لکھا ہے ۔

داء الکلب بھی ایک قسم کا جنون سبعی ہے ۔ لیکن وہ خاص ہے ۔ اور مانیا عام جو حاوی ہے تمام اقسام جنون سبعی کو ۔

**مَانِنْجِسْ** (یو) حجاب دماغ ۔ غشاء دماغ ۔ پردہٴ دماغ ۔ دماغ کا پردہ ۔ مولانا نفیس اس کا اطلاق صرف ام غلیظ (سخت پردہٴ دماغ) پر کرتے ہیں ۔ لیکن صاحب اقسرائی ۔ ام غلیظ و ام جافیہ (سخت و نرم) دونوں پر کرتے ہیں (۱) مے ننکس Meninx

جمع مے ننجیز Meninges

نوٹ ۔ مانِنجس جس کا موجودہ تلفظ مے ننجس یا مے ننکس ہے ۔ درحقیقت ایک یونانی لغت ہے ۔ جس کے معنی ہیں پردہ یا جھلی بالخصوص تین پردہائے دماغ میں سے ایک پردہ ۔ پس ایک کے لحاظ سے مولانا نفیس کا قول صحیح ہے تفصیل کے لئے دیکھو اغشیۃ الدماغ و ام رقیق و ام غلیظ کا بیان ۔

**مَاؤُوف** (ع) آفت رسیدہ ۔ دُکھ پہنچا ہوا ۔ دُکھیا

**مَاہِج** (ع) شیر تنک بامزہ ۔ کم مزہ دودھ ۔ ایسا دودھ جس کا ذائقہ خراب نہ ہوا ہو ۔

**مَاہِیَّت** (ع) حقیقت ۔ اصلیت ۔

نوٹ ۔ ماہیت اصل میں (مَاھِیَ) ہے ۔ جس کے لفظی معنی ہیں (کیا ہے یہ) اس پر (ت) بڑھا کر مصدر بنا لیا ہے اور یہ جعلی مصدر ہے اہل منطق و حکمت کا بنایا ہوا ۔ لیکن اب یہ بمعنی حقیقت و اصلیت کے مستعمل ہے ۔

**مَاءْ** (ع) آب ۔ پانی ۔ جل ۔ جمع مِیَاہ (۱) ایکوا Aqua (۲) کبھی ماء کا اطلاق مرض نزول الماء (موتیا بند) پر بھی ہوتا ہے (۱) کیٹریکٹ Cataract اور (۳) کبھی اس کا اطلاق عرق یا کسی جوشاندے یا خیسانندے پر بھی ہوتا ہے (۱) ایکوا Aqua

مَاءُ اَصْفَر (ع) زرد آب - زرد پانی - صفرا کی قسم ہے جو بطریق ادرار یعنی پیشاب کی راہ خارج ہوتا ہے +

مَاءُ الاُصُول (ع) جڑوں کا پانی - مرض فالج اور وجع المفاصل امراض باردہ میں بیخ بادیان - بیخ کرفس - بیخ اذخر - بیخ مہک جوشا کر اور شہد ڈال کر دیتے ہیں +

مَاءُ ثَقِیل (ع) بھاری پانی - بوجھل پانی - وہ پانی جو اجزاء ارضیہ کے ملنے سے وزنی ہو گیا ہو (ا) ہارڈ واٹر Hard Water

مَاءُ الجُبن (ع) آب پنیر - پھٹے ہوئے دودھ کا پانی وہ پانی جو دودھ کو پھاڑ کر اور پھر اسے چھان کر علیحدہ کرتے ہیں +

ترکیب - لال بکری کا ڈیڑھ سیر دودھ لے کر اس کو جوش دیں - پھر اس میں ڈیڑھ چھٹانک سکنجبین ڈال دیں پھٹ جانے پر اتار کر کپڑے میں ڈال کر چھان لیں - جو پانی علیحدہ ہوگا - وہی ماء الجبن ہے (ا) وہے Whey

مَاءُ الجِیر (ع) آب آہک - چونہ کا پانی + (ا) ایکوا کیلسس Aqua Calcis لائم واٹر Lime Water

مَاءُ حَدِیدِی (ع) آب آہن تاب - لوہے کا بجھا ہوا پانی +

مَاءُ خَفِیف (ع) ہلکا پانی - وہ پانی جس میں اجزاء ارضیہ نہ ملے ہوں +

(ا) سافٹ واٹر Soft Water

مَاءُ الدَّم (ع) آب خون - خون کا پانی + (ا) پلازما Plasma

مَاءُ زُعَاق (ع) کھاری پانی جس میں کڑواہٹ پائی جائے (ا) الکلائن واٹر Alkaline Water

مَاءُ سُخن (ع) آب گرم - گرم پانی + (ا) ہاٹ واٹر Hot Water

مَاءُ الشَّعِیر (ع) لغوی معنی آب جو - اصطلاحی معنی آش جو یا جواش - یعنی جو کا پانی جو جو کو جوش دے کر اور چھان کر تیار کیا جاتا ہے (ا) بارلے واٹر Barley Water

مَاءُ الشَّعِیر مُحَمَّص (ع) آش جو بریاں بھنے ہوئے جو یا گھاٹ کا پانی +

نوٹ - پہلے جو کو نم کر کے کوٹ کر ان کا چھلکا اتار لیا جاتا ہے - پھر ان کو خشک کر کے بھون کر استعمال کیا جاتا ہے +

مَاءُ الشَّعِیر مُدَبَّر (ع) آش جو مدبر - اس قسم کے آش جو میں عناب اور سپستان وغیرہ کا جوشاندہ ملا دیا کرتے ہیں +

مَائِع (ع) رقیق پتلی یا بہنے والی شے جیسے پانی تیل - سرکہ - شہد وغیرہ - جمع مائعات - مائع ضد ہے جامد کی (ا) فلوئڈ Fluid

مَاءُ العَسَل (ع) آب شہد - شہد کا پانی - ماء معسل } تھوڑے سے شہد میں بہت

ساپانی ملاکر پکاتے ہیں۔ جب چوتھائی خشک
ہوجائے۔ تب اُتار کر کام میں لاتے ہیں
(۲) ہائڈرومل Hydromel
مِیڈ Miad

ماءُ العنب (ع) آبِ انگور۔ انگور کا پانی۔ اصطلاح
میں (۲) دُختِ رز یعنی انگوری شراب سے
کنایہ ہوتا ہے (۱) گریپ جوس Grape Juice
وائن Wine

ماءُ فاتر (ع) آبِ نیم گرم۔ گنگنا پانی۔
(۱) ٹیپڈ واٹر Tepid Water

ماءُ الفواکہ (ع) آبِ میوہ جات۔ میووں کا
پانی۔ جس کا نسخہ یہ ہے۔ آلو بخارا۔ عناب
سپستان ہر ایک۔ ۳۰ عدد۔ تمر ہندی (املی)
۳ تولہ۔ کشمش درزرد آلو ۱۰ دانہ۔ قند سفید
۳۔ تولہ۔ ترنجبین ۲ تولہ۔ سب ادویہ کو
رات کو آدھ سیر پانی میں بھگوئیں اور
صبح مل چھان کر استعمال کریں۔

ماءُ قراح (ع) صاف پانی۔ خالص یا پکا یا
ہوا پانی (۱) سمپل واٹر Simple Water

ماءُ کبریتی (ع) آبِ گوگردی۔ گندھک والا
پانی۔ وہ پانی جو ایسے چشمے سے نکلے۔ جہاں
گندھک کی کان ہو۔

ماءُ اللحم (ع) لغوی معنی گوشت کا پانی۔ اصطلاح
طب میں گوشت یا میوہ جات وغیرہ ادویہ
کا عرق جو تقویت کے لئے تیار کیا جاتا ہے

ماءُ مثلوج (ع) برفاب۔ برف کا پانی۔ برف
ماءِ جلیدی } سے ٹھنڈا کیا ہوا پانی۔
(۱) آئسی کولڈ واٹر Icy cold Water

ماءُ ملکی (ع) اصطلاح میں تیزاب نمک وشورہ
کا نام ہے۔ جو تین حصہ تیزاب شورہ اور
چار حصہ تیزاب نمک کے باہم ملانے سے
بنتا ہے۔ عربی کیمیاگروں نے سب سے پہلے
سونے کے حل کرنے کے واسطے یہ تیزاب
بنایا تھا (۱) ایکوا ریجیا Regia

ماءُ نخالہ (ع) گیہوں کی بھوسی کا پانی۔ جو اس
طرح بناتے ہیں۔ کہ پہلے بھوسی کو پانی
میں بھگو کر چھینٹتے ہیں۔ اور پھر اس کو چھان
کر گاڑھا کر لیتے ہیں

ماءُ الورد (ع) گلاب (۱) ایکوا روزی Aqua Rosæ
نوٹ۔ گلاب جو درحقیقت گل و آب یعنی
آبِ گل یا عرقِ گل ہے۔ اردو میں اس
کا اطلاق غلط العام طور پر گل وردیا گلاب
کے پھول پر ہوتا ہے۔

ماءُ ہیئت (ع) رطوبت۔ وہ پانی جو استسقاء
زقی میں ثرب وصفاق کے درمیان یا
استسقاء لحمی میں گوشت کے خلل وفرج
(بول) میں بھر جائے۔
(۱) سیرم Serum

مَبادی۔ جمع ہے مبدا کی جسے دیکھو۔
مُباشرت۔ مُباضعت۔ مُجامعت (ع)

جماع کرنا صحبت کرنا ۔ ہم بستر ہونا ۔ ہم بستری کرنا (۱) کوئی شن Coition کاپولیشن Copulation سیکسوئل کامرس Sexual Commerce

مُباقِل (ع) جمع ہے مُبقلۃ کی ۔ سبزی ترکاری کے کھیت ۔

مُبْتُول (ع) پردہ دل ۔ دل کا پردہ ۔ دل کا غلاف (۱) پیری کارڈیم Pericardium

مَبْثُوث (ع) پراگندہ ۔ منتشر ۔ وہ اشیا صغیر جو فضا میں پھیلی ہوئی ہیں ۔ اور جب حس بصارت تیز ہوجاتی ہے ۔ تو نظر آتی ہیں

مَبْحَث (ع) جائے بحث ۔ مقام بحث ۔

مَبْحَثُ الْاَحْشَاءْ (ع) احشا یعنی جسم کے اندرونی اعضا کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں جسم کے اندرونی اعضا سے بحث کیجاتی ہو (۱) سپلنک نالوجی Splanchnology

مَبْحَثُ الْاُذُن (ع) کان کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں کان کے حالات و امراض سے بحث کی جاتی ہے ۔

(۱) اُٹالوجی Otology

مَبْحَثُ الْاَرْبِطَہ (ع) رباطات کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں رباطات یا جسم کے بندھنوں سے بحث کی جاتی ہے ۔

(۱) ڈسنالوجی Desmology

سِن ڈسمالوجی Syndesmology

مَبْحَثُ الْاَسْنَان (ع) دانتوں کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں دانتوں کے حالات و امراض سے بحث کی جاتی ہے ۔

(۱) اوڈن ٹالوجی Odontology

مَبْحَثُ الْاَطْعِمَہ (ع) کھانوں کی بحث ۔ غذاؤں کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ
مَبْحَثُ الْاَغْذِیَہ
جس میں کھانوں اور غذاؤں کے حالات سے بحث کی جاتی ہے ۔

(۱) سیٹالوجی Sitology

مَبْحَثُ الْاَعْصَاب (ع) اعصاب یعنی پٹھوں کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں پٹھوں کے حالات و امراض سے بحث کیجاتی ہے

(۱) نیورالوجی Neurology

مَبْحَثُ الْاَعْضَاءْ (ع) اعضا کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں اعضا جسم سے بحث کی جاتی ہے ۔

(۱) آرگنالوجی Organology

مَبْحَثُ الْاَغْشِیَہ (ع) غشیہ کی بحث ۔ جھلیوں کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں جھلیوں کے حالات و خصوصیات سے بحث کی جاتی ہے (۱) ہائی مینالوجی Hymenology

ممبرینالوجی Membranology

مَبْحَثُ الْاِفْرَازَات (ع) رطوبات و فضلات کی بحث علم طب کا وہ حصہ جس میں رطوبات و فضلات جسم کے تراوش پانے اور ان کے جسم سے

خارج ہونے کے متعلق بحث کی جاتی ہے

(۱) ایکری نالوجی Eccrinology

مَبْحَثُ الْاَمْرَاض (ع) امراض کی بحث بیماریوں کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں امراض کی خاص خاص اعتبارات سے تقسیم کی جاتی ہے۔

(۱) نوسالوجی Nosology

مَبْحَثُ الْاَمْعَاء (ع) امعاء کی بحث۔ آنتوں کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جسمیں امعا یعنی آنتوں کے حالات و امراض سے بحث کی جاتی ہے (۱) اینٹرالوجی Enterology

مَبْحَثُ الْاَوْرِدَۃ (ع) وریدوں کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں وریدوں کے حالات وغیرہ سے بحث کی جاتی ہے۔

(۱) فلیبالوجی Phelebology

مَبْحَثُ الْاَوْعِیَۃُ اللِّمْفَاوِیَّہ (ع) عروق لمفاویہ کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جسمیں عروق لمفاویہ کے حالات وغیرہ سے بحث کی جاتی ہے

(۱) لمفنجی آلوجی Lymphangiology

مَبْحَثُ الْبُلْعُوم (ع) بلعوم یعنی حلق کی بحث علم طب کا وہ حصہ جس میں حلق کے متعلق بحث کی جاتی ہے۔

(۱) فیرنگالوجی Pharyngology

مَبْحَثُ الْجِسْم (ع) جسم کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں جسم کی تشریح اور اس کے افعال سے بحث کی جاتی ہے۔

(۱) سومے ٹالوجی Somatology

مَبْحَثُ الْجِلْد (ع) جلد کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں جسم کی جلد یا کھال کے حالات اور اُس کے امراض سے بحث کی جاتی ہو

(۱) ڈرمے ٹالوجی Dermatology

مَبْحَثُ الْجُمْجُمَہ (ع) کاسہ سر یعنی کھوپری کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں کھوپری کے حالات وغیرہ سے بحث کی جاتی ہے

(۱) کرینی آلوجی Craniology

مَبْحَثُ الْجَنِیْن (ع) جنین یعنی پیٹ کے بچے کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں جنین یا پیٹ کے بچے نشو و نما سے بحث کیجاتی ہو

ایمبریالوجی Embryology

مَبْحَثُ الْحَرَارَت (ع) حرارت کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں حرارت (گرمی) سے بحث کی جاتی ہے۔

(۱) ٹھرمالوجی Thermology

مَبْحَثُ الْحُمَّیَات (ع) بخاروں کی بحث علم طب کا وہ حصہ جس میں بخاروں کے حالات و خصوصیات سے بحث کی جاتی ہے۔

(۱) پائری ٹالوجی Pyretology

مَبْحَثُ الْحَنْجَرَہ (ع) حنجرہ کی بحث علم طب کا وہ حصہ جس میں خون اور اس کے اجزا سے بحث کی جاتی ہے (۱) لیرنگالوجی Laryngology

مُبْحَثُ الدَّم (ع) خون کی بحث۔ علم طب کا وہ جس میں خون اور اس کے اجزاء سے بحث کی جاتی ہے (ا) ہیمیٹالوجی

مُبْحَثُ الدِّیدَان (ع) کرم شکم کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں پیٹ کے کیڑوں کے حالات اور اُن کے متعلقہ امراض سے بحث کی جاتی ہے۔ (ا) سکولی کالوجی Scolecology ہیلمن تھالوجی Helminthology

مُبْحَثُ الرَّحِم (ع) رحم کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں رحم (بچہ دان) کے حالات و امراض سے بحث کی جاتی ہے۔ (ا) ہسٹیرالوجی Hysterology

مُبْحَثُ السَّلْعَات (ع) رسولیوں کی بحث علم طب کا وہ حصہ جس میں رسولیوں کے مختلف اقسام اور اُن کے حالات سے بحث کی جاتی ہی (ا) انکالوجی Onchology

مُبْحَثُ الشَّرَایِین (ع) شرائین کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں شریانوں کے حالات و خصوصیات سے بحث کیجاتی ہی (ا) آرٹریالوجی Arteriology

مُبْحَثُ الطِّحَال (ع) طحال یعنی تلی کی بحث علم طب کا وہ حصہ جس میں طحال کے حالات و امراض سے بحث کی جاتی ہے۔ (ا) سپلینالوجی Splenolagy

مُبْحَثُ الْعِظَام (ع) ہڈیوں کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں ہڈیوں کے حالات سے بحث کی جاتی ہے۔ (ا) آسٹیالوجی Osteology

مُبْحَثُ الْعَضَلَات (ع) عضلات کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں عضلات کے متعلق بحث کی جاتی ہے۔ (ا) مائی آلوجی Myology

مُبْحَثُ الْعَیْن (ع) آنکھ کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں آنکھ کی تشریح اور اُس کے امراض سے بحث کی جاتی ہے۔ (ا) اُفتھلالوجی Ophthalmology

مُبْحَثُ الْغُدَد (ع) غدد کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں غدد جسم کے حالات اور اور اُن کے امراض سے بحث کیجاتی ہی۔ (ا) اڈی نالوجی Adenology

مُبْحَثُ الْغَضَارِیف (ع) کُرتیوں کی بحث علم طب کا وہ حصہ جس میں کُرتیوں کے حالات اور اُن کے امراض سے بحث کی جاتی ہی (ا) کانڈرالوجی Chondrology

مُبْحَثُ الْقُرُوح (ع) قروح کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں قروح یعنی پیپ دار زخموں کے حالات و علاج سے بحث کی جاتی ہے (ا) ہلکالوجی Helcology

مُبْحَثُ الْکَبِد (ع) جگر کی بحث۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں جگر کے حالات اور اُسکے امراض سے بحث کی جاتی ہے۔

(۱) ہیپیٹالوجی Hepatology

مُبحثُ الکُلٰی (ع) گردوں کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں گردوں کے حالات اور اُن کے امراض سے بحث کی جاتی ہے ۔

(۱) نفرالوجی Nephrology

مُبحثُ اللّسان (ع) زبان کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں زبان کے حالات اور اُس کے امراض سے بحث کی جاتی ہے ۔

(۱) گلوسالوجی Glossology

مُبحثُ اللّعاب (ع) لعاب دہن کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں لعاب دہن کے متعلق بحث کی جاتی ہے ۔

(۱) سایلالوجی Sialology

مُبحثُ اللّمس (ع) قوت لامسہ کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں قوت لامسہ سے بحث کی جاتی ہو (۱) ہیپکٹکس Hactics

مُبحثُ المعدۃ (ع) معدہ کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں معدہ کے حالات اور اُس کے امراض سے بحث کی جاتی ہے ۔

(۱) گیسٹرالوجی Gastrology

مُبحثُ المفاصل (ع) جوڑوں کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں جسم کے جوڑوں سے بحث کی جاتی ہے ۔

(۱) سِنی آسٹیالوجی Synosteology

مُبحثُ المنی (ع) منی کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں منی کے متعلق بحث کی جاتی ہو

سپرمیٹالوجی Spermatology

مُبحثُ النّبض (ع) نبض کی بحث ۔ علم طب کا وہ حصہ جس میں نبض کے اقسام اور حالات سے بحث کی جاتی ہے ۔

(۱) سفگمالوجی Sphygmology

مُبخّر (ع) ابخرات یا بخارات پیدا کرنے والی شے

مَبدأ (ع) جائے ابتدا ۔ جائے آغاز ۔ جائے ظہور ۔ شروع (۲) قلب ۔ دل جو مبدا ہے قوت حیوانی کا ۔ مَن ۔

نوٹ ۔ مجازاً ہر ایک عضو رئیس کو مبدأ کہتے ہیں ۔ چنانچہ قلب مبدا ہے قوت حیوانی کا اور دماغ قوت نفسانی کا اور جگر قوت طبعی کا ۔

مَبدأ الحواس (ع) مرکز حواس ۔ حواس کی جائے ابتدا ۔ حواس کے ظاہر ہونے کا مقام مراد ہے دماغ سے ۔ چونکہ دماغ ہی حواس ظاہرہ و باطنہ کا مبدا و مرکز ہے ۔ اس لئے یہ لفظ دماغ پر بولا جاتا ہے ۔

(۱) سنسوریم Sensorium

مَبدأ الحیوٰۃ (ع) مراد ہے پھیپھڑوں سے چونکہ بعد ولادت آثار حیات میں حرکت تنفس مقدم ہوتی ہے ۔ اس لئے پھیپھڑوں کو مبدأ حیات سے تعبیر کیا گیا ۔

(۱) لنگز Lungs

مُبۡدَأ فَیَّاض (ع) باری تعالےٰ۔ خدائے تعالیٰ
مُبۡدِیٔ فَیَّاض } عقل اول۔ شروع کرنے
والا یا فیض رساں۔ مراد ہے خدائے تعالیٰ
سے (ا) گاڈ God

مُبۡدَأُ النُّخَاع (ع) اصل النخاع۔ راس النخاع
نخاع مستطیل یعنی حرام مغز۔ حرام مغز کی جڑ۔
تفصیل کے لئے دیکھو راس النخاع ۔
(ا) میڈولا Medulla

مُبَذرِق (ع) } رہبر۔ پیشدارو۔ وہ چیز جو
بَذرَقہ } کسی چیز کو اعضاء تک پہنچا کر
اور ساخت میں نفوذ کرائے۔ وہ دوا جو
کسی دوسری دوا کے اثر کو جسم میں پہنچائے
جیسے پانی و شراب وغیرہ ۔
(ا) ویہیکل Vehicle

مِبۡرَاۃ (ع) قلمتراش۔ تیز چاقو (۲) رندہ۔
ایک مشہور آلہ (ا) نائیف Knife

مِبۡرَت (ع) طبرزد۔ مصری ۔
نوٹ۔ مبرت یمنی لغت ہے ۔

مِبۡرَد (ع) سوہان۔ ریتی (ا) فیل File

مُبَرِّد (ع) برودت یعنی سردی یا ٹھنڈک
پہنچانے والی دوا۔ وہ دوا جو اپنی ذاتی
قوت سے بدن میں سردی پیدا کرے۔
جیسے کافور۔ جمع مبردات ۔ (ا) ریفریجرینٹ
فریگاری فک Refrigerant
Cooler کولر Fregorific

مَبۡرَز (ع) مقعد۔ کون۔ دُبر۔ براز یعنی پاخانہ
نکلنے کی راہ (ا) ریکٹم Rectum

مُبۡرُود (ع) سرد مزاج۔ جس کا مزاج سرد ہو
(۲) برادہ کی ہوئی۔ سوہن کی ہوئی یا ریتی ہوئی

مُبۡرُوص (ع) مریض برص۔ مبتلائے برص
برص کا بیمار ۔
(ا) لیوکوڈرمک Leukodermic
وائی ٹلی جی نس Vitiligo

مِبۡزَاق (ع) تھوکدان۔ اگالدان۔ پیکدان
سپٹون Spittoon

مِبۡزَغ (ع) } پچھنے لگانے کا آلہ یا نشتر
مِشۡرَط } (ا) سکاری فی کیٹر
Scarificator

مِبۡزَل (ع) } شکم یا کسی دوسرے جوف سے
مِبۡزَلَہ } پانی نکالنے کا آلہ۔ یہ ایک
مِنۡقَبَہ } تیز نوکدار آلہ ہے۔ اس کی
آلہ بازلہ } نوک کے تین پہل یا تین
دھاریں ہوتی ہیں۔ گویا یہ ایک قسم کا سوا
ہے جس کی نوک سہ پہل ہوتی ہے۔ اور
اس کے اوپر ایک اور پولی سلائی چڑھی
ہوتی ہے۔ جس کو پالونہ کہتے ہیں۔ اس
سوئے کو جوف میں داخل کرکے اس کے
اوپر والے پالونہ کو سوراخ میں رہنے
دیتے ہیں۔ اور سوئے کو نکال لیتے ہیں۔
پس اس پالونہ یا پولی سلائی میں سے پانی

نکلتا رہتا ہو (ا) ٹروکار Trocar

نوٹ۔ پالونہ یعنی پولی سلائی کو ڈاکٹری میں کے نیولا ( Cannula ) کہتے ہیں۔

مُبَشِّرات (ع) بادل اور بارش لانے والی ہوائیں (ا) مان سون Monsoon

مَبْسُوْر (ع) مریض بواسیر۔ بواسیر کا بیمار جس کو بواسیر ہو۔

مِبْضَع (ع) } نشتر۔ فصد کرنے کا نشتر۔
مِفْصَد } فصد کھولنے کا آلہ۔

(ا) بلیڈنگ لینسٹ Bleeding Lancet

مِبْطَشَہ (ع) } جُفت۔ انبور۔ پکڑنے، دبانے
مِخْرَاج } اور کھینچنے کا آلہ۔

(ا) فارسپس Forceps

مِبْطَہ (ع) نشتر۔ چیرنے اور شگاف دینے کا آلہ

(ا) لینسٹ Lancet نائف Knife

نوٹ۔ لینسٹ مختلف قسم کے ہوتے ہیں اور اُن کے مختلف نام ہیں۔

مَبْطُوْن (ع) لغوی معنی پیٹ کا دُکھیا۔ اصطلاح اطبا میں مریض اسہال یا دستوں کا مریض یعنی جس کو دست آتے ہوں یا جس کو ضعف معدہ کے سبب چھ ماہ یا زیادہ عرصہ سے دست آتے ہوں۔

مَبْطُوْن۔ مُبْطِن۔ مَبْطَن۔ بَطِن۔ بَطِیْن اور مِبْطَان کا فرق۔ مَبْطُون پیٹ کا دُکھیا۔ مُبْطِن باریک شکم والا۔ مُبْطَن مُٹے ہوئے پیٹ والا۔ بَطِن پیٹو یعنی جو کھاتے کھاتے بس نہ کرے۔ بَطِیْن توندیل یعنی بڑے پیٹ والا۔ مِبْطَان وہ شخص جس کا پیٹ زیادہ کھانے کی وجہ سے بڑھ گیا ہو۔

مُبَظِّرَہ (ع) بظر کو کاٹنے والی یعنی لڑکیوں اور عورتوں کا ختنہ کرنے والی دایہ۔

مُبْعِدَہ (ع) لغوی معنی دور کرنے والا۔ اصطلاح طب میں کسی عضو یعنی ہاتھ یا پیر کو دور کرنے والا عضلہ۔ یعنی ہاتھ یا پاؤں کو باہر کی طرف لے جانے والا عضلہ۔ اس کی ضد مُقَرِّبہ ہے (ا) ایب ڈکٹر Abductor

مَبْعُوْج (ع) شکم چاک کردہ۔ جس کا پیٹ چاک کیا ہو۔

مِبْوَل (ع) } بول نکالنے کا آلہ۔ پیشاب
مِبْوَلَہ } کھولنے کی سلائی۔ پیشاب
قاثاطیر } نکالنے کا آلہ۔

(ا) کیتھیٹر Catheter

نوٹ۔ قاثاطیر جس کو بعض کتب طبیہ میں غلطی سے قاناطیر بھی لکھا ہے معرب ہے کیتھی ٹر کا۔

مَبْہُوْت (ع) حیران و پریشان۔ ہکا بکا۔ بھونچکا

مَبْہُوْر (ع) مریض بُہر۔ مریض دمہ۔ جس کی سانس پھولتی ہو۔ جس کی سانس چڑھتی ہو۔ جس کا دم اُکھڑتا ہو۔ جس کا دم اُلٹتا ہو (ا) ڈِس پنیک Dyspneic

مُبہُوق (ع) مریض بہق۔ بہق کا بیمار جس کے
جسم پر سفید سفید داغ یا چتیاں ہوں +
(ا) پٹیریاسِس Pityriasis

مُبَہّی (ع) } باہ یعنی شہوت یا خواہش جماع
مُبْہِی } یا قوت جماع کو بڑھانیوالی۔
(دوا یا غذا) شہوت کو تیز کرنے والی غذا یا دوا
قوت باہ پیدا کرنے والی دوا یا غذا +
(ا) ایفروڈِیزی ایک Aphrodisiac
نوٹ مُبَہّی اصل میں مُبَہِّیَہ تھا۔ لیکن غلط العام
طور مبہی مشہور ہوگیا۔ اور مُبْہِی میں بحالت
نسبت تشدید (یا) جاتا رہا +

مَبِیض (ع) } جائے بیضہ یعنی انڈا پیدا ہونے
خُصْیَۃُ الرحم } کی جگہ۔ مراد ہے خصیۃ الرحم
سے جس میں بیضۂ انثیٰ (اووم۔ عورت کا
انڈا) پیدا ہوتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو
خصیۃ الرحم (ا) اووری Ovary

مُبَیطِر (ع) } معالج حیوانات حکیم حیوانات
بَیطار } حیوانات یا چوپاؤں کا علاج
ومعالجہ کرنے والا (ا) ویٹیری نیرین
Veterinarian

مَتاع (ع) سرمایہ۔ پونجی (۲) عورت کی فرج +

مِتْام (ع) توئم یا جوڑے بچے جننے والی عورت
وہ عورت جو توئم یا جوڑے بچے جنے۔ یعنی
ایک وقت میں دو بچے جنے +

مَتانت (ع) استواری۔ مضبوطی۔ پکّی +
ٹی نیسی ٹی Tenacity

مُتَبَخِّر (ع) ابخرات میں تبدیل ہونے والی یا بخارات
بن کر اڑنے والی دوا +

مُتَبَلِّد (ع) غبی۔ کند ذہن۔ احمق۔ کودن +

مُتَجانِس (ع) لغوی معنی ہم جنس۔ اصطلاح
تشریح میں یہ لفظ ایسے عضلات کے لئے
بولا جاتا ہے۔ جو ایک ہی قسم کا فعل انجام
دیتے ہیں (ا) کن جینی رَس
ہوموجی نَس Congenerous Homogenous
نوٹ۔ ہوموجی نس جو درحقیقت ہم جنس
کی بدلی ہوئی صورت ہے۔ اس کا اطلاق
ہم جنس نباتات وحیوانات پر ہوتا ہے۔
اس کی ضد مختلف الجنس آتی ہے +

مُتَجَلِّد (ع) برف زدہ۔ سرما زدہ۔ برف کا مارا
ہوا۔ سردی کا مارا ہوا +
(ا) فراسٹ بِٹن Frost Bitten

مُتَحَجِّر (ع) پتھرایا ہوا۔ پتھر کی طرح سخت ہوا
ہوا۔ پتھر ہوا ہوا۔ سخت۔ ٹھوس (ا) سٹف

مُتَحَرِّک (ع) حرکت کرنے والا۔ اصطلاح
طب میں یہ لفظ حرکت کرنے والے اعضا
وعضلات پر بولا جاتا ہے +
(ا) اَیس ٹےٹِک Astatic

مُتَحَرِّک بالاِرادہ (ع) ارادہ سے حرکت کرنے
والا۔ وہ عضلہ جس کی حرکت ارادہ یا مرضی
کے تابع ہو۔ جیسے ہاتھ پاؤں وغیرہ کے

عضلات (۱) والنٹری Voluntary
مُتحرک بلاارادہ (ع) بلا ارادہ حرکت کرنیوالا
وہ عضلہ جس کی حرکت ارادہ یا مرضی کے تابع
نہ ہو جیسے قلب کا عضلہ۔
(۱) اِن والنٹری Involuntoɹy
مُتخلخل (ع) اسفنجی۔ مسامدار۔ کھوکھلا۔ پلپلا
پولا جو ٹھوس نہ ہو (۱) اسپنجی Spongy
مُتخَم (ع) صاحب تخمہ۔ مریض بدہضمی۔ بدہضمی
کا مریض (۱) ڈِس پیپ ٹِک Dyspeptic
مُتخیلہ (ع) خیال کرنے یا سوچنے والی قوت۔
دیکھو قوت متخیلہ۔
مُترشح (ع) تراوش پانے والی۔ رسنے والی
ٹپکنے والی۔ مسامات کی راہ تراوش پانے
والی یا رسنے والی رطوبت۔
مُتشابہ (ع) ہمشکل۔ اصطلاح طب میں یہ لفظ
ہم شکل و ہم وضع اعضاء پر بولا جاتا ہے۔
خواہ اُن کے افعال باہم ایک جیسے ہوں
یا نہ ہوں (۱) ہومولاگس Homologous
مُتشابہۃ الاجزاء (ع) یکساں اجزا والا۔
جس کے اعضاء ایک دوسرے سے مشابہ ہوں
مُتشعّب / مُتشجّر (ع) لغوی معنی شاخ در شاخ ہونے
ہونے والا۔ اصطلاح طب
میں شاخ در شاخ ہونے والا عصب۔
بالخصوص جبکہ اس کی شاخیں عضلات
میں پھیلتی ہیں (۱) آربوری سینٹ Arborescent

مُتشقّق (ع) لغوی معنی پھٹنے والی۔ ایسی سخت و
خشک دوا وغیرہ کہ جب اسمیں کیل وغیرہ
ٹھوکیں تو وہ طول میں زیادہ پھٹ جائے
(ع) بڑا گول دندانہ دار دھبا ہوا مستہ۔
تفصیل کے لئے دیکھو ثؤلول۔
مُتصرّفہ (ع) تصرف کرنے والی یا سوچنے والی
قوت۔ دیکھو قوت متصرفہ۔
مُتصنّع (ع) لغوی معنی بناوٹی۔ اصطلاح طب
میں بناوٹی یا جھوٹا بیمار۔ وہ شخص جو بیماری
کا بہانہ کرے یعنی اپنے آپ کو خواہ مخواہ بیمار
بتائے (۱) مے لنگ رر Malingrer
مُتضاجم (ع) کج دہن۔ ٹیڑھ منہا۔ ٹیڑھے منہ والا
مُتضاد (ع) ایک دوسرے کی ضد۔ مخالف۔
جیسے سیاہی و سفیدی۔
مُتضادین اور مُختلفین کا فرق۔ جیساکہ
علامہ قرشی نے شرح کلیات میں لکھا ہے
متضادین دو ایسے وجودی امر ہیں۔ جو
ایک جگہ جمع نہیں ہوسکتے۔ اور ان میں
نہایت اختلاف اور غایت دوری ہے
جیسے سفیدی اور سیاہی۔ لیکن مختلفین ان
دو چیزوں کو کہتے ہیں۔ کہ جن کی حقیقتیں
اگرچہ مختلف ہوں لیکن ان میں زیادہ
اختلاف اور دوری نہ ہو۔
مُتضائق (ع) تنگ۔ کھچ کھچ۔
مُتطبّب (ع) ماہر علم طب۔ علم طب کا ماہر (۲)

بنا دنی طبیب۔ جھوٹا طبیب ٭

**مُتَعَادِل** (ع)، جدید اصطلاح کیمیا میں وہ مرکب جو ایسے اجزا متضادہ سے مرکب ہو جن کی قوت وکیفیت باہم برابر ہو۔ اس لئے اُس مرکب میں کسی خاص جزو کی کیفیت ظاہر نہ ہو بلکہ ایک نئی درمیانی کیفیت پیدا ہو جائے جیسے کہ لیموں کے رس میں خاص مقدار سے سوڈا ملانے پر ترشی اور کھاری پن زائل ہو کر ایک معتدل کیفیت پیدا ہو جاتی ہے (ا) نیوٹرل Neutral

**مُتَعَدِّی** (ع)، **مُعدی۔ مُسری۔ مُنتقلہ** — لغوی معنی اپنی حد سے بڑھنے والا۔ اصطلاح طب میں ایک سے دوسرے کو لگ جانے والا مرض۔ وہ بیماری جو ایک سے دوسرے کو لگ جائے۔ چھوتدار بیماری (ا) انفکشس Infectious کنٹے جی اس Contageous

تفصیل کے لئے دیکھو امراض متعدیہ

**مُتَعَذِّب** (ع)، خوش مزہ۔ خوش ذائقہ۔ خوشگوار (ا) پیلے ٹیبل Palatable

**مُتَعَفِّن** (ع)، **فاسد** — سڑنے والی چیز۔ بدبودار چیز وہ چیز جس میں عفونت پیدا ہو رہی ہو (ا) پیوٹریسنٹ Putres cent

**مُتَعَفِّن** (ع)، **عفن** — سڑی ہوئی چیز۔ وہ چیز جو سڑ گئی ہو (ا) پیوٹرڈ Putrid

**مُتَفَتِّت** (ع)، بھُربھُری دوا۔ وہ دوا، خشک جو آسانی سے ریزہ ریزہ یا چُور چُور ہو جائے

**مُتَفَرِّق** (ع)، لغوی معنی علیحدہ۔ جُدا۔ پراگندہ جدید اصطلاح طب میں وہ جلدی مرض جس کے دانے متفرق اور پراگندہ ہوں (ا) ڈسکریٹ Discrete

**مُتَفَکِّرَہ** (ع)، سوچنے والی قوت۔ دیکھو قوت متصرفہ

**مُتفلہ** (ع)، تُھوک دان۔ اُگالدان۔ پیک دان (ا) سپٹون Spittoon

**مُتَقَدِّمِین و مُتَاَخِّرِین** (ع)، پہلے اور پچھلے یہ اصطلاح یا یہ الفاظ اطبا و حکما کے ساتھ بطور صفت کے استعمال ہوتے ہیں۔ مثلاً اطبا متقدمین یا اطبا متأخرین وغیرہ۔ ادوار طبیہ کے ہر ایک دور میں اس اصطلاح متقدمین و متاخرین کا استعمال ہوتا رہا ہے چنانچہ بقراط کا قول ہے کہ "میں یہ نہیں کہتا۔ کہ طب قدیم یعنی متقدمین اطباء کی طب کو بالکل فضول سمجھ کر ترک کر دینا چاہئے بلکہ میں اس امر کا معترف ہوں کہ اس کا طریق تخیل یا قیاس حقیقت کے اس قدر قریب ہے۔ کہ اُسے ضرور مدنظر رکھنا چاہئے مجھے تعجب ہوتا ہے۔ کہ زمانہ قدیم میں جبکہ علم کا زیادہ چرچا نہ تھا۔ متقدمین اطباء نے کس طرح سے ایسے ایسے انکشافات کئے یا ایسی باتوں کو معلوم و دریافت کیا" از

ہسٹری آف میڈی سن مولفہ نیوبرگر صفحہ (۱) بقراط کا یہ قول اس دور میں بھی گذشتہ دور کے لئے بعینہ دُہرایا جا سکتا ہے۔ جالینوس بھی اپنی تالیفات میں اس اصطلاح متقدمین و متاخرین کو استعمال کرتا ہے۔ اور اسقلی بیوس سے لے کر بقراط تک کو اطباء متقدمین میں شمار کرتا ہے۔ مگر دسویں صدی عیسوی کے بعد کے جمہور اطبا، شیخ بو علی سینا تک کو اطبا، متقدمین قرار دیتے ہیں اور اس کے بعد کے اطبا، کو اطبا، متاخرین۔ لیکن اس دور موجودہ میں متقدمین و متاخرین اطبا، یونانی سب کو اطبا، متقدمین اور اطبا، یورپ و امریکہ یعنی ڈاکٹران یورپ و امریکہ کو اطبا، متاخرین سے تعبیر کرتے ہیں۔ فلسفہ و حکمت میں ابونصر فارابی تک حکما، متقدمین اور اس کے بعد کے حکما، متاخرین شمار کئے جاتے ہیں۔ مگر بعض ارباب قلم حکما، یونان کے لئے متقدمین اور حکما، اسلام کے لئے متاخرین کی اصطلاح استعمال کرتے ہیں۔ لیکن دور موجودہ میں حکما، یونان و حکما، اسلام سب کو متقدمین شمار کیا جاتا ہے۔ اور حکما، یورپ مثلاً نیوٹن اور ہکسلے وغیرہ وغیرہ کو حکما، متاخرین سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

**مُتَقَرِّح** (ع) پیپ دار ورم یا زخم۔

(۱) السرٹیو Ulcerative

**مُتَقَشِّف** (ع) مرد کثیف۔ میلا کچیلا آدمی۔ ملیچ۔

**مُتَقَیِّح** (ع) پیپ دار زخم یا ورم۔ وہ زخم یا ورم جس میں پیپ پڑ گئی ہو۔

(۱) پیورولنٹ Purulent

**مُتَک** (ع) فرج کا زائد گوشت جو دخول سے مانع ہو۔ مثلاً ختنہ کئے ہوئے یا کٹے ہوئے بظر کا بقیہ جو شاید افریقہ کی بعض وحشی عورتوں میں مانع دخول ہو۔ تفصیل کے لئے دیکھو تبظیر۔

**مُتکاء** (ع) ختنہ کی ہوئی عورت (۲) وہ عورت جس کی قبل اور دُبر ایک ہو گئی ہو (۳) وہ عورت جو پیشاب کو روک نہ سکے۔

**مُتَکاثِف** (ع) کثیف۔ دبیز۔ گندہ۔ دلدار۔ موٹا۔ گاڑھا۔

**مُتَکَرِّج** (ع) پھپھوندی لگی ہوئی یا بُسی ہوئی شئے۔

**مُتَکَیِّس** (ع) کیسہ دار۔ تھیلی دار۔

(۱) انسسٹڈ Encysted

**مُتَّکی** (ع) تکیہ لگائے ہوئے۔ وہ شخص جس نے تکیہ لگایا ہو۔

**مُتَلاحِمَہ** (ع) سر کی چوٹ جو گوشت تک پہنچ گئی ہو۔ مگر پردہ سمحاق یعنی کھوپری کی جھلی تک نہ پہنچی ہو۔

**مُتِمّ** (ع) عورت جو جننے کے قریب ہو۔

مُتَماثِل (ع) } اصطلاح تشریح میں متماثل و
مُتَناسِب } متناسب اعضا یعنی وہ اعضا
جو جسم میں موزونیت اور تناسب کے ساتھ
پائے جائیں (۱) سِمِٹرِک Symmetric

مُتَمادِی (ع) ورانہ سلبا۔ ہٹ و اصرار کرنیوالا۔

مَتن (ع) پیٹھ کا ایک جانب۔ ریڑھ کی ہڈی پیٹھ
کو دو جانبوں میں تقسیم کرتی ہے چنانچہ ہر
ایک کو متن اور دونوں کو متنان کہتے ہیں۔
وسط۔ مضبوط +

مُتَوارِی (ع) پوشیدہ ہونے والا چھپنے والا +

مُتَوازِی (ع) باہم برابر ہونے والا +

مَتِین (ع) محکم۔ مضبوط۔ پائدار۔ سخت۔ اصطلاح
طب میں غلیظ۔ گاڑھی اور چسپندہ شے +

مَتْ (ع) زخم سے چھیچھڑہ وغیرہ نکالنا۔ بدگو
کاٹنا۔ نماس۔ گوشت کو کاٹ ڈالنا +

مَثاقِیل (ع) جمع ہے مثقال کی +

مَثانَہ (ع) کیزدان پھکنہ۔ وہ عضو جس میں
پیشاب جمع رہتا ہے۔ یہ ایک کھوکھلا تھیلی نما
غشائی اور عضلاتی عضو ہے۔ جو پیڑو کے جوف
میں سامنے کو واقع ہے۔ مردوں میں اس
کے پیچھے روودہ مستقیم مگر عورتوں میں رحم
اور اندام نہانی ہوتی ہے۔ متوسط درجہ پر
پُر ہونے کی حالت میں مثانہ پانچ انچ لمبا اور
تین انچ چوڑا ہوتا ہے۔ اور اس میں دس
چھٹانک پیشاب جمع رہتا ہے +

(۱) وِیسِیکا Vesica بلیڈر Bladder

مَثانَہ عُلیا (ع) } بالائی مثانہ۔ مرارہ۔ یعنی پتہ
حَوصلۂ مَرارِیہ } یا پت کی تھیلی +
(۱) گال بلیڈر Gall Bladder

مِثرِودِیطُوس۔ نام ایک حکیم کا جس نے
معجون مثرودیطوس بناکر اُسے اپنے نام
سے نامزد کیا (۲) بقولے نام ایک بادشاہ
کا جس نے تریاق مثرودیطوس بنواکر اسے
اپنے نام سے نامزد کیا +

مُثغِر (ع) جس کے دودھ کے دانت گرجانے
کے بعد دائمی دانت نکلنے لگیں +

مَثغُور (ع) وہ لڑکا جس کے دودھ کے دانت
گر گئے ہوں +

مِثفار (ع) مریض اُبنہ۔ بوبیسیا +

مِثقال (ع) ایک وزن ہے جو برابر ہے
ساڑھے چار ماشہ کے +

مِثقَب (ع) } برمہ۔ رکھائی۔ چھید کرنے
مِثقاب } کا آلہ۔ اصطلاح جراحی
ثاقِبَہ } میں کسی ہڈی وغیرہ میں
چھید کرنے کا آلہ (۱) پَرفوریٹر
Perforator ٹریفائن Trephine

مَثقُوب (ع) سوراخدار۔ چھدا ہوا +
(۱) پَرفوریٹڈ Perforated

مُثَلَّث (ع) سہ گوشہ۔ تکونہ۔ تکونی شکل (۲)
اصطلاح فقہ میں وہ آب انگور جو پکانے

سے دو تہائی خشک ہو کر ایک تہائی باقی
رہے۔ اور جس کو دوشاب اور آب انگور
بھی کہتے ہیں۔ غلطی سے عام اطبا بھی
اسکو طبی مثلث سمجھتے ہیں۔ حالانکہ یہ صحیح
نہیں۔ کیونکہ یہ فقہی مثلث ہے۔ اور طبی
مثلث وہ ہے۔ کہ تین حصہ انگور کے
پانی میں ایک حصہ خالص پانی ملا کر اسکو
اس قدر جوش دیا جائے۔ کہ ایک تہائی
سوکھ جائے۔ اور دو تہائی باقی رہے چنانچہ
صاحب بحر الجواہر نے شیخ اور علامہ آملی
کے قول کا حوالہ دیتے ہوئے مثلث کے
یہی آخر الذکر معنی بیان کئے ہیں اور بعض
اسی کو شراب مثلث یا میفختج کہتے ہیں +

مُثَمَّن (ع) ہشت پہل۔ آٹھ گوشیا۔ آٹھ کونا۔
(ا) آک ٹیگونل Octagonal

مُثْن (ع) درد مثانہ۔ مثانہ کا درد +

مُثِن (ع) جس کے مثانہ میں درد ہو یا جسکو
قطرہ قطرہ پیشاب آئے۔ یا جو پیشاب
روک نہ سکے +

مُثَوِّرُ اَخلاط (ع) اخلاط کو فوران و جوش
میں لانے والی دوا +

مُثَیَّب } (ع) وہ عورت جس کو مرد پہنچ گیا
مَدْخُولَہ } ہو۔ وہ عورت جس کے
ساتھ جماع کیا گیا ہو +

مَجّ (ع) کلی کرنا۔ تھوکنا (ع) ہونگ یا ماش جو
ایک مشہور غلہ ہے (ا) سپٹ Spit

مُجَارِی (ع) جمع ہے مجری کی۔ نالیاں۔ جسم کی
نالیاں۔ تفصیل کے لئے دیکھو مجری +

مُجَارِیُ اللَّبَن (ع) دودھ کی نالیاں۔ پستان
میں دودھ کی نالیاں +
(ا) مِلک ڈکٹس Milk Ducts

مُجَارِیُ التَّنَفُّس (ع) سانس کے راستے۔ سانس
کی نالیاں۔ مراد ہے حنجرہ یعنی نرخرہ اور
قصبۃ الریہ اور اس کی باریک شاخوں
سے جو پھیپھڑوں میں پھیلتی ہیں +
(ا) ایئر پیسیجز Air Passages

مُجَارِیُ ہِلَالِیَہ } (ع) ہلالی نالیاں۔ نیم دائرہ
قَنَوَاتِ ہِلَالِیَہ } نالیاں۔ یہ تین نالیاں ہیں
جو کان کے اندرونی حصہ میں دہلیز کے اندر
کھلتی ہیں۔ (ا) سیمی سرکولر کینالز
Semicircular Canal

مُجَاعَہ (ع) گرسنگی۔ بھوک۔ بھوکا ہونا +

مُجَامَعَت (ع) باہم جمع ہونا۔ باہم ملنا۔ عورت
سے صحبت کرنا۔ نیز دیکھو مباشرت +

مُجَاوِر (ع) لغوی معنی ہمسایہ۔ پڑوسی ہمسائگی
کرنے والا۔ اصطلاحی معنی آس پاس کے
اعضاء +

مُجَبِّر (ع) شکستہ ہڈی کو باندھنے والا۔ ٹوٹی
ہوئی ہڈی کو جوڑنے والا +

مَجْبُوب (ع) ذکر و خایہ بریدہ۔ خصی۔ خواجہ سرا

بیجبرا ۔

مُجْبُور (ع) جبر کیا گیا۔ زبردستی کیا گیا۔ اصطلاح طب میں وہ عضو جو ہڈی ٹوٹ جانے کے بعد باندھا گیا ہو ۔

مُجْدُور (ع) مریض جُدری۔ مریض چیچک یعنی چیچک کا بیمار ۔ (۱) ویری اولس Variolus

مُجْذُوم (ع) مریض جذام۔ جذام کا مریض۔ جُذامی۔ کوڑھی (۲) لیپرس Leprous

مُجَرَّب (ع) آزمودہ۔ تجربہ کیا ہوا آزمائی ہوئی چیز

مُجَرَّد (ع) تنہا۔ اکیلا (۲) مرد بے زن۔ مرد جس کی عورت نہ ہو (۳) اصطلاح حکمت میں وہ شئے جو مادہ سے پاک ہو جیسے روح ۔

مِجْرَد / مِجْرَاد (ع) کھرچنے اور چھیلنے کا آلہ۔ ہڈی پر سے سیاہی کھرچنے یا دانتوں پر کی میل صاف کرنے کا آلہ ۔ (۱) سکریپر Scraper کیوریٹر Curater

مُجْرٰی (ع) لغوی معنی جگہ جاری ہونے کی۔ گذرگاہ نالی۔ طب میں اس کا اطلاق اُس تجویف یا نالی پر ہوتا ہے جس میں سے کوئی سیال رطوبت عارضی یا دائمی طور پر جاری ہو جیسے بدن کی عام رگیں اور پیشاب کی نالی جمع مجاری (۱) واس Vas ڈکٹ Duct (۲) ویسل Vessel (۳) ٹیوب Tube کینال Canal

نوٹ۔ مجریٰ۔ تجویف اور وعاء کا فرق دیکھو وعاء میں ۔

مُجْرَی الْاُرْبِیَّہ (ع) جنگاسہ کی نالی۔ چڈھے کی نالی۔ جنگاسہ کے مقام میں رگوں کے گذرنے کی نالی (۲) انگوئنل کینال Inguinal Canal

مُجْرَی الْاَنْف / قُنَاتُ الْاَنْفِیَہ (ع) ناک کی نالی۔ وہ نالی جو آنکھ اور ناک کے درمیان واقع ہے۔ اسی کے راہ آنسو اور آنکھ کا سرمہ ناک میں چلا جاتا ہے ۔ (۲) نیزل ڈکٹ Nasal Duct

مُجْرَی الْبَانْقِرَاس (ع) بانقراس یا لبلبہ کی نالی جس سے اُس کی رطوبت بارہ انگشتی آنت میں گرتی ہے (۱) پینکریاٹک ڈکٹ Pancreatic Duct

مُجْرَی الْبَوْل (ع) پیشاب کی نالی۔ یہ ایک غشائی نالی ہے۔ جو مثانہ کی گردن سے شروع ہو کر حشفہ میں ختم ہوتی ہے۔ مردوں میں اس کی لمبائی آٹھ یا نو انچ ہوتی ہے لیکن عورتوں میں صرف ڈیڑھ انچ ہوتی ہے ۔ (۲) یوریتھرا Urethra

مُجْرَی بَیْنَ الْاُذُنِ وَ الْحَلْق / نُغَانغ (ع) حلق اور کان کی درمیانی نالی جس کے ذریعہ کان اور حلق آپس میں تعلق رکھتے ہیں۔ اس نالی کا ایک سرا تو درمیانی کان

میں ہوتا ہی اور دوسرا سرا حلق میں ۔
(ا) یوسٹیکین ٹیوب Eustacian Tube

**مُجرٰی جَاذِبُ الیُمنٰی** (ع) دائیں جاذب نالی
قناۃ لمفاویۃ یمینی } یہ عروق جاذبہ کی ایک پتلی نالی ہے۔ جو تقریباً ایک انچ لمبی اور ½ انچہ موٹی ہوتی ہے۔ اور جس میں دائیں جانب کے سر گردن و دیوار سینہ دایاں بازو اور دایاں پھیپھڑہ دل کے دہنے حصے اور جگر کی محدب سطح کے عروق جاذبہ ختم ہوتے ہیں (ا) رائٹ لمفے ٹک ڈکٹ
Right Lymphatic Duct

**مُجرٰی الدَّمع** } آنسوؤں کی نالی۔ یہ نالی کوئیا لی
قنات دمعیۃ } بلندی سے شروع ہوکر پیمپوٹے کے اندر کی طرف آنسوؤں کی تھیلی میں تمام ہوتی ہے (ا) لیکریمل ڈکٹ Lacrimal Duct

**مُجرٰی الصَّدر** } سینہ کی نالی۔ تفصیل کے لئے
مجری جاذب ایسر } دیکھو قنات الصدر ۔
قناۃ الصدر } (ا) تھوریسک ڈکٹ
Thoracic Duct

**مُجرٰی الصُّلب** (ع) ریڑھ کی نالی۔ یہ نالی ریڑھ میں گردن سے لے کر چوتڑ کی ہڈی (عظم العجز) تک رہتی ہے۔ اس میں حرام مغز رہتا ہے (ا) سپائنل کینال
Spinal Canal

**مُجرٰی غذائی۔ قنات غذائیہ۔ قنات ہضمیہ** (ع) غذا کی نالی جو منہ سے لے کر مبرز تک ہوتی ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو قنات غذائیہ (ا) ایلی مینٹری کینال
Alimentary Canal

**مُجرٰی المرکزی** } (ع) وہ باریک نالی جو نخاع
مجری النخاع } یعنی حرام مغز کی پوری لمبائی
بطن النخاع } میں ہوتی ہے۔ اور اوپر دماغ
کے بطن چہارم سے ملی ہوتی ہے ۔
(ا) سینٹرل کینال Central Canal

**مُجرٰی المنی** (ع) منی کی نالی جو خصیہ سے شروع ہوکر دعا منی (منی کی تھیلی) میں ختم ہوتی ہے (ا) سیمینل ڈکٹ
Seminal Duct

**مَجَسّ** (ع) } لمس جسم پر طبیب کے
مجسّہ } چھونے کی جگہ۔ نبض دیکھنے کی جگہ۔ نبض ۔

**مِجَسّ** (ع) چھونے کا آلہ۔ وہ مخصوص آلہ یا سلائی جو کسی طبعی یا غیر طبعی تجویف میں کسی غیر جنس کے چھونے اور ٹٹولنے کے لئے ڈالا جاتا ہے (ا) ساؤنڈ Sound

**مِجَسّ الحصاۃ** (ع) مثانہ میں پتھری ٹٹولنے کا آلہ (ا) سٹاف Staff

**مِجَسّ رحمیّہ** (ع) جوف رحم کے امتحان کرنے کا آلہ (ا) یوٹرائن ساؤنڈ Uterine Sound

**مِجَسّ قنوی** (ع) ایک پولی یا نالی دار

سلائی جس کو کسی ناصور وغیرہ میں ڈال کر اس کی نالی کے محاظ میں نشتر چلاتے ہیں (۲) ڈائرکٹر Director

مُجَعَّد (ع) گھونگریالے بال ۔

مُجَفِّف (ع) خشکی پیدا کرنے والی دوا ۔ وہ دوا جو اپنی قوت تحلیل وجذب سے عضو میں خشکی پیدا کرے اور اُس کی رطوبات کو تحلیل کردے ۔ رطوبات کو خشک کرنے والی دوا ۔ زخم کو خشک کرنے والی دوا ۔ جمع مُجَفِّفات (۱) سِکّے ٹو Siccative ڈرائینگ Drying ڈی سِکّے ٹو Desiccative

مُجَل (ع) تاول ۔ آبلہ ۔ خجولہ ۔ پھپھولا (ہ) گٹّا اَٹّن جو کام کاج کرنے کے سبب ہاتھوں میں پڑ جاتا ہے (۱) بلِسٹر Blister کارن Corn

مُجَلِّس (ع) مصدر میمی ہے ۔ لغوی معنے بیٹھنا ۔ اصطلاح طب میں یہ لفظ اجابت یعنی پاخانہ پھرنے پر بولا جاتا ہے ۔

(۱) سٹول Stool موشن Motion

مُجَلَّم (ع) سر منڈا ہوا ۔ جس کا سر منڈا ہوا ہو (۱) شیوڈ Shaved

مُجَلّی (ع) جلا کرنے والی ۔ اصطلاح طب میں وہ دوا جو لیسدار رطوبتوں اور میل کچیل کو سطح عضو اور اُس کے مسامات سے دفع کردے ۔ جمع مجلّیات ۔

(۱) ڈی ٹرجنٹ Detergent

مُجَمِّد (ع) جما دینے والی ۔ بستہ کرنے والی ٹھٹھرا دینے والی ۔ وہ دوا جو اپنی برودت اور قوت قبض سے اخلاط رقیقہ سائلہ کو منجمد اور بستہ کردے ۔

مُجَمِّر (ع) انگیٹھی اور دھونی دینے کا آلہ ۔

مَجْمَعُ الْبَصَر (ع) مجمع النور ۔ تقاطع صلیبی ۔ تفصیل کے لئے دیکھو تقاطع صلیبی ۔

مَجْمَعُ الْبَطْنَيْن (ع) دماغ کے بطن مقدم اور بطن اوسط کے ملنے کی جگہ ۔

(۲) کمشُرا سیریبرائی این ٹیریئر Commissura Cerebri Anterior

مَجْمَعُ النُّوْر (ع) آنکھ کے دونوں عصبۂ مجوفہ کے ملنے کی جگہ ۔ وہ مقام جہاں آنکھ کے دونوں عصبۂ مجوفہ ملتے ہیں ۔ اور دونوں کا جوف ایک ہوگیا ہے ۔ اسی جوف کا نام مجمع النور ہے (۱) آپٹک کمشر Optic Commissure چیازم Chiasm

مَجْمُوْد (ع) } مریض جمود ۔ وہ شخص جسکو
مُتَخَشِّب } مرض جمود لاحق ہوا ہو ۔

(۱) کیٹا لیپٹک Cataleptic

مُجَنَّح (ع) وہ شخص جس کے شانے گوشت سے خالی ہوں ۔ اور پُشت کی طرف نکلے ہوتے ہوں اور سینہ تنگ ہو ۔ بقول شیخ علیہ الرحمہ

ایسے لوگ اکثر مرض سل میں مبتلا ہوجاتے ہیں

مَجْنُوْب (ع) مریض ذات الجنب۔ درد پہلو کا بیمار

مَجْنُوْن (ع) مریض جنون۔ دیوانہ۔ پاگل۔ سڑی باؤلا۔ جمع مجانین (۱) اِنسین Insane

نوٹ۔ عرف عام میں مجنوں لقب ہے قیس کا جو عاشق لیلیٰ تھا +

مُجَوَّف (ع) جوف دار چیز۔ کھوکھلی شئے جو اندر سے خالی ہو +

مَجِئ (ع) آنا۔ فن قابلہ میں جنین کے کسی عضو کا فم رحم سے باہر آنا +

(۱) پریزینٹیشن Presentation

مُحّ (ع) خالص۔ بے میل (۲) انڈے کی زردی

(۱۔۲) یوک Yoke

نوٹ۔ سفیدی بیضہ۔ یا انڈے کی سفیدی کو عربی میں ماح کہتے ہیں +

مُحَاذَات (ع) } مقابل ہونا۔ برابر ہونا۔ آمنے سامنے ہونا۔ روبرو ہونا +
محاذی

مُحَارَة (ع) اندرون گوش۔ کان کا اندرون (۲) بندشانہ۔ کندھے کا جوڑ۔ جمع محارات

مُحَارَفَہ (ع) زخم میں سلائی ڈال کر اس کی تھاہ معلوم کرنا + (۲) پروبنگ Probing

نوٹ۔ محراف۔ زخم میں ڈالنے کی سلائی کو کہتے ہیں +

مَحَافَہ (ع) ڈولی۔ پنیس (۱) سٹریچر Stretcher

مُحَاكَات (ع) حکایات کرنا۔ کہانی کہنا +

مُحَاكَات (ع) حکایات۔ حکائتیں۔ قصے کہانیاں

(۱) سٹوریز Stories

مُحَالَة (ع) علاج۔ چارہ۔ تدبیر (۱) کیور Cure

(۲) پیٹھ کی گریا۔ جمع محال +

مَحْبَس (ع) زندان۔ قیدخانہ۔ جیلخانہ +

(۲) جیل Jail

مَحْبَل (ع) بچہ دان۔ رحم۔ حمل کی جگہ۔ پیٹ میں بچہ رہنے کی جگہ (۱) یوٹرس Uterus

نوٹ۔ محبل کے معنی ہیں عنق الرحم یا اندام نہانی جسے دیکھو +

مُحْتَرَق (ع) سوختہ۔ جلا ہوا۔ جھلسا ہوا +

(۲) برنٹ Burnt

مُحْتَضَر (ع) قریب المرگ۔ مرنے کے قریب +

مُحْتَوِی (ع) شامل۔ گھیرنے والا +

مِحْجَاج (ع) زخم کی سلائی۔ جوف زخم میں دوا کی بتی داخل کرنے کا آلہ (۱) پروب Probe

مَحْجَر (ع) حجاج۔ چشم خانہ۔ آنکھ کے رہنے کی جگہ

(۱) آربٹ Orbit

مَحْجَرین (ع) دو نو چشم خانے +

مَحْجَم (ع) پچھنے لگانے کا مقام۔ وہ مقام جہاں پچھنے لگائے جائیں یا گدی پر پچھنے کی جگہ

مِحْجَم (ع) سینگی۔ تومڑی۔ گلاس +

مِحْجَمَہ (ع) کُپّہ۔ شیشہ حجامت۔ سینگی۔ بارہ۔ تومڑی۔ سینگی لگانے کا آلہ۔ سینگی لگانے کا گلاس یا کوزہ یا پیالہ یا سینگ یا تومڑی

(۱) کپنگ گلاس Cupping Glass

نوٹ۔ ڈاکٹری میں سینگی لگانے کے لئے صرف شیشہ کا گلاس ہی استعمال کیا جاتا ہے۔

مِجْمَہ نَارِیَّہ (ع) آتشی سینگی۔ آتشی گلاس۔ جو بعض امراض میں جسم کے کسی حصہ پر لگاتے ہیں (۱) کپنگ گلاس Cupping Glass

نوٹ۔ آتشی تونبڑی یا بارہ لگانے کا دیسی طریقہ یہ ہے کہ ایک تونبی باریک منہ کی یا ایک کوزہ باریک لب کا لے کر اُس میں تھوڑے تنکے ڈال کر جلائیں اور پھر جلد مقام ماؤف پر چپکائیں۔ ڈاکٹری میں شیشے کے گلاس میں سپرٹ لگا کر اُس کو جلا کر مقام ماؤف پر لگا دیتے ہیں۔

مَحْجُوب (ع) پوشیدہ (م) نابینا۔ اندھا۔
(۱) بلائنڈ Blind

مَحْجُوم (ع) جس کے سینگیاں لگائی گئی ہوں۔

مُحْتَد (ع) علاج۔ چارہ۔ تدبیر۔

مُحَدَّب (ع) اُبھرا ہوا۔ کسی چیز کا اوپر کا اُبھرا ہوا حصہ۔ اصطلاح تشریح میں کسی عضو کا وہ حصہ جو اوپر کو اُبھرا ہوا ہو مثلاً جگر کی محدب سطح۔ محدب کی ضد مُقَعَّر ہے۔
(۱) کنویکس Convex

مُحَدَّبُ السَّطْحَیْن (ع) دونوں طرف سے اُبھری ہوئی چیز۔ جیسے دانۂ عدس (مسور) یا رطوبت جلیدیہ (آنکھ کا موتی)
(۱) بائی کنویکس Biconvex
کنویکسو کنویکس Convexo Convex

مُحَدَّب و مُقَعَّر (ع) ایک طرف سے اُبھری ہوئی اور دوسری طرف سے دبی ہوئی چیز جیسے جگر کہ اُس کی بالائی سطح اُبھری ہوئی ہے۔ اور زیریں سطح دبی ہوئی یعنی گہری ہے (۱) کنویکسو کنکیو Convexo Concave

مُحْدِث (ع) پیدا کرنے والا۔ نئی بات نکالنے والا

مُحْدِثُ الْاَمْرَاض (ع) مرض کو پیدا کرنے والا۔ وہ چیز جو مرض کو پیدا کرے
مُوَلِّدُ الْاَمْرَاض
(۱) پیتھوجینک Pathogenic
پیتھوجینیٹک Pathogenatic

مِحْرَاف (ع) زخموں کے امتحان کرنے کی سلائی (۱) پروب Probe
مِسْبَار

مُحَرَّف (ع) اُریب۔ ترچھا۔ آڑا۔
(۱) آبلیک Oblique

مُحْرِق (ع) لغوی معنی جلانے والا۔ علم الادویہ میں وہ دوا جو اپنی حرارت اور نفوذ کی قوت سے لطیف اجزاء یعنی رطوبات عضو کو بخار بنا کر اُڑا دے۔ اور اخلاط سوختہ کو بطور خاکستر تہ نشین کر دے۔ جیسے فرفیون و حلتیت (۱) ایس کیراٹک Eschartic کروسو Corrosive

مُحْرِقَہ (ع) لغوی معنی جلانے والا۔ اصطلاح طب میں ایک قسم کا تیز صفراوی بخار۔

تفصیل کے لئے دیکھو حُمّی محرقہ +

مُحَرِّک (ع) گردن کی جڑ اوپر کی طرف سے۔ گردن کی جڑ سر کی طرف سے +

مُحَرِّکہ (ع) لغوی معنی حرکت دینے والی۔ اصطلاح طب میں قوت نفسانی کی ایک قسم ہے۔ جو اعضاء کو حرکت دیتی ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو قوت محرکہ +

مُحْرُور (ع) گرم مزاج۔ وہ شخص جس کا مزاج گرم ہو

مُحْزُون (ع) ملول۔ غمگین۔ رنجیدہ +

مُحَسِّن (ع) غُمْزَہ | حسن افزا۔ روشویہ۔ وہ چیز، حسن کو بڑھائے جیسے غازہ۔

ابٹنہ وغیرہ (ا) کازمیٹک Cosmetic

مَحْشُو (ع) مملو۔ آگندہ۔ پُر۔ بھرا ہوا (۲) قُفل

مُحَفَّظَہ (ع) لغوی معنی حفاظت کرنے کا آلہ۔ وہ چیز جو کسی چیز کی حفاظت کرے۔ فن تشریح میں اندرونی اعضاء مثلاً گردہ۔ تلی۔ جگر وغیرہ کا غلاف۔ فن ادویہ میں جیلیٹین یا سریش کی بنی ہوئی خالی گولی جس میں کوئی دوا بھر کر مریض کو کھلاتے ہیں +

(ا) کیپشول Capsule

مُحْقَنَہ (ع) حقنہ کرنے کا آلہ۔ عمل دینے کا آلہ۔ دُبر یا مقعد میں پچکاری کرنے کا آلہ +

(ا) اینما سرنج Enema syring

مُحَکِّک (ع) مُخَرِّش۔ خارش پیدا کرنیوالی دوا۔ وہ دوا جو بدن میں لگ کر خارش یا کھجلی پیدا کرے (ا) اِرّی ٹنٹ Irritant

مَحَلُّ الرِّیَاضَت (ع) ریاضت یا ورزش کرنے کا مقام (ا) جمنیزیم Gymnesium

مَحَلُّ المَوْتیٰ (ع) مُردہ خانہ۔ وہ جگہ جہاں تشریح کے لئے مُردے رکھے جاتے ہیں +

(ا) مارچواری Mortuary

مِحْلَق (ع) مُوسیٰ | اُسترہ۔ بال مُونڈنے کا آلہ جمع محالق +

(ا) ریزر Razor

مُحَلِّل (ع) تحلیل کرنے والا۔ اصطلاح طب میں (۱) وہ دوا جو اپنی حرارت اور قوت تحلیل کے ذریعہ اخلاط غلیظہ کو بخارات بنا کر فنا کر دے (۲) وہ دوا جو اپنی گرمی و خشکی سے قوام ریح کو رقیق کر دے۔ تاکہ دفع ہو جائے۔ اس مقام سے جہاں رُکی ہوئی ہے۔ جیسے گُل بابونہ و سداب وغیرہ جمع مُحَلِّلات (۳) جدید اصطلاح دواسازی میں وہ دوا جو کسی دوسری دوا کو حل کرے جیسے لیموں کا رَس کہ کنین کو حل کرتا ہے

(ا) ریزالوینٹ Resolvent

ڈسکیوشینٹ Discutient

مُحَلِّلِ رِیَاح (ع) ریاح کو تحلیل کرنیوالی۔ وہ دوا وغیرہ جو ریاح کو لطیف و رقیق کر کے تحلیل کر دے +

مَحْلُوج (ع) دُھنکی ہوئی روئی +

مُحَلُّول (ع) لغوی معنی حل کیا ہوا (۲) اصطلاح طب میں وہ چیز جو کسی سیال میں حل کی گئی ہو۔ (ا) سولیوشن Solution

مُحَمِّر (ع) سُرخ کنندہ۔ سُرخ کرنے والا۔ لال کرنے والا۔ اصطلاح طب میں وہ دوا جو اپنی حرارت وقوت جذب سے عضو ملاقی میں گرمی پیدا کرکے خون لطیف کو اپنی طرف کھینچ لائے۔ اور اس عضو کو سرخ کر دے جیسے رائی وغیرہ جمع محمرات (ا) روبی فی سینٹ Rubificiant

مُحَمَّص (ع) بریان۔ بھنا ہوا۔

مَحْمُوق (ع) مریض حُمیقا۔ مریض بادآبلہ۔ مریض موتیا سیتلا۔ موتیا سیتلا یا کاکڑا لاکڑا کا مریض

مَحْمُوم (ع) مریض بخار۔ جس کو بخار چڑھا ہو۔ تپ کا بیمار۔

مَحْوَۃ (ع) باد شمال۔ شمال۔ اُتر کی ہوا۔ پہاڑی ہوا (ا) نارتھرن ونڈ Northern Wind

مِحْوَر (ع) کیل جس پر پہیہ گھومتی ہے یا کمہار کا چاک گھومتا ہے یا دُھری جس پر پہیہ گردش کرتا ہے (۲) اصطلاح ریاضی میں وہ فرضی خط جو کسی کرہ کے عین وسط سے گزرتا ہے اور وہ کرہ اس پر گردش کرتا یا گھومتا ہو (۳) گردن کا دوسرا مہرہ بھی اسی مناسبت سے محور کہلاتا ہے۔ کیونکہ اس پر سر گھومتا ہے۔ (ا) ایکسس Axis

مَحْیَا (ع) حیات۔ زندگی۔ جمع محایا (ا) لائف Life

مُحِیض (ع) ایام حیض۔ حیض کے دن (۲) عورت کا بے نماز ہونا۔ ماہواری آنا۔

مُحَیَّضَہ (ع) حیض کالتہ۔ بُجنہ۔ جمع محائض۔

مُحِیط (ع) دائرہ۔ گھیرا۔ گھیرنے والا۔ (ا) سرکم فرنس Circumference اصطلاح تشریح میں کسی عضو کو گھیرنے والا عضلہ مثلاً عضلۂ دہن۔ (ا) آربی کولیرس Orbicularis

مُحِیطُ الکُلیہ (ع) گردہ کی ساخت کا بیرونی حصہ کارٹیکل پورشن Corticle Portion

مُخ (ع) لغوی معنی مغز۔ گودا۔ خالص۔ خلاصہ اصطلاح تشریح میں ہڈی کا گودا۔ سر کا بھیجا۔ دماغ۔ جمع مخاخ۔

ڈاکٹری میں ہڈیوں کے گودے کو بون میرو اور دماغ یا بھیجے کو برین اور سریبرم اور ان سیفے لان کہتے ہیں۔

نوٹ۔ جدید مصری اطباء مخ کا اطلاق صرف مقدم دماغ پر کرتے ہیں جس کو ڈاکٹری میں سیری برم (Cerebrum) کہتے ہیں۔ اور مؤخر دماغ کو مُخَیخ (چھوٹا دماغ) سے تعبیر کرتے ہیں جس کو ڈاکٹری میں سیری بیلم (Cerebellum) کہتے ہیں۔

مَخَارِج (ع) جمع ہے مخرج کی جسے دیکھو۔

مَخَاض (ع) دردزہ۔ جننے کا درد۔ بچہ پیدا

پیدا ہونے کا درد (۱) لیبر پین Labour Pain

مُخَاط (ع) قدیم اصطلاح طب میں رینٹ - وہ بلغم جو ناک سے خارج ہوتا ہے - جدید طبی اصطلاح میں بلغم - رطوبت بلغمیہ - وہ رطوبت جو جسم کی غشاء مخاطی سے تراوش پاتی ہے - اور زکام میں ناک کی راہ اور کھانسی میں منہ کی راہ اور پیچش میں براز کی راہ خارج ہوتی ہے -

(۱) میوکس Mucus

مُخَاطِی (ع) بلغم مخاطی - یہ بلغم غیر طبعی کی ایک قسم ہے - جو مثل رینٹ کے لسدار اور مختلف القوام ہوتی ہے +

مُخَالَطَت (ع) آمیزش - خلط ملط کرنا میل جول کرنا - ملنا جلنا +

مَخْبُوط (ع) جس کو خبط ہو جس کو زکام ہو +

مُخْتَلَط (ع) ملا جلا - ملی جلی چیز - جدید اصطلاح طب میں وہ جلدی مرض بالخصوص چیچک جس کے دانے آپس میں ملے جلے ہوں - یہ ضد ہے متفرق کی +

(۱) کان فلوئینٹ Confluent

مُخْتَلِط (ع) } بے ترتیب - بے قاعدہ -
مُخْتَلِطَہ } بے نظام - جس کی نوبت یا باری مقرر و معین نہ ہو +

مَخْتُون (ع) ختنہ کیا ہوا جس کا ختنہ کیا گیا ہو

مَخْتُوم (ع) لغوی معنی مُہر زدہ - مُہر لگایا ہوا - اصطلاح طب میں جسم کا وہ مقام جس پر پھوڑے

وغیرہ کا داغ ہو (۱) سِجِلیٹ Sigillate.

مِخَدَّہ (ع) گل تکیہ - گال کے نیچے رکھنے کا تکیہ +

مُخَدِّر (ع) } سُن کرنے والی دوا - بے حس
مُفْقِدُ الاحساس } کرنے والی دوا - وہ دوا جو اپنی برودت و یبوست اور قوت قبض سے اخلاط و رطوبات عضو کو جما دے - اور مسامات عضو کو بند کر کے روح نفسانی کے نفوذ کو روکے - اور اس طرح عضو کو بے حس کر دے - یا یہ کہ اپنی قوت برودت سے خود روحانی کو غلیظ و کثیف کر دے - یہاں تک کہ اُس عضو کی حس و حرکت کم ہو جائے - جیسے افیون و کوکین وغیرہ +

(۱) اِنِس تھیٹک Anæsthetic

نارکاٹک Narcotic

مَخْدُومَہ (ع) وہ اعضاء جن کی خدمت دوسرے اعضاء کرتے ہیں - جیسے دماغ - کہ اعصاب اس کی خدمت کرتے ہیں - یعنی دماغ سے روح نفسانی کو اعضاء کی طرف پہنچاتے ہیں - یا قلب کہ شرائین اس کی خدمت کرتی ہیں +

مَخْرَج (ع) جائے خروج - خارج ہونے کی جگہ باہر آنے کا رستہ - جمع مخارج +

(۱) آؤٹ لیٹ Outlet

مُخْرِج (ع) } خارج کرنے والا - نکالنے والا
طَارِد - دافع } فن ادویہ میں وہ دوا جو کسی

چیز کو بدن سے خارج کر دے ۔

(۱) ایکس پلسیو Expelsive

**مُخرِجُ الدِّیدان** (ع) پیٹ کے کیڑے نکالنے
طارِدُ الدِّیدان } والی دوا ۔

(۱) ورمی فیوج Vermifuge

**مُخرِجُ الحَرارت** (ع) لغوی معنی حرارت کو خارج کرنے والا ۔ اصطلاح طب میں دماغ کے نچلے حصہ کا وہ مرکز جو جسم سے اخراج حرارت پر حکمران ہے ۔ تفصیل کے لئے دیکھو مُولّدُ الحرارت (۱) تھرمولائٹک Thermolitic

**مُخرِجُ المائیّت** (ع) جدید اصطلاح طب
مُسہِلُ المائیّت } میں پانی کی طرح پتلے پتلے وست لانے والی دوا ۔

(۱) ہائیڈرے گاگ Hydragogue

**مُخَرمُوت** (ع) جس کا ہونٹ پھٹا ہو یا ناک چری ہو ۔

**مُخَرمُوطی** (ع) گاؤ دم ۔ وہ چیز جو مثل گاجر کے ہو ۔ یعنی اس کا پیندا چوڑا اور سرا پتلا ہو ۔

(۱) کونک Conic

**مُخَش** (ع) عضو تناسل ۔ ذکر (۱) پینس

**مُخَشّفت** (ع) } تپ دق کا تیسرا درجہ جس
**مُعَفّنت** } میں رطوبت ثالثہ فنا ہونے لگتی ہے (۱) تھائی سِس ڈسپیریٹا

Phthisis Desparata

**نوٹ** ۔ اس درجہ مرض میں مریض سوکھ کر کانٹا ہو جاتا ہے ۔ پھیپھڑوں میں غار پڑ جاتے ہیں ۔ صبح کے وقت کھانسی زور سے آتی ہے ۔ اور بلغم بکثرت خارج ہوتا ہے ۔ جو زیادہ پیپ آمیز ہوتا ہے ۔ رات کو بخار تیز ہوتا ہے ۔ اور صبح پسینہ بکثرت آتا ہے ۔ بال گر جاتے ہیں ۔ ناخن سفید اور گول ہو جاتے ہیں ۔ بالآخر دست آنے لگتے ہیں ۔ ہاتھ پاؤں ورم کر آتے ہیں اور مریض نہایت ضعف کی حالت میں انتقال کر جاتا ہے ۔

**مُخشّفُ الخَرِبَتیہ** (ع) ایک آلہ کا نام ہے جو غرب یعنی ناصور چشم میں مستعمل ہے ۔

**مُخَشِّن** (ع) خشونت یا کھردرا پن پیدا کرنیوالی دوا ۔ وہ دوا جو اپنی شدت قوت و تجفیف سے عضو کی سطح ظاہری کو کھردرا کر دے جیسے خردل ۔

**مُخَصِّی** (ع) خصیہ کاٹنے کا مقام خصی کرنے میں ۔

**مُخَصّی** (ع) خصیہ بریدہ ۔ بدھیا ۔ خصی کیا ہوا ۔

(۲) گیلڈڈ Gelded

**مُخَضّ** (ع) درد زہ میں مبتلا عورت ۔

**مُخَضِّب** (ع) خضاب لگانے والا ۔

**مُخَضَّب** (ع) خضاب کیا گیا ۔ وسمہ باندھا ہوا

**مُخَضرَم** (ع) حرامی ۔ جس کو اپنے باپ کا پتہ نہ ہو (۲) جس کا ختنہ کیا ہوا ہو ۔

**مُخَضرَمہ** (ع) ختنہ کی ہوئی عورت ۔

**مُخَضُونہ** (ع) باردار ۔ حاملہ ۔

مخطرفہ (ع) ڈھیلے چمڑے والی عورت ۔

مخطط (ع) خط دار۔ لکیردار۔ دھاریدار ۔
(ا) سٹرائپڈ Striped

مخطم (ع) زوجہ۔ بیوی۔ عورت ۔

مخطم (ع) ناک۔ ناک کی نوک۔ چونچ ۔

مخطوبہ (ع) منسوبہ۔ لڑکی یا عورت جس کی نسبت یا سگائی کی گئی ہو ۔

مخفوق (ع) مریض خفقان۔ خبطی۔ دیوانہ ۔

مخلب (ع) چنگل۔ پنجہ کسی شکاری پرند یا درند کا

مخلخل (ع) خلخال یا جھانجھ پہننے کی جگہ۔ ٹخنے کا بالائی اور پنڈلی کا نچلا حصہ ۔

مخلدی (ع) فطیری۔ روغنی روٹی۔ پراٹھا ۔

مخلع (ع) مفلوج جس کو دھرنگ ہوگیا ہو (۲) بیوقوف یا دیوانہ (۳) کمزور۔ مسترخی (۴) دونوں کولھوں کے درمیان کا فاصلہ ۔

مخلل (ع) خل یعنی سرکہ میں ڈالی ہوئی چیز۔ آچار سرکہ۔ جمع مخللات ۔

مخللات (ع) جمع مخلل کی۔ جسے دیکھو ۔

مخلوس (ع) دُبلے پن کے سبب بالکل دبا ہوا پیٹ ہو ۔

مخلوط (ع) لغوی معنی ملا ہوا۔ جدید اصطلاح دوا سازی میں وہ سیال مرکب جو دو یا زیادہ دواؤں کی ترکیب سے تیار ہوا ہو ۔
(ا) مکسچر Mixture

مخلوط مبرد (ع) وہ سیال مرکب (مکسچر) جو کسی مقام پر سخت سردی پہنچانے کے لئے کام میں لایا جاتا ہے۔ جیسے برف و شورہ کا سیال بنا کر اور ایک مخصوص تھیلی میں بھر کر مرض سرسام میں سر پر رکھتے ہیں ۔
(ا) فریزنگ مکسچر Freezing Mixture

مخمد (ع) بخار کی گرمی بجھانے والی دوا یا عمل ۔

مخمر (ع) خمر یا شراب بنانے والا (۲) خمیر اٹھانے والا۔ خمیری روٹی بنانے والا ۔

مخمر (ع) خمیر کیا گیا۔ گوندھا ہوا۔ نیم متوالا ۔

مخمرہ (ع) وہ عورت جس نے بہت عطر لگایا ہوا ہو ۔

مخمس (ع) پنج گوشیہ۔ پانچ کونے والا ۔

مخمصہ (ع) گرسنگی شدید۔ شدت کی بھوک۔ مارے بھوک کے پیٹ کا دب جانا ۔
(ا) ہنگر Hunger

مخمور (ع) جس کو خمار ہو۔ شراب پیا ہوا۔ متوالا
(ا) ڈرنک Drunk انٹاکسی کیٹڈ Intoxicated

مخنث (ع) خواجہ سرائے۔ خوجہ۔ ہیجڑا۔ خواہ پیدائشی ہو یا مصنوعی ۔
(ا) ہرمیفروڈائٹ Hermaphrodite (۲) امپوٹینٹ Impotent

مخنوق (ع) پھانسی دیا گیا۔ گلا گھونٹا گیا (۲) مریض خناق (ا) سٹرینگولیٹڈ Strangulated کروپی Croupy

مخنوق بوہتی (ع) جس کا گلا پھانسی سے گھونٹا گیا ہو اور وہ بے ہوش ہو۔ مگر مرا نہ ہو ۔

مُخَوَّل (ع) جس کے جسم پر بہت سے مسّے یا داغ ہوں۔

مُخِیخ (ع) گودے سے بھری ہوئی ہڈی۔

مُخَیخ (ع) چھوٹا دماغ۔ مؤخر دماغ۔ یہ مخ کی تصغیر ہے تفصیل کے لئے دیکھو دماغ۔

مَخِیض (ع) چھاچھ۔ بلویا ہوا دودھ یا دہی جس میں سے مکھن نکال لیا گیا ہو۔

مُخَیِّلَہ (ع) دیکھو متخیلہ اور قوت متصرفہ و خیال۔

مُدّ (ع) ایک وزن ہے بحساب اہل حجاز ۵ ۳ تولہ و بحساب اہل عراق ۷ ۶ تولہ ۲ ماشہ۔ مُدّ نبی یا مُد شرعی صاع کا چوتھا حصہ یا ۷ تولہ ۲ ماشہ۔

مَدُّ البَصَر (ع) منتہائے نظر۔ حد نظر۔

مُدارِکہ (ع) عورت جو جماع سے سیر نہ ہو۔

مُدام (ع) ہمیشہ (۲) شراب اس لئے کہ اس کا نشہ مداومت چاہتا ہے۔ یا یہ کہ مدت تک خم میں پڑی رہتی ہے۔

مُداوات (ع) دوا کرنا۔ علاج کرنا۔

مُداوات مُطلَقَہ (ع) براہ راست مرض اور اس کے عوارض کا علاج کرنا۔ اور سبب مرض کا خیال نہ کرنا۔

مُداوَی (ع) جس کی دوا کی گئی ہو۔

مُداوِی (ع) دوا کرنے والا۔ علاج کرنے والا۔

مُدَبَّر (ع) اصلاح کی ہوئی دوا۔

مَدبُور (ع) زخمی۔ مجروح۔ دبور زدہ۔

مُدَّت (ع) عرصہ۔ زمانہ۔ وقت۔

مُدَّتِ الحِضانَت / مُدَّتِ التَفرِیخ (ع) لغوی معنی جانوروں کے انڈے سینے کا زمانہ۔ جدید اصطلاح طب میں مادہ مرض یعنی جراثیم کے جسم میں پرورش پانے کا زمانہ یا کسی مرض کی چھوت لگنے سے اس کے ظاہر ہونے تک کا زمانہ (۱) پیریڈ آف انکیوبیشن Period of Incubation لےٹینٹ پیریڈ Latent Period

مَدخَل (ع) داخل ہونے کا راستہ۔ اس کی ضد مخرج ہے (۱) انٹرینس Entrance ان لیٹ Inlet

مُدخِن (ع) لغوی معنی دھواں دینے والی آگ۔ طبی معنی وہ دوا جو اپنی شدت حرارت سے اخلاط کو جلا کر تدخین یعنی دھواں دینے کا باعث ہو۔

مِدخَنَہ (ع) دھونی دینے کا آلہ۔ انگیٹھی جس میں خوشبو سلگائیں۔

مَدخُول (ع) دبلا۔ لاغر (۲) جس کی عقل میں فتور ہو۔

مَدخُولَہ (ع) وہ عورت جس سے جماع کیا گیا ہو۔

مُدِرّ (ع) جاری کرنے والی۔ بہانے والی۔ وہ دوا جو مواد یا رطوبات کو پیشاب وغیرہ کی راہ خارج کرے۔ جمع مدرات۔

مُدِرّات (ع) جمع ہے مدر کی جسے دیکھو۔

مُدِرّ بَول (ع) بول یا پیشاب جاری کرنے والی دوا (۱) ڈائیوریٹک Diuretic

مُدِرّحَیض (ع) } حیض کو جاری کرنے والی دوا
مُدِرّطمث } (ا) ایمینےگاگ Emmenagogne

مُدَرِّسَہ اَجزائیہ (ع) مدرسہ دواسازی ٭

مُدَرِّسَۃُ الطِّب (ع) مدرسہ طبیہ - وہ مقام جہاں فن طب کی تعلیم ہوتی ہے ٭ (ا) میڈیکل سکول Medical School

مُدِرّلَبن (ع) دودھ کو جاری کرنے والی دوا - یا دودھ کو بڑھانے والی دوا ٭ (ا) گلیکٹےگاگ Galactagogue

مُدِرّلُعاب (ع) لعاب دہن کو جاری کرنیوالی دوا (ا) سائلےگاگ Sialagogue

مُدرِکَہ (ع) مرض جمود - دیکھو جمود (۲) دونو شانوں کے درمیان کی بلندی ٭

مُدرِکَہ (ع) دریافت کرنے والی قوت - وہ قوت جس سے اشیاء کی حقیقت معلوم ہوتی ہے - دیکھو قوت مدرکہ ٭

مُدرِکَہ باطِنَہ (ع) دماغ کی اندرونی قوتیں یا حواس خمسہ باطنہ تفصیل کے لئے دیکھو قوت مدرکہ ٭

مُدرِکَہ ظاہِرَہ (ع) دماغ کی بیرونی قوتیں یا حواس خمسہ ظاہرہ - دیکھو قوت مدرکہ ٭

مُدَرَّز (ع) درزوالا - وہ جوڑ جو درز کی قسم سے ہو تفصیل کے لئے درز ٭

مِدَسّ (ع) گول سرے کی سلائی جس سے زخم کے اندر بتی وغیرہ داخل کرتے ہیں (ا) پروب Probe

مُدَسَّع (ع) مری کا بالائی سوراخ ٭

مُدَشّ (ع) ضعف یا بھوک سے بینائی کا ضعیف ہونا (۲) کم کھانا ٭

مِدفَع جَنین (ع) جنین کو رحم سے نکالنے کا آلہ ٭ (ا) آبسٹےٹرک فارسیپس Obstetrics Forceps

مِدَقّ (ع) } سرکوب - دستہ ہاون - یا مدہ
مِدَقَّہ - مِدَقاق } موسل (ا) پیسٹل Pestle

مُدَقُوق (ع) لغوی معنی کوٹا ہوا - پسا ہوا - اصطلاحی معنی مریض دق ٭

مُدَمِّل (ع) زخم کو بھرنے والی دوا - زخم کو خشک کرنے والی دوا - جمع مدملات ٭ (ا) سی کے ٹرائزنگ Cecatrizing

مُدنِف (ع) پرانا بیمار - قریب المرگ شخص ٭

مِدفام (ع) کفگیر - لکڑی کا بڑا چمچ وغیرہ ٭

مَدّوجَزر (ع) جوار - بھاٹا - پانی کا اُتار چڑھاؤ (مدّ - چڑھاؤ - اور جزر اُتراؤ)

مِدوَر (ع) جدید اصطلاح تشریح میں عظم الفخذ (ران کی ہڈی) کے بالائی سرے کے دو جانبی اُبھاروں میں سے کوئی اُبھار چونکہ عظم الفخذ کے گھومنے سے یہ دونوں اُبھار بھی گھومتے ہیں - اس لئے اس نام سے موسوم کیا گیا (ا) ٹروکینٹر Troohanter

مُدَوَّر (ع) دودہ دار - حلقہ دار - گول ٭ (ا) راؤنڈ Round

مِدوَریّہ (ع) کسی عضو مثلاً ہاتھ کو گھمانے والا عضلہ (ا) روٹیٹر Rotator

مِدَّہ (ع) مواد زخم - پیپ - ریم (ا) پس Pus

مبیٹر Matter

مِدَّۃ اور قیح کا فرق۔ مولانا نفیس کے نزدیک مدہ اور قیح دو مترادف الفاظ ہیں۔ اور پیپ کے معنوں میں اطلاق پاتے ہیں۔ لیکن بعض پیپ کو مدہ اور کچ لہو کو قیح کہتے ہیں

مِدَّۃ اور بلغم کا فرق (۱) مدہ یعنی پیپ کو آگ پر ڈالنے سے بدبو پیدا ہوتی ہے لیکن بلغم خام میں یہ بات نہیں پائی جاتی (۲) پیپ کو پانی میں ڈالنے سے وہ تہ نشین ہو جاتی ہے لیکن بلغم پانی کی سطح پر تیرتی رہتی ہے +

مِدَّۃ کَامِنَۃ (ع) } وہ مرض جس میں طبقہ قرنیہ کے
کُمُوْنُ المِدَّۃ } نیچے پیپ جمع ہو جاتی ہے

(۱) ہائی پوپین Hypopyon

مِدَّۃ مُحْتَقِنَۃ فِی الصَّدْر (ع) پیپ یا ریم جو سینہ کے اندر جمع ہو گئی ہو۔ نیز دیکھو احتقان المدۃ فی الصدر (۱) امپائی ایما Empyema

مُدْہُوْن (ع) تیل لگایا ہوا۔ تیل چپڑا ہوا +

مُدْی (ع) ایک پیمانہ اہل شام کا ۷ تولہ ۲ ماشہ یا ۷ تولہ ۶ ماشہ کا +

مُدَیَّم (ع) جس کی نکسیر پھوٹی ہو جس کے ناک سے خون بہے +

مَذَّاء (ع) کثیر المذی جسکو بہت مذی آتی ہو +

مُذَاب (ع) پگھلا ہوا۔ گھلا ہوا +

(۱) سولیوشن Solution

مَذَاخِر (ع) آنتیں۔ شکم کا نچلا حصہ +

مَذَاق (ع) قوت ذائقہ کا محل +

مَذَاکِیر (ع) جمع ہے مذکر کی +

مَذَبَّۃ (ع) جہاں ذباب یعنی مکھیاں بکثرت ہوں

مِذَبَّۃ (ع) مکھیاں اڑانے کا آلہ۔ مورچھل۔ چونری

مَذْبَح (ع) ذبح کرنے کی جگہ۔ وہ جگہ جہاں حیوانات ذبح کئے جاتے ہیں +

(۱) سلاٹر ہوس Slaughter House

مَذْبُوْل (ع) مریض ذبول۔ سوکھا ہوا +

مَذَح (ع) چلنے میں دونوں رانوں کا رگڑ کھانا (۲) فوطے کا رگڑ کھانا +

مَذَر (ع) خرابی معدہ۔ معدہ کا خراب ہو جانا +

مِذْرَوَان (ع) کسی چیز کے دونوں کنارے۔ چوتڑ کے دونوں کنارے +

مَذْعُوْف (ع) زہر ملا ہوا۔ دوا میں زہر ملا ہوا زہر ملا ہوا کھانا۔ زہر ملی ہوئی دوا +

مَذْق (ع) دودھ ملا ہوا پانی۔ پانی اور دودھ ملا ہوا +

مِذْکَار (ع) وہ عورت جو ہمیشہ اولاد نرینہ یعنی لڑکا جنتی ہو +

مُذَکَّر (ع) لغوی معنی یاد دلانے والا۔ طبی اصطلاح میں وہ علامت جو امور گذشتہ پر دلالت کرے

مُذَلّ (ع) مغموم اور دل افسردہ ہونا۔ سستی بے چینی +

مِذْوَب (ع) گھی داغ کرنے اور پگھلانے کا آلہ کرچھا +

مَذہَب (ع) لغوی معنی گزرنا۔ گزرنے کی جگہ۔ اصطلاحی معنی آئین یا طریق۔ کسی شخص یا کسی گروہ کا جس کو وہ اختیار کرے +
(ا) ڈاکٹرائن Doctrine ڈوگما Dogma

مَذِیّ (ع) ایک سفید قدرے لیسدار رطوبت جو بوقت شہوت یا تخیلات و تصورات شہوانیہ پیشاب کی راہ نکلتی ہے۔ فائدہ اس کا یہ ہے کہ بوقت انزال منی کا نکلنا آسان ہو جائے
نوٹ۔ منی۔ مذی اور ودی کا فرق دیکھو منی کے بیان کے آخر میں۔ مذی غدہ قدامیہ کی رطوبت ہے (دیکھو غدہ قدامیہ)

مُذَیِّب (ع) } پگھلانے والا۔ حل کرنیوالا۔
مُحَلِّل } اصطلاح کیمیا میں وہ چیز جو کسی چیز کو پگھلائے یا حل کرے +
(ا) سال وینٹ Solvent

مَذِیَّہ (ع) عورت۔ جمع مذیات و مذاء +

مُذِیْل (ع) کمزور۔ ناتوان۔ بیماری سے اکتایا ہوا یا بے قرار +

مُرّ (ع) تلخ۔ کڑوا (۲) دوا کا نام ہے +

مَرْء (ع) مرد۔ جمع مردان +

مَرْءَت (ع) عورت (۲) غذا کا ہضم ہونا یا طعام کا گوارا ہونا۔ ہضم +

مِرْءَت (ع) آئینہ۔ منہ دیکھنے کا شیشہ +

مَرَابِض (ع) رباطات امعاء یا آنتوں کی بندشیں۔ یہ باریک کی چنٹیں ہیں۔ جو آنتوں کو ریڑھ کے ساتھ مربوط کرتی ہیں ان کے درمیان سے عروق و اعصاب گزرتے ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو ماساریقا
نوٹ۔ بعض لوگ ان باریک رگوں کو جو مذکورہ چنٹوں میں سے گزرتی ہیں۔ مرابض کہتے ہیں +

مَرَابِض مَاسَارِیقَا (ع) دیکھو مرابض +

مَرَارَت (ع) تلخی۔ کڑواہٹ۔ کڑواپن +

مَرَارَہ (ع) } زہرہ۔ پتہ۔ صفرا یا پت کی
حوصلہ۔ مراریہ } تھیلی۔ مرارہ یا پتہ ناشپاتی کی شکل کی ایک تھیلی ہوتی ہے۔ جو جگر کے داہنے حصے کی زیریں سطح پر لگی رہتی ہے۔ یہ دو انچ لمبی اور ایک انچ چوڑی ہوتی ہے اس میں قریب نصف چھٹانک صفرا یا پت سما سکتا ہے۔ جمع مرائر +
(ا) گال بلیڈر Gall Bladder

مَرَارَہ سُفلیٰ (ع) مراد ہے مثانہ جسے دیکھو +

مَرَارَہ عُلیا (ع) مثانہ علیا۔ پتہ۔ مرارہ +
(ا) گال بلیڈر Gall Bladder

مِرَاس (ع) معالجہ۔ دوا دینا۔ دوا لگانا +

مُرَاسِل (ع) عورت جس کی پنڈلیوں پر بہت بال ہوں +

مُرَافِق (ع) } ساتھی وریدیں۔ وہ وریدیں
مُرَافِقَہ } جو شریانوں کے ساتھ ساتھ رہتی ہیں (ا) وینی کامی ٹیز Veinae Comites

**مُراق** (ع) وہ جھلی جو جلد شکم کے نیچے اور عضلات شکم کے اوپر واقع ہے۔ مجازاً یہ لفظ جلد شکم پر بھی بولا جاتا ہے۔ اور بعض جلد شکم مذکورہ جھلی اور عضلات شکم تینوں کو ملا کر مراق کہتے ہیں تفصیل کے لئے دیکھو باریطون اور صفاق +

نوٹ۔ جدید اطباء مصر اس لفظ کا اطلاق شکم کے اُن ملائم حصوں پر کرتے ہیں جو تحت شراسیف یعنی شکم میں چھوٹی چھوٹی پسلیوں کی کریوں کے نیچے دائیں بائیں واقع ہیں یعنی ملائم ونازک حصص شکم۔ انگریزی لفظ ہائپوکانڈریم کے بھی یہی معنی ہیں۔ بلکہ مصریوں نے اسی مفہوم کو مدنظر رکھا ہے +

(ا) ہائپوکانڈریم Hypochondrium

**مَراقی** (ع) مریض مالیخولیا مراقی +

نوٹ۔ چونکہ مالیخولیا مراقی میں مادہ مرض خواہ کسی عضو میں ہو لیکن مراق میں کم وبیش کے ساتھ ضرور پایا جاتا ہے۔ اس لئے اس مرض کو اس نام سے نامزد کیا گیا ہے +

(ا) ہائپوکانڈریئک Hypochondriac

**مُراہِق** (ع) نوجوان۔ وہ لڑکا جو بالغ ہونے کو ہو

**مُراہقت** (ع) بلوغ کے قریب پہنچنا +

**مَراہم** (ع) جمع ہے مرہم کی جسے دیکھو +

**مَرایا** (ع) دودھ کی نالیاں جن سے دودھ جاری ہوتا ہے (ا) لیکٹی فیرس ڈکٹس Lactiferous Ducts

**مُرَبَّب** (ع) } مربہ۔ شہد یا شکر کے قوام میں
**مُرَبّیٰ** } پرورده کی ہوئی چیز۔ جمع مربیات (ا) پری زرو Preserve

**مُربِع** (ع) مریض بخار ربع جسکو چوتھیا بخار آتا ہے

**مُربِع** (ع) ربع۔ چوتھیا بخار۔ بخار جو چوتھے دن باری سے آئے +

**مُرَبَّع** (ع) چوگوشہ۔ چوپہل۔ وہ شکل جس کے چاروں ضلعے اور چاروں زاویے برابر ہوں اور اُس کا ہر ایک زاویہ زاویہ قائمہ ہو (ا) سکوئر Square □

**مُرَبَّع مُنحَرِف** (ع) وہ چوگوشہ شکل یا چیز۔ جس کے صرف دو اضلاع باہم متوازی ہوں (ا) ٹریپی زیم Trapezium ⏢

**مُرَبَّع مُعَیَّنی** (ع) وہ چوگوشہ شکل جس کے چاروں اضلاع متوازی برابر ہوں اور بالمقابل کے دونوں اضلاع متوازی ہوں لیکن اُسکے چاروں زاویے نہ باہم برابر ہوں۔ اور نہ قائمے ہوں (ا) رامبائیڈ Rhomboid ◇

**مُرَبَّقہ** (ع) چربی لگا کر پکائی ہوئی روئی +

**مُرَبّیٰ** (ع) } تربیت کیا گیا۔ پرورش کیا گیا
**مُرَبَّب** } پرورده۔ وہ چیز جو شہد یا شکر کے قوام میں پرورده کی گئی ہو جیسے مربی آملہ وہلیلہ یا سیب وغیرہ۔ جمع مربیات +

(ا) پری زرو Preserve

**مُرتَدِع** (ع) لغوی معنی لوٹنے والا۔ اصطلاح

طب میں جسم کی بیرونی سطح سے اندرونی سطح
کی طرف لوٹنے والا مادہ یا مرض +
(ا) ری ٹروسیڈنٹ Retrocedent

**مُرتَن** (ع) سمبوسہ۔ سموسہ +

**مَرثَم** (ع) بینی۔ ناک (ا) نوز

**مَرجِعُ الکَتِف** (ع) اسفل شانہ۔ کندھے کے
نیچے کا مقام +

**مُرجِل** (ع) عورت جو ہمیشہ لڑکا جنے +

**مُرجُوحَہ** (ع) پالنا۔ جھولا۔ ہنڈولا +

**مَرحُوض** (ع) مریض بخار جسکو پسینہ آئے +

**مَرخ** (ع) بدن پر تیل ملنا۔ بدن پہ تیل لگانا +

**مُرخِی** (ع) } نرم کرنے والی۔ ڈھیلا کرنے
**مُرخی** } والی۔ وہ دوا جو اپنی قوت حرارت
ورطوبت سے جلد کو نرم اور مسامات کو فراخ
کردے۔ تاکہ فضولات بآسانی خارج ہو
سکیں۔ جیسے گرم پانی اور بزرکتان وغیرہ
جمع مرخیات (ا) ری لیک سینٹ
Emollient
ایمولی اینٹ Relaxant

**مُرخِیات** (ع) نرم اور تحلیل کرنے والی ادویہ وہ
دوائیں جو جلد کو نرم اور مادہ کو رقیق اور تحلیل
کردیں +

**مُرخِیَہ** (ع) لغوی معنی ڈھیلا کرنے والا۔ اصطلاح
تشریح میں کسی عضو کو ڈھیلا کرنیوالا اعضلہ +
(ا) لیگزیٹر Laxator

**مُرد** (ع) سادہ رو۔ بے ریش۔ جس کے ڈاڑھی
نہ آئی ہو +

**مُرد** (ع) جمع ہے اَمرد کی۔ نوجوانان سادہ رو و
بے ریش +

**مُرداد** (ع) خوبرو نوجوان لڑکی (۲) جس کے
اندام نہانی پر بال نہ ہوں +

**مُردَغَہ** (ع) گردن اور چنبر گردن یعنی ہنسلی
کی ہڈی کے درمیان کا مقام (۲) کندھے اور
سینے کی ہڈیوں کے درمیان کا گوشت +

**مَردُمَک چشم** (ف) آنکھ کی پتلی (ا) پیوپل Pupil

**مَرزبان** (ع) دو سو تولہ چھ ماشہ کا وزن +

**مَرزتان** (ع) دونو کانوں میں لوکے اوپر کے ابھار

**مَرس** (ع) بچے کا انگلی چوسنا +

**مَرش** (ع) ناخن سے خراش کرنا یا چھیلنا (۲)
انگلی کے سرے سے گھسنا +

**مُرشُوش** (ع) ترکیا ہوا۔ چھڑکا ہوا +

**مِرَشَّہ** (ع) گلاب پاش۔ گلاب چھڑکنے کا آلہ +

**مَرص** (ع) عورت کی چھاتی کو زور سے دبانا +

**مُرَصَّص** (ع) قلعی دار برتن۔ قلعی کیا ہوا برتن

**مِرصَن** (ع) لوہے کا ایک داغ دینے کا آلہ +
(ا) کاٹری Cautery

**مَرض** (ع) نفسانی بیماری۔ روحانی بیماری۔
دلی بیماری۔ وہ بیماری جس کا تعلق نفس یا
روح سے ہو۔ جیسے غم و بلا ہمت۔ جہل۔
غضب۔ عجب۔ تکبر۔ ظلم۔ حسد۔ حزن۔ مکر
ریا و افراط شہوت وغیرہ جنکا مفصل بیان و

علاج کتب طب روحانی یا علم الاخلاق میں پایا جاتا ہے۔ لیکن کتب طب جسمانی میں بھی بعض ایسے امراض کا بیان آتا ہے جیسے بلادت و بلاہت اور اختلاط العقل وغیرہ کا بیان عام طبی کتابوں میں پایا جاتا ہے۔ اور ایسے ہی سائیکس تھی نیا Psychasthenia یا ضعف روحانی کا بیان بعض کتب معالجات ڈاکٹری میں بھی آتا ہے +

مینٹل ڈیزیز Mental Disease

مَرَض اور مَرْض کا فرق۔ نفسانی یا روحانی بیماری کو مَرَض اور بدنی یا جسمانی بیماری کو مَرْض کہتے ہیں۔ چنانچہ صاحب فرائد اللغت امام اصمعی کے قول سے لکھتے ہیں کہ قرآن شریف کی آیہ کریمہ فِیْ قُلُوْبِہِمْ مَرَضٌ میں بجائے مَرَضٌ لفظ مَرْضٌ پڑھنا صحیح ہے۔ مذکورہ بالا لطیف فرق کو مدنظر رکھتے ہوئے تو یہی صحیح معلوم ہوتا ہے۔ لیکن ہندوستان کے اکثر قرا و حفاظ آیہ مذکورہ میں مَرَضٌ ہی پڑھتے ہیں۔ اور کئی ایک مطبوعہ قرآنوں کو دیکھنے سے ان میں بھی یہ لفظ مَرَضٌ ہی پایا گیا +

مَرَض (ع) درد۔ دکھ۔ بیماری۔ روگ۔ دَاء۔ عِیَاء۔ بیمار ہونا۔ بدن کی وہ طبعی حالت جس سے بدنی افعال میں خلل آجائے اس کی تین قسمیں ہیں۔ سُوءِ مزاج (مزاج کا بدل جانا)، مَرَض ترکیب (عضو ماؤف کی ساخت کا خراب ہو جانا)، تفرق اتصال۔ (عضو ماؤف کا کٹ پھٹ جانا یعنی اس کی ساخت میں فرق یا جدائی آجانا)، جمع امراض۔ نیز دیکھو امراض +

نوٹ۔ بقول بعض مرض وہ ہے کہ اس میں بدن کے سارے افعال بے قاعدہ ہو جائیں۔ اور اگر تمام نہیں بلکہ بعض افعال بے قاعدہ ہوں۔ تو اسے حالت ثالثہ (تیسری حالت یعنی نہ حالت صحت نہ حالت مرض) کہتے ہیں جیسے مرض کے بعد کی کمزوری (۱) ڈیزیز Disease ، ال نیس Illness سِک نیس Sickness

مَرَض اور عَرَض کا فرق دیکھو عَرَض میں

مَرَض۔ دَاء اور عِیَاء کا باہمی فرق دیکھو داء میں +

مَرَض اور سَقَم کا فرق دیکھو سقم میں +

مَرَضِ اَبْیَض (ع) { سَیَلانِ اَبْیَض، سَیَلانُ الرَّحِم } لغوی معنی سفید مرض۔ عورتوں کی اصطلاح میں سفید پانی آنا۔ اصطلاح طب میں ایک مرض ہے جس میں رحم اور اندام نہانی سے سفید زردی مائل رطوبت آتی رہتی ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو سیلان الرحم

(۲) لیوکوریا Leucorrhœa

وہائٹس Whites

مَرَضِ اَخْضَر۔ خَلُوْرُوز (ع) سبز بھس۔ یہ

ایک قسم کا نقص الدم یا انیمیا ہے جس میں
سرخ دانہائے خون کی تعداد اور نیز اُن
میں سرخی خون کی مقدار کم ہو جاتی ہے۔
اور مریض کا رنگ زردی مائل سبز ہو جاتا
ہے۔ جس مناسبت سے اطباء مصر اس کو
مرض اخضر (سبز مرض) کہتے ہیں +
(۲) کلوروسس Chlorosis
گرین سِک نیس Green Sickness

**مَرَضْ اَزْرَق** (ع) لغوی معنی نیلا مرض۔ جدید
طبی اصطلاح میں ایک مرض ہے جس
میں جسم کی رنگت نیلگوں ہو جاتی ہے۔ یہ مرض
دل کے ثقبہ بیضیہ (فورمین اوویلی) جو جنین
کے ہر دو اُذن القلب کے درمیان واقع
ہوتا ہے اور پیدائش کے بعد بند ہو جاتا ہے
کے بخوبی بند نہ ہونے اور دل میں کثیف
و لطیف خون کے باہم مل جانے سے پیدا
ہوتا ہے۔ کبھی امراض قلب وریہ میں خون
کے صاف نہ ہونے سے بھی یہ مرض ہو جایا
کرتا ہے (۲) بلو ڈیزیز Blue Disease
سائی نوسس Cyanosis

**مَرَضْ اَسْوَد** } (ع) لغوی معنی سیاہ بیماری۔
**اسہال طحالی** } اصطلاح طب میں ایک مرض
ہے جس میں سیاہی مائل خون آمیز دست
آیا کرتے ہیں (۲) مے لینا Malæna
فلیکس سپلینی کس Flex Spleenicus

نوٹ۔ ڈاکٹری لفظ مے لینا مشتق ہے
یونانی لفظ میلاس بمعنی سیاہ سے۔ اسی
مناسبت سے جدید اطباء مصر اس کو
مرض اسود (سیاہ مرض) سے تعبیر کرتے
ہیں۔ لیکن چونکہ اس کا دوسرا نام فلیکس
سپلینی کس بھی ہے۔ اس لئے اس کا صحیح
مترادف عربی لفظ اسہال طحالی ہے۔ جو قدیم
کتب طبیہ میں بعینہ مذکور ہے۔ اس مرض
میں چونکہ معدہ یا آنتوں کی رگوں سے خون
خارج ہو کر فضلے کے ساتھ مل جاتا ہے۔
اس لئے براز کی رنگت عموماً سیاہ اور کبھی
مانند کول ٹار کے سیاہ ہوتی ہے۔ کیونکہ خارج
شدہ خون کی رنگت آنتوں کی رطوبات
کے ملنے سے سیاہ ہو جاتی ہے۔ لیکن جب
خون زیادہ یا بار بار خارج ہو تو پھر اُس
کی رنگت نہیں بدلا کرتی +

**مَرَضْ اَصْلِی** (ع) اصلی بیماری۔ ذاتی بیماری
وہ مرض جو خود پیدا ہو۔ اور کسی دوسرے
مرض کے تابع نہ ہو +
(۲) پرائمری ڈیزیز Primary Disease
ایڈیوپیتھک ڈیزیز Idiopathic Disease
پروٹوپیتھک ڈیزیز Protopathic Disease

**مَرَضْ اَفْسَنْتِیْن** (ع) افسنتین کی بیماری۔
یہ ایک غیر طبعی اور مرضی حالت ہے۔ جو
اہل یورپ میں شراب افسنتین کے زیادہ

استعمال سے پیدا ہوتی ہے۔ اور اس میں
زہر شراب کی مانند علامات وعوارض نمایاں
ہوتے ہیں +
(۱) ایب سن تھزم Absinthism
مَرَضْ اَدْعِیَہ (ع) دیکھو مرض تجویف +
مَرَضْ اَیْدَمْ (معر) ضعف قلب۔ یہ ایک
مرض ہے۔ جس میں قلب نہایت ضعیف
ہوجاتا ہے۔ اور اُس کی نبض کی حرکت نہایت
سست ہوجاتی ہے۔ اور ساتھ ہی مریض
کو غشی اور صرع کے دورے پڑتے ہیں +
(۱) ایڈمز ڈیزیز Adam's Disease
بریڈی کارڈیا Brady Cardia
مَرَضْ اَیْڈِیْسَنْ (معر) یہ ایک مرض ہے جس
میں جسم پر تانبے کے رنگ کے سیاہی مائل
داغ پڑجاتے ہیں۔ کثرت سے پسینہ آتا ہے
اور مریض کمزور ہوجاتا ہے۔ یہ مرض کلاہ
گردہ میں مادہ سل کے سرایت کرجانے
سے پیدا ہوتا ہے۔ اور عموماً مہلک ہوتا ہے
یہ متقدمین اطباء کا بیان کردہ مرض موجود
نہیں (۱) ایڈی سنز ڈیزیز Addison's Disease
میلاسما سوپرا رینل
Malasma Suprarinal
مَرَضْ اَیْنْدَرْ (معر) یہ ایک مرض ہے جس
میں جسم کے مختلف مقامات میں جلد کے
نیچے شحمی اورام پیدا ہوجاتے ہیں۔ جو دبانے

سے دور کرتے ہیں۔ یہ مرض اکثر عورتوں کو ہوا
کرتا ہے (۱) اینڈرسن ڈیزیز
Anderson's Disease
مَرَضْ اَیْنْسَرِیْن (معر) ایک مرض ہے جس
میں ہاتھ پاؤں کمزور ہوجاتے ہیں۔ اور ایسا
معلوم ہوتا ہے کہ گویا اُن میں خون ہی نہیں
(۱) اینسرین ڈیزیز Anserine Disease
مَرَضْ بَارْلُوْ (معر) سکر بوط اطفال۔ بثہ دامیہ
اطفال۔ یہ مرض بچوں میں ہوتا ہے۔ اس
میں مسوڑھے پلپلے ہوکر اُن سے خون آنے
لگتا ہے۔ (۱) بارلوز ڈیزیز
Borlow's Disease
مَرَضْ بَیْد (معر) گندا یہ ہے مرض آتشک سے
(۱) بیڈ ڈیزیز Bad Disease
مَرَضْ بَرَیْٹ (معر) ورم گردہ۔ یہ مرض دو
قسم کا ہوتا ہے (۱) شدید (۲) مزمن۔ اس
مرض میں گردے کی ساخت میں کچھ ایسا
نقص آجاتا ہے۔ کہ اس کے ساتھ مرض
استسقاء ہوجاتا ہے۔ اور بول زلالی آنے
لگتا ہے۔ یعنی پیشاب میں البیومن آنے
لگتی ہے (۱) برائٹس ڈیزیز Bright's Disease
مَرَضْ بغایت حادّ (ع) وہ مرض جو سات
سے گیارہ دن تک رہے +
مَرَضْ بَلِیْط (ع) ایک مرض ہے جس میں عضلات
چشم مفلوج ہوجاتے ہیں +

(۱) بلیٹس ڈیزیز Ballet's Disease

**مَرَضْ بَیْڈُوْزْ** (معر) جُحُوْظ العین یعنی گیگا جس میں آنکھ کے ڈھیلے باہر کو ابھر آتے ہیں ÷

(۱) بیڈوز ڈیزیز Basedow's Disease

**مَرَضْ بَیْلْ** (معر) ورم حوالی دماغ جس میں پردہ ہائے دماغ اور دماغ کی صرف بالائی سطح پر ورم ہوتا ہے (۱) بیلز ڈیزیز Bell's Disease

**مَرَضْ بَیْلِی** (معر) پیلیگرا۔ فالج مفتر عقل۔ دیوانے کا فالج۔ اس مرض فالج کے ساتھ شدید دیوانگی بھی ہوتی ہے تفصیل کے لئے دیکھو فالج مفتر العقل ÷

(۱) بیلیز ڈیزیز Bayle's Disease

**مَرَضْ تَجَاوِیْف** (ع) وہ مرض جس میں (کسی عضو کا طبعی جوف فراخ | مَرَضْ اُوْعِیَہ) یا تنگ یا بند یا خالی ہوجاتا ہے۔ جیسے فتق میں جوف نرطہ کا بڑھ جانا یا مرض صغر المعدہ میں معدہ کا چھوٹا ہوجانا یا سکڑ جانا یا مرض سکتہ میں تجاویف دماغ کا بھر جانا اور فرح مہلک یا شادی مرگ میں دل کا روح اور خون سے خالی ہوجانا ÷

**مَرَضْ تَرْکِیْب** (ع) وہ مرض ہے جس میں عضو ماؤف کی ترکیب بگڑ جاتی ہے۔ یعنی اُس کی طبعی ساخت یا اس کی وضع خراب ہوجاتی ہے۔ یا اس کی مقدار یا اس کی تعداد میں کمی بیشی آجاتی ہے۔ لہٰذا مرض ترکیب کی یہ چار قسمیں ہیں (۱) مرض خلقت (۲) مرض مقدار (۳) مرض عدد (۴) مرض وضع۔ (۱) چونکہ مرض خلقت میں یا تو عضو ماؤف کی شکل خراب ہوجاتی ہے یا اس کی سطح یا مجاری یا تجاویف خراب ہو جاتے ہیں۔ پس مرض خلقت کی بھی یہ چار قسمیں ہیں (۱) مرض شکل (۲) مرض سطوح (۳) مرض مجاری (۴) مرض تجاویف جن کو دیکھو اپنے اپنے موقع پر

(۱) سٹرکچرل ڈیزیز Stuructural Disease

**مَرَضْ تَصَنُّعِی** (ع) بناوٹی مرض بمصنوعی بیماری کبھی کبھی بعض لوگ اپنے آپ کو خواہ مخواہ بیمار بنا لیتے ہیں (۱) فینڈ ڈیزیز Feigned Disease. سیمولیٹ ڈیزیز Simulate Disease

**مَرَضْ تَعَبِی** (ع) تکان کی بیماری جمی یوم تعبیہ اس میں تکان سے ایک آدھ روز بخار ہو جاتا ہے ÷

**مَرَضْ تَفَرُّقِ اِتِّصَال** (ع) وہ مرض ہے جس میں عضو ماؤف کی ساخت کے اتصال میں تفرق آجاتا ہے۔ یعنی اس کی ساخت متفرق یا جدا ہوجاتی ہے۔ جیسے کوئی عضو پھٹ جاتا یا کٹ جاتا ہے۔ ایسی صورت میں تو یہ مرض بخوبی محسوس ہوسکتا ہے۔ لیکن کبھی یہ اس قدر خفیف ہوتا ہے کہ دکھائی نہیں دے

سکتا۔ جیسے ایک باریک کانٹے کی خلش سے نامعلوم سا تفرق اتصال ہوجاتا ہے۔ ورم بھی درحقیقت ایک قسم کا تفرق اتصال ہی ہے۔ چونکہ ورم میں عضو متورم کی ساخت میں نفوذ مادہ کے سبب لازمی طور پر تفرق پیدا ہوتا ہے۔ جو بظاہر نظر نہیں آتا۔ تفرق اتصال اعضاء مفردہ و مرکبہ دونوں میں ہو سکتا ہے۔ تفصیل اقسام کے لئے دیکھو تفرق اتصال۔

**مَرَضِ تھامسن** (معر) یہ ایک مولودی اور موروثی بیماری ہے جس میں ابتداءً حرکت کرتے وقت بعض عضلات میں تشنج ہونے لگتا ہے۔ جو حرکت کو جاری رکھنے کے بعد کچھ دیر میں زائل ہوجاتا ہے۔

(۱) تھامسن ڈیزیز Thomson's Disease

**مَرَضِ ثانوی** / **مَرَضِ شرکی** (ع) وہ مرض جو ذاتی اور اولی طور پر پیدا نہ ہو۔ بلکہ کسی دوسرے مرض کے تابع ہوکر ثانیاً پیدا ہو یا شرکی طور پر پیدا ہو۔

(۱) سیکنڈری ڈیزیز Secondary Disease

**مَرَضِ جِبِلّی** (ع) مرض مولودی۔ مرض ذاتی۔

**مَرَضِ حاد** (ع) شدید مرض۔ تیز مرض خطرناک مرض۔ جو تھوڑی مدت میں ہی ختم ہوجائے اختلاف مدت کے اعتبار سے مرض حاد کے کئی درجے ہیں۔ چنانچہ اگر مرض ایک سے چھٹے دن تک ختم ہوجائے۔ تو اُسے حَادّ فِی الْغَایَتُ الْقُصْویٰ کہتے ہیں۔ اور اگر چار اور سات دن کے درمیان ختم ہو۔ تو اُسے حَادّ فِی الْغَایَتہ اور اگر سات سے گیارہ روز کے اندر ختم ہو تو اُسے حَادّ جِدًّا اور اگر گیارہ سے چودہ روز تک ختم ہو تو اُسے حَادّ مُطلَق اور اگر چودہ سے ستائیس دن تک ختم ہو تو اُسے قَلِیْلُ الحِدَّت اور اگر ستائیس سے چالیس روز تک تمام ہو تو اُسے حَادّ المُزمِنات کہتے ہیں اور اگر چالیس روز سے زیادہ مدت تک رہے تو پھر اُسے مَرَض مُزمِن کہتے ہیں۔

(۱)۔ حاد) ایکیوٹ ڈیزیز Acute Disease

**مَرَضِ حادّ جِدًّا** (ع) وہ تیز مرض جو سات سے گیارہ روز کے اندر ختم ہو۔

**مَرَضِ حادّ در مرتبہ قُصویٰ** (ن) وہ مرض جو چھٹے روز تک تمام ہوجائے۔

**مَرَضِ حادّ فِی الْغَایَت** (ع) نہایت تیز مرض جو چار اور سات روز کے درمیان ختم ہو۔

**مَرَضِ حادّ فِی الْغَایَتُ الْقُصْویٰ** (ع) نہایت ہی تیز مرض۔ جو ایک سے چھٹے روز ختم ہوجائے۔

**مَرَضِ حادّ مُطلَق** (ع) وہ شدید مرض جو گیارہ سے چودہ روز تک ختم ہو۔

**مَرَضِ حادّ المُزمِنات** (ع) وہ کم شدید

مرض جو ستائیس سے چالیس روز تک ختم ہو (۱) سب ایکیوٹ ڈیزیز Subacute Disease

**مَرَضِ حُبُّ الْوَطَن** (ع) حُب وطن کا مرض ایک بیماری ہے۔ جس میں انسان کو وطن کی محبت بڑھ جاتی ہے اور وہ وطن سے باہر جاکر واپسی وطن کے لئے بے چین ہو جاتا ہے۔ جب یہ مرض زیادہ شدید ہو کر جنونی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ تب اسے جنون وطنی سے تعبیر کرتے ہیں۔ جسے دیکھو جنون میں (۱) نوس ٹیلجیا Nostalgia ہوم سک نیس Home Sickness

**مَرَضِ حِرْفِیَّہ** (ع) وہ مرض جو خاص کسی صنعت و حرفت سے ہو جاتے۔ جیسے دُھنے کو ضیق النفس کا مرض ہو جاتا ہے۔

**مَرَضِ خَاص** (ع) وہ مرض جو ایک عضو مخصوص میں پایا جائے۔ اور دوسرے میں نہ ہو سکے۔ جیسے اندھاپن آنکھ میں اور بہراپن کان میں (۲) لوکل ڈیزیز Local Disease

**مَرَضِ خِلْقَت** (ع) وہ مرض جس میں عضو کی خلقت خراب ہو جائے۔ یہ مرض چار قسم کا ہوتا ہے۔ چنانچہ اگر عضو کی شکل خراب ہو جائے۔ تو اُسے مَرَضِ شکل کہتے ہیں۔ اور اگر اس کی سطوح خراب ہو جائیں۔ تو اُسے مَرَضِ سطوح کہتے ہیں۔ اسی طرح اگر اس کے مجاری خراب ہو جائیں۔ تو اُسے مَرَضِ مجاری کہتے ہیں اور اگر اس کے تجاویف خراب ہو جائیں۔ تو اُسے مَرَضِ تجاویف یا مرض اوعیہ کہتے ہیں۔ (۱) آرگینک ڈیزیز Organic Diseas

**مَرَضِ دَوَائی** (ع) وہ مرض جو کسی دوا کے عرصہ تک استعمال کرنے سے پیدا ہو جائے (۲) اصطلاح ہومیو پیتھی میں وہ مرض جو کسی دوا کی تاثیرات خاصہ سے پیدا ہو۔ جس کی بنا پر اس دوا کے افعال و خواص معلوم و معین کئے جاتے ہیں۔

**مَرَضِ دَوْرِی** (ع) وہ مرض جو دورہ یا نوبت یا باری سے آئے۔

**مَرَضُ الدِّیدَان** (ع) مرض کرم شکم۔ پیٹ کے کیڑوں کی بیماری (۱) ہل منتھی ایسس Helminthiasis

**مَرَضِ ذَاتی** (ع) ذاتی بیماری۔ دیکھو مرض اصلی

**مَرَضِ رَاجَر** (معر) اس مرض میں مریض کے دونوں بطنین القلب کے درمیان ایک غیر طبعی مولودی سوراخ رہ جاتا ہے۔ اس مرض میں مقام قلب پر مسلع الصدر یہ سے ایک خاص قسم کی غیر طبعی آواز مسموع ہوتی ہے۔ جس کو سب سے پہلے ڈاکٹر راجر نے معلوم کیا تھا۔ اسی لئے یہ مرض اس کے

نام سے موسوم ہے۔

(۲) راجرس ڈیزیز Rager's Disease

نوٹ۔ علامہ جالینوس نے جو تشریح قلب میں بطنین قلب کے درمیان ایک تیسرے بطن وہلیز القلب کا بیان کیا ہے۔ ممکن ہے کہ جس قلب کا انہوں نے امتحان کیا ہو۔ اس میں اسی قسم کا غیر طبعی سوراخ ہو۔

**مَرَضُ الرَّحِم** (ع) رحم کا مرض۔ رحم کی بیماری

(۱) میٹروپیتھی Metropathy.

**مَرَضُ رَقَص** (ع) مرض رعشہ۔ رعشہ کی بیماری جس میں مریض بے اختیار لرزتا اور کانپتا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے گویا ناچتا ہے۔

(۱) کوریا Choria

**مَرَضُ رِگ** (معر) قروح لثہ۔ ناصور لثہ مسوڑوں کے زخم یا ناصور۔ یہ نہایت موذی اور مشکل مرض ہے جس سے گردہ وہنی کے علاوہ اور کئی ایک مرض پیدا ہو جاتے ہیں۔

(۲) رگز ڈیزیز Rigg's Disease پائی اوریا ایلوی اورس Pyorrhœa Alveoris

**مَرَضُ زُہرہ** (ع) مرض آتشک۔ تفصیل کے لئے آتشک اور دواء الزہری۔

**مَرَضُ زُہرہ** (ع) زہرہ یعنی پتے کا مرض۔ مراد ہے یرقان سے۔

**مَرَضُ سَادَہ** (ع) دیکھو مرض سا ذج۔

**مَرَضُ سَاذِج** (ع) وہ مرض جو کسی مادہ سے نہیں بلکہ صرف گرمی و سردی سے پیدا ہو جیسے صداع حار ساذج یا صداع بارد ساذج۔ اور اس کے بالمقابل مرض مادی ہے جس کا سبب مادہ ہوتا ہے۔

(۲) سمپل ڈیزیز Simple Disease

**مَرَضُ سَاقِط** (ع) مراد ہے صرع یا مرگی سے کیونکہ اس مرض میں مریض دفعۃً کھڑا کھڑا گر جاتا ہو (۱) اپی لپسی Epilepsy

**مَرَضُ سَانَدرز** (معر) یہ ایک خوفناک بیماری ہے۔ جو بچوں میں فتور ہضم سے پیدا ہو جاتی ہے۔ خصوصاً ان میں جن کو مٹھائی زیادہ کھلائی جاتی ہے۔ اس مرض میں تشنج آتی ہیں۔ بیہوشی اور تشنج ہوتا ہے۔ اور نبض نہایت ضعیف چلنے لگتی ہے۔

**مَرَضُ سُطُوح** (ع) وہ مرض جس میں عضو ماؤف کی سطح خراب ہو جائے۔ یعنی اگر طبعی طور پر سطح عضو کھردری ہے۔ تو حالت مرض میں وہ صاف ہو جائے۔ اور اگر بحالت صحت صاف ہے تو بحالت مرض کھردری ہو جائے۔

**مَرَضُ سَمَکِیَّہ** (ع) تقشّر الجلد۔ وہ مرض جس میں جلد پر سے مچھلی کے چاندوں کی طرح چھلکے اتریں۔ شیخ الرئیس نے اس کو برص اسود لکھا ہے۔

**مَرَضُ سُوءِ مِزَاج** (ع) مزاج کی خرابی مزاج

کا بگڑ جانا جب کسی عضو کا طبعی مزاج بدل
جاتا ہے۔ اور اُس میں حرارت یا برودت
یا رطوبت یا یبوست یا ان میں سے کیفیتیں
پیدا ہو جاتی ہیں۔ تب اُسے سوء مزاج
کہتے ہیں۔ چونکہ مذکورہ بالا کیفیات یعنی
حرارت۔ برودت۔ رطوبت۔ یبوست
یبوست چار ہیں۔ جو کبھی ایک ایک اور کبھی
دو دو بڑھ کر مزاج کو خراب کرتی ہیں
اس لئے سوء مزاج کی حسب ذیل آٹھ قسمیں
ہیں۔ یعنی چار مفرد اور چار مرکب۔ چار
مفرد یہ ہیں۔ سُوءِ مزاج حار جس میں
صرف حرارت یا گرمی بڑھ جائے۔ سُوءِ
مزاج بارد جس میں صرف برودت یا سردی
بڑھ جائے۔ سُوءِ مزاج رطب جس میں
صرف رطوبت یا تری بڑھ جائے۔ اور
سُوءِ مزاج یابس جس میں صرف یبوست
یا خشکی بڑھ جائے۔ اور چار مرکب یہ ہیں
سُوءِ مزاج حار یابس جس میں حرارت و
یبوست دونوں بڑھ جائیں۔ سُوءِ مزاج
حار رطب جس میں حرارت و رطوبت دونو
بڑھ جائیں۔ سُوءِ مزاج بارد یابس جس
میں برودت و یبوست دونوں بڑھ جائیں
سُوءِ مزاج بارد رطب جس میں برودت
و رطوبت دونوں بڑھ جائیں۔ اور پھر اگر
مزاج کی خرابی کسی مادہ کے سبب ہو تو اسے
سوء مزاج مادی کہتے ہیں۔ تفصیل
کے لئے دیکھو سوء مزاج ۔

**مَرَضِ شارکوٹ** (ع) اس مرض میں دماغ
اور نخاع میں کہیں کہیں صلابت یا سختی
پیدا ہو جاتی ہے۔ اور کبھی بعض جوڑ بھی متورم
ہو جاتے ہیں۔ (۱) شارکوٹز ڈیزیز۔

**مَرَضِ شِرکی** (ع) وہ مرض جو کسی دوسری
مرض کے سبب سے پیدا ہو مثلاً وہ درد سر
جو بخار کی حالت میں پیدا ہو جاتا ہے پس
بخار مرض اصلی ہے۔ اور درد سر مرض شرکی
(۱) انٹرکرنٹ ڈیزیز Intercurrent Disease

**مَرَضِ شکل** (ع) وہ مرض جس میں عضو ماؤف
کی شکل بگڑ جاتی ہے۔ اور ساتھ ہی اس کے
فعل میں فرق آجاتا ہے۔
(۱) آرگینک ڈیزیز Organic Disease

**مَرَضِ صَفائح** (ع) مرض سطوح (صفائح
یعنی سطوح) دیکھو مرض سطوح ۔

**مَرَضِ الطِّحال** (ع) مرض سپرز۔ تلی کی بیماری
تاپ تلی۔ تلی کا بڑھ جانا ۔

**مَرضَع** (ع) دودھ پینے کی جگہ۔ یعنی چوچی ۔

**مَرَضِ عارِض** (ع) عارضی بیماری اتفاقی بیماری

**مَرَضِ عام** / **مَرَضِ عُمومی** (ع) عام مرض۔ عام بیماری۔ سارے جسم کی بیماری۔ وہ بیماری جو
سارے جسم میں لاحق ہو جیسے بخار وغیرہ
(۱) جنرل ڈیزیز General Disease

**مَرَضْ عَدَدْ** (ع) وہ مرض جس میں کسی عضو کی تعداد صحت کی حالت سے کم و بیش ہوجاتی ہے۔ یعنی اصلی وطبعی تعداد سے یا کم ہوجاتی ہے یا زیادہ۔ مثلاً ہاتھ یا پاؤں میں ایک انگلی کا کم یا زیادہ ہوجانا۔ پس ان دونوں صورتوں میں سے ہر ایک کی دو قسمیں ہیں (۱) زیادتی طبعی (۲) زیادتی غیر طبعی۔ اور اسی طرح (۱) نقصان طبعی اور (۲) نقصان غیر طبعی۔

**زیادتی طبعی** کے یہ معنی ہیں۔ کہ اُس قسم اور اُس جنس کی کوئی شے پہلے بدن میں موجود ہو جیسے چھنگلیا یعنی چھوٹی انگلی کا نا مد ہونا۔ اور زیادتی غیر طبعی کے معنی یہ ہیں کہ اُس قسم یا اس جنس کی کوئی شے پہلے سے بدن میں موجود نہ ہو۔ جیسے پیٹ میں کیڑوں کا پیدا ہوجانا یا بدن کے کسی حصہ میں سِلی کا پیدا ہوجانا۔ اسی طرح نقصان طبعی کے یہ معنی ہیں کہ پیدائشی طور پر اعضاء کی طبعی تعداد میں کمی ہو۔ مثلاً ہاتھ یا پاؤں میں پیدائشی طور پر ایک انگلی کا کم ہونا اور نقصان غیر طبعی کے یہ معنی ہیں کہ وہ نقصان خلقی یا پیدائشی نہ ہو۔ بلکہ کسی اور طرح سے پیدا ہوگیا ہو۔ مثلاً ہاتھ یا پاؤں کی کسی انگلی کا کٹ جانا۔ یا گل سڑکر ضائع ہوجانا۔

**مَرَضُ الْعَرَقْ** (ع) پسینے کی بیماری۔ یہ در حقیقت ایک قسم کا وبائی بخار ہے جس میں پسینہ بکثرت آتا ہے۔ اس قسم کا بخار انگلستان میں پندرھویں صدی عیسوی کے آخر میں اور سولھویں صدی کے وسط اور آخر میں وباءً پھیلا تھا (۱) سوئیٹنگ سِک نیس Sweating Sickness

ملیاریا Miliaria

**مَرَضْ عَصَبِی** (ع) عصبی مرض پٹھے کی بیماری (۱) نرؤس ڈیزیز Nervous Disease

نیوروپیتھی Neuropathy

نیورونوسِس Neuronosis

**مَرَضْ عَضَلِی** (ع) عضلہ کی بیماری۔ گوشت کی بیماری (۱) مائیوپیتھی Myopathy

**مَرَضْ عُضْوِی** (ع) ساخت عضو کی بیماری وہ مرض جس سے کسی عضو کی ساخت میں فرق آجائے (۱) آرگینک ڈیزیز Organic Disease

**مَرَضُ الْعُقَدْ** (ع) گانٹھوں کی بیماری۔ وہ بیماری جس میں جسم میں گانٹھیں یا گرہیں پڑجاتی ہیں (۱) نوڈوسِس Nodosis

نوڈی ڈیزیز Nody Disease

**مُرْضِعَہ** (ع) دودھ پلانے والی۔ والدہ یا دایہ (۱) ویٹ نرس Wet Nurse

**مَرَضْ فَاتْ** (مصر) اس مرض میں ریڑھ کی ہڈی مادہ سل سے ماؤف ہوکر بوسیدہ ہو

جاتی ہو چنانچہ ہلنے جلنے سے ریڑھ میں درد ہوتا ہے۔ اور کبھی پیٹ میں بھی درد ہوتا ہے اور ریڑھ پر زخم یا ناصور ہو جاتے ہیں۔ اور حرام مغز کے ماؤف ہونے سے استرخا ہو جاتا ہے (۱) پاٹس ڈیزیز Pott's Disease

**مَرَضُ الْفِضَّۃ** (ع) مرض نقرہ۔ چاندی کی بیماری۔ جدید اصطلاح طب میں ایک مرض ہے۔ جو چاندی یا اس کے مرکبات کے زیادہ عرصہ استعمال کرنے سے پیدا ہو جاتی ہے اس میں جلد کی رنگت نیلگوں یا سیاہی مائل ہو جاتی ہے۔ لبوں۔ نتھنوں اور آنکھ کے پپوٹوں وغیرہ کا رنگ بھی نیلا ہو جاتا ہے۔ (۱) آرگائریا Argyria

**مَرَضِ فِعْلی** (ع) وہ بیماری جس سے کسی عضو ماؤف کے صرف فعل میں فرق آجائے لیکن اس کی ساخت میں کوئی فرق نہ آئے (۱) فنکشنل ڈیزیز Functional Disease

**مَرَضُ الْفَمِ وَالْقَدَم** (ع) منہ کھُر کی بیماری۔ مُوتا ن } وبائے حیوانات جو کہ بالعموم حیوانات اور کبھی انسان میں بھی ہو جاتی ہے۔ (۱) فُٹ اینڈ ماؤتھ ڈیزیز Foot & Mouth Disease

**مَرَضِ قَلِیْلُ الْحِدَّت** (ع) وہ مرض جو چودہ سے ستائیس روز تک ختم ہو (۱) سب ایکیوٹ ڈیزیز Subacute Disease

**مَرَضُ الْقُمَّل** (ع) جوؤں کا مرض جوؤں کی بیماری۔ وہ بیماری جس میں بدن میں جوئیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ (۱) پیڈی کولوسس Pediculosis

**مَرَضِ کَاہِنی** } صرع۔ مرگی چونکہ ابتدا مرض ساقط } میں کاہن لوگ منتر وغیرہ سے اس مرض کا علاج کیا کرتے تھے۔ اس واسطے یہ مرض انہیں کی طرف منسوب ہو گیا (۱) ایپی لیپسی Epilepsy

**مَرَضُ الْکُحُولی** (ع) ایک مرض ہو جو کثرت میخواری سے پیدا ہوتا ہے۔ اس میں کبھی سکر شراب کے سبب بیہوشی اور کبھی رعشہ اور کبھی ہذیان کی شکایت ہو جاتی ہے۔ (۱) الکحالزم Alcohalism

**مَرَضُ الْکَلْب** (ع) ہلکاؤ۔ دیوانے کُتّے کے داء الکلب } کاٹے کا مرض۔ تفصیل کے لئے دیکھو داء الکلب۔ (۱) ہائیڈروفوبیا Hydrophobia

**مَرَضِ گُراس** (معر) اس مرض میں مولود میں یا تو مقعد معدوم ہوتی ہے یا ناقص یعنی نامکمل ہوتی ہے۔ (۱) گراس ڈیزیز Gros's Disease

**مَرَضِ گریوز** (معر) دیکھو مرض عونترا الجحوظ (۱) گریوزڈیزیز Grave's Disease

**مَرَضِ مادّی** (ع) وہ مرض جو کسی مادہ یا خلط کے نقص سے پیدا ہو۔

**مَرَض مُتَعَدِّی** (ع) چھوت دار مرض۔ لگنی بیماری
وہ مرض جو بذریعہ چھوت ایک سے دوسرے
کو لگ جائے (ا) کن ٹے جی اس ڈیزیز Contagious Disease
(ا) ان فیکشس ڈیزیز Infectious Disease

**مَرَض مَجَارِی** (ع) وہ مرض جس میں عضو
ماؤف کے مجاری یعنی راستے خراب ہو جائیں
یعنی کشادہ یا تنگ یا بند ہو جائیں۔

**مَرَض مُرَکَّب** (ع) وہ مرض جو چند مرضوں
کے باہم ملنے سے پیدا ہو۔ جیسے ورم کہ تین
مرضوں (مرض سوء مزاج۔ مرض شکل۔ مرض
تفرق اتصال) کے باہم ملنے سے پیدا ہوتا
ہے۔ کیونکہ ورم سے عضو متورم کا مزاج
بھی ضرور خراب ہو جاتا ہے۔ اس کی شکل
بھی بگڑ جاتی ہے۔ اور اس کی ساخت کے
اتصال میں تفرق بھی آجاتا ہے۔
(ا) کمپلی کیٹنگ ڈیزیز Complicating Disease

نوٹ۔ اگر ایک وقت میں مریض کو دو۔
تین امراض لاحق ہوں۔ تو اُن میں سے
جو اصل مرض ہے۔ اس کو مرض اور باقی
کو عرض مرض کہتے ہیں۔ ایسے امراض کو
مرض مرکب نہیں کہتے۔ البتہ اگر دو تین
امراض باہم مل کر ایک ہو جائیں۔ یہاں
تک کہ اُن کی علامات و علاج بھی ایک
ہی ہوں تب وہ مرض مرکب کہلاتا ہے۔

**مَرَض مُزمِن** (ع) مرض کہنہ۔ پرانی بیماری
وہ بیماری جو چالیس روز یا عرصہ تک یا
ساری عمر رہے۔
(ا) کرانک ڈیزیز Chronic Disease

**مَرَض مُشَارِکَت** (ع) دیکھو مرض شرکی۔

**مَرَض مُفرَد** (ع) مرض بسیط۔ وہ مرض جو
اکیلا ہو۔ یعنی چند امراض کے ملنے سے نہ
بنا ہو جیسے حمی یوم۔ اس کی تین قسمیں
ہیں۔ مرض سوء مزاج۔ مرض تفرق
اتصال۔ اور مرض ترکیب۔
(ا) سمپل ڈیزیز Simple Disease

**مَرَض مَقَامِی** (ع) مقامی بیماری۔ قدیم اصطلاح
طب میں وہ مرض جو کسی خاص مقام سے
مخصوص ہو (مرض وطنی) اینڈیمک ڈیزیز
Endemic Disease جدید طبی
اصطلاح میں وہ مرض جو جسم کے کسی
خاص حصہ یا عضو سے مخصوص ہو (مرض
خاص) (ا) سپیشل ڈیزیز Special Disease
لوکل ڈیزیز Local Disease

**مَرَض مِقدَار** (ع) وہ مرض جس میں تمام
بدن کی یا کسی خاص عضو کی مقدار اپنی
طبعی حالت سے چھوٹی یا بڑی ہو جائے۔

**مَرَض مُکتَسَب** (ع) کسبی بیماری۔ حاصل کردہ
مرض مکتسبہ } بیماری۔ وہ بیماری جو موروثی
نہ ہو۔ بلکہ خود حاصل کردہ ہو۔ یعنی خود

ہی بد احتیاطی وبد پرہیزی سے حاصل کی ہو۔ جیسے آتشک مکسوبہ یعنی حاصل کردہ آتشک برخلاف آتشک موروثی کے ۔

(ا) ایکوائرڈ ڈیزیز Acquired Disease

**مَرَضِ مُنِیر** (ع) اس مرض میں اندرونی
**دُوار ناشی** | کان کی نیم دائرہ نالیوں میں ورم ہو جاتا ہے۔ جس سے مریض کو دوسرا دَوران سر کی شکایت ہوتی ہے۔ جی متلاتا ہے قے آتی ہے۔ کان بجتے یا بہرے ہو جاتے ہیں۔ جدید اطبا رمصر اس کو دوار ناشی سے تعبیر کرتے ہیں ۔

**مَرَضُ المَوْت** (ع) موت کی بیماری۔ وہ آخری بیماری جو موت میں منتہی ہو ۔

(ا) دی لاسٹ ڈیزیز The last Disease

**مَرَضِ مَوْرُوثی** (ع) موروثی مرض۔ موروثی بیماری۔ وہ مرض جو والدین سے مولود میں پہنچے۔ یعنی وہ بیماری جس کا اثر ماں باپ سے اولاد میں پہنچے۔ جیسے آتشک وجذام وغیرہ۔ اس قسم کے امراض بعض اوقات ایک پشت چھوڑ کر دوسری پشت میں ظاہر ہوتے ہیں۔ اور کبھی ایک مرض اپنی نوع کے دوسرے مرض میں تبدیل ہو جاتا ہے

(ا) ہیری ڈیٹری ڈیزیز Hereditary Disease

**مَرَضِ مُہلِج** (ع) وہ مرض جس کا مواد شدید
**مرض مُہتاج** | التحرک ہو۔ اور ایک عضو سے دوسرے عضو میں جلد سرایت کر جائے

**مَرَضِ نَوبَتی** (ع) نوبتی بیماری۔ باری کی
**مرض دَوری** | بیماری۔ وہ مرض جو کسی وقت باری سے آئے۔ اور اپنا دورہ ختم کر کے کچھ عرصہ کے بعد رفع ہو جائے ۔

(ا) پیریاڈیکل ڈیزیز Periodical Disease

**مَرَضُ النَّوم** (ع) نیند کی بیماری۔ اس مرض
**نُوام** | میں مریض عرصہ تک خواب غفلت میں سوتا رہتا ہے۔ یہ مرض ایک خاص قسم کی مکھی کے کاٹنے سے پیدا ہوتا ہے۔ اور افریقہ کے مغربی ساحل وکانگو میں یہ مرض مقامی ہے ۔

(ا) سلیپنگ سکنیس Sleeping Sickness

**مَرَضِ وَبائی** (ع) وبائی مرض۔ وبائی بیماری وہ بیماری جو وباءً پھیلے۔ اور اس میں بہت سے اشخاص ایک ہی وقت میں مبتلا ہو جائیں جیسے ہیضہ وطاعون وغیرہ ۔

(ا) ایپی ڈیمک ڈیزیز Epidemic Disease

**مَرَضِ وَطَنی** (ع) وہ بیماری جو کسی خاص وطن یا مقام میں واقع ہو۔ جیسے مرض النوم کانگو میں۔ مرض ہیضہ بنگالہ میں۔ اور مرض گھینگھا بعض پہاڑی مقامات میں ۔

(ا) اینڈیمک ڈیزیز Endemic Disease

**مَرْضُوض** (ع) کوفتہ۔ کٹی ہوئی یا کچلی ہوئی چیز ۔

**مَرَضِ وَضْع** (ع) وہ مرض ہے جس میں عضو و

کی وضع بگڑ جاتی ہے۔ یعنی وہ اپنے مقام سے
ٹل جاتا ہے۔ یا یہ کہ اس کا تعلق دوسرے اعضا
سے ہوتا ہے۔ وہ خراب ہو جاتا ہے۔ یعنی اسکی
وضع طبعی میں فرق آجاتا ہو خواہ ٹل جانے
سے ہو یا حرکت وسکون غیر طبعی سے۔ مثلاً
کسی جوڑ کا اُکھڑ جانا یا کسی جوڑ کا خشک ہوکر
حرکت نہ کرنا۔ یا عضو یا اعضاء کا غیر طبعی طور
پر حرکت کرنا جیسے مرض رعشہ میں ہاتھوں
وغیرہ کا کانپنا ۔

**مَرَضِ وِنکل** (مع) یہ نوزائیدہ بچوں کی ایک
مہلک بیماری ہے۔ جس میں مریض کو یرقان
ہوتا ہے۔ خونی پیشاب آتا ہے۔ اور جسم نیلا
پڑ جاتا ہے (ا) ونکلز ڈیزیز Winckel's Disease

**مَرَضِ وِیل** (مع) حمیٰ اصفر۔ تپ زرد۔ زرد
بخار۔ وہ صفراوی بخار۔ جس کے ساتھ
شدید یرقان ہوتا ہے ۔
(ا) ویلز ڈیزیز Weil's Disease

**مَرَضِ ہاجکِن** (مع) اس مرض میں شدید
قسم کا نقص الدم (انیمیا) ہوتا ہے۔ مختلف
مقامات کے غدد جاذبہ متورم ہوجاتے ہیں
اور تلی بڑھ جاتی ہے ۔
(ا) ہاجکنز ڈیزیز Hodgkin's Disease

**مَرضٰی** (ع) جمع ہے مریض کی ۔

**مَرَضُ الیَدِ وَالقَدَمِ** (ع) مرض دست و پا
ہاتھ پاؤں کی بیماری۔ اس مرض میں ہاتھ
پاؤں پر قروح (زخم) پیدا ہو جاتے ہیں ۔
(ا) ہینڈ اینڈ فٹ ڈیزیز
Hand & Foot Disease

**مُرِّط** (ع) (۱) بال اُکھیڑنا (۲) حمل گرانا ۔

**مَرَط** (ع) رخساروں اور دیگر مقامات پر بال نہ ہونا

**مِرطاوان** (ع) داڑھی کی بچی کے دونوں طرف
(ٹھوڑی اور لب زیریں کے درمیان) بالوں
کا نہ اُگنا ۔

**مُرَطِّب** (ع) رطوبت یا تری پیدا کرنے والی
دوا۔ جمع مرطبات ۔

**مَرطُوب** (ع) رطوبت دار۔ تر۔ بھیگا ہوا۔
جس کے مزاج میں زیادہ رطوبت ہو ۔

**مَرطُوبُ المِزاج** (ع) جس کے مزاج میں
رطوبت کا غلبہ ہو۔ ترمزاج والا ۔

**مِرفَق** (ع) آرنج۔ کُہنی۔ کہنی کا جوڑ۔ جمع
مَرافِق ۔

**مَرفُوق** (ع) جس کی کہنی میں درد ہو ۔

**مَرَق** (ع) آب گوشت۔ شوربا۔ گوشت کا شوربا
جمع اَمراق و مُروق ۔

**مَرَقّ** (ع) اس کی جمع مَراق ہے (دیکھو
پیٹ کا ملائم حصہ۔ پیٹ کا وہ مقام جہاں
کا گوشت پتلا ہوتا ہے۔ یعنی دونوں طرف
کی آخری پسلیوں سے کولہے تک کا مقام
تفصیل کے لئے دیکھو مراق ۔

**مُرقِد** (ع) دوائے منوم۔ نیند لانیوالی دوا ۔

**مُرَقِّق** (ع) رقیق کرنے والی۔ پتلا کرنے والی۔ وہ دوا جو بسبب قوت نافذہ اور حرارت و رطوبت کے اخلاط و رطوبات کو رقیق کر دے۔ جمع اس کی مرققات ہے (ا) ڈائیلوئینٹ Diluent ایٹی نیوئینٹ Ettenuent

**مُرَقِّیَا الْاَنف** (ع) ناک کے دونو طرف ٭

**مُرَکَّب** (ع) وہ چیز جو کئی چیزوں سے مل کر بنی ہو (۲) دوات کی سیاہی ٭

**مُرَکَّبَات** (ع) ادویہ مرکبہ۔ مرکب دوائیں

**مُرَکَّبُ الْقُوٰی** (ع) وہ دوا جس میں چند مخالف اور متضاد قوتیں جمع ہوں۔ جو وارد ہو کر متضاد اثرات کریں۔ مثلاً ایک دوا قابض بھی ہو اور محلل بھی ٭

**مُرْمَد** (ع) مریض رمد۔ جس کی آنکھیں دکھتی ہوں

**مِرْوَحَہ** (ع) بادزنہ۔ پنکھا ٭

**مَرُوخ** (ع) روغن مالش۔ مالش کا تیل وغیرہ جو جسم پر ملیں۔ جمع مُروخات ٭

**مِرْوَد** (ع) میل۔ سرمہ کی سلائی ٭

**مُرَوَّق** (ع) پھاڑا ہوا عرق۔ صاف کی ہوئی شراب ٭ (ا) فلٹرڈ Filtered

نوٹ۔ جب کسی سبز دوا مثلاً سبز کاسنی وغیرہ کو کچل کر اس کے نچوڑ کو آگ پر رکھ کر پھاڑتے ہیں۔ تو نچوڑ کی سبزی پھٹ کر جدا ہو جاتی ہے۔ اور جو صاف پانی رہ جاتا ہے۔ اُسے مروق کہتے ہیں ٭

**مُرَوْلَہ** (ع) گھی میں خوب ملی ہوئی روٹی ٭

**مِرَّۃ** (ع) صفرا غیر طبعی و سودا غیر طبعی ٭

**مِرَّۃ صَفْرَاء** (ع) وہ غیر طبعی صفرا جو بلغم رقیق کے ساتھ مل جاتا ہے ٭

**مَرَہ** (ع) آنکھوں کا سرمہ نہ لگانے سے بیمار ہونا۔ اور پلکوں کا سفید ہو جانا ٭

**مَرِیْضُ الْفُؤاد** (ع) بیمار۔ کمزور۔ کمزور دل ٭

**مَرْہَم** (ع) وہ مرکب دوا جس کا استعمال زخم میں ہوتا ہے۔ جمع مراہم (ا) آئنٹ منٹ Ointment انگوئینٹم Unguentum سالوی Salve

**مَرْہَم بَہَا** (ف) مرہم کی قیمت۔ جراح کی فیس جراح کا معاوضہ ٭

**مَرْہَمَہ** (ع) مرہم لگانا۔ مرہم رکھنا ٭

**مَرْہَم نِہ** (ف) مرہم لگانیوالا۔ مرہم پٹی کرنیوالا ٭

**مُرُوْنَت** (ع) لچک (ا) ایلاسٹی سٹی Elasticity

**مَرِیّ** (ع) سرخ نائے گلو۔ غذا کی نالی۔ حلق کی وہ نالی جس کے ذریعہ کھانا پانی معدہ میں جاتا ہے۔ یہ نالی ۱۰ انچ لمبی اور حلق سے شروع ہو کر گردن میں ہوا کی نالی کے پیچھے اور نیچے کو جا کر مہروں کے ستون ریڑھ کے سامنے حجاب حاجز کے سوراخ میں سے گزر کر پشت کے دسویں مہرہ کے مقابل معدہ کے بالائی سوراخ (فم معدہ) میں

ختم ہوتی ہے۔ اس کی ساخت میں تین طبق ہوتے ہیں (۱) بیرونی طبق عضلاتی ریشوں کا (۲) درمیانی طبق خانہ دار جھلی کا (۳) اندرونی طبق لعابدار جھلی کا۔ اس اندرونی طبق کے نیچے بہت سارے غدد ہوتے ہیں۔ جو اپنی لیسدار رطوبت سے اس کو تر رکھتے ہیں ۔

(۲) اے سافیگس Oesaphagus. گلیٹ Gullet.

**مَرِی** (ع) گوارا۔ زود ہضم (ھَنِیئ مَرِیئ)

**مُرِّی** (ع) آبکامہ۔ کانجی ۔

**مَرارَت** (ع) تلخی۔ کڑواہٹ ۔

(۲) بٹرنیس Bitterness

**مَرِیض** (ع) بیمار۔ دُکھی۔ روگی۔ جمع مرضیٰ۔ مَراضیٰ۔ مراض ۔

**مُرَیْطاء** (ع) بقول مولانا نفیس وغیرہ ناف اور پیڑو کا درمیانی مقام یا سینہ اور پیڑو کا درمیانی مقام (۲) بقول علامہ وہ تنگ راستہ (قنات اربعہ) جس کے راستے خصیتین شکم کے راستہ فوطوں میں اترتے ہیں۔ یا باریطون کا وہ حصہ جو خصیتین کے شکم سے فوطوں میں اترتے وقت ان کا غلاف بناتا ہے۔ اکثر لغات کو دیکھنے کے بعد ہم جناب علامہ کے قول کی تائید کرتے ہیں۔ جمع مُرَیْطاوات ۔

**مُرَیْطی** (ع) کام یعنی حلق یا لہات یعنی حلق

کاکوا ۔

**مَرْئی** (ع) نظر آنے والی چیز دکھائی دینے والی چیز۔ جمع مَرْئیات ۔

**مَزّ** (ع) چوسنا ۔

**مُزّ** (ع) میخوش۔ چاشنی دار۔ کھٹمٹھا ۔

**مَزابِلہ** (ع) جمع ہے مَزْبلہ کی۔ نجاست اور گوبر وغیرہ ڈالنے کی جگہیں ۔

**مِزاج** (ع) لغوی معنی ملاوٹ۔ آمیزش۔ اصطلاح طب میں وہ کیفیت جو اربعہ عناصر (آگ۔ پانی۔ مٹی۔ ہوا) کے باہم ملنے سے پیدا ہوتی ہے۔ یعنی جب اربعہ عناصر آپس میں ملتے ہیں۔ تو ان میں سے ہر ایک کی کیفیت گرمی و سردی اور خشکی و تری کے باہم ملنے اور ان کے فعل و انفعال یا تاثیر و تاثر سے ان کی تیزی دور ہو جاتی ہے۔ اور ایک نئی متوسط کیفیت پیدا ہو جاتی ہے۔ اسی کیفیت متوسطہ کو مزاج کہتے ہیں۔ اس کی پھر دو قسمیں ہیں (۱) مزاج معتدل (۲) مزاج غیر معتدل۔ چنانچہ اگر عناصر اربعہ اپنی کمیت و کیفیت کے اعتبار سے بالکل مساوی ہوں۔ یعنی باہم ملتے وقت ہر ایک کی مقدار اور ہر ایک کی کیفیت برابر ہو تو ایسے مزاج کو مزاج معتدل حقیقی کہتے ہیں۔ جس کا وجود فی الخارج موجود

نہیں بلکہ صرف فرضی اور ذہنی ہے۔ اور اگر عناصر اربعہ باہم ملتے وقت اپنی مقدار اور کیفیت میں کم و بیش ہوں۔ تو ایسے مزاج کو مزاج غیر معتدل کہتے ہیں۔ لیکن علم طب میں لفظ معتدل اور غیر معتدل کے یہ معنی نہیں لئے جاتے۔ بلکہ طب میں **معتدل** اس مزاج کو کہتے ہیں جس میں عناصر اربعہ کمیت و کیفیت کے اعتبار سے حسب ضرورت طبعی ممزوج ہوں۔ یعنی چاروں عناصر طبعی ضرورت کے مطابق باہم ملے ہوئے ہوں۔ یعنی اگر مزاج میں طبعی طور پر غلبہ حرارت کی ضرورت ہو۔ تو حرارت زیادہ ہو۔ اور اگر غلبہ برودت کی ضرورت ہو۔ تو برودت زیادہ ہو۔ پس اس اعتبار سے ہر ایک تندرست حیوان معتدل ہے۔ کیونکہ مختلف حیوانات میں امتزاج عناصر باعتبار کمیت و کیفیت مختلف ہوتا ہے۔ مثلاً شیر میں شجاعت کے لئے طبعی طور پر حرارت کی زیادہ ضرورت ہے۔ اور بزمیں بزدلی کے لئے نسبتاً برودت کی زیادہ ضرورت ہے وغیرہ۔ لیکن سب حیوان اپنی اپنی جگہ بحالت صحت معتدل ہیں۔ اسی معتدل کو معتدل طبی یا معتدل فرضی کہتے ہیں۔ اور برخلاف ازیں جس مزاج میں عناصر بقدر ضرورت طبعی نہ ہوں۔ بلکہ

کم و بیش ہوں۔ تو اُسے غیر معتدل کہتے ہیں۔ جس کی یہ آٹھ قسمیں ہیں (۱) حار جس میں گرمی زیادہ ہو (۲) بارد جس میں برودت زیادہ ہو (۳) یابس جس میں خشکی زیادہ ہو (۴) رطب جس میں تری زیادہ ہو (۵) حار یابس جس میں گرمی و خشکی زیادہ ہو (۶) حار رطب جس میں گرمی و تری زیادہ ہو (۷) بارد و یابس جس میں سردی و خشکی زیادہ ہو (۸) بارد و رطب جس میں سردی و تری زیادہ ہو۔ ان میں سے پہلی چار قسموں کو جن میں فقط ایک کیفیت زائد ہے۔ **غیر معتدل مفرد** کہتے ہیں اور آخری چار قسموں کو جن میں دو دو کیفیتیں زائد ہیں۔ **غیر معتدل مرکب** کہتے ہیں +

نوٹ۔ ادویہ میں معتدل دوا سے وہ دوا مراد ہے جو بدن انسان میں پہنچ کر کوئی زائد کیفیت پیدا نہ کرے۔ یعنی گرمی یا سردی یا خشکی یا تری کو نہ بڑھائے۔ اور برخلاف ازیں اگر کوئی زائد کیفیت پیدا کرے۔ تو اُسے غیر معتدل دوا کہتے ہیں جس کی وہی آٹھ قسمیں ہیں۔ جو اوپر مزاج غیر معتدل میں مذکور ہوئیں +

اسی طرح جب دیگر حیوانات کے مقابلہ میں انسان کو معتدل کہا جاتا ہے۔ اور

دیگر اعضاء کے مقابلہ میں جلد بدن کو معتدل
کہا جاتا ہے - تو اس سے یہ مراد نہیں ہوتی
کہ دیگر حیوانات یا دیگر اعضاء بدن غیر معتدل
نہیں ہیں بلکہ اس سے مراد نسبتی اعتدال
ہے - یعنی اگر مختلف حیوانات کے امزجہ کا باہمی
مقابلہ کیا جائے - تو ان میں سے ہر ایک
اگرچہ طبعی طور پر معتدل ہوگا - لیکن کسی کا
مزاج نسبتاً زیادہ گرم ہوگا - کسی کا زیادہ
سرد - اور ان سب میں انسان جو
اشرف المخلوقات ہے - اس کا مزاج
معتدل ہوگا - اسی طرح سے تمام اعضاً
بدن کی نسبت جلد کا مزاج معتدل مانا
جاتا ہے - انگریزی میں (۱) ٹمپریمنٹ Temperament (۲) ٹیمپر Temper
(۳) کانسٹی ٹیوشن Constitution
(۴) ڈس پوزیشن Disposition مزاج
مزاج کے معنوں میں استعمال ہوتے ہیں +

**مزاج اول** (ع) وہ مزاج جو مفردات عناصر کے
باہم ملنے سے اولاً حاصل ہوتا ہے - پھر اگر
ایسے مزاج والی چند اشیاء کو باہم ملا دیا جائے
تو ان کی ترکیب سے جو مزاج پیدا ہوگا -
اسے مزاج ثانی کہتے ہیں - جیسے ادویہ مفردہ
میں ہر ایک مفرد دوا کا مزاج مزاج اول
ہوتا ہے - اور ادویہ مرکبہ میں ہر ایک
مرکب دوا کا مزاج مزاج ثانی ہوتا ہے +

**مزاج بسیط** (ع) وہ مزاج جس میں کیفیات
اربعہ (حرارت - برودت - رطوبت - یبوست)
میں سے کوئی ایک کیفیت زائد ہو تفصیل
کے لئے دیکھو مزاج +

**مزاج بلغمی** (ع) بلغمی مزاج - وہ مزاج جس
میں بلغم کا غلبہ ہو + (۱) فلیگ میٹک ٹمپریمنٹ

**مزاج ثانی** (ع) وہ مزاج جو چند مفردات
ذوی الامزجہ کے باہم ممزوج کرنے سے
پیدا ہو - جیسے تریاق یا معجون کا مزاج -
اس قسم کا مزاج کبھی مصنوعی ہوتا ہے -
جیسے ادویہ مرکبہ کا اور کبھی طبعی جیسے دودھ
کا جس میں مائیت و دہنیت و جبنیت باہم
ممزوج ہیں +

**مزاج خنازیری** (ع) خنازیری مزاج -
متاخرین اطباء یورپ نے ایک اس قسم
کا مزاج بھی لکھا ہے - لیکن درحقیقت
یہ ایک قسم کا سوء مزاج ہے +
(۱) سکرافولس ٹمپریمنٹ Scrofulous Temperament

**مزاج دموی** (ع) دموی مزاج - وہ مزاج
جس میں خون کا غلبہ ہو (۱) سنگوئینس ٹمپریمنٹ

**مزاج رخو** (ع) ڈھیلا مزاج - سست مزاج
وہ مزاج جس کے اجزاء اور عناصر کا جدا
کرنا آسان ہو جیسے مزاج نباتات و حیوانات
اس کے مقابل میں موثق ہے +

**مزاج سوداوی** (ع) سوداوی مزاج - وہ

(a) Phlegmatic. Temperament (a) Sanguineous Temperament

مزاج جس میں سودا کا غلبہ ہو (۱) میلن کولک ٹیمپرمنٹ Melancholic Temperament

مزاج صفراوی (ع) صفراوی مزاج - وہ مزاج جس میں صفرا کا غلبہ ہو (۱) بلئس ٹیمپرمینٹ Bilious Temperament

مزاج عارضی (ع) وہ غیر طبعی مزاج جو بعد کو عارض و لاحق ہو +

مزاج عصبی (ع) وہ مزاج جس میں عصبیت غالب ہو - یہ بھی اطبا یورپ کا بیان کردہ مزاج ہے - ایسے مزاج والا شخص خوش خلق - ذکی و فہیم ہوتا ہے - اور اس کے خیالات و حرکات میں چستی ہوتی ہے - قد چھوٹا خط و خال خوشنما - ہونٹ پتلے آنکھیں چکیلی - بال بھورے اور جسم کی رنگت قدرے سرخی مائل ہوتی ہے (۱) نروس ٹیمپرمینٹ Nervous Temperament

مزاج گیر (ف) موافق مزاج - جو مزاج کے موافق آئے +

مزاج مرکب (ع) وہ مزاج جس میں دو کیفیتیں زائد ہوں - مثلاً گرم و خشک یا سرد و خشک وغیرہ تفصیل کے لئے دیکھو مزاج +

مزاج مفرد (ع) دیکھو مزاج بسیط +

مزاج موثق (ع) مزاج قوی مضبوط مزاج وہ مزاج جس کا تجزیہ و تفریق مشکل ہو - یعنی جس کے بسائط کو جدا کرنا مشکل ہو - جیسے مزاج طلا و نقرہ +

مزاج ناخوش (ف) ناخوشی بیماری مرض +

مزاح (ع) خوش طبعی - ہنسی - دل لگی +

مزامیر (ع) جمع ہے مزمار کی - بمعنی بانسری - (۲) مجازاً آلات سمع - یا آلات موسیقی +

مزاوجت (ع) زوجہ کرنا - شادی کرنا نکاح کرنا

مزاولت (ع) کسی کام پر ہمیشگی کرنا - کوشش کرنا (۲) چارہ اور علاج کرنا +

مزبلہ (ع) نجاست - اور غلاظت ڈالنے کی جگہ (۱) ڈنگ ہل Dunghill لیویٹری Lavatory

مزج (ع) ملنا - ملانا +

مزح (ع) خوش طبعی - مذاق ہنسی - دل لگی +

مزخنت (ع) عورت کی اندام نہانی (۲) عورت

مزدوج (ع) ہمقرین - دوہرا - ملا ہوا +

مزر (ع) شراب بوزہ - جو کی شراب +

مزرج (ع) مست شراب +

مزرد (ع) سرخ نائے - غذا کی نالی (۱) گلٹ

مزرقہ (ع) ] آلہ زرق - پچکاری + زراقہ ] (۱) سرنج Syring

مزرم (ع) مبتلا قبض - جسکو قبض کی شکایت ہو

مزعلج (ع) بے چین عورت +

مزعف (ع) اچانک موت (۲) تلوار جو زندہ نہ چھوڑے +

**مُزَغّب** (ع) روئیں دار۔ رونگٹے والا ۔

**مُزَفِّر** (ع) گہرا سانس یا گہری سانس لینے والا

**مُزکُوم** (ع) مریض زکام۔ زکام کا بیمار ۔

**مُزَلِّق** (ع) پھسلانے والی۔ وہ لعاب دار دوا
جو اپنے لعاب سے سطح عضو کو تر اور چکنا
کردے تاکہ اندرونی مادہ پھسل کر خارج
ہوسکے۔ جمع مزلقات (ا) ڈی مل سینٹ
لوبری کینٹ Demalcent Lubricant

**مِزمار** (ع) لغوی معنی شہنائی۔ بانسری۔ باجہ
جدید اصطلاح تشریح میں حنجرہ میں وتران
صوتیاں (آواز کی ڈوریوں) کا درمیانی
فضا، مع حنجرہ کے اس حصہ کے جو آواز
پیدا کرنے میں دخیل ہے ۔
(ا) گلاٹس Glottis

**مُزمِن** (ع) لغوی معنی دیرینہ۔ کہنہ۔ پرانا۔
اصطلاح طب میں یہ لفظ کہنہ اور دیرینہ
مرض پر بولا جاتا ہے۔ دیکھو مرض مزمن ۔
(ا) کرانک Chronic

**مُزَوَّرَہ** (ع) جھوٹا شوربا۔ بناوٹی شوربا۔ شوربا
جو بغیر گوشت کے بنایا گیا ہو۔ جیسے آش
ماش۔ آش لوبیا۔ اور نخود آب وغیرہ ۔

**مِزوَلَۃُ الہَوا** (ع) آلۂ ہوانما۔ وہ آلہ جس سے
ہوا کا رخ پہچانا جاتا ہے ۔

**مُزیلُ الشَّعر / حلاق الشعر** (ع) بال صفا۔ بال اڑانے
والی دوا۔ وہ دوا جو بالوں
کو صاف کرے اور مونڈے ۔
(ا) ڈیپی لیٹری Depilatory

**مُزیلُ النتن / مُزیلُ الرائحہ** (ع) دافع بدبو۔ وہ چیز جو بدبو
کو دور کرے ۔
(ا) ڈی آڈورینٹ Deodorant

**مِژگان** (ف) پپوٹے۔ پلکیں ۔

**مَسّ** (ع) چھونا۔ ہاتھ پھیرنا۔ گھسنا ۔
(ا) ٹچ Touch

**مَسُّ الحُمّیٰ** (ع) بخار کا چھو جانا۔ ذرا سا بخار ہونا

**مُساحَقَت** (ع) باہم گھسنا۔ چپٹی کرنا۔ دو
عورتوں کا باہم جفتی کرنا ۔

**مَساحیق** (ع) جمع ہے مَسحُوق بمعنی سفوف کی
سفوفات ۔

**مَساس** (ع) چھونا۔ ہاتھ پھیرنا۔ جماع ۔
نوٹ۔ عام اصطلاح یا عرف عام میں
مرد کا بحالت شہوت عورت کے اعضاء
پر ہاتھ پھیرنا یا ہاتھا پھیری کرنا ۔

**مُسال** (ع) مرد کی داڑھی کا کنارہ (۲) گردن
کے گلے تک کا مقام ۔

**مَسالِک ہَوائِیہ** (ع) ہوا کے راستے۔ مثلاً
ناک۔ حنجرہ۔ قصبہ ریہ وغیرہ ۔
(ا) ایئر پیسیجز Air passages

**مَسالیق** (ع) جمع ہے مَسلُوقہ بمعنی شوربہ کی ۔

**مَسام** (ع) جسم کے نہایت باریک باریک
سوراخ۔ جن سے پسینہ نکلتا ہے ۔

(۱) پورس Pores

نوٹ ۔ مسام جمع ہے مَسَم کی ۔ جس کے معنے ہیں بہت باریک اور چھوٹا سوراخ فارسی میں یہ لفظ میم کی تشدید کے بغیر مستعمل ہے ۔ اور اسی کی جمع الجمع مسامات فارسی میں مستعمل ہے +

مُسَامِ بِینِی (ف) مراد ہے ناک کے نتھنوں سے

مُسَامُ الجَسَد (ع) جسم یا بدن کے باریک باریک سوراخ +

مَسَامِع (ع) جمع ہے مسامع بمعنی کان کی +

مَسَامِیر (ع) جمع ہے مسمار کی ۔ بڑے بڑے مُنے جن کا سر بڑا اور رجبہ چھوٹی ہوتی ہے دیکھو مسمار +

مِسْبَار (ع) میل جراحت ۔ زخم کی سلائی

مِسْبَر } (۱) پرُوب Probe

سٹائل Style

مِسْبَارِ مَشْقُوبَہ (ع) پولی سلائی ۔ نالیدار سلائی

(۱) کےنیولا Cannula

مُسْبِت (ع) } دوائے منوم ۔ نیند لانے والی

مُسَبِّت } دوا (۱) ہپ ناٹک

Soporific سوپاری فِک Hypnotic

مُسَبَّتُ الْاِسْت (ع) حلقۂ دُبر ۔ مقعد کا حلقہ (۱) اینس Anus

مُسَبِّحَہ (ع) انگشت شہادت ۔ کلمہ کی انگلی فورفِنگر

مُسْبَل (ع) لمبی مونچھوں والا (۲) ذکر +

مَسْبُوت (ع) مریض سُبات ۔ بیہوش +

مَسْبُوط (ع) مریض بخار ۔ جس پر بخار کا حملہ ہوا ہو +

مَسْبُوہ (ع) پیر فرتوت ۔ بڈھا جو سٹھیا گیا ہو جو بڑھاپے سے بے عقلی کی باتیں کرنے لگے

مَسْت (ف) مستانہ ۔ متوالا ۔ شرابی +

مَسْتِ خَراب (ف) نشہ شراب سے چور +

مَسْتِ مُدَام (ف) دائم الخمر ۔ متواتر شراب پینے والا +

مُسْتَاخِذ (ع) درد ۔ یا درد چشم سے سر جھکا ہوا

مُسْتَبْطِن (ع) لغوی معنی پیٹ کے نیچے چھپانے والا ۔ اصطلاحی معنی استر کرنے والی ۔ وہ جھلی جو اندر سے استر کرتی ہو جیسے قلب کے اندر کی سطح کو استر کرنے والی جھلی ۔ یا جوف سینہ کی اندرونی جانب استر کرنے والی جھلی +

مُسْتَحَاضَہ (ع) وہ عورت جس کو عادت سے زیادہ حیض آئے ۔ یعنی مدت حیض گزر جانے کے بعد بھی خون حیض آتا رہے +

مُسْتَحْصَفَہ (ع) وہ عورت جس کا مقام مخصوص تنگ ہو +

مُسْتَحْضَرَات (ع) دوائیں جو دواخانہ میں موجود ہوں +

مُسْتَحْلَب ۔ حَلِیب (ع) شیرہ ۔ قدیم اصطلاح

طب میں وہ سیال جو کسی قابل تحلیل دوا کو
پانی کے ساتھ گھوٹنے سے حاصل ہوتا ہو
جدید اصطلاح طب میں کسی محلل دوا کا
ایسا مرکب جس میں کہ دوا مذکور کے نہایت
باریک ذرات بذریعہ کسی لعاب وغیرہ
کے پانی میں معلق یا ملے ہوئے ہوں +
(۱) ایملشن Emulsion
نوٹ - ایملشن دو قسم کا ہوتا ہے (۱) جو کسی
روغن کو کسی کھاری دوا وغیرہ کے ساتھ
ملانے سے بنتا ہے (۲) جو کسی رالدار دوا کو
کسی لعاب یا انڈے کی زردی میں ملا کر
بنایا جاتا ہے +
مُسْتَدَق (ع) کلائی یا پنڈلی کا باریک حصہ +
مُسْتَدِیر (ع) گردی - گول - گولائی مائل +
مُسْتَرَاح (ع) جائے فراغت - جائے ضرور
بیت الخلا - پاخانہ +
مُسْتَرْخی (ع) سست - ڈھیلا - لٹکا ہوا -
(۱) ری لیکسڈ Relaxed
مُسْتَرْسَل (ع) لٹکے ہوئے بال +
مُسْتَسْقِی (ع) لغوی معنی پانی مانگنے والا - اصطلاحی
مریض استسقاء - جلندھری (۱) اسائی ٹک
Ascitic ڈراپسی کل Dropsical
ہائیڈروپک Hydropic
نوٹ - چونکہ مریض استسقاء کو پیاس
بہت لگتی ہے - اور پانی کی زیادہ طلب

ہوتی ہے - اس مناسبت سے مستسقی کہا گیا +
مُسْتَشْفِی (ع) جوئندہ شفاء - شفا ڈھونڈنے
والا - مریض +
مُسْتَشْفیٰ (ع) شفاخانہ - جمع مُسْتَشْفَیات +
مُسْتَعْرَض (ع) عریض - چوڑی یا آڑی چیز
وہ چیز جو عرض میں یا آڑے طور پہ واقع
ہو (۱) ٹرانس ورس Transverse
مُسْتَقِیم (ع) رودۂ ششم - سیدھی آنت
طبی اصطلاح میں آخری آنت کا نام ہے
جو قولون سے شروع ہو کر مقعد پر ختم ہوتی
ہے - اس کی اوسط لمبائی چھ انچ سے آٹھ
انچ ہوتی ہے - یہ دونوں سروں پہ تنگ
اور درمیان میں کشادہ ہوتی ہے +
(۱) ریکٹم Rectum
نوٹ - عربی لفظ مستقیم اور انگریزی
لفظ ریکٹم دونوں کے لغوی معنی سیدھے
کے ہیں - اگرچہ یہ آنت بالکل سیدھی
نہیں ہوتی لیکن چونکہ دوسری آنتوں کی نسبت
سیدھی ہوتی ہے - اس لئے اس نام سے
موسوم ہوتی ہے +
مُسْتَغْرَق (ع) ڈوبا ہوا - غرق ہوا +
مُسْتَلْقِی (ع) پیٹھ کے بل لیٹا ہوا چت لیٹا ہوا
مُسْتَوْصَف (ع) مطب - نسخہ نویسی اور
علاج معالجہ کرنے کی جگہ +
مَسْح (ع) چھونا - ہاتھ پھیرنا - جماع کرنا +

مُسْحَاء (ع) دُبلی پتلی عورت جس کی ٹانگیں اور کولہ چھوٹا ہو ٭

مُسْحَت (ع) گلا (۲) غذا کے پھنسنے سے گلا گھٹنا ٭

مَسْحُوق (ع) سفوف۔ خشک پسی ہوئی دوا ٭

مَسْخ (ع) ایک صورت سے دوسری صورت بدلنا اس طرح سے کہ دوسری صورت پہلی صورت سے بدتر ہو (۱) ٹرنسفارم Transform

مُسَخِّن (ع) گرمی پیدا کرنے والی دوا۔ جمع مسخنات (۱) کیلوری فک Calorific

مُسَخَّن (ع) گرم۔ گرم کیا ہوا ٭

مَسْخُوط (ع) جنین معیوب۔ عیب دار جنین۔ وہ جنین جس کے اعضا اور شکل وصورت میں عیب ہو (۱) مانسٹر Monster ٹیرس Teras ٹرنسفارمڈ Transformed

مُسَدِّد (ع) سُدہ پیدا کرنے والی دوا۔ سُدہ ڈالنے والی دوا۔ وہ دوا جو اپنی یبوست اور کثافت کے سبب تنافذ میں رک جائے اور ان کو بند کر دے۔ جمع مُسَدِّدات ٭ (۱) آبسٹروئینٹ Obstruent

مَسْرَبَہ (ع) حلقۂ دُبر۔ پاخانہ کا راستہ ٭

مَسْرُبَہ (ع) وہ بال جو سینہ سے ناف تک ہوتے ہیں ٭

مِسْرَط (ع) مجریٔ طعام۔ غذا کی نالی (۱) اِیسافیگس Oesophagus

مَسْرُوب (ع) بکار سرب۔ یا سیسہ سے

مُتَأَذِّی جس کا سیسے یا چاندی کے دھوئیں سے دم گھٹ گیا ہو ٭

مُسْرِی (ع) سرایت کرنے والا۔ اصطلاح طب میں وہ مرض جو ایک سے دوسرے میں سرایت کر جائے۔ تفصیل کے لئے دیکھو مرض متعدی ٭

مُسْطَار (ع) شراب نو۔ شراب ترش کھٹی شراب جس پر چھ مہینے نہ گذرے ہوں

مُسَطَّح (ع) سطح کیا ہوا۔ پھیلا ہوا۔ بچھا ہوا چکلا ہموار۔ برابر ٭

مَسْطُون صَغِیر (ع) ایک پیمانہ زیت سے سوا دو تولہ کا۔ شراب سے تین تولہ چار ماشہ کا۔ اور شہد سے ساڑھے چار تولہ کا ٭

مَسْطُون کَبِیر (ع) ایک پیمانہ۔ زیت سے تقریباً ساڑھے آٹھ تولہ۔ اور شراب سے ساڑھے گیارہ تولہ۔ اور شہد سے ساڑھے بارہ تولہ کا ٭

مِسْعَط (ع) حلق یا ناک یا کان میں دوا پھونکنے کا آلہ (۲) ناسدانی جس میں ناس یا نسوار رکھتے ہیں ٭

مُسْعَل (ع) حلق۔ گلا ٭

مُسْغَبَت (ع) گرسنگی۔ بھوک۔ بھوکا ہونا ٭

مُسَفَّط الرَّأس (ع) چپٹے سر والا جس کا سر چپٹا ہو ٭

مُسْفِہ (ع) زیادہ پیاس لگانے والی دوا جس

سے بہت پانی پیا جائے۔

**مسقاط** (ع) جو اسقاط حمل کی عادی ہو۔ عورت جس کا حمل اکثر گر جاتا ہو۔

**مسقام** (ع) مریض جو اکثر بیمار رہے۔ روگی

**مسقط** (ع) حمل گرانے والی عورت یا دوا و چیز

(ا) ایک بالک Ecbolic

**مسقط جنین** } (ع) حمل گرا دینے والی دوا (ا)
**مجہض** } ایک بالک

**مسقط الراس** (ع) مولد۔ جائے ولادت جائے پیدائش۔

**مسقوم** (ع) سقیم علیل۔ مریض۔ بیمار (ا) سِک

**مسکر** (ع) شکر یا نشہ لانے والی دوا۔ وہ چیز جس سے نشہ یا مستی پیدا ہو جیسے شراب و بھنگ وغیرہ۔ جمع مسکرات۔

(ا) انٹاکسی کے ٹنگ Intoxicating

(ا) نارکاٹک Narcotic

**مسکر** (ع) شکر ملائی ہوئی چیز۔ شیریں۔

(ا) سکے ریٹڈ Saccharated

**مسکن** (ع) لغوی معنی جائے سکونت۔ مکان مقام۔ طبی اصطلاح میں حیوانات و نباتات کی طبعی جائے پیدائش پر بولا جاتا ہے۔

(ا) ہیبی ٹیٹ Habitat لوکس Locus

**مسکن** (ع) تسکین دینے والی۔ اصطلاح طب میں وہ دوا جو اخلاط کی حرارت اور جوش کو ساکن کرے اور تسکین دے۔ جمع مسکنات

(ا) سیڈے ٹو Sedative

ایب ٹنڈنٹ Abtundent

**مسکن الالم** } (ع) درد کو تسکین دینے والی
**مسکن الوجع** } دوا۔ وہ دوا جو درد کو تسکین دے (ا) انل جے سک Analgesic

اینوڈائن Anodyne پیلی اے ٹو Palliative پیرے گورک Paregoric

**مسکوت** (ع) مریض سکتہ۔ سکتہ کا بیمار۔

(ا) اپوپلیک ٹک Appoplectic

**مسکور** (ع) جس کو سکر ہو۔ مبتلاء سکر۔ مست متوالا۔

**مسلب** (ع) حمل گرانے والی عورت۔

**مسلخ** (ع) ذبح کئے ہوئے جانوروں کی کھال اتارنے کی جگہ۔

**مسلف** (ع) پینتالیس سال کی عمر کی عورت۔

**مسلوب** (ع) حواس باختہ۔ جس کے حواس جاتے رہے ہوں۔

**مسلوس** (ع) دیوانہ۔ بیوقوف۔

**مسلوع** (ع) مریض سلعہ جسکے رسولی ہو۔

**مسلوق** (ع) ابالا ہوا۔

**مسلوقہ** (ع) شوربا۔ جمع مسالیق۔

**مسلول** (ع) مریض سل۔ سل کا بیمار۔

کنزمپ ٹو Consumptive

تھی سی کل Phthisical

**مسلوم** (ع) مار گزیدہ۔ سانپ کا ڈسا ہوا۔

مُسَمّ (ع) بدن کا ایک باریک سوراخ جمع مُسَام اور جمع الجمع مسامات۔ انہیں سوراخوں میں سے پسینہ وغیرہ نکلتا ہے۔ اور انہیں میں بال اور رونگٹے اُگے ہوتے ہیں ٭

مُسِمّ (ع) نہایت گرم دن جس میں بادسموم چلتی ہو ٭

مِسْمَار (ع) میخ۔ گلدار میخ۔ پھولدار کیل (۲) بڑے بڑے مسّے جن کے سرے مثل گلدار میخ کے موٹے اور جڑیں پتلی ہوتی ہیں ٭

مِسْمَارَۃ (ع) کسی منفذ یا سوراخ کو پھیلانے کا آلہ (۲) بوجی Bougi

مِسْمَارِی (ع) فلکی ٹینٹ۔ جب قرنیہ پھٹ کر طبقہ عنبیہ باہر نکل آتا ہے۔ اور پھٹے ہوئے مقام پر جڑ جاتا ہے۔ اور مثل گلدار کیل کے اوپر سے موٹا ہوتا ہے۔ تب اُسے مسماری کہتے ہیں (۲) سٹیفی لوما Staphyloma

مِسْمَعُ الصَّدْر (ع) سینہ بین۔ سینہ کی آوازیں سننے والا آلہ۔ وہ آلہ جس کو سینہ پر رکھ کر اور کان لگا کر امراض تنفس اور امراض قلب میں آواز حرکات قلب سُنا کرتے ہیں ٭ (۲) سٹےتھس کوپ Stethoscope

نوٹ: مسماع الصدر کا نام سینہ بین اگرچہ اپنی ترکیب میں صحیح نہیں لیکن مستعمل ہے

مِسْمَع (ع) کان۔ کان کا سوراخ۔ جمع مسامع

مُسَمَّن (ع) پیدائشی موٹا مرد ٭

مُسَمِّن (ع) موٹا کرنیوالی دوا۔ فربہ یا موٹا کرنیوالی چیز (۲) فَیٹ نِنگ Fattening

مُسَمَّنَہ (ع) پیدائشی موٹی عورت ٭

مُسَمَّنَہ (ع) زیادہ گھی وغیرہ کھلانے سے موٹی جھٹی ہوئی عورت ٭

مَسْمُوم (ع) جسے زہر دیا گیا ہو (۲) زہریلا (۳) بادسموم یا گرم ہوا والا دن ٭

مُسْمُوْن (ع) روغنی روٹی ٭

مُسَمَّہ (ع) عاشق دیوانہ۔ بیوقوف۔ احمق

مُسِنّ (ع) سن رسیدہ۔ درازعمر۔ بہت بوڑھا مؤنث مُسِنّہ ٭

مُسَنْطَق (ع) لڑکھڑاکر چلنے والا (۲) بڑے پیٹ والا ٭

مُسَنَّن (ع) دندانہ دار (۲) ڈنٹیکولیٹ ٭

مَسْنُوْن (ع) لانبے چہرہ اور لانبی ناک والا (۲) مختون۔ ختنہ کیا ہوا ٭

مِسْوَاک (ع) داتون۔ وہ نرم ریشہ دار لکڑی وغیرہ جس سے دانت صاف کرتے ہیں (۲) ٹوتھ برش Tooth Brush

مَسُوْح (ع) غازہ۔ اُبٹنہ۔ خشک دوا جو بدن پر ملی جائے۔ جمع مَسُوحات ٭

مُسَوِّدَاتُ الشَّعْر (ع) بالوں کو سیاہ کرنے والی دوائیں ٭

مِسْوَرَۃ (ع) چمڑے کا تکیہ۔ چمڑے کی گدی ٭

مُسَوَّس (ع) کرم خوردہ۔ بوسیدہ۔ اصطلاح

طلب میں بوسیدہ ہڈی یا کرم خوردہ دانت
(ا) کیریئس Carious
مُسْہُو (ع) جس کے حواس محبت یا خوف یا مرض وغیرہ سے جاتے رہے ہوں +
مُسْہِفَہ (ع) وہ غذا بالخصوص گوشت جو زیادہ پیاس لگائے +
مُسْہِل (ع) جلاب۔ دست آور۔ دست لانے والی دوا۔ وہ دوا جو بدن کے مواد کو پاخانہ کی راہ خارج کرے۔ جمع مُسہلات +
(ا) پرگے ٹو Purgative
کیتھارٹک Cathartic.
مُسْہِل اور مُلَیِّن کا فرق۔ وہ دوا جس سے قبض رفع ہو کر اجابت بافراغت ہو جائے۔ اور صرف معدہ و امعاء کا مواد خارج ہو جائے۔ اُسے مُلیّن کہتے ہیں۔ اور جو دوا سارے بدن کے مواد کو دستوں کی راہ خارج کرے۔ اُسے مُسہل کہتے ہیں۔
ملیّن کو انگریزی میں لیکسے ٹو Laxative اور اپیری ئینٹ Aperient کہتے ہیں
مُسْہِل بِالْاِرْخَاء (ع) جو دوا مواد کو نرم اور ڈھیلا کر کے نکالے۔ مثلاً آلو بخارا +
(ا) سمپل پرگے ٹو Simple Purgative
مُسْہِل بِالْاِزْلَاق (ع) وہ دوا جو مواد کو پھسلا کر نکالے۔ مثلاً خیارشنبر وغیرہ +
(ا) سمپل پرگے ٹو Simple Purgative

مُسْہِل بِالتَّحْلِیْلِ وَالْجَذْب (ع) وہ دوا جو مواد کو تحلیل اور جذب کے ذریعہ سے خارج کرے۔ مثلاً تُربُد
(ا) کے تھارٹک Cathartic
مُسْہِل بِالتَّذْوِیْب (ع) وہ دوا جو مواد کو گلا کر نکالے۔ مثلاً پودینہ +
مُسْہِل بِالتَّرْقِیْق (ع) وہ دوا جو مواد کو رقیق یا پتلا کر کے خارج کرے مثلاً سقمونیا
(ا) ہائیڈرے گاگ پرگے ٹو Hydragogue Purgative
مُسْہِل بِالتَّلْیِیْن (ع) وہ دوا جو مواد کو نرم کر کے نکالے۔ مثلاً شیرخشت +
(ا) اپیری ئینٹ Aperient
مُسْہِل بِالْعَصْر (ع) وہ دوا جو دوا کو سطح امعاء سے نچوڑ کر نکالے۔ مثلاً ہلیلہ +
مُسْہِل شَدِیْد (ع) وہ دست آور دوا جو بکثرت رقیق دست لائے جیسے حب الملوک عصارہ وقثاء الحمار (ا) ہائیڈرے گاگ پرگے ٹو Hydragogue Purgative
مُسْہِل مَالِح (ع) نمکین مسہل۔ وہ دست آور دوا جو امعاء میں رطوبت زیادہ پیدا کر کے اور مواد کو رقیق کر کے خارج کرے +
(ا) سیلائن پرگے ٹو Saline Purgative
مُسْہِلَات (ع) دست آور دوائیں۔ دست لانے والی دوائیں +

مُسْہِلَاتِ بَلْغَم (ع) وہ دست آور دوائیں
جو بلغمی مواد کو براہِ اسہال خارج کریں ◆
(۱) فلیگمے گاگ Phlegmagogue

مُسْہِلَاتِ سَوْدَا (ع) وہ دست آور دوائیں
جو سوداوی مواد کو براہ اسہال خارج کریں
(۱) میلینے گاگ Melanagogue

مُسْہِلَاتِ صَفْرَا (ع) وہ دست آور دوائیں
جو صفراوی مواد کو براہ اسہال خارج کریں
(۱) کولے گاگ Cholagogue

مَسِیح (ع) متبرک پیدا کیا گیا۔ دوست۔ ٹہا
پیمائش کرنے والا زمین کا۔ ان مناسبتوں
سے مسیح لقب ہے عیسیٰ علیہ السلام کا۔
اس لئے کہ آپ متبرک دوست خدا اور
سیاح تھے (۲) وہ شخص جس کی ایک آنکھ
اور ایک ابرو ہو۔ جھوٹا۔ اس مناسبت
سے مسیح لقب ہے دجّال کا (۳) بہت
جماع کرنے والا مرد ◆

مَسِیحَا (ع) لقب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا
فارسیوں نے اس میں الف بڑھا لیا ہے
آپ جسمانی و روحانی حکیم تھے۔ آپ کو خدائے
تعالیٰ نے معجزہ شفا عطا فرمایا تھا۔ آپ
اپنے دستِ شفا سے بیماروں کو اچھا کر
دیتے تھے۔ اور روایت ہے کہ دمِ عیسیٰ
سے مُردے بھی زندہ ہو جاتے تھے ◆

مَسِیخ (ع) بے مزہ۔ بے لذت۔ پھیکا کھانا یا میوہ

مَسْخ شُدَہ (ف) بدشکل۔ بھونڈا۔ بیوقوف ◆

مَشَائِر (ع) دو الیتین ◆

مُشَابِہَۃُ الْاَمْرَاض (ع) امراض کا ایک
دوسرے کے مشابہ ہونا (۱) می مے سس
Memosis می موسِس Mimesis

مَشَارِب (ع) جمع ہے مشربہ کی۔ مشروبات
پینے کی چیزیں ◆

مُشَارِکُونَ فِی الطِّب (ع) عطائی لوگ ◆

مُشَاش (ع) نفس۔ طبیعت۔ مزاج (۲)
نرم زمین (۳) جمع ہے مشاشہ کی گودے
دار ہڈیوں کے نرم سرے جو چبائے جا سکیں

مُشَاشَہ (ع) گودے دار ہڈی کا نرم سرا یا نرم
اور پولی جو چبائی جا سکے ◆

مَشَّاطَہ (ع) کنگھی کرنے والی عورت۔ یعنی
جس کا پیشہ عورتوں کے سروں میں کنگھی
کرنے اور دلہنوں کی آرائش و زیبائش
دینے کا ہو۔ یا وہ دلّالہ جو لڑکے اور لڑکیوں
کے بیاہ شادیاں کرائے ◆

مَشَاعِر (ع) حواس خواہ ظاہری ہوں یا
باطنی (۲) مناسکِ حج ◆

مَشَامّ (ع) محل قوتِ شامہ۔ سونگھنے کی قوت
کا مقام جو ناک کے اختتام پر مقدم دماغ
میں ہے فارسی میں یہ لفظ آخری میم کی
تشدید کے بغیر مستعمل ہے ◆

مَشَامَہ (ع) بائیں جانب۔ بائیں طرف

بائیں ہاتھ کی طرف +
مَشائخ (ع) جمع ہے شیخ کی۔ بوڑھے لوگ + عالم۔ بزرگ +
مَشائم (ع) جمع ہے مشیمہ بمعنی آنول یا پھول کی۔ دیکھو مشیمہ +
مَشّائین (ع) جمع ہے مشّا بمعنی چلنے والے کی حکما، (شاگردانِ ارسطو) کا وہ گروہ جو حقائقِ اشیاء کا ادراک مشی و رفتار دلائل سے کرتے تھے۔ یعنی وہ رفتار دلائل سے ہی اشیاء کی حقیقت معلوم کر لیتے تھے۔ یہ الہام کے معتقد نہ تھے۔ برخلاف اشراقیین کے جو مراقبہ و مکاشفہ سے حقائقِ اشیاء اور مطالب کا ادراک کر لیتے تھے۔ اور دور بیٹھے ہوئے بھی ایک دوسرے کے فیض باطنی سے مستفیض ہوتے تھے چنانچہ افلاطون اور بقراط زمرۂ اشراقیین میں سے تھے +
مُشَبَّک (ع) جالیدار جس میں سوراخ سوراخ ہوں۔ جالی۔ اہل مصر اسی مناسبت سے جلیبی (مٹھائی) کو بھی مشبک کہتے ہیں
مِشبک (ع) گندہک۔ گول سرے کا ہک جو کہ فن قابلہ اور سرجری میں استعمال ہوتا ہے (۱) بلنٹ ہک Blunt Hook
مُشیج (ع) آمیختہ۔ مخلوط۔ مرد و عورت کی منی مخلوط
مَشجوج (ع) سر شکستہ۔ جس کے سر میں زخم آیا ہو +
مِشداخ (ع) ایک آلہ ہے جس سے مردہ جنین کو فدح کر کے نکالتے ہیں +
(۱) آبسٹے ٹرک فارسپس Obstetric Forceps
مَشدح (ع) فرج۔ عورت کی شرمگاہ +
(۱) ولوا Vulva
مِشراط (ع) نشتر۔ پچھنے لگانے کا آلہ +
(۱) سکاری فی کیٹر Scarificator
مَشرب (ع) چشمہ۔ گھاٹ۔ ذخیرۂ آب۔ پانی پینے کی جگہ (۲) مذہب۔ طبیعت۔ مزاج جمع مشارب +
مِشربہ (ع) آبخورہ۔ پانی پینے کا برتن +
مَشرح (ع) اندام نہانی۔ عورت کی شرمگاہ
(۲) وجائنا Vagina
مُشرّح (ع) لغوی معنی شرح کرنے والا۔ کھولنے والا۔ اصطلاح طب میں جو تشریح کے لئے لاش کو چیرے + (۱) اناٹومسٹ Anotomist ڈی سیکٹر Desector
پروسیکٹر Provector
مِشرط (ع) } پچھنے لگانے کا آلہ۔ نشتر۔
مِبزغ } (۲) بسٹری Bistoury
لینسٹ Lancet سکاری فی کیٹر Scarificator سکیل پل Scalpel
مِشرط دوزر (ع) گول نوک کا نشتر +
(۱) بلنٹ بسٹری Blunt Bistoury

مُشْرَطْ مُسْتَقِیْم (ع) سیدھی نشتر (ا) سٹریٹ بسٹری Straight Bistoury

مُشْرَطْ مُنْحَنِی (ع) ٹیڑھی نشتر (ا) کرووڈ بسٹری Curved Bistoury

مُشَرَّق (ع) دھوپ میں خشک کیا ہوا گوشت

مَشْرُوب (ع) پینے کی چیز - جمع مشروبات +

مَشْرُوبَاتْ رُوحِیَّہ (ع) مُنشی چیزیں - نشہ آور چیزیں - شراب وغیرہ +

مُشْط (ع) شانہ - کنگھی جمع امشاط اور مشاطہ

مَشْط (ع) شانہ کرنا - کنگھی کرنا (۲) کام کے سبب ہاتھ میں گٹے پڑجانا - یا ہاتھ میں کانٹا چبھ جانا +

مُشْط (ع) ہتھیلی (۲) پشت پا کی ہڈیاں (۳) شانہ کی ہڈیاں +

مُشْطُ الْقَدَم (ع) پشت پا - پیر کا وہ حصہ جو ٹخنہ اور پنجے کے درمیان واقع ہے + (ا) میٹاٹارسس Metatatarsus.

مُشْطُ الْیَدْ (ع) پشت دست - ہاتھ کا وہ حصہ جو پہونچے اور پنجے کے درمیان واقع ہے + میٹاکارپس Matacarpus.

مَشْعُون (ع) مجنوں - دیوانہ +

مَشْعُوف (ع) عاشق زار - بزدل - دیوانہ +

مُشِف (ع) شفاف - صاف جسکے آرپار دکھائی دے (ا) ٹرینس پیرنٹ Transparent

مُشَقَّق (ع) شگافتہ - چرا ہوا - پھٹا ہوا (ا) چیپڈ Chapped

مَشْقُوق (ع) شق کیا ہوا - چیرا ہوا - کاٹا ہوا - (ا) انسائزڈ Incised

مُشْکُوفَہ (ع) حلوائے بادام - بادام کا حلوا +

مَشْلُول (ع) جس کے ہاتھ پاؤں شل یا بجس ہوگئے ہوں - اپاہج (۲) خشک یا سوکھا ہوا ہاتھ +

مُشْلِی (ع) نحیف - لاغر - کمزور +

مُشَمْشَمَہ (ع) دوا کو پانی میں بھگونا +

مُشَمَّع (ع) موم جامہ - جدید اصطلاح طب میں موم جامہ دوائی یعنی پلاسٹر (ا) ویکس کلاتھ Wax Cloth پلاسٹر Plaster

مَشْمُوم (ع) سونگھنے کی چیز (۲) خوشبودار - (۳) مشک +

مَشُو - مَشُو (ع) دوائی ملین - ملین دوا +

مَشُوک (ع) مریض شوکہ - یا بخود شوکی - یا حصفہ یعنی انھوریاں +

مَشْوُوفَہ (ع) پاؤں جس کا تلوا زخمی ہو +

مُشَوِّی (ع) تشویہ کی ہوئی بھلبھلائی بھنی ہوئی - تفصیل کے لئے دیکھو تشویہ +

مُشْتَہِی (ع) اشتہا یا بھوک بڑھانے والی چیز (۲) شہوت یا خواہش جماع بڑھانیوالی دوا

مُشِّی (ع) دوائے ملین - ملین دوا +

مُشِیْب (ع) بوڑھا ہونا - بڑھاپے میں مبتلا ہونا - بال سفید ہونا - سفید بال آنا تفصیل کے لئے دیکھو شیب میں فرق مُشیب اور

مُشَیَّب کا (د) ہوری نیس Hoariness

مَشِیج (ع) مخلوط۔ ملا ہوا۔ مرد و عورت کی منی ملی ہوئی۔ جمع امشاج۔

مُسَبِّحَہ (ع) کلمہ کی انگلی۔ انگشت شہادت۔

مَشِیمَہ (ع) ہمراہ۔ آنول۔ پھول۔ وہ باریک جھلی جو رحم میں جنین پر لپٹی رہتی ہے۔ اور اس کے اوپر دو اور جھلیاں ہوتی ہیں۔ (د) پلے سینٹا Placenta سیکنڈی نیز Secundines آفٹر برتھ Afterbirth

مُشِیمِی (ع) اُم رقیق۔ غشا رقیق۔ وہ باریک پردہ جو دماغ پر لپٹا رہتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو اُم رقیق (د) پایا میٹر

مَشِیمِیَّہ (ع) آنکھ کا عروقی یا سیاہی مائل پردہ درمیانی پردہ (د) کورائڈ Choroid تفصیل کے لئے دیکھو طبقہ مشیمیہ۔

مَص (ع) چوسنا۔ جذب کرنا۔

مُصَاب (ع) مصیبت زدہ۔ آفت رسیدہ۔

مُصَارِین (ع) آنتیں۔ رودے۔ انتڑیاں۔

مُصَاصَہ (ع) چوسنی۔ چوسنے والی۔

مُصَافَقَہ (ع) کروٹ لینا۔ پہلو بدلنا۔

مُصَالَت (ع) پانی جو زخم سے ٹپکے۔

مَصَائِف (ع) جمع ہے مصیف کی۔ موسم گرما میں رہنے کے پرہوا مکانات۔

مَصَب (ع) پانی گرنے کا مقام۔ طبی اصطلاح میں جائے انصباب یعنی پانی ڈھلنے یا

تڑیڑا کرنے کی جگہ۔

مَصَح (ع) مریض کا شفا پانا۔ بیمار کا اچھا ہونا۔

مِصْحَات (ع) کاسہ۔ پیالہ۔ چاندی کا کٹورا یا گلاس۔

مُصْخَدَہ (ع) دوپہر کی گرمی۔

مَصْمَد (ع) سخت سرا۔ شدت کی سردی۔

مُصَدِّع (ع) صداع یا درد سر پیدا کرنیوالی چیز (د) سیفالیلجک Cephalalgic

مِصْدَغَہ (ع) بالش۔ تکیہ۔ سرہانہ (د) پلّو Pillow

مَصْدُور (ع) مریض صدر۔ مریض سینہ۔ سینے کا بیمار

مَصْدُوع (ع) مریض صداع جسکے سر میں درد ہو

مَصْدُوغ (ع) داغ کردہ۔ جس کی کنپٹی پر داغ دیا گیا ہو۔

مُصْدِی (ع) زنگ خوردہ۔ زنگ کھایا ہوا (د) رَسٹی Rusty

مُصْرَان (ع) جمع ہے مُصِیر کی۔ وہ آنتیں جن میں کیلوس ہوتا ہے۔

مَصْرُوع (ع) مریض صرع۔ مرگی کا مریض (د) اپی لیپٹک Epileptic

مُصْطَار (ع) اسطار۔ شراب نو۔ شراب ترش۔ دیکھو مستار۔

مُصَعَّد (ع) لغوی معنی اُڑایا ہوا۔ اصطلاح دوا سازی میں کسی دوا کا اُڑایا ہوا جوہر (د) سبلی میٹ Sublimate

مُصَفَّاۃ عَظمِ مَشَاشِی (ع) لغوی معنی

چھلنی۔ اصطلاح تشریح میں وہ ہڈی جس
کا ایک حصہ دماغ کے پیچھے اور ناک کے اوپر
ہوتا ہے۔ اس میں چھلنی کی طرح بہت سے
چھید ہوتے ہیں۔ جن کی راہ عصب شم کی
شاخیں ناک کے اندر آتی ہیں۔ اس ہڈی
کا دوسرا حصہ ناک کے بیچ میں کھڑا رہتا
ہے۔ اور اس کا تیسرا حصہ ناک کے جوف
میں دونوں جانب ہوتا ہے جس میں بکثرت
سوراخ اور خانے ہوتے ہیں۔
(۲) ایتھمائڈ بون Ethmoid Bone

مُصَفَّر (ع) بھوکا۔ زرد رو۔

مُصْفُور (ع) جس کے پیٹ میں زرد آب یا
صفرا جمع ہو (۲) بھوکا۔

مُصَفِّی (ع) لغوی معنی صاف کرنیوالا۔ قدیم
اصطلاح تشریح میں گردہ کی دو رید۔ جو خون
سے مائیت بول کو صاف کرتی ہے۔

مِصْقَلَہ (ع) صیقل کرنے کا آلہ۔

مَصْل (ع) قدیم اصطلاح میں (۱) جوش دیکر
کر اور نمک ڈال کر خشک کیا ہوا دہی یا
مٹھا جس کو آج کل ایران و ترکستان
میں عام طور پہ قروط بولتے ہیں (۲) ماء الجبن
یا آب پنیر یا پھاڑے ہوئے دودھ کا پانی
جدید اصطلاح طب میں بھی یہ لفظ مندرجہ
ذیل دو معنوں پہ بولا جاتا ہے (۱) کسی
حیوانی سیال کی مائیت جیسے دودھ کی
مائیت یا خون کی مائیت یعنی آب خون (۲)
کسی متعدی مرض کے ٹیکا لگائے ہوئے حیوان
کا آب خون جو آج کل مختلف متعدی امراض
کے ٹیکوں میں استعمال ہوتا ہے۔
(۱) سیرم Serum

نوٹ۔ لفظ سیرم کا اطلاق صرف مذکورہ
بالا جدید طبی اصطلاحات پر ہوتا ہے۔

مُصَلِّب (ع) صلابت یا سختی پیدا کرنیوالی
ضد ہے مُرخّی کی۔

مُصْلِح (ع) اصلاح کرنیوالی دوا۔

مُصْلِح اَدْوِیَہ (ع) وہ دوا جو دوسری دواؤں
کی اصلاح کرے۔ خواہ رفع ضرر کے لئے
ہو یا اُن کے فعل میں معاونت یا حفظ قوت
قوت یا کسر حدت وغیرہ کی غرض سے۔
(۱) کوریجینٹ Corrigent

مَصْلُ الدَّم، مائیت الدم (ع) آب خون۔ خون کا پانی
(۱) بلڈ سیرم Blood Serum

نوٹ۔ جب زخم سے اس قسم کی رطوبت
رستی ہے۔ تو اس کو قدیم اصطلاح طب
میں صدید یعنی زرد آب یا کچلہو سے تعبیر
کرتے ہیں۔

مَصْلُ اللَّبَن، ماء الجبن (ع) پھاڑے ہوئے دودھ
کا پانی۔ پنیر کا پانی (۱) وہے Whey
سیرم لیکٹس Serum Lactis

مَصْلُوب (ع) صلیب پر کھینچا ہوا۔ سُولی دیا گیا

**مُصَلِیَّۃ** (ع) دو دغیا۔ دہی یا چھاچھ ڈال کر پکایا ہوا گوشت یا سالن ۔

**مُصْمَت** (ع) ٹھوس جسکو کھلا نہ ہو (۲) وہ زخم جو بھر گیا اور اچھا ہو گیا ہو ۔
(۱) کمپیکٹ Compact

**مُصْمَصَہ** (ع) پانی کی وہ کلی جو آدھے منہ میں پھرائی جاتی ہے۔ برخلاف مضمضہ کے کہ وہ سارے منہ میں پھرائی جاتی ہے ۔

**مُصَوَّاۃ** (ع) دُبلے سُرین یا دُبلی رانوں والی عورت

**مُصَوَّب** (ع) کفگیر۔ بڑا چمچ ۔
(۱) سپُون Spoon

**مُصَوِّرَہ** (ع) صورت بنانے والی۔ تصویر بنانے والی۔ وہ قوت جو نطفہ یا منی میں بچہ کی شکل وصورت بناتی ہے۔ یہ قوت رحم کے اندر ہوتی ہے ۔

**مُصَوَّص** (ع) مرغ مسلم یا کبوتر کا بچہ جو اس طرح سے پکایا جاتا ہے۔ کہ اُس کے پیٹ میں مصالحہ وغیرہ بھر کر اُس کو سرکہ میں بھونا جاتا ہے ۔

**مُصَوَّصَہ** (ع) دُبلی پتلی عورت ۔

**مِصِیر** (ع) رودہ۔ آنت۔ انتڑی۔ جمع اَمْصِرَہ و مُصْران۔ جمع الجمع مَصَارِیْن ۔

**مُضّ** (ع) سرمہ کا آنکھ میں لگنا۔ وہ سرمہ جو آنکھ میں لگے ۔

**مُضَادّ** (ع) مخالف۔ ضد (۱) اینٹیگونسٹ Antagonist
Anti اینٹی

نوٹ۔ اینٹیگونسٹ علم الادویہ میں دوائے مناقض پر بولا جاتا ہے۔ جو دوسری دوا کے اثر کو توڑ دیتی ہے۔ اور اینٹی حروف سابقہ میں سے ہے۔ جو بعض کلمات کے نفی یا ضدیت کے معنی کو ادا کرتا ہے جیسے اینٹی فیبرائل بمعنی مضاد الحمّٰی جو مرکب ہے دو کلمات ایک اینٹی بمعنی مضاد اور دوسرا فیبرائل بمعنی حُمّٰی سے۔ اور کبھی حروف متعاقبہ میں سے لفظ فیوج اسی ضدیت اور نفی کے معنی ادا کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے جیسے فیبری فیوج جو مرکب ہے فیبری بمعنی حُمّٰی اور فیوج بمعنی مضاد سے۔ یعنی مضادّ الحمّٰی۔ لیکن قدیم اصطلاح طب میں مضاد الحمّٰی کی جگہ دافع الحمّٰی کی اصطلاح آتی ہے ۔

**مُضَادُّ الْاِلْتِہَاب** (ع) دافع سوزش وہ دوا جو ورم یا سوزش کو دور کرے ۔
(۱) اینٹی فلوجیسٹک Antiphlogestic

**مُضَادُّ الْحُمّٰی** (ع) [دافع الحمّٰی] دافع بخار۔ بخار کو دور کرنے والی دوا۔ وہ دوا جو بخار کی ضد ہو اور اس کو دفع کرے ۔
(۱) اینٹی فیبرائل Antifebrile
فیبری فیوج Febrifuge

**مُضَاعَف** (ع) لغوی معنی دوچند۔ دُگنا۔

جدید اصطلاح طب میں یہ لفظ مرکب امراض
اور مرکب علامات پر بولا جاتا ہے ۔
(۱) کمپلیکس Complex

**مُضَاعَفَہ عَرَض** (ع) اصطلاح طب میں اُس غیر طبعی حالت یا مرض کا نام ہے
جو دوسرے مرض کے سبب یعنی اُس کی
تابع ہوکر پیدا ہو جائے۔ چنانچہ وہ دوسر
جو بخار کے تابع ہوکر لاحق ہو وہ مضاعفہ کہ
عرض کہلاتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو عرض
(۱) کمپلی کیشن Complication

**مَضْبَعَہ** (ع) بغل کے پیچھے اور آگے کی طرف کا
گوشت (۱) ہائی ناس Hyenas

**مَضْجَع** (ع) خوابگاہ۔ سونے کی جگہ۔ مجازاً قبر ۔

**مُضْجُوْع** (ع) ضعیف القلب۔ کمزور دل۔ کم دل

**مِضْحَاک** (ع) زن خندہ رُو۔ ہنس مکھ عورت ۔

**مُضِر** (ع) ضرر اور نقصان پہنچانے والی شئے۔
جمع مُضِرّات (۱) ڈیلی ٹیریس Deleterious.
آفینسو Offensive

**مَضَض** (ع) زخم کی ٹیس۔ ٹپک ۔
(۱) تھرابنگ Throbing

**مُضْعِف** (ع) ضعیف کنندہ۔ کمزور کرنے
والا۔ ضعف پیدا کرنے والا۔ بالخصوص
اعصاب کو ضعیف۔ سست کرنیوالی دوا
(۱) ڈی پریسینٹ Depressent
اینرویٹنگ Enervating

**مُضْعِفُ الْبَاہ** / **مُضْعِفِ باہ** قاطع باہ۔ باہ کو ضعیف کرنے
والی۔ وہ چیز جو قوت باہ یا
خواہش جماع کو ضعیف کرے ۔
(۱) اَن ایفرو ڈیزی ایک
Anaphrodisiac

**مَضْعُوْف** (ع) دو چینا۔ کمزور جس کو ضعف
بصر ہو۔ اندھا ۔

**مَضْغ** (ع) چبانا۔ غذا کا چبانا ۔
(۱) میسٹی کیشن Mastication

**مُضْغَہ** (ع) پارۂ گوشت۔ گوشت کا ٹکڑا۔
گوشت کا لوتھڑا۔ گوشت کی بوٹی۔ (۲)
جنین کی تیسری حالت جو نطفہ اور عَلَقَہ
کے بعد ہوتی ہے ۔

**مَضْمَضَہ** (ع) پانی کی وہ کلی جو سارے منہ
میں پھرائی جائے۔ برخلاف مُضْمَضَہ کے
جو صرف آدھے منہ میں پھرائی جاتی ہے ۔
نوٹ۔ غرغرہ میں پانی حلق تک پہنچایا
جاتا ہے ۔

**مَضْنُوک** (ع) چاپیدہ جس کو زکام ہو ۔

**مَضُوضَات** (ع) جمع ہے مضوضہ کی۔ کلی
کی دوا۔ مضمضہ کی دوا ۔

**مَضِیْرَہ** / **مَضِیْرَہ** (ع) دوغبا۔ ترش دہی یا لسی
ڈال کر پکایا ہوا گوشت
یا سالن ۔

**مَضِیْغَتَہ** (ع) نچلے جبڑے کا وہ حصہ جو

کان کے پیچھے ہے (۲) گوشت کا ٹکڑا جو ہڈی
پر لگا ہو۔ جمع مُضِیغ اور مُضائغ +
مُضَیِّق (ع) تنگ کرنے والی۔ اپنی قوت قابضہ
سے نالیوں کو سکیڑ کر چھوٹا کرنے والی دوا +
مُضَیِّقُ الحَدَقَہ (ع) پتلی کو تنگ کرنے والی
دوا (۱) مائی آٹک Myotic
مَطا (ع) پشت۔ پیٹھ (۲) انگڑائی جمع امطاء
(۱) بیک Back یاننگ Yauning
مُطابَبَت (ع) مداوی کرنا۔ علاج معالجہ کرنا۔
(۱) کیورنگ Curing
مَطابِخ (ع) جمع ہے مَطبخ کی (۱) کچنز Kitchens
مَطاہِیر (ع) جمع ہے مطہرہ بہ معنی نہانخانہ کی +
مَطَب (ع) جائے طبابت۔ وہ جگہ جہاں طبیب
بیٹھ کر بیماروں کا معائنہ کرے۔ اور ان کو
علاج بتائے +
مَطبخ (ع) باورچی خانہ۔ کھانا پکانے کی جگہ +
(۱) کچن
مُطبِقَہ (ع) تپ لازم۔ وہ بخار جو ہر وقت
چڑھا رہے۔ اور کسی وقت نہ اترے۔
تفصیل کے لئے دیکھو حمّی مُطبِقَہ +
مَطبُوخ (ع) | جوشاندہ۔ جوش کی ہوئی دوا
مُغلی | کا پانی (۱) ڈیکاکشن
Decoction ڈیکاکٹم Decoctum
مَطبُوخ مَرّتَین (ع) جوشاندہ مکرر۔ دوبارہ
جوش کی ہوئی دوا کا پانی یعنی وہ جوشاندہ
جس کا پہلا پانی پھینک دیا جائے۔ اور پھر
دوبارہ جوش دے کر اس کا پانی لیا جائے
مَطح (ع) تھپکی دینا (۲) جماع کرنا +
مَطحُول (ع) جس کو تلی کا عارضہ ہو جائے۔ تلی کا
بیمار (۱) سپلینیٹک Splenetic
مُطَرِّشا (ع) ایک لعوق ہے جو کھانسی میں دیا جاتا ہے
مِطرَق (ع) نام ایک آلہ کا جس سے شکستہ
ہڈی کی کرچیں نکالتے ہیں +
مِطرَقَہ (ع) ہتھوڑی۔ ہتھوڑا +
مِطرَقی (ع) کان کی ہتھوڑے نما ہڈی۔ دیکھو
عظم مطرقی +
مَطرُوفَہ (ع) وہ آنکھ جس میں چوٹ لگ جانے
سے پانی بہے +
مَطرِیطاوس (ی) خُطرُ الغبث جسے دیکھو
مَطع (ع) دانت سے کاٹنا۔ یا کترنا +
مُطعِمَہ (ع) حلق کا سرا اور ابھار +
مُطفِی (ع) بجھانے والی۔ حرارت میں تسکین
بخشنے والی۔ جمع مُطفِیات +
(۱) ریفریجریٹ Refrigerant
مُطفِیات (ع) جمع ہے مطفی کی۔ حرارت بجھانے
والی دوائیں (۱) ریفریجریٹس
Refrigerants
مُطلی (ع) دائم المرض۔ ہمیشہ کا روگی۔ سدا بیمار
مُطلَحفَہ (ع) پتلی روٹی۔ رواش یا چپاتی +
مُطلُوقَہ (ع) وہ عورت جس کو دردزہ ہو +

مَطمُورَہ (ع) تہ خانہ۔ چور خانہ۔ جمع مطامیر ۔

مَطنَب (ع) گردن (۲) کندھا۔ مونڈھا (۳) بازو ۔

مُطَنجَنَہ (ع) مُطَنجَن۔ ماہی توے (فرائی پین) پر بھنا ہوا گوشت۔ یا اس میں گھی ڈال کر تلا ہوا گوشت ۔

مُطَہِّر (ع) / مُنَزِّف } مزیل عفونت۔ پاک و صاف کرنے والا عفونت اور گندگی کو دور کرنے والا ۔

(۱) ڈی ٹرجینٹ Detergent

مُطَیِّبُ الرّائحہ (ع) عفونت۔ سڑاند یا بدبو / مُزِیلُ العفُونت } کو دور کرنے والی ۔

(۱) ڈی آڈوریٹ Deodorant

مُطَیَّنہ (ع) گل حکمت کیا ہوا۔ مٹی سے لیپا ہوا

مَظَب (ع) گردن اور شانہ کا درمیانی مقام ۔

مُظَبظَب (ع) مریض بخار۔ بخار کا مریض ۔

مُظَفَّر (ع) مریض ظفرہ جس کی آنکھ میں ناخونہ ہو جائے ۔

مِعَا (ع) رودہ۔ آنت۔ انتڑی۔ جمع امعاء تفصیل کے لئے دیکھو امعاء ۔

(۱) انٹسٹائن Intestine

مِعَا اِثنا عَشری (ع) رودہ یکم۔ بارہ انگشتی آنت (۱) ڈی اوڈینم Duodenum

مِعَا اَعوَر (ع) رودہ چہارم۔ کانی آنت ۔

(۱) سیکم Coecum

مِعَا دَقِیق (ع) رودہ سوم۔ باریک آنت

(۱) ائیلی اَم ileum

مِعَا صَائم (ع) رودہ دوم۔ روزہ دار آنت خالی آنت (۱) جیجونم Jejunum

مِعَا قُولُون (ع) رودہ پنجم۔ پیچیدہ آنت ۔

(۱) کولن Colon

مِعَا لِفَائِفی (ع) معا دقیق جسے دیکھو ۔

مِعَا مُستَقِیم (ع) رودہ ششم۔ سیدھی آنت (۱) ریکٹم Rectum

مُعَاجِین (ع) جمع ہے معجون کی جسے دیکھو ۔

مُعَالِجَہ (ع) / مُدَاوِی } علاج کرنا۔ دوا دارو کرنا۔ (۱) ٹریٹمنٹ Treatment

مُعَالِجَۃُ الاَطفَال (ع) بچوں کا علاج معالجہ / طِبُّ الاَطفَال } بچوں کی دوا دارو کرنا ۔

(۱) پیڈی ایٹرکس Pediatrics

مُعَالِجَہ اِختِبَارِیَّہ (ع) علاج بالتجربہ۔ عطائیانہ / مُعَالِجَہ تجربیہ } علاج۔ وہ علاج جس کی بناء محض تجربہ پر ہو۔ اور اس کے لئے کوئی علمی قانون مقرر نہ ہو۔ اس قسم کے علاج میں نہ تو مرض کی ماہیت کا بخوبی علم ہوتا ہے۔ اور نہ ہی دوا اور اس کے افعال و خواص کا پورا علم ہوتا ہے ۔

(۱) امپیری سزم Empiricism

نوٹ۔ اور اطبیہ میں سے ایک دور اہل تجربہ (امپیرکس) کا بھی گزرا ہے یہ

لوگ محض تجربہ کی بنا پر علاج معالجہ کرتے
تھے چنانچہ اُسی زمانہ کا یہ ایک فارسی مقولہ
ہے۔کہ "پیش حکیم مرو پیش تجربہ کار برو"
جاپان کے سوا ایشیاء کے تقریباً تمام ممالک
میں اور بالخصوص ہندوستان میں اب
بھی بہت سے اہل تجربہ یا عطائی پائے
جاتے ہیں۔جو عطائیانہ علاج کہتے ہیں۔
مثلاً سنیاسی۔جوگی۔چٹکلہ باز۔اور نیم حکیم
یہ سب عطائی ہیں۔

**مُعَالجَہ بالحَرَکَت** (ع) حرکت کے ذریعہ علاج

**مُعَالجہ بالرّیاضَت** کرنا۔ورزش کے ذریعہ
علاج کرنا (ا) کِنَسی پیتھی Kinesipathy

**مُعَالجہ بالدَّلک** (ع) مَلنے دَلنے سے علاج
کرنا۔مالش سے علاج کرنا۔یہ طریق علاج
بہت قدیمی ہے۔اور بعض امراض اربطہ
وعضلات میں اکثر مفید ہوتا ہے۔ہندوستان
میں بعض پہلوان یا بعض بعض خاص آدمی
اس طریق علاج کے خوب مشاق و ماہر پائے
جاتے ہیں۔یورپ میں بھی اب یہ طریق علاج
پہلے کی نسبت زیادہ مروّج ہوتا جاتا ہے
چنانچہ وہاں پر کئی طرح سے یہ علاج کیا
جاتا ہے۔یعنی کبھی سادہ مالش سے اور
کبھی اُس کے ساتھ پانی دھار کر یا پانی
کے ابخرات سے بھاپ پہنچا کر یا بجلی لگا کر
وغیرہ (ا) مَسّاج Massage

**مُعَالجہ بالماء** (ع) علاج آبی۔پانی سے علاج
کرنا (ا) ہائیڈروپیتھی Hydropathy
ہائیڈروتھیراپیوٹکس Hydro theraputics

نوٹ۔اس قسم کے علاج معالجہ میں فقط
پانی کے داخلی و خارجی استعمال سے ہی
تمام امراض کا علاج کیا جاتا ہے۔یہ طریق
علاج متقدمین یونانی و رومی اور عربی اطباء
کو بھی معلوم تھا۔چنانچہ بقراط نے اس
طریق علاج پر ایک رسالہ لکھا تھا۔فرانسیسی
اور جرمنی اطباء نے بھی اس طرف خاص
توجہ کی ہے۔اور اطباء امریکہ نے تو علاج
بالماء کو ایک ترقی یافتہ مستقل فن کا درجہ
عطا کیا ہے۔برطانیہ عظمیٰ میں بھی اس طریق
علاج کا رواج روز افزوں ہے بہت سے
مستند ڈاکٹر عام معالجات میں اس کا استعمال
کرتے ہیں۔چنانچہ مریض کے جسم پر سپنج
کرنا یا تیز بخار کے مریض کو سرد غسل دینا
یا تر چادر میں لپیٹنا یا بعض امراض مفاصل
وغیرہ میں گرم غسل دینا یا بعض اعضاء
ماؤفہ پر پانی دھارنا بالخصوص ہذیان و
سرسام میں سر پر آب سرد ڈالنا یا اس
میں کپڑا تر کرکے رکھنا وغیرہ وغیرہ۔یہ
سب علاج بالماء میں ہی شامل ہیں۔یہ
طریق علاج ہندوستان میں بھی کم و بیش
معمول ہے۔اور اس موضوع پر جرمنی

کے ڈاکٹر لوئی کوہنی کی کتاب کا اردو ترجمہ
بنام "علاج بے دوا" بہترین کتاب مانی
جاتی ہے +

**مُعَالَجہ بِالْیَد** (ع) علاج دستی - ہاتھ سے علاج
کرنا مثلاً اترے ہوئے جوڑوں کا چڑھانا -
یا فتق کو دباکر اپنے مقام پر لانا یا ٹلے ہوئے
رحم یا جنین کو اپنی اصلی وضع پر لانا وغیرہ +
(ا) مے نی پولیشن Manipulation

**مُعَادَلَت** (ع) لغوی معنی مساوات - برابری -
اصطلاح کیمیا میں کسی مرکب اجزاء کی کیفیت
کا باہم برابر ہونا (ا) ایکوائیشن Equation

**مَعَالِیق** (ع) جمع ہے معلاق یعنی الگنی کی جسے دیکھو

**مَعَالِیقُ الْخُصْیَہ** (ع) حبل المنی - خصیہ کی
دوڑی - جس کے ساتھ خصیہ لٹکتا ہے تفصیل
کے لئے دیکھو حبل منوی +
(ا) سپرمے ٹک کارڈ Spermatic Cord

**مَعَالِیقُ کَبِد** (ع) رباطات جگر - جگر کے رباطات
اور بندشیں جن کی وجہ سے جگر لٹکا ہوا ہے
وہ رباطات یا بندشیں جو جگر کو دیافرغما یا
حجاب حاجز سے باندھ دیتے ہیں +
(ا) ہیپے ٹک لیگیمین ٹس
Hepatic Ligamems

**مُعَاوَدَت** (ع) عادت ڈالنا - پھر کرانا - لوٹانا

**مُعَاوِن - مُسَاعِد - مُمِد** (ع) لغوی معنی
مددگار - اصطلاح طب میں وہ دوا جو دوسری
دوا کے فعل کی معاون یا مددگار ہو +
(ا) ایڈجووینٹ Adjuvant

**مُعَبَّر** (ع) جس کا ختنہ نہ ہوا ہو +

**مُعْتَلُّ الْمِزَاج** (ع) وہ شخص جس کا مزاج بگڑا
ہوا ہو - وہ شخص جس کا مزاج علیل ہو +
(ا) کے کیک ٹک Cachectic

**مُعْتَدِل** (ع) معتدل کے لغوی معنی ہیں مساوی
یا برابر کا - یعنی وہ چیز جس میں کیفیات
متضادہ باہم برابر ہوں - پس اس اعتبار
سے وہ مزاج جس میں ارکان یا عناصر باہم
بالکل مساوی یا برابر ہوں - اس کو معتدل
حقیقی کہتے ہیں - اور جو فی الخارج موجود
نہیں - اور وہ مزاج جس میں ارکان یا عناصر
کم و بیش ہوں - لیکن بقدر ضرورت طبعی ممزوج
ہوں - تو اسے معتدل طبی کہتے ہیں تفصیل
کے لئے دیکھو مزاج (ا) ٹیمپریٹ
Moderate ماڈریٹ Temparate

**مُعْتَدِل بِالْفَرْض** (ع) معتدل فرضی - معتدل
طبی - تفصیل کے لئے دیکھو مزاج +

**مُعْتَدِل حَقِیقِی** (ع) جس میں کیفیات متضادہ
باہم برابر ہوں تفصیل کے لئے دیکھو مزاج

**مُعْتَدِل طِبِّی** (ع) } فرضی معتدل - وہ مزاج جس
معتدل فرضی } میں عناصر اربعہ باعتبار کمیت
وکیفیت حسب ضرورت طبعی ممزوج ہوں
تفصیل کے لئے دیکھو مزاج +

**مَعْتُوہ** (ع) مجنوں۔ دیوانہ بے عقل۔ جو کبھی عقل کی باتیں کرے۔ اور کبھی پاگل پنے کی۔

**مَعْثُون** (ع) وہ کھانا جس میں دھوئیں کی بو آگئی ہو۔

**مُعَج** (ع) سلائی کو پھرانا۔ کہ اس میں دوا لگ جائے۔

**مِعْجَر** (ع) دوپٹہ۔ اوڑھنی۔

**مُعَجِّل اَلْاِسْہال** (ع) جلد دست لانیوالی دوا تیز مسہلہ دوا۔

**مُعَجِّل اَلْوِلَادَت** (ع) جلد بچہ پیدا کرنے والی دوا (۲) آکسی ٹاکک Oxytocic

**مَعْجُون** (ع) سرشتہ۔ وہ مرکب دوا جس کے اجزا باریک کرکے شہد یا مصری یا کسی رُب کے قوام میں ملائے جاتے ہیں۔ جمع معاجین ومعجونات (۲) الیکچو ایری Electuary کن فیکشن Confection

**مَعْجُون جَاوِدَانِی** (ع) معجون عمر دراز۔ معجون خبث الحدید کا نام ہے۔

**مُعِدّ** (ع) آمادہ و تیار کرنے والا۔

**مُعِدّ** اور **سبب** کا فرق۔ معد معاون کا نام ہے۔ نہ کہ موقوف الیہ کا۔ یعنی معد اس چیز کو کہتے ہیں۔ جو کسی کام میں کسی کی معاون ہو۔ مگر وہ کام اُس پر موقوف و منحصر ہو لیکن سبب اُسے کہتے ہیں جس کے عدم سے مسبّب نہ پایا جائے۔ یعنی سبب اُس چیز کو کہتے ہیں جس کے نہ ہونے سے مسبب (کام) ہو ہی نہیں سکتا۔

**مُعَدِّل** (ع) اخلاط کو اعتدال پر لانیوالی دوا (۲) آلٹریٹو Alterative
**مُبَدِّل**
**مُنَوِّع**

نوٹ۔ اس قسم کی دوا غالباً عصبی مرکز غذائی پر اپنا اثر کرکے قوت مغیرہ کو تقویت دیتی ہے۔

**مُعَدِّل اَلْحَرَارَت** (ع) حرارت کو اعتدال پر رکھنے والا اصطلاح طب میں دماغ کی بالائی سطح میں ایک مرکز ہے جو کہ جسم میں تولید و اخراج حرارت کے توازن کو قائم رکھتا ہے (۲) تھرموٹیکٹک Thermotactic

نوٹ۔ جسم انسان میں حرارت کی پیدائش اور اُس کے اخراج کا ایک ایسا طبعی مناسب انتظام ہے۔ کہ جس کی وجہ سے حرارت جسم ہمیشہ ایک حالت پر قائم رہتی ہے۔ اسی حرارت بدنی کو طب میں حرارت غریزی اور انگریزی میں باڈی ہیٹ کہتے ہیں۔ جسم میں یہ حرارت عضلات وغیرہ کے افعال سے پیدا ہوتی رہتی ہے۔ اور بذریعہ جلد و تنفس جسم سے خارج ہوتی رہتی ہے (۱) جسم میں حرارت کا پیدا ہونا (۲) جسم سے حرارت کا خارج ہونا۔ اور (۳) پیدائش واخراج حرارت میں طبعی اعتدال کا قائم رہنا۔ یہ تینوں باتیں نظام عصبی کے تابع ہیں چنانچہ دماغ کا وہ حصہ جو کہ حرارت کی

پیدائش پر حکمران ہے۔ اُسے ڈاکٹری اصطلاح
میں تھرموجے نیٹک (مولد حرارت) اور وہ
حصہ جو کہ حرارت کے جسم سے خارج ہونے
پر مسلط ہے اسے تھرمولائٹک (مخرج حرارت)
اور وہ جو کہ پیدائش واخراج حرارت کو یکساں
رکھتا ہے۔ اُسے تھرموٹیکسک (معدل حرارت)
کہتے ہیں۔ ان میں سے مرکز مولد حرارت
تو دماغ میں کارپس سٹراٹی اَیٹم (جسم مخطط)
میں واقع ہے۔ مرکز مخرج حرارت میڈلا
(راس النخاع) میں واقع ہے۔ اور مرکز
معدل حرارت دماغ کے کارٹیکل پورشن
یا بالائی حصہ میں واقع ہے ۔

**مُعَدِّلُ النَّہار** (ع) آسمان کا وہ بڑا دائرہ جو
فلک ہشتم کو دو برابر حصوں میں تقسیم کرتا ہے
یعنی آسمان کا وہ فرضی دائرہ جو قطب شمالی
اور قطب جنوبی کے وسط میں مانا جاتا ہے۔
اور آفتاب جب گردش کرتا ہوا اس دائرہ
پر پہنچتا ہے۔ تو دن رات برابر ہوتے ہیں
اور یہ صورت سال میں دوبار ہوتی ہے۔
ایک اول حمل یا ۲۱ مارچ کو اور دوسری آخر
سنبلہ یا ۲۱ ستمبر کو ۔

نوٹ۔ مذکورہ بالا فرضی دائرہ اور اس
پر آفتاب کی گردش کا ماننا بطلیموس کا مذہب
ہے۔ فیثاغورس کا مذہب اس کے خلاف
ہے۔ اس کی رُو سے زمین آفتاب کے گرد
گردش کرتی ہے۔ یورپ و امریکہ کے موجودہ
علما طبیعیات و ہیئت کا بھی یہی مذہب ہے

**مُعْدِن** (ع) قلب۔ دل (۲) مرکز (۳) کان۔
جہاں سے سونا چاندی وغیرہ دھاتیں نکلتی
ہیں (۴) خام دھات کچی دھات جو ابھی
صاف نہ کی گئی ہو۔ جمع معادن (۱) مائن
Mine مَیٹل Metal اُور Ore

**مِعْدَہ** (ع) وہ عضو جس میں غذا جا کر ہضم ہوتی
ہے۔ یہ غذا کی نالی کا سب سے زیادہ فراخ
حصہ ہے۔ جو اوپر کی طرف مری سے اور نیچے
کی طرف بارہ انگشتی آنت سے متصل ہوتا
ہے۔ اس کی شکل مشک کی سی ہوتی ہے
اور یہ پیٹ کے بالائی اور وسطی حصہ میں
رہتا ہے۔ اس کا وہ سرا جو کوڑی کے مقام
میں مری سے متصل ہے۔ فم معدہ کہلاتا
ہے۔ اور اس کا نچلا گہرا حصہ قعر معدہ ۔

نوٹ۔ جدید اصطلاح تشریح میں فم
معدہ کو فم اعلیٰ یا اُمّ الفؤاد کہتے ہیں اور
معدہ کا وہ سرا یا سوراخ جو نیچے کی طرف بارہ
انگشتی آنت سے متصل ہوتا ہے۔ اُس کو فم
اسفل یا اَلْبَوَّاب کہتے ہیں (۱) سٹامک
Stomach فم معدہ۔ فم اعلی۔ الفواد
(۲) کارڈیک اینڈ Cordiac End
قعر معدہ۔ (۱) فنڈس آف دی سٹامک
Fundus of the Stomach

مَعذُور (ع) جس کے گلے میں درد ہو (۲) جس کا ختنہ ہوگیا ہو ٭

مَعَر (ع) ناخن کا اُکھڑ جانا (۲) بال جھڑ جانا ٭

مُعَرَّۃ (ع) غیظ وغضب سے رنگ بدل جانا ٭

مَعرِض (ع) کنارۂ شکم پسلی کی طرف سے ۔ جمع معارض

مُعَرِّض (ع) ختّان ۔ ختنہ کنندہ ۔ ختنہ کرنے والا ۔ تفصیل کیلئے دیکھو آسی آہنی

مَعرِفت (ع) جاننا ۔ پہچاننا ٭ علم معرفت عرفان کا فرق دیکھو علم میں ٭

مُعَرِّق (ع) پسینہ لانے والی دوا ۔ وہ دوا جو اپنی قوت تاثیر سے جلد کے مسامات سے پسینہ جاری کرتی ہے ۔ جمع مُعَرِّقات ٭
(۱) ڈایا فوریٹک Diaphoratic
ہائڈروٹک Hydrotic
سوڈاریفک Sudorific

مُعَرِّقات (ع) جمع ہے مُعَرِّق کی ۔ پسینہ آور دوائیں ٭

مُعرِک (ع) زن حائضہ حیض والی عورت ٭

مُعرِکہ (ع) لتہ حیض ۔ حیض کا لتہ ۔ بچنہ ٭

مُعَرِنفِط (ع) اندام نہانی ۔ عورت کی شرمگاہ

مَعرُوّ (ع) جس کو جاڑا بخار چڑھنے لگا ہو جس کو جھرجھری و کپکپی معلوم ہونے لگی ہو ٭

مَعرُوف (ع) مشہور ۔ پہچانا ہوا (۲) بھلائی نیکی (۳) جس کی ہتھیلی میں زخم ہو ٭

مَعرُوق العِظام (ع) لاغر ۔ دُبلا جس کی ہڈیاں نکلی ہوئی ہوں ۔ یعنی ہڈیوں پر کم گوشت ہو ٭

مُعرّی (ع) برہنہ ننگا ۔ خالی (۲) فرج کم گوشت

مَعرِی (ع) مستورات کے جسم میں سے جس قدر برہنہ رہے جیسے ہاتھ پاؤں چہرہ وغیرہ ٭

مُعَزَّم (ع) افسوں زدہ ۔ وہ شخص جس پر جادو یا منتر کیا گیا ہو ٭

مِعسا (ع) نوجوان ۔ کنواری ۔ بیاہنے قابل لڑکی

مَعش (ع) آہستہ آہستہ ملنا ٭

مَعَص (ع) پٹھا چڑھ جانا ۔ پاؤں کی نس چڑھ جانا (۲) کریمپ Cramp (۳) کثرت رفتار سے ایڑی کی نس یا پنڈلی کا اینٹھنا ٭

مِعصار (ع) کولھو ۔ ایک مشہور آلہ ۔ جس میں تل وغیرہ کا تیل یا گنے وغیرہ کا رس نکالتے ہیں ٭

مِعصَب (ع) تسمہ ۔ فیتہ ۔ پٹی (۱) فلٹ Fillet

مُعصِر (ع) بیس برس کی جوان عورت ۔ جو اپنی جوانی کی حد تک پہنچ گئی ہو ٭

مُعصِرات (ع) پانی برسانیوالے بادل یا ہوائیں

مِعصَرہ (ع) وہ ظرف جس میں انگور وغیرہ کا پانی نچوڑا جائے (۲) شکنجہ (۳) اصطلاح تشریح میں گدّی کی ہڈی کی اندرونی سطح میں اُس کے بیرونی اُبھار کے مقابل ایک جوف ہے ۔ جو چھ دماغی وریدوں کا مجمع یا مقام اتصال ہے (۴) ٹارکیولر ہیروفیلائی Torcular Herophili

نوٹ۔ ٹارکولر ہیروفیلانی کے لغوی معنی ہیں مِعصَرَۃ ہیروفیلوس یعنی شکنجہ ہیروفیلوس لیکن اصطلاحاً اس کا اطلاق مؤخر دماغ کے مذکورہ بالا مجمع وریدی پر بھی ہوتا ہے +

**مِعْصَم** (ع) کلائی۔ پہونچہ کنگھن پہننے کی جگہ +

**مَعْصُوْب** (ع) بہت بھوکا۔ مضطرب +

**مَعْض** (ع) پیچ و تاب کھانا خشمناک ہونا۔ اُکتانا۔ دلگیر +

**مُعْضِلَہ** (ع) عورت جو جننے کی دشواری میں مُبتلا ہو +

**مَعْضُوْب** (ع) کمزور۔ ایسا کمزور جو حرکت کرنے کے ناقابل ہو۔ جو پُرانی بیماری اور ضعف سے اپاہج ہوگیا ہو +

**مَعْط** (ع) بچہ جننا یا حمل گرانا (۲) بدن کے بال گرنا (۳) گوز مارنا (۴) جماع کرنا +

**مِعْطَارَۃ** (ع) وہ عورت جس نے عطر لگایا ہوا ہو

**مُعَطِّر** (ع) خوشبودار کرنے والی دوا +
(۱) ایرومیٹک Aromatic

**مَعْطِس** (ع) بینی۔ ناک۔ جمع مَعاطِس +

**مُعَطِّس** (ع) چھینک لانے والی دوا۔ وہ جو اپنی قوت حرارت و نفوذ سے فضول دماغ بذریعہ عطسہ یا چھینک نتھنوں کی راہ دفع کرے۔ جیسے نک چھکنی +
(۱) اِرّائن Errhine سٹرنیوٹیٹری Sternutatory ٹارمک Ptarmic

**مُعَطِّش** (ع) پیاس لگانے والی۔ وہ چیز جو پیاس لگائے +

**مُعَطِّشَہ** (ع) مرض ذیابیطس کی ایک قسم ہے جس میں کثرت سے پیاس لگتی ہے (۲) زہریلے سانپوں کی ایک قسم جنکے ڈسنے سے سخت سوزش و بے چینی ہوتی ہے۔ اور شدت کی پیاس لگتی ہے +

**مَعْطُوْش** (ع) مغلوب تشنگی۔ پیاس کا مارا ہوا

**مُعَفِّن** (ع) عفونت یا سرانڈ پیدا کرنیوالی۔ وہ دوا جو عضو کی روح اور رطوبت اصلی کے مزاج کو فاسد کردے۔ اور اس طرح سے باعث تعفن ہو جیسے زرنیخ یا ہڑتال وغیرہ۔ جمع معفنات +

**مِعْقَاب** (ع) وہ عورت جو ایک بار لڑکا اور ایک بار لڑکی جنتی ہے +

**مُعَقِّلَات** (ع) / **مُعَقِّلَاتُ الْبَطْن** قابضات۔ قبض پیدا کرنے والی دوائیں +
(۱) ایسٹرنجنٹس Astringents

**مَعْکُوْس** (ع) اوندھا۔ اُلٹا (۲) ناموافق آب وہوا۔ فاسد آب وہوا +

**مُعَلّ** (ع) علیل۔ مریض۔ بیمار۔ دُکھیا +

**مِعْلَاق** (ع) الگنی۔ لٹکن۔ ڈوری یا رسی وغیرہ جس سے کسی دوسری چیز کو لٹکاتے ہیں (۲) طبی اصطلاح میں وہ ڈوری یا بندش جس سے کوئی عضو لٹکتا رہے۔

جمع معالیق۔

**مِعْلَاقُ الْخُصْیَہ** (ع) خصیہ کی ڈوری۔ دیکھو حبل منوی۔

**مُعَلَّقَہ** (ع) لغوی معنی لٹکا ہوا۔ اصطلاح تشریح میں کسی عضو کا لٹکا ہوا زائدہ حصہ (۲) اپینڈیج Appendage اپینڈکس Appendix

**مُعَلَّقَہ دُوْدِیَہ** کرم نما زائدہ۔ اصطلاح تشریح میں معاء اعور یا کانی آنت زائدہ دودیہ (دیکم) کا زائدہ جو کیچوے کی مانند چھ انچ لمبا راج ہنس کے پر کے برابر موٹا اور درمیان سے خالی ہوتا ہے۔ اندر سے اُس کی نالی عجز (کالی آنت) کے ساتھ ملی رہتی ہے۔ (۲) ورمی فارم اپینڈکس Vermiform Appendix ورمیفارم پراسس Vermiform Process

**نوٹ**۔ اگر کسی اتفاق سے اس زائدہ کی نالی میں بہاز یا کسی میوہ مثلاً انگور وغیرہ کی گٹھلی جا کر پھنس جائے۔ تو اس میں ورم ہو جاتا ہے جس مرض کو انگریزی میں اپینڈی سائٹس یعنی ورم زائدہ کہتے ہیں۔ تفصیل و تحقیق کے لئے دیکھو ورم زائدہ۔

**مَعْلَم** (ع) علامت۔ نشانی (م) نشانی ڈالنے کا آلہ

**مُعَلِّم** (ع) اُستاد۔ ماہر۔ سکھانے والا۔

**مُعَلِّم اَوّل** (ع) کنایہ ہے حکیم ارسطو سے کیونکہ پہلے پہل اُسی نے علم حکمت کو کتاب میں لکھ کر شاگردوں کو پڑھایا ہے۔ اس سے پہلے کے حکما، شاگردوں کو زبانی تعلیم دیتے تھے تفصیل کے لئے دیکھو ارسطو۔

**مُعَلِّم ثَانی** (ع) مراد ہے ابونصر فارابی سے اس لئے کہ متقدمین حکماء یونان کی کتب حکمت کے انہوں نے عربی زبان میں تراجم کر کے انہیں اپنے شاگردوں کو پڑھایا تفصیل کے لئے دیکھو ابونصر فارابی۔

**مُعَلِّم ثَالِث** (ع) مراد ہے شیخ الرئیس بوعلی بن سینا سے تفصیل کے لئے دیکھو ابن سینا۔

**مَعْلُوق** (ع) جس کے حلق میں جونک چمٹ گئی ہو (۲) آویزاں یا لٹکایا ہوا۔

**مُعَمَّر** (ع) سن رسیدہ۔ کہن سال۔ بوڑھا (۲) اولڈ Old

**مَعْمَعَان** (ع) شدت گرما جس۔ اومس۔

**مَعْمَل کِیمیَاوِی** (ع) اعمال کیمیاوی کی جگہ۔ وہ مقام جہاں کیمیاوی تجربات کئے جائیں (۲) لیباریٹری Laboratory

**مَعْمُول** (ع) عمل کیا گیا۔ وہ بات جس پر ہمیشہ عمل ہوتا رہے۔

**مَعْنُون** (ع) دیوانہ۔ باؤلا۔ پاگل (۲) عِنّین نامرد (۲) ان سین Insane (۲) امپوٹینٹ Impotent

**مُعَنَّہ** (ع) جُڑی ہوئی ہڈی جو پھر ٹوٹ جائے۔

**مِعیٰ** (ع) رودہ۔ انتڑی۔ آنت۔ مِعا۔ مِعی جمع امعاء (۲) گٹ Gut

انٹسٹائن Intestine
تفصیل کے لئے دیکھو معا اور امعاء +

معیار (ع) } کسوٹی (۲) سونا چاندی تولنے
مقیاس } کا کانٹا (۳) جدید اصطلاح
کیمیا میں کسی خاص معینہ و مقررہ مقدار
یا طاقت کی دوا کا نمونہ جس کے ساتھ ویسی
ہی بنائی ہوئی دوا کا مقابلہ یا اندازہ کیا جائے
(۴) سٹینڈرڈ Standard

معیشت (ع) سبب زندگی۔ جمع معائش۔
اسباب زندگی +

معیکہ (ع) ایک قسم کی میٹھی روٹی +

مغابن (ع) جمع ہے مغبن کی (۱) کنج ران۔
کش ران یا چڈے (۲) بغل اور (۳) کان
کے پیچھے کا مقام (۱) گرائنز .Groins
آرم پٹس Arm Pits

مغبن (ع) کش ران (۲) بغل (۳) پس گوش
جمع مغابن +

مغتذی (ع) غذا پانے والا۔ غذا لینے والا۔
غذا حاصل کرنے والا (۱) نرشڈ
Nourished

مغد (ع) عیش و عشرت سے زندگی بسر کرنا +

مغذی (ع) } غذا دینے والی۔ پرورش کرنے
غاذیہ } والی۔ وہ چیز جو جسم کو غذا پہنچائے
اور اس کی پرورش کرے +
(۱) نیوٹری اینٹ Nutrient
نیوٹریشس Nutritious

مغربل (ع) چھنیۃ چھنی ہوئی دوا +

مغربلہ (ع) روغن نکالنے کا آلہ۔ وہ آلہ
جس کا ایک حصہ چھلنی کی مانند سوراخ دار
ہوتا ہے +

مغربی (ع) } یہ لفظ بھی بطور صفت
مغربیون } کے حکما، و اطبا، کے لئے
استعمال ہوتا ہے۔ چنانچہ قدیم کتب
طبیہ میں اطبائے مغربیون سے
اندلس یعنی ہسپانیہ کے قدیم اطبا، مراد
ہوتی ہے۔ اندلس یا ہسپانیہ (سپین)
میں جس کو مسلمانوں نے ۹۲ھ میں فتح
کیا تھا دیکھو اندلس، بڑے بڑے نامور
عربی حکما، و اطبا، پیدا ہوئے۔ جیسے ابن
رشد و زہراوی وغیرہ ان میں سے بعض
کے حالات انگریزی طبی کتب تواریخ میں
پائے جاتے ہیں۔ اسی خصوصیت سے
بعض بعض نامور حکما، و اطبا، مغربیون
کا ہم نے بھی اس کتاب میں ذکر کیا ہے +

مغرفہ (ع) کفچہ۔ کفگیر چمچہ۔ ڈوئی +

مغری (ع) لیسدار۔ چپکنے والی دوا۔ وہ دوا
جس میں رطوبت لزجہ یعنی اس قسم کا لیس
ہو جو رگوں کے منہ پر چپک کر انہیں بند
کردے۔ اور رافع سیلان ہو +
(۱) گلوٹینس Glutinous

مغسول (ع) دھویا ہوا۔ وہ دوا جو ترکیب سے

دھو لی گئی ہو ۔

**مُغشُوش** (ع) غیر خالص ۔ کھوٹ ملایا ہوا ۔ (۲) اڈلٹریٹڈ Adulterated

**مُغشّٰی** (ع) ڈھکا ہوا جھلی سے پوشیدہ ۔

**مُغشِی** (ع) جس پر غشی آگئی ہو ۔ بیہوش ۔

**مَغص** (ع) دردِ رودہ ۔ پیچش ناف ۔ آنتوں کا درد ۔ آنتوں کی مروڑ ۔ لیکن کبھی اس کا اطلاق معدہ کی مروڑ اور اینٹھن پر بھی ہوتا ہے (۲) گرپس Gripes کا لک Cholic

**نوٹ** ۔ بعض اطباء کی اصطلاح میں اور بقول ایلاقی مغص وہ دردِ شکم اور آنتوں کی مروڑ ہے جس میں قبض نہ ہو ۔ کیونکہ قبض شکم قولنج کے لئے مخصوص ہے (۲) بقول سدید گازرونی مغص چھوٹی آنتوں کا وہ درد ہے ۔ جو قولنج کی حد کو نہ پہنچے ۔ یعنی اس کی نسبت خفیف ہو (۳) بقول سمرقندی مغص امعاء کا درد اکال ولذاع ہے اور قولنج دردِ ثقیل لیکن (۴) علامہ قرشی بعض دیگر متقدمین اطباء اور اکثر متاخرین اطباء کا اس پر اتفاق ہے کہ مغص آنتوں کے صرف درد اور مروڑ سے مراد ہے ۔ خواہ وہ باریک یا چھوٹی آنتوں میں ہو یا موٹی و بڑی آنتوں میں ہو ۔ اور خواہ اس کے ساتھ دست آتے ہوں یا قبض ہو ۔ لیکن آنتوں میں ایسا درد و مروڑ اگر زحیر یا قولنج یا سحج کے ہمراہ نہ ہو تو مرض ہے ورنہ عرض ۔

**مَغص اور قولنج کا فرق** ۔ یہ دونوں بیماریاں آنتوں میں پیدا ہوتی ہیں مغص سے پیٹ میں سخت درد و مروڑ ہوتی ہے ۔ مگر تمدد و یا تناؤ نہیں ہوتا ۔ اور کبھی اس حالت کے ساتھ قبض ہوتی ہے ۔ اور کبھی دست آتے ہیں ۔ لیکن قولنج میں دردِ ثقیل با تمدد ہوتا ہے ۔ اور قبض بھی ضرور ہوتی ہے ۔ نیز مرض قولنج رودۂ قولون میں ہوتا ہے ۔ اور مغص امعاء دقاق یا چھوٹی آنتوں میں ۔

**فائدہ** ۔ جدید اطباء مصر ڈاکٹران یورپ کے تتبع میں مغص اور قولنج دونوں کو مترادف مانتے اور ہم معنی قرار دیتے ہیں ۔ نیز دیکھو قولنج

**مَغص رَبُّ الرَّحم** (ع) دردِ شکم پناہ بخدا ۔

| | |
|---|---|
| اِیلاؤس<br>قولنج اِلتِوَائی | وہ قولنج یا پیٹ کا درد و مروڑ جو آنت کے بل کھا جانے یا اپنی جگہ سے ٹل جانے یا اس میں گرہ پڑ جانے کے سبب پیدا ہوتا ہے ۔ تفصیل و تطبیق کے لئے دیکھو قولنج التوائی ۔ |

**مَغص الرَّصاصی** (ع) قولنج اسربی ۔ سیسہ کا قولنج ۔ قولنج زُحلی ۔ تفصیل کے لئے دیکھو قولنج رُصاصی ۔

**مُغفَّل** (ع) کودن ۔ کند ذہن ۔ نادان ۔

**مُغفَلہ** (ع) زیرین لب کے نچلے بال ۔ ڈاڑھی کی بچی

**مَغل** (ع) حاملہ کا دودھ ۔ حاملہ کا بچہ دودھ پلانا

**مُغَلِّظ** (ع) غلیظ کرنے والی۔ گاڑھا کرنیوالی۔ وہ دوا جو اپنی کثافت کے سبب رطوبات کو گاڑھا کرے۔ ضد ہے ملطف و مُحَلّل کی جمع مُغلظات ۔

**مُغْلِی** (ع) جوشاندہ۔ جوشائی ہوئی یا اُبالی ہوئی دوا (م) ٹِزَن Ptisan

**مَغْمُوم** (ا) غمگین۔ رنجیدہ (۲) جسکو زکام ہو۔

**مُغَیِّر** (ع) لغوی معنی بدلنے والا۔ اصطلاح جراحی میں زخموں کی مرہم پٹی بدلنے والا۔
(م) ڈریسر Dresser

**مُغَیِّرَہ** (ع) تغیر پیدا کرنے والی۔ بدلنے والی۔ وہ قوت جو غذا میں تغیر کرکے اُس کو جزو بدن ہونے کے قابل بناتی ہے۔ یہ دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک مُغَیِّرَہ اُولیٰ اور دوسرے مُغَیِّرَہ ثانِیَہ۔

**مُغَیِّرَہ اُولیٰ** | قُوّت مُوَلِّدَہ (ع) پہلی بدلنے والی قوت۔ وہ قوت جو غذا کو ہضم کرکے عضو میں ملاوے۔

**مُغَیِّرَہ ثانِیَہ** | قوت غاذیہ (ع) دوسری بدلنے والی قوت وہ قوت جو غذا کو عضو کے ہم شکل بنا دے۔ یعنی اُس ہضم شدہ غذا کو جو عضو میں مل چکی ہے۔ اُس کے ہم شکل و ہمرنگ بنا دے۔ یعنی جزو عضو بنا دے۔ تفصیل و تطبیق کے لئے دیکھو قوت مغیرہ و قوت مولدہ۔ قوت غاذیہ۔

**مُغِیض** (ع) لغوی معنی پانی کے جمع ہونے کی جگہ طبی اصطلاح میں فضلات بدن جمع ہونے کا مقام۔

**مُغِیضُ الکَبِد** (ع) مراد ہے مرارہ و طحال سے۔

**مُفَاجَات** (ع) اچانک ہونا۔ دفعۃً واقع ہونا یکایک ہونا۔ ناگاہ ہونا۔

**مَفَاصِل** (ع) جمع ہے مفصل بمعنی جوڑ کی دیکھو مفصل۔

**مَفَاہِر** (ع) سینہ پر کا گوشت۔

**مِفْتَاح** | مُوَسِّع (ع) لغوی معنی کلید۔ کنجی۔ اصطلاح تشریح میں وہ آلہ جو بدن کے کسی منقبض مجری یا جوف کو کشادہ کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔
(م) ڈائی لیٹر Dilator

**مِفْتَاحُ الحَنْجَرَہ** | مُوَسِّعُ الحَنْجَرَہ (ع) حنجرہ کو کشادہ کرنے کا آلہ۔ وہ آلہ جس سے حنجرہ کشادہ کیا جاتا ہے۔
(م) لیرنجیل ڈائی لیٹر Laryngeal Dilator

**مِفْتَاحُ الرَّحِم** | مُوَسِّعُ الرَّحِم (ع) رحم کو کشادہ کرنے کا آلہ وہ آلہ جس سے گردن رحم یا جوف رحم کو کشادہ کیا جاتا ہے۔
(م) برنیز ڈائی لیٹر Barnes Dilator
یوٹرائن ڈائی لیٹر Uterine Dilator

**مِفْتَاحُ المَبْرَز** | مُوَسِّعُ المَقْعَد (ع) مبرز یا مقعد کو کشادہ کرنے کا آلہ۔ وہ آلہ جو مقعد

کو کشادہ کرنے کے استعمال کیا جاتا ہے +
(۱) اپنیل ڈائی لیٹر

**مُفَتِّت** (ع) لغوی معنی ریزہ ریزہ کرنے والی اصطلاحی معنی (۱) وہ تفرق اتصال جس سے ہڈی ریزہ ریزہ یا چور چور ہو جائے (۲) ہپٹک کا تیسرا درجہ جس میں رطوبت ثالثہ فنا ہونے لگتی ہے۔ اس کو مُخَشِّف بھی کہتے ہیں تفصیل کے لئے دیکھو مخشف (۳) پتھری کو ریزہ ریزہ کرنے والی دوا +

**مُفَتِّتُ الْحَصَاۃ** (ع) پتھری کو توڑنے والی پتھری کو ریزہ ریزہ کرنے والی دوا۔ وہ دوا جو اپنی قوت تاثیر اور شدت نفوذ سے گردے یا مثانہ کی پتھری کو ریزہ ریزہ کرکے یا تحلیل کرکے یعنی گلاکر براہ بول خارج کردے +
(۱) لتھانٹرپٹک Lithontriptic
لتھوٹرپٹک Lithotriptic —

**مُفَتِّتُ الْحَصَاۃ** (ع) پتھری کو ریزہ ریزہ کرنے والا آلہ۔
**مُفَتِّتُ الْحَصَاۃ** پتھری کو توڑنے والا آلہ۔ وہ آلہ جو سنگ مثانہ کو توڑنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے +
(۱) لتھوٹرپٹر Lithotriptor
لتھوٹرائٹ Lithotrite

**مُفَتِّح** (ع) کھولنے والی۔ سُدہ کھولنے والی
**مُفَتِّحُ السُّدَد** مسامات کھولنے والی۔ وہ
**مُزِیْلُ السُّدَد** دوا جو بسبب اپنی حرارت کے سدد و مسامات یا مجاری یا تجاویف کو کھولے۔ اور سدد وغیرہ کو زائل کردے۔
جمع مُفَتِّحات +
(۱) ڈی آبسٹرواینٹ Deobstruent

**مُفَتِّر** (ع) وہ دوا جس کے پینے سے بدن گرما جائے۔ اور ضعف وکسالت لاحق ہو +

**مُفَجِّج** (ع) خام رکھنے والی۔ کچا رکھنے والی۔ وہ دوا جو اپنی قوت برودت سے حرارت غریزی اور حرارت غریبہ کے فعل کو باطل کردے یعنی ہضم کو ناتمام اور اخلاط کو خام رکھے۔ یہ ضد ہے ہاضم و مُنضج کی جمع مفججات +

**مُفَخَّذ** (ع) جس کی ران میں چوٹ لگی ہو +

**مُفَدِّر** (ع) قاطع باہ غذا مُضعف باہ غذا +

**مُفَرَّج** (ع) جس کی کہنی اُس کے پہلو یا بغل سے دور ہو (۲) شانہ۔ کنگھی +

**مُفَرِّح** (ع) فرحت دینے والی طبیعت میں فرحت اور خوشی پیدا کرنے والی جمع مفرحات
(۱) ریفریجرینٹ Refrigerant
ایگزیلےرینٹ Exhilarant

**مُفْرَد** (ع) تنہا۔ ایک۔ ضد ہے مرکب کی۔
جمع مفردات (۱) سمپل Simple

**مُفْرِز** (ع) بہانے والا۔ تراوش کرنے
**رَاشِح** والا۔ جدید اصطلاح تشریح میں یہ لفظ ایسے غدد کے لئے بولا جاتا ہے جن سے کوئی رطوبت تراوش پاتی ہے۔

(۱) سکریٹری Secretory

مُفْرَش (ع) بستر بند۔ وہ انگریزی طرز کا تھیلے نما بستر بند جس میں فرش یا بستر وغیرہ ڈال کر لپیٹتے ہیں۔

مُفْرَشَہ (ع) سر کی وہ چوٹ جس میں صرف جلد زخمی ہو اور ہڈی نہ ٹوٹے۔

مُفْرَطَہ (ع) عریض۔ چوڑی چپٹی۔

مُفْرِط (ع) حد سے زیادہ گزرنے والا۔ زیادہ ہونے والا۔ مجازاً زیادہ کثیر۔

(۱) ایکسیسِو Excesssive

مُفْرَغَہ (ع) لغوی معنی جگہ پانی گرانے کی۔ اصطلاحی معنی (۱) ایک عضو سے دوسرے عضو پر فضلات یا مواد گرانے کی جگہ (۲) کسی عضو کا وہ مقام جہاں پر تریڑا کریں یا پانی دھاریں

مُفْرِق (ع) سر کی مانگ۔

مُفْرِک (ع) چرب کی ہوئی دوا (۲) وہ مرد۔ جس سے عورت متنفر ہو۔

مُفْزِع (ع) بدول۔ بزدل۔ ڈرپوک۔

مُفْسِد (ع) فساد کرنے والا۔ بگاڑنے والا یا خراب کرنے والا۔ جمع مفسدات۔

مُفْشُوش (ع) سست عقل۔ بیہودہ۔ دغاباز

مُفَشِّی (ع) } ریاح کو توڑنیوالی دوا۔
کاسر الریاح } (انگریزی) کارمی نے ٹو۔
Carminative

مُفْصِد (ع) فصد کھولنے کی جگہ۔ فصد کرنیکا مقام

مُفْصَد (ع) فصد کھولنے کا نشتر۔

(۱) بلیڈنگ لینسٹ Bleeding Lancet

مَفْصِل (ع) بند۔ جوڑ۔ دو ہڈیوں کے ملنے کا مقام۔ جمع مفاصل۔ جوڑ دو قسم کے ہوتے ہیں۔ ایک متحرک جوڑ اور دوسرے غیر متحرک جوڑ۔ پھر مختلف حرکات کے لحاظ سے متحرک جوڑ کئی قسم کے جوڑ ہوتے ہیں۔ جو ذیل میں درج کئے جاتے ہیں (۱) جائنٹ Joint آرٹیکولیشن Articulation آرتھروسس (ی) Arthrosis

مَفْصِل ارتفاقی (ع) دشوار جوڑ۔ یعنی
مفصل عسر } دشواری سے حرکت کرنے والا جوڑ تفصیل کے لئے دیکھو مفصل عسر

مَفْصِل بسیط (ع) سادہ جوڑ۔ جو دو ہڈیوں کے جڑنے سے بنا ہو۔

(۱) سمپل جائنٹ Simple joint

مَفْصِل ثابت (ع) ثابت و قائم جوڑ۔ وہ
مفصل موثق } جوڑ جس میں بالکل حرکت نہ ہو۔ تفصیل کے لئے دیکھو مفصل موثق

مَفْصِل جدید (ع) نیا جوڑ۔ مصنوعی جوڑ۔ وہ جوڑ جو کسی عارضی اور اتفاقی سبب سے پیدا ہوا ہو (۱) نی آرتھروسس
Neo-arthrosis

مَفْصِل داخل۔ مَفْصِل مؤتلف۔

مَفْصِل مخروطی (ع) گولی اور پیالے دار

جوڑ۔ وہ جوڑ جس کی حرکت ہر طرف ہوسکتی ہو
اس قسم کے جوڑ میں ایک ہڈی کا گول سرا دوسری
ہڈی کے پیالہ نما سرے میں داخل ہوتا ہے
جیسے بازو اور شانہ کا یا ران اور کولھے کا جوڑ
(۱) ان آرتھروسس Enarthrosis

**مُفصِل دَوری** (ع) گھومنے والا جوڑ۔ وہ جوڑ
مُفصل محوری } جس کی حرکت اپنے محور پر چکی
کی طرح ہوتی ہے۔ جیسے سر گردن کے دوسرے
مہرے کے زائدہ محوریہ یا زائدہ سنیہ (اوڈونٹائڈ
پراسیس) پر گھومتا ہے (۱) ڈی آرتھروسس
Diarthrosis روٹے ٹوریا Rotatoria
روٹیٹری جائنٹ Rotatory Joint

**مُفصِل رَزّی** (ع) پھیلنے اور سکڑنے و پھیلنے
والا جوڑ۔ وہ جوڑ جس میں پھیلنے کی حرکت کے
ساتھ پھیلنے اور سکڑنے کی بھی حرکت ہو جیسے
نچلے جبڑے کی ہڈی کا کنپٹی کی ہڈی کے ساتھ
کا جوڑ (۱) ایمفیڈی آرتھروسس
Amphidiarthrosis

**مُفصِل زاوِی** (ع) زاویہ دار جوڑ۔ قبضہ دار جوڑ
وہ جوڑ جس کی حرکت سے دو ہڈیوں کے درمیان
کا زاویہ چھوٹا بڑا ہوتا ہے۔ ایسے جوڑ میں صرف
پھیلنے اور سکڑنے کی حرکت ہوسکتی ہے جیسے
کہنی اور گھٹنے کا جوڑ۔
(۱) گنگلی مس Ginglymus
ہنج جائنٹ Hinge Joint

**مُفصِل سَلِس** } (ع) متحرک جوڑ۔ حرکت کرنیوالا
مُفصل متحرک } جوڑ۔ اس قسم کے جوڑ بدن میں
بکثرت پائے جاتے ہیں۔ اور یہ مندرجہ ذیل
چار قسم کے ہوتے ہیں:۔
(۱) مفصل مُسطّح یا پھسلنے والا جوڑ (۱) آرتھروڈیا
(۲) مفصل داخل یا گولی اور پیالے دار جوڑ (۱)
ان آرتھروسس (۳) مفصل زاوی یا قبضہ
دار جوڑ (۱) گنگلیمس (۴) مفصل محوری۔ یا
گھومنے والا جوڑ (۱) ایمفیڈی آرتھروسس
مفصل سلس یا مفصل متحرک کی انگریزی ہے
ڈی آرتھروسس Diarthrosis

**مُفصِل شِقّی** } (ع) نالی دار جوڑ۔ وہ جوڑ جو ایک
مُفصل میزابی } ہڈی کے نالی دار نشیب میں
دوسری ہڈی کا لمبا پتلا دھار دار کنارہ جڑنے
سے پیدا ہوتا ہو جیسے عظم شاشی (اتھمائڈ)
کا میکعہ (وومر) کے ساتھ ملنے کا جوڑ۔
(۱) سکنڈی لے سس Schendylesis

**مُفصِل عَسِر** } مشکل سے تھوڑی سی حرکت
مُفصل ارتفاقی } کرنے والا جوڑ۔ بہت کم حرکت
کرنے والا جوڑ۔ جیسے ریڑھ کے مہروں کا جوڑ
یا موئے زہار کے مقام پر پیڑو کی دونو ہڈیوں
کا جوڑ (۱) ایمفی آرتھروسس
Amphiarthrosis

**مُفصِل کاذِب** (ع) جھوٹا جوڑ۔ وہ جوڑ جو
ٹوٹی ہوئی ہڈی کے دو ٹکڑوں کے درمیان

پیدا ہوتا ہے (۲) سیوڈ آرتھروسس **Pseudarthrosis**

**مُفصِل مُتّحِد** (ع) ملا ہوا جوڑ۔ چسپاں جوڑ۔ وہ جوڑ
**مُفصِل مُلزَق** } جو ایک ہڈی کے گھسے ہوئے
**مُفصِل مُلصَق** } کنارے پر جڑنے سے پیدا ہو
جیسے پیشانی کی ہڈی اور کنپٹی کی ہڈی کا جوڑ
(۲) ہارمونیا **Harmonia** اور
ہارمنی **Harmony**

**مُفصِل مُتحرِّک** (ع) متحرک جوڑ۔ حرکت کرنے
والا جوڑ۔ تفصیل کے لئے دیکھو مفصل سلس۔

**مُفصِل محوَرِی** (ع) گھومنے والا جوڑ تفصیل
کے لئے دیکھو مفصل دوری +

**مُفصِل مخروطی** (ع) وہ جوڑ جس میں ہر طرف
حرکت ہو سکتی ہو۔ اور ہر طرف کی حرکت سے
مخروطی شکل متوہم ہوتی ہو۔ مثلاً بازو اور شانہ
کا جوڑ تفصیل کے لئے دیکھو مفصل داخل +

**مُفصِل مُدرُوز** (ع) درز والا جوڑ۔ سلائی دار جوڑ
**مُفصِل مُتدریزی** } وہ جوڑ جس میں دو ہڈیوں کے
دندانہ دار کنارے باہم جُڑ کر درز یا سلائی
کی مانند جوڑ بناتے ہیں۔ جیسے چندیا کی ہڈیوں
کا جوڑ (۲) سوچر **Suture**
نوٹ۔ یہ مفصل بھی مختلف درزوں کے لحاظ
سے لحاظ سے کئی قسم کا ہوتا ہے +

**مُفصِل مُرکّب** (ع) مرکب جوڑ۔ وہ جوڑ جو کئی
ہڈیوں کے ملنے سے بنا ہو +
(۲) کمپونڈ جائنٹ **Compound Joint**

**مُفصِل مَرکُوز** (ع) گڑا ہوا جوڑ۔ کیل نما جوڑ۔ وہ جوڑ
**مُفصِل مِسماری** } جس میں ایک ہڈی دوسری
ہڈی کیل کی طرح گڑی ہو جیسے دانت جبڑوں
میں گڑے ہیں (۲) گمفوسس **Gomphosis**

**مُفصِل مُنسطِح** (ع) پھسلنے والا جوڑ۔ وہ جوڑ جس
میں پھسلنے کی حرکت پیدا ہو۔ جیسے کنپٹی کی ہڈی
اور نچلے جبڑے کا جوڑ +
(۲) آرتھروڈیا **Arthrodia**

**مُفصِل مِسماری** (ع) کیل جیسا جوڑ۔ دیکھو
مفصل مرکوز +

**مُفصِل مُلزَق** (ع) ملا ہوا جوڑ چسپاں جوڑ۔
**مُفصِل مُلصَق** } وہ جوڑ جس میں ایک ہڈی کا
کنارہ دوسری ہڈی کے کنارے سے بغیر
دندانوں کے ملتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو
مُفصِل متحد +

**مُفصِل مُنزَلِق** (ع) کم پھسلنے والا جوڑ۔ وہ
جوڑ جس کی ایک سطح دوسری سطح پر ایسے پھسلتی
ہو۔ کہ اُسے کسی خاص قسم کا جوڑ نہ سمجھا جائے
جیسے پہونچے کی ہڈیوں کا جوڑ +
(۲) مڈکارپل جائنٹ **Midcarpal Joint**

**مُفصِل مُوثّق** (ع) مضبوط جوڑ۔ ثابت و قائم
**مُفصِل ثابت** } جوڑ۔ وہ جوڑ جس میں بالکل
حرکت نہ ہو۔ جیسے کھوپڑی کی ہڈیوں کے جوڑ
یا جبڑے کی ہڈیوں کے ساتھ دانتوں کے جوڑ

مفصل موثق کی یہ تین قسمیں ہیں (۱) مفصل
مدروز یا مفصل تدریزی یعنی درز والا جوڑ
جیسے چندیا کی ہڈیوں کا جوڑ (۲) مفصل مرکوز
یا مفصل مسماری یا گڑا ہوا جوڑ جیسے دانتوں
اور جبڑے کا جوڑ (۳) مفصل شفتی یا مفصل
میزابی یعنی نالی دار جوڑ جیسے عظم وتدی اور
میکعہ کا جوڑ۔ جن کو دیکھو اپنے اپنے موقع پر
(ا) سینارتھروسس Synarthrosis

**مَفصُود** (ع) جس کی فصد کھولی جائے +
(ا) بلیڈ Bled

**مُفضَاۃ** (ع) وہ عورت جس کی قُبل و دُبر ایک ہوگئی ہو

**مَفطُوم** (ع) بچہ جس کا دودھ چھڑا دیا گیا ہو +
(ا) وینڈ Weaned

**مُفکّرہ** (ع) سوچنے والی قوت دیکھو قوت متصرفہ

**مَفلُول** (ع) لرزہ بر اندام۔ جس کو جاڑا چڑھا
ہو (ا) ٹریمبلنگ Trembling

**مَفلُوج** (ع) } فالج زدہ۔ مریض فالج۔ فالج
**مَشلُول** } کا بیمار۔ فالج کا مارا۔ شل ہوا
ہوا۔ اپاہج (ا) پیرالیٹک Paralytic

**مَفئُود** (ع) مریض درد دل۔ جس کے دل میں
درد ہو +

**مُقنّت** (ع) دست بُریدہ۔ ہاتھ کٹا جس
کا ہاتھ کاٹ دیا گیا ہو +

**مَقتُول** (ع) کُشتہ۔ کُشتہ بنایا ہوا۔ مارا ہوا۔
جیسے کُشتہ نقرہ +

**مَقحُوف** (ع) قحف بریدہ۔ جس کی کھوپڑی کاٹ
ڈالی گئی ہو +

**مِقدَار** (ع) } لغوی معنی اندازہ اصطلاح
**شُربَت** } طب میں دوا کی مقدار خوراک
(ا) ڈوز Dose

**مِقدَارُ النَّبض** (ع) نبض کی مقدار جس کے
اعتبار سے نبض کا طول عرض عمق وغیرہ معلوم
کیا گیا ہو (ا) آرٹیرئل ٹینشن
Arterial Tension

**مِقدَح** (ع) آنکھ بنانے کا آلہ۔ وہ آلہ جس سے
موتیا بند میں آنکھ بناتے ہیں +

**مُقَدَّم** (ع) } پیش۔ اگلا۔ آگے کا۔ سامنا
**مُقَدَّمہ** } ضد ہے مؤخر کی جمع مُقادِم و
مُقادیم (ا) اینٹیریئر Anterior

**مُقَدَّمُ العَین** (ع) آنکھ کا سامنا کویہ جو ناک
کی طرف ہے +

**مُقَدَّمُ الوَجہ** (ع) چہرہ کا سامنا طرف +

**مَقَذّ** (ع) } دونوں کانوں کے پیچھے کا اور
**مَقَذ** } اُن کے درمیان کا مقام۔
(۲) پس سر بال اُگنے کی منتہی +

**مُقَذَّذہ** (ع) میانہ قد عورت جو لانبی نہ ہو +

**مَقذُوذ** (ع) جس کے بال تراشے اور بنائے
ہوئے ہوں +

**مُقَذّی** (ع) جس کی آنکھ میں کوئی چیز پڑ گئی ہو

**مُقَذّیہ** (ع) وہ آنکھ جس میں کچھ پڑ گیا ہو +

**مِقْرَاض** (ع) خمیدہ نوک کا چاقو +

**مِقْرَاض** } (ع) قینچی۔ کترنی (۱) سزرز
**مِقَصّ** } Scissors

**مِقْرَاض مُدَوَّرَز** (ع) گول سرے کی قینچی۔ گول
**مِقَصّ مُدَوَّرَز** } نوک کی قینچی (۱) پروب پائنٹڈ سزرز Probe Pointed Scissors

**مِقْرَاع** (ع) ٹھوکنے کا آلہ جس کو تشخیص مرض کے لئے سینہ یا شکم پر رکھ کر ٹھوکتے ہیں۔ جس کی بجائے بعض ڈاکٹر ایک ہاتھ کی انگلیاں کو سینہ یا شکم پر رکھ کر دوسرے ہاتھ کی انگلیو سے ٹھوکتے ہیں + (۱) پلیکسی میٹر Pleximeter

**مُقَرِّح** (ع) قرح بنانے والی۔ زخم ڈالنے والی۔ وہ دوا جو بدن پر زخم ڈال دے۔ جمع مقرحات (۱) ویسی کینٹ Vesicant کا سٹک Caustic اپس پیسٹک Ulcerative السریٹو

**مُقَعَّرُ الرَّحِم** (ع) قعر رحم۔ اسفل زہدان۔ بچہ دان یا ناف کا نچلا گہرا حصہ۔ جہاں حمل قرار پاتا ہے (۱) فنڈس یوٹرائی Fundus Uteri

**مُقَرَّض** (ع) کترا ہوا۔ قینچی سے کترا ہوا۔ جیسے ابریشم مقرض یعنی کترا ہوا ابریشم +

**مَقْرُوح** (ع) زخمی (۱) السریٹڈ

**مَقْرُور** (ع) سرمازدہ۔ سردی کا مارا ہوا +

**مُقَشَّر** (ع) چھلا ہوا۔ چھلکا اتارا ہوا + (۱) بارکڈ Barked سکنڈ Skinned پیلڈ Peleed

**مِقَصّ** (ع) مقراض قینچی۔ کترنی (ف) ناخنگیر نہرنی +

**مُقَصَّب** (ع) گھنگریالے بال +

**مُقَصَّع** (ع) زخم پرخون۔ خون سے بھرا ہوا زخم

**مُقْطَ** (ع) وہ بچہ جو چھٹے یا ساتویں مہینے پیدا ہو وہ بچہ جو پورے دنوں میں پیدا نہ ہو +

**مُقَطِّع** (ع) کاٹنے چھانٹنے والی دوا۔ وہ دوا جو اپنی لطافت اور تیزی سے سطح عضو میں نفوذ کرکے اس سے لیسدار رطوبت کو کاٹ چھانٹ کر علیحدہ کرے +

**مَقْعَد** } (ع) اصلی معنی نشستگاہ۔ جائے
**مَقْعَدَہ** } نشست۔ بیٹھنے کی جگہ۔ یعنی چوتڑ کا وہ حصہ جو بیٹھنے میں زمین پر لگتا ہے۔ مجازاً کون۔ دُبر۔ پاخانے کا مقام (۱) فنڈےمینٹ Fundament

**مُقَعَّر** (ع) عمیق۔ گہری۔ اندر کو دبی ہوئی + (۱) کن کیو Concave

**مُقَعَّرُ السَّطْحَیْن** (ع) دونوں طرف سے گہرا دونوں طرف سے اندر کو دبا ہوا۔ وہ چیز جس کی دونوں سطحیں گہری یا دبی ہوئی ہوں (۱) بائی کنکیو Bioncave

**مُقَعَّر و مُحَدَّب** (ع) گہرا و ابھرا ہوا۔ ایک طرف سے گہرا اور دوسری طرف سے ابھرا

ہو۔ (ا) کنکیوو کنویکس Concavo Convex

مُقلِعَه (ع) ایسا متعفن بخار جسکا مادہ خارج عروق ہو

مُقلّل اللبن (ع) دودھ کو کم کرنے - والی دودھ کی پیدائش کو کم کرنے والی چیز یہ ضد ہے مدر اللبن کی (ا) اینٹی گیلکٹک Antigalactic

مُقلَه (ع) کرہ چشم - آنکھ کا ڈھیلا ۔ (ا) آئی بال Eye Ball

مِقلیٰ / مِقلاۃ (ع) ماہی تابہ - ماہی توا - تابہ - توا / جمع مقالی ۔ (ا) فرائنگ پین Frying Pan

مُقلیٰ / قلیہ (ع) قورمہ - بریاں - بُھنا ہوا - بھنا ہوا گوشت ۔

نوٹ - قلیہ درحقیقت ماہی توے میں بھنے ہوئے یا تلے ہوئے گوشت کو کہتے ہیں لیکن اب اس کا اطلاق ایسے پختہ گوشت پر ہوتا ہے جس کو پہلے گھی میں بھون کر پھر اس میں ذرا سا پانی ڈال کر اس قدر پکاتے ہیں کہ پانی جل جائے - اور گوشت گل جائے ۔

مِقناطیس (ع) آہن ربا - چمک پتھر ۔ (ا) میگنیٹک Magnatic

مُقنّب (ع) بھنگ ملا ہوا - وہ چیز جس میں بھنگ ملی ہو ۔

مُقنّد (ع) قند ملا ہوا - وہ چیز جس میں قند ملی ہو ۔

مُقنّع (ع) وہ دہن یا منہ - جس کے دانت اندر کی طرف مائل ہوں ۔

مُقوّم (ع) قوام کیا ہوا - قوام بنایا ہوا ۔

مُقوّی (ع) قوت دینے والی - طاقت بخشنے والی دوا یا غذا - وہ دوا یا غذا جو عضو کے قوام یعنی اس کی ساخت کو نیز اس کے مزاج کو اعتدال پر لائے یا درست کرے - پس جب عضو کی ساخت اور اس کا مزاج درست ہو جائیگا تو اس میں طبعی طور پر خود بخود طاقت و قوت پیدا ہو جائے گی - جمع مقویات ۔ (ا) ٹانکس Tonics

مُقوّیات (ع) جمع ہے مقوی کی جسے دیکھو ۔

مُقیّح / مُنضج الورم (ع) پیپ پیدا کرنیوالی دوا - ورم کو پکانے والی دوا - کسی ورم یا دنبل میں پیپ ڈالنے والی یا پکانیوالی دوا (ا) ڈایاپائی ٹک Diapoytic سپیوریٹو

مُقیّی (ع) قے آور - قے لانے والی جمع مقیات (ا) ایمے ٹک Emetic

مِقیاس (ع) اندازہ - ناپ - اندازہ کرنے کا آلہ (ا) میٹر Meter

مِقیاس البول (ع) پیشاب کا وزن مخصوص یا اس کی کثافت معلوم کرنے کا آلہ ۔ (ا) یورینومیٹر Urinometer

مِقیاس الحرارت (ع) حرارت کے اندازہ کرنے کا آلہ - وہ آلہ جس کے ذریعہ حرارت جسم معلوم کی جاتی ہے (ا) تھرما میٹر Thermometer

**مِقیَاسُ الرُّطُوبَت** (ع) ہوا میں رطوبت کے اندازہ کرنے کا آلہ ◆
(ا) ہائگرومیٹر Hygrometer

**مِقیَاسُ السَّوائِل** (ع) سائل یا پانی کے اندازہ کرنے کا آلہ۔ مختلف قسم کی
مقیاس الماء } سیال اشیاء کے اوزان مخصوصہ معلوم کرنے کا آلہ۔ مثلاً یہ کہ دودھ پانی کی نسبت کتنا بھاری ہے۔ اور تیل کی نسبت کتنا ہلکا۔
(ا) ہائڈرومیٹر Hydrometer

**مِقیَاسُ الصَّوت** (ع) آواز کے اندازہ لگانے کا آلہ (ا) سونومیٹر

**مِقیَاسُ الضَّو** (ع) روشنی کے اندازہ کرنے کا آلہ (ا) پولیری میٹر Polarimeter

**مِقیَاسُ القُوَّت** (ع) قوت وطاقت کے اندازہ کرنے کا آلہ ◆
(ا) ڈائی نیمومیٹر Dynamometer

**مِقیَاسُ الکَہرُبائی** (ع) برقی قوت کے اندازہ کرنے کا آلہ ◆
مقیاس البرق }
الیکٹرومیٹر Electrometer

**مِقیَاسُ اللَّبَن** (ع) دودھ میں پانی یا اس کے وزن مخصوص معلوم کرنے کا آلہ ◆
(ا) لیکٹومیٹر Lactometer
گیلیکٹومیٹر Glactometer

**مِقیَاسُ المَطَر** (ع) بارش کی مقدار معلوم کرنے کا آلہ (ا) ہائٹومیٹر Hyetometer

**مِقیَاسُ المَولُود** (ع) نوزائیدہ بچہ کو ناپنے تولنے کا آلہ ◆
Baromacrometer
(ا) بیرومیکرومیٹر

**مِقیَاسُ النَّبض** (ع) نبض کی حرکات وغیرہ دریافت کرنے کا آلہ ◆
واصِفُ النبض }
(ا) پلسی میٹر Pulsimeter

**نوٹ** یسفگمومیٹر Sphygmometer اس آلہ کے ذریعہ نبض کی قوت اور اس کے ضعف کا اندازہ کیا جاتا ہے ◆

**مِقیَاسُ الہَوَاء** (ع) ہوا کا دباؤ معلوم کرنے کا آلہ (ا) بیرومیٹر Barometer

**مُقیمَارُوس** (ی) تپ بلغمی۔ بلغمی بخار۔ دیکھو محمیٰ بلغمیہ ◆

**مُقبَہ** (ع) اندرونی گوشہ چشم۔ آنکھ کا اندرونی کونہ

**مَکّ** (ع) چوسنا۔ پستان کو زور سے دبانا ◆

**مَکَا** (ع) ہاتھ میں گٹے پڑنا۔ کام کے سبب ہاتھ میں گٹے پڑ جانا ◆

**مُکَال** (ع) پیہ۔ چربی ◆

**مَکَان** (ع) جائگاہ۔ جگہ۔ رہنے کی جگہ۔ جمع اماکن وامکنہ ◆

**مکان** اور **حَیِّز** کا فرق دیکھو حیز میں ◆

**مَکَانِ طَبعِی** (ع) وہ مکان یا مقام جس کو عناصر کی طبیعت مقتضی ہو یعنی ہو۔ یعنی جس کو عناصر اپنی مقتضائے طبیعت سے طلب کریں ◆

مکبُود (ع) مریض جگر۔ جگر کا بیمار۔ جس کے افعال جگر میں ضعف ہو +

مُکِبّ (ع) جو اکثر سرنگوں رہے +

مُکَبّ (ع) اوندھے مُنہ گرا ہوا +

مِکَبَّہ (ع) سرپوش۔ ڈھکنا +

مُکَبِّی (ع) } سرنگون کُرسی۔ سرپوس نما

لِسانُ المِزمار } کُرسی۔ حنجرہ کے بالائی سوراخ پر کی پان کی شکل کی کُرسی تفصیل کے لئے دیکھو غضروف لکبی +

مُکَثِّف (ع) کثیف بنانے والی۔ وہ دوا جو کسی چیز کے اجزاء کو اس قدر سمیٹے یا اکٹھا کرے کہ اُس کی مقدار چھوٹی ہو جائے۔ یہ ضد ہے مُلَطِّف کی۔ جمع مکثفات +

(ا) کنڈنیسر Condenser

مِکحال (ع) } میل سرمہ۔ سرمہ لگانے

مِکحَل } کی سلائی۔ سرمہ کی سلائی +

مُکحُلَہ (ع) سرمہ دانی۔ جمع مُکاحِل +

مُکَدَّر (ع) تیرہ۔ گدلا۔ میلا +

مَکرُوب (ع) غمگین۔ اندوہناک (ا) مَیکروب اجرام خوردبینی تفصیل کیلئے دیکھو میکروب +

مُکَسِّع (ع) مرد مجرد۔ بن بیاہا مرد۔ وہ مرد جو مجامعت سے پرہیز کرے +

مکسُور (ع) شکستہ۔ ٹوٹا ہوا +

مکظُوم (ع) مغموم۔ گرفتار غم۔ غصہ میں پیچ و تاب کھایا ہوا +

مُکَعَّب (ع) جسم مربع۔ شش پہلو جسم مربع۔ متوازی السطوح۔ چھ گوشہ شش پہلو جسم وہ شش پہلو مجسم شکل جس کے سب پہلو مربع متوازی السطوح ہوں۔ وہ مجسم شکل جسکی چھ مربع متوازی سطوح ہوں۔ یعنی جس کی چھ مربع سطحیں ہوں اور وہ سب ایک دوسرے کے برابر ہوں۔ وہ جسم مربع جس کا طول عرض عمق یعنی لمبائی چوڑائی موٹائی باہم برابر ہوں۔ مثلاً لکڑی کا ایک چورس ٹکڑا جس کی لمبائی چوڑائی اور موٹائی باہم برابر ہوں۔ وہ مُکعب ہے (ا) کیوبِک Cubic

مُکَعِّب (ع) دختر نار پستان۔ وہ نوجوان عورت جس کی چھاتیاں اُبھری ہوئی ہوں +

مکفُوف (ع) نابینا۔ اندھا۔ جمع مکافیف

مُکَلَّس (ع) تکلیس کیا ہوا۔ جلا کر مثل چونہ بنایا ہوا۔ جمع مُکلّسات +

(ا) کلسی نیٹڈ Calcinated

مُکَلَّلَہ (ع) کلغی دار سانپ جو نہایت ہی زہریلا ہوتا ہے +

مَکلُوب (ع) مریض کلب۔ ہلکاؤ کا مریض وہ شخص جس کو دیوانے کتے کے کاٹنے سے ہلکاؤ ہوا ہو (ا) ریبڈ Rabid

ہائیڈروفوبک Hydrophobic

مکلُوم (ع) زخمی۔ گھائل (ا) وونڈڈ Wounded

مکمُورہ (ع) وہ کنواری عورت جس سے جماع

کیا جاچکا ہو۔

**مِکْواۃ** (ع) داغنے کا آلہ۔ داغ دینے کا آلہ۔ لوہے کا ایک آلہ جسکو
**مکوی**
گرم کرکے کسی مقام پر داغ دیتے ہیں۔

(ا) کاٹری Cautery

نوٹ۔ انگریزی لفظ کاٹری کے دو معنی ہیں (ا) کَیْ یعنی داغ دینا یا داغ لگانا خواہ گرم لوہے سے ہو یا کسی کاوی یا محرق دوا سے (۲) مکوی یعنی آلہ کَیْ یا داغ لگانے کا آلہ یا محرق یا کاوی دوا۔

**مِکْواۃ بارِدَہ** (ع) ٹھنڈا داغنے کا آلہ۔ کاربن ڈائی آکسائڈ جس سے بعض ہٹیلے زخموں مثلاً مشرقی۔ اورنگ زیبی۔ دلی یا لاہور سور وغیرہ کو داغتے یا جلاتے ہیں۔

(ا) کولڈ کاٹری Cold Cautery

**مِکْواۃ برقیہ** (ع) برقی داغنے کا آلہ۔ وہ برقی
**مکواۃ کہربائیہ** قوت یا بجلی کی قوت کا آلہ۔
جس کے ذریعہ داغ دیتے یا داغ لگاتے ہیں (ا) الیکٹرک کاٹری Electric Cautery
گالوینک کاٹری Galvanic Cautery
گالوینو کاٹری Galvano Cautery

**مِکْواۃ حقیقیہ** (ع) شعلہ آتش یا جلتا ہوا فتیلہ یا گرم سرخ لوہا جس سے داغ دیتے ہیں

(ا) ایکچوئل کاٹری Actual Cautery

**مِکْواۃ ذاتُ ثلاثُ شُفافِیْد** (ع) سہ پہل داغنے کا آلہ (ا) ٹرائی سپٹ کاٹری

Trispit Cautery

**مِکْواۃ ذاتُ الشُقُوقَین** (ع) دو شاخہ داغنے کا آلہ (ا) بائی سپٹ کاٹری Bispit Cautery

**مِکْواۃ شمسیہ** (ع) وہ آتشی شیشہ جس کے ذریعہ آفتاب کی شعاعیں مجتمع کرکے کسی مقام کو داغ دیا جاتا ہے۔

(ا) سولر کاٹری Solar Cautery

**مِکْواۃ غازیہ** (ع) جلتی ہوئی گیس کا شعلہ جو بعض اوقات داغ دینے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے (ا) گیس کاٹری Gass Cautery

**مِکْواۃ قدحیہ** (ع) پیالہ نما داغنے کا آلہ جس سے گول داغ پڑتا ہے۔ اور جو مرض عرق النسا وغیرہ میں داغ دینے کے کام آتا ہے۔

(ا) بٹن کاٹری Buttan Cautery

**مِکْواۃ قویہ** (ع) کاوی یا محرق دوا جس سے داغ دیتے ہیں۔ جیسے کاسٹک پوٹاش وغیرہ

(ا) پوٹینشل کاٹری Potential Cautery

**مِکْواۃ کہربائیہ** (ع) دیکھو مکواۃ برقیہ۔

**مِکْواۃ مجوفہ** (ع) داغنے کا جوف دار آلہ۔

(ا) ہالو کاٹری Hollow Cautery

**مِکْواۃ مسماریہ** (ع) داغنے کا کیل نما آلہ۔

**مِکْواۃ مصمتہ** (ع) داغنے کا ٹھوس آلہ۔

**مِکْواۃ ہلالیہ** (ع) داغنے کا ہلالی آلہ۔ یعنی ہلالی شکل کا آلہ (ا) سیمیلیونر کاٹری

Semiluner Cautery

**مُکَوکَب** (ع) جس کی آنکھ میں سفید نقطہ ہو (۲)
وہ چیز جس میں ستارے جُڑے ہوں +

**مُکَوِّنُ المُخَاط** (ع) رطوبت مخاطیہ پیدا کرنیوالی
جھلی (۱) میوسی پیرس Muciparous

**مُلَاءَۃ** (ع) زکام یا ہوا زدگی سے تکلیف ہونا +

**مُلَابِس** (ع) جمع ہے مَلبس کی۔ لباس پوشاک +
گارمنٹس Garments

**مُلَابَسَت** (ع) ہمشکل و ہم شبیہ ہونا۔ خلط ملط
ہونا۔ باہم مخلوط ہونا +

**مُلَاحَت** (ع) نمکینی۔ حُسن کی نمکینی۔ سبزہ یا
سانولا رنگ ؎

یک سبزہ بے نمک نبود در تمام ہند
گویا کہ ہند را بہ نمک آب دادہ اند

**مَلَاحَت** اور **مَلُوحَت** کا فرق دیکھو ملوحت میں

**مُلَارِیَا** (معرب) ملاریا معرب ہے ملیریا Malaria کا۔
**مَلیریا** Malaria ملیریا ایک اطالوی لغت ہے
جس کے لغوی معنی ہیں میلی ہوا یا خراب ہوا۔
اور یہ لفظ اس وقت کا ایجاد کیا ہوا ہے جبکہ
حکما و اطبا کا یہ خیال تھا۔ کہ ملیریا ایک
زہریلی ہوا ہے۔ جو کہ گرم اور مرطوب
مقامات میں نباتی مادوں کی تعفن اور تبخیر
سے پیدا ہوتی ہے۔ لیکن جدید تحقیقات سے
معلوم ہوا ہے۔ کہ ملیریا زہریلی ہوا نہیں۔
بلکہ یہ ایک قسم کا خونخوار کرم ہے۔ جو کہ اناٖفلیس
نامی مچھر کے کاٹنے سے جسم انسان میں داخل
ہو کر اُس کے خون میں رہتا ہے۔ پس اب
اصطلاح ملیریا کی مختصر تعریف یہ ہے۔ کہ
ملیریا ایک متعدی بیماری ہے۔ جو کہ خون
میں ایک خاص قسم کے کرم ملیریا (ملیریل
پیراسائٹ۔ جراثیم ملیریا) کی موجودگی سے
پیدا ہوتی ہے۔ بخار کا ہونا تلی اور جگر کا بڑھ
جانا۔ اور کمزوری وغیرہ اس کی خاص علامات
ہیں۔ جراثیم ملیریا ایک خاص قسم کے مچھروں
کے کاٹنے سے جسم انسان میں داخل ہو کر
اُس کے خون میں پرورش پاتے ہیں لیکن
بلا توسط مچھر کے یہ جراثیم مریض ملیریا کے جسم
سے کسی تندرست آدمی کے جسم میں داخل
نہیں ہو سکتے۔ پس ان جراثیم ملیریا کی زندگی
کے دو دَور ہیں۔ ایک دور جسم انسان میں
اور دوسرا دور جسم پشہ یعنی مچھر میں۔ لہذا
انسان ان جراثیم کا مستقل میزبان ہے اور
مچھر متوسط میزبان +

**ملیریا کی تاریخ**۔ ملیریا کوئی نئی چیز نہیں
بلکہ یہ زمانہ قدیم سے بنی نوع انسان کا خونخوار
دشمن چلا آتا ہے۔ قدیم یونانیوں اور رومیوں
نے اس کا ذکر کیا ہے۔ چنانچہ یونانی حکیم
**بقراط** (سن ولادت سنہ ۴۶۰ قبل از مسیح)
اور رومی حکیم **کلسوس** (سن ولادت ۲۵
قبل از مسیح) و حکیم **جالینوس** وغیرہ نے

ملیریائی بخاروں کا ذکر کیا ہے۔ یہ موذی نیا کے تمام حصص میں کیا ایشیا کیا یورپ کیا افریقہ اور کیا امریکہ سب مقامات میں کم و بیش پایا جاتا ہے۔ پہلے تو اس کا باعث خراب اور زہریلی ہوا سمجھی جاتی رہی لیکن بعد میں بعض لوگوں کو یہ خیال ہوا۔ کہ ملیریا اور مچھر میں کچھ نہ کچھ ضرور تعلق ہے۔ چنانچہ اٹلی کے کاشتکاروں کا مدت سے یہ خیال ہے۔ کہ جب وہ نمناک سبزہ زاروں اور دلدلی زمینوں میں جاتے ہیں۔ تو وہاں پر ایک قسم کے مچھر کے کاٹنے سے ان کو بخار ہو جاتا ہے۔ افریقہ کے بعض علاقوں میں بھی مچھر کے بخار سے لوگ بخوبی واقف ہیں آخر کار ۱۸۸۰ء میں ڈاکٹر لیوِرن نے جراثیم ملیریا کو دریافت کیا۔ اور ۱۸۹۵ء میں ڈاکٹر راس نے یہ معمہ حل کیا۔ کہ ایک خاص قسم کا مچھر ان جراثیم کو انسان کے خون میں داخل کرتا ہے

**ملیریائی بخار**۔ ملیریائی بخار علامات کے لحاظ سے دو جماعتوں میں منقسم ہیں (۱) نوبتی بخار (۲) لازمی بخار۔ نوبتی بخار کی پھر یہ تین قسمیں ہوتی ہیں (ا) روزانہ بخار یا جاڑا بخار یا نوبتی بخار (حمی نائبہ) جس کا دورہ ۲۴ چوبیس گھنٹے بعد ہوتا ہے (ب) تجاری بخار جس کا دورہ ۴۸ اڑتالیس گھنٹے بعد ہوتا ہے۔ غب دائرہ (ج) چوتھیا بخار جس کا دورہ ۷۲ بہتر گھنٹے بعد ہوتا ہے۔ دوسرے لازمی یا میعادی بخار جس میں خفیف بخار تو ہر وقت رہتا ہی لیکن وہ دن میں ایک یا دو بار تیز ہو جاتا ہے +

ملیریائی بخار کے اقسام اور ان کے ڈاکٹری و طبی ناموں کی تطبیق وغیرہ کے لئے دیکھو (۱) حمیٰ ابطیہ۔ حمیٰ نائبہ۔ حمیٰ مُتَقطِعَہ حمیٰ مُوَاظبہ (۲) حمیٰ غب۔ غِبّ دائرہ غبّ لازمہ۔ شَطرُ الغِبّ (۳) حمیٰ رِبَع۔ رِبَع دائرہ۔ رِبَع لازمہ (۴) حمیٰ لِثقہ۔ حمی دائرہ (۵) حمیٰ صفراویہ حمیٰ لازمہ۔ حمیٰ غبّ لازمہ۔ حمیٰ غَشِیَہ حمیٰ عرقیہ۔ حمیٰ نزیفیہ اور حمیٰ خبیثہ وغیرہ اپنے اپنے موقع پر +

**مُلَازَہ** (ع) لہات۔ کوّا۔ حلق کا کوّا +

(۱) یُوُوُولا Uvula

**مُلَاسَت** (ع) ہمواری۔ چکناپن۔ یہ ضد ہے خشونت کی (۱) مُلَاسیا Malacia

نوٹ۔ ڈاکٹری لفظ ملاسیا جو عربی لفظ ملاست کا مرادف ہے۔ غالباً اسی عربی لفظ ملاست سے بنایا گیا ہے۔ اگرچہ بعض انگریزی لغات میں اس کا ماخذ یونانی لفظ ملاکیا لکھا ہے +

**مُلَاعَبَت** (ع) باہم بازی کرنا یا کھیلنا +

**مُلَاعِق** (ع) جمع ہے مِلعقہ بمعنی چمچہ کی +

مُلَاغِمْ (ع) بیرونی حصہ دہن جو دانتوں اور لبوں کے درمیان ہے۔ اور جس میں زبان پھیر سکتی ہو +

مُلَاکْ (ع) وہ چیز جس کے ساتھ کوئی چیز قائم ہو اصل۔ سرمایہ۔ قدرت۔ طاقت +

مُلَاکُ الجَسَدْ (ع) قلب۔ دل (جس سے جسم قائم ہے)

مُلَاکِیع (ع) وہ رطوبت جو بچہ پیدا ہونے کیوقت رحم سے نکلتی ہے (۱) شو Show

مَلَالْ (ع) رنجیدگی۔ طبیعت کا اُداس ہونا۔ غمگین ہونا +

مُلَالْ (ع) تپ کی گرمی۔ جو ہڈیوں میں محسوس ہو ہڈیوں کا بخار (۲) تپ کا پسینہ (۳) درد پشت (۴) بے چینی جو درد و غم سے ہو +

مُلَامَسَتْ (ع) دو جسموں کا باہم ملنا۔ ایک دوسرے کو چھونا (۱) کانٹیکٹ Contact (۲) جماع کرنا (۳) چپٹی لڑانا +

مَلَاہِیْ (ع) جمع ہے لہو کی۔ لہو و لعب۔ کھیل کود بازی +

مَلْبَسْ (ع) لباس۔ پوشاک۔ کپڑا۔ جمع مَلَابِس +

(۱) گارمینٹ Garment

مَلْبُوسْ (ع) پوشاک پہننے کا کپڑا۔ مثلاً پیراہن قبا وعبا وکرتہ۔ ٹوپی۔ صدری۔ کوٹ وغیرہ

مَلْبُوسَاتْ (ع) جمع ہے مَلْبُوسہ کی پہننے کے کپڑے (۱) کلوز Clothes ارمینٹس

مِلْبَنَہْ (ع) دودھ پر سے بالائی اُتارنے کا آلہ +

مَلْبُوطْ (ع) مریض زکام جس کو زکام ہو +

مُلْتَحِمْ (ع) زخم انگور لایا ہوا۔ زخم جو بھر گیا ہو +

(۱) ہیلنگ اُلسر Healing Ulcer

مُلْتَحِمَہْ (ع) آنکھ کا پہلا طبقہ۔ آنکھ کا پہلا پردہ تفصیل کے لئے دیکھو طبقہ ملتحمہ اور عین +

(۱) کنجنکٹائیوا Conjunctiva

مُلْتَحِیْ (ع) جس کے داڑھی نکل آئی ہو +

مُلْتَخْ (ع) جو نشہ سے متوالا ہو کر بے قابو ہوجائے اور لڑکھڑاتا پھرے +

مُلْتَصِقْ (ع) ملنے والا۔ لگنے والا۔ چپکنے والا

(۱) اڈہیسیو Adhesive

مُلْتَقَا التَّرْقُوَتَیْن (ع) دونوں ہنسلی کی ہڈیوں کے ملنے کا مقام۔ سینہ کے بالائی کنارہ کا وہ درمیانی مقام جہاں دونوں ہنسلی کی ہڈیاں ملتی ہیں۔ اور وہاں ایک نشیب سا معلوم ہوتا ہے (۱) سوپرا اسٹرنل ناچ

Suprasternal Notch

مُلْتَئِمْ (ع) بالالتیام یا ملانے والی۔ زخم کے دونوں کناروں کو ملانے والی دوا +

مُلْتَئِمْ (ع) وہ زخم جس کے دونوں کنارے مل کر اچھا ہوگیا ہو (۱) ہیلڈ Healed

مَلْجْ (ع) بچے کا پستان مادر کو آہستگی سے منہ میں لے کر چوسنا +

مِلْحْ (ع) نمک۔ جمع اَملاح (۱) سالٹ Salt

مِلْحُ البَوْلْ (ع) نمک زہر آب۔ پیشاب کا نمک

(۶) سفید سفید سوب جو عرصہ کے بعد قارورہ
یعنی ظرف بول میں جم جاتے ہیں +
(۱) فاسفیٹس Phosphates
مُلحاءُ (ع) میانہ پشت +
مُلحِم (ع) } بھرنے والی۔ زخم کو بھر لانے
مُکوِّن } والی دوا جمع مُلحمات +
(۲) پلاسٹک Plastic
مُلحمات (ع) جمع ہے مُلحِم کی۔ گوشت پیدا کرنے
والی دوائیں۔ زخم کو بھرنے والی دوائیں +
مَلخ (ع) دانت پکڑ کر کھینچنا (۲) جماع کرنا +
مَلَد (ع) آب و تاب چہرہ۔ چہرہ کی چمک دمک۔ جوبن
مِلدَم (ع) احمق۔ سست۔ بھدا +
نوٹ۔ اُمِّ مِلدم کنایہ ہے بخار سے +
مَلدُود (ع) ایسا ضعیف بیمار جس کے منہ کے
ایک کونہ میں دوا ڈالی جائے +
مَلدُوغ (ع) سانپ کا ڈسا ہوا۔ سانپ کا کاٹا ہوا
مُلَذِّذ (ع) لذت دینے والی۔ لذت بخشنے والی
شے (۱) ڈلی شس Delicious
مُلزَق (ع) چپکا ہوا۔ تفصیل کے لئے دیکھو مفصل
مُلزق و مفصل مُلصق +
مُلزِق (ع) چسپاننده۔ چپکانے والی دوا +
مِلزَم (ع) مردہ جنین کے خارج کرنے کا آلہ +
مَلسُوع (ع) بچھو وغیرہ کا ڈنک مارا ہوا +
مَلط (ع) اسقاط حمل کرنا۔ ناتمام بچہ جننا۔
(۲) بال مونڈنا +

مِلطاءُ (ع) سر کا وہ زخم جو دماغ تک پہنچے (۲)
پردہ سمحاق یعنی کھوپری کے اوپر کی جھلی +
مِلطاط (ع) سر کی چوٹ جو بھیجے تک پہنچ گئی ہو +
مُلَطِّف (ع) لطیف یعنی رقیق کرنے والی دوا
مواد اور اخلاط کو رقیق کرنے والی دوا۔
جمع مُلطفات: یہ ضد ہے مُکثِّف کی +
(۲) ڈیمُلسینٹ Demulcent سُوتھنگ
Soothing لینی ٹِو Lenitive
ایٹی نیوئینٹ Attenuant
مُلعِّب (ع) لعاب پیدا کرنے والی چیز۔ وہ چیز
جو منہ میں لعاب پیدا کرے +
(۱) سیلی وینٹ Salivant
مِلعَقَہ (ع) قاشق چمچہ (۲) ساڑھے چار ماشہ کا
وزن اور معجون وشہد سے اٹھارہ ماشہ کا
وزن (۳) جدید اصطلاح طب میں ایک
چھوٹا سا چمچہ نما آلہ جو آنکھ بنانے اور دیگر
اعمال جراحیہ میں کام آتا ہے (۱) سپُون
Spoon سکُوپ Scoop
مَلعُوب (ع) لعابدار منہ۔ جیسے ننھے بچے کے
منہ سے رال ٹپکتی ہے +
مِلغ (ع) بیوقوف۔ احمق۔ بدزبان۔ جمع اَملاغ
مُلغَم (ع) گرداگرد دہن۔ منہ کا گرداگرد۔
جمع ملاغم +
مُلغَمہ (ی) ملغوبہ۔ پارہ۔ ورق نقرہ یا کسی اور
دھات کے ساتھ ملانے سے جو گاڑھا اور

ضم قوام بن جاتا ہے ۔ اُسے ملغمہ کہتے ہیں جو اردو میں کثرت استعمال سے ملغوبہ بن گیا ۔

(۱) اَمیلگم **Amalgam**

**مِلقاط** (ع) موچنہ ۔ چمٹی (۱) ٹویزرز **Tweezers** فارسیپس **Forceps**

**مِلقاطُ الاَسنان** (ع) انبورِ دندان ۔ دانت نکالنے کا زنبور (۱) ٹوتھ فارسیپس **Tooth Forceps**

نوٹ ۔ انبور ایک ترکی یا فارسی لغت ہے جس کے معنی ہیں دست پناہ یعنی چمٹی یا چمٹا یا موچنہ اور زنبور بھی ایک فارسی لفظ ہے ۔ جس کے معنی ہیں بھڑ یا تتیا لیکن اردو میں زنبور چمٹی کو بولتے ہیں جو درحقیقت انبور تھا لیکن غلط العام طور پر زنبور مشہور ہو گیا ۔

**مِلقط** (ع) موچنہ ۔ چمٹی ۔

**مِلقط سَلعی** (ع) مَستہ یا رسولی پکڑنے کی چمٹی (۲) ختنہ کرنے کا آلہ جس میں اُسترہ بھی موجود ہوتا ہے ۔

**مُلقُوۃ** (ع) مریض لقوہ ۔ لقوہ کا بیمار ۔

**مَلَکہ** (ع) نفس کی قوت راسخہ یعنی طبیعت کی وہ قوت راسخہ جس سے افعال بلا تکلف صادر ہوتے ہیں ۔

**مَلمَس** (ع) چھونے کا مقام ۔ بدن کا وہ حصہ ۔ جو چھوا جائے ۔ نبض کا مقام یعنی نبض دیکھنے کی جگہ ۔ جلد بدن ۔

**مَلمَلہ** (ع) درد سے بیقرار ہونا ۔ درد سے لوٹنا ۔ کسی کروٹ سے چین نہ آنا ۔

**مُلمُول** (ع) میل سرمہ ۔ سرمہ کی سلائی ۔

**مُلُوحَت** (ع) نمکینی ۔ سلونا پن ۔

(۱) سالٹ نیس **Saltness**

**مُلُوحَت اور مَلاحَت کا فرق** ۔ ذائقہ کی نمکینی کو ملوحت کہتے ہیں ۔ اور حسن و رنگ کی نمکینی یعنی سانولے پن کو ملاحت کہتے ہیں ۔ اور یہی فرق ملیح اور مالح میں ہے ۔

**مِلوَق** (ع) ایک چپڑی اور کند چھری جس سے مرہم اور پلاسٹر وغیرہ پھیلاتے ہیں ۔

(۱) سپیچولا **Spatula**

**مُلوَلَب** (ع) اخراج جنین کا کمانی دار آلہ ۔

(۱) آبسٹے ٹرک فارسیپس **Obstetric Forceps**

**مُلهُوس** (ع) دبلے ہوئے پیڑو والا ۔ ایسا شخص جس کا پیڑو لاغری کے سبب نیچے کو دب کر ہڈی کے ساتھ جا لگے ۔

**مَلهُوف** (ع) ماؤف ۔ مغموم ۔ رنجور ۔ زخمی ۔

**مَلهُوفُ القَلب** (ع) ماؤف القلب جس کے دل میں درد یا دکھ ہو ۔

**مَلیح** (ع) سبزہ ۔ سبزہ رنگ ۔ سانولا سلونا رنگ

(۱) بیوٹی فل **Beautiful**

**مَلیح اور مَالح کا فرق** ۔ نمکین اور کھاری ذائقہ کی چیز کو ملح کہتے ہیں ۔ اور سبزہ یا سانولے سلونے رنگ کو ملیح کہتے ہیں ۔

**مَلیخ** (ع) مزہ بدلی ہوئی شے (۱) انسپڈ **Insipid**

**ملیلہ** (ع) لغوی معنی تپ یا بخار طبی اصطلاحی معنی اعتدال مزاج اور بخار کی درمیانی حالت یعنی بخار کی آمد جس حالت میں نہ پورا بخار ہوتا ہے اور نہ پوری صحت ہوتی ہے۔ بلکہ اعضا شکنی کسل ماندگی اور بے خوابی وغیرہ کی شکایت ہوتی ہو اور خفیف سی حرارت بھی ہوتی ہے۔ محاورۂ اردو میں ایسی حالت کو پنڈا پھیکا ہونا کہتے ہیں

**ملیّن** (ع) قبض کشا قبض دُور کرنے والی دوا۔ پیٹ نرم کرنے والی دوا۔ وہ دوا جس سے قبض دور ہو جائے۔ اور پاخانہ کھُل کر آجائے جمع ملیّنات (ا) ایپری ئینٹ Aprient لیکسے ٹو Laxative

**ملیّن** اور **مسہل** کا فرق دیکھو مسہل میں +

**ملیّنات** (ع) جمع ہے ملیّن کی جسے دیکھو +

**ممات** (ع) موت (ا) ڈیتھ

**مماثلت** (ع) ہم مثل ہونا۔ مانند ہونا + (ا) اینالوجی Anology

**ممارست** / **معالجہ** / **عمل طب** (ع) تجربہ کرنا۔ علاج معالجہ کرنا۔ پریکٹس کرنا (ا) پریکٹس پریکٹس آف میڈیسن Practice of Medicine

**ممالک ثلاثہ** / **مُوالید ثلاثہ** (ع) مراد ہے حیوانات و نباتات و جمادات سے (ا) دی تھری کنگڈمز آف نیچر اینیمل۔ ویجی ٹیبل اینڈ منرل The Three Kingdoms of Natur. Animal, Vegitable and Mineral.

**ممتلی** (ع) پُر۔ بھرا ہوا (ا) فُل Full

**ممثون** (ع) مریض مثانہ۔ مثانہ کا روگی +

**مُمِدّ** (ع) کھینچنے والا۔ پھیلانے والا +

**ممد الحدقہ** (ع) پتلی کو پھیلانے والی دوا + (ا) مڈریاٹک

**ممراض** (ع) جو اکثر بیمار رہتا ہو۔ سدا روگی +

**ممرغہ** (ع) اعور۔ رودۂ چہارم۔ تفصیل کے لئے دیکھو امعاء یا معاء اعور +

**ممرور** (ع) وہ شخص جس پر مرہ یعنی صفرا نے غلبہ کیا ہو۔ جس کے مزاج میں صفرا غالب ہو (ا) بلئس Bilious

**ممری** (ع) خوشگوار و خوش ہضم غذا +

**ممزوج** (ع) آمیختہ۔ ملا ہوا۔ پانی ملا ہوا +

**ممسک** (ع) پکڑنے والا۔ ٹھہرانے والا نکلنے سے روکنے والا۔ خرچ نہ کرنے والا بخیل کنجوس۔ اصطلاحی معنی منی کو ٹھہرانیوالی دوا۔ یعنی جو منی کو روکے۔ اور جلد انزال نہ ہونے دے۔ جمع ممسکات + (ا) اویری شس Avoricious

**ممسکات** (ع) جمع ممسک کی۔ منی کو ٹھہرانے والی دوائیں +

**ممسوح** (ع) مسح کیا گیا۔ کسی عضو پر ہاتھ پھیرا گیا (ا) انائنٹڈ Anointed

**ممسوخ** (ع) مسخ کیا گیا (ع) ... +

**ممسوس** (ع) مس کیا گیا (۲) دیوانہ۔ پاگل۔

(۱) ٹچڈ Touched لیونےٹک Lunatic

**مُشط** (ع) شانہ۔ کنگھی (۱) کوُمب Comb;

**مَمشُوط** (ع) کنگھی کیا گیا (۱) کوُمبڈ Combed

**مِمَصّ** (ع) انبوبہ۔ قیف (۱) سائفن Syphon

**مَمصُوصَہ** (ع) لاغر یا پتلی دُبلی عورت +

**مُمِضّ** (ع) لگنے والا سرمہ +

**مَمضُوغ** (ع) چبایا ہوا (۱) چیُوڈ Chewed

**مَمطُور** (ع) برساتی بُوٹیاں جو بارش میں پیدا ہوں (۲) بارش سے بھیگا ہوا +

**مَمعُود** (ع) مریض معدہ۔ معدہ کا پُرانا بیمار جس کی بیماری پر چھ ماہ گزر گئے ہوں +

**مَمعُور** (ع) ترش رو۔ غصہ کے سبب تیوڑی چڑھا ہو +

**مَمعُوق** (ع) مریض معدہ جس کو معدہ کی کوئی شکایت ہو +

**مُمغِل** (ع) وہ عورت جو ہر سال بچہ جنے۔ اور پہلے بچہ کو دودھ چھڑانے سے قبل حاملہ ہو جائے

**مَمغُوث** (ع) تپ زدہ جس کو بخار چڑھا ہو +

**مَمغُوص** (ع) مریض مغص جس کے پیٹ میں مروڑ ہو (۱) گرائپڈ Griped

**مَمقُور** (ع) نمک سود (۲) چُونوں کا نمکین پانی +

**مَمقُوریہ** (ع) آش ترش جو عسر الہضم ہوتی ہو +

**مِملاص** / **مِسقاط** (ع) عورت جو اسقاط حمل کی عادی ہو جس کا حمل بار بار گر جائے

**مُملِص** (ع) اسقاط حمل کرنے والی عورت +

**مُملَّح** (ع) نمک سود۔ نمک لگا کر سکھایا ہوا +

**مِملَحہ** (ع) نمک دان۔ نمک رکھنے کا برتن +

**مُملِّس** (ع) چکنا کرنیوالی۔ کھُردری جگہ کو ہموار اور صاف کرنیوالی (۱) سموونگ Smoothing

**مَملُوّ** (ع) پُر۔ بھرا ہوا (۱) فُل Full ریپلیٹ Replete

**مَملُوغ** (ع) پُر۔ بھرا ہوا (۲) زکام زدہ +

**مُمہُورج** (ع) تندیلا جس کی توند نکلی ہوئی ہو +

**مُمِیت** / **مُہلِک** (ع) مارنے والا۔ ہلاک کرنے والا (۱) لیتھل Lethal مارٹل Mortal فیٹل Fatal ڈیڈلی Deadly

**مُمَیِّزَہ** (ع) قوت ممیزہ۔ تمیز کرنے والی قوت۔ جدا کرنے والی قوت۔ وہ قوت جو اچھے اور بُرے میں تمیز کرتی ہے (۱) پاور آف ڈسکریمینیشن Power of Discrimination. ڈس سرن منٹ Discer nment

**مَن** (ع) دو رطل بغدادی یا تقریباً اڑسٹھ تولہ کا وزن (۱) مانڈ Mannd

نوٹ۔ ہندوستان میں من بالعموم چالیس سیر کا ہوتا ہے۔ اور سیر کا وزن اکثر ملکوں میں مختلف ہوتا ہے۔ طبی من بالعموم دو رطل کا مانا جاتا ہے +

**مَن اسکندرانی** (ع) تیس اوقیہ یا تقریباً اسی تولہ

**مَن اکبری** (ع) ایک ہزار۔ پانچ سو چھہتر تولہ +

**مَن انطاکیفی** / **من انطاکی** (ع) سولہ اوقیہ یا تقریباً پینتالیس تولہ +

مَن تبریزی (ع) چھ سو مثقال یا دو سو پچیس تولہ

مَن جہانگیری (ف) دو ہزار دو سو اڑسٹھ تولہ ✦

مَن رُومی (ع) بیس اوقیہ یا چھپن تولہ ✦

مَن شاہجہانی (ف) دو ہزار آٹھ سو چھتیس تولہ

مَن شاہی (ع) ایک ہزار دو سو مثقال یا چار سو پینتیس تولہ ✦

مَن طِبّی (ع) دو رطل بغدادی۔ یا دو سو ستاون درہم یا ایک سو اسی مثقال یا چالیس استار یا چوبیس اوقیہ یا ساڑھے ستر سٹھ تولہ ✦

مَن فطری (ع) بائیس اوقیہ یا باسٹھ تولہ ✦

مَن مصری (ع) سولہ اوقیہ یا پینتالیس تولہ ✦

مَن مکّی (ع) دو سو ساٹھ درہم یا تقریباً چھہتر تولہ

مَن ہندی (ع) چالیس سیر ✦

مَنا (ع) دو رطل یا تقریباً اڑسٹھ تولہ۔ جمع اَمْناء

مَنابِتُ الشُّعُور (ع) بالوں کے اُگنے کی جگہ ✦

مَناجِل (ع) جمع ہے مِنجَل بمعنی درانتی کی ✦

مَناخِر (ع) جمع ہے مَنخر کی بمعنی نتھنہ دیکھو مَنخر ✦

(ا) ناسٹرلز Nostrils

مَناخِل (ع) جمع ہے مُنخُل بمعنی چھلنی کی ✦

مُناسَبت (ع) | دو عضوؤں کا اپنے فعل میں
مُناسَبت فعلی | مشابہ ہونا ✦

(ا) اے نالوجی Anology

مَنافِخ (ع) جمع ہے مِنفخ بمعنی دھونکنی کی ✦

(ا) بیلوز Bellows

مَنافِذ (ع) جمع ہے مَنفذ کی (ا) پیسیجز Passages

مَناقِیب (ع) جمع ہے مِنقَب کی مرض استسقا میں پیٹ میں سے پانی نکالنے کی نالیدار سلائی اور نشتر وغیرہ ✦

(ا) ٹروکارز Trocars

مَناکِب (ع) جمع ہے منکب کی۔ دوش۔ مونڈھا ✦

مَنام (ع) خوابگاہ۔ خواب۔ نیند ✦

مَنامَہ (ع) رخت خواب۔ بستر ✦

مُنبِت لَحم (ع) زخم میں گوشت پیدا کرنے والی دوا۔ زخم بھر لانے والی دوا ✦

مُنبَسِط (ع) پھیلنے والا۔ پھیلا ہوا۔ کشادہ کھلا ہوا ✦

مَنبَض (ع) مقام جنبش دل۔ دل کے دھڑکنے کی جگہ ✦

مُنَبِّہ (ع) | تنبیہ کرنے والا۔ خبردار کرنے
مُحَرِّک | والا۔ حرکت اور جوش میں
مُنعِش | لانے والا۔ اصطلاح طب

میں وہ چیز جو جسمانی قوتے کو برانگیختہ کرے

(ا) ایکسائے ٹینٹ Excitant

سٹی مُولینٹ Stimulant

مَنتَحہ (ع) دُبر۔ گون۔ پاخانہ کا مقام ✦

مُنتَسِخ (ع) نسخہ لینے والا۔ نسخہ پڑھنے والا ✦

مُنتَشِر (ع) لغوی معنی پھیلا ہوا۔ اصطلاحی معنی وہ پھیلی ہوئی برص جس سے سارا بدن سفید ہو جائے ✦

مُنتَشِر (ع) پراگندہ۔ پھیلنے والا۔ بکھرنے والا

مُنْتِن (ع) گندہ - بدبودار (ا) فیٹِڈ Fetid
مِنْجَل (ع) درانتی جمع مَنَاجِل +
مِنْجَل نَاصُور (ع) ناصور دور کرنے کا آلہ +
مِنْحَاز (ع) ہاون - دوا وغیرہ کوٹنے کا آلہ +
(ا) مارٹر Mortar
مُنْحَرِف (ع) ترچھا - پھرا ہوا - خم کھایا ہوا - برگشتہ ہونے والا (ا) ڈائی ورجینٹ Divergent او بلیک Oblique
اِن ورٹڈ Inverted
مُنْحَنِیْ (ع) لاغر - کمزور - کبڑا - خمیدہ (ا) کروکڈ Crooked بینٹ
لِین Lean
مُنْحُوْر مَنْحَر (ع) پیش سینہ - سینہ کا بالائی حصہ +
مَنْحُوْف (ع) لاغر - دُبلا - کمزور +
مَنْخَر (ع) } سوراخ بینی - نتھنہ - تثنیہ
کُاتِق الْاَنف } مَنْخَرِین اور جمع مَنَاخِر
(ا) ناسٹرل Nostril,
مَنْخَرَین (ع) } تثنیہ ہے منخر کا - ہر دو سوراخ
طُاقَاتُ الْاَنف } بینی - ناک کے دونوں نتھنے
(ا) ناسٹرلز Nostrils
مُنْخُل (ع) غربال - آردبیز - چھلنی - جمع مناخل
(ا) سیو Sieve
مَنْخُوْل (ع) بیختہ - چھانی ہوئی - چھانی ہوئی دوا
مُنْخَرِم (ع) نکٹا - ناک کٹا ہوا +
مِنْدَغَہ (ع) ناخن پر کے سفید سفید داغ +
مِنْدَفَہ (ع) روئی کا گالہ - دھنکی ہوئی روئی +

مُنْدَمِل (ع) بھرنے والا زخم - وہ زخم جو بھر گیا ہو - اور خشک ہونے کے قریب ہو (ا) ہیلڈ Healed
مُنْدُوْف (ع) دھنکی ہوئی روئی - گالا +
مُنْذِر (ع) ڈرانے والا - خوف دلانے والا +
(ا) ایڈمانیٹو Admonitive
نوٹ - ڈاکٹری میں منذر کے بالعموم پیری مانیٹری بمعنی سابق التنبیہ استعمال کیا جاتا ہے
مِنْزَم (ع) دانت (ا) ٹوتھ Tooth
مَنْزُوْف (ع) مریض نزف الدم جو بہت خون نکلنے سے کمزور ہو گیا ہو +
مَنْزُوْل (ع) مریض نزلہ - نزلہ کا بیمار +
مَنْس (ع) خوشی - خرمی (ا) پلیزر
مُلْتَسِدَم (ع) مندمل - زخم جو انگور بھر لایا ہو اور خشک ہو گیا ہو +
مُنْسَع (ع) باد شمال - شمالی ہوا +
مُنْسَلِق (ع) وہ آنکھ جو مرض سلاق میں مبتلا ہو +
مَنْسُوْج (ع) لغوی معنی بافتہ - بُنا ہوا - اصطلاحی معنی بافت عضو یا ساخت جسم یا وہ مادہ جس سے کوئی عضو بنتا ہے - جمع منسوجات تفصیل کے لئے دیکھو نَسِیج (ا) ٹِشو Tissue -
نوٹ - لغوی معنی بافتہ کی انگریزی وُوون Woven آتی ہے +
مَنْسِیّ (ع) فراموش کی ہوئی یا بھولی ہوئی چیز
(ع) مریض عرق النسا +
مَنْش (ف) خو - طبیعت - مزاج (ا) نیچر Nature

کانسٹی ٹیوشن Constitution

ڈسپوزیشن Disposition

مُنشأ (ع) جائے پیدائش۔ پیدا ہونے کی جگہ (ا) سورس Source
مُبدَء

مِنشار (ع) آرہ۔ آری (ا) سا Saw

مِنشارِ سلسلی (ع) زنجیر دار آری +
(ا) چین سا Chain Saw

مِنشاص (ع) نافرمان عورت جو اپنے شوہر کو بستر میں نہ آنے دے +

مُنشتر (ع) وہ آنکھ جس کی پلکیں جھڑ گئی یا مُڑ گئی ہوں +

مُنشّط (ع) مفرح۔ نشاط و تفریح پیدا کرنے والی خوشی میں لانے والی دوا وغیرہ +
(ا) ریفرجریٹ Refrigrent

مِنشفہ (ع) دارو دان۔ صندوق دوا۔ دوا کا صندوق۔ دوا کا بکس +
(ا) میڈیسن چیسٹ Medicine Chest

مُنشّف (ع) چوسنے والی۔ جذب کرنیوالی۔ رطوبت کو مسامات سے کھینچ کر باہر لانے والی دوا۔ وہ دوا جس کی رطوبت عضو پر پہنچتے ہی مسامات عضو میں نفوذ کر جائے اور اس کا اثر جلد میں ظاہر ہو۔ جیسے نورہ یعنی چونہ (ا) ایب سار بینٹ Absorbent

مِنشفہ (ع) تولیہ۔ جمع مناشف +
(ا) ٹاول Towel

مُنشق (ع) بینی۔ ناک (ا) نوز Nose

مُنشِق (ع) نشوق کرنے والا۔ ناک میں دوا سُڑکنے والا +

مُنَصّف (ع) نصفا نصف کرنے والا۔ دو حصوں میں تقسیم کرنے والا۔ تفصیل کے لئے دیکھو حجاب مُنصّف صدر +
(ا) میڈیا سٹائنم Mediastinum

مُنصّف مُتوسّط (ع) حجاب منصّف صدر کا درمیانی حصہ جہاں دل رہتا ہے +
(ا) مڈل میڈیاسٹائنم Middle Msdeastinum

مُنصّف مُقدّم (ع) حجاب منصف صدر کا اگلا حصہ جس کے سامنے عظم القص ہوتی ہے
(ا) اینٹیری ار میڈیاسٹائنم Anterior Mediastinum

مُنصّف مؤخّر (ع) حجاب منصف صدر کا پچھلا حصہ جس کے پچھلی طرف مہروں کا ستون ہوتا ہے (ا) پوسٹیریر میڈیاسٹائنم Posterior Medeastinum

مُنضج (ع) لغوی معنی پکانے والی۔ اصطلاحی معنی مادہ کو پختہ کرنے والی۔ قابل اخراج بنانے والی۔ یعنی وہ دوا جو خلط کو معتدل القوام کرکے قابل اخراج کر دے یعنی خلط کی اصلاح کرکے اُسے نکل جانے کے لائق کر دے +
(ا) کن کاکٹو Concoctive

نوٹ۔ خلط کو معتدل القوام کرنے کے
یہ معنی ہیں۔ کہ اگر خلط غلیظ ہو۔ تو اُسے
اعتدال کے ساتھ رقیق کر دے۔ جیسے سکنجبین
بزوری۔ اور اگر خلط رقیق ہو۔ تو اُسے
اعتدال کے ساتھ غلیظ کر دے۔ جیسے
ماء الحصرم۔ اس لئے یہ ضروری نہیں
کہ منضج ہمیشہ گرم ہو۔ بعض لوگوں کا یہ
خیال ہے۔ کہ رقیق اخلاط کو غلیظ یا گاڑھے
ہونے کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ خلط رقیق
بہ آسانی دفع ہو جاتا ہے۔ لیکن یہ صحیح نہیں
کیونکہ کبھی خلط رقیق ایسا ہوتا ہے کہ جرم
عضو اس کو اپنے میں جذب کرتا ہے۔ اس
لئے وہ بآسانی نہیں نکل سکتا۔ اور گاڑھا
ہو کر بہ آسانی نکل سکتا ہے۔ جمع مُنضِجات

**مُنضِج و مُسہِل کا فرق**۔ منضج وہ دوا ہے
جو مادہ کے قوام کو گاڑھے سے پتلا۔ یا
پتلے سے گاڑھا بنا کر بہ آسانی خارج ہونے
کے قابل بنا دے۔ اور مسہل وہ دوا ہے
جو مادہ کو اعضاء و عروق سے حرکت دے
کر براز سے خارج کر دے +

**مُنضِجُ الوَرَم** / **مُقیِّح** (ع) ورم کو پکانے والی۔ ورم
میں پیپ پیدا کرنے والی
دوا جیسے پلٹس وغیرہ +
(ا) ڈایا پائی ٹک Diapytic

**مِنطَقہ** (ع) لغوی معنی کمر بند۔ پٹکہ۔ اصطلاحی
معنی وہ بڑا دائرہ جو کسی گول جسم کی حرکت
سے وسط میں پیدا ہو سکتا ہے۔ جمع مناطق
(ا) گرڈل Girdle زون Zone

**مِنطَقَۃُ البُرُوج** (ع) آسمان پر ایک بہت
بڑا دائرہ جس پر بارہ برج آسمانی واقع
ہیں (ا) زوڈیاک Zodiac

**مِنطَلَہ** (ع) نطول یعنی دھارنے کا آلہ +
اِریگیٹر Irrigator

**مِنظار** (ع) لغوی معنی آئینہ۔ اصطلاحی معنی
دیکھنے کا آلہ۔ جسم کی کسی نالی کو کشادہ کر کے
دیکھنے والا آلہ (ا) سپے کولم
Speculum مِرَر Mirror
نوٹ۔ جدید عربی میں منظار کے معنی
دوربین اور عینک کے بھی آتے ہیں +

**مِنظارُ اُذُنی** (ع) گوش بین۔ کان دیکھنے کا
آلہ (ا) آرِسکوپ Auriscope
آٹوسکوپ Otoscope
ایئر سپے کولم Ear speculum

**مِنظار اِستی** / **منظار شرجی** (ع) کون بین۔ مقعد کو پھیلا
کر دیکھنے کا آلہ (ا) پراکٹو
سکوپ Proctoscope
ریکٹوسکوپ Rectoscope

**مِنظارُ اَنفی** (ع) بینی بین۔ ناک دیکھنے کا
آلہ۔ ایک آلہ جو برقی روشنی سے روشن
ہوتا ہے۔ اس کو ناک میں ڈال کر ناک کا

ملاحظہ کرتے ہیں (ا) نیزوسکوپ Nasoscape

**منظار حنجری** (ع) حنجرہ بین حنجرہ یعنی نرخرہ دیکھنے کا آلہ (ا) لیرنگوسکوپ Laryngoscope

**منظار رحمی** (ع) رحم بین۔ رحم یعنی بچہ دان دیکھنے کا آلہ (ا) میٹروسکوپ Metroscope

**منظار شرجی** (ع) دُبربین۔ مقعد کو پھیلا کر دیکھنے کا آلہ (ا) ریکٹوسکوپ

**منظار عینی** (ع) چشم بین۔ آنکھ دیکھنے کا آلہ جس کے ذریعہ آنکھ کے طبقات و رطوبات کا معائنہ کیا کرتے ہیں (ا) آفتھلموسکوپ Ophthalmoscope

**منظار مہبلی** (ع) مہبل یعنی اندام نہانی کو پھیلا کر دیکھنے کا آلہ (ا) ویجائنوسکوپ Vaginoscope

**منظر** (ع) جائے نظر۔ نظارہ۔ چہرہ۔ تماشا۔

**منظر چشم** (ف) کنایہ ہے آنکھ کی پتلی سے۔

**منظر کذب** (ع) نظارہ بے بود۔ جھوٹا نظارہ وہ نظارہ جو اصلی اور واقعی نہ ہو بلکہ اوہام و خیالات کے تابع ہو جیسا کہ بعض امراض دماغ میں ہوا کرتا ہے۔ (ا) الیوژن Illusion

**منظرہ** (ع) منظر۔ جائے نظر (۲) عینک (۳) چہرہ

**منظف** (ع) / **منظر** — پاک کرنے والا۔ کثافت کو دور کرنے والا (ا) ایبلیوئینٹ Abluent ایب لیوٹس Ablutus

**منعات** (ع) کسی کی مرگ۔

**منعزق** (ع) بدمزاج۔ بڑے مزاج والا۔

**منعش** (ع) / **محرک** — برانگیختہ کرنے والا۔ اصطلاح طب میں وہ چیز جو ارواح و قوٰی بالخصوص قوت حیوانی اور حرارت غریزی کو برانگیختہ کرے۔ اور قلب کو قوت دے۔ (ا) کارڈیل Cordial سٹی مولینٹ Stimulant

**منعصر** (ع) دبایا ہوا۔ بھینچا ہوا (ا) پریسڈ Pressed سکوئیزڈ Squeezed

**منعظ** (ع) / **ناعوظ** — نعوظ پیدا کرنے والی دوا۔ عضو تناسل میں انتشار و استادگی پیدا کرنے والی دوا (ا) اریکٹیو Erective

**منعقد** (ع) بستہ ہونے والا۔ بستہ۔ بندھا ہوا۔ (ا) ٹائیڈ Tied بونڈ Bound

**منعقد اللسان** (ع) بستہ زبان۔ گونگا۔ (ا) ٹنگ ٹائیڈ Tongue Tied

**منفاخ** (ع) دھونکنی۔ پھکنی (ا) بیلوز Bellows

**منفاص** (ع) زیادہ ہنسنے والی عورت۔

**منفث** (ع) دافع بلغم۔ بلغم کو دفع کرنیوالی دوا۔ وہ دوا جو پھیپھڑوں سے منہ کی راہ بلغم کو دفع کرے۔ (ا) ایکس پیکٹورینٹ Expectorant

**منفطر** (ع) پھٹا ہوا۔ چرا ہوا زخم وغیرہ۔

**منفخ** (ع) / **نفاخ** — نفخ پیدا کرنے والی۔ ریح پیدا کرکے پیٹ یا کسی عضو کے جوف کو پھیلانے والی۔ اپھارہ پیدا کرنے والی۔ جمع منفخات (ا) فلیٹولینٹ Flatulent

**مَنْفَذ** (ع) جمع نفوذ کرنے یا گھسنے کی۔گذرگاہ۔
راستہ۔راہ۔ اصطلاحی معنی جسم کا ہر ایک
سوراخ یا نالی جس میں سے کوئی چیز (رگ
پٹھا۔رطوبت وغیرہ) گذرتی ہے۔جمع مَنَافِذ
(۱) ہول Hole اوپننگ Opening
پیسج Passage اوٹ لیٹ Outlet

**مُنَفِّذ** (ع) نفوذ کرانے والی۔ وہ دوا جو دوسری
دوا کو جلد مقام مقصود تک پہنچا دے جیسے
سرکہ وغیرہ۔جمع مُنَفِّذَات ٭
(۱) پینی ٹریٹنگ Penitrating

**مَنْفَذ اَجْوَف** (ع) سوراخ اجوف۔ ڈیافرغایا
حجاب حاجز کا وہ سوراخ جس کے راستے
اَجْوَف (انفیری ار وینا کیوا) گذرتی ہے
(۲) اوپننگ آف انفیری وینا کیوا
Opening of Inferior
Vana Cava

**مَنْفَذ اَوْرَطی** (ع) سوراخ اورطی۔ ڈیافرغا یا حجاب
حاجز کا وہ سوراخ جس سے شریان اعظم یا
اَوْرَطہ (اے آرٹا) گزرتی ہے۔یہ سوراخ
عضلہ مذکور میں نیچے اور پیچھے کی طرف مہرے
کے ستون کے سامنے ہوتا ہے ٭
(۱) اے آرٹک اوپننگ Aortic Opening

**مَنْفَذ صَافِن** (ع) کنج ران کا وہ سوراخ۔
جس کے راستے وریدِ صافن (انٹرنل
سفینس وین) گذرتی ہے ٭
(۱) سفینس اوپننگ Saphenous Opening

**مَنْفَذ مَرِی** (ع) ڈیافرغا یا حجاب حاجز کا وہ سوراخ
جس کے راستے مری (ایسافیگس) گزر کر
معدہ تک جاتی ہے (۱) ایسافیجیل اوپننگ
Oesaphageal Opening

**مُنْفَرِش** (ع) حاملہ جس کا دل گھبراتا اور جی
متلاتا ہو ٭

**مُنْفَرِک** (ع) بھربھری چیز جو ذرا چھونے سے
ٹوٹ جائے ٭

**مُنَفِّط** (ع) آبلہ انگیز۔ چھالہ ڈالنے والی۔ وہ دوا
جو اپنی حرارت و سوزش کے سبب جلد پر
آبلہ ڈالے۔ جیسے خردل وغیرہ ٭
(۱) ایپس پیسٹک Epispastic

**مَنْفُوس** (ع) نوزائیدہ۔ بچہ جس کی ماں ابھی زچہ ہو

**مَنْفُوش** (ع) دُھنکی ہوئی روئی ٭

**مَنْفُوض** (ع) مریض حمی نافضہ۔ جاڑے بخار
کا بیمار (۲) خوف سے لرزاں ٭

**مِنْقَار** (ع) چونچ (۲) برما یعنی چھید کرنے کا آلہ
جمع مَنَاقِیر ٭

**مِنْقَارُ الغُرَاب** (ع) کوے کی چونچ کا سا
نکال جو مونڈھے کی ہڈی
میں پایا جاتا ہے ٭
زائدۂ منقاریہ۔ نتوء منقاری۔ نتوء غرابی
(۲) کوریکائڈ پراسس
Coracoid Process

**مِنْقَارُ القِحف** (ع) کھوپڑی کی بلندی۔ وہ
قرن الیافوخ | بلندی جو کان کے اوپر سر کے

بالائی حصہ میں دونوں جانب ہوتی ہے +
(۱) پیرائٹل ایمی نینس Parital Eminence
مِنقارِگُل (ف) کنایہ ہے زبان سے +
مِنقاش (ع) موچنہ - نہرنی +
مِنقَبہ (ع) } سوراخ یا چھید کرنے کا آلہ +
مِبزَلہ } (۱) ٹروکار Trocar
مُنقَبِض (ع) گرفتہ شدہ - بھینچا ہوا - سُکڑا ہوا
سمٹا ہوا (۱) کانٹریکٹڈ Contracted
شرنک Shrunk
مُنَقِّلَہ (ع) سر کی چوٹ جس میں کھوپری ٹوٹ جائے +
مِنقَعہ (ع) دوا بھگونے کا برتن +
مِنقَل (ع) انگیٹھی +
مُنَقِّلَہ (ع) سر کی وہ چوٹ جس میں کھوپری ٹوٹ جائے (۲) ہڈی کی وہ چوٹ جس میں ہڈی ٹوٹ کر اُس کی نوک باہر کو نکل آئے +
نوٹ - عرب میں کسی وقت ایسی چوٹ کا جرمانہ پندرہ اونٹ تھے +
مَنقُوب (ع) سوراخدار - چھدا ہوا (۲) خارش زدہ (۱) پرفوریٹڈ Perforated
مَنقُوع (ع) } خیسانده - کسی بھگوئی ہوئی دوا
نُقُوع - نقیع } کا صاف پانی (۱) انفیوژن
Infusion سوکڈ Soaked
مُنَقِّی (ع) تنقیہ کرنے والی - پاک و صاف کرنے والی - بدن کو فاسد مواد سے صاف کرنیوالی
دوا (۱) ڈی ٹرجینٹ Detergent
پیوری فائنگ Purifying
مُنَقّیٰ (ع) تنقیہ کیا گیا - پاک کیا گیا - صاف کیا گیا
(۱) پیوریفائڈ Purified پرجڈ Purged
کلینڈ Cleaned
نوٹ - منقی عام طور پر مویز کو کہتے ہیں - اور یہ غلط ہے - صحیح مویز منقیٰ ہے - یعنی مویز یا خشک انگور گٹھلی سے صاف کیا ہوا +
مَنکِب (ع) دوش - مونڈھا - کندھا - تثنیہ مَنکِبَین - جمع مَنَاکِب +
(۱) شولڈر Shoulder
مُنکَسِر (ع) شکستہ - ٹوٹا ہوا (۱) بروکن Broken
مُنکَسِرُ الحال (ع) خستہ حال جس کی حالت خراب ہو +
مُنکَسِر دِل (ف) شکستہ دل - ٹوٹے ہوئے دل والا (۱) ہارٹ بروکن Heart Broken
مَنکُوب (ع) نکبت زدہ - بدحال - مفلس +
مَنکُوحہ (ع) نکاح کی ہوئی عورت - جورو - بیوی +
مَنکُوس (ع) سرنگون - اوندھا (۲) کسی لوٹ آنے والے مرض کا مریض (۳) ولادت معکوس بچہ کا پاؤں کے بل پیدا ہونا +
مُنَوِّم (ع) } نیند لانے والی - سُلانیوالی
مُنعِس } دوا - جمع مُنَوِّمَات +
(۱) ہپناٹک Hypnotic سپاریفک Soporific
سامنولینٹ Somnolent

مُنَوِّمَات (ع) جمع ہے منوم کی نیند لانے والی دوائیں +

مِنْہَاجِی (ع) } ترتیب وار اور باقاعدہ چیز
تَرتِیبِی } وہ چیز جس میں ترتیب اور باقاعدگی ہو (ا) سسٹے میٹک Systomatic

مُنْہَاض (ع) وہ ہڈی جو جُڑ جانے کے بعد پھر ٹوٹ جائے +

مُنْہَضِم (ع) ہضم شدہ غذا۔ ہضم ہوئی ہوئی غذا

مُنْہَکَہ (ع) وہ عورت جسکو تکلیف سے بچہ پیدا ہو

مَنْہُوج (ع) } مریض دمہ جس کی سانس
مَنْہُور } چڑھتی یا پھولتی ہو +
(۲) ایستھمیٹک Asthamatic
ڈِس پنِیک Dyspneic

مَنْہُوک (ع) لاغر و کمزور۔ جس کا بدن مسلسل یا پرانی بیماری سے گھُل گیا ہو +

مَنْہُوم (ع) حریص۔ لالچی (غذا یا دولت یا علم کا)

مُنِی (ع) غرور۔ تکبر۔ خود بینی سے

"مرا و را رسد کبریا و منی
کہ ملکش قدیم ست و ذاتش غنی" (سعدی)

مُنٰی (ع) جمع ہے منی بہ منی یا نطفہ کی +

مَنِی (ع) } مادہ تولید۔ آب پشت۔ مرد یا
نُطْفَہ } عورت کا پانی۔ مرد کی منی ایک قسم کی سیال سفید گاڑھی اور لیسدار رطوبت ہے جس سے ایک خاص قسم کی بُو آتی ہے۔ منی دونوں خصیوں میں پیدا ہو کر خزانہ منی (ویسی کیولی سیمنی نے لیز) میں جمع رہتی ہے۔ اور مجامعت میں بوقت انزال خارج ہوتی ہے۔ اور افزائش نسل کا باعث ہوتی ہے منی کی ترکیب میں یہ تین اجزاء پائے جاتے ہیں (۱) آب منی (لائیکوار سیمی نیلس) جو انڈے کی سفیدی کی طرح شفاف اور لیسدار ہوتا ہے (۲) دانہائے منی یعنی منی کے چھوٹے چھوٹے گول دانے (سیمینل گرے نیولز) جن سے حیوانات منی یا منی کے کیڑے پیدا ہوتے ہیں (۳) منی کے کیڑے جن کو عربی میں حیوانات منویہ اور انگریزی میں سپرمیٹا زُوا (واحد سپرمیٹا زوآن) کہتے ہیں۔ انسان کی پیدائش انہی منی کے کیڑوں اور بیضۂ انثیٰ پر منحصر ہے +

کِرمِ منی (سپرمیٹا زوآن) ایک نہایت چھوٹا سا کرم ہوتا ہے۔ جو ۱/۵۰۰ انچ کے قریب لمبا ہوتا ہے۔ اس کا ایک سر اور ایک لمبی متحرک دُم ہوتی ہے۔ اس کا سر جو اس کا اہم ترین حصہ ہوتا ہے (کیونکہ اس میں جوہر حیات اور کروموسومز ہوتے ہیں) چپٹا لیکن نیزہ کی طرح نوکدار ہوتا ہے جس کے ذریعہ یہ عورت کے انڈے (بیضہ انثیٰ۔ اووم) کے غلاف کے باریک سوراخوں کے اندر گھس جاتا ہے۔ یہ اپنی دم کے ذریعہ حرکت کرتا اور آگے کو بڑھتا رہتا ہے۔

اور مناسب حالات میں اندام نہانی میں
کئی روز تک زندہ رہ سکتا ہے ۔

**عورت کا انڈا** جس کو طب میں بیضہ
انثیٰ یا بیضۂ بشر اور انگریزی میں اُوْوَم
( Ovum ) کہتے ہیں۔ ایک نہایت
چھوٹا سا گول انڈا ہوتا ہے۔ جس کا قطر $\frac{1}{120}$
انچ ہوتا ہے۔ اس کے اندر جو مادۂ حیات
ہوتا ہے۔ اس کو زردی بیضہ کہتے ہیں۔
جس کے درمیان جوہر حیات (نیوکلی اس)
ہوتا ہے جس کو اصطلاح میں جرمینل
وِیسیکل (حویصلہ جرثومیہ) کہتے ہیں۔ اور
جس کے اندر ایک اور نقطہ ہوتا ہے۔ جس
کو جرمینل سپاٹ (نقطہ جرثومیہ) کہتے
ہیں۔ خردبین کے نیچے دیکھنے سے بیضۂ بشر
کے مادہ حیات اور جوہر حیات میں نہایت
نازک ریشوں کا ایک جال دکھائی دیتا ہے
جس میں نہایت ہی چھوٹے چھوٹے ذرات
یا نقاط ہوتے ہیں جنہیں اصطلاح میں
کروموسومز کہتے ہیں۔ بیضہ انثیٰ یعنی عورت
کے انڈے کے غلاف میں نہایت باریک
باریک دھاریاں اور سوراخ (کروموپائلز)
نظر آتے ہیں۔ جن کی راہ کرم منی بیضۂ انثیٰ
میں داخل ہو کر اُسے باردار کر دیتا ہے
بیضہ انثیٰ یا عورت کا انڈا خصیۃ الرحم میں
پیدا ہوتا ہے۔ اور قاذف نالی (خصیۃ الرحم
اور رحم کی درمیانی نالی) کے راستے جوف رحم
میں پہنچتا ہے ۔

عورت کے انڈے کے ساتھ کرم منی
کے ملنے سے وہ باردار ہو جاتا ہے۔ یعنی
اُن کے حسن اتصال یا وصال سے نطفہ قرار
پاتا یا حمل ٹھیر جاتا ہے ۔

عورت کے انڈے کے اُس موقع پر جہاں
کہ کرم منی اُس میں داخل ہوتا ہے۔ پہلے
ایک چھوٹا سا اُبھار پیدا ہوتا ہے۔ جس کو
نقطہ جاذبہ (کون آف ایٹریکشن) کہتے ہیں
اور جونہی کہ کرم منی اُس میں داخل ہو جاتا
ہے۔ ایک پتلی سی جھلی پیدا ہو کر سوراخ کو
بند کر دیتی ہے۔ تاکہ دوسرا کرم منی اُس
میں داخل نہ ہو سکے۔ اور اگر کسی اتفاق سے
اور کرم منی بھی داخل ہو جائے۔ تو پھر مسخوط
یعنی عجیب الخلقت بچہ جس کے کبھی دو سر
یا چار آنکھیں وغیرہ ہوتی ہیں، پیدا ہوتا ہے

کرم منی اور بیضہ انثیٰ کے جوہر حیات
میں جو کروموسومز ہوتے ہیں۔ ان کے ذریعہ
ہی والدین کے شمائل و خصائل بصورت و
سیرت بچے میں منتقل ہوتے ہیں۔ پس
کروموسومز ہی مولود میں والدین کی طرف
سے موروثی شمائل و خصائل کی بنیاد
ہوتے ہیں ۔

**خلاصہ**۔ منی کے لغوی معنی ہیں مرد یا

عورت کا پانی اور مذکورہ بالا تحریر سے جو
ڈاکٹران یورپ کی علمی تحقیقات کا نتیجہ ہے
یہ صاف ظاہر ہے کہ انسان کی پیدائش
بیضہ انثیٰ یعنی عورت کے انڈے اور مرد
کے کرم منی کے باہم ملنے سے پیدا ہوتی ہے
گویا مرد کی منی عورت کی منی سے رحم میں
مل کر حمل قرار پاتا ہے +

**طبی نوٹ۔** اطبار قدیم نے لکھا ہے۔
کہ منی چوتھے ہضم کا فضلہ ہے۔ یعنی جب
غذا اعضا میں تقسیم ہو جاتی ہے تو جو اجزا غذائیہ
جزو عضو ہونے سے باقی بچ رہتے ہیں۔ یعنی فاضل
یا زائد ہوتے ہیں۔ اُن سے مادہ منی بنتا ہے
اور یہ منی وہ رطوبت غریبہ ہے جو جلد منعقد
ہو کر صورت اعضاء قبول کرتی اور جملہ اعضاء
مثل عظام۔ غضاریف۔ اعصاب۔ اوتار۔
اربطہ۔ شرائین۔ اوردہ اور اغشیہ بناتی ہے
اور بقول بقراط خمیر مایہ یا جزو اعظم منی کا دماغ
سے بذریعہ اُن دو رگوں کے جو کان کے پیچھے
سے نخاع کے ساتھ ملی ہوئی اُترتی ہیں۔
نازل ہوتا ہے۔ اور ہر عضو رئیس اور غیر رئیس
کے شعبے ان رگوں میں آکر مل جاتے ہیں۔
اور یہ سب انثیین میں پہنچتے ہیں۔ وہاں
پہ خدا کی قدرت کاملہ و صنعت بالغہ سے
یہ انتظام جاری ہے۔ کہ وہ مادہ مستعد
(جو ابھی سرخی مائل ہوتا ہے جس وقت
انثیین میں پہنچتا ہے۔ تو رنگ محل سے متاثر
ہو کر سفید ہو جاتا ہے۔ جیسا کہ پستان میں
خون اپنی رنگت چھوڑ کر سفید دودھ بنجاتا ہے

**فائدہ** (۱) بقول اطبا یونانی غذا جزو
بننے تک چار ہضم پاتی ہے۔ پہلا ہضم معدی
یا ہضم کیلوسی ہے۔ جس میں غذا معدہ میں
ہضم ہو کر مثل آشجو یا کیلوس کے ہو جاتی
ہے۔ دوسرا ہضم کبدی یا ہضم کیموسی ہے
جس میں خلاصہ کیلوس بذریعہ ماساریقا
معدہ سے جذب ہو کر جگر میں پہنچتا ہے۔
اور ہضم ہو کر اور اپنی صورت نوعیہ بدل کر
کیموسی یا خلطی صورت اختیار کر لیتا ہے۔
تیسرا ہضم عروقی ہے۔ جو کہ عروق میں شروع
ہوتا ہے۔ یعنی جب اخلاط جگر سے عروق
میں پہنچ جاتے ہیں۔ تو پھر وہاں پر ہضم
عروقی شروع ہوتا ہے۔ چنانچہ رطوبت اولیٰ
(خون) نضج پاکر بتدریج رطوبت ثانیہ کی
طرف مستحیل ہوتی جاتی ہے۔ اور موافق
مزاج ہر عضو کے مستعد و متکیف ہوتی
جاتی ہے۔ یعنی جب وہ خون دورہ کرتا ہوا
عروق شعریہ میں جو اعضاء اصلیہ سے اتصال
رکھتی ہیں۔ پہنچتا ہے۔ یا اُن میں محصور ہوتا
ہے۔ تب اُسے رطوبت محصورہ (یا بازما)
سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور جب وہ اُن کی بواسیل
میں سے تراوش پاکر اعضاء اصلیہ یعنی

اعضاء کی بافت (ٹشوز) میں شل طل یا شبنم
کے پھیل جاتا ہے۔ تب اُسے رطوبت طلیۂ
(طلف) سے تعبیر کرتے ہیں۔ اس میں جزو عضو
ہو جانے کی قابلیت ہوتی ہے۔ اور جب یہ
رطوبت اعضاء میں پہنچ کر اُن کا رنگ اور
مزاج تو حاصل کر لیتی ہے۔ لیکن ابھی ان
کا قوام حاصل نہیں کیا ہوتا تو ایسی صورت میں
اُسے رطوبت قریبۃ العہد بالانعقاد کہتے
ہیں۔ اور ہضم عروقی سے یہ ہی رطوبت مراد
ہوتی ہے۔ چوتھا ہضم عضوی ہے جس
میں مذکورہ بالا رطوبت ثانیہ جو اعضاء کے
لئے قابل تغذیہ بالفعل ہے۔ اعضاء کی طرف
مستحیل ہو جاتی ہے۔ یعنی وہ رطوبت ثانیہ
جو اعضاء کی بافت وساخت میں داخل ہو
چکی ہے۔ اور جو جزو عضو ہو جانے کے لئے
مستعد ہوتی ہے۔ وہ اب جزو عضو بن
جاتی ہے۔ لیکن اس کا وہ حصہ جو جزو عضو
بن جانے کے بعد فاضل یا زائد ہوتا ہے
اُس سے مادہ منی بنتا ہے۔ امید ہے کہ اب
آپ بخوبی سمجھ گئے ہونگے۔ کہ منی کے چوتھے
ہضم کا فضلہ ہونے سے کیا مراد ہے؟

**محاکمہ** (۱) بقراط اور اس کے تابعین
کے یہ خیالات کہاں تک صحیح ہیں کہ (۱) منی
چوتھے ہضم کا فضلہ ہے۔ اور (۲) کہ منی کا
خمیرمایہ یا جزو اعظم دماغ سے بوسیلہ ہر دو
رگہائے پس گوش نخاع میں جاتا ہے اور
وہاں سے کلیتین میں اور کلیتین سے
اُنثیین میں اُترتا ہے۔ اور ہر عضو رئیس
اور غیر رئیس کا منوی مادہ ان کی چھوٹی چھوٹی
رگوں کے ذریعہ اُن بڑی رگوں میں پہنچ کر
اور دماغی خمیرمایہ کے ساتھ مل کر رگہائے
خصیتین میں آتا ہے۔ اور نفس بیضہ میں
داخل ہو کر منی بن جاتا ہے؛ بقراط کا یہ
خیال کہ مادہ منی تمام اعضاء سے خصیوں
میں پہنچتا ہے۔ معلوم ہوتا ہے۔ کہ صرف
اس واسطے تھا۔ کہ تمام اعضاء منی سے
بنتے ہیں۔ ورنہ وہ اس بات کا قائل ہے
کہ منی خصیوں میں بنتی ہے اور یہ صحیح ہو کہ
(۳) اگر مذکورہ بالا رگہائے پس گوش کو
منقطع کر دیا جائے۔ یا ورم یا دُنبل پس
گوش کو چیر دیا جائے۔ تو مریض نامرد ہو
جاتا ہے؛

اس امر کا کوئی ثبوت نہیں کہ منی تمام اعضا
میں بنتی ہے۔ یا دماغ سے نکل کر خصیوں
میں جاتی ہے۔ نہ پس گوش۔ درحقیقت
کوئی ایسی رگیں موجود ہیں۔ کہ جن کے ذریعہ
منی دماغ سے اُتر کر خصیوں میں جاتی ہو۔
تاہم ان خیالات کی یہ حقیقت معلوم ہوتی
ہے۔ کہ:۔

(۱) متقدمین اطباء نے جو یہ لکھا ہے۔ کہ منی

ہضم چہارم کا فضلہ ہے۔ تو اس سے ان کی
یہ مراد نہیں۔ کہ منی مثل بول و براز کے واجب
الدفع اور بیکار شے ہے۔ بلکہ انہوں نے منی
کو فضلہ محض اس اعتبار سے لکھا ہے۔ کہ
یہ ہضم چہارم یا ہضم عضوی کا فضلہ یعنی
فاضل یا زائد حصہ یا بہ الفاظ دیگر غذائے اعضا
کا بقیہ ہے۔ اور بقول شیخ یہ غذائے انثیین
کا فاضل یا بقیہ ہے۔ جو خزانہ منی میں چلا
جاتا ہے۔ پس بخیال متقدمین چونکہ منی فاضل
یا بقیہ غذا ہے۔ اور مرد کے جسم سے بوقت
انزال اس کا اخراج بھی ہوتا ہے۔ پس اس
اعتبار سے اس کو فضلہ کہا گیا۔

(۲) متقدمین اطبا کو چونکہ جنین کے
مدارج مختلفہ کی حقیقت معلوم نہ تھی پس
جب انہوں نے دیکھا کہ ایک قطرہ منی سے
حمل قرار پا جاتا ہے۔ تو اس سے جنین کے تمام
اعضاء بدن یعنی سارا بدن بنتا ہے۔ اسلئے
اُنہوں نے یہ قیاس لگایا۔ کہ منی ہر عضو سے
آتی ہے۔ تب ہی تو اس میں یہ خاصہ ہے
کہ اس سے تمام اعضا جسم بنتے ہیں۔ یورپ
کے ترقی یافتہ علم منافع الاعضاء سے اس
نظریہ کا ایک اور منظر دکھائی دیتا ہے۔
وہ کہتے ہیں کہ کرم منی اور بیضہ انثیٰ کے
درمیان جو مادہ حیات (پروٹوپلازم) اور
اُس کے درمیان جو جوہر حیات (نیوکلی اس
ہوتا ہو اس میں نہایت باریک ریشوں کا جال
ہوتا ہے جس میں نہایت ہی چھوٹے چھوٹے
نقاط ہوتے ہیں جنکو کروموسومز کہتے ہیں
انہی کروموسومز کے ذریعہ والدین کے
شمائل وخصائل مولود میں منتقل ہوتے ہیں
ان کروموسومز میں شمائل وخصائل کی
خاصیت کا موجود ہونا بھی اُس حکیم مطلق
کی حکمت کاملہ کا ویسا ہی معمہ یا راز ہے۔
جیسا کہ بخیال بقراط مادہ منی کا ہر ایک
عضو سے خصیوں میں آنا۔

(۳) علم وعمل تشریح سے یہ یقینی طور پر
معلوم ہو گیا ہے۔ کہ کان کے پیچھے کوئی ایسی
دو رگیں نہیں ہوتیں جن کے ذریعہ منی
دماغ سے نکل کر خصیوں میں آتی ہو۔ در حقیقت
نہ تو منی ہی دماغ سے آتی ہے۔ اور نہ ہی
یہ رگیں ہیں۔ لیکن کان کے پیچھے جو غدود
ہے۔ جس کو عربی میں غدۃ الاُذن اور انگریزی
میں پیراٹڈ گلینڈ کہتے ہیں۔ اسی غدہ کے
ورم کو اردو میں گلسوئے یا کن پھیڑ۔ عربی
میں ورم غدہ اذنیہ یا قوجشلا اور انگریزی
میں پیروٹائٹس یا ممپس کہتے ہیں۔ یہ ایک
متعدی بیماری ہے۔ جو کبھی کبھی وبائً پھیلا
کرتی ہے۔ اس مرض میں یہ خصوصیت
ہے کہ کبھی یہ مرض کان کے پچھلے غدود سے
منتقل ہو کر خصیوں میں چلا جاتا ہے۔ ایسی

صورت میں کان کے پیچھے کا ورم تو غائب ہو جاتا ہے۔ لیکن خصیئے متورم ہو جاتے ہیں بڑے بڑے فزیالوجسٹ یعنی عالمان و ماہرانِ علم منافع الاعضا اس حقیقت کے سمجھنے سے قاصر و عاجز ہیں۔ کہ یہ مرض غدہ اذنیہ سے کس طریق سے اور کس طرح منتقل ہو جاتا ہے۔ کیونکہ غدہ اُذنیہ اور بیضیوں کے درمیان کوئی راستہ یا تعلق نہیں معلوم ہوتا ہے۔ کہ بقراط اور دیگر متقدمین اطبا کو اُس مرض کی یہ خصوصیت انتقالی معلوم تھی نیز متورم غدۃ الاذن سے کبھی اس مرض کا خصیوں کی طرف منتقل ہو جانا۔ جس کے نتیجہ میں خصیے سُکڑ کر چھوٹے ہو جاتے ہیں۔ اور مریض نامرد ہو جاتا ہے بھی معلوم تھا۔ غالباً اس حقیقت نے یعنی اس مرض کی مذکورہ بالا خصوصیت نے متقدمین اطبا کو اس خیال کا یقین دلا دیا کہ منی دماغ سے کان کے پیچھے کی دو رگوں کے ذریعہ خصیوں میں جاتی ہے۔ اور اگر اُن دو رگوں کو منقطع کر دیا جائے۔ یا ورم یا دنبل پس گوش کو چیر دیا جائے۔ تو مریض نامرد ہو جاتا ہے

**قول فیصل** منی درحقیقت خصیوں میں پیدا ہوتی ہے۔ اسی لئے بقائے نوع کے لئے خصیے عضو رئیس ہیں۔ اگر خصیوں کو نکال دیا جائے۔ تو مرد نامرد ہو جاتا ہے۔

**محاکمہ (۲) کیا عورت میں بھی منی ہوتی ہے؟**

عام خیال تو یہی ہے۔ کہ عورت میں بھی منی ہوتی ہے۔ اور منی کے لغوی معنوں سے بھی اس خیال کی تائید ہوتی ہے لیکن مشاہیر اطباء میں اس کے متعلق اختلاف ہے۔ چنانچہ بقراط و شیخ الرئیس اور ان کے تابعین اس بات کے قائل ہیں۔ کہ عورت میں منی نہیں ہوتی۔ لیکن جالینوس اور اس کے پیرو اس بات کے معتقد و معترف ہیں کہ عورت میں منی ہوتی ہے جالینوس نے اپنے اس اعتقاد کے دلائل میں لکھا ہے۔ کہ (۱) مرد کی طرح عورت میں بھی منی ہوتی ہے (۲) عورت کو بھی دفق منی ہوتا ہے یعنی وقت انزال اس کی منی بھی اُچھل کر نکلتی ہے (۳) بوقت مباشرت و دفق منی مرد کی طرح عورت کو بھی لذت محسوس ہوتی ہے (۴) مرد کے خصیوں کی طرح عورت میں بھی خصیے یعنی خصیۃ الرحم موجود ہیں (۵) اعضاء اصلیہ کی پیدائش منی سے ہوتی ہے۔ (۶) اگر تمام اعضاء خون سے بنتے۔ تو ہر عضو کا معدوم ہونے کے بعد پیدا ہونا ممکن تھا (۷) بچہ ماں کی شکل پر پیدا ہوتا ہے وغیرہ۔ نیز جالینوس کا یہ بھی اعتقاد ہے۔ کہ مرد کی منی میں قوت عاقدہ اور

عورت کی منی میں قوت منعقدہ ہوتی ہے۔

حکماء و اطباء کا وہ گروہ جو بقراط و شیخ الرئیس کا معتقد و مقلد ہے۔ وہ اب بھی جالینوس کے مذکورہ بالا دلائل کی تردید کرتا ہوا یہی کہتا ہے۔ کہ عورت میں منی نہیں ہوتی۔ کیونکہ عورت کے اعضاء تناسل میں مرد کی طرح اوعیہ منی یعنی خزانہ منی نہیں ہوتا۔ اور نہ عورت کے خصیۃ الرحم سے منی پیدا ہوتی ہے۔ بلکہ اُن سے بیضہ بشر یا بیضہ انثیٰ یعنی عورت کا انڈا پیدا ہوتا ہے اور جس چیز کو جالینوس عورت میں منی قرار دیتا ہے۔ وہ غدد مہبلی کی رطوبت لزجہ ہے۔ جو دوران مباشرت میں مہبل کو تر او چکنا رکھنے کے لئے تراوش پاتی ہے وغیرہ۔

**قول فیصل**۔ لیکن ہم خیال عامہ اور جالینوس کے خیال اور قول کی تائید و تصدیق کرتے ہیں۔ یعنی یہ مانتے ہیں کہ عورت میں منی ہوتی ہے۔

یہ امر مسلمہ ہے کہ مرد اور عورت دونوں میں خصیے موجود ہیں۔ اور مباشرت میں مرد اور عورت دونوں کو لذت حاصل ہوتی ہے جالینوس اس کے تابعین اور عوام کا یہ خیال کہ مرد اور عورت کی منی کے باہم ملنے سے حمل قرار پاتا ہے۔ بالکل صحیح ہے کیونکہ مرد کی منی کے کرم منی اور عورت کی منی کے بیضہ انثیٰ (اووم) کے ملنے سے حمل قرار پاتا ہے۔ عورت کے خصیۃ الرحم میں سے جو نہایت چھوٹے چھوٹے انڈے بیضہ انثیٰ بن کر نکلتے ہیں۔ اُن میں کوئی ذاتی حرکت نہیں ہوتی۔ بلکہ وہ کسی سیالہ رطوبت میں حل کر قاذف نالی کے راستے رحم میں آتے ہیں پس وہی سیالہ رطوبت جس میں یہ انڈے ہوتے ہیں۔ عورت کی منی ہوتی ہے۔ یہ لازم نہیں کہ عورت کی منی میں بھی وہ سارے خواص موجود ہوں جو مرد کی منی میں ہوتے ہیں۔ کیونکہ مرد فاعل ہے اور عورت مفعول۔ اور بقول جالینوس وغیرہ مرد کی منی میں قوت عاقدہ ہوتی ہے اور عورت کی منی میں قوت منعقدہ۔ اور یہ بھی بالکل درست ہے۔ کیونکہ فزیالوجی کی جدید تحقیقات بھی اس بات کی تائید و تصدیق کرتی ہیں۔ جیسا کہ مذکورہ بالا تحریر (کرم منی کا بیضہ انثیٰ میں داخل ہونا) سے ثابت ہوتا ہے۔

اس میں شک نہیں کہ مرد کی طرح عورت میں اوعیہ منی یا خزانہ منی موجود نہیں کیونکہ وہ مفعول ہے فاعل نہیں۔ اس لئے قدرت نے اس میں خزانہ منی پیدا کرنے کی ضرورت نہ سمجھی۔

دوران مباشرت میں غدد مہبلی سے جو رطوبت لزجہ تراوش پاتی ہے۔ وہ عورت کی مذی ہے منی نہیں۔ عورت کی منی در حقیقت

وہی رطوبت ہے جس میں بیضہ انثیٰ ہوتا ہے۔ اور جس کے ذریعہ وہ بیضہ انثیٰ خصیۃ الرحم سے قاذف نالی اور رحم میں پہنچتا ہے مرد کی منی کا جزو اصلی کرم منی ہے۔ اور عورت کی منی کا جزو اصلی بیضہ انثیٰ ہے اور جیساکہ مذکور ہوا انہی دونوں کے باہم ملنے سے حمل قرار پاتا اور بچہ پیدا ہوتا ہے پس مرد و عورت دونوں میں منی ہوتی ہے لہٰذا منی کی لغوی تعریف اور عام خیال بالکل صحیح ہے۔

مَنی۔ مَذی اور وَدی کا فرق۔ مَنی ایک قسم کی سیال سفید گاڑھی اور لیسدار رطوبت ہے جو دونوں خصیوں میں پیدا ہوکر خزانہ منی میں جمع رہتی ہے۔ اور مجامعت میں بوقت انزال خارج ہوتی ہے۔ اور افزائش نسل کا باعث ہوتی ہے۔ مذی ایک سفید قدرے لیسدار رطوبت ہے۔ جو غدۂ قدامیہ میں پیدا ہوتی ہے۔ اور بوقت شہوت یا بوقت تخیلات و تصورات شہوانیہ مجری بول یعنی پیشاب کی نالی کی راہ سے نکلتی ہے۔ اور اُس کو نرم و چکنا کرتی ہے۔ تاکہ بوقت انزال منی کا نکلنا آسان ہوجائے۔ اور وَدی ایک سیال رقیق رطوبت ہے جو غدہ ودی میں پیدا ہوتی ہے۔ اور یہ پیشاب سے پہلے یا اُس کے ساتھ خارج ہوتی ہے۔ تاکہ پیشاب بسہولت خارج ہوجائے۔ اور اس کی تیزی پیشاب کی نالی میں محسوس نہ ہو۔

مَنیُّ الدّم (ع) منی کی بجائے انزال کے وقت خون نکلنا۔ یہ ایک مرض ہے۔ جس میں انزال کے وقت منی کی بجائے خون نکلتا ہے۔
(ا) ہِسٹا ئی ٹوسِمس

مَنِیَّہ (ع) اجل۔ مرگ۔ موت۔ جمع مَنَایا۔
(ا) ڈیتھ Death

مَوَاشی (ع) جمع ہے ماشیہ کی چوپائے
نوٹ۔ مواشی کثرت استعمال سے مویشی بن گیا۔

مُوَاظَبَہ (ع) روزانہ بخار۔ وہ بخار جس کا دورہ روز ہو۔ تفصیل کے لئے دیکھو حمّی مواظبہ۔

مَوَالِید (ع) جمع ہے مولود بمعنی پیدا شدہ کی پیدا کی ہوئی چیزیں۔ خدا کی بنائی ہوئی چیزیں

مَوَالِیدُ الْبَدَن (ع) کنایہ ہے ارواح۔ اخلاط اور اعضاء سے۔

مَوَالِید ثَلَاثَہ } (ع) کنایہ ہے حیوانات و
مَمالک ثلاثہ } نباتات و جمادات سے۔
تطبیق کے لئے دیکھو ممالک ثلاثہ۔

مَوَاد (ع) جمع ہے مادہ کی (ا) میٹرز Matters

مَوَازِین (ع) جمع ہے وزن بمعنی باٹ کی۔
(ا) وِیٹس Weight

مَوْت (ع) مرگ۔ مرنا۔ مردہ ہوجانا۔ وہ حالت

جس میں قوائے بدنیہ اپنے افعال میں معطل ہو جاتے ہیں۔ یا بدنی افعال بند ہو جاتے ہیں۔ کسی زندہ جسم سے جب حیات یا زندگی جاتا ہو جاتی ہے۔ تو اس حالت کا نام موت ہے جمع اموات (۱) ڈیتھ Death

**مَوتِ اَحمَر** (ع) لغوی معنی سرخ موت اصطلاحی معنی سخت موت (۲) مارٹے لٹی Mortality

**مَوتِ اِختِرامی** } (ع) اتفاقی موت۔ ناگہانی موت
**اَجَلِ اِختِرامی** } اچانک موت۔ وہ موت جو کسی اتفاقی حادثہ مثلاً قتل یا غرق کے سبب عارض ہو (۱) سڈن ڈیتھ Sudden Death

**مَوتِ اِقتِرانی** (ع) موت طبعی کا دوسرا نام ہے۔ دیکھو موت طبعی +

**مَوتِ طَبعِی** } (ع) طبعی موت۔ بڑھاپے کی
**اَجَلِ طبعی** } موت جو بلا کسی بیماری وغیرہ کے واقع ہو۔ اور جس سے کسی کو چارہ نہیں ایسی صورت میں بدن کی اصلی رطوبات ہمیشہ تحلیل ہوتی رہتی ہیں۔ جس سے بدن کی حرارت غریزی بھی رفتہ رفتہ کم ہوتی جاتی ہے اور بالآخر بالکل بجھ جاتی ہے۔ اور تب موت آجاتی ہے + (۱) نیچرل ڈیتھ Natural Death

**مَوتِ عَارِضِی** (ع) عارضی اور غیر طبعی موت وہ موت جو کسی عارضہ یا بیماری یا حادثہ سے واقع ہو (۱) اَن نیچرل ڈیتھ Unnatural Death

**مَوتُ العَظم** (ع) ہڈی کا مردار پڑ جانا + (۲) نیکروسس Necrosis آسٹیونیکروسس Ostionecrosis

**مُوتَان** (ع) وباء حیوانات۔ چوپاؤں کی وبا، منہ کھر کی بیماری۔ جو کہ مواشی بالخصوص بھیڑ۔ بکری۔ گائے اور گھوڑے وغیرہ میں اکثر پھیلا کرتی ہے + (۲) رنڈرپیسٹ Rinderpest

**مُوتَان اور طاعون کا فرق۔** موتان وبار حیوانات ہے اور طاعون ایک خاص اور مشہور وبار انسانات ہے +

**مُوتِن** (ع) وہ عورت جسکو پاؤں کے بل بچہ پیدا ہو

**مُوتَہ** (ع) بیہوشی جس میں مریض مثل مردہ کے مثل مردہ کے معلوم ہوتا ہے (۲) دیوانگی (۳) صرع یعنی مرگی +

**مَوتیٰ** (ع) جمع ہے میت کی۔ مُردگان۔ مُردے مرے ہوئے (۱) ڈیسیزڈ Deceased ڈیڈ Dead

**مُؤَثِّرہ** (ع) تاثیر کرنے والا۔ اثر کرنیوالا + (۱) ایفیکٹو Effective

**مُوَثَّق** (ع) ہڈی کا مضبوط جوڑ دیکھو مفصل موثق

**مَوجَۃُ الشَّبَاب** (ع) جوانی کی لہر۔ جوانی کا اٹھان۔ جوانی کی اُمنگ +

**مُوجِع** (ع) دردناک دردمند +

**مُوحِش** (ع) غمگین کرنے والا +

مُؤَخَّرَہ (ع) پچھلا کسی عضو کا پچھلا حصہ ۔

(ا) پوسٹیری اَر Posterior

مُؤَخَّرِ دِماغ (ع) دماغ کا پچھلا حصہ ۔ جو اگلے
دُمَیْغ } حصہ کی نسبت بہت چھوٹا
ہوتا ہے ۔ اور کھوپری کے پچھلے حصہ میں
رہتا ہے ۔ جدید اطباء مصر مؤخر دماغ کو
دُمَیْغ (چھوٹا دماغ) سے تعبیر کرتے ہیں ۔

(ا) سیریبلم Cerebellum

مُؤَخَّرُ العَیْن (ع) دُنبالہ ۔ آنکھ کا بیرونی کویہ
جو کنپٹی کی طرف ہے ۔

(ا) اوٹر کینتھس Outer Canthus

مُوْخِمَہ (ع) تخمہ یا بدہضمی پیدا کرنے والی چیز ۔

مُوْخُوْم (ع) مریض تخمہ ۔ جس کو بدہضمی ہو ۔

مُؤْذِی (ع) اذیت دینے والا ۔ ایذا دینے والا
تکلیف یا دُکھ دینے والا ۔ (ا) پرنی شس
Trouble some ٹربل سم Pernicious

مُوَرَّب (ع) ترچھا ۔ ٹیڑھا ۔ اوریب ۔

مُوْرسَرَج (معرب) مورسرج معرب ہے مورسر
سُقُوطُ القَزَحِیَّہ } کا جسکے لغوی معنی (یں) چیونٹی
کا سر ۔ آنکھ کی ایک بیماری ہے ۔ جس میں
زخمی قرنیہ کے پھٹ جانے سے طبقہ عنبیہ
بقدر سر مور یعنی چیونٹی کے سر کے برابر
باہر کو نکل آتا ہے ۔

(ا) آئرڈوپٹوسس Iridoptosis
پرولیپس آف دی آئرس Prolapse of the Iris

نوٹ ۔ واضح ہو کہ جب طبقہ قرنیہ کسی زخم
وجراحت کے سبب پھٹ جاتا ہے ۔ اور
اس وجہ سے طبقہ عنبیہ باہر کو نکل آتا ہے
اس کی چند صورتیں ہوتی ہیں ۔ یعنی اگر عنبیہ
صرف چیونٹی کے سر کی برابر ابھر آئے ۔ تو
اس کو مورسرج کہتے ہیں ۔ اور اگر مکھی کے
سر کے قریب نکل آئے ۔ تو اس کو راس
الذبابی سے موسوم کرتے ہیں ۔ اور اگر اس
سے بھی زائد مقدار میں نکل آئے ۔ اور دانہ انگور
کے برابر ہو تو اس کو عِنَبَہ اور عِنَبِی کہتے ہیں ۔
اور جب اس سے بھی زائد نکل آئے ۔ تو اس
کو تفاحی کہتے ہیں ۔ اور جب تفاحی کہنہ ہو
جائے اور آس پاس سے قرنیہ کے اجزاء
اس سے جڑ جائیں ۔ تو اس کو مسماری یا ظلفی
کہتے ہیں ۔

مُوَرَّم (ع) متورم ۔ سوجا ہوا ۔ پھولا ہوا ۔

(ا) سُوالَن Swollen

مُوَسِّخ قُرُوْح (ع) زخم کو میلا کرنے والی ۔ وہ
چیز جو رطوبات زخم کو بڑھائے ۔ اور اس کے
بھرنے اور خشک ہونے میں رکاوٹ پیدا کرے

مُوْسِم (ع) فصل ۔ ہنگام ۔ وقت کسی چیز کا ۔

(ا) سیزن Season

مُوْسیٰ (ع) اُسترہ ۔ بال مونڈنے کا آلہ ۔

(ا) ریزر Razor

مُوْسیٰ (Moses) حضرت موسیٰ علیہ السلام

جو ایک مشہور پیغمبر ہیں موسیٰ ایک سُریانی لغت ہے۔ جو مرکب ہے مُو بہ معنی تابوت اور سِیٰ بہ معنی پانی سے۔ چونکہ حضرت موسیٰؑ کی والدہ نے فرعون کے خوف سے حضرت موسیٰؑ کو جب آپ پیدا ہوئے۔ تو ایک تابوت میں بند کر کے دریائے نیل میں ڈال دیا تھا۔ اور فرعون نے مع تابوت کے دریائے نیل سے نکالا تھا۔ اس لئے اُن کا یہ نام رکھا گیا۔

حضرت موسیٰؑ پیغمبر بھی تھے اور حکیم بھی۔ اگرچہ وہ ایک پیشہ ور حکیم یا طبیب نہ تھے۔ لیکن تاہم وہ اپنے عہد کے ایک بڑے حکیم تھے۔ اُنہوں نے اپنی امت یعنی یہودیوں کو حفظانِ صحت کے بہت سے مفید اصول و قواعد بتلائے۔

**مُوسِیقَارَہ** (ع) ایک قسم کا باجہ جس میں چھوٹے بڑے نے لگے ہوتے ہیں۔ اور جس سے مختلف قسم کی آوازیں یا سُر نکلتے ہیں۔ (۱) پینڈئین پائپس Pandean Pipes (۲) نام ہے ایک پرند کا جس کی چونچ میں بہت سے سوراخ ہوتے ہیں۔ اور اُن سوراخوں سے اُس کے بولتے وقت طرح طرح کے سُر یا راگ نکلتے ہیں۔

**مُوسِیقِی** (ع) گانے کا علم (۱) میوزک Music

**مُوصِب** (ع) مریض۔ بیمار۔ دُکھیا۔

**مُوضِحَہ** (ع) سر کی چوٹ۔ جس سے جلد پھٹ کر نیچے سے ہڈی دکھائی دیتی ہے۔

**مَوضِع** (ع) مقام۔ محل۔ مکان۔ جگہ۔ (۱) پلیس Place سائٹ Site

**مَوضِعِی** (ع) مَقَامِی مَحَلِّی } وہ چیز جو کسی خاص مقام یا محل میں محدود ہو۔ اصطلاح طب میں یہ لفظ اُن امراض و علامات کے لئے بولا جاتا ہے۔ جو کسی خاص مقام پر محدود ہوتے ہیں (۱) لوکل Local ٹاپیکل Topical

**مَوضُوع** (ع) محل۔ مقام۔ وُہ شئے اور مقصد جس کا ذکر اس علم میں ہو۔ یعنی کسی علم کے موضوع سے وُہ شئے مراد ہوتی ہے جس کے حالات اُس علم میں بتائے جاتے ہیں مثلاً علم طب کا موضوع بدن انسان ہے۔

**مَوضُوعُ الطِّب** (ع) بدن انسان کیونکہ علم طب میں بدن انسان ہی کے حالاتِ صحت و حالاتِ مرض بتائے جاتے ہیں۔

**مَوطِن** (ع) جائے وطن۔ اپنا وطن۔ اپنا دیس۔ جمع مَوَاطِن (۱) ہوم Home ہیبی ٹیشن Habitation

**مُوق** (ع) مُوق۔ مَاق } گوشۂ چشم۔ آنکھ کا کویہ آنکھ کا اندرونی کویہ کیونکہ آنکھ کے بیرونی کویہ کو لحاظ کہتے ہیں۔ نیز دیکھو ماق (۱) کینتھس Canthus

مُوقَذ (ع) بدن کے اطراف جیسے ہاتھ پاؤں وغیرہ۔ جمع مُواقِذ +
اَیکسٹریمیٹی Extremity

مُوقُوذ (ع) قریب المرگ +

مُوقُوف (ع) } لغوی معنی ٹھیرا ہوا ۔ رُکا ہوا
مُواق } فن قابلہ میں یہ لفظ اُس جنین کے لئے بولا جاتا ہے۔ جس کا سر وقتِ ولادت ظاہر نہ ہو۔ یعنی وہ حرکت کرکے رُک جائے (ا) اَریسٹڈ Arrested

مُول (ی) باب الکبد ۔ وریدالباب تفصیل کے لئے دیکھو باب الکبد +
(ا) پورٹل وین Portal Vein

مُول (ف) حسین عورت جو معشوقہ ہو (۲) ناز۔ غمزہ (۳) تاخیر۔ درنگ - دیر +

مُولِد (ع) جائے ولادت ۔ مقام پیدائش ۔ جنم بھُون (۲) زمانِ ولادت - وقت پیدائش جنم گھڑی (ا) برتھ پلیس Birth Place

مُولِّد (ع) جننے والا ۔ پیدا کرنے والا +
(ا) جینی ریٹر Generator
پُروکری ایٹر Procreator

مُولِّدُالحَرارت (ع) لغوی معنی حرارت پیدا کرنے والا ۔ اصطلاح طب میں دماغ کے جسم مخطط لکارپس سٹرائی ایٹم (ہیں ایک مرکز ہے جو کہ جسم میں حرارت کی پیدائش پر حکمران ہے۔ تفصیل کے لئے ضرور دیکھو معدل الحرارت +
(ا) تھرموجینی ٹک Thermogenetic

مُولِّدُالصَّدید (ع) لغوی معنی پیپ کرنیوالا۔ جدید اصطلاح طب میں یہ لفظ اُن جراثیم پر بولا جاتا ہے۔ جو پیپ پیدا کرتے ہیں
(ا) پایوجنیک Pyogenic
پایوجینی ٹک Pyogenetic

مُولِّدُ رِیاح (ع) ریاح پیدا کرنے والی چیز +

مُولِّدُ اللُّعاب (ع) لعاب دہن پیدا کرنیوالی دوا یا تھوک کو زیادہ کرنے والی دوا جیسے سیماب وغیرہ (ا) سائلے گاگ Sialagogue

مُولِّدِ مَنی (ع) منی پیدا کرنے والی دوا یا غذا

مُولِّدَہ (ع) منی بنانے والی قوت - دیکھو قوت مُولِّدَہ (۲) دایہ - دائی ۔ جنائی +
(ا) مِڈوائف Midwife

مُولِم (ع) الم دینے والا ۔ درد یا دکھ دینے والا۔
(ا) پینِ فُل Painful

مُولُوج (ع) جس کے دانت میں درد ہو +

مُولُود (ع) نوزائیدہ بچہ ۔ بچہ (ا) بارن Born
جینی رَیٹڈ Generated

مُولُوق (ع) جس کو دیوانگی کا ذرا سا اثر ہو +

مُولی (ی) } لغوی معنی چپکی ۔ اصطلاحی
رُجاء (ع) } معنی مرض رجاء یا حمل کاذب تفصیل کے لئے دیکھو رجاء +

مُوم (ع) مرض چیچک یا برسام میں مبتلا ہونا +

مُوْم (ع) شدید چیچک (۲) برسام یا ذات الجنب (۳) شمع یا موم +

مُؤْنَت (ع) توشہ سفر۔ زادِ راہ۔ رسد۔ روزانہ خوراک (ا) پراویژنز Provisons

مُوْہَت (ع) آب و تاب رُو۔ چہرہ کی آب و تاب۔ چہرہ کی چمک دمک + (ا) بیوٹی آف فیس Beauty ef Face

مُوْہِن (ع) ضعیف یا کمزور کرنے والی چیز +

مُوْہُوْن (ع) ضعیف یا کمزور ہوا ہوا + (ا) ویکنڈ Weakened

مُوْئے (ع) بال (ا) ہئر Hair

مُوْئے رفتگی (ف) بالوں کا گر جانا۔ سر کے بالوں کا گر جانا۔ گنجہ پن (ا) بیلڈنیس Baldness

مُوْئے رُفتہ / موئے ریختہ (ف) جس کے بال گر گئے ہوں / جس کے سر کے بال جھڑ گئے ہوں۔ گنجہ (ا) بیلڈ Bald

مُوْئے زِہار / مُوْئے عانہ / مُوْئے نہانی — کالے بال۔ پیڑو کے بال۔ ہئر آف دی پیوبیس Hair of the Pubes

مُوْئِمَہ (ع) عورت جس کے پاس مال و متاع سب کچھ ہو۔ لیکن شوہر نہ ہو +

مُہابِل (ع) جمع مُہبل کی جسے دیکھو +

مِہاد (ع) بستر۔ فرش۔ بچھونا۔ جمع اَمْہِدَہ و مُہُد (ا) بیڈ Bed سوفا Sofa

مُہازِیل (ع) جمع ہے مُہزُول بمعنی لاغری +

مُہبِل (ع) / عُنُقُ الرَّحِم — وہ عضلاتی یا غشائی نالی جو پانچ یا چھ انچ لمبی ہوتی ہے اور جو فرج سے شروع ہوکر گردن رحم کے چوگرد تمام ہوتی ہے۔ اور جس میں وقت جماع قضیب داخل ہوتا ہے۔ یہ نالی نزول ذکر و منی اور خروج حیض و جنین کا راستہ ہے۔ اور چونکہ یہ نالی صراحی کی گردن کے مشابہ ہوتی ہے۔ اس لئے متقدمین اطبا نے اس کو عنق الرحم یعنی رحم کی گردن سے تعبیر کیا ہے (ا) ویجائنا Vaginu

مہبل اور فرج کا فرق دیکھو فرج میں +

مہبل اور عنق الرحم کا فرق دیکھو عنق الرحم میں +

مُہبِل اور مَحْبَل کا فرق۔ مہبل فرج اور رحم کے درمیان کی مذکورہ بالا عضلاتی و غشائی نالی اور محبل جگہ حَبَل یا حمل کی یعنی رحم یا بچہ دان +

مَہبُوت (ع) بزدل۔ کمزور۔ بھوچکا (ا) ٹمڈ Timid

مَہبُوط (ع) جو بیماری سے بہت دبلا ہوگیا ہو (ا) لین Lean ایمی سی ایٹڈ Emaciated

مِہَتّ (ع) وہ آلہ جس سے موتیا بند کا علاج کیا جاتا ہے۔ آنکھ بنانے کا آلہ + (ا) کیوریٹی نیڈل Curetty Needle سکوپ Scoop

مُہت مجوّف (ع) نالی دار سلائی جو نرم موتیا بند کی دستکاری میں استعمال ہوتی ہے +
سکنگ نیڈل ۔ ٹیوبیولر کیوریٹ +

مَہج (ع) چوسنا ۔ دودھ پینا (۲) جماع کرنا ہم بستری کرنا (۳) بیماری کے بعد چہرہ پر رونق آجانا

مَہجل (ع) مہبل ۔ دیکھو مہبل +

مُہجہ (ع) روح ۔ جان ۔ زندگی (۲) خون دل
دل کا خون +

مُہجہ اور رُعاف کا فرق ۔ مہجہ دل کا خون ہے ۔ اور رعاف ناک کا خون ہے +

مَہد (ع) گہوارہ جھولا ۔ پالنا ۔ جمع مُہود +

مِہذَر (ع) پرحرف ۔ باتونی ۔ بہت باتیں کرنیوالا

مَہدرہ (ع) ثنایا ۔ اگلے چھوٹے دانت +
(۱) ان سائزر Incisor

مُہدفہ (ع) زن پر گوشت ۔ موٹی تازی عورت

مُہدیہ (ع) ہدیہ ۔ تحفہ (۲) دولہن جو دولہا کے گھر لے جائی گئی ہو +

مِہذار (ع) یادہ گو ۔ بیہودہ ۔ بکواسی + (۱)
ڈی لیرئس Delerious

مَہر (ع) وہ روپیہ یا جنس جو خاوند عورت کو عوض نکاح کے دیتا ہے +

مُہر (ع) مُہر ۔ اشرفی ۔ جہانگیری ۔ شاہجہانی اور عالمگیری مُہر دس ماشہ ساڑھے پانچ رتی کی ۔ لکھنوی مہر دس ماشہ ساڑھے چار رتی کی ۔ احمد شاہی اور محمد شاہی مُہر دس ماشہ
پانچ رتی کی +

مُہرّا (ع) خوب گلی ہوئی ۔ پک کر خوب گلی ہوئی اور گھلی ہوئی چیز +

مِہراس (ع) جوعن ۔ ہاون ۔ کھرل +
(۱) مارٹر Martor

مُہر دہان (ف) کنایہ ہے روزہ سے +

مُہر فم (ف) مُہر سکوت ۔ کنایہ ہے خاموشی سے +

مُہر نرّہ (ف) کنایہ ہے حشفہ یعنی سپاری سے +

مُہرُو (ف) مخ برو ۔ خوبصورت ۔ چاند سا مکھڑا +

مُہرُوی (ع) سخت سرمازدہ ۔ سخت سردی کا مارا ہوا +

مُہرُوع (ع) مبتلائے دیوانگی ۔ دیوانہ +

مُہرہ (ف) فقرہ ۔ گریہ ۔ منکا ۔ ریڑھ کا منکا
(۱) ورٹبرا Vertebra
تفصیل کے لئے دیکھو فقرہ و فقرات +

مُہرۂ خاک (ف) کنایہ ہے جسم انسان سے +

مُہرۂ دیوار (ف) مراد ہے دیوار کے پلستر سے +

مُہرۂ زر (ف) کنایہ ہے آفتاب سے +

مُہریّہ (ع) مہر والی عورت ۔ منکوحہ +

مِہزاق (ع) زن پرخندہ ۔ بہت ہنسنے والی عورت

مَہزُول (ع) لاغر ۔ دبلا ۔ جمع مہازیل +
(۱) ایمے سی ایٹڈ Emaciated

مَہش (ع) عورت کا اپنے چہرہ کو مونڈنا +

مَہضُوم (ع) ہضم کیا گیا ۔ پچایا گیا ۔ دبا ہوا پیٹ +

مُہک (ع) باریک پیسنا ۔ خوب گھسنا (۲) امساک کے ساتھ جماع کرنا ۔

مُہلُوک (ع) وہ شخص جو گوز یا پاخانہ کو ضبط نہ کر سکے

مُہل (ع) مُردہ کی پیپ ۔

مُہل اور مَدّہ کا فرق دیکھو مدہ میں ۔

مُہلِک (ع) } ہلاک کرنیوالا ۔ مارنے والا ۔
مُمیت } (ا) مارٹل Mortal
لیتھل Lethal

مُہمُوم (ع) مبتلائے ہَم ۔ اندوہگین ۔ غمگین ۔
(ا) سیڈ Sad میلن کلی Melancholy

مُہوَہ (ع) رقیق منی ۔ پتلا نطفہ ۔

مُہوِس (ع) دیوانہ (۲) کیمیا گر ۔
(ا) الکیمسٹ Alchymist

نوٹ ۔ ہوس ایک قسم کا جنون ہے پس جسے سونا چاندی بنانے کا یعنی کیمیا کا جنون ہو اُسے مُہوِس کہتے ہیں ۔

مُہوِسی (ع) دیوانگی (۲) کیمیاگری ۔
(ا) الکیمی Alchymy

مُہیّج (ع) ہیجان اور جوش میں لانے والا ۔ برانگیختہ کرنے والا ۔ جدید اصطلاح طب میں یہ لفظ کسی مُنبّہ یا مُحرّش یعنی تنبیہ یا خراش پیدا کرنے والی دوا پر بولا جاتا ہے ۔
اِرٹی ٹینٹ Irritant -

مِئنان (ع) پائل بچہ جس کے پاؤں پیٹ سے پہلے نکلیں جننے والی عورت ۔

مِئناث (ع) وہ عورت جو ہمیشہ لڑکیاں ہی جنے برخلاف اس کے مذکار وہ عورت جو ہمیشہ صرف لڑکے ہی جنے ۔

مَیاتِم (ع) جمع ہے موتم کی یتیم بچوں کی مائیں

مِیاہ (ع) جمع ہے ماء بمعنی پانی کی ۔
(ا) ایکوئی Aquae

مَیبُختج معرب ہے مے پختہ کا تفصیل کے لئے دیکھو مَیفُختج اور مُثلّث ۔

مُیبّس (ع) خشک کرنے والا ۔ سکھانے والا ۔
(ا) ڈیسیکے ٹو Desiccative

مَیبَہ (معرب) مے بہ ۔ شراب بہ ۔ بہی کی شراب ۔

مَیِّت (ع) } لاشہ ۔ مردہ ۔ لوتھ ۔ جمع مُوتٰی ۔ اَموات ۔ مَیِّتون
مَیت ۔ نعش }
اور مَیْت کی جمع مَیْتون ۔
(ا) ڈیڈ Dead کارپس Carpse
کیڈے ور Cadaver.

نوٹ ۔ لفظ میت مذکر و مؤنث دونوں میں برابر ہے ۔ لیکن کبھی اس کی مونث مَیِّتہ بھی آتی ہے ۔

مَیِّتہ (ع) زن مردہ ۔ مردہ عورت ۔ عورت کی لاش ۔

مُیتِّم (ع) یتیم کرنیوالی کنایہ ہو موت سے ۔

مَیتُوْن (ع) پائل بچہ جس کے پاؤں پیٹ سے پہلے نکلیں (۲) جمع ہو میت بمعنی مردہ کی

مَیخُوش (ف) کھٹمٹھا (ا) سب ایسڈ
Subacid

مِیدَہ (ع) نفیس اور باریک چھنا ہوا آٹا (۲) مخفف مائدہ خوان پُر طعام +

مِیثِر (ع) دوا کا بھگونا اور گھسنا وغیرہ +

مِیراص (ع) عورت جو جماع کے وقت خارش کرے۔ اس کا تقابل ہے عذیوط +

مِیرُوق (ع) مریض یرقان - یرقان کا بیمار +

(۱) جانڈسڈ Jaundiced

مِیزاب (ع) لغوی معنی پرنالہ - اصطلاحی معنی (۱) کسی عضو کی نالی یا جوف یا نشیب (۲) کھوپری کی اندرونی سطح کی نالی جس پر اُم جافیہ ڈیورا میٹر چسپاں ہوتا ہے۔ اور جس میں وریدی خون ہوتا ہے۔ جمع میازیب +

(۱) سائنس Sinus کیویٹی Cavity گروو Groove کینال Canal

مِیزابِ بَصَری (ع) عظم وتدی (سفینائڈ بون) کے جسم کی بالائی سطح کی وہ نالی یا نشیب جس پر عصبہ مجوفہ اور تقاطع صلیبی رہتے ہیں (۱) آپٹک گروو Optic Grove

مِیزابُ الجُمجُمَہ } جَیبُ الجُمجُمَہ (ع) کھوپری کی اندرونی سطح کی وہ نالی جو ہڈی کی سطحی نالی پر اُم جافیہ (ڈیورا میٹر) کے لگنے سے بنتی ہے۔ اور جس میں وریدی خون ہوتا ہے کھوپری میں اس قسم کی کئی ایک نالیاں ہیں۔ جو مختلف ناموں سے موسوم ہیں +

(۱) کرینیل سائنس Cranial Sinus

مِیزابُ الدَّمع (ع) آنسوؤں کی نالی عظم الدمع (لیکریمل بون) کی وہ نالی جو اندرونی گوشۂ چشم کے پاس ہوتی ہے جس کے بالائی حصہ میں آنسوؤں کی تھیلی کیستہ الدمع (لیکریمل تھیلی) اور زیریں حصہ میں مجری الانف (نیزل ڈکٹ) کا قیام ہوتا ہے +

(۱) لیکریمل گروو Lacrimal Groove

مِیزابِ سُباتی (ع) عظم وتدی (سفینائڈ بون) کے جسم کی بالائی سطح پر دونوں جانب ایک کشادہ نالی ہوتی ہے جس میں شریان سباتی (کراٹڈ آرٹری) رہتی ہے +

(۱) کیورنس سائنس Cavarnons Sinus

مِیزابُ السَّمع (ع) کان کی نالی جو کان کے درمیانی حصہ میں ہے + (۱) آڈیٹری کینال

(۱) آڈیٹری کینال Auditory Canal

مِیزابُ الصُّلب } مِیزابُ الفقرات (ع) ریڑھ کی پوری لمبائی میں اس کے دونوں پہلو پر ایک لمبی وریدی نالی ہوتی ہے۔ جو صرف اجنحۂ صفائح کے باہمی اتصال سے بنتی ہے +

(۱) ورٹیبرل سائنس Vertebral Sinus

مِیزابِ طُولی سُفلی } جَیبِ طُولی سُفلی (ع) یہ ایک وریدی نالی ہے جو فاصل لامع (فلکس سیریبرائی) کے زیریں مقعر کنارے کے ساتھ ساتھ جاتی ہے۔ اور میزاب مستقیم سے ملی ہوتی ہے (۱) انفیریر لانگی ٹیوڈینل سائنس

Inferior Longitudinal Sinus

میزاب طولی عُلوی (ع) کھوپری کے بالائی
جیبِ طولی عُلوی } حصہ کی اندرونی سطح کی پوری
لمبائی میں ایک نالی ہوتی ہے۔ جو فاصل
شفاف کے محدب کنارے کے محاذی
عظم مصفاۃ سے شروع ہو کر قمحدُوہ یعنی گدی
کی اندرونی ہڈی کے اُبھار پر ختم ہوتی ہے
(۱) سُوپیریر لانگی ٹیوڈینل سائنس
Superior Longitudinal Sinus

میزاب العجز (ع) وہ نالی جو عظم العجز (سیکرم) کی
پچھلی سطح کی لمبائی میں حرزوں کے اُبھاروں کے
دونو جانب ہوتی ہے (۱) سیکرل گرو Sacral Groove

میزاب قمحدُوی (ع) ایک چھوٹی وریدی نالی
جیبِ مؤخری } جو فاصل لامع کے پیوستہ کنارے
میں واقع ہے۔ اور ٹارکولر ہیروفیلائی نامی
وریدی مجمع میں ختم ہوتی ہے +
(۱) آکسی پٹیل سائنس Occipital Sinus

میزاب مُستطیل (دیکھو میزاب طولی)

میزاب مُستقیم (ع) ایک وریدی نالی جو میزاب
طولی سفلی سے میزاب جانبی کو جاتی ہے +
(۱) سٹریٹ سائنس Straight Sinus

Balance
میزان (ع) ترازو۔ یا وزن کرنے کا آلہ (۲) تبلیس

میسم (ع) داغنے کا آلہ۔ داغ دینے کا آلہ جمع
میاسم (۱) کاٹری Cautery

میفختج (معرب) } معرب ہے مے پختہ کا۔ انگور
شراب مثلث } کا پانی اس قدر پکایا جاوے کہ
ایک تہائی باقی رہ جائے۔ پھر اس میں شہد
یا شکر ملا کر قوام کر لیتے ہیں۔ اسی کو شراب
مُثلّث بھی کہتے ہیں +

مَیفُوخ (ع) جس کے یافوخ یا تالو میں چوٹ لگی ہو

مِیقاب (ع) وہ شخص جو زیادہ پانی پیتا ہو۔ زیادہ
پینے والا (۲) بیوقوف عورت (۳) وہ عورت
جو بیوقوف بچے جنے (۴) وہ عورت جس کی
اندام نہانی فراخ ہو +

مُیقّع (ع) چیچک کی قسم کا ایک مرض ہے جو اونٹ
کے بچوں میں پیدا ہوتا اور اکثر مہلک ہوتا ہے

مُیقُوظ (ع) بیدار شدہ۔ نیند سے اُٹھا ہوا +

مِیکرُوسکوپ (معرب) } خوردبین۔ وہ آلہ جس کے ذریعہ
مِنظارُ الدّقائق (ع) } نہایت چھوٹے چھوٹے اجسام
و ذرات بڑے بڑے دکھلائی دیتے ہیں +
(۱) مائکروسکوپ Microscope

مِیل (ع) سرمہ کی سلائی (۲) جرّاح کی سلائی۔
یا زخم کی سلائی (۳) منتہائے نظر +

مِیل نہاں (ف) } پوشیدہ سلائی۔ نلکی دار سلائی
مِبذلہ (ع) } یہ ایک سلائی ہوتی ہے جس
کا سرا نشتر کے سرے کی مانند تیز ہوتا ہے
اور یہ ایک نلکی کے اندر ہوتی ہے۔ اور اس
قدر آگے پیچھے ہو سکتی ہے۔ کہ جب چاہیں۔
اس کا منہ نلکی سے باہر نکال لیں۔ اور جب
چاہیں چھپا لیں (۱) ٹروکار Trocar
نوٹ۔ یہ مبذلہ یا میل نہاں مرض استسقا

زقی وغیرہ میں عمل بدل ٹیپنگ Tapping یعنی پانی نکالنے میں استعمال کی جاتی ہے +

**میلِ وَرزِش** (ف) مگدر ۔ جو ورزش کرنے میں ہلاتے ہیں +

**مَیل** (ع) } خم کھانا ۔ خم ہونا ۔ خمیدگی ۔
**مَیلان** } پھر جانا ۔ جھک جانا (۲) خواہش ۔ رغبت ۔ توجہ (۱) ڈس پلیس مینٹ Displacement ورشن Version بمعنی خم کھانا یا جھک جانا +

(۱) ان کلی نیشن Inclination

**مَیلان الرحم** (ع) رحم کا ایک طرف کو جھک جانا ۔ رحم کا ایک طرف کو ٹل جانا +

(۱) ڈس پلیس مینٹ آف دی یوٹرس Displacement of the Uterus

**مَیلان خلفی** (ع) رحم کا پیچھے کی طرف گر جانا

(۱) ریٹرو ورشن Retroversion

**مَیلان قدامی** (ع) رحم کا آگے کی طرف گر جانا (۱) اینٹی ورشن Anteversion

**مَیمُون** (ع) خجستہ ۔ مبارک ۔ نیکبخت (۲) بندر (جس کو طویلہ وغیرہ میں باندھنا مبارک سمجھا جاتا ہے) (۳) آلۂ تناسل +

**مِینا** (ف) شراب کا شیشہ (۲) آبگینہ رنگین جس سے سونے اور چاندی پر نقاشی کرتے ہیں +

**مَینخُس** (ی) دیکھو مانیخس +

# ن

**ناب** (ع) دندانِ نیش ۔ کچلی ۔ وہ دانت ۔ جو اگلے چار دانتوں کے بعد ہوتا ہے ۔ جمع اَنیاب و اَنیُب اور نیُوب +

(۱) کینائن ٹوتھ Canine Tooth

**نابض** (ع) } حرکت کرنے والا ۔ پھڑکنے والا
**ضارب** } (۱) پلسٹائل Pulsatile

**ناجذ** (ع) جمع نواجذ ۔ عقل داڑھ ۔ یہ چار دانت ہیں ۔ جو تمام دانتوں کے آخر میں جوانی کے عالم میں اٹھارہ سے پچیس سال تک نکلتے ہیں ۔ انہیں اضراس الحلم بھی کہتے ہیں +

(۱) وزڈم ٹوتھ Wisdom Tooth

**ناجس** (ع) مرض لاعلاج ۔ لاعلاج بیماری ۔ جان لیوا بیماری +

(۱) ان کیوریبل Incurable

**ناچاق** (ف) ناخوش ۔ مریض ۔ بیمار ۔ دبلا +

**ناخس** (ع) چبھنے والا ۔ مثل برچھی کے چبھنے والا ۔ ٹیس والا ۔ یہ لفظ ایسے دردوں کے لئے بطور صفت بولا جاتا ہے ۔ جن میں ٹیس اور چبھن ہوتی ہے +

(۱) لینسی نیٹنگ Lancinating

**ناخص** (ع) بہت بوڑھا جس کے بدن پر جھریاں پڑی ہوں +

نَاخُنْ خَارَہ (ف) ورم ناخن۔ بِشنہری ❖

(۲) وِٹلو Whitlow

نَاخُنَہ (ف) ظفرہ۔ ناخونہ۔ آنکھ کا ایک مشہور مرض جس میں ملتحمہ پر ایک سُرخ لحمی عموماً مثلثی شکل کا پردہ سا پیدا ہوجاتا ہے جس کی جڑ عموماً اندرونی گوشہ چشم یعنی ناک کی طرف اور نوک پُتلی کی طرف ہوتی ہے ❖

(۲) پٹی رِجیم Pterygium

نَاخُوشْ (ف) ناراض (۲) بیمار ❖

نَاخُوشِی (ف) ناراضگی (۲) بیماری ❖

نَارْ (ع) آتش۔ آگ۔ جمع انوار و نیران و نور ❖

(۲) فائر Fire

نَارْفَارْسِی (ف) جمرہ (ع) آتشک — یہ ایک مرض ہے۔ جس میں پہلے ایک پھنسی نکلتی ہے رطوبت یا پانی سے بھری ہوئی اور اس میں شدت کی سوزش اور خارش ہوتی ہے۔ اس پھنسی پر جلد کھرنڈ بندھ جاتا ہے۔ اور جہاں نکلتی ہے۔ وہاں طاؤسی رنگ کے سرخ خطوط مانند شعلۂ آتش ظاہر ہوتے ہیں۔ اور پھر وہاں بہت سی چھوٹی چھوٹی شفاف پھنسیاں پیدا ہوجاتی ہیں۔ جن میں سخت درد جلن اور شدت کی خارش ہوا کرتی ہے تیسرے چوتھے روز اُن کی درمیانی رطوبت پیپ میں بدل جاتی ہے۔ پھر اُن کے ٹوٹنے سے وہ غلیظ رطوبت بطور کھرنڈ یا پپڑی کے جمتی جاتی ہے جس کے نیچے ایک پتلی رطوبت پیدا ہونے لگتی ہے۔ اور اس طرح سے یہ مرض بڑھتا جاتا ہے۔ یہ مرض اکثر چہرہ اور سر پر ہوا کرتا ہے۔ اور بچوں کو نسبتاً زیادہ ہوتا ہے۔ دیگر ممالک کی نسبت ملک ایران میں اب بھی یہ مرض زیادہ ہوتا ہے ❖

(۲) ایگزیما Eczema

نوٹ (۱) چونکہ ملک فارس یا ایران میں قدیم الایام میں آتش پرستی ہوتی تھی۔ اس لئے وہاں کی آتش زنار جو ہمیشہ شعلہ زن رہتی تھی۔ زیادہ تیز اور سوزاں سمجھی جاتی تھی۔ اور چونکہ جہاں یہ مرض ہوتا ہے۔ وہاں کی جلد سُرخ ہوتی ہے۔ اور اکثر اس میں طاؤسی رنگ کے سُرخ خطوط مثل شعلۂ آتش نمایاں ہوتے ہیں۔ نیز اس مرض میں سوزش آتش کی مانند نہایت سخت سوزش ہوتی ہے۔ اس لئے اس کا نام نارفارسی رکھا گیا ❖

(۲) فارسی میں اس مرض کو آتشک بھی کہتے ہیں۔ اور جس مرض کو ہندوستان میں گرمی یا آتشک کہتے ہیں۔ اُس مرض کو قدیم فارسی میں باد فرنگ اور جدید فارسی میں کوفت کہتے ہیں (نیز دیکھو آتشک)

(۳) اسی مرض کو عربی میں جمرہ کہتے ہیں

گویا نار فارسی اور جمرہ مترادف ہیں تفصیل
کے لئے دیکھو جمرہ +

نَارِیؔ (ع) } آتشی۔ آگ کے رنگ کا۔
نَارِیَہ } شوخ سرخی مائل زرد رنگ
کے متعلق (۲) آتشی رنگ کا قارورہ جس
میں زردی پر سُرخی غالب ہو +
(ا) فائری Fiery

نَازاو (ف) } نہ جننے والی۔ بانجھ عورت۔
نَازائندہ } وہ عورت جس کو اولاد نہ ہو۔
(ا) بیرن Barren سٹرائل Sterile

نَازِل (ع) } اُترنے والا۔ نیچے اُترنے والا
ہَابِط } یہ لفظ بعض اعضاء کے ساتھ
بطور صفت کے آتا ہے۔ جیسے قولون نازل
یا قولون ہابط۔ یہ ضد ہے صاعد کی +
(ا) ڈیسینڈنگ Descending

نَاسِع (ع) دراز گردن۔ ختنہ نہ کی ہوئی عورت

نَاسِعَہ (ع) وہ عورت جس کی پشت یا پیٹھ یا
بظر دراز ہو +

نَاسِلَہ (ع) کم گوشت ران۔ پتلی دُبلی ران +

نَاسِم (ع) مریض جاں بلب۔ قریب المرگ بیمار

نَاسُوت (ع) عالم اجسام یعنی دنیا جہان +

نَاسُور (ع) } گہرا اور پرانا زخم۔ وہ قرحہ
نَاصُور } یا زخم جس پر کم از کم چالیس
روز گذر چکے ہوں تفصیل کے لئے دیکھو
ناصور۔ جمع نواسیر۔ و نواصیر +

نَاشِرَہ (ع) رگ بازو۔ کہنی کے اندر کی رگ۔
جمع نواشیر +

نَاشِی (ع) نوجوان لڑکا یا لڑکی جمع ناشیہ

نَاصَاۃ (ع) } موئے پیشانی۔ پیشانی پر
نَاصِیَہ } کے بال۔ ماتھے پر کے بال
جمع نواصی (ا) فورلاک Forelock

نَاصِبَۃُ الْبَظْر (ع) بظر کو ایستادہ یا کھڑا کرنے
والا عضلہ (۲) اریکٹر کلی ٹوریڈس
Erector Clitoridis

نَاصِع (ع) روشن۔ صاف۔ خالص۔ تیز +

نَاصِعُ الْبَیَاض (ع) سفید براق۔ برف کی مانند سفید

نَاصُور (ع) } ریش دوان۔ پرانا گہرا زخم
نَاسُور } بقول بعض وہ پرانا گہرا زخم
جس پر پھوٹنے کے بعد کم از کم چالیس روز
گزر چکے ہوں۔ اور یہ اندر سے گہرا اور
کشادہ لیکن منہ پر تنگ ہوتا ہے۔ اور
اس کے اندر ہر طرف سخت سفید گوشت
جسے بد گوشت کہتے ہیں۔ لگا ہوتا ہے اور
اس میں سے ہمیشہ ریم یا زرداب بہتا رہتا
ہے۔ اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے۔ کہ اس کا
بہنا موقوف ہو جاتا ہے۔ اور وہ خشک
ہو جاتا ہے۔ اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ اس
کا منہ بھر کر بند ہو جاتا ہے۔ جو پھر کچھ عرصہ
بعد کھل جاتا ہے۔ اور بہنے لگتا ہے۔ ناصور
کا جوف یعنی اس کی نالی کبھی سیدھی اور

کبھی ٹیڑھی ہوتی ہے۔ ناصور کبھی ہڈی تک یا
کسی رباط یا پٹھے یا ورید یا شریان یا کسی
دوسرے عضو شریف تک پہنچ جاتا ہے۔
کبھی ایک ناصور کے کئی منہ ہوتے ہیں۔
یہ مرض ناصور اکثر آنکھ کے کویہ میں (دیکھو
غرب) اور حوالی مقعد میں (دیکھو ناصیر مقعد)
اور بن دندان میں (دیکھو ناصیر لثہ) حادث
ہوتا ہے۔ گوشہ چشم کا ناصور یعنی غرب کبھی
آنکھ کے ڈھیلے تک پہنچ جاتا ہے۔ اور سینہ
کا ناصور کبھی سینے کی جھلی تک پہنچ جاتا ہے
اور حوالی مقعد کا ناصور کبھی روده مستقیم کے
اندر تک چلا جاتا ہے۔ غرضیکہ یہ ایک نہایت
ہی خبیث مرض ہے جس عضو میں حادث
ہوتا ہے۔ اُسے اکثر تباہ و برباد کر دیتا ہے
(۱) فسچولا Fistula سائنس Sinus

نوٹ (۱) سائنس ایسے ناصور کو کہتے
ہیں جس کا صرف ایک منہ ہوتا ہے۔ جو
بالعموم باہر کی طرف ہوتا ہے۔ اور اندر کی طرف
بند ہو جاتا ہے۔ لیکن کبھی ایسے ناصور کی
نالی کا منہ اندر کی طرف سے کھُلا رہتا ہے
اور باہر کی طرف بند ہوتا ہے۔ اور فسچولا
ایسے ناصور کو کہتے ہیں جس کی نالی کے دو
منہ ہوتے ہیں۔ ایک بیرونی اور دوسرا اندرونی
جو کسی عضو کے جوف میں کھلتا ہے۔ ایسے
ناصور کو ناصور نافذ بھی کہتے ہیں +

(۲) جو ناصور ہڈی تک سرایت کر جاتا ہے
اُس کا مادہ بالعموم خنازیری یا سلی ہوتا ہے
اس قسم کا ناصور نہایت مشکل سے اچھا ہوا
کرتا ہے۔ اور اس قسم کا ناصور بالعموم گھٹنے
یا ٹخنے یا کہنی یا پہونچے کے جوڑ کے قریب
ہوا کرتا ہے +

**ناصُور نافِذ** (ع) وہ ناصور جس کے بیرونی و
اندرونی دو منہ یا دو سوراخ ہوں +
(۱) فسچولا Fistula

**ناصِیَہ** (ع) موئے پیشانی۔ پیشانی کے بال۔
مگر فارسی میں بمعنی پیشانی یا ماتھے کے مستعمل ہو

**ناطِف** (ع) } بمرنی۔ جو ایک نہایت مشہور
**ناطِف مُفرَد** } مٹھائی ہے +

**ناطِف مُبَزّرَ** (ع) ابازیر یعنی مصالح دار بمرنی
**ناطِف مُرَکَّب** (ع) حلوا ارسوہن +

**ناطِقَہ** (ع) قوت نطق۔ قوت گویائی +

**ناظِر** (ع) چشم۔ دیدہ۔ دید۔ آنکھ۔ بینائی
(۲) مردمک چشم۔ آنکھ کی پتلی (۳) آنسو وں
کی نالی جو ناک میں ہوتی ہے +

**ناظِرَان** (ع) } قنوات اشکیہ۔ آنسو وں
**قنوات دمعیہ** } کی نالیاں۔ جو ناک کے دونو
جانب آنکھ کے اندرونی کویہ کی بلندی سے
شروع ہوتی ہیں۔ یعنی ہر ایک نالی
اندر کے کویہ والی بلندی سے شروع ہو کر
پہونچے کے اندر کی طرف جا کر آنسو وں

کی ہتھیلی سے جا ملتی ہے (۲) لیکریمل ڈکٹس
Lachrymal Ducts

نَاظِرَہْ (ع) چشم۔ دیدہ۔ آنکھ (۲) بصارت۔ بینائی۔ نظر +

نَاعِس (ع) اونگھنے والا۔ جس کی آنکھوں میں نیند بھری ہو (۲) سلیپی Sleepy
ڈرَوزِی Drowsy

نَاعِمَہْ (ع) نازنین۔ نازپروردہ۔ نازک بدن +

نَاعُوْر (ع) رگ جس کا خون بند نہ ہو +

نَاعُوْظ
مُنْعِظ (ع) نعوظ پیدا کرنے والی عضو تناسل میں انتشار و استادگی پیدا کرنے والی دوا +

نَاف (ف) پیٹ کی ناف۔ سونڈی +
(۲) نے ول Navel

نَاف پیچ (ف) پیچش کا درد +

نَاف زدن (ف) نوزائیدہ بچے کی ناف کاٹنا

نَافِجَہْ (ع) دُختر۔ لڑکی (۲) چھوٹی پسلیاں (۳) ابرغلیظ +

نَافِخ
نَافِخَہ (ع) نفخ پیدا کرنے والی۔ اپھارہ پیدا کرنے والی۔ ریاح پیدا کرنے والی +

نَافِخَہ
مِنْفَاخ (ع) پھونکنے کا آلہ۔ کسی دوا کو جسم کے کسی سوراخ میں پھونکنے کا آلہ (۲) اِن سُفلیٹر Insufflator

نَافِذ (ع) نفوذ کرنے والا۔ جاری ہونیوالا۔ جب یہ لفظ سوراخ یا ناصور کی صفت کے طور پر واقع ہو۔ جیسے سوراخ نافذ یا ناصور نافذ تو اس کے معنی ہوتے ہیں آر پار سوراخ یا سربسر ناصور +

نَافِض (ع) لرزہ۔ جھرجھری کپکپی (۲) چل
Tremor ٹریمر Chill

نَافِضَہ
حُمّیٰ نافضہ۔ النافض (ع) تپ و لرز۔ جاڑہ بخار۔ جوڑی بخار (۲) انٹرمیٹنٹ فیور
Intermittant Fever

نَاق (ع) چھالہ یا ٹن جو مشقت سے ہاتھ میں پڑ جائے (۲) چھنگلیا یا انگوٹھے کی جڑ کا حلقہ نما شگاف ہتھیلی کی طرف سے (۳) یا اسی طرح کا شگاف جو جسم کے کسی جوڑ کے مقابل ہو جیسے کہنی کے جوڑ کے سامنے کا شگاف +

نَاقِبَہ (ع) زخم پہلو۔ زخم بستر۔ جو مریض کے عرصہ تک ایک کروٹ یا ایک پہلو پر لیٹنے سے حادث ہو (۲) بیڈ سور Bed Sore

نَاقِس (ع) ترش۔ کھٹا (۲) شراب ترش۔ کھٹی شراب +

نَاقِص (ع) ادھورا۔ وہ مولود یا بچہ جو ولادت طبعیہ یعنی ۹ ماہ سے قبل پیدا ہوا ہو +
(۲) ڈی فیکٹو Defective

نَاقِل (ع) نقل کرنے والا یعنی ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانے والا۔ اصطلاح

طلب میں یہ لفظ اُس دعا (نالی) کے لئے
بطور صفت آتا ہے۔ جو کسی رطوبت کو ایک
جگہ سے دوسری جگہ لے جاتی ہے جیسے
دعا ناقل (۱) ڈیفرینٹ Deferent

**ناقہ** (ع)
**نقیہ** } وہ شخص جو بیماری سے اُٹھا ہو۔ لیکن ابھی کمزور ہو جمع نُقّہ (۱) کنویلےسینٹ Convaliscent

**ناکتخدا** (ف)
ناکدخدا (ف) } بن بیاہا ہوا جس کی شادی ابھی نہ ہوئی ہو (۱) بیچلر Bachelor اَن میریڈ Unmarried

**ناکح** (ع) نکاح کرنے والا مرد یا عورت۔ جماع کرنے والا مرد

**ناکحہ** (ع) منکوحہ۔ بیاہی ہوئی عورت۔ بیوی جورو

**ناگوار** (ف) بدمزہ۔ بدذائقہ۔ ناپسند۔ ناخوش جو ہضم نہ ہو
اِن ڈائی جسٹیبل Ihdigestible
اَن پیلے ٹے بل Unpalatable

**نامرد** (ف) جس میں قوت مردی نہ ہو۔ ہیجڑا
(۱) امپوٹینٹ Impotent

**ناموُر** (ع) خون۔ لہو

**نامہ** (ع) حس و حرکت۔ حیات۔ زندگی
(۱) وائٹل موشن Vital Motion

**نامّہ** (ع) فرج کی کشادگی

**نامیّہ** (ع) قوت نامیہ جسم کو اقطار ثلاثہ یعنی طول و عرض و عمق میں بڑھانیوالی اور اس کو پوری بالیدگی بخشنے والی قوت

**نامیہ** اور **غاذیہ** کا فرق دیکھو غاذیہ میں

**ناہت** (ع) حلق۔ گلا (۱) تھروٹ Throat

**ناہد** (ع) ناریستان۔ وہ نوجوان لڑکی جس کی چھاتیاں اُبھر آئی ہوں

**ناہض** (ع) اعلائے بازو کا گوشت

**نائبہ** (ع) نوبتی مرض۔ باری کا مرض۔ دورے سے آنے والا مرض (۲) نوبتی بخار جس کا دورہ ہر روز ہو۔ ہر روز آنے والا بخار جمع نوائب (۱) پیریا ڈیکل ڈیزیز
Periodical Disease
کوٹیڈین Quotidian

**نائزہ** (ف) ذکر۔ قضیب (۲) مجریٰ بول یا پیشاب کی نالی (۳) لوٹے کی ٹونٹی یا خولدار نالی (۱) پینس Penis
یوریتھرا Urethra

**نائمہ** (ع) خوابیدہ عورت (۲) مرگ۔ موت

**نبات** (ع) روئیدگی۔ گھاس یا بوٹی جو زمین سے اُگے۔ جمع نباتات (۲) مصری کوزہ مصری

**نبات شعر** (ع) بال جانا۔ بالوں کا اُگنا

**نباجہ** (ع) کون۔ دُبر یا سُرین و دُبر

**نباغہ** (ع) سبوسہ سر۔ سر کی بھوسی۔ بفا

**نبخہ** (ع) چھالہ یا گٹہ جو کام کرنے سے ہاتھ میں پڑ جائے

**نبذہ** (ع) رگ کا حرکت کرنا۔ شریان کا تڑپنا

(ع) پلسے شن Pulsation

نُبرۃ (ع) اوپر کے ہونٹ کا گڑھا +

نُبْش (ع) ناخن پر کے سفید نقاط یا چتیاں +

نَبْض (ع) جنبش رگ شریان کا تڑپنا یعنی اُس کا سکڑنا اور پھیلنا جو باعث ہے تعدیل روح کا یعنی انبساط نبض سے بذریعہ نسیم تبرید روح ہوتی ہے۔ اور انقباض نبض سے روح کے گرم بخارات دور ہوتے ہیں۔

(۲) وہ مقام جہاں طبیب ہاتھ رکھ کر نبض دیکھتا ہے (۱) پلس Pulse

نوٹ۔ نبض یا حرکت شریان حرکت قلب کے تابع ہوتی ہے۔ کیونکہ شرائین جو قلب سے لگی ہیں۔ وہ قلب کے تابع ہو کر حرکت کرتی ہیں۔ لیکن فرق اتنا ہے۔ کہ جب قلب منقبض ہوتا ہے۔ تو شرائین منبسط ہوتی یا پھیلتی ہیں۔ کیونکہ انقباض قلب سے شرائین میں خون جاتا ہے۔ اور جب قلب منبسط ہوتا ہے تو شرائین منقبض ہوتی یا سکڑتی ہیں۔ کیونکہ قلب کے انبساط کے وقت شرائین میں خون نہیں جاتا۔ بلکہ وہ خون سے خالی ہو جاتی ہیں۔ اس لئے اُن میں انقباض ہوتا ہے۔ یعنی وہ سکڑتی ہیں +

جالینوس اور اُس کے تابعین حرکت شریان کو حرکت قلب کے تابع نہیں مانتے بلکہ وہ حرکت شریان کو بھی حرکت قلب کی طرح ذاتی اور طبعی بتلاتے ہیں۔ نیز بعض اطباً انبساط نبض کو انبساط قلب کے تابع اور انقباض نبض کو انقباض قلب کے تابع قرار دیتے ہیں۔ لیکن درحقیقت پہلا مذہب صحیح ہے +

فائدہ۔ مختلف جہات یعنی مقدار۔ وزن رفتار اور نظم کے اعتبار سے نبض کی بہت سی قسمیں ہیں۔ جو ذیل میں درج کیجاتی ہیں

نَبْض بارِد (ع) سرد نبض۔ وہ نبض جس کا مقام چھونے سے سرد محسوس ہو۔ یہ دلالت کرتی ہے سردی پر یعنی یہ کمی حرارت کی دلیل ہو (۱) کولڈ پلس Cold Pule

نَبْض بَطِی (ع) سست نبض۔ سست حرکت کرنے والی نبض یہ ضد ہے نبض سریع یعنی تیز کی (ع) سلو پلس Slow Pulse

نبض بطی اور نبض مُتَفاوِت کا فرق نبض بطی میں حرکت نبض سست ہوتی ہے۔ اور نبض متفاوت میں سکون نبض یعنی نبض کی دو حرکتوں کا درمیانی وقفہ زیادہ ہوتا ہے +

نَبْض جَیِّدُ الوَزن (ع) دیکھو نبض حسن الوزن

نَبْض حارّ (ع) گرم نبض۔ وہ نبض جو چھونے سے گرم محسوس ہو۔ اور یہ دلالت کرتی ہے گرمی پر +

(۱) وارم پلس Warm Pulse

**نبضِ حَسَنُ الوَزن** (ع) اچھے وزن کی نبض
**نبض جید الوزن** } وہ نبض جو عمر وغیرہ کے لحاظ سے ٹھیک ہو مثلاً بچپن۔ جوانی اور بڑھاپے میں ہر عمر کے اعتبار اور مناسبت سے نبض درست ہو۔

(۱) سٹیڈی پلس Steady Pulse

نوٹ: حسن الوزن یا جید الوزن میں لفظ وزن سے مراد ثقل یا بوجھ نہیں۔ بلکہ ایک عمر کی نبض کا دوسری عمر کی نبض سے توازن یا تقابل ہے۔ مثلاً بچپن کی نبض کا جوانی کی نبض سے۔ اور جوانی کی نبض کا بڑھاپے کی نبض سے توازن و تقابل ہے۔

**نبضِ خَارِجُ الوَزن** (ع) وہ نبض جو کسی سن یا عمر کے موافق نہ ہو۔ یعنی جس میں کسی عمر کی نبض کا وزن نہ پایا جائے۔ جیسے نبض مرتعش و نبض نملی وغیرہ (۱) بس اَیلی اَینس پلس

**نبضِ خَالی** (ع) خالی نبض جس میں نبض کے اندر خون کم محسوس ہوتا ہے۔ یہ نبض دلالت کرتی ہے قلت خون و روح پر۔

(۲) ایمپٹی پلس Empty Pulse
تھریڈی پلس Threody Pulse

**نبضِ دَقیق** (ع) } گھری نبض۔ باریک نبض۔
**نبض ضیق** } وہ نبض جو عرض و عمق میں
**منخفض** } کم ہو (۲) تھن پلس Thin Pulse

اینگری پلس Angry Pulse
وائری پلس Wiry Pulse

**نبضِ دُودِی** (ع) نبض کرمی۔ اس نبض کی حرکت حرکت کرم (جو غلاظت میں ہوتا ہے) کے مشابہ ہوتی ہے۔ یہ ضعف حرکت اور ملائمت میں نبض موجی کے مشابہ ہوتی ہے لیکن یہ اس سے زیادہ صغیر یعنی چھوٹی ہوتی ہے۔ اس قسم کی نبض ضعف قوت پر دلالت کرتی ہے (۱) ورمیکولر پلس Vermiculer Pulse

**نبضِ ذَنَبُ الفَار** (ع) نبض دم موش۔ گاؤ دم نبض۔ وہ نبض جو چھوٹی مقدار سے شروع ہو کر بڑی مقدار کی طرف کی جاتی ہے۔ یا بڑی مقدار سے شروع ہو کر چھوٹی مقدار کی طرف آتی ہے۔ اور پھر پہلی مقدار کی طرف لوٹ آتی ہے۔ لیکن کبھی ایسا ہوتا ہے۔ کہ پہلی مقدار تک پہنچنے سے پہلے ہی ختم ہو جاتی ہے۔ اور اگر یہ حالت دوسری صورت میں واقع ہو۔ تو ردی ہے۔ اور ضعف طبیعت پر دلالت کرتی ہے۔

(۱) ڈیکرٹیٹ پلس Decurtate Pulse
ماؤس ٹیل پلس Mousetale Pulse

**نبضِ ذُو الفَترَہ** (ع) اٹلنے والی نبض۔ رک جانے والی نبض۔ وقفہ دار نبض۔ وہ نبض جس میں عین حرکت کے وقت سکون واقع

ہو۔ یعنی نبض چلتے چلتے ایک لمحہ کے لئے رک جائے۔ اس قسم کی نبض چلتے چلتے ایک لمحہ کے لئے رُک کر پھر چلنے لگتی ہے۔ یعنی رُک رُک کر یا اٹک اٹک کر چلتی ہے +

(ا) انٹرمی ٹینٹ پلس Intermittent Pulse

**نَبْضِ رَدِیُّ الْوَزْن** (ع) وہ نبض جو عمر وغیرہ (نبض سیئ الوزن) کے لحاظ سے درست نہ ہو۔ یعنی عمر کی مناسبت سے حالت صحت کے مخالف ہو۔ اس کی تین قسمیں ہیں (۱) مجاوز الوزن (۲) مبائن الوزن (۳) خارج الوزن جن کو دیکھو اپنے موقع پر +

(ا) کیپری زینٹ پلس Caprizant Pulse

**نَبْضِ سَرِیْع** (ع) تیز نبض۔ تیز حرکت کرنے والی نبض۔ جلد جلد چلنے والی نبض۔ اس قسم کی نبض شدت حرارت پر دلالت کرتی ہے۔ یہ ضد ہے نبض بطی کی +

کوئک پلس Quick Pulse

**نبض سریع اور نبض متواتر کا فرق**

نبض سریع میں صرف حرکت نبض تیز ہو جاتی ہے۔ اور نبض متواتر میں سکون کا زمانہ جو دو حرکتوں کے درمیان ہوتا ہے۔ وہ کم ہو جاتا ہے۔ یعنی حرکت کے بعد نبض میں وقفہ کم ہونے لگتا ہے +

نبض سریع کے لئے قوت کی ضرورت ہے۔ لیکن نبض متواتر ضعف کی حالت میں نبض سریع یا عظیم تو نہیں ہو سکتی۔ پس وہ متواتر ہو جاتی ہے +

**نَبْضِ سَیِّئُ الْوَزْن** (ع) دیکھو نبض ردی الوزن

**نَبْضِ شَاہِق** (ع) دیکھو نبض مُشرِف +

**نَبْضِ صَغِیْر** (ع) چھوٹی نبض۔ وہ نبض جو طول و عرض و عمق یعنی لمبائی۔ چوڑائی اور گہرائی میں کم ہو۔ اس کے مقابل نبض عظیم ہے +

(ا) لو ٹینشن پلس Low-tension Pulse

**نَبْضِ صُلْب** (ع) سخت نبض۔ وہ نبض جو انگلی کے نیچے سخت معلوم ہوتی ہے۔ اور اگر اُس کو دبائیں۔ تو مشکل سے دبتی ہے۔ اس قسم کی نبض یبوست پر دلالت کرتی ہے۔ اور یہ ضد ہے نبض لین یا نبض نرم کی +

(ا) ہارڈ پلس Hard Pulse

**نَبْضِ ضَعِیْف** (ع) کمزور نبض۔ اس قسم کی نبض کو دیکھنے سے انگلی پر خفیف سی ٹھوکر لگتی ہے۔ اور یہ دلالت کرتی ہے ضعف قوت حیوانی پر۔ اس کی ضد نبض قوی ہے +

ویک پلس Weak Pulse فیبل پلس Feeble Pulse

**نَبْضِ ضَیِّق** (ع) تنگ نبض۔ گھٹی ہوئی نبض۔ اس قسم کی نبض کا عرض طبعی حالت سے کم ہوتا ہے۔ یعنی یہ زیادہ تنگ ہوتی ہے اور اس کی چوڑائی کم ہوتی ہے +

(ا) وائری پلس Wiry Pulse

نوٹ۔ اس قسم کی نبض کا صحیح اندازہ حالت

صحت کی نبض کے دیکھنے سے ہو سکتا ہے +

**نَبضِ طُوِیل** (ع) لمبی نبض - وہ نبض جو طبعی حالت سے زیادہ لمبی ہوتی ہے - اس قسم کی زیادتی حرارت پر دلالت کرتی ہے - اس کی ضد نبض قصیر ہے +
(۱) لانگ پلس Long Pulse

نوٹ - اس قسم کی نبض کا سمجھنا پہلے صحت کی نبض کا اندازہ معلوم ہو جانے پر موقوف ہے

**نَبضِ عَرِیض** (ع) چوڑی نبض - جو طبعی حالت سے زیادہ عریض ہوتی ہے - اس قسم کی نبض کا صحیح اندازہ بھی حالت صحت کی نبض دیکھنے کے بعد ہی ہو سکتا ہے - اس کی ضد نبض ضیق ہے (۱) فلیٹ پلس Flat Pulse

**نَبضِ عَظِیم** (ع) بڑی نبض جو اقطار ثلاثہ یعنی طول عرض عمق یا لمبائی چوڑائی اور گہرائی میں اعتدال کی نسبت بڑھی ہوئی ہے +
(۱) ہائی ٹینشن پلس High-tension Pulse

**نَبضِ غَلِیظ** (ع) موٹی نبض - وہ نبض جو عرض نبض عریض مشرف و عمق یعنی چوڑائی و گہرائی میں اعتدال کی نسبت بڑھی ہوئی ہو +
(۱) تھک پلس Thck Pulse

**نَبضِ غَیر جَیِّدُ الوَزن** (ع) دیکھو نبض ردی الوزن

**نَبضِ قَصِیر** (ع) چھوٹی نبض - وہ نبض جو طبعی حالت سے چھوٹی ہوتی ہے - یعنی جا اعتدال کی نسبت طول میں کم ہوتی ہے - اس قسم کی نبض برودت مزاج پر دلالت کرتی ہے اس کی ضد نبض طویل ہے + (۱) شارٹ پلس رڈی ٹینٹ پلس

نوٹ - اس قسم کی نبض کا صحیح اندازہ بھی صحت کی نبض کے دیکھنے کے بعد ہی ہو سکتا ہے

**نَبضِ قَوِی** (ع) قوی نبض - زوردار نبض - وہ نبض جس کی حرکت انگلیوں میں زور سے محسوس ہو - یعنی جس کی ٹھوکر انگلی میں زور سے لگے - اور دبانے سے پورے طور پر نہ دبے - اس قسم کی نبض غلبہ قوت حیوانی پر دلالت کرتی ہو (۱) سٹرانگ پلس

**نَبضِ لَیِّن** (ع) نرم نبض - اس قسم کی نبض انگلی کے نیچے نرم معلوم ہوتی ہے - اور دبانے سے دب جاتی ہے - یہ دلالت کرتی ہے غلبہ رطوبت پر - (۱) سافٹ پلس Soft Pulse

**نَبضِ مُبَایِنُ الوَزن** (ع) جس میں کسی عمر کی نبض مجانب الوزن - نبض کسی دور کی عمر کی نبض کی مانند ہو جائے - مثلاً بچے کی نبض کی مانند ہو جائے - یا بوڑھے کی نبض بچے کی نبض کی مانند ہو جائے (۱) پس فیری اینس پلس

**نَبضِ مُتَفَاوِت** (ع) وقفہ دار نبض - ٹھہرنے والی نبض - وہ نبض جو زیادہ سکون کرتی ہے - اور زیادہ ٹھیرتی ہے - اور سکون سے مراد نبض کی دونوں حرکتوں کا درمیانی وقفہ ہوتا ہے (۱) انفری کوئینٹ پلس

Infrequent Pulse

نبض متفاوت اور نبض بطی کا فرق

نبض بطی میں حرکت نبض سست ہو جاتی ہے۔ اور نبض متفاوت میں نبض کی دو حرکتوں کا درمیانی وقفہ یا سکون بڑھ جاتا ہے

**نبض متواتر** (ع) پے در پے چلنے والی نبض وہ نبض جو متواتر چلتی اور کم ٹھیرتی ہے یعنی اس میں سکون یا ٹھیراؤ کا زمانہ کم ہوتا ہے۔ اس قسم کی نبض دلالت کرتی ہے ضعف قوت حیوانی پر جو خواہ حرارت کے سبب سے ہو یا برودت کے سبب سے۔ اس کے مقابل میں نبض متفاوت ہے

(۱) فری کوینٹ پلس Frequent Pulse

نبض سریع اور نبض متواتر کا فرق دیکھو نبض سریع میں +

**نبض مجاوز الوزن** (ع) جس میں کسی کی نبض نبض غیر الوزن کسی قریب کی نبض کی مانند ہو جائے مثلاً بچے کی نبض جوان کی نبض کی طرح چلنے لگے۔ یا جوان کی نبض بوڑھے کی نبض کی طرح حرکت کرنے لگے +

(۱) ڈائی کراٹک پلس Dicrotic Pulse

**نبض مختلف** (ع) مختلف چلنے والی نبض وہ نبض جس کی حالتیں بدلتی رہتی ہیں یعنی وہ مختلف چلتی ہے۔ اس کی دو قسمیں ہیں (۱) نبض مختلف منتظم جس میں نبض کی حالت اگرچہ بدلتی رہتی ہے لیکن منتظم اور باقاعدہ طور پر مثلاً اگر نبض کی ایک حرکت نرم اور دوسری سخت ہو تو اول سے آخر تک یہی مختلف نظم قائم ہوتا ہے۔ یعنی نبض کی ایک حرکت نرم اور دوسری سخت انتظام کے ساتھ برابر جاری رہتی ہے (۲) نبض مختلف غیر منتظم جس میں نبض کی حالت کسی خاص نظم کے بغیر بدلتی رہتی ہے۔ مثلاً کبھی دو اور کبھی پانچ یا سات حرکتوں کے بعد نبض کی ایک حرکت سخت ہو جاتی ہے۔ اس قسم کی نبض رداءت مزاج پر دلالت کرتی ہے

(۱) ان ایکوئل پلس Unequal Pulse

اِرّیگولر پلس Irrigular Pulse

**نبض مختلف منتظم** (ع) وہ نبض جس کی حرکت مختلف ہو۔ لیکن منتظم طور پر دیکھو نبض مختلف

**نبض مختلف غیر منتظم** (ع) وہ نبض جس کی حرکت مختلف ہو اور اس میں نظم یا باقاعدگی نہ ہو دیکھو نبض مختلف +

**نبض مستوی** (ع) یکساں نبض۔ وہ نبض جو برابر ایک حالت پر چلتی رہے۔ اور یہ ضد ہے نبض مختلف کی۔ اس قسم کی نبض دلالت کرتی ہے خیریت مزاج پر +

(۱) ایکوئل پلس Equal Pulse

ریگولر پلس Regular Pulse

**نبض مُشرِف** (ع) نبض بلند - ابھری ہوئی
نبض - وہ نبض جو اعتدال کی نسبت زیادہ
بلند اور ابھری ہوئی ہوتی ہے - اور یہ دلالت
کرتی ہے کثرت حرارت پر - اس قسم کی
نبض کا صحیح اندازہ صحت کی نبض کو معلوم
کرنے کے بعد ہو سکتا ہے +
(۱) بونڈنگ پلس Bounding Pulse

**نبض مطرقی** (ع) ہتوڑی نبض - وہ نبض
جو ہتوڑے کی طرح انگلی پر دوبارہ ٹھوکر
لگاتی ہے - یعنی جس طرح ہتھوڑا ایک بار
نہائی پر مارنے سے دوبارہ خود بخود اوپر
کو اٹھ کر نہائی پر ایک اور ٹھوکر لگاتا ہے
بعینہٖ اسی طرح سے نبض مطرقی پہلے انگلی
میں ایک ٹھوکر مارتی ہے - اور پھر تھوڑے سے
وقفہ کے بعد دوسری کمزور ٹھوکر مارتی ہے
واٹر ہیمر پلس Water Hammer Pulse
ٹرپ ہیمر پلس Trip Hammer Pulse
کوری گینس پلس Corrigans Pulse
(۲) جرکنگ پلس Jerking Pulse
نبض مطرقی اور نبض واقع فی الوسط
کا فرق - صحیح اور باقاعدہ نبض کی حرکت کی
ترتیب ہوتی ہے - کہ پہلے ایک حرکت ہوتی
ہے - اس کے بعد کسی قدر سکون یا وقفہ ہوتا
ہے - اور پھر دوسری حرکت ہوتی ہے یعنی
دو حرکتوں کے درمیان کسی قدر سکون یا
وقفہ ہوتا ہے لیکن نبض مطرقی میں نبض
کی پہلی حرکت کے ختم ہونے سے پہلے ہی
ایک دوسری خفیف حرکت ہوتی ہے - اور
نبض واقع فی الوسط میں بجائے سکون کے
بھی حرکت ہوتی ہے - یعنی ایک حرکت مکمل
ہونے کے بعد بجائے سکون کے ایک غیر
معمولی حرکت ہو جاتی ہے +

**نبض مُمتلی** (ع) پُر نبض - بھری ہوئی نبض
اس قسم کی نبض دلالت کرتی ہے زیادتی
خون و روح پر - اور یہ ضد ہے نبض خالی
کی (۲) فل پلس Full Pulse

**نبض منخفض** (ع) پست نبض - دبی ہوئی نبض
اس قسم کی نبض طبعی حالت کی نسبت پست
اور دبی ہوئی ہوتی ہے - یہ دلالت کرتی ہے
کمی حرارت پر - اس قسم کی نبض کا صحیح اندازہ
بھی صحت کی نبض سے مقابلہ کرنے کے بعد
ہی کیا جا سکتا ہے (۱) امپرسیپٹیبل
پلس Imperceptible Pulse

**نبض منشاری** (ع) نبض آری - وہ نبض
جو با وجود سریع متواتر اور صلب ہونے
کے آری کے دندانوں کی طرح اسکے اجزاء
مختلف ہوں - یعنی کچھ بلند ہوں - اور کچھ
پست - کچھ نرم ہوں کچھ سخت اور کچھ پہلے
حرکت کریں اور کچھ پیچھے - اس قسم کی نبض
دموی گرم اعضاء عصبیہ مثلاً ذات الجنب

وغیرہ میں پائی جاتی ہے +

(۱) میٹرے لائزڈ پلس Matralized

مونوکراٹک پلس Monochrotic Pulse

**نَبْضِ مُوجی** (ع) لہردار نبض۔ یہ بھی نبض منشاری کی طرح اپنی حالت میں مختلف ہوتی ہے لیکن یہ اُس کی نسبت نرم ہوتی ہے۔ اور یہ دلالت کرتی ہے کثرت رطوبت پر +

(۲) پالی کراٹک پلس Polychrotic Pulse

**نَبْضِ نَملی** (ع) چیونٹی کی رفتار کی نبض۔ اس نبض کی حرکت مثل چیونٹی کی چال کے معلوم ہوتی ہے۔ یہ صغیر اور متواتر ہوتی ہے۔ اور دلالت کرتی ہے سقوط قوت پر۔ نبض نملی اگرچہ نبض دودی کے مشابہ ہوتی ہے لیکن یہ اُس کی نسبت زیادہ ضعیف و صغیر اور متواتر ہوتی ہے +

فارمی سینٹ پلس Formicent Pulse

**نَبْضِ وَاقِع فِی الْوَسْط** (ع) سکون کے وقت حرکت کرنے والی نبض۔ وہ نبض جس میں سکون کے وقت حرکت واقع ہو۔ اس قسم کی نبض دلالت کرتی ہے زیادتی حرارت پر

(۱) بائی جیمی نل پلس Bigeminal Pulse

ایلورتھمک پلس Allorhytnmic Pulse

نوٹ۔ نبض کی طبعی حرکت کی یہ ترتیب ہوتی ہے۔ کہ نبض پہلے حرکت کرتی ہے۔ اور پھر کسی قدر سکون ہوتا ہے۔ اور پھر دوسری حرکت کرتی ہے یعنی دو حرکتوں کے درمیان کسی قدر سکون یا وقفہ ہوتا ہے۔ مگر اس نبض واقع فی الوسط میں ایسا ہوتا ہے۔ کہ بجائے سکون کے ایک غیر معمولی حرکت ہو جاتی ہے۔ اسی واسطے اس کو نبض واقع فی الوسط یعنی بیچ میں حرکت کرنے والی نبض کہتے ہیں۔ اس کا اور نبض مطرقی کا فرق دیکھو نبض مطرقی میں +

**نَبْض** (ع) } جنبش رگ۔ رگ کا تڑپنا۔
**نَبَضَان** } رگ کا حرکت کرنا۔ شریان کا تڑپنا (۱) پل سے شن Pulsation

**نَبْضَة** (ع) شریان یا دل کی ایک پوری حرکت یا ایک تڑپ۔ اس سے مراد شریان یا دل کا پھیلنا (۲) پھر سکون کرنا (۳) پھر سکڑنا اور (۴) پھر سکون کرنا ہے۔ غرض دل یا شریان کی ایک پوری حرکت میں جس کو نبضہ سے تعبیر کرتے ہیں۔ دو سکون اور حرکتیں ہوتی ہیں۔ جمع نبضات +

(۲) رتھم Rhythm

**نَبْغ** (ع) سر میں بفا بکثرت ہونا +

**نَتَانَت** (ع) بدبو۔ بدبودار ہونا +

(۱) پیوٹری فیکشن Putrifaction

پیوٹریڈیٹی Putridity

**نَتَانَةُ الْأَنف** } (ع) ناک سے بدبو آنا۔ ناک
**بَخَرُ الْأَنف** } کی بدبو (۱) اوزینا Osaena

نُتانَۃُ الفَم (ع) } گندہ دہنی ۔ منہ سے بدبو
بَخَرُ الفَم } آنا ۔ منہ کی بدبو +
(ا) اوزوسٹومیا Ozostomia

نَتْح (ع) پسینہ چھوٹنا پسیجنا +

نَتْخ (ع) موچنے یا آلہ سے پکڑ کر کانٹا وغیرہ نکالنا

نَتْر (ع) عضو کو کسی کپڑے وغیرہ سے رگڑ کر کھرکھرانا ۔ رگڑنا ۔ ملنا +

نَتْش (ع) موچنہ یا کسی آلہ سے کانٹا یا شکستہ ہڈی وغیرہ کی کرچ نکالنا +

نَتْف (ع) } بال اُکھاڑنا ۔ بال نوچنا ۔
نَتْفُ الشَّعْر } جدید اصطلاح طب میں کوئی دوا مثلاً نورہ وغیرہ لگا کر بالوں کو دور کرنا (ا) ڈیپی لیشن Depilation

نُتُن (ع) گندگی ۔ بدبو ۔ سڑانڈ +

نُتُوّ (ع) } اُبھرنا ۔ باہر آنا ۔ اُبھار ۔
نُتُوء } بلندی (ا) ایمی نینس
Prolapsus پرولیپس Eminence
Process. پراسس

نُتُوءِ جَناحی (ع) بازونما اُبھار ۔ پروار اُبھار اس قسم کا اُبھار ۔ تالو کی ہڈی میں پایا جاتا ہے (ا) ٹیریگائڈ پراسس Pterygoid process

نُتُوءِ خَنْجَری (ع) خنجر نما اُبھار ۔ اس سے مراد عظم القص (سینہ کی ہڈی) کا وہ اُبھار ہے ۔ جو نوک خنجر کی مانند کوڑی کے مقام پر پایا جاتا ہے +
(ا) زیفائڈ پراسس Xiphoid process

نُتُوءُ الرَّحِم (ع) } رحم کا باہر کو نکل آنا ۔ رحم کا
ہُبُوطُ الرَّحِم } کا اندام نہانی سے باہر کو نکل آنا
سُقُوطُ الرَّحِم } خواہ صرف رحم کی گردن باہر نکل آئے ۔ یا رحم لوٹ آئے ۔ یعنی اس کی اندرونی سطح پلٹ کر باہر کو نکل آئے جسکو انقلاب الرحم کہتے ہیں

نوٹ ۔ نتوء الرحم ۔ ہبوط الرحم ۔ سقوط الرحم اور بروز الرحم باہم مترادف ہیں ۔ اور انقلاب الرحم سے مراد اگرچہ رحم کا اُلٹ جانا ہے ۔ لیکن مجازاً اس کا اطلاق بھی نتوء الرحم اور بروز الرحم یعنی رحم کے بغیر اُلٹے باہر نکل آنے پر کیا گیا ہے ۔ اسی طرح عُفل کا اطلاق بھی انقلاب الرحم یا نتوء الرحم پر ہوتا ہے +
(ا) پرولیپس یوٹرائی Prolapsus uteri.
پروسیڈنیشیا یوٹرائی Procidentia uteri.
میٹراپٹوسس Metroptosis

نُتُوءُ السُّرَّہ (ع) } ناف کا اُبھر آنا ۔ یہ درحقیقت
فَتْقِ سُرّی } ناف کا فتق ہے ۔ اس قسم کے فتق میں ناف کے مقام پر صفاق کے پھٹنے کے باعث چربی یا آنت اوپر کو اُبھر آتی ہے ۔ اس لئے ناف بھی اُبھری ہوئی معلوم ہوتی ہے +
(ا) امبلائیکل ہرنیا Umbalical Hernia

نُتُوءِ غُرابی ۔ مِنقارُ الغُراب (ع) کوّے

کی چونچ کی مانند ابھار جو شانہ کی ہڈی میں پایا
جاتا ہے (۱) کوریکائڈ پراسس Coracoid process

نُتُوءُ الْقَرنِیَہ (ع) طبقہ قرنیہ کا اونچا ہو جانا۔
یا ابھر آنا۔ اس مرض میں طبقہ قرنیہ مکدر ہو
کر اس قدر اوپر کو ابھر آتا ہے۔ کہ پلکوں
سے باہر چلا جاتا ہے +
(۱) سٹیفی لوما کارنی ای Staphyloma corneæ
پرولیپسس کارنی ای Prolapsus corneæ
نتوء القرنیہ اور بثرہ قرنیہ کا فرق
دیکھو بثور القرنیہ میں +

نُتُوءُ لُقْمِی (ع) کسی ہڈی کا وہ گول ابھار جو
دوسری ہڈی کے گڑھے میں داخل ہوتا ہے
(۱) کانڈیلائڈ پراسس Condyloid process

نُتُوءُ المَهبِل (ع) } اندام نہانی کا باہر نکل آنا۔
سُقُوطُ المَهبِل } کمزور عورتوں میں بعد ولادت
یا کسی اور سبب سے اور کبھی بعض استرخائی
امراض میں اندام نہانی باہر کو نکل آتی ہے
(۱) پرولیپسس ویجائنی Prolapsus Vaginæ
کالپوپٹوسس Colpoptosis

نُتُوع (ع) زخم سے خون وغیرہ رسنا (۲) آنسو
بھر آنا یا ٹپکنا (۳) پسینہ چھوٹنا یا پسیجنا +

نَتِیجَۂ مَرَضِیَہ (ع) مرض کا نتیجہ۔ وہ بیماری جو
کسی دوسری بیماری کے سبب یا اس کے
نتیجہ میں پیدا ہو جائے +
(۱) سی کوئل Sequel

نَثّ (ع) زخم پر مرہم لگانا +

نَثْر (ع) باتونی۔ بکواسی۔ بکی +

نَثْرَہ (ع) دونوں موچھوں کا درمیانی فاصلہ۔
(۲) ناک کی ایک طرف یا ناک کا اندرون
نتھنے سمیت +

نَثُور (ع) دھوڑا۔ چھڑکنے کی دوا۔ وہ خشک
پسی ہوئی دوا۔ جو زخم پر یا پھوڑوں کے اندر
کسی دوسرے مقام پر چھڑکی جاتی ہے۔
جمع نثورات (۱) ڈسٹنگ پاؤڈر
Dusting powder

نَثُورات (ع) جمع ہے نثور کی۔ خشک پسی
ہوئی دوائیں۔ جو زخموں پر دھوڑتے ہیں

نَجّ (ع) زخم کا رسنا۔ یا نمناک رہنا +

نَجاسَت (ع) پلیدی۔ پلید ہونا۔ ناپاکی +

نَجُس (ع) } غلاف قلب۔ دل کا غلاف
تامور } دل کا پردہ +
(۱) پیری کارڈیم Pericardium

نَجْع (ع) } بھگونا۔ تر کرنا۔ سونگھنا (۲)
نُجُوع } دوا وغیرہ کا اثر کرنا (۳)
علاج کا فائدہ کرنا +

نَجَل (ع) فراخ چشم ہونا (۲) زخم وغیرہ کو چھیڑنا
(۳) جننا +

نَجْم (ع) بیل یا نبات بے ساق یعنی بیلدار
بوٹی (۲) ستارہ جمع نجوم +

نَجْو (ع) بھاڑ۔ پاخانہ۔ گوہ +

نَجوَا (ع) جمائی لینا۔ پھیلنا ۔
نَجِیع (ع) سیاہی مائل خون یا خاص پیٹ کا خون ۔ نجیع اور علق کا فرق دیکھو علق میں
نَحَافَت (ع) لاغری۔ دُبلاپن۔ ناتوانی ۔
نَحَر (ع) پیش سینہ۔ سینہ پر قلاوہ باندھنے کی جگہ۔ جمع نُحور ۔
نَحَز (ع) دوا کو ہاون دستہ میں کوٹ کر باریک کرنا
نَخمَہ (ع) کھنکار (۲) ایکس پیکٹوریشن Expectoration
نَخنَخَہ (ع) کھنکارنا۔ گلا صاف کرنا ۔

نُحُول (ع) } لاغری۔ دُبلاپن۔ دُبلا ہونا
نَحَافَت } بیماری سے دُبلا ہونا۔
ہُزَال } گلنا۔ پگھلنا ۔

ایمے سی ایشن Emaciation

نَحِیف (ع) لاغر۔ دُبلا (۲) ایمے سی ایٹڈ Emaciated
مُخ (ع) ہڈی کا گودا (۲) میڈلا Medulla.

نُخَاع (ع) } حرام مغز۔ یہ دماغ یعنی بھیجے
نُخاع شوکی } کی مانند ایک نرم اور سفید
حَبل الشوکی } جسم ہے۔ جو دماغ کا خلیفہ

یا نائب یعنی قائم مقام ہو کر ریڑھ میں گردن سے کمر تک ہوتا ہے۔ حرام مغز در حقیقت دماغ ہی کا بڑھاؤ یا ایک حصہ ہے۔ اس کے دونوں جانب سے اعصاب نکلتے ہیں جن کو اعصاب نخاعیہ کہتے ہیں۔ جمع نُخُع ۔
نوٹ۔ جدید اطبا مصر مطلق نخاع کا اطلاق مُخ یا نُخ یعنی ہڈی کے گودے پر بھی کرتے ہیں

ڈاکٹری نوٹ۔ حرام مغز "نظام دماغی نخاعی" کا وہ حصہ ہے۔ جو کہ ریڑھ کے ستون کی نالی میں رہتا ہے۔ یہ گدی کی ہڈی کے سوراخ کے نچلے کنارے سے شروع ہو کر کمر کے دوسرے مہرے تک پہنچ کر بہت سی شاخوں میں منقسم ہو جاتا ہے۔
متوسط قد کے آدمی میں حرام مغز تقریباً ۱۸۔ انچ لمبا۔ نصف انچ چوڑا اور ڈیڑھ اونس (پونے چار تولہ) وزنی ہوتا ہے۔
حرام مغز در حقیقت کھوپری سے نیچے کی طرف دماغ ہی کا بڑھاؤ ہے۔ یہ گویا عصبی مادہ کا ایک بڑا استون ہے جس کے دونو جانب سے بہت سی شاخیں یعنی اعصاب یا پٹھے نکلتے ہیں۔ حرام مغز سے اکتیس (۳۱) جوڑے اعصاب نکلتے ہیں (تفصیل کے لئے دیکھو اعصاب نخاعیہ)

حرام مغز کے دو کام ہیں (۱) یہ عصبی تحریک کا گزرگاہ ہے۔ یعنی اس کے ذریعہ خبریں دماغ تک جاتی اور آتی ہیں (۲) یہ افعال منعکسہ یا حرکات معکوسہ کا مرکز ہے

(۲) سپائنل کارڈ Spinal, cord
میڈلا سپائی نے لس Medulla spinalis
مائی لون Myelon

نُخَاع مُستَطِیل۔ رَاسُ النُّخَاع (ع)

سرحرام مغز یہ درحقیقت حرام مغز کا سر ہے
جو اوپر کی طرف پُل دماغ (پانز) میں ختم ہوتا
ہے۔ گویا یہ دماغ کو حرام مغز سے ملاتا ہے
اس کی شکل مخروطی ہوتی ہے۔ یہ سوا انچ لمبا
پون انچ چوڑا اور نصف انچ موٹا اور ستا
ماشہ وزنی ہوتا ہے۔ یہ اُن حسی تحریکات
کا جو کہ حرام مغز سے دماغ کو جاتی ہیں اور
اُن حرکتی تحریکات کا جو کہ دماغ سے حرام
مغز کو جاتی ہیں۔ گزرگاہ ہے۔ نیز اس
میں بہت سے افعال منعکسہ کے مراکز
ہیں (ا) میڈلا آبلانگیٹا Medulla oblongata

نُخَاعَہ (ع) ناک کا پانی یا بلغم۔ رینٹھ ✦
(ا) میوکس Mucus

نُخَالہ (ع) سبوس گندم۔ گیہوں کی بھوسی۔ بھوسی

نُخَالَۃُ الرَّاْس } (ع) سبوسہ سر۔ سر کی بھوسی
قِشْرَۃُ الرَّاْس } بفا۔ بھوسی (ا) ڈینڈرف
اِبْرِیَہ۔ ہِبْرِیَہ } Dandruff

فُرْفُر Furfur سکارف Scarf

نُخَالِی (ع) رسوب بولی کی ایک قسم ہے جس
میں سبوس کی مانند تہ نشین مادہ پایا جاتا
ہے۔ اس قسم کے رسوب اکثر مزمن ورم
مثانہ کے سبب بول میں پائے جاتے ہیں

نُخَامَہ (ع) ناک کا پانی۔ ناک کا بلغم یا رینٹھ
(ا) میوکس Mucus

نُخَامَہ۔ نُخَاعَہ۔ اور بلغم کا فرق۔ ناک
اور حلق وغیرہ سے جو بلغم خارج ہوتی ہے
اس کو نخاعہ اور نخامہ کہتے ہیں۔ اور بلغم
بدن کی چاروں خلطوں میں سے ایک خلط
کا نام ہے ✦

نَخْخَر (ع) ناک میں بولنا بھنمنانا۔ خراٹا مارنا ✦
(ا) سنورنگ Snoring

نَخِر (ع) بوسیدہ۔ گلا ہوا۔ بھُربھُرا ہونا ✦

نَخَرُ الْعِظَام } (ع) ہڈی کا بوسیدہ ہوجانا۔
تَسَوُّسُ الْعِظَام } ہڈی کا مُردار پڑجانا ✦
(ا) کیریز Oaries

نَخِرَۃ (ع) بوسیدہ۔ بھُربھُری۔ کھوکھلی شے ✦

نُخْرَۃُ الْاَنْف (ع) نرمہ بینی۔ ناک کی پھُننگی یا
نوک (۲) ناک کا نتھنا (۳) ناک کا پردہ جو
دونوں نتھنوں کے درمیان حائل ہے ✦

نَخْس (ف) رنگ اُڑجانا۔ رنج سے رنگ
فق ہوجانا۔ لاغری ✦

نَخْس (ع) چبھن۔ چُبھنا۔ کانٹا چُبھنا ✦

نَخِیر (ع) ہمنماہٹ۔ ناک کی آواز۔ خراٹا ✦
(ا) نیزل وائس Nasal Voise

نَدَاوَت (ع) تری۔ نمناکی ✦

نَدَب (ع) } زخم کا نشان جو جلد پر باقی
نَدَبَہ } رہے۔ جمع انداب ونُدوب
(ا) سیکے ٹرکس Cioytrix

نُدْب (ع) اِلتحام۔ زخم کا بھرنا۔ زخم کا بھر
جانا (۲) مرے پر گریہ وزاری کرنا ✦

(۱) سیکےٹرائی زیشن Cicatrization

(۲) لےمینٹنگ Lamenting

نَدَس (ع) عقل مند ہونا۔ ہوشیار ہونا (۲) قوت سامعہ کا تیز ہونا +

نَدَص (ع) پھنسی یا پھوڑا پھوٹ کر پیپ وغیرہ کا بہنا +

نَدَغ (ع) اُنگلی گڑونا۔ دانت گڑونا۔ کاٹنا نیزہ مارنا +

نُدغہ (ع) ناخن پر کی سپیدی یا چتیاں +

نَدَغ (ع) پسینہ چھوٹنا۔ پسینہ پسیجنا۔ پسینہ رسنا

نَردِی (ع) نرد پاسہ کی طرح پاؤں کی شش پہلو ہڈی۔ دیکھو عظم نردی +

نَرمادَہ (ف) جس میں نر اور مادہ کے خواص موجود ہوں جس میں نر و مادہ کے اعضاء تناسل ملے جلے ہوں +

(۱) ہرمیفروڈائٹ Hermaphrodite

نَرمَہ گوش (ف) کان کی لَو +

نَرَّہ (ف) نر۔ مذکر (۲) عضو تناسل۔ آلت مردی

نَزع (ع) } لغوی معنی کھینچنا۔ اکھیڑنا۔
نَزعُ المَوت } اصطلاح طب میں دم توڑنا۔ جان کنی کی حالت +

(۱) ایگونی Agony

نَزف (ع) } جریان خون۔ سیلان خون۔
نَزِیف } بکثرت خون بہنا۔ خون بہنا

جسم کے کسی طبعی یا غیر طبعی منفذ سے زیادہ خون بہنا۔ جدید اطباء مصر نزف کی بجائے نزیف کا لفظ استعمال کرتے ہیں +

(۲) بلیڈنگ Bleeding

ہیمورج Hemorrhage

ہیمیٹوریا Hematorrhœa

نَزلَہ (ع) } لغوی معنی اُترنا۔ اصطلاحی
ریزش (ف) } معنی فضولات دماغی کا حلق کی طرف اُترنا یا گرنا (۲) کٹار

نزلہ اور زکام کا فرق۔ جمہور اطباء کے نزدیک دماغی فضلات کا حلق کی طرف گرنا نزلہ کہلاتا ہے۔ اور اُن کا ناک کی طرف گرنا زکام کہلاتا ہے +

بعض کہتے ہیں جو مادہ صدر و ریہ پر گرے وہ نزلہ ہے۔ اور سوا اس کے زکام۔ اور بعض کہتے ہیں۔ کہ جو مادہ رقیق ناک سے نکلے۔ اور اُس میں سوزش ہو وہ زکام ہے۔ اور اس کے سوا سب نزلہ کہلائیگا

ڈاکٹری نوٹ۔ کٹار Catarrh ایک یونانی لغت ہے۔ جس کے لغوی معنی ہیں بہنا۔ لیکن اصطلاحی معنی ہیں غشاء مخاطی یا لعاب دار جھلی (میوکس ممبرین) کا ورم یا اس کی سوزش چونکہ جب کسی عضو کی غشاء مخاطی میں ورم یا سوزش ہوتی ہے۔ تو اُس سے رطوبت تراوش پاکر بہتی ہے۔ پس مطلق کٹار سے مراد ہے ورم

غشاء مخاطی خواہ کسی جگہ ہو۔ اور جب کسی عضو کے ساتھ اس کا تعلق ہو۔ تو اس عضو کی طرف اس کو منسوب کیا جاتا ہے۔ مثلاً نیزل کٹار (نزلہ انفیہ) پلمونری کٹار (نزلہ ریئویہ) گیسٹرک کٹار (نزلہ معدیہ) وغیرہ +

**نزلہ انفیہ** (ع) } چاپیدگی۔ چائش۔ ہوا زدگی
**زکام** } ناک بہنا۔ اس مرض میں ناک کی اندرونی غشاء مخاطی متورم ہوتی ہے اور اس سے رطوبت تراوش پاکر بہتی ہے

(۱) نیزل کٹار Nasal catarrh
کورائزا Coryza

**نزلہ بارد** (ع) سرد نزلہ۔ اس قسم کا نزلہ بلغمی رطوبت سے عارض ہوتا ہے۔ اور اس کے عوارضات خفیف ہوتے ہیں +

(۱) کرانک کٹار Chronic catarrh

**نزلہ حار** (ع) گرم نزلہ۔ اس قسم کا نزلہ خلط ہا مثلاً صفراء کے بلغم کے ساتھ ملنے سے عارض ہوتا ہے۔ اور اس کے علامات و عوارض شدید ہوتے ہیں +

(۱) ایکیوٹ کٹار Acute Catarrh

**ڈاکٹری نوٹ۔** اس مرض کا باعث ایک خوردبینی کیڑا ہے جس کا نام مائکروککس کٹارلیس یعنی "جرثومہ نزلہ" یا نزلہ کا کیڑا ہے جو کہ اپنی ساخت میں نمونیا کے جراثیم کے مشابہ ہوتا ہے۔ بہت سے اشخاص کے حلق اور ہوائی نالیوں کی رطوبت میں بحالت صحت بھی یہ کیڑا موجود ہوتا ہے۔ لیکن نزلہ حار کی حالت میں ناک کی ریزش اور منہ کے تھوک میں یہ کیڑا پایا جاتا ہے۔ اسی لئے اب یہ مرض یقینی طور پر متعدی مانا جاتا ہے +

**نزلہ رحمیہ** (ع) رحم کا نزلہ۔ رحم کی اندرونی جھلی کا ورم اس مرض میں رحم کی اندرونی جھلی متورم ہو جاتی ہے +

(۱) یوٹرائن کٹار Uterine Catarrh
اینڈومٹرائٹس Endometritis

**نزلہ شعبیہ** (ع) } قصبتہ الریہ کی شاخوں کا نزلہ
**سعال شدید** } اس قسم کا نزلہ قصبتہ الریہ کی شاخوں کی غشاء مخاطی کے متورم ہونے سے پیدا ہوتا ہے۔ اسی حالت کو اصطلاح میں سعال شدید یا سرفہ شدید یعنی سخت کھانسی سے بھی تعبیر کرتے ہیں +

(۱) برانکیل کٹار Bronchial Catarrh
ایکیوٹ برانکائٹس Acute Bronchitis

**نزلہ مثانیہ** (ع) } مثانہ کا نزلہ۔ اس قسم
**ورم المثانہ** } کا نزلہ مثانہ کی اندرونی جھلی یعنی غشاء مخاطی کے متورم ہونے سے پیدا ہوتا ہے۔ اور اسی حالت کو ورم مثانہ سے بھی تعبیر کرتے ہیں +

(۱) ویسیکل کٹار Vasical Catarrh

نَزْلَہ مَعْدِیَہ (ع) معدہ کا نزلہ۔ اس قسم کا نزلہ معدہ کی اندرونی جھلی یعنی غشاء مخاطی کے متورم ہونے سے پیدا ہوتا ہے۔ اور اسی حالت کو ورم معدہ سے بھی تعبیر کرتے ہیں + ورم معدہ (۲) گیسٹرک کٹار Gastric Catarrh

نَزْلَہ مِعْوِیَہ (ع) آنتوں کا نزلہ۔ اس قسم کا نزلہ آنتوں کی اندرونی جھلی (غشاء مخاطی) کے متورم ہونے سے پیدا ہوتا ہے اسی حالت کو ورم باطن امعاء سے بھی تعبیر کرتے ہیں (۲) انٹسٹائنل کٹار Intestinal Catarrh.

وَرَمِ باطنِ اَمعاء

نَزْلَہ وَبائِیَہ (ع) وبائی نزلہ۔ اس قسم کا نزلہ وبائی طور پر پھیلا کرتا ہے۔ اور چونکہ اس کے ساتھ درد سر اور بخار کی شکایت بھی ہوتی ہے اس لئے اس کو حمیٰ وبائیہ یا حمیٰ وبائیہ نزلیہ بھی کہتے ہیں تفصیل کے لئے دیکھو حمیٰ وبائیہ (۲) انفلوئنزا Influenza لاگرپ La Grippe

نُزُول (ع) اترنا۔ ڈھلکنا +

نُزُولِ اَمعاء (ع) آنت اتر آنا۔ فوطوں وغیرہ میں آنت اتر آنا۔ تفصیل کے لئے دیکھو فتق معوی (۲) اینٹروسیل Enterocele.

نُزُولِ ثَرب (ع) پردہ صفاق کے پھٹنے سے فوطوں میں پردہ ثرب کا اتر آنا تفصیل کے لئے دیکھو فتق ثربی +

نُزُولُ القَدَم (ع) ورد قدم پاؤں کا صدمہ

نُزُولُ المَاء (ع) آب سواد سپید۔ موتیا بند۔ آنکھ میں پانی اتر آنا۔ یہ آنکھ کی ایک مشہور بیماری ہے جس کی ماہیت میں اختلاف ہے۔ چنانچہ (۱) بقول بعض آنکھ کی پتلی میں ایک عارضی رطوبت اتر آتی ہے جسے عام طور پر آنکھ میں پانی اتر آنا کہتے ہیں (۲) بقول جالینوس رطوبت بیضیہ (ایکوس ہومر) مکدر اور غلیظ ہوجاتی ہے۔ اور (۳) بقول بعض رطوبت جلیدیہ مکدر اور میلی ہوجاتی ہے۔ اور یہی قول صحیح ہے۔ کیونکہ ڈاکٹران یورپ کی تحقیق بھی اسی قول کی تصدیق وتائید کرتی ہے۔ درحقیقت مرض نزول الماء (کیٹریکٹ) میں رطوبت جلیدیہ (لینز) یعنی آنکھ کا موتی یا اس کا غلاف (پردہ عنکبوتیہ) یا دونوں مکدر یا دھندلے ہوجاتے ہیں (۲) کیٹریکٹ Cataract

کَتَرکتا

نوٹ۔ کترکتا معرب ہے انگریزی لفظ کیٹریکٹ کا +

نُزُولُ المَاءِ الاَخضَر (ع) سبز موتیا بند۔ آنکھ میں سبز پانی اتر آنا۔ اس مرض میں آنکھ کا موتی یعنی رطوبت جلیدیہ مکدر ہوجاتی ہے۔ اور اس کی رنگت سبزی مائل ہوجاتی ہے۔ نیز کرۂ چشم میں رطوبت کے زیادہ

خُضْرَۃُ العَین

اَغلوکوما

اَلعَمیٰ الرِّیحی

ہو جاتی ہے وہ تن کر سخت ہو جاتا ہے۔ اس قسم
کے موتیا میں کنپٹیوں میں درد ہوا کرتا ہے
اور بصارت رفتہ رفتہ ناقص یا زائل ہو
جاتی ہے۔ اس قسم کا موتیا قابل قدح نہیں
ہوتا (ا) گلاکوما Glaucoma

**نَزِیف** (ع) مریض جریان خون۔ وہ شخص
جس کے جسم سے زیادہ خون خارج ہو جائے
وہ شخص جو زیادہ خون نکلنے سے کمزور ہو جائے
(ا) بلیڈر Bleeder

نوٹ۔ جدید اصطلاح میں نزیف کا اطلاق
نزف بہ معنی جریان خون پر ہوتا ہے۔

ڈاکٹری نوٹ۔ انگریزی اصطلاح بلیڈر
کے دو معنی ہیں (۱) وہ شخص جس سے بکثرت
خون جاری ہو۔ خواہ بذریعہ فصد کے یا کسی
اور طرح یا جس کا مزاج نزیفی ہو۔ یعنی
جس کے بدن سے ادنیٰ اسبب سے خون
جاری ہو جاتا ہو (۲) فصاد یا فصد لینے والا۔

**نَزِیفُ الْاُذُن** (ع) کان سے خون بہنا۔
(ا) اُٹارجیا Otorrhagia

**نَزِیف اِعْتِیَادِی** (ع) عادتی جریان خون
مثلاً نکسیر و حیض و بواسیر کا۔

**نَزِیفُ الْاَنْف** (ع) ناک سے خون بہنا۔
**رُعاف** } نکسیر پھوٹنا۔
(ا) رینارجیا Rhinorrhagia
اُپس ٹیک سِس Epistaxis

**نَزِیف دِمَاغِی** (ع) جریان خون دماغی۔
مراد ہے سکتہ سے دیکھو سکتہ۔

**نَزِیف رَحمی** } (ع) رحم سے خون بہنا۔ رحم
**نزیف طمثی۔ استحاضہ** } سے خون جاری ہونا۔
(ا) مٹرارجیا Metrorrhagia
مینورارجیا Menorrhagia

**نَزِیف رِئَوِی** (ع) جریان خون شش مراد
ہے نفث الدم سے۔ دیکھو نفث الدم۔

**نَزِیف سُرّی** (ع) ناف کا جریان خون۔
نوزائیدہ بچہ کی ناف سے خون جاری ہونا
(ا) امفلورارجیا Omphalorrhagia

**نَزِیف لِثَوی** } (ع) مسوڑوں سے خون جاری
**لثہ دامیہ** } ہونا۔ مسوڑوں سے خون نکلنا
(ا) یولورارجیا Ulorrhagia

**نَزِیف المجری** } (ع) مجری بول یعنی پیشاب
**بولُ الدم** } کی نالی سے خون جاری ہونا
(ا) یوریتھرارجیا Urethrorrhagia

**نَزِیف مَثانی** (ع) مثانہ سے خون جاری ہونا
مثانہ سے خون بہنا۔
(ا) سسٹورارجیا Systorrhagia

**نَزِیف مَعِدی** (ع) معدہ سے خون جاری
ہونا۔ معدہ سے خون بہنا۔
(ا) گیسٹرارجیا Gastrorrhagia

**نَزِیف مَعوی** (ع) آنتوں سے خون جاری
ہونا۔ آنتوں سے خون بہنا۔

(۱) اینٹرراجیا Enterorrhagia

**نزیف نفاسی** (ع) خون نفاس کا زیادہ آنا
**کثرۃ النفاس** } خون نفاس کا کثرت سے جاری ہونا (۲) لوکی آرجیا Lochiorrhagia

لوکی اوریا Lochiorrhea

**نزیف وریدی** (ع) ورید سے خون جاری ہونا ورید سے خون بہنا۔

(۲) فلیبورا جیا Phleborrhagia

**نسا** (ع) نام ہے ایک رگ کا بلکہ عصب کا جو کولھے سے ٹخنے تک واقع ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو عرق النساء

شیاٹک نرو Sciatic Nerve

نوٹ۔ نسا کے ساتھ لفظ عرق کا شامل کرنا بغرض بیان او اضافت کے ہے۔ ورنہ بقول صاحب نہایہ افصح نسا ہے نہ عرق النسا

**نساء** (ع) مدت العمر۔ درازی عمر۔ عمر کی درازی

**نساء** (ع) } مستورات۔ عورتیں۔
**اناث۔ نسوان** } (ا) ومن Women

واحد ووئین Women

نوٹ۔ لفظ نساء خلاف قیاس جمع ہے امرأۃ بمعنی عورت کی۔

**نسالہ** (ع) نطفہ۔ منی کا قطرہ۔

**نسالہ** (ع) روئیں دار نرم کپڑا۔ جو زخموں کی مرہم پٹی میں استعمال ہوتا ہے۔

(ا) لنٹ Lint

**نسبت** (ع) علاقہ۔ تعلق۔ لگاؤ۔ اصطلاح طب میں مقدار (ا) پروپورشن Proportion

**نسیج** (ع) } لغوی معنی بافت یا بناوٹ
**نسیج۔ منسوج** } جدید اصطلاح طب میں اعضاء کی بافت وساخت۔ جمع نسائج۔

(ا) ٹشو Tissue

ڈاکٹری نوٹ۔ ٹشو کے معنی ہیں مادہ بافت وساخت جسم یعنی وہ مختلف ذرات اور لیفات یعنی ریشے وغیرہ جو باہم مل کر مختلف اعضاء جسم کی بافت وساخت بناتے ہیں۔ جسم کے مختلف ذرات اور لیفات یعنی ریشے مختلف طریقوں سے باہم مل کر مختلف قسم کے نسائج (ٹشوز) بناتے ہیں۔ چنانچہ وہ ابتدائی بافتیں جن سے کہ جسم انسان بنتا ہے۔ اور جن کو عربی میں نسائج اولیہ یا عناصر تشریحیہ (ایلی مینٹری ٹشوز) کہتے ہیں۔ کئی قسم کے ہیں۔ جن میں سے اکثر کا یہاں ترتیب وار بیان کیا ہے:-

**نسیج الحاقی** (ع) } ملحق کرنے والی بافت۔
**نسیج واصل** } ملانے والی ساخت جسم کی وہ بافت یا ساخت جو مختلف اعضاء جسم کو باہم ملاتی یا ملحق کرتی ہے۔

(ا) کنیکٹو ٹشو Connective Tissue

**نسیج اتصالی** (ع) ایستادہ ہونیوالی بافت۔

تن جانے والی ساخت۔ اس قسم کی ساخت متخلخل ہوتی ہے جس میں عروق کے کشادہ ہونے سے خون زیادہ آتا ہے۔ اور عضو تن جاتا ہے جیسے عضو تناسل اور بظر کی ساخت (۱) ارکٹائل ٹشو Erectile Tissue

نسیج بشری و مخاطی (ع) قشری بافت۔ اسی بافت سے جلد کا بالائی طبق بشرہ (ایپی ڈرمس) بنتا ہے۔ جو حقیقی جلد (ڈرمہ۔ کوریم) کی حفاظت کرتا ہے۔ اور اسی بافت سے غذا کی نالی (منہ سے لے کر مبرز تک) اور ہوا کی نالی کی اندرونی سطح پر ایک باریک جھلی (غشاء مخاطی) کا استر لگتا ہے۔ گویا جسم کا غلاف اور اس کے جوفوں اور نالیوں کا استر اسی قسم کی بافت کی جھلیوں سے بنتا ہے + (۱) ایپی تھی لی ال ٹشو

Epethelial Tissue

نسیج خلوی (ع) خانہ دار بافت۔ یہ درحقیقت الحاقی بافت ہوتی ہے جس کی خانہ دار ساخت ہوتی ہے۔ اس قسم کی بافت جلد اور غشاء مخاطی وغیرہ کے نیچے ہوتی ہے۔ اور انکو دوسری ساختوں سے ملاتی ہے +

سیلیولر ٹشو Cellular Tissue

نسیج شبکی (ع) نسیج الخاص، بافت ریشم } خاص بافت۔ خاص قسم کی بافت۔ وہ اسفنجی یا متخلخل بافت جو شش وجگر طحال

وگردہ وغیرہ احشاء جسم کی بناوٹ میں پائی جاتی ہے (۱) پیرنکی مے ٹس ٹشو

Parenchymatous Tissue

نسیج شحمی (ع) نسیج دہنی } شحمی بافت۔ چربیلی ساخت (۱) ایڈیپوز ٹشو Adepose Tissue فیٹی ٹشو Fatty Tissue

نسیج عصبی (ع) عصبی بافت عصبی ساخت۔ اس قسم کی بافت سے نظام عصبی یعنی دماغ ونخاع و اعصاب بنتے ہیں +

(۱) نروس ٹشو Nervous Tissue

نسیج عظمی (ع) نسیج صلب } استخوانی بافت۔ استخوانی ساخت وہ مادہ جس سے ہڈیاں بنتی ہیں (۱) آسی اس ٹشو Oseous Tissue

نسیج غددی (ع) غددی بافت۔ غددی ساخت وہ مادہ جس سے غدد بنتے ہیں +

(۱) گلینڈیولر ٹشو Glandular Tissue

نسیج غضروفی (ع) غضروفی بافت۔ غضروفی ساخت۔ وہ مادہ جس سے کرّیاں بنتی ہیں (۱) کارٹی لے جی نس ٹشو

Cartilaginous Tissue.

نسیج لحمی (ع) نسیج عضلی } عضلی ساخت۔ لحمی بافت وہ مادہ جس سے عضلات یا لحم یعنی گوشت بنتا ہے +

(۱) مسکیولر ٹشو Muscular Tissue

نسیج لونی (ع) رنگین ساخت۔ رنگین مادہ۔

وہ مادہ جس سے بعض اعضاء جسم میں رنگ
آتا ہے۔ یہ بال جلد اور عنبیہ کی ساخت میں
پایا جاتا ہے (۱) پگ مینٹ ٹشو
Pigment Tissue.

نُسخہ (ع) وہ پرچہ جس پر طبیب دوا لکھ کر مریض
کو دیتا ہے (۱) پریس کرپشن

نَسط (ع) مُردہ جنین کو رحم میں ہاتھ ڈال کر یا
قطع کر کے نکالنا۔

نَسع (ع) دانتوں پر سے مسوڑوں کا ہٹ جانا
اور دانتوں کا برہنہ ہو جانا۔

نَسفہ (ع) سنگ پا۔ جھانواں جمع نِساف و نُسَف

نَسَمہ (ع) } لغوی معنی دم۔ روح۔ ہوا۔
نَسِیم } جدید اصطلاح طب میں
وہ سرسراہٹ جو بطور علامت مُنذرہ
مرض صرع یا مرگی میں دورہ پڑنے سے پہلے
پیدا ہوتی ہے۔ آرا Aura

نِسوان (ع) } عورتیں (۱) وومن
نِساء۔ نِسوَہ } نوٹ۔ یہ خلاف قیاس جمع
ہے لفظ اِمرَأۃ بہ معنی عورت کی۔

نَسُوع (ع) وہ دوا جو آنکھوں میں ٹپکائی جائے
(۱) کالیریم

نِسی (ع) بھولی ہوئی چیز۔ ناکارہ چیز جو یاد
رکھنے کے قابل نہ ہو (۲) حیض کا لتّہ جو
پھینک دیا گیا ہو۔

نَسی (ع) رگ یا عصب نسا پر مارنا۔ رگ نسا
کو صدمہ پہنچانا۔

نَسِی (ع) } مریض عرق النسا جس کی
نَسی } نسا میں درد ہو (۲) بھلکڑ
بھول جانے والا۔

نِسیان (ع) } فراموشی۔ بھول۔ اس مرض
فَقدُ الذّاکِرہ } میں ذکر یا فکر یا تخیل میں فساد
واقع ہو کر انسان باتوں کو بھول جاتا ہے۔
اور قوت فکر یا تخیل زائل ہو جاتی ہے۔
(۱) ایمنیزیا Amnesia
ایم نیسٹیا Amnestia

نَسیان (ع) بھول جانے والا۔ بھلکڑ جس
پر بھول غالب ہو۔
(۱) ایمنی سک Amnesic

نَسِیج (ع) بافتہ۔ بنا ہوا۔ دیکھو نسج۔

نَسِیس (ع) دم واپسین۔ بقیہ جان (۲)
شدید دھوپ۔

نَسِیع (ع) پسینہ (۱) پرسپائی ریشن
Perspiration

نَسیم (ع) ہوائے لطیف۔ نرم و سرد ہوا (۲)
جان۔ روح (۱) آکسیجن Oxygen
نوٹ۔ نسیم ہوا کا وہ جزو لطیف یا لطیف
ہوا ہے۔ جو پھیپھڑوں کے ذریعہ خون
میں شامل ہو کر قلب میں پہنچتی ہے۔ اور
روح حیوانی بن کر تمام جسم کو جان بخشتی
ہے۔ تفصیل کے لئے قلب کا مفصل

بیان جس میں روح طبی اور روح حکمی کا بھی مفصل بیان کیا گیا ہے +

نسیم کے (۲) لغوی معنی جان یا روح اور اُس کے مذکورہ بالا طبی اصطلاحی معنی روح باہم بالکل مطابق ہیں جس سے عیاں ہے کہ متقدمین حکماء و علماء بھی اس کی حقیقت سے بخوبی واقف تھے چنانچہ سعدی علیہ الرحمۃ کا یہ قول "ہر نفسے کہ فرو میرود ممد حیات است" اس کی بین دلیل ہے

نَشَاط (ع) مسرت۔ خوشی۔ شادمانی +

نَشْف (ع) جذب کرنا۔ چوسنا۔ پی جانا +

نَشْف اور جَذب کا فرق۔ نشف آبی رطوبات کے لئے مخصوص ہے۔ اور جذب عام اشیاء کو اُس کی جگہ سے کھینچنے پر اطلاق پذیر ہے +

نُشْفَہ (ع) رنگ پا۔ جھاواں +

نَشق (ع) سُونگھنا +

نُشُو (ع) پیدا ہونا۔ اُگنا۔ بڑھنا +

نَشْوَہ (ع) مست ہونا۔ مستی۔ شروع مستی +

نُشُوع (ع) وہ دوا جو ناک یا منہ میں ٹپکائی جائے

نُشُوق (ع) وہ تر اور سیال دوا جو ناک میں سڑکی جائے۔ اور بقول بعض وہ چیز جو ناک سے سونگھی جائے۔ تاکہ اُس کی بُو یا بخارات ناک میں داخل ہوں۔ جمع نُشُوقات +

نَشْیَان (ع) مست۔ متوالا (۱) ڈرنک Drunk (۲) انٹاکسی کے ٹڈ Intoxicated

نِصَاب (ع) لغوی معنی دستہ۔ قبضہ اصطلاحی معنی عظم القص یعنی سینہ کی ہڈی کا بالائی حصہ (۱) مینوبریم Manubrium

نَصِب (ع) مریض۔ بیمار۔ دُکھیا۔ دردمند +

نَضُو (ع) بالوں کو پکڑ کر کھینچنا (۲) درد شکم یا پیٹ کی مروڑ +

نَصِیل (ع) سر اور گردن کا جوڑ +

نُضج (ع) لغوی معنی پکنا۔ اصطلاحی معنی مواد کا پکنا جس سے وہ معتدل القوام ہو کر بآسانی قابل اخراج ہو جائے۔ یعنی اگر وہ غلیظ ہے۔ تو رقیق ہو کر اور اگر رقیق ہے تو غلیظ ہو کر اور اگر لزج یا لیسدار ہے تو اس کی لیس دور ہو کر وہ بسہولت قابل اخراج ہو جائے (۱) میچوریشن Maturation

نُضجِ اَخلَاط (ع) اخلاط کا پکنا۔ یعنی قوام میں اخلاط کا اعتدال پر آجانا۔ یعنی ان کا قابل اخراج ہو جانا +

نَضُو (ع) ورم یا سوجن وغیرہ کا جاتا رہنا +

نَضُوحَات (ع) یہ جمع ہے اس کا واحد نضوح ہے۔ وہ پانی جو اعضاء پر چھڑکا جائے۔ یا وہ دوا جس کے مدہوش کو چھینٹے دئے جائیں جیسے آب سرد و گلاب وغیرہ +

نَضِیج (ع) نضج پایا ہوا۔ پختہ۔ پکا ہوا (۱) میچورڈ Maturated

نَطَّاب (ع) سر یا گردن یا گردن کی ورید ۔

نَطَاسِی (ع) طبیب ۔ حکیم ۔ دانا ۔ عقلمند ۔ ہوشیار

نِطَاق (ع) کمربند ۔ پٹکہ (۲) ساڑھی ۔

نِطْع (ع) تالو اور اُس کی شکنیں ۔

نَطِف (ع) جس کے سر پر گہری چوٹ آئے ۔ جس کے سر کا بھیجا کھل جائے ۔

نُطَف (ع) پیٹ میں اوندھا پھوڑا نکلنا ۔ (۲) بدہضمی سے بے چین ہونا ۔

نُطْفَہ (ع) قطرۂ منی ۔ مرد کی منی ۔ جمع نُطَف ۔ (۱) سِیمَن Semen سپرم Sperm

نُطْق (ع) گویائی ۔ بولنا ۔ بات کرنا ۔

نُطُول (ع) تریڑا ۔ گنگنا پانی یا دوا کا جوشاندہ جس سے کسی ماؤف عضو پر تریڑا یا دھار کریں ۔ گنگنا پانی یا دوا کا جوشاندہ لوٹے میں بھر کر کسی قدر فاصلہ سے مریض کے عضو پر دھارنا یا گرانا (۱) اِرِی گے شن Irrigation ڈُوش Douche

نطول اور سکوب کا فرق ۔ نطول کسی مناسب دوا کے جوشاندہ کے ساتھ دُور سے تریڑا کرنے کو کہتے ہیں ۔ اور سکوب قریب سے آہستہ آہستہ ڈالنے کو کہتے ہیں

نَظَّارَہ (ع) دیکھنا (۲) دوربین ۔ عینک ۔

نَظَّارَہ مُکَبِّرَہ (ع) خردبین ۔ نہایت چھوٹی چیزیں دیکھنے کا آلہ ۔ مائکروسکوپ (۱) مَائِکْرُوسْکوپ Microscope

نَظَافَت (ع) پاکیزگی ۔ صفائی ۔ ضد ہے کراہت کی ۔

نِظَام (ع) انتظام ۔ سلسلہ ۔ جمع نُظُم و اَنَاظِیم و نُظُم (۱) سِسْٹَم System

نَظَر (ع) بصر ۔ بَصَارَت } بینائی ۔ دید ۔ سوجھ ۔ نگاہ (۱) سائٹ Sight وِیژن Vision

نَظَرِ مُصَغَّر (ع) چھوٹی نظر ۔ ایسی نظر جس میں چیزیں اپنے اصلی حجم سے چھوٹی نظر آئیں (۱) مائکروپسیا Micropsia

نَظَرِ نِصْفِی (ع) آدھی نظر ۔ ایسی نظر جس میں چیزیں آدھی آدھی نظر آتی ہیں ۔ (۱) ہیمی اوپیا Hemiopia

نَظْرَہ (ع) یک نگاہ ۔ یک نظر ۔ نظر بد ۔ بدشگونی ۔

نَظَرِی (ع) ضد عملی ۔ جس سے ایسا علم حاصل ہو کہ کیفیت عمل سے متعلق نہ ہو ۔ (۱) تھیوریٹیکل Theoretical

نَظَرِیَّہ (ع) قول ۔ رائے ۔ قیاس ۔ تخیل ۔ تصور ۔ مذہب ۔ بحث عقلی (۱) تھیوری Theory

نَظْم (ع) لغوی معنی پرونا ۔ موتی پرونا ۔ شعر ۔ اصطلاحی معنی پر بال یعنی پلک کے مڑے ہوئے بالوں کو باہر لاکے سیدھے بالوں کے ساتھ ملا اور جما دینا ۔

نُعَاس (ع) غنودگی ۔ جھپک ۔ اُونگ ۔ اُونگنا (۱) سامنولینس Somnolence

نُعاس ۔ سُبات ۔ نَوم ۔ ھُبوع ۔ ھُجوع

ھُجود اور رُقاد کا فرق ۔ نعاس نیند کی غنودگی یا ابتداء ۔ سُبات نیم خوابی کی حالت نَوم مطلق نیند ۔ ہبوع ۔ ہجوع ۔ ہجود تینوں کے معنی ہیں گہری نیند ۔ رُقاد لمبی نیند جو رات سے مخصوص ہے ✦

نوٹ ۔ اگرچہ سُبات کے معنی نیم خوابی یا خواب کے ہیں ۔ لیکن طب میں مرض سبات سے مراد گہری نیند یا غفلت کی نیند ہوتی ہے ✦

**نَعْش** (ع) میّت ۔ جنازہ ۔ لاش ✦

**نَعَظ** (ع) ذکر کا ایستادہ ہونا ۔ شہوت ہونا ✦

**نَعِظ** (ع) فرج جو شہوت سے بے چین ہو ✦

**نَعْنَعَہ** (ع) زبان کا لُکنت کرنا ۔ لام کی جگہ نون نکلنا ✦

**نُعُوظ** (ع) ایستادگی ذکر ۔ انتشار ذکر ۔ ذکر کی تُندی ۔ شہوتِ جماع ✦

**نَعْی** (ع) خبر مرگ ۔ موت کی خبر پہنچانا ✦

**نَغّار** (ع) زخم جس سے جریان خون ہو ✦

(ا) بلیڈنگ السر Bleeding Ulcer.

**نُغَاش** (ع) پست قد ۔ ٹھنگنا ۔ بونہ آدمی ✦

**نَغَانِغ** (ع) جمع ہے نُغنُغ کی جس کے لغوی معنی ہیں ۔ تالو اور حنجرہ کا درمیانی مقام لیکن اصطلاح اطباء میں جیسا کہ تشریح اعضاء مرکبہ مصنفہ صادق علی خاں میں لکھا ہے ۔ نغانغ لوزتین کو کہتے ہیں ۔ لیکن حقیقت میں یہ صحیح نہیں ۔ درحقیقت نُغنُغ کان اور حلق کی درمیانی نالی ہے جس کو جدید مصری علماء تشریح قناۃ اوستاکیوس یا بُوق اوستاکیوس (جو معرب ہے یوسٹے کین ٹیوب کا) سے تعبیر کرتے ہیں ✦

(ا) یوسٹے کین ٹیوب

**نُغْض** (ع) شانہ کی کُرّی ✦

**نَغَل** (ع) زخم کا خراب ہونا ✦

**نَغْمَہ** (ع) آواز خوب و مرغوب ۔ راگ ۔ سُر

(ا) ٹیون Tune.

**نُغْنُغ** (ع) تالو و حنجرہ کا درمیانی مقام (۲) لوزہ یا حلق میں کوّے کے پاس گوشت کا ٹکڑا (۳) کان اور حلق کی درمیانی نالی ✦

(ا) یوسٹے کین ٹیوب Eustaochian Tube

نوٹ ۔ نُغنُغ کے آخری معنی کان اور حلق کی درمیانی نالی صحیح ہیں (مؤلف)

نوٹ ۔ نُغنُغ کا تثنیہ نُغنُغَین یا نُغنُغان اور جمع نَغَانِغ ہے تفصیل کے لئے دیکھو نغانغ

**نَغْنَغَہ** (ع) نُغنُغ کا بیمار ۔ نُغنُغ میں درد ہونا ۔ (۳) دردناک نُغنُغ کا علاج کرنا ✦

**نَفّ** (ع) سفوف پھانکنا ۔ سفوف بنانا ✦

**نَفّاخ** (ع) نفخ یا اپھارہ پیدا کرنے والی چیزیں ۔ وہ چیزیں جن سے ریاح پیدا

ہو کر پیٹ پھول جاتا ہے جیسے اروی۔ ماش اور لوبیا وغیرہ ٭
(۱) فلیٹولینٹ Flatulent

**نُفَاخَات** (ع) وہ پھپھولے یا آبلے جن کے اندر ریح غلیظ بھری ہوتی ہو۔
**دَاءُ الفقاع**
اور کبھی اُن آبلوں کو بھی کہتے ہیں۔ جن میں پانی بھرا ہوتا ہے ٭
(۱) پمفیگس Pemphigus

**نفاخات اور نفاطات کا فرق۔** نفاخات وہ پھپھولے یا آبلے ہیں کہ جن میں ریح غلیظ بھری ہوتی ہے۔ اور نفاطات وہ آبلے کہ جن کے اندر پانی بھرا ہوا ہوتا ہے ٭

**نِفَاس** (ع) وہ خون جو عورت کو ولادت کے بعد دو سے پانچ ہفتہ تک آتا ہے۔ وہ خون جو بچہ جننے کے بعد زچہ کو پندرہ سے چالیس روز تک آتا ہے (۱) لوکیا Lochia
کلینزنگ Cleansing.

**نِفَاسَت** (ع) عورت کا زچہ ہونا۔ زچہ پن۔ زچگی (۱) کن فائن مینٹ Confinement
چائلڈ بیڈ Child bed

**نُفَّاطَات** (ع) جمع ہے نفاطہ کی۔ آبلے پھپھولے یا چھالے جن کے اندر رقیق رطوبت یا پانی بھرا ہوا ہو (۱) بلی Bullae
بلسٹرز Blisters

**نُفَّاطَہ یَحیٰ اقَہ** (ع) آبلہ۔ پھپھولا۔ چھالا۔
(۱) بلسٹر Bulla نبلا
فلیکٹینا Phlyctena

**نَفث** (ع) لغوی معنی پھونکنا۔ کسی چیز کا فضلہ منہ سے پھینکنا۔ اصطلاح طب میں تھوکنا اور جو شے منہ کی راہ خارج ہو۔ مثلاً تھوک بلغم۔ خون اور پیپ وغیرہ

**نَفثُ الدّم** (ع) خون تھوکنا۔ منہ سے خون آنا۔ کنکھار میں خون آنا۔
**نفث دموی**
(۱) ہیماپٹی سس Haemoptysis

**نوٹ۔** اکثر تو مرض سل میں مریض خون تھوکا کرتا ہے۔ لیکن ورم شش یا نمونیا میں اور پھیپھڑوں کے مرجھا پڑ جانے میں بھی خون آمیز تھوک آنے لگتا ہے۔ لیکن کبھی مسوڑھوں یا تالو یا حلق یا نرخرہ وغیرہ سے بھی خون آنے لگتا ہے ٭

**نَفثُ المِدّہ** (ع) پیپ تھوکنا۔ تھوک میں پیپ آنا (۱) پائی آپٹی سس
Pyoptysis

**نَفخ** (ع) لغوی معنی پھونکنا۔ ہوا بھرنا
**نَفخَہ** اصطلاحی معنی اپھارہ۔
پھولن۔ کسی عضو کے جوف یا فضاء میں ریاح کا جمع ہو کر اس کو پھلا دینا ٭
(۱) امفائی سیما Emphysema

**نَفخُ الرّیہ** (ع) پھیپھڑے میں ہوا بھرنا ٭
(۱) پلمونری امفائی سیما Pulmonary Emphysema

نفخ شکم ﴿ھ﴾ ﴾ پیٹ اپھرنا۔ پیٹ کا پھولنا
ومیدن شکم ﴿ف﴾ ﴾ پیٹ میں ہوا بھرنا۔ پیٹ
میں ریح جمع ہونا ﴿ا﴾ فلیٹولینس Flatulence
فزی اوسس Physiosis

نفخہ ﴿ع﴾ پھول جانا۔ ابھرنا۔ کسی عضو کے جوف
یا فضاء میں ریاح کا جمع ہوجانا +

نفخہ اور تھبج کا فرق۔ نفخہ جیسا کہ مذکور
ہوا کسی عضو کی فضاء میں ریاح کے جمع ہو
جانے کو کہتے ہیں۔ لیکن تھبج ﴿ورم رخو۔
بھربھراہٹ﴾ اُس حالت کو کہتے ہیں جبکہ
ریاح کسی عضو کی ساخت میں داخل ہوکر
اس کو پھلادیں۔ اور تھبج کا خاصہ ہے۔
کہ وہ دبانے سے دب جاتا ہے۔ اور پھر
عود کر آتا ہے +

نفخۃ الرحم ﴿ع﴾ رحم کا پھول جانا۔ رحم میں ریاح
کا جمع ہوجانا +
﴿ا﴾ فائی سومیٹرا Physometra

نفخۃ الطحال ﴾ اس مرض میں تلی بہت بڑھ
ورم الابیض ﴾ جاتی ہے۔ غدد لمفاویہ اور
جگر بھی بڑھ جاتا ہے۔ چہرہ کا رنگ زرد ہو
جاتا ہے۔ خون پھیکا اور پتلا پڑجاتا ہے۔
مسوڑے پلپلے اور متورم ہوجاتے ہیں۔
ہاضمہ خراب رہتا ہے۔ اور پسینہ بکثرت
آتا ہے۔ اور مریض کمزور ہوجاتا ہے +
﴿ا﴾ لیوکیمیا Leukeamia

نفخۃ الکبد ﴿ع﴾ جگر کا پھولنا۔ جگر میں ریاح
کا جمع ہوجانا +

نَفْس ﴿ع﴾ جان۔ روح۔ جمع نُفُوس +
﴿ا﴾ ساؤل Soul سپرٹ Spirit
مائنڈ Mind

نفس حساسہ ﴿ع﴾ وہ نفس جس سے انسان میں
عقل و تمیز و قوت ادراک ہے +

نفس سائلہ ﴿ع﴾ خون جاری۔ بہتا ہوا خون

نفس ناطقہ ﴿ع﴾ اصطلاح حکماء میں روح و جان

نفس ناطقہ اور روح کا فرق۔ یہ دونو
لفظ درحقیقت مترادف یا ہم معنی ہیں۔
مگر اس جہت سے کہ مدبر بدن ہے نفس
ناطقہ کہتے ہیں۔ اور اس جہت سے کہ
عالم قدس سے تعلق رکھتا ہے۔ روح
کہتے ہیں +

نفس نباتی ﴿ع﴾ نباتی روح۔ وہ روح جو
نباتات میں پائی جاتی ہے +

نَفَس ﴿ع﴾ دم۔ سانس۔ وہ ہوا جو سانس میں
آتی جاتی ہے۔ جمع انفاس ﴿ا﴾ بریدھ Breath
ریسپائریشن Respiration

نوٹ۔ سانس کے آنے اور جانے دونو
حرکتوں کو ملا کر مجموعہ ایک نفس ہے تفصیل
کے لئے دیکھو تنفس +

نفس بکاء ﴿ع﴾ ﴾ رونے کا سانس۔ وہ سانس
نفس مضاعف ﴾ جو اکثر بچوں میں روتے وقت

ٹوٹ ٹوٹ آتا ہے۔ جس کو عام طور پہ کہا کرتے ہیں کہ روتے روتے ہچکی بندھ گئی ٭

نَفَسْ عَسِر (ع) تنگی تنفس۔ دشوار سانس بمشکل سے سانس لینا (ا) ڈسپنیا Dyspnoea

نَفَسْ عَظِیْم (ع) بڑا سانس۔ لمبا سانس ٭

نَفَسْ مُضَاعَف (ع) دیکھو نفس بکاء ٭

نَفَسْ مُنْتَصِبْ (ع) دم اُلٹنا۔ دمہ کی ایک قسم ہے۔ جس میں سانس اُلٹ جاتا ہے۔ اور جب تک مریض سیدھا کھڑا نہ ہو یا گردن کو اونچا نہ کرے دم نہیں لے سکتا ٭

نَفَسْ مُتَنَصِّف (ع) آدھا سانس۔ ادھورا سانس۔ وہ سانس جو ایک طرف کے پھیپھڑے سے آئے۔ یا وہ سانس جس میں نصف پھیپھڑا ماؤف اور نصف صحیح ہو ٭

نَفَسْ مَنْخَرِی (ع) نتھنوں کی سانس۔ وہ سانس جس میں ناک کے نتھنے متحرک ہوتے ہیں ٭

نَفَسْ وَاپسِیْن (ف) آخری سانس ٭

نُفَسَاءْ (ع) زچہ۔ وہ عورت جس کے بچہ پیدا ہوا ہو۔ اور ابھی چلہ نہ نہائی ہو۔ تثنیہ نُفَسَاوَان جمع نُفَسَاوَات۔ نَوَافِس اور نُفَّس (ا) پیورپیرا Puerpera

نَفَسْ آبَاد (ف) پھیپھڑے۔ چھاتی ٭

نَفْش (ع) } لغوی معنی روئی دھنکنا۔ انگلیوں
نَفْشُ الْفِرَاش } سے پراگندہ کرنا۔ جدید اصطلاح طب میں مریض کا ہذیان کی حالت میں بستر وغیرہ پر سے تنکے چننا ٭
(ا) کارفالوجی Carphalogy

نَفْض (ع) تپ لرزہ سے لرزنا۔ جاڑا بخار سے کانپنا ٭

نُفَضَاءْ (ع) } لرزہ تپ۔ لرزہ بخار۔ بخار
نُفَضَہ } کا جاڑا۔ بخار کی کپکپی۔ تپ کی جھرجھری (ا) چِل Chill

نَفْض وَتَرِی (ع) } کلائی وغیرہ کے عضلات
تَشَنُّج الْاَوْتَار } کی نسوں کا کانپنا۔ بعض شدید امراض یا ضعف میں یہ صورت ہوا کرتی ہے۔ (ا) سب سلٹس ٹنڈینم Subsultus Tendinum

نَفْط (ع) ہاتھ میں چھالا یا گٹّہ پڑ جانا ٭

نَفْطَہ (ع) آبلہ۔ چھالا۔ پھپولا (ا) بلسٹر Blister.

نَفُوْخ (ع) خشک پسی ہوئی دوا جس سے ناس لیں۔ جمع نَفُوخَات ٭
(ا) اِن سفلے شن Insufflation

نُفُوْذ (ع) گھسنا۔ گزر جانا۔ وار پار ہونا۔ اثر کرنا (ا) پینی ٹریشن Penetration

نُفُوْذُ الْحَرَارَت (ع) حرارت یعنی گرمی کا سرایت کرنا (ا) تھرموپینی ٹریشن Thermopenetration

نُفُوْر (ع) آنکھ وغیرہ کا سوجنا ٭

نُفُوْض (ع) مرض سے شفا پانا۔ بیماری سے اچھا ہونا۔ مرض کے بعد کی کمزوری ٭

**نفیر** (ع) } وہ نالی جو ہیوان خصیۃ الرحم
**قاذف** } کے قریب نفیر کا جھالر دار
سرا) سے لے کر رحم تک آتی ہے ۔
(ا) فیلوپین ٹیوب Fallopian Tube

**نقاد** (ع) بازو کی ہڈی۔ یا ہر گودہ دار ہڈی ۔

**نقاشۃ** (ع) آنکھوں کا قدح کرنا۔ آنکھیں بنانا

**نقاطۃ** (ع) قطرہ گرانے والا۔ قطرہ ٹپکانیوالا
وہ آلہ جس کے ذریعہ کسی دوا وغیرہ کے قطرات
ٹپکاتے ہیں (ا) ڈراپر Dropper.

**نقاہت** (ع) } مرض کے بعد کی کمزوری و
**نقہ** } ناتوانی۔ وہ کمزوری جو مرض
سے صحت پانے کے بعد باقی رہتی ہے ۔
(ا) کنوَیلیسنس Convalescence

**نقاء** (ع) پاکیزگی۔ بدن سے مواد پاک کرنا ۔

**نقب** (ع) لغوی معنی سوراخ کرنا۔ اصطلاحی
معنی مریض استسقاء کے پیٹ میں نالیدا
سوئی سے سوراخ کرکے پانی نکالنا ۔
(ا) پیراسینٹی سس Paracentesis.

**نقرۃ العین** } خانہ چشم چشم خانہ۔ آنکھ کا
**وقب العین** } گڑھا جس میں کرۂ چشم
**اصل العین** } یعنی ڈھیلا رہتا ہے ۔
(ا) آربٹ Orbit

**نقر الرحم** (ع) رحم کے دہانے اور مسامات
رحم کے چھوٹے گڑھے۔ رحم کے جوف
کو جو لعاب دار جھلی استر کرتی ہے۔ اس کی
سطح پر بہت چھوٹے چھوٹے گڑھے اور
نقاط نظر آتے ہیں۔ جو درحقیقت غدد رحمیہ
کے سوراخ ہوتے ہیں۔ انہیں کے ذریعہ
خون حیض خارج ہوتا ہے۔ اور انہیں سے
مشیمہ کا تعلق ہوتا ہے۔ اور جنین کو غذا
پہنچتی ہے ۔

**نقرس** (ع) } پاؤں کے جوڑوں کا درد۔
**نقرس** } چھوٹے جوڑوں کا درد۔
ایک مشہور درد ہے۔ جو پاؤں کے جوڑ
بالخصوص انگوٹھے کے جوڑ سے شروع
ہوتا ہے۔ جس میں ماؤف اور دردناک
جوڑ متورم ہو جاتا ہے ۔ (ا) پوڈاگرا
Gout گاؤٹ Podagra

طبی نوٹ (۱) بقول ابن ہُبل نقرس
ماخوذ ہے نُقوروس سے جس کے معنی ہیں
پیر کے انگوٹھے کا جوڑ کیونکہ یہ مرض پہلے
بالعموم اسی جوڑ میں لاحق ہوتا ہے۔ اس
لئے اس نام سے موسوم کرتے ہیں ۔

(۲) اگرچہ اکثر اطباء کا یہی قول ہے
کہ نقرس پاؤں کی انگلیوں اور ٹخنہ کے
جوڑ بالخصوص پاؤں کے انگوٹھے کے جوڑ
میں پیدا ہوتا ہے۔ لیکن بعض اطباء کا
مقولہ ہے۔ کہ یہ درد کبھی ہاتھوں کی
انگلیوں اور پہونچے کے جوڑ میں بھی لاحق
ہوتا ہے ۔

ڈاکٹری نوٹ (۱) پوڈاگرا ایک یونانی لغت ہے۔ جو مرکب ہے دو کلمات ایک پوڈ بمعنی پاؤں دوسرے گرا بمعنی حملہ سے چونکہ اس مرض کا حملہ پہلے اکثر پاؤں پر ہوا کرتا ہے۔ اس لئے یونانی اطبا نے اس کو اس نام سے نامزد کیا +

(۲) گاؤٹ (نقرس) ایک قسم کا شدید ورم مفاصل ہے۔ اس مرض میں جسم میں یورک ایسڈ بکثرت خون میں دورہ کرتا ہے اور یوریٹ آف سوڈا کی قلموں کی شکل میں جوڑوں میں تہ نشین ہو کر اس مرض کو پیدا کر دیتا ہے۔ اکثر تو یہ مرض پہلے پاؤں میں خصوصاً پاؤں کے انگوٹھے کے جوڑ میں ہوا کرتا ہے۔ لیکن کبھی پہلے ہاتھ کے جوڑ میں بھی ہوا کرتا ہے۔ اور بعد کو اور جوڑ مبتلائے مرض ہو جاتے ہیں۔ شاذ و نادر یہ انگوٹھے یا ہاتھ کے جوڑ کی بجائے پہلے کسی اور جوڑ میں بھی شروع ہو جاتا ہے۔ مرض کے حملوں کے درمیانی وقفوں میں جسم کے دیگر حصص میں علامات مرض پیدا ہو جاتی ہیں۔ اور کچھ عرصہ بعد اعضاء مائوفہ کی ساخت میں تغیر آ جاتا ہے۔ جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ مرض بجائے مقامی ہونے کے عمومی ہوتا ہے۔ لیکن بعض اعضاء پر اس کا اثر خصوصیت سے نمایاں ہوتا ہے۔ انہی کی طرف اس کو منسوب کر کے خاص خاص ناموں سے نامزد کرتے ہیں جیسے نَقْرِسُ الْیَدْ (ہاتھ کا نقرس) نَقْرِسُ الْقَدَم (پاؤں کا نقرس) وغیرہ +

نَقْرِس بَارِد } سرد نقرس۔ پُرانا نقرس
نَقْرِس مُزْمِن } اس قسم کا نقرس مادۂ بلغمی یا سوداوی سے خفیف عوارض کے ساتھ لاحق ہوتا ہے +
(۲) کرانِک گاؤٹ Chronic Gout

نَقْرِس حَار } (ع) گرم نقرس۔ شدید نقرس
نَقْرِس شَدِید } اس قسم کا نقرس غلبۂ خون یا غلبۂ صفرا سے شدید عوارض کے ساتھ لاحق ہوتا ہے +
(۲) ایکیوٹ گاؤٹ Acute Gout

نَقْرِس حَشْوِی (ع) اندرونی اعضاء کا نقرس جب نقرسی مادہ جسم کے اعضاء اندرونی میں اثر کر کے مختلف علامات پیدا کرتا ہے تب اُس کو نقرس حشوی سے موسوم کرتے ہیں (۲) وِسَرَل گاؤٹ Visceral Gout

نَقْرِسُ الرَّاْس (ع) سر کا نقرس۔ یہ ایک قسم کا درد ہے جو مادۂ نقرسی کے باعث لاحق ہوتا ہے +
سِیفالَیگرا Cephalagra

نَقْرِسُ الرُّکْبَہ (ع) نقرس زانو۔ گھٹنے کا نقرس۔ وہ درد جو گھٹنے میں لاحق ہوتا

ہے۔ ایک قسم کا درد ہے جو گھٹنے میں نقرسی مادہ کے سبب پیدا ہوتا ہے ⁂

(۱) گوناگرا Gonagra

**نِقْرِسُ السُّلَامِیَات** (ع) پوروؤں کی ہڈیوں کا نقرس۔ ایک قسم کا درد ہے جو پوروؤں کی ہڈیوں میں نقرسی مادہ کے سبب لاحق ہوتا ہے (۱) فیلنجاگرا Phalanjagra

**نِقْرِسُ غَیْرُ مُنْتَظِم** (ع) نقرس بیقاعدہ۔ جب نقرسی مادہ سے مختلف قسم کے امراض مثلاً بعض امراض دماغ جیسے درد سر۔ دوران سر۔ دیوانگی وغیرہ یا بعض امراض قلب مثلاً خفقان یا غشی وغیرہ یا بعض امراض تنفس مثلاً ضیق النفس یا پرانی کھانسی وغیرہ پیدا ہوجاتے ہیں۔ تو اس قسم کے نقرس کو نقرس غیر منتظم یا نقرس بیقاعدہ کہتے ہیں

(۱) اِرِیگولر گاوٹ Irregular Gout

**نِقْرِسُ الْقَدَم** (ع) پیر کا نقرس۔ وہ نقرس جو پیر کے جوڑوں میں لاحق ہوتا ہے۔ او مطلق نقرس سے یہی قسم مراد ہوتی ہے ⁂

(۱) پوڈاگر Podagra

**نِقْرِسُ الْقَلْب** (ع) قلب کا نقرس۔ دل کا نقرس۔ ایک درد ہے۔ جو قلب میں مادۂ نقرسی کے سرایت کرنے سے پیدا ہوجاتا ہے

(۱) کارڈیاگرا Cardiagra

**نِقْرِسُ الْکَتِف** (ع) شانہ کا نقرس۔ ایک قسم کا درد ہے۔ جو شانہ میں نقرسی مادہ کے جمع ہونے سے پیدا ہوتا ہے ⁂

(۱) اومیگرا Omagra

**نِقْرِسُ مُنْتَظِم** } (ع) باقاعدہ نقرس۔ جوڑوں
**نِقْرِسُ مَفَاصِل** } کا نقرس۔ یہ نقرس کی عام اور کثیر الوقوع قسم ہے۔ جس میں نقرسی مادہ مفاصل یعنی جوڑوں میں جمع ہوکر باعث مرض ہوتا ہے ⁂

(۱) ریگیولر گاوٹ Regular Gout

آرٹیکولر گاوٹ Articular Gout

**نِقْرِسُ مُنْتَقِل** } (ع) بدلنے والا نقرس۔ وہ
**نِقْرِسُ مُنْقَطِع** } درد نقرس جو ایک مقام سے دوسرے مقام پر بدلتا رہتا ہے ⁂

(۱) ری ٹروسی ڈنٹ گاوٹ

Retrocedent Gout

سپریسڈ گاوٹ Snppressed Gout

**نِقْرِسُ الْوَرِک** (ع) سُرین یعنی چوتڑ کا نقرس ایک قسم کا درد ہے۔ جو سرین کے جوڑ میں نقرسی مادہ کے جمع ہونے سے لاحق ہوتا ہے

(۱) اِسکیاگرا Ischiagra

**نِقْرِسُ الْیَد** (ع) ایک قسم کا درد ہے۔ جو ہاتھ کے جوڑوں میں نقرسی مادہ سے پیدا ہوتا ہے (۱) چیراگرا Chiragra

**نُقْرَہ** (ف) نشیب۔ گڑھا (ع) گدی کا گڑھا ⁂

**نَقْص** (ع) کمی۔ کم ہونا۔ کم کرنا ⁂

**نَقصُ الاِحسَاس** (ع) کمی حس جس کا کم ہو جانا (۱) ہائپی پس تھیزیا Hypesthesia

**نَقصُ التَّکَلُّم** (ع) ضعف قوت نطق۔ قوت کلام کا ناقص ہو جانا۔ گفتگو یا تقریر کرنے میں قاصر ہونا (۲) اے لیا Alalia.

**نَقصُ الدَّم** (ع) کمی خون جسم میں خون کا کم ہو جانا۔ نقص خون۔ خون کا ناقص ہو جانا۔ ضعف جگر عبس۔ اس مرض میں یا تو جسم میں خون کی مقدار کم ہو جاتی ہے۔ یا خون میں سرخ ذرات کی تعداد یا ان سرخ ذرات خون میں سرخی کی مقدار کم ہو جاتی ہے۔

قِلَّةُ الدَّم
فَقرُ الدَّم
ضُعفُ الکَبِد

(۲) اینمیا Anæmia اولی گیمیا Oligemia کلوروسس Chlorosis

ڈاکٹری نوٹ۔ اینمیا (نقص الدم) کا اطلاق کمی خون کی مندرجہ بالا تینوں صورتوں پر ہوتا ہے۔ یعنی خون کی مقدار کا جسم میں گھٹ جانا یا اس کے سرخ ذرات کا کم ہو جانا یا ان سرخ ذرات میں سرخی خون (ہیموگلوبین) کا کم ہو جانا۔ پس اگر خون کی مقدار جسم سے گھٹ جائے۔ تو اس کو ڈاکٹری میں اولی گیمیا کہتے ہیں۔ اور جب خون میں سرخ دانہائے خون کی تعداد اور ان میں سرخی خون کی مقدار کم ہو جاتی ہے۔ اور ساتھ ہی مریض کا رنگ زردی مائل سبز ہو جاتا ہو تب اس کو کلوروسس اور گرین سک نیس یعنی مرض خضر یا سبز بیماری کہتے ہیں۔

**نَقصُ الدَّم مُہلِک** (ع) ضعف جگر خبیث عبس یہ ایک قسم کا شدید نقص الدم ہے۔ جس میں خون سے سرخ دانہائے خون کی مقدار اور ان میں سرخی خون کی مقدار بہت گھٹ جاتی ہے۔ یہ مرض جلد بڑھتا اور اکثر مہلک ہوا کرتا ہے

قِلَّةُ الدَّم مُوذِی
ضُعفُ الکَبِد

(۲) پرنی شس اینمیا Pernicions Anæmia

نوٹ۔ چونکہ اس مرض میں جگر بہت ضعیف ہو جاتا ہے۔ بلکہ اس کی ساخت چربی میں بدل جاتی ہے۔ اس لئے اردو میں اسکو عام طور پر ضعف جگر کہتے ہیں۔

**نُقصَان** (ع) کمی۔ گھٹ جانا۔ ضعف قویٰ کے سبب افعال سلیمہ کا صادر نہ ہونا۔ جیسے باصرہ کا کسی چیز کو بجنسہٖ نہ دیکھنا

**نُقصَانُ الحِسّ** (ع) حس کا کم ہو جانا۔ عضو کا سو جانا۔ جھنجھنی۔ ٹنگلنگ سین سے شن Tingling Sensation

تَنَوُّمُ الاعضاء

**نُقصَانُ الذَّوق** (ع) قوت ذائقہ کا ناقص ہو جانا۔ یعنی کسی ذائقہ یا مزے کا پورے طور پر محسوس نہ کر سکنا۔

(۲) ڈسگوزیا Dysgeusia

نقصان ذوق اور فساد ذوق اور بطلان ذوق کا فرق دیکھو فساد ذوق میں

**نُقْطَہ** (ع) اصطلاح حکمت و ہندسہ میں منتہائے خط۔ جمع نُقَط (ا) پائنٹ Point (۲) اصطلاح دواسازی میں دوا کا قطرہ دوا کی بوند (ا) منم ڈراپ

**نُقْطَہ جُرْثُومِیَّہ** (ع) بیضۃ المنی کے درمیانی دانہ کے بیچ کا نقطہ +
(ا) جرمنیل سپاٹ Germinal Spot

**نُقْطَہ دَمْعِیَّہ** (ع) آنکھ کے اندرونی کویہ میں آنسوؤں کی نالی کے ابھار کا سوراخ +
(ا) پنکٹا لیکریمیلیس Puncta Lacrimalis

**نُقْطَہ مَرْکَزِیَّہ** / **مَرْکَزِ تَعَظُّمِیَّہ** (ع) ہڈی کی پیدائش کا وہ مرکز جہاں سے ہڈی بننی شروع ہوتی ہے (ا) سینٹر آف آسی فیکیشن Center of Ossification

**نَقْل** (ع) ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا یا لیجانا

**نُقْل** (ع) وہ چیز جو بغیر ذائقہ کے لئے کھائیں پئیں۔ وہ چیز جو شراب پینے کے بعد منہ کا مزہ بدلنے کے لئے استعمال کیجاتی ہے جیسے نمکین۔ پستہ و بادام و چنے وغیرہ

**نَقْلُ الدَّم** (ع) ایک جسم سے دوسرے جسم میں خون پہنچانا۔ جب جریان خون وغیرہ سے جسم میں کمی خون ہو کر مریض سخت ضعیف و نحیف ہوجاتا ہے۔ تو ایسی حالت میں ایک تندرست شخص کی رگ سے اس ضعیف شخص کی رگ میں بذریعہ نلکی خون پہنچاتے ہیں۔ جس سے اکثر اوقات ایسا ضعیف شخص ہلاکت سے بچ جاتا ہے +
(ا) ٹرینس فیوژن Transfusion

**نُقُوع** / **نَقِیع مَنْقُوع** (ع) خیسانده۔ بھگوئی ہوئی دوا کا پانی۔ وہ دوا جو پانی یا عرق میں بھگوئی جائے۔ اور پھر چھان کر استعمال کی جائے۔ جمع نقوعات +
(ا) انفیوژن Infusion

**نُقْہ** (ع) بیماری سے اچھا ہونا۔ مگر ابھی ضعف کا باقی رہنا

**نَقِیّ** (ع) پاک۔ پاکیزہ۔ صاف۔ وہ بدن جو مواد سے پاک و صاف ہوتا +

**نَقِیض** (ع) توڑنے والا۔ ضد +
(ا) انکمپٹی بل Incompatible

نقیض اور ضد کا فرق۔ نقیض وہ ہے جو نہ ایک ساتھ میں جمع ہو سکے۔ اور نہ معدوم ہو سکے۔ جیسے ہست اور نیست یا موت اور حیات۔ یعنی ان دونوں میں سے ایک حالت رہے گی۔ اور ضد وہ ہے کہ ایک ساتھ میں جمع نہ ہو سکے۔ جیسے سیاہ و سفید۔ لیکن یہ دونوں معدوم ہو سکتے ہیں +

**نِکاح** / **نَکْح** (ع) نکاح عرف عام اور اصطلاح شریعت میں عقد کرنا۔ شادی بیاہ کرنا۔ لیکن اصطلاح طب میں جماع کرنا۔ صحبت کرنا۔ ہم بستری +

(۱) کوئیشن Coition کاپولے شن Copulation. سیکسوئل کانگرس Sexual Congress

**نکایت** (ع) زخمی کرنا۔ گھائل کرنا۔ دشمن کو مار ڈالنا (۲) زخم پر سے کھرنڈ اکھیڑنا +

**نکس** (ع) } اعادۂ مرض۔ مرض کا عود کر آنا۔ بیماری کا لوٹ کر آنا +
**رجوع المرض**

(۱) ریلیپس Relapse ریکرینس Recurrence. ری کروڈیسنس Recrudescence

**نکعۃ** (ع) (زن) حسین سرخ لب۔ سرخ لب والی حسین عورت +

**نکفۃ** (ع) } کان کا غدود۔ کان کے پیچھے کا غدود۔ کان کی جڑ کا غدود جو کان کی لو کے پاس ہوتا ہے۔ اس میں لعاب دہن
**غدۃ نکفیۃ**
**غدۃ الاذن**
**اصل الاذن**
پیدا ہوکر ایک نالی کے ذریعہ منہ میں جاتا ہے۔ اسی کے ورم کو کُوجشلا اور کنپیڑے کہتے ہیں تفصیل کے لئے دیکھو غدۃ نکفیہ +

(۱) پیروٹڈ Parotid

**نکول** (ع) پانی یا روغن وغیرہ جس میں دوا جوش دے کر اور اس کو نیم گرم یا گنگنا عضو پر دھاریں +

**نکہ** (ع) بدہضمی سے بوئے دہن کا خراب ہو جانا۔ بدبوئے دہن جس کا سبب بدہضمی ہو

**نکہت** (ع) نکہت خوشبو۔ مہک (۲) بوئے دہن +

**نمرقۃ** (ع) بالش۔ بالین تکیہ۔ جمع نمارق
(۱) پلو Pillow

**نمش** (ع) } لسن۔ یہ گول سیاہ یا سیاہ سرخی مائل چتہ ہوتا ہے جو
**نمشۃ**
پشت اور کبھی چہرہ وغیرہ اعضاء پر نمایاں ہوتا ہے۔ اور اکثر مادرزاد یعنی پیدائشی ہوتا ہے۔ ہندی میں اسے لسن کہتے ہیں
(۱) مدرز مارک Mother's mark
نیوس Nævus

**نمش۔ کلف۔ برش اور خال کا فرق**
کلف چھائیں یا سیاہ داغ جو عموماً منہ پر ہوتے ہیں۔ برش چھوٹے چھوٹے سرخ سیاہ مائل بہ نیرنگی نقاط جو زیادہ تر منہ پر نکلتے ہیں۔ خال یا تل نقطہ سیاہ یا کبود جو سطح جلد سے ذرا اونچا ہوتا ہے۔ اور نمش گول سیاہ یا سیاہ سرخی مائل چتہ جو جلد سے ابھرا ہوا ہوتا ہے +

**نمش** (ع) مریض نمش جس کے بدن پر لسن ہو

**نمک سود** (ف) } نمکین خشک گوشت۔ نمک اور مصالح لگا کر خشک کیا ہوا گوشت +
**قدید** (ع)

**نملۃ** (ع) } لغوی معنی چیونٹی۔ اصطلاح طب میں ایک جلدی بیماری
**ساعیۃ**

ہے۔ جس میں چھوٹی چھوٹی گول باہم ملی ہوئی پھنسیاں نکلتی ہیں۔ جن میں سوزش اور خارش ہوتی ہے۔ اور کبھی اُن کے گرد ورم بھی ہوتا ہے۔ چونکہ یہ مرض اکثر پھیلتا جاتا اور نملہ یعنی چیونٹی کی طرح ایک جگہ سے رینگ کر دوسری جگہ چلا جاتا ہے۔ اسی لئے اس کو نملہ اور ساعیہ کہتے ہیں۔ یہ مرض دو قسم کا ہوتا ہے۔ نملہ ساذجہ جس کا مادہ خالص صفرا ہوتا ہے۔ اور جو صرف ظاہر جلد ہی میں پھیلتا ہے۔ اور (۲) نملہ متآکلہ جو گوشت اور پوست کو کھا جاتا ہے۔ اور جس کا زخم گہرا ہوتا ہے۔

(۱) ہرپیز Herpes

ڈاکٹری نوٹ۔ اس مرض کا ڈاکٹری نام ہرپیز مستخرج ہے یونانی لفظ ہرپو سے جس کے لغوی معنی ہیں رینگنا۔ چونکہ یہ مثل کیڑے یا چیونٹی کے رینگتا ہے۔ یعنی آگے بڑھتا جاتا ہے۔ اس مناسبت سے اس کا یہ نام رکھا گیا۔ یہ مرض عموماً تین قسم کا ہوتا ہے (۱) ہرپیز سمپلیکس یعنی نملہ ساذجہ (۲) ہرپیز زاسٹر یعنی نملہ منطقیہ (۳) ہرپیز سرسی نے ٹس یعنی نملہ حلقیہ۔ مذکورہ بالا دوسری و تیسری قسم کے نملہ کو یونانی اطبا نملہ متآکلہ سے تعبیر کرتے ہیں۔

نُمَیلَہ (ع) چیونٹی کی مانند (۲) موسرج آنکھ کی ایک بیماری ہے۔ جس میں طبقہ قرنیہ میں زخم ہو کر پھٹ جانے سے طبقہ عنبیہ چیونٹی کے سر کی بماہر باہر نکل آتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو موسرج۔

| | | |
|---|---|---|
| نُمُوّ (ع) | | بالیدگی۔ افزائش۔ بڑھاؤ |
| نُمُو (ف) | | نشوونما پانا۔ بڑھنا۔ |
| تَنْمِیَہ (ع) | (۲) | ڈیویلپ مینٹ |

Development

نُمُوّ اور سِمَن کا فرق۔ نمو جسم کے حجم کے اُس بڑھاؤ کو کہتے ہیں۔ جو اقطار ثلاثہ یعنی طول و عرض و عمق میں طبعی نسبت سے واقع ہو۔ سمن بھی اگرچہ انہی معنوں میں مستعمل ہے۔ مگر زیادہ عام ہے یعنی جسم کے کسی خاص حصہ یا کسی خاص قطر میں کمی زیادتی ہو۔ تو اسے بھی سمن سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور اگر تمام اعضاء یا سارے جسم میں واقع ہو تو اس کو بھی سمن ہی کہتے ہیں۔ لیکن اس کلی سے کہ "کُلُّ حَیٍّ یَنْمُوْ وَلَا کُلُّھُمْ یَسْمُنُوْنَ" (ہر ایک زندہ بڑھتا ہے۔ مگر ہر ایک موٹا نہیں ہوتا) دونوں کا فرق ظاہر ہے۔

نُمُوشْتَہ (ع) سر کا چکٹ جانا۔ سر کے بالوں کا چکٹ جانا۔ یہ ایک بیماری ہے جس میں سر کے بال ایسے چکٹ جاتے ہیں۔ گویا ان میں کوئی خراب تیل ڈالا گیا ہو

اور اس پر ٹوپی یا پگڑی رکھنے سے وہ میلی ہو جاتی ہے +

**نُوَاۃ** (ع) لغوی معنی گٹھلی جیسے کھجور کی۔ اصطلاحی معنی گول سا نقطہ جو کسی حیوانی ذرہ یا کیسہ (سیل) کے بیچ میں ہوتا ہے +

(۱) نیوکلی اس Nucleus

**ڈاکٹری نوٹ**۔ ہر ایک حیوانی ذرہ یا حیوانی کیسہ جس کو عربی میں خلیّہ یا کُریّہ اور انگریزی میں سیل کہتے ہیں۔ اس کے گرد ایک نہایت باریک جھلی کا غلاف ہوتا ہے جس کو غلاف کیسہ کہتے ہیں۔ اور اس غلاف کے اندر ایک رقیق مادہ بھرا ہوا ہوتا ہے۔ جس کو پروٹوپلازم یا مادۂ حیات کہتے ہیں۔ اس پروٹوپلازم کے درمیان ایک اور نقطہ ہوتا ہے جس کو انگریزی میں نیوکلی اس اور عربی میں نُواۃ کہتے ہیں۔ لیکن میں اس کو بجائے نُواۃ کے جوہر حیات سے تعبیر کرتا ہوں۔ کیونکہ کیسہ کی زندگی اسی پر منحصر ہوتی ہے۔ اور کبھی اس نیوکلی اس کے درمیان ایک اور نقطہ ہوتا ہے جس کو نیوکلی اولس یا نُوَیّہ کہتے ہیں +

**نَوَاجِذ** (ع) } جمع ہے ناجذ بمعنی عقل داڑھ
**اَضْرَاسُ الْحُلُم** } کی۔ تفصیل کے لئے دیکھو ناجذ

**نَوَاصِیر** (ع) جمع ہے ناصور کی (۲) بھگندر۔ کنارۂ مقعد کے قریب کے ناصور جن میں سے زرد آب اور پیپ آتی رہتی ہے۔ اور بمشکل علاج پذیر ہوتے ہیں۔ اور کبھی یہ ناصور رودۂ مستقیم تک چلا جاتا ہے۔ یعنی رودۂ مستقیم میں سوراخ ہو جاتا ہے +

(۱) فسچولا ان اینو Fistula in Ano

**نَوَافِذ** (ع) سوراخہائے بدن۔ جیسے ناک۔ کان دہن اور دُبر وغیرہ کے +

**نُوَام** (ع) } مرض خواب۔ نیند کی بیماری
**مَرَضُ النَّوْم** } ایک بیماری ہے۔ جس میں نیند بہت غالب ہوتی ہے۔ یہاں تک کہ مریض کا جگانا قریباً محال ہوتا ہے۔ اور وہ اکثر سویا سویا ہی مر جاتا ہے۔ یہ مرض افریقہ کے مغربی ساحل اور کانگو میں مقامی طور پر پایا جاتا ہے۔ یہ ایک قسم کی مکھی کے کاٹنے سے پیدا ہوتا ہے جس کے کاٹنے سے ایک خاص قسم کا کرم انسان کے خون میں داخل ہو کر اس مرض کو پیدا کر دیتا ہے

(۱) سلیپنگ سکنیس Sleeping Sickness

**نَوَائِب** (ع) جمع ہے نوبت بمعنی باری کی +

**نَوْبَت** (ع) لغوی معنی باری۔ اصطلاح طب میں (۱) مرض کی باری۔ مرض کا دورہ (۲) بخار کے دورہ کا زمانہ۔ بخار کا وقت جمع نوائب

(۱) فِٹ پیرا کسزم Paroxysm

نوٹ جب بخار اتر جاتا ہے۔ تو اسے زمانۂ راحت کہتے ہیں +

نَوْح (ع) } گریہ وزاری کرنا۔ مردہ پر پڑنا
نَوْحَہ } اور اس کی اچھی صفتوں کا
بیان کرنا +
نُوْر (ع) روشنی۔ شعاع۔ کرن۔ جمع انوار +
نَوْع (ع) قسم جنس خاص (۲) اسپی شیز Species.
نَوْف (ع) } فرج کا کنارہ۔ فرج کا زائد
بَظْر } گوشت تفصیل کے لئے
دیکھو بظر (۱) کلی ٹورس
نُوْک (ع) احمق پن خبطی پن۔ بیوقوفی +
نَوْم (ع) خواب۔ نیند۔ سونا (۲) سلیپ Sleep
نَوْم فَاضِل (ع) گہری نیند۔ رات کی گہری
نیند۔ بیخبری کی نیند +
نَوْم مُتَمَلْمَل (ع) ہلکی نیند جو خواب اور بیداری
کے درمیان ہو +
نَوْمَہ (ع) پسلیوں کا درد +
نُوْنَہ (ع) چاہ زنخدان۔ ٹھوڑی کا گڑھا +
نُوِیَّہ (ع) دیکھو نُواۃ +
نُہُد (ع) اُبھرنا۔ اُٹھنا۔ چھاتیاں اُبھرنا +
نَہْرُ الْبَدَنِی (ع) } ہفت اندام۔ مشہور رگ ہو
اَکْحَل } جو قیفال اور باسلیق کے درمیان
پہلی انگلی کی سیدھ پہ واقع ہے +
نَہْس (ع) دانت سے نوچنا۔ دانتوں کے
کناروں سے کاٹنا +
نَہْش (ع) پورے دانتوں اور داڑھوں سے
کاٹنا (۲) سانپ کا ڈسنا +

نُہْکَہ (ع) بیماری سے لاغر و بیجور ہو جانا۔ رنج
سختی۔ بیماری +
نَہَم (ع) کھانے کا حریص ہونا۔ کھانے کا بہوکا ہونا
نُہُوع (ع) زبردستی قے کرنا۔ اور کچھ نہ نکلنا +
نُہُوکَت (ع) } سخت کمزوری۔ شدید ناتوانی
ضُعْف شَدِید } نہایت لاغری۔ سوکھا جو
عموماً بچوں کو ہو جایا کرتا ہے +
(۲) مرسمس Marusmus
ہائی پرستھینیا Hyperasthenia.
نِیَاط (ع) } فُؤاد۔ قلب۔ دل (۲) ایک
نِیْط } موٹی رگ جس کے ساتھ
دل پیٹھ کی طرف سے لٹکا ہوا ہے۔ یعنی
اورطی یا شریان اعظم +
نِیْدُلَان (ع) مرض کابوس۔ تفصیل کے
لئے دیکھو کابوس +
نِیْرَبَاج (ع) ایک غذا ہے جو گوشت و پیاز
میں انار دانہ وغیرہ ڈال کر بنائی جاتی ہو
نَیْرُوْز (ف) نوروز۔ اول روز بہار۔ جبکہ
آفتاب عالمتاب برج حمل میں داخل ہوتا
ہے۔ عموماً نوروز اکیس مارچ کو ہوا کرتا
ہے۔ ایرانی اور پارسی اسی روز عید نوروز
مناتے ہیں۔ ایران میں سب سے بڑی
عید یہی عید نوروز ہوتی ہے +
نِیْزَج (ع) عورت کی فرج۔ اندام نہانی +
نِیْط (ع) اورطی۔ شریان اعظم۔ دیکھو نیاط

نیک (ع) جماع کرنا۔ ہم بستری کرنا ٭
نیلنجی (ع) نیلے رنگ کا۔ نیلگوں ٭
نیم برشت (ف) نیم پختہ۔ اُدھ بھُنا۔ اُدھ پکا۔ کچا پکا ٭

# و

وَاب (ع) شرم سے عرق عرق ہوجانا ٭
وَأد (ع) قبر میں زندہ دفن کردینا ٭
وَادِی (ع) نالی پانی وغیرہ کی (۲) نشیب (۳) وہ نشیب جو موخر دماغ کے دونوں لوتھڑوں کے مابین حائل ہے ٭
وَاضِحَہ (ع) دانت جو ہنسنے میں یا بات چیت میں ظاہر ہوتے ہیں (۲) سر کی ہڈی کا وہ تفرق اتصال جس میں ہڈی کی سفیدی ظاہر ہوجائے ٭
وَافِدَہ (ع) وہ مرض جو قلب اور اطراف قلب کے ساتھ مخصوص ہو ٭
وَاقِی حافظ (ع) حافظ صحت۔ وہ تدبیر جو موجودہ صحت کی حفاظت کرے۔ اور مرض سے محفوظ رکھے۔ (۱) پروفائی لیکٹک Prophylactic
وَالِجَہ (ع) درد شکم۔ درد دندان ٭
وَاہِمَہ (ع) قوت واہمہ جو صُوَر محسوسہ سے معانی جزئیہ کو ادراک کرتی ہے تفصیل کے لئے دیکھو قوت واہمہ ٭
وَاہِنَہ (ع) مُہرۂ گردن (۲) سب سے چھوٹی اور نچلی پسلی ٭
وَبَاء مرض منتشر (ع) مرگا۔ مرگی۔ عام بیماری۔ وہ بیماری جس میں ایک ہی وقت میں بہت سے اشخاص مبتلا ہو جائیں جیسے طاعون وہیضہ وغیرہ ٭ جمع اَوْبِئَہ۔ اَوْبَاء (۱) ایپی ڈیمک Epidemic پینڈیمک Pandemic
وَبَائی (ع) متعلق وباء۔ وباء کے متعلق ٭
وَبَائی اَمْرَاض (ع) دیکھو امراض وبائیہ ٭
وَبَش (ع) ناخن پر کا سفید داغ یا چتی ٭
وَبْط (ع) نشتر دینا۔ زخم کھولنا (۲) بڑھاپے سے عقل کا ضعیف ہوجانا ٭
وَبِغ (ع) جس کے سر میں بفا ہو۔ مریض بفا
وَبِق (ع) ہلاک ہونا ٭
وَبْلَہ (ع) بدہضمی۔ طعام کی گرانی ٭
وَتْبَہ (ع) بھوک سے دل بیٹھا جانا ٭
وَتَدِی (ع) قاعدہ دماغ کی ہڈی۔ دیکھو عظم وتدی (۱) سفینائڈ Sphenoid
وَتَر (ع) پے۔ نس۔ ایک سفید جسم ہے جو عضلہ کے سرسے نکلتا ہے۔ اور بالعموم ہڈی پر جا لگتا ہے۔ جمع اوتار۔ عضلات انہیں اوتار کے واسطہ سے اعضاء کو حرکت دیتے ہیں (۱) ٹینڈن Tendon سی نیو Senew

وَتَرَہ (ع) } دیوارِ بینی۔ دونو نتھنوں
وَتَرَۃُ الْاَنْف } کی درمیانی دیوار (ا) سیپٹم
قَاسِمُ الْاَنْف } نیزائی Septum Nasi

وُتَشَّہ (ع) مریض قریب المرگ۔ بیمار قریب بہ ہلاکت ۔

وَتِیرَہ (ع) } ناک کے دونوں نتھنوں
وَتَرَہ } کے درمیان کی دیوار ۔

وَتِیرَہ اور تَنْثَرَہ کا فرق۔ وتیرہ دونو نتھنوں کی درمیانی دیوار۔ اور تنثرہ دونو موچھوں کا درمیانی فاصلہ ۔

وَتِین (ع) } رگِ دل۔ دل کی رگ۔ وہ
اَوْرطی۔ نَبِط } رگ جس سے دل معلق ہو
اور جس کے کٹ جانے سے آدمی فوراً مر جاتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو شریان اعظم یا اورطی (ا) اے آرٹا Aorta

وُثُب (ع) کودنا۔ پھاندنا۔ اُچھلنا (ا) مرض کا ایک جگہ سے دوسری جگہ دوڑ جانا ۔

وُثَبَہ (ع) جوڑوں کا درد یا گٹھیا ۔
(ا) رُوماٹیزم Rheumatism

وَثْئ (ع) موچ آجانا۔ موچ آنے میں جوڑ کے رباطات متأذی ہوتے اور بعض اوقات کسی قدر پھٹ جاتے ہیں۔ لیکن جوڑ کی ہڈیاں اپنی جگہ سے نہیں ٹلتیں۔ اور اگر جوڑ کی ہڈی اپنی جگہ سے ٹل جائے۔ یا کھسک جائے۔ تو اُس کو خلع سے تعبیر کہتے ہیں (ا) سپرین Sprain

وَجَاعیٰ (ع) جمع ہے وجع بمعنی دکھ یا درد کی ۔

وَجَاعیٰ (ع) زن دردمند۔ دکھیاری ۔

وُجَاعیٰ (ع) مرد دردمند۔ دکھیارا ۔

وِجَاءٌ (ع) } خصی کرنا۔ بدھیا کرنا۔ خصیئے
اِخْصَاء } نکال ڈالنا یا خصیوں کی
رگوں کو کچل ڈالنا ۔
(ا) کیسٹریشن Castration

نوٹ۔ یہ لفظ زیادہ تر بکروں کے خصی کرنے پر بولا جاتا ہے ۔

وَجِیب (ع) دل کا دھڑکنا۔ دل کی دھڑکن (ا) پیلپی ٹیٹنگ Palpating

وَجْبَہ (ع) وقت غذا۔ کھانے کا وقت۔ وقت معین پر کھانا کھانا۔ جمع وجبات ۔

وَجِع (ع) رنجور و دردمند ہونا۔ دکھیا ہونا ۔

وَجَع (ع) رنجوری۔ دردمندی۔ درد۔ دکھ جمع اَوجاع۔ وِجَاع۔ تفصیل کے لئے دیکھو الم (ا) پین Pain ایک Ache

وجع اور الم کا فرق دیکھو الم میں ۔

وَجِع (ع) رنجور۔ دردمند۔ دکھیا۔ دُوکھی جمع وَجِعُون۔ وُجاعیٰ۔ وَجْعیٰ ۔
(ا) پینڈ Pained اِفلکٹڈ Afflicted

وَجَعُ الْاُذُن (ع) دردِ گوش۔ کان کا درد (ا) اوٹیلجیا Otalgia

وَجَعُ الْاَسْنَان (ع) درد دندان۔ دانتوں

کا درد۔ دانت کا درد +

(۱) اوڈنٹیلجیا Odontalgia

**وَجَعُ الْاَمْعَاءْ** (ع) درد روده (ف) ۔ آنتوں کا درد

(۱) انٹریلجیا Entralgia

**وَجَعُ الرَّحِم** (ع) درد رحم ۔ رحم کا درد +

(۱) یوٹریلجیا Uteralgia

میٹریلجیا Metralgia

**وجع الرحم اور قولنج وغیرہ کا فرق۔**
علامہ سمرقندی لکھتے ہیں۔ کہ بعض دفعہ قولنج کے ساتھ وجع الرحم۔ درد جگر۔ درد طحال اور وجع الدیدان (کیڑوں کے درد) سے اشتباہ ہوتا ہے۔ لیکن ذرا غور کرنے سے اپنے اپنے محل وقوع کے لحاظ سے متمیز ہو سکتے ہیں۔ اعراض لازمہ بہترین مابہ الافتراق ہیں۔ مثلاً قولنج میں سقوط اشتہا، (بھوک کا نہ ہونا) قے اور پنڈلیوں میں درد و نفخ ہوتا ہے۔ جو دوسرے دردوں میں نہیں پایا جاتا +

**وَجَعُ الصَّدْر** (ع) درد سینہ ۔ چھاتی کا درد +

(۱) تھوریکوڈینیا Thoracodynia

**وَجَعُ الْعَقِب** (ع) درد پاشنہ ۔ ایڑی کا درد

(۱) پین اِن دی ہیل

**وَجَعُ الْعَیْن** (ع) درد چشم ۔ آنکھ کا درد +

(۱) آفتھل مَیلجیا Ophthalmalgia

**وَجَعُ الْفُؤَاد** (ع) فم معدہ کا شدید درد کلیجہ کا درد (۱) کارڈی ایلجیا Cardialgia

نوٹ۔ فؤاد کے لغوی معنی ہیں قلب یعنی دل۔ لیکن فم معدہ جو دل کے قریب ہوتا ہے اس کو بھی فواد کہتے ہیں۔ پس وجع الفواد کے لغوی معنی ہیں درد دل اور اصطلاحی معنی ہیں درد فم معدہ عوام الناس اس درد کو کلیجہ کا درد کہتے ہیں +

وجع الفؤاد کی طرح انگریزی لفظ کارڈی ایلجیا کے لغوی معنی بھی درد دل ہیں لیکن اس کا اطلاق بھی مجازاً فم معدہ کے درد شدید پر ہوتا ہے +

وَجع القلب یا درد دل کو انگریزی میں انجائنا پیکٹورس (Angina pectoris) یا انجائنا کارڈس (Angina Cordis) کہتے ہیں

**وَجَعُ الْکَبِد** (ع) } درد جگر ۔ جگر کا درد (۱) ہیپا
**قولنج کبدی** } ٹیلجیا Hepatalgia
ہیپٹک کالک

**وَجَعُ الْکُلْیَہ** (ع) } درد گردہ ۔ گردہ کا
**قولنج گُردی** } درد (۱) رینل کالک
Renal colic

**وَجَعُ الْمَفَاصِل** (ع) درد بند بند ۔ مرض
داء المفاصل } گٹھیا ۔ جوڑوں کا درد +
جَدَّار } (۱) رُوما ٹزم Rheumatism

**وجع المفاصل اور نقرس کا فرق۔**

جوڑ دیا ورم اعضاء کے بڑے جوڑوں میں
ہو۔ اُسے وجع المفاصل کہتے ہیں۔ اور
چھوٹے جوڑوں کے درد و ورم کو نقرس
سے موسوم کیا جاتا ہے +

**وَجعُ الوَرِک** (ع) } ورد مفصل سرین یعنی کولھے
**دَاءُ الحَرقَفَہ** } کا درد جو مقدمہ ہے عرق
النساء کا۔ دونوں میں فرق عرق النسائیں
دیکھیں (ا) کاک سَیلجیا Coxalgia

**وَجِعَہ** (ع) زن دردمند۔ دکھیا عورت دُکھیاری
جمع وَجِعات اور وَجعیٰ +

**وَجنَہ** (ع) عارض۔ رخسار۔ گال +
(ا) چیک Cheek

**وُجُوب** (ع) آنکھ کا اندر کو دھنس جانا۔ آنکھ
کا اندر کو دب جانا +

**وُجُور** (ع) } وہ دوا جو بیمار یا بچے کے
**وُشُوغ** } منہ میں چمچہ وغیرہ سے اس
وقت ڈالی جاتی ہے۔ جبکہ وہ خود کھانے
پینے سے عاجز آجائے۔ جمع وجورات +

**وَجہ** (ع) رُخ۔ رو۔ چہرا۔ مکھڑا۔ جمع وجوہ
(ا) فیس Face

**وَجِیع** (ع) دردناک۔ دردمند +

**وَجِیہ** (ع) خوبصورت۔ صاحب جاہ (۲)
بچہ جس کے دونوں ہاتھ ایک بار ماں کے
پیٹ سے نکلیں +

**وُحَام۔ وَحَم** (ع) حاملہ عورت کو بُری اغذیہ
اور بُری چیزوں مثلاً کوئلے اور مٹی وغیرہ
کے کھانے کی خواہش ہونا +
(۲) پائیکا Pica

**وُحشَت** (ع) لوگوں سے نفرت۔ گھبراہٹ۔ ملال

**وَحشِی** (ع) } بیرونی۔ باہر کی طرف۔ بیرنی
**وَحشِیَہ** } رُخ۔ وہ رُخ جو جسم کے
درمیانی خط سے دور واقع ہو۔ یہ ضد ہے
اِنسِی کی (ا) ایکسٹرنل External

**وَحَم۔ وِحَام** (ع) } حاملہ کو بری اور چٹپٹی غذاؤں
**فَسَادُ الشَّهوَت** } اور کوئلے اور مٹی وغیرہ
**رَمَرمَہ** } کھانے کی نیز جماع کی
خواہش ہونا +

**وَحَم** اور فساد الشہوت کا فرق سمرقندی
نے ان دونوں میں یہ فرق بیان کیا ہے
کہ اطعمہ ردی الکیفیتہ (سخت نمکین و
چٹپٹی و تیز غذاؤں) کی خواہش پیدا ہونے
کا نام وَحَم ہے اور فساد الشہوت اس
حالت کا نام ہے جس میں اشیاء ردیہ
مثلاً مٹی۔ کنکر اور ٹھیکری وغیرہ کے
کھانے کو مریض کی طبیعت چاہتی ہے
مگر جمہور اطباء دونوں لفظوں کو مترادف
خیال کرتے ہیں +

**وَحمَہ** (ع) } پیدائشی لحسن جسم کا وہ
**نَمش مولودی** } گول سیاہی مائل داغ جو
پیدائشی ہوتا ہے۔ اور جس کو ہندی

میں الشن کہتے ہیں +

(۱) نیوس میٹرنس Nevus Maternus

مدرز مارک Mother's mark

وَخَامَہ (ع) غذا کی گرانی ۔ بدہضمی +

وَخْز (ع) چبھنا ۔ کچنا ۔ کوچ دینا ۔ سوئی چبھونا

(۱) پنکچر Puncture

وَخْص (ع) شکم میں نیزہ چبھونا +

وَخْف (ع) لعابدار دوا کو مل کر لعاب نکالنا

وَخْم (ع) } کھانا ہضم نہ ہونا ۔ بدہضمی
وِخَام } (د ۲) ہیضہ کرنا ۔ ہیضہ ہ

وِدَاج (ع) رگ گردن ۔ گردن کی ورید ۔ تثنیہ وداجان اور وداجین +

(۱) جوگولر وین Jugular vein

نوٹ ۔ گردن میں چند وریدیں ہیں جو وداج کے نام سے مشہور ہیں ۔ چنانچہ ان میں سے ایک تو گردن کی باہر کی طرف جلد سے قریب ہے ۔ جو اکثر غصہ کی حالت میں پھول جاتی ہے ۔ اس کو وداج ظاہرہ اور فارسی میں شہرگ کہتے ہیں ۔ اور دوسری ورید گردن میں اندر کی طرف گہری ہوتی ہے ۔ جو شریان سُباتی یعنی گردن کی شریان کے ساتھ رہتی ہے ۔ اس کو وداج غائرہ کہتے ہیں +

وِدَاجَان (ع) } تثنیہ ہے وداج کا گردن
وِدَاجَین } کی دو رگیں دیکھو وداج +

وِدَاج ظَاہِرَہ } شہ رگ ۔ گردن کی ورید
حَبْلُ الْوَرِیْدِ ظَاہِر } (۱) ایکسٹرنل جوگولر وین

Internal Jugular vein

وِدَاج ظَاہِرَہ مُؤَخَّرَہ (ع) وداج ظاہرہ کی
وِدَاج مؤخر } وہ شاخ جو گردن کے پچھلے حصہ میں واقع ہے +

(۱) پوسٹیریر ایکسٹرنل جوگولر وین

Posterior Extenal Jugular Vein.

وِدَاج غَائِرَہ } (ع) گردن کی اندرونی
حَبْلُ الْوَرِیْدِ بَاطِنَہ } ورید جو گردن کی شریان سُباتی کے ساتھ رہتی ہے ۔ اور دماغ سے تعلق رکھتی ہے (۱) انٹرنل جوگولر وین

Internal. Jugular vein

وِدَاج مُقَدَّم (ع) ہنسلی کی نچلی ورید کی وہ شاخ جو گردن کے سامنے ہوتی ہے +

(۱) اینٹیریر جوگولر وین

Anterion Jugular vein.

وِدَاج مُؤَخَّرَہ (ع) دیکھو وداج ظاہرہ مؤخرہ

وِدَاجَین (ع) تثنیہ ہے وداج کا ۔ گردن کی دو وریدیں ۔ دیکھو وداج +

وُدَاف (ع) عضو تناسل ۔ آلہ تناسل +

وَدَاف (ع) ٹپکنا ۔ آلہ تناسل سے مذی کے بعد پانی سا ٹپکنا +

وَدَج (ع) شہرگ ۔ تفصیل کے لئے دیکھو وداج

وَدْقَہ (ع) فرج عورت کے درمیان کا زائد

گوشت +

وَدَقَہ (ع) } آنکھ میں ملتحمہ کے اوپر بڑے
رَمَدْ بُثری } یا چھوٹے کویہ کی طرف اور
کبھی سیاہی چشم کے گرد ایک یا چند چھوٹی
چھوٹی سخت پھنسیاں نکل آتی ہیں۔ جو اکثر سفید
چربی کے رنگ کی ہوتی ہیں۔ لیکن اگر
مادہ دموی ہو تو سرخی مائل ہوتی ہیں +
(۲) فلک ٹے نیولر کن جنکٹو ائیٹس
Phlyctenular
Conjunctivitis.
نوٹ۔ اس مرض میں قرنیہ اور صلبیہ
کے مقام اتصال پر یعنی سیاہہ چشم کے
کنارے پر پہلے ایک چھوٹا سا سخت
اُبھار پیدا ہوتا ہے۔ جو بعد میں آبلہ یا
پھنسی کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔
جس کو انگریزی میں فلک ٹے نیول
Phlyctenul اور عربی میں وَدَقہ کہتے
ہیں۔ یہ آبلہ یا پھنسی تعداد میں ایک
اور کبھی زیادہ بھی ہوتی ہیں۔ اور ان
کے گرد پیازی رنگ کا حلقہ ہوتا ہے +
جب قرنیہ پر ایسی پھنسی نکلتی ہے۔
تو ڈاکٹری میں اس مرض کو فلکٹی نیولر
کیراٹائی ٹس اور طب میں بُثور قرنیہ
کہتے ہیں +
وَدَقہ۔ مُور سرج اور طَرفہ کا فرق
طبقہ ملتحمہ کے اس ورم کو وَدَقہ کہتے ہیں
جو سفید چربی کی شکل کا ہوتا ہے۔ اور جب
قرنیہ کے پھٹ جانے سے طبقہ عنبیہ چیونٹی
کے سر کے برابر باہر نکل آتا ہے۔ تو اسے
مور سرج کے نام سے موسوم کرتے ہیں
ملتحمہ میں سرخ یا سیاہی مائل نقطہ کو
طَرفہ کہا جاتا ہے +

وَدَک (ع) گوشت کی چکنائی اور روغن وغیرہ
جو اُس سے نکلے +

وَدَک۔ دَسَم۔ دُھن۔ دِھان اور
شَحَم کا فرق۔ ودک کا اطلاق گوشت
کی اور چربی کی چکنائی یعنی اس کے
روغن پر ہوتا ہے۔ دُہن گھی روغن
زیتون اور ہر قسم کے روغن پر بولتے ہیں
دَسم بھی اسی کا مترادف ہے۔ دِہن بالکسر
جانور کے چربیلے گوشت کو کہا جاتا ہے
دِہان زیت یعنی روغن زیتون وغیرہ کے
تلچھٹ کو کہتے ہیں۔ اور شحم پیٹ کے چربیلے
پردے کی چربی کو کہتے ہیں۔ اور جو چربی
گوشت پر لگی ہوئی ہوتی ہے۔ اس کو
سَمِین کہتے ہیں +

وَدِیّ (ع) } ایک سیال و رقیق لیسدار
وَدْی } رطوبت ہے جو پیشاب
سے قبل یا اس کے ساتھ خارج ہوتی ہے
اس کا فائدہ یہ ہے کہ یہ مجری بول کو نرم
اور تر رکھتی ہے تاکہ اخراج بول میں

سہولت ہو۔ اور اس کی تیزی محسوس نہ ہو۔
یہ رطوبت غدۂ ودی میں پیدا ہوتی ہے۔
دیکھو غدد ودی۔

**وَدی۔ مَذی** اور **مَنی** کا فرق دیکھو منی کے بیان کے آخر میں۔

**وِذْاُ** (ع) آنکھ کا چندھیا جانا۔

**وَذْر** (ع) زخم میں سلائی ڈال کر اس کی گہرائی معلوم کرنا (۲) نشتر چبھونا۔

**وَذْرَہ** (ع) گوشت کا لوتھڑا (۲) بظر

**وَذْم** (ع) ذکر بہ مع خصیتین۔

**وَذَم** (ع) پارۂ جگر۔ جگر کا ٹکڑا۔ جمع وِذام۔

**وَذْمَہ** (ع) شکنبہ۔ اوجھڑی۔ اوجھ۔

**وَذِیَہ** (ع) درد۔ دکھ۔ بیماری۔ تکلیف۔

**وَرْب** (ع) پسلیوں کا درمیانی گوشت و پوست (۲) کلمہ کی انگلی اور انگوٹھے کی انگلی کا درمیان (۳) مقعد۔ کون۔ دبر۔

**وِرْد** (ع) تپ روزانہ۔ تپ کا دورہ۔

**وِرْد۔ غِب** اور **رِبع** کا فرق۔ ورد روزانہ بخار۔ وہ بخار جو ہر روز آئے۔ غب تجاری بخار۔ وہ بخار جو ایک دن آئے اور ایک دن نہ آئے۔ اور ربع چوتھیا بخار جو ہر چوتھے روز آئے۔ تفصیل کے لئے دیکھو حمی نائبہ۔ حمی غب۔ حمی ربع۔

**وَرْدَہ** (ع) گول سر کا نشتر (۲) پروب پوائنٹڈ بسٹوری Probe pointed Bistoury

**وَرْدِی** (ع) گلابی۔ گلابی رنگ۔ اس رنگ کے قارورہ میں اصحب کی نسبت سرخی زیادہ ہوتی ہے۔

**وَرْدِینج** (ع) / **یَنَغ۔ رَمَدِ وَبائی** } دبائی آنکھ دکھنا۔ گلابی آنکھ پردۂ ملتحمہ کا ورم جس میں ملتحمہ اس قدر سوج جاتا ہے۔ کہ قرنیہ ڈھک جاتا ہے۔ یعنی آنکھوں کی سفیدی سوج کر سیاہی کو ڈھانپ لیتی ہے۔ اور آنکھ کا بند کرنا دشوار ہو جاتا ہے۔
(۲) پنک آئی Pink Eye ایپی ڈیمک کن جنکٹیوائٹس Epidemic Conjunctivitis

نوٹ۔ چونکہ اس مرض میں ماؤف آنکھ گل سرخ کی طرح گہری سرخ ہوتی ہے اس لئے اس کو عربی میں وردینج کہتے ہیں

**وَرْدِینج** اور **یَنَغ** کا فرق۔ بقول شارح اسباب وغیرہ یہ دونوں نام طبقہ ملتحمہ کے اس ورم عظیم کے ہیں جس میں بعض وقت شدت ورم سے ملتحمہ قرنیہ کے اوپر کو آ جاتا ہے۔ اور متورم ملتحمہ کا رنگ گلابی ہوتا ہے۔ فرق صرف یہ ہے کہ اگر بچوں میں مرض ہو تو وردینج کہلاتا ہے۔ اور اگر بڑوں میں ہو تو ینغ کہلاتا ہے۔

**ڈاکٹری نوٹ۔** وردینج ایک قسم کی متعدی رمد نزلی ہے۔ جو بعض اوقات بطور وبا پھیل جاتی ہے۔ اس مرض کی

چھوت مریض کی آنکھ سے تندرست اشخاص
کی آنکھوں میں لگ جاتی ہے۔ اس مرض کا
باعث ایک خاص قسم کا کرم ہوتا ہے۔ جو
دُکھتی ہوئی آنکھ میں نیز اس کے مواد میں ملتا یا
جاتا ہے۔ اگر اس کرم کو ایک تندرست آنکھ
میں داخل کر دیا جائے تو اس میں بھی یہ مرض
پیدا ہو جاتا ہے پس مریض کے کسی تندرست
کے ساتھ ایک بستر میں سونے سے یا مریض کے
مستعملہ تکیہ یا رومال یا تولیہ وغیرہ کے ذریعہ یا
خشک شدہ مواد کے ذرات کے ذریعہ اُڑ کر تندرست
آنکھ میں پڑ جانے سے یہ مرض ہو جاتا ہے +

**وَرسَکِین** (ع) سبز چیچک - سبز قسم کی چیچک -
ایک قسم کی چیچک ہے جس کے دانوں کا
رنگ سبز ہوتا ہے۔ اور جس کے وسط میں
سفید خطوط نظر آتے ہیں +

**ڈاکٹری نوٹ** - یہ درحقیقت خونی چیچک
یا کالی چیچک ہے۔ جس کو ڈاکٹری میں ہیمو
راجک سمال پاکس کہتے ہیں۔ اس قسم کی
چیچک نہایت شدید ہوتی ہے۔ اور اس
کے دانوں میں بجائے پیپ کے خون آمیز
پیپ یا خون ہوتا ہے۔ جس سبب سے اُن
کی رنگت سبزی مائل یا سیاہی مائل ہوتی
ہے تفصیل کے لئے دیکھو جُدری +

**وَرشہ** (ع) درد شکم - پیٹ کا درد +

**وَرص** (ع) پتلا پاخانہ پھرنا +

**وَرِک** (ع) سُرین۔ چوتڑ۔ جمع اوراک۔
**وَرِک** (۲) عظم الورک۔ سُرین کی
ہڈی جو بیٹھنے میں زمین پر لگتی ہے (۳)
کولھا (ا) بٹکس Buttocks
ہانچز Haunches

**وَرَم** (ع) آماس۔ سُوجن۔ غیر طبعی زیادتی
**اِلتہاب** جو کسی عضو میں غیر طبعی مادہ
**سِلعہ** کے نفوذ کرنے سے پیدا
ہو جاتی ہے (ا) سوئے لنگ Swelling
اِنفلامیشن Inflamation
ٹیومر Tumour

**نوٹ** - ورم کی مذکورہ بالا تعریف (غیر
طبعی زیادتی) میں چونکہ سلعہ یعنی رسولی بھی
داخل ہے۔ کیونکہ وہ ایک قسم کا ورم غلیظ
ہے۔ اس لئے متقدمین اطباء نے سلعہ
کو ورم کے تحت میں بیان کیا ہے۔ اور
جدید اطباء مصر سلعہ کو ورم ہی سے تعبیر
کرتے ہیں۔ اور سلعہ کے علاوہ باقی تمام
جسم کے ورم کو التہاب سے موسوم کرتے
ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھو التہاب و سلعہ

**وَرم اور امتلاء کا فرق** - امتلاء میں درد
اور سرخی نہیں ہوتی۔ لیکن ورم میں ہوتی ہے

**وَرَمِ اَبیَض** (ع) سفید ورم۔ سفید رسولی۔
**سَلعہ بیضاء** یہ درحقیقت سل عظمی یا سل
مفصلی ہے۔ یعنی ہڈی یا جوڑ میں مادہ سل

کے سرایت کرجانے سے سفید رنگ کا ورم پیدا ہوجاتا ہے۔ یہ مرض زیادہ تر گھٹنے کے جوڑ میں ہوا کرتا ہے۔

(۲) وہائٹ سوئیلنگ White Swelling
ٹیومرایلبس Tumour Albus

**وَرَمُ الْاَجْفَان** (ع) سوزش پلک۔ پپوٹوں کی سوجن (۲) بلفرائیٹس Blepharitis.

**وَرَمُ الْاُذُن** (ع) سوزش گوش۔ کان کی سوجن جو شدید و مزمن اور اندرونی و بیرونی کئی قسم کی ہوتی ہے (۲) اوٹائیٹس Otitis.

**وَرَمُ اُذُنُ الْقَلْب** (ع) سوزش گوش دل۔ دل کے کان کی سوجن۔ اس مرض میں مقام قلب پر بوجھ اور درد معلوم ہوتا ہے۔ سخت گھبراہٹ ہوتی ہے۔ چہرہ زرد ہو جاتا ہے۔ آنکھوں میں بھربھراہٹ آجاتی ہے۔ یہ مرض اکثر سخت امراض اور پرانے بخاروں کے بعد ہوا کرتا ہے۔

(۲) اینڈوکارڈائیٹس Endocarditis

**ڈاکٹری نوٹ۔** ڈاکٹری میں ورم قلب کو کارڈائیٹس (Carditis.) ورم عضلۂ قلب کو مایوکارڈائی ٹس (Myocarditis.) ورم حجاب القلب کو پیری کارڈائیٹس (Pericarditis.) اور ورم باطن قلب کو اینڈوکارڈائیٹس (Endocarditis) کہتے ہیں۔ ورم باطن قلب میں دل کے اندر بطور استر کے جو ایک جھلی لگی ہوتی ہے۔ وہ متورم ہوجاتی ہے۔ خصوصاً اس کا وہ حصہ جو منافذ بطون یا دہانہائے قلب کی کواڑیوں پر لگا ہوا ہوتا ہے۔ یہ مرض اکثر ورم غلاف دل کے ساتھ ہی ہوا کرتا ہے۔ خصوصاً بعض امراض حادہ مثلاً وجع المفاصل شدید۔ ذات الریہ حمیات متعفنہ اور کوریا وغیرہ کے دوران میں

**وَرَمُ اَصْلُ الْاُذُن** (ع) گلسوتے کنپیڑ۔ کرنمول

| | |
|---|---|
| وَرَمُ غُدَّۃُ الْاُذُن<br>وَرَمُ غُدَّہ نُکْفِیَّہ<br>کُوْچِشْلا | یہ خاص قسم کا متعدی مرض ہے جس میں کان کی جڑ کا غدود (پیراٹڈ گلینڈ) |

متورم ہوجاتا ہے۔ اور ساتھ ہی بخار بھی ہوتا ہے۔ یہ مرض اکثر وبائی پھیلا کرتا ہے (۲) پیروٹائیٹس Parotitis
ممپس Mumps.

**وَرَمُ اَغْشِیَۃِ الدِّمَاغ** (ع) سوزش پردہ ہائے دماغ۔ دماغی پردوں کی سوجن۔

(۲) مینن جائیٹس Meningitis

**وَرَمُ الْاَمْعَاء** (ع) سوزش رودہا۔ آنتوں کی سوجن (۲) اینٹی رائیٹس Enteritis

**وَرَمُ الْخُصْیَہ** (ع) سوزش بیضہ۔ خصیہ کی سوجن

(۲) آرکائیٹس Orchitis

**وَرَمُ الدِّمَاغ** (ع) سوزش دماغ۔ دماغ کی سوجن (۲) سیریبرائی ٹس Cerebritis

**ورم دماغ اور ورم اغشیۂ دماغ کا فرق۔** ورم دماغ میں نبض کا عظم اور موجیت حرارت کی شدت نیز قعرِ چشم میں سخت درد کا احساس ہوگا۔ اور ایسا مریض بالاکثر چار دن کے اندر اندر فوت ہوجاتا ہے۔ غشاء صلب کے ورم میں نبض صلب و منشاری ہوگی۔ اور درد خاص جمجمہ (کھوپڑی) میں محسوس ہوگا غشاء رقیق میں ورم ہونے کی صورت میں مرض میں صلابت اور موجیت پائی جائیگی نیز تمام اعراض خفیف ہونگے۔

**ورم بطن مقدم۔ بطن اوسط اور بطن مؤخر کا فرق۔** دماغ کا بطن مقدم (پہلا حصہ) متورم ہو۔ تو حس مشترک کا فساد لاحق ہوگا۔ اگر بطن اوسط یعنی درمیانی حصہ میں ورم ہوگا۔ تو فکر و تخیل دونوں باطل ہوجائیں گے۔ اور اگر بطن مؤخر یعنی پچھلے حصہ میں آماس عارض ہوگا۔ تو حافظہ کا بطلان لاحق ہوجائے گا۔ یہی عوارض ہر ایک فرق کرنے کے لئے کافی ہیں۔

**وَرَمُ الرَّحِم** (ع) سوزش رحم۔ رحم کی سوجن
(۱) مٹرائیٹس **Metritis**

**وَرَمٌ رِخْوٌ** (ع) | **اُوڈیما** | **تَہَبُّج** — ورم نرم۔ یہ ایک قسم کا سفید اور نرم ورم ہے۔ جس میں حرارت اور درد نہیں ہوتا۔ لیکن گرانی اور تناؤ ہوتا ہے اور جب اُسے اُنگلی سے دبائیں۔ تو دب جاتا ہے۔ اور اس جگہ دیر تک اُنگلی کا نشان باقی رہتا ہے۔ اس قسم کا ورم بالعموم مرض استسقاء میں ہوا کرتا ہے۔
(۱) اُوڈیما (اِڈیما) **Oedema**

ڈاکٹری نوٹ۔ لفظ اوڈیما ایک یونانی لغت ہے جس کے معنی ہیں ورم۔ اوذیما اسی کا معرب ہے۔ اس قسم کے ورم میں نسیج خلوی (کنکٹیو ٹشو) کے خُلل میں خون کی آبی رطوبت تراوش پا جاتی ہے۔

**وَرَمٌ رِیحِی** (ع) | **اِنْتِفَاخ** — آماس ریحی۔ ریاحی سوجن۔ پھولا پن جو ہر عضو میں ریاح کے بھر جانے سے پیدا ہوتا ہے۔
(۱) امفائی سیما۔ امفزیما **Emphysema**

ڈاکٹری نوٹ۔ اس قسم کے ورم میں نسیج خلوی (کنکٹیو ٹشو) کے خُلل و فرج میں ریح یا ہوا بھر جاتی ہے۔

**وَرَمُ الزَّائِدَہ** | **قَوْلَنْجُ الزَّائِدِی** | **قَوْلَنْجُ وَرَمِی** — (ع) ورم زائدہ۔ سوزش زائدہ۔ زائدہ کی سوجن۔
(۱) اے پینڈی سائیٹس **Appendicitis**

ڈاکٹری نوٹ۔ بیکم یعنی اعور یا کانی آنت کے ساتھ تقریباً تین چار انچ لمبا کیچوے کی شکل کا ایک زائدہ ہوتا ہے۔ جس کی ساخت بھی آنتوں کی طرح ہوتی ہے

اور جس میں ایک نالی ہوتی ہے۔ جس کا ایک سرا تو کاٹی آنت میں کھلتا ہے۔ لیکن دوسرا بیرونی سرا بند ہوتا ہے۔ پس اگر کسی اتفاق سے اس زائدہ کی نالی میں براز یا کسی میوہ مثلاً دانہ انگور یا دانہ انار کی گٹھلی چلی جاتے تو اُسے باہر نکلنے کو راستہ نہیں ملتا۔ پس وہ اس میں پھنس کر ورم پیدا کر دیتی ہے۔

بعض محققین کا خیال ہے کہ انسان کی ابتدائی زندگی میں یہ زائدہ اعور بھی آنتوں کا ایک مفید حصہ تھا۔ لیکن امتدادِ زمانہ سے حضرت انسان نے سفرِ ارتقاء کی بہت سی منازل طے کر لی ہیں۔ اور نئے نئے لوازمات وضروریات زندگی سے اس کی جسمانی ساخت میں بھی کچھ ایسے تغیرات آگئے ہیں۔ کہ اب یہ زائدہ اعور بالکل فضول بلکہ باعث زحمت ہے۔ پس ممکن ہے۔ کہ اور مدت گزرنے کے بعد یہ قدرتی طور پر ہی معدوم ہو جائے۔ اور انسان اس کے ورم اور دیگر مہلک نتائج سے ہمیشہ کے لئے نجات پا جائے۔

یہ زائدہ اعور بالعموم امعاء دقاق کے نچلے حصے کے نیچے ناف کی طرف کو رہتا ہے لیکن کبھی یہ اعور کے پیچھے یا پیڑو کی ہڈی کے کنارے کے اوپر لٹکا رہتا ہے۔ اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے۔ کہ اس کا اندھا سرا اعور کے پیچھے تلی کی جانب پڑا رہتا ہے۔ اور کبھی یہ آس پاس کی ساخت کے ساتھ جُڑ کر سکڑ جاتا ہے۔

غالباً یہ مرض پہلے زمانہ میں بھی ہوتا تھا لیکن اطباء یونان نے اپنی کتب میں اس کا کہیں ذکر نہیں کیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے اس کو قولنج التوائی یا قولنج ریحی میں ہی شامل رکھا۔ تقریباً پچیس سال قبل ازیں اطباء یورپ بھی اس مرض کو ٹفلائیٹس (ورم اعور) اور پیری ٹفلائیٹس (ورم حوالی اعور) کے ناموں سے نامزد کرتے تھے۔ اور ان کی یہ رائے تھی۔ کہ اعور یعنی کاٹی آنت کے ارد گرد جو باریطون (پیری ٹونیم) لٹکا ہوتا ہے۔ اس میں ورم ہو جانے سے یہ مرض ہو جاتا ہے۔ لیکن مابعد کی تحقیقات سے یہ ثابت ہوا ہے۔ کہ یہ مرض ہوتا تو اسی مقام میں ہے۔ لیکن پہلے زائدہ اعور میں ورم وغیرہ ہوتا ہے۔ اس لئے اب اس ورم کو ورم زائدہ کا اپینڈی سائیٹس کہتے ہیں۔

**وَرَمِ سَرَطَانی** / **سَرَطَان** (ع)، یہ ایک خبیث قسم کا ورم یا رسولی ہے۔ جو اکثر مہلک ہوتی ہے (م) کارسی نوما Carcinoma

**وَرَمِ صَمْغِی** (ع)، گُٹی۔ گوھڑی۔ یہ ایک قسم کے سوداوی اورام یا ابھار ہیں۔ جو پُرانے

آتشک میں بالعموم ہڈیوں پر پیدا ہوتے ہیں۔ اور جس طرح گوند درخت کے تنہ سے پھوٹتا ہے۔ اسی طرح یہ بھی ہڈیوں پر ابھر آتے ہیں (ا) گُمّا Gumma

وَرَمُ صَلَب (ع) سخت ورم۔ یہ ورم تین
(ع) سقیروس } قسم کا ہوتا ہے۔ ایک وہ جس کا مادہ مرہ سودا ہو۔ دوسرا وہ جس کا مادہ بلغم ہو۔ تیسرا وہ جس کا مادہ سودا اور بلغم سے مرکب ہو۔ (ا) سکرّس Scirrhus
سکلیروما Scleroma

نوٹ۔ سقیروس ایک یونانی لغت ہے جس کے معنی ہیں ورم صلب یا سرطان صلب

وَرَمُ الطِّحَال (ع) سوزش سپرز۔ تلی کی سوجن (ا) سپلی نائیٹس Spleenitis

وَرَمُ الکَبِد (ع) سوزش جگر۔ کلیجہ کی سوجن (ا) ہیپے ٹائیٹس Hepatitis

وَرَمُ الکُلیَہ (ع) سوزش گردہ۔ گردہ کی سوجن (ا) نفرائیٹس Nephritis

وَرَمُ اللِّسَان (ع) سوزش زبان۔ زبان کی سوجن (ا) گلوسائیٹس Glossitis.

وَرَمُ المَثَانَہ (ع) سوزش مثانہ۔ مثانہ کی سوجن (ا) سسٹائیٹس Cystitis

وَرَمُ المُغَابِن (ع) خنزیر جیل (ف)، بادخرہ (ف)، خیارک (ف)، بدھ، پھرالی، گلھیاری، بُنڈا مغابن یعنی پس گوش۔ بغل اور کنج ران کا ورم (ا) بیوبو Bumbo

وَرِید (ع) رگ غیر جہندہ۔ رگ ساکن بغیر متحرک رگ۔ نہ پھڑکنے والی رگ۔ جمع اوردہ (ا) وین Vein

نوٹ۔ یونانی اطبا کا یہ مذہب ہے یعنی وہ اس بات کے قائل ہیں۔ کہ اوردہ یا وریدیں جگر سے اُگی ہیں۔ اور وہ جگر سے خون کو تمام اعضا جسم میں پرورش کے واسطے لے جاتی ہیں۔ جگر سے پہلے دو وریدیں پیدا ہوتی ہیں۔ ایک ورید باب الکبد اور دوسرے ورید اجوف۔ باب الکبد (پورٹل وین) جو مقعر جگر سے اُگتی ہے۔ اور جس کی شاخیں (ماساریقا مسنٹرک وینز) معدہ اور امعاء سے خلاصہ غذا (کیموس) کو جذب کرکے جگر میں لاتی ہیں۔ جہاں اس سے خون بنتا ہے۔ اس کو باب الکبد بھی اسی لئے کہتے ہے۔ کہ جگر میں خلاصہ غذا یا کیموس کے داخل ہونے کے لئے جگر کا صرف یہی ایک باب یا دروازہ ہے۔

دوسری ورید جو جگر سے پیدا ہوتی ہے وہ ورید اجوف (وینا کیوا) ہے۔ جو جگر کے محدب سے پیدا ہوتی ہے۔ یہ جگر کا خون اپنی شاخوں کے ذریعے بدن کی پرورش کے لئے اُس کے تمام اعضا میں پہنچاتی ہے

جیساکہ ہم نے اوعیہ۔ شرائین۔ عروق۔ قلب اور کبد کے بیان میں یہ مفصل طور پر تحریر کیا ہے۔ کہ چونکہ متقدمین اطباء دوران خون کو بخوبی نہیں جانتے تھے۔ اس لئے اُن کا یہی مذہب تھا۔ یعنی وہ اس بات کو مانتے تھے۔ کہ شرائین قلب سے روح حیوانی کو تمام اعضاء جسم میں پہنچاتی ہیں۔ اور وریدیں جن کا مُنبت جگر ہے۔ وہ جگر سے خون کو تمام میں لے جاتی ہیں۔ لیکن جالینوس اور اس کے مابعد کے محققین نے دوران خون (جسے دیکھو قلب کے بیان میں) کو معلوم کر کے مذکورہ بالا مسائل کو غلط ثابت کر دیا حقیقت الامر یہ ہے۔ کہ شرائین دل سے لطیف اور سرخ خون جسم کی پرورش کے لئے لیجاتی ہیں۔ اور جو خون پرورش کے بعد رہ باقی رہ جاتا ہے۔ اور کثیف ہوجاتا ہے۔ اسکو وریدیں اکٹھا کر کے دل میں واپس لے آتی ہیں۔ گویا شریانوں کے ذریعے دل سے صاف خون اعضاء جسم میں ان کی پرورش کے لئے جاتا ہے۔ اور پرورش کے بعد جو باقی رہ جاتا اور کثیف ہوجاتا ہے۔ وہ اعضاء سے وریدوں کے ذریعے اکٹھا ہو کر دل کے دائیں اذن وبطن میں واپس آجاتا ہے۔ جہاں سے وہ شریان وریدی کے ذریعے پھیپھڑوں میں جاکر اور صاف ہوکر اور پھر ورید شریانی کے ذریعے دل کے بائیں اذن وبطن میں واپس آکر براہ براہ شرائین جسم میں دورہ کرتا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھو قلب کے بیان میں خون و دوران خون کا بیان +

جیساکہ مذکور ہوا۔ متقدمین اطباء یونان تو اس بات کے قائل ہیں کہ اوردہ کا مُنبت کبد ہے۔ یعنی وریدیں جگر سے اُگی ہیں۔ لیکن متاخرین اطباء یورپ یا ڈاکٹران یورپ جنہوں نے علم تشریح کو محققانہ طریق سے عروج کمال پر پہنچا دیا ہے۔ وہ یونانی اطباء کے اس قول کی قطعی تردید کرتے ہیں۔ کہ وریدیں جگر سے اُگی ہیں۔ بلکہ اُن کی تحقیقات کا خلاصہ یہ ہے (جیسا کہ عروق شعریہ کے بیان میں مذکور ہوا) کہ شرائین شاخ در شاخ ہو کر عروق شعریہ میں ختم ہوتی ہیں۔ اور عروق شعریہ سے باریک باریک شاخوں کے ذریعے مختلف وریدیں شروع ہوتی ہیں جن کی شاخیں باہم مل کر بڑی بڑی وریدیں بنتی ہیں۔ اور بالآخر سب وریدیں مل ملا کر ورید اجوف میں ختم ہوتی ہیں۔ اور ورید اجوف دل کے دائیں اُذن میں تمام ہوتی ہیں +

**وَرِیدِ اِبطی** (ع) بغل کی ورید۔ یہ بازو کی ورید

کا بڑھاؤ ہے۔ پہلی پسلی کے کنارے کے
برابر پہنچ کر وریدِ تحت الترقوہ میں ختم ہوتی
ہے (۲) ایگزلری وین Axillary Vein

**وَرِیدِ اَجْوَف** | (ع) جوف دار ورید۔ بڑے
**اَجْوَف** | جوف والی ورید۔ موٹی ورید
اصطلاحِ تشریح میں اُس موٹی ورید کا نام
جو محدب جگر سے نکل کر بالائی و زیریں۔
(اجوف صاعد و اجوف نازل) دو شاخوں
میں تقسیم ہوتی ہے تفصیل کے لئے دیکھو
اجوف (۱) ویناکیوا Vanacava

**نوٹ۔** جیساکہ اجوف کے بیان میں مذکور
ہوا۔ یونانی اطباء چونکہ وریدوں کی ابتداء
جگر سے مانتے ہیں۔ اس لئے وہ اجوف کے
اس حصہ کو جو محدب جگر سے نکل کر اور حجاب
حاجز کو چھید کر اوپر کو دل کی طرف جاتا ہے
اجوف صاعد کہتے ہیں۔ اور اجوف کے
اس حصہ کو جو جگر سے نیچے کی طرف پیٹ
میں پشت کے مہروں کے محاذی پیڑو تک
جاتا ہے۔ اجوف نازل کہتے ہیں۔ لیکن
جدید اطباء یورپ یعنی ڈاکٹران یورپ
چونکہ جسم کی تمام وریدوں کا اختتام دل
کے داہنے اذن میں مانتے ہیں۔ اس لئے
وہ اجوف کے اس حصہ کو جو جگر سے اوپر کی
طرف جاکر دل کے داہنے اذن میں ختم ہوتا
ہے۔ جگر سے اوپر کی طرف جانے کے
اعتبار سے اُسے اجوف صاعد (ایسنڈنگ
ویناکیوا Ascending Vanacava)
اور قلب سے نیچے کی طرف ہونے کے لحاظ
سے اُسے اجوف تحتانی (انفیریر ویناکیوا
Inferior Vanacava یا پوسٹ
کیوا Postcava) کہتے ہیں۔ اور اجوف
کے اُس حصہ کو جو اوپر کی طرف سے آکر یا نازل
ہو کر دل کے داہنے اُذن میں ختم ہوتا ہے۔
اُس کو قلب سے اوپر کی طرف ہونے کے
اعتبار سے اجوف فوقانی (سوپیریر ویناکیوا
Superior Vanacava) اور اوپر سے
قلب کی طرف نازل ہونے کے لحاظ سے
اُسے اجوف نازل (ڈیسینڈنگ ویناکیوا
Descending Vanacava) یا پری کیوا
Precava) کہتے ہیں۔

پس اس لحاظ سے یونانی اطباء کی مذکورۂ
بالا اجوف صاعد و اجوف نازل ہر دو
کو جدید اطباء یا ڈاکٹران یورپ اجوف
تحتانی (انفیریر ویناکیوا) یا اجوف صاعد
(ایسینڈنگ ویناکیوا) سے تعبیر کرتے ہیں
اور اجوف کے اُس حصہ کو جو دل کے
داہنے اُذن سے اوپر واقع ہے۔ اجوف
فوقانی (سوپیریر ویناکیوا) یا اجوف
نازل (ڈیسینڈنگ ویناکیوا) کہتے ہیں

**فائدہ۔** اکثر مؤلفین و مترجمین کو اجوف

صاعد اور اجوف نازل کے بیان کرنے میں نیز اُن کے عربی ناموں کے انگریزی مترادف نام بیان کرنے میں یا اُن کے انگریزی ناموں کے عربی مترادف نام لکھنے میں یا اُن کے اردو ترجمہ کرنے میں اشتباہ ہوا ہے۔ کیونکہ یونانی اطبار کی بیان کردہ اجوف صاعد و اجوف نازل دونوں کو ڈاکٹران یورپ انفیریر اَرْوِینا کیوا (اجوف تحتانی) یا اَیْسینڈنگ وینا کیوا (اجوف صاعد) سے تعبیر کرتے ہیں۔ یونانی اطبار کے خیال سے اجوف کا وہ حصہ جو محدب جگر سے اوپر دل تک جاتا ہے وہ اجوف صاعد ہے۔ اور اسی خیال سے ڈاکٹران یورپ بھی اس کو اجوف صاعد (ایسینڈنگ وینا کیوا) کہتے ہیں۔ لیکن یونانی اطبار اجوف کے اُس حصہ کو جو جگر سے نیچے کی طرف پیٹ میں جاتا ہے۔ اجوف نازل کہتے ہیں۔ لیکن ڈاکٹران یورپ اس حصہ کو بھی انفیریر اروینا کیوا ہی کہتے ہیں برخلاف ازیں جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے وہ سوپیریر اروینا کیوا (اجوف فوقانی) کو جو اوپر کی طرف سے دل کے دائیں اُذن میں نازل ہوتی ہے۔ اجوف نازل (ڈیسینڈنگ وینا کیوا) کہتے ہیں۔ امید ہے کہ اس مفصل نوٹ کو پڑھنے کے بعد آیندہ کسی شخص کو اجوف نازل و اجوف صاعد کے متعلق کسی قسم کا اشتباہ نہ ہوگا۔

وَرِیْدُ اُسَیْلِم (ع) دیکھو اُسَیْلِم۔

(ا) سلوٹلا وین Salvatella Vein

وَرِیْدَانْ (ع) دو رگیں ہیں ودا جین کے پیچھے وداج مقدم اور وداج مؤخر۔

وَرِیْدُ الْبَاب (ع) تفصیل کے لئے دیکھو باب الکبد۔ (ا) ویناپورٹی Vena Portae. پورٹل وین Portal Vein.

وَرِیْدُ بَاسَلِیْق (ع) بازو کی اندرونی ورید۔ یہ کلائی کی اندرونی اور وسطی باسلیق ورید کے ملنے سے بنتی ہے۔ اور بازو کے اندر کی طرف اوپر کو جاکر "بغل کی ورید" میں ختم ہوتی ہے (ا) بیسلک وین Basilic Vein

وَرِیْدُ بَیْنَ الْاَضْلَاعِ اَعْلٰی (ع) یہ بائیں طرف کی پانچ یا چھ اور دو بین اضلاع کے باہم ملنے سے بنتی ہے۔ اور نیچے کی طرف ورید فرد صغیر سے ملتی ہے۔ اور اوپر کی طرف بائیں ورید لا اسم لہٗ میں ختم ہوتی ہے۔

(ا) انٹر کاسٹل سوپیریر وین Intercostal Superior Vein

وَرِیْدُ تَحْتَ التَّرْقُوَہ (ع) ہنسلی کے نیچے کی ورید یہ بازو کی ورید کا بڑھاؤ ہے۔ یہ پہلی پسلی کے کنارے کے برابر پہنچ کر ہنسلی کی ورید کہلاتی ہے۔ اور گردن کی ورید سے مل کر

وریدیں نام بنتی ہے ٭
(۱) سب کلیوین وین Subclavian Vein

وَرِیدِ جَالِینُوسْ (ع) ورید دماغی عمیق - دماغ کی گہری ورید محققہ جالینوس - یہ دو وریدیں ہوتی ہیں - یعنی دماغ کے ہر ایک نصف کرہ میں ایک ایسی ورید ہوتی ہے ٭
(۱) گیلنز وین Galen's Vein
وینی گیلنی ئی Venæ Galeni (۳) ورید قلبی بمقدم (۱) گیلنز وین Galens' Vein.

وَرِیدِ حَرْقَفِیْ بَاطِنْ (ع) پیڑو کی اندرونی ورید
وَرِیدُ الخَاصِرَہ باطِن } یہ اپنی ہم نام شریان کی شاخوں کی ندیمی وریدوں کے باہم ملنے سے بنتی ہے (۱) انٹرنل ایلی اک وین
Internal Iliac Vein

وَرِیدِ حَرْقَفِیْ ظَاہِر } (ع) پیڑو کی بیرونی ورید -
ورید الخاصرہ ظاہر } یہ پیڑو کی مشترک ورید سے شروع ہو کر ران کی ورید میں ختم ہوتی ہے
(۱) ایکسٹرنل ایلی اک وین
External Iliac Vein

وَرِیدُ الخَاصِرَہ بَاطِنْ (ع) دیکھو ورید حرقفی باطن

وَرِیدُ الخَاصِرَہ ظَاہِر (ع) دیکھو ورید حرقفی ظاہر

وَرِیدُ الخَاصِرَہ مُشْتَرَکْ (ع) کولھے کی مشترک ورید - کولھے کی عام ورید - یہ ورید الخاصرہ باطن اور ورید الخاصرہ ظاہر دونوں کے باہم ملنے سے بنتی ہے - اور ترچھے طور پر اوپر اور دہنی طرف کو روان ہوتی ہے اور کمر کے پانچویں اور چوتھے مہروں کی چکتی کے مقابل دونوں طرف کی یہ وریدیں مل کر ورید اجوف صاعد (انفیری اروینا کیوا) بناتی ہیں (۱) کامن ایلی اک وین
Common Iliac Vein

وَرِیدُ الخُصْیَہ } (ع) خصیوں کی ورید - داہنی
وَرِیدِ مَنَوِی } طرف کی ورید اجوف صاعد (انفیری اروینا کیوا) اور بائیں طرف کی ورید الکلیہ (رینل وین) میں تمام ہوتی ہے
(۱) سپرمے ٹک وین Spermatic Vein

وَرِیدِ زَنْدِیْ اَسْفَل (ع) دیکھو ورید زندی مقدم

وَرِیدِ زَنْدِیْ اَعْلیٰ } (ع) کلائی کی بیرونی ورید -
وَرِیدُ الکُعْبُرِی } یہ ہاتھ کی پشت کے باہر والے
حَبْلُ الذِّرَاع } وریدی مجمع سے شروع ہو کر کلائی کے باہر والے کنارے کے برابر اوپر کی طرف جاتی ہے - اور کہنی کے جوڑ کے پاس ورید قیفال وسطی کے ساتھ مل کر ورید قیفال بن جاتی ہے ٭
(۱) ریڈیل وین Radial Vein

وَرِیدِ زَنْدِیْ مُشْتَرَکْ (ع) یہ ورید زندی مقدم اور ورید زندی موخر کے باہر ملنے سے بنتی ہے - اور لمبائی میں بہت چھوٹی ہوتی ہے - اور کبھی موجود نہیں ہوتی - یہ باسلیق وسطی کے ساتھ مل کر ورید باسلیق

بن جاتی ہے ⁎

(۱) کامن الزوین Common Ulnar Vein
وَرِیدِ زَنْدِی مُقَدَّم (ع) کلائی کی اگلی ورید یہ ہاتھ اور قبضہ کی سامنی اور اندرونی سطح سے شروع ہوکر کلائی کے اندرونی کنارے کے برابر اوپر کو جاتی ہے۔ اور کہنی کے جوڑ کے پاس پہنچ کر ورید زندی موخر کے ساتھ مل کر ورید زندی مشترک بن جاتی ہے اور چھوٹی چھوٹی شاخوں کے ذریعے ورید اکحل سے بھی ملی رہتی ہے ⁎

(۲) اینٹیری ایاالنروین Anterior Ulnar Vein
وَرِیدِ زَنْدِی مُؤَخَّر (ع) کلائی کی پچھلی ورید۔ یہ ہاتھ کی اندرونی اور پچھلی سطحوں کے وریدی مجمع اور ورید اُسیلم سے شروع ہوکر کلائی کے اندر والے کنارے کی پچھلی سطح کے برابر اوپر کو جاتی ہے۔ اور کہنی کے جوڑ کے مقابل ورید زندی مقدم کے ساتھ مل کر ورید زندی مشترک بن جاتی ہے

(۳) پوسٹیریئر اَلنر وین Posterior Ulnar Vein
وَرِیدِ شِرْیَانِی { پھیپھڑے کی شریان۔ یہ
شِرْیَانِ الرِّیَہ } دل کے دائیں بطن سے
شروع ہوتی ہے۔ اور قریب دو انچ کے لمبی ہوتی ہے۔ بطن سے نکل کر اوپر بائیں جانب کو ترچھی گذرتی ہوتی محراب اورطی کے پیچھے یہ دائیں اور بائیں دو شاخوں میں منقسم ہوجاتی ہے۔ دائیں شاخ دائیں پھیپھڑے میں اور بائیں شاخ بائیں پھیپھڑے میں چلی جاتی ہے۔ یہ شاخیں پھیپھڑوں میں جاکر نہایت باریک باریک شاخوں میں منقسم ہوجاتی ہیں جسم کا تمام کثیف خون دل کے دائیں اذن سے اسی ورید شریانی یا شریان الریہ کے ذریعے پھیپھڑوں میں جاکر صاف ہوتا ہے۔ اور پھر صاف شدہ خون پھیپھڑوں سے بذریعہ شریان وریدی یا ورید الریہ دل کے بائیں اذن میں آتا ہے ⁎

(۴) پلمونری آرٹری Pulmonary Artery
نوٹ۔ چونکہ اس ورید کی ساخت شریانوں کی سی ہوتی ہے۔ اور خون اس میں وریدوں کی مانند ہوتا ہے۔ اس لئے متقدمین اطبا اس کو ورید شریانی کہتے ہیں۔ اور چونکہ دیگر شرائین کی طرح یہ دل سے پھیپھڑوں میں خون لے جاتی ہیں۔ اس لئے ڈاکٹران یورپ کے تتبع میں موجودہ اطبا ٔ مصر اس کو شریان الریہ یا شریان رئوی سے موسوم کرتے ہیں ⁎

برخلاف ازیں شریان وریدی یا ورید الریہ پھیپھڑوں سے مصفیٰ خون دل میں لاتی ہے۔ چونکہ اس کی ساخت وریدوں

کی سی ہے۔ لیکن اُس میں خون شریانوں کے خون کے مانند ہوتا ہے۔ اس لئے متقدمین اطبار یونان اس کو شریان وریدی کہتے ہیں۔ اور جدید اطبا مصر ڈاکٹران یورپ کے تتبع میں اسکو ورید الرّیہ سے موسوم کرتے ہیں (ا) پلمونری وینز Pulmonary vein

فائدہ۔ ورید شریانی یا شریان الریہ پلمونری آرٹری تمام شرائین میں مستثنیٰ ہے کیونکہ اس کی ساخت اور اس کا فعل یعنی دل سے خون کو لے جانا شریانوں کی مانند ہے۔ لیکن اس میں خون وریدوں کی مانند کثیف ہوتا ہے۔ اسی طرح شریان وریدی یا ورید الریہ پلمونری وینز جو تعداد میں چار ہوتی ہیں ہر ایک پھیپھڑے سے دو دو۔ تمام وریدوں میں مستثنیٰ ہے کیونکہ اس کی ساخت تو وریدوں کی سی ہوتی ہے۔ لیکن اس میں خون لطیف مانند شریانوں کے ہوتا ہے +

وَرِیدِ طِحَالِی (ع) تلی کی ورید۔ ایک بڑی ورید جو طحال یعنی تلی سے شروع ہو کر ورید باب میں تمام ہوتی ہے + (ا) سپلینِک وین Spleenic Veiu

وَرِیدُ الفَخذ (ع) یہ گھٹنے کے جوڑ کے پیچھے ورید مابض سے شروع ہو کر اور کنج ران میں پہنچ کر ورید حرقفی ظاہر میں تمام ہوتی ہے (ا) فیمرل وین Femoral Vein

وَرِیدِ فَرد (ع) اکیلی ورید۔ یہ دو ہوتی ہیں ایک دائیں اور دوسری بائیں۔ دائیں کو ورید فرد عظیم اور بائیں کو ورید فرد صغیر کہتے ہیں (ا) ایزیگاس وین Azygos Vein.

وَرِیدِ فَردِ اَعلیٰ اَیسَر (ع) چند پسلیوں کی درمیانی وریدوں سے شروع ہو کر دائیں یا بائیں ورید فرد میں ختم ہوتی ہے +
(ا) لیفٹ اپر ایزیگاس وین Left Upper Azygos Vein

وَرِیدِ فَردِ صَغِیر (ع) سینہ کی چھوٹی ورید۔ ورید کلیہ یا اوردہ قطنیہ سے شروع ہو کر ورید فرد عظیم میں تمام ہوتی ہے +
(ا) وینا ایزیگاس مائنر Vena Azygos Minor

وَرِیدِ فَردِ عَظِیم، ورید فرد ایمن (ع) سینہ کی بڑی ورید۔ عام طور پر دائیں طرف کی ورید قطنی سے شروع ہوتی ہے۔ اور راستہ میں بائیں ورید فرد اور چند دیگر وریدوں کو اپنے میں شامل کرتی ہوئی اجوف صاعد میں جا ختم ہوتی ہے +
(ا) وینا ایزیگاس میجر Vena Azygos Major

وَرِیدِ قِیفَالِی مُتَوَسِّط (ع) یہ کلائی کی ایک ورید ہے۔ جو اکحل یا ہفت اندام کی ایک شاخ ہے۔ اور ورید قیفال اور ورید اکحل کو آپس میں ملاتی ہے۔ (ا) میڈین کیفلک وین Median Cephalic Vein

وَرِیْدُ الْکُلْیَہ (ع) } گردہ کی ورید۔ یہ دو ہوتی ہیں
وَرِیْدِ طالع } دونوں کو قدیم اصطلاح میں
طالعان یا طالعین کہتے ہیں (تفصیل
کے لئے دیکھو کلیہ) ہر ایک ورید گردہ کے
نشیب میں سے شروع ہو کر اوپر جا کر
ورید اجوف صاعد (ورید اجوف تحتانی۔
انفیریر اوینا کیوا) میں ختم ہوتی ہے +
(ا) رینل وین Renal Vein

وَرِیْدٌ لَا اِسْمَ لَہٗ (ع) بے نام ورید۔ یہ دو ہوتی
ہیں۔ ایک دائیں اور دوسری بائیں۔ دائیں
ڈیڑھ انچ لمبی ہوتی ہے۔ اور بائیں تین
انچ لمبی ہوتی ہے۔ ہر ایک یہ ورید گردن
کی اندرونی ورید اور ہنسلی کی نچلی ورید کے
باہم ملنے سے بنتی ہے۔ اور یہ دونوں وریدیں
باہم مل کر اجوف نازل (سوپیریر اوینا
کیوا) بناتی ہیں (ا) انامی نیٹ وین +
Innominate Vein

وَرِیْدُ الْمَابِض (ع) گھٹنے کی پچھلی ورید۔ یہ
ورید قصبی مقدم اور ورید قصبی مؤخر سے شروع
ہو کر اور گھٹنے کے پیچھے سے اوپر کو جا کر
ران کی ورید میں ختم ہوتی ہے +
(ا) پاپلیٹیل Popliteal Vein

وَرِیْدِ مَا سَارِیْقِی اَسْفَل (ع) معاء مستقیم اور
قولون نازل کی وریدوں سے شروع ہو کر
اور ورید طحالی کے ساتھ مل کر باب الکبد
میں ختم ہوتی ہے (ا) انفیریر میسنٹرک وین
Inferior Messenteric Vein

وَرِیْدِ مَا سَارِیْقِی اَعْلیٰ (ع) چھوٹی آنتوں اور قولون صاعد
و مستعرض کی وریدوں کے باہم ملنے سے بنتی ہے اور
ان اعضاء کا خون واپس لے جاتی ہوئی باب الکبد
میں جا کر ختم ہوتی ہے (ا) سوپیریر میسنٹرک وین
Superior Messenteric Vein.

وَرِیْدِ مَعِدِی (ع) معدہ کی ورید۔ جو معدہ سے
شروع ہو کر باب الکبد میں ختم ہوتی ہے
(ا) گیسٹرک وین Gastric Vein

وَرِیْدِ مَنَوِی (ع) منی کی ورید۔ دیکھو ورید الخصیہ

وَرِیْدُ الْوَجْہ (ع) چہرہ کی ورید۔ یہ پیشانی و پپوٹے
اور نتھنوں کی وریدوں کے باہم ملنے
سے بنتی ہے۔ اور ناک کی جڑ کے قریب
شروع ہو کر گردن کی اندرونی ورید میں
ختم ہوتی ہے (ا) فیشیل وین Facial Vein

وَزْم (ع) رات دن میں ایک بار کھانا +

وَزْن (ع) اندازہ کرنا۔ قیاس کرنا (س) بوجھ

وَزْنِ نَبْض (ع) اصطلاح اطباء میں نبض
کی ایک حرکت یا سکون کے زمانہ کو دوسری
حرکت یا سکون کے زمانہ کے ساتھ یا زمانہ سکون
کو زمانہ حرکت کے ساتھ اندازہ کرنا +

وَسَخ (ع) ریم غلیظ۔ گاڑھی پیپ (ہ) میل کچیل +

وَسَخُ الْاَسْنَان (ع) دانتوں کی میل +
(ا) سارڈیز Sordes

وَسْط (ع) درمیان۔ کسی عضو کا درمیان ۔
(۱) میڈیم Medium
وَسْطُ الرَّأْس (ع) درمیانہ سر۔ سر کا درمیان
(۲) پُل دماغ (۱) میسو سیفے لان
Mesocephalon
وُسطیٰ (ع) انگشت میانہ۔ بیچ کی انگلی۔ جمع
وسطیات (۱) مڈل فنگر Middle Finger
وَسْم (ع) نشان کرنا۔ داغنا۔ نشان۔ داغ ۔
وَسَن (ع) غنودگی۔ پینک۔ اونگھ۔ کسلمندی
وَسْوَسَہ (ع) اندیشۂ بد۔ بُرا خیال جو دل میں
آئے۔ جمع وَسَاوِس ۔
وُشُر (ع) آب و تاب دندان ۔
وَشْم (ع) گودنا۔ جلد میں سوئی چبھو کر اس میں
سرمہ یا نیل بھر دیتے ہیں جس سے نیلا
یا سبز نشان رہ جاتا ہے ۔
(۱) ٹیٹوئنگ Tattooing
وَشْم ۔ وَسْم اور وَشْی کا فرق۔ جلد کے
نشان یا داغ کو وَسْم کہتے ہیں۔ پشت دست
یا کلائی وغیرہ پر گودے ہوئے داغ کو
وَشْم کہتے ہیں۔ اور کپڑے کے داغ کو
وَشْی کہتے ہیں ۔
وَشُوغ (ع) } وہ دوا جو مریض یا بچے کے
وَجُور } منہ میں اس وقت ڈالیں
جبکہ وہ خود نہ پی سکتا ہو ۔
وِشَبْزَۃ (ع) گاؤتکیہ۔ تکیہ۔ بالش۔ جمع وَشَائِز

وَشِيْظَہ (ع) ہڈی وغیرہ کی کرچ۔ ہڈی کا
زائد ٹکڑا ۔
وَصَب (ع) دائم المریض ہونا۔ ہمیشہ دُکھیا
رہنا۔ مرض۔ درد۔ دُکھ ۔
وَصِب (ع) دائم المریض۔ سدا بیمار رہنے والا۔ روگی
وَضَح (ع) پیپ وغیرہ۔ آلائش۔ میل کچیل ۔
وَصْف (ع) تعریف۔ خوبی۔ تذکرہ۔ بیان ۔
وَصْفُ الْاَعْصَاب } (ع) اعصاب کا تذکرہ۔ پٹھوں
تذکرۃ الاعصاب } کا بیان ۔
(۱) نیوروگرافی Neurography
وَصْفُ الْاَعْضَاء } (ع) زندہ جسم کے اعضاء
تذکرۃ الاعضاء } کا تذکرہ یا بیان ۔
(۱) آرگینوگرافی Organography
وَصْفُ الْاَمَاکِن } (ع) بہنے سہنے کے مقامات
تَذْکِرَۃُ الْاَمَاکِن } کا تذکرہ یا بیان ۔
(۱) ٹوپوگرافی Topography
نوٹ۔ ٹوپوگرافی کا اطلاق کسی خاص حصہ
جسم کے تشریحی بیان پر بھی ہوتا ہے ۔
وَصْفُ الْاَمْرَاض } (ع) امراض کا تذکرہ
تذکرۃ الامراض } بیماریوں کا بیان ۔
(۱) نوسوگرافی Nosography
وَصْم (ع) مرض۔ بیماری دُکھ ۔
وَصْوَصَہ (ع) آنکھ جھپکنا۔ آنکھیں میچ کر دیکھنا
وَصِیف (ع) غلام۔ خدمتگار۔ نوکر ۔
وَضَح (ع) بَہَق اَبیَض۔ چھیپ۔ دیکھو بہق ابیض

وَضَرْ (ع) میل کچیل۔ دودھ گھی وغیرہ کی بساند

وَضْع (ع) رکھنا۔ ترتیب دینا (۲) جننا (۳) وضع قطع مقام۔ جمع اوضاع +

وَضْعِیَّات (ع) وہ دوائیں جو ظاہر جسم پر رکھی جائیں +

وَطَن (ع) مسکن جائے سکونت۔ رہنے کی جگہ

وَطَنِیْ } (ع) وطن والی۔ مقام والی۔ شہر
مَوْضِعِیْ۔ بَلَدِیْ } والی۔ اصطلاح طب میں یہ الفاظ ایسے امراض کے لئے بولے جاتے ہیں۔ جو کسی خاص مقام یا شہر میں محدود ہوتے ہیں +

(۱) اینڈیمک Endemic

وَظَائِفُ الْاَعْضَا (ع) اعضاء کے افعال طبیعیہ مثلاً معدہ کا فعل ہضم +

وَظَر (ع) موٹا اور پر گوشت ہونا۔ تندیل ہونا

وَظِیْفَہ (ع) روزینہ۔ کام کاج۔ اصطلاح طب میں کسی عضو کا طبعی فعل +

(۱) فنکشن Function

وِعَاءٌ (ع) لغوی معنی ظرف۔ برتن۔ اصطلاح طب میں کسی عضو کا اندرونی جوف یا فضا جیسے جوف معدہ۔ جمع اَوْعِیَہ +

وَاس Vas جمع واسا Vasa

وعاء۔ تجویف اور مجریٰ کا فرق۔ علامہ قرشی شرح قانون میں لکھتے ہیں۔ کہ عضو کی اندرونی فضا کو تجویف کہتے ہیں

پھر اس میں اگر کوئی شے ساکن ہو۔ مثلاً منی وغیرہ تو اسے وعاء کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ اور اگر اس میں کوئی متحرک یا جاری شے ہو تو اس پر مجریٰ کا اطلاق کرتے ہیں +

وِعَاءٌ نَاقِلْ (ع) خصیہ کی نالی جس کے ذریعہ منی خصیہ سے کیسۃ المنی میں جاتی ہے

(۱) واس ڈیفرینس Vas Deference

وَعْث (ع) شکستہ ہڈی۔ ٹوٹی ہوئی ہڈی۔ (۲) لاغری۔ دبلا پن +

وَعْثَاءٌ (ع) کلفت سفر۔ سفر کی مشقت و تکان

وَعَك (ع) بخار۔ بخار کی تکلیف (۲) مرض سے پریشان و عاجز آجانا +

وَعْكَہ (ع) بخار کا باقی ماندہ اثر۔ بخار کے بعد کی حالت +

وُعُوْف (ع) ضعف بصارت۔ نظر کی کمزوری

وَعْی (ع) شکستہ ہڈی کا اچھا ہونا۔ مگر کجی باقی رہنا (۲) زخم میں پیپ جمع ہو جانا +

وَفَات (ع) مرگ۔ موت (۱) ڈیتھ Death

وَفْرَة (ع) بال جو کان کی لَو تک ہوں +

وِقَايَہ } (ع) { وقایہ کے لغوی معنی ہیں
حِفْظُ الصِّحَّۃ } { حفاظت یا نگہبانی۔ اصطلاح طب میں مرض سے بچنا۔ اور صحت کو محفوظ رکھنا +

(۱) پُرو وفائی لیکسس Prophylaxis

وُقب (ع) جسم کا گڑھا جیسے آنکھ و شانہ کا گڑھا
وُقت (ع) عرصہ۔ ہنگام۔ زمانہ۔ جمع اوقات ۔
وُقت اِبتدا (ع) مرض کے شروع کا وقت
تفصیل وتطبیق کے لئے دیکھو اوقات المرض
وُقت اِنتہا (ع) مرض کا انتہائی وقت جس
میں اس کی شدت وسختی انتہا کو پہنچ چکی ہو
دیکھو اوقات المرض ۔
وُقت اِنحطاط } (ع) مرض کے گھٹنے کا زمانہ
وُقت ہبوط } مرض کے کم ہونے کا زمانہ
تفصیل کے لئے دیکھو اوقات المرض ۔
وُقت تزاید } (ع) مرض کے بڑھنے کا زمانہ
وقت صعود } مرض کے زیادہ ہونے کا وقت
تفصیل کے لئے دیکھو اوقات المرض ۔
وُقذ (ع) مارنا۔ پیٹنا۔ ضرب شدید ۔
وُقر } (ع) قوت سامعہ کا زائل ہوجانا
بطلان سماعت } بالکل بہرا ہوجانا۔ بالکل
سنائی نہ دینا۔ بہرہ پن ۔
(ا) ڈیف نیس Deafness
کوفوسس Kophosis
وَقرا طرش اور صمم کا فرق دیکھو صمم میں
وُقس (ع) زخم کی چیر پھاڑ۔ زخم پر سے چھیچھڑا اٹھانا
وُقص (ع) گردن ٹوٹ جانا۔ گردن توڑ ڈالنا ۔
وُقف } (ع) لغوی معنی ٹھیرنا۔ کھڑا ہوجانا
وُقوف } اصطلاح طب میں دوران
خون کا رک جانا۔ دوران خون میں رکاوٹ

واقع ہونا (ا) سٹیگ نیشن Stagnation
سٹے سس Stasis
وَقیذ (ع) زیادہ بیمار۔ نحیف۔ لاغر۔ کمزور ۔
وَقیز یا مِیمُوس (ی) سخت خارش رحم۔ رحم
کی سخت خارش۔ رحم میں سخت گدگداہٹ
یا چُل ہونا ۔
وُکا (ع) تکیہ لگانا۔ ٹیک لگا کر بیٹھنا (۲)
دردزہ سے کراہنا ۔
وُکب (ع) پاؤں پر زور دے کر کھڑا ہونا ۔
وُکس (ع) فساد زخم کا بقیہ ۔
وِلادت } (ع) پیدائش۔ بچہ جننا ۔
وَضع الحمل } (ا) ڈلیوری Delivery
پارچوریشن Parturation لے بر
برتھ Birth Labor
وِلادت صعبہ } (ع) سخت پیدائش۔ غیر طبعی
ولادت غیر طبعیہ } پیدائش۔ وہ پیدائش جو
نہایت تکلیف و دشواری سے ہو ۔
(ا) کراس برتھ Cross Birth
وِلادت مُعجّلہ (ع) جلدی سے پیدائش۔ وہ
پیدائش جو جلد ہوجائے ۔
(ا) پریسیپی ٹیٹ لے بر Precipitate Labor
وَلد } (ع) فرزند۔ پسر۔ بیٹا ۔
وُلد۔ وُلد } (ا) سن Son
نوٹ۔ یہ لفظ واحد اور جمع میں یکساں
استعمال ہوتا ہے۔ لیکن کبھی اس کی جمع

اولاد یا وِلدہ بھی آتی ہے +

وَلُوْد (ع) وہ عورت جو بچہ بہت جنتی ہو +

وَلَہ (ع) عشق۔ سرگشتگی۔ پریشانی۔ بیخود ہونا۔ غم

وَلْہَان (ع) عاشق پریشان۔ سرگشتہ وحیران بےخود وغمگین +

وَمَّاح (ع) عورت کی فرج یا فرج کا شگاف +

وَہْم (ع) قوت واہمہ جیسے دیکھو (۲) وسواس +

وَہْمَہ (ع) درد ولادت۔ دردِزہ۔ جننے کا درد +

وَہْمِی (ع) منسوب بہ طرف وہم۔ وہ شخص جس کو وہم ہو +

وَہْن (ع) } لغوی معنی سُست بُست
وَہْی } ہونا۔ ضعیف ہونا۔ ضعیف کرنا۔ کمزور ہونا۔ کمزور کرنا۔ اصطلاحی معنی ہڈی کی وہ چوٹ یا تکلیف جس سے اُس کے عضلات و رباطات وغیرہ کو صدمہ پہنچ کر وہ ڈھیلی یا کمزور ہو جائے لیکن نہ اُسے موچ آئے۔ اور نہ وہ اپنے جوڑ سے اُکھڑے کیونکہ موچ آنے کو وَثْئِی اور ہڈی کے جوڑ سے اُکھڑ جانے کو خلع کہتے ہیں۔ وَہْن میں جوڑ ہر طرف حرکت کر سکتا ہے۔ لیکن وَثْئِی میں مشکل سے کسی قدر حرکت ہوتی ہے۔ اور خلع میں بالکل حرکت نہیں ہوتی +

---

# ھ

ہَابِط (ع) نیچے اُترنے والا جیسے قولون ہابط یہ ضد ہے صاعد کی +
(۲) ڈِیسینڈنگ Descending

ہَاشِمَہ (ع) سر کی چوٹ جس سے ہڈی ٹوٹ جائے

ہَاضِم (ع) ہضم کرنے والی۔ غذا کو ہضم
ہَاضُوم۔ مُہْضِم } کرنے والی چیز +
(۲) ڈائی جیسٹو Digestive

ہَاضِمَہ (ع) غذا کو ہضم کرنے والی۔ دیکھو قوت ہاضمہ

ہَالَہ (ع) بھٹنی کے گرد کا حلقہ (۲) چاند کے گرد کا حلقہ (۱) ایریؔولا Areola
(۲) ہالو Halo

ہَانَّہ (ع) خانہ چشم کی چربی۔ وہ چربی جو خانہ چشم کے اندر رہتی ہے جس کے اندر آنکھ کا ڈھیلا نرمی سے قائم رہتا ہے +

ہَاوَن (ف) اوکھلی۔ وہ ظرف جس میں دوا وغیرہ کو ڈال کر کوٹیں +

ہَائِل (ع) } ہولناک۔ ڈرانے والی چیز
ہَائِلَہ } وہ چیز جس سے خوف معلوم ہو

ہَبَل (ع) بے فرزند ہونا۔ ماں کا اپنے فرزند کو گم کرنا +

ہُبُوط (ع) بیماری سے دُبلا ہونا (۲) نیچے اُترنا یا ڈھلکنا۔ کسی عضو کا اپنی جگہ سے نیچے

اُتر آنا یا ڈھلکنا (۲) پرولیپس Prolapse

ہُبُوطُ الرَّحِم (ع) رحم کا نیچے اُتر آنا۔ رحم کا فرج سے باہر کو نکل آنا۔ نیز دیکھو سُقُوطُ الرحم
نتوء الرحم و انقلاب الرحم +

(۲) پرولیپسس یوٹرائی Prolapsus Uteri
میٹراپٹوسس Metroptosis

ہَبُول (ع) وہ عورت جس کا فرزند زندہ نہ رہتا ہو

ہتک (ع) لغوی معنی پردہ پھاڑنا۔ اصطلاحی معنی عضلہ کے سرے کا پھٹ جانا یا ٹوٹ جانا +

ہَتکُ العِرض (ع) زنا بالجبر۔ عورت سے زبردستی جماع کرنا +
زِنا بالجبر
اَلنِکاح قَہراً
(۲) ریپ Rape

ہُتم (ع) دانت توڑنا۔ دانت ٹوٹنا۔ دانت کا جڑ سے اُکھڑ جانا +

ہَجر (ع) جدائی کرنا۔ ترک کرنا۔ چھوڑ دینا۔ (۲) بیمار کا ہذیان بکنا۔ ہذیان +
(۲) اَبنڈن منٹ Abandonment
(۲) ڈلیریم Delerium

ہِجر (ع) فراق۔ مفارقت۔ جدائی +
(۲) سیپے ریشن Separation

ہُجر (ع) سخن بیہودہ۔ بیہودہ بات۔ بکواس فحش +

ہجس (ع) باریک آواز جو سنائی دے اور سمجھ میں نہ آئے +

ہَجعَۃ (ع) سرِ شام سو رہنا۔ اول شب کی نیند

ہُجُود (ع) سونا۔ خاصکر دن کا سونا +

ہُجُوع (ع) رات کا سونا +

ہُجُوم (ع) حملۂ مرض۔ مرض کا حملہ کرنا +
(۲) انویژن Invasion

ہُدب (ع) مژہ۔ پلک جمع اَہداب
رُمش (۲) آئی لیش Eyelash

ہَدم (ع) دوران سر۔ کشتی کی سواری سے دوران سر ہونا (۲) شہوت جماع +

ہَدن (ع) مریض کا آرام پانا +

ہَدہَدَۃ (ع) ماں کا بچہ کو سُلانے کے لئے تھپکنا

ہُدبُد (ع) پلکوں کا جھڑ جانا۔ وہ مرض جس میں پلکیں جھڑ جاتی ہیں +

ہَذی (ع) یاوہ گوئی۔ فضول گوئی۔
ہَذیان بکواس کرنا۔ بیہودہ بکنا۔
اول فول بکنا۔ بہکنا۔ بڑانا۔ یہ درحقیقت قوائے عقلیہ کا فتور ہے جو کلمات و حرکات میں ظاہر ہوتا ہے +
(۲) ڈلیریم Delerium.

نوٹ۔ اُول فول درحقیقت انگریزی کلمہ آل فول (All Fool) ہے جس کے معنی ہیں تمام بیہودہ۔ سراسر حماقت +

ہَتر (ع) دست آنا۔ پیٹ چلنا +

ہَتراسہ (ع) ایک آلہ ہے جس میں ایک قسم کی زنجیر یا ڈوری ہوتی ہے جس کو

قابل قطع عضو پر لپیٹ کر اُس کو قطع کرتے ہیں (۱) اکریزر Ecraseur

هَرَب (ع) اندگھس جانا (۲) سن رسیدہ و بوڑھا ہونا +

هَرَبُ الْاُذن (ع) زور کی آوازوں سے کان کا ایذا پانا (۱) ڈِس اکوزیا Dysacusia

هَرَض (ع) خارش خشک۔ خشک کھجلی +

هَرَم (ع) بڑھاپا۔ بہت بوڑھا ہونا +

(۱) سینے لِٹی Senility

هِرِم (ع) پیر فرتوت۔ گندہ پیر۔ بہت بوڑھا جس کی عقل سٹھیا گئی ہو (۱) سینائل Senile

هُرمان (ع) عقل۔ ہوش +

هَرِیسه (ع) حلیم۔ ایک قسم کی آش جو کٹے ہوئے گیہوں۔ گوشت گھی۔ نمک و مصالحہ وغیرہ سے تیار کرتے ہیں +

هَرِیَه (ع) سرما۔ سردی۔ جاڑا +

هزار چشمه (ف) } یہ ایک قسم کا بڑا پھوڑا ہے
شب چراغ (ف) } جو اکثر پیٹھ پر نکلا کرتا ہے
بُثُور قُفا (ع) } اس میں بہت سے سوراخ
یاقوت اَحمر (ع) } ہوتے ہیں۔ اسی لئے فارسی میں اس کو ہزار چشمہ کہتے ہیں +

(۲) کاربنکل Carbuncle

نوٹ۔ قدیم کتب طبیہ میں اس کو بثور قفا اور جدید کتب طبیہ مصریہ میں اس کو یاقوت احمر کے نام سے لکھا ہے +

هُزال (ع) لاغری۔ دُبلاپن + (۱) ایمی سی ایشن Emaciation ایٹروفی Atrophy
ہٹروسِس Cirrhosis

نوٹ۔ ایمی سی ایشن سارے بدن کی لاغری پر اور ایٹروفی کسی خاص عضو کی لاغری پر بولا جاتا ہے۔ اور سروسس کسی عضو کی ساخت کے مومی ساخت میں تبدیل ہو جانے پر بولا جاتا ہے +

هزال و ذبول کا فرق دیکھو ذبول میں

هُزالُ الْکَبِد (ع) } جگر کا سکڑ جانا۔ جگر کا چھوٹا
صِغَرُ الْکَبِد } ہو جانا (۱) سروسس آف دی لِوَر
Cirrhosis of the Liver.

هُزالُ الْکُلْیَه (ع) لاغری گردہ۔ گردہ کا لاغر ہو جانا۔ گردہ پر کی چربی کا کم یا معدوم ہو جانا (۱) کرانک برائیٹس ڈیزیز
Chronic Brights Discase

هُزال مُفْرِط (ع) نہایت لاغری۔ نہایت دُبلاپن +

هُزالُ النُّخاع (ع) زوال حرام مغز۔ اس مرض میں نخاع یا حرام مغز کا پچھلا ستون دکالم سخت ہو جاتا ہے۔ کبھی پہلوی ستون میں ابتری یا نقص واقع ہو کر اُس کے اگلے قرن تک فتور پہنچ جاتا ہے۔ جس سبب سے عضلات کی حس وحرکت اور طاقت میں فرق پڑ جاتا ہے۔ اس مرض میں حرام

مغز کا اکثر پشت یا کمر والا حصہ مبتلا ہوا کرتا
ہوتا، لوکوموٹر اٹیکسیا Locomotor Ataxia
ٹے بیز ڈارسیلس Tabes Dorsalis

ہُزَل (ع) لاغر کرنا۔ دُبلا کرنا (۲) بیہودہ بکنا۔
تمسخر کرنا +

ہَزَّہ (ع) ہلانا۔ حرکت دینا +

ہَزَّۃ جَنِینِیَّہ (ع) جنین کو ہلانا تشخیص حمل کے
لئے کبھی چوتھے مہینے انگلی کے ذریعہ جنین
کو ہلایا کرتے ہیں +
(۲) بلاٹمینٹ Blotment

ہَش (ع) بھربھری شے جو ہاتھ لگانے سے
ریزہ ریزہ ہوجائے (۲) برٹل Brittle

ہَشَاشَت (ع) نرم و بھربھرا ہونا۔ نرمی۔
بھربھراہٹ +
(۲) فرے گلی ٹاس Fragilitas

ہَشَاشَۃُ الشَّعر (ع) بالوں کا بھربھرا ہوجانا
تَشَقُّقُ الشَّعر } بالوں کا پھٹنا +
(۲) فرے گلی ٹاس کریئیم Fragilitas Cranium

ہَشَاشَۃُ العِظَام (ع) ہڈیوں کا بھربھرا ہوجا
ہڈیوں کی بھربھراہٹ۔ بڑھاپے میں ہڈیوں
سے نباتی مادہ کم ہوکر ارضی مادہ بڑھ جاتا ہے
تو وہ بھربھری ہوجاتی ہیں۔ اور ذرا سے صدمہ
سے ٹوٹ جاتی ہیں (۲) فرے گلی ٹاس آسیم
Fragilitas Oseum

ہَضم (ع) لغوی معنی توڑنا۔ اصطلاحی معنی غذا
کا پکنا۔ غذا کا پچنا۔ طبخ پچاؤ۔ یعنی حرارت
غریزی کا غذا کو ایسے قوام کی طرف مستحیل کر
دینا جو صورت عضوی کے قبول کرنے کے
لائق ہوجائے۔ جمع ہُضُوم +
(۲) ڈائی جیسچن Digestion

نوٹ۔ واضح ہو کہ غذا میں ابتداء ورود
معدہ سے انتہا ہونے جزو عضو تک چار
ہضم ہوتے ہیں (۱) ہضم معدی یا ہضم کیلوسی
(۲) ہضم کبدی یا ہضم کیموسی (۳) ہضم عروقی
اور ہضم عضوی۔ چنانچہ جب غذا معدہ میں
پہنچ جاتی ہے۔ تو وہاں پر وہ ہضم ہوکر مثل
آش جو کے ہوجاتی ہے جسے کیلوس کہتے
ہیں۔ لیکن اس میں غذا کی صورت نوعیہ
ابھی باقی رہتی ہے۔ اسی ہضم کو (۱) ہضم
معدی یا ہضم کیلوسی کہتے ہیں۔ پھر جگر
و ماساریقا کی قوت جاذبہ خلاصہ کیلوس
کو جگر میں جذب کرلیتی ہے۔ یعنی خلاصہ
کیلوس معدہ سے بذریعہ ماساریقا جذب
ہوکر جگر میں پہنچتا ہے۔ اور وہاں پر پھر
ہضم ہوتا ہے جس کو (۲) ہضم کبدی
یا ہضم کیموسی کہتے ہیں۔ اس ہضم میں
غذا کی صورت نوعیہ بدل جاتی ہے۔ اور
وہ خلطی صورت اختیار کرلیتی ہے۔ یعنی
اُس سے خون۔ بلغم۔ صفرا۔ سودا بن جاتے
ہیں۔ پھر جگر سے خون عروق میں جاکر اور

نضج پاکر بتدریج رطوبت ثانیہ میں مستحیل ہوتا
جاتا ہے۔ اسی کو (۳) ہضم عروقی کہتے ہیں
اور رطوبت ثانیہ ہر ایک عضو کی بافت و ساخت
میں داخل ہو کر جزو عضو بن جاتی ہے۔ تب
اسے (۴) ہضم عضوی کہتے ہیں تفصیل
کے لئے دیکھو کبد کے بیان میں صفحہ ۱۱۰۷
پر ہضم غذا و تکون اخلاط کے متعلق طبی نوٹ
ہضم اور ہظم کا فرق۔ حرارت غریزی کا
غذا کو عضوی صورت قبول کرنے کے قابل بنانا
ہضم ہے اور سرعت ہضم کو ہظم کہتے ہیں۔

**ہَضْمِ عُرُوقی** (ع) رگوں کا ہضم۔ تیسرا ہضم۔ عروق
یا رگوں کے اندر کا خون ہضم ہونا۔ تفصیل کے
لئے دیکھو کبد کے بیان میں نوٹ متعلقہ غذا
صفحہ ۱۱۰۷ پر۔

**ہَضْمِ عُضْوِی** (ع) اعضاء کا ہضم۔ چوتھا ہضم
اعضاء کے اندر خون وغیرہ کا ہضم ہونا۔
دیکھو کبد کے بیان میں ہضم غذا کا نوٹ صفحہ
۱۱۰۷ پر۔

**ہَضْمِ کَبِدی** (ع) } جگر کا ہضم۔ دوسرا ہضم
ہضم کیموسی } جگر کے اندر کیلوس کا ہضم
ہو کر کیموس یا اخلاط بننا۔ تفصیل کے لئے
دیکھو کبد کے بیان میں ہضم غذا کا نوٹ صفحہ
۱۱۰۷ پر۔

**ہَضْمِ کَیْلُوسی** (ع) دیکھو ہضم معدی۔

**ہَضْمِ کَیْمُوسی** (ع) دیکھو ہضم کبدی۔

**ہَضْمِ مَعِدی** (ع) } معدہ کا ہضم۔ پہلا ہضم معدہ
ہضم کیلوسی } کے اندر غذا کا پکنا یا ہضم ہونا
تفصیل کے لئے دیکھو کبد کے بیان میں
نوٹ متعلقہ ہضم غذا صفحہ ۱۱۰۷ پر۔

**ہَضْمُون** (ع) غذائے ملحمہ (گوشت دار غذا)
جو معدہ کے جوہر ہاضم سے ہضم ہو چکی ہو۔
اس قسم کی منہضم غذا پانی میں بآسانی حل
ہو جاتی ہو (۱) پیپ ٹون Peptone

**ہَضْمِین** (ع) } جوہر ہاضم۔ رطوبت معدی
بَپْسِین (معر) } کا وہ جزو جو غذا کے اجزاء
لحمی کو ہضم کر کے پیپ ٹون (ہضمون) میں
تبدیل کر دیتا ہے۔
(۱) پیپ سین Pepsin

**ہُضُوم** (ع) جمع ہے ہضم کی۔ دیکھو ہضم۔

**ہُضُومِ اَرْبَع** (ع) چار ہضم۔ چاروں ہضم
(۱) ہضم اول یا ہضم معدی (۲) ہضم دوم یا
ہضم کبدی (۳) ہضم سوم یا ہضم عروقی
(۴) ہضم چہارم یا ہضم عضوی جو اپنے اپنے
موقع پر درج ہیں۔

**ہَفْت اَنْدَام** (ف) رگ قیفال۔ تفصیل کے
لئے دیکھو قیفال اور ورید قیفال۔

**ہَفْت اَنْدَام** (ف) بحسب ظاہر یہ ہیں۔
(۱) سر (۲) سینہ (۳) پیٹھ (۴ و ۵) دونو
ہاتھ (۶ و ۷) دونوں پاؤں۔ اور بحسب
باطن یہ ہیں (۱) دماغ (۲) دل (۳) کلیجہ

(۴) تلی (۵) پھیپھڑا (۶) پتہ (۷) معدہ ◆

ہَقِیقَاوْمَہ (ی) } زخم قرنیہ۔ آنکھ کے طبقہ
صُوفی (ع) } قرنیہ کا زخم۔ تفصیل کے
لئے دیکھو صوفی ◆

ہَقْقَفْ (ع) کمی اشتہائے طعام۔ کھل کے بھوک نہ لگنا ◆

ہَقَمْ (ع) بھوکا ہونا۔ بھوک لگنا ◆

ہِقَمْ (ع) گرسنہ۔ بھوکا ◆

ہَقْوْ (ع) بیہودہ بکنا۔ ہذیان بکنا ◆

ہَکْعْ (ع) ہڈی کا درستی کے بعد پھر ٹوٹ جانا ◆

ہُلاَبَہْ (ع) نوزائیدہ بچے کا دھوون ◆

ہُلاَسْ (ع) ضعف ہضم عروقی۔ رگوں کے اندر خون کا بخوبی ہضم نہ ہونا جس سے بدن کی پرورش نہ ہو سکے۔ اور بدن لاغر ہو جائے لاغری ◆

ہُلاَسْ اور سُلاَسْ کا فرق۔ ہلاس کے معنی ہیں ضعف ہضم عروقی یا لاغری اور سلاس کے معنی ہیں غشی بیہوشی یا عقل کا زائل ہو جانا ◆

ہِلاَلْ (ع) نیا چاند۔ پہلی سے تیسری تاریخ تک (۲) جدید مصری اصطلاح میں کان صاف کرنے کا آلہ ◆

ہَلَبْ (ع) کثرت مو۔ بالوں کی کثرت ◆

ہَلْبْ (ع) بال اکھاڑنا ◆

ہُلْبَہْ (ع) پیڑو اور ناف کا درمیان ◆

ہَمّ (ع) اندیشہ۔ فکر۔ سوچ جمع ہُموم۔ کسی آنے والی آفت کا اندیشہ یا فکر۔ کسی ایسی ہونے والی بات کی فکر جس میں خیر و شر دونوں کی امکان ہو۔ پس ہم ایک نفسانی کیفیت ہے۔ جو مرکب ہے خوف و رجا سے۔ اور ان دونوں میں سے جو غالب ہو۔ نفس اسی کی طرف رجوع کرتا ہے یعنی اگر خیر کی توقع ہو تو امید غالب ہوتی ہے۔ اور اگر شر کا اندیشہ ہو۔ تو ناامیدی یا خوف غالب ہوتا ہے

ھَمّ اور غَمّ کا فرق۔ کسی آنے والی آفت کے اندیشہ کو ہم کہتے ہیں۔ اور کسی گذشتہ یا موجودہ حالت کے رنج کو غم کہتے ہیں ◆

ہِمُورِیْدُوْسْ (ی) بواسیر۔ بواسیر یعنی مقعد سے خون بہنا (۲) ہمورائڈز

Haemorrhoids. پائلز Piles

نوٹ۔ ہموریدوس اور ہمورائڈز در حقیقت ایک یونانی لغت ہے۔ جس کے معنی ہیں جریان خون چونکہ بواسیر میں بالعموم جریان خون ہوتا ہے۔ اس لئے اس کو اس نام سے نامزد کیا گیا ◆

ہُمُوْم (ع) جمع ہے ہم کی دیکھو ہم

ہَمِیْعْ (ع) مرگ مفاجات۔ ناگہانی موت ◆

ہُنَانَہ (ع) پیہ چشم۔ آنکھ کے اندر کی چربی ◆

ہَنِیْ (ع) ہاضم۔ گوارندہ۔ خوشگوار با مزہ ◆

ہَوَامّ (ع) جمع ہے ہامہ کی۔ زمین کے اندر

کھنے والے زہریلے جانور جیسے سانپ و بچھو وغیرہ ۔

ھَوَامّ۔ حشرات ۔ سوام اور ہوام کا فرق ۔ قزوینی لکھتا ہے ۔ کہ حشرات اور ہوام کی اصناف اس قدر کثیر ہیں ۔ کہ انسان اُن کے شمار سے قاصر ہے ۔ اور کہا جاتا ہے ۔ کہ حشرات زمین کے چھوٹے چھوٹے جانور کیڑے مکوڑے چوہے وغیرہ ۔ ہوام ہامۃ کی جمع ہے جس کے معنی ہیں زہریلا جانور سوام وہ جانور ہیں کہ جن میں زہر ہو ۔ عام اس سے کہ قاتل ہوں یا نہ ۔ ہوام جنگلی چوہوں اور عام چوہوں پر اطلاق پاتا ہے ۔

ہَوَا (ع) باد ۔ باؤ ۔ یہ ایک مشہور لطیف عنصر ہے ۔ جس کی زیادہ تعریف کی ضرورت نہیں کرہ ہوا کرہ نار کے نیچے اور کرہ آب کے اوپر ہے ۔ کیونکہ یہ آگ کی نسبت کثیف اور پانی کی نسبت لطیف ہے ۔ جمع اَہویۃ ۔ زندگی کے لئے سب سے مقدم چیز ہوا ہے ۔ کیونکہ بغیر غذا کے آدمی چند دنوں بلکہ ہفتوں تک زندہ رہ سکتا ہے ۔ لیکن بغیر ہوا کے وہ چار پانچ منٹ میں ہی مرجاتا ہے ۔ مو

قیام جسم خاکی ہے نفس پر
ہوا پر ہے بنا اپنے مکاں کی

Air اٰتُمُوسفیر Atmosphere.

نوٹ ۔ اٰتمُوسفیر کے معنی ہیں ہوا یا کرہ ہوا

ہَوَاءِ اَصْفَر (ع) ہیضہ ۔ مشہور وبائی مرض ہیضہ } جس میں قے و دست آکر مریض نڈھال ہو جاتا ہے ۔ تفصیل کے لئے دیکھو ہیضہ (۱) کالرا Cholera

ہَوَاءِ فَاسِد (ع) } ملیریا ۔ فاسد ہوا ۔ نشیبی مقامات تَصَاعُدات آجام } اور بے نزار کی ہوا ۔

(۲) ملیریا Malaria

ڈاکٹری نوٹ ۔ ملیریا ایک اطالوی لغت ہے ۔ جس کے معنی ہیں میلی ہوا ۔ لیکن اب اس سے مراد نوبتی یا موسمی بخار لی جاتی ہے ۔ تفصیل کے لئے دیکھو ملاریا اور حمی بطیحہ ۔

ہَوجَل (ع) خمار بعد خواب ۔ نیند کا خمار ۔

ہَوَس (ع) ایک قسم ہے جنون کی ۔ دیوانہ ہونا اصطلاح فارسی میں بمعنی آرزو خواہش کسی چیز کا عشق خام یا ناقص محبت ۔

ہَوْع (ع) قے ۔ قے کرنا ۔ متلی ہو جانا ۔

ہَوف (ع) ہوا گرم ۔ گرم ہوا ۔

ہُیَام (ع) عشق کے سبب دیوانگی ۔

ہَیج (ع) } برانگیختگی ۔ جوش میں آنا
ہَیجَان } جوش مارنا ۔

ہَیض (ع) ہڈی کا جڑ جانے کے بعد پھر ٹوٹنا

ہَیضَہ (ع) } یہ ایک متعدی مرض ہے
ہَوَاءِ اَصْفَر } جو وبا کی صورت میں پھیلا کرتا ہے ۔ اس

ہیں کثرت سے قے و دست آکر مریض جلد
نڈھال ہوجاتا ہے۔ دست چاولوں کی
پیچ کی مانند آتے ہیں۔ اور ہاتھ پاؤں
ٹھنڈے پڑجاتے ہیں ۔

(۲) کالرا Cholera

ڈاکٹری نوٹ۔ اس مرض کا باعث
نہایت چھوٹا نباتی خمدار کیڑا ہے۔ جسے
ڈاکٹری میں "کالرا بیسی لس" یعنی کرم ہیضہ
کہتے ہیں۔ اس کرم کو جرمنی کے مشہور ڈاکٹر
کاخ نے ۱۸۸۳ء میں دریافت کیا تھا
انسان کے سوا شاید اور کسی حیوان کو
یہ مرض نہیں ہوتا ۔

**ہَیط** (ع) آواز عیب۔ فریاد ۔

**ہَیکَل** (ع) کالبد۔ صورت۔ شکل ۔

**ہَیکَل عظمی** (ع) } کالبد۔ ہڈیوں کا ڈھانچ
**مجموع العظام** } ٹھٹھری ۔

(۱) سکلے ٹن Skeleton

**ہَیُولیٰ** (ع) مادہ ہر شئے کا۔ وہ شئے جو صورت
بننے کی قابلیت رکھتی ہو۔ ہر شئے کی اصل ۔

**ہَیئَت** (ع) صورت۔ شکل۔ قطع۔ وضع
(۲) علم ہیئت جس سے فلک اور
اجرام فلکیہ کی گردش کے حالات
معلوم ہوتے ہیں ۔

(۱) ایسٹرانومی Astronomy

---

# ی

**یابِس** (ع) خشک۔ وہ جس کا مزاج خشک
ہو (۱) ڈرائی Dry

**یارہ** (ع) زخم۔ گھاؤ (۱) وونڈ Wound

**یاس** (ع) ناامیدی ۔

نوٹ۔ ایام یاس یا زمانہ یاس وہ
زمانہ جبکہ عورت بڑھیا ہوکر اولاد سے
ناامید ہوجاتی ہے (۲) فارسی میں لفظ
یاس مخفف ہے یاسمن کا جس کے معنی
ہیں چنبیلی ۔

**یافع** (ع) سات سے دس برس کی عمر کا لڑکا
یا وہ شخص جو قریب احتلام کے زمانہ کے
پہنچ چکا ہو ۔

**یافوخ** (ع) نرمۂ سر۔ تالو۔ سر کے بالائی
حصے کا وہ مقام جو بچپن میں تڑپتا رہتا
ہے (۱) فانٹے نیل Fontannel

**یاقوت احمر** (ع) } شب چراغ۔ ہزار چشمہ۔
**حمرہ یاقوتیہ** } ضحاک۔ راج پھوڑا۔ اڈیٹیہ
یہ درحقیقت جلد اور اس کے نیچے کی ساخت
کی پھیلنے والی سوزش ہے۔ جو دمل کی
شکل میں عموماً گردن پشت یا سرین پر
ظاہر ہوتی ہے۔ اس میں مقام ماؤف
کی جلد نہایت سرخ۔ دردناک اور متورم

ہوجاتی ہے۔ ورم بڑھتا جاتا ہے۔ اور سیاہی مائل ہوتا جاتا ہے۔ پھر عموماً اس پر ایک آبلہ پیدا ہوکر جب وہ پھٹتا ہے۔ تو اُس کے نیچے کئی ایک سوراخ دکھائی دیتے ہیں۔ زخم روز بروز بڑھتا جاتا ہے۔ اور آخر کار کل ماؤف سطح کی جلد چھلنی کی طرح سوراخدار ہوجاتی ہے جس مناسبت سے اس کو فارسی میں ہزار چشمہ کہا جاتا ہے کبھی بہت سے سوراخ مل کر ایک بڑا سا بدنما سوراخ بن جاتا ہے جس کے اندر سیاہی مائل چھیچھڑے نکلا کرتے ہیں۔

جب اس قسم کا پھوڑا سر یا گردن پر نکلے۔ تو شدت ضعف ونقاہت یا جیارِ خون کے سبب اکثر مہلک ہوتا ہے۔

اس مرض کا بڑا بھاری سبب مرض ذیابطیس ہوا کرتا ہے۔ لیکن فسادِ خون یا مرض نقرس یا عام جسمی کمزوری کے سبب بھی یہ بیماری ہوجایا کرتی ہے۔

(۱) کاربنکل Carbnncle

یُبْس۔ یَبَس (ع) خشک ہونا۔ سوکھ جانا خشکی یُبْس اور یَبَس کا فرق۔ ابن سکیت کہتا ہے۔ کہ یہ یابس کی جمع ہے جیسے راکب کی جمع رکب آیا کرتی ہے۔ اور یَبَس جو چیز تر ہو اور بعد میں خشک ہوجائے۔ اور بقول بعض اصلی خشک چیز جو کبھی تر نہ ہوئی ہو

یَبْس (ع) خشک۔ سوکھا۔ سوکھا ہوا (۱) ڈرائڈ Dried

یُبْسُ الْبَطْن (ع) } قبض بتبض شکم۔ قبض ہونا
یُبْسُ الطَّبِیْعَت } (۲) کانسٹی پے شن Constipation کاسٹونیس Costiveness

یُبُوْسَت (ع) خشکی۔ اور یہ ضد ہے تری کی سُکھاوٹ (۱) ڈرائی نیس Dryness
(۲) صلابت خشکی۔ سختی جو اعضاء میں واقع ہو (۱) رجیڈٹی Regidity سٹیف نیس Stiffness.

یُبُوْسَتُ الْعَیْن (ع) خشکی چشم۔ آنکھ کی خشکی
رَمَدْ یابِس } اس مرض میں آنکھ کا طبقہ مُلتحمہ خشک اور سخت ہوجاتا ہے۔ جس سبب سے آنکھوں کی حرکت دشوار ہوجاتی ہے (۱) زیرآفتلمیا Xerophthalmia

یُتْم (ع) یتیم ہونا۔ یکتائی (۲) غم واندوہ۔

یَحْیٰی بِن سَراپیُون } عربی وفارسی کتب میں
یُوحَنّا بِن سَراپیُون } تو انکا نام یوحنا بن سراپیون لکھا ہے لیکن انگریزی کتب میں یحییٰ بن سراپیون لکھا ہے۔ یوحنا کا باپ سراپیون باجرمی کا رہنے والا تھا لیکن یوحنا دمشق میں پیدا ہوا اور ساری عمر وہیں گزاری یہ فاضل طبیب سریانی زبان میں کئی ایک طبی کتابیں لکھیں جن میں سے دو کتابیں ایک کناشتہ الکبیر جس کے بارہ مقالے ہیں۔ اور دوسری کناشتہ الصغیر جس کے سات مقالے ہیں نہایت مقبول ومشہور ہوئیں۔ اسحٰق بن علی کاتب

سے نے اَبی الحسن بن نفیس طبیب کے لئے کناشتہ الصغیر کا عربی میں ترجمہ کیا۔ علاوہ ازیں حسن بن بہلول اَوانی اور ابو البشر بن متی نے بھی اس کتاب کے ترجمے کئے لیکن الحدیثی کا ترجمہ ان میں بہترین مانا جاتا ہے۔ Jahia ben Serabi Serapion (the Elder)

**یحیٰی بن ماسویہ** ۔ عربی کتب تاریخ میں نوان کا یُوحنّا بن ماسویہ } نام یوحنا بن ماسویہ لکھا ہے لیکن انگریزی کتب میں ان کا نام یحیٰی بن ماسویہ لکھا ہے یہ نامور طبیب اور مشہور مصنف مذہب عیسائی تھا۔ اسکا زمانہ حیات ۷۷۷ء سے ۸۵۷ء تک ہے۔ یہ جبرئیل بن بختیشوع کا شاگرد تھا۔ خلفاء عباسیہ کے دربار میں اُس کی بڑی عزت تھی۔ خلیفہ ہارون الرشید کے حکم سے اس نے بہت سی قدیم یونانی و سُریانی طبی کتب کے عربی میں ترجمے کئے۔ علاوہ ازیں اُس نے تشریح۔ دوا سازی۔ تَغْذِیَۃُ المَرضٰی۔ معالجات امراض امراض چشم کے متعلق خود کئی ایک کتابیں تصنیف کیں۔ علم طب میں تقریباً چالیس پینتالیس کتابیں اس کی ترجمہ و تالیف و تصنیف کی ہوتی ہیں وہ بیمارستان بغداد کا مدیر اور محکمہ ترجمہ کا افسر اعلیٰ تھا۔ وہ خلیفہ ہارون الرشید کے زمانہ سے خلیفہ متوکل کے زمانہ تک درباری طبیب رہا۔ انگریزی کتب میں اسکے یہ دو نام آتے ہیں Jahia ben Masawaih Messua (the Elder)

**یَدْ** (ع) دست۔ ہاتھ۔ ید کا اطلاق (۱) کبھی تو پورے ہاتھ پر یعنی مونڈھے سے لیکر انگلیوں تک ہوتا ہے۔ اور کبھی (۲) قبضہ یعنی پہونچے سے لے کر انگلیوں کے سروں تک یعنی ہتھیلی معہ پنجہ پر اس کا اطلاق ہوتا ہے تثنیہ یَدَین جمع اَیدِی (۱) پورے ہاتھ کے لئے آرم Arm اپر ایکسٹریمیٹی Upper Extremity اور ہتھیلی و پنجہ کے لئے ہینڈ Hand

**یَدْ۔ کَفْ اور رَاحَتْ کا فرق** ۔ بقول بعض یہ سب مترادف ہیں۔ مگر صحیح یہ ہو کہ مونڈھے سے لے کر انگلیوں کے سرے تک یَدْ ہے۔ اور قبضہ سے لے کر انگلیوں کے سرے تک کَفْ ہے اور رَاحَت صرف ہاتھ کی ہتھیلی کو کہتے ہیں۔

**یَدُ الھَاوَنْ** (ع) ہاون کا دستہ۔ (۱) پیسٹل Pestle

**یَرَقَانْ** (ع) } اردو میں بھی عام طور پر اس مرض کو یرقان اور ہندی **اَرَقَانْ** } میں کاملا اور کنول باؤ کہتے ہیں۔ یہ ایک مشہور بیماری ہے۔ جس میں جسم کی رنگت زرد یا سیاہ ہو جاتی ہے (۱) جانڈس Jaundice اِکٹریس Icterus

**یُرقَانِ اَسْوَد** (ع) سیاہ یرقان۔ اس قسم
مَرَض وِنکل } کے یرقان میں جسم کی رنگت
سیاہ ہو جاتی ہے۔
(۱) بلیک جانڈس Black Joundice
اکٹرس میلس Icterus Melas
ونکلز ڈیزیز Winckel's Disease
نوٹ۔ اس قسم کا یرقان طحال یعنی تلی
کی خرابی سے ہوا کرتا ہے۔ یہ مہلک مرض
زیادہ تر نوزائیدہ بچوں میں ہوا کرتا ہے
اس میں جسم کی رنگت نیلی یا سیاہ ہو جاتی ہے

**یُرقَانِ اَصْفَر** (ع) زرد یرقان۔ اس قسم کے
یرقان میں سارا بدن اور آنکھیں زرد
ہو جاتی ہیں۔ اس قسم کا یرقان ہمیشہ جگر
یا مرارہ کی خرابی سے ہوا کرتا ہے۔
(۱) جانڈس Jaundice

**یُرقَانِ حُمّی** (ع) بخار والا یرقان۔ اس قسم
کے یرقان کے ساتھ شدید بخار ہوتا ہے
اور یہ متعدی ہوتا ہے۔ دیکھو یرقان متعدی

**یُرقَانِ خَبِیث** (ع) اس قسم کے یرقان
یرقان شدید } میں جگر سکڑ کر چھوٹا ہو
جاتا ہے۔ اور اس قسم کا یرقان اکثر
بیس سے چالیس سال کی حاملہ عورتوں
کو ہو جاتا ہے۔
(۱) میلگننٹ جانڈس Malignant Jaundice
اکٹرس گریوس Icterus Gravis.

ایکیوٹ ییلو ایٹروفی آف دی لور
Acute Yellow Atrophy of the Liver

**یُرقَانِ سُدّی** (ع) اس قسم کا یرقان مرارہ
کی نالی میں سُدہ پیدا ہو جانے سے ہوا
کرتا ہے (۱) آبسٹرکٹو جانڈس
Obstructive Jaundice

**یُرقَانِ سَمّی** (ع) اس قسم کا یرقان جسم میں
بعض قسم کے سمیات کے سرایت کر جانے
سے پیدا ہوتا ہے۔ جیسے فاسفورس یا
سنکھیا کی زہر سے یا زہر مار یعنی زہریلے
سانپ کے کاٹنے سے (۱) ٹاکسی مک
جانڈس Toxemic Jaundice

**یُرقَانِ مُتَعَدّی** (ع) یہ ایک شدید متعدی
یرقان حُمّی } بیماری ہے جس میں یرقان کے
مَرَض وِیل } ساتھ مریض کو بخار بھی ہوتا
ہے۔ اور اس کے جسم میں درد ہوتا ہے
جگر و طحال بڑھ جاتے ہیں۔ اس مرض
کی مدت بالعموم دس پندرہ دن تک
ہوتی ہے۔

**یُرقَانِ مَوْلُوْدِی** (ع) اس قسم کا یرقان
یرقان الاطفال } بعض نوزائیدہ بچوں میں
پیدائش کے دوسرے سے پانچویں
دن تک ہو جاتا ہے جو قریب ایک ہفتہ
تک رہا کرتا ہے۔ اگر خفیف ہو تو خود بخود
رفع ہو جاتا ہے۔ اور اگر شدید ہو۔ تو

خطرناک ہوتا ہے (۱) جانڈس آف دی نیوبارن
Jaundice of the Newborn.
اِکٹرس نیونا ٹورم Ictirns Neonatorum
یَسَارٌ (ع) آسانی۔ تونگری۔ دولتمندی۔ فراخ دستی (۲) بائیں طرف۔ بایاں ہاتھ یہ ضد ہے یمین کی ٭
یُسریٰ (ع) دست چپ۔ بایاں ہاتھ
یَدُ یُسریٰ اُلٹا ہاتھ۔ یہ ضد ہے یُمنیٰ کی (۱) لیفٹ ایکسٹریمیٹی Left Extremity
یَفَنٌ (ع) پیر فانی۔ بہت بوڑھا ٭
یَقظَہ (ع) بیداری جاگنا۔ بیداری وہ حالت ہے جس میں انسان کے تمام حواس کام کرتے ہیں۔ اور یہ ضد ہے نوم کی ٭ (۱) ویکفل نیس Wakefulness
یقظہ۔ اَرَق۔ سَہَر اور سُہَاد کا فرق
یقظہ طبعی بیداری یعنی معمولی طور پر جاگنا۔ اَرَق غیر طبعی بیداری یا مرض کے سبب جاگنا۔ سَہَر مرض بیداری جس میں مریض سونے کے لئے ترستا ہے۔ اور سُہاد کمی خواب یا نیند کی کمی ٭
یُمنیٰ (ع) راست۔ دست راست
یَدُ یُمنیٰ (ع) دایاں۔ دایاں ہاتھ۔ دائیں طرف (۱) رائٹ ایکسٹریمیٹی Right Extremity
یَنبُعٌ (ع) پردہ ملتحمہ کا ورم عظیم۔ تفصیل کے لئے دیکھو وردینج ٭
یُوحَنّا ابن سَراپیُون۔ دیکھو یحییٰ بن سراپیون ٭
یُوحَنّا بن مَاسوِیہ۔ دیکھو یحییٰ بن ماسویہ ٭
یُولُون (ی) قرحہ باطن قرنیہ ٭
یَومِ اِنذار (ع) بحران کی خبر دینے والا دن وہ دن جو بحران کی خبر دیتا ہے تفصیل کے لئے دیکھو ایام اِنذار ٭
یَومِ بَاحُورِی (ع) بحران کا دن۔ وہ
یَومُ البُحران دن جس میں بحران واقع ہوتا ہے تفصیل کے لئے دیکھو بحران ٭
یَومِ نَوبَت (ع) باری کا دن۔ مرض کے آنیکا دن
یَہمَ (ع) دیوانگی۔ دیوانہ پن ٭
یَیلاَق (ع) سرد ہوا دار مقام۔ جہاں موسم گرما میں سکونت اختیار کریں ٭

# تمت بالخیر

مرکنٹائل پریس لاہور میں باہتمام لالہ دیوان چند پروپرائیٹر چھپا

# فہرستِ فروق اصطلاحات طبیہ (مخزن الجواہر) بہ ترتیب حروف تہجی

## ا



## ب

## ت



## ث



## ج



## ح

## خ



## د



## ذ



## ر

## ز

زحیر اور سحج کا فرق دیکھو سحج ۰
زحیر صادق اور زحیر کاذب کا فرق دیکھو زحیر ورمی ۰
زرافہ اور برص العین کا فرق دیکھو برص العین ۰
زکام اور نزلہ کا فرق دیکھو زکام ۰

## س

سبات اور جمود کا فرق دیکھو جمود ۰
سبات ۔ غشی ۔ توما کا فرق دیکھو غشی ۰
سبات ۔ سنہ ۔ ہجوع ۔ ہجود ۔ ہبوع ۔ رُقاد ۔ نوم اور نُعاس کا فرق دیکھو نُعاس ۰
سبات سہری اور سہر سباتی کا فرق دیکھو سبات سہری
سبب اور معد کا فرق دیکھو معد ۰
سبب اور علامت کا فرق دیکھو سبب ۰
سبب اطباء اور سبب حکما کا فرق دیکھو سبب ۰
سحج اور زحیر کا فرق دیکھو سحج ۰
سحج اور خدش کا فرق دیکھو سحج ۰
سدر اور دوار کا فرق دیکھو سدر ۰
سدہ اور انسداد کا فرق دیکھو سُدہ ۰
سرسام اور حمرہ کا فرق دیکھو حمرہ ۰
سعوط اور نشوق کا فرق دیکھو سعوط ۰
سقاقلوس اور غانغرایا کا فرق دیکھو سقاقلوس
سقطہ اور ضربہ کا فرق دیکھو سقطہ ۰
سقم اور مرض کا فرق دیکھو سقم ۰
سکتہ اور جمود کا فرق دیکھو سکتہ ۰
سکتہ اور لیشرغس کا فرق دیکھو لیشرغس ۰
سکتہ اور موت کا فرق دیکھو موت ۰
سکران ۔ ثمل ۔ سکران طافح کا فرق دیکھو سکران
سکوب اور نطول کا فرق دیکھو نطول ۰
سکوت اور صمت کا فرق دیکھو صمت ۰
سل اور ذات الریہ کا فرق دیکھو ذات الریہ ۰
سلاس اور ہلاس کا فرق دیکھو ہلاس ۰
سلامت اور صحت کا فرق دیکھو سلامت ۰
سلس البول اور تقطیر البول کا فرق دیکھو تقطیر البول
سلس البول اور ذیابیطس کا فرق دیکھو ذیابیطس
سلعہ ۔ شرناق ۔ اور عقدہ کا فرق دیکھو شرناق ۰
سمن ۔ نمو ۔ ورم کا فرق دیکھو نمو ۰
سموم اور حرور کا فرق دیکھو سموم ۰
سوام ہوام ۔ قوام ۔ حشرات اور منتصب کا فرق دیکھو ہوام ۰
سہر سباتی اور سبات سہری کا فرق دیکھو سبات سہری
سیلان اور جریان کا فرق دیکھو جریان ۰

## ش

شارب اور عنفقہ کا فرق دیکھو شارب ۰
شبق اور فریسموس کا فرق دیکھو شبق
شجا ۔ شرق اور غصہ کا فرق دیکھو شرق ۰
شرق شجا اور غصہ کا فرق دیکھو شرق ۰
شری اور بنات اللیل کا فرق دیکھو شری ۰
شرناق ۔ سلعہ اور عقدہ کا فرق دیکھو شرناق ۰
شعور اور علم کا فرق دیکھو شعور ۰
شک ۔ ظن ۔ وہم اور ریب کا فرق دیکھو شک ۰
شموس ۔ قندید ۔ عقار اور رحوم کا فرق دیکھو قندید ۰
شہوت اور ارادہ کا فرق دیکھو ارادہ ۰
شہاف اور رحول کا فرق دیکھو شہاف ۰
شیب اور مشیب کا فرق دیکھو شیب ۰

## ص

صحت اور سلامت کا فرق دیکھو سلامت ۰
صرع غشی اور اختناق الرحم کا فرق دیکھو اختناق الرحم
صرع اور دوار کا فرق دیکھو صرع ۰
صغیر اور قصیر کا فرق دیکھو قصیر ۰
صفرۃ ۔ احتلام ۔ حکہ ۔ علم اور حضار کا فرق دیکھو حکہ

# ض



# ط



# ظ



# ع

## غ



## ف



## ق



## ك

## ل



## م



## ن

◆ تمام شد فہرست فروق اصطلاحات طبیہ ◆

# مخزن الجواہر

انگریزی اُردُو

# ڈاکٹری لُغات

جسمیں

تقریباً چھ ہزار انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات ہیں۔ اور ان کی مترادف عربی و فارسی طبی اصطلاحات اور ان کے اردو معانی ہیں۔ یعنی

## مخزنُ الجواہر

میں عربی فارسی طبی اصطلاحات کی مترادف جس قدر انگریزی ڈاکٹری اصطلاحات آئی ہیں۔ اُن سب کو ترتیب وار اس میں درج کر دیا ہے ہر ایک انگریزی لفظ کے بالمقابل جو پہلے ایک یا دو عربی الفاظ ہیں اُنکو

## طبی لغات

میں اپنے اپنے موقع پر دیکھنے سے ان کے مفصل معانی معلوم ہو سکتے ہیں۔ یہ ڈاکٹری لغات بائیں طرف سے شروع ہوتی ہے اسکے صفحہ ۱۱۴ پہ جو صحت نامہ ہے۔ اُس کے مطابق چند اغلاط کی تصحیح کر لیں ⁂

ملنے کا پتہ طبی کتب خانہ جناب شمس الاطبا، دگمٹی بازار، لاہور

# مخزن حکمت (یا) گھر کا ڈاکٹر و حکیم

(طبع چہارم)

مصنفہ "شمس الاطبا" حکیم و ڈاکٹر غلام جیلانی خانصاحب"

**جو از سر نو لکھی گئی۔ اور طبع اوّل کی نسبت حجم میں دُگنی اور مضامین میں تگنی ہی حجم کتاب ۹۱۶ صفحات دو جلدوں میں قیمت ہر دو مجلد ۹ بلا جلد ۸**

چونکہ دُکھ درد اور بیماریاں ہمیشہ انسان کے ساتھ ہیں۔ اور ان کے لئے کوئی وقت یا موقعہ مقرر نہیں پھر آناً فاناً بعض بیماریاں ایسی خطرناک صورت اختیار کر لیتی ہیں۔ کہ طبیب پاس نہ ہو تو بیمار کے تلف ہو جانے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ مگر ڈاکٹر یا حکیم کا ہر وقت پاس ہونا مشکل ہے۔ ایسی صورتوں میں اس سے بہتر کوئی تدبیر نہیں کہ ایک عمدہ جامع صحیح اور قابل اعتماد کتاب گھر میں موجود ہو۔ جسکی مدد سے سمجھ دار آدمی معمولی امراض کا خود علاج کر سکے۔ اور خطرناک امراض میں ڈاکٹر یا طبیب کے آنے تک مریض کو معقول طور پر سنبھال سکے پس اسی غرض کے لئے یہ کتاب "مخزن حکمت" تالیف کی گئی ہے۔ اور خدا کا شکر ہے کہ یہ ملک کے لئے اس قدر مفید ثابت ہوئی ہے کہ ہندوستان کے اکثر نامی گرامی ڈاکٹروں و حکیموں اور بڑے بڑے عالموں اور فاضلوں کا یہ ایک متفقہ قول ہے کہ **مخزن حکمت ہر ایک اردو خوان کے پاس ضرور موجود ہونی چاہیے۔**

طبع چہارم کی یہ مخزن حکمت طبع اول و دوم کی نسبت دُگنی ہے۔ اور طبع سوم کی نسبت بھی اس میں تین سو صفحات کے نہایت ضروری و مفید مضامین کا اضافہ کیا گیا ہے اکثر امراض بالخصوص متعدی امراض کے متعلق جو جو نئی نئی باتیں اور مفید علاج معلوم ہوئے ہیں۔ وہ سب اس میں درج کئے گئے ہیں۔ ڈاکٹری علاج میں پہلے حفظ ماتقدم کو مفصل بیان کیا ہے۔ پھر طریق علاج اور بہترین مجربات لکھنے کے علاوہ یورپ اور امریکہ کی بہترین اور مفید ترین پیٹنٹ ادویہ بھی تحریر کر دی ہیں۔ اسی طرح طبی علاج میں بہترین مجربات لکھنے کے علاوہ مفید ترین مفرد ادویہ کے استعمال کا نیز عرق و شربت اور دیگر مرکب یونانی ادویہ کا اضافہ کیا گیا ہے تاکہ دیہات اور قصبات میں عام دستیاب ہونے والی ادویہ سے بھی علاج کر لیا جائے۔

ملنے کا پتہ طبی کتب خانہ جناب شمس الاطباء دگٹی بازار، لاہور

اس کتاب کے تین حصے ہیں **حصہ اول** کے باب اول میں پیدائش انسان. تشریح جسم
افعال الاعضاء کا بیان ہے. اس باب میں بعض نہایت ضروری دلچسپ ولطیف مضامین
بیان کئے گئے ہیں. باب دوم میں حفظان صحت کے تمام ضروری مسائل کا بیان ہے. اس باب میں صفائی
پرہیزگاری اور اعتدال کی زندگی بسر کرنے کی تمام ہدایات درج ہیں. باب سوم میں تیمارداری کا بیان
ہے جسمیں مریض کی نگہداشت اسکو غذا دوا وغیرہ دینے کی ضروری ہدایات درج ہیں تیمارداری نہ جاننے
سے بعض اوقات علاج بیفائدہ ہو جاتا ہے **حصہ دوم** کے باب اول میں اسباب و علامات امراض کا بیان ہے اور
اسکے باب دوم میں تمام متعدی اور وبائی امراض اور تمام بخاروں کا بیان ہے. انمیں سے بعض امراض مثلاً ملیریا
طاعون سل دق انفلوئنزا اور آتشک وغیرہ کے نہایت دلچسپ تاریخی حالات لکھے ہیں! ور ان امراض کے
متعلق جو ہدایات حفظ ماتقدم لکھی ہیں. صرف ان پر عمل کرنے سے ہی لوگ اکثر ان خطرناک اور مہلک امراض
سے محفوظ رہ سکتے ہیں اس باب کا مطالعہ عوام الناس کے لئے بالعموم اور طبابت پیشہ اصحاب کے لئے بالخصوص
نہایت ضروری ہے باب سوم میں امراض عامہ مثلاً کمی خون. نقرس. ذیابیطس وغیرہ امراض کا مفصل بیان و علاج
ہے. نقرس و ذیابیطس کے مریضوں کو ان امراض کا بیان ضرور بالضرور پڑھنا چاہیئے حصہ دوم کے باقی گیارہ ابواب
میں سر سے لیکر پاؤں تک کے امراض کا ترتیب وار بیان ہے جن کا مطالعہ خاص و عام سب کے لیے یکساں مفید ہے
**حصہ سوم** کے باب اول میں مردوں کی خاص بیماریوں کا بیان ہے جسکے مطالعہ سے ہر ایک لکھا پڑھا شخص
پورا پورا فائدہ اٹھا سکتا ہے باب دوم میں عورتوں کی خاص خاص بیماریوں کا بیان و علاج ہے. باب سوم حمل و حاملہ
کے امراض. باب چہارم میں زچہ کے انتظام اور امراض کا بیان ہے جس سے لکھی پڑھی عورتیں ہر طرح سے فائدہ
اٹھا سکتی ہیں. باب پنجم میں ننھے بچوں کا رکھ رکھاؤ اور ان کے معمولی امراض کا بیان ہے. باب ششم
میں بعض امراض متعلقہ جراحی کے علاوہ "اتفاقی حادثات" اور انکا فوری علاج اور "مجروح کی پہلی امداد" کا بیان
ہے "اتفاقی حادثات اور مجروح کو پہلی امداد" بھی ایسے ضروری مضامین ہیں جنہیں ہر ایک مرد اور عورت
کو ضرور جاننا چاہیئے! ور آخر باب ہفتم میں سمیات یعنی زہروں اور ان کے تریاقات کا مفصل بیان ہے وقت
ضرورت اس سے بھی پورا فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے اور آخر میں مفصل فہرست مضامین ہے اس کتاب کا طرز بیان
بھی ایسا سلیس اور آسان ہے کہ معمولی اردو خوان اشخاص بھی وقت ضرورت اس سے پورا فائدہ اٹھا سکتے ہیں
اور اپنے ہم جنسوں کو فائدہ پہنچا سکتے ہیں. مذکورہ بالا خصوصیات کے لحاظ سے یہ کتاب نہ صرف عام اردو خوان
اشخاص کیلئے مفید ہے بلکہ وسیع اور جدید ڈاکٹری و طبی معلومات کے لحاظ سے یہ ڈاکٹروں و حکیموں کے
لیئے بھی از بس مفید ہے اور درس و تدریس اور مطب کے لیئے یہ بہترین مجموعہ ڈاکٹری و طب یونانی ہے.

# میٹیریا میڈیکا باتصویر مع مجربات ڈاکٹران یورپ و امریکہ

مؤلفہ نعمانصاحب ڈاکٹر غلام جیلانی شمس الاطبا،

## اس کتاب کی دو جلدیں ہیں جن کا مجموعی حجم ۲۵۳۲ صفحات ہے

جلد اول ۔ حجم گیارہ سو صفحات ۔ قیمت بلاجلد پانچ روپے ۔ مجلد چرمی اعلیٰ چھ روپے

جلد دوم ۔ حجم چودہ سو بتیس صفحات ۔ قیمت بلاجلد سات روپے ۔ مجلد چرمی اعلیٰ آٹھ روپے

(لیکن ہر دو جلد یعنی مکمل کتاب کے خریدار کو قیمت میں دو روپے کی خاص رعایت کیجاتی ہے یعنی یہ مکمل کتاب بلاجلد دس روپے میں اور مجلد بارہ روپے میں دی جاتی ہے)

اس کتاب کی جلد اول کے پہلے ۴۲۰ صفحات میں چار باب ہیں ۔ جن میں سے باب اول میں علمی اصطلاحات دوا سازی اور اوزان و پیمانے ۔ باب دوم میں تمام فارماکوپیائی مرکبات جداول ہیں ۔ باب سوم میں انگریزی دوا سازی مکمل اور باب چہارم میں فارماکالوجی یعنی تاثیرات الادویہ کا مفصل بیان ہے اور علم الادویہ کی تمام ڈاکٹری و طبی مترادف اصطلاحات بمع ان کے اردو معانی کے تحریر کی گئی ہیں ۔ اور جلد اول کے صفحات ۴۲۵ سے لے کر جلد دوم کے آخیر تک تمام ڈاکٹری مفرد و مرکب ادویہ کا اور ان کے ضمن میں یورپ و امریکہ کی اکثر مفید پیٹنٹ ادویہ کا بیان ہے +

## دو سو روپیہ نقد انعام

اس شخص کو دیا جائیگا جو یہ ثابت کردے کہ اردو یا انگریزی یا کسی اور زبان میں اسکے سوا کوئی ایسی جامع و مکمل میٹریا میڈیکا بھی موجود ہے کہ جسمیں اسقدر خوبیاں ہوں اور وہ اتنی ارزاں ہو +

## اس کتاب میں مندرجہ ذیل خوبیاں یا خصوصیات ہیں

(۱) اس کتاب میں تقریباً تین ہزار مفرد و مرکب ڈاکٹری ادویہ کا بیان ہے ۔ اس قدر ادویہ کا بیان اور کسی ایک اردو یا انگریزی میٹریا میڈیکا میں موجود نہیں +

(۲) اس کتاب میں یورپ و امریکہ کے نامور ڈاکٹروں کے مختلف امراض کے سات سو مجربات و منتخب نسخہ جات ہیں ۔ جو کسی اور میٹریا میڈیکا میں موجود نہیں +

(۳) اس کتاب میں ادویہ کے ڈاکٹری (لاطینی و انگریزی) طبی (عربی فارسی و اردو) اور ویدک (سنسکرت و ہندی) ہم مترادف نام نہایت تحقیق و صحت سے لکھے گئے ہیں ۔ اور وہ سب تقریباً پانچ ہزار نام ہیں ۔ یہ خصوصیت اس کے سوا اور کسی اردو یا انگریزی میٹریا میڈیکا میں موجود نہیں +

(۴) اس کتاب میں سینکڑوں دواؤں کی نہایت دلچسپ تاریخ لکھی ہے۔ نیز سینکڑوں ادویہ کی ماہیت وغیرہ پر نہایت محققانہ نوٹ لکھے ہیں۔ جو اس کے سوا اور کسی مٹیریا میڈیکا میں نہیں ٭

(۵) اس کتاب میں ہزاروں ڈاکٹری اصطلاحات آئی ہیں۔ لیکن ہر ایک ڈاکٹری اصطلاح کے ساتھ (بریکیٹ) میں اس کی مترادف طبی اصطلاح اور اس کے اردو معنی لکھ دیئے ہیں جس سے کتاب بالکل عام فہم بن گئی ہے۔ یہ خصوصیت اور خوبی صرف اسی کتاب میں ہے ٭

(۶) اس کتاب میں تمام ادویہ کے انگریزی نام اردو میں خوشخط لکھنے کے علاوہ صحت تلفظ کے لئے خوبصورت انگریزی ٹائپ میں بھی چھپوا دئے ہیں۔ یہ بھی اس کتاب کی ایک خاص خوبی ہے ٭

(۷) تمام ادویہ کی فارماکالوجی یعنی تاثیرات اور تھیراپیوٹکس یعنی استعمالات کو اس کتاب میں نہایت وضاحت سے سلیس اردو میں بیان کیا گیا ہے ٭

(۸) اس کتاب کے آخر میں بیکٹیریالوجی (علم الجراثیم) سیرم تھیراپیوٹکس (علاج سیرمی) اور آرگینو تھیراپیوٹکس (علاج عضوی) کے دو نہایت ضروری ضمیمے لگا دئے ہیں ٭

(۹) اس کتاب کے دوران تالیف میں ۲۲ ڈاکٹری کتب انگریزی۔ ۱۲ طبی کتب عربی و فارسی و اردو اور ۵ ویدک کتب سنسکرت میرے زیر مطالعہ رہی ہیں چنانچہ اس کتاب کی جلد اول کے دیباچہ میں ان سب کے نام وغیرہ درج ہیں۔ اور اس کتاب کے اکثر مقامات پر ان سب کتب کے حوالے دیئے گئے ہیں۔ اس سے آپ اندازہ لگا سکتے ہیں کہ یہ کتاب کس قدر وسیع مطالعہ کے بعد لکھی گئی ہے

(۱۰) اس کتاب کی ایک ایک جلد انڈیا آفس لندن اور برٹش میوزیم لندن کے شاہی کتب خانوں میں نیز امپیریل لائبریری کلکتہ (پنجاب یونیورسٹی اور میڈیکل کالج لاہور کے سرکاری کتب خانوں میں اور دیگر بڑے بڑے کتب خانوں میں رکھی گئی ہیں۔ جہاں کہ نہایت منتخب اور ممتاز کتابیں رکھی جاتی ہیں ٭

## مندرجہ ذیل نامی گرامی ڈاکٹر اور حکماء

اس کتاب کی قدر دانی کی بڑے زور سے سفارش کرتے ہیں۔ ہر ایک حکیم ہر ایک ڈاکٹر ہر ایک کمپونڈر ہر ایک عطار اور ہر ایک طالب علم طب و ڈاکٹری کے پاس یہ کتاب لاجواب ضرور بالضرور موجود ہونی چاہیئے ٭

(۱) جناب ڈاکٹر کرنل الہ دیا صاحب سابق ڈاکٹر خاص اعلیٰ حضرت امیر کابل خلد اللہ ملکہٗ
(۲) جناب خان صاحب میر ہدایت اللہ صاحب پروفیسر سرجری میڈیکل سکول امرت سر
(۳) جناب ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ صاحب سابق پروفیسر اناٹومی میڈیکل کالج لاہور
(۴) جناب ڈاکٹر خلیفہ رشید الدین صاحب سابق پروفیسر میڈیسن میڈیکل سکول آگرہ
(۵) جناب ڈاکٹر سید محمد حسین صاحب اسسٹنٹ کیمیکل اگزامینر پنجاب
(۶) جناب ڈاکٹر بلدیو سنگھ صاحب (ایم ڈی) سابق ڈاکٹر خاص حضور مہاراجہ صاحب نابھہ
(۷) جناب ڈاکٹر کھلت رام صاحب میڈیکل آفیسر شفاخانہ سل و دق لاہور
(۸) جناب علامہ حکیم نور الدین صاحب مرحوم خلیفۃ المسیح قادیانی
(۹) جناب خان بہادر حکیم مرزا نظیر حسین خاں صاحب آنریری مجسٹریٹ لکھنو
(۱۰) جناب خان بہادر حکیم خادم حسین علی صاحب آنریری مجسٹریٹ شاہ آباد ہردوئی
(۱۱) جناب خان بہادر ڈاکٹر نصیر الدین خاں صاحب رئیس سترکھ (بارہ بنکی)
(۱۲) جناب حکیم محمد زمان خاں صاحب معالج نواب محمد علی خاں صاحب مالیر کوٹلہ
(۱۳) جناب ڈاکٹر ڈی رائے صاحب (ایم۔ آر۔ سی۔ ایس) لندن
(۱۴) جناب ڈاکٹر رام نارائن صاحب ایڈیٹر پریکٹیکل میڈیسن دہلی
(۱۵) جناب حکیم سید عبدالرزاق صاحب مرحوم سابق معلم مدرسہ طبیہ دہلی

Xerophthalmia رمدیابس ۔ جفاف العین

Xiphoid Cartilage غضروف خنجری ۔ عظم خنجری ۔ رہابہ

Xiphoid Process نتوء خنجری

## Y وائی

Yawning تثاؤب ۔ دہن درہ ۔ جمائی

Year سنہ ۔ برس ۔ سال

Yellow Atrophy of the liver صغر الکبد ۔ جگر کا چھوٹا ہو جانا

Yellow Fever حمی اصفر ۔ تپ زرد ۔ زرد بخار

Yellowish-red احمر قانی ۔ گہرا سرخ

Yellowish-red Colour شُقرۃ ۔ سرخ زردی مائل رنگ

Yellowness صفرت ۔ زردی

Yolk مح ۔ زردی بیضہ ۔ انڈے کی زردی

Youth سن الوقوف ۔ شباب ۔ جوانی

## Z زیڈ

Zodiac منطقۃ البروج

Zone منطقہ

Zoology علم الحیوانات ۔ حیوانات کا علم

Zoophagous آکل الحیوانات ۔ حیوان خور جانور

## صحت نامہ ڈاکٹری لغات

افسوس ہے کہ کتابت و طباعت میں یہ چند غلطیاں رہ گئی ہیں جن کی تصحیح کرلیں

| صفحہ | غلط | صحیح | صفحہ | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|
| 6 | انغاش | رانتعاش | 34 | تجرید وغیرہ | تجربہ ۔ امتحان |
| 9 | ابن ماجہ | ابن باجہ | 35 | Extra | Exta |
| 10 | حمّٰی یوم استحصانیہ | حمّٰی یوم استحصافیہ | 36 | Fallopion | Fainting |
| 11 | عوجاج | اعوجاج | 37 | لیفوریا وغیرہ | لیفین ۔ خون کا سیال |
| 17 | باماء | بالماء | ״ | نوافذ ۔ سوراخ بدن | ناصور مقعد ۔ بھگندر |
| 18 | خانم | خاتم | 48 | بہت باتوں والا | بہت بالوں والا |
| 26 | ذنج | دَنج | ״ | تہ نیچے | نیچے |
| 28 | قوت ممیرہ | قوت ممیّزہ | ״ | وہ ھرن | دھرن |
| ״ | کتاب اد | کتاب ادویہ | ״ | رحم کا نشر | رحم کا نشتر |
| 32 | حمل ۔ آبستن | جنین تین ماہ کا | ״ | حسافت العسل | خسافت العقل |

Wean — انفصال۔ بچہ کا دودھ چھڑانا

Weights — موازین۔ جمع ہے وزن کی

Weil's Disease — مرض ویل

Wet Nurse — ظئر۔ دودھ پلانیوالی دایہ یا انا

Whey — ماء الجبن۔ مصل اللبن

Whip — سوط۔ تازیانہ۔ کوڑا

Whispering — صفیر۔ کانا پھوسی کی آواز

White — ابیض۔ سفید۔ اُجلا

White Blood Carpuscles — کرات الدم البیضاء

White Leprosy — جذام ابیض۔ سفید کوڑھ

White Swelling — سلعہ بیضاء۔ ورم ابیض

Whites — سیلان الرحم۔ مرض ابیض

Whitlow — داحس۔ کنڑدمہ۔ بسہری۔ ناخن خورہ

Whooping Cough — سعال دیکی۔ شہقہ۔ کالی کھانسی

Widow — عزبہ۔ بیوہ۔ رانڈ۔ وہ عورت جسکا خاوند مرگیا ہو

Wildness — بربریت۔ بے تمدنی۔ وحشی پن

Winckel's Disease — مرض ونکل

Wind — ریح۔ ہوا۔ بائی

Wind Colic — قولنج ریحی۔ ریحی قولنج

Wind Pipe — قصبۃ الریہ۔ ہوا کی نالی

Wind Storm — صرصر۔ قاصف۔ آندھی

Wine — خمر۔ قرقف۔ ماء العنب۔ شراب

Winking — طرف۔ آنکھ جھپکنا

Winter — شتاء۔ موسم سرما۔ سردی

Wirey Pulse — نبض دقیق

Wisdom — عقل۔ دانائی

Wisdom Teeth — نواجذ الحلم۔ عقل داڑھیں

Wisdom Tooth — سن الحلم۔ عقل داڑھ۔ ناجذ

Womb — رحم۔ دھرن۔ ناف

Woman — امرأۃ۔ عورت

Woman-hood — سن الوقوف

Wool — وبر۔ پشم۔ اون

World — عالم ناسوت۔ دنیا جہان

Worm — دود۔ آنت کا کیڑا

Worm Colic — قولنج دیدانی۔ کیڑوں کا قولنج

Wormes Nasi — دیدان الانف۔ کرم بینی

Worminus Colic — قولنج دیدانی

Wound — جراحت۔ جرح۔ قرح۔ زخم۔ گھاؤ

Wounded — جریح۔ قریح۔ مکلوم۔ زخمی۔ گھائل

Wounds — جروح۔ جرح کی جمع ہے یعنی ریشہا۔ زخم

Woven — منسوج۔ بافتہ۔ بنا ہوا

Wrinkle — عکن۔ غضون۔ شکن۔ بھری۔ جھری پڑنا

Wrist — رسغ الید۔ پہونچہ۔ ہاتھ کا پہونچہ

Writer's Palsy — شلل الکاتبین۔ محرروں کا فالج

Writer's Paralysis — شلل الکاتبین۔ محرروں کا فالج

Wry Neck — التواء العنق۔ گردن میں بل پڑنا

## X ایکس

Xanthoma — سلعہ صفراویہ۔ صفراوی سولی

Xeroderma — خشونت الجلد۔ جلد کا کھردرا ہو جانا

